ملفوظی طریقے سے تلفّظ کے اندراج کے ساتھ اُردو زبان کا پہلا لُغت

جہانگیر

# اُردو لُغت

(جامع ترین)

مُروّج و قدیم الفاظ، مُرکّبات
مُحاورات، ضرب الامثال اور
فنّی اِصطلاحات کا مُستند ترین لُغت



جہانگیر

# اُردو لغت

(جامع ترین)

مُروّج و قدیم الفاظ،
مُرکّبات، مُحاورات، ضرب الامثال
اور فنّی اِصطلاحات کا
جَامع ترین لُغت

وصی اللہ کھوکھر

جہانگیر بُکس

• لاہور • راولپنڈی • ملتان • فیصل آباد • حیدر آباد • کراچی

## ﴿انتساب﴾

ہم جانتے ہیں ہم سے بُرا کوئی نہیں
پر یہ جو ہم کو اچھوں سے نسبت ہے کیا کریں!

میں اپنی اِس ادنیٰ سی کاوِش کو

**☆ محترم سید امتیاز احمد صاحب ☆**

کے نام کرتا ہوں

کہ جن کی راہنمائی اور معاونت کے بغیر اِس لغت کا تکمیل پانا ممکن نہ تھا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ

ہر قسم کی حمد وثنا اُس ذاتِ پاک کے لیے جو سارے جہانوں کا مالک اور پالنے والا ہے، جس نے انسان کو نہ صرف عقل وفہم جیسی نعمت سے نوازا بلکہ علم اور ہدایت دوسروں تک پہنچانے کے لیے بولنے اور سننے کی قوت بھی عطا فرمائی۔ کروڑوں درود وسلام نبی اَقدس ﷺ کی ذاتِ بابرکات پر اور اللہ تعالیٰ کی لاکھوں رحمتیں ہوں تمام صحابہ کرام اور اہلِ بیت پر۔

**محمدؐ از تو می خواہم خدارا**

**الٰہی از تو حُبِ مصطفیؐ را**

اپنے مافی الضمیر کو الفاظ کے ذریعے بیان کرنے یا دوسرے لفظوں میں انسان کے الفاظ استعمال کرنے کی شروعات کے بارے میں بہت کچھ لکھا جا چکا ہے۔ ایک رائے یہ بھی ہے کہ پہلے پہل انسان غوں غاں کر کے یا اشاروں سے اور شبیہیں بنا کر اپنی بات کا اظہار کرتا رہا اور آخرِ کار اُنھی اشاروں اور تصاویر کو اُن کی مناسبت سے الفاظ دے دیے۔ میری دانست میں ربِ کائنات نے روزِ اوّل سے ہی انسان کو بات کہنے اور سن کر سمجھنے کی صلاحیت عطا فرمائی ہے، جس کی سب سے اوّلین مثال حضرت آدمؑ کی دُعا "ربنا ظلمنا ۔۔ الخ" ہے۔ یہ ایک الگ بحث ہے کہ ایک مہذب اور باشعور عظیم انسان (حضرت آدمؑ) کی آنے والی نسلیں کس طرح جہالت کی پستیوں میں گر گئیں، لیکن میری رائے میں یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ الفاظ کا استعمال انسانی جبلت کا حصہ ہے اور انسان اپنی ضروریات کے تحت ہمیشہ نئے نئے الفاظ بناتا اور پرانے الفاظ کا استعمال ترک کرتا رہا ہے۔

انسان کی بولی جانے والی زبانوں کو ساختی اعتبار سے تین بڑے گروہوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے، پہلے گروہ میں تجریدی زبانیں شامل ہیں۔ اِن زبانوں کے الفاظ نہ کسی لفظ سے اخذ شدہ ہوتے ہیں اور نہ ہی اُن الفاظ سے کوئی نیا لفظ بنایا جا سکتا ہے، نتیجہ کے طور پر اِس قبیل کی زبانوں میں الفاظ کی تعداد بہت محدود ہوتی ہے جبکہ اِن میں موجود الفاظ کے معنوی پہلو بہت زیادہ ہوتے ہیں، جن کا تعین سیاق وسباق کے ساتھ ساتھ بولنے والے کے لب ولہجہ سے بھی کیا جاتا ہے، تجریدی زبانوں میں سب سے اہم اور نمایاں زبان چین میں بولی جانے والی زبان یا 'چینی زبان' ہے۔ چینی زبان میں لہجے کے اُتار چڑھاؤ سے کسی بھی لفظ کے کم از کم چھ مختلف مفہوم ادا کیے جا سکتے ہیں۔

زبانوں کا دوسرا بڑا گروہ ترکیبی ہے جس میں پائی جانے والی زبانوں میں ایک لفظ سے دوسرا لفظ تو بن جاتا ہے یا بنایا جا سکتا ہے لیکن اُس کی صورت سابقے یا لاحقے کی سی ہوتی ہے، 'تُرکی زبان' اِس گروہ کی ایک قابلِ ذکر مثال ہے۔

تیسرا گروہ جو کہ تخلیطی زبانوں کا ہے، سب سے بڑا ہے۔ تخلیطی گروہ کی زبانوں میں ایک لفظ سے کئی مزید الفاظ، تراکیب اور افعال وضع کیے جا سکتے ہیں۔ اِن زبانوں کی سب سے بڑی خوبصورتی دوسری زبانوں کے الفاظ کو اپنے رنگ میں ڈھال کر اور پھر اُن سے مزید ایسے الفاظ اور تراکیب گھڑ لینا ہیں، جن کا نام ونشان تک ماخذ زبان میں نہیں ہوتا۔ تخلیطی زبانوں میں اُردو کا مقام بہت نمایاں بھی ہے اور بلند بھی، کہ دوسری زبانوں کے الفاظ کو سمیٹنے کے لحاظ سے دُنیا کی شاید ہی کوئی دوسری زبان اُردو کے قریب بھی آتی ہو۔ میری رائے میں اُردو میں 'اُردوانے' یا توَرید کے عمل کے دو مختلف طریقے ہیں، ایک 'اِملائی توَرید' اور دوسرا 'معنوی توَرید'۔ اِملائی توَرید کی مثالوں میں ٹماٹر اور بوتل وغیرہ جیسے الفاظ پیش کیے جا سکتے ہیں جو "Tomato" اور "Bottle" سے اخذ شدہ ہیں، جن سے ہم نے 'ٹماٹروں'، 'بوتلوں' اور 'بوتلیں' جیسے جمع کے صیغے تک بنا لیے ہیں، جبکہ معنوی توَرید کی مثالوں میں 'امیر' اور 'غریب' جیسے الفاظ بہت نمایاں ہیں کہ جن کے اُردو میں رائج معنی اِن کی ماخذی زبان سے بالکل مختلف ہیں۔

کوئی بھی زندہ زبان جامد نہیں ہو سکتی، زندہ زبانیں ہمیشہ تشکیل کے دَور میں رہتی ہیں اور جب تک اُس کے بولنے والے موجود رہیں اُن میں الفاظ کے اضافے اور ترک کا عمل بھی جاری رہتا ہے۔ کسی بھی زبان میں پہلے سے موجود کسی لفظ کے ہوتے ہوئے مزید کسی قریب المعنی لفظ کا پیدا ہونا اِس بات کا واضح اور بیّن ثبوت ہے کہ اُس نئے لفظ کی بولنے والوں کو ضرورت تھی اور لامحالہ اُس نئے لفظ کے معنی پرانے لفظ کے معنوں سے کسی نہ کسی طور مختلف ہوتے ہیں۔ دُنیا کی کسی بھی بڑی زبان کے بارے میں یہ دعویٰ کرنا ممکن نہیں کہ اُس نے دوسری زبانوں سے جذب و اخذ نہیں کیا۔ اِس میں کوئی شک نہیں کہ آج انگریزی کا طوطی بول رہا ہے لیکن کیا اِس حقیقت سے کوئی انکار کر سکتا ہے کہ انگریزی کا لفظ 'Candle' قندیل سے اور 'میگزین' جیسا عام لفظ 'مخزن' سے اخذ شدہ ہے یا یہ کہ انگریزی لغات میں 'Jungle' (جنگل) اور 'Veranda' (برآمدہ) جیسے الفاظ موجود نہیں۔ جہاں تک ذخیرۂ الفاظ اور اصوات کا تعلق ہے تو اُردو کو کسی بھی بڑی اور ترقی یافتہ زبان کے مقابل کھڑا کیا جا سکتا ہے۔ اِن سطور کے لکھنے کا مقصد کسی زبان کو برتر یا کم تر ثابت کرنا نہیں، لیکن یہ بات میں اپنے مطالعے اور تحقیق کی بنا پر کہہ رہا ہوں کہ اُردو بہت سی بین الاقوامی زبانوں سے اپنے ذخیرۂ الفاظ کی وسعت اور اصوات کی کثرت (مثلاً اگر عربی زبان کو ہی لے لیا جائے تو اُردو زبان نے عربی کی تمام اصوات کو تو سمیٹا ہی ہے لیکن ساتھ ہی ساتھ بہت سی ایسی اصوات کی راہ بھی نکال لی ہے کہ جن کا عربی کی صوتیات میں دُور دُور تک نشان نہیں ہے) کی وجہ سے بہت بہتر ہے۔

لغت نویس جب بھی لغت مرتب کرنے کا آغاز کرتا ہے تو لازمی طور پر اُس کے سامنے یہ سوال ہوتا ہے کہ اُسے لغت کیوں مرتب کرنا چاہیے یا وہ یہ لغت کیوں مرتب کر رہا ہے، اس کا آسان سا جواب تو یہ ہو سکتا ہے کہ بازار میں اُس زبان کے دستیاب لغات طلبہ یا معلمین کی ضروریات کے لیے ناکافی ہیں اور اب ایک نئے لغت کی ضرورت ہے۔ اگر مجھ سے یہی سوال کیا جائے کہ میں نے یہ لغت کیوں مرتب کیا تو میرا جواب یہ ہوگا کہ ہر نئے شائع ہونے والے لغت کا کوئی نہ کوئی اختصاصی پہلو ضرور ہونا چاہیے جو اُسے اپنے پیشروؤں کے کام سے ممتاز کر سکے، اگر کسی لغت نگار کے لغت میں ایسی کوئی خوبی نہ ہو تو میرے رائے میں ایسے لغت کا مرتب کیا جانا صرف گنتی میں اضافہ ہوگا۔

جہاں تک اُردو لغات کا تعلق ہے تو اِس شعبے میں ماضی میں بہت کام کیا گیا ہے۔ دوسری زندہ زبانوں کی طرح تا حال اُردو لغت نویسی کا کام جاری ہے اور ان شاللہ جاری و ساری رہے گا۔ میری رائے میں اُردو لغات میں اب تک کیے جانے والے کاموں میں سب سے قابلِ قدر کام اُردو لغت بورڈ کراچی کا وہ ضخیم لغت ہے جس کی تا حال اکیس جلدیں چھپ چکی ہیں۔ پچھلے دس پندرہ سالوں میں اُردو زبان میں بہت سے نئے الفاظ، تراکیب اور گھڑنتیں آئی ہیں اور یقیناً آج کی گھڑنتیں ہی کل کی فصیح زبان کہلائیں گی کیونکہ ہر لفظ کبھی نہ کبھی گھڑنت رہا ہوتا ہے یا یوں کہہ لیں کہ کوئی بھی لفظ گھڑنت نہیں ہوتا، بہرحال عصرِ حاضر کی صرف ایک آدھ لغت نے ان نئے الفاظ (گھڑنتوں) کو درخورِ اعتنا جانا ہے جبکہ اکثر مرتبین نے کلاسیکی لغات کو سامنے رکھ کر اُن میں انگریزی تراکیب کی بھرمار کرتے ہوئے جدیدیت اور جامعیت کا دعویٰ کیا ہے۔

میرا یہ قطعاً دعویٰ نہیں ہے کہ میرا مرتب کردہ لغت ایسے مرکبات یا الفاظ سے پاک ہے لیکن میں نے اپنی سی پوری کوشش کی ہے کہ زیادہ سے زیادہ نئے الفاظ اور تراکیب کو لغت کا حصہ بنایا جائے اور انگریزی کے صرف اُن الفاظ کا اندراج کیا جائے جن کا یا تو اُردو کے پاس 'یک لفظی' متبادل نہیں اور وہ ہمارے ہاں عام بولے جا رہے ہیں اور یا پھر وہ اِس قدر مستعمل ہو گئے ہیں کہ بالکل بھی اوپرے نہیں لگتے۔ لیکن ساتھ ہی ساتھ میں نے اِس بات کا بھی خصوصی خیال رکھا ہے کہ اگر کوئی قاری اُردو کے کلاسیکی ادب کا مطالعہ کرتے ہوئے لغت کی ضرورت محسوس کرے تو یہ لغت اُسے بھی مایوس نہ کرے اِس لیے میں نے فسانۂ آزاد، طلسم ہوش رُبا، ڈپٹی نذیر احمد کی تمام تصانیف، مرزا ہادی رُسوا اور میر امن دہلوی کی کلاسیکی حیثیت کی حامل کتب سے لے کر پطرس بخاری، مشاق احمد یوسفی اور مختار مسعود جیسے مصنفین کے ذخیرۂ الفاظ کا احاطہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ جہاں تک نئے الفاظ کا تعلق ہے تو مَیں نے اِس لغت میں 'دہشت گرد'، 'شدت پسند'، 'سستی شہرت' اور 'آزاد خیال' جیسے عام مستعمل مرکبات کے ساتھ ساتھ 'توپ چیز'، 'جگاڑ'،

او' تو چن،' 'کاروکاری' اور 'کالی بھیڑ' جیسے بول چال کے مرکب الفاظ اور 'لفٹ کرانا یا لفٹ نہ کرانا'، 'خانہ پری کرنا'، 'ٹھرک جھاڑنا' اور 'پنگا لینا'
'کھڈے لائن لگانا' جیسے محاورے بھی دینا مناسب سمجھا ہے۔

میری ذاتی رائے میں زبان بولنے اور سننے سے آتی ہے اگر الفاظ دُرست تلفظ کے ساتھ ادا کیے جائیں تو سننے والا بھی آہستہ آہستہ فصیح زبان بولنے لگتا ہے اسی لیے جہاں میں نے نئے الفاظ کو لغت میں جگہ دی ہے وہیں تلفظ پر بھی خصوصی توجہ دی ہے اور میرے اِس لغت کا اختصاصی پہلو نئے الفاظ کے ساتھ ساتھ تلفظ بھی ہے۔ بازار میں دستیاب لغات، معنی کی تفصیل کی حد تک تو کسی نہ کسی طور عام قاری کی ضروریات کو پورا کر ہی دیتے ہیں لیکن تلفظ کے معاملے میں تشنگی ہی رہتی ہے۔ تلفظ درج کرنے یا واضح کرنے کے دو طریقے ہو سکتے ہیں، ایک طریقہ اندراجی یا مکتوبی کہلاتا ہے جس میں الفاظ کو توڑ کر جیسے 'بندوقچی' 'کو بَن، دُوق، چی' کی صورت میں واضح کیا جاتا ہے، جبکہ دوسرا طریقہ متحد الحرکاتی یا ملفوظی ہے جس میں لفظ کے ہر حرف پر موجود حرکت (زیر، زبر، پیش وغیرہ) یا سکون (جزم) کو لکھ کر تلفظ بتایا جاتا ہے۔ پہلا طریقہ قدرے آسان ہے لیکن اِس طریقے کو اپنا کر نونِ غنہ، نونِ مغنونہ، واؤ لین، واؤ مجہول، واؤ معروف اور اسی طرح کی دیگر اصوات کو ایک دوسرے سے ممتاز کرنا ممکن نہیں۔ اگر لفظ 'میل' کو مثال کے طور پر لے لیا جائے تو میل (فاصلے کا پیمانہ)، مَیل (گرد، غبار، کدورت وغیرہ) ور مِیل (ملنا جلنا، دوستی، تعلق) میں اندراجی یا مکتوبی طریقے سے فرق نہیں بتایا جا سکتا، اسی بنا پر میں نے اکثر مقامات پر ملفوظی طریقہ اور کہیں کہیں ذیلی اندراجات کے لیے اندراجی طریقہ بھی اپنایا ہے۔

اُردو لغت بورڈ کراچی کا لغت تلفظ کے مسائل اگرچہ بخوبی حل کرتا ہے لیکن ایک تو اُس کا حجم اور دوسرے اُس کی قیمت، عام طالب علم کے اُسے حاصل کرنے میں بہت بڑی رکاوٹ ہے (اور میری رائے میں ایک عام قاری کو اِس قدر ضخیم لغت کی ضرورت بھی نہیں پڑتی)۔ اُردو لغت بورڈ کے اِس لغت میں تلفظ کو خالصتاً لسانی طریقے (کسرہ، فتحہ، ضمہ، کسرہ مجہول وغیرہ) سے اعراب کا اندراج کر کے واضح کیا گیا ہے، جبکہ ہمارے سکولوں میں 'زیر'، 'زبر'، 'پیش' اور 'کھڑا زبر' کے ناموں سے اعراب پڑھے اور پڑھائے جاتے ہیں۔ جہاں تک میری معلومات کا تعلق ہے تو میرا لغت شاید اُردو کا پہلا لغت ہے، جس میں اِن مروجہ اعرابی اِصطلاحات کو استعمال کر کے تلفظ واضح کیا گیا ہے۔

دیگر بڑی زبانوں کی طرح اُردو نے بھی عربی، فارسی، ہندی، ترکی، پرتگالی، سنسکرت اور انگریزی سے الفاظ کا نہ صرف جذب اور اخذ کیا ہے بلکہ اُنھیں اپنے مزاج کے مطابق نیا تلفظ اور نئے معنی بھی دیے ہیں۔ میرے اِس لغت میں اخذ شدہ الفاظ کے مروجہ معنوں اور تلفظ کے ساتھ ساتھ الفاظ کا قریب ترین ماخذ بھی مخففات کی صورت میں درج کیا گیا ہے، ماخذ کے درج کرنے سے قطعاً بھی یہ مراد نہیں کہ یہ الفاظ اُردو کا حصہ نہیں، بلکہ پیشِ نظر صرف اور صرف الفاظ کے معنوی اور تلفظ کے ارتقا کی نشاندہی کرنا ہے۔ اِس سلسلے میں صاحب دریائے لطافت انشاللّٰہ خان انشا کی یہ بات بہت اہم بھی ہے اور پیروی کے قابل بھی کہ جو لفظ اُردو میں آگیا وہ اُردو ہو گیا، خواہ وہ لفظ عربی ہو یا فارسی، ترکی ہو یا سُریانی، پنجابی ہو یا یوربی، اصل کی رُو سے غلط ہو یا صحیح، وہ لفظ اُردو کا ہے۔ اگر اصل کے موافق مستعمل ہے تو بھی صحیح، اور اگر اصل کے خلاف ہے تو بھی صحیح۔ اِس کی صحت اور غلطی اِس کے اُردو میں رواج پکڑنے پر منحصر ہے کیونکہ جو چیز اُردو کے خلاف ہے وہ غلط ہے گو کہ اصل میں صحیح ہو اور جو اُردو کے موافق ہے وہ صحیح ہے خواہ اصل میں صحیح نہ بھی ہو'۔ اگر آپ موجودہ دَور کے مقبول ترین انگریزی لغات "Oxford Advanced Learner's" یا "Collins COBUILD" میں "Pizza" یا "Jungle" کی طرح کے الفاظ دیکھیں (ایسے الفاظ کی ایک طویل فہرست تیار کی جا سکتی ہے) تو اِن لغات میں اِنھیں انگریزی الفاظ کے طور پر قبول کر کے انگریزی ہی میں ان کے رائج تلفظ کے ساتھ لغت کا حصہ بنایا گیا ہے۔ لہٰذا میرے اِس لغت کے تمام الفاظ، محاورات اور کہاوتیں اُردو ہی کے دامن کے رنگ برنگ پھول ہیں۔

اُردو کے املا میں پچھلے چند سالوں میں بہت بگاڑ پیدا ہوا ہے اِس میں کچھ تو کاتب حضرات کی کارفرمائیاں شامل ہیں اور کچھ قصور ہمارے بعض مصنفین اور صحافی حضرات کا بھی ہے کہ جو خود دُرست املا سے واقف نہیں، اِس کے ساتھ ہی ساتھ ہمارے ہاں املا میں درستی کی (ایک آدھ کے علاوہ) کوئی سنجیدہ کوشش بھی نہیں کی گئی، مثلاً دُلھن کا اِملا دُلہن یا دولہن (جس کا تلفظ دُول ہــــــن بنتا ہے جو کہ بالکل غلط ہے) اور ''صہیونی'' کا املا ''صیہونی'' ہوگیا ہے اور اب تو لکھنے والے ''تمھیں''، ''جنھیں'' کو بالکل بھول کر ''تمہیں (تم ہیں)'' اور ''جنہیں (جِن ہیں)'' لکھنے لگے ہیں۔

اِس لغت میں اِملا کی درستی کے لیے مقتدرہ قومی زبان (پاکستان) کی سفارشات کے ساتھ ساتھ ترقی اُردو بورڈ (انڈیا) کے شائع کردہ املا نــامــہ کو مدِ نظر رکھا گیا ہے، وہ الفاظ جو لکھنے میں تو آتے ہیں لیکن بولتے وقت اُنھیں نظرانداز کر دیا جاتا ہے (جیسا کہ انگریزی میں Silent الفاظ ہوتے ہیں) انھیں غیر ملفوظ کہتے ہیں، ایسے الفاظ کے لیے سہولت کی خاطر املا میں '' '' استعمال کیا گیا ہے جو کہ صرف اور صرف یہ ظاہر کرنے کے لیے ہے کہ انھیں بولتے وقت ادا نہیں کیا جائے گا۔ بالفاظِ دیگر اس علامت '' '' کو املا کا حصہ نہ سمجھا جائے۔

ماضی میں اُردو بیچاری کے ساتھ بہت برا سلوک روا رکھا گیا، جس میں سب سے قبیح بات اِس کے حروفِ تہجی کی تعداد اور ترتیب کا متعین نہ ہونا تھا۔ کمپیوٹروں نے ہماری زندگیوں میں آسانیاں تو پیدا کی ہیں لیکن اِنھی کی وجہ سے نت نئی مشکلات کا اضافہ بھی ہوا ہے۔ جہاں تک اُردو زبان کا تعلق ہے تو کمپیوٹر یا کمپیوٹر کے ماہرین کا اُردو زبان پر ایک بہت بڑا احسان اِس کے حروف کی حتمی تعداد کا تعین اور ترتیب ہے۔ اگر آپ اُردو کے ایک اہم لغت نــورالــلــغــات کو دیکھیں تو فاضل مرتب نے 'الف ممدودہ' کو پہلے ہجے کے طور پر لیا ہے اور 'الف مقصورہ' کو بعد میں جبکہ ایک اور اہم اور مستند لغت فرہنگ آصفیہ کے مرتب نے اِن دونوں کے درمیان کسی بھی قسم کی تمیز کرنا مناسب ہی نہیں جانا، اسی طرح کئی ایک لغات نے 'ہائے ہوز' اور 'ہائے مخلوط' کو گڈمڈ کر دیا ہے اور اِن سے استفادہ کرنے والا، ترتیب کے لحاظ سے کسی لغت میں ''بہک'' کو پہلے پاتا ہے اور کسی لغت میں ''بھک'' کو، کسی جگہ ''بھار'' پہلے درج ہے اور کسی نے ''بہار'' کو ترجیح دے رکھی ہے، کسی صاحب علم نے 'ہمزہ' کو حروفِ تہجی سے خارج قرار دے دیا ہے اور کوئی صاحب 'ہائے مدور' کو اُردو حروفِ تہجی میں شامل کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگا رہے ہیں۔ نتیجے کے طور پر طالبِ علم کو ان لغات سے الفاظ کی تلاش کے دوران میں کبھی کبھار بہت دقت کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

کمپیوٹر میں بنائے جانے والے کوائفیہ (Database) میں چھانٹ کاری (Sorting) کسی نہ کسی اُصول کی بنیاد پر کی جاتی ہے جس میں حروفِ تہجی کی ترتیب بہت اہمیت کی حامل ہوتی ہے، جب کمپیوٹر کے ماہرین نے اُردو کا ذخیرۂ الفاظ تیار کرنے کی کوشش کی یا کسی قسم کی 'عمل کاری' کا آغاز کیا تو اُنھیں اسی قسم کے مسائل کا سامنا کرنا پڑا کہ اگر ''باپ''، بہن، بھنگی، بیٹا، بھابھی اور بہنگی'' کی طرح کے الفاظ ہی لے لیے جائیں جو کہ صرف ''ب'' کی تختی سے ہیں تو فیروز اللغات (جامع) اور، فرہنگ آصفیہ وغیرہ میں درج حروف کی ترتیب کے لحاظ سے اِن کی چھانٹ ''باپ، بھابی، بہن، بھنگی، بہنگی اور بیٹا'' کی ترتیب سے ہوگی اور اگر اِنھی الفاظ کو فــرہــنــگِ تــلــفــظ یا اُردو لــغــت بــورڈ کی لغت کی ترتیب سے دیکھا جائے تو یہ الفاظ ''باپ، بہن، بہنگی، بیٹا، بھابھی اور بھنگی'' کی ترتیب سے آئیں گے اور اگر آپ مزید جدید و قدیم لغات کو بھی اس میں شامل کر لیں تو معاملہ پیچیدہ تر ہوتا چلا جائے گا۔ اس پیچیدگی کا حل کمپیوٹر والوں کے لیے ناگزیر تھا اِس لیے مقتدرہ قومی زبان نے اپنے '۲۶ جنوری ۲۰۰۴' کے اِجلاس میں اُردو حروفِ تہجی کی ترتیب اور تعداد کو حتمی شکل دے دی۔ اب اُردو کے ''علما'' اور ''ماہرین'' اِس ترتیب کو بے شک نہ مانیں اور خواہ اِس تعداد پر کچھ بھی کہہ لیں لیکن اب یہ ترتیب اور تعداد طے ہو چکی ہے اور میری رائے میں اگر یہ مسئلہ 'اُردو دانوں' کے پلے پڑا رہتا تو آئندہ کئی دہائیوں تک اس کا کوئی حل سامنے نہیں آنا تھا۔ کسی بھی لغت نویس کے لیے یہ بات بہت اہم ہوتی ہے کہ اُس کے لغت میں الفاظ کی ترتیب کن بنیادوں پر ہوگی یا یوں کہہ لیں کہ لغت نویس کے لیے حروفِ تہجی کی ترتیب بہت اہمیت کی حامل ہوتی ہے کیونکہ اسی کی بنیاد پر لغت سے الفاظ کی تلاش کی جاتی ہے۔ کیونکہ موجودہ

دور اور آنے والے وقت میں کمپیوٹر کا کسی بھی زبان کی اشاعت و ترویج میں بہت زیادہ عمل دخل ہے، اور ہوگا، چونکہ مقتدرہ قومی زبان کے طے کردہ حروفِ تہجی کی ترتیب اور تعداد کمپیوٹر سافٹ ویئرز میں شامل کی جا چکی ہیں اور اسی ترتیب کو مدنظر رکھتے ہوئے 'اُردو کارپس' بنانے کی کوششیں بھی کی جا رہی ہیں (تعدادِ استعمال کے لحاظ سے الفاظ کی چھانٹ کاری کا ایک مناسب تجربہ ''CRULP'' نے کر بھی دیا ہے) لہٰذا میرے لیے بھی ضروری تھا کہ کسی نہ کسی ترتیب اور تعداد کی بنیاد پر لغت کے الفاظ کا اندراج ہو اسی لیے میں نے مقتدرہ قومی زبان کی ہی طے کردہ ترتیب اور تعداد کو ہی پیش نظر رکھتے ہوئے لغت میں الفاظ درج کیے ہیں۔

اِس لغت کی تیسری خاصیت کہاوتیں ہیں۔ کہاوت دراصل کسی بھی معاشرے کے مشاہدات و تجربات کا نچوڑ ہوا کرتی ہے جو کسی خاص طبقے، گروہ یا پیشے کے ذہنی رجحانات کے ساتھ ساتھ اپنے اندر حکمت آمیزی اور پند و نصائح بھی لیے ہوتی ہے۔ کہاوت کو مثل یا ضرب المثل بھی کہا جاتا ہے۔ ضرب الامثال کے سلسلے میں ماضی میں منشی چرنجی لال نے مخزن المحاورات اور موجودہ دور میں مقتدرہ قومی زبان نے جامع الامثال کی صورت بہت اچھی کاوشیں کی ہیں، لیکن یہ دونوں مجموعے اب بازار میں عام دستیاب نہیں۔ کہاوتوں کے اندراج اور اِن کے مفاہیم پر خصوصی توجہ دیتے ہوئے میں نے اِن دونوں کتب سے میں نے خاطر خواہ استفادہ کیا ہے۔

لغت نگاری کچھ اس طرح کا کام ہے کہ اِس میں اپنی تخلیقی صلاحیت سے کام لینے کی بہت کم گنجائش ہوتی ہے لیکن اِس کے برعکس معاشرے میں بولے جانے والے الفاظ اور اُن کے مختلف معنوں پر گہری نظر رکھنا ہوتی ہے، نئے تخلیق ہونے والے اور کلاسیکی ادب اور زبان کا مطالعہ اس کام کے لیے انتہائی ضروری ہے، جس سے زبان کی ترقی اور تدریجی مراحل کو سمجھنے اور کسی بھی نئے لفظ، مرکب یا محاورے کے معنی متعین کرنے میں مدد ملتی ہے۔ اسی سلسلے میں مجھے دانستہ کلاسیکی لغات کے ساتھ ساتھ نئی لغات اور لسانیات سے متعلقہ مواد بھی دیکھنا پڑا جس کی تفصیل کتابیات میں درج کی گئی ہے۔ کلاسیکی لغات کے حصول میں انٹرنیٹ سے بہت زیادہ مدد ملی اور کئی ایک بہت ہی نادر لغات کے ساتھ ساتھ تلفظ اور اصوات سے متعلقہ کتب کی "Soft Copies" مجھے انٹرنیٹ سے ہی ملیں۔ چند انتہائی قابلِ احترام احباب نے میرے اِس کام میں بہت معاونت فرمائی جن میں محترم شبیر احمد میواتی صاحب نے لسانیات سے متعلقہ کئی ایک اِنتہائی نادر اور اہم کتب عطا فرمائیں، اِن کے علاوہ وسیم عبدالستار صاحب نے پروف خوانی میں مدد کی۔ میں اِن دونوں حضرات کے ساتھ ساتھ نعمان چشتی صاحب کا بھی ممنون ہوں کہ جن کی وساطت سے اقبال اکادمی (لاہور) کی لائبریری سے بھرپور استفادہ ممکن ہوا۔ کوئی بھی انسانی کاوش نہ تو ہر لحاظ سے جامع ہو سکتی ہے اور نہ ہی مکمل طور پر اَغلاط سے پاک، ہمیشہ کوئی نہ کوئی کمی یا کوتاہی اُس تخلیق کے انسانی کاوش ہونے کی نشاندہی کرتی رہتی ہے۔ میری اس کوشش میں بھی لازماً کوتاہیاں ہوں گی، جنھیں دُور کرنے اور اپنے کام کو بہتر بنانے میں ماہرینِ ادب و لسانیات اور محترم اساتذۂ کرام کی آراء اور راہنمائی میرے لیے مشعلِ راہ رہے گی۔

نجات کا طالب

وصی اللہ کھوکھر

عالمگیر روڈ کامونکی (ضلع گوجرانوالہ)

# مخففات واشارات کا ضابطہ

| مخفف | | وضاحت | مخفف | | وضاحت |
|---|---|---|---|---|---|
| اکیف | -- | اسم کیفیت | امث | -- | اسم مؤنث |
| امد | -- | الف ممدودہ | امذ | -- | اسم مذکر |
| انگ | -- | انگریزی | پُر | -- | پرتگالی |
| ت | -- | ترکی | تص | -- | تصغیر |
| ج | -- | جمع | ج ج | -- | جمع الجمع |
| س | -- | سنسکرت | سُر | -- | سُریانی |
| رک | -- | رجوع کریں (حوالے کے طور پر) | صف | -- | صفت |
| ع | -- | عربی | عبر | -- | عبرانی |
| عام | -- | رائج | غ ع | -- | غلط العام |
| غ عوام | -- | غلط العوام | غم | -- | غیر ملفوظ |
| ف | -- | فارسی | ف م | -- | فعل متعدی |
| ف ل | -- | فعل لازم | ف مر | -- | فعل مرکب |
| کیف | -- | کیفیت | م | -- | مثلاً، مثال |
| مث | -- | مؤنث | مخ | -- | مخلوط |
| مذ | -- | مذکر | مرعطفی | -- | مرکب عطفی |
| م ف | -- | متعلق فعل | ہ | -- | ہندی |
| یو | -- | یونانی | | | |

---

# اعراب و حرکات

| عنوان | مخفف/علامت | مثال | اعراب ملفوظی | وضاحت |
|---|---|---|---|---|
| غیر ملفوظ الف | غم ا | بالکل | زیرب، غم ا، جزم ل، پیش ک | غیر ملفوظ حرف صرف املا کا حصہ ہوتا ہے، پڑھتے وقت اسے نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔ لغت میں بنیادی اندراجات میں غیر ملفوظ الف پر گول دائرہ '  ' کی علامت لگائی گئی ہے۔ |

| عنوان | مخفف/علامت | مثال | اعراب ملفوظی | وضاحت |
|---|---|---|---|---|
| واؤ معروف | ومع | اُردو، دھوپ، ڈوب | ومع | ------------- |
| واؤ مجہول | ومج | موتی، روٹی | ومج، ی | ------------- |
| واؤ لین | ولین | اَور، عَورت | ولین۔ ولین، زبرر | واؤ لین سے پہلے حرف پر عموماً زبر ہوتا ہے، لغت میں جہاں جہاں ممکن تھا، زبر کی علامت لگا دی گئی ہے۔ |
| واؤ معدولہ | ومعدولہ، ومعد، غم و | خود | پیش خ، ومعدولہ | یہ فارسی الاصل الفاظ میں آتا ہے اور اِس سے پہلے عموماً خ ہوتا ہے جیسے 'خواب'، 'خواہش' وغیرہ۔ |
| چھوٹی ی | ی/ی مع | کی، چیز | ی | ------------- |
| بڑی ے | ے/ے مج | کے، ڈھیر، پھیر | ے | ------------- |
| یائے لین | ے لین | غیر، غیب، خیر | ے لین/ی لین | ------------- |
| زبر | َ، زبر | اَب، کب | زبرا۔ زبرک | ------------- |
| زیر | ِ، زیر | چِڑ، اِک | زیرچ۔ زیرا | ------------- |
| پیش | ُ، پیش | دُم، سکھ | پیش د۔ پیش س | ------------- |
| لیٹا زبر | لیٹا زبر | قہر، زہر | لیٹا زبرق، لیٹا زبرہ۔ لیٹا زبرز، لیٹا زبرہ | ------------- |
| لیٹا زیر | لیٹا زیر | سہرا، اشتہار | لیٹا زیرس، جزم ہ۔ زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت | ------------- |
| لیٹا پیش | لیٹا پیش | شہرت | لیٹا پیش ش، جزم ہ، زبرر | ------------- |
| جزم | ْ، جزم | تعطیل، منزل | زبرت، جزم ع، ی۔ زبرم، جزم ن، زیرز | ------------- |
| نونِ غنہ | ن غنہ | پنکھا | زبرپ، ن غنہ | دیکھیں نوٹ (۱) |
| نونِ مغنونہ | ن مغ | آنچل | ن مغ، زبرچ | دیکھیں نوٹ (۱) |
| تشدید | ّ، شد | کتّا، پتھّر | پیش ک، شدت۔ زبرپ، شدزبرتھ | ------------- |
| میم بشکل ن | ن مشل م | چنبیلی، عنبر | زبرچ، ن مشل م، ے۔ زبرع، ن مشل م، زبرب | ------------- |
| کھڑا زبر | ٰ، کھڑا زبر | اعلیٰ | زبرا، جزم ع، کھڑا زبری | دیکھیں نوٹ (۲) |
| کھڑا زیر | ٖ، کھڑا زیر/اشل ی | بجنسہٖ | زیرب، زیرج، جزم ن، لیٹا زیرس، اشل ی | دیکھیں نوٹ (۲) |
| الف واوی | ------- | پراپیگنڈہ | زبرپ، الف واوی، ے، زبرگ، جزم ن، زبرڈ | دیکھیں نوٹ (۳) |

نوٹ (۱) نونِ غنہ اور نونِ مغنونہ کی آواز میں بہت باریک فرق ہے اور درست تلفظ کے لیے اِن میں فرق کرنا ضروری ہے۔ نونِ غنہ اگر کسی لفظ کے بیچ آئے تو اُس کی آواز اپنے سے آگے آنے والے حرف کے ساتھ مِل کر قدرے غیرِ واضح ہو جاتی ہے اور اُسے اگلے لفظ سے الگ کر کے یا رُک کر ادا نہیں کیا جا سکتا مثال کے طور پر اگر لفظ 'سانس' کو لیا جائے تو اس میں نونِ غنہ کی غنایت سین کی آواز کے ساتھ مل جاتی ہے جبکہ لفظ 'آنگن' کو توڑ کر پڑھا

جاتا ہے اور غنہ کی آواز قدرے واضح ہے اور ہم گاف سے پہلے قدرے رُکتے ہیں 'آں گن '۔ لفظ 'آنچل' کو 'آں چَل'' اور لفظ بھانڈا کو 'بھاں ڈا' پڑھا جاتا ہے جو کہ نونِ مغنونہ کی آوزیں ہیں، جبکہ لفظ 'آنچ' اور لفظ 'بھانڈ' میں غنہ کی آواز 'چ' اور 'ڈ' کے ساتھ مل جاتی ہے، جو کہ نونِ غنہ ہے۔

نوٹ (۲) لفظ میں 'کھڑا زبر' کے مقام کا معاملہ کافی ٹیڑھا ہے مثال کے طور پر اگر ہم لفظ 'اعلیٰ' کو لیں تو بعض لوگوں کے خیال میں 'کھڑا زبر' حرف 'ل' پر ہے، کچھ کے نزدیک چھوٹی 'ی' پر اور بعض کا خیال ہے کہ یہ 'ل' کے بعد اور چھوٹی 'ی' سے پہلے آتا ہے۔ چونکہ ''فتویٰ، صغریٰ، کبریٰ اور موسیٰ'' جیسے الفاظ میں اِس کا مقام بہت واضح ہے اِس لیے لغت میں اس کا تلفظ 'کھڑا زبری' درج کیا گیا ہے۔ میری رائے میں 'کھڑا زبر' اپنے سے پہلے حرف کے ساتھ مل کر 'الف' کی آواز پیدا کرتا ہے، مثلاً: فتویٰ (زبرف، جزم ت، کھڑا زبری 'فتوا')، اعلیٰ (زبرا، جزم ع، کھڑا زبری 'اعلا') وغیرہ۔

نوٹ (۳) پچھلے چند سالوں سے انگریزی زبان کے بہت سے الفاظ اُردو میں اس قدر زیادہ استعمال ہونے لگے ہیں کہ وہ اُردو ہی کا حصہ معلوم ہوتے ہیں اس کی ایک بنیادی وجہ اُن الفاظ کا اُردو میں مناسب اور یک حرفی متبادل کا نہ ہونا بھی ہے اور کچھ 'علمیت' کی دھاک بٹھانا بھی۔ ان الفاظ میں کئی ایک کی اصوات ایسی ہیں جن کا اُردو کے اعراب یا صوتیے احاطہ نہیں کر سکتے۔ مثال کے طور پر لفظ ''بال پوائنٹ'' ہی لے لیجیے اِس میں لفظ بال (Ball) کو 'الف' سے لکھا جاتا ہے جو کہ درست تلفظ واضح نہیں کرتا اور اگر اسے 'واؤ' سے لکھا جائے تو تب بھی بات نہیں بنتی، ایک اور عام لفظ ''پراپیگنڈہ'' ہے جو روزمرہ کی بول چال میں بہت استعمال ہونے لگا ہے اس میں بھی 'پرا' کا املا ہم 'الف' سے لکھتے ہیں یا 'واؤ' سے لکھ سکتے ہیں لیکن اِس کی صوت اِن دونوں کے درمیان ہے جس کے لیے کسی نئے صوتیے اور علامت کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ میری معلومات کے مطابق سب سے پہلے اِس قسم کے 'الف' کے لیے پروفیسر سید محمد سلیم صاحب نے اپنی کتاب اُردو رسم الخط میں ایک نام الفِ فخیم تجویز کیا تھا (ممکن ہے اُنھوں نے بھی کسی جگہ سے اخذ کیا ہو) اور اُس کے بعد شان الحق حقی صاحب نے اپنی مشہور لغت فرہنگِ تلفظ میں اس کا نام 'الفِ واوی' رکھا ہے۔ میں نے اِس قسم کی صوت کے لیے حقی صاحب کے تجویز کردہ نام کو بغیر کسی خاص وجہ کے ترجیح دی ہے، ممکن ہے کہ آنے والے دَور میں اُردو کے ماہرین اِس کے لیے کوئی مستقل علامت اور نام تجویز کر دیں۔

## مقتدرہ قومی زبان کی طے کردہ اُردو حروفِ تہجی کی معیاری ترتیب

ا آ ب بھ پ پھ ت تھ ٹ ٹھ ث ج جھ چ چھ ح خ د دھ ڈ ڈھ ذ ر رھ

ڑ ڑھ ز ژ س ش ص ض ط ظ ع غ ف ق ک کھ گ گھ ل لھ م مھ

ن نھ ں ںھ و وھ ہ ۃ ء ی یھ ے

ترتیب علامات: ا اَ اِ اُ اٰ اٖ آ اٖ اٗ اً اِ آ

# اُردو گرامر کی چند اصطلاحات کی وضاحت

کسی بھی زبان کے قواعد یا گرامر کے لیے الگ سے کتب لکھی جاتی ہیں اور اُن میں بہت تفصیل سے ان کی وضاحت کی جاتی ہے۔ اُردو قواعد پر بھی کئی ایک بہت عمدہ کتابیں دستیاب ہیں جن میں بابائے اُردو مولوی عبدالحق کی قواعدِ اُردو، ڈاکٹر غلام مصطفیٰ اور ڈاکٹر عبداللیث صدیقی کی جامع القواعد قابلِ ذکر ہیں، یہاں اس لغت میں استعمال کی گئی چند بنیادی اصطلاحات کی وضاحت آسان الفاظ میں ایسے طلبا کے لیے درج کی جا رہی ہے جو قواعد کی جامع اور دقیق قسم کی کتب پڑھنے کا وقت نہیں رکھتے۔

**حرف:** وہ غیر مستقل ہجا جو تنہا لکھے جانے میں کوئی خاص معنی پیدا نہیں کرتا۔

**حرف ربط:** ایسے الفاظ جو کسی ایک لفظ کا تعلق دوسرے لفظ سے ظاہر کرتے یا جوڑتے ہیں۔ مثلاً: کا، کے، کی وغیرہ۔

**حروف عطف:** ایسے الفاظ جو دو یا زیادہ الفاظ یا جملوں کو جوڑتے ہیں، مثلاً ہم تو آ گئے مگر وہ چلے گئے، اگر تم نہ کھاتے تو کھانا بچ رہتا۔ ان میں 'مگر' اور 'تو' حروف عطف کے طور پر آئے ہیں۔

**نحو:** فقرے یا جملے میں الفاظ کی ترتیب اور اُن کا آپس میں ربط۔

**اسم:** وہ لفظ جو کسی جاندار/ بے جان شے کا نام ہو جس سے وہ پہچانی جا سکے۔

**اسم کیفیت:** وہ لفظ جو کسی شے کی حالت کو ظاہر کرے، مثلاً: کڑواپن، حدت، ملائمت۔

**صفت:** وہ لفظ جس سے کسی اسم کی حالت یا کیفیت کا اظہار ہو۔

**فعل:** جس میں کسی کام کا کرنا یا کسی کام کا ہونا پایا جائے، مثلاً: میں نے خط لکھا، ڈرامہ شروع ہوا۔

**فعل لازم:** ایسا فعل جو صرف اور صرف اپنے فاعل سے منسوب ہو، مثلاً: کھانا، کھیلنا، جانا، اُٹھنا۔

**فعل متعدی:** ایسا فعل جو فاعل کے ساتھ ساتھ مفعول سے بھی کوئی نہ کوئی نسبت رکھے، مثلاً: کھلانا، گنوانا، جگانا۔

**فعل مجہول:** ایسا فعل جس میں فاعل کا علم نہ ہو مثلاً: کھیل کھیلا جائے گا، کھانا کھایا گیا، گاڑی چلائی جاتی ہے۔

**ضمیر:** وہ الفاظ جو اسم کی جگہ پر استعمال کیے جاتے ہیں مثلاً: وہ نہیں آیا، میں کھاؤں گا۔ ان میں 'وہ' اور 'میں' ضمیر ہیں۔

**روزمرہ:** اہل زبان عام بول چال میں جس طریقے سے الفاظ کا استعمال کرتے ہیں اسے اصطلاحی زبان میں روزمرہ کہتے ہیں۔ گر کوئی ترکیب قواعد کی رُو سے دُرست بھی ہو لیکن اہل زبان اُس کا استعمال نہ کریں تو اُس ترکیب کا استعمال کیا جانا روزمرہ کے خلاف ہوگا، مثلاً: قواعد کی رو سے 'نا'، 'بے'، 'غیر' حروف نفی ہیں یعنی اگر کسی لفظ سے پہلے اِن میں سے کوئی ایک بھی لگا دیا جائے تو وہ ترکیب یا لفظ نفی کے معنی پیدا کرتا ہے، مثلاً: قواعد کے لحاظ سے 'بے درست'، 'نادرست' اور 'غیر درست' تینوں تراکیب صحیح ہیں لیکن اہل زبان چونکہ صرف نادُرست ہی بولتے ہیں اس لیے 'بے درست' اور 'غیر درست' روزمرہ کے خلاف اور غیر فصیح کہلائیں گے۔

**محاورہ:** روزمرے اور محاورے میں نمایاں فرق یہ ہے کہ محاورے میں الفاظ اپنے لغوی معنوں کے بجائے مجازی معنوں میں استعمال ہوتے ہیں، مثلاً: 'ناک کٹنا' ایک محاورہ ہے جس کے لغوی معنی تو ناک کے کٹ جانا ہی ہوں گے لیکن محاورے میں اس کے مجازی معنی لیے جائیں گے یعنی بدنامی ہونا۔

# ا

**ا** الف مقصورہ۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد اور صوتی دونوں لحاظ سے پہلا حرف جو عربی رسم الخط پر مبنی بعض دوسری زبانوں میں بھی مشترک ہے۔ اللہ اور عددِ واحد (ایک) کی علامت۔ یہ حرفِ علت (مصوتہ) ہے؛ کبھی لفظ کے شروع میں جیسے اَب، اِدھر، اُدھر، اُوپر؛ کبھی درمیان یا آخر جیسے کار، بار یا جا، کھا وغیرہ میں آتا ہے۔ بطورِ مصوتہ ''زبر'' کی کشیدہ آواز دیتا ہے۔ لفظ کے شروع میں کسی دوسرے حرف سے نہیں جُڑتا۔ بعضے حروف کے اُوپر چھوٹے کھڑے خط یا نصف الف کی صورت بھی لکھا جاتا ہے، مثلاً: الٰہی، لہٰذا، موسیٰ، اسحٰق؛ اور کبھی حرف کے نیچے چھوٹا الف چھوٹی ی (یائے معروف) کی آواز پیدا کرتا ہے، مثلاً: نفسہٖ، بذاتہٖ۔ املا میں اس کو بعد میں آنے والے حرف سے جوڑ کر نہیں لکھا جا سکتا، البتہ د، ڈ، ذ، ر، ڑ، ز، ژ اور وٗ کے سوا باقی حروفِ ماقبل کے ساتھ جوڑا جا سکتا ہے؛ لفظ کے شروع میں فتحہ (زبر) کے ساتھ علامتِ نفی کا مفہوم دیتا ہے، مثلاً: 'اَبھاگی'، 'اَمولا'، 'اَنیائے'۔ درمیانِ کلمہ تواتر و تکرار کا مفہوم پیدا کرتا ہے، مثلاً: رواروی، مارامار، نوشانوش۔ اسم کے آخر میں علامتِ ندا کے طور پر بھی آتا ہے، مثلاً: خداوندا، ناصحا!۔ جمل میں عددِ واحد یعنی '۱' کے مساوی اور حروفِ قمری میں شامل ہے۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Abrabic Letter Alef" اور اِس کا کوڈ نمبر "U+0627" ہے۔

**اَ** زبر۔ سابقۂ نفی۔ مثلاً: **اَجیت** ناقابلِ تسخیر؛ **اَچھوت** بن چھوا؛ **اَمر** غیر فانی؛ **اَٹل** جو نہ ہلے، اپنی جگہ سے نہ ٹلے۔

## ا - ب

**اَب** (۱) زبر۔ اند۔ باپ، والد، عموماً تراکیب میں مستعمل۔

**اَب وجد** (وجْ، زبر ج) پُرکھے، خاندان کے بزرگ، باپ دادا۔

**اَب وعم** (بترکیب فارسی) باپ اور باپ کا چھوٹا بھائی (چچا)۔

عربی قاعدے سے ندا کی صورت میں مخاطب کے لیے اَبا، فاعل کے لیے اَبو اور مجرور کے طور پر اَبی آتا ہے۔

**اَب** (۲) زبر۔ متعلق فعل۔ اِس وقت، اِس موقع پر، اِس دَور میں، اِس صورت میں؛ اِس کے بعد، آئندہ، پھر سے، مکرّر؛ ہنوز، تا حال؛ بہت جلد، ابھی، عنقریب۔

فقرہ: **اب اِدھر یا اُدھر** اب فیصلہ ہو جانا چاہیے۔ دو رائی ختم ہونی چاہیے۔

کہاوت: **اَب اللہ ہی اللہ ہے** دُنیا سے جی اُٹھ گیا، زندگی کی اُمید نہیں رہی۔

محاورہ: **اب اب کرنا** ٹال مٹول کرنا۔

مقولہ: **اب اب کر کے** ابھی حال میں چند روز سے۔

بول چال: **اب آئیں تو جائیں کہاں** ایسے آدمی پر فقرہ جو آپے سے باہر ہو۔

**اب بتاؤ/ بتائیے** کسی دلیل کے دیے جانے کے بعد قائل کرنے کے لیے؛ حیرت کے اظہار کے لیے؛ کوئی چارہ نہ رہ جانے کی صورت میں بے چارگی کے اظہار کے لیے۔

کہاوت: **اب بھی میرا مردہ تیرے زندے پر بھاری ہے** باوجود کمزوری کے بھی تجھ سے زیادہ طاقت رکھتا ہوں۔

فقرہ: **اب بھی کچھ نہیں گیا/ بگڑا** ہنوز تلافی یا اصلاح ممکن ہے، ابھی تدارک کا موقع باقی ہے۔

کہاوت: **اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت** موقع ہاتھ سے نکل گیا تو پچھتانے سے کیا حاصل، گزرے ہوئے وقت کا افسوس کرنا فضول ہے۔

متعلق فعل: **اب تب** ٹال مٹول؛ چند روز میں، تھوڑی دیر میں۔

محاورہ: **اب تب ہونا** نزع کا عالم ہونا، مرنے کے قریب ہونا۔

مقولہ: **اب تب ہو رہی ہے** مرنے کے قریب ہے۔

**اب تک/ تلک** ابھی تک، اِس وقت تک، ہنوز، تا ایں دم۔

کہاوت: **اب تک پڑے ہینگ مُگ رہے ہیں** اپنے کیے کی سزا پا رہے ہیں۔

کہاوت: **اب تو ہوں میں اونی اونی، جب ہونگی سب سے دونی** ابھی کیا ہے آگے چل کر گُل کھلے گا۔

**اب جاگے** اب ہوش آیا، بہت دیر بعد خیال آیا۔

**اب جب میں** بہت جلد؛ تھوڑی دیر یا عرصے میں۔

کہاوت: **اب رنگ لائی گلہری** اب چھپے ہوئے عیب ظاہر ہوئے؛ اب جوہر کُھلنے لگے۔

کہاوت: **اب ستونتی ہو کر بیٹھی لوٹ کر سنسار/ اب ستونتی بنی لوٹ کر سنسار** تمام دُنیا کو لوٹ کر اب پرہیز گار بن گئے۔

**اب سے** آئندہ، آج کے بعد۔

**اب سے دُور** کبھی، پہلے؛ خدا نہ کرے کہ پھر۔

کہاوت: **اب کوئی دَم میں مُرلیا باجے گی** اب معلوم ہوگا۔ تھوڑی دیر میں پتہ لگے گا۔ سزا یا بدلہ ملنے والا ہو تو کہتے ہیں۔

**اب کی/ اب کے** اِس دفعہ؛ آئندہ، اگلی بار۔

مقولہ: **اب کی بات اب کے ہاتھ، جب کی بات جب کے**

ساتھ جو گزر گیا وہ گزر گیا اب جو سامنے موجود ہے اُس کا ذکر کرو۔

کہاوت: **اب کی بچے، تو گھر گھر نچے** (چوسر بازوں کی اصطلاح) اگر اب بچ جائے تو پھر کوئی خطرہ نہیں۔

کہاوت: **اب کے ساہے ہم نہ بیاہے، پھٹ پڑے وہ ساہے** اب کے بیاہ کے موسم میں بھی ہماری شادی نہ ہوئی لعنت ہو اس موسم پر۔ مطلب یہ ہے کہ اب بھی ہمارا کام نہ بنا۔

کہاوت: **اب کے مڑیئے ہو راجا** اگر اب بھی واپس آ ؤ تو جو چاہو کرو۔ موقع پر سنبھل جانے والا آرام میں رہتا ہے۔

کہاوت: **اب کھائی سو کھائی، اب کھاؤں تو رام دُہائی** اپنی کسی غلطی پر افسوس کا اظہار کرنے کے موقع پر کہتے ہیں کہ آئندہ ایسا نہ ہوگا۔

کہاوت: **اب مارا تو مارا، اب کے مارے تو جانوں** بزدل اور بودے آدمی پر طنز ہے کہ مار کھا کر بھی ڈینگیں مارتا رہتا ہے۔

**اَبا** زبر ا، شدب۔ اند۔ باپ، والد، پتا۔

مرکبات: **اَبّا جان، اَبّا جی، اَبّا حضور، اَبّا میاں**۔ وغیرہ۔

محاورہ: **اَبّا بنانا** باپ قرار دینا، باپ کی جگہ سمجھنا بعض اوقات طنزاً۔

**اِبا** زیر ا۔ اند۔ حکم ماننے سے اِنکار، سرتابی؛ احتراز، گریز، اجتناب، نفرت، ناپسندیدگی، اختلاف، ناموافقت۔

**اَبابیل** زبر ا، ی۔ امث۔ سیاہ رنگ کی چھوٹی سی چڑیا جو عموماً پرانی عمارتوں میں بسیرا کرتی اور غول کی صورت میں اُڑتی ہے۔ اصلاً: صیغۂ جمع: بمعنی جھنڈ کے جھنڈ۔

**ابابیلیا** زبر ا، ی، جزم ل۔ اند۔ ابابیل کے رنگ کا کبوتر۔

**اِباحت** زیر ا، زبر ح۔ امث۔ شرعی جواز، اجازت، جائز ہونا۔

**اِباحی/ اِباحتی/ اِباحِیَہ** ایک فرقہ جو ہر عمل کو جو مقتضائے فطرت ہو، خواہ کھلا ہوا حرام ہو، جائز مانتا ہے۔

**اِباحیت** زیر ا، زیر ح، شدی۔ شرعی بندشوں سے انکار کا مسلک۔

**اُبارنا** پیش ا، جزم ر۔ فعل متعدی۔ چھٹکارا دلانا، بچانا۔

**اُبارا** بچا کھچا، پس خوردہ۔ نیز اُبرا سُبرا، اُبلا سُبلا، اُبرن سُبرن۔

**اُباری** پیش ا۔ صف۔ بچا ہوا، پس خوردہ، جھوٹا۔

**اَبازیر** زبر ا، ی۔ جمع۔ مذ۔ مسالے، کھانے میں ذائقہ اور خوشبو پیدا کرنے کے لیے ڈالے جانے والے اجزا۔

**اُباس** پیش ا۔ امث۔ بدبو، سڑاند، کھٹاس۔

**اُباسا/ اُباسی** بدبودار، مزے سے اُترا ہوا (کھانا وغیرہ)۔

**اُباسی (۱)** پیش ا۔ امث۔ جماہی۔

**اُباسی (۲)** پیش ا۔ صف۔ بدبودار، سڑاند والا۔

**اَباطیل** زبر ا، زیر ط، ی۔ اند۔ بے بنیاد، جھوٹی، ناحق، غلط باتیں۔

**اِباق** زیر ا۔ اند۔ (فقہ) آقا کے یہاں سے لونڈی یا بالغ غلام کا فرار۔

**اُباکنا** پیش ا، جزم ک۔ فعل لازم۔ اُبکائیاں لینا۔ نیز اُبکنا۔

**اُبال** پیش ا۔ اند۔ کسی سیال کا حرارت پا کر کھولنا، جوش کھانا؛ کف، پھین؛ (مجازاً) جوش، ولولہ، شدت۔

**اُبالا** پیش ا۔ صف۔ اُبلا ہوا، بغیر گھی کے پانی میں اُبال کر پکایا ہوا (کھانا)، بن بگھارا۔ نیز **اُبالا سُبالا** (صف) معمولی، بے مزہ (کھانا)۔

فعل متعدی: **اُبالنا** رک: **اُبلنا** جس کا یہ تعدی ہے۔

کہاوت: **اُبالی بھاتی ہے** اسی پر قانع ہوں؛ کم مقدار یا گھٹیا شے پر ہی خوش ہونا۔

محاورہ: **اُبالی دال ملنا** گھٹیا یا نکمی خوراک کا ملنا۔

**اباہن** زبر ا، زبر ب، زبر ہ، جزم ن۔ کسی دیوتا یا پنڈت کی تعظیم و تکریم کے لیے سرانجام دی جانے والی خاص رسم جس میں گھی کو خاص طریقے سے جلتی ہوئی آگ میں ڈالا جاتا ہے۔

**ابتث** زبر ا، جزم ب، زبر ت۔ امث۔ ترتیب تہجی جو ''ا، ب، پ، ت'' سے شروع ہوتی ہے، بخلاف ابجد جو ''ا، ب، ج'' وغیرہ پر مشتمل ہے۔ نیز رک: الفبائی۔

**ابتدا (ء)** زیر ا، جزم ب، لیٹا زیر ت۔ امث۔ آغاز، شروع، افتتاح، شروع کرنے یا ہونے کا عمل۔

**ابتداءً (اَن)** اوّل اوّل، شروع میں۔

محاورہ: **ابتدا بگڑنا** بچوں کی تربیت خراب ہونا؛ کسی کام کا آغاز ہی برا ہونا۔

محاورہ: **ابتدا ڈالنا** بنیاد رکھنا؛ کسی کام کا آغاز کرنا، شروع کرنا۔

**ابتدائی** زیر ا، جزم ب، لیٹا زیر ت۔ صف۔ شروع کا، آغاز کا؛ افتتاحی، تمہیدی؛ پرانا، قدیمی؛ بنیادی، اساسی۔

**اِبتدائی تعلیم** شروع کا، تحتانی تعلیم کا نچلا درجہ، ماقبل فوقانی، ثانوی وغیرہ۔

**اِبتدائی رسوم** شروع کی رسمیں؛ پہلا سرکاری حق؛ شکرانے کے طور پر زمیندار کو دیا جانے والا پہلا حق۔

**اِبتدائیہ** (جزم ب، لیٹا زیر ت۔ اند) کتاب کی تمہید۔

**ابتداع** زیر ا، جزم ب، زیر ت۔ نئی بات پیدا کرنا؛ مذہب میں کسی کوئی نئی اختراع کرنا، بدعت کرنا۔

**ابتذال** زیر ا، جزم ب، لیٹا زیر ت۔ اند۔ عامیانہ پن، گھٹیا مذاق، اخلاقی پستی؛ فرسودہ انداز میں لکھے گئے مضامین۔

**اَبتر (۱)** زبر ا، جزم ب، زبر ت۔ صف۔ بے ترتیب، اُلٹ پلٹ، منتشر۔ (اصلاً: بَتر)۔ دُم بُریدہ۔ لاولد (اِنَّ شانِئَكَ هُوَ الاَبتَر۔ القرآن ۱۰۸:۳)۔

**اَبتری** زبرز، جزم ب، زبرت۔ امث۔ بے ترتیبی، بدنظمی، انتشار؛ گنجفہ میں پتوں کا گڈمڈ ہو جانا؛ زوال، تنزلی؛ پریشانی؛ تباہی۔

**اِبتسام** زیرا، جزم ب، لیٹا زیرت۔ اند۔ مسکراہٹ، شگفتگی، کھِلنا۔

**اِبتعاد** زیرا، جزم ب، لیٹا زیرت۔ امث۔ (ہیئت) وہ زاویہ جو زمین پر سورج اور کسی سیارے کے مرکز سے کھینچے ہوئے خطوط سے بنے۔

**اِبتغا** زیرا، جزم ب، لیٹا زیرت۔ اند۔ طلب، خواہش۔ نیز اصلاً: **ابتغاء**۔

**ابتغائے منصب** عہدے کی خواہش۔

**ابتغائے عبث** خواہش بے جا۔

**اِبتکار** زیرا، جزم ب، لیٹا زیرت۔ اند۔ ایجاد، اختراع، ابداع، نئی بات نکالنا، نئی طرح ڈالنا۔

**اِبتلا (ء)** زیرا، جزم ب، لیٹا زیرت۔ امث۔ بلا میں گھرنا، مصیبت، افتاد؛ آزمائش، امتحان، جانچ۔

**اَبتلاع** زبرا، جزم ب، زیرت۔ حلق سے نیچے اُتارنا، نگلنا۔

**اِبتہاج** زیرا، جزم ب، لیٹا زیرت۔ اند۔ خوشی، مسرت، لطف اندوزی، محظوظ ہونے کی کیفیت۔

**اِبتہاجیہ** خوشگوار، خوش انجام کہانی، کامیڈی، طربیہ۔

**اِبتہال** زیرا، زیرب، لیٹا زیرت۔ اند۔ گریۂ ندامت، عفو و درگزر کے لیے گڑگڑانا۔

**اُبٹن** پیش ا، جزم ب، زبرٹ۔ اند۔ جلد کی صفائی کے لیے جسم اور چہرے پر مَل کر دھوڈالنے کے لیے کھلی، ہلدی اور بعض خوشبودار بوٹیوں وغیرہ سے تیار کردہ مرکب۔ نیز اُبٹنا (زبرب، جزم ٹ)۔

محاورہ: **اُبٹن کھیلنا** دولھا، دُلھن کو اُبٹن لگائے جانے کے موقع پر لڑکوں یا لڑکیوں کا آپس میں ایک دوسرے کے منہ پر اُبٹن لگانا۔

**ابجد** زبرا، جزم ب، زبرج۔ امث، ع۔ حروفِ تہجی کی وہ ترتیب جو ''اب ج د'' سے شروع ہوتی ہے اور جس کے حروف کو ملا کر چند کلمات میں تقسیم کر دیا گیا ہے: اَبجَد، هَوّز، حُطّی، کَلِمَن، سَعفَص، قَرَشَت، ثخذ، ضَظَغ۔ پہلے نو حروف ''ا'' تا ''ط'' بالترتیب اکائیوں پر (۱ تا ۹)، ''ی'' تا ''ص'' نو دہائیوں پر (۱۰ تا ۹۰)، ''ق'' تا ''ظ'' سیکڑوں پر (۱۰۰ تا ۹۰۰) مشتمل ہیں اور ''غ'' ایک ہزار کا حامل قرار دیا گیا ہے۔ اِن اقدار پر طریقِ جمل مبنی ہے۔

صف: **ابجد آموز** ''اب ت'' سیکھنے والا، ابتدائی درجے کا طالب علم۔

صف: **ابجد خواں** (ع۔ف) حرف شناس؛ ''اب'' پڑھنے یا جاننے والا، مبتدی۔ نیز ابجد داں۔

**قُفلِ ابجد** وہ تالا جو بعض حروف کو ملانے سے کُھلتا ہے۔

**اَبجھ** زبرا، پیش ب۔ صف، ہ۔ جو سمجھ میں نہ آئے؛ ناسمجھ، نادان، بیوقوف، بے شعور، گاؤدی۔ نیز اَبوجھ۔

**اَبحاث** زبرا، جزم ب۔ جمع، مث۔ **بحث** (رک) کی جمع۔

**اَبحار** زبرا، جزم ب۔ جمع، مذ، ع۔ **بحر** (رک) کی جمع۔ نیز بُحور۔

**ابخر** زبرا، جزم ب، زبرخ۔ صف، ع۔ ایسا شخص جس کے منہ سے بدبُو آئے، گندہ ذہن۔

**ابخرہ** زبرا، جزم ب، لیٹا زیرخ، زبرر۔ اند، ع۔ (مرطوب زمین سے اُٹھنے والی) بھاپ، بخارات۔ جمع: **ابخرے**۔

محاورہ: **ابخرے اُٹھنا** بھپکے اُٹھنا، گرمی پیدا ہونا؛ غصہ آنا۔

**ابخل** زبرا، جزم ب، زبرخ۔ اسم تفضیل، ع۔ بہت کنجوس؛ ہونق۔

**ابد** زبرا، زبرب۔ اند، ع۔ زمانے کی حدِ آخر، مستقبل کا لامحدود زمانہ، ہیشگی، دوام۔ لامتناہی مدت۔ نیز **اَبدُ الآباد** (زبرا، زبرب، زبرد، غم ا، جزم ل، مدا)۔ (صف) **مُؤبّد** دائمی، ہمیشہ کے لیے۔

متعلق فعل، ع: **اَبدَ أموَبداً** (پیش م، زبرؤ، شدزبرب، ددوزبرُدَن) ہمیشہ ہمیشہ، دائماً۔

**ابدا (ء)** زیرا، جزم ب۔ اند، ع۔ اظہار، اعلان؛ ظاہر کرنا، نمایاں کرنا۔

**ابداج** زیرا، جزم ب۔ اند۔ کنایہ، کلام میں ذومعنویت پیدا کرنا (ایہام لفظی ہوتا ہے جب کہ ابداج معنوی ہوتا ہے)۔

**ابدار** زیرا، جزم ب۔ مذ، مث۔ ظاہر کرنا؛ پیدا کرنا۔

**ابداع** زیرا، جزم ب۔ اند۔ ایجاد، اختراع، تخلیق، اِبکار۔

**اَبدال** زبرا، جزم ب۔ جمع، مذ، ع۔ اولیا کا ایک گروہ جسے زمین کے معاملات کا نگران خیال کیا جاتا ہے؛ اِس گروہ کا کوئی ولی۔ جمع الجمع: **بُدَلاء**۔

**اَبدالی** (زبرا۔ ع) **اَبدال** (رک) سے منسوب؛ افغانوں کے ایک قبیلے کا نام۔

**اِبدال** زیرا، جزم ب۔ اند۔ بدلنے کا عمل، ایک کی جگہ دوسرے کو لانا۔ (علمِ صَرف) ایک حرف کی جگہ دوسرا حرف لانا۔ مثال: عَلا سے عَلو یا عَلی بنانا۔

**اَبدان** زبرا، جزم ب۔ جمع، مذ، ع۔ **بدن** (رک) کی جمع۔

**اُبدج** پیش ا، جزم ب، زبرد۔ اند، ہ۔ برسات میں پائے جانے والے کیڑے مکوڑے۔

**اَبدح** زبرا، جزم ب، زبرد۔ اند، ع۔ علمِ رمل کے ایک دائرے کا نام۔

**اَبدھوت** زبرا، جزم ب، ومع۔ اند، ہ۔ سادھو، سنیاسی، تارک الدنیا۔

**اَبدی** زبرا، زبرب۔ صف، ع۔ جاودانی، سرمدی، غیرفانی؛ جس کی مستقبل کے زمانہ میں کوئی حد و انتہا نہ ہو۔

**اَبدیت** زبرا، زبرب، زیرد، شدزبری۔امث، ع۔ بقائے دوام، ہمیشگی۔

**اَبر** زبرا، جزم ب۔ اند، ف۔ بادل، ابخرات، گھٹا؛ فولاد پر صیقل کا نشان؛ لہریے؛ روک، آڑ، حجاب۔

**ابرِ آذاری/آذری** (اند، ف) بہار کے موسم کا بادل، ماہ آذر سے منسوب۔

محاورہ: **اَبر آنا** بادلوں کا فضا میں چھانا۔

**اَبرِتنک** (پیش ت، زبرن، اند، ف) چھدرا بادل، ہلکی گھٹا۔

**ابرِ تیرہ** (ف، اند) کالا، گھنا بادل؛ کالے رنگ کی گھٹا جس سے اندھیرا چھا جائے۔

محاورہ: **اَبر چھٹنا** بادلوں کا بکھر جانا، آسمان سے بادلوں کا منتشر ہو جانا۔

**ابرِ رحمت** (ف، ع) وقت پر برسنے والا، کھیتیوں کو سرسبز کرنے والا، خدا کا بھیجا ہوا بادل۔

**ابرِ سیاہ** (اند، ف) کالا، گھنا بادل؛ کالے رنگ کی گھٹا جس سے اندھیرا چھا جائے۔ نیز ابرِ تیرہ۔

**ابرِ غلیظ** (اند، ف، ع) گہرا بادل، گھنگھور گھٹا۔

**ابرِ قبلہ** (اند، ف، ع) قبلہ یعنی مغرب کی سمت سے اُٹھنے والی گھٹا جو بہت برستی ہے۔

**ابرِ کرم** (اند، ف، ع) بادل کی طرح نہال کرنے والا۔

کہاوت: **ابر کو دیکھ کر گھڑے پھوڑ دیے** زیادہ چیز کی اُمید پر تھوڑی کو ضائع کر دینا۔ اُمیدِ موہوم پر موجودہ شے ضائع کرنے کے موقع پر کہتے ہیں۔

**ابرِ گندۂ بہار** (اند، ف) برسات کا بادل جو کیچڑ پھیلاتا ہے۔

**ابرِ محیط** چاروں طرف پھیلی ہوئی گھٹا۔

**ابرِ مردہ** (اند، ف، ع) ایک سمندری جانور کا مردہ، نرم دبیز اور سوراخ دار جسم جو پانی جذب کر لیتا ہے اور نچوڑنے سے پانی نکل جاتا ہے، اسفنج؛ ایسا بادل جو بارش برسا چکا ہو۔

**ابرِ مَطیر** (اند، ف، ع) بہت برسنے والا بادل۔

**ابرِ گوہر/ نَیساں** (ے لین) (اند، ف) شامی سال کے ساتویں مہینے نیساں کا بادل جس کی بابت خیال ہے کہ اس کے قطرے سے سیپ میں موتی بنتے ہیں۔

محاورہ: **ابر گھرنا** گھٹا چھانا، آسمان پر بادل جمع ہو جانا۔

**اَبروباد** زبرا، جزم ب۔ مرکب عطفی، ف۔ بارش اور ہوا کا طوفان۔

**اِبر** زیرا، جزم ب۔امث۔ سوئی، ڈنک، ٹیکا لگانے کی پچکاری۔

**اِبرا(ء)** زیرا، جزم ب۔ اند، ع۔ الزام یا ذمہ داری سے بری قرار دیا جانا، چھٹکارا دینا؛ تندرست کرنا، اچھا کرنا۔

**ابرانامہ** (اند، ف، ع) دعویٰ سے دستبرداری کی تحریر۔

**اُبرا** پیش ا، جزم ب۔صف۔ باقی، بچا ہوا؛ فُضلہ۔

**اَبرار** زبرا، جزم ب۔جمع، مذ، ع۔ نیک لوگ، اَتقیاء، پارسا افراد۔

**اِبراص** زیرا، جزم ب۔ مذ، ع۔ برص پیدا کرنا۔

**اَبراق** زبرا۔ فعل متعدی۔ بجلی کا کسی پر گرنا۔

**ابرام** زیرا، جزم ب۔ اند، ع۔ اصرار، شدت کے ساتھ کسی شے کا مطالبہ، تقاضا؛ تصفیہ؛ تنگ دلی، بے قراری۔

**ابراہ** زبرا۔ موری، بدررو، سیلاب۔

**ابراہیمؑ** زیرا، جزم ب، ی۔ اند، ع۔ کعبے کے بانی، موحد پیغمبر، آزر بت تراش کے بیٹے، حضرت اسمٰعیلؑ کے والد جنھیں توحید کی تبلیغ کے جرم میں بابل کے مدعیِ اُلوہیت بادشاہ نمرود نے آگ میں ڈلوا دیا تھا اور وہ آگ گلزار بن گئی تھی۔ مخفف: براہیم۔

**براہیمی** حضرت ابراہیم علیہ السلام سے منسوب۔

**اَبرش** زبرا، جزم ب، زبرر۔ صف، مذ، ع۔ چتکبرا گھوڑا، سیاہ سفید چتیوں والا، دورنگا (گھوڑا)۔

**اَبرص** زبرا، جزم ب، زبرر۔صف، ع۔ برص کا مریض، جُذامی، جس کے جسم پر برص کے سفید داغ دھبے ہوں۔ بَرَص کا صیغۂ تفضیل۔

**اَبرق** زبرا، جزم ب، زبرر۔امث، ع۔ سلیکا کی قسم سے ایک نیم شفاف بھربھرے پتروں کی شکل میں مٹی کے تودوں سے نکلنے والی معدنی شے جو چمکیلی اور برق رو کے لیے غیر مُوَصِّل ہونے کی بنا پر بہت سے کاموں میں آتی ہے۔ بھوڈل، ستارۂ زمین۔

**اَبرک** زبرا، جزم ب، زبرر۔صف۔ زیادہ مبارک۔

**اَبرن** زبرا، جزم ب، زبرر۔ اند، ہ۔ زیور، گہنا پاتا؛ قیمتی لباس۔ نیز اَبھرن/آبھرن۔

**اُبرن سبرن** پیش ا، جزم ب، زبرر، پیش س، جزم ب، زبرر۔اند، ہ۔ فالتو، بچی کھچی شے؛ پس خوردہ؛ نکما، ناکارہ سامان۔

**اُبرنا** پیش ا، زبرب، جزم ر۔فعل لازم۔ باقی بچنا، پڑا رہ جانا۔

**ابرنجن** زبرا، جزم ب، زبرر، جزم ن، زبرج۔اند، ف۔ کلائی یا ٹخنوں کا طلائی یا نُقرئی زیور۔

**اَبرو** زبرا، جزم ب، ومع۔اند، امث، ف۔ آنکھ کے اُوپر کی محراب نما ہڈی پر دو طرفہ بالوں کی لکیر، بھوں، بھویں۔

**ابروئے پیوستہ** (ے لین، زبرو، جزم س، زبرت) جُتی بھویں۔

محاورہ: **اَبرو پر میل نہ آنا** صدمے کا ذرا بھی اثر نہ ہونا، ذرا بھی پروانہ کرنا؛ ناراض نہ ہونا۔

محاورہ: **اَبرو چڑھانا** ناخوش ہونا، پیشانی پر بل ڈالنا، تیوری چڑھانا۔

محاورہ: **ابرو چِننا** بھنویں سکیڑنا، ماتھے پر بل ڈالنا۔

**ابروئے کشیدہ** وہ بھنویں جو قدرے دراز اور نوکدار ہوں۔

محاورہ: **ابرو ملانا** باہمی سازش کرنا، ساز باز کرنا؛ اشارہ بازی کرنا۔

محاورہ: **ابرو میں بل آنا/ پڑنا** غصہ آنا، تیوری چڑھانا۔

**ابروئے فلک** (اند، ع، ف) پہلی رات کا چاند، ہلال۔

**اَبرہ** زبرا، جزم ب، زبرر۔ سلے ہوئے کپڑے، لحاف، رضائی یا توشک وغیرہ کی بالائی تہہ۔ اُوپر کا کپڑا (جس کے نیچے اَستر ہوتا ہے)؛ بچھو کا ڈنک۔

**اَبرہہ** زبرا، جزم ب، زبرر۔ اند، ع۔ حبشہ کے بادشاہ کے نائب کا نام۔

**اَبری** زبرا، جزم ب۔ امث، ف۔ کتاب وغیرہ کی جلد پر چڑھانے کا رنگین، چکنا کاغذ؛ دباغت کیے ہوئے چمڑے کا چمکیلا رُخ؛ ایک دو رنگا، سیاہ وسفید دھاریوں والا یا چتی دار مرمریں پتھر۔

کہاوت: **ابرے کی جورو سب کی بھاوج** غریب کی چیز کو ہر کوئی بلا تکلف استعمال کرتا ہے۔ نیز غریب کی جورو سب کی بھابی۔

کہاوت: **ابرے کی بھینس بیائی، سگرو گاؤں مُیالے ڈھائل** غریب کی بھینس نے بچہ دیا سارا گاؤں برتن لے آیا۔ غریب کی چیز کو ہر ایک لینا چاہتا ہے۔

**اَبریشم** زبرا، جزم ب، ے، زبرش۔ اند، ف۔ کچا ریشم؛ نرم وہمین، چمکیلا ریشہ جو ایک کیڑے کے منہ سے نکلتا ہے اور اُس سے کپڑے بُنے جاتے ہیں۔ ریشم کا کویا؛ لوہے، پیتل، تانبے اور جست وغیرہ کو ملا کر بنایا ہوا کسی ساز کا تار۔

**اِبریق** زیرا، جزم ب، ی۔ اند، ع۔ صراحی، شراب رکھنے کا ٹونٹی دار ظرف؛ پیالہ، ساغر۔ جمع: **اباریق**۔

**اَبڑ دھبڑ** زبرا، زبرب، زبردھ، زبرب، جزم ڑ۔ امث۔ متعلق فعل۔ افراتفری، بھاگ دوڑ؛ بے ترتیبی کے ساتھ، لشتم پشتم (بھاگنا)۔

**اَبس** زبرا، زبرب۔ صف، ہ۔ بے بس، مجبور۔

**اُبسنا** پیش ا، زبرب، جزم س۔ فعل لازم۔ گلنا، سڑنا، بدذائقہ ہو جانا، چل جانا۔ نیز بُسنا۔ صف: بُسا/ اُبسا۔

**اَبصار** زبرا، جزم ب۔ جمع، مذ، ع۔ **بصر** (رک) کی جمع، نگاہیں، بینائیاں۔

**اِبصار** زیرا، جزم ب۔ اند، ع۔ نظر آنے کا عمل، دیدار۔

**اَبطال** زبرا، جزم ب۔ جمع، مذ، ع۔ **بَطَل** (رک) کی جمع۔ بہادر، عظیم لوگ۔

**اِبطال** زیرا، جزم ب۔ اند، ع۔ جھٹلانا، ردّ کرنا، غلط قرار دینا؛ تردید۔

**اَبطل** زبرا، جزم ب، زبرط۔ اسم تفضیل، ع۔ بہت جھوٹا شخص۔

**اِبطی** زیرا، جزم ب۔ امث۔ (طب) بغلی، بغل کا۔

**اَبعاد** زبرا، جزم ب۔ جمع، مذ، ع۔ فاصلے، دُوریاں؛ حدود جو کسی جسم کی جسامت یا حجم کو متعین کریں؛ طول، عرض اور عُمق جنھیں اَبعادِ ثلاثہ کہتے ہیں۔ نئے تصورِ زمان کو ملا کر اَبعادِ اَرْبَعَہ۔

**اَبعادی** (ع) جسامت یا حجم رکھنے والا۔

**اَبعاض** زبرا، جزم ب۔ جمع، مذ۔ (مجموعے یا زیادہ تعداد میں سے) چند، کوئی، کچھ؛ اجزا۔

**اَبعد** زبرا، جزم ب، زبرع۔ صف، ع۔ بہت دُور، زیادہ پرے، **بعید** (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**اَبغض** زبرا، جزم ب، زبرغ۔ صف۔ نہایت مکروہ، بہت قبیح، قابلِ نفرت۔

**اِبقا** زیرا، جزم ب۔ اند، ع۔ پائیداری، بقا، پائندگی، تسلسل، قیام، مستقل وجود؛ تحفظ۔

**اِبقائے نَوعی** (مرکب بترکیب فارسی) (حیاتیات) بقائے جنس، نسل کو باقی رکھنا۔

**اَبقیٰ** زبرا، جزم ب، کھڑا زبرق۔ صف، ع۔ **باقی** (رک) کا صیغۂ تفضیل۔ دائمی، امر، ہمیشہ رہنے والا۔

**اِبکا** زیرا، جزم ب۔ اند، ع۔ رونے کی ترغیب، رُلانا؛ بہت رُلانے والا۔

**اَبکار** زبرا، جزم ب، زبرک۔ امث، اند، ع۔ کنواری عورتیں، بن بیاہی لڑکیاں؛ صبح کا وقت۔

**اُبکائی** پیش ا، جزم ب۔ امث، ہ۔ متلی، اُچھال۔

**اَبکَت** زبرا، زیرب، زبرک۔ صف، ہ۔ اَن جانا، اَنوکھا، سمجھ میں نہ آنے والا، غیر معقول۔

**اَبکم** زبرا، جزم ب، زبرک۔ صف، ع۔ گونگا، قوتِ گویائی سے محروم۔

**اُبل** پیش ا، زبرب۔ اُبلنا کا مادہ اور صیغۂ امر۔

محاورہ: **اُبل پڑنا** خفا ہونا، بُرا بھلا کہنا؛ اپنے آپ میں نہ رہنا، کم ظرفی کا مظاہرہ کرنا؛ نمودار ہونا، پھوٹ پڑنا۔

**اَبلا** زبرا، جزم ب۔ امث، ہ۔ عورت، زن، صنفِ نازک۔ نیز اَبلا (زبرا، زبر ب) نازک، کمزور، ناطاقت عورت۔

**اَبلاپا** کمزوری، ناتوانی؛ بودا پن۔

**اَبلاپری** (ف) حسینہ وجمیلہ، خوبصورت عورت، نازنیں۔

**اِبلا (ء)** زیرا، جزم ب۔ محنت میں ڈالنا؛ کسی کی آزمائش کرنا؛ کسی شے کا ظاہر کرنا؛ کفایت کرنا۔

**اَبلاس** زبرا، جزم ب۔صف۔ نا اُمید ہونا، غمگین ہونا۔

**اِبلاس** زیرا، جزم ب۔اند، ع۔ مایوسی، نا اُمیدی؛ رنجیدگی، غمگینی۔

**اِبلاغ** زیرا، جزم ب۔اند، ع۔ پہنچانے، پھیلانے، نشر کرنے کا عمل؛ بکھیرنا۔ (صف) **اِبلاغی**۔

**اِبلاغِ حکم** حکم پہنچانا۔

**اِبلاغیات** (زیرغ) نشرواشاعت کا فن یا شعبہ۔

**اَبلاکھا** زبرا، جزم ب۔امث، ہ۔ خواہش، تمنا۔ نیز رک: اَبھلا کھا۔

محاورہ: **اُبلتی چاٹنا** مغرور ہونا، سرکشی کا مظاہرہ کرنا۔

**اَبلغ** زبرا، جزم ب، زبرل۔اسم تفضیل، ع۔ نہایت درجہ کا پہنچا ہوا، مبالغے کی حد تک؛ بلیغ ترین؛ رسائی میں زیادہ قوی، کامل تر۔

**اَبلق** زبرا، جزم ب، زبرل۔صف۔اند، ع۔ دورنگا، سفید و سیاہ، چتکبرا، (گھوڑا، پرندہ وغیرہ)۔

**ابلقا** (ع، اند) ایک سریلا پرندہ جس کے پر سیاہ اور سینہ سفید ہوتا ہے۔

**اُبلنا** پیش ا، زبرب، جزم ل۔فعل لازم۔ کھولنا، کھد بدانا، جوش کھانا؛ اُمڈنا، ادبدا کے نکل پڑنا، اُبھرنا، زور کر کے چڑھنا، کناروں سے نکل پڑنا؛ (مجازاً) طیش میں آنا، جوش میں آنا، مستی میں آنا۔ حاصل مصدر: **اُبلن**۔

محاورہ: **اُبل پڑنا** آپے سے باہر ہوجانا، باہر نکل آنا، اُگل پڑنا۔

**اُبلواں** اُبلی ہوئی حالت یا صورت میں، باہر نکلا ہوا۔

**اَبلوج** زبرا، جزم ب، ومع۔امث، ف۔ قندِ سفید، مصری۔

**اَبلہ** زبرا، جزم ب، زبرل۔صف، ع۔ بھولا، سیدھا، بیوقوف، سادہ لوح۔ جمع: **بُلہ**۔

**ابلہ فریبی** (، اسم کیفیت، ع، ف) اُلّو بنانا، دھوکا دینا، بہکانا۔

**ابلہی** بے وقوفی، سادہ لوحی؛ احمق پن۔

**اِبلیس** زیرا، جزم ب، ی۔اند، ع۔علم۔ شیطان کا نام جو قرآن میں مذکور ہے۔ آتشی مخلوق (جنوں) میں سے خدا کا باغی فرد، عزازیل؛ (مجازاً) مردود، ٹھکرایا ہوا؛ مفسد، سرکش۔

**ابلیسیت** زیرا، جزم ب، زیرل، زیرس، شد زبری۔صف، ع۔ شیطنت، بدنفسی، سرکشی، سیاہ کاری، فتنہ انگیزی، مفسدہ پردازی۔ نیز **ابلیسی**۔

**اِبن** زیرا، جزم ب۔اند، ع۔ بیٹا، ولد، فرزند۔ جمع: اَبناء۔ نیز اَبنائے۔

**اِبن اُلسبیل** (پیش ن، غم ا، غم ل، زبرس، ی) مسافر، راہ گیر۔

**اِبن اللّٰہ** (پیش ن، غم ا، غم ل) (لفظاً) اللّٰہ کا بیٹا، عیسائی عقیدے کے مطابق (معاذاللّٰہ) حضرت عیسیٰؑ اور یہود کے نزدیک حضرت عزیرؑ۔

**اِبن اُلوقت** (پیش ا ن، غم ا، جزم ل، زبر و، جزم ق) دُنیادار آدمی؛ وقتی مصلحت کے تحت پلٹ جانے والا، موقع شناس۔

**ابنِ آدم** انسان، آدمی۔

**ابنِ بجدہ** کسی کے ظاہر و باطن سے پوری طرح باخبر، کسی شے کا عارفِ کامل۔

**ابنِ عم** چچا کا بیٹا؛ عزیز، رشتہ دار۔

**ابنِ مادر** اخیافی بھائی، ماں جایا بھائی جس کا باپ کوئی اور ہو۔

**اَبنا(ء)** زبرا، جزم ب۔اند، جمع۔ بیٹے، بیٹیاں، آل اولاد۔

**اَبنائے جنس** ایک ہی نسل یا نوع کے افراد۔

**اَبنائے دُنیا** زمانے والے۔ نیز اَبنائے دہر۔

**اَبنائے وقت** مطلبی، زمانہ ساز لوگ۔

**اَبنائے وطن** اہلِ مُلک، ہم وطن، برادرانِ وطن۔

**اُبنہ** پیش ا، جزم ب، زبرن۔امث، ع۔ مقعد کی خلش، ایک بیماری جس کے مریض کو اِغلام کرانے کی خواہش ہوتی ہے۔ نیز **عِلّتِ اُبنہ**۔

**اِبنیت** زیرا، جزم ب، زیرن، شد زبری۔امث، ع۔ بیٹا یا اولاد ہونے کی حیثیت، ولدیّت، فرزندی۔

**ابو** زبرا، ومع۔اند، ع۔ باپ، والد؛ مالک، صاحب؛ والد کا مترادف۔

**ابوالبشر** (غم ا، جزم ل، زبرب، جزم ش۔ع) حضرت آدمؑ۔

**ابوالخیر** (پیش و، غم و، غم ا، جزم ل، ے لین۔ع) بطور لقب یا کنیت، نیکی والا، نیک۔

**اَبوالآباء** (غم ا، جزم ل، اند) جدِ اعلیٰ، حضرت آدمؑ کا لقب؛ باپوں کا باپ۔

**ابوالوقت** (غم ا، جزم ل، زبرو، جزم ق۔ع) جو وقت اور حالات کو مغلوب کرلے، حاکمِ وقت؛ صوفیِ کامل۔

**اَبو** زبرا، شدب، ومع۔اند۔ والد کو پکارنے کا کلمہ۔ ابّا کا مترادف۔

**اَبواب** زبرا، جزم ب۔جمع۔مذ۔ باب (رک) کی جمع۔

**اُبوت** پیش ا، ب، شد زبرو۔امث، ع۔ باپ ہونے کا مرتبہ یا حیثیت، والدیت، باپتا۔

**اَبوتی** زبرا، ومع۔امث، ہ۔ جنگلی گائے کے گوبر کی راکھ جسے ہندو جوگی اپنے جسم اور چہرے پر ملتے ہیں۔

**اَبوجک** زبرا، ومع۔صف، ہ۔ نادان، کم عقل، بھولا۔

**اَبوجھ** زبرا، ومع۔صف، ہ۔ جسے بوجھا نہ جاسکے، ناقابلِ فہم؛ بے سمجھ، نادان، کم عقل، بھولا۔

**اَبودھ** زبرا، ومع، جزم دھ۔امث۔ جہالت، حماقت، بے وقوفی۔

**اَبول** زبرا، ومع۔صف۔ جو نہ بولے، خاموش، گم صم۔

**اِبہام (۱)** زیرا، جزم ب۔ اند، ع۔ عدم وضاحت، غیر واضح ہونا، مُبہم پن۔ (صف) مُبہم۔

**اِبہام پسندی** نظم ونثر میں دانستہ مفہوم کو خبط یا مشکوک رکھنے کی روش۔

**اِبہام (۲)** زیرا، جزم ب۔ اند۔ ہاتھ کا انگوٹھا؛ بائیں ہاتھ کے انگوٹھے کی چھاپ یا اُس کی لکیروں کا نقش۔

محاورہ: **ابہام کرنا** انگوٹھا لگانا، انگوٹھے کا نشان کرنا۔

**اُبہت** پیش ا، شد زبر ب، زبرہ۔ امث، ع۔ شان وشوکت، طمطراق، بڑائی، بزرگی۔

**اَبہل** زبرا، جزم ب، زبرہ۔ اند، ع۔ چیڑ کی قسم سے ایک پہاڑی درخت جس کی دو قسمیں ہوتی ہیں۔ ایک کلاں جس کے پتے بڑے اور شاخیں گھنی ہوتی ہیں، جنھیں خوشبو کے لیے سلگاتے ہیں اور پھل پنجۂ مریم کی طرح۔ دوسری قسم جھاڑ کی طرح اور اس کا پھل جنگلی بیر کے برابر جس کا تیل دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ عرعر، غنچہ۔ اس کے پھل کو جوزُ الابہل (پیش ز، غم ا، جزم ل، زبرا، زبرہ) کہتے ہیں۔

**اَبی** زبرا، جزم ب۔ اند، امث۔ سرکش، باغی۔

**اِبی دُبی** زیرا، شدب، پیش د۔ امث۔ گلی ڈنڈے کا کھیل۔ گلی پر ڈنڈے کی پہلی چوٹ کو ابی اور جب وہ ہوا میں اُچھل جائے تو دوسری چوٹ کو دبی کہتے ہیں۔

**اَبے** زبرا، ے۔ حرفِ ندا۔ بے تکلفی سے یا تحقیر کے ساتھ پکارنے کا کلمہ۔ نیز بے۔

اَبے تبے (زبرت) ناشائستہ گفتگو، بازاری بول چال۔

**اَبے تبے** زبرا، شدب، زبرت، ے۔ ٹھاٹ باٹ ٹھسے (بطور طنز)۔

**اَبیات** زبرا، جزم ب۔ جمع، مث، ع۔ اشعار؛ ایسے اشعار جن کے دونوں مصرع ہم قافیہ ہوں؛ مثنوی۔ بیت (رک) کی جمع۔

**اِبیج** زبرا، ی۔ صف۔ بُرا بیج، ناقص تخم جو نہ پھوٹے۔

**اَبیر** زبرا، ے۔ امث، ہ۔ دیر، تاخیر۔

**اِبیض** زبرا، جزم ب، زبری۔ صف، ع۔ سفید، اُجلا۔

ابیضِ منقوش (بترکیب فارسی) چاندی کا سکہ روپیہ۔

**ابیقوری** زبرا، ی، ومع۔ اند۔ یونانی حکیم اپی کیورس سے منسوب؛ فلسفۂ ابتہاج کا قائل۔

ابیقوریت زندگی سے پوری طرح لطف اندوز ہونے کا رویہ یا فکری مشرب۔

**ابیل دبیل** زبرا، ے لین، زبر د۔ اند۔ دبنے والے، رعب کھانے والا یا والے، ہیٹے، دبولوگ۔

**اَبھار** زبرا۔ صف۔ کم وزن، ہلکا۔

**اُبھار** پیش ا۔ اند۔ آس پاس سے اُونچی سطح، اُونچائی، اُٹھان، برآمدگی، پھولا ہونے کی کیفیت؛ نموداری، ظہور؛ جوش، ولولہ۔

محاورہ: **اُبھار دینا** اُونچا کرنا، نمایاں کرنا، واضح کرنا؛ بھڑکانا، بڑھاوا دینا۔

**اُبھارا** بڑھاوا، شہ، اُکساہٹ۔

**اُبھارو** اُبھارنے والا۔

**اُبھارنا** پیش ا، جزم ر۔ فعل متعدی۔ سطح سے اُوپر اُٹھانا، اُونچا کرنا؛ پُھلانا، تاننا، نمایاں کرنا؛ اُکسانا، اُوپر اُچھالنا؛ اغوا کرنا، بھگالے جانا۔

**اَبھاگ** زبرا۔ صف، ہ۔ بدنصیب، قسمت کا ہیٹا، منحوس۔

ابھاگن (زبر نیز زیر گ۔ ہ) بدنصیب، منحوس، سبز قدم۔ نیز ابھاگنی (جزم گ)، اَبھاگی۔

**اَبھال** زبرا۔ اند، ہ۔ بادل، گھٹا، اَبر؛ چھلانگ۔

**اُبھرا** پیش ا، زبر بھ۔ صف۔ اُوپر کو اُٹھا ہوا، سطح سے کسی قدر اُونچا۔

**ابھرن** زبرا، جزم بھ، زبر ر۔ اند، ہ۔ رک: ابرن، ابھرن۔

**اُبھرنا** پیش ا، زبر بھ، جزم ر۔ فعل لازم۔ سطح سے اُوپر اُٹھنا، اُونچا ہونا، نمایاں ہونا، پھوٹنا، اُپجنا، نمودار ہونا، سر اُٹھانا، ترقی کرنا، پستی سے نکلنا۔

**اُبھرواں** پیش ا، زبر بھ، ن غنہ۔ صف۔ اُبھرا ہوا؛ اُبھرتا ہوا، سطح سے قدرے اُونچا ہوتا ہوا، نمایاں۔

**اَبھک** زبرا، زبر بھ۔ صف، ہ۔ بہت زیادہ؛ اخراج، بہاؤ، سیلان۔

**اَبھگت** زبرا، زبر بھ، جزم گ۔ صف، ہ۔ بے دین، ملحد، بے ایمان۔

**اَبھلاشا** زبرا، جزم بھ۔ امث، ہ۔ آرزو، ارمان۔

ابھلاشی (زیر نیز جزم بھ) آرزومند، متمنی۔ نیز ابھلاکھا/ابھلاکھی۔

**ابھمان** زبرا، زیر بھ۔ اند، ہ۔ گھمنڈ، غرور، تکبر۔

ابھمانی متکبر، مغرور، گھمنڈی۔

**ابھن** زبرا، زیر بھ۔ صف، ہ۔ سالم، غیر منقسم، متحد۔ نیز اُبھنگ۔

**ابھوت** زبرا، ومع۔ صف۔ ناپید، معدوم۔

**ابھوگ** زبرا، ومع۔ مث، س۔ ترک، پرہیز؛ ناداری۔

ابھوگی شامل نہ ہونے والا، ترک کرنے والا۔

**ابھی** زبرا۔ متعلق فعل۔ اسی وقت، فوراً؛ اب تک، تاحال، فی الحال، سردست، ہنوز؛ ماضی یا مستقبل قریب میں۔ مثال: ابھی گیا ہے، ابھی آجائے گا۔ (اب اور ہی کا مرکب)۔

کہاوت: **ابھی ایک بونٹ کی دو دال نہیں ہوئے ہیں** ابھی کام کا آغاز ہے۔ ابھی تھوڑا کام ہوا ہے۔ ابھی کام مکمل نہیں ہوا ہے۔

کہاوت: **ابھی تو دودھ کے دانت بھی نہیں ٹوٹے** ناسمجھی یا کم سنی کا

زمانہ ہے۔

کہاوت: **ابھی تیل دیکھو تیل کی دھار دیکھو** ابھی اچھی طرح حالات پر نظر رکھو پھر کچھ کرنا۔

کہاوت: **ابھی چھٹی کا دودھ نہیں سوکھا** ابھی تو تم ماں کا دودھ پیتے ہو۔ ابھی بساط ہی کیا ہے۔

کہاوت: **ابھی دلی دُور ہے** (ہنوز دلی دوراست کا ترجمہ) یعنی ابھی کام کی تکمیل میں دیر ہے۔

کہاوت: **ابھی سویرا ہے** ابھی موقع ہے، کچھ نہیں بگڑا؛ اب بھی اپنی بری عادتوں سے باز آؤ۔ اب بھی وقت ہے توبہ کرلو۔

کہاوت: **ابھی سیر میں سے پُونی بھی نہیں کتی ہے** ابھی کام کا آغاز ہے۔

مقولہ: **ابھی کچا برتن ہے** ابھی کچی لکڑی ہے۔ ابھی ناسمجھ و نادان ہے اور ناتجربہ کار ہے۔

کہاوت: **ابھی کچے گھڑے پانی کے بھرنا ہیں** ابھی بہت سی مشکلیں جھیلنا ہیں۔

کہاوت: **ابھی کچے ہیں کون دانت کھٹے کرے** جب کوئی چیز کوشش کے باوجود حاصل نہ ہو تو خفت مٹانے کے لیے اُس میں نقص نکالنے پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **ابھی منہ دابے تو چلّو بھر دودھ نکل پڑے** ابھی نادان اور کم سن ہے۔ ابھی ناتجربہ کار ہے۔

کہاوت: **ابھی من میں چھٹانک بھی نہیں ہوا** ابھی بہت کم کام ہوا ہے۔ ابھی آغاز ہے۔

کہاوت: **ابھی ہاتھ منہ پر سے نہیں اُترے** ابھی نئی دُلھن ہے۔ شرم کے دن ہیں۔ کام کاج میں لگانے کا وقت نہیں آیا۔

**ابھے** زبر ا، ے لین۔ صف۔ ہ۔ نڈر، بےخوف۔ نیز ابھیت (ی)۔

**ابھیاس** زبر ا، جزم بھ۔ اند۔ ہ۔ ریاضیت، وظیفہ، مراقبہ، مطالعہ۔

**اَبھیاسی** محنتی، شاغل، ذاکر؛ طالب علم۔

**ابھید** زبر ا، ے۔ اند۔ س۔ ایکا، یگانگت، یکساں، ناقابلِ امتیاز۔

**ابھیروگ** زبر ا، ی، وج۔ اند۔ مویشیوں کی ایک بیماری جس میں زبان پر زخم پڑ جاتے ہیں۔

**ابھینتر** زبر ا، جزم بھ، زبر ی، جزم ن، زبر ت۔ اند۔ س۔ اندرون، وسط، بیچ، قلب۔

## ا۔پ

**اَپ** زبر ا۔ ہ۔ سابقہ جو تصغیر، تحقیر، فصل، تفریق، برأت، بےتعلقی یا برائی وغیرہ ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے۔

**اَپ بھرنش** بگڑی بولی، اصطلاحاً پراکرتوں کا وہ وسطی دَور جس کے بعد وہ جدید دَور میں داخل ہوئیں۔

**اپ سُر** ایسا گانے والا جو سروں کا خیال نہ رکھے اور ایک راگ کے سروں کو دوسرے راگ کے سروں میں ملادے۔

**اَپ جس** بدنامی، رُسوائی۔

**اَپ گریڈ** زبر ا، ے۔ استعداد یا معیار کو بڑھانا، درجہ بلند کرنا۔

**اُپ** پیش ا۔ ہ۔ سابقہ جو تصغیر، ضمنیت یا تحتی حیثیت ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے۔

**اُپ جنتر** (اند، ہ) جراحی کا چھوٹا نشتر جس کی شکل پرندوں کی چونچ سے مشابہ ہوتی ہے۔

**اُپ نام** عرف، تخلص، لقب؛ عنوان۔

**اُپ ون** باغیچہ، پائیں باغ۔

**اَپاپ** زبر ا۔ صف۔ س، ہ۔ جائز، مباح؛ بےگناہ، معصوم۔

**اُپادھ** پیش ا، جزم دھ۔ اند، ہ۔ ظلم، فساد، جھگڑا؛ شرارت؛ دھوکا، بہروپ۔

**اُپادھیا** پیش ا، شد زیر دھ۔ اند، ہ، س۔ پنڈت، وید کا پڑھنے والا؛ عالم، اُستاد؛ برہمنوں کی ایک قسم۔

**اُپادھیانی** عالمہ۔

**اَپار** زبر ا۔ صف، س۔ ناقابلِ عبور، جسے پار نہ کیا جاسکے؛ بہت زیادہ، بےحد و شمار؛ سامنے، رُوبرو۔

**اُپاڑ** پیش ا، جزم ڑ۔ اند۔ اُکھیڑنے کا عمل۔

**اُپاڑو** (ومع) اُدھیڑے، اُکھیڑنے والا۔

**اُپاڑنا** پیش ا، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ اُکھیڑنا، بیخ کنی کرنا، جڑ سے اُکھاڑ دینا۔

**اُپاس** پیش ا۔ اند، ہ۔ روزہ، برت، فاقہ؛ پوجا پاٹھ، خدمت گزاری۔

**اُپاسی/اُپاسک** (زبر س) روزہ دار؛ بھوکا؛ عبادت گزار۔

**اُپانگ** پیش ا، ن غنہ۔ اند۔ ماتھے کا نشان، تلک، صندل کا ٹیکا۔

**اُپاہا** پیش ا۔ امث، ہ۔ تمنا، ارمان، اُمنگ۔

**اَپاہج** زبر ا، زبر ہ۔ صف۔ ہاتھ پاؤں سے معذور، لنگڑا یا لولا، کام کاج یا چلنے پھرنے سے معذور؛ مجبور، مفلوج؛ سُست، کاہل۔

**اپاہجی** محتاجی، معذوری، مجبوری، مفلوج ہونے کی حالت۔

**اُپائی** پیش ا۔ امث۔ نگینہ سازی، نگوں کو چمکانا؛ نگوں کی گھسائی۔

**اُپائے** پیش ا۔اند۔ حل، تدبیر، چارۂ کار؛ طریقہ، چال۔

**اُپٹ** پیش ا، زبر پ۔امث، ہ۔ زمین کی اوپری تہہ کا پانی خشک ہوجانے کی وجہ سے پیدا ہوجانے والی تڑقن۔

**اَپَچ** زبر ا، زبر پ۔صف۔ نہایت کمینہ، بدذات، پاجی کا صیغہ تفضیل۔

**اُپَج** پیش ا، زبر پ۔امث، ہ۔ کھیتی، فصل، پیداوار؛ انوکھی بات، ایجاد، جدت، اختراع۔ نیز اُپچ۔

محاورہ: **اُپج کی لینا** انوکھی بات کہنا، جدت کا اظہار کرنا؛ شیخی بگھارنا، اترانا۔ نیز **اُپج کی سوجھنا**۔

**اُپچاری** پیش ا، جزم پ۔اند، ہ۔ نوکر، ملازم؛ ماتحت شخص۔

**اُپجان** پیش ا، جزم پ۔امث۔ ایجاد، نئی تخلیق؛ گانے میں تان پلٹے۔

**اُپجاؤ** پیش اُ، جزم پ، ومع۔صف، ہ۔ زرخیز زمین۔ نیز **اُپجن ہار**۔

**اُپدرو** پیش ا، زبر پ، جزم د، ولین۔امث، ہ۔ شوروغل، افراتفری، اودھم؛ ناگہانی آفت، کوئی قدرتی واقعہ جو اتفاقاً ظہور میں آئے اور اُس کو بدشگونی پر محمول کیا جائے۔

محاورہ: **اُپدرو ڈھانا** قیامت برپا کرنا۔

**اُپدروی** نامبارک، مصیبت لانے والا؛ ظالم، فسادی۔

**اُپدنش** پیش ا، جزم پ، زبر د، جزم ن۔اند۔ آتشک کا مرض، آبلۂ فرنگ۔

**اُپدیش** پیش ا، جزم پ، ے۔اند، س۔ نصیحت، نیک صلاح؛ مشورہ، تلقین، وعظ۔

کہاوت: **اُپدیش آدیش نہیں** نصیحت حکم نہیں ہوتا۔ اپنی مرضی کی بات ہے کہ نصیحت مانی جائے یا نہ مانی جائے۔

**اُپدیشک** پیش ا، جزم پ، ے، زبر ش۔صف۔س۔ ناصح، واعظ؛ مشیر، معلم، مبلغ۔

**اَپرادھ** زبر ا، جزم پ۔اند، س۔ خطا، قصور، گناہ۔

**اپرادھی** خطاکار، گناہگار۔

**اُپرانا** پیش ا، جزم پ۔فعل لازم۔ الگ تھلگ رہنا، غیریت برتنا، اکل کھرا پن دکھانا؛ باہر نکل آنا، الگ ہوجانا، اُوپر اُٹھ آنا۔

**اَپرم پار** زبر ا، جزم پ، زبر ر۔صف، س۔ لامحدود، لاانتہا۔

**اُپڑنا** پیش ا، زبر پ، جزم ڑ۔فعل لازم۔ اُکھڑ آنا؛ اُبھر آنا؛ نشان اُٹھنا، نقش ہونا، ٹھپا بیٹھنا۔

**اُپس** پیش ا، زبر پ۔امث، ہ۔ بدبو، سراند، بساند؛ گندگی؛ باسی پن۔

**اَپسرا** زبر ا، جزم پ، جزم س۔امث، ہ۔ پری، حسینہ۔ نیز **اچھرا** (جزم پ جزم چھ)۔

**اَپکار** زبر ا، جزم پ۔اند، ہ۔ ضرر، نقصان۔

**اُپکار** پیش ا، جزم پ۔اند، س۔ احسان، مہربانی، مدد، اعانت؛ مدد، خدمت؛ حاجت روائی۔

**اُپ کرم** پیش ا، جزم پ، زبر ک، جزم ر۔اند۔ بُری حرکت، کمینہ پن۔

**اُپلا** پیش ا، جزم پ۔اند۔ گول چکتی کی شکل میں پاتھا ہوا گوبر جو ایندھن کے طور پر جلایا جاتا ہے۔ مجازاً: پھولا یا سوجا ہوا (گال، منہ، بطور پھبتی)۔

**اُپلا/ اُپلے/ پاتھنا/ تھاپنا** گوبر کی چکتی بنانا۔

**اُپلانا** سوج آنا، سجانا، پھلانا۔

**اَپمان** زبر ا، جزم پ۔اند، س۔ ہتک، توہین، بے عزتی، ذلت۔

**اپمانت** (زیرن) جسے بے عزت کیا گیا ہو۔ نیز **اپمانیہ**۔

**اپن** زبر ا، زبر پ۔ضمیر۔ ہم، جمع یا واحد متکلم۔

**اپنا** زبر ا، جزم پ۔ضمیر اضافی۔ ہمارا، میرا، خود کا، ذاتی؛ مانوس، بے گانے کی ضد؛ عزیز، قریب۔ (مث) اپنی۔

کہاوت: **اپنا اپنا کرنا اپنا اپنا بھرنا** اپنے کیے کی سزا پانا۔ ہر شخص کو اپنے کیے کا نتیجہ یا پھل ملتا ہے۔

مقولہ: **اپنا اپنا کمانا، اپنا اپنا کھانا** کوئی کسی پر بوجھ نہیں؛ ہر شخص کا اپنے قوتِ بازو سے بسر اوقات کرنا کسی کے سر نہ پڑنا۔

مقولہ: **اپنا اپنا گھولو اپنا اپنا پیو** اپنے لیے خود ہی خرچ کرو۔ اپنا بوجھ خود اُٹھاؤ۔

مقولہ: **اپنا اپنا ہی ہے پَرایا پَرایا ہی** اپنی چیز پر ہر طرح کا اختیار ہوتا ہے دوسرے کی چیز پر کیا قابو؛ عزیز پھر عزیز ہی ہے اور غیر اگرچہ کیسا ہی دوست کیوں نہ ہو پھر غیر ہی ہے۔

محاورہ: **اپنا اُلو سیدھا کرنا** فریب دے کر اپنا کام نکالنا، ذاتی غرض حاصل کرنا۔

مقولہ: **اپنا اُلو کہیں نہیں گیا** ہر حالت میں اپنا مطلب نکل جائے گا خواہ کچھ بھی ہو۔

کہاوت: **اپنا اناج بھومی میں ڈال میرے دانے بھون** خود غرض آدمی کی بے جا فرمائش پر طنز۔

کہاوت: **اپنا بالا پرایا ڈھینگر** اپنی ہر شے عزیز ہوتی ہے دوسرے کی ذلیل۔ اپنے بچے کو کمسن اور دوسرے کے اسی عمر کے بچے کو جوان سمجھتے ہیں۔

کہاوت: **اپنا بسم اللہ، دوسرے کا نعوذ باللہ** اپنی چیز کی تعریف دوسرے کی چیز کی مذمت۔

کہاوت: **اپنا بیل کلھاڑی ناتھیں** اپنی چیز کو جس طرح چاہے استعمال

کرے۔ اپنے بیل کی ناک میں چاہے تو کلھاڑی سے چھید کریں۔
کہاوت: **اپنا بھات پرائے ہاتھ** اپنا مال دوسروں کے حوالے کرنے یا اپنی دولت دوسروں کے لیے چھوڑ جانے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔
کہاوت: **اپنا پیٹ تو کتا بھی پالتا ہے** اپنی ضرورت کو پورا کر لینا کوئی بڑی بات نہیں دوسروں کا بھی خیال کرنا چاہیے۔
کہاوت: **اپنا پیسا کھوٹا پرکھنے والے کا کیا دوش** جب اپنی اولاد نالائق ہے تو دوسرے کا کیا قصور۔ جب اپنی چیز ناقص ہو تو دوسرے کی نکتہ چینی پر کیا اعتراض۔
محاورہ: **اپنا پھندہ دوسرے کے گلے میں ڈالنا** اپنی جان بچانے کے لیے دوسرے کو مصیبت میں پھنسانا۔
کہاوت: **اپنا تن پہلے ڈھانکو دوسرے کو ننگا پیچھے کہو** پہلے اپنے نقائص دُور کرو۔ پھر دوسرے کے عیب نکالنا۔
کہاوت: **اپنا توشہ اپنا بھروسا** اپنی چیز پر بھروسا ہو سکتا ہے؛ اپنے قوت بازو کا سہارا مقدم ہے دوسرے کا سہارا بھی کچھ سہارا ہے۔
کہاوت: **اپنا ٹھیک نہیں اور کا نیک نہیں** بیوقوف کی نسبت کہتے ہیں جسے خود عقل نہ ہو اور دوسرے کی بات پسند نہ ہو۔
کہاوت: **اپنا ٹیڑھ دیکھیں ناہیں دوسرے کی پھُلی نہاریں** اپنے عیب کو نظر انداز کر کے دوسرے کی عیب جوئی کرنا۔
کہاوت: **اپنا دام بنائے کام** اپنی گرہ کی دولت ہی کام آتی ہے۔
کہاوت: **اپنا دل دل ہے دوسرے کا لوتھڑا** اپنی غرض کے آگے دوسرے کی غرض کی اہمیت نہیں ہوتی۔
کہاوت: **اپنا دے اور لڑائی مول لے** قرضہ دینا خواہ مخواہ کا جھگڑا پیدا کرنا ہے۔ قرض دینا دُشمنی مول لینا ہے۔
کہاوت: **اپنا رکھ پرایا چکھ** جو اپنی چیز سنبھال کر رکھے دوسرے کی استعمال کرے اس پر طنز ہے۔
مقولہ: **اپنا سا جانتا ہے** جیسا وہ خود ہے ویسا ہی دوسرے کو بھی سمجھتا ہے؛ سب سے یکساں سلوک کرنا۔
محاورہ: **اپنا سا منہ لے کر رہ جانا** خجل ہونا، شرمندہ ہو جانا؛ لاجواب ہو جانا۔
مقولہ: **اپنا سلام ہے** ہم تو اُس سے باز آئے۔ خدا بچائے رکھے۔
کہاوت: **اپنا شجرہ قلمہ سنبھالو** اپنے کام سے کام رکھو۔ نیز جب مرید سے پیر خفا ہوتا ہے تو یہ کلمہ کہتا ہے۔
کہاوت: **اپنا کتا باندھو ہم بھیک سے باز آئے** اس شخص کی نسبت کہتے ہیں جس سے فائدہ کم اور نقصان زیادہ ہو۔ ضرر نہ پہنچاؤ ہم فائدہ سے باز آئے۔
مقولہ: **اپنا کیا آگے آیا** جیسا کیا تھا ویسا پھل پایا۔ بُرے فعل کا خمیازہ اُٹھانا پڑا۔
کہاوت: **اپنا گھر دُور سے سوجھتا ہے** اپنا فائدہ دُور سے نظر آتا ہے؛ ہر شخص اپنے افعال کو خوب جانتا ہے۔
کہاوت: **اپنا گھر ہگ ہگ بھر پرایا گھر تھوک کا ڈر** اپنے گھر میں جو چاہے کر دوسرے کے گھر میں احتیاط لازمی ہے۔
کہاوت: **اپنا گوہ بھوجن** اپنی بری چیز بھی اچھی معلوم ہوتی ہے۔
کہاوت: **اپنا لعل گنوا کے در در مانگیں بھیک** اپنی دولت ضائع کرنے کے بعد دوسروں کا محتاج ہونا پڑتا ہے۔
کہاوت: **اپنا لینا کیا، پرایا دینا کیا** جو آدمی لین دین کے معاملے میں غیر محتاط ہو اُس کی نسبت کہتے ہیں کہ نہ اپنے قرض کی پروا نہ دوسرے کے قرض کی۔
کہاوت: **اپنا مارے گا تو پھر چھاؤں میں بٹھائے گا** عزیز لاکھ ناخوش ہو اُس کو رحم آ ہی جاتا ہے۔ اپنے کی مار میں بھی ہمدردی ہوتی ہے۔
کہاوت: **اپنا مال اپنی چھاتی تلے** اپنے مال کو بہت عزیز اور ہوشیاری سے رکھنا۔ اپنی چیز اپنے قبضہ میں رکھنی چاہیے۔
کہاوت: **اپنا مرن جگت کی ہانسی** لوگ دوسروں کے نقصان پر ہنستے ہیں۔
کہاوت: **اپنا مکان کوٹ سمان** اپنے گھر میں انسان بادشاہ ہوتا ہے۔ (کوٹ = قلعہ، محل) اپنا گھر قلعہ کے برابر ہوتا ہے۔
کہاوت: **اپنا ہاتھا اپنے سر پر** اپنا مال اپنے اُوپر خرچ کرنا۔
کہاوت: **اپنا لاتھ جگن ناتھ** بالکل خود مختار ہے جو چاہتا ہے کرتا ہے۔ اپنا کام سب سے بہتر ہوتا ہے۔
کہاوت: **اپنا ہارا اور مہری کا مارا کون کہتا ہے** یہ دونوں باتیں کوئی نہیں بتاتا۔ ایک تو جوئے میں جو کچھ ہارا ہے، اور دوسرے بیچ عورت سے جو مار کھائی ہو۔
کہاوت: **اپنا ہی مال جائے آپ ہی چور کہلائے** اپنا ہی نقصان ہو اور اپنی ہی بدنامی۔

**اُپ نام** پیش ا، جزم پ۔ اند، ہ۔ لقب، عرف، عنوان۔
**اُپ نامی** ملقب، موسوم۔
**اَپنانا** زبر ا۔ فعل متعدی۔ اپنا بنانا، اپنی ملکیت یا قبضہ میں لینا؛ اپنا سمجھنا؛ اختیار کرنا، شعار بنانا؛ عزیز سمجھنا۔
**اَپنایت** زبر ا، جزم پ، زبر ی۔ امث۔ قرابت، اُنسیت، دوستی عزیز داری،

آپس کا تعلق، رشتے داری؛ برادرانہ سلوک، بھائی چارا۔

**اُپنشد** پیش ا، زبر پ، زیر ن، زبر ش۔ مذ، س۔ ویدوں کے مقالات، اقتباسات اور اُن کی شرح، ہندوانی تصوف کے رسائل۔

**اَپنی** زبر ا، جزم پ۔ اپنا (رک) کی تانیث۔

بول چال: **اپنی ایڑی دیکھنا** ٹوٹکے کے طور پر اپنے پاؤں کا تلوا دیکھنا تاکہ نظر نہ لگے۔

کہاوت: **اپنی اپنی بولیاں سب بول کر اُڑ جائیں گے** آخر میں سب کو مرنا ہے۔

کہاوت: **اپنی اپنی ڈفلی اپنا اپنا راگ** ہر ایک اپنی اپنی کہے جاتا ہے۔ ہر ایک کا جدا جدا فعل ہے۔

کہاوت: **اپنی آبرو اپنے ہاتھ** انسان وہ کام ہی نہ کرے، جس سے آبرو میں فرق آئے۔ آبرو کا بچانا اپنے اختیار میں ہے۔

کہاوت: **اپنی اپنی گور اپنی اپنی منزل** جو جیسا کرے گا ویسا پائے گا۔

کہاوت: **اپنی اور نباہیے وا کی وہ جانے** اپنی طرف سے نباہنا چاہیے، دوسرے کی بات سے تعلق نہیں رکھنا چاہیے۔

کہاوت: **اپنی پشت دکھائی نہیں دیتی** اپنا عیب کسی کو نظر نہیں آتا۔

کہاوت: **اپنی پیڑ پرائی باتیں** آدمی اپنی تکلیف کو بہت سخت سمجھتا ہے۔ دوسرے کی کم نظر آتی ہے۔

کہاوت: **اپنی ٹانگ کھولے آپ ہی لاجوں مرے** اگر اپنے عزیز کا عیب نکالیں تو یہ بھی اپنے لیے شرم کی بات ہے۔

کہاوت: **اپنی چھاچھ کو کون کھٹا کہتا ہے/کوئی کھٹا نہیں کہتا** ہر ایک اپنی چیز کو اچھا کہتا ہے۔ اپنی چیز کی برائی کوئی نہیں کرتا۔

کہاوت: **اپنی داڑھی سب بجھاتے ہیں** اپنی بیوقوفی کو سب چھپاتے ہیں۔ اپنی تکلیف دور کرنے کی کوشش سب کرتے ہیں۔

کہاوت: **اپنی رادھا کو یاد کرو** اپنا کام کرو۔ ہم سے تمھارا سے کچھ واسطہ نہیں ہے۔

**اپنی سی** امکان بھر، جس قدر ہمت و استطاعت ہو، مقدور بھر۔ مثال: اپنی سی کوشش کر دیکھی۔

محاورہ: **اپنی سی کرنا** جس قدر ممکن ہو کوشش کرنا؛ اپنی خواہش کے مطابق عمل کرنا۔

محاورہ: **اپنی سی کوشش کرنا** جس قدر ممکن ہو کوشش کرنا۔

کہاوت: **اپنی غرض باولی** غرض مند پاگل ہوتا ہے۔

محاورہ: **اپنی قبر آپ کھودنا** اپنے کام سے خود کو ہی نقصان پہنچانا۔ نیز اپنے ہاتھوں اپنی قبر آپ کھودنا۔

کہاوت: **اپنی کرنی، اپنی بھرنی** جو جیسا کرے گا ویسا پائے گا۔ اپنے کیے کا پھل مل کر رہتا ہے۔

کہاوت: **اپنی کرنی پرواں، کیا ہندو کیا مسلمان** اپنے اپنے اعمال کی سزا ہر شخص بھگتے گا خواہ ہندو ہو یا مسلمان۔

مقولہ: **اپنی کملی میں مست ہیں** غریبی میں بھی خوش ہیں۔ دوسرے کے دست نگر نہیں ہیں۔

مقولہ: **اپنی گرہ کا کیا جاتا ہے** ہمارا کیا ہرج و نقصان ہوتا ہے۔

مقولہ: **اپنی گون گانٹھتے ہیں** ظاہر داری کی خوشامد و چاپلوسی کر کے اپنا مطلب نکالتے ہیں۔

کہاوت: **اپنی نیناں مجھے دے تو گھوم پھر کر دیکھ** بیوقوف کی نسبت جو اپنے کام کی چیز تو اوروں کو دیدے اور خود محتاج ہو جائے۔

مقولہ: **اپنی نیند سونا اپنی بھوک کھانا** بے فکری سے زندگی گزارنا۔

محاورہ: **اپنی وادی پر آنا** اپنی بات پر اڑنا، ہٹ کرنا، ضد کرنا۔

کہاوت: **اپنی ہائی اور پر گنوائی** اپنے کیے کا الزام دوسرے پر رکھنا۔

**اَپنے** زبر ا، جزم پ۔ جمع، مذ۔ اپنا (رک) کی مغیرہ حالت نیز جمع۔ عزیز، ساتھی، پیارے۔

کہاوت: **اپنے آڑو پرائے تھال میں کھانا** اپنا خرچ کر کے دوسرے کا نام کرنا۔

مقولہ: **اپنے آگے کسی کو نہیں گنتے** اپنی شان یا اپنی عقل و فہم کے سامنے دوسرے کی کچھ حقیقت نہیں سمجھتے۔ نہایت مغرور و خود بین و خود پسند ہیں۔

مقولہ: **اپنے بچھڑے کے دانت سب کو معلوم ہوتے ہیں** اپنے کا حال اپنوں پر پوشیدہ نہیں رہتا۔ ایک عزیز کو دوسرے عزیز کا کچا چٹھا ضرور معلوم ہوتا ہے۔ ماں باپ اپنی اولاد کی باتیں خوب جانتے ہیں۔

مقولہ: **اپنے پاؤں میں آپ کلھاڑی ماری** اپنے ہاتھوں اپنا نقصان کیا۔ دیدہ دانستہ جان بوجھ کر اپنی جان آفت میں ڈالی۔

کہاوت: **اپنے پوت کنوارے پھریں پڑوسن کے پھیرے** غیروں کو دینا اپنوں کو محروم رکھنا۔

کہاوت: **اپنے تن کا پھوڑا ہی اپنے تئیں ستاتا ہے** اپنوں ہی سے تکلیف پہنچتی ہے۔

**اپنے تئیں** (زبر ت، ی) اپنے آپ کو، خود کو۔

کہاوت: **اپنے سوئی بھی نہ چبھونے دو اور دوسرے کے بھالا گھسیڑو** خود تو ذرا سی تکلیف بھی برداشت نہ کرو اور دوسرے کو بہت تکلیف

دو۔

کہاوت: **اپنے کیے کا علاج نہیں** جو مصیبت انسان خود مول لے اُس کا حل کوئی کیا بتائے۔

مقولہ: **اپنے گاؤں کا جوگی دوسرے گاؤں کا سِدھ** پردیس میں قابلیت کا اظہار زیادہ مانا جاتا ہے۔

مقولہ: **اپنے گریبان میں منہ ڈالو** اپنی حرکتوں پر شرماؤ۔ اپنے کیے سے پچھتاؤ۔ کچھ تو شرم و غیرت کرو۔

مقولہ: **اپنے گھر کو آنا کس کو بُرا لگتا ہے** اپنا نفع کون نہیں چاہتا ہے، روپیہ ملتے کسے بُرا معلوم ہوتا ہے۔

کہاوت: **اپنے من سے جانیے، پرائے من کی بات** جیسے تم دوسرے کو سمجھتے ہو ویسا ہی وہ تم کو سمجھتا ہے۔

کہاوت: **اپنے نین گنوا کے در در مانگے بھیک** اپنی دولت اجاڑ کر اب مانگتے پھرتے ہیں۔

**اُپنیاس** پیش ا، زبر پ، شد زیر ن۔ اند، ہ۔ کتھا، کہانی، ناول، لچھے دار بات۔

**اُپواس** پیش ا، جزم پ۔ اند۔ روزہ؛ فاقہ، برت۔

**اَپوتر** زبر ا، زبر پ، زیر و، جزم ت۔ صف، س۔ ناپاک، نجس۔

**اَپور** زبر ا، و مع۔ صف، ہ۔ نامکمل، ادھورا؛ ناقص۔

**اَپوربہ** زبر ا، و مع، جزم ر۔ صف۔ نادر، انوکھا، بے مثل۔

**اُپون** پیش ا، جزم پ، زبر و۔ اند، ہ۔ سابقہ، جو تصغیر، ضمنیت یا تحتی حیثیت ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے؛ باغ، چمن۔ نیز اُپ بن۔

**اُپیک** پیش ا، ے لین۔ صف۔ جس کے آر پار نہ دیکھا جا سکے، دُھندلا۔

**اَپیل** زبر ا، ی۔ امث۔ درخواست، استدعا۔ انگریزی: Apeal۔

محاورہ: **اپیل خارج ہونا** ماتحت عدالت کے فیصلے کا برقرار رہنا۔

**اُپھار** زبر ا۔ صف۔ مث۔ آب دار، چمک دار؛ تیز۔

**اَپھار** زبر ا۔ اند۔ نفخ شکم، بدہضمی وغیرہ کی وجہ سے انسان یا حیوان کا پیٹ پھولنے کی حالت یا کیفیت۔

**اَپھارانا** مقعد کے ذریعے پانی چڑھانا۔

**اُپھان** پیش ا۔ اند۔ جوش، اُبال؛ جھاگ، پھین، کف۔

**اَپھرانا** زبر ا، جزم پھ۔ فعل لازم۔ ٹھونس ٹھونس کے پھلا دینا؛ سوجنا؛ غرور میں بھرنا، گھمنڈ کرنا۔

**اَپھرن** زبر ا، جزم پھ، زبر ر۔ امث۔ اپھار، پھولا ہونے کی کیفیت۔

**اَپھرنا** زبر ا، زبر پھ، جزم ر۔ فعل لازم۔ (بدہضمی یا گیس کی وجہ سے پیٹ کا) پھولنا؛ ہوا بھرنے سے تن جانا۔

**اَپھل** زبر ا، زبر پھ۔ صف، ہ۔ وہ درخت جس پر پھل نہ آئے، بے ثمر، پھل کی ضد؛ (مجازاً) بانجھ عورت۔

**اَپھلتا** لاحاصلی، بے ثمری۔

## ا۔ت

**اَت** زبر ا۔ صف، ہ۔ سابقہ جو شدت یا کثرت ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے۔ نہایت، بغایت۔ مثال: **اَت گت** بے حد، بڑھ چڑھ کر۔

کہاوت: **ات اور نارائن میں بیر ہے** خدا حد سے بڑھنے کو پسند نہیں کرتا۔

**اُت** پیش ا۔ وہاں، اُس جگہ؛ اُس دنیا میں۔

کہاوت: **اُت بھی توں مت بیٹھ پیارے، جت بیٹھے ہوں بیری سارے** جہاں دشمن ہوں وہاں ٹھہرنا اچھا نہیں ہے۔

کہاوت: **اُت بھی مول نہ جاوے بھائی، جت ہو مار کٹائی** جہاں لڑائی دنگا ہو رہا ہو وہاں نہیں جانا چاہیے۔

کہاوت: **اُت تیرا جانا مول نہ سوہے، جو تنے دیکھت کوکت ہووے** جو تجھے دیکھ کر خوش نہ ہو، اُس کے گھر نہیں جانا چاہیے۔

کہاوت: **اُت مت کبھی نہ جارے میتا، جت رہتا ہو سنگھ اور چیتا** جہاں ظالم اور سفاک رہتے ہوں وہاں گندم نہیں بونا چاہیے۔

**اَتا** زبر ا۔ اند، ت۔ باپ، تُرکی ناموں میں ابو کا مترادف۔ مثال: اتا محمد ابو محمد؛ آقا، سردار، بڑا۔

**اِتا** زیر ا، شدت۔ صف۔ رک: اتنا۔

**اتا سا** بہت تھوڑا، بہت چھوٹا۔

**اَتابک** زبر ا، زیر ب۔ اند، ت۔ اُمرا یا شہزادوں کا اُستاد، اتالیق، معلم، عالم؛ وزیر یا بادشاہ کا لقب۔

**اَتا پتا** زبر ا، زبر پ۔ اند۔ ٹھکانا؛ سراغ، کھوج؛ تعریف، تعارف؛ پہیلی بوجھنے والے کو بتایا جانے والا اشارہ۔

**اُتار** پیش ا۔ اند۔ اُترنے یا اُوپر سے نیچے آنے کا عمل؛ ڈھلان، ڈھال، نشیب کا راستہ؛ زوال؛ نزول، کمی جو کسی کیفیت میں واقع ہو؛ ازالہ، توڑا، چڑھاؤ کی ضد، بھاٹا۔

**اُتار چڑھاؤ** رک: اُترنا جس کا یہ اسم کیفیت ہے؛ صدقے کرنے یا وارنے کا عمل؛ مد و جزر؛ بلندی و پستی، نشیب و فراز۔

کہاوت: **اُتار لی منہ کی لوئی تو کیا کرے گا کوئی** بے شرم سب کچھ کر سکتا ہے، بے حیا سے کچھ بعید نہیں۔

**اُتارا** پیش ا۔اند۔ اُترنے یا اُتارنے کا عمل، اُترنے کا مقام، پڑاؤ کرنے کی جگہ؛ نزول، پڑاؤ؛ دریا کا گھاٹ؛ ازالہ، دفعیہ (زہر یا منتر کا)؛ دان یا صدقہ کی ہوئی شے، وار پھیر؛ عکس، شبیہ۔

**اُتارنا** پیش ا، جزم ر۔فعل متعدی۔ اُوپر سے نیچے لانا؛ جسم سے الگ کرنا؛ جدا کرنا؛ نقل کرنا، چربہ لینا، شبیہ کھینچنا؛ چکانا، بے باق کرنا، زائل کرنا، رفع کرنا، پار لے جانا، منزل پر پہنچانا، نازل کرنا، مبعوث کرنا۔ (فعل لازم) **اُترنا**۔

**اُتارو** پیش ا، ومع۔صف۔ آمادہ، تُلا ہوا، کمربستہ۔نیز **اُدھار**۔

**اُتاق** پیش ا۔اند، ت۔ کمرہ، حجرہ، کوٹھا؛ خیمہ۔

**اُتاقا** پیش ا۔اند، ت۔ کلغی، طرہ۔نیز **اُتاقہ**۔

**اُتالا** پیش ا۔صف۔ جلد باز، بےکل، بےچین، تیزی میں۔نیز **اُتاولا**۔

**اُتاول** تیزی پھرتی۔مارامار۔

**اَتالیق** ی۔اند، ت۔ اَدب سکھانے والا؛ اُستاد۔

**اَتان** زبر ا۔امث۔ مادہ خر، گدھی۔

**اُتان** پیش ا۔صف، س۔ پھیلنے والا، چت لیٹنے والا؛ کم گہرا، سطح کے اوپر پھیلا ہوا۔

**اُتانا** پیش ا۔صف۔ ڈھیلا ڈھالا، ڈن کسا؛ سُست، کاہل، مٹھا؛ اُلجھا ہوا، بل کھایا ہوا؛ پیچ وتاب کھاتا ہوا۔

**اُتاور** پیش ا، زبر و۔صف۔ بےچین، بےقرار، مشتاق۔

**اُتاول** پیش ا، زبر و۔امث، صف، ہ۔ جلدی، تیزی؛ بےچینی، بےکلی، بیتابی۔

**اُتاولا** (صف، ہ) بےقرار، بےچین، جلد باز، متلون مزاج۔

**اَتائی** زبر ا۔صف، ہ۔ شوقیہ گانے والا، خاندانی یا پیشہ ور کے برخلاف کسی ہنر یا فن کو شوقیہ سیکھنے والا، بےاُستادا، غیر سند یافتہ معالج۔نیز **عطائی**۔

**اَتائی نسخہ** وہ دوا جو کسی حکیم کی تجویز کردہ نہ ہو، چٹکلا۔

**اَتباع** زبر ا، جزم ت۔جمع، مذ، ع۔ مقلدین، متبعین، پیرو، چیلے، مرید؛ متاخرین، بعد میں آنے والے۔واحد: **تبع**۔

**اِتباع** (زیر ا، شدت۔امث، ع) پیروی، تقلید، اطاعت، فرمانبرداری۔

**اِتباع** زیر ا، جزم ت۔اند۔ (عموماً لفظ کے پہلے حرف کو بدل کر) کسی لفظ کے بعد اس کا تابع لانا، مثال: کام وام، میلا ٹھیلا۔

**اُتپات** پیش ا، جزم ت۔اند۔ قہر، غضب۔

**اُت پت** پیش ا، جزم ت، زبر پ۔امث، ہ۔ آغاز، ابتدا؛ پیدائش، نمود، ظہور۔

محاورہ: **اُت پت کرنا** وجود میں لانا۔

**اُت پن** پیدا، وجود میں لایا ہوا۔

**اِتجار** زیر ا، شدت۔ تجارت کرنا۔

**اِتحاد** زیر ا، شد لیٹا زیر ت۔اند، ع۔ ایکا، یگانگت؛ ملاپ، آمیزش؛ باہم حلیف ہونا؛ وحدیت، وصل۔

**اتحادی** حلیف، ساتھی، (افراد، گروہ یا ریاستیں وغیرہ)۔

**اِتخاذ** زیر ا، شد لیٹا زیر ت۔اند۔ لینا، اختیار کرنا، پکڑنا، حاصل کرنا۔

**اِتحاف** زیر ا، شدت، اند، ع۔ تحفہ دینا؛ سوغات، پیشکش۔

**اُتر** پیش ا، شد زبر ت۔اند۔صف، ہ۔ سمتِ شمال؛ بائیں طرف؛ دُور دراز مقام؛ جانشین، وارث؛ جواب، مدافعت؛ اعلیٰ، افضل، حاوی۔

کہاوت: **اُتر جاؤ کہ دکن، وہی کرم کے لکھن** جہاں جاؤ قسمت ساتھ ہے۔

کہاوت: **اُتر کی ہوا استری، دکن بیاہی جائے، بھاگ لگائے جوگ، جب تو کچھ نہ پار بسائے** متضاد چیزوں میں میل نہیں ہوسکتا۔

کہاوت: **اُتر گئی/اُتری منہ سے لوئی، کیا کرے گا کوئی** جب بے شرمی اختیار کرلی تو پھر کسی بات کی پروا نہیں۔بدلحاظ آدمی کا کوئی کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔

**اَتراب** زبر ا، جزم ت، زبر ر۔امث۔ کنواری حسین عورتیں؛ کم سن خوب صورت لڑکیاں۔

**اِتراب** زیر ا، جزم ت، شد زبر ا فعل متعدی۔ مٹی میں ملانا۔

**اَتراک** زبر ا، جزم ت۔جمع، مذ۔ ترک (رک) کی جمع۔

**اِترانا** زیر ا، جزم ت۔فعل لازم۔ ناز کرنا، کسی بات پر فخر کا اظہار کرنا، خوبی یا برتری کا جتانا، پھولنا، اکڑنا۔

**اُترانا** پیش ا، جزم ت۔فعل لازم۔ کسی ڈوبی ہوئی چیز کا سیال سطح پر تیرنا، اُبھر آنا۔

**اُترانگ** پیش ا، جزم ت، ن غنہ۔امث۔ (موسیقی) سپتک کے آخری سُروں (پادھانی/سا) کا مجموعہ، جس میں اگلی سپتک کا کھرج سُر (سا) بھی شامل ہے۔

**اُتراون** پیش ا، جزم ت، زبر و۔امث۔ بان یا سُتلی سے بنے ہوئے پلنگ یا کھٹولے میں پڑی ہوئی وہ موٹی رسی جس میں سے بُنائی کو تاننے کے لیے ادوان پرو کر کسی جاتی ہے۔

**اِتراہٹ** زیر ا، جزم ت، زبر ہ۔امث۔ رک: **اِترانا** جس سے یہ اسم کیفیت ہے۔

**اُترائی** پیش ا، جزم ت۔امث۔ ڈھلان، نشیب، نیچے اُترتا ہوا، پہاڑی راستہ؛ (ذمہ داری سے) سبکدوشی، (احسان کا) بدلہ، (قرضے وغیرہ کی) ادائی۔

**اَترپال** زبر ا، زبر ت، جزم ر۔امث، ہ۔ ناقابلِ کاشت خشک زمین۔

کہاوت: **اُترتی ندی کنارے ڈھائے** جب انسان کا کچھ بس نہیں چلتا تو وہ غریبوں کو ستاتا ہے۔ کمزور پر سب کا بس چلتا ہے۔

**اُترج** پیش ا، زیرت، پیش ر۔ امذ۔ لیموں کی قسم کا پھل۔ نیز **اُترنج** (پیش ا، پیش ر)۔

**اَترسوں** زبر ا، زبرت، جزم ر، وج۔ امث۔ آئندہ پرسوں سے اگلا، یا گزشتہ پرسوں سے پچھلا دن۔

**اُترن** پیش ا، جزم ت، زبر ر۔ امث۔ اُتاری ہوئی یا پھٹی پرانی چیز، پرانا لباس۔

**اُترنا** پیش ا، زبرت، جزم ر۔ فعل لازم۔ نیچے کی طرف آنا، نزول کرنا؛ نازل ہونا، پڑاؤ کرنا؛ زینے سیڑھی یا گاڑی سے پاؤں نیچے رکھنا؛ جگہ سے کھسک جانا، مثلاً: **پہنچا اُترنا**۔ نقش ہونا، مثلاً: **تصویر شبیہ اُترنا**۔ زائل، رفع ہونا، مثلاً: **بخار اُترنا**، (کھانے کا) مزہ بگڑ جانا۔ نیچے رکھا جانا؛ ادا ہونا، بے باق ہونا؛ دودھ کا تھن یا پستان میں آنا۔ محو ہونا، مثال: **حافظے سے اُترنا**؛ (پھلوں یا پھولوں کا) شاخ پر سے توڑا جانا۔ ظاہر، ثابت ہونا، مثال: **پورا اُترنا**۔ سمانا، تہہ میں پہنچنا، جگہ پکڑنا، مثال: **دل میں اُترنا**۔ ڈھیلا پڑنا، مثال: **ساز کا اُترنا**۔

**اُترا** ڈھیلا، نڈھال؛ معزول، موقوف۔ مثال: اُترا شحنہ۔

کہاوت: **اُترے دل سے چیز جو وا کی سور نہ ہو، تو ایسا نہ کیجو جو جگت بسارے تو** انسان کو کوئی ایسا کام نہیں کرنا چاہیے جو دُنیا کی نظر سے گرادے۔

**اُترنگ** پیش ا، جزم ت، زبر ر، ن غنہ۔ امث۔ دروازے یا پاکھوں کے اُوپر ٹکی ہوئی لیٹواں لکڑی یا سل۔ نیز (امذ) **اُترنگا**۔

کہاوت: **اتری میں روپ اور کچّی میں چھب** کپڑے سے شان و شوکت اور کھانے سے رنگ روپ ہوتا ہے۔

**اِتسار** زیر ا، لیٹا زیرت۔ امذ، س۔ پیچش، دست، اسہال۔

**اِتساع** زیر ا، شد لیٹا زیرت۔ امذ۔ پھیلاؤ، وسعت؛ مبہم طولانی بات۔

**اُتساہ** پیش ا، جزم ت۔ امذ، س۔ حوصلہ، اُمنگ، ولولہ، جوش؛ خوشی، مسرت؛ جشن؛ سعی، استقلال۔

**اُتسو** پیش ا، جزم ت، ولین۔ امذ، س۔ جشن، خوشی کی تقریب، تہوار۔

**اِتصاف** زیر ا، شد لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ کسی صفت سے متصف ہونا۔ کسی میں کوئی صفت پائی جانا۔

**اِتصال** زیر ا، شد لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ ملحق ہونا، باہم ملا ہوا ہونا، جُڑا ہوا ہونا، پیوستگی، باہمی قربت؛ وہ بات جس میں دو چیزیں ملتی ہوں، یکسانی، مشابہت؛ دو چیزوں کے ملنے کی جگہ، سنگم۔

**اتصالِ تفصیلی** ہڈیوں کا وہ جوڑ جس میں حرکت کے لیے فصل باقی ہے۔ جیسے کہنی یا گھٹنے کا جوڑ۔ اتصالِ التحامی کی ضد۔

**اتصالی** (لسانیات) ترکیبی۔

**اتصالی زبان** جس میں تصریف کی جگہ ترکیب وتالیف سے کام لیا جائے۔ تصریفی کی ضد، مثلاً اُردو۔

**اِتضاح** زیر ا، شد زیرت۔ روشن کرنا، روشن ہونا۔

**اِتفاق** زیر ا، شد لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ اتحاد، یگانگت؛ ہم خیالی؛ میل؛ یکسانیت؛ اچانک واقعہ، یکایک پیش آ جانے والی بات (لزوم کی ضد)۔

**اتفاقاً** (ق دوزبر 'قن') یک بیک، غیر متوقع طور پر۔

**اتفاقِ رائے** ہم خیالی، باہمی رضامندی۔

**اتفاقی** اچانک، غیر متوقع، کبھی کبھی کا۔ مثال: رخصتِ اتفاقی۔

**اِتقا** زیر ا، شد لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ زہد، پرہیزگاری، خدا کا خوف؛ کسی شے سے اجتناب، احتراز۔

**اِتقان** زیر ا، جزم ت۔ امذ، ع۔ اکملیت، مہارت نامہ، استحکام۔

**اَتقیٰ** زبر ا، جزم ت، کھڑا زبر ق۔ صف، ع۔ نہایت پرہیزگار، نیکی میں بڑھ چڑھ کر۔ تقی کا صیغۂ تفضیل۔

**اَتقیا** زبر ا، جزم ت، زیر ق۔ جمع، مذ، ع۔ نیک، برگزیدہ لوگ، خدا کا خوف کرنے والے لوگ۔ تقی کا صیغۂ جمع۔

**اِتکا** زیر ا، شد لیٹا زیرت۔ امذ، ت۔ ٹیک لگانا، سہارا لینا، تکیہ کرنا؛ اعتماد، بھروسہ۔

**اِتکائی** جس پر تکیہ، بھروسا کیا جائے۔

**اِتکال** زیر ا، زیرت، زبر شد ک۔ فعل متعدی۔ بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا۔

**اُتکٹ** پیش ا، جزم ت، زبر ک۔ صف۔ معمول سے سوا، شدید دُشوار۔

**اُتکٹ آسن** کسی ٹیک کے بغیر اِس طرح کی بیٹھک جیسے کرسی پر بیٹھتے ہیں۔

**اَتکت** زبر ا، جزم ت، زبر گ۔ متعلق فعل۔ صف۔ بہت بڑھ چڑھ کر، انتہائی، بغایت۔

**اَتل** زبر ا، زبرت۔ صف، ہ۔ اتھاہ، جس کی تہہ نہ ملے؛ پاتال کا پہلا طبقہ۔

**اِتلاف** زیر ا، جزم ت۔ امذ، ع۔ زیاں، تلف ہونا، ضائع جانا، جنگ میں زخمی ہونا یا کام آنا۔

**اِتلافِ خانہ** محاذ پر زخمی ہونے والے سپاہیوں کا شفاخانہ، بیماروں کا کیمپ۔

**اَتم** زبر ا، زبرت۔ صفت تفصیل، ع۔ کامل، بحدِ کمال، بالکل پورا، جس میں کسی شے کی کمی نہ ہو؛ (کیفیت کے لحاظ سے) بھرپور، حد درجے کا۔ مثال: **بدرجۂ اَتم**

اعلیٰ ترین درجے پر۔

کہاوت: **اُتم سے اُتم ملے، ملے نیچ سے نیچ، پانی سے پانی ملے، ملے کیچ سے کیچ** ہر شے اپنی جنس کی طرف رجوع کرتی ہے۔ اعلیٰ اعلیٰ کی طرف ادنیٰ ادنیٰ کی طرف۔

**اُتم** پیش ا، شد زبر ت۔ صف۔ س۔ افضل، بڑھ کر، برتر، اعلیٰ؛ نہایت مناسب۔

**اُتمتا** بڑائی، فوقیت، فضیلت۔

کہاوت: **اُتم کھیتی مدھم بیوپار/ نکھد چاکری/ نوکری بھیک نداں** یہ مثل کلیہ کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔ سب سے اچھی کھیتی اور دوسرے درجہ پر تجارت۔ نوکری بری اور بھیک سب سے بری چیز ہے۔

کہاوت: **اُتم گانا مدھم بجانا** ہر کام اعتدال پر کرنا؛ گانے کا درجہ بجانے سے بڑھ کر ہے؛ ساز کی آواز گانے والے سے دھیمی ہونی چاہیے۔ ہر کام مناسب انداز میں کرنا چاہیے۔

**اِتمام** زیر ا، جزم ت۔ اند، ع۔ پورا کرنا، انجام کو پہنچانا، تکمیل۔

**اِتمامِ حجت** (اند، ع) بحث کو ختم کرنے کے لیے، دلیلِ آخر یا تکمیلِ شرط۔

**اِتنا** زیر ا، جزم ت۔ صف۔ اِس قدر، اِس درجہ، ایسا؛ اِس قدر کم یا چھوٹا، کم سے کم؛ اس قابل۔

کہاوت: **اتنا بھرا کہ چھلک گیا** اتنی خیانت کی کہ قلعی کھل گئی۔ اعتدال چھوڑنے سے نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **اتنا پکا کہ باسی تھکا** جس وقت کوئی بات ضرورت سے بڑھ جائے تو کہتے ہیں۔ یعنی حد سے بڑھنے میں خرابی ہے۔

کہاوت: **اتنا جھوٹ بولو جتنا آٹے میں لون** حد کے اندر رہنا چاہیے۔

کہاوت: **اتنا کھاؤ جتنا آٹے میں نمک** ہر کام اعتدال سے کرنا چاہیے۔

**اِتنا سا** بہت چھوٹا، بہت تھوڑا، خفیف۔

**اِتنا سارا** بہت سا، بکثرت۔

**اُتنا** پیش ا، جزم ت۔ صف۔ اُس قدر؛ اُس جیسا، اُس کے برابر۔

مقولہ: **اُتنے کی بُڑھیا نہیں جتنے کا لہنگا پھٹ گیا** اصل شے بھی اُتنے کی نہیں ہے جتنے کا نقصان ہوگیا۔

**اِتنی** زیر ا، جزم ت۔ اِتنا (رک) جس کی یہ تانیث ہے۔

کہاوت: **اتنی تو رائی ہوگی جتنی رائتے میں پڑے** میرے پاس گزارے کے موافق ہے۔ اتنا ہی ہے، جتنی ضرورت ہے۔

**اتنی سی جان** بہت کم عمر، بہت کمزور، نحیف و ناتواں۔

کہاوت: **اتنی سی جان، سوا گز کی زبان** اپنی حد سے بڑھ کر بولنا۔ کم عمر کا بہت باتیں بنانا۔ اپنی ہستی سے بڑھ کر دعوے۔

**اُتو** پیش ا، شدت، و مع۔ اند۔ دھات کا دھار دار اوزار جسے گرم کرکے کپڑوں پر نقش یا شکنیں ڈالی جاتی تھیں۔

محاورہ: **اُتو سے کپڑوں پر ٹھپہ لگانا** نقش اُبھارنا۔

مقولہ: **اُتو کر دیا** بہت مارا؛ بڑا صدمہ پہنچایا۔

محاورہ: **مار مار کے اُتو بنانا/ کرنا** جسم پر مار سے بدھیاں ڈالنا۔ (دھمکی کے طور پر مستعمل)۔

**اَتواپ** زبر ا، جزم ت۔ جمع۔ مث۔ توپ (رک) کی جمع۔

**اِتوار** زیر ا، جزم ت۔ اند۔ سنیچر کے بعد کا دن، یک شنبہ جو سورج سے منسوب کیا جاتا ہے۔

**اَتول** زبر ا، و مج۔ اند۔ (لفظاً) بغیر تولا ہوا، (مراداً) بیش بہا، قیمتی، انمول۔

**اِتہاس** زیر ا، زیر ت۔ اند، ہ۔ تاریخ، علم التواریخ، وقائع؛ تاریخی نظم یا قصہ وغیرہ۔

**اِتہام** زیر ا، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ الزام، بہتان، تہمت۔

کہاوت: **اِتی اور نرائن سے بیر** خدا زیادتی کو پسند نہیں کرتا۔

**اَتیاچار** زبر ا، جزم ت۔ اند، س۔ انصاف یا نیکی کے راستے سے تجاوز، تشدد، زیادتی، ظلم، جور؛ وہ کام جو مذہب کے خلاف ہو۔

**اَتیاچاری** جابر، ظالم؛ سفاک۔

**اِتیان** زیر ا، جزم ت۔ اند، ع۔ مباشرت، مجامعت، ہم بستری۔

**اَتیت** زبر ا، ی۔ اند، ہ۔ سادھو، سنیاسی مہمان۔ نیز اتیتھ۔

**اَتیس** زبر ا، ی۔ امث، ہ۔ ایک بوٹی کی جڑ جو باہر سے مٹیالی اندر سے سفید ہوتی ہے اسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے، کاشمیرا۔

**اَتھاہ** زبر ا۔ صف۔ بہت گہرا، جس کی تہہ نہ ملے۔

**اَتھروید** زبر ا، تھ، جزم ر، ے۔ اند، س۔ علَم۔ ہندوؤں کے چار ویدوں میں سے چوتھا۔

**اُتھل** پیش ا، زبر تھ۔ صف۔ رک: اُتھلا۔

کہاوت: **اُتھل رکابی پھل پھلا بھات، لو پنچو ہاتھوں ہاتھ** اچھی چیز کو لینے میں دیر نہیں لگانی چاہیے۔ ورنہ کوئی اور لے جائے گا۔

**اُتھلا** پیش ا، جزم تھ۔ صف۔ مذ۔ جس میں گہرائی نہ ہو، سپاٹ یا قدرے اُبھرواں؛ پیٹ کا ہلکا، جو راز نہ چھپا سکے۔ (مث) اُتھلی۔

**اُتھل پتھل** پیش ا، زبر تھ، زبر پ۔ صف۔ امث۔ اُلٹ پلٹ، ڈانواں ڈول، اُبال پر آیا ہوا؛ کھدبداہٹ، کھدبدی، ہیجان؛ متلی، کھانا پیٹ میں نہ پچنے کی

کیفیت۔

**اُتھلنا** پیش ا، زبر تھ، جزم ل۔ فعل لازم۔ اُچھل کر اُوپر آنا، مثلاً: **ایسا ڈوبا کہ پھر نہ اُتھلا**؛ ظاہر ہونا، اُبھرنا۔

**اَتھوا** زبر ا، جزم تھ۔ حرفِ تفسیر۔ بمعنی یا، یعنی۔ نیز مثل، مانند۔

## ا۔ ٹ

**اَٹ** زبر ا۔ امث۔ میل، چیکٹ، زنگ؛ جماؤ، جمگھٹا؛ اٹنا کا صیغۂ امر۔

**اَٹ جانا** بھر جانا، جمع ہو جانا، جم جانا؛ مٹی یا گرد وغیرہ کا کسی شے پر بیٹھ جانا۔

**اَٹا (۱)** زبر ا۔ امث۔ ایک بوٹی جو پتھر پر اُگتی ہے، پتھر پھوڑی۔

**اَٹا (۲)** زبر ا۔ صف۔ گرد و غبار یا سامان وغیرہ سے بھرا ہوا، پٹا ہوا۔

**اَٹا اَٹ** اوپر تک بھرا ہوا۔

**اَٹّا** زبر ا، شدت۔ امذ۔ کوٹھا، چھت پر بنا ہوا کمرہ، بالا خانہ۔ نیز (امث) **اٹاری**۔ تھر: **اٹریا**۔

**اَٹال (۱)** زبر ا۔ امث۔ ڈھیر، انبار؛ ڈھیروں، بکثرت، ذخیرہ۔

فقرہ: **اٹال بنانا** (تعمیر) عالی شان عمارت کھڑی کرنا۔

**اَٹال (۲)** زبر ا۔ امث۔ چھت کے نیچے تختہ پاٹ کر بنائی ہوئی عارضی دو چھتی یا مچان۔

**اَٹالا** زبر ا۔ امذ۔ اسباب، لدادا، سامان، کاٹھ کباڑ۔

مقولہ: **اِٹاوے کے کاریگر ہیں** نہایت بیوقوف ہیں۔ دعوے بہت لیکن کچھ کرتے ہیں اور نہ ہی کچھ آتا ہے۔

**اَٹ پٹ** زبر ا، جزم ٹ، زبر پ۔ صف۔ بے تکی، بے ترتیب، اوندھی سیدھی (بات وغیرہ)۔

**اَٹ سٹ** زبر ا، جزم ٹ، زبر س۔ امث۔ خفیہ سمجھوتہ، سازش، یارانہ، لگاوٹ۔

محاورہ: **اَٹ سٹ کرنا** سازش کرنا، ساز باز کرنا، جوڑ توڑ کرنے کی کوشش کرنا۔

**اَٹک** زبر ا، زبر ٹ۔ امث۔ رکاوٹ، مزاحمت، اٹکاؤ؛ تامل، جھجک؛ تعلق، وابستگی؛ اُلجھاوا۔

کہاوت: **اٹکا بنیا سودا دے** وہاں بولتے ہیں جہاں کوئی پھنسا ہوا آدمی اپنی غرض کے لیے کوئی کام کرے۔

کہاوت: **اٹکے گا سو بھٹکے گا** جو دبدھا میں پڑے گا وہ غلطی کرے گا۔

**اَٹکانا** زبر ا، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ اٹکنا (رک) کا متعدی۔

**اَٹکاوا** زبر ا، جزم ٹ۔ امذ۔ بندش، روک؛ پھندا، مزاحمت، رکاوٹ؛ تعلق، بندھن۔ نیز اٹکاؤ۔

**اِٹکری** زیر ا، جزم ٹ، زبر ک۔ امث۔ اینٹ کا ٹکڑا، ٹھیکری، کنکری۔

**اَٹکل** زبر ا، جزم ٹ، زبر ک۔ امث۔ اندازہ، قیاس، پرکھ، آنکنے کی حس، مہارت یا صلاحیت، سمجھ بوجھ۔

**اَٹکل باز** بھانپ لینے والا، جانچ لینے والا۔

**اَٹکل پچو** (زبر پ، زبر شد چ، و مع) بے جانے بوجھے، سرسری طور سے، غور و تامل کے بغیر۔

کہاوت: **اَٹکل پچو غیر مقرر** بے تکے آدمی کا کوئی اعتبار نہیں قیاس آرائی کی سند نہیں۔

محاورہ: **اٹکل کی فاتحہ دینا** بے سمجھے بات کہہ دینا۔

**اَٹکن بٹکن** زبر ا، جزم ٹ، زبر ک، جزم ن، زبر ب۔ امذ۔ چھوٹے بچوں کا ایک کھیل جو چند بچے حلقے میں بیٹھ کر کھیلتے ہیں۔ ہتھیلیاں اوندھی رکھتے ہیں۔ ایک بچہ، باری باری ہر بچے کے ہاتھ پر اُنگلی ٹکاتا ہوا کچھ بول دوہراتا ہے: اٹکن بٹکن دہی چٹکن، اگلا جھولے، بگلا جھولے، ساون ماس کریلا پھولے، پھول پھول کی بالیاں، مرزا گئے دلی، واں سے لائے ساتھ بلی، ایک بلی کانی، مرزا کی نانی، مرزا گئے اندر، باہر ناچے بھورا بندر۔ (بعض جگہ الفاظ قدرے مختلف)۔

**اَٹکنا** زبر ا، زبر ٹ، جزم ک۔ فعل لازم۔ کسی نکیلی چیز میں پھنسنا، اُلجھنا، ٹھٹکنا، رکا جانا؛ جڑنا؛ آشنائی کرنا۔ فعل متعدی: اٹکانا۔

**اٹکاوا** پھندا، روک، مزاحمت؛ تعلق خاطر۔

**اَٹکھیل** زبر ا، ے۔ صف۔ امث۔ شوخ چشم، چلبلا؛ چنچل پن؛ شوخی۔ نیز **اٹکھیلی**۔

محاورہ: **اٹکھیلیاں کرنا** اٹھلانا، شوخیاں کرنا، چھیڑ چھاڑ کرنا؛ جھوم جھوم کر یا ڈگمگا کر چلنا۔

**اَٹل** زبر ا، زبر ٹ۔ صف۔ جو اپنی جگہ سے نہ ہلے، نہ ٹلنے والا؛ جسے ہلایا، ٹالا یا پسپا نہ کیا جا سکے؛ ناگزیر۔

**اَٹم** زبر ا، زبر ٹ۔ امذ، ہ۔ انبار، ڈھیر، کباڑ۔ نیز **اٹمبار**۔

**اَٹنا** زبر ا، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ (کسی چیز سے کسی خالی جگہ کا) بھر جانا، پُر ہو جانا، ساری جگہ کا سراسر پُر ہو جانا، پٹ جانا؛ آلودہ ہونا؛ گرد آلود ہو جانا۔

**اُٹنگا** پیش ا، زبر ٹ، ن غنہ۔ صف۔ اوچھا، لمبان میں کم (جامہ، کپڑا)، ٹخنوں سے اُونچا۔

**اُٹنگن** پیش ا، زبر ٹ، ن غنہ، زبر گ۔ امذ۔ ایک پودا جس کے چار جوڑے پتوں کے درمیان کلی میں سے تال مکھانے کی طرح کے دو چکنے بیج نکلتے ہیں جو دوا کے طور پر بھی استعمال کیے جاتے ہیں۔

**اَٹواٹی کھٹواٹی** زبر ا، جزم ٹ، زبر کھ۔ امث، ہ۔ استر بستر، چارپائی، پلنگ بچھونا۔

محاورہ: **اَٹواٹی کھٹواٹی لے کر پڑ رہنا** اوٹ میں جا کر لیٹ رہنا، روٹھنے کا ایک مخصوص نسوانی انداز جس کا ذکر عمومی طور پر کہانیوں میں ہوتا ہے۔

**اَٹوٹ** زبر ا، ومع۔ صف، ہ۔ جو الگ نہ ہو سکے، جو توڑا یا جدا نہ کیا جا سکے، ناقابلِ شکست؛ یکساں، ہموار؛ لگاتار؛ فطرت، عادت، رواج، ڈھب۔

**اَٹی** زبر ا، شد ٹ۔ امث۔ رک: انٹی۔

**اَٹیرن** زبر ا، ے، زبر ر۔ امث۔ انٹی بنانے کے لیے سوت لپیٹنے کا آلہ، اوجنا۔ نیز اٹیرنی۔

فعل متعدی: **اَٹیرنا** لپیٹنا، لچھی بنانا۔

**اَٹیک** زبر ا، ے۔ صف، ہ۔ بے سہارا، جس کا کوئی سہارا نہ ہو۔

**اَٹھ** زبر ا۔ عدد۔ آٹھ کی تخفیف۔

**اَٹھ پہری** ہر وقت، ہمہ وقتی؛ دن رات کے آٹھ پہروں پر بجنے والی نوبت؛ مقررہ طریقے سے آٹھ پہر میں تیار کیا ہوا۔

**اَٹھ گنا** آٹھ درجے زیادہ۔

**اَٹھ ماسا** حمل کے آٹھویں مہینے پیدا ہونے والا بچہ۔ نیز **آٹھ وانسا، اَٹھ ماہا**۔

**اُٹھ** پیش ا۔ فعل لازم۔ **اُٹھنا** (رک) کا حاصل مصدر عموماً تراکیب میں مستعمل مثلاً: اُٹھ آنا، اُٹھ پڑنا وغیرہ۔

**اُٹھا پٹک** پیش ا، زبر پ، زبر ٹ۔ امث۔ دھینگا مشتی، گتھم گتھا۔

**اَٹھارہ** زبر ا، شد ٹھ۔ عدد۔ دس اور آٹھ کا مجموعہ، (ہندسوں میں) ۱۸۔ (صف) **اَٹھارواں**۔

**اَٹھاسی** زبر ا، شد ٹھ۔ عدد۔ اسی اور آٹھ، (ہندسوں میں) ۸۸۔ (صف) **اٹھاسی واں/ ویں**۔

**اُٹھان** پیش ا۔ امث۔ اُونچائی، قد، بڑھنے، اُونچا ہونے کا عمل یا رفتار؛ ابتدا؛ آغاز؛ اُٹھ جانے، چلے بننے یا ختم ہو جانے کا عمل؛ عورت کے سینے کی بالیدگی، جوبن۔

**اُٹھانا** پیش ا۔ فعل متعدی۔ **اُٹھنا** (رک) کا تعدیہ۔

**اَٹھانوے** زبر شد ٹھ۔ نوے اور آٹھ، (ہندسوں میں) ۹۸۔ (صف) **اٹھانواں/ ویں**۔

**اَٹھاون** زبر ا، شد ٹھ، زبر و۔ عدد۔ پچاس اور آٹھ، (ہندسوں میں) ۵۸۔ صف: **اٹھاون واں**۔

**اُٹھاؤ** پیش ا، ومع۔ صف۔ **اُٹھانا** (رک) کی صفت۔

**اُٹھاؤ چولھا** (پیش ا، ومع) عارضی چولھا، وہ چولھا جسے آسانی کے ساتھ ایک جگہ سے دوسری جگہ رکھ سکیں؛ (مجازاً) بے ٹھکانا آدمی۔

**اُٹھاوَ** پیش ا، وج۔ فعل متعدی۔ **اُٹھانا** (رک) کا فعل امر۔

کہاوت: **اُٹھاوَ بی بی کھنا، گھر سنبھالو اپنا** نئی نویلی دُلھن سے اُس وقت کہا جاتا ہے کہ وہ جھجک کی وجہ سے گھر کا کام اور ذمہ داری اپنے ہاتھ نہ لے؛ شرم دُور کر دو اور گھر کے کام کاج اپنے ہاتھ میں لو۔

کہاوت: **اُٹھاوَ مونڈھا، اِن کے کنبے کا کنبہ بھونڈا** سب کے سب نکمے ہیں۔

کہاوت: **اُٹھاوَ میرا مکنا (مقنع) گھر سنبھالوں اپنا** بے شرم عورت کی نسبت کہتے ہیں۔ جو بیاہ ہوتے ہی شوہر کے گھر کا انتظام کرنے لگے اور میاں کو لے کر الگ ہو جائے۔

**اُٹھائی گیرا** پیش ا، ی۔ امذ۔ آنکھ بچا کر پرائی چیز اُٹھانے والا، اُچکا۔

**اَٹھائیس** زبر ا، شد ٹھ، ی۔ عدد۔ بیس اور آٹھ، (ہندسوں میں) ۲۸۔ صف: **اٹھائیسواں/ ویں**۔

**اُٹھ بیٹھ** پیش ا، جزم ٹھ، ے لین۔ امث۔ رک: **اُٹھک بیٹھک**۔

**اُٹھ بیٹھ کے** صحبت میں رہ کر، ساتھ رہ کر، قریب رہ کر۔ مثال: انسان اچھے لوگوں کی صحبت میں اُٹھ بیٹھ کے ہی کچھ سیکھتا ہے۔

**اَٹھتر** زبر ا، زبر ٹھ، شد زبر ت۔ عدد۔ ستر اور آٹھ، (ہندسوں میں) ۷۸۔ صف: **اَٹھترواں/ ویں**۔

کہاوت: **اُٹھتی جوانی مانجھا ڈھیلا** ہے تو جوان مگر سست اور کاہل ہے۔

کہاوت: **اُٹھتے ہی ٹانگ ٹوٹی** سخت بد قسمتی ظاہر ہونے کے موقع پر کہتے ہیں۔ یعنی آغاز ہی میں نقصان ہوا۔

**اَٹھراہ** زبر ا، جزم ٹھ۔ امذ۔ ایک بیماری جس میں جسم خشک اور لاغر ہوتا چلا جاتا ہے، سوکھا؛ عورتوں کی ایک بیماری جس میں بچہ آٹھویں مہینے پیدا ہوتا ہے۔

**اُٹھک بیٹھک** پیش ا، شد زبر ٹھ، ے لین۔ امث۔ بار بار اکڑوں بیٹھنا اور کھڑا ہونا؛ مشقتِ بے جا۔ نیز **اُٹھ بیٹھ، اُٹھا بیٹھی**۔

**اَٹھلانا** زبر ا، جزم ٹھ۔ فعل لازم۔ ناز سے چلنا، چنچل پن دکھانا، اِترانا۔ نیز **اِٹھلانا** (زیرا)۔ اکیف: **اٹھلاہٹ**۔

**اُٹھلو** پیش ا، زبر ٹھ، شد ل، ومع۔ امذ۔ وہ آدمی جس کا قیام ایک جگہ نہ ہو؛ غیر مستقل مزاج شخص۔

**اُٹھنا** پیش ا، جزم ٹھ۔ فعل لازم۔ اُونچا ہونا، اُوپر کو بڑھنا؛ سوتے سے جاگنا؛ کھڑا ہونا؛ مستعد، کمر بستہ ہونا؛ لدنا؛ ڈھویا جانا؛ برپا ہونا؛ مِٹنا؛ ترک ہونا؛ موقوف ہونا؛ خرچ صرف ہونا؛ تربیت پرورش پانا۔ (فعل متعدی) **اُٹھانا**۔ (فعل ماضی) **اُٹھا**۔

**اُٹھنگی** پیش ا، زبر ٹھ، ن غنہ، زبر گ۔صف۔ بے وقوفی، حماقت۔

**اُٹھنکن** پیش ا، زبر ٹھ، ن غنہ، زبر گ۔امث۔ ایک طرح کا چوڑے بازوؤں کا چمٹا، جس کی مدد سے بچے کو ماں کے پیٹ سے بعض صورتوں میں نکالا جاتا ہے۔

**اَٹھنی** زبر ٹھ، شدن۔امث۔ آٹھ آنے یا نصف روپے کا سکہ جسے دھیلی یا اَدھیلی بھی کہتے ہیں۔

**اَٹھوانسا** زبر ا، جزم ٹھ، ن غنہ۔صف۔مذ۔ آٹھ سے منسوب۔صف: اٹھوانسی۔

**اَٹھوانسی جالی** ہشت پہلو اقلیدسی شکلوں سے بنی ہوئی عموماً پتھر کی جالی۔ نیز اَٹھماسی۔

**اَٹھیل** زبر ا، ے۔صف۔ جو اپنی جگہ سے ہلایا نہ جاسکے، قائم، مستحکم۔

## ا۔ث

**اَثاث** زبر ا۔جمع۔مذ،ع۔ مال ومتاع، آسائش کے اسباب۔

**اثاث اُلبیت** (امذ،ع) گھریلو سامان (میز، کرسی، برتن وغیرہ)، منقولہ جائیداد۔

**اثاثہ** (امذ،ع) سامان، سرمایہ، پونجی۔رک: اِملاک۔

**اَثبات** زبر ا، جزم ث۔جمع، مذ، ع۔ معتبر، معزز لوگ، ثقہ لوگ۔ واحد: ثابت/ اَثبت (زبر ث، زبر ب)۔

**اِثبات** زیر ا، جزم ث۔امث، ع۔ محکم، ثابت، مضبوط، مستحکم ہونا، نفی کی ضد؛ ثبوت بہم پہنچانے کا عمل؛ دلائل سے ثابت کرنا۔ (متعلق فعل) اثباتاً (تن) بطور اقرار، اقرار میں، ہاں میں۔

**اِثبات میں** ہاں میں، اقرار، نہ کہ انکار کے طور پر۔

**اِثباتیت** وہ فلسفیانہ مکتبِ فکر جو حسی مشاہدات وتجربات پر انحصار کرتا ہے اور ظن وقیاس کا قائل نہیں۔ (انگریزی میں: Positivism)۔

**اَثبت** زبر ا، جزم ث، زبر ب۔صف۔ نہایت محکم، مستحکم، ثابت قدم؛ وہ جو اپنے موقوف سے نہ ہٹے۔

**اِثخان** زیر ا، جزم ث۔امذ۔ خونریزی، مقابلہ۔

**اَثدیٰ** زبر ا، جزم ث کھڑا زبری۔جمع۔مث۔ع۔ چھاتیاں، پستان۔

**اَثر** زبر ا، زبر ث۔امذ، ع۔ نشان، چربہ، نقش، عکس، یادگار، روایت؛ ردعمل؛ نتیجہ، حاصل: حاصلِ زور، اقتدار، رسوخ، رسائی؛ دباؤ؛ آسیب، سایہ، جادو؛ خاصیت، وصفِ ذاتی؛ سنتِ صحابہؓ، کسی صحابی کا قول جسے حدیث کے طور پر قبول کیا جاسکے۔جمع: آثار (رک)۔

**اثر انداز** متاثر کرنے والا، دباؤ رکھنے والا۔

**اثر پذیر** اثر قبول کرنے والا، متاثر۔

**اَثَرہ** زبر ا، زبر ث، زبر ر۔امذ۔ انانیت، خودغرضی؛ زبردستی، ہماہمی؛ بعض مستحقین کو نظرانداز کر کے بعض کو ترجیح دینے کا عمل۔

**اِثغار** زیر ا، جزم ث۔امذ۔ شیرخوار بچے کے اگلے دو دانتوں کا نکلنا۔

**اَثقال** زبر ا، جزم ث۔جمع، مذ، ع۔ بھاری بوجھ، بارہائے گراں، بوجھل اشیا۔ مجازاً: بھاری ذمہ داریاں؛ مشکل مسائل؛ (مجازاً) دیر ہضم غذائیں، وہ غذائیں جو مشکل سے پچیں۔

**اَثقل** زبر ا، جزم ث۔صف، ع۔ بہت بھاری، زیادہ وزنی؛ بہت مشکل؛ دیر سے ہضم ہونے والی خوراک۔

**اَثل** زبر ا، زبر ث۔امذ، ع۔ جھاؤ کا درخت جس کی ٹوکریاں بنتی ہیں۔

**اِثلاث** زیر ا، جزم ث۔امذ، ع۔ تین سے تقسیم کرنا، تین حصے بنانا۔

**اِثلاج** زیر ا، جزم ث۔امذ۔ ٹھٹھر جانے کی کیفیت، سردی، شل ہوجانے کی کیفیت: فالج وغیرہ۔

**اِثم** زیر ا، جزم ث۔امذ، ع۔ گناہ، جرم۔

**اثیم/اثم** عاصی، گناہگار۔جمع: آثام، ماثم۔

**اَثمار** زبر ا، جزم ث۔جمع، مذ، ع۔ پھل پھلاری، تازہ میوے، ثمر کی جمع۔ نیز ثمرات۔

**اِثمار** زیر ا، جزم ث۔امذ، ع۔ درخت کا پھل دینا، پھل لانا، پھلنا۔

**اَثمان** زبر ا، جزم ث۔جمع، مذ۔ قیمتیں؛ وہ چیز جو قیمت کے طور پر دی جائے، عموماً سونا یا چاندی وغیرہ۔

**اَثنا** زبر ا، جزم ث۔امذ، ع۔ دورانِ وقفہ، مدت، عرصہ۔مثال: اثناء سفر میں۔ نیز اثناء۔

**اثنائے راہ** راستے یا راہ کے درمیان۔

**اثنائی** محدود وقت کے لیے۔

**اِثناعشر** زیر ا، جزم ث، زبر ع، زبر ش۔عدد، ع۔ بارہ، (ہندسوں میں) ۱۲، دس اور دو۔

**اثناعشری** بارہ اماموں کو ماننے والے شیعی؛ پیٹ کی لمبی آنت جس کا طول بارہ اُنگل ہوتا ہے۔

**اِثنین** زیر ا، جزم ث، ے لین۔عدد، ع۔ دو، (ہندسوں میں) ۲۔

**اِثنینیت** (زیر ا، جزم ث، ے لین، زیر ن، شد زبری) دو ہونا، دو کو ماننا؛ دو ہونے کی کیفیت، توحید کی ضد۔

**اثنینی** دو سے متعلق، عدد ۲ پر مبنی۔

**اَثواب** زبر ا، جزم ث۔جمع، مذ، ع۔ رک: ثوب کی جمع؛ پہننے کے کپڑے۔

**اَثیر** زبرا، ی۔ امذ، صف، ع۔ ایتھر، وہ لطیف مادہ جو خلا میں پھیلا ہوا اور روشنی کا موصل مانا جاتا ہے؛ (قدیم فلکیات) سب سے اُونچا آسمان؛ (طب و کیمیا) گندھک کے تیزاب اور الکحل سے تیار کردہ ایک محلول جو اعضا کو سُن کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

**اَثیل** زبرا، ی۔ صف۔ جس کی بنیاد محکم ہو، اچھی نسل کا۔

**اَثیم** زبرا، ی۔ مذ، مث، ع۔ گناہ گار، جفا کار، مجرم۔

## ا۔ج

**اِجابت** زیرا، زبرب۔ امث، ع۔ دعا کی قبولیت، دُعا کا موافق جواب؛ (اُردو کا تصرف) رفع حاجت؛ پاخانہ، براز۔

فعل مرکب: **اجابت کرنا** قبول کرنا، ماننا۔

**اَجات** زبرا۔ صف، ہ۔ غیر جنس، ذات باہر، جس کی کوئی ذات نہ ہو؛ نئی قسم کا پودا جو اپنی نوع سے کچھ مختلف ہو۔

**اُجاج** پیش ا۔ امذ۔ کھاری پانی۔

**اِجارا** زیرا۔ امذ۔ سطح زمین سے تین سوا تین فٹ بلندی تک دیوار کی سطح سے انچ ڈیڑھ انچ آگے کو نکلی ہوئی چنائی۔

**اِجارہ** زیرا، زبرر۔ امذ۔ ٹھیکا، معاوضہ یا اُجرت پر تفویض کیا ہوا کوئی خاص کام، کرایہ داری؛ قبضہ، تصرف؛ اختیار، دعویٰ، زور۔

کہاوت: **اِجارہ اُجاڑا** جو کام ٹھیکے پر بنوایا جائے وہ خراب اور ناقص ہوتا ہے۔

**اِجارہ دار** (ع، ف) کسی شے کا ٹھیکہ لینے والا، ٹھیکے دار۔

محاورہ: **اِجارہ کرنا** اُجرت پر کام لینا، ٹھیکہ لینا؛ ذمہ لینا۔

**اُجاڑ** پیش ا۔ صف۔ امذ۔ ویران، غیر آباد؛ بے رونق، بے کیف؛ ویرانہ، دشت، صحرا؛ تباہ، برباد۔

**اُجاڑو** پیش ا، ومع۔ صف۔ امذ۔ (فضول خرچی میں روپیہ پیسہ) تباہ کرنے والا، کھاؤ لٹاؤ۔

**اِجازت** زیرا، زبرز۔ امذ، ع۔ اذن، پروانگی، رخصت، کوئی کام کرنے کی رضا؛ جواز، اباحت؛ (تصوف) مرشد کی طرف سے بیعت لینے کا نیز تلقین اور ارشاد کا مجاز ہونا۔

**اجازت نامہ** وہ تحریر جس کے ذریعے اجازت دی جائے۔

**اِجازہ** زیرا، زبرز۔ امذ، ع۔ (رک) **اجازت** کا مخفف۔

**اُجاغ** پیش ا۔ امذ، ت۔ چولھا، انگیٹھی، آتش دان۔

**اُجاگر** پیش ا، زبرگ۔ صف، ہ۔ روشن، جلی، واضح، نمایاں۔

**اُجالا** پیش ا۔ امذ۔ روشنی؛ طلوع صبح، سویرا۔ (بول چال) صفایا، ستھراؤ۔

**اُجالنا** پیش ا۔ فعل متعدی۔ چمکانا، جلا دینا؛ روشن اور واضح کرنا۔

**اُجالی** پیش ا۔ امث۔ روشنی، سفیدی، اُجالا۔

**اَجان** زبرا۔ صف، ہ۔ نادان، انجان، ناواقف، اجنبی؛ معصوم، بھولا بھالا۔ نیز رک: **اجاین**۔

**اُجان** پیش ا۔ امث۔ وہ سمت جدھر سے دریا بہتا ہے، دریا کے نکلنے کی سمت۔

**اَجانب** زبرا، زیرن۔ جمع، مذ، ع۔ اغیار، بیگانے، جن سے کسی قسم کا تعلق یا رشتہ نہ ہو۔

**اَجاین** زبرا، ی۔ امذ۔ نیم کے برابر ایک درخت جس میں آدھ گز تک لمبی، پتلی پھلیاں لگتی ہیں جن کے بیج دواؤں میں استعمال ہوتے ہیں۔

**اِجبار** زیرا، جزم ج۔ امذ، ع۔ زبردستی، جبر، زوراززوری کرنا۔

**اُجبک** پیش ا، جزم ج، زبرب۔ امذ۔ اُجڈ، ناشائستہ، بے ڈھنگا، احمق۔

**اَجت** زبرا، زیرج۔ صف، ہ۔ جو جیتا نہ جاسکے، ناقابلِ تسخیر، سب کو جیتنے والا۔

**اِجتبا** زیرا، لیٹا زیرت۔ امذ۔ پسندیدہ، منتخب، چنیدہ ہونا۔

**اِجترار** زیرا، جزم ج۔ فعل متعدی۔ اُونٹ کا جُرانا، اُونٹ کا جُگالی کرنا۔

**اِجتماع** زیرا، جزم ج، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ یکجائی، میل، جمع یا اکٹھا کرنا/ ہونا، گروہ، جماعت، معاشرہ، سماج؛ بڑا جلسہ۔

**اجتماعِ ضدین** (امذ، ع) دو بالکل مختلف چیزوں کا یکجا ہونا۔ نیز **اجتماعِ نقیضین**۔

**اجتماعِ سعدین** وہ مسعود و مبارک ستاروں کی ایک منزل پر یکجائی جو مبارک سمجھی جاتی ہے۔

**اجتماعیت/اجتماعیَّت** (شد زبری نیز بلا شدی) گروہ، سماج، معاشرہ؛ اشتراک، ہمکاری، اشتراکیت۔

**اجتماعی** متفقہ پوری جماعت سے منسوب۔

**اِجتناب** زیرا، جزم ج، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ بچنا؛ گریز، پرہیز کرنا؛ کنارہ کشی، پہلو بچانا۔

**اِجتنان** زیرا، جزم ج، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ پیٹ کے بچے کا بڑھنا، جنین کی تدریجی افزائش۔

**اِجتہاد** زیرا، جزم ج، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ کوشش، محنت؛ جستجو؛ جدت، اُپج؛ شرعی اُمور میں غور وخوض اور اُصول کی روشنی میں حکم لگانا۔

**اَجداد** زبرا، جزم ج۔ جمع۔ مذ، ع۔ باپ دادا، پُرکھے، اسلاف، جد کی جمع۔

**اَجدع** زبرا، جزم ج، زبرد۔ صف۔ وہ شخص جس کے ناک اور کان کٹے ہوں، نکٹا، بوچا۔

**اُجڈ** پیش ا، زبر ج۔صف۔ گنوار، ناشائستہ۔

**اَجذم** زبر ا، جزم ج، زبر ذ۔صف۔ ہاتھ کٹا آدمی، ٹنڈا، جس کی اُنگلیاں کوڑھ کی وجہ سے جھڑ گئی ہوں۔

**اَجَر** زبر ا، زبر ج۔اند۔ ہمیشہ جوان، جو کبھی بوڑھا نہ ہو؛ طاقتور، مضبوط۔

**اَجْر** زبر ا، جزم ج۔اند، ع۔ صلہ، بدلہ، عوض، انعام، ثواب۔

**اجرِ غیر ممنون** ثواب بے نقصان۔

**اِجرا** زیر ا، جزم ج۔اند، ع۔ جاری ہونا، رواں ہونا، نمودار ہونا، نکلنا، اشاعت پذیر ہونا۔ نیز اجراً۔ مثال: اجراء حکم/اجراءِ کار۔ (امث) **اجرائی**۔

**اجراف** زبر ا، جزم ج۔اند، ع۔ دریا وغیرہ کے کنارے کے وہ حصے جنھیں پانی نے کھوکھلا کر دیا ہو۔

**اَجرام** زبر ا، جزم ج۔جمع، مذ، ع۔ مادی وجود، خصوصاً اجسامِ فلکی ستارے اور سیارے۔ واحد: **جرم** (زبر ج)۔

**اِجرام** زیر ا، جزم ج۔فعل متعدی۔ گناہ کرنا۔

**اُجرت** پیش ا، جزم ج، زبر ر۔امث، ع۔ معاوضہ، صلۂ خدمت، مزدوری۔

**اُجرتِ متعارف** (زبر ر) عام طور پر ملنے والی اُجرت، معلومہ اُجرت۔

**اَجرک** زبر ا، جزم ج، زبر ر۔امث۔ سندھ کی مخصوص پکے رنگوں میں چھپی ہوئی چادر جس میں نیلا رنگ ضرور شامل ہوتا ہے۔ (عربی کے ازرق کی تحریف)۔

**اُجری** پیش ا، جزم ج۔اند۔ محتاجوں کو روزانہ دیا جانے والا کھانا، وظیفہ۔

**اُجڑنا** پیش ا، زبر ج، جزم ڑ۔فعل لازم۔ سنسان، ویران، غیر آباد، خالی ہو جانا؛ بے رونق ہو جانا، بے گھر، برباد ہونا۔

**اُجڑا پجڑا** تباہ، برباد، بدرونق۔

کہاوت: **اُجڑے گھر/گاؤں کا بلبیندڑا** مفلسی میں ادنیٰ شے بھی غنیمت ہے۔ بیوقوف اور نکمے آدمی کی نسبت بولتے ہیں۔

**اِجزاء** زیر ا، جزم ج۔فعل متعدی، ع۔ جزیہ دینا؛ بے نیاز کرنا، مزدوری دینا، جزا دینا۔

**اَجزا** زبر ا، جزم ج۔جمع، مذ، ع۔ **جز** (رک) کی جمع۔ نیز **اَجزاء**۔

**اجزائے پریشاں** منتشر حصے۔

**اِجزال** زیر ا، جزم ج۔اند۔ کثرت، زیادتی، وفور۔

**جزیل** بہت، وافر۔

**اَجَس** زبر ا، زبر ج۔اند، ہ۔ بدنام، برا، خراب؛ بے عزتی، رسوائی۔

**اَجساد** زبر ا، جزم ج۔جمع، مذ، ع۔ دو یا زیادہ جسم یا مادی وجود، اجسام، ابدان۔

**اَجسام** زبر ا، جزم ج۔جمع، مذ، ع۔ **جسم** (رک) کی جمع۔

**اَجفان** زبر ا، جزم ج۔جمع، مذ۔ پپوٹے، غلاف چشم کا کنارہ جس پر پلکیں بالوں کی جھالر کی شکل میں جڑی ہوتی ہیں۔

**اَجگر** زبر ا، جزم ج، زبر گ۔اند، ہ۔ اژدھا، موٹے لمبا سانپ کی قبیل کا رینگنے والا جانور؛ (مجازاً) بڑا، وزنی، بھاری؛ کاہل، سست۔

کہاوت: **اَجگر کرے نہ چاکری پنچھی کرے نہ کام، داس ملوکا یوں کہے سب کے داتا رام** خدا سب کو روزی دیتا ہے۔ سانپ نوکری نہیں کرتا اور پرندے کبھی کام نہیں کرتے، مگر سب کو خدا رزق دیتا ہے۔

**اَجَل** (۱) زبر ا، زبر ج۔امث، ع۔ مقررہ وقت، وقتِ معین۔ (مراداً) موت، قضا، مرگ۔

**اَجَل گرفتہ** (زبر گ، زیر ر، زبر ت) جس کی موت آگئی ہو، جس کے سر پر موت سوار ہو، جو موت کے پھندے میں پھنسا ہوا ہو؛ (مجازاً) کم بخت، بد قسمت۔

**اَجَل** (۲) زبر ا، زبر ج۔صف، ع۔ عظیم، اعلیٰ، ذی مرتبت، مہا، مہان جلیل کا صیغۂ تفضیل، تراکیب میں "ل" پر شد۔ جمع: **اَجِلّہ/اَجِلّاء**۔

**اَجْل** زبر ا، جزم ج۔اند۔ سبب، وجہ۔

**اِجَل** زیر ا، زبر ج۔اند۔ ندی تالاب کے آس پاس پایا جانے والا ایک پودا جس کی شاخیں سرخ اور پتے کنیر کی طرح کے ہوتے ہیں اور لال پھولوں کی بال اُگتی ہے۔ جل کنیر۔

**اُجّل** (۱) پیش ا، شد زبر ج۔صف۔مذ، مث۔ اُجلا، چمکیلا، روشن، شفاف۔

**اُجّل** (۲) پیش ا، شد زبر ج۔اند۔ دریا کے بہاؤ کے خلاف کشتی کھینا۔

**اَجِلا** زبر ا، زیر ج، زبر شد ل۔اند۔ **جلیل** (رک) کی جمع۔

**اُجلا** پیش ا، جزم ج۔صف۔اند۔ ستھرا، صاف، بے داغ، شفاف، روشن، عمدہ؛ شریف، سفید پوش؛ بنا ٹھنا، صاف ستھرے لباس والا؛ چاندی کا سکہ، روپیہ؛ دھوبی کا ایک مقامی نام (پورب)؛ امیرانہ، شریفانہ، پُرتکلف، باسلیقہ۔ (امث) **اُجلی**۔

**اُجلا خرچ** فراخی، آسائش کا رہن سہن۔

**اِجلاس** زیر ا، جزم ج۔اند، ع۔ نشست؛ رسمی اجتماع؛ افسر کے بیٹھنے کا کمرہ یا دفتر؛ سلطنت کے منصب پر تقرر؛ (مشاورت وغیرہ کے لیے) بیٹھک، جلسہ، اجتماع۔

**اَجلاف** زبر ا، جزم ج۔جمع، مذ، ع۔ نچلے لوگ، معمولی اشخاص، ایرے غیرے۔

**اِجلال** زیر ا، جزم ج۔اند، ع۔ بڑائی، عظمت، بزرگی، شان و شکوہ۔

**اَجلح** زبر ا، جزم ج، زبر ل۔صف۔ جس کے سر کے دونوں طرف کے بال گر گئے ہوں۔

**اِجلواز** زیر ا، جزم ج، لیٹا زیر ل۔اند۔ تیز رفتاری، تیز چلنا۔

**اَجلیٰ** زبر ا، جزم ج، کھڑا زبر ی۔صف۔ زیادہ جلی، واضح تر، روشن تر۔

**اَجم** زبرا، زبرج۔اند، ع۔ کچھار، شیروں کا ٹھکانا، جنگل، جھاڑی۔

**اِجماع** زیرا، جزم ج۔اند، ع۔ یکجا ہونا، جمع ہونا، ہم خیالی، اتفاق رائے؛ مجمع، جمگھٹا؛ سکون، اطمینان۔

**اِجمال** زیرا، جزم ج۔اند، ع۔ اختصار، خلاصہ۔

**اجمالی** مختصر؛ مشترک، مثال: **اجمالی زمین** وہ زمین جو کئی آدمیوں کے قبضے میں ہو۔

**اَجمع** زبرا، جزم ج، زبرم۔صف۔ جو تمام اجزا پر حاوی اور بہت جامع ہو۔

**اَجمل** زبرا، جزم ج، زبرم۔صف، ع۔ نہایت حسین، بہت خوبصورت۔ **جمیل** (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**اَجمود** زبرا، جزم ج، ومع۔اند، ف۔ ایک پودا جس کی پتیاں خوشبودار، پھول سفید اور بیج کالے، کلونجی سے ملتے جلتے جنھیں دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**اِجناب** زیرا، جزم ج۔صف، ع۔ جنب ہونا، جس سے آدمی کو غسل کی احتیاج ہوتی ہے۔

**اجناس** زبرا، جزم ج۔جمع، مذ، ع۔ غلّہ کی جملہ اقسام؛ کھیت کی فصلیں، کاشت کی پیداوار؛ اشیا؛ انواع، فروعات۔ **جنس** (رک) کی جمع۔

**اَجنبی** زبرا، جزم ج، زبرن۔صف، ع۔ غیر، بیگانہ، ناواقف، نامانوس، انجان؛ پردیسی، غیر ملکی۔

کہاوت: **اجنبی مرد بدکار عورت سے بہتر ہوتا ہے** عورت کو اجنبی مرد سے خطرہ نہیں بلکہ بدکار عورت سے خطرہ ہوتا ہے کہ وہ گمراہ کرتی ہے۔

اکیف: **اَجنبیت** بیگانگی، ناواقفیت۔

**اجنحہ** زبرا، جزم ج، لیٹا زیرن، زبرح۔جمع، مذ، ع۔ شہپر، پرندوں کے بازو۔ جناح کی جمع۔

**اجنما** زبرا، زبرج، جزم ن۔صف۔ جو پیدا نہ ہوا ہو، ہمیشہ سے ہو، بے ابتدا و بے انتہا؛ قدیم، حادث کی ضد۔

**اجنہ** (۱) زبرا، زیرج، شدزبرن۔اند، ع۔ **جنین** (رک) کی جمع۔ نیز اُردو میں جن کی جمع کے طور پر مستعمل بجائے جِنّہ۔

**اجنہ** (۲) زبرا، زیرج، شدزبرن۔ع۔ بچے جو ابھی ماں کے پیٹ میں ہوں۔

**اجواف** زبرا، جزم ج۔جمع، مذ، ع۔ جسموں کے اندر کی خلائیں، کھوکھلے پن۔ **اجوف** (رک) کی جمع۔

**اجوائن** زبرا، جزم ج، لیٹا زیرء۔امث۔ ایک پودا جس کی سیاہی مائل بھورے مہین چرپرے بیج کھانوں میں ہاضمے کے لیے، نیز طبی نسخوں میں مستعمل ہیں، دیسی اجوائن۔

**اجوائنِ خراسانی** اِس کا تنا زیادہ موٹا روئیں دار ہوتا ہے، اِس کی تین قسمیں ہیں۔سرخ، سفید اور سیاہ۔صرف سفید پھول والی دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے، جبکہ باقی زہریلی ہیں۔

**اَجوبہ** زبرا، جزم ج، لیٹا زیرو، زبرب۔جمع، مذ۔ جوابات، سوالات کے حل۔

**اَجوت** (۱) زبرا، وج۔امث، ہ۔ تاریکی، اندھیرا۔

**اَجوت** (۲) زبرا، وج۔امث، ہ۔ بغیر جوتی (زمین)، وہ زمین جس پر ہل نہ چلے اور اسی وجہ سے بے کاشت رہے۔

**اَجود** زبرا، جزم ج، زبرو۔اند۔ سب سے زیادہ سخی، بہت جود وعطا کرنے والا۔

**اُجورہ** پیش ا، ومع، زبرر۔اند، ع۔ مزدوری، اُجرت، حق المحنت؛ کرایہ، بھاڑا۔

**اُجورہ دار** مزدور، کام سے لگا ہوا آدمی۔

**اَجوف** زبرا، جزم ج، زبرو۔صف، ع۔ کھوکھلا، تھوتھا، جس کا پیٹ یا اندرون خالی ہو۔

**اَجوفان** زبرا، جزم ج، زبرو۔صف، ع۔ دو کھوکھلی چیزیں، عموماً خالی پیٹ اور فرج کے لیے مستعمل۔

**اَجوگ** زبرا، وج۔صف، ہ۔ جس کا جوڑ نہ ہو، بے جفت، مفرد، تنہا، منفرد۔

**اَجولی** زبرا، وج۔امث۔ کھلیان پر کام کرنے والے مزدوروں کو دیا جانے والا اناج۔

**اِجہار** زیرا، جزم ج۔فعل متعدی۔ ظاہر کرنا۔

**اِجہاز** زیرا، جزم ج۔اند۔ (طب)، اسقاط، حمل کا گرنا۔ انگریزی میں: Abortion۔

**اَجہر** زبرا، جزم ج، زبرہ۔صف۔ رتوندھا، آنکھوں کا مریض جسے دن میں کم نظر آئے۔

**اَجہل** زبرا، جزم ج، زبرہ۔صف، ع۔ نہایت جاہل، بالکل ان پڑھ، بڑا ہی بے وقوف۔

**اجی** زبرا، ی۔ ندائیہ، اے جی کی تخفیف۔

**اَجیال** زبرا، جزم ج۔جمع، مذ۔ عہد، زمانے، پشتیں، نسلیں، قومیں۔

**اُجیالا** پیش ا، جزم ج۔اند، ہ۔ روشنی۔ **اُجالا** (رک) کی ایک شکل، گیتوں میں مستعمل۔

**اَجیت** زبرا، ی۔صف، ہ۔ جو شخص جسے کوئی شکست نہ دے سکے، غالب، غیر مفتوح، ناقابلِ شکست (شخص، فوج)، ناقابلِ تسخیر (قلعہ وغیرہ)۔

**اَجیر** زبرا، ی۔اند، ع۔ اُجرت پر کام کرنے والا، مزدور، نوکر۔

**اَجیرن** زبرا، ی، زبرر۔صف، ہ۔ جو ہضم نہ ہو سکے؛ دُشوار، دوبھر؛ جان لیوا، تکلیف دہ، وبالِ جان۔

کہاوت: **اجیرن کو اجیرن ہی ٹھیلے نہیں تو سر چوہٹے کھیلے** طاقتور

کا طاقتور ہی مقابلہ کرسکتا ہے۔ کمزور کرے تو جان سے جائے۔

**اَجھڑ** زبرا، شدز بر جھ۔صف۔ نہ جھڑنے والا، نہ گرنے والا، ٹھہرا ہوا۔

**اُجھڑ** پیش ا، زبر جھ۔صف۔ جھگڑالو، بات بات پر اُلجھنے، تکرار کرنے والا۔

**اُجھیلا** پیش ا، ے۔اند۔ کھیتوں کے گڑھوں کی بھرائی کے لیے کھیت سے کھودی گئی مٹی۔

**اُجھینا** پیش ا، ی۔اند۔ چولھے میں سلگنے کے لیے جمائی ہوئی لکڑیاں، ریں۔

## ا۔چ

**اُچاپت** پیش ا، زبر پ۔امث، ہ۔ اُدھار کا لین دین، اشیا کی قرض پر خریداری (جس کا حساب مقررہ وقت پر کیا جاتا ہے)؛ ہنگامۂ شرارت، بدمعاشی؛ فریب، دغابازی۔

**اُچاٹ** پیش ا۔صف، ہ۔ بیزار، اُکتایا ہوا، بددل، اُکھڑا اُکھڑا؛ بے توجہ، لگاؤ یا دلچسپی سے عاری؛ ملول، افسردہ۔

**اُچاٹا/اُچاٹنا** پھرانا، ہٹانا، بددل کرنا، اُکھاڑنا۔

**اُچاٹی** بیزاری، اُداسی۔

**اَچار** زبرا۔اند، ہ۔ مسالوں کے ساتھ کچھ دن تیل یا پانی میں رکھ کر گلایا اور چاشنی دار بنایا ہوا پھل ترکاری وغیرہ۔ کٹومر۔ (امث) اَچار اچار رکھنے کا ظرف۔

**اُچار** پیش شدچ۔اند، س۔ لفظ کی ادائی، لہجہ، تلفظ؛ ذکر، یاد (تعریف کے ساتھ)۔ نیز اُچارن۔

**اَچارج** زبرچ، زبر ر۔اند، ہ۔ ہندوؤں کے مردوں کا کریا کرم کرنے والے؛ مہابرہمن۔

**اُچاغ** پیش ا۔اند۔ دیگ دان، آتش دان۔

**اَچانک** زبرا، زبر ن۔متعلق فعل۔ یکا یک، دفعتہً، اتفاقاً؛ ناگہاں۔

**اُچانک** پیش ا، زبر ن۔امث۔ اُچھل کود، شوخی، چھل بل (گھوڑے کی)۔

**اُچاوا** پیش ا۔اند۔ ایک دیو کا تخیل یا واہمہ جو سوتے میں انسان پر مسلط ہوتا ہے، سانس رُکنے کی لگتی ہے اور آدمی خواب میں ڈر جاتا ہے، کابوس کی بیماری۔ نیز اُچایا/اچھایا۔

**اُچاوٹ** پیش ا، زبر و۔امث۔ بلندی، اونچائی۔

**اَچپل** زبرا، جزم چ، زبر پ۔صف، ہ۔ شوخ، شریر، چنچل، چلبلا۔ نیز اچپلا۔ (مث) اچپلی۔

**اچپلاہٹ** شوخی، چنچل پن۔ نیز اچپلائی۔

**اَچیت** زبرا، زیرچ۔صف، ہ۔ احمق، بے وقوف؛ بےحس؛ وہ عورت جو مجامعت کی بہت شوقین ہو۔ نیز اچیت (زبرا، پیش چ)۔

**اُچیت** پیش ا، زیرچ۔صف۔ مناسب، بہتر، اُصول وغیرہ کے مطابق۔

**اُچٹا** پیش ا، جزم چ۔اند۔ کھیت میں چڑیوں کو ڈرانے کے لیے کھڑی کی ہوئی آدمی سے ملتی جلتی مورت، چشمارو، بجکا، دھڑکا۔ نیز اُچکا۔

**اُچٹنا** پیش ا، زبرچ، جزم ٹ۔فعل لازم۔ وار کا نشانے پر نہ بیٹھنا، خطا کرنا؛ سطح سے اُچھلنا، لوٹنا یا اِدھر اُدھر بھٹک جانا؛ (توجہ یا خیال وغیرہ) بٹنا یا ہٹ جانا؛ نیند، طبیعت یا توجہ کا قائم نہ رہنا۔

**اُچٹتا** سرسری، چھو کر گزر جانے والا، خفیف؛ بے اثر۔

**اَچرج** زبرا، جزم چ، زبر ر۔اند۔صف، ہ۔ اچنبھا، تعجب، حیرت؛ عجیب و غریب، نادر، انوکھا (کام یا چیز)۔

**اَچک** زبرا، پیش چ۔امث۔ نہ چوکنے والا، بے خطا نشانے پر لگنے والا۔

**اُچک** پیش ا، زبرچ۔امث۔ اُچھل کر بلندی پر جانے کی کیفیت، جست (جو اوپر کی طرف ہو)، اچھالا؛ (مجازاً) ارتقا، بلندی۔

مرکب عطفی: **اُچک پھاند** اُچھل کود۔

**اُچکا** پیش ا، جزم چ۔اند۔ پتنگ کی ڈور لپیٹنے کی چرخی۔ نیز ہچکا؛ کھیت میں جانوروں کو ڈرانے کے لیے کھڑی کی جانے والی انسانی شبیہ؛ چشمارو۔ نیز اُچٹا۔

**اُچکّا** پیش ا، زبرچ، شدک۔اند۔ آنکھ بچا کر چیز اُٹھا لینے والا چور، ہاتھ چالاک، اوباش، بدمعاش آدمی۔

**اُچکاپن** چوری، جھپٹنے کی عادت۔

**اَچکن** زبرا، جزم چ، زبر ک۔امث۔ چولی دامن کا گھٹنوں سے نیچے تک کا لمبا لباس جس آستین پوری ہوتی ہے، گلے سے پیٹ تک ڈوری کی بجائے بٹن اور پہلوؤں میں عمودی کٹاؤ کی تھیلی دار جیبیں ہوتی ہیں۔ نیز چپکن۔

**اُچکنا** پیش ا، زبرچ، جزم ک۔فعل لازم/فعل متعدی۔ اُوپر کے دھڑ کو اُبھارنا، پنجوں کے بل کھڑے ہو کر جسم کو اُوپر اُٹھانا؛ جھپٹ لینا، ہتھیا لینا، اُبھار لینا، اُڑا لینا۔

**اُچکانا** یک بیک اُوپر اٹھانا، اُبھارنا۔ مثال: کندھے اُچکانا۔ چپکے سے جھپٹ لے جانا۔

**اَچل** زبرا، زبرچ۔صف۔ اپنی جگہ سے نہ چلنے والا، جو ہل نہ سکے، محکم، مستحکم، قائم، پائیدار، پائندہ۔

**اَچل سُر** سرگم کے دو قائم سُر ''آ'' اور ''پا'' جن کی دو شکلیں تیور اور کومل نہیں ہوتیں۔

**اِچم** زبرا، شدچ۔امث۔ پتنگ کی ڈور کو کھینچنا، جھٹکا، ٹھمکا، ڈھیل کی ضد۔

**اَچمن** زبرا، زبرچ۔مذ،صف، ہ۔ بےنشان، گم نام؛ ذلیل، بےقدر۔

**اَچنبھا** زبرا، زبرچ، ن مثل م۔اند۔ حیرت، تعجب کی بات یا عجیب کام، حیرت انگیز۔

**اچنبھا دانہ** سرسوں یا خشخاش کے دانوں کے حجم کے برابر میٹھے دانوں کی مٹھائی۔

محاورہ: **اچنبھے میں پڑنا** حیران رہ جانا، تعجب کرنا۔

**اَچِنت** زبرا، زیرچ، جزم ن۔ متعلق فعل۔ بے خیال میں، بے ارادہ، اچانک؛ (صف) بے پروا؛ حیلہ باز۔

**اُچَنگ** پیش ا، زبرچ، ن غنہ۔ امث۔ اُبھار، سوجن، جوش، اُمنگ۔

**اَچیت** زبرا، ی۔ صف۔ امذ، ہ۔ غافل، بے سدھ، بے خبر؛ حواس باختہ، بے پروا؛ بھلکڑ۔

**اَچھا** زبرا، شد چھ۔ صف۔ خوب، پسندیدہ، درست، صحیح، معقول، مناسب، عمدہ اوصاف والا، برا کی ضد؛ تندرست، شفایاب؛ زوردار، بھرپور؛ حسین، دلبر؛ بطور حرف اقرار: ٹھیک ہے؛ بہتر مانا، سن لیا؛ (بطور طنز) عجیب، بُرا، بے ڈھب۔ مثال: اچھا کاروبار کیا، سب کچھ ڈبو بیٹھے؛ (اتمامِ حجت کے لیے) بس، خیر، چلو، چھوڑو، یونہی سہی۔ (امث) **اچھائی** خوبی۔

صف: **اَچھا بچھا** (زیرب) بہت تندرست، بھلا چنگا، توانا۔

کہاوت: **اچھا کیا رحمٰن نے، بُرا کیا شیطان نے** اچھی بات خدا کی طرف سے ہے اور بری شیطان کی طرف سے۔ خدا ہمیشہ بھلائی کرتا ہے اور شیطان ہمیشہ برائی کرتا ہے۔

کہاوت: **اچھوں کو خدا بھی پوچھتا ہے** خدا بھی نیک لوگوں کی قدر کرتا ہے۔

**اِچھا** زبرا، شد چھ۔ امث، ہ۔ خواہش، آرزو، طلب؛ حکم، فرمائش؛ ارادہ، نیت، عزم، مقصد، مرضی۔

**اُچھال** پیش ا۔ امذ۔ متلی، قے، استفراغ؛ اُبھار، زور، دباؤ۔ نیز **اُچھالا** پانی کا جھکولا، اُونچی موج۔ نیز رک: **اُچھلنا** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**اُچھال چھکا** پیش ا، زبرچھ، شد ک۔ امث۔ کھلنڈری، بے باک عورت۔

**اُچھالنا** پیش ا، جزم ل۔ فعل متعدی۔ اُوپر کی طرف پھینکنا، (مجازاً) شہرت دینا، نمایاں کرنا۔ مثال: نام اُچھالنا۔ نیز رک: **اُچھلنا** جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**اُچھایا** پیش ا۔ امذ۔ سایہ یا ہیبت ناک شکل جو خواب میں نظر آئے اور اُس کا خوف کچھ اس طرح مسلط ہو جائے کہ آدمی کسی عضو کو ہلانا چاہے تو نہ ہلے اور اگر چیخنا چاہے تو آواز پوری طرح نہ نکلے۔

**اَچُھت** زبرا، پیش چھ۔ صف، ہ۔ جسے چھوا نہ گیا ہو، غیر مستعمل؛ (مجازاً) انوکھا، بے مثال۔

**اَچھٹ** زبرا، شد زبر چھ۔ صف، ہ۔ ثابت، پائیدار، استوار؛ جو غلطی نہ کرے۔

**اَچھر** زبرا، شد زبر چھ۔ امذ، ہ۔ کلمہ، لفظ، حرف، بات۔

**اَچھروٹی** زبرا، جزم چھ، ولین۔ ستار کی طرح کا ایک ساز۔

**اَچھل** زبرا، زبرچھ۔ صاف، شفاف، نتھرا ہوا؛ بے میل، خالص۔

**اُچھل** پیش ا، زبرچھ۔ **اُچھال** (رک) کی تخفیف۔

**اُچھل کود** اُچھلنا، کودنا، دھما چوکڑی۔

**اُچھلنا** پیش ا، زبرچھ، جزم ل۔ فعل لازم۔ یکا یک اُبھرنا، اُوپر کی طرف جست کرنا، کودنا، پھاندنا۔ فعل متعدی: **اُچھالنا**۔

**اَچھن بچھن** زبرا، زبرچھ، زبرب۔ امث۔ حیلے حوالے، ٹالنے کی باتیں، ٹیڑھ کی بات، سخن سازی۔

**اچھن بچھن** زبرا، شد زبر چھ، زیرب، شد زبر چھ۔ امذ۔ بات چیت کا انداز، حرکات وسکنات، بانکپن، ادائیں۔

**اُچھو** پیش ا، شد چھ، ومع۔ امذ۔ حلق کا پھندا، سانس کی نالی میں کوئی چیز اٹک جانے سے اُٹھنے والا کھانسی کا ٹھکا؛ حلق میں سانس کا پھنساؤ۔

**اچھوانی** زبرا، جزم چھ۔ امث، ہ۔ زچہ کے لیے تیار کیا جانے والا ایک طرح کا بگھارا ہوا حریرہ جس میں اجوائن، سونٹھ اور میوے وغیرہ ڈالے جاتے ہیں۔

**اَچھوت** زبرا، ومع۔ امذ، ہ۔ ہندوؤں کی نیچ ذات کا آدمی، شودر، چھونے کے ناقابل؛ نجس، ناپاک۔

**اَچھوتا** زبرا، ومع۔ صف، ہ۔ نادر، نایاب، انوکھا، نیا؛ وہ کھانا پینا وغیرہ جو کسی کا جھوٹا نہ ہو؛ وہ شے جسے کبھی پہلے دیکھا یا چھوا نہ گیا ہو۔

**اَچھوتا پنڈا** کنوار پن۔

**اَچھے** زبرا، شد چھ۔ صف۔ کلمۂ تخاطب۔ پیار یا خوشامد سے مخاطب کرنے کا کلمہ۔ (مث) **اچھی**۔

کہاوت: **اچھے برے میں چار اُنگل کا فرق ہے** اچھے کام کرنے میں برے کام کرنے سے زیادہ محنت نہیں کرنی پڑتی۔

مقولہ: **اچھی چیز اپنے لیے خود جگہ کر لیتی ہے** اچھی شے کا ہر ایک قدردان ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **اچھے کی صحبت بیٹھے کھائے ناگر پان، بُرے کی صحبت بیٹھے کٹائے ناک اور کان** اچھی صحبت مفید اور بُری صحبت بُری ہوتی ہے، جیسی سنگت ہو اُس کا پھل بھی ویسا ہی ملتا ہے۔

کہاوت: **اچھے گھر بیعانہ دیا** برے شخص سے معاملہ پڑا۔

کہاوت: **اچھے گھر سے رشتہ کیا بری طرح قابو آئے** مناسب اور موزوں شخص سے معاملہ نہیں کیا۔

کہاوت: **اچھے ہیں پر خدا کام نہ ڈالے** اُس شخص کی نسبت کہتے ہیں جس کا ظاہر اچھا ہو اور باطن خراب۔

نقرہ: **اچھی کہی** یہ بات ٹھیک نہیں؛ غلط کہتے ہو، ہمیں اعتراض ہے، منظور نہیں، پسند نہیں۔

**اچھیا بچھیا** زبرا، جزم چھ، زبر ب۔ امث۔ چھوٹے بچوں کو ہنسانے کے لیے ایک کھیل۔ بچے کی ہتھیلی سے بغل تک دو انگلیاں چلاتے ہوئے لے جاتے ہیں اور اُس کے ساتھ یہ الفاظ کہتے جاتے ہیں: اچھیا بچھیا، کھل کھاتی، مماپتی کھوگئی، کسی نے دیکھی ہو تو بتا دینا، اور پھر بغل میں گدگدیاں کرتے ہوئے کہتے ہیں: مل گئی مل گئی۔

## ا۔ح

**اَح** زبرا۔ مث۔ کھانسی کی آواز؛ درد یا کراہ کی آواز۔

**اَحادیث** زبرا، ی۔ جمع، مث، ع۔ **حدیث** (رک) کی جمع۔

**اِحاطہ** زیرا، زبر ط۔ امذ، ع۔ چار دیواری، چاروں طرف حد بندی کے لیے کھینچا ہوا حصار، باڑھ یا جنگلہ؛ گھری ہوئی جگہ؛ محلہ، بستی۔

محاورہ: **احاطہ کرنا** چاروں طرف سے گھیرنا، محصور کرنا، جزویات پر حاوی ہونا، استیعاب، تکمیل کرنا؛ چاروں طرف پھیلا دینا۔

**اِحالت** زیرا، زبر ل۔ حوالہ کرنا؛ حیلہ کرنا؛ محال بات کرنا۔ ایک سال کا ہوجانا۔

**اَحبا** زبرا، زیر ح، شد ب۔ جمع، مذ، ع۔ دوست، رفقا۔ **حبیب** (رک) کی جمع۔ نیز احباب (لیٹا زبرا)۔

**احبال** لیٹا زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ ڈوریاں، تار، رسیاں؛ رگیں، اعصاب، حبل کی جمع۔

**اَحبار** زبرا، جزم ح۔ صف، ع۔ حبر (رک) کی جمع؛ عقل مند۔

**اِحباط** زیرا، جزم ح۔ فعل لازم۔ باطل کرنا۔

**احتبا** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ رانوں کو کپڑے میں لپیٹ کر اکڑوں بیٹھنا۔

**احتباس** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ دم گھٹنے کی کیفیت، گھمس، اُمس؛ ہوا یا گیس کا کسی جگہ بند ہوجانا۔

**احتباس اسفل** (لیٹا زیر س، زبرا، جزم س، زبر ف) زائدہ آنت کی عفونت سے پیدا ہونے والا درد جو مہلک ہوسکتا ہے۔ انگریزی میں: Appendicitics۔

**احتباس الطمث** (زبرا، غم ل، زبر ط، جزم م) حیض کا بند ہوجانا۔

**احتجاب** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ پردہ داری، عورتوں کا نامحرم سے پردہ، پردہ نشینی۔

**احتجاج** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ۔ حجت لانا، اختلاف پر زور دینا، ناپسندیدگی کا مظاہرہ، پُر زور اختلاف یا شکایت۔

**احتجاجی** احتجاج سے متعلق؛ احتجاج کرنے والا۔

**احتداد** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ حدت کی شدت، گرمی اور آنچ کی زیادتی اور تیزی۔

**احتراز** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ بچنا، پرہیز کرنا، اجتناب، علیحدگی، الگ تھلگ رہنا۔

**احتراق** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ جلنا، سوختہ ہونا، بھڑکنا؛ سوزش، جلن، بھڑک۔

**احترام** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ عزت، حرمت، توقیر؛ حرمت کرنا، عزت کرنا۔

**احتساب** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ گنتی، شمار؛ حساب کتاب کرنا، جانچ پڑتال، حساب طلبی، باز پرس، جائزہ۔

**احتساس** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ مادی حسیات سے لطف اندوزی (وضعی لفظ)۔

**احتشام** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ دبدبہ، شان و شوکت، ٹھاٹھ باٹھ، کروفر۔

**احتصار** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ۔ (نفسیات) کسی وہم کا ذہن پر غلبہ، کسی امر کے گزرنے کا بار بار ذہن میں خیال۔

**احتضار** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ نزع کی حالت، موت کا وقت، دم توڑنے کی کیفیت۔

**احتضاظ** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ حظ، لذت، لطف اندوزی، مزا لینا۔

**احتفال** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ۔ محفل برپا کرنا، جلسہ کرنا، انعقادِ مجلس۔

**احتقار** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ گھٹیا، غیر اہم، معمولی سمجھنا، حقیر جاننا۔

**احتقان** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ انجماد؛ گھٹن، کسی مادے کا جسم میں اٹک جانا، روک ٹوک ڈالنا؛ حقنہ دینا، انجکشن لگانا۔

**احتکار** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ ذخیرہ اندوزی، آئندہ مہنگا بیچنے کی غرض سے مال کو روک رکھنا۔

**احتکاک** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ رگڑ، باہمی ٹکراؤ۔

**احتلال** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ تسلط، قبضہ، فوج کا کسی ملک کو تسخیر کرنا۔

**احتلام** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ خواب میں انزال یا جنسی فعل کا واقع ہونا، بدخوابی۔ اصلاً: بالغ ہونا، سنِ بلوغ کو پہنچنا۔

**احتما** لیٹا زیرا، جزم ح، زیرت۔ فعل لازم۔ بیمار کا پرہیز کرنا؛ کسی شخص کی حمایت کرنا۔

**احتمال** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ قوی امکان، کسی بات کے ہوگزرنے کا گمان، غالب؛ بوجھ اُٹھانا۔

**احتناق** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ جسم کے سوج جانے کی کیفیت یا حالت۔

**احتوا** لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ گھیرنا، جمع کرنا، سمیٹنا، یکجا کرنا، جزویات پر حاوی ہونا۔ **محتوی** گھیرنے والا، محیط۔

**احتیاج** لیٹا زیرا، جزم ح، زیرت۔ امث، ع۔ ضرورت، حاجت؛ محتاجی، فطری یا بشری تقاضا، جو بات ضروری ہو۔

**احتیاز** لیٹا زیرا، جزم ح، زیرت۔ امث، ع۔ قبضہ، تصرف، سنبھالنا، احتوا، اکٹھا کرنا، یکجا کرنے یا سمیٹنے کا عمل۔

**احتیاط** لیٹا زیرا، جزم ح، زیرت۔ امث، ع۔ چوکنا پن، دیکھ بھال کر یا سوچ سمجھ کر عمل کرنا، پیش بینی سے کام لینا؛ تقویٰ، پرہیزگاری۔ صف **محتاط**۔

**احتیال** لیٹا زیرا، جزم ح، زیرت۔ حیلہ کرنا، مکر کرنا، بات بنانا۔

**اَحجار** زبرا، جزم ح، زبرج۔ امذ، ع۔ **حجر** (رک) کی جمع؛ بہت سے پتھر۔

**اَحد** زبرا، زبرح۔ صف، ع۔ عددی۔ ایک، یکتا، یگانہ، اللّٰہ کا ایک نام۔

**احدیت** (زیرد، شدزبری) یکتائی۔

**اُحد** پیش ا، زبرح۔ امذ، ع۔ مدینہ منورہ کے نزدیک ایک پہاڑ کا نام۔

**احداث** لیٹا زبرا، جزم ح۔ امذ، ع۔ پیدا کرنا، وجود میں لانا؛ انوکھی بات کرنا، بدعت۔

**احدب** لیٹا زبرا، جزم ح، زبرد۔ صف۔ کبڑا، کوزہ پشت۔

**احدی** لیٹا زبرا، جزم ح۔ امذ، ع۔ جو جگہ سے نہ ہلے، سُست، کاہل، نکما، جو کام سے جی چرائے۔ اصلاً: اَحدی، اکبر کے دربار کا ایک منصب دار جو گھر بیٹھے وظیفہ پاتا تھا۔

**احدیٰ** لیٹا زیرا، جزم ح، کھڑا زبری۔ ع۔ **احد** (رک) کی تانیث، اکیلی۔

**احرار** لیٹا زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ آزاد لوگ۔ **حر** (رک) کی جمع۔

**احراز** لیٹا زیرا، جزم ح۔ امذ، ع۔ ذخیرہ اندوزی، اندوختہ یا جمع کرنے یا محفوظ رکھنے کا عمل۔

**احرام** لیٹا زیرا، جزم ح۔ امذ، ع۔ (لفظاً) حرم یا ماہِ حرام میں داخلہ؛ عرفِ عام میں وہ سفید بن سلا لباس جو حج یا عمرے کے لیے حرمِ کعبہ سے مقررہ فاصلے سے پہلے پہننا ضروری ہے۔

**احراق** لیٹا زیرا، جزم ح۔ امذ، ع۔ جلن، سوزش؛ شدتِ حرارت۔

**احزان** لیٹا زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ رنج و غم، پریشانیاں۔ واحد: **حزن**۔

**احزاب** زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ بہت سے گروہ۔

**احزم** لیٹا زبرا، جزم ح، زبرز۔ صف، ع۔ بہت محتاط، نہایت چوکس۔

**احساس** لیٹا زبرا، جزم ح۔ امذ، ع۔ حواس سے کام لینا، محسوس کرنا؛ متاثر ہونا؛ کسی بات کا شعور، وجدان، اندازہ یا قیاس وغیرہ۔

**احساسِ کمتری** (زبرک، جزم م، زبرت) خود کو حقیر سمجھنے کا طبعی رجحان یا ذہنی عادت۔ احساسِ برتری کی ضد۔

**احساسِ محرومی** (لیٹا زبرم، جزم ح، وم) جارحیت کا وہ جذبہ جو ناکامی یا خاطر خواہ مقبولیت نہ ملنے پر پیدا ہوتا ہے۔

**احسان** لیٹا زیرا، جزم ح۔ امذ۔ بھلائی کرنا، حسنِ سلوک، عملِ خیر، نیکی، مہربانی کا برتاؤ۔

**احسان فراموش** کسی کے نیک سلوک کو بھلا دینے والا، محسن کو نظر انداز کر دینے والا۔

کہاوت: **احسان کر اور دریا میں ڈال** احسان کر کے بھول جانا چاہیے۔ نیز نیکی کر دریا میں ڈال۔

کہاوت: **احسان لے جہان کا نہ لے شاہجہان کا** کسی کا بھی احسان نہیں اُٹھانا چاہیے، اپنوں سے غیروں کا احسان لینا بہتر ہے۔

**احسان کار** نیکی کرنے والا۔

**احسان مند** (زبرم، جزم ن) اچھے سلوک کا معترف، شکر گزار، ممنون؛ زیر بارِ احسان۔

**احسن** لیٹا زبرا، جزم ح، زبرس۔ صف، ع۔ نہایت خوب، بہترین۔

**احسن الخالقین** (پیش ن، غم ا، جزم ل) سب پیدا کرنے والوں سے اچھا پیدا کرنے والا، خداوندِ عالم۔

**احسنت** لیٹا زیرا، جزم ح، زبرس، جزم ن، جزم ت۔ ع۔ کلمۂ تحسین، واہ وا، مرحبا، بہت خوب، کیا کہنا، شاباش۔

**احشا** زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ جسم کے اندر واقع نالیاں وغیرہ۔

**احشام** زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ نوکر چاکر، جلو میں چلنے والے لوگ، جان چھڑکنے والے اعزہ، احباب اور ملازمین۔

**احصا** لیٹا زیرا، جزم ح۔ امذ، ع۔ کُل اجزا کو گھیر لینے کا عمل، سب کچھ سمیٹ لینا، جزویات کا احاطہ۔ تکمیل۔

**احصار** لیٹا زیرا، جزم ح۔ امذ، ع۔ منحصر یا محدود و محصور کرنے کا عمل، حد بندی؛

وہ رکاوٹ جس کی وجہ سے عازمِ حج یا محرم سفر ملتوی کر دے۔

**اِحصاص** زیرا، جزم ح۔ فعل متعدی، ع۔ حصہ دینا۔

**احصان** لیٹا زیرا، جزم ح۔ اند، ع۔ الزام سے مبرّیٰ ہونا، اچھوتا پن؛ بن بیاہا ہونا۔

**احضار** لیٹا زیرا، جزم ح۔ اند، ع۔ حاضر، موجود ہونا، حاضری، موجودگی۔

**احفاد** لیٹا زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ ذریات، پوتے نواسے وغیرہ۔

**احق** زبرا، زبر ح۔ صف، ع۔ سزاوار؛ لائق تر۔

**احقر** لیٹا زبرا، جزم ح، زبر ق۔ صف، ع۔ نہایت حقیر، پست، ادنیٰ۔

**احقرُ العباد** (پیش ر، غم ا، جزم ل، زیر ع) سب انسانوں میں بے وقعت، کم ترین (عموماً بطور انکسار اپنی ذات کی بابت مستعمل)۔

**احکام** (۱) لیٹا زیرا، جزم ح۔ فعل متعدی، ع۔ مضبوط کرنا۔

**احکام** (۲) لیٹا زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ **حکم** (رک) کی جمع، فرمائشیں، فرمان، ضوابط، قواعد۔

**احکامِ عشرہ** (زبر ع، زبر ش، زبر ر) دس احکام جو حضرت موسیٰ سے منسوب ہیں۔

**احکم** زبرا، جزم ح، زبر ک۔ صف، ع۔ حاکم (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**احکمُ الحاکمین** (پیش م، غم ا، جزم ل، زیر ک، ی) سب سے بڑا حاکم، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**اِحلاف** زیرا، جزم ح۔ فعل متعدی۔ قسم دینا۔

**احلاف** لیٹا زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ۔ ہم عہد اور ہم قسم لوگ۔

**اَحلام** زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ خواب، عموماً اضغاث کے ساتھ مستعمل، جیسے **اضغاث الاحلام** بدخوابیاں، ڈراؤنے خواب۔

**احلم** زبرا، جزم ح، زبر ل۔ صف، ع۔ نہایت حلیم، بُردبار، غصے کو بہت ضبط کرنے والا۔

**احلمُ الناس** سب سے زیادہ حلیم، مزاج پر قابو رکھنے والا۔

**احلیٰ** جزم ح، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ نہایت شیریں، بہت میٹھا۔

**احلیل** لیٹا زیرا، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ (علم تشریح البدن) پیشاب کی نالی، پیشاب خارج ہونے کا سوراخ۔

**احمال** زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ **حمل** (رک) کی جمع، بوجھ، بار؛ سامان۔

**احمد** لیٹا زبرا، جزم ح، زبر م۔ ع۔ بہت زیادہ یا سب سے زیادہ تعریف کرنے والا۔

کہاوت: **احمد کی پگڑی محمود کے سر** کسی کی چیز کسی کو دے دینا، حق تلفی کرنا، ناانصافی کرنا۔ اپنی ذمہ داری کسی اور پر ڈالنا، اپنا الزام کسی اور کو دینا۔

غفلت کرنا۔

کہاوت: **احمد کی داڑھی بڑی ہے یا محمود کی** فضول باتیں، بیکار بحث؛ مفت کا جھگڑا؛ بے نتیجہ کام۔

**احمدی** لیٹا زبرا، جزم ح، زبر م۔ مرزا غلام احمد قادیانی کا پیروکار، مرزائی؛ وہ سکہ جو احمد شاہ ابدالی نے دہلی میں رائج کیا تھا۔

**احمر** لیٹا زبرا، جزم ح، زبر م۔ صف، ع۔ سرخ رنگ کا، لال بھبوکا۔

**احمر قانی** خون کے رنگ کا۔

**اَحمش** لیٹا زبرا، جزم ح، زبر م۔ صف۔ وہ شخص جس کی پنڈلیاں پتلی ہوں۔

**احمق** لیٹا زبرا، جزم ح، زبر م۔ صف، ع۔ جس کی سمجھنے کی صلاحیت کم ہو، بدھو، بےوقوف، ناسمجھ۔

**احمقُ الذی** (پیش ق، غم ا، شد زبر ل) نہایت بے عقل۔

**اَحناف** زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے پیرو، سُنّی مسلمان۔ واحد: حنفی۔

**احوال** لیٹا زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ حالات، کیفیات۔ بطور واحد: صورت حال، کیفیت۔

**احوط** لیٹا زبرا، جزم ح، زبر و۔ صف، ع۔ وہ بات جس میں غلطی سے بچنے کا زیادہ امکان ہو؛ زیادہ مناسب، زیادہ موزوں۔

**احول** لیٹا زبرا، جزم ح، زبر و۔ صف، ع۔ بھینگا، جس کی دونوں آنکھوں کے زاویے متوافق نہ ہوں، کج نظر۔

**اَحیا** زبر ح، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ زندہ، ذی حیات لوگ؛ خانوادے، قبیلے۔

**احیا** لیٹا زیرا، جزم ح۔ اند، ع۔ نئی زندگی دلانا، دوبارہ جلانا، تازہ کرنا، نئی روح پھونکنا (کسی عمل، تحریک، جماعت وغیرہ میں)۔ نیز احیاء۔

**احیائے علوم** یونانی علوم کی طرف نئے سرے سے توجہ کی تحریک جو قرونِ وسطیٰ کے یورپ میں شروع ہوئی۔

**اَحیان** زبرا، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ اوقات، ساعات، مواقع، مدتیں۔ واحد: حین۔

**احیاناً** گاہے گاہے، اتفاقاً، کبھی کبھار۔

## ا۔خ

**اَخ** زبرا۔ اند، ع۔ بھائی، برادر؛ ساتھی، دوست، عزیز۔ جمع: اخوہ، اخوان۔ نیز اخی۔

**اَخاذ** زبرا، شد خ۔ صف، ع۔ تیزی یا افراط سے حاصل کرنے والا، کھینچنے والا،

پکڑنے والا، ہتھیانے یا بٹورنے والا۔ زبردست اکتسابی صلاحیت والا۔ اکیف (مث): اخاذیت۔

**آخاذہ** زبرا، شدخ، زبرذ۔ صف۔ اُس کے قوت کے لیے مستعمل جو حالات و اسباب وغیرہ کے نتائج یا مطالب اخذ کرتی ہے۔

**آخاہ** زبرا، شدخ۔ فجائیہ۔ حیرت و مسرت کے اظہار کا کلمہ۔

**اخبات** زیرا، جزم خ۔ امذ۔ خدا کے سامنے عاجزی کرنا؛ تواضع؛ (تصوف) سکون۔

**اَخبار** زبرا، جزم خ۔ جمع، مذ، ع۔ خبر (رک) کی جمع، اطلاعات، روایات، احادیث؛ (بطور واحد) خبروں کا باقاعدگی سے شائع ہونے والا پرچہ یا جریدہ۔ جمع:

**اخبارات** خبرنامے، جرائد، خصوصاً روزنامے۔

**اِخبار** زیرا، جزم خ۔ امذ، ع۔ خبر دینے یا پہنچانے والا؛ خبر رسانی، نامہ نگاری۔

**اَخبث** زبرا، جزم خ، زبرب۔ اسم تفضیل، ع۔ خباثت اور شرارت سے بھرا ہوا، حد درجے کا خبیث۔

**اُخت** پیش ا، جزم خ۔ امث، ع۔ بہن، ہمشیرہ۔ اَخ (رک) کی تانیث۔ جمع: **اخوات**۔

**اُخت بند** بھائی بنانے کے لیے یا بھائی کے ہاتھ میں بہن کی طرف سے پہنائی جانے والی راکھی (جو ایک ہندی رسم ہے)۔

**اِختبار** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ عملی تجربہ، جانچ، آزمائش، پرکھ، امتحان۔

**اِختباری** عملی تجربے سے متعلق۔ نظری کے برعکس عملی تعلیم۔ انگریزی میں: پریکٹیکل۔

**اختباط** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ۔ دیوانگی، جنون، خبط الحواسی۔ نیز خبط۔

**اختتام** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ تمام ہونے کا عمل، خاتمہ، انجام، آخر۔

**اختتامیہ** کسی تقریب یا تصنیف وغیرہ کے آخر میں بولے یا لکھے جانے والے کلمات۔

**اختر** زبرا، جزم خ، زبرت۔ امذ، ف۔ ستارہ، جرم فلکی۔

**اخترشماری** (لفظاً) تارے گنتے رہنا؛ (مجازاً) رات بھر جاگنا؛ اضطراب، بے چینی میں رات بھر کروٹیں بدلتے رہنے کی کیفیت۔

**اخترشناسی** (زیرش) علم نجوم، ستاروں کی چال کا علم۔

**اَختر بختر** زبرا، جزم خ، زبرت، زبرب۔ امذ۔ اسباب، ساز و سامان، استر بستر، ٹنڈ یرا۔

**اِختراع** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ ایجاد، تخلیق، اُپج، ابداع۔

**اِختراعِ فائقہ** نمایاں تخلیق، غیر معمولی ایجاد۔

**اِختزال** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ تحریر میں حروف کی جگہ علامتوں سے کام لینا، مختصر نویسی۔

**اِختصار** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ گھٹانا، کم کرنا، خلاصہ، اجمال، کم لفظوں میں مطلب بیان کرنا۔

**اِختصاص** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ کسی شے یا شخص، علم یا فن سے خصوصی لگاؤ، تعلق، نسبت یا ربط، خصوصی مطالعہ یا مہارت۔ صف: **اختصاصی**۔

**اِختصام** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ عداوت، اختلاف، تضاد۔

**اِختفا** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ چھپ جانے یا چھپا ہونے کی کیفیت، پوشیدگی۔

**اِختفاف** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ۔ چھپانا، کسی چیز پر پردہ ڈالنا۔

**اِختلاج** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ۔ دھڑکن، پھڑکنے یا دھڑکنے کی کیفیت؛ دل کی حرکت میں تیزی، گھبراہٹ۔

**اختلاجِ قلب** (طب) ایک مرض جس میں دل کی دھڑکن بہت تیز ہو جاتی ہے اور اس میں نظم و ترتیب نہیں رہتی۔

**اِختلاط** زیرا، جزم خ، لیٹا زبرت۔ امذ، ع۔ میل جول، ربط ضبط، خلا ملا، تعلقات؛ دوستی، یارانہ، دوستانہ صحبت؛ بوس و کنار؛ مجامعت، ہم بستری۔

**اِختلاف** زیرا، جزم خ، لیٹا زبرت۔ امذ، ع۔ ناموافقت، تضاد، فرق، دُوری؛ بدہضمی، دستوں کی شکایت۔

**اختلاف الدّم** (پیش ف، غم ا، غم ل، شدزبرد) خون کے دست۔

**اِختلاق** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ جھوٹ گھڑنے کا عمل، افترا، بہتان؛ کہنگی، بوسیدگی، پرانا ہونا۔

**اِختلال** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ خلل، نظم و نسق کے بگاڑ سے پیدا ہونے والی صورت حال، فساد؛ ابتری۔

**اِختناق** زیرا، جزم خ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ دم گھٹنا، خناق کے مرض میں سانس کا رکنا۔

**اِختناق الرّحم** (پیش ق، غم ا، غم ل، شدزبرر، زیرح) غشی یا مجنونانہ حرکات کا دورہ جو بعض کنواری عورتوں کو لاحق ہو جاتا ہے۔

**اَختہ** زبرا، جزم خ، زبرت۔ صف، ف۔ وہ چوپایہ جس کے خصیے نکال دیے گئے یا مسل کر بیکار کر دیے گئے ہوں۔ خصی کیا ہوا جانور۔ (مجازاً) نامرد۔ نیز عام: آختہ۔

**اَختہ بیگی** جانوروں کو خصی کرنے والا جراح۔

**اِختیار** زیرا، جزم خ، زیرت۔ امذ، ع۔ قبضہ، قدرت، قابو؛ اپنی مرضی سے عمل کی آزادی؛ کسی کام کا حق یا منصب، اقتدار، حاکمیت؛ جبر کی ضد، یہ نظریہ کہ انسان

اپنے عمل کا مختار ہے بالکل معذور یا مجبور نہیں۔

کہاوت: **اختیار بدست مختار** قابو یافتہ جو چاہے کرے۔ با اختیار جو چاہے کر سکتا ہے۔

محاورہ: **اختیار کرنا** پسند کرنا، منتخب کرنا، چن لینا؛ عمل میں لانا، قابو میں کر لینا۔

**اختیاری** مرضی پر مبنی، قابو کا؛ جس میں انتخاب کی گنجائش ہو، جو امکان میں ہو۔ انگریزی: Optional۔

**اَخ تھو** زبر ا، جزم خ، و مع۔ نقلِ صوت پر مبنی۔ تھوکنے کا عمل یا اُس کی نقل، اظہارِ نفرت کے لیے۔ نیز **آخ تھو**۔

کہاوت: **اَخ تھو کھٹے ہیں** جب کوئی چیز کوشش کرنے کے باوجود نہ ملے تو خفت مٹانے کے لیے کہتے ہیں۔

**اَخذ** زبر ا، جزم خ۔ اند، ع۔ حاصل کرنے یا لینے کا عمل، اکتساب، حصول؛ نقل، چربہ۔

**اَخراج** زبر ا، جزم خ۔ اند، ع۔ خرچ، صرفہ، مصارف۔

**اِخراج** زیر ا، جزم خ۔ اند، ع۔ نکاسی، باہر نکالنا، الگ کرنا، بدر کرنا۔ (حدیث) روایت کا راویوں کے سلسلے کے ساتھ کتاب میں اندراج۔

**اِخراجات** زیر ا، جزم خ۔ جمع، مذ، ع۔ مصارف، خرچ، وہ رقوم جو خرچ کی جائیں۔

**اَخرب** زبر ا، جزم خ، زبر ر۔ صف، ع۔ (عروض) وہ رکنِ بحر جس میں دو زحافات خرم و کف کا اجتماع ہو۔ مثال: مفاعیلن کا ''م'' اور ''ن'' ساقط کر کے فاعیل بنانا اور اسے مفعول سے بدل دینا؛ (لفظاً) تباہ کیا ہوا، نہایت خراب کردہ۔

**اَخرج** زبر ا، جزم خ، زبر ر۔ صف، ع۔ **خارجی** (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**اَخرف** زبر ا، جزم خ، زبر ر۔ صف، ع۔ سٹھیایا ہوا، بہت بوڑھا شخص۔

**اَخرم** زبر ا، جزم خ، زبر ر۔ صف۔ (عروض) وہ رکنِ بحر جس میں پہلے وتد کا پہلا حرف گرا دیا جائے۔ مثال: فعولن سے عولن جسے فعلن سے بدل دیتے ہیں؛ مونڈھے کی اُبھری ہوئی ہڈی۔

**اَخروٹ** زبر ا، جزم خ، وج۔ اند۔ اِنچ سوا اِنچ قطر کا گول میوہ جس کا خول لکڑی سے مشابہ اور اندر سے بھیجے کی شکل کی گری نکلتی ہے۔ اِس کا درخت اُونچا اور پتے موٹے ہوتے ہیں۔

**اَخروٹی** اخروٹ کے رنگ کا، گہرا بادامی، مائل بہ سیاہی۔

**اُخریٰ** پیش ا، جزم خ، کھڑا زبر ی۔ صف، مث، ع۔ دوسری، آخری؛ اگلی زندگی، آخرت، عاقبت؛ قیامت کا دن۔

صف: **اُخروی** (ع) آخرت (عقبیٰ) سے، قیامت سے متعلق۔

**اَخشم** زبر ا، جزم خ، زبر ش۔ صف۔ وہ جس کی سونگھنے کی قوت زائل ہو جائے، جسے خوشبو بدبو کی تمیز نہ ہو، قوتِ شامہ سے محروم۔

**اَخص** زبر ا، زبر خ۔ صف، ع۔ بہت خاص، خاص الخاص، خاص کا صیغۂ تفضیل۔ نیز تفضیل: **اَخص الخاص**۔

**اَخضر** زبر ا، جزم خ، زبر ض۔ صف، ع۔ سبز، ہرا۔ (مث) **خضراء**۔

**اِخطار** زیر ا، جزم خ۔ فعل لازم۔ اپنے آپ کو خطرے میں ڈالنا۔

**اَخطار** زبر ا، جزم خ۔ جمع، مذ۔ **خطرہ** (رک) کی جمع۔

**اِخفا** زیر ا، جزم خ۔ اند، ع۔ چھپانا، خفیہ رکھنا، پردہ پوشی؛ (فقہ) نماز میں اس قدر کم آواز سے قرأت کرنا کہ پاس کا نمازی بھی نہ سن سکے۔ نیز **اخفاء**۔ مثال: اخفائے واردات۔

**اَخفش** زبر ا، جزم خ، زبر ف۔ صف، ع۔ علم۔ چھوٹی آنکھوں والا؛ مشہور نحوی اور ماہرِ عروض ابوالحسن سعید سیبویہ کا لقب (متوفی: ۹۲۰ء)۔

**بُزِ اَخفش** وہ بکرا جو حکیم موصوف سے منسوب ہے۔ (مجازاً) کوئی جاہل جو کسی عالم کے ساتھ نتھی ہو جائے یا وہ شخص جو ہر بات میں ہاں میں ہاں ملائے۔

**اَخفیا** زبر ا، جزم خ، زیر ف۔ جمع، مذ، ع۔ چھپے ہوئے، روپوش لوگ، مراد: اولیائے ابدال۔

**اَخگر** زبر ا، جزم خ، زبر گ۔ اند، ع۔ انگارہ، جلتا ہوا کوئلہ، چنگاری۔

**اَخلا** زبر ا، زیر خ، شد ل۔ جمع، مذ، ع۔ **خلیل** (رک) کی جمع۔ صادق، سچا دوست۔ نیز **اخلاء**۔

**اِخلاص** زیر ا، جزم خ۔ اند، ع۔ نیک نیتی، خلوص، دوستی، خیر خواہی۔ (امث) قرآن شریف کی ایک سورۃ کا نام جو آخر سے تیسری ہے۔

**اِخلاص مند** خیر خواہ دوست۔

**اَخلاط** زبر ا، جزم خ۔ جمع، مذ، مث، ع۔ طبِ قدیم کے مطابق جسم کے اندر پیدا ہونے والے چار مادے ''۱۔سودا، ۲۔صفرا، ۳۔بلغم اور ۴۔خون''۔ واحد: **خلط**۔

**اَخلاف** زبر ا، جزم خ۔ جمع، مذ، ع۔ اولاد، ذرّیات، بیٹے، پوتے، پڑپوتے وغیرہ، آئندہ پیڑھیاں۔ واحد: **خلف** بیٹا۔

**اَخلاق** زبر ا، جزم خ۔ جمع، مذ، ع۔ اعمال، عادتیں، خصلتیں؛ برتاؤ، تہذیب، شائستگی، خوش اعمالی۔

**اَخلاق سوز** مروت اور شرافت کے منافی، جس سے بے حیائی یا بے شرمی ظاہر ہو۔

**اَخلاقاً** مروت یا شرافت کی راہ سے، حسنِ سلوک کی بنا پر۔

**اَخلاقی جرأت** کسی خوف و جھجک کے بغیر اپنا مدعا بیان کرنے کی ہمت و حوصلہ۔

**اِخلاق** زیر ا، جزم خ۔ فعل متعدی۔ پرانا ہو جانا یا پرانا کر دینا۔

**اَخلاقیات** زبرا، جزم خ، زیرق۔امث۔ فلسفے کی وہ شاخ جو اچھے بُرے اعمال کے معیار سے بحث کرتی ہے۔نیز **علم اُلاخلاق**۔

**اِخلال(۱)** زیرا، جزم خ۔امذ، ع۔ خلل ڈالنا، عہد شکنی، ناپسندیدہ بات۔ (بلاغت) موزوں لفظ کو چھوڑ کر دوراز کار لفظ کا استعمال۔مثال: استاد و شاگرد کی جگہ استاد و مرید۔

**اِخلال(۲)** زیرا، جزم خ۔فعل متعدی۔ محتاج کرنا اور محتاج ہونا۔

**اَخوات** زبرا، زبرخ۔جمع،مث،ع۔ **اُخت** (رک) کی جمع، بہنیں۔

**اَخوال** زبرا، جزم خ۔جمع،مذ۔ **خال** (رک) کی جمع، ماموں۔

**اِخوان** زیرا، جزم خ۔جمع،مذ،ع۔ **اَخ** (رک) کی جمع، بھائی، برادران۔

**اِخوان اُلشیاطین** (پیش ن،غم ا،غم ل، زبر ش،ی) مفسد؛ شریرلوگ۔ (لفظاً) شیطان کے بھائی بند۔

**اِخوان اُلصفا** (پیش ن،غم ا،غم ل، شدزبر ص،شدف) صاف دل لوگ۔ اہلِ علم و فکر کی ایک جماعت جو چوتھی صدی ہجری کے وسط میں بغداد و بصرہ میں پیدا ہوئی، اور جس سے ۵۱ رسائل منسوب ہیں۔جن کے نسخے یا تراجم عموماً مغربی ممالک میں محفوظ رہ گئے ہیں۔

**اِخوت** زیرا، جزم خ، زبرو۔جمع،مذ،ع۔ **اَخ** (رک) کی جمع۔

**اُخوت** پیش ا، پیش خ، شدزبرو۔امث،ع۔ بھائی بندی، برادرانہ تعلق جو رشتے کے علاوہ کسی اور نسبت سے ہو۔

**اَخوند** زبرا، پیش خ،وغم، جزم ن۔امذ،ف۔ اُستاد، معلم، اَتالیق؛ سردار، آقا، حاکم۔نیز **آخوند**۔

**اَخی** زبرا۔امذ،ع۔ (رک) **اَخ**۔اَخو کا متبادل۔نیز میرا بھائی۔

**اَخیار** زبرا، جزم خ۔جمع،مذ،ع۔ نیک، پارسا، برگزیدہ لوگ، بزرگ، شر سے بچنے والے لوگ۔

**اَخیاف** زبرا، جزم خ۔جمع،مذ،ع۔ ایک ماں کی اولاد جن کے باپ مختلف ہوں۔

**اخیافی** سوتیلے جن کی ماں ایک ہو۔

**اَخیر** زبرا،ی۔صف،رع۔ سب سے آخر کا، پچھلا؛ حتمی، قطعی۔

**اَخیروس** زبرا،ی،ومع۔امذ۔ چینایا کنگنی کی قسم سے ایک غلہ۔نیز **اخلینوس**۔

**اَخیل** زبرا، جزم خ،زبری۔امذ۔ وہ آدمی جس کے چہرے پر سیاہ تل ہوں؛ ایسا مرغ جس کے پروں پر رنگ برنگ تل کی طرح کے نشان ہوں۔

---

## ا۔د

---

**اَدا(۱)** زبرا۔امث،ف۔ انداز، طرز، اُسلوب، وضع؛ حرکات وسکنات، خصوصی روش، مخصوص طریق اظہار یا کلام، شیریں حرکات، اَدابندی؛ کلام میں محبوب کے ناز وانداز کا بیان۔

صف: **اداسنج** مزاج یا روش کو پہچاننے والا، موقع اور مصلحت کو سمجھنے والا۔

**اَداکار** ڈرامے وغیرہ میں کام کرنے والا کردار۔انگریزی میں: Actor۔(امث) **اداکارہ**۔

**اَداکاری** پُرتکلف انداز؛ تماشے ڈرامے وغیرہ میں کسی کردار کی نمائندگی، ایکٹنگ۔

**ادا(۲)** زبرا۔امث،ع۔ (کسی امر کی) انجام دہی، بجا آوری، تعمیل، تکمیل، بھگتان؛ اظہار، بیان، ابلاغ۔نیز **اَدائی**۔

محاورہ: **ادا ہونا** قرض ادا ہونا، بیباق ہونا۔

**اَدات** زبرا۔جمع،مذ،ع۔ آلات، اوزار، اسباب۔

**اَداتی** مشینی، میکانکی، کلوں سے متعلق۔

**اُدات** پیش ا۔امث۔ آواز کی اُٹھان، اُونچا سُر۔

**اُدار** پیش ا۔صف،س۔ فیاض، سخی، مخیر؛ شریف النفس، سیدھا سادہ، نیک۔

**اِدارت** زیرا، زبرر۔امث،ع۔ اخبار یا رسالہ کی ترتیب، مدیر کا منصب یا کام، ایڈیٹری۔

**اِدارہ** زیرا، زبرر۔امذ،ع۔ کسی تنظیم کا مرکز، وہ مقام جہاں کسی مخصوص گروہ کے لوگ کوئی علمی، فنی یا کسی دوسری اجتماعی نوعیت کا کام انجام دیتے ہوں۔ہم خیال لوگوں کی تنظیم، دفتر، محکمہ، صیغہ۔

**اِداریہ** زیرا، زیرر، زبری۔امذ،ع۔ اخبار، رسالے یا جریدے کا افتتاحی یا رسمی مقالہ یا نوٹ جو مدیر یا ادارے کی جانب سے ہو۔

**اُداس** پیش ا۔صف،ہ۔ افسردہ، رنجیدہ، پژمردہ، مرجھایا ہوا؛ سُونا، ویران؛ فقیر، درویش۔(موسیقی) کومل سُر۔

**اُداسی** ویرانی، خاموشی، بے کیفی۔

محاورہ: **اُداسی پھیلنا** بے رونقی ہونا، سناٹا چھانا؛ افسردگی، ملال مسلط ہونا۔

**اُداسا** پیش ا۔امذ،ہ۔ فقیروں کی کفنی جو کاندھے پر ڈال لیتے ہیں؛ بے تعلق، بے پروائی، بے نیازی۔

**اَدام** زبرا۔ع۔ ہمیشہ قائم رکھے، باقی رکھے۔

**ادام اللّٰہ** (زبرم) اللہ ہمیشہ قائم رکھے، جیتا رکھے۔

**اِدام** زیرا۔امذ،ع۔ روٹی کے ساتھ کھایا جانے والا سالن۔

**اَدانت** زبرا، جزم د، زبرا، جزم ن۔ سدا، ہمیشہ، ابتدا سے انتہا تک۔

**اَدانی** زبرا۔جمع،مذ۔ **اَدنیٰ** (رک) کی جمع۔

**اَدائی** زبرا۔امث۔ بے باقی، چکتا کرنا، پورا کرنا، انجام دہی۔نیز اَدائیگی (زبرا،لیٹا زیرہ)۔

**اَدَب** زبرا، زبرد۔اند، ع۔ تعظیم، تکریم، لحاظ، خوش اُسلوبی، شائستگی؛ کسی زبان کی یا کسی موضوع پر وقیع، عمدہ، دل پسند تحریریں، نظم ونثر کی تخلیقات اور اُن سے تعلق رکھنے والی تنقیدی یا تحقیقی انشائیں۔

**اَدَبُ العالیہ** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبری) کسی زبان کی قدیم، وقیع، اعلیٰ، یادگار تحریریں۔کلاسیکل لٹریچر۔نیز اَدَبِ عالیہ (لیٹا زیرب، زیرل)۔

**اَدب آداب** طور طریقے، دستور اور قاعدے (بیشتر تہذیب وشائستگی سے متعلق)؛ کسی کی عظمت اور بزرگی کا پاس ولحاظ۔

**اَدب آموز** (وج) تعلیم وتربیت دینے والا، اُستاد؛ وہ شخص جو ادب سیکھے ہوئے ہو۔

**ادب پارہ** ادبی لحاظ سے اہمیت ووقعت رکھنے والی نظم یا نثر۔

**اَدیب** ادب داں، ادب نگار۔اَدبیات (رک)۔

**اُدَبا** پیش ا، زبرد۔جمع، مذ، ع۔ اَدیب (رک) کی جمع۔نیز اُدَباء۔مثال: اُدباء کرام۔

**اِدبار** زیرا، جزم د۔اند، ع۔ بدنصیبی، نحوست؛ پستی، زبوں حالی، تنزل، اقبال کی ضد؛ شکست، ہزیمت، پیٹھ دکھانا۔

**ادبدا کے** زبرا، جزم د، زبرب۔متعلق فعل۔ کثرت یا شدت کے ساتھ، متواتر، بالضرور؛ جان بوجھ کر، عمداً، دانستہ۔

**اَدَبیات** زبرا، زبرد، زیرب، شدی۔جمع، مث، ع۔ نظم ونثر یا اُن سے متعلق اُمور، لٹریچر۔عام ادبیات (زبرا، جزم د، زیرب)۔

**اَدَبیت** زبرا، زبرد، زیرب، شدی۔ امث، ع۔ تحریر کی خوش اُسلوبی، عمدہ طرزِ نگارش، حسنِ بیان۔

**اُدِت** پیش ا، زیرد۔ اند، ہ۔ نمایاں، روشن، ؛ جلی، واضح۔

**اِدخال** زیرا، جزم د۔اند، ع۔ داخل کرنا، گھسانا، اندر کرنا یا ڈالنا؛ جمع کرانا، درج کرنا یا کرانا۔

**اِدخالی** اندر سے تعلق رکھنے والا، اندرونی۔

**اَدخنہ** زبرا، جزم د، زیرخ، زبرن۔جمع، مذ، ع۔ دُخان (رک) کی جمع۔

**اَدَر** زبرا، زبرد۔اند، س۔ عزت، توقیر۔

**اُدَر** پیش ا، زبرد۔اند، ہ۔ پیٹ، شکم، رحم؛ (مجازاً) مامتا۔

**اَدراج** زبرا، جزم د۔اند۔ راہیں، درجے، سیڑھیاں۔

**اِدراج** زیرا، جزم د۔اند، ع۔ خلط ملط کیے جانے یا ایک دوسرے کو ملانے کا عمل جس سے اصل شے خصوصاً مفہوم مشتبہ ہو جائے، خلط مبحث۔

**اُدراج** پیش ا، جزم د۔اند، ہ۔ سپاری کے درخت کے برابر ایک درخت جس کے دانوں سے جوگی مالا بنا کر گلے میں ڈالتے ہیں؛ کان کا ایک زیور۔نیز رُدراکھش۔

**اِدرار** زیرا، جزم د۔اند، ع۔ بہاؤ، سیلان، اخراج، جاری ہونا (پیشاب یا حیض وغیرہ کا)؛ وظیفہ، روزینہ۔

**اِدرافوس** زیرا، جزم د، ومع۔اند۔ جمے ہوئے جھاگ سے مشابہ ایک ہلکی، ملائم معدنی شے، جس میں اسفنج کی طرح سوراخ یا آنکھیں ہوتی ہیں، سمندر جھاگ، پھین، دریا کا پھین؛ سورج مکھی کا پھول۔

**اِدراک** زیرا، جزم د۔اند، ع۔ کلیات کو سمجھنے کی قوت، فہم؛ اشیا یا صورتِ حال کا ذہنی طور پر احاطہ کرنا، اچھی طرح ذہن نشین کرنا۔ذہنی پختگی، بلوغ؛ خیال، تصور۔ جمع: **ادراکات**، مشاہدات، اشیائے معلومہ، انسانی ذہن کے احاطہ کردہ محسوسات۔نیز **مدرکات**۔

فعل مرکب: **ادراک میں آنا** سمجھا جانا، سمجھ میں آنا، تسلی بخش طور پر مفہوم ہونا۔

**اَدرسا** زبرا، زبرد، جزم ر۔اند، ہ۔ ایک قسم کا نہایت مہین سوتی کپڑا۔نیز درس۔

**اَدرک** زبرا، جزم د، زبرر۔امث، ف۔ ایک پودے کی زردی مائل بھوری جڑ جو مسالے کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔

**ادرکی** ادرک کی مٹھائی۔

**اَدرکنی** زبرا، جزم د، زیرر، جزم ک۔ع۔کلمۂ دعائیہ۔ میری مدد کو پہنچ، مجھ تک۔

**اُدرہ** پیش ا، جزم د، زبرر۔اند۔ فوطوں کے پھول جانے یا بڑھ جانے کی بیماری۔

**اِدریس** زیرا، جزم د، ی۔اند، ع۔ ایک پیغمبر کا نام۔

کہاوت: **اوڑ گدڑ سووے، مرجاد والا رووے** غریب مزے سے سوتا ہے، مگر امیر آدمی کو نیند نہیں آتی۔

**اِدعا** زیرا، شد لیٹا زیرد۔اند، ع۔ دعویٰ کرنا، کسی قول یا بات کو شد ومد سے کہنا، یا منوانے کی کوشش۔

**اَدعج** زبرا، جزم د، زبرع۔صف، ع۔ بڑی اور سیاہ آنکھوں والا۔

**ادعیہ** زبرا، جزم د، زیرع، زبری۔جمع، مث، ع۔ دعائیں، مناجاتیں، دعائیہ کلمات یا آیات۔واحد: دعا۔نیز منہ بولے بیٹے۔واحد: **دعی**۔

**اِدغام** زیرا، جزم د۔اند، ع۔ ملانے، یکجا کرنے کا عمل، گڈمڈ؛ ہم مخرج یا قریب المخرج حروف کی آوازوں کو باہم ملا کر ایک طرح پڑھنا۔

**اَدَق** زبرا، زبرد۔صف، ع۔ نہایت دقیق، بہت باریک، مشکل، دقت طلب۔

**اَدقاق** زبرا، جزم د۔فعل متعدی۔ باریک کرنا: آٹے کو اس طرح گوندھنا کے

وہ نرم رہے۔

**اُدَوچہ** زبرا، زبرد، جزم ق، زبرچ۔ اند۔ زرتار، حاشیے کی چادر جو مسہری پر بچھونے کے نیچے آرائش کے لیے بچھائی جاتی تھی۔

**اِدکار** زیرا، شدزبرد۔ فعل متعدی۔ یاد کرنا؛ کسی کی نصیحت قبول کرنا۔

**اَدَل** (۱) زبرا، زبرد۔ صف۔ محکم، معتبر، نہایت مدلل، بالکل واضح۔

**اَدَل** (۲) زبرا، زبرد۔ بدل (رک) کا تابع۔

**اُدلا** زبرا، جزم د۔ اند۔ (قصابی) باریک ریشے کا دست اور ران کی مچھلیوں کا گوشت۔

**اَدلا بدلی** زبرا، جزم د، زبرب۔ مث۔ ایک کا دوسری چیز سے تبادلہ۔ نیز **اَدل بدل** (زبرا، زبرد، جزم ل، زبرب، زبرد) تبدیلی، ہیر پھیر، ایک کے بدلے دوسری چیز کا لایا جانا۔ فعل متعدی: ادلنا بدلنا۔

**ادلے کا بدلا** انتقام، برائی کے بدلے برائی، وار کے جواب میں وار؛ جیسا کوئی کام کرے ویسا ہی اُس کے ساتھ کیا جائے۔

**اِدلال** زیرا، جزم د۔ اند۔ ہدایت، رہنمائی، راہ دکھانا۔

**اُدَلنا** پیش ا، زبرد، جزم ل۔ برباد ہونا، تباہ ہونا۔

**اَدِلّہ** زبرا، زیرد، شدزبرل۔ جمع، مث، ع۔ دلیل (رک) کی جمع۔

**ادلہء اربعہ** چار دلیلیں جن سے شرعی حکم لایا جاتا ہے، یعنی کتاب، سنت، اجماع اور قیاس یا عقل۔

**اُدم** پیش ا، زبرد۔ امث، ہ۔ کوشش، جدوجہد، محنت۔

کہاوت: **اُدم سے دلدر گھٹے** محنت اور کوشش سے تکلیف جاتی رہتی ہے۔

**اَدما** زبرا، جزم د۔ اند۔ کھال، چمڑی، جلد۔

**اُدمات** پیش ا، جزم د۔ اند، ہ۔ ہوس، مستی؛ شہوت؛ گھمنڈ، غرور، تکبر۔

**اُدماتی** بدمست، شہوت پرست؛ مغرور۔

**اِدمال** زیرا، جزم د۔ اند۔ زخم کا بھر آنا، اچھا ہو جانا، اندمال زخم۔

**اِدمان** زیرا، جزم د۔ مذ، مث۔ پختہ عادت، ہمیشہ بجا لانا؛ شدید طلب (نشے وغیرہ کی)۔

**اَدمغہ** زبرا، جزم د، زیرم، زبرغ۔ جمع، مذ۔ دماغ (رک) کی جمع۔

**اَدنیٰ** زبرا، جزم د، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ قریب تر، زیادہ نزدیک؛ معمولی، خفیف، نچلے درجے کا، کم رُتبہ، کم حیثیت، نیچ، گھٹیا۔ جمع: ادانی۔

**اَدوات** زبرا، زبرد۔ مذ، ع۔ ادات (رک) کی جمع۔

**اَدوار** زبرا، جزم د۔ جمع، مذ، ع۔ دَور (رک) کی جمع۔

**اَدوان** زبرا، جزم د۔ امث، ہ۔ پلنگ کی پائنتی کسنے کی رسی جو بان کی بنی ہوتی ہے۔ نیز ادوائن (لیٹا زیرء)۔

**اَدوان کا طوطا** سُست رَو؛ بہت آہستہ، سنبھل سنبھل کر چلنے والا (جیسے طوطا ادوان پر چلے)۔

**اَدوِیات** زبرا، جزم د، زیرو۔ جمع، مث، ع۔ دوائیں، ادویہ کی جمع یا دوا کی جمع الجمع۔

**اَدوَن** زبرا، جزم د، زبرو۔ صف۔ نیچے درجے کا، کم رتبہ، گھٹیا، فروتر۔

**اِدہان** زیرا، جزم د۔ فعل متعدی۔ چھپانا، خیانت کرنا؛ نفاق کرنا؛ جھوٹ بولنا۔

**اَدہم** زبرا، جزم د، زبرہ۔ صف۔ کالے رنگ کا گھوڑا، مشکی۔

**اُدے** پیش ا، ے لین۔ اند۔ طلوع، برآمد ہونا؛ ظہور کرنا۔

**اَدیان** زبرا، جزم د۔ جمع، مذ، ع۔ دین (رک) کی جمع۔

**اَدیب** زبرا، ی۔ اند، ع۔ انشا پرداز، نظم و نثر سے شغف رکھنے والا؛ علم، ادب اور لغت کا عالم؛ معلم اُستاد، اتالیق۔

**اَدیم** زبرا، ی۔ اند، ع۔ چمڑا، کھال، چمڑے کا دسترخوان، دباغت کیا ہوا چمڑا؛ فرش، سطح۔

**اَدھ** زبرا۔ صف، ہ۔ آدھا کی تخفیف۔

**اَدھ بیچ** درمیان، وسط، تکمیل کے دوران۔

**اَدھ پوا** آدھ پاؤ، دو چھٹانک۔

کہاوت: **اَدھ جل گگری چھلکت جائے** کم ظرف انسان تھوڑی سے دولت آ جانے پر اِترانے لگتا ہے۔

**اَدھ سیرا** اَدھ سیر کا باٹ۔

**اَدھ کچرا** جو پوری طرح پکا نہ ہو، پوری طرح گلا نہ ہوا؛ غیر منہضم، جو اچھی طرح ہضم نہ ہوا ہو۔

**اَدھ موا** نیم جان، مرنے کے قریب۔

**اَدھ واڑ** بیچ، وسط؛ کسی چیز کا نصف حصہ؛ ایسے چاول جو چھنائی کے دوران میں تھوڑے بہت ٹوٹ جائیں، ایسے چاول قدرے کم قیمت پر فروخت ہوتے ہیں۔

**اَدّھا** زبرا، شددھ۔ اند۔ چھوٹی بوتل، آدھی مقدار کا ظرف، آدھے طول کی ریل گاڑی، دو پہیوں کی چھوٹی گھوڑا گاڑی، طبلے کی اَچھتی تال۔

**اُدھار** پیش ا۔ اند، ہ۔ قرض، وام، دین، واپسی کے وعدے پر لینا یا لی گئی چیز؛ مستعار، مانگے کا۔

کہاوت: **اُدھار دیا گاہک کھویا، صدقہ دیا رَدِّ بلا** قرض دینے سے صدقہ یا خیرات دینا بہتر ہے، کیونکہ قرض دینے سے گاہک جاتا رہتا ہے اور صدقہ دینے سے مصیبت دُور ہوتی ہے۔

کہاوت: **اُدھار دیجیے، دُشمن کیجیے** قرض دینا قرض دار کو دشمن بنانا ہوتا

ہے۔

کہاوت: اُدھار دیوے دونوں کھووے اُدھار دینے سے رقم اور دوست دونوں سے محروم ہونا پڑتا ہے۔

کہاوت: اُدھار کی ماں نہیں مری قرض بہر حال مل سکتا ہے، قرض سے کام چلالیں گے۔

کہاوت: اُدھار کھانا اور پھوس تاپنا برابر ہے جس طرح پھوس جلدی جل جاتا ہے اور حرارت نہیں پہنچاتا اسی طرح قرض بے برکت ہوتا ہے۔

محاورہ: اُدھار کھائے بیٹھا ہونا کسی بات پر تُلا ہونا، مستعد، آمادہ؛ (کسی کام پر) تکیہ کرنا۔

اُدّھار پیش ا، شد دھ۔ اند، ہ۔ نجات، سدھار، رستگاری، بچانا، چھڑانا، بھلائی، بہتری؛ گرے ہوئے کو سنبھالنا۔

اُدھارو پیش ا، ومع۔ صف۔ آمادہ، مستعد، تُلا ہوا۔

اُدھال پیش ا۔ امث۔ بدچلن آوارہ (عورت)؛ داشتہ۔

اُدھر (۱) زبر ا، زبر دھ۔ صف، ہ۔ معلق، لٹکا ہوا؛ ادھ بیچ میں، سطح سے اُٹھا ہوا؛ الگ تھلگ، جدا؛ جو امید وبیم کی حالت میں ہو۔

اُدھر (۲) زبر ا، زبر دھ۔ اند، ہ۔ نچلا ہونٹ۔

مقولہ: اُدھر میں پڑے ہیں تذبذب میں ہیں۔ یکسوئی نہیں حاصل ہے۔

اِدھر زیر ا، زبر دھ۔ ظرف مکان۔ اِس جگہ، اِس مقام میں، یہاں؛ اِن دنوں، اِس زمانے میں، اِس وقت۔

مقولہ: اِدھر آیا اُدھا گیا کسی قطار وشمار میں نہیں۔

کہاوت: اِدھر قبلہ اُدھر قبر، بی خدیجہ مُوتیں کدھر کوئی بات بن نہیں پڑتی۔ ہر طرح مشکل ہے۔

محاورہ: اِدھر سے اُدھر ہو جانا منقلب ہونا، بدل جانا، منحرف یا مخالف ہو جانا۔

کہاوت: اِدھر کی نہ اُدھر کی، یہ بلا کدھر کی کوئی نہیں پوچھتا۔ کسی قابل نہیں ہے؛ جس قبیح شے کا کہیں ٹھکانا نہ ہو اُس کے متعلق کہتے ہیں۔ بلائے ناگہانی ہے۔

اُدھر پیش ا، زبر دھ۔ متعلق فعل۔ اُس جگہ، اُس مقام پر، وہاں؛ اُس طرف، پرے؛ دوسری طرف۔

اَدھرسا زبر ا، زبر دھ۔ اند۔ ململ کی ایک نفیس قسم۔ نیز اَدَرسا۔

اَدھرمی زبر ا، زبر دھ، جزم ر۔ صف۔ بے دین جس کا کوئی اُصول یا مسلک نہ ہو۔ بدعقیدہ۔ بدکار۔

اَدھرنگ زبر ا، جزم دھ، زبر ر، ن غنہ۔ اند۔ نصف بدن کا ماؤف ہو جانا، فالج۔

اُدھڑنا پیش ا، زبر دھ، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ سلائی بخیے یا ٹانکے کا کھلنا، جڑی یا سلی ہوئی چیز کا ٹوٹنا، جدا ہونا۔

فعل متعدی: اُدھیڑنا ٹانکے کھولنا، ٹکڑے ٹکڑے کر دینا، بکل اُتارنا۔

اَدھک زبر ا، زبر دھ۔ صف، ہ۔ (کسی چیز کا) جزو، حصہ؛ آدھا۔

اَدِھک زبر ا، زیر دھ۔ صف، ہ۔ زیادہ، بیشتر۔

اَدھکار زبر ا، زیر دھ۔ اند، ہ۔ اختیار، اقتدار قبضہ، قدرت۔

ادھکاری بااختیار۔

اُدھل پیش ا، زبر دھ۔ امث۔ صف۔ بدچلن، آوارہ عوت؛ داشتہ۔

کہاوت: ادھلی بہو بلندے سانپ دکھائے بدکار عورت باہر جانے کے لیے کئی بہانے بناتی ہے۔

اُدھلا پیش ا، جزم دھ۔ اند۔ صف۔ مستی بھرا، جوشیلا۔

اَدھم زبر ا، شد زبر دھ۔ صف۔ درمیان، بیچ میں، وسط۔

اُدھم پیش ا، زبر دھ۔ اند، ہ۔ دھما چوکڑی، ہنگامہ، شور وغل؛ دنگا فساد۔ نیز اُودھم (ومع)۔

اَدھن زبر ا، زبر دھ۔ صف، ہ۔ گرم پانی جو چاول یا کھچڑی وغیرہ پکانے کے لیے چولھے پر چڑھایا گیا ہو۔

اَدھنا زبر ا، زبر دھ، شد زبر ن۔ اند۔ دو پیسے یا نصف آنے کا سکہ، موٹا پیسہ۔

اَدھواڑ زبر ا، جزم دھ۔ صف، مذ، ہ۔ بیچ کا، درمیانی، وسط؛ جہاں سے کوئی چیز بیچوں بیچ آدھی ہو؛ کم درجے کے چاول جو قدرے ٹوٹے ہوئے ہوتے ہیں جس کی وجہ سے بازار میں ان کی قیمت نسبتاً کم ہوتی ہے۔

اَدھوتر زبر ا، ومع، زبر ت۔ اند، ہ۔ ایک قسم کا ہاتھ کا بنا ہوا موٹا سُوتی کپڑا۔ نیز دھوتر۔

اَدھورا زبر ا، ومع۔ صف، ہ۔ ناکمل، تشنہ، ناتمام چھوڑا ہوا؛ کمتر، پست درجے کا، ناقص۔

کہاوت: اَدھورے کام اور جنتی لگائی کو کبھی نہ دیکھے، نفرت ہو جاتی ہے ادھورے کام کو دیکھ کر نفرت پیدا ہوتی ہے۔ جس طرح بچہ جنتی عورت سے کراہت پیدا ہوتی ہے۔

اَدھوڑی زبر ا، ولین۔ اند، ہ۔ گائے یا بھینس کا کمایا ہوا موٹا چمڑا، جو نری کے مقابلے میں سخت ہوتا ہے۔

ادھوڑی استر تلے میں لگانے کے قابل موٹا چمڑا؛ موٹے چمڑے کا جوتا جو ادنیٰ درجے کا ہوتا ہے۔

اَدھی (۱) زبر ا، شد دھ۔ امث، ہ۔ ایک پیسے کا آٹھواں حصہ۔

مقولہ: اَدھی اَدھی پر جان جاتی ہے حد درجے کا بخیل ہے۔
ادھی کی چوں چوں چھوٹے بچوں کا چوں چوں بولنے والا سستا کھلونا۔
کہاوت: اَدھی کی بانڈی بھی ٹھونک بجا کر لیتے ہیں انتخاب سوچ سمجھ کر اور احتیاط سے کرنا چاہیے۔
**اَدھی** (۲) زبرا، شد دھ۔امث، ہ۔ بہت ہی باریک اور عمدہ قسم کا سفید سُوتی کپڑا۔
**اَدھیاتم** زبرا، جزم دھ، زبرت۔امث، ہ۔ روح، جان، روحِ اعلیٰ۔
**اَدھیار** زبرا، جزم دھ۔امذ۔ وہ کسان جو اپنا آدھا وقت ایک گاؤں میں گزارے اور آدھا دوسرے گاؤں میں، دو گاؤوں میں کھیتی باڑی کرنے والا کاشتکار، ادھیلیا۔
**اَدھیانا** زبرا، جزم دھ۔فعل متعدی۔ نصف رہ جانا، آدھا رہ جانا، گھٹ کے رہ جانا، دو حصوں میں بٹ جانا۔
**اَدھیاے** زبرا، جزم دھ، ے۔امذ، س۔ کتاب کا باب یا فصل۔
**اَدھیراج** زبرا، ی۔امذ۔ بڑا راجا، مہاراج، راجوں کا راجا، شہنشاہ۔
**اَدھیرج** زبرا، ی، زبرر۔صف، ہ۔ بے قراری، بے چینی، اضطراب۔
**اَدھیڑ** زبرا، ے۔صف۔مذ، امث۔ جس کی جوانی بیت چکی ہو۔ میانہ سال۔
**اُدھیڑبن** پیشا، ے، پیش ب۔امث۔ اُدھیڑنے اور بُننے کا عمل، لگاتار سوچ و بچار، فکر و تردّد، تامل۔
**اُدھیڑنا** پیشا، ے، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ رک: اُدھڑنا جس کا یہ تعدیہ ہے۔
**اَدھیل** زبرا، ے۔صف۔امذ، ہ۔ آدھا، آدھے حصے کا مالک یا حقدار؛ آدھے وقت کام کرنے والا۔
**اَدھیلا** زبرا، ے۔امذ، ہ۔ نصف پیسے کا سکہ۔ نیز دھیلا۔
کہاوت: اَدھیلا نہ دے اَدھیلی دے تھوڑے نقصان سے بچنے کے لیے بہت نقصان اُٹھانا۔ بیوقوف تھوڑا خرچ نہیں کرتا، مگر نتیجہ میں اُس کا زیادہ نقصان ہوتا ہے۔
**اَدھیلی** دھیلے کی پتنگ، چھوٹی پتنگ جو کاغذ کے ایک تختے یا تاؤ کے آٹھویں حصے سے بنی ہو۔
**اَدھین** زبرا، ی۔امذ، ہ۔ تابع، چاکر، تابع، غلام، محکوم، رعیت۔
**اَدھی نایک** زبرا، ی۔امذ۔ سردار، مکھیا، حاکم، بالادست، مختارِ کل۔

## ا۔ڈ

**اَڈّا** زبرا، شد ڈ۔امذ، ہ۔ ملنے کا مقام، جمع ہونے کی جگہ کام کرنے کا ٹھکانا؛ کرایے کی گاڑیوں، بسوں، ٹیکسیوں اور سواریوں وغیرہ کے کھڑے ہونے اور جمع ہونے کی جگہ؛ بُنائی، کارچوب، کشیدہ کاری کا چوکھٹا؛ پالتو پرندے کے بیٹھنے کے لیے کھڑی کی ہوئی لکڑی، جوتے کی ایڑی، زینے کی سیڑھی۔
**اَڈاسن** زبرا، زبرس۔امث۔ کنویں کے پاس بنی ہوئی ہودی جس میں فالتو پانی جمع ہوتا ہے۔
**اڈانا** زبرا۔امذ۔ ایک راگ جس کا وقت آدھی رات اور تال تلواڑا ہے۔
**اَڈر** زبرا، زبرڈ۔امذ۔ دو کھیتوں کے درمیان کنویں کے پانی کی نکاسی کی نالی۔
**اَڈِگ** زبرا، زیرڈ۔صف۔ نہ ہلنے والا، اٹل۔ نیز اَڈول (وج)۔
**اَڈنڈی** زبرا، زبرڈ، جزم ن۔امث۔ وہ زمین جس پر کوئی لگان نہ ہو۔
**اُڈّو** پیشا، شد ڈ، وج۔صف۔ آوارہ گرد؛ ستارہ، نجم۔
**اُڈّو** پیشا، شد ڈ، وج۔امث، ہ۔ طبلے کی طنابوں کو کسنے کی چوبی کھونٹی جو اُن میں پروئی یا اٹکی ہوئی ہوتی ہے۔
**اَڈول** زبرا، وج۔صف، ہ۔ محکم، سخت۔
**اُڈونی** پیشا، وج۔امث۔ ایک بوٹی جس کی سبز پتیاں چکیلی ریشہ دار ہوتی ہیں اور زرد و سرخ پھول لگتے ہیں۔ اِس سے "Odonidine" نامی دوا تیار کی جاتی ہے۔
**اَڈّی** زبرا، شد ڈ۔امث۔ جوتے کا پچھلا حصہ جو پاؤں کی ایڑی کو ڈھانپتا ہے؛ خراد میں اڑا ہوا لکڑی کا ٹکڑا جو پھل کو پھنسائے رکھتا ہے؛ حقے کی نے کو صاف کرنے والا پتلا گز۔
**اَڈیانی** زبرا، جزم ڈ۔امث۔ کھیت کی رکھوالی کرنے والے کی مچان پر دھوپ سے بچاؤ کے لیے پھونس کی چھت۔
**اَڈیٹھ** زبرا، ی۔امذ۔ رگوں یا نسوں میں پیدا ہونے والا ایک زہریلا پھوڑا، سرطان، کینسر۔

## ا۔ذ

**اِذ** زیرا، جزم ذ۔ جب۔
**اِذا** زیرا، جزم ذ۔ جس وقت؛ جبکہ۔
**اِذابت** زیرا، زبرب۔امث۔ پگھلن، گھلنے پگھلنے کا عمل۔
**اِذالت** زیرا، زبرل۔امث۔ (عروض) رکن مستفعلن کا ایک زحاف، وتد مجموع میں حرف ساکن سے پہلے الف کا اضافہ (مستفعلن سے مستفعلان)۔ لفظاً: دامن دراز کرنا۔ نیز اِذالہ۔
**اَذان** زبرا۔امث، ع۔ نماز کے واسطے بلانے کے لیے مسجد سے پکار کر پڑھے جانے والی مقررہ کلمات۔ یہی کلمات جماعت کے کھڑے ہونے پر بھی "قد قامت الصلوٰۃ" کے اضافے کے ساتھ پڑھے جاتے ہیں۔ نیز بعض اور مواقع پر بھی؛ مرغ

کی بانگ، مرغ کی صدا۔

**اِذخر** زیرا، جزم ذ، زیرخ۔ اند، ع۔ ایک خوشبودار بوٹی جس کا پودا سرکنڈے کی طرح ہوتا ہے جس میں سانپ اور بچھو کا ٹھکانہ سمجھا جاتا ہے اس کے پتے سرخ اور زردی مائل، پھول گچھے دار سفید، مزا تیز جو زبان پر آبلے ڈال دیتا ہے۔ سوندھیا، مرچیا، گندھ، گندھیل۔

**اِذعان** زیرا، جزم ذ۔ اند، ع۔ اطاعت، فرماں برداری، یقین، وثوق۔

**واجب اُلاذعان** (زیرج، پیش ب، غم ا، جزم ل، زیرا، جزم ذ) وہ حکم جس کا ماننا، بجالانا لازم ہو۔

**اِذعانی** لازمی، ماننے کے قابل۔

**اَذفر** زبرا، جزم ذ، زبرف۔ صف، ع۔ تیز خوشبو والا (عموماً مشک کے لیے مستعمل)۔

**اِذکار** زیرا، جزم ذ۔ مذ، جمع، ع۔ ذکر کرنا، یاد دلانا؛ بیٹا جننا۔

**اَذکار** زبرا، جزم ذ۔ جمع، مذ۔ وظائف، دُعائیں؛ حکایات، چرچے، یادیں۔

**اَذکیا** زبرا، جزم ذ، زبرک۔ جمع، مذ، ع۔ ذہین، طباع لوگ۔ واحد: ذکی۔

**اَذل** زبرا، زبرذ۔ صف، ع۔ بہت ذلیل، نہایت حقیر، ذلیل کا صیغۂ تفضیل۔

**اَذل خلائق** بدترین آدمی۔

**اِذلاق** زیرا، جزم ذ۔ اند۔ پھسلن؛ (تجوید) حروف کا دانتوں کے کناروں سے پھسل کر بہ سہولت ادا ہونا۔

**اَذلال** زبرا، جزم ذ۔ جمع، مذ، ع۔ حقیر، پست، کمینے لوگ۔ نیز اذلہ۔ واحد: ذلیل۔

**اِذلال** ذلیل کرنا، رُسوا کرنا۔

**اِذن** زیرا، جزم ذ۔ اند، ع۔ اجازت، رخصت، رضا؛ کسی کام کے کرنے کا حکم۔

**اذنِ عام** کسی مقام پر داخلے وغیرہ کی عام اجازت؛ میت کی نماز جنازہ کے بعد جنازے میں شریک ہونے والوں کو رخصت کی اجازت کے لیے پکار کر "اذنِ عام" کہا جاتا ہے۔

**اذنی** اعلان، ڈھنڈورا۔

**اُذن** پیش ا، جزم ذ۔ اند۔ کان، آلۂ سماعت، گوش۔

**اُذن اُلقلب** (پیش ن، غم ا، جزم ل، زبرل، جزم ل) دل کے بالائی حصے کے دونوں خانوں میں سے کوئی ایک جن میں خون وریدوں سے آکر جمع ہوتا ہے۔

**اُذنک** پیش ا، جزم ذ، زبرن۔ اند۔ بہروں کی سماعت کو بڑھانے والا آلہ۔

**اَذواق** زبرا، جزم ذ۔ اند، جمع، ع۔ طبیعتوں کے فطری جھکاؤ، رجحانات اور دلچسپیاں، قدرتی ذوق وشوق۔

**اَذوقہ** زبرا، وغ، زبرق۔ اند۔ روزی، گزارے کا سامان، زندگی کی لازمی ضروریات، نان نفقہ۔

**اِذہاب** زیرا، جزم ذ۔ اند۔ جاتا رہنا، زائل ہونا، کھو جانا، رخصت ہونا۔

**اذہابِ بصارت** بینائی جاتی رہنا۔

**اذہان** زبرا، جزم ذ۔ جمع، مذ، ع۔ ذہن (رک) کی جمع۔

**اَذِیت** زبرا، زیرذ، شد زبری۔ مث، ع۔ تکلیف، آزار، دکھ، ذہنی کوفت، روحانی صدمہ۔

## ا۔ ر

**اَر** زبرا، شدر۔ اند، ہ۔ ایک قسم کا درخت جس کی لکڑی ہلکی ہوتی ہے۔

**اَرا** زبرا، شدر۔ اند، ہ۔ پہیے کے اندر مرکز یا نا گر سے گھیرے تک جڑی ہوئی تانوں میں سے کوئی جو گھیرے کے سہارے اور مضبوطی کے لیے لگی ہوتی ہیں، جھنی، سال۔

**اَرابہ** زبرا، زبرب۔ اند، ف۔ سامان ڈھونے کا دو پہیا چھکڑا۔

**ارابچی** ارابہ کھینچنے والا۔

**اَرابۂ دستی** ہاتھ سے کھینچنے کا ٹھیلا۔

**اراٹا** زبرا، شدر۔ اند، ہ۔ نقلِ صوت۔ کسی عمارت وغیرہ کے یکا یک گرنے، شق ہونے، باجوں وغیرہ کے گونجنے یا ہوا کے تیز چلنے کی زوردار آواز۔

**اراجیز** زبرا، ی۔ جمع، مذ۔ بحرِ رجز کے اشعار۔ واحد: ارجوزہ۔

**اِرادت** زیرا، زبرد۔ امث، ع۔ کسی کے ساتھ دلی لگاؤ یا عقیدت مندی، بزرگ ماننا، عزیز ماننا، مریدانہ اطاعت کا جذبہ۔ نیز رک: ارادہ۔

صف: **ارادت مند** (ع، ف) کسی پیر یا بزرگ کے متعلق دل میں خدمت کا جذبہ رکھنے والا، عقیدت مند، مرید۔

**اِرادہ** زیرا، زبرد۔ اند، ع۔ قصد، عزم، نیت، منشا، مقصد؛ حق سے لگاؤ۔ صف: ارادی۔ مثال: **قوتِ ارادی** عزم صمیم، ذہنی قوت جو مقاصد کے حصول میں معاون ہوتی ہے۔ **فعل ارادی** وہ کام جو قصداً یا جان بوجھ کر کیا جائے۔

**ارادھنا** زبرا، جزم دھ۔ امث۔ پرستش، پوجا۔

**اراذل** زبرا، زیرذ۔ جمع، مذ، ع۔ رک: رذیل جس کی یہ جمع ہے۔

**ارار** زبرا۔ اند۔ جنگل میں چرواہوں کے آرام کرنے کا جھونپڑا۔

**ارارانا** زبرا، جزم ر۔ فعل لازم۔ کراری، کرخت آواز کرنا، جیسے ٹہنے کے ٹوٹنے یا سائبان کے گرنے کی آواز۔

**اراروٹ** زبرا، وج۔ اند۔ ایک قسم کا نشاستہ جو ایک درخت کی جڑ کی لکڑی سے بنایا جاتا ہے۔ ساگودانے کی طرح لطیف، سنگھاڑے کا آٹا بھی کہتے ہیں۔ اسے غذا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**اراضی** زبرا۔امث۔جمع،مث،ع۔ کھیت،قطعۂ زمین؛ زرعی زمینیں جن کی تفصیل مال گزاری کے دفتر میں درج ہو۔ جمع الجمع: اَراضیات زرعی زمینیں۔

**اَراضی بسکت** (زبرب، جزم س، زبرک) کاشت کی زمین سے خارج گاؤں کی بستی کی زمین۔

**اَراضی جل کر** وہ زمین جس میں بارش کا پانی اسی کی آب پاشی کے لیے اکٹھا کیا جائے۔

**اَراضی خالصہ** سرکاری ملکیت کی زمین جس پر کسی اور کا حق نہ ہو۔

**اِراقت** زیرا، زبرق۔امث،ع۔ بہنا، جاری ہونا؛ سیلان، جریان؛ پیشاب وغیرہ کے جاری ہونے کا عمل۔

**اراقتِ بول** (ولین) پیشاب کا جاری ہونا۔

**اراقتِ حیض** عورتوں کے ماہواری خون کا جاری ہونا۔

**اَراک** زبرا۔امذ۔ پیلو کا درخت جس کی ٹہنی سے مسواکیں بنتی ہیں۔ نیز اَرک۔

**اَراکین** زبرا،ی۔جمع،مذ،ع۔ کسی جماعت وغیرہ کے رکن یا ممبر، ارکان (زیادہ فصیح)؛حکومت کے بااقتدار لوگ، امرا۔

**اَرامل** زبرا، زیرم۔جمع،مذ۔ مساکین؛ رنڈوے (مرد)؛ بیوہ (عورتیں)۔

**اَرّانا** زبرا، شدر۔فعل لازم۔ جانور کا درد سے کراہنا، برانا، یا کسی کا اُس سے مماثل آواز نکالنا۔(امث) اَرّاہٹ۔

**اَرانب** زبرا، زیرن۔جمع،مذ۔ رک: ارنب جس کی یہ جمع ہے۔

**اِرائت** زیرا، زبرء۔امث۔ رہنمائی، ہدایت، راستہ بتانا یا دکھانا۔

**اَرائک** زبرا، زیرء۔جمع،مذ۔ آراستہ ومزین تخت۔

**اَرَب** زبرا، زبرر۔عدد۔امذ۔ سو کروڑ یا ہزار ملین۔

**اَرباب** زبرا، جزم ر۔جمع،مذ،ع۔ والی، مالکان، صاحبان، کسی خاص حلقے یا زمرے سے تعلق رکھنے والے؛ رب کی جمع۔

**اَربابِ حجت** منطقی لوگ، وہ لوگ جنھوں نے منطق کا علم پڑھا ہو۔

**اَربابِ ذوق** ادب وفن کا مذاق رکھنے والے۔

**اَربابِ نشاط** گانے بجانے والے؛ طوائفیں، کنچنے۔

**اُربرا** پیش ا، جزم ر، زبرب۔امث۔ زرخیز زمین جس پر ہر قسم کی کاشت ہو سکے۔

**اُربسی** پیش ا، جزم ر، زبرب۔امث،ہ۔ گلے کا ایک نگینے جڑا زیور، جگنی، دھگدھگی؛ راجہ اندر کے دربار کی ایک پری کا نام۔

**اَربع** زبرا، جزم ر، زبرب۔عدد،ع۔ چار، (ہندسوں میں) ۴۔جمع: اَربعہ۔

**اربع ستہ** حساب کتاب۔لفظاً: ۴، ۶۔

**اربعۂ متناسبہ** ریاضی کا قاعدہ جس کی مدد سے تین رقموں کو سامنے رکھ کر متناسب چوتھی رقم دریافت کی جاسکتی ہے۔

**اَربعین** زبرا، جزم ر، زبرب، ی۔عدد۔صف،ع۔ ایک اوپر اُنتالیس، چالیس، (ہندسوں میں) ۴۰۔

**اَربل** زبرا، جزم ر، زبرب۔امث،ہ۔ گھوڑے کے کان کی پشت پر اُوپر کی طرف بنی ہوئی بھونری۔

**اَربند** زبرا، جزم ر، زبرب، جزم ن۔امث۔ کنول کا پھول۔

**اَرپن** زبرا، جزم ر، زبرپ۔امذ،ہ۔ دان، نذر، بھینٹ، سپرد؛ فلاحی کام کے لیے وقف۔

**اَرت** زبرا، جزم ر۔امذ،ہ۔ معنی، مفہوم، مطلب، بیان۔

**اِرتباط** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ میل جول، ربط ضبط، خلاملا۔

**اِرتجاج** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ۔ حرکتِ شدید، لرزش، تھپیڑا، دھکا، دھماکا۔

**اِرتجاع** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ۔ سابق حالت یا خیالات کی طرف پلٹ جانا، لوٹنا، پلٹنا، رجعت پسندی؛ پسپائی۔

**اِرتجال** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ بداہت، بدیہہ گوئی، تامل یا تیاری کے بغیر نئی بات ذہن سے برآمد کرنا؛ بغیر سوچے سمجھے بول اُٹھنا۔

متعلق فعل: ارتجالاً فوری؛ بدیہی طور پر۔

**اِرتحال** زیرا، جزم ر، زیرت۔امذ،ع۔ کوچ کرنا؛ موت آنا۔

**اِرتداد** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ دین سے پھر جانا، ترکِ اسلام۔ صف: مرتد۔

**اِرتسام** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ نقش کرنا، مہر لگانا؛ نشان۔

**اِرتعاش** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ کانپنا، کپکپی، رعشہ۔

**اِرتفاع** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ اُونچائی، بلندی۔

**اِرتفاق** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ۔ ملا یا جُڑا ہوا ہونا، رفاقت، یکجائی۔جمع: **ارتفاقات** وہ باتیں جو کسی گروہ یا قوم میں یگانگت کا باعث یا مظہر ہوتی ہیں۔

**اِرتقا** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ (مرتبے، درجے یا مقام یا حیثیت کی) بلندی، اُوپر اُٹھنا، ترقی کرنا، بہتر سے بہتر کی طرف جانا۔صف: ارتقائی۔مثال: **نظریۂ ارتقا** چارلس ڈارون (۱۸۰۹ـ۱۸۸۲ء) سے منسوب یہ حیاتیاتی نظریہ کہ زندگی کے مظاہر نے ادنیٰ سے اعلیٰ صورتوں کی طرف تدریجاً بقائے اصلح کے اُصول کے تحت سفر کیا ہے اور انسان غالباً بن مانسوں کے بعد اِس سلسلے کی آخری موجودہ صورت ہے۔

**اِرتقاب** زیرا، جزم ر، زیرت۔فعل لازم۔ اُمیدوار ہونا۔

**اِرتکاب** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ صادر، سرزد ہونا۔
مثال: ارتکابِ جرم۔
**اِرتکاز** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ (طبیعت وغیرہ کا) کسی جانب رجحان، میلان، توجہ مبذول یا مرکوز ہونا، ایک طرف راجع ہونا، ایک نکتے پر جمع ہونا۔
صف: مرتکز۔
**اِرتکاس** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔ اند۔ اُلٹ جانا، اُلٹی طرف کا سامنے آجانا۔
مثال: آنکھ کے پپوٹے کا ارتکاس۔
**اَرتلا** زبرا، جزم ر، جزم ت۔ اند۔ پشت پناہ، سرپرست، حامی، علمبردار۔
**اِرتماس** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔ اند۔ پانی میں غوطہ لگانے یا کسی عضو کو غوطہ دینے کا عمل، ڈبکی۔
**اَرتنگ** زبرا، جزم ر، زبرت، ن غنہ۔ اند۔ رک: ارژنگ۔
**اَرتنی** زبرا، جزم ر، زبرت۔ امث۔ فیل بان کی رکاب کی رسی؛ کافور، کپور۔
**اِرتہان** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔ اند۔ گروی یا رہن رکھنے کا عمل، گروی رکھنا، رہن رکھنا۔
**اِرتیاب** زیرا، جزم ر، لیٹا زیرت۔ اند۔ شک، شبہ، دبدھا۔
**ارتیابی** مشاہدات کی صحت پر شک کرنے والا۔
**ارتیاح** زیرا، جزم ر، زیرت۔ اند۔ فرحت، انبساط، خوشی، مسرت۔
**ارتھ** زبرا، جزم ر۔ اند، س۔ معنی، مفہوم؛ حاصل؛ قدر، قیمت۔
**ارتھ کار** نکتہ شناس، رمز شناس۔
**اَرتھ وِدّیا** علمِ معیشت، اکنامکس۔
**اَرتھی** زبرا، جزم ر۔ امث، ہ۔ ہندو میت کا جنازہ جو بانسوں کے ٹھاٹھ پر اُٹھا کر لے جایا جاتا ہے۔
**اِرث** زیرا، جزم ر۔ اند، ع۔ ترکہ، میراث، مرنے والے کا متروکہ اثاثہ؛ عادات خصوصیات جو پچھلی پشتوں سے منتقل ہوں۔
**ارجاع** زیرا، جزم ر۔ اند، ع۔ رجوع کرنا، مائل ہونا، لو لگانا؛ نالش کرنا، دعویٰ دائر کرنا، فریاد، دعویٰ۔
**ارجاء** زیرا، جزم ر۔ اند۔ یہ عقیدہ کہ مومن ایمان کے صلے میں گناہوں کے عذاب سے محفوظ ہے۔ صف: مرجیہ۔ مثال: فرقۂ مرجیہ۔
**ارجح** زبرا، جزم ر، زبرج۔ صف۔ قابلِ ترجیح، زیادہ مناسب، پسندیدہ۔
**اَرجل** زبرا، جزم ر، زبرج۔ اند، ع۔ وہ گھوڑا جس کے پچھلے پیروں میں سے کوئی ایک پیر گھٹنوں تک سفید ہو۔ ایسا گھوڑا منحوس خیال کیا جاتا ہے۔
**اَرجمند** زبرا، جزم ر، جزم ج، زبرم، جزم ن۔ صف، ف۔ قیمتی، وقیع، بیش قدر؛ بلند مرتبے والا؛ دانا، عقل مند، دل پسند، محبوب؛ نیک بخت، خوش قسمت۔ عام: اَرُجمند (پیش ج)۔ اکیف (مث): اَرجمندی۔
**اَرجن** زبرا، جزم ر، زبرج۔ اند۔ ایک پہاڑی درخت، پتے لمبے گولائی لیے ہوئے، چھال سفید اور اُس سے سفید ریزش یا دودھ ٹپکتا ہے، اس کی راکھ رنگنے میں کام آتی ہے۔
**اَرجن** زبرا، جزم ر، پیش ج۔ ہ۔ عَلَم۔ ہندوستان کا مشہور تیرانداز سورما، راجا پانڈو کا لڑکا جس نے مہابھارت کی جنگ میں نمایاں کردار ادا کیا تھا۔
**اَرجنا** زبرا، جزم ر، جزم ج۔ فعل متعدی۔ کمانا، حاصل کرنا، فائدہ اُٹھانا۔
**اُرجوحہ** پیش ا، جزم ر، و مع، زبرح۔ اند۔ جھولا، پنگوڑا، گہوارہ۔
**اُرجوزہ** پیش ا، جزم ر، و مع، زبرز۔ اند۔ بحرِ رجز میں موزوں کیا ہوا کلام۔ جمع: اَراجیز۔
**اُرجھاسن** پیش ا، جزم ر، زبرس۔ امث۔ سن کے پودے کی چھال جس کے ریشوں کا تار بنایا جاتا ہے۔
**اَرحام** زبرا، جزم ر۔ جمع، مذ، ع۔ رحم (رک) کی جمع۔
**اَرحم** زبرا، جزم ر، زبرح۔ صف، ع۔ رحیم (رک) کا صیغۂ تفضیل، بہت رحم کرنے والا۔
**ارحم اُلرّاحمین** (پیش م، غم ا، غم ل، شدر) رحم کرنے والوں میں سب سے بڑھ کر، خدائے تعالیٰ۔
**اَرخا** زبرا، جزم ر۔ اند۔ بکرے کی بالائی پُشت کا گوشت۔
**اُرد** پیش ا، زبرر۔ اند، ہ۔ سیاہ یا ہرے رنگ کا دانہ جس کے منہ کے کنارے پر تھوڑی سی سفیدی ہوتی ہے اور اس کی دال پکا کر روٹی کے ساتھ کھاتے ہیں۔
کہاوت: **اُرد کہے مرے ماتھے ٹیکا، مو بن بیاہ نہ ہووے نیکا** ہر ایک اپنے آپ کو بڑا خیال کرتا ہے اور سمجھتا ہے کہ اُس کے بغیر کام نہیں ہوسکتا۔
مو بن: میرے بغیر۔
**اُردابیگنی** پیش ا، جزم ر، ے، زیرگ۔ امث، ت۔ ہتھیار بند زنانہ پہرہ دارنی جو شاہی محلات میں ہوتی تھی۔
**اَردابہ** زبرا، جزم ر، زبرب۔ اند۔ دَلا ہوا اناج، دلیا، پسے ہوئے جَو اور چنے جو بیشتر پانی میں بھگو کر گھوڑے کو کھلاتے ہیں۔
**اَرداس** زبرا، جزم ر۔ امث۔ عرض داشت، التجا، التماس، عرضی، درخواست؛ خوشامد، منت، التجا۔
**اَردب** زبرا، جزم ر، زبرد۔ اند۔ آڑ، روک، سپر، شطرنج میں کسی مہرے کا شہ بچانے کے لیے بادشاہ کے سامنے سے ہل نہ سکنا، بندھ جانا، کِل جانا۔
**اِردگرد** زیرا، جزم ر، جزم د، زیرگ۔ متعلق فعل، ف۔ آس پاس، چاروں طرف، گردا گرد، پاس پڑوس، آس پاس، قریب، نزدیک۔

**اَردل** زبرا، جزم د، زبر د۔امث ۔ چپراس گیری، پیش خدمتی؛ (مجازاً) معیت، پہلو۔

**اَردلی** کسی حاکم کا سرکاری طور پر خدمتگار۔ نیز (مث) بمعنی اردل، خدمتگاری، حاضر باشی۔

**اَردلی بازار** فوج کے ساتھ چلنے والی ضروریات کی دُکانیں۔لشکری ہاٹ۔

**اُردو** پیش ا، ومع۔اند۔امث ،ت۔ لشکر، سپاہ، فوجی پڑاؤ، مغلیہ عہد میں بادشاہ کا لشکر اور قلعہ اور کل شاہی کارخانہ جات اُردو کی تعریف میں آتے تھے۔ جسے اُردوئے معلیٰ کہا جاتا تھا۔ اِسی نسبت سے دہلی میں عام طور پر بولی جانے والی زبان کا نام بھی اُردو یا زبانِ اُردوئے معلیٰ ہوا جو آریائی نسل کی ایک مخلوط بولی ہے؛ کھڑی بولی کا ایک روپ جو جدید ہندی سے تدبھو کے رجحان، عربی و فارسی الفاظ کی فراواں آمیزش اور اپنے رسم الخط کی بنا پر مختلف ہے۔ پاکستان کی قومی زبان اور پاکستان کی علاقائی زبانوں کی ہم رشتہ، مختلف لسانی گروہوں کے درمیان مشترک ذریعۂ اظہار ہے۔

**اُردو بازار** چھاؤنی کا بازار۔

**اُردوئے معلیٰ** شستہ اور شیریں زبان جو دہلی کے قلعۂ معلیٰ میں بولی جاتی تھی؛ (مجازاً) فصیح و بلیغ اُردو۔

فعل متعدی: **اُردوانا** بیرونی لفظ کو اُردو کے لب و لہجے میں ڈھالنا۔ مثال: لینٹرن سے لالٹین۔ نیز تارید، توریڈ۔

**اُردی** پیش ا، جزم ر۔اند۔ قدیم ایرانیوں کے سال شمسی کا دوسرا مہینہ، آغازِ بہار کا مہینہ، ہندی جیٹھ اور فروری مارچ کے لگ بھگ۔ نیز اُردی بہشت۔

کہاوت: **اردی اردوں کی بھلی اور رس کی اچھی کھیر، لاج جو رکھے پیو کی وہ بھی اچھی بیر** جو عورت اپنے خاوند کی عزت کا خیال رکھے نیک ہوتی ہے۔

**اَردھ** زبرا، جزم ر۔صف۔ آدھا، نصف۔

**اَردھا** زبرا، جزم ر۔امث ۔ وہ عورت جس کی عمر چالیس سال ہو چکی ہو۔

**اَردھنگ** زبرا، جزم ر، زبر دھ، ن غنہ۔اند۔ آدھا جسم، اُوپر کا دھڑ؛ فالج جس میں آدھا جسم رہ جائے۔ نیز اردنگ۔

**اَرذل** زبرا، جزم ر، زبر ذ۔صف، ع۔ کمینہ، ذلیل، حقیر، نچلے طبقے کا۔

**اَرز** زبرا، جزم ر۔اند، ف۔ قیمت، قدر، حیثیت، مقدار۔ مثال: کم ارز کم قیمت، حقیر، بے مقدار۔

**اَرزاں** زبرا، جزم ر، ن غنہ۔صف، ف۔ کم قیمت، سستا؛ (مجازاً) کثیر، فراواں، وافر۔

**اَرزانی** سستا ہونا، گرانی کی ضد، فراوانی، بہتات۔

محاورہ: **اَرزانی کرنا** مرحمت کرنا، عطا کرنا، بخشش کرنا۔

**اُرزفت** پیش ا، جزم ر، زیر ز۔اند۔ چاول، چاول بھروزن۔

**اَرزق** زبرا، جزم ر۔جمع، مذ۔ اشیائے خوردنی، غذائیں، واحد: رزق۔

**اَرزش** زبرا، جزم ر، زیر ز۔امث ،ف۔ قیمت، بہا، معاوضہ۔

**اَرزندہ** زبرا، جزم ر، زیر ز، جزم ن، زبر د۔صف۔ مناسب، موزوں، مفید۔

**اَرزیز** زبرا، جزم ر، ی۔امث ۔ قلعی، رانگ۔

**اَرژنگ** زبرا، جزم ر، زبر ژ، ن غنہ۔اند، ف۔ مرقع، تصاویر کا مجموعہ، خصوصاً مشہور نقاش 'مانی'' کی تصاویر کا نگارخانہ جو اُس نام سے موسوم تھا۔

**اِرسال** زیرا، جزم ر۔اند، ع۔ ایک جگہ سے دوسرے جگہ بھیجنے یا بھیجے جانے کا عمل؛ (اُصولِ حدیث) تابعی کی اُس حدیث میں جو اُس نے آنحضرت ﷺ سے روایت کی ہو کسی صحابی کا ذکر نہ ہونا، حدیث کا مرسل۔

**ارسال نامہ** روانہ کیے جانے والے تجارتی مال کی فہرست، چالان۔

**اَرسلان** زبرا، جزم ر۔اند۔ بندہ، غلام؛ شیر، درندہ۔

**اَرسٹا** زبرا، جزم ر، زبر س، شدٹ۔اند۔ ماہانہ جمع خرچ، آمد و خرچ کا حساب۔ نقد وصولی و ادائی کا کھاتہ؛ تخمینہ؛ گماشتہ، ایجنٹ۔

**ارسٹانویس** حساب کتاب لکھنے والا منشی، متصدی۔

**اَرسطاطالیس** زبرا، زبر ر، جزم س، ی۔علم۔ یونانی مفکر (۳۲۲ تا ۳۸۴ ق م) افلاطون کا شاگرد، مشائی مکتبِ فکر کا بانی، استخراجی منطق کا مدون، معلمِ اوّل کے لقب سے موسوم۔ نیز ارسطو۔

**اَرش** (۱) زبرا، جزم ر۔اند۔ ایک ہاتھ کا طول جو بڑی اُنگلی سے کہنی تک مانا جاتا ہے۔ نیز ارشد۔

**اَرش** (۲) زبرا، جزم ر۔اند۔ وہ رقم جو مقتول کے ورثاء یا مجروح کو بدلے میں دی جائے، خوں بہا؛ قصاص، قتل کے بدلے دیت یا جان کے بدلے جان۔

**اَرشا** زبرا، جزم ر۔اند۔ انسانی قد کے برابر اُونچا ایک درخت، پتے گھاس کی مانند، پھول بنفشہ سے ملتا جلتا کئی رنگ کا جس کے بیج میں بالوں کی طرح ریشے ہوتے ہیں اور پھل الائچی کی طرح سہ گوشہ ہوتا ہے۔ اِس کا دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**اِرشاد** زیرا، جزم ر۔اند، ع۔ ہدایت، رہنمائی، تربیت خصوصاً روحانی؛ تلقین؛ فیض رسانی، حکم، فرمان؛ قول، بیان کسی بزرگ کا۔

**اِرشادات** اقوال، احکام، فرمودات۔

**اِرشاش** زیرا، جزم ر۔اند۔ پھوہار، مہین بوندوں کا برسنا، فوارہ چھوٹنا۔

**اَرشد** زبرا، جزم ر، زبر ش۔صف، ع۔ بہت زیادہ ہدایت یافتہ، مرشدین میں ممتاز، بڑا، راشد (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**اَرشق** زبرا، جزم ر، زبر ش۔صف، ع۔ بہت اچھے متناسب قد و قامت والا،

راست قد، خوش اندام۔ رشیق کا صیغۂ تفضیل۔

**اَرشیا** زبرا، جزم ر، ی۔ اند۔ محاسب، حساب داں۔

**اَرصاد** زبرا، جزم ر۔ جمع، مذ۔ دیدبان، تاڑنے، کھوج لگانے، دُور سے تاکنے والے؛ ستاروں کے مشاہدے کے لیے بنائی ہوئی تعمیر، رصدگاہ۔ واحد: **رصد**۔

**اِرصاد** زیرا، جزم ر۔ اند۔ دیدبانی، گھات میں بیٹھنا، رصدگاہ میں بیٹھ کر ستاروں کا حال دریافت کرنا۔

**اَرض** زبرا، جزم ر۔ امث، ع۔ زمین، دھرتی، دُنیا، کرۂ خاکی۔

**ارض تسعین** نوے (دن) والی زمین، مراد: قطب شمالی و قطب جنوبی جہاں نوے دن مسلسل روشنی رہتی ہے پھر اندھیرا ہو جاتا ہے۔

**ارضِ مقدس** پاک سرزمین، مکۂ معظمہ یا مدینۂ منورہ۔

**اَرضی** زمین سے متعلق، دُنیوی؛ سماوی کی ضد۔

**ارضیاتی** کرۂ ارض سے متعلق۔

**اِرضاع** زیرا، جزم ر۔ اند۔ شیرخوار بچے کو چھاتی سے دودھ پلانا، رضاعت۔

**ارضہ** زبرا، جزم ر، زبر ض۔ امث۔ دیمک، چوب خوار حشرہ۔

**اِرغام** زیرا، جزم ر۔ اند۔ ناپسندیدگی، تحقیر و تذلیل، دبانا، مجبور کرنا، ناک رگڑوانا۔

**اَرغل** زبرا، جزم ر، زبر نیز پیش غ۔ اند۔ وہ شخص جس کا ختنہ نہ ہوا ہو۔

**اَرغن** زبرا، جزم ر، زبر غ۔ اند۔ ایک قدیم ساز جس میں ہوا کو دھونکنی کے ذریعے مختلف سائز کی نلکیوں میں گزارا جاتا تھا۔ اِسی اُصول پر بجنے والا کوئی باجہ۔ نیز ارغنوں (ومع، ن غنہ)، ارغوں۔

**اَرغواں** زبرا، جزم ر، زبر غ۔ اند، ف۔ ایک ایرانی پھول جو بہار میں کثرت سے پھولتا ہے، رنگ سرخ نیلگوں۔ صف: **ارغوانی**۔

**اِرفاہ** زیرا، جزم ر۔ اند۔ فائدہ پہنچانا، دولت عطا کرنا؛ تشفی دینا۔

**اَرفض** زبرا، جزم ر، زبر ف۔ رافضی (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**اَرفع** زبرا، جزم ر، زبر ف۔ صف، ع۔ بہت بلند، سب سے اُونچا، برتر، افضل۔

**ارفعیت** خیالات و جذبات کی اعلیٰ سطح۔

**اَرفق** زبرا، جزم ر، زبر ف۔ رواداری، میل محبت، رفاقت اور مہربانی کا برتاؤ کرنے والا۔

**اَرقام** زبرا، جزم ر۔ جمع۔ مذ، مث۔ رقمیں، ہندسے، اعداد۔

**اَرقامِ ہندیہ** گنتی جس کی ایجاد ہند سے منسوب ہے۔ اِسی کو اہلِ مغرب اَرقام عربیہ کہتے ہیں، انگریزی میں Arabic Numerals کہلاتے ہیں۔

**اِرقام** زیرا، جزم ر۔ اند، ع۔ لکھنے کا عمل، لکھنا یا لکھا جانا؛ رقمیں، اعداد۔ (اُردو کا تصرف)۔

**اَرقط** زبرا، جزم ر، زبر ق۔ صف۔ سیاہ پر سفید یا سفید پر سیاہ داغوں والا، چتکبرا۔

**اَرقم** زبرا، جزم ر، زبر ق۔ صف۔ دورنگا، چتکبرا۔

**اَرک** (۱) زبرا، جزم ر۔ اند۔ قلعہ، محل، قصر؛ گڑھی۔

**اَرک** (۲) زبرا، جزم ر۔ اند۔ پیلو کا درخت۔ نیز **اراک** (رک)۔

**اَرک** (۳) زبرا، جزم ر۔ امث۔ ایک بیل جس کے پتے گلو سے مشابہ، پھول سورج مکھی کی طرح گول بیچ چپٹا ہوتا ہے اور ڈنٹھلوں سے سفید ریزش یا دودھ ٹپکتا ہے۔

**اَرکان** زبرا، جزم ر۔ جمع، مذ، ع۔ رُکن (رک) کی جمع؛ وقیع عناصر یا اُصول جن پر کسی نظام یا ہیئت کا مدار ہو۔

**اَرکوک** زبرا، جزم ر، ومع۔ اند۔ گھوڑے نیز کبوتر کا ایک رنگ جو تانبے کی طرح سرخی مائل بادامی یا سنہری ہوتا ہے۔

**اَرگ** زبرا، جزم ر۔ امث۔ نذر، بھینٹ، چڑھاوا جو ہندو رسماً دیوتاؤں کو چڑھاتے ہیں۔ نیز **ارگھ**۔

**ارگھا** کشتی نما برتن جس میں سے ہندو پجاری دیوتا کو پانی کا چھینٹا دیتے ہیں۔

**اَرگجا** زبرا، جزم ر، زبر گ۔ اند، ہ۔ صندل، اگر، بنفشہ، کافور، گلاب وغیرہ کی خوشبوؤں کا مرکب جو مورتیوں کو چڑھایا یا پان وغیرہ کے ساتھ مہمانوں کو تواضع کے طور پر پیش کیا جاتا ہے۔

**اَرگندھ** زبرا، جزم ر، زبر گ، جزم ن۔ اند۔ اگر اور صندل کا مرکب، چندن جس کا تلک ہندو ماتھے پر لگاتے ہیں۔

**اِرم** زیرا، زبر ر۔ اند، ع۔ شداد کی بنوائی ہوئی مصنوعی جنت کا نام، بہشت، فردوس۔

**اَرمال** زبرا، جزم ر۔ اند۔ سیاہ دھاریاں۔

**اَرمان** زبرا، جزم ر۔ اند، ف۔ دِلی خواہش، تمنا، آرزو؛ (محرومی وغیرہ پر) افسوس، تاسف۔

محاورہ: **ارمان نکالنا** دلی خواہش کو عملی جامہ پہنانا، حسرت پوری کرنا۔

**اُرمانا** پیش ا، جزم ر۔ فعل متعدی۔ کپڑے کے کنارے موڑ کر سینا تاکہ پھونسڑے نہ نکلیں۔

**اَرمد** زبرا، جزم ر، زبر م۔ صف۔ جس کی آنکھیں دُکھتی ہوں، آشوب چشم کا مریض۔

**اُرمزد** پیش ا، جزم ر، پیش م، جزم ز۔ اند۔ وہ طاقت جو نظامِ شمسی کی ذمہ دار

ہے۔

**اُرمغاں** زبرا، جزم ر، پیش م، ن غنہ۔ امذ۔ ف۔ تحفہ، ہدیہ، سوغات۔ نیز ارمَغاں (زبرم)۔

**اُرمک** پیش ا، جزم ر، پیش م۔ امذ۔ (شال سازی) موٹا اور خودرنگ اُونی کپڑا جس ہاتھ سے بنا جاتا ہے، کابل کے علاقے کی ''بٹ'' نامی بکری کے اون کا کپڑا (یہ اون نہایت نرم ہوتا ہے)۔

**ارمن** زبرا، جزم ر، زبرم۔ علم۔ کوہِ قاف کا علاقہ۔

صف: **اَرمنی** ارمن سے منسوب۔ مثال: گُلِ ارمنی (زیرگ، لیٹا زیرل) گیرو، سرخ مٹی۔

**اُرن** پیش ا، زیرر۔ صف۔ بے باق، قرض سے سبکدوش، عہدہ برآ۔

**اَرنا(۱)** زبرا، جزم ر۔ امذ، ہ۔ جنگلی بھینسا، قوی موٹا اور توانا بھینسا۔

**اَرنا اُپلا** گرا پڑا، سوکھا گوبر جسے تھاپا نہ گیا ہو اور ایندھن کے طور پر جلایا جائے۔

**اَرنی** جنگلی بھینس۔

**اَرنا(۲)** زبرا، جزم ر۔ امذ۔ بجائی کی نلکی جو بیج بوائی کے وقت ہل کے ساتھ باندھ دی جاتی ہے۔

**ارنب** زبرا، جزم ر، زبرن۔ امذ۔ بڑے بڑے کانوں اور تیز دوڑنے والا جانور، خرگوش۔

**ارنبیہ** زبرا، جزم ر، زبرن، زیرب، شد زبری۔ آنکھ کی ایک بیماری جس میں پلکیں باہم نہیں مل سکتیں اور آنکھ ادھ کھلی رہتی ہے۔

**ارنج** زبرا، زبرر، جزم ن۔ امذ۔ رک: ارش (۱)۔

**ارنڈ** زبرا، زبرر، جزم ن۔ امذ، ہ۔ چوڑے پتوں کا ایک پودا جس کے بیجوں سے ارنڈی کا تیل نکلتا ہے۔ بیدِ انجیر۔

کہاوت: **ارنڈ کی جڑ چاکری** نوکری کا اعتبار نہیں، نوکری پائیدار نہیں ہوتی۔

**ارنڈ خربوزہ** (زبرخ، ومع) پپیتا۔ نیز ارنڈ ککڑی۔

**ارنڈی** ارنڈ کا بیج؛ ایک ریشہ جو ریشم کی طرح نرم ہوتا ہے اور ارنڈ کے درخت پر پلنے والے ایک کوئے سے نکلتا ہے۔

**ارنہ** زبرا، جزم ر، زبرن۔ حرف جزا۔ ورنہ، وگرنہ۔

**ارنی** زبرا، جزم ر۔ امث۔ ایک درخت جس کی چھوٹی بڑی دو قسمیں ہیں۔ بڑی ارنی کا درخت ۱۰ گز تک اُونچا ہوتا ہے، پتے کنگرے دار، شاخیں کانٹے دار، پھول سفید نیلاہٹ لیے ہوئے، جن کی بُو ناخوشگوار ہوتی ہے، لکڑی سفید مضبوط جس کے اندر بینگنی لکیریں نظر آتی ہیں۔ چھوٹی ارنی دو تین گز اُونچی، پھول سدا بہار اور خوشبودار، پھل کالا، اس کی جڑ موٹی، کڑوی لیکن قدرے خوشبودار ہوتی ہے جسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**اَرنی کا نیچہ** زبرا، جزم ر، ے لین، زبرچ۔ امذ۔ حقے کی نرکل کی بنی ہوئی نے، آب نے۔

**اَرِنی** زبرا، لیٹا زیر نیز زیر ر۔ فقرہ، ع۔ مجھے دکھا، مجھے نظر آ، حضرت موسیٰ سے منسوب فقرہ جو اُنھوں نے کوہِ طور پر خدا کو مخاطب کر کے بولا جس کے جواب میں لن ترانی کہا گیا، یعنی تو مجھے نہیں دیکھ سکتا۔ نیز ارنی (زبرا، جزم ر)۔

**اَرنی گو** اَرنی کہنے والا، مراد: حضرت موسیٰ۔

**اَروا(۱)** زبرا، جزم ر۔ امذ۔ دھان کی ایک موٹی قسم۔

**اَروا(۲)** زبرا، جزم ر۔ امث۔ خواہش، رغبت۔

**اَروا(۳)** زبرا، جزم ر۔ امذ۔ استقرارِ حمل کے بعد امتلا وغیرہ کی کیفیت جو علامتِ حمل میں سے ہے۔

**اَرواح** زبرا، جزم ر۔ جمع، مث، ع۔ روح (رک) کی جمع؛ فرشتے، ملائکہ، جان، نفس، بھوت، آسیب۔

**اَروپ** زبرا، ومع۔ صف۔ امذ، ہ۔ جس کا کوئی روپ یا شکل نہ ہو۔ مراد: باری تعالیٰ؛ گیہوں، گندم۔

**اَروٹی** زبرا، ومج۔ امث۔ چھوٹا سا خیمہ جس میں آدمی کام کاج کے بعد دَم لینے کے لیے آرام کرے، چھولداری۔

**اَرورنا** زبرا، ومج، جزم ر۔ فعل متعدی۔ غلے کو ہاتھوں سے مل مل کر صاف کرنا۔

**اَروسا** زبرا، ومع۔ امذ۔ بانس کی ایک قسم ایک درخت جس کی لکڑی چھپر کے پٹاؤ کے لیے استعمال ہوتی ہے اور اس کا برادہ بارود میں ملایا جاتا ہے کیونکہ جلد بھڑک اُٹھتا ہے، بانسہ۔ اس کی ایک قسم پیابانسا کہلاتی ہے۔

**اَروگ** زبرا، ومج۔ صف۔ بغیر بیماری کے، تندرست۔

**اَروندھنا** زبرا، ومج، ن غنہ، جزم دھ۔ فعل لازم۔ کپڑوں سے ہونا، حالتِ حیض میں ہونا۔

**اَروی** زبرا، جزم ر۔ امث، ہ۔ کچالو کی قسم کی ایک جڑ جو ترکاری کے طور پر پکائی جاتی ہے، کچی اروی یا اُس کے پتے جو زبان پر خارش پیدا کرتے ہیں۔

**اَروے** زبرا، جزم ر۔ جمع، مذ۔ اُبکائیاں جو عورتوں کو حمل قرار پانے کے بعد آتی ہیں۔

محاورہ: **اروے کھانا** چکرانا، حاملہ عورت کا اُبکائیاں لینا۔

**ارہ** زبرا، شد زبرر۔ امذ، ف۔ لکڑی چیرنے کا دندانے دار آلہ۔ نیز آرہ۔

**ارہ کش** لکڑی چیرنے والا۔

**اِرہاص** زیرا، جزم ر۔ امذ۔ آمدِ وحی سے پہلے آثارِ وحی نمودار ہونا؛ اللہ تعالیٰ کا

کسی کو کارِ خیر کے لیے منتخب کرنا۔

**اَرہٹ** زبرا، جزم ر، زبرہ۔ امذ۔ پانی نکالنے کا پہیہ جو کنویں پر لگاتے ہیں، رہٹ۔

**اَرہر** زبرا، جزم ر، زبرہ۔ امث، ہ۔ دال کی ایک قسم جس کا رنگ چنے کی طرح زردی مائل ہوتا ہے۔

کہاوت: **ارہر کی ٹٹیا اور گجراتی تالا** ناموزوں کام۔ گجراتی تالا بہت مضبوط ہوتا تھا اور ارہر کی ٹٹی بہت کچی ہوتی ہے۔ اس کو تالا لگانا فضول ہوتا ہے کیونکہ چور اسے آسانی سے ہٹا سکتا ہے۔

**اَرہنت** زبرا، جزم ر، زبرہ، جزم ن۔ امذ۔ جینیوں کا دیوتا، جین مت کے نزدیک اوّلین مخلوق؛ بدھ، بدھ مت کا پجاری۔

**ارہنتکار** بدھ بھکشنی، بدھ مت کی پجارن۔

**اَرَئی** زبرا، زبر ر۔ امث، ہ۔ بیل کو ہانکنے کا ڈنڈا جس کے ایک سرے پر تیز اور نوکیلا لوہا یا کیل لگی ہوتی ہے؛ دودھ بلونے کا آلہ اور برتن، رئی؛ ایک نبات جو مویشیوں کا چارہ ہے۔

**اَری** زبرا۔ حرفِ ندا۔ عورت کو مخاطب کرنے کا کلمہ، خصوصاً بے تکلفی یا حقارت کے ساتھ، ''اے ری'' کا مخفف۔

کہاوت: **اری جوانی باولی اک بار پھر** آ جوانی کا زمانہ گزرنے پر حسرت سے کہا جاتا ہے؛ مذاق کے طور پر بوڑھے آدمی کے بال سیاہ کرنے پر بھی کہا جاتا ہے۔

**اَرے** زبرا۔ کلمۂ تخاطب نیز فجائیہ۔ ''اے رے'' کی تخفیف، حقارت یا بے تکلفی سے پکارنے کا کلمہ۔ (امث) **اری**۔ نیز حیرت کے اظہار کے لیے منہ سے ادا ہونے والا لفظ۔ مثال: ارے یہ کیا ہو گیا۔ نیز ارے رے/ رے۔

کلمۂ تعجب: **ارے باپ رے باپ** اظہارِ تعجب و حیرت کے لیے۔

**اَرے بھئی** اے میاں، اے شخص وغیرہ۔

**اَرے پرے** اِس طرف یا اُس طرف، دائیں یا بائیں۔

**اُریا** پیش ا، جزم ر۔ امذ۔ ایک بھورے رنگ کی پہاڑی چڑیا جس کے نر کے گلے پر سیاہ لمبے بال ہوتے ہیں۔

**اَریب** زبرا، ی۔ صف، ع۔ ذہین، دانش مند، عاقل، دانا؛ طباع، ہنرمند، شائستہ۔

**اُریب** پیش ا، ے۔ صف۔ امذ، ف۔ آڑا، ترچھا؛ آڑی تراش کا (کرتہ، پاجامہ وغیرہ)؛ مکر، فریب، دھوکا۔

**اریبواں** آڑاپن؛ ٹیڑھی چال؛ مکر، فریب۔

**اَریکہ** زبرا، ی، زبر ک۔ امذ، ف۔ تخت؛ گدے دار، گداز، با آرام نشست۔

جمع: ارائک نیا گوشت جو زخم کو بھر دے، انگور۔

**اُرینچ کھرینچ** پیش ا، ی، ن غنہ، پیش کھ۔ امث۔ عیب جوئی، اعتراض، خوردہ گیری۔

## ا۔ ڑ

**اَڑ** زبرا۔ امث، ہ۔ رکاوٹ؛ ضد، ہٹ، بے جا اصرار؛ بچوں کے پیٹ کا خلل جو ثقیل غذا کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے۔

**اڑبنگا** روک، آڑ؛ جھگڑا، فساد، ٹنٹا، جھمیلا۔

**اَڑذات** نیچ یا کمینہ ذات۔

**اَڑضامنی** جوابی ضمانت، ضامن کی ضمانت۔

**اُڑ** پیش ا۔ رک: **اُڑنا** جس کا یہ صیغۂ امر ہے، مرکبات میں مستعمل۔

کہاوت: **اُڑ بھنبھیری ساون آیا** جب کسی کے دن پھرتے ہیں اور اُس کے پاس روپیہ آتا ہے اور وہ گلچھرے اُڑاتا ہے تو ایسے موقع پر کہتے ہیں۔

**اُڑپہیا** (بروزن بھیّا) ذیلی پہیا جو مشین کے پہیے کی رفتار پر قابو رکھتا ہے۔

مقولہ: **اُڑتے کے پر کاٹتا ہے** بڑا چالاک بہت ہی ہوشیار ہے۔

مقولہ: **اُڑ کے منہ میں کھیل نہیں گئی ہے** اب تک کچھ کھایا پیا نہیں ہے۔

**اُڑگیا** (کوسنا) بدبخت، منحوس، غارت گیا، مر گیا۔

**اُڑلاگ** مرض کے متعدی ہونے کی خاصیت۔

**اَڑا** زبرا۔ صف۔ حائل، پھنسا ہوا۔

**اَڑاوقت** مشکل کا وقت۔

**اَڑاڑا** زبرا۔ امذ۔ دریا کا اُونچا کنارہ، کڑاڑا۔ (نقلِ صوت) **اَڑاڑا دھم** تو دے، چٹان یا عمارت کے گرنے کا دھماکا، ڈھینے کی آواز۔

**اَڑاس** زبرا۔ امث۔ وہ مقام جہاں سے آدمی وغیرہ تنگی سے نکلے؛ تنگ راستے یا نالی میں پھنسی ہوئی چیز؛ رکاوٹ، اڑچن۔

**اُڑان** پیش ا۔ امث۔ پرواز، اُڑنے کا عمل یا انداز، اُڑنے کی حد، نقطۂ عروج۔

محاورہ: **اُڑان بھرنا** اُڑنے کی شان یا طاقت دکھانا (خاص طور پر کبوتر کا)، اُڑنا۔

**اُڑان جُھلا** بچوں کا ایک کھیل جو زمین پر نشان ڈال کر کوڑیوں سے کھیلا جاتا تھا۔

**اُڑان بگھائی** کھیل میں دھوکے بازی؛ عموماً جمع کے صیغے میں۔

محاورہ: **اُڑان گھائیاں بتانا** چٹکیوں میں اُڑانا، باتیں بنانا، دڑ بڑانا۔

**اُڑانا** زبرا۔ فعل متعدی۔ اُڑنا (رک) کا متعدی۔ نیز (موسیقی) ایک خیال جو

تلوار تال کے ساتھ گایا جاتا ہے۔ نیز اُڑانا۔

**اُڑانا** پیش ا۔فعل متعدی۔ **اُڑنا** (رک) کا متعدی؛ جھپٹ لینا، چُرانا، خرچ کر ڈالنا؛ تناول کرنا، نوشِ جان کرنا؛ کاٹ کے علیحدہ کر دینا، موقوف کرنا، ترک کرنا؛ بے وقوف بنانا، چکمہ دینا؛ لہرانا، ہوائیں ہلانا؛ گانا، تان کھینچنا؛ گپ ہانکنا؛ تباہ کرنا، برباد کرنا۔

**اَڑاہا** زبرا۔اند۔ کھیت میں اُگی ہوئی بے کار گھاس پھونس جسے نلائی میں صاف کر دیتے ہیں، سبزۂ بیگانہ۔ نیز (مث) **اَڑاہٹ**۔

**اَڑباکھڑبا** زبرا، جزم ڑ، زبر کھ، جزم ڑ۔اند۔ مختلف قسم کا اسباب یا سامان۔

**اَڑتالیس** زبرا، جزم ڑ، ی۔عدد۔ چالیس اور آٹھ، (ہندسوں میں) ۴۸۔ (صف) **اَڑتالیسواں/ویں**۔

**اَڑتلا** زبرا، جزم ڑ، زبر ت۔اند، ہ۔ آڑ، پناہ؛ گھات میں چھپ کر بیٹھنے کی جگہ، پناہ گاہ؛ واہمہ، وسوسہ، خوف؛ آسرا، سہارا۔

محاورہ: **اُڑتی چڑیا کے پر گننا** دُور کی بات تاڑ لینا، آثار اور قیافے سے بھانپ لینا، کسی کے دل کی بات سمجھ لینا؛ نہایت ہوشیار اور چالاک ہونا۔

کہاوت: **اُڑتی اُڑتی طاق چڑھی** تصدیق ہوگئی افواہ ٹھیک تھی۔

کہاوت: **اَڑتے سے اَڑ جایئے اور چلتے سے چل دُور** لڑنے والے سے لڑو اور طرح دینے والے کو طرح دے جاؤ۔

**اَڑتیس** زبرا، جزم ڑ، ی۔عدد۔ تیس اور آٹھ، (ہندسوں میں) ۳۸۔صف: **اَڑتیسواں/ویں**۔

**اَڑچن** زبرا، جزم ڑ، زبر چ۔امث۔ رکاوٹ، مزاحمت؛ فکر، تردّد۔

**اُڑد** پیش ا، زبر ڑ۔امث۔ ماش کی دال۔ نیز اُرد۔

(بول چال) **اُڑد پر سفیدی** خفیف مقدار، تقریباً معدوم۔

**اُڑدابیگنی** پیش ا، جزم ڑ، ے، جزم گ۔امث۔ رک: **اُردابیگنی**۔

**اُڑذات** پیش ا، جزم ڑ۔صف۔ چھوٹی ذات کا، نیچ۔

**اَڑسٹھ** زبرا، جزم ڑ، زبر س۔عدد۔ ساٹھ اور آٹھ، (ہندسوں میں) ۶۸۔ (صف) **اڑسٹھواں/ویں**۔

**اُڑسنا** پیش ا، زبر ڑ، جزم س۔فعل متعدی۔ لٹکتی یا پھیلی ہوئی چیز کو سمیٹ کر کسی چیز میں اٹکانا، پھنسانا، کھونسنا، ٹھونسنا، ٹھانسنا۔

**اڑکا** زبرا، جزم ڑ۔اند۔ حریف کے وار کو ہتھیار پر روکنا۔

**اَڑگڑا** زبرا، جزم ڑ، زبر گ۔اند۔ مویشیوں کو بند کرنے کا جنگلہ؛ نئے گھوڑوں کو سدھانے کے لیے جوتی جانے والی نیچی گاڑی؛ کرائے کی گاڑیوں کا اڈا۔

**اُڑن** پیش ا، زبر ڑ۔سابقہ، ہ۔ اڑان کی تخفیف بمعنی اُڑنے والا۔ مثال: **اُڑان اَنار** ایک آتش بازی۔

**اُڑن کھٹولا** جادو کا پلنگ یا پیڑھا جو داستانوں کی روایت کے مطابق فضاؤں میں پرواز کیا کرتا تھا، دیووں اور پریوں کی سواری کا تخت۔

**اُڑن چھو** پیش ا، زبر ڑ، ومع۔صف۔ آناً فاناً غائب، جو ہوا ہو جائے، رفو چکر۔

**اَڑنا** زبرا، جزم ڑ۔فعل لازم۔ راستے میں رک جانا، رکاوٹ ڈالنا؛ ضد کرنا، اصرار کرنا؛ کسی جگہ جم جانا، ٹس سے مس نہ ہونا؛ پھنسنا، اٹکنا، نکل نہ سکنا۔

**اُڑنا** پیش ا، جزم ڑ۔فعل لازم۔ ہوا میں تیرنا، فضا میں اُوپر اُٹھنا؛ غائب ہو جانا، اوجھل ہو جانا؛ ختم، صرف ہو جانا؛ طرح دینا، بچ نکلنا؛ بکھرنا، وحشت زدہ ہونا۔ مثال: دل اُڑا اُڑا سا ہو رہا ہے۔

**اَڑنگ** زبرا، زبر ڑ، ن غنہ۔اند۔ ڈھیر، انبار؛ تھوک فروشی کا بازار؛ منڈی؛ کارخانہ جہاں چیزیں بنتی ہیں۔

**اَڑنگ بڑنگ** بے ربط گفتگو، اُلٹی سیدھی (باتیں)۔ نیز **اَڑنگ تڑنگ**۔

**اَڑنگا** زبرا، زبر ڑ، ن غنہ۔اند، ہ۔ کشتی کا ایک داؤ جس میں حریف کی ٹانگ میں ٹانگ پھنسا کر گرا دیتے ہیں، چلتی چیز میں رکاوٹ ڈالنا، روک۔ آڑ، رکاوٹ؛ پاڑ کے نیچے کھڑی بلی۔ نیز رک: اڑواڑ۔

**اُڑنہار** پیش ا، زبر ڑ، جزم ن۔صف۔ اُڑنے والا، اُڑ جانے والا۔

**اڑوا** زبرا، جزم ڑ۔اند۔ صندوق کا بغلی پاکھا۔

**اڑواڑ** زبرا، جزم ڑ۔امث، ہ۔ پاڑ کے نیچے کھڑی کی جانے والی سہارے کی بلی، سہارا، روک۔

**اڑوسا** زبرا، ومع۔اند۔ ایک بوٹی جس کا گرہ دار پودا اُونچا، پھول سفید اور پتے آم کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ اسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**اَڑوس پڑوس** زبرا، وج، زبر پ، وج۔اند۔ ہمسائے کی بستی؛ آس پاس کے لوگ، مکان وغیرہ۔

**اَڑی** زبرا۔امث۔ مشکل وقت، مصیبت، دشوار مرحلہ یا مسئلہ؛ کشتی کا ایک داؤ جس میں حریف کی گردن پر ہاتھ مار کر جھٹکا دیتے ہیں۔

**اَڑی باز** جعل ساز، دغا باز، مکار، فریبی۔

محاورہ: **اَڑی تھڑی میں** بے چارگی میں، مشکل وقت میں۔ نیز **اَڑے تھڑے میں**۔

کہاوت: **اَڑی ڈری، قاضی جی کے سر پڑی** پرائی بلا اپنے سر آئی۔

**اَڑی سِل** اڑیل، جم کر لڑنے والا۔

**اَڑیا** مصیبت۔

کہاوت: **اَڑے وقت کا گہنا ہے** ضرورت کے وقت کام آنے والی چیز ہے۔

**اُڑیک** پیش ا، ی۔ امث۔ (گاڑی بانی) گاڑی کے بغلی پاکھوں کے سنبھال کی آڑ جوآن کو باہر کی طرف جھکنے سے روکے رکھتی ہے، جھوک۔

**اَڑیکا** زبر ا، ی۔ امذ۔ (بُنائی) چوبی ڈنڈا جس سے زری کے تانے کی بلی کو کھینچے رکھنے کے لیے رسی کو البیٹ دی جاتی ہے۔

**اَڑیل** زبر ا، جزم ڑ، زبر ی۔ صف۔ اڑ جانے والا، ضدی، ہٹھی۔

**اُڑینچ** پیش ا، ے، ن غنہ۔ امث۔ عداوت، دشمنی، مخالفت، کینہ۔ نیز اوڑینچ۔

**اُڑینچ کھرینچ** بے جا تکرار، مین میکھ؛ مزاحمت۔

**اَڑھائی** زبر ا۔ کسری عدد۔ دو اور آدھا، ڈھائی (رک)۔

کہاوت: **اڑھائی بکائن میاں باغ میں، کانی حرم محل خانے میں** کم ظرف اور اوچھا ہے، زمین پر پاؤں نہیں رکھتا۔

مقولہ: **اَڑھائی گھڑی کی موت آئے** عورتیں جب کسی سے جل جاتی ہیں تو اس طرح کوسا کرتی ہیں یعنی فوراً مرجائے۔

کہاوت: **اڑھائی ہاتھ کی ککڑی نو ہاتھ کا بیج** بچہ ماں سے بھی تیزی اور شرارت میں بڑھا ہوا ہے۔

**اَڑھیا** (زبر ا، زبر ڑھ، شدی) ڈھائی سیر کا باٹ۔

## ا۔ز

**اَز** زبر ا۔ حرف جار، ف۔ 'سے' اور 'مِن' کا مترادف۔ مثال: **از آدم تا ایں دَم** ہمیشہ سے اب تک۔

**ازراہِ عنایت** مہربانی سے۔

**ازمن** مجھ سے، میری طرف سے، میرے سبب سے۔

**ازخود (ومعدولہ)** آپ سے، اپنے آپ، خود بخود۔

**اَزخود رفتہ** بےخود، بےہوش، جو آپے میں نہ ہو۔

**اَزروئے** بر بنائے، بطور، بوجہ، بمطابق۔

**اَزغیبی** ناگہاں اچانک، غیب سے، آسمان سے۔

**اِزار** زیر ا۔ امث، ع۔ پاجامہ؛ جانگھیا۔

**اِزاربند** (ع، ف) پاجامے کے نیفے میں پروئی جانے والی ڈوری۔

**اِزاربند کی ڈھیلی** بدکار، فاحشہ عورت۔

**اِزاربندی رشتہ** سسرالی رشتہ، بیوی کی طرف سے رشتہ۔

**اِزارکش** ازاربند پرونے کی لکڑی وغیرہ۔

مقولہ: **اِزار میں ڈال کر پہن لیا ہے** ذرا بھی خاطر میں نہیں لاتا۔ نہ ادب ہے نہ لحاظ۔ جو چھوٹے بڑوں سے گستاخ ہوجاتے ہیں اُن کی نسبت عورتیں یہ کہا کرتی ہیں۔

**اِزارہ** زیر ا، زبر ر۔ امذ۔ دیوار کی نچلی چنائی۔ رک: اجارا۔

**اِزالہ** زیر ا، زبر ل۔ امذ، ع۔ دفعیہ، خاتمہ، توڑ، چارہ، زائل کرنے کا عمل۔

**اِزالۂ بکارت** لڑکی کا کنوارپن زائل ہونا۔

**اِزالۂ حیثیت عرفی** ہتکِ عزت؛ بدنام کرنا؛ کسی کی شہرت کو نقصان پہنچانے کا مرتکب ہونا۔

**اَزاں جملہ** زبر ا، ن غنہ، پیش ج، جزم م، زبر ل۔ متعلق فعل۔ ان میں سے، ان کو ملا کر، ان کو شامل کر کے۔

**اَزاں قبیل** اسی گروہ میں سے۔

**ازبر** زبر ا، جزم ز، زبر ب۔ صف۔ حفظ، حافظے میں، محفوظ، جو زبانی یاد ہو۔

**ازبس** زبر ا، جزم ز، زبر ب۔ صف۔ متعلق فعل۔ بہت زیادہ، بشدت، بکثرت۔ نیز اَزبسکہ۔

**اَزحد** زبر ا، جزم ز، زبر ح۔ صف۔ نہایت، بےحد، لاانتہا۔

**اِزدحام** زیر ا، جزم ز، لیٹا زیر د۔ امذ، ع۔ ہجوم، مجمع، بھیڑ بھاڑ، جمگھٹ۔

**اِزدراد** زیر ا، جزم ز، لیٹا زیر د۔ امذ۔ نگلنا، غذا وغیرہ حلق سے اُتارنا۔

**اِزدواج** زیر ا، جزم ز، لیٹا زیر د۔ امذ، ع۔ بیاہ، عقد، مناکحت؛ (بدائع) مصرعوں کے آخر میں ایسے دو لفظ لانا جن کا جزوِ آخر ملتا ہو یا ہم آواز ہو۔

**اِزدیاد** زیر ا، جزم ز، زیر د۔ امذ۔ زیادتی، بڑھوتری، اضافہ۔

**اَزر (۱)** زبر ا، جزم ز۔ امذ۔ قوت، طاقت۔

**اَزر (۲)** زبر ا، جزم ز۔ امذ۔ زمین پر پھیلا اور باہم لپٹا ہوا جھاڑ جھنکار۔

**اَزرق** زبر ا، جزم ز، زبر ر۔ صف، ع۔ نیلا، نیلگوں۔

**اَزرق چشم** (ع، ف) نیلی آنکھوں والا۔

**ازعر** زبر ا، جزم ز، زبر ع۔ امذ۔ دُم کٹا سانپ، سانپ کی ایک قسم جس کی دُم نہیں ہوتی۔

**اَزکار رفتہ** زبر ا، جزم ز، زبر ر، جزم ف، زبر ت۔ صف۔ ناکارہ، بیکار، مجہول، بےمصرف، نکما۔

**اَزکی** زبر ا، جزم ز، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ زکی (رک) کا صیغۂ تفضیل: بہت پاکیزہ۔

**اَزَل** زبر ا، زبر ز۔ امذ، ع۔ ابتدائے زمانہ، آغازِ آفرینش۔

**اَزَلی** جو ہمیشہ سے ہو، قدیم، بہت پرانا، جس کی ابتدا نہ ہو۔

**اَزمان** زبر ا، جزم ز۔ امذ، ع۔ رک: اَزمنہ۔

**اَزمنہ** زبر ا، جزم ز، لیٹا زیر م، زبر ن۔ امذ، جمع، ع۔ زمان (رک) کی جمع، زمانے، ادوار۔

**اَزمنۂ ثلاثہ** تین زمانے، ماضی، حال، مستقبل۔

**اَزمنۂ وسطیٰ (وُس طا)** درمیانی زمانے، دورِجدید سے پہلے اور دورِ قدیم سے بعد کی صدیاں۔(انگریزی: Middle Ages)۔نیز اَزمان۔

**اَزواج** زبرا، جزم ز۔جمع، مذ/مث، ع، بتر کیب فارسی۔ زوج (رک) کی جمع، شوہر یا بیویاں۔

**ازواجِ مطہرات** (پیش م، زبر ط، شد زبرہ) رسول اللہ ﷺ کی بیویاں۔

**اِزہاق** زیرا، جزم ز۔مذ، ع۔ مٹانا، استیصال۔

**اَزہر** زبرا، جزم ز، زبرہ۔صف، ع۔ نہایت روشن، چمکیلا۔

## ا۔ژ

**اِژدا** زبرا، جزم ژ، زبرد۔مذ۔ (رک) اژدہا۔

**اَژدہا** زبرا، جزم ژ، زبرد۔مذ۔ بڑا اور موٹا سانپ جو شکار اپنی لپیٹ میں دبا کر کچل دیتا ہے اور سالم نگل جاتا ہے، اس کی کئی قسمیں ہیں۔نیز اژدر۔

**اَژدحام** زبرا، جزم ژ، لیٹا زبرد۔مذ۔ رک: ازدحام جو فصیح ہے۔

**اَژدھات** زبرا، جزم ژ۔مذ۔ آٹھ دھاتوں کا مرکب یا آٹھ دھاتیں: سونا، چاندی، تانبا، پیتل، جست، رانگ، سیسا اور لوہا۔

## ا۔س

**اِس** زیرا۔اشارۂ قریب۔ ''یہ'' کی مغیرہ حالت جو 'یہ' سے پہلے، پر، تک، سے، کا، کو، میں وغیرہ (حروفِ ربط، علامتِ ظرف یا حرفِ اضافت) آجانے سے پیدا ہوتی ہے، مثلاً: اِس نے، اِس سے، اِس کو، اِس بار، اِس طرف، اِس کا، اِس کی، اِس کے وغیرہ۔

مقولہ: **اِس بات پر پتھر مارو** جانے بھی دو یہ بات قابلِ اعتبار نہیں ہے۔

**اِس پار یا اُس پار** اب نفع ہو یا نقصان معاملہ یکسو ہو جائے، نتیجہ خواہ کچھ بھی ہو۔

کہاوت: **اِس سے کیا حاصل کہ شیر شاہ کی داڑھی بڑی یا سلیم شاہ کی** بے فائدہ بحث سے کیا حاصل۔کام کی بات کرنی چاہیے۔

مقولہ: **اِس کا ندھے چڑھ اُس کا ندھے اُتر** ہر طرح ہمیں تیری خاطر منظور ہے۔

مقولہ: **اِس کو وہاں مارے جہاں پانی بھی نہ ملے** عورتیں اظہارِ بے دردی کے موقع پر یہ کہا کرتی ہیں یعنی اس پر ذرا بھی ترس نہیں کھانا چاہیے۔

مقولہ: **اِس گھر کا باوا آدم ہی نرالا ہے** یعنی یہاں کی جو بات ہے خلافِ رسم و رواج ہے۔

مقولہ: **اِس مرض کا تو تا کوئی اور پالتا ہوگا** یعنی میں ایسے جھگڑوں بکھیڑوں میں نہیں پڑتا۔

مقولہ: **اِس میں کچھ فی ہے** اِس معاملہ میں کوئی بات پوشیدہ ہے۔

**اُس** پیش ا۔اشارۂ بعید۔ "وہ" کی مغیرہ حالت جو "وہ" سے پہلے، پر، تک، سے، کا، کو، میں وغیرہ (حروفِ ربط، علامتِ ظرف یا حرفِ اضافت) آجانے سے پیدا ہوتی ہے مثلاً: اُس نے، اُس سے، اُس کو، اُس بار، اُس طرف، اُس کا، اُس کی، اُس کے وغیرہ۔

کہاوت: **اُس اُس میرے کان میں گھس** جب کوئی ہر ایک کو اپنے ساتھ لینے پر کھنے پر تُل جائے تو کہتے ہیں۔ پودنے پودنی کی کہانی کی طرف تلمیح۔ جب پودنا اپنی پودنی کو راجہ کی قید سے چھڑانے چلا اور جو راستے میں ملا اُسے یہ الفاظ کہہ کر اپنے کان میں سماتا گیا۔

کہاوت: **اُس بستی میں تو کبھی کچھو نہ بسرام، جو ہو نامی دیس میں ٹھگ چوروں کا گام** ٹھگوں اور چوروں کے گاؤں میں ہرگز نہ ٹھہرنا۔ بری صحبت سے بچتے رہنا چاہیے۔گام = گاؤں۔

کہاوت: **اُس پرکھا کا کرو نہ بھروسہ جو لے چیز دکھا دے ٹھوسا** جو چیز لے کر مکر جائے اس پر اعتبار نہیں کرنا چاہیے۔

کہاوت: **اُس جا تک پر پیار جتاؤ مات پتا بن جس کو پاؤ** یتیموں کے ساتھ اچھا سلوک کرو۔یتیم بچوں سے پیار کرنا چاہیے۔

کہاوت: **اُس کا دُکھ، دِکھاوے مکھ** اُس کی تکلیف اس کے چہرے سے ظاہر ہوتی ہے۔دکھی کی تکلیف کا اظہار اُس کے چہرے سے ظاہر ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **اُس کو تو پتھر مارے موت نہیں** بُرے آدمی کی عمر لمبی ہوتی ہے۔بُرے پر کسی بات کا اثر نہیں ہوتا۔

مقولہ: **اُس کی جوتی اُس کا سر** یعنی وہ شخص جو خود اپنے ہاتھوں اپنے اعمال کو پہنچے۔نیز میاں کی جوتی میاں کا سر۔

مقولہ: **اُس کے چھپّر پر تو پھوس بھی نہیں ہے** یعنی بڑا کنگال اور محتاج ہے۔

مقولہ: **اُس کے راج میں گابھن گابھ ڈالتی ہے** انتہا درجہ کا ہیبت و رعب کا زمانہ ہے۔

مقولہ: **اُس کے پَو بارہ ہیں** وہ بڑے مزے میں ہے، اُس کا دلی مطلب بر آیا۔

**اَساتذہ** زبرا، لیٹا زبرت، زبرذ۔جمع، مذ، ع۔ اُستاد، اُستاذ (رک) کی جمع بہ قاعدہ عربی۔

**اَسادھو** زبرا، ومع۔صف، ہ۔ غیر صالح شخص؛ بے وقار، ہندو شاستروں کے

احکام پر عمل نہ کرنے والا۔

**اُسارا** پیش ا۔اند،ہ۔ گھر کے آگے کا چھپر، برآمدہ۔

**اِسارت** زیرا، زبرر۔امث،ع۔ اسیری، قید، جراست۔

**اُسارنا** پیش ا، جزم ر۔فعل متعدی۔ الگ، علیحدہ کرنا؛ پورا کرنا، جلد نمٹانا۔

**اُسارہ** پیش ا، زبرر۔اند۔ پتھر کی چھپائی کے لیے کتابت کے لیے کاغذ کو رنگنے کا زرد مسالا۔

**اُساریٰ** پیش ا، کھڑا زبری۔جمع،مذ،ع۔ قیدی، اسیران۔واحد: اسیر۔

**اُساری** پیش ا۔امث۔ (ریشم سازی) وہ ریل یا گٹا جس پر ایک مقررہ لمبائی کا ریشم بٹا جاتا ہے۔

**اَساریر** زبرا، ی۔جمع،مذ۔ پیشانی کی شکنیں، ہتھیلیوں کی لکیریں۔

**اَساڑھ** زبرا، جزم ڑھ۔اند،ہ۔ ہندی سال کا تیسرا مہینہ جو جون جولائی کے لگ بھگ واقع ہوتا ہے۔

**اساڑھی** برسات کے چار مہینے، اساڑھ، ساون، بھادوں، کنوار (اسوج)؛ اساڑھ کی چاندرات۔

**اَساس** زبرا۔امث،ع۔ بنیاد، نیو، جڑ؛ مدار، جس پر کوئی تعمیر کی جائے، ادارہ یا شے قائم ہو؛ حقیقت، ماہیت۔

**اَساس بستہ** (نباتات) وہ پودا جس کا رشک زرد اس کی جڑ سے جُڑا پایا جائے جیسے دھتورا، بینگن، سرسوں، لالہ۔

**اَساسی دستور** اساسی، بنیادی قوانین کا مجموعہ۔

**اَساطیر** زبرا، ی۔جمع،مذ،ع۔ رک: اُسطورہ۔

**اَسافل** زبرا، زیرف۔جمع،مذ،ع۔ کمینے یا رزیل اشخاص، پست طبقے کے لوگ۔

**اَسالیب** زبرا، ی۔جمع،مذ،ع۔ اُسلوب کی جمع، طریقے، ڈھنگ، انداز۔

**اَسامی** زبرا۔امث/جمع،مذ،ع۔ اسم کی جمع الجمع۔

**اَسامی** زبرا۔امث/ جمع،مذ،ہ۔ ملازم، مزدور؛ کسان، کاشتکار۔ (امث) ملازمت، نوکری جو بھرتی کے لیے خالی ہو۔

محاورہ: **اسامی بنانا** پھسلانا، اُلو بنانا۔

**اُسانا(۱)** پیش ا۔فعل متعدی۔ بھوسا اُڑانے کے لیے غلّے کو پھٹکنا، اُچھالنا۔ (امث) **اُسائی**۔

**اُسانا(۲)** پیش ا۔فعل متعدی۔ (بغیر نمک مرچ وغیرہ کے) اُبالنا، جوش دینا، مثلاً سنگھاڑے یا شکر قندی وغیرہ اُبالنا۔

**اَسانید** زبرا، ی۔جمع،مث،ع۔ سندیں، حدیث کے راویوں کا سلسلہ؛ سند (رک) کی جمع۔

**اَساوری** زبرا، جزم و۔مث،ہ۔ سری راگ کی ایک تحتی راگنی جو پانچ سُروں "دھانی"، "سا"، "ما"، "پا" پر مبنی ہے؛ جدید تقسیم کے مطابق اساوری ٹھاٹھ کا اوڈو سمپورن راگ؛ ایک ریشمی کپڑا جس کی بناوٹ میں سنہری یا روپہلی تار کا چارخانہ شامل ہوتا ہے، تامی۔

**اِساول** زیرا، زبرو۔اند،ت۔ قاصد، پیامبر۔

**اِسائت** زیرا، زبرء۔امث۔ بُرائی، خطا؛ بداَخلاقی، بدتہذیبی۔ (صف) سوء بُرا۔

**اَسباب** زبرا، جزم س۔اند۔جمع،مذ،ع۔ سازوسامان، اثاث البیت؛ ذرائع، وسائل؛ وجوہ؛ لوازم، خصوصیات؛ آثار۔سبب (رک) کا صیغۂ جمع۔ (اُردو میں واحد کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے)۔

کہاوت: **اسباب میں اسباب ایک چنگ ایک رباب** عیاش آدمی انجام کار کنگال ہو جاتا ہے۔

**اَسباط** زبرا، جزم س۔جمع،مذ،ع۔ ذرّیات، اولادیں، بنی اسرائیل کے بارہ قبائل۔واحد: سبط۔

**اِسباغ** زیرا، جزم س۔اند۔ (لفظاً) تکمیل، (مراداً) وضو کے تمام فرائض ادا کرنا۔

**اَسباق** زبرا، جزم س۔جمع،مذ،ع۔ سبق (رک) کی جمع (اُردو کا تصرف)۔

**اِسبال** زیرا، جزم س۔اند۔ لٹکانا، لٹکا ہوا ہونا۔مثال: ازار بند کا اِسبال۔

**اَسبرگ** زبرا، جزم س، زبرب، جزم ر۔اند۔ ایک قسم کا ساگ۔

**اِسبغول** زیرا، جزم س، زبرب، وج۔اند۔ ایک ہاتھ بھر لمبا پودا جس میں گیہوں کی طرح کی بالیں لگتی ہیں، جن کے بیج دوا کے طور پر بھی مستعمل ہیں، پانی میں لیس دار ہو جاتے ہیں اور تخم اسپغول کہلاتے ہیں۔ نیز اصلاً: **اَسپ غول** (زبرا، جزم س، جزم پ، وج) اِس پودے کے پتے گھوڑے کے کان سے ملتے ہیں اس لیے یہ نام پڑا۔ (فارسی: اسپ+ترکی: غول=کان)۔

**اَسبق** زبرا، جزم س، زبرب۔صف۔ سابق، سبقت لے جانے والا، مقدم، بہت پہلے کا۔ ایف (مث): اسبقت۔

**اُسبوع** پیش ا، جزم س، ومع۔اند۔ ہفتہ، سات دن کی مدت۔

**اَسپ** زبرا، جزم س۔اند،ف۔ ایک سبزی خور چوپایہ جو گاڑی میں جوتا جاتا ہے اور اس پر زین کس کر سواری بھی کرتے ہیں، گھوڑا، فرس۔

**اسپی طاقت** کلوں کا زور ناپنے یا متعین کرنے کا پیمانہ جو ۷۴۶ برقی واٹ کے مساوی ہے یا اتنی طاقت جو ۳۳ ہزار پونڈ وزن ایک فٹ فی منٹ کی رفتار سے اُوپر کھینچ سکے۔

**اِسپات** زیرا، جزم س۔اند،ہ۔ فولاد اور کاربن ملا کر مضبوط کیا ہوا لوہا۔

**اِسپرک** زیرا، جزم س، زبر پ، جزم ر۔ امذ۔ رک: **اکلیل الملک**۔

**اَسپغول** زبرا، جزم س، زبر پ، وسع، مذ، ف۔ رک: **اسبغول**۔

**اسپک** زبرا، جزم س، زبر پ۔ امذ۔ بڑا خیمہ، ڈیرہ؛ خرگاہ۔

**اِسپنج** زیرا، جزم س، زبر پ، جزم ن۔ امذ۔ نرم مسام دار شے جو پانی جذب کر لیتی ہے، ابرِ مردہ، دراصل ایک آبی جانور کا مردہ جسم۔ نیز **اسفنج**۔

**اِسپند** زیرا، جزم س، زبر پ، جزم ن۔ امذ، ف۔ حرمل کا دانہ جسے جلا کر دھونی دیتے ہیں اور کوئلوں پر چھڑکنے سے دھوئیں کے ساتھ چٹر پٹر کی آواز کرتا ہے۔ حرمل۔ نیز (معرب) **اسفند**۔

**اِسپنا** زیرا، جزم س، ی۔ امذ۔ بانک کا ایک داؤ جس میں حریف کا ہاتھ پکڑ کر گھوم جاتے ہیں۔ انگریزی میں: Spin۔

**اَست** زبرا، جزم س۔ کلمۂ اقراری۔ ہے، موجود ہے۔ نیز **ہست**۔

**اَست** زبرا، زبر س۔ صف۔ غیر حقیقی، باطل، جھوٹ، موہوم، معدوم؛ غیر موجود، غیر محسوس۔

**اُستا(۱)** پیش ا، جزم س۔ امذ، ف۔ **اُستاد** (رک) کی تخفیف۔ مثال: **اُستا احمد، اُستا حامد** (شاہجہانی معماران و مہندسین)۔

**اُستا(۲)** پیش ا، جزم س۔ امذ۔ نائی، حجام۔

**اُستاد** پیش ا، جزم س۔ امذ، ف۔ پڑھانے والا، معلم؛ کسی فن کا ماہر؛ آموزگار؛ چالاک، عیار آدمی۔ نیز (معرب) **اُستاذ**۔ (مث) **اُستانی**۔ جمع: **اَساتذہ**۔

**اُستادِ ازل** مراد: خدائے تعالیٰ۔

کہاوت: **اُستاد بیٹھے پاس، کام آئے راس** اُستاد پاس ہو تو غلطی نہیں ہوتی۔

**اُستاد بھائی** ہم سبق، ایک اُستاد کے شاگرد، خواجہ سائیں۔

**اُستادی** مہارت، چالاکی، ہوشیار۔

**اِستادگی** زیرا، جزم س، جزم د۔ امث۔ کھڑے ہونے کی حالت؛ قیام، قرار، مردانہ عضوِ تناسل کا دراز ہونا؛ مقابلہ۔

**اِستادہ** زیرا، جزم س، زبر د۔ صف، ف۔ کھڑا (بیٹھنے کی ضد)؛ نصب کیا ہو؛ ٹھہرا ہوا، قائم، برقرار؛ خیمے یا شامیانے کی چوب، خیمے یا شامیانے کو سہارا دینے والا ستون۔ نیز **اِستادا**۔

**اُستاذ** پیش ا، جزم س۔ امذ، ع۔ رک: **اُستاد**۔

**اُستاذُالاساتذہ** بہت بڑا اُستاد، بڑا عالم۔

**اَستار** زبرا، جزم س۔ جمع، مذ۔ پردے، حائل، رکاوٹیں؛ ستر (رک) کی جمع۔

**اُستاکار** پیش ا، جزم س۔ ف۔ امذ۔ اُستاد، ماہرِ فن، چالاک۔

**اُستانی** پیش ا، جزم س۔ امث۔ خاتون جو بچوں کو لکھنا پڑھنا یا سینا پرونا سکھائے، رہنما، راستہ دکھانے والی۔

**اَستائی** زبرا، جزم س۔ امث۔ گانے کے اصلی بول یا کسی دھن کے اصلی سُر جن سے وہ شناخت ہو؛ مکھڑا۔ انترا کی ضد۔

**اِستباح** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ امذ۔ کسی شے یا کام کو مباح، جائز قرار دینا؛ (مجازاً) غصب، لوٹ مار۔

**اِستبداد** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ب۔ امذ، ع۔ زور ازوری، ہٹ دھرمی، زبردستی؛ جور، ظلم؛ (مراداً) شخصی حکومت، غیر جمہوری بلادستی۔ صف: **مستبد**۔

**اِستبدال** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ب۔ امذ۔ ایک چیز دے کر اُس کے بدلے دوسری چیز لینا، تبادلۂ باہمی، بدلنا۔

**اِستبرا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ب۔ امذ۔ طہارت، استنجا، پاک ہونا، پاک کرنا؛ (فقہ) طلاق کے بعد عورت کا عدت میں رہنا یا وضع حمل۔

**اِستبرق** زیرا، جزم س، زبر نیز زیرت، جزم ب، زبر ر۔ امذ، ع۔ سبز رنگ کا مخمل؛ موٹا زرتار ریشمی کپڑا۔

**اِستبشار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ب۔ امذ، ع۔ بشارت، خوشخبری۔

**اِستبعاد** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ب۔ امذ، ع۔ بعید از عقل یا خلافِ عادت سمجھا جانا یا ہونا، محال ہونا، عدمِ امکان؛ سمجھ سے بالاتر۔

**اَستت** زبرا، جزم س، پیش ت۔ امث، ہ۔ بھجن گانا، حمد و ثنا کرنا؛ چھوٹے کی زبان سے بڑے کی تعریف۔

**اِستتابت** زیرا، جزم س، زیرت، زبر ب۔ امث۔ توبہ، استغفار، گناہ پر ندامت کا احساس۔

**اِستتار** زیرا، جزم س، زیرت۔ امذ، ع۔ چھپانا یا چھپنا، اخفا، پردہ پوشی، پردہ داری، استخفا، اظہار و اشتہار کی ضد۔

**اِستتباب** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ت۔ امذ۔ (کام کی) درستی یا تنظیم، نظم و ضبط کے ساتھ اجراءِ کار۔

**اِستتباع** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ت۔ امذ۔ (لفظاً) پیچھے چلنے کی خواہش، پیچھے چلنا۔

**اِستثنا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ث۔ امذ، ع۔ علیحدہ قرار دینا، شمول یا شمار سے خارج رکھنا۔ نیز **اِستثناء**۔ مثال: **بہ اِستثنائے چند** کچھ کو چھوڑ کر، چند کے علاوہ۔ صف: **اِستثنائی**۔

**اِستجابت** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبر ب۔ امث، ع۔ مقبولیت، قبول کیا جانا (خصوصاً دُعا کا)؛ مان لیا جانا۔

**اِستجازت** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبر ز۔ امث، ع۔ طلب اجازت، اجازت چاہنا؛ اجازت۔

**اِستحاضہ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرض۔ اند، ع۔ ایام ماہواری کا معمول سے بڑھ جانا، حیض کے خون کا معمول سے زیادہ اخراج۔

**اِستحالہ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرل۔ اند، ع۔ قلب ماہیت، ہیئت یا خاصیت وغیرہ کا تبدیل ہونا؛ محال ہونا، خلاف قیاس ہونا۔

**اِستحباب** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند، ع۔ پسندیدہ، مناسب، مستحب قرار پانا، محبوب ہونا۔

**اِستحداد** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند۔ زیر ناف بالوں کا صاف کرنا، موئے زہار مونڈنا۔

**اِستحسان** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند، ع۔ اچھا سمجھنا، پسند کرنا۔

**اِستحصا** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند۔ حصار کرنا، احاطہ کرنا، جزویات یا کل اجزا کو پوری طرح سمیٹ لینا۔ نیز **استحصاء**۔

**اِستحصال** زیرا، زیرس، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند، ع۔ حاصل کرنا، پانا؛ ہتھیانا، زبردستی چھیننا، مار لینا۔

**اِستحصان** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند۔ مضبوطی، پائیداری۔

**اِستحضار** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند، ع۔ پوری توجہ، دلی لگاؤ، حضور قلب، انہماک، ذہن میں بروقت حاضر (ہونے کی حالت یا کیفیت)، حافظے میں موجود ہونا، یادداشت۔

**اِستحفاظ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند، ع۔ حفاظت، تحفظ، محفوظ رکھنا، سنبھال کر رکھنا۔

**اِستحقار** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زیرح۔ اند، ع۔ ہیٹا، ادنیٰ جاننا، گھٹیا سمجھنا، ذلیل وحقیر جاننا۔

**اِستحقاق** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند، ع۔ حقداری، مستحق ہونا۔

**اِستحکاک** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند۔ کھجلی، چُل؛ کھجلانا۔

**اِستحکام** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند، ع۔ مضبوطی، پختگی، اُستواری۔

**اِستحلال** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ح۔ اند، ع۔ حلال کرنا، حلال سمجھنا۔

**اِستخارہ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرر۔ اند، ع۔ فال لینا، کسی کام کے لیے غیبی اشارہ طلب کرنا۔ (لفظاً) خیر طلب کرنا۔

**اِستخبار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم خ۔ اند، ع۔ جستجو کرنا، خبر لینا، دریافت کرنا، تحقیق، تفتیش، عملی تجربہ کرنا۔

**اِستخدام** زیرا، جزم س، زیرت، جزم خ۔ اند۔ خدمت میں لینا، خادم بنانا، کام لینا۔

**اِستخراج** زیرا، جزم س، زیرت، جزم خ۔ اند، ع۔ نکالنا، خارج کرنا، اخذ کرنا؛ چند معلوم باتوں سے نامعلوم باتوں کی دریافت، نتیجے کا اخذ واستنباط۔

**استخراجی منطق** (زبرم، زیرط) کلیات کی روشنی میں نتیجہ اخذ کرنا، صغریٰ کبریٰ سے استنباط کرنا، استقرائی منطق کی ضد۔

**اِستخفاف** زیرا، جزم س، زیرت، جزم خ۔ اند، ع۔ توہین، تذلیل؛ خفیف کرنا، شرمندہ کرنا، تحقیر، اہانت۔

**اِستخلاف** زیرا، جزم س، زیرت، جزم خ۔ اند، ع۔ جانشینی، قائم مقامی، نیابت، خلیفہ یا نائب بنانا یا بنایا جانا۔

**اُستخوان** پیش ا، جزم س، پیش ت، ومعدولہ۔ اند، ف۔ جسم کا وہ سخت حصہ جس پر گوشت وغیرہ منڈھا ہوتا ہے، ہڈی، پنجر۔

**اِستدارت** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرر۔ امث۔ گولائی، مدور ہونا۔

**اِستدامت** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرم۔ امث۔ دوام، ہمیشگی، استقلال۔

**اِستدراج** زیرا، جزم س، زیرت، جزم د۔ اند، ع۔ تدریجی، ترقی، درجہ بدرجہ بڑھنا۔

**اِستدراک** زیرا، جزم س، زیرت، جزم د۔ اند، ع۔ تلافی مافات، تاوان کی ادائی، بدلہ؛ اصلاح، دُرستی؛ سمجھنا، جاننا؛ ایک چیز سے دوسری چیز دریافت کرنا، ادراک کرنا۔

**اِستدعا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم د۔ امث، ع۔ درخواست، گزارش، التماس۔

**اِستدقاق** زیرا، جزم س، زیرت، جزم د۔ اند، ع۔ پتلا مہین، باریک ہونے کی کیفیت؛ باریک بینی۔

**اِستدلال** زیرا، جزم س، زیرت، جزم د۔ اند، ع۔ عقل لڑانا، دلیل لانا، نتیجہ اخذ کرنا۔

**اَستر (۱)** زبرا، جزم س، زبرت۔ اند، ف۔ کپڑے کے اندر دوسرے کپڑے کی تہہ؛ دلائی رضائی وغیرہ کے ابرے کے نیچے معمولی کپڑے کی سلائی؛ دیوار وغیرہ پر پلستر سے پہلے ہلکا پچارا، لکڑی کے فرنیچر وغیرہ پر روغن کے نیچے کی تہہ۔

**اَستر کاری** تعمیر کی چنائی پر پلستر کی تہہ۔

**اَستر (۲)** زبرا، جزم س، زبرت۔ اند۔ ہتھیار، (عموماً پھینکا جانے والا) تیر یا نیزہ، سلاح۔

**اَستر ودیا** ہتھیار چلانے کا فن، ہتھیاروں کا علم۔

**اَستر (۳)** زبرا، جزم س، زبرت۔ اند۔ خچر۔

**اُستر** پیش ا، جزم س، زبرت۔ اند۔ حجامت بنانے والا، بالوں کی درستی کرنے والا، نائی، حجام۔

**اِستراحت** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرح۔ امث، ع۔ آرام کرنا، تازہ دم

ہونا، نیند لینا، سونا، آسائش کے ساتھ قیام کرنا۔

**اِستراق** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ امذ۔ چوری، سرقہ۔

**اِستراقِ سماعت** چھپ کر کسی باتیں سننا، کن سوئیاں لینا۔

**اِستربستر** زیرا، جزم س، زبرت، زیرب۔ امذ۔ اوڑھنا بچھونا، بستر بوریا، ذاتی ضرورت کا سامان۔ (بستر کا تابع استر)۔

**اِسترجاع** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ر۔ امذ۔ پیچھے کی طرف لوٹنا، اُلٹا چلنا، کسی پچھلی بات کو ذہن میں لانا، دوہرانا۔

**اِسترحام** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ر۔ امذ۔ رحم کی التجا کرنا، مرحمت کی درخواست۔

**اِسترخاء** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ر۔ امذ، ع۔ نرم پڑنا، ڈھیلا ہونا۔ صف: مسرخی۔

**اِستراداح** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ر۔ امذ۔ قیام، ثبات، جسم کا کوئی حصہ کسی چیز پر ٹکا دینا۔

**اِسترداد** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ر۔ امذ، ع۔ مسترد کرنا، رد کرنا، منسوخ کرنا، (کسی شے کی) واپسی، بازیابی۔

**اِسترشاد** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ر۔ امذ۔ ہدایت چاہنا، رہنمائی کا طالب ہونا۔

**اُسترہ** پیش ا، جزم س، پیش ت، زبرر۔ امذ، ف۔ بال مونڈنے کا تیز دھار کا اوزار۔ غلط العام: اُسترا (جزم س، زبرت)۔

محاورہ: **اُسترہ چلانا** بیخ کنی کرنا، جڑ سے اُکھاڑنا، فنا کر دینا، مٹا دینا۔

**اِستری** (۱) زیرا، جزم س، زیرت۔ امث۔ عورت، زن؛ بیوی، اہلیہ۔

**استری دھن** بیٹی کا جہیز۔

**اِستری** (۲) زیرا، جزم س، زیرت۔ امث۔ لوہے کا آلہ جسے گرم کر کے کپڑوں پر پھیرتے اور شکنیں مٹاتے ہیں۔

**اِستسعاد** زیرا، جزم س، زیرت، جزم س۔ امذ۔ برکت حاصل کرنا، سعادت کا طالب ہونا، خوش بختی حاصل کرنا۔

**اِستسعاط** زیرا، جزم س، زیرت، جزم س۔ امذ۔ ناک میں کوئی دوا ٹپکانا یا چڑھانا۔

**اِستسقا** (ء) زیرا، جزم س، زیرت، جزم س۔ امذ، ع۔ پانی مانگنا؛ جسم کے کسی حصے میں پانی بھر جانا، جلندر کا مرض۔

**نمازِ استسقا** بارش کی دُعا کے لیے باجماعت نماز۔

**اِستشراق** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ش۔ امذ۔ مشرقی تہذیب و علوم سے لگاؤ۔ ایشیائی یا افریقی ممالک کے کلچر، ادب یا زبانوں وغیرہ کا خصوصی مطالعہ۔

**مستشرق** السنہ و علومِ شرقیہ کا ماہر جو مغربی ممالک سے تعلق رکھتا ہو۔

**اِستشفا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ش۔ امذ۔ بیماری سے شفا کی دُعا، تندرستی کی طلب، شفایابی۔

**اِستشہا** (ء) زیرا، جزم س، زیرت، جزم ش۔ امذ۔ بھوک بڑھانا، شہوت خیزی۔

**اِستشہاد** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ش۔ امذ۔ ثبوت، سند، دلیل، شہادت پیش کرنا۔

**اِستشہار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ش۔ امذ، ع۔ شہرت دینا، مشہور کرنا۔

**اِستصحاب** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ص۔ امذ۔ نظائر کی رُو سے استدلال، نظیر یا نظریہ پیش کر کے قائل کرنا۔

**اِستصلاح** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ص۔ امذ، ع۔ اپنے کام پر اصلاح چاہنا، درستی کرانا، مشورۂ سخن؛ طبّی نسخے میں کسی جُز کا مصلح شامل کرنا۔

**اِستصناع** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ص۔ امذ۔ زبردستی کام لینے کی صورت حال، بیگار، جبریہ خدمت لینا۔

**اِستصواب** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ص۔ امذ، ع۔ مشورہ کرنا، صلاح مانگنا، رائے پوچھنا۔

**اِستطاعت** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرع۔ امث، ع۔ قدرت، صلاحیت، طاقت، مالی حیثیت یا اہلیت۔

**اِستطراد** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ط۔ امذ، ع۔ آمدِ سخن کے طور پر ضمنی، ذیلی یا اِدھر اُدھر کی بات جو کسی بیان میں درآئے۔

**اِستظلال** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ظ۔ امذ۔ سایہ، پناہ ڈھونڈنا۔

**اِستظہار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ظ۔ امذ، ع۔ پشت پناہی، مدد، اعانت؛ مدد چاہنا۔

**اِستعاذہ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرذ۔ امذ۔ خدائے تعالیٰ کی پناہ مانگنے کا کلمہ، پناہ مانگنا، اعوذ باللہ کہنا۔

**اِستعارہ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرر۔ امذ، ع۔ تشبیہ، بلا حرفِ تشبیہ، لفظ کے اصلی معنی کی بجائے مجازی معنی لینا۔ مثال: گُل سے مراد محبوب، کانِ جواہر سے مراد خوبیوں بھرا آدمی۔

**اِستعانت** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرن۔ امث، ع۔ مدد چاہنا؛ مدد، اعانت، ذریعہ۔

**اِستعباد** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ۔ غلامی، بندگی، غلام بنانا۔

**اِستعجاب** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ، ع۔ حیرت، اچنبھا، تعجب، حیرانی۔

**اِستعجال** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ، ع۔ عجلت، جلدی، پھرتی، تیزی، مارا ماری۔

**اِستعداد** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امث، ع۔ فطری لیاقت، اہلیت، صلاحیت۔

**اِستعذار** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ، ع۔ معذرت کرنا، عذر چاہنا۔

**اِستعفا(ء)** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ، ع۔ منصب، کام یا ذمہ داری سے سبکدوشی کی درخواست؛ (لفظاً) معافی چاہنا۔ نیز **استعفیٰ**۔

**اِستعلا** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ، ع۔ برتری، غلبہ، بڑائی؛ اُونچا کرنا۔ (تجوید) حروف کی ادائی کے وقت زبان کا تالو کی طرف اُٹھنا۔

**اِستعلام** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ۔ خبر کی دریافت، حصولِ آگاہی، واقفیت حاصل کرنا۔

**اِستعمار** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ، ع۔ نئی بستی آباد کرنا؛ دوسرے ملک پر قبضہ کرنا، نوآبادی قائم کرنا۔

**استعماریت** قریبی ملکوں کو اپنے ساتھ زبردستی ملانے یا دوسری غیر ملکی آبادیوں پر قابض ہونے کا عمل۔

**اِستعمال** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ع۔ امذ، ع۔ برتنا، صرف میں لانا، عمل میں لانا۔

**اِستغاثہ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرث۔ امذ، ع۔ دعویٰ، فریاد، دادخواہی، نالش جو عدالت میں دائرہ کی جائے۔

**اِستغراب** زیرا، جزم س، زیرت، جزم غ۔ امذ۔ حیرت یا تعجب، حیرت کرنا، اچنبھے میں آنا۔

**اِستغراق** زیرا، جزم س، زیرت، جزم غ۔ امذ، ع۔ انہماک، گہری سوچ؛ (تصوف) خدا کی صفات واسماء کے ذکر وفکر میں بےخودی کا عالم، مراقبہ۔

**اِستغفار** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم غ۔ امذ، ع۔ گناہوں کی معافی چاہنا، مغفرت کی دُعا مانگنا، بخشش طلب کرنا۔

**اَستغفرُاللّٰہ** زبرا، جزم س، زبرت، جزم غ، زیرف، پیش ر، غم ا، شد ل۔ فقرہ۔ میں اللہ سے معافی مانگتا ہوں؛ عموماً کسی بات کی تردید یا اظہارِ تاسف کے موقع پر مستعمل۔ مثال: استغفراللہ ہم ایسا نہیں کرسکتے۔

**اِستغنا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم غ۔ امذ، ع۔ بے پروائی، بے نیازی، سیر چشمی، غنی ہونا؛ فائدہ حاصل کرنا، فیض پانا؛ بےرُخی، بےاعتنائی۔

**اِستفادہ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرد۔ امذ، ع۔ فائدہ، نفع، مفاد؛ فائدہ اُٹھانا، حصولِ منفعت۔

**اِستفاضہ** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبرض۔ امذ، ع۔ فیض پانا، نفع حاصل کرنا؛ فیض، فائدہ۔

**اِستفاق** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ امذ۔ مرض سے افاقہ، مریض کا صحت پانے لگنا، قریب الصحت ہونا۔

**اِستفال** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ امذ۔ حرف کی ادائی میں جبڑے کا نیچے کی طرف جھکنا۔

**اِستفتاء** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ف۔ امذ، ع۔ شرعی مسئلے میں فتویٰ حاصل کرنا۔

**اِستفتاح** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ف۔ امذ۔ آغاز، شروعات، کُھلنا، چالو، جاری ہونا، مدد یا خیرات مانگنا۔

**اِستفراغ** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ف۔ امذ، ع۔ قے، اُبکائی، اُچھال؛ متلی کے ساتھ حلق سے غذا وغیرہ نکلنے کا عمل یا کیفیت۔

**اِستفسار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ف۔ امذ، ع۔ دریافت، سوال کرنا، پوچھ گچھ۔

**اِستفہام** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ف۔ امذ، ع۔ رک: **استفسار**۔

**استفہامِ اقراری** سوال کے پیرائے میں اقرار۔

**استفہامِ انکاری** سوال کے پیرائے میں انکار۔

مرکب: **علامتِ استفہام** جملے کے آخر میں سوالیہ نشان (؟)۔

**استقامت** زیرا، جزم س، زیرت، زبرم۔ امث، ع۔ قدم جمائے کھڑے رہنا، ثابت قدمی، مضبوطی، استقلال، قیام، ٹھہرنا، رہنا، بسنا۔

**استقبال** زیرا، زیرس، لیٹا زیرت، جزم ق۔ امذ، ع۔ آگے بڑھنا، آنے والے سے بڑھ کر ملنا، پیشوائی۔ (قواعد) زمانۂ آئندہ۔

**استقبالیہ** پیشوائی، خوش آمدید کہنے سے متعلق۔ مثال: استقبالیہ کمیٹی۔ مثال:

**خطبۂ استقبالیہ** کسی مہمان کے اعزاز میں بڑی دعوت۔

**اِستقداس** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ق۔ امذ۔ مخاطب کے وقار کا پاس و لحاظ، پاسِ تقدس، احترام، خشوع وخضوع۔

**استقرا(ء)** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ق۔ امذ، ع۔ جستجو، تلاش، تفحص؛ مشاہدے سے کلیہ قائم کرنا، نتیجہ نکالنا، اخذ کرنا۔

**استقرائی** منطق کی وہ شاخ جو استخراج کے برخلاف جزئیات سے کلیات مرتب کرتی ہے۔

**استقرار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ق۔ امذ، ع۔ ٹھہرنا، قیام کرنا، قرار پانا، طے ہونا۔

**استقرارِ حمل** رحم میں نطفے کا ٹھہرنا۔

**استقراض** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ق۔ اند۔ قرض طلب کرنا، اُدھار مانگنا یا لینا۔

**اِستقصا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ق۔ اند، ع۔ تمام اُمور یا جزئیات کا احاطہ، کامل عبور، استیعاب؛ انتہائی کوشش، پوری کوشش کرنا۔

**اِستقلال** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ق۔ اند، ع۔ ثابت قدمی، استقامت، ڈٹے رہنا، پائیداری، استحکام؛ آزادی، خودمختاری۔

**استکان** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ اند۔ چھوٹی پیالی، فنجان۔

**اِستکبار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ک۔ اند، ع۔ غرور، تکبر، گھمنڈ، اپنی بڑائی جتانا۔

**استکثار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ک۔ اند۔ وفور، زیادتی، کثرت، فراوانی۔

**استکراہ** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ک۔ اند، ع۔ کراہت، تنفر، بے رغبتی، ناک بھوں چڑھانا۔

**استکشاف** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ک۔ اند، ع۔ ظاہر کرنا، واضح کرنا، کھولنا، حقیقت پر سے پردہ ہٹانا۔

**استکمال** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ک۔ اند، ع۔ کمال پر ہونا، تکمیل پانا، پورا ہونا۔

**اَستل** زبرا، جزم س، زبرت۔ امث۔ فقیروں کی کُٹیا، درویشوں کی اقامت گاہ، خانقاہ، سنیاسیوں کا مسکن۔

**اِستلام** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ بوسہ دینا، چومنا۔

**اِستلذاذ** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ل۔ اند۔ لذت حاصل کرنا، لطف اُٹھانا، مزہ لینا۔

**اِستلزام** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ل۔ اند، ع۔ لازم قرار دینا، ضروری بتانا۔

**اِستماع** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ سننا، کان دھرنا، سماعت کرنا۔

**اِستمالت** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، زبر ل۔ امث۔ خوشنودی حاصل کرنا، دلجوئی کرنا، تالیفِ قلب، اپنی طرف مائل کرنا۔

**اِستمداد** زیرا، جزم س، زیرت، جزم م۔ اند، ع۔ مدد چاہنا، نصرت و اعانت کی درخواست۔

**اِستمرار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم م۔ اند، ع۔ مسلسل جاری رہنا، بلا توقف واقع ہونا، تسلسل۔ صف: استمراری، مثلاً: (قواعد) **ماضی استمراری** وہ فعل جس سے کسی کام کا ماضی میں مسلسل ہونا ظاہر ہو مثلاً: یونہی دن گزرتے جا رہے تھے۔

**اِستمزاج** زیرا، جزم س، زیرت، جزم م۔ اند، ع۔ مزاج پرسی، (کسی کے) عندیے، مرضی یا رائے کی دریافت، عندیہ لینا۔

**استمساک** زیرا، جزم س، زیرت، جزم م۔ اند۔ سہارا لینا، تکیہ کرنا، ملے رہنا، استقلال برتنا؛ مجامعت میں انزال کو روکنا۔

**استملا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم م۔ اند۔ بول کر لکھوانا، اِملاء کرانا۔

**استملاک** زیرا، جزم س، زیرت، جزم م۔ اند۔ ملکیت میں آنا۔

**استمنا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم م۔ اند، ع۔ بلا مجامعت منی نکالنا، جلق لگانا، ہتھ رس۔

**استمنا بالید** (زیر ب، غم ا، جزم ل، زبر ی) ہاتھ کے مٹھولوں سے اخراج منی، ہتھلس، زلق۔

**اِستن** زیرا، جزم س، زبرت۔ اند، س۔ چھاتی، پستان، تھن۔

**اِستناد** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ سند لینا، ثبوت لانا۔

**اِستنباط** زیرا، جزم س، زیرت، م بشکل ن۔ اند، ع۔ نتیجہ نکالنا، معلوم حقائق سے نامعلوم بات کو دریافت کرنا، استخراج؛ ایجاد، تخلیق۔

**اِستنتاج** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ن۔ اند، ع۔ نتیجہ نکالنا کرنا۔

**اِستنجا** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ن۔ اند، ع۔ طہارت، آبدست؛ پیشاب یا پاخانے وغیرہ کی ضرورت اور اُس کی رفع۔

محاورہ: **استنجا لڑانا** مجامعت کرنا؛ نہایت بے تکلفی ہونا۔

**اِستنساخ** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ن۔ اند۔ کتاب کا نسخہ مرتب کرنا، ضبطِ تحریر میں لانا۔

**اِستنشاق** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ن۔ اند، ع۔ ناک سے سانس اندر کھینچنا، سونگھنا، ناک میں پانی ڈالنا۔

**اِستنفار** زیرا، جزم س، زیرت، جزم ن۔ اند۔ نفرت، کراہت، ناپسندیدگی۔

**اِستوا** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ مساوات، برابری، دو برابر کے حصوں میں بانٹنا۔

**خطِ اِستوا** وہ فرضی خط جو کرۂ ارضی کو قطبین سے مساوی فاصلے پر، دو حصوں میں تقسیم کرتا ہے۔

**اُستوار** پیش ا، جزم س، پیش ت۔ صف، ف۔ مستحکم، مضبوط، پختہ؛ ہموار۔

**اُستواری** پائیداری، استحکام۔

**اِستہدا** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ہ۔ اند۔ ہدایت کی طلب کرنا، راہبری چاہنا۔

**اِستہزا** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ہ۔ اند۔ مذاق اُڑانا، ہنسی، تمسخر۔

**اِستہلال** زیرا، جزم س، لیٹا زیرت، جزم ہ۔ اند۔ تمہید، ابتدا، تعارف، آغازِ گفتار، ہلال کا نمودار ہونا۔

**اُستی** پیش ا، جزم س۔ امث۔ اناج کی بالوں کی ایک بیماری، کنڈوا، کرنجوا۔

**اِستیذان** زیرا، جزم س، ی۔ اند۔ اجازت مانگنا۔

**اِستیجار** زیرا، جزم س، ی۔ اند۔ مزدوری، اُجرت لینا۔

**اِستیصال** زیرا، جزم س، ی۔ اند، ع۔ مٹانا، جڑ سے اُکھاڑنا، بیخ کنی، قلع قمع کرنا۔

**اِستیعاب** زیرا، جزم س، ی۔ اند، ع۔ جزئیات کا پورا احاطہ، تکمیل، جامعیت، حصر، استقصاء۔

**اِستیفا** زیرا، جزم س، ی۔ اند، ع۔ پورا کرنا، تکمیل، ایفا؛ استیعاب۔

**اِستیلا** زیرا، جزم س، ی۔ اند، ع۔ غلبہ، ہتھیانا، قبضہ، تسلط قائم کرنا، اقتدار۔

**اِستیناس** زیرا، جزم س، ی۔ اند۔ اُنس، محبت۔

**اِستیناف** زیرا، جزم س، ی۔ اند۔ از سرِ نو کام کا آغاز۔

**اَستھ** زبرا، جزم س۔ امث، ہ۔ ہڈی، ہاڑ، پنجر؛ جلے ہوئے مُردے کی راکھ، پھول۔ نیز **اَستھی**۔

**اِستھاپت** زیرا، جزم س، زبر پ۔ صف، ہ۔ نصب، قائم؛ فروکش، ٹھہرا ہوا۔

**استھاپن** قیام، تنصیب۔

**اِستھان** زیرا، جزم س۔ اند، س۔ جگہ، جائے مقام، مسکن، جائے قیام، ٹھکانا؛ (جیوتش) بُرجِ آسمانی۔

**اَستھر** زبرا، جزم س، زیر تھ۔ صف، ہ۔ ڈانواں ڈول، غیر مستحکم؛ نا قابلِ اعتبار۔

**اِستھر** زیرا، جزم س، زیر تھ۔ صف، ہ۔ قائم، ٹھہرا ہوا، مستحکم؛ پائیدار۔

**استھی** زبرا، جزم س۔ امث۔ رک: اَستھ۔

**اَسجاع** زبرا، جزم س۔ جمع، مذ۔ وہ قافیے جو نثر میں لائے جائیں، مسجع عبارت کے قوافی۔ واحد: سَجع (رک)۔

**اِسحیہ** زبرا، جزم س، زیر ح، زبر ی۔ جمع، مث۔ سحائہ (رک) کی جمع، دماغ کی جھلیاں۔ نیز سحایا۔

**اَسخیاء** زبرا، جزم س، زیر خ۔ جمع، مذ۔ سخی کی جمع، فیاض، دریادل لوگ، بخشش کرنے والے۔

**اَسد** زبرا، زبر س۔ اند، ع۔ شیر درندہ، (نجوم) ایک آسمانی برج جس کا نشان شیر ہے۔

**اَسَدُ اللّٰہ** (پیش د) حضرت علیؓ ابن ابی طالب کا لقب؛ شیرِ خدا۔

**اَسدھ** زبرا، زیر س۔ صف، ہ۔ ناکام، نادرست، ناقص۔

**اَسر** زبرا، پیش س۔ اند، ہ۔ شیطان، خبیث روح، دیوتاؤں کے مخالف۔

**اُسر** پیش ا، جزم س۔ امث۔ گرفتاری، قید، حبس؛ شکنجہ، جال۔

**اُسرُ البول** (پیش ر، غم ا، جزم ل، ولین) پیشاب بند ہو جانا، حبسِ بول۔

**اَسرا** زبرا، جزم س۔ امث۔ معراج نبوی ﷺ (کنایہ آیۂ قرآنی سے: سبحان اللّذی اَسریٰ بِعَبدِہٖ (الخ ۱:۱۵)۔ نیز اَسریٰ (زبرا، کھڑا زبری)۔

**شبِ اَسریٰ** معراج کی رات۔

**اِسراج** زیرا، جزم س۔ اند۔ سارنگی سے ملتا ایک ساز جس میں تانت کی جگہ لوہے کے تار ہوتے ہیں اور کمانچے سے بجایا جاتا ہے، طاؤس۔

**اَسرار** زبرا، جزم س۔ جمع، مذ، ع۔ بھید، رمز، رموز، نکتہ یا نکاتِ لطیف، اُمورِ غیب۔ واحد: سِرّ (رک)۔

**اِسرار** زیرا، جزم س۔ اند۔ آسیب، بھوت پریت، بدروح (ان معنوں میں اُردو کا تصرف)۔

**اِسراع** زیرا، جزم س۔ اند، ع۔ جلدی، پھرتی، تیز رفتاری، تیزی؛ سرعت پیدا کرنا۔

**اِسراف** زیرا، جزم س۔ اند، ع۔ فضول خرچی، بے اندازہ اور بیکار خرچ۔

**اِسرافیل** زیرا، جزم س، ی۔ عَلَم، ع۔ مسلمانوں کی مذہبی روایت کی رُو سے وہ فرشتہ جو قیامت کے دن مخلوق کو ایک بار ہلاک کرنے اور دوسری بار زندہ کرنے لیے صور پھونکے گا۔

**اِسرائیل** زیرا، جزم س، ی۔ عَلَم، عبرانی۔ حضرت یعقوبؑ کا لقب، یہود کے جدِ اعلیٰ۔ نیز خطۂ فلسطین میں یہود کی نئی ریاست کا نام۔

**اسرائیلی** یہودی۔ نیز بنی اسرائیل۔

**اُسرب** پیش ا، جزم س، پیش ر۔ اند۔ سیسہ، رصاص۔

**اَسرع** زبرا، جزم س، زبر ر۔ صف، ع۔ بہت تیز رفتار، سریع کی تفضیل۔

**اِسرول** زیرا، جزم س، ولین۔ امث۔ ایک بوٹی جس کی جڑ سانپ کی طرح لہراتی ہوئی ہوتی ہے، جس سے جنون کی دوا تیار کی جاتی ہے۔ چندرا بوٹی، سانپ بوٹی۔

**اسطرلاب** پیش ا، جزم س، پیش ط، جزم ر۔ اند۔ رک: اُصطُرلاب۔

**اِسطبل** زیرا، جزم س، زبر ط، جزم ب۔ اند۔ رک: اِصطبل۔

**اُسطقس** پیش ا، جزم س، پیش ط، پیش ق۔ اند۔ مادہ، عنصر۔ جمع:

**اُسطقسات** وہ عناصر (آگ، ہوا، پانی، مٹی) جن سے عالمِ مادی تشکیل ہوا ہے۔

**اُسطوانہ** پیش ا، جزم س، پیش ط، زبر ن۔ اند، ع۔ ستون، بیلن، وہ ستون نما شکل جسے دو متوازی دائرے دو طرف سے گھیرے ہوئے ہوں۔ جمع: اساطین؛ (مجازاً) ممتاز لوگ، اعیان و ارکان۔

**اُسطوخودوس** پیش ا، جزم س، ومع، پیش خ، ومعدولہ، شدد، ومع۔ اند۔ ایک چھوٹا ہاتھ بھر کا پودا جس کے پتے صعتر یا پہاڑی پودینے سے ملتے ہیں، پھول بنفشی رنگ کے گچھوں میں لگتا ہے، تخم باریک جن کو مسلنے سے کافور کی بو آتی ہے۔ پہاڑیوں کی ترائی میں اُگتا ہے اور دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے؛ دھارو، آنس الارواح۔

**اُسطورہ** پیش ا، جزم س، ومع، زبر ر۔ اند، ع۔ مذہبی حکایت، دیومالا کی کہانی،

مذہبی روایت؛ قصہ، قدیم افسانہ۔ جمع: اَساطیر۔
**اُسطول** پیش ا، جزم س، وِمع۔ اند۔ بحری جہازوں کا بیڑا۔
**اِسعاف** زیرا، جزم س۔ اند۔ مطلب برآری، حاجت پوری کرنا۔
**اَسعد** زبرا، جزم س، زبر ع۔ صف، ع۔ بہت مبارک، نہایت نیک، سعید (رک) کا صیغۂ تفضیل۔
**اَسف** زبرا، زبر س۔ اند۔ رک: تاسف۔ فِجائیہ: افسوس! ہائے افسوس۔
**اَسفار** زبرا، جزم س۔ جمع، مذ۔ سفر (رک) کی جمع۔
**اِسفار** زیرا، جزم س۔ اند۔ صبح صادق کا نمودار ہونا، سپیدۂ سحری کا ظہور۔
**اَسفل** زبرا، جزم س، زبر ف۔ صف، ع۔ نچلا، پست؛ نیچ، کمتر، حقیر۔ سفلہ (رک) کی تفضیل۔
**اَسفل اَلسافلین** (پیش ل، غم ا، غم ل، شدز، زیر ف، ی) دوزخ کا سب سے نچلا طبقہ؛ نہایت پست، حقیر مقام۔
**اِسفلیناس** زیرا، جزم س، زبر ف، ی۔ امث۔ نزد بعض جنگلی لکڑی، یا ایک طولانی پتوں کا پہاڑی پودا جس کے ریشے باریک، چاندنی کی بیل کے پتوں سے مشابہ اور خوشبودار ہوتے ہیں اور بیج مہین ہوتے ہیں؛ لبلاب کبیرہ، (غالبًا) کمالا، قنبل۔
**اِسفنج** زیرا، جزم س، زبر ف، جزم ن۔ اند۔ رک: اِسپنج۔
**اِسفنجی** مسام دار۔
**اِسفین** زیرا، جزم س، ی۔ امث۔ ڈاٹ، پچر، روک جو کسی سوراخ کو بند رکھنے کے لیے پھنسائی جائے یا کسی دراڑ کو کھلا رکھنے کے لیے اُڑائی جائے، پھانا۔
**اِسقاط** زیرا، جزم س۔ اند، ع۔ گرنا یا گرانا، ساقط ہونا؛ حذف کیا جانا، برقرار نہ رکھنا، یا باقی نہ رہنا، ہٹانا یا ہٹایا جانا۔
**اِسقاطِ حمل** پیٹ کا گرنا، حاملہ کے پیٹ سے بچے کا قبل از وقت خارج ہو جانا یا خارج کرانا۔
**اَسقام** زبرا، جزم س۔ اند، ع۔ امراض، بیماریاں؛ عیوب، خامیاں، کوتاہیاں، خرابیاں، غلطیاں۔
**اُسقُف** پیش ا، جزم س، پیش ق۔ اند، ع۔ پادری، عیسائی مولوی۔
**اِسقیل** زیرا، جزم س، ی۔ امث۔ جنگلی پیاز، کانڈہ، کندری۔
**اَسکات** زبرا، جزم س۔ امث۔ جہاز پر چڑھنے اُترنے کے لیے رسی کی سیڑھی۔
**اِسکات** زیرا، جزم س۔ اند۔ خاموشی؛ خاموش کرنا، لاجواب کر دینا۔
**اِسکار** زیرا، جزم س۔ اند، ع۔ نشہ، سکر، نشہ آوری۔
**اِسکاف** زیرا، جزم س۔ اند۔ موچی، جوتے گانٹھنے والا کاریگر۔
**اِسکان** زیرا، جزم س۔ اند۔ ٹھہرانا، سکون دینا، حرف پر جزم لگانا۔

**اِسکربوط** زیرا، جزم س، زبر ک، جزم ر، وِمع۔ اند۔ (طب) مسوڑے نرم اور پلپلے ہو کر خون بہنے کی بیماری۔
**اِسکندری** زیرا، جزم س، زبر ک، جزم ن، زبر د۔ صف۔ امث، ع۔ یونانی فاتح سکندر اعظم سے منسوب، مثلاً: فطرتِ اسکندری؛ ٹھوکر، قلابازی۔
**اَسگند** زبرا، جزم س، زبر گ، جزم ن۔ امث، ہ۔ ایک پودے کی جڑ جس میں سے گھوڑے کے پسینے کی سی بو آتی ہے۔
**اَسَل** زبرا، زبر س۔ امث۔ ایک نبات جس کے پتوں کی چٹائیاں بُنی جاتی ہیں۔
**اَسلاف** زبرا، جزم س۔ جمع، مذ، ع۔ باپ دادا، پُرکھے؛ اگلے زمانے کے لوگ، قدما۔ سلف (رک) کی جمع۔
**اِسلام** زیرا، جزم س۔ اند، ع۔ مسلمانوں کا مذہب جس کی دینی کتاب قرآنِ مجید ہے؛ توحید و رسالتِ محمدی ﷺ پر مبنی عقیدہ۔ (لفظاً) رضائے حق کو تسلیم کرنا۔
**اَسلحہ** زبرا، جزم س، لیٹا زیر ل، زبر ح۔ اند، ع۔ آلاتِ جنگ، ہتھیار، حملے اور دفاع کا ساز و سامان جو جنگ کے موقع پر استعمال ہوتا ہے۔
**اَسلم** زبرا، جزم س، زبر ل۔ صف، ع۔ نہایت صحیح سلامت، پوری طرح محفوظ۔ سالم (رک) کا صیغۂ تفضیل۔
**اِسلنج** زیرا، جزم س، زبر ل، جزم ن۔ امث۔ ایک باریک، دراز، زردی مائل اور نلکی دار کھوکھلی شاخوں کا پودا جس کے پتے مہین خاکی رنگ کے ہوتے ہیں، جن سے رنگنے کا کام بھی لیا جاتا ہے، اسلنج بستانی، ذنب الخیل۔ اِسی نام کی ایک جنگلی گھاس زمین پر بیل کی صورت میں بچھی رہتی ہے، جس میں پھلیاں لگتی ہیں، جن میں باریک سیاہ بیج ہوتے ہیں۔ یہ جنگلی اسلنج یا جنگلی کہلاتی ہے۔
**اُسلوب** پیش ا، جزم س، وِمع۔ اند، ع۔ طور، طرز، طریقہ، وضع، ڈھنگ، انداز، روش، حکمتِ عملی۔
**اِسلیخ** زیرا، جزم س، ی۔ امث۔ ایک ریگستانی زرد پودا جس میں چھوٹی چھوٹی پتیوں سے لدی بہت سی پتلی زرد شاخیں پھوٹتی ہیں جن پر تہہ بہ تہہ غلاف ہوتے ہیں، بیج سیاہ باریک جو دوا کے طور پر بھی استعمال ہوتے ہیں، درد قولنج کے لیے مفید بتایا جاتا ہے۔
**اَسلیہ** زبرا س، زیر ل، شد زبر ی۔ صف۔ اند۔ وہ حروف جو زبان کی نوک سے ادا ہوتے ہیں، ر، ز، س وغیرہ۔
**اِسم** زیرا، جزم س۔ اند، ع۔ نام، عرف، وہ لفظ جو کسی شے، شخص یا جنس یا نوع کی پہچان ہو؛ ملازم، مزدور؛ (صرف) وہ کلمہ جس کے معنی مستقل ہوں اور اس میں زمانہ نہ پایا جائے۔ جمع: اسماء، مثلاً: اسمائے الٰہی اللہ تعالیٰ کے (صفاتی) نام۔ نیز اسامی (رک)۔

(قواعد) **اسم اشارہ/ضمیر** وہ لفظ جو نام لیے بغیر کسی کی طرف اشارہ کرے، مثلاً: یہ، وہ، اِس، اُس۔

**اسمِ اعظم** اللہ کا ایک نام جو سب سے بڑا اور باکرامت خیال کیا جاتا ہے لیکن بالتحقیق دریافت نہیں۔

**اسمِ آلہ** جو کسی اوزار کا نام ہو، مثلاً: قینچی۔

**اسمِ بامسمّیٰ** (مُ سمْ ما) جس کا نام اُس کی صفات کے مطابق ہو، "جیسا نام ویسا کام" کا مصداق۔

**اسمِ تصغیر** وہ اسم جس میں اصل کی نسبت چھوٹا پن پایا جائے۔ مثلاً: بچونگڑا۔

**اسمِ تکبیر** وہ اسم جس میں اصل کی نسبت بڑائی پائی جائے مثلاً: پگڑ۔

**اسمِ تفضیل** وہ صفت جو مقابلۃً برتر بنائی جائے مثلاً: اچھا (بُرے کے مقابلے میں)، بہت اچھا (یعنی بہتوں سے اچھا)۔

**اسمِ جامد** وہ لفظ جو کسی لفظ سے نکلے نہ اُس سے کوئی لفظ بنے۔ مثلاً: بال، برتن (بناوٹ کے لحاظ سے اسم کی پہلی قسم)۔

**اسمِ جمع** وہ لفظ جو ایک سے زائد پر اطلاق رکھتا ہو مثلاً: اقوال، مقاصد۔

**اسمِ جنس** وہ اسم جو کسی نوع یا جنس کے لیے استعمال ہوتا ہو۔ مثلاً: انسان، گھوڑا۔

**اسمِ خاص/معرفہ** جو ایک ہی مخصوص مسمی کے لیے ہو مثلاً: ابراہیم، لاہور۔

**اسمِ صوت** (ولین) وہ اسم جو کسی جاندار یا بے جان کی آواز ظاہر کرے، مثلاً: چھن چھن، زن زن۔

**اسمِ ضمیر** وہ اسم جو نام کی بجائے استعمال کیا جائے یا کسی دوسرے اسم کا قائم مقام ہو، مثلاً: ہم، تم، وہ۔

**اسمِ ظرف** جو جگہ یا وقت کو ظاہر کرے، مثلاً: اب، یہاں، وہاں، ادھر (ظرفِ زماں)؛ مکتب، معمل (ظرفِ مکاں)۔

**اسمِ عام** جو نامعلوم یا غیر مخصوص جنس کو ظاہر کرے، مثلاً: کتاب، پہاڑ، آدمی، ملک، شہر۔

**اسمِ عدد** جس سے تعداد کا اظہار ہو، مثلاً: دو، دس، بیس۔

**اسمِ فاعل** وہ اسم جو کام کرنے والا شخص کو ظاہر کرے مثلاً: کلیم (کلام کرنے والا)؛ موذن، مخبر۔

**اسمِ کیفیت/عام** وہ اسم جس سے کسی شخص یا شے کی کوئی خاص حالت یا کیفیت معلوم ہو، مثلاً: بختی، روشنی، ملائمت۔

**اسمِ مشتق** وہ لفظ جو کسی مصدر سے بنا ہو، مثلاً: سینا سے سلائی، بھاگنا سے بھگوڑا، بھاگتا، بھگدڑ۔

**اسمِ مصدر** وہ اسم جو کسی کام یا حرکت کا نام ہو مگر اُس کے معنی میں زمانہ نہ پایا جائے، مثلاً: سونا، جاگنا، دیکھنا۔

**اسمِ معاوضہ** (پیش م، زیر و، زبر ض) وہ مشتق لفظ جو کسی عمل کے بدلے یا اُجرت کے معنی دیتا ہو، مثلاً: بنوائی، رنگائی، دُھلائی۔

**اسمِ مفعول** وہ اسم جو اس شخص جو ظاہر کرے جس پر کام واقع ہوا ہو۔

**اسمِ مکبر** (پیش م، زبر ک، شد زبر ب) جو کسی بات کو بڑھا کر بیان کرے، مثلاً: بات سے بتنگڑ، لکڑی سے لکڑ۔

**اسمِ موصول** وہ لفظ جو دو جملوں کو ملائے مگر کسی جملے کا فاعل یا مفعول نہ ہو، مثلاً: ''جو جیے گا وہ دیکھے گا'' میں لفظ جو موصول اور وہ فاعل ہے، وعلیٰ ہٰذا القیاس، جدھر، جیسا، جتنا، وغیرہ اسم موصل ہیں۔

**اسمِ نکرہ** (زبر ن، لیٹا زیر ک، زبر ر) وہ اسم جو ایک ہی قسم کی تمام چیزوں کو بولا جائے۔ مثلاً: آدمی، کتاب، ملک، شہر۔

**اسم نویسی** شادی کی درخواست کا رقعہ جس میں رشتہ مانگنے والے کے اہلِ خاندان کے نام درج ہوتے ہیں۔

**اَسم** زبر ا، زبر س۔ صف۔ بلندتر، بہت اُونچا۔

**اسمات** زبر ا، جزم س۔ جمع، مث۔ رُخ، اطراف، جوانب۔ سمت کی جمع۔

**اِسماع** زیر ا، جزم س۔ مذ، ع۔ سننے یا سنانے کا عمل۔

**اِسمٰعیل** زیر ا، جزم س، کھڑا زبر م، ی۔ علَم، عبرانی۔ حضرت ابراہیمؑ کے بڑے بیٹے جو حضرت ہاجرہ کے بطن سے تھے جن کی اولاد خانۂ کعبہ کے اِردگرد آباد ہوئی۔ حسب روایت حضرت ابراہیمؑ انھیں اللہ کے حکم سے ذبح کرنے پر تیار اور وہ خود آمادہ ہوگئے تھے، لیکن پھر حکمِ الٰہی سے اُن کی جگہ دُنبہ ذبح کر دیا گیا۔ نیز حضرت امام جعفرؓ صادق کے بڑے بیٹے جن کے نام سے اسماعیلی فرقہ منسوب ہے۔ نیز اسماعیل۔

**اسمٰعیلی** فرقہ سبعیہ جو حضرت علیؓ کے سلسلے میں صرف سات اماموں کو مانتا ہے، جن کے بعد داعیوں کا سلسلہ چلتا ہے۔ آغا خانی۔ نیز اسماعیلی۔

**اسماء** زبر ا، جزم س۔ جمع، مذ، ع۔ اسم (رک) کی جمع۔

**اسماءُ الرجال** (لفظاً) لوگوں کے یا مردوں کے نام؛ (اصطلاحاً) حدیثِ نبوی کی تصدیق وتحقیق کے سلسلے میں راویوں کے انساب وکردار کی چھان بین کا ضابطہ اور یادداشتیں۔

**اسمبلی** زبر ا، لیٹا زبر س، جزم م، جزم ب۔ صف۔ اجتماع، جرگہ، انجمن، مجلسِ شوریٰ؛ مدرسہ کے بچوں کا صبح دُعا کے لیے اجتماع۔ انگریزی: Assembly۔

**اسمبھو** زبر ا، زبر س، جزم م، ولین۔ صف۔ ناممکن، محال؛ خلافِ قیاس۔

**اَسے** زبر ا، زبر س، ے لین۔ اند۔ تکلیف، مصیبت؛ کلفت کا زمانہ، بُری گھڑی، برا وقت۔

**اِسمیت** زیرا، جزم س، زیرم، شد زبری۔امث۔ کسی لفظ میں اسم کی خصوصیت کا پایا جانا؛ (فلسفہ) قرونِ وسطٰی کے آخری دور کا ایک فلسفیانہ نظریہ جس کی رُو سے تمام عالمِ موجودات کے نام اور تجریدی اصطلاحیں صرف خیال کی ایک علمی ضرورت ہیں جن کی پیچھے کوئی حقیقی وجود نہیں، عقیدہ شیئیت یا وجودیت کی ضد۔

**اَسن** زبرا، زبرس۔اند۔ کھانا، خوارک۔

**اَسن بسن** روٹی کپڑا مکان۔

**اَسناد** زبرا، جزم س۔جمع، مث، ع۔ ثبوت، دلیلیں، حجتیں، صداقت نامے، تصدیق نامے؛ حدیث کے راویوں کا سلسلہ، سند کی جمع۔

**اِسناد** زیرا۔اند، ع۔ دلیل لانا؛ ثبوت بہم پہنچانا (قواعد) جملۂ خبریہ بنانا، مسند اور مسندالیہ کے درمیان ربط پیدا کرنا، مثلاً: ''زید عالم ہے'' میں زید (مسندالیہ) کی بابت علم (مسند) کی خبر یا اسناد۔

**اَسنان** زبرا، جزم س۔جمع، مذ، ع۔ دانت۔سن (رک) کی جمع، عمریں۔نیز آسنہ۔

**اَسنائی** دانتوں سے منسوب؛ (لسانیات) دانتوں کی مدد سے ادا ہونے والی آوازیں یا حروف جیسے ''ت'' اور ''د''۔

**اَسنتوش** زبرا، زبرس، جزم ن، وج۔صف۔ بے چینی، بے اطمینانی، اضطراب۔

**اَسنگت** زبرا، زبرس، ن غنہ، زبرگ۔صف، ہ۔ بے ربط، بے جوڑ، ناموافق، نامناسب۔

**اسنٰی** زبرا، جزم س، کھڑا زبری۔صف، ع۔ زیادہ روشن؛ بلندتر۔

**اَسوار** زبرا، جزم س۔اند۔جمع، مذ۔ گھڑ سوار، سوار کی ایک شکل۔ (امث)

**اسواری**، سواری۔

**اَسواق** زبرا، جزم س۔جمع، مذ، ع۔ خرید وفروخت کی جگہیں، بازار، سڑک، منڈی، سوق کی جمع۔

**اِسواق** زیرا، جزم س۔اند۔ تیز کرنا، بڑھانا، ہنکانا؛ ہوا دینا، تحریک دینا، ہیجان میں لانا؛ اُبھار۔

**اَسوانسی** زبرا، جزم س، ن مغ۔امث، ہ۔ زمین کی پیائش کا ایک پیمانہ، کچوانسی کا بیسواں حصہ۔

**اَسوج** زبرا، ولین۔اند۔امث، ہ۔ ہندی جنتری کا چھٹا مہینہ، مطابق ستمبر یا اکتوبر۔اصلاً: اسوج (زبرا، وج)۔

**اَسوجھ** زبرا، ومع، جزم جھ۔صف۔ غیر محسوس، مخفی؛ غیر مادی۔

**اَسود** زبرا، جزم س، زبرو۔صف۔مذ، ع۔ کالا، سیاہ؛ سیاہ رنگ شخص، حبشی۔

**اُسوہ** پیش ا، جزم س، زبرو۔اند، ع۔ مثال، نمونہ جو لائقِ تقلید ہو، طریقہ، طور۔

**اُسوۂ حسنہ** (زبرح، زبرس، زبرن) عمدہ نمونہ، مثالی کردار۔مراد: سنتِ رسول اللہ ﷺ۔

**اِسہال** زیرا، جزم س۔اند، ع۔ دستوں کی بیماری، پیٹ چلنا، پتلا پاخانہ۔

**اِسہام** زیرا، جزم س۔اند۔ حصہ داری، کاروبار میں شراکت۔

**اَسہل** زیرا، جزم س، زبرہ۔اند۔ آسان، بہت ہی آسان۔

**اَسی** زبرا، شدس۔عدد۔ ستر اور دس، آٹھ دہائیاں، (ہندسوں میں) ۸۰۔صف:

**اَسی واں/ ویں۔**

کہاوت: **اَسی برس کی عمر اور نام میاں معصوم** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو عمر میں زیادہ ہو اور بچپنے کی حرکتیں کرے۔

**اَسی** زبرا۔امث۔ رنج، غم، غمناک کہانی۔

**اُسی** پیش ا۔اشارۂ بعید۔ اُس اور ہی کا مخفف۔

کہاوت: **اُسی پر خاک پڑتی ہے جو چاند پر خاک ڈالے** وہ ہی بدنام ہوتا ہے جو شریف آدمی کو بدنام کرے۔

کہاوت: **اُسی روکھ پر ہے چڑھا اُسی کی جڑ کٹوائے، وہ مورکھ تو ایک دن، گر دب کر مرجائے** جس چیز پر انسان کا گزارا ہو اگر اُسی کو تباہ کرے تو نقصان اُٹھاتا ہے (روکھ: پیڑ)۔

**اِسے** زیرا۔اشارۂ قریب۔ ''اِس'' کی مفعولی حالت۔

کہاوت: **اِسے چھپاؤ اُسے نکالو** جب دو چیزیں یا دو آدمی بالکل ہم شکل ہوں تو کہتے ہیں۔

**اسیر** زبرا، ی۔اند، ع۔ گرفتار، قیدی، محبوس۔

**اسیری** قید و بند۔

**اَسیس** زبرا، ی۔امث، ہ۔ دعائے خیر۔

**اُسیلم** پیش ا، ے لین، زبرل۔اند۔ (علم تشریح البدن) اُنگلیوں کا جوڑ۔

## ا۔ش

**اَش اَش** زبرا، جزم ش۔ رک: عش عش جو صحیح ہے۔

**اِشارت** زیرا، زبرر۔امث، ع۔ رمز، کنایہ؛ نشان، علامت۔

**اَشارِف** زبرا، زیرر۔اند۔ ممتاز اور عالی نصب اصحاب، عمائد۔

**اِشارہ** زیرا، زبرر۔اند۔ اُنگلی، ہاتھ، ابرو یا آنکھ کی بامعنی جنبش؛ کسی بات یا چیز کی طرف اختصار کے ساتھ توجہ دلانا؛ ایما، اجمالی حکم یا مرضی کا اظہار؛ نشان، علامت؛ تلمیح، حوالہ، رمز، کنایہ۔

**اِشارہ کنایہ** مجملاً یا کنایۃً کسی منشا کو ادا کرنے کا عمل۔

محاورہ: **اشاروں پر چلنا** کہنا ماننا، فرمانبرداری کرنا۔

اِشاریت آرٹ یا ادب میں متن الفاظ یا اشکال کی بجائے علامات کے ذریعے رمزیہ پیرایۂ اظہار۔

اِشاریہ زیرا، زبری۔ اند، ع۔ حوالے کی آسانی کے لیے حروفِ تہجی کے مطابق مرتب کی ہوئی فہرست۔

اشاریہ بندی اشاریہ تیار کرنا۔

اِشاعت زیرا، زبر ع۔ امث، ع۔ پھیلانا، دُور دُور پہنچانا، ابلاغ، تشہیر؛ کتاب اخبار رسالے وغیرہ کا چھاپ کر تقسیم کرنا، شائع کرنا؛ چھپنے، تقسیم ہونے کی تعداد، پھیلاؤ۔

اَشاعرہ زبرا، لیٹا زیر ع، زبر ر۔ جمع، مذ۔ متکلمین کا ایک گروہ یا مکتب جو ابوالحسن علی اشعری (۸۷۳-۹۳۵ء) سے منسوب ہے اور وہ معتزلہ کے مخالف تھے۔ نیز اشعریہ، اشعری۔

اِشاعیہ زیرا، زیر ع، شد زبری۔ اند۔ کسی حکومت، تنظیم یا گروہ وغیرہ کا شائع کردہ اعلان۔

اَشباح زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ۔ اجسام، اشخاص؛ دھندلی شکلیں، ارواح، سائے۔

اِشباع زیرا، جزم ش۔ اند، ع۔ کھینچنا، بڑھانا، طول دینا، حرف کی حرکت کو کھینچ کر پڑھنا جیسے اُوستاد (اُستاد) یمانی (یمنی)۔

اَشباہ زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ، ع۔ مماثلتیں، نظیریں، امثال۔ واحد: شبہ۔

اَشبہ بہت مشابہ، بالکل ملتا جلتا۔

اَشبھ زبرا، پیش ش، جزم بھ۔ صف۔ نامبارک، منحوس۔

اِشتباہ زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ مماثلت، ایک سا ہونا، مغالطہ، شک، دھوکا۔

اَشتت زبرا، جزم ش، پیش ت۔ امث۔ تعریف، توصیف، حمد، گُن گانا، ستائش، مدح۔

اِشتداد زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ کسی کیفیت یا حالت میں شدت یا زیادتی؛ زور وظلم۔

اَشتر زبرا، جزم ش، زبرت۔ صف۔ پھٹا، چرا ہوا۔ (کنایۃً) پھٹے دیدوں والا، دریدہ چشم۔

اُشتر پیش ا، جزم ش، پیش ت۔ اند، ع۔ اُونٹ۔ نیز شُتر۔

اِشترا زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند۔ خرید و فروخت، بیع و شرا۔

اِشتراک زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ ساجھا، شراکت، باہمی حصہ داری؛ رفاقت، ہمکاری۔

اشتراکی نظریہ اشتراکیت سے منسوب یا متعلق، اشتراکیت کا قائل یا پیرو۔

اشتراکیّت / رکیَت قومی ذرائع پیداوار کا ریاست کی تحویل میں اور کل آبادی کی ملکیت ہونا۔ مارکسی نظریہ۔

اِشتعال زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ آگ یا شعلہ بھڑکنے کی کیفیت، بھڑکانا۔ (مجازاً) غصہ، برہمی، جوش، ہیجان۔

اِشتعال انگیز جوش دلانے والا، غصے میں لانے والا، جذبات کو اُبھارنے والا۔

اِشتعالک لَو، چھوٹا سا شعلہ، فتیلہ۔

اِشتغال زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ مصروفیت، مشغولیت، انہماک، پوری توجہ سے کسی کام میں مشغول ہونا۔

اِشتقاق زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ مصدر یا مادے سے دوسرے الفاظ بنانا؛ لفظ کی اصل کا کھوج لگانا؛ نسل کا پھیلنا۔

اِشتک زیرا، جزم ش، زبرت۔ امث۔ خواہش، طلب، ہڑک، جوانی کی اُمنگ۔ نیز اشٹک؛ اشٹ۔

اُشتلم پیش ا، جزم ش، پیش ت، پیش ل۔ اند۔ ہجوم، دھما چوکڑی؛ شدت، جھگڑا فساد؛ شور و غل، ہنگامہ۔

اُشتلنگ ہلہ، حملہ۔

اِشتمال زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ شمول، شرکت، ساجھا؛ مشترکہ ملکیت کا نظریہ۔

اشتمالیت رک: اشتراک/اشتراکیت۔

اِشتمام زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ سونگھنا، دماغ کا معطر ہونا۔

اِشتہا(ء) زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ امث، ع۔ بھوک، گرسنگی؛ کھانے کی خواہش۔

اشتہاءِ صادق صحت مندانہ بھوک۔

اِشتہاد زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ گواہی، شہادت۔

اِشتہار زیرا، جزم ش، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ شہرت، نشر و اشاعت، اعلان، اطلاعِ عام کے لیے ذرائع ابلاغ کے ذریعے شائع ہونے والا پیغام، خصوصی کاروباری پیغام جو تجارتی مال یا خدمت کی فروخت کے لیے لوگوں کو راغب کرنے کے لیے ہو۔

اِشتہاری مجرم وہ مجرم جس کی گرفتاری کے لیے حلیے وغیرہ کا اعلان کیا گیا ہو۔

اِشتیاق زیرا، جزم ش، زیرت۔ اند، ع۔ خواہش، آرزو، ولولہ؛ چاہت، عشق، محبت۔

اَشٹ دھات زبرا، جزم ش۔ رک: اَٹھ دھات۔

**اِشث** زیرا، جزم ش۔ اند۔ محبوب، معبود۔ (امث) طلب، خواہش، محبت۔ نیز اشت۔

**اَشٹانگ** زبرا، جزم ش، ن غنہ۔ اند۔ جسم کے آٹھ اعضا؛ ہاتھ، پاؤں، آنکھیں، اورکان یا ہاتھ، پاؤں، گھٹنے، چھاتی، ماتھا، جوڈنڈوت کرنے میں زمین سے لگتے ہیں؛ حالتِ سجدہ۔

**اَشٹمی** زبرا، جزم ش، زبرٹ۔ امث، ہ۔ قمری مہینے کی آٹھویں تاریخ۔

**اَشجار** زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ، ع۔ **شجر** (رک) کی جمع۔

**اَشجع** زبرا، جزم ش، زبرج۔ صف، ع۔ بہت بہادر، بڑا دلاور، **شجیع** (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**اَشچی** زبرا، پیش ش۔ صف، ہ۔ نجس، ناپاک۔

**اَشخار** زبرا، جزم ش۔ اند، ف۔ نباتی نمک، کھار۔

**اَشخاص** زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ، ع۔ **شخص** (رک) کی جمع۔

**اِشخیص** زیرا، جزم ش، ی۔ امث۔ ایک بوٹی جس کی دو قسمیں ہیں، سفید جس کا تنا نہیں ہوتا، پتے کاہو سے بڑے کانٹے دار، پھول نیلا ریشے دار، جڑ سفید جس سے گوند نکلتا ہے؛ دوسری قسم سیاہ، پتے چھوٹے بے خار، سبز پک کر سیاہ پھول میں بُندکیاں اور مہین خار، جڑ موٹی اور کالی۔ دونوں قسمیں دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہیں۔

**اَشد** زبرا، زبرش۔ صف، ع۔ بہت سخت، نہایت شدید، پُر زور، شدت کرنے، دباؤ ڈالنے والا؛ اپنے خیالات یا عمل میں بہت سخت۔

**اَشدھ** زبرا، پیش ش۔ صف، ہ۔ ناپاک، گندہ، غلیظ؛ ناخالص، جس میں ملاوٹ ہو۔

**اَشر** زبرا، زبرش۔ صف، ع۔ بہت شریر، سب سے بڑھ کر شریر۔

**اشرالناس** (پیش ر، غم ا، غم ل، شدن) شریر ترین آدمی۔

**اَشرار** زبرا، جزم ش۔ جمع، امذ، ع۔ شریر لوگ، مفسد لوگ۔

**اَشراف** زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ، ع۔ اچھے، خوش اطوار، عالی نسب یا ایماندار لوگ۔ شریف کی جمع۔

کہاوت: **اشراف پاؤں پڑے کمینہ سر چڑھے** کمینہ شریف کی نرمی سے اُلٹا دلیر ہوتا ہے۔

کہاوت: **اشراف کے لڑکے بگڑتے ہیں تو بھڑوے بنتے ہیں** شریفوں کی اولاد بدچلن ہوجائے تو رنڈیوں کی دلالی کے سوا اور کچھ نہیں کرسکتی کیونکہ اُنھوں نے کوئی پیشہ سیکھا ہی نہیں ہوتا۔

کہاوت: **اشراف گھوڑے کو چابک کی حاجت نہیں** عقلمند کو اشارہ کافی ہے۔

مقولہ: **اشراف وہ جس کے پاس اشرفی** شرافت کا معیار آج کل روپیہ ہے۔ روپیہ والا سو شریفوں کا شریف کہلاتا ہے۔

**اشرافیت** ایسی حکومت جس پر امراء کا غلبہ یا اقتدار قائم ہو۔

**اِشراق** زیرا، جزم ش۔ اند، ع۔ طلوع، روشنی کا نمودار ہونا، سورج کی شعاعوں کا نکلنا، طلوعِ آفتاب کے بعد کی ساعت؛ خارجی ذرائع کے بغیر بات کا دل میں پیدا ہونا یا حقیقت کی دریافت؛ صفائے باطن کی وجہ سے روشن ضمیری۔ صف: **اشراقی**۔ جمع: **اشراقین**۔

**اشراقیت** افلاطونی فلسفہ؛ نیز بعض دوسرے صوفیانہ مکاتبِ فکر۔

**اِشراک** زیرش۔ اند، ع۔ (لفظاً) شریک کرنا؛ (مراداً) خدا کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرانا۔

**اَشربہ** زبرا، جزم ش، لیٹا زیر ر، زبرب۔ جمع، مذ۔ پینے کی چیزیں، عموماً شراب وغیرہ۔

**اَشرف** زبرا، جزم ش، زبرر۔ صف، ع۔ نہایت بزرگ، عزت والا؛ برتر، افضل، فوقیت رکھنے والا۔

**اَشرف المخلوقات** (پیش ف، غم ا، جزم ل، زبرم، جزم خ، وغ) کائنات میں سب سے افضل۔ مراد: انسان۔

**اَشرفی** زبرا، جزم ش، زبرر۔ امث، ف۔ سونے کا سکہ؛ ایک پھول جو زرد اور سنہری ہوتا ہے۔ نیز عام: **اشرفی** (زبرش، جزم ر)۔

**اَشرفی بوٹی** زربفت اور کمخواب وغیرہ کی گول گول سنہری بوٹی جو اشرفی کے حجم کے برابر ہوتی ہے۔

کہاوت: **اشرفیاں لٹیں کوئلوں پر مُہر** اس موقع پر جب ایک طرف للّے تللّے ہوں اور دوسری طرف معمولی باتوں میں جزرسی دکھائی جائے۔

**اَشعار** زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ، ع۔ **شعر** (رک) کی جمع۔

**اِشعاع** زیرا، جزم ش۔ اند، ع۔ شعاع ڈالنا، بکھیرنا، روشنی کی لہریں پھیلانا۔ انگریزی میں: Radiation۔

**اَشعر** زبرا، جزم ش، زبرع۔ صف، ع۔ بڑا شاعر، شاعروں کا شاعر، شعر گوئی میں زیادہ قدرت رکھنے والا، شاعر کا صیغۂ تفضیل۔

**اَشعری** زبرا، جزم ش۔ اند۔ رک: **اَشاعرہ**۔

**اَشِعّہ** زبرا، جزم ش، لیٹا زیر ع، زبرہ۔ جمع، مث۔ شعائیں، کرنیں۔

**اَشغال** زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ، ع۔ کام دھندے، پیشے، مصروفیات؛ اوراد، وظائف، شغل کی جمع۔

**اُشغلہ** پیش ا، جزم ش، پیش غ، زبرل۔ اند۔ افواہ، فتنہ، دو آدمیوں کو لڑا دینے کے لیے جھوٹ باندھنا، چٹکلا چھوڑنا۔ نیز **اُشقلا**، **اُشقلہ**۔

**اَشفار** زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ۔ پپوٹے، پلکوں کی جڑیں۔

**اَشفاق** زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ، ع۔ مہر و محبت، لطف و عنایات؛ شفقت کی جمع۔

**اِشفاق** زیرا، جزم ش۔ امذ، ع۔ لطف کا برتاؤ، رعایت، مہربانی، مربی ہونا۔

**اِشفاق انگیز** جس کو دیکھ کر رحم آئے۔

**اَشفق** زبرا، جزم ش، زبر ف۔ صف۔ نہایت مہربان، شفیق کی تفضیل۔

**اِشقاق** زیرا، جزم ش۔ امذ، ع۔ ایک شق سے نئی شق نکالنا، بات سے بات پیدا کرنا۔

**اَشقر** زبرا، جزم ش، زبر ق۔ صف، ع۔ صبیح، خوش رنگ؛ یک رنگ اور بے داغ سرخ گھوڑا۔

**اَشقیا** زبرا، جزم ش، زیر ق۔ جمع، مذ، ع۔ برے لوگ، ظالم لوگ، سنگدل؛ بدبخت، بدنصیب، شقی کی جمع۔

**اَشک** زبرا، جزم ش۔ امذ، ف۔ وہ پانی جو رنج تکلیف یا بے حد خوشی کے وقت آنکھوں سے نکل پڑے، آنسو۔

**اَشکِ بار** آنسو برسانے والا، رونے والا (شخص یا آنکھ)۔

**اَشکِ بلبل** افیونیوں کی اصطلاح میں افیون کی خفیف مقدار، چھوٹی گولی۔

**اَشک ریزی (ے)** آنسو بہانا۔

**اَشک شوئی (وج) (لفظاً)** آنسو پونچھنے کا عمل؛ تسلی، تشفی، تالیفِ قلب کرنا۔

**اَشکال** زبرا، جزم ش۔ جمع، مث، ع۔ مختلف صورتیں یا ہیئتیں جو مادہ اختیار کرتا ہے؛ (مجازاً) اجسام، پیکر۔

**اِشکال** زیرا، جزم ش۔ امذ، ع۔ دشواری، دقت؛ اعتراض، گرفت؛ مشکل، دشوار۔

**اِشکالنا** زیرا، جزم ش، جزم ل۔ فعل متعدی۔ بچکولا دینا، اُچھالنا، اُبھارنا؛ شک شبے میں ڈالنا۔

**اَشکل** زبرا، جزم ش، زبر ک۔ صف، ع۔ مشکل تر، بہت دشوار۔

**اِشکل** زیرا، جزم ش، زبر ک۔ امذ۔ وہ گھوڑا جس کا آگے کا دایاں اور پیچھے کا بایاں پاؤں سفید ہوتے ہیں۔

**اُشلک** پیش ا، جزم ش، زبر ل۔ امث، ف۔ تہمت، بہتان۔

**اَشلوک** زبرا، جزم ش، وج۔ امذ، س۔ نظم، بیت، شعر، حمد؛ مقفی فقرہ۔

**اَشنان** زبرا، جزم ش۔ امذ، ہ۔ (ہندو) غسل، جسم پر پانی بہانا، ڈبکی لگانا۔

**اُشنان** پیش ا، جزم ش۔ امث۔ ایک صحرائی بوٹی جس کے پتوں کو جلا کر سجی بنائی جاتی ہے، لانہ، لانی۔ نیز سجی۔

**اَشنع** زبرا، جزم ش، زبر ن۔ صف۔ قبیح تر، نہایت معیوب، بہت قابلِ ملامت۔

**اُشنہ** پیش ا، جزم ش، زبر ن۔ امذ۔ چھریلا، باریک پوست یا جھلی کے مانند ایک روئیدگی جو صنوبر کے درختوں پر لپٹی رہتی ہے۔

**اَشواق** زبرا، جزم ش۔ جمع، مذ، ہ۔ آرزومندیاں، رغبتیں، مختلف یا متعدد شوق۔

**اَشوتا** زبرا، جزم ش، زبر و۔ امذ۔ پیپل کا درخت جو ہندوؤں میں مقدس سمجھا جاتا ہے۔

**اَشوک (۱)** زبرا، وج۔ امذ، ہ۔ ایک درخت جس کے پتے آم کے پتوں کی مانند مگر قدرے زیادہ لمبے، پھل فالسے سے ملتا جلتا ہوتا ہے، مزے میں تلخ؛ چیت کے مہینے کا آٹھواں دن جب ایک ہندوانی تہوار پر پانی میں اشوک کی پتیاں ڈال کر دیتے ہیں۔

**اَشوک (۲)** زبرا، وج۔ عَلَم، ہ۔ برصغیر میں موریہ خاندان کا قدیم حکمران (متوفی: ۲۳۸ قبل مسیح) جس نے بدھ مت اختیار کر کے اِس مذہب کا دُور دُور تک پرچار کیا، اپنے کتبوں کی وجہ سے خاص طور پر مشہور ہوا جو جگہ جگہ آج بھی نصب ہیں۔

**اَشوک وانی** پالی زبان۔

**اَشہب** زبرا، جزم ش، زبر ہ۔ امذ، ع۔ گھوڑا جس کے سفید بالوں کی کثرت سیاہ بالوں پر غالب ہو، سیاہی مائل سفید رنگ کا گھوڑا۔

**اَشہر** زبرا، جزم ش، زبر ہ۔ صف، ع۔ بہت مشہور، شہیر کی تفضیل۔

**اَشہر** زبرا، جزم ش، پیش ہ۔ جمع، مذ، ع۔ شہر بمعنی مہینہ کی جمع۔

**اَشہل** زبرا، جزم ش، زبر ہ۔ صف۔ سیاہ رنگ کا جس میں بھورا پن یا گیروی رنگ کے ساتھ سرخی مائل شامل ہو، نیلگوں (خصوصاً آنکھ)۔ (مث) شہلا۔

**اَشیا** زبرا، جزم ش۔ جمع، مث، ع۔ چیزیں، سامان، اسباب، شے (رک) کی جمع۔ نیز اشیاء۔

**اشیائے صرف** عام استعمال کی خوردہ چیزیں۔

**اَشیر باد** زبرا، ی، جزم ر۔ امث، س۔ دعائے خیر و برکت؛ سلام کرنے کا کلمہ، بندگی۔

## ا۔ص

**اِصابت** زیرا، زبر ب۔ امث، ع۔ صائب، درست، صحیح، مناسب ہونا۔ آگے نکل جانا۔

**اَصابع** زبرا، لیٹا زبر ب۔ جمع، مث، ع۔ (ہاتھ کی) اُنگلیاں۔ واحد: اَصبع۔

**اَصاغر** زبرا، زیر غ۔ جمع، مذ، ع۔ صغیر (رک) کی جمع، چھوٹے لوگ؛ بچے، اطفال۔

**اَصالت** زبرا، زبر ل۔ مث، ع۔ اصل کا، کھرا، خالص؛ خاندانی، اچھے خاندان یا نسل سے ہونا؛ شرافت۔

**اَصالتہً** بذاتِ خود، اپنی اصل صورت وحیثیت میں، وکالتہً کی ضد؛ دراصل۔

**اصباح** زیرا، جزم ص۔ امذ، ع۔ صبح؛ صبح کے وقت کا آنا؛ صبحدم کوئی کام کرنا؛ ایک حالت سے دوسری حالت بدلنا۔

**اَصبح** زبرا، جزم ص، زبرب۔صف۔ بہت گورا، اُجلے رنگ کا، صبیح کی تفضیل۔

**اَصح** زبرا، زبرص۔صف، ع۔ بالکل صحیح، زیادہ درست، باوثوق، مرکبات میں ''ح'' مشدد۔

**اَصح الکلام** نہایت درست کلام۔

**اَصحاب** زبرا، جزم ص۔جمع، مذ، ع۔ ہم صحبت، ساتھی، رفیق؛ معزز لوگ۔ واحد: صاحب (رک)۔

**اَصحابِ اُخدود** وہ نصاریٰ جن کو یمن کے یہودی بادشاہ ذونواس نے نجران میں گھر کے ایک طویل گڈھے میں زندہ اور مردہ ڈال کر جلوا دیا تھا۔

**اَصحابِ اُلرقیم** (پیش ب، غم ا، غم ل، شدزبرر، ی) جو قرآنی روایت کے مطابق دوسو برس تک غار میں سوتے رہے تھے۔ نیز اَصحابِ کہف۔

**اصحابِ اُلشمال** (پیش ب، غم ا، غم ل، شدزیرش) بائیں جانب کے لوگ۔ (مراداً) گناہگار جن کے اعمال نامے قیامت میں اُن کے بائیں ہاتھ میں دیے جائیں گے۔

**اَصحابِ اُلیمین** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبری، ی) (لفظاً) دائیں طرف والے؛ (مراداً) نیک لوگ۔

**اَصحابِ صفہ** (پیش ف، شدزبرف) وہ مہاجر اصحاب جو مسجدِ نبوی ﷺ کے باہر ایک چبوترے پر رہتے تھے جن کے معاش کا انتظام دوسروں کے ذمے تھا۔

**اَصحابِ ظواہر** وہ لوگ جو قرآن شریف کے لفظی معنی پر اصرار کرتے ہیں۔

**اَصحاح** زبرا، جزم ص۔امذ۔ توریت کا کوئی باب۔

**اِصدار** زیرا، جزم ص۔امذ، ع۔ صادر، اجرا؛ نافذ ہونا۔

**اَصدق** زبرا، جزم ص، زبرد۔صف، ع۔ بہت سچا، حق گوئی میں بڑھ کر؛ صادق (رک) کی تفضیل۔

**اِصر** زیرا، جزم ص۔امذ۔ بار، بوجھ۔

**اِصرار** زیرا، جزم ص۔امذ، ع۔ زور دینا، تاکید کرنا؛ اَڑنا، سرہونا؛ ہٹ، ضد، تکرار۔

**اِصراف** زیرا، جزم ص۔امذ، ع۔ صرفہ، صرف کرنا، خرچ کرنا؛ فضول خرچی، بے جا خرچ۔

**اِصطباغ** زیرا، جزم ص، لیٹا زیرط۔امذ، ع۔ بپتسمہ دینا، رنگ دار پانی میں غسل دے کر عیسائی مذہب میں داخل کرنا۔

**اَصطبل** زبرا، جزم ص، زبرط، زبرب۔امذ۔ گھوڑے یا خچر وغیرہ باندھنے کی جگہ۔ نیز اصلاً: اِصطبل (زیرا، جزم ص، زبرط، جزم ب)۔

**اِصطخر** زیرا، جزم ص، زبرط، جزم خ۔علم۔ (لفظاً) قلعہ؛ (مراداً) قدیم کیانی سلاطین ایران کا ایک قلعہ جس کا ذکر ادب میں مضبوطی کے باوجود ناپائیداری کی مثال میں آتا ہے۔ اسے سکندر نے مسمار کر دیا تھا۔

**اِصطفا** زیرا، جزم ص، زیرط۔امذ، ع۔ باطن کی پاکیزگی، برگزیدگی؛ چنیدہ، برگزیدہ؛ چننا، منتخب کرنا۔ (صف) مصفیٰ۔

**اِصطفاف** زیرا، جزم ص، لیٹا زیرط۔امذ۔ انواع یا اشیا کی ترتیب، تقسیم، درجہ بندی۔

**اِصطکاک** زیرا، جزم ص، لیٹا زیرط۔امذ۔ رگڑ، تصادم۔

**اِصطلاح** زیرا، جزم ص، لیٹا زیرط۔امث، ع۔ وہ لفظ جس کے کوئی خاص معنی کسی علم یا فن وغیرہ کے ماہرین نے یا کسی جماعت نے مقرر کر لیے ہوں؛ روزمرہ، بول چال؛ ایسا لفظ یا رمز کی بات جسے قائل اور مخاطب کے علاوہ دوسرے لوگ نہ سمجھ سکیں۔

**اصطلاحی** رک: اصطلاح جس سے یہ منسوب ہے۔

**اَصعب** زبرا، جزم ص، زبرع۔صف۔ نہایت دشوار، سخت تر۔

**اِصغا** زیرا، جزم ص۔امذ۔ توجہ کرنا، کان لگا کر سننا، کن سوئیاں لینا۔

**اَصغر** زبرا، جزم ص، زبرغ۔صف، ع۔ بہت چھوٹا، سب سے چھوٹا، صغیر کی تفضیل۔

**اَصفار** زبرا، جزم ص۔جمع، مذ، ع۔ کئی صفر، نقطے۔

**اِصفاق** زیرا، جزم ص۔امذ۔ ایک ظرف سے دوسرے ظرف یا ایک جسم سے دوسرے جسم میں خون منتقل کرنا، نقلِ الدم، انتقالِ خون۔ انگریزی میں: Transfusion۔

**اَصفر** زبرا، جزم ص، زبرف۔صف، ع۔ زرد، سونے یا پیتل کے رنگ کا۔

مرکب: **اصفر فاقع** شوخ زرد۔

**اصفہانک** زیرا، جزم ص، زبرف، زبرن۔امذ۔ ایرانی موسیقی کے بارہ مقامات یا پردوں میں سے ایک پردہ۔

**اَصفیٰ** زبرا، جزم ص، کھڑا زبری۔صف، ع۔ بہت پاکیزہ، نہایت مخلص، صفی کی تفضیل۔ جمع: اَصفیا۔

**اَصل** زبرا، جزم ص۔امث، ع۔ جڑ، بنیاد، ابتدا، منبع، مخرج؛ حقیقت، امرِ واقعی؛ لفظ کا مادہ؛ سود پر دیا ہوا سرمایہ؛ حیثیت، بساط، قیمت (اکثر تحقیر کے لیے)۔

**اَصلِ اُصول** بالکل ابتدائی ماخذ، مخرج، بنیاد، کلیہ، قانون جس پر فروعات

کا مدار ہو۔

**اُصل اُلسوس** (پیش ل، غم اغم ل، شدس، ومع) سوسن کی جڑ ملیٹھی۔

کہاوت: **اصل سے خطا نہیں کم اصل سے وفا نہیں** خاندانی آدمی بدی نہیں کرتا اور کمینہ وفاداری نہیں کرتا۔

**اصلا** زبرا، جزم ص۔ متعلق فعل، ع۔ ہرگز، بالکل (نہیں)؛ قطعاً، مطلق۔

**اَصلاب** زبرا، جزم ص۔ جمع، مذ، ع۔ پشتیں، پیڑھیاں، نسلیں۔

**اِصلاح** زیرا، جزم ص۔ امث، ع۔ درستی، بہتری؛ نقص دُور کرنا۔ مراعات دینا، ترقی دینا، بحال کرنا، اعتدال پر لانا؛ خط یا حجامت، چہرے کے بالوں کو ترشوانا؛ چھپنے سے پہلے کاپی یا پلیٹ کی غلطیاں نکالنا، ٹھیک کرنا؛ مرض سے افاقہ، صحت کی بحالی؛ تندرستی۔

**اِصلاحات** نقص اور خرابیوں کی دُرستیاں؛ محکوم قوموں کے سیاسی حقوق میں اضافہ کرنا، (انگریزی میں: Reforms)۔

**اَصلح** زبرا، جزم ص، زبرل۔ صف، ع۔ زیادہ درست، بہت بہتر، نہایت مناسب؛ تقاضائے وقت کے لحاظ سے موزوں۔

**اَصلی** زبرا، جزم ص۔ صف۔ ابتدائی، حقیقی، واقعی، سچ مچ کا؛ ذاتی، جو کسی سے ماخوذ نہ ہو۔

**اَصلیت** زبرا، جزم ص، زیرل، زبر شدی۔ امث، ع۔ واقعیت؛ اساس، بنیاد؛ فطرت، جبلت؛ نسل نژاد؛ مادہ، ماخذ، حقیقت، سچائی۔

**اَصم** زبرا، زبر ص۔ صف، ع۔ بالکل بہرا، سننے سے معذور؛ وہ عدد جس کا جذر عدد صحیح کی صورت میں نہ نکل سکے۔

**اَصناف** زبرا، جزم ص۔ مذ، امث، جمع، ع۔ جنس یا نوع کی ذیلی اقسام، شاخیں، قسمیں

**اَصوات** زبرا، جزم ص۔ امث، جمع، ع۔ صوت (رک) کی جمع؛ آوازیں۔

**اَصوب** زبرا، جزم ص، زبر و۔ صف۔ زیادہ مناسب، حق سے قریب تر، صائب (رک) کی تفضیل۔

**اُصول** پیش ا، ومع۔ مذ۔ جمع، مذ، ع۔ جڑیں، بنیادیں؛ قواعد، قوانین، بندھے ہوئے طور طریقے؛ طور، قاعدہ، طریقہ، چلن۔ (موسیقی) راگ کے بندھے ہوئے سُر جن سے اُس کی شناخت ہوتی ہے۔

**اُصولِ اَوّلیہ** منطق کے چار بنیادی قاعدے؛ عینیت، تباین، اُصول خارج الاوسط، استدلال۔

**اُصول پرست** ضابطے کی پابندی کرنے والا، وضعداری یا معمول سے نہ ہٹنے والا۔

**اُصولِ فاختہ** ایرانی موسیقی کی مقررہ ۱۷ تالوں میں سے گیارھویں تال کا نام۔

**اُصولِ قدریہ** (طبیعیات) برقیاتی مقداروں کے ضابطے۔

**اُصولِ متعارفہ** عام باتیں جن میں کوئی اختلاف کی گنجائش نہیں، مُسلّمات۔

**اَصید** زبرا، ی۔ صف۔ کج گردن، ٹیڑھی گردن والا۔

**اَصیص** زبرا، ی۔ امذ۔ تسلا، ٹرے، خصوصاً زخموں کی آلائش دھونے کا طشت یا بڑا پیالہ وغیرہ۔

**اَصیل** زبرا، ی۔ امذ، ع۔ گدھ یا نر چیل اور مرغی کے جوڑے سے پیدا ہونے والا مرغ جو لڑنے میں تیز ہوتا ہے؛ ملازم یا ملازمہ، تنخواہ دار خادم؛ اچھے حسب نسب والا؛ کھرا، خالص (فولاد)؛ (شرع) وہ شخص جو کسی کی وکالت کے بغیر اپنا نکاح کرے۔

مقولہ: **اَصیل گھوڑے کو چابک کی حاجت نہیں** غیرت دار اور ہونہار لڑکے کو مار پیٹ اور تنبیہ کی ضرورت نہیں پڑتی جس طرح اصیل گھوڑا بغیر کوڑا کھائے سیدھا چلتا ہے اسی طرح شریف لڑکا شوق سے لکھتا پڑھتا ہے۔

کہاوت: **اَصیل مرغے کی وہی ایک ٹانگ** اپنی ضد پر قائم، ہٹ پر اَڑا ہوا۔

## ا۔ض

**اِضاعت** زیرا، زبر ع۔ امث۔ نقصان؛ بربادی، ضائع یا تلف ہونا یا کرنا۔

**اِضافت** زیرا، زبر ف۔ امث، ع۔ دو چیزوں کا باہمی تعلق، نسبت، دو الفاظ کے درمیان نسبت ظاہر کرنے کی علامت، مضاف اور مضاف الیہ کو باہم ملانے کا طریقہ یعنی کسرۂ اضافت یا ''کا''، ''کے''، ''کی'' کا استعمال، کسرۂ اضافت یا زیر؛ (منطق) اُن دو چیزوں کی باہمی نسبت جس میں سے ہر ایک کا سمجھنا دوسری پر منحصر ہو جیسے باپ اور بیٹا۔

**اضافتِ توصیفی** (قواعد) ان دو لفظوں کی اضافت جن میں ایک صفت ہو اور دوسرا موصوف ہو مثلاً: بے دودھ کی چائے، روزِ روشن، شبِ تاریک۔

**اضافتِ مقلوب** ترکیب اضافی میں کسرۂ اضافت کو حذف کر دینا اور مضاف اور مضاف الیہ کی ترتیب کو اُلٹ دینا۔ مثال: پیرزن (زنِ پیر)؛ جہاں پناہ (پناہِ جہاں)۔

**اِضافہ** زیرا، زبر ف۔ امذ، ع۔ مقدار یا تعداد میں زیادتی، افزائش، بیشی، بڑھوتری۔

**اِضافی** زیرا۔ صف، ع۔ ضمنی، ذیلی، فروعی، بنیادی یا اصلی کی ضد؛ مزید، مقررہ کے علاوہ۔

**اِضافیت** زیرا، زیرف، شد زبری۔ امث، ع۔ طبیعیاتی اور کائناتی نظریہ جو حرکت، رفتار اور حجم کو اضافی وجود مانتا ہے، نہ کہ قائم بالذات اور زمان کو چوتھا بُعد؛ آئن سٹائن سے منسوب۔

**اَضبت** زبرا، جزم ض، زبرب۔صف۔ جو زیادہ ضابطے کے اندر ہو۔

**اِضرار** زیرا، جزم ض۔ اند۔ نقصان پہنچانا، ضرر رسانی۔

**اُضحوکہ** پیشا، جزم ض، ومع، زبرک۔ اند، ع۔ ہدفِ تضحیک، نُقلِ محفل، جس کا مذاق اڑایا جائے۔

**اَضحیٰ** زبرا، جزم ض، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ قربانی، خدا کی راہ میں جانور ذبح کرنا۔

**اَضداد** زبرا، جزم ض۔ جمع، مذ، ع۔ ایک دوسرے کی ضد؛ متضاد خصوصیات والی چیزیں یا حالتیں۔

**اِضراب** زیرا، جزم ض۔ اند، ع۔ رُوگردانی، پھر جانا، ترک کر دینا؛ پڑتال۔ (قواعد) وہ لفظ جو کسی قول میں مزید اضافے کے لیے لایا جائے؛ ''بل''، ''بلکہ'' حروفِ اضراب ہیں۔

**اِضطراب** زیرا، جزم ض، لیٹا زیرط۔ اند، ع۔ بے چینی، بے قراری، تردد، تشویش، ہلچل، ہیجان؛ حرکت؛ بدحواسی، گھبراہٹ؛ حدیث میں راویوں کے بیان میں اختلاف سے پیدا ہونے والی صورتِ حال۔

**اِضطرار** زیرا، جزم ض، لیٹا زیرط۔ اند، ع۔ غیر ارادی، بے اختیار حرکت، مجبوری کی کیفیت، اعصابی ہیجان۔صف: **اضطراری** بے اختیارانہ۔

**اَضعاف** زبرا، جزم ض۔ جمع، مذ، ع۔ دُگنے چوگنے اعداد، یا اقدار؛ حاصلِ ضرب، ضعف کی جمع۔

**اضعافًا مضاعفۃً** بدرجہا زیادہ، بڑھ بڑھ کر، دُگنا چوگنا ہوتا ہوا۔ نیز المضاعف۔

**اِضعاف** زیرا، جزم ض۔ مذ، ع۔ سابق کے مقابل دو چند یا دوگنا کرنا، اضافہ یا زیادتی کرنا۔

**اَضعف** زبرا، جزم ض، زبرع۔صف، ع۔ نہایت ضعیف، بہت کمزور، بہت ناتواں؛ نامعتبر (قول یا روایت)۔

**اَضغاث** زبرا، جزم ض۔ جمع، مذ، ع۔ گھاس کے گٹھے؛ بے حقیقت باتیں۔

**اضغاثُ الاحلام** پریشان خواب، ڈراؤنے خواب۔

**اَضل** زبرا، زبرض۔صف۔ سب سے زیادہ گمراہ۔

**اَضلاع** زبرا، جزم ض۔ جمع، مذ، ع۔ ملک میں صوبے کے بڑے انتظامی حصے جو چند تحصیلوں وغیرہ پر مشتمل ہوتے ہیں۔

**اِضلال** زیرا، جزم ض۔ اند، ع۔ گمراہ کرنا، بھٹکانا، بہکانا۔

**اِضمار** زیرا، جزم ض۔ اند، ع۔ مضمر، مخفی، مقدر، بے ظاہر کیے موجود ہونا؛ کنایہ، رمز۔ (عروض) رکن کے شروع میں سببِ ثقیل کا دوسرا حرف ساکن کر دینا۔

**اضمار قبل از ذکر** اسم سے پہلے جس کی طرف اشارہ مقصود ہو، ضمیر کا استعمال؛ پیشگی بات۔

**اِضمحلال** زیرا، جزم ض، لیٹا زیرم، جزم ح۔ اند، ع۔ کمزوری، ناطاقتی، نقاہت؛ سُستی، اُداسی، تھکن۔

**اَضمدہ** زبرا، جزم ض، لیٹا زیرم، زبرد۔ جمع، مذ۔ ضماد (رک) کی جمع۔

## ا۔ط

**اِطاعت** زیرا، زبرع۔ امث، ع۔ پیروی، تابعداری، تعمیلِ حکم۔

**اِطاعت شعار** حکم ماننے والا، تابع فرمان۔

**اُطاق** پیشا۔ اند، ت۔ کمرہ، حجرہ، نشست گاہ، بیٹھک۔

**اِطالت** زیرا، زبرل۔ امث۔ کسی بات یا معاملے کو طول دینا۔

**اَطبا** زبرا، زیرط، شدب۔ جمع، مذ، ع۔ طبیب (رک) کی جمع۔ نیز اَطباء۔

**اَطباق** زبرا، جزم ط۔ جمع، مذ۔ تہیں جو ایک دوسرے کے اُوپر چڑھی ہوں؛ (آسمان و زمین کے) طبقات جو یکے بعد دیگرے اوپر تلے ہوں؛ سینیاں، خوان۔ واحد: طبق۔

**اِطباق** (زیرا) تلے اُوپر ہونا؛ کسی شے کا تہہ در تہہ ہونا؛ (تجوید) ایسے الفاظ جنھیں ادا کرتے وقت زبان پھیل کر تالو سے لگ جائے؛ زبان کا تالو سے چمٹ جانا۔

**اِطراب** زیرا، جزم ط۔ اند۔ خوشی سے جھومنے کی کیفیت۔

**اَطراف** زبرا، جزم ط۔ جمع، مث، ع۔ سمتیں، رُخ، پہلو، کنارے، سرے، مضافات۔ متعلق فعل: اردگرد، چاروں طرف۔ طرف (رک) کی جمع۔

**اَطرش** زبرا، جزم ط، زبرر۔صف۔ بہرا، گراں گوش، جو اُونچا سنے۔

**اِطریفل** زیرا، جزم ط، ی، زبرف۔ اند، ع۔ تین پھلوں، ہڑ، بہیڑا اور آملہ سے تیار کی ہوئی معجون؛ ترپھلا۔

**اَطعمہ** زبرا، جزم ط، زیرع، زبرم۔ جمع، مذ، ع۔ طعام (رک) کی جمع۔

**اِطفا** زیرا، جزم ط۔ اند، ع۔ آگ کا شعلہ یا چراغ وغیرہ کو بجھانے یا اُس کے بجھنے کا عمل، بجھانا۔

**اَطفال** زبرا، جزم ط۔ جمع، مذ، ع۔ بچے، طفل (رک) کی جمع۔

**اِطلاع** زیرا، شد لیٹا زیرط۔ امث، ع۔ خبر، آگاہی، باخبری، علم، واقفیت۔ جمع:

**اطلاعات** سرکاری اعلانات، خبریں جو شائع یا نشر کی جائیں۔

**اِطلاق** زیرا، جزم ط۔ اند، ع۔ رخصت، اجازت، اختیار تفویض کرنا؛ چسپاں کرنا، منطبق کرنا، لاگو کرنا یا ہونا؛ کسی مفہوم کو کسی شے سے مخصوص کرنا؛ کسی قسم کی شرط یا قید نہ لگانا۔

**اطلاقی** آزاد، غیر مشروط، مطلق۔

**اَطلس** زبرا، جزم ط، زبر ل۔ اند، ع۔ ریشم اور سوت کے تاروں کا ملا جلا، چمکیلا کپڑا جس کی بناوٹ میں اُوپر کی سطح ہموار رہتی ہے؛ (نجوم قدیم) نویں آسمان کا خلا جس میں کوئی ستارہ نہیں۔

کہاوت: **اطلس پر مونج کا بخیہ** بے جوڑ کام، نامناسب بات۔

**اِطماح** زیرا، جزم ط۔ اند۔ نظر بازی، نظر اُٹھا کے دیکھنا۔

**اَطماح** زبرا، جزم ط۔ اند۔ حرصیں، لالچ۔

**اِطمینان** زیرا، جزم ط، ی۔ اند، ع۔ دل جمعی، ڈھارس، تسلی، تشفی؛ یقین، اعتماد، بھروسہ، آرام لینا یا قرار پکڑنا۔

**اَطناب** زبرا، جزم ط۔ جمع، مذ، ع۔ خیمے کی ڈوریاں، بادبان کی رسیاں، وہ ڈوریاں وغیرہ جو کسی چیز کو تانے رکھیں، طنابیں۔

**اِطناب** زیرا، جزم ط۔ اند، ع۔ کھینچنا، طول دینا۔

**اطناب مُمِل** تھکا دینے والا طول کلام۔

**اَطوار** زبرا، جزم ط۔ جمع، مذ، ع۔ طور طریقے، رنگ ڈھنگ، آثار؛ برتاو، سلوک۔

**اَطہر** زبرا، جزم ط، زبر ہ۔ صف، ع۔ پاک و پاکیزہ، پاکیزہ تر، مقدس، طاہر (رک) کی تفضیل۔ جمع: اطہار۔

**اَطیب** زبرا، جزم ط، زبر ی۔ صف، ع۔ پاکیزہ تر، پسندیدہ یا نفیس تر؛ زیادہ معطر۔ طیب کی تفضیل۔

## ا۔ ظ

**اَظفار** زبرا، جزم ظ۔ جمع، مذ، ع۔ ظفر کی جمع، ناخن۔

**اَظفر** زبرا، جزم ظ، زبر ف۔ صف، ع۔ بڑے ناخنوں والا۔

**اَظلال** زبرا، جزم ظ۔ جمع، مذ، ع۔ سائے، پرتوے، مظاہر۔ واحد: ظِل۔

**اِظلال** (زیرا، جزم ظ) سایہ یا عکس ڈالنا یا پڑنا، جھلک دکھانا۔

**اَظلم** زبرا، جزم ظ، زبر ل۔ صف، ع۔ بہت بے رحم، نہایت سنگدل، بڑا کٹھور۔ ظالم کی تفضیل۔

**اِظہار** زیرا، جزم ظ۔ اند، ع۔ ظاہر کرنا یا ہونا، نمودار ہونا، دکھانا، نمود، ظہور، انکشاف، افشا؛ بیان جو عدالت میں دیا جائے، گواہی۔

**اظہارات** عدالت کے روبرو فریقین یا گواہوں کے بیانات۔

**اَظہر** زبرا، جزم ظ، زبر ہ۔ صف، ع۔ ظاہر، روشن تر، آشکار، بالکل واضح۔ ظاہر (رک) کی تفضیل۔

**اَظہر من الشمس** (زیر م، زبر ن، غم ا، غم ل، شد زبر ش، جزم س) بالکل ثابت، بیّن، سورج سے روشن تر۔

## ا۔ ع

**اِعادہ** زیرا، زبر د۔ اند، ع۔ تکرار، دوبارہ کہنا، لوٹنا، لوٹانا، دوہرانا، دُہرا کے کرنا، بازگشت، دوہرانے کا عمل، بحالی۔

**اَعالی** زبرا۔ جمع، مذ۔ عالی (رک) کی جمع۔

**اِعانت** زیرا، زبر ن۔ امث، ع۔ مدد، شریک بننا، سہارا، وسیلہ، امداد۔

**اَعبا** زبرا، جزم ع۔ اند۔ گٹھریاں، بوجھ۔

**اِعتبار** زیرا، جزم ع، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ کسی بات کے سچ یا درست ہونے کا یقین؛ اعتماد، ساکھ، بھروسے کے قابل؛ وقعت، رُتبہ۔

محاورہ: **اعتبار اُٹھنا** اعتماد اور ساکھ نہ رہنا، بے وقعت ہو جانا۔

**اعتدا** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ ظلم، زیادتی۔

**اعتداد** لیٹا زیرا، لیٹا زیر ت۔ اند۔ شمار ہونا، مشمول ہونا، شمولیت۔

**اعتدال** لیٹا زیرا، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ توازن، تناسب، بیچ کی راس، کمی نہ بیشی، معمول پر ہونا، راست روی؛ تنبیہ۔

**اعتدالین** (ے لین) سال کے وہ دو دن جب کہ سورج عین خطِ اِستوا کے اُوپر ہوتا ہے (۲۱ مارچ، اور ۲۲، ۲۳ ستمبر) اور دن اور رات کا طول برابر ہوتا ہے۔

**اعتذار** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ اظہار معذرت، اپنی صفائی میں کچھ کہنا، عذر؛ معذرت پر مشتمل الفاظ یا عبارت۔

**اعتراض** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ گرفت، نکتہ چینی، نقص نکالنا، اختلاف کا اظہار۔

**اعتراف** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ ماننا، تسلیم کرنا؛ اقرار۔

**اعتزار** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیر ت۔ اند۔ اپنی عادت پر قابو رکھنا، خود پر گرفت رکھنا۔

**اعتزاز** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ افتخار، تکبر، زعم۔

**اعتزال** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ موقوف، سبکدوش، فارغ کیا جانا، گوشہ نشینی؛ جدائی، علیحدگی۔

**اعتساف** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند۔ ظلم، ستم، بے دردی؛ بے راہ روی، کج فہمی۔

**اعتصار** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند۔ دبا کر یا نچوڑ کر کسی چیز کا عرق نکالنے کا عمل۔

**اعتصام** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ مضبوط گرفت، پکڑ، صلابت، مضبوطی سے مقابلہ کرنا، تمسک؛ پناہ لینا، خود کو گناہ سے بچانا۔

**اعتضاد** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ مدد کرنا، دوسرے کو سہارا دینا، تقویت پہنچانا، بازو قوی کرنا۔

**اعتقاد** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ ایمان، یقین، اعتبار، پختگی سے کوئی بات دل میں ہونا۔

فعل مرکب: **اعتقاد اُٹھنا** عقیدت مندی، یقین یا اعتماد ختم ہو جانا۔

**اعتکاف** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ یکسوئی، خلوت نشینی، عبادت کے لیے تنہائی اختیار کرنا، گوشہ نشینی۔

**اعتلا** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ بلندی پر پہنچنا، عزت و وقار پانا؛ اونچائی، بلندی۔

**اعتماد** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ بھروسا، اعتبار۔

**اعتنا (ء)** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ التفات، توجہ، پروا، تعلق خاطر۔

**اعتناف** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند۔ آب و ہوا کی ناموافقت؛ سختی سے پیش آنا۔

**اعتناق** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔ اند۔ معانقہ، گلے ملنا، بغل گیری۔

**اعتیاد** لیٹا زیرا، جزم ع، زیرت۔ صف۔ عادت، خو، عادی ہونا۔

**اعجاب** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند۔ تمکنت، خود کو لیے دیے رہنا، تکبر، غرور، خود بینی، ادائے ناز۔

**اعجاز** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند، ع۔ کمال، غیر معمولی، حیرت انگیز بات، معجزہ۔

**اعجازِ بیاں** وہ شخص جس کے بیان میں حیرت انگیز تاثیر ہو، نہایت فصیح و بلیغ شاعر یا خطیب۔

**اَعجام** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ عجم کے باشندے، غیر عرب لوگ؛ غیر مہذب لوگ۔ اعجمی/عجمی کی جمع۔

**اعجوبہ** لیٹا پیش ا، جزم ع، و مع، زبر ب۔ صف، ع۔ طرفہ، عجیب، انوکھا، حیرت انگیز۔ نیز عجوبہ۔

**اَعدا (ء)** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ دشمن، بیر رکھنے والا، مخالفین، حریف، عدو (رک) کی جمع۔ نیز اَعداء۔ مثال: اَعادئے قوم۔

**اَعداد** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ ہندسے، گنتیاں، متعدد عدد۔

**اعداد** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند، ع۔ شمار کرنا، گننا۔

**اعدام** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند۔ مٹانا، منہدم کرنا، ناپید کرنا۔

**اعدامیت** (فلسفہ) علم کی معتبر بنیاد اور وجودِ اشیا کی حقیقت سے انکار، روایتی نظام اَخلاق سے بغاوت۔ (سیاست) ایک تخریبی تحریک جو پچھلی صدی میں یورپ سے چلی اور جس کا مقصد تشدد کے ذریعے سماجی نظام کو تبدیل کرنا تھا۔

**اَعدل** زبرا، جزم ع، زبر د۔ صف، ع۔ عادل (رک) کی جمع۔

**اَعراب** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ اسمِ جنس، عرب کی جمع عربستان کے لوگ۔

**اعرابی** بدو، بادیہ نشین عرب۔

**اعراب** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند۔ جمع، مذ، ع۔ الفاظ کی حرکات کو حروف نیز حروف پر علامات (فتحہ، کسرہ، ضمہ یا زبر، زیر، پیش وغیرہ) لگا کر ظاہر کرنا، نیز علامات جو حروف پر لگائی جاتی ہیں (زیر، زبر، پیش، جزم وغیرہ)۔

**اعراج** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند۔ ڈگمگا کر گرنے کی کیفیت، لنگڑانا، لنگ۔

**اعرج** لنگڑا۔

**اَعراس** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ عرس (رک) کی جمع۔

**اَعراض** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ ایسی اشیا جنھیں اپنے اظہار کے لیے کسی جسم وغیرہ کی ضرورت ہو جیسے خوشبو، رنگ وغیرہ، جوہر کی ضد؛ ذوات۔

**اعراض** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند، ع۔ اجتناب، پرہیز، کنارہ کشی، رُوگردانی؛ تذبذب، اِبا۔

**اَعراف** زبرا، جزم ع۔ اند، ع۔ جنت اور دوزخ کے درمیان کا علاقہ، قرآن شریف کی ساتویں سورۃ کا نام؛ (مجازاً) آرام اور تکلیف کی درمیانی حالت۔

**اَعز** زبرا، زبر ع۔ صف، ع۔ نہایت عزت والا، عزیز ترین۔

**اعزاز** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند، ع۔ قدر و منزلت، عزت، وقار؛ لگاؤ، تعلق خاطر، عزت افزائی، خطاب یا سند۔

**اعزازی** جس سے عزت افزائی مقصود ہو۔ مثال: اعزازی ڈگری؛ بلا معاوضہ (خدمت، منصب، عہد)۔

**اعزازیہ** وہ رقم جو معاوضہ کے بدلے میں اعتراف خدمت یا احسان مندی کے طور پر کسی معزز شخص کو پیش کی جائے۔

**اَعزہ** زبرا، جزم ع، شد زبر ز۔ جمع، مذ، ع۔ رشتے ناتے والے، اقارب، (اصلاً: معزز، ذی مرتبت لوگ)۔ نیز اَعزاء۔

**اَعشار** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ عشر (رک) کی جمع۔

صف: **اَعشاری** مثلاً: اعشاری نظام؛ عدد ۱۰ (صفر سے نو تک کے اعداد) ناپ تول اور گنتی کا حسابی نظام۔

**اَعشاریہ** دس سے نسبت رکھنے والا عدد؛ دس (۱۰) سے تقسیم کا نشان جو رقوم میں حرف "ع" (بشکل ہمزہ "ء") سے ظاہر کیا جاتا ہے۔

**اَعصا** زبرا، جزم ع۔ اند۔ عصا، لاٹھی۔

**اَعصاب** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ جسم کے اندر سفید ریشے جن کا سلسلہ حرام مغز اور دماغ سے ملتا اور جن پر حسیات کا دار و مدار ہے؛ نیز پٹھے جو گوشت کو ہڈی کے ساتھ جوڑے رکھتے ہیں اور زور لگانے میں اکڑ جاتے ہیں۔ واحد: عصبہ۔

**اعصاب زدہ** جلد مشتعل ہو جانے والا، جو کمزور اعصاب کے سبب زود حس ہو۔

**اعصابی** اعصاب سے تعلق رکھنے والا۔

**اعصابی نظام** جسم کے اندر اعصاب کا جال۔

**اعصابی جنگ** بغیر ہتھیاروں کے سیاسی رسہ کشی جو مخالف کو تھکانے یا برافروختہ کرنے یا نفسیاتی دباؤ ڈالنے کے لیے ہو۔

**اَعصار** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ۔ عہد، متعدد زمانے۔

**اَعضا** زبرا، جزم ع۔ اند، جمع، ع۔ عضو (رک) کی جمع۔ نیز اعضاء۔

**اعضائے رئیسہ** جسم کے وہ اہم اندرونی اعضا جن پر زندگی کا دار و مدار ہے: دماغ، دل، جگر، پھیپھڑے، گردے۔

**اعضا شکنی** بدن کا ٹوٹنا، سخت تھکن اور بے چینی کی کیفیت۔

**اعطا (ء)** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند، ع۔ بخشش، عطیہ؛ عطا کرنا، کوئی چیز بخش دینا۔

**اعطاف** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ۔ لطف و کرم، مہربانیاں، عنایتیں۔ عاطفت (رک) جمع۔

**اَعظم** زبرا، جزم ع، زبر ظ۔ صف، ع۔ بہت بڑا، بزرگ، عظیم تر؛ وسعت، جسامت یا مرتبے میں بڑھا ہوا۔ عظیم (رک) کی تفضیل۔

**اَعفج** زبرا، جزم ع، زبر ف۔ صف۔ توندیلا، وہ شخص جس کی توند نکلی ہوئی ہو۔

**اَعقاب** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ بعد میں آنے والے؛ بعد کی نسلیں؛ اولاد، اخلاف۔ عقب کی جمع۔

**اَعقل** زبرا، جزم ع، زبر ق۔ صف۔ بہت عقل مند، سب سے زیادہ عقل والا۔

**اعلا** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند، ع۔ اُونچا کرنا، بلند کرنا، بڑھاوا دینا، زیادہ، بیشتر، افزوں کرنا، اوج پر پہنچانا۔ نیز اعلاء۔

**اعلائے کلمۃ الحق** سچائی کو فروغ دینا۔

**اَعلاج** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ۔ کفار، ملحدین؛ ادنیٰ، پست لوگ۔ واحد: علج۔

**اَعلام** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ جھنڈے، پھریرے؛ مشاہیر، ممتاز لوگ؛ اسمائے معرفہ۔ واحد: عَلَم۔

**اِعلام** زیرا، جزم ع۔ اند، ع۔ اعلان، اطلاع، تعارف نامہ، آگاہ کرنا۔

**اعلامیہ** رسمی طور پر جاری کیا جانے والا سرکاری اعلان، خبرنامہ۔

**اعلان** لیٹا زیرا، جزم ع۔ اند، ع۔ سرِ عام اقرار یا اظہار، عام اطلاع کے لیے جاری ہونے والا پیغام، اُونچی آواز سے کوئی بات سنانا؛ اشتہار، اشاعت؛ کسی حرف صحیح (ع، ن، ء، و، ی) کو وضاحت کے ساتھ ادا کرنا جیسے خشوع وخضوع، تمکین اسماء، عُلُو، علی۔

**اعلانیہ** کھلم کھلا، برملا۔ نیز عام: علانیہ۔

**اَعلم** زبرا، جزم ع، زبر ل۔ صف، ع۔ بڑا عالم، سب سے زیادہ باخبر۔ عالم (رک) کی تفضیل۔

**اعلیٰ** زبرا، جزم ع، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ بہت اُونچا، بہت بلند؛ ارفع، بڑے مرتبے یا خوبیوں والا، بلند فطرت اِنسان، اُونچے درجے کا شخص؛ بہت بڑھیا، عمدہ، تحفہ۔

**اعلیٰ حضرت/اعلیحضرت** اُمرا و سلاطین کا خطاب۔

**اعلیٰ علیین** (زیر ع، شد زیر ل، شد ی، ی) جنت کا سب سے اُونچا درجہ، فردوسِ بریں کا سب سے اعلیٰ مقام۔

**اَعم** زبرا، زبر ع۔ صف۔ نہایت معمولی، ادنیٰ، عام اُمور یا اشخاص وغیرہ سے تعلق رکھنے والا۔

**اعم الاعمات** پست ترین، نہایت پامال، بہت ہی عام۔

**اَعمار** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ عمریں، زندگیاں۔

**اَعماق** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ گہرائیاں، نچلی تہیں، عمق (رک) کی جمع۔

**اَعمال** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ (انسان کے) افعال، اِقدامات، کام (اچھے یا برے)؛ کرتوت، معاصی۔

**اعمال نامہ** اچھے برے اعمال کا حساب جو آخرت میں کھولا جائے گا۔

**اَعمام** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ باپ کے بھائی (بڑے ہوں یا چھوٹے)، تائے، چچا۔

**اَعمیٰ** زبرا، جزم ع، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ اندھا، نابینا؛ (مجازاً) بصیرت سے محروم۔

**اَعنش** زبرا، جزم ع، زبر ن۔ صف۔ چھ اُنگلیوں والا، چھنگا۔

**اَعوان** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ۔ مدد دینے والا، دوست، مددگاروں کی جمعیت،

محافظین، کمک۔ واحد: عون۔

**اعوجاج** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرو۔ اند، ع۔ کجی، ٹیڑھاپن، کسی عضو کا اپنی جگہ سے کھسک جانا۔

**اَعوذ باللّٰہ** زبرا، ومع، لیٹا پیش ذ، زیرب، غم ا، شدل۔ فقرہ، ع۔ پناہ مانگتا ہوں میں اللہ سے، اختصار کلمہ استعاذہ: اعوذ باللّٰہ من الشیطٰن الرجیم۔

**اَعوَر** زبرا، جزم ع، زبرو۔ اند۔ جس کی ایک آنکھ سے نظر نہ آتا ہو، یک چشم، کانا؛ بڑی آنت کے سرے پر بنی ہوئی تھیلی یا چوڑی آنت، اندھی آنت۔

**اَعیاد** زبرا، جزم ع۔ جمع، مذ۔ میلے، تہوار؛ عید (رک) کی جمع۔

**اَعیال** زبرا جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ بال بچے، بیوی بچے، زن و فرزند۔

**اَعیان** زبرا جزم ع۔ جمع، مذ، ع۔ ممتاز، سربرآوردہ، اہم لوگ، اُمرا، اکابر، ارکانِ سلطنت۔

**اعیان ثابتہ** افلاطونی نظریے کے مطابق وہ خیالی نقوش یا وجود جن کا پرتو مادی اشیا میں دکھائی دیتا ہے، امثال کی اصل۔

**اعیانی** (ع، صف) سگا، حقیقی (بہن یا بھائی)؛ اعیان (رک) سے منسوب۔

## ا۔غ

**اَغالیط** زبرا، ی۔ جمع، مث/ مذ۔ غلط یا جھوٹی باتیں؛ چکرانے، غلط بحث پیدا کرنے والے سوالات یا اعتراضات۔

**اَغانی** زبرا۔ جمع، مذ۔ نغمے، گیت، منظومات۔

**اَغبر** زبرا، جزم غ، زبرب۔ صف۔ غبار جیسے رنگ والا، خاکی رنگ کا، دُھندلا، غیر شفاف، جس کے آر پار نہ دیکھا جاسکے۔

**اِغتراز** زیرا، جزم غ، لیٹا زیرت۔ اند۔ فریب خوردگی، بے پروائی۔

**اِغتصاص** زیرا، جزم غ، لیٹا زیرت۔ اند۔ گلے میں پھندا لگنے کی حالت، اچھو لگنا۔

**اَغثنی** زبرا، جزم غ، جزم ث۔ کلمۂ دعائیہ۔ میری مدد کے لیے آ، میری دادرسی کر۔

**اغذیہ** زبرا، جزم غ، زیرذ، زبری۔ اند، ع۔ غذا (رک) کی جمع۔

**اَغراض** زبرا، جزم غ۔ جمع، مث، ع۔ خواہشیں، حاجتیں۔

**اِغراق** زیرا، جزم غ۔ اند، ع۔ غرق ہونا، ڈوبنا؛ انہماک، محویت؛ مبالغہ۔

**اَغشیہ** زبرا، جزم غ، زیرش، زبری۔ جمع، مث۔ پوشش، پردے، جھلیاں، غلاف۔ واحد: غشاء۔

**اَغصان** زبرا، جزم غ۔ جمع، مث۔ ڈنٹھل، ٹہنیاں، ڈالیاں، شاخیں۔

**اَغلاط** زبرا، جزم غ۔ جمع، مث، ع۔ خطائیں، لغزشیں، لفظی یا معنوی غلطیاں، بے بنیاد باتیں۔

**اَغلاط نامہ** کسی کتاب وغیرہ کے ساتھ لگی ہوئی طباعت و کتابت کی غلطیوں کی فہرست۔

**اِغلاق** زیرا، جزم غ۔ اند، ع۔ مفہوم کا خبط ہونا؛ عبارت یا کلام کا دشوار یا ناقابلِ فہم ہونا؛ ابہام، اشکال، پیچیدگی۔

**اَغلال** زبرا، جزم غ۔ جمع، مذ۔ لوہے کے طوق جو قیدیوں یا غلاموں کو پہنائے جاتے تھے؛ قیود، بندشیں۔

**اِغلام** زیرا، جزم غ۔ اند، ع۔ لڑکوں کے ساتھ بدفعلی، لواطت، امرد پرستی۔ صف: مغلم بچے باز۔

**اِغلامی** اغلام کرنے والا، لوطی۔

**اَغلب** زبرا، جزم غ، زبرل۔ صف، ع۔ زیادہ قرین امکان؛ زیادہ تر واقع ہونے والا۔

متعلق فعل: اغلباً (آ غ لَ بَن) غالبًا کی جگہ نادرست کلمہ ہے۔

**اَغل بَغل** زبرا، زبرغ، زبرب، زبرغ۔ متعلق فعل، ف۔ پہلوؤں میں دو طرفہ، اِدھر اُدھر۔

**اَغلط** زبرا، جزم غ، زبرل۔ صف، ع۔ بہت نادرست، بہت زیادہ غلط؛ غلط (رک) کی تفضیل۔

**اِغماز** زیرا، جزم غ۔ اند، ع۔ کج ادائی، کج خلقی، نخرہ، غرور، کبر کا حقارت آمیز انداز (عربی میں: آنکھ مارنا، اشارہ کرنا)۔

**اِغماض** زیرا، جزم غ۔ اند، ع۔ نظر انداز کرنا، نظریں پھیر لینا، آنکھیں بند کر لینا؛ تمکنت۔

**اَغنام** زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ۔ بھیڑ بکریاں، چھوٹے مویشی۔

**اَغنیا** زبرا، جزم غ، زیرن۔ جمع، مذ، ع۔ دولت مند، خوش حال لوگ۔ واحد: غنی۔

**اِغوا** زیرا، جزم غ۔ اند، ع۔ بہکانا، ورغلانا، فریب دہی، بھگا لے جانا۔ نیز اغواء۔

**اَغیار** زبرا، جزم غ۔ جمع، مذ، ع۔ انجانے، بیگانے، غیر لوگ، کسی حلقے یا زمرے سے خارج؛ حریف، دُشمن، مخالف؛ غیر (رک) کی جمع۔

## ا۔ف

**اُف** پیش ا۔ امث، ع۔ سسکی، سسکاری؛ پھونک مارنا؛ تکلیف، بیزاری، تعجب، رنج یا درد کے موقع پر منہ سے نکلنے والے کلمہ۔

کہاوت: **اُف رے تیرا کاٹا نہ جیے** نہایت چالاک دشمن کے متعلق کہتے ہیں جس کے وار کا توڑ نہ ہو۔

محاورہ: **اُف نہ کرنا** اِنتہائی ضبط کرنا، تکلیف یا شکایت کا اظہار نہ کرنا۔

محاورہ: **اُف ہو جانا** صرف ہو جانا، خرچ ہو جانا، اُٹھ جانا، ختم ہو جانا۔

**افادات** زیرا۔ مذ، جمع، ع۔ بصیرت افروز اقوال۔

**افادت** زیرا، زبرد۔ امث، ع۔ فائدہ پہنچانا، بھلا کرنا۔

**اِفادہ** زیرا، زبرد۔ امذ۔ فیض رسانی، فائدہ پہنچانا۔

صف: افادی (ع) عمل کو اُس کے مفید ہونے کی بنا پر درست سمجھنے والا۔

**افادیت** اعمال کو عملی فائدے کی نسبت سے جانچنا، سودمندی، عملی فائدہ۔

**اِفاضت** زیرا، زبرض۔ امث۔ فیض پہنچانا، فائدہ پہنچانا؛ تہذیب کرنا، تلقین کرنا۔

**اَفاضل** زبرا، زیرض۔ جمع، مذ، ع۔ اہلِ علم، فضل و کمال والے لوگ، زیادہ فضیلت رکھنے والے اشخاص۔ واحد: اَفضل۔

**اَفاعیل** زبرا، ی۔ جمع مذ۔ افعال، حرکات، "ف"، "ع"، "ل" سے بننے والے عربی کلمات جو عروض میں ارکانِ بحر کے طور پر استعمال ہوتے ہیں، مثلاً: فعولن، مستفعلن۔

**اَفاغنہ** زبرا، لیٹا زیرغ، زبرن۔ افغانی نسل و قوم کے لوگ، افغان کی جمع (بقاعدۂ عربی)۔

**اِفاقہ** زیرا، زبرق۔ امذ، ع۔ مرض کی شدت میں کمی، بیماری سے روبصحت ہونا۔

**اِفتا (ء)** زیرا، جزم ف۔ امذ، ع۔ دینی مسائل میں شریعت کی رُو سے فیصلہ دینے کا کام، فتویٰ دینا۔

**اُفتاد** پیش ا، جزم ف۔ امث، ف۔ مصیبت، آفت، کڑا وقت، اُٹھان، بچپن کی ترتیب، پختہ عادات و اطوار۔

**اُفتادہ** پیش ا، جزم ف، زبرد۔ صف۔ ناگہانی آفت، سانحہ؛ گرا ہوا، پڑا ہوا؛ چھوڑا، ترک کیا ہوا؛ غیر مزروعہ مثلاً: افتادہ زمین؛ پس ماندہ؛ بدحال۔

**اُفتادَگی (زبرد)** گری ہوئی حالت، عاجزی، بے چارگی، پسماندگی۔ عام: **اُفتادگی (جزم د)**۔

**اُفتاں** پیش ا، جزم ف۔ صف، ف۔ گرتا پڑتا، ٹھوکریں کھاتا۔

**اُفتاں و خیزاں** مشکل سے، دُشواری سے چلتا ہوا، اُشتم پشتم۔

**اِفتتاح** زیرا، جزم ف، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ کھولنا، باز کرنا، چالو کرنا، جاری کرنا، آغاز، وا کرنا یا ہونا؛ ابتدا۔

**اِفتتاحیہ/حِیہ** ابتدائی مقالہ یا تقریر، دیباچہ۔

**اِفتخار** زیرا، جزم ف، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ سربلندی؛ اعزاز، امتیاز، عزت؛ فخر کرنا، ناز کرنا، قابلِ فخر بات، عزت کا نشان۔

**اِفترا** زیرا، جزم ف، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ بہتان، تہمت، الزام تراشی۔ نیز افتراء۔ مثلاً: اِفترائے بیہم۔

**افترا پردازی** (ع، ف) جھوٹی افواہیں پھیلانا، کسی پر تہمت باندھنا۔

**اِفتراض** زیرا، جزم ف، لیٹا زیرت۔ امذ۔ (منطق) عارضی مفروضہ قائم کرنا جسے کلیے میں تبدیل کیا جا سکے؛ فرض کرنا، قیاس کرنا۔

**اِفتراع** زیرا، جزم ف، لیٹا زیرت۔ امذ۔ شاخ، شعبہ، شاخیں پھوٹنا۔

**اِفتراق** زیرا، جزم ف، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ جدائی، علیحدگی، دُوری، مہجوری، کنارہ کشی؛ پھوٹ، تفرقہ، نفاق۔

**اِفتراقی** دُوری پیدا کرنے، پھوٹ ڈالنے والا۔

**اِفتقار** زیرا، جزم ف، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ فقیری، محتاجی، احتیاج، مسکینی؛ انکسار، عاجزی۔

**افتکار** زیرا، جزم ف، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ سوچنا، غور و فکر کرنا۔

**افتیمون** زیرا، جزم ف، ی، و مع۔ امث، ع۔ اکاس بیل، امربیل۔

**اِفحام** زیرا، جزم ف۔ امذ۔ زبان بندی، منہ بند کرنا، خاموش کر دینا۔

**اَفخم** زبرا، جزم ف، زبرخ۔ صف، ع۔ شاندار، شوکت و حشمت والا؛ بڑے مرتبے والا، بہت معزز۔ نیز مُفخّم۔

**اَفراتفری** زبرا، جزم ف، زبرت۔ امث۔ ہلچل، ہیجان، کھلبلی، بے ترتیبی، بدنظمی، تہلکہ۔

**اَفراختہ** زبرا، جزم ف، زبرت۔ صف، ف۔ کھڑا کیا ہوا؛ قائم یا نصب کیا ہوا، بلند۔

**اَفراد** زبرا، جزم ف۔ جمع، مذ، ع۔ فرد (رک) کی جمع۔ صف: **افرادی**۔

**اَفرادی قوت** آبادی؛ کام کرنے والوں کی تعداد، مزدوروں کی نفری۔

**اِفراد** زیرا، جزم ف۔ امذ، ع۔ الگ ہونا، علیحدہ ہونا۔

**اَفراز** زبرا، جزم ف۔ امذ، ف۔ بلندی، اُونچائی۔ نیز فراز۔

**اِفراز** زیرا، جزم ف۔ امذ، ف۔ رسنا، ٹپکنا، نکلنا، خارج ہونا؛ علیحدہ کرنا، تقسیم کرنا۔

**اَفراس** زبرا، جزم ف۔ جمع، مذ۔ گھوڑے یا گھوڑیاں۔

**اَفراسیاب** زبرا، جزم ف، جزم س۔ علم۔ قدیم تورانی حکمران جو ایرانی پر بار بار حملہ آور رہا۔ افسانوی ادب میں جبر و ظلم کی علامت۔

**اَفراشتہ** زبرا، جزم ف، جزم ش، زبرت۔ صف۔ اُٹھایا، اُونچا کیا ہوا، علم کیا ہوا، بلند۔

**اِفراط** زبرا، جزم ف۔ امث، ع۔ کثرت، بہتات، فراوانی؛ حدِ اعتدال سے بڑھ جانا، تجاوز۔

**افراطِ زر** (معاشیات) زیرِگردش نقدی کی غیر معتدل زیادتی۔

**افرشتہ** زبرا، جزم ف، زیر، جزم ش، زبرت۔ رک: **فرشتہ**۔

**افرنج** زبرا، جزم ف، زبرر، جزم ن۔ اسمِ جنس، ع۔ فرنگی، یورپ کا باشندہ۔ نیز **افرنجی/افرنگ**۔

**افروختہ** زبرا، جزم ف، وج، جزم خ، زبرت۔ صف، ف۔ روشن کیا ہوا؛ برہم، غصے میں بھرا ہوا؛ مشتعل، سرخ، تمتماتا ہوا۔ نیز **برافروختہ**۔

**اَفروز** زبرا، جزم ف، وج۔ لاحقہ، ف۔ روشن کرنے والا، مثلاً: **جہاں افروز**۔

**اَفزا** زبرا، جزم ف۔ لاحقہ، ف۔ بڑھانے والا، مثلاً **صحت افزا**۔

**اَفزائش** زبرا، جزم ف، زبرء۔ امث، ف۔ زیادتی، کثرت: اضافہ، ترقی، بڑھوتری۔

**اَفزود** زبرا، جزم ف، ومع۔ صف، ف۔ زیادہ بڑھا ہوا، بیش، بہا۔ نیز **اَفزودہ**۔

**اَفزوں** زبرا، جزم ف، ومع، ن غنہ۔ صف، ف۔ بڑھنے والا، بیش، زیادہ، بکثرت، بہت۔

**افزونی** (ف) زیادتی، اضافہ، ترقی۔

**اِفساد** زیرا، جزم ف۔ اند، ع۔ بگاڑنا، خراب کرنا، فساد مچانا، تباہی لانا۔

**اَفسار** زبرا، جزم ف۔ امث، ف۔ گھوڑے کی باگ، لگام۔

**اَفسان** زبرا، جزم ف۔ امث، ف۔ سان، دھار تیز کرنے کا پتھر یا آلہ۔ نیز **فساں**۔

**اَفسانہ** زبرا، جزم ف، زبرن۔ اند، ف۔ دلچسپ، بیان کے قابل واقعہ یا روداد؛ مختصر کہانی، قصہ، داستان، من گھڑت بات، جھوٹ، سخن سازی، افواہ۔

**افسانہ خواں** (ومعدولہ) قصہ گو۔

**اَفسر** زبرا، جزم ف، زبرس۔ اند، ف۔ تاج، کلاہِ شاہی، حاکم۔

**افسری** حاکمی۔

**افسردہ** زبرا، جزم ف، پیش س، جزم ر، زبرد۔ صف، ف۔ بجھا ہوا، ٹھنڈا کیا ہوا (چراغ)؛ پژمردہ، رنجیدہ، اُداس؛ (مجازاً) سرد، دھیما۔

**افسردہ خاطر** جس کا دل بجھ گیا ہو، پریشان، ملول، رنجیدہ۔

**افسردگی** **افسردہ** (رک) کا اسمِ کیفیت۔

**اَفسق** زبرا، جزم ف، زبرس۔ صف۔ بہت زیادہ گناہوں میں آلودہ، سخت بدکار، بداعمال، شرعی احکام سے منحرف۔ **فاسق** (رک) کی تفضیل۔

**اَفسوس** زبرا، جزم ف، وج۔ اند، ف۔ رنج، پچھتاوا؛ صدمہ؛ حسرت، کلمۂ تاسف: حیف، وائے۔

**افسوس ناک** دُکھ بھرا، جس پر رنج آئے، قلق سے بھرا ہوا۔

**اَفسوں** زبرا، جزم ف، ومع۔ اند، ف۔ جادو، ٹوٹکا۔ نیز **افسون** (ن صحیح)، مثلاً: افسوں کارگر۔

**اِفشا** زیرا، جزم ف۔ اند، ع۔ بھید یا راز کا ظاہر ہونا، بھانڈا پھوٹنا، چُھپا نہ رہنا۔ نیز **افشاء**، مثلاً: افشائے راز۔

**اَفشار** زبرا، جزم ف۔ صف۔ بطور لاحقہ۔ دبانے، نچوڑنے والا، گھونٹنے والا، تنگ کرنے والا۔

**اَفشاں** زبرا، جزم ف، ن غنہ۔ امث، ف۔ سونے کا یا سنہری برادہ جو زنانہ سنگھار کے طور پر مانگ یا ماتھے پر چھڑکا جاتا ہے۔ نیز بطور لاحقہ چھڑکنے بکھیرنے والا، مثلاً: گہرافشاں، عرق افشاں۔ نیز **فشاں** (زیرف)۔

**اَفشانی/فشانی** چھڑکنے، بکھیرنے کا عمل۔

**اَفشردہ** زبرا، جزم ف، پیش ش، جزم ر، زبرد۔ صف۔ اند، ف۔ کسی چیز سے نچوڑا ہوا پانی، دبا کر نکالا، ٹپکایا ہوا، عرق، رس، شربت۔

**اَفصح** زبرا، جزم ف، زبرص۔ اسم تفضیل۔ ع۔ **فصیح** (رک) کی تفضیل۔

**افصح الفصحا** فصیح لوگوں میں معتبر اور ممتاز، سب سے زیادہ فصیح۔

**اِفضا** (ء) زیرا، جزم ف۔ اند۔ مباشرت، صحبت، جماع؛ جماع میں دُبر اور فرج کے درمیان کی کھال چر کر دونوں مقامات کا ایک ہو جانا، کشادگی۔

**اَفضال** زبرا، جزم ف۔ جمع، مذ، ع۔ خوبیاں، بڑائیاں، فضیلتیں؛ الطاف، مہربانیاں، فضل وکرم، بخششیں۔ واحد: **فضل**۔

**اِفضال** (زیرا، جزم ف) عنایت، کرم، مہربانی۔

**افضل** زبرا، زبرض۔ صف، ع۔ اعلیٰ، برتر، بہت زیادہ بزرگی والا۔

**افضل التفضیل** (پیش ل، غم ا، غم ل، شد زبرت، جزم ف، ی) ایسا لفظ جس سے انتہائی بڑائی ظاہر ہو، جیسے خوب اور بہتر کے مقابلے میں بہترین، ممتاز ترین، اکبرالاکابرین۔

**اَفضلیت** (زبرا، جزم ف، زبرض، زیرل، شد زبری) برتری، فوقیت، تقدم، بزرگی۔

**اِفطار** زیرا، جزم ف۔ اند، ع۔ روزہ کھولنا، دن بھر روزہ رکھنے کے بعد مغرب کے وقت کچھ کھانا۔ فعل متعدی: **افطارنا**۔

**افطاری** روزہ کھولنے کے لیے کھانے پینے کا سامان۔

**اَفعال** زبرا، جزم ف۔ جمع، مذ، ع۔ **فعل** (رک) کی جمع۔

**اَفعی** زبرا، جزم ف۔ اند، ع۔ زہریلا سانپ۔ (صف) موذی، شریر۔

**اُفُق** پیش ا، پیش ف۔ اند۔ ع۔ سطح زمین کا مدور کنارہ جہاں زمین آسمان ملتے نظر آتے ہیں، مطلع؛ حدِ نظر۔

**اُفُقی** لیٹواں، عمودی کی ضد، سطح کے متوازی۔

**اِفک** زیرا، جزم ف۔ اند۔ کسی عورت کی عفت اور پاک دامنی پر جھوٹا الزام دھرنا۔

**اَفکار** زبرا، جزم ف۔ اند، ع۔ **فکر** (رک) کی جمع۔

**اَفگار** زبرا، جزم ف۔ صف۔ ف۔ مجروح، زخمی۔ نیز بطور لاحقہ صفت مثلاً: دل افگار جس کا دل زخمی ہو۔ نیز فگار۔

**اَفگَن** زبرا، جزم ف، زبر گ۔ صف۔ ف۔ بطور لاحقہ۔ ڈھانے والا، گرانے والا، بچھاڑنے والا، پھینکنے والا، ڈالنے والا، مثلاً: شیر افگن، سایہ افگن؛ (مخفف) فگن۔ (اسث) **افگندگی**۔

**اِفلاس** زیرا، جزم ف۔ اند، ع۔ ناداری، محرومی، تنگ دستی، مالی محتاجی۔

**اَفلاطون** زبر ا، جزم ف، و مع۔ علم۔ اند۔ ع۔ قدیم یونانی مفکر (۳۴۷۔۴۲۷ قبل مسیح)، خیال پرست، مثالیت کے فلسفے کا بانی جس کے صوفیانہ خیالات نے مشرقی فلاسفہ وصوفیہ کو بھی بڑی حد تک متاثر کیا۔

**اَفلاطونی پھلکا** (پیش پھ) ایک قسم کی روٹی جو انتہائی پتلی، سبک اور زود ہضم ہوتی ہے۔

**اَفلاک** زبرا، جزم ف۔ جمع، مذ، ع۔ **فلک** (رک) کی جمع۔

**اَفواج** زبرا جزم ف۔ جمع، مث، ع۔ **فوج** (رک) کی جمع۔

**اَفواہ** زبرا، جزم ف۔ امث۔ جمع، مذ، ع۔ اُڑتی ہوئی خبر، جھوٹی خبر جو پھیلائی گئی ہو؛ غیر مصدقہ، مشتبہ بات یا باتیں، شہرت۔ (بطور جمع، مذ) دہانے، منہ، زبانیں۔

**اُفوہ** لیٹا پیش ا، شدف، وج۔ فجائیہ۔ کلمۂ حیرت وافسوس۔ درد یا تکلیف ظاہر کرنے والا لفظ۔ نیز **اُفّوہ**، **اوفو**۔

**اَفہام** زبرا، جزم ف۔ جمع، مث، ع۔ عقلیں، اذہان، **فہم** (رک) کی جمع۔

**افہام وتفہیم** (وج) سمجھنا اور سمجھانا، باہمی تبادلۂ خیال، سمجھوتے کی بات چیت۔

**اِفہام** (زیرا) سمجھنا، ذہن نشین کرنا۔

**افیم** زبرا، ی۔ امث، ہ۔ خشخاش کے ڈوڈے کا جما ہوا رس جو رنگ میں سیاہ اور مزے میں تلخ ہوتا ہے۔

کہاوت: **افیم کھائے فقیر یا کھائے امیر** افیم انسان کو نکما بنا دیتی ہے۔ اس لیے اسے امیر یا فقیر ہی استعمال کر سکتا ہے۔

**افیمچی / افیمی** افیون کا عادی۔ سُست، مٹھا؛ پینک میں رہنے والا۔

**اَفیمیدون** زبرا، ی، و مع۔ امث۔ ایک مرطوب زمین میں اُگنے والی یک قلم یا یک شاخہ بوٹی، پتے سوسن کی طرح تعداد میں دس پارہ، پھل پھول نہیں لگتا، دوا کے طور پر بھی استعمال کی جاتی ہے۔

**اَفیوس** زبرا، جزم ف، و مع۔ امث، ع۔ جنگلی مولی جو نہایت تیز یا جھلی ہوتی ہے۔

**اَفیون** زبرا، جزم ف، و مع۔ امث، ف۔ خشخاش کے کچے ڈوڈوں سے رسنے والی سیاہی مائل تلخ ریزش جس میں کئی نشہ آور اجزا مثلاً: مارفین وغیرہ شامل ہوتے ہیں۔ اس سے طبی ضرورت کی مسکّن یا خواب آور اشیا بھی تیار کی جاتی ہیں۔

## ا۔ق

**اَقارب** زبرا، زیر ر۔ جمع، مذ، ع۔ عزیز، وہ لوگ جن سے کسی قسم کا رشتہ ہو، خویش، اعزہ۔ واحد: **قریب**۔

**اَقاصی** زبرا۔ جمع، مذ، ع۔ دُور کے، بڑے یا اُونچے لوگ، اکابر، ادنی کی ضد، اقصیٰ کی جمع۔

**اَقاقیہ** زبرا، زیر ق، زبر ی۔ اند۔ ببول اور کیکر کی پھلیوں اور پتوں کا عرق جو چمڑے کی دباغت میں کام آتا ہے۔

**اِقالہ** زیرا، زبر ل۔ اند، ع۔ منسوخی، رد، انقطاع، معاہدہ یا منگنی توڑ دینا۔

**اَقالیم** زبرا، ی۔ **اقلیم** (رک) کی جمع۔

**اِقامت** زیرا، زبر م۔ امث۔ ع۔ کسی جگہ ٹھہرنا یا فروکش ہونا، رہنا، بسنا، پڑاؤ کرنا، قائم رہنا، کاربند رہنا، سفر کی ضد۔

**اِقامت خانہ** مسافروں کے پڑاؤ کرنے کا مکان۔

**اِقامت گاہ** عارضی یا مستقل قیام گاہ؛ ہوٹل یا سرائے۔

**اَقانیم** زبرا، ی۔ جمع، مذ، ع۔ خالص مجرد مادے، عناصر، جڑیں، بنیادیں، اُصول۔

**اَقانیمِ ثلاثہ** تین بنیادی مسیحی عقائد: باپ، بیٹا اور روح القدس۔

**اِقباض** زیرا، جزم ق۔ اند۔ متاع واملاک کی ضبطی کا حکم؛ گرفتاری۔

**اِقبال** زیرا، جزم ق۔ اند، ع۔ خوش بختی، عروج؛ اقتدار؛ اِدبار، پستی کی ضد؛ اعتراف، ماننا، منظور کرنا۔

**اقبالِ جرم** اپنے گناہ کا اعتراف، خصوصاً عدالت کے سامنے اپنے جرم کا اقرار۔

**اقبال مند** خوش قسمت، بختاور۔

**اقبال نامہ** مجرم کا اقبالی بیان۔

**اِقتباس** زیرا، جزم ق، لیٹا زیر ت۔ اند، ع۔ حصول، اخذ، استفادہ؛ کسی متن کا کوئی حصہ جو الگ کر لیا جائے، انتخاب، اختصار۔

**اِقتحام** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند۔ مشقت، سختی۔

**اِقتدا** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند۔ اسث، ع۔ پیروی، تقلید، اتباع، نقشِ قدم پر چلنا؛ نماز یا جماعت میں امام کی پیروی۔

**اِقتدار** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ قوت، غلبہ، حاکمیت، اختیار، طاقت۔ (صف) **مقتدر**۔

**اِقتراب** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند۔ ایکا، اتحاد، یکائی۔

**اِقتراح** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند۔ تجویز، صلاح؛ اُپج، نیا خیال؛ سختی سے بے سمجھے بوجھے مطالبہ یا سوال (کرنا)۔

**اِقتراف** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند۔ کسب، اکتساب؛ قبول یا حاصل کرنا۔

**اِقتران** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ یکجائی، ملاپ، اتحاد، یکجہتی۔

**اِقتصاد** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ بچت، پس اندازی، کفایت شعاری، روزی کی فراہمی؛ قصد، ارادہ؛ کسی وصف یا کام میں شدت اور ضعف کی درمیانی کیفیت یا حالت۔

**اِقتصادیات** وہ علم جو پیداوری عمل، دولت کی تقسیم، کاروبار اور کسبِ معاش وغیرہ کے مسائل سے بحث کرتا ہے، اکنامکس، علم المعیشت، معاشیات۔ نیز **علم الاقتصاد**۔

**اِقتضا** زیرا، جزم ق، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ (حالات یا وقت کا) تقاضا، ضرورت، مطالبہ، خواہش؛ ترغیب، چاہنا، بھانا، رجحان۔

**اِقتفا** زیرا، جزم ق، زیرت۔ اند۔ پیچھے چلنا، اتباع کرنا، اطاعت۔

**اَقدار** زبرا، جزم ق۔ جمع، مث، ع۔ **قدر** (رک) کی جمع، اچھائی برائی، حسن و قبح کی بابت کسی فرد یا گروہ کے تصورات۔

**اَقدام** زبرا، جزم ق۔ جمع، مذ، ع۔ **قدم** (رک) کی جمع۔

**اِقدام** (زیرا) قدم اٹھانا، بڑھنا، پیش قدمی، عمل کرنا؛ کسی کام کو شروع کرنا۔ جمع **اِقدامات**۔

**اَقدس** زبرا، جزم ق، زبرد۔ صف، ع۔ نہایت متبرک، پاکیزہ، لائقِ احترام۔

**اَقدم** زبرا، جزم ق، زبرد۔ صف۔ زیادہ قدیم، پیشتر، اوّل، پہلا۔

**اَقرا** زبرا، جزم ق۔ صف۔ زیادہ اچھی قرأت کرنے والا، زیادہ پڑھنے والا۔ **قاری** (رک) کی تفضیل۔

**اِقرا** زیرا، جزم ق۔ امر۔ اسث، ع۔ (لفظاً) پڑھ۔ قرآن شریف کی چھیانویں سورۃ العلق کا پہلا لفظ، جس سے الہام کا سلسلہ شروع ہوا تھا، بچے کو پڑھنے کے لیے بٹھانے کی تقریب بسم اللّٰہ میں اِسی آیت کے الفاظ اُس کی زبان سے کہلوائے جاتے ہیں۔

**اِقرار** زیرا، جزم ق۔ اند، ع۔ ماننا، تسلیم کرنا؛ کسی کمزوری، عیب یا خطا وغیرہ کا اعتراف؛ منظوری، رضامندی؛ دعویٰ، اعلان۔

**اقرار باللسان** (زیرب، ضم ا، شد زیرل) زبان سے تسلیم کرنا، کلمہ پڑھنا۔

کہاوت: **اِقرارِ جرم اِصلاحِ جرم** جرم کا مان لینا جرم کی شدت کو کم کرتا ہے۔

**اَقران** زبرا، جزم ق۔ جمع، مذ، ع۔ ہمسر، ہم رتبہ لوگ، ایک حیثیت کے لوگ، ہم چشم، حریف، مدِ مقابل۔

**اِقران** زیرا، جزم ق۔ اند، ع۔ ملاپ، یکجائی، سنجوگ، وصل، ملنا۔

**اَقرب** زبرا، جزم ق، زبرر۔ صف، ع۔ نہایت قریب، نزدیک تر۔

**اَقرباء** زبرا، جزم ق، زیرر۔ جمع، مذ، ع۔ رشتے دار، خویش، اعزہ۔

**اَقرع** زبرا، جزم ق، زبرر۔ صف۔ جس کا سر سپاٹ ہو، جس کے سر کے بال گر گئے ہوں، گنجا۔

**اَقساط** زبرا، جزم ق۔ جمع، مث، ع۔ **قسط** (رک) کی جمع۔

**اَقسام** زبرا، جزم ق۔ جمع، مذ، ع۔ **قسم** (رک) کی جمع۔

**اقصا** زبرا، جزم ق۔ صف۔ جمع، مذ، ع۔ بہت بعید، دُور تر، آخری حد پر، آخری حدود، دُور دراز مقامات؛ حدود، کنارے، اطراف۔ نیز **اقصٰی** (کھڑا زبری)۔

عَلَم: **مسجدِ اقصٰی** یروشلم کی مسجد جو مسلمانوں کا قبلۂ اوّل رہ چکی ہے۔

**اَقطاب** زبرا، جزم ق۔ جمع، مذ، ع۔ **قطب** (رک) کی جمع۔

**اِقطاع** زیرا، جزم ق۔ جمع، مذ، ع۔ قطع کر دینے کی کیفیت، ٹکڑے، حصے؛ زمین کے حصے، خطے، علاقے۔ واحد: **قطعہ** (رک)۔

**اَقطع** زبرا، جزم ق، زبرط۔ صف، ع۔ دست بریدہ، جس کا ہاتھ کٹا ہوا ہو؛ (مجازاً) نہایت بدحال، ابتر۔

**اَقل** زبرا، زبرق۔ صف، ع۔ کم تر، بہت چھوٹا، نہایت کم مقدار، کم تعداد؛ چھوٹے سے چھوٹا عدد۔

**اَقلِ قلیل** چھوٹے سے بھی چھوٹا، بہت ہی کم۔

**اَقلام** زبرا، جزم ق۔ جمع۔ مذ۔ **قلم** (رک) کی جمع۔

**اَقلف** زبرا، جزم ق، زبرل۔ صف۔ جس کا ختنہ نہ ہوا ہو۔

**اقلیت** زبرا، زبرق، شد زیرل، شد زبری۔ اسث۔ کمی، تعداد میں کم ہونا؛ (اصطلاحاً) چھوٹی جماعت، فرقہ یا فریق، کسی آبادی یا جمعیت کا چھوٹا گروہ جس کی تعداد کم ہو۔

**اُقلیدس** پیش ا، جزم ق، ی، زیرد۔ عَلَم۔ تقریباً ۳۰۰ ق م کا یونانی مہندس جس سے ریاضی کی شاخ علم الاشکال یا جیومیٹری یا زمین کی پیمائش کا علم منسوب ہے۔ (اُقلی = کلید، چابی؛ دِس = ہندسہ)؛ جیومیٹری۔ (یونانی: Eukleides)۔ عام: **اَقلیدس** (زبرا، زبرد)۔

**اِقلیم** زیرا، جزم ق، ی۔امث، ع۔ دُنیا کے ساتھ قدیم مفروضہ منطقوں میں سے ایک، آباد زمین کا ساتواں حصہ؛ ملک، ولایت۔

**اِقلیمیا** زیرا، جزم ق، ی۔امث۔ سونے چاندی کا میل، کچرا یا زنگ۔

**اَقمار** زبرا، جزم ق۔جمع، مذ، ع۔ سیاروں کے گرد گھومنے والے چھوٹے چھوٹے روشن ستارے۔قمر (رک) کی جمع۔

**اَقمشہ** زبرا، جزم ق، لیٹا زیرم، زبرش۔جمع، مذ، ع۔ کپڑے، قیمتی پارچہ جات؛ گھریلو استعمال کی اشیا۔

**اُقنوم** پیش ا، جزم ق، ومع۔امذ۔ ہر چیز کی اصل و بنیاد، جوہر، عنصر، بنیادی مادہ۔ جمع: اقانیم۔

**اِقوا** زیرا، جزم ق۔امذ، ع۔ (لفظاً) غنی اور بے نیاز؛ مفلس ومحتاج؛ (مجازاً) قافیے کا ایک عیب جب حرفِ روی سے پہلے حرف کی حرکات مختلف ہو جائیں، مثلاً: اَندُلس، مجلِس۔

**اَقویٰ** زبرا، جزم ق، کھڑا زبری۔صف، ع۔ زیادہ قوت والا، بہت قوی، محکم، مضبوط (قول دلیل وغیرہ)۔قوی (رک) کا صیغۂ تفضیل۔جمع: اقویا۔

**اَقوال** زبرا جزم ق۔جمع، مذ، ع۔ باتیں، کلمات جو زبان سے ادا ہوں، مقولے، افعال یا اعمال کی ضد۔

**اَقوام** زبرا، جزم ق۔جمع، مذ، ع۔قوم (رک) کی جمع۔

**اَقوامِ متحدہ** (پیش م، شد زبرت، لیٹا زیرح، زبرد) دُنیا کے آزاد ممالک کا مشترک ادارہ جو دوسری جنگ عظیم کے خاتمے پر قائم کیا گیا اور اس کا صدر دفتر نیویارک (امریکا) میں ہے۔

**اَقویا** زبرا، جزم ق، زیرو۔جمع، مذ، ع۔ قوی اور طاقتور لوگ، تنومند اشخاص، قوی (رک) کی جمع۔

## ا۔ک

**اِک** زیرا۔صف عددی۔ایک (رک) کی تخفیف۔

**اَکّا** زبرا، شدک۔امث۔ بڑی بہن، معمر عورت۔

**اِکّا** زیرا، شدک۔امذ۔ دو پہیوں اور ایک گھوڑے کی گاڑی جو تانگے سے کسی قدر اُونچی اور کم چوڑی ہوتی ہے؛ شمع دان جس میں ایک موم بتی یا ایک چراغ روشن ہو؛ تاش کا پتہ جس پر کسی رنگ کا ایک نشان بنا ہوتا ہے اور سب سے قیمتی شمار ہوتا ہے؛ جوشن جس میں ایک نگ جڑا ہو؛ پہلوانوں کا لمبا بھاری مگدر۔نیز رک: یکا۔

اِکّا دُکّا اکیلا، تنہا؛ کوئی کوئی، بعضے بعضے، خال خال، بہت کم۔

**اَکابر** زبرا، زیرب۔جمع، مذ۔ معزز، مقتدر افراد، بڑے لوگ، آبا، پُرکھے۔ واحد: کبیر۔

**اَکاج** زبرا۔امذ۔ نقصان، زیاں، خرابی، بگاڑ۔
فعل متعدی: اکاجنا نقصان پہنچانا؛ نکما کر دینا۔
صف: اکاجی مضر، نقصان دہ۔

**اَکاذیب** زبرا، ی۔امث، ع۔ جھوٹی باتیں، جھوٹ اور بے بنیاد خبریں۔

**اَکار** زبرا۔امذ، ہ۔ صورت، مورت، تشبیہ۔اصلاً: آکار؛ دیوناگری کا پہلا حرف آ۔

**اَکارت** زبرا، زبرر۔صف، ہ۔ ضائع، برباد، لاحاصل، بے فائدہ، بیکار۔

**اَکاس** زبرا۔امذ، ہ۔ آسمان۔نیز اکاش۔
کہاوت: اَکاس باندھیں پاتال باندھیں، گھر کی ٹٹی کھلی اُن کا جادو زمین اور آسمان پر اثر کرتا ہے، مگر گھر کا انتظام نہیں ہوسکتا۔ویسے تو بڑے عقلمند ہیں، مگر گھر کی خبر نہیں۔

**اَکاس بیل** زبرا، ے۔امث، ہ۔ ایک طفیلی بیل جس کی جڑ نہیں ہوتی اور زردی مائل ڈنڈیاں آس پاس کی ہر چیز پر لپٹی اور پھیلتی جاتی ہیں۔افتیمونِ ہندی۔نیز اکاش بیل۔

**اکاسی** زبرا۔عدد۔ اسی اور ایک، (ہندسوں میں) ۸۱۔ نیز اکاسی، اکیاسی (جزم ک)۔صف: اکاسواں/ ویں۔

**اکاشی** زبرا۔امث۔ بارانی زمین۔

**اکال(۱)** زبرا۔امذ، ہ۔ قحط، خشک سالی۔نیز عام: کال، اَناج کال۔

**اکال(۲)** زبرا۔امذ۔ جو فنا پذیر نہ ہو، ہمیشہ باقی رہے؛ خدا، دیوتا۔

**اَکّال** زبرا، شدک۔صف، ع۔ جو بہت کھائے، کھاؤ (ومع)، پیٹو (ومع)؛ گلانے، بھسم کر دینے والا، جیسے تیزاب۔آکل کی تفضیل۔

**اکالی** زبرا۔اسم جنس، ع۔ سکھوں کا ایک جنگجو، نیلی پوش فرقہ جس کی بنا گرو گوبند سنگھ نے ڈالی تھی۔(لفظاً) امر۔نیز نہنگ۔

**اَکام** زبرا۔صف۔ بلاخواہش، بے فائدہ۔

**اِکانوے** زیرا، جزم ن، ے۔عدد۔ نوے اور ایک، (ہندسوں میں) ۹۱۔ صف: اِکانواں۔نیز اِکّانوے/ اِکّانواں/ ویں۔

**اِکاوَن** زیرا، زبرو۔عدد۔ پچاس اور ایک، (ہندسوں میں) ۵۱۔صف: اِکاونواں/ ویں۔نیز اِکیاون (جزم ک)، اِکاوَن۔

**اکاؤنٹنٹ** زبرا، ومع، جزم ن، زبرٹ، جزم ن۔امذ۔ (آمدن، خرچ اور کھاتہ جات وغیرہ کا) حساب رکھنے والا منشی، حساب دار۔

**اِکائی** زیرا۔امث۔ ایک سے ۹ تک مجرد یا مفرد اعداد میں سے کوئی۔ وہ رقم جو صرف ایک عدد پر مبنی ہو۔کسی پیمانے کا مقررہ نشان جو بنیادی اقل مقدار کو ظاہر کرے؛ وحدت، دوئی کی ضد۔

**اِکباب** زیرا، جزم ک۔ اند۔ اوندھا ہونے کی کیفیت، سرنگونی، جھکنا، سجدہ کرنا؛ مشغول، منہمک ہونا۔ اصطلاحاً: (حیوانیات) چاروں پنجوں کے بل چلنا۔

**اَکبر** زبرا، جزم ک، زبر ب۔ صف، ع۔ بہت بڑا، جسیم، عظیم؛ (منطق) پہلا کلیہ جس پر استدلال مبنی ہو۔ نیز کبریٰ (پیش ک، جزم ب، کھڑا زبری)۔

**اُکت** پیش ا، زبر ک۔ صف، ہ۔ ساختہ، من گھڑت، بناوٹی، گھڑا ہوا، تخلیقی، بنایا، ایجاد، اختراع کیا ہوا، مثلاً: **اُکت کہانی** موضوعہ، فرضی قصہ۔

**اِکتالیس** زیرا، جزم ک، ی۔ عدد۔ چالیس اور ایک، ۱ (ہندسوں میں) ۴۱۔ صف: **اِکتالیسواں/ویں۔**

**اَکتاف** زبرا، جزم ک۔ اند۔ مونڈھے، کندھے۔

**اُکتانا** پیش ا، جزم ک۔ فعل لازم۔ دل سیر ہوجانا، تنگ آجانا، بے زار ہونا، اُلجھن پیدا ہونا، دلچسپی کھو بیٹھنا۔ جی اُچاٹ ہوجانا۔

**اُکتاہٹ** دل سیری، بے زاری، بے کیفی۔

کہاوت: **اُکتائی کمھاری ناخن سے مٹی کھودے** جب آدمی اُکتا جاتا ہے تو بے دلی سے کام کرتا ہے۔

**اِکتتام** زیرا، جزم ک، لیٹا زیرت۔ اند۔ پوشیدگی، خفا، مخفی ہونا۔

**اِکتراث** زیرا، جزم ک، لیٹا زیرت۔ اند۔ تردّد، تشویش، پروا؛ ہچکچاہٹ، باک۔

**اِکتساب** زیرا، جزم ک، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ حاصل کرنا، اخذ کرنا، کمائی، حصول فیض یابی۔

**اِکتسابی** باہر سے پایا، کمایا، حاصل کیا ہوا، فطری و وہبی کی ضد۔

**اِکتشاف** زیرا، جزم ک، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ سربستہ چیز کو کھولنا، حقیقت پر سے پردہ اُٹھانا، کسی غیر معلوم مسئلہ کی دریافت۔

**اِکتفا** زیرا، جزم ک، لیٹا زیرت۔ اند۔ امث، ع۔ کفایت، کافی سمجھنا، قناعت کرنا، بس کرنا۔

**اِکتناز** زیرا، جزم ک، لیٹا زیرت۔ اند۔ جمع کی ہوئی دولت، جو مال جمع کیا ہو؛ قوت، صلابت، تنومندی۔

**اِکتناہ** زیرا، جزم ک، لیٹا زیرت۔ اند۔ حقیت تک رسائی، تہہ تک پہنچنا۔

**اِکتیس** زیرا، زبر ک، شدت، ی۔ عدد۔ تیس اور ایک، (ہندسوں میں) ۳۱۔ صف: **اِکتیسواں۔**

**اَکٹ** زبرا، زبر ک۔ صف، ہ۔ جو نہ توڑے سے ٹوٹے اور نہ کاٹنے سے کٹے، ڈھیٹ، سخت؛ سخت جان، اٹوٹ، اَبھنگ۔

**اَکٹا** زبرا، زبر ک۔ اند۔ نگینوں کی گھسائی کرنے کی سان۔

**اُکٹنا** پیش ا، زبر ک، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ برائیاں منہ پر رکھنا یا زبان پر لانا، بُرا بھلا کہنا؛ پردہ چاک کرنا؛ بے باکی سے یا بار بار طعن و تشنیع کرنا۔ نیز (اَفصح) **اُکٹنا، اُگھٹنا۔**

**اِکٹھا** زیرا، زبر ک، شدٹھ۔ صف، ہ۔ یکجا، مجتمع، متحد، پاس پاس؛ سمٹا، جڑا ہوا۔

**اَکثر** زبرا، جزم ک، زبر ث۔ صف، ع۔ متعلق فعل۔ بہت سے، زیادہ تر، جو خاصی تعداد میں ہوں؛ بسا اوقات؛ بیشتر، عموماً۔

**اکثریت** (زبرا، جزم ک، زبر ث، زیر ر، شد زبر ی) شمار یا تعداد کے اعتبار سے زیادتی؛ بڑا طبقہ، گروہ، جماعت یا فرقہ۔

**اَکثف** زبرا جزم ک، زبر ث۔ صف۔ موٹا، بھدا، بہت زیادہ کثیف۔

**اَکحل** زبرا، جزم ک، زبر ح۔ امث۔ بازو کی ایک رگ جس میں فصد کھولتے وقت نشتر لگایا جاتا ہے۔

**اَکر** زبرا، شد زبر ک۔ اند۔ ایک پالتو کبوتر جو لقا کی طرح سینہ اُبھارتا ہے۔

**اَکرا** (۱) زبرا، جزم ک۔ امث، س۔ گیہوں کے کھیت میں اُگنے والا خودرو پودا جس کی پھلیوں کے سیاہ دانے بعض اوقات گیہوں کے ساتھ مل کر آٹے میں اکلاہٹ پیدا کردیتے ہیں۔

**اَکرا** (۲) زبرا، جزم ک۔ صف۔ مہنگا، گراں، جس کی قیمت چڑھی ہوئی ہو۔

**اِکرام** (۱) زیرا، جزم ک۔ اند، ع۔ عزت، توقیر، قدر و منزلت؛ لطف، عنایت، شفقت، مہربانی۔

**اِکرام** (۲) زیرا، جزم ک۔ امث۔ لوہے کا حلقہ جس میں چٹخنی چڑھائی جاتی ہے۔

**اِکراہ** زیرا، جزم ک، ہ ملفوظ۔ اند۔ جبر، مجبور کرنا، زبردستی؛ کراہت، نفرت، بیزاری۔

**اَکرم** زبرا، جزم ک، زبر ر۔ صف، ع۔ فیاض، جو بخشش یا مہربانی کرنے میں بہت عادی ہو۔

**اَکرما** زبرا، زبر ک، جزم ر۔ صف۔ نکما، ناکارہ، نکھٹو۔

**اَکرمی** زبرا، زبر ک، جزم ر۔ صف۔ بُرا کام کرنے والا، پاجی، خطاکار۔

**اَکروڑا** زبرا، جزم ک۔ وج۔ اند، ہ۔ زچگی کے بعد زچہ کی طہارت یا آبدست کے لیے تیار کیا جانے والا پانی۔ نیز **اکڑوڑا۔**

**اَکڑ** زبرا، زبر ک۔ امث، ہ۔ تناؤ، جسم کو تاننا؛ نخرہ، نخوت، تکبر۔

**اکڑباز** مغرور، شیخی باز، طاقت کے گھمنڈ پر لڑنے مرنے کو تیار۔

**اکڑفوں** تنتنا، بدمزاجی، تیہا، تیور۔

**اَکڑ** زبرا، شد زبر ک۔ صف۔ بدمزاج، ہیکڑی باز، مغرور، تندخو۔

**اکڑبکڑ** چھوٹے بچوں کا ایک کھیل اور اُس میں بولے جانے والے بول۔

**اَکڑنا** زبرا، زبر ک، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ جسم کو تاننا، اینٹھنا، بل بھرنا؛ سخت

ہوجانا، ہلنے جلنے میں تکلیف دینا، سردی سے ٹھٹھرنا؛ سینہ تان کے غرور سے چلنا؛ ہٹ کرنا، اڑنا، ڈھٹائی کرنا۔

**اُکڑوں** پیش ا، جزم ک، و مع، ن غنہ۔ متعلق فعل، ہ۔ گھٹنے پیٹ سے ملا کر تلووں کے بل بیٹھنا۔

**اِکزاز** زیر ا، جزم ک۔ امذ۔ سکڑنا، سوکھنا؛ کھچاؤ، تناؤ؛ لرزش، حرکت میں لانا۔

**اُکسا** پیش ا، جزم ک۔ امذ۔ ایک قسم کی بیماری جو پودوں کی جڑوں کو گلا دیتی ہے اور عموماً پانی کی زیادتی سے پیدا ہوتی ہے، مثلاً: اُکسا لگنا۔

**اُکساد** زیر ا، جزم ک۔ امذ۔ آکسیجن پیدا ہونے کا عمل۔

**اِکسار** زیر ا، جزم ک۔ صف۔ یکساں، ہموار، مسطح، برابر۔ نیز یکسار۔

**اُکسانا** پیش ا، جزم ک۔ فعل متعدی۔ چراغ کی لَو کو تیز کرنا؛ شہ دینا، تاؤ دلانا۔

**اُکساہٹ** پیش ا، جزم ک، زبر ہ۔ امث۔ اُکسائے جانے کی کیفیت، اُبھار، اشتعال، اکساو۔

**اِکسٹھ** زیر ا، جزم ک، زبر س۔ عدد۔ ساٹھ اور ایک (ہندسوں میں) ۶۱۔ صف: اِکسٹھواں/ ویں۔

**اُکسوں** پیش ا، جزم ک، و مع۔ امذ۔ ایک قیمتی سیاہ ریشمی ساٹن جو شاہانہ لباس میں استعمال ہوتی تھی۔ نیز اکسون۔

**اِکسیر** زیر ا، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ وہ مرکب جس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اس سے تانبے یا دوسری معمولی دھاتوں کو سونا بنایا جا سکتا ہے؛ جان بچانے اور مریض کو شفا دینے والی دوا؛ موثر؛ تیر بہدف نسخہ یا علاج۔

**اَکش** زبر ا، جزم ک۔ امذ۔ پانسا یا پانسے پر بنے ہوئے نشانات۔

**اَکشر** زبر ا، جزم ک، زبر ش۔ امذ۔ حرف، لکھا ہوا بول۔ نیز اچھر اَچھر۔

**اَکفا** زبر ا، جزم ک۔ امذ، ع۔ نسب یا پیشے وغیرہ میں ہمسر، ایک خاندان کے، یکساں درجہ، حیثیت یا صفات رکھنے والے۔

**اَکل** زبر ا، جزم ک۔ امذ، ع۔ کھانا، پیٹ بھرنا، حلق سے کوئی چیز اُتارنا، نوش کرنا؛ غذا۔

**اکلِ حلال** وہ روزی جو جائز ذریعے سے حاصل کی گئی ہو، محنت مشقت سے پیدا کی ہوئی روزی۔

**اَکل کھرا** زبر ا، زبر ک، پیش کھ۔ صف، ہ۔ میل جول سے گریز کرنے والا؛ مردم بیزار، الگ تھلگ رہنے والا، تنہائی پسند، بے مروت۔ اکیف مذ: اَکل کھرا پن۔ (مث) اَکل کھری۔

کہاوت: اَکل کھرا جگ سے برا خود غرض آدمی سب سے برا ہوتا ہے۔

**اَکلانا** زبر ا، جزم ک۔ فعل لازم۔ کسمسانا، بے چین ہونا، رُکنا، الگ تھلگ رہنا؛ کلونس آ جانا۔

**اَکلاہٹ** زبر ا، جزم ک۔ امث۔ ذائقے کی کسی قدر ناگواری، ایک طرح کا کسیلا پن۔

**اِکلوتا** زیر ا، جزم ک۔ و لین۔ وہ بیٹا جو والدین کی اکیلی اولاد ہو؛ اکیلا بیٹا جس کا کوئی بھائی نہ ہو؛ اپنے وصف میں اکیلا، جس کا کوئی شریک نہ ہو؛ وہ رشتہ دار جس کی مثل دوسرا نہ ہو، مثلاً: اکلوتا بھائی، داماد، سالا۔ (مث) اکلوتی۔

**اِکلیل** زیر ا، جزم ک، ی۔ امذ، ع۔ تاج، افسر کلاہ شاہی؛ سورج سے پھوٹنے والی شعاعوں کا حلقہ یا ہالہ؛ بعض پھولوں کے پیندے میں لگی ہوئی زائد پتیاں۔

**اکلیل الملک** (پیش ل، غم ا، جزم ل، زبر م، زیر ل) ایک پودے کی ہلالی شکل کی پھلی جس کے اندر خشخاش سے زیادہ باریک بیج ہوتے ہیں۔

**اَکم** زبر ا، زبر ک۔ صف۔ بھرپور، اندازے سے زیادہ، بہت، فراواں، تراکیب میں "م" مشدد۔ مثلاً: اکم واتم پورا، کامل، حتمی۔

**اِکمال** زیر ا، جزم ک۔ امذ، ع۔ مکمل ہونا؛ کمال کو پہنچنا؛ تکمیل۔

**اِکمامہ** زیر ا، جزم ک، زبر م۔ امذ۔ پھول کی پیالی یا پینڈی جو سبز پتیوں سے بنی ہوتی ہے۔

**اَکمل** زبر ا، جزم ک، زبر م۔ اسم تفضیل، ع۔ کامل ترین، جو کمال میں سب سے زیادہ ہو۔

اکیف (مث): اکملیت (زبر ا، جزم ک، زبر م، زیر ل، شد زبر ی) کامل ترین ہونا، کمال کی آخری منزل۔

**اَکمہ** زبر ا، جزم ک، زبر م۔ صف۔ مادر زاد نابینا، پیدائشی اندھا۔

**اِکن** زیر ا، زبر ک۔ امذ۔ اکائی، مثلاً: دو اکن دو یعنی دو کی اکائی دو۔ یہ لفظ پہاڑے دوہرانے میں استعمال ہوتا ہے۔

**اَکناف** زبر ا، جزم ک۔ جمع، مذ، ع۔ اطراف و جوانب، پہلو، چاروں طرف، آس پاس۔

**اِکنگ** زیر ا، زبر ک، ن غنہ۔ صف، ہ۔ اکیلا، واحد؛ گد کے کا وار۔

**اِکنی** زیر ا، زبر ک، شد ن۔ امث۔ ایک آنے یا چار پیسے کی مالیت کا سابق سکہ۔

**اَکوا** زبر ا، زبر ک، شد و۔ امذ۔ آکھ یا اکھ کا پودا۔

**اَکوان** زبر ا، جزم ک۔ جمع، مذ۔ تمام عالم یا عوالم، تمام کائنات، جملہ موجودات؛ کون (رک) کی جمع۔

**اَکوانا(۱)** زبر ک، جزم ک۔ فعل متعدی۔ مالیت کا تخمینہ لگوانا، خصوصاً زیور کے لیے مستعمل، آنکنا کا متعدی۔

**اکوائی** آنکنے کا معاوضہ یا آنکنے کا عمل۔

**اِکوانجھ** زیر ا، جزم ک، ن غنہ۔ امث۔ وہ عورت جس کے ایک ہی اولاد ہو کر رہ جائے۔ نیز اکونج (ولین)۔

**اِکواہی** زیرا، جزم ک۔صف، ہ۔ ایک پہلو یا ایک سمت کا، ایک زانو بیٹھا اور ایک پہلو لیٹا، ایک ہی طرف کھلنے والا۔ (بند، آبپاشی کا نالہ وغیرہ)؛ ایک ٹانگ اُٹھا کر چلنے والا (گھوڑا)۔

**اِکوتا** زیرا، ولین۔امذ، ہ۔ ایک قسم کی پھنسیاں جو ہاتھ کی پشت یا پاؤں پر چھتا باندھ لیتی ہیں اور پھر بڑھتی چلی جاتی ہیں (اکثر اُن سے رطوبت خارج ہوتی ہے)، داد کا مرض۔

**اَکور** زبرا، وج۔امذ۔ طمع دلانے والا نذرانہ، رشوت۔

**اَکوڑا** زبرا، ولین۔امذ۔ آکھ، مدار۔

**اَکول** زبرا، ومع۔صف، ع۔ بہت زیادہ کھانا کھانے والا، پیٹو، کھاؤ، بسیار خور، اکال۔

**اَکولا** زبرا، وج۔امذ۔ رک: انکول۔

**اکولا** زبرا، ولین۔امذ، ہ۔ لوہے کا گھریلو چولھا؛ گنے کی اوپری پور جو عموماً پھیکی ہوتی ہے۔

**اَکون** زبرا، ولین۔مذ۔ رک: اکوا، آکھ۔

**اِکونا** زیرا، ولین۔صف، ہ۔ ایک ایک دانہ کر کے چنا ہوا غلہ، چنا ہوا (اناج)، صاف ستھرا غلہ۔

**اَکونڈی** زبرا، ولین، ن مغ۔امث۔ بھٹی کی آگ کریدنے کا آہنی گز، آنکڑی۔

**اُکونی** پیش ا، ولین۔امث۔ اُبکائیاں لینے والی حاملہ عورت۔

**اُکونا** اُبکائی۔

محاورہ: **اُکونے لگنا** پے بہ پے اُبکائی آنا۔

**اِکہرا** زیرا، لیٹا زبر ک، جزم ہ۔صف۔مذ، ہ۔ بغیر تہہ کیا ہوا، اوپرا؛ دوہرا اور موٹا کی ضد؛ ہلکا؛ تنہا، اکیلا؛ چھریرا، دُبلا بدن۔

**اِکہرا زیور** ہاتھ گلے وغیرہ کی ایک ایک چیز یا رقم۔

**اِکہرا پردہ** معمولی سا پردہ، خفیف رسمی حجاب۔

**اِکی** زیرا، شدک۔امث۔ آکھ کی قسم کا ایک صحرائی پودا۔ نیز اکیا۔

**اِکے** زیرا، شدک۔امذ۔ اِکا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **اکے چڑھ کے جہاں جانے پیسے دے کے دھکے کھانے** اِکے کی سواری کی مذمت میں کہا جاتا ہے کہ پیسے خرچ کر کے تکلیف اُٹھانی پڑتی ہے۔

**اِکیاسی** زیرا، جزم ک۔عدد۔ اسی اور ایک، (ہندسوں میں) ۸۱۔ نیز اکاسی۔ صف: اِکیاسی واں۔

**اِکیانوے** زیرا، جزم ک، جزم ن۔عدد۔ نوے اور ایک، (ہندسوں میں) ۹۱۔ نیز اکانوے۔صف: اِکیانواں/ ویں۔

**اِکیاون** زیرا، جزم ک، زبر و۔عدد۔ پچاس اور ایک، (ہندسوں میں) ۵۱۔ نیز اکاون/ اکاون۔صف: اکیاون واں/ ویں۔

**اَکید** زبرا، ی۔صف، ع۔ حتمی، پُرزور، موکد، (تاکید کے ساتھ مستعمل)۔

مرکب: **تاکید اکید** باصرار ہدایت سختی سے جتانا۔

**اَکیڈمی** زبرا، ے لین، جزم ڈ۔امث۔ وہ درس گاہ جہاں افلاطون درس دیا کرتا تھا؛ ایسا ادارہ جو علمی تحقیق اور تصنیف کا کام کرے۔ نیز اکادمی۔ انگریزی میں: Academy۔

**اِکیس** زیرا، شدک، ی۔عدد۔ بیس اور ایک، (ہندسوں میں) ۲۱۔صف: اِکیسواں/ ویں۔

**اَکیل** زبرا، ے۔امث، ہ۔ تنہائی، خلوت؛ (صف) تنہا، اکیلا۔

**اکیل پن** سناٹا؛ تنہائی کی حالت۔

**اَکیلا** زبرا، ے۔امذ۔صف، ہ۔ تنہا، جس کے ساتھ کوئی نہ ہو، واحد، ایک۔

کہاوت: **اکیلا پوت کمائی کرے گھر کا کرے کہ کچہری کا کرے** اکیلا کمائی کرنے والا کیا کیا کرے۔ گھر کا کام کرے یا محنت مزدوری کرے۔

کہاوت: **اکیلا چلیے نہ باٹ، جھاڑ بیٹھیے کھاٹ** سفر میں اکیلا نہیں چلنا چاہیے اور چارپائی جھاڑ کر بیٹھنا چاہیے۔

**اَکیلا دُکیلا** تنہا، اِکا دُکا، ایک آدھ۔

کہاوت: **اکیلا چنا (سورما) بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا** اکیلا آدمی بہت سے آدمیوں کا کام نہیں کر سکتا۔

کہاوت: **اکیلا حسو روئے کہ قبر کھودے** اکیلا آدمی معیبت پڑنے پر کیا کیا کرے۔ ایک آدمی ایک کام کر سکتا ہے۔

کہاوت: **اکیلا سو باؤلا، دکیلا سو سنگ، تکیلا سو کھٹ پٹ چوکیلا سو جنگ** اکیلا آدمی گھبرائے گا، دو ہوں گے تو ساتھ دیں گے، تین ہوں تو نا اتفاقی کا امکان ہے اور چار (یا زیادہ) جمع ہوں تو لڑائی کا امکان ہے۔

کہاوت: **اکیلا ہنستا بھلا نہ روتا بھلا** تنہا آدمی کی زندگی بے لطف ہوتی ہے؛ جب تک دو چار آدمی کسی خوشی یا غمی کی تقریب میں شامل نہ ہوں تو مزہ نہیں آتا۔

**اُکیلنا** پیش ا، ے، جزم ل۔فعل متعدی۔ چھیلنا، اُدھیڑنا، ناخن سے کٹکنا، چھلکا اُتارنا، بل نکالنا؛ گرہیں کھولنا۔

**اَکیلی** زبرا، ے۔امث۔صف۔ اکیلا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **اکیلی کہانی گڑ سے میٹھی** اپنا قصہ بہت اچھا معلوم ہوتا ہے۔ اپنا یک طرفہ بیان بھلا معلوم ہوتا ہے۔

اُکیلے زبر ا، ے۔ اند، جمع۔ اکیلا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: اکیلے دکیلے کا اللہ بیلی تنہا آدمی کا خدا حافظ۔ تنہا آدمی ہمیشہ خطرے میں رہتا ہے۔

اُکھات زبرا۔ امث، ہ۔ دریا کی شاخ جھیل۔

اُکھاری پیش ا۔ امث۔ گنے کی نئی پود یا کیاری۔ نیز اُکھاڑی۔

اُکھاڑنا پیش ا، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ جڑ سے کھینچنا، بیخ کنی، ڈھانا، زبردستی ہٹانا، چپکی ہوئی چیز کو چھڑانا۔

اُکھاڑ پچھاڑ تخریبی کارروائی، تغیر وتبدل، انقلابی عمل، شدید ردّ و بدل؛ موقوفی و بحالی۔ نیز اُکھیڑنا۔

اُکھاڑا زبرا۔ اند، ہ۔ کشتی لڑنے یا فن سپاہ گری کی مشق کرنے کی جگہ، پہلوانوں کا اڈا؛ پرا، جمعیت، جمگھٹ، مجمع، ہجوم، مثلاً: پریوں کا اکھاڑا پریوں کا جمگھٹا۔

اُکھاڑی پیش ا۔ امث، ہ۔ گھٹیا قسم کی ریکھ جس میں رس اور مٹھاس کم ہو۔

اُکھال پیش ا۔ اند۔ متلی، تے۔ نیز اُچھال۔

اُکھانی زبرا۔ امث۔ ایک سستی قسم کی جوار جو جانوروں کے چارے کے لیے بوئی جاتی ہے۔

اُکھانی پیش ا۔ امث۔ پتھر کی روڑی یا کنکر وغیرہ سمیٹنے کا پھاوڑا جس کا پھل بیچ شاخہ ہوتا ہے۔

اُکھت زبرا، زبر کھ۔ امث۔ فصلانہ، فصل پر گاؤں کے خدمت گزاروں مثلاً کمہار یا دوسرے کاریگروں کو دیا جانے والا اناج کا حصہ، اُگوار۔

اِکھتر زیرا، زبر کھ، شد زبر ت۔ عدد۔ ستر اور ایک، (ہندسوں میں) ۷۱۔ صف: اِکھتر واں/ ویں۔

اِکھٹا زیرا، زبر کھ، شد ٹ۔ صف۔ رک: اِکٹھا۔

اُکھٹنا پیش ا، زبر کھ، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ جڑ ہلنے کی سبب پودے کا نااستوار ہوجانا، جڑ یا سرے سے اُکھڑ جانا، ٹھوکر کھانا۔

اُکھر زبرا، شد زبر کھ۔ اند۔ بہتات، کثرت، افراط؛ حرف۔

اُکھرا زبرا، جزم کھ۔ صف، ہ۔ وہ کھیت جس میں کٹی ہوئی فصل کی جڑیں صاف نہ کی گئی ہوں، بغیر سنوارا اور صاف کیا ہوا کھیت۔

اُکھرا پیش ا، جزم کھ۔ اند، ہ۔ کنویں کے منہ کے اِردگرد کی بلی جن کے درمیان چرخی کا دھرا لگا ہوتا ہے۔

اُکھراج پیش ا، جزم کھ۔ امث۔ گنے کے پود کھیت میں منتقل کرنے کا زمانہ۔

اُکھرالی زبرا، جزم کھ۔ امث۔ جنگلی جانوروں کے ستانے کا ٹھکانا۔

اُکھرنا زبرا، زبر کھ، جزم ر۔ فعل لازم۔ کھلنا، بار بار ناگوار گزرنا، بار خاطر ہونا، چبھنا، دوبھر معلوم ہونا۔

اُکھری زبرا، جزم کھ۔ امث۔ بجائی کرنے کا قیف نما پیالہ۔

اُکھڑ زبرا، شد زبر کھ۔ صف، ہ۔ تندمزاج، درشت، اکڑنے والا؛ اجڈ، غیر مہذب، گنوار۔

اُکھڑا پیش ا، جزم کھ۔ صف۔ کشیدہ خاطر، الگ الگ (اکثر تکرار کے ساتھ مستعمل)۔

اُکھڑا اُکھڑا غیر مربوط، بے ربط، بے جوڑ۔

اُکھڑنا پیش ا، زبر کھ، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ اُکھاڑنا (رک) کا لازم۔

اُکھنڈ زبرا، زبر کھ، جزم ن۔ صف، س۔ سالم، غیر منقسم، پورا، سارا کا سارا، مسلسل، جو ٹوٹا یا بگڑا نہ ہو، جو استعمال میں آکر جھوٹا نہ ہوا ہو۔ نیز اکھنڈت۔

اُکھنڈا زبرا، زبر کھ، جزم ن۔ اند، ہ۔ (ماہی گیری) تالاب کے کنارے پر گھرا ہوا اتھلے پانی کا قطعہ جس میں سے مچھلیاں نکل کر نہ جا سکیں۔

اُکھنڈت زبرا، زبر کھ، جزم ن، زیر ڈ۔ صف، س۔ رک: اُکھنڈ۔

اُکھوا زبرا، جزم کھ۔ اند۔ پھوٹا ہوا بیج، پہلی روئیدگی، بیج میں سے نکلنے والی پہلی پتی؛ پودے کا وہ سرا جو زمین کو پھاڑ کر پہلی بار اُبھرتا ہے۔

اُکھو مکھو زبرا، شد کھ، وج، زبر م۔ امث، ہ۔ آنکھ اور مکھ۔ وہ بول جو چھوٹے بچوں کو بہلانے کے لیے بولے جاتے ہیں اور اُس کے ساتھ ساتھ اُن کے منہ اور آنکھوں پر ہاتھ پھیرتے جاتے ہیں جیسے پہلے چراغ کی طرف لے جاتے ہیں، پھر منہ کی طرف لاتے ہیں۔

محاورہ: اکھو مکھو کرنا ''اکھو مکھو میاں کو اللہ رکھو'' کہنا اور بچے کے منہ پر ہاتھ پھیرنا۔

اُکھیڑنا پیش ا، ے، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ رک: اُکھاڑنا۔

## ا۔گ

اُگاچی زبرا۔ امث۔ چھوٹا برآمدہ یا بالکونی۔ نیز اُگاسی۔

اُگار زبرا۔ اند۔ محل، حویلی، مکان۔

اُگارنا پیش ا، جزم ر۔ فعل متعدی۔ کنویں کی صفائی کرانا، کنویں کی تہہ میں سے مٹی یا کوڑا نکالنا تاکہ سوتے کھل جائیں، کنواں الیچنا۔

اُگاڑا زبرا۔ اند۔ مکان کے سامنے کا احاطہ یا آنگن۔

اُگاڑی زبرا۔ امث۔ آگے کا حصہ، سامنے کا رُخ؛ ترازو کا وہ پلڑا جس میں تولنے والی جنس رکھتے ہیں۔

اُگاڑی پچھاڑی (لفظاً) جانور کے اگلے اور پچھلے پیروں میں باندھ کر کھونٹے سے باندھنے والی رسیاں؛ (مجازاً) موجودہ و آئندہ حالت، انجامِ کار۔

کہاوت: **اگاڑی پچھاڑی، پھونک بھڑوے کی داڑھی، جس نے پنچوں کی راہ ماری** بدنام کنندہ کی نسبت بولتے ہیں جو سب کے خلاف ہو اُس سے نجات پانا ہی بہتر ہے۔

**اُگاس** پیش ا۔امث۔ روئیدگی، نمو؛ اُگنا، پھوٹنا، نشوونما۔

**اَگاسی** زبرا۔امث۔ پگڑی، عمامہ؛ عمارت کے آگے بنی ہوئی برساتی۔

**اُگال** پیش ا۔امذ، ہ۔ اُگلا ہوا نوالہ، چبائی ہوئی چیز جو منہ سے نکالی یا تھوک دی جائے؛ تھوکا ہوا پان۔

مرکب: **اُگال دان** تھوکنے کا برتن۔ نیز پیک دان۔

**اُگانا** پیش ا۔فعل متعدی۔ بونا، کاشت کرنا۔

**اگاہنا** پیش ا، جزم ہ۔فعل متعدی۔ وصول کر کے لانا، جمع کرنا (کرایہ وغیرہ)۔

**اُگاہی** وصولی کا کمیشن یا کام۔ نیز **اُگھانا/اُگھائی**۔

**اَگایا** زبرا۔امذ۔ (جسم وغیرہ کا) اگلا حصہ، سامنے کا رخ۔

**اُگت** پیش ا، زبر گ۔ امث۔ بالیدگی، پیداوار؛ ایجاد، جدت؛ ذکاوت، ذہانت، اُپج۔

**اُگٹاپچی** پیش ا، جزم گ، ے۔امث، ہ۔ غصے کی حالت میں طعنے دینے یا احسان جتانے کا عمل۔

**اُگٹنا** پیش ا، زبر گ، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ برائیاں منہ پر رکھنا، عیب گنانا؛ کہی ہوئی بات کو دوہرانا؛ ذُوبدو کرنا؛ احسان جتانا، طعنے دینا۔

**اَگد** زبرا، زبر گ۔امث۔ ہاتھی جو تیز چلانے کے لیے فیل بانوں کا کلمہ۔

**اَگدھ** زبرا، زبر گ۔امث۔ وہ خوشہ جس میں دانے نہ ہوں، بے دانوں کے بالی۔

**اَگر** (۱) زبرا، زبر گ۔حرف شرط، ف۔ جو یوں ہوا یا ہوتا، بشرطیکہ؛ بالفرض؛ جب، جبکہ، جس وقت کہ، جب کبھی۔مخفف: گر۔

**اگرچہ** (چَ/چــــے) باوجودکہ، گو کہ، مانا کہ، باوجودیکہ، ہر چند (اُس کا حرف جز اگر یا لیکن ہے) اگرچہ جانتے ہیں، لیکن مانتے نہیں۔ نیز بمعنی اگر (متروک)۔

کہاوت: **اگر کوہ ٹلے تو ٹلے، نہ ٹلے فقیر** فقیر اپنی بات سے نہیں پھرتا، پہاڑ اپنی جگہ سے ہٹ سکتا ہے۔

**اگر مگر** حیل حجت، پس و پیش، ٹال مٹول، عذر، معذرت۔

**اَگر** (۲) زبرا، زبر گ۔امذ، ہ۔ ایک پہاڑی درخت کی لکڑی جو سُلگ کر خوشبو دیتی ہے۔ عودالبخور بھاری ہوتی ہے اور پانی میں ڈوب جاتی ہے اس لیے ''اگر غرقی'' بھی کہتے ہیں۔

**اگر بتی** اگر اور دوسری خوشبودار چیزوں کا آمیزہ چڑھی ہوئی تیلی جسے محفلوں وغیرہ میں خوشبو کے لیے سلگاتے ہیں۔

**اَگر دان** اگر کی بتیاں سجا کر لگانے کا سوراخ دار ظرف۔ نیز (امذ) اگر سوز۔

**اَگر گل** (پیش گ) مزارات وغیرہ پر اگر بتیاں سُلگانے اور پھول چڑھانے کی رسم۔

**اَگرئی** زرد، مٹیالا، ''اگر'' کے رنگ کا۔ نیز **اَگرنگ، اَگری**۔

**اَگرش** زبرا، جزم گ، زبر ر۔امذ۔ ایک بحری سیلانی پرندہ جو وسط ایشیا کے علاقوں سے آتا ہے۔

**اُگرنا** پیش ا، زبر گ، جزم ر۔فعل لازم۔ کنویں کا صاف ہو جانا۔

**اَگرہار** زبرا، زبر گ، جزم ر۔امث۔ وہ جائیداد جو برہمن یا دیوتا کے نام وقف ہو۔

**اَگڑ بگڑ** زبرا، زبر گ، زبر ب، زبر گ۔صف۔ بےترتیب، اوندھا سیدھا۔

**اَگڑم بگڑم** زبرا، جزم گ، زبر ڑ، زبر ب، جزم گ، زبر ڑ۔صف۔امذ۔ وہ کلمات جو سمجھ میں نہ آئیں، اناپ شناپ؛ گڈمڈ، بےترتیب کاٹھ کباڑ۔

**اَگل** زبرا، زبر گ۔متعلق فعل۔ سامنے، رُوبرو، بالمقابل؛ آگے، زیادہ، بڑھ کر۔

**اَگل** زبرا، شدز بر گ۔امث۔ دروازے میں لگی ہوئی گھومنے والی لکڑی یا سلاخ جسے اندر یا باہر دونوں طرف سے گھما کر دروازہ کھولا جا سکے۔

**اَگلا** زبرا، جزم گ۔صف۔ فائق، افضل، بڑھ کر، زیادہ؛ آگے کا، سامنے کا، بعد کا، دوسرا؛ پہلا؛ گزارا ہوا، گزشتہ، مثلاً: اگلے سال ہو آئے تھے۔ آئندہ آنے والا، مثلاً: اگلے سال جائیں گے۔

کہاوت: **اگلا کرے پچھلے پر آوے** حاکم کی غلطی کا الزام ماتحت پر آتا ہے۔

**اگلا پچھلا** والی وارث، رشتہ دار؛ بقایا، چڑھا ہوا (حساب، قرضہ)۔

کہاوت: **اگلا لیپا دے بہا، اب کا لیپا آگے لا** پہلے احسان کو بُھلا کر نئے احسان کی توقع رکھنا؛ پہلے کام کو مٹا کر نیا کام شروع کرنا؛ کام کو فضول طور پر بڑھانا۔

کہاوت: **اگلا مارے اور رونے نہ دے** ظالم ظلم بھی کرتا ہے اور شکایت بھی نہیں کرنے دیتا۔

**اَگل بگل** زبرا، زبر گ، زبر ب، زبر گ۔امث۔ اِدھر اُدھر، آزو بازو، دائیں بائیں۔

**اُگلنا** پیش ا، زبر گ، جزم ل۔فعل متعدی۔ تھوکنا، حلق یا منہ سے نکالنا، چھپائی ہوئی بات کو کہہ ڈالنا۔ (فعل لازم) میان میں سے نکل پڑنا، (تلوار، خنجر وغیرہ کے

لیے)۔

کہاوت: اُگلے تو اندھا، کھائے تو کوڑھی کرنے اور نہ کرنے میں دونوں طرح خرابی۔ نیز سانپ کے منہ میں چھچھوندر۔

**اَگلی** زبرا، جزم گ۔صف۔ اگلا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: اگلی آہل بھی جاتی رہی کسی فائدہ کی اُمید پر نقصان اُٹھانے پر بولے ہیں (آہل = زمین کی تازگی)، فصل پروان نہ چڑھی۔

**اَگلے** زبرا، جزم گ۔صف۔ اگلا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: اگلے پانی پچھلے کیچ پہلے کو پانی پچھلے کو کیچڑ۔ جو پہل کرتا ہے فائدہ میں رہتا ہے۔

کہاوت: اگلے نے کیا پچھلے پر آئی بڑے نے قصور کیا، چھوٹے نے سزا پائی۔ افسر نے خطا کی ماتحت کو سزا ملی۔ کسی کی بلا کسی کے سر۔

کہاوت: اگلے ہوئے پچھلے، پچھلے ہوئے پردھان جو معتبر تھے وہ غیر معتبر ہوگئے اور بیگانے معتبر ہوگئے، غیروں کو یگانہ سمجھنے لگے۔ آزمائے ہوؤں کو غیر آزمائے ہوؤں پر ترجیح۔

**اَگم** زبرا، زبرگ۔صف، س۔ گہرا، عمیق، لامحدود، بے پایاں، اتھاہ؛ دقیق، پُر معنی۔ نیز اَگھم۔

**اَگن** زبرا، زبرگ۔امث، ہ۔ آگ؛ سوز، جلن۔ نیز اَگنی آگ۔

اَگن باد گھوڑے کا ایک جلدی مرض جس میں کھال اُدھڑ جاتی ہے اور روئیں گر جاتے ہیں۔

اَگن پریکشا بے گناہی ثابت کرنے کے لیے انگاروں پر چلنا۔ نیز اَگن پرچھا۔

اَگن روک (وج) جس پر آگ اثر نہ کرے۔ انگریزی میں Fire Proof۔

اَگن گولا آتش بازی جو اُڑ کر اُوپر جاتی اور پھول برساتی ہے۔

**اَگن** زبرا، زبرگ۔امذ، ہ۔ چھوٹی چڑیا کے برابر ایک مٹیالے رنگ کا خوش آواز پالتو پرندہ جس کی دُم بلبل سے چھوٹی ہوتی ہے، چنڈول کی ایک قسم۔

**اُگن** زبرا، پیش گ۔صف، ہ۔ نالائق، بے ہنر، بدسلیقہ، پھوہڑ۔

**اُگنا** پیش ا، جزم گ۔فعل لازم۔ زمین میں سے پھوٹنا، اُپجنا، پیدا ہونا، نمو، سورج وغیرہ کا نمودار ہونا۔

**اَگنی** زبرا، جزم گ۔امث، س۔ آگ؛ جنوب مشرق۔ نیز رک: اَگن۔

**اَگوا** زبرا، جزم گ۔امذ، ہ۔ راستہ بتانے کے لیے آگے چلنے والا، پیشوا، رہبر؛ نمائندہ۔

**اَگوار** زبرا، جزم گ۔ وہ اناج جو فصل میں گاؤں کے ملازموں کے لیے الگ کر لیا جائے؛ وہ پیشگی جو کاشت کار جو دی جائے۔

**اَگواڑا** زبرا، جزم گ۔امذ۔ مکان کے آگے کا حصہ، یا کھلا صحن؛ سامنے کا علاقہ، پچھواڑے کی ضد۔

**اَگواسی** زبرا، جزم گ۔امث۔ ہل کی آگے کی لکڑی جس میں بھال جڑی ہوتی ہے۔

**اَگوان** زبرا، جزم گ۔امث، ہ۔ راہنمائی، پیشوائی، استقبال، آگے بڑھ کر خیر مقدم؛ سردار، پیشوا، منتظم، مقیب۔

اَگوانی (رک) اگوان۔

**اَگوائی** زبرا، جزم گ۔امث۔ چولھے کا آگے کا حصہ، راہا، گھئی۔

**اَگوچر** زبرا، وج، زبرچ۔صف، ہ۔ جو ظاہر نہ ہو، جو نظر نہ آئے، چھپا ہوا، پوشیدہ، خفیہ۔

**اَگور** زبرا، ولین۔امذ۔ لگان کا پیشگی وصول کیا جانے والا حصہ، پیشگی ادائی، اُجرت وغیرہ۔

**اَگور** زبرا، وج۔امذ۔ کھیت کا رکھوالا، چوکیدار، محافظ۔

اَگورنا رکھوالی کرنا، دیکھنا، تاکنا۔

**اَگول** زبرا، ولین۔امذ۔ ایکھ کی ایک ادنیٰ قسم جس سے زیادہ تر سرکہ بناتے ہیں۔

**اَگولا** زبرا، زبرگ، ولین۔امذ، ہ۔ گنے کے اُوپر کا حصہ جو نسبتاً پھیکا ہوتا ہے، جڑ کی ضد۔

**اَگیا** زبرا، جزم گ۔امث، ہ۔ آگ، شعلہ۔

اَگیا بیتال صحرا یا شمشان میں دُور سے چمکنے والی روشنی جو ہڈیوں کے فاسفورس سے پیدا ہوتی ہے۔

**اَگیاری** زبرا، جزم گ۔امث، ہ۔ دھونی، پوجا کے وقت آگ روشن کر کے اُس پر چاول گھی اور دوسری خوشبویات ڈالنا۔

**اَگیان** زبرا، جزم گ۔صف۔امذ، ہ۔ غافل، ناواقف، انجان، جاہل۔

اَگیانی انجان پن؛ جہالت، نادانی، ناواقفیت۔

**اَگیت** زبرا، ی۔امث۔ تعمیر کا اندرونی حصہ، پچھیت کی ضد۔

**اَگیتا** زبرا، ےلین۔صف، ہ۔ (فصل کے مقررہ وقت سے) پہلے کا بویا اُگایا، تیاری پر آیا ہوا۔

اَگیتی پہلے پھلنے والی فصل۔

**اُگھانا** پیش ا۔فعل متعدی۔ رک: اُگاہنا۔

کہاوت: اُگھایا کھاوے گنا اور بھوکا کھاوے بیر امیروں کی برابری غریب نہیں کرسکتا۔

اَگھم زبرا، زبرگھ۔صف،ہ۔ رک: اَگم۔

اَگھن زبرا، زبرگھ۔اند،ہ۔ ہندی سال کا نواں جاڑے کا مہینہ، پوس سے پہلے۔

اَگھور زبرا، وج۔صف،س۔ میلا، گندہ، بدہیئت، ڈراؤنا، ہیبت ناک، خوف ناک۔شیوجی کا ایک لقب۔(امث) اگھوری۔

اَگھورپنتھی شیوجی کے پجاریوں کا ایک گروہ۔

## ا۔ل

اَل زبرا۔حرفِ تعریف،ع۔ حرفِ تخصیص وتعریف جو عربی الفاظ واسماء سے پہلے آتا ہے۔

کہاوت: اَل جاؤں بل جاؤں، جلوے کے وقت ٹل جاؤں یوں تو صدقے قربان ہوتے ہیں مگر جب مدد کی ضرورت ہوتی ہے تو غائب ہو جاتے ہیں۔وقت پر کھسک جانے والے کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: الاختصار فصیح تھوڑے الفاظ میں مطلب بیان کرنا فصاحت ہے۔

الحمد تمام تعریف۔

العطش (کلمۂ فجائیہ) ہائے پیاس؛ الامان، الحفیظ، المدد۔

الحذر (زبرح، زبرذ) بچو، پرہیز کرو۔

الرحمٰن (غم ل، شدزبرر، جزم ح، مدم) وہ جو رحمٰن ہے۔

الرحیل (غم ل، شدزبرر، جزم ح، مدم) اب کوچ کا وقت ہے؛ قافلے کے چلنے کے وقت کی پکار۔

کہاوت: الاقارب عقارب" (زبرا، جزم ل، زیرا، زیرر، پیش ب، زبر ع، زیرر، دو پیش ب 'بُن') رشتے دار بچھوؤں کی طرح ہیں۔اکثر اپنوں سے ضرر پہنچتا ہے۔

کہاوت: الامر فوق الادب (زبرا، جزم ل، زبرا، جزم م، ولین، پیش ق، غم ا، جزم ل، زبرا، زبرد) جب کوئی بزرگ کسی ایسے کام کا حکم دے جو ادب کے منافی ہو تو اس حکم کی تعمیل (پاسِ ادب سے) مقدم ہو جاتی ہے، حکم کی تعمیل میں ضابطۂ ادب کو توڑنا مثلاً میرے کاندھوں پر چڑھ کر مچان پر سے کتاب اُتارو۔

کہاوت: الخاموشی نیم رضا جب سوال کے جواب میں کوئی خاموش رہے تو اسے نصف رضامند خیال کرنا۔خاموشی آدھی رضامندی ہے۔

فقرہ: القاسم محروم بانٹنے والا ہی اپنے حصے سے محروم۔

اَلا زبرا۔حرفِ تنبیہ۔ سنو! خبردار ہو جاؤ، ہوشیار ہو، غفلت کو چھوڑو۔

اِلا زیرا، شدل۔حرفِ استثنا،ع۔ سوائے، بجز؛ لیکن، اگر۔

فقرہ: اِلا اللّٰہ (اِل لَل لاہ) سوائے خدا کے، کلمۂ طیبہ کے تخفیف، عموماً ہمت باندھنے بندھانے یا عزم کرنے کے موقع پر مستعمل، مثلاً: الا اللہ کر کے اُٹھ بیٹھو۔

فقرہ: الا ماشاءاللّٰہ (اِلَّ ماشا اَل لاہ) (لفظاً) سوائے اُس کے کہ خدا کی مرضی کچھ اور ہو؛ (مجازاً) سوائے خاص خاص صورتوں کے، کسی شخص، صورت یا چیز کے علاوہ۔مثال: الا ماشاءاللہ سبھی اِس دھوکے میں آجاتے ہیں۔

اِلا زیرا، شدل۔اند۔ گیڑیوں کے کھیل میں چوٹ لگانے کے لیے رکھی جانے والی پہلی گیڑی۔نیز اِلو (وج)۔

اَلابلا زبرا، زبرب۔امث۔ متفرق، اَلم غلم چیزیں، کاٹھ کباڑ؛ بلا، مصیبت، پریشانی، دکھ۔

اَلاپ زبرا۔امث۔اند،ہ۔ سُر یا ئے ملانے کے لیے گانے میں آواز کا اُتار چڑھاو۔

فعل لازم: الاپنا گانا، سُر ملانا، تان لینا۔نیز الاپ لینا۔

الاپیا الاپ لینے والا۔

اَلاتونی زبرا، وم۔امث۔ مبالغہ آمیز بات، دون کی، ڈینگ۔

اَلاچہ زبرا، زبرچ۔اند،ہ۔ ایک طرح کا دھاریدار ریشمی کپڑا جو ملتان کے علاقے میں بنتا ہے۔الاچ/چا۔نیز اِلاچہ (زیرا)۔

اِلاچی زیرا۔امث۔ رک: الائچی۔

اُلار پیش ا۔صف۔ پیچھے زیادہ بوجھ ہونے سے آگے کی طرف سے اُوپر اُٹھی ہوئی گاڑی یا تانگہ وغیرہ، دباو کی ضد۔نیز اُلارُو (مع) اُلانگ۔

اَلاراسی زبرا۔صف۔ بے پروا، کاہل، نکما، من موجی (عورتوں کا کلمہ)۔

اَلارم زبرا، جزم ر۔اند۔ خطرے کی گھنٹی، خطرے یا دُشواری کا احساس؛ ہوشیار، خبردار کرنے کا عمل۔انگریزی: Alram۔

اُلاس پیش ا۔اند،ہ۔ کودنا، اُچھلنا؛ جوش، ولولہ؛ چالاکی، پھرتی۔

اُلاغ پیش ا۔اند،ت۔ خچر، ٹٹو، گدھا۔نیز اُلاق۔

اَلالانا زبرا، جزم ل۔فعل لازم۔ زور شور دکھانا، ایک دَم چڑھ دوڑنا۔

ال الا کے ادبدا کے، زور و شور کے ساتھ۔

اَلامان زبرا، جزم ل، زبرا۔فجائیہ،ع۔ پناہ مانگنے کی پکار۔نیز الامان الحفیظ۔رک: حفیظ۔

اَلانا زبرا، شدل۔فعل لازم۔ تکلیف یا درد سے کراہنا؛ ہائے ہائے کرنا۔

اُلانگنا پیش ا، ن مغ، جزم گ۔فعل متعدی۔ کسی چیز کے اُوپر سے کود کر دوسری طرف چلے جانا، پھلانگنا۔نیز لانگنا۔

اَلاوا زبرا۔اند۔ رک: الاؤ۔

اَلاؤنس زبرا، وم، ن غنہ۔اند۔ تنخواہ کے ساتھ دی جانے والی اضافی رقم،

وظیفہ، گزارا۔ انگریزی: Allowance۔

**اُلاہنا** پیش ا، جزم ہ۔ اند، ہ۔ اِلزام، دوش، شکوہ، شکایت؛ طعن وتشنیع۔

**اِلاچی** زیر ا، لیٹا زیرے۔ امث۔ یک ڈنٹھل پودا جو ڈیڑھ دو گز تک بلند ہوتا ہے، پتے انار کے پتوں جیسے، پھول سفیدی مائل، باقلے کے پھول سے ملتا ہوا، نیز اس کی پھلی جو چھوٹی لمبوتری سہ پہلو سبز زردی مائل ہوتی ہے اور الاچی خورد (خرِد) یا چھوٹی الاچی کہلاتی ہے۔ اس کے اندر خوشبودار سیاہ بیج ہوتے ہیں۔ کھانوں میں ذائقے کے لیے، پان میں نیز دوا کے طور پر بھی استعمال کی جاتی ہے۔ نیز الاچیؔ۔

**اِلاچی دانہ** الاچی کے دانوں پر شکر چڑھا کر بنائی ہوئی میٹھی کھیل (ی)۔

**اِلاچی کلاں/ بڑی الاچی** چھوٹی الاچی کی قبیل کی ایک بڑی پھلی ہے جو اُسی طرح کے پودے پر لگتی ہے، یہ کھانوں کے مسالے میں عموماً شامل ہوتی ہے۔

**اَلاؤ** زبر ا، وج۔ اند، ہ۔ اُپلوں، لکڑیوں یا گھاس پھونس کا جلتا ہوا انبار۔

**البم** لیٹا زیر ا، زبر ب۔ امث، اند۔ جلد شدہ خالی صفحات جن پر تصاویر، ڈاک ٹکٹ وغیرہ چسپاں کیے جاتے ہیں، تصاویر یا گیتوں وغیرہ کی بیاض۔ انگریزی: Album۔

**اَلبیٹ** زبر ا، جزم ل، ے۔ امث، ہ۔ بَل جو رسّی، ڈوری یا دھاگے وغیرہ کو مروڑ کر ڈالا جائے۔

**اِلبیگ** زیر ا، جزم ل، ے۔ اند۔ سردار، سرگروہ، قبیلے کا سردار۔

**اَلبیلا** زبر ا، جزم ل، ے۔ صف، ہ۔ طرحدار، بانکا، چھبیلا (شخص)؛ دلکش، انوکھا، (موسم گانا وغیرہ)۔ (امث) اَلبیلی۔

کہاوت: **اَلبیلی نے پکائی کھیر، دودھ کی جگہ ڈالا نیر** بیوقوفی کی وجہ سے کام بگاڑ دیا۔ سادہ پن کی وجہ سے کرنا کچھ تھا کر کچھ دیا۔

**اَلپ** زبر ا، جزم ل۔ صف۔ چھوٹا، خورد، تھوڑا، ادنیٰ؛ (مجازاً) کمزور۔

**اَلپاکا** زبر ا، جزم ل۔ اند۔ جنوبی امریکا کے جانور لاما کی ایک قسم جس کے اُون سے ایک طرح کا کپڑا بنا جاتا ہے جو اُسی نام سے مشہور ہے۔ نیز اسی سے ملتا ہوا ایک سوتی کپڑا۔ عام: الپکا۔

**اِلتباس** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ اشتباہ، مغالطہ، دھوکا، ذہنی اُلجھن، ایک چیز پر دوسری چیز کا شبہ ہونا۔

**اِلتجا** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ امث، ع۔ درخواست، گزارش، التماس؛ کسی خواہش کا عاجزانہ اظہار، استدعا۔

**اِلتحاد** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ مائل ہونا، پناہ لینا؛ دین سے پھرنا۔

**اِلتحام** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ کٹا ہوا گوشت جڑنے کی صورت حال، جوڑ، وصل، پیوند، ملانا، جوڑنا۔

**اِلتذاذ** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ لطف اندوزی، مزا لینا۔

**اِلتزاق** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ چسپیدگی، چپکنا، پیوست ہونا، متصل یا وصل ہونا۔ نیز اِلتصاق۔

**اِلتزام** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ خود عائد کردہ شرط یا پابندی؛ ضروری، لازم قرار دینا، پابندی کرنا۔

**اِلتزاماً** (اِل تِ زا مَن) لازمی طور پر، لازم سمجھ کر۔

متعلق فعل: **بالالتزام** (زیر ب، غم ا، جزم ل، زیر ا، جزم ل، زیر ت) پابندی کے ساتھ، لازماً، مسلسل، متواتر۔

**اِلتعاب** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ کھیلنا کودنا۔

**اِلتفات** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ توجہ، رُخ دینا، دھیان دینا، کسی خاص شخص یا چیز کی جانب جھکاؤ؛ شفقت، خیال داری۔

**اِلتفاظ** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ کتابت، تحریر، لکھنا، رقم کرنا، لفظ بنانا۔

**اِلتفاف** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ لپٹنا، لپٹا ہوا ہونا، لفافے میں بند کرنا یا بند ہونا۔

**اِلتقا** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ ملاقات، یکجائی، قرب، وصل۔

**اِلتقاط** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ چن چن کر اکٹھا کرنا، اقتباسات کو یکجا کرنا، نظم یا نثر کے حصے جمع کرنا۔

**اِلتماس** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ عرض، گزارش، درخواست۔

**اِلتماع** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند۔ چمکنا، روشن ہونا۔

**اَلتمغا** زبر ا، جزم ل، زبر ت، زبر م۔ اند، ت۔ مہر شاہی، مہر؛ شاہی ترکہ یا ورثہ؛ سند۔

**اِلتوا(ء)** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ وقتی طور پر ٹالنا، کسی اور وقت پر اُٹھا رکھنا، ملتوی کرنا؛ آئندہ پر مبنی رکھنا، موڑنا، بل دینا۔

**التواء الامعا** آنتوں میں بل پڑنا، انتڑیوں کا مڑ جانا۔

**اِلتہاب** زیر ا، جزم ل لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ (آگ کا) بھڑکنا، لَو دینا؛ سوزش، جلن؛ غصہ۔

**اِلتیاح** زیر ا، جزم ل لیٹا زیرت۔ اند۔ تابانی، چمکنا، روشن ہونا۔

**اِلتیاط** زیر ا، جزم ل لیٹا زیرت۔ اند۔ وصل، چپکنا، ملنا۔

**اِلتیام** زیر ا، جزم ل، لیٹا زیرت۔ اند، ع۔ (پھٹی ہوئی چیز کے ٹکڑوں کی) پیوستگی، اتصال، جُڑنا؛ مرہم پٹی، اندمال، زخم کا بھرنا؛ گرفت میں لینا، قابو، تصرف، قبضہ۔

**اَلٹ (۱)** زبر ا، زبر ل۔ صف۔ مضبوط، ناقابلِ شکست، جو کمزور نہ پڑے۔

**اَلٹ (۲)** زبر ا، زبر ل۔ اند۔ پلٹ کا تابع اور اس کے ساتھ مستعمل۔

اَلٹ پلٹ (زبرا، زبرل، زبرپ، زبرل) ایک جگہ سے بڑھ کر پھر اُسی جگہ آجانے کا عمل، جا کر لوٹ آنا، اِدھر سے اُدھر، اُدھر سے اِدھر۔ نیز (صف) بے ترتیب، تہ و بالا۔ (مث) الٹا پلٹی۔

اُلٹ پیش ا، زبرل۔صف۔ برعکس، ضد، معکوس، برخلاف، متضاد۔

اُلٹ پلٹ (زبر نیز پیش پ، زبرل) اُوپر نیچے، تتر بتر، زیروزبر، تہ وبالا۔

اُلٹ پیچ (ے) چکر، گردش، اُلجھاؤ؛ دھاگے وغیرہ کا پھندا۔ نیز اُلٹ پھیر۔مثال: قسمت کا اُلٹ پھیر ناموافقت؛ تغیر، تبدل، ادلا بدلی۔

محاورہ: اُلٹ کے کروٹ نہ لینا بے خبر ہو جانا، بہت زیادہ غفلت برتنا۔

اُلٹا پیش ا، جزم ل۔صف۔ اوندھا، جس کا ظاہری پیچھے اور باطن سامنے ہو؛ معمولی یا معلومہ صورت کے برخلاف؛ برعکس، متضاد؛ بایاں؛ ناموافق۔

کہاوت: اُلٹا چور کوتوال کو ڈانٹے ایک تو قصور کرنا اور اُس پر اکڑنا۔ بجائے پشیمان ہونے کے اُلٹا سر چڑھنا۔

کہاوت: اُلٹا زمانہ نواسی کو تکے نانا بے حیائی کا زمانہ ہے کہ بزرگ بھی بری نظر رکھتے ہیں۔

کہاوت: اُلٹا لیا جائے نہ سیدھا کسی طرح مانتا ہی نہیں۔

اُلٹام پیش ا، جزم ل۔صف۔ نشے میں مدہوش، بدمست؛ ولایتی شراب کی ایک پرانی قسم کا کاروباری نام جو زباں زد ہو گیا۔

الٹوانسی پیش ا، زبرل، جزم ٹ، ن مغ۔امث۔ اُلٹی بات جو عقل یا قاعدے کے خلاف ہو، خطا پر مبنی؛ انقلاب، تغیر؛ ایک قسم کا ابہام جو ہندی شعر میں بھگت کبیر داس سے منسوب ہے۔ نیز اُلٹی۔

اُلٹی پیش ا، جزم ل۔صف۔مث۔ اُلٹا (رک) کی تانیث؛ متلی، اُبکائی، قے؛ عجیب، انوکھی بات۔

محاورہ: اُلٹی آنتیں گلے پڑنا فائدے کی جگہ نقصان ہونا، نیکی کا بدلہ بدی کی صورت میں ملنا۔

محاورہ: اُلٹی پٹی پڑھانا بہکانا، حق کے خلاف اُبھارنا۔

محاورہ: اُلٹی تسبیح پھیرنا سفلی عمل کرنا؛ نفع کے بجائے نقصان پہنچانا۔ نیز اُلٹی سیفی پھیرنا۔

کہاوت: اُلٹی ٹانگیں گلے پڑیں بھلائی کے بدلے برائی اور نفع کی جگہ نقصان ہوا۔

اُلٹی چولی انگرکھے کی چولی جس کے بند بائیں طرف ہوتے ہیں۔

محاورہ: اُلٹی چھری سے حلال کرنا بے انتہا تکلیف دینا یا سخت نقصان پہنچانا۔

محاورہ: اُلٹی گنگا بہانا فطرت یا قاعدے کے خلاف چلنا۔

کہاوت: اُلٹی گنگا پہاڑ کو چلی ناممکن بات کا ممکن ہونا۔

کہاوت: اُلٹی نگری تلپٹ راجا نالائق اور بیوقوف حاکم کے دور میں انصاف کا خون ہوتا ہے۔

کہاوت: اُلٹی وا کی ریت ہی اُلٹی وا کی چال جو نر بھونڈی راہ میں اپنا کھووے مال جو اپنا مال و دولت فضولیات پر ضائع کرتا ہے وہ بڑا بیوقوف ہے۔

کہاوت: اُلٹی ہو گئیں سب تدبیریں کچھ نہ دوا نے کام کیا جب موت آتی ہے تو سب تدبیریں بے فائدہ ثابت ہوتی ہیں؛ جب برا وقت ہوتا ہے تو کوئی تدبیر کارگر ثابت نہیں ہوتی۔

اُلٹے پیش ا، جزم ل۔جمع۔مذ۔ اُلٹا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: اُلٹے بانس بریلی کو خلاف معمول کام۔ ایسا کام جس میں نقصان ہو؛ اُلٹی باتیں۔ جس مقام پر کسی چیز کی افراط ہو وہی چیز وہاں لے جانا۔ نیز اُلٹے بانس پہاڑ چڑھے۔

اَلج زبرا، زبرل۔صف۔ ریجھا ہوا، مائل، فریفتہ، ندیدہ۔

اَلجانا زبرا، جزم ل۔فعل لازم۔ ریجھنا، فریفتہ ہونا۔

اَلجبرا زبرا، جزم ل، زبرج، جزم ب۔امذ، ع۔ ریاضی کی وہ شاخ جس میں مسائل کو مساوات قائم کر کے حل کیا جاتا ہے اور مقداروں کو حروف یا مثبت و منفی علامات سے ظاہر کیا جاتا ہے، مثلاً: لامعلوم مقدار کے لیے ''لا''۔

اُلجھ پیش ا، زبرل۔امث۔ اُلجھنا (رک) کا مادہ۔

کہاوت: اُلجھ جائے گا تو سلجھ جائے گا شادی ہوئی تو خود بخود درست ہو جائے گا۔

کہاوت: اُلجھا دل سلجھنا مشکل عاشق کا باز آنا مشکل ہے۔

اُلجھاؤ پیش ا، جزم ل، وج۔امذ۔ مختلف قسم کے ریشوں، ڈوروں یا تاروں کے آپس میں گتھ جانے کی صورت حال، پھندا؛ پیچیدگی؛ پھنس کر رہ جانے کی کیفیت؛ اُلجھن، تشویش، پریشانی؛ راستے کا چکر، گھماؤ۔

اُلجھاوا پیش ا، جزم ل۔امذ۔ گتھی، گل جھٹی، جھمیلا، اُلجھن، مشکل، مسئلہ۔

اُلجھٹا پیش ا، جزم ل، زبر جھ، شدٹ۔امذ۔ اُلجھے ہوئے دھاگوں وغیرہ کا گچھا۔ نیز گل جھٹا۔ (مث) گل جھٹی۔

اُلجھن پیش ا، جزم ل، زبر جھ۔امث۔ پیچیدگی، غیر واضح یا مشکل صورت حال؛ ذہنی پریشانی یا تذبذب کی کیفیت۔

اُلجھنا پیش ا، زبرل، جزم جھ۔فعل لازم۔ دھاگوں یا تاروں کا بے ترتیبی سے لپٹ جانا، گرہ در گرہ۔ پُر پیچ ہو جانا، پھنسنا، گتھنا، بھڑنا، گتھم گتھا ہونا۔

اُلجھیڑا پیش ا، جزم ل، ے۔امذ۔ پھندا، جال؛ بکھیڑا، جھمیلا، اُلجھاؤ؛ (مجازاً)

گرفت۔

**اُلچنا** پیش ا، زبر ل، جزم چ۔ فعل متعدی، ہ۔ صفائی کرنا، ظرف کو بالکل خالی، صاف کر دینا۔

**اِلحاح** زیر ا، جزم ل۔ امث، ع۔ طلب یا گزارش کے موقع پر منت ساجت، عاجزی، التجا۔

**اَلحاد** زبر ا، جزم ل۔ جمع، مذ، ع۔ لحدیں، قبریں۔

**اِلحاد** زیر ا، جزم ل۔ امث، ع۔ کفر، بے دینی، لادینیت۔

**اِلحاف** زیر ا، جزم ل۔ امذ۔ اصرار، پُر زور التجا۔

**اِلحاق** زیر ا، جزم ل۔ امذ، ع۔ آملنا، جڑنا، پیوست ہونا، باہم قریب قریب، متصل ہونا؛ ضمیمے کے طور پر شامل ہونا۔

**اِلحاقی** بعد میں بڑھایا ہوا، اضافہ کیا ہوا، اصل سے زائد مثلاً: الحاقی عبارت یا بیان۔

**اِلحان** زیر ا، جزم ل۔ امذ، ع۔ خوش آوازی، نغمگی، ترنم۔

**الخ** زبر ا، زبر ل۔ فقرہ، ع۔ عربی فقرے "الٰی آخرہ" کی تخفیف: طویل عبارت وغیرہ کے اقتباس کا ابتدائی کلمہ لکھ کر بغرضِ اختصار مستعمل۔

**اَلخالق** زبر ا، جزم ل، زبر ل۔ امذ، ت۔ قبا کے نیچے پہننے کا ایک نرم کپڑے کا لباس جو بیسویں صدی کے اوائل تک رائج تھا۔

**اُلربیگہ** پیش ا، زبر ل، ے، زبر گ۔ امث۔ زنانہ فوج کی افسر جو حرم شاہی پر تعینات رہتی تھی۔

**اَلڑ بلڑ** زبر ا، زبر ل، زبر ب، زبر ل۔ امث۔ طفلانہ حرکتیں، بے وقوفی کی باتیں، بچپن۔

**اِلزام** زیر ا، جزم ل۔ امذ، ع۔ تہمت، بہتان؛ کسی جرم یا غلطی کا مرتکب ٹھہرانا، تہمت لگانا، قصوروار بتانا۔

محاورہ: **اِلزام تھوپنا** خواہ مخواہ کسی کو ملزم بنانا، کسی پر بے جا تہمت لگانا۔

محاورہ: **اِلزام دینا** خطاوار ٹھہرانا، مجرم ثابت کرنا۔

محاورہ: **اِلزام دھرنا** خطاوار ٹھہرانا، مجرم ثابت کرنا، قصوروار ٹھہرانا۔ نیز **الزام رکھنا**۔

**اَلزم** زبر ا، جزم ل، زبر ز۔ صف۔ بہت ضروری؛ بالکل لازم، ناگزیر۔

**اُلس** پیش ا، زبر ل۔ امث۔ برادری، قوم، گروہ، قبیلہ۔

**اُلساہٹ** پیش ا، جزم ل، زبر ہ۔ امث، ہ۔ سُستی، کاہلی۔

**اَلست** زبر ا، زبر ل، جزم س۔ جملۂ ناتمام، ع۔ خلقتِ عالم سے پہلے عالمِ ارواح میں خدائے تعالیٰ کے حضور اُس کی الوہیت کا قول و اقرار، میثاق (قرآنِ پاک میں آیا ہے کہ خدائے تعالیٰ نے خلافتِ کائنات سے پہلے جب انسانوں کی روحیں پیدا کیں تو اُن سے خطاب فرمایا "الست بربکم" (کیا میں تمھارا رب نہیں ہوں) انھوں نے جواب دیا "بلٰی" (کیوں نہیں، تو ہی ہمارا رب ہے)۔

**اَلسع** زبر ا، جزم ل، زبر ع۔ (لفظاً) بدزبان، لوگوں پر عیب اور اتہام لگانے والا، (مجازاً) وہ شخص جو حرف "ر" ادا نہ کر سکے۔

**اَلسّلام** زبر ا، غم ل، شد زبر س، لیٹا پیش م۔ کلمۂ دعائیہ، ع۔ سلامتی کی دعا کا کلمہ۔ نیز اظہارِ خلوص کے لیے **اَلسّلامُ علیکم** تم پر سلامتی ہو، **علیکَ** تجھ (مرد) پر، **علیکِ** تجھ عورت پر۔

**اِلسنا بلسنا** زیر ا، زبر ل، جزم ل، زیر ب۔ فعل لازم۔ رسنا بسنا، آباد رہنا، خوش رہنا۔

**اَلسنہ** زبر ا، جزم ل، زیر س، زبر ن۔ جمع، مث، ع۔ زبانیں، بولیاں، لسان (رک) کی جمع۔

**اَلسی** زبر ا، جزم ل۔ امث، ہ۔ ایک چھوٹا مہین پتیوں کا پودا جس کے ننھے، چپٹے کتھی بیجوں سے تیل نکالا جاتا ہے۔

**اَلسیٹ** زبر ا، جزم ل، ے۔ امث، ہ۔ دھوکا، فریب، چکمہ، دغا، بددیانتی یا بے ایمانی۔ نیز **السیٹھ**۔

**اُلش** پیش ا، پیش ل۔ امذ، ت۔ کسی کے آگے کا بچا ہوا کھانا یا پانی وغیرہ، جھوٹا کھانا، پس خوردہ (بیشتر امرا کے سامنے کا)۔

**اِلصاق** زیر ا، جزم ل۔ امذ، ع۔ دو چیزوں کا باہم میل، اتصال، ملنا یا چپکنا۔

**اَلطاف** زبر ا، جزم ل۔ جمع، مذ، ع۔ مہربانیاں، عنایتیں، لطف و کرم۔

**اَلطف** زبر ا، جزم ل، زبر ط۔ صف، ع۔ نہایت نفیس، پاکیزہ، مہین، پتلا، لطیف کی تفضیل۔

**اَلغاروں** زبر ا، جزم ل، و مج۔ متعلق فعل، ت۔ کثرت سے، ڈھیروں، بہت زیادہ مقدار میں۔

**اَلغوزہ** زبر ا، جزم ل، و مج، زبر ز۔ امذ۔ منہ سے بجایا جانے والا ایک بانسری نما ساز، دونلکیوں کی بانسری۔

**اَلغیاث** زبر ا، جزم ل، لیٹا زیر غ۔ فجائیہ، ع۔ فریاد ہے، دہائی ہے۔

**اَلف** زبر ا، زیر ل۔ امذ، ع۔ عربی، فارسی اور اُردو کے حروفِ تہجی کا پہلا حرف۔ رک: ا۔

کہاوت: **اَلف کے نام، بے بھالا نہیں جانتا** بالکل ان پڑھ ہے، جاہل ہے۔

صف: **اَلف ننگا** بالکل ننگا، بالکل چم، مادرزاد ننگا۔

محاورہ: **الف ہونا** گھوڑے کا پچھلے پیروں پر کھڑا ہونا۔

**اَلف** زبر ا، جزم ل۔ عدد، ع۔ ہزار، (ہندسوں میں) ۱۰۰۰، دس صدیوں کی

مدت۔ جمع: اُلُوف۔

**اَلفِ ثانی** وہ دَور جو سنہ ایک ہزار ہجری کے بعد شروع ہوا۔

علم: **اَلف لیلہ** عربی کی مشہور تصنیف جو داستان در داستان ہزار راتوں کی داستان سرائی پر محیط ہے۔ اصلاً: **اَلف لیلۃٌ ولیلہ** ایک ہزار ایک راتیں۔

**اَلفی** ہزار سے منسوب؛ ایک عقیدہ کہ نبی کی مدت بعثت ایک ہزار برس ہوتی ہے نیز اُس کے پیرو جو اکبری عہد میں رونما ہوئے تھے۔

**اِلف** زبر ا، جزم ل۔ امذ۔ اُلفت، فطری انس؛ ہم آہنگی، آپس میں میل کی صلاحیت، مثلاً: تانبے اور گندھک کی مابین زیادہ الف ہوتا ہے۔

**اَلفا** (۱) زبر ا، جزم ل۔ امذ۔ آزاد فقیروں کے پہننے کا بے آستین کا جبہ، الفی، کفنی۔

**اَلفا** (۲) زبر ا، جزم ل۔ امذ۔ حروفِ تہجی ’ف‘ (فے)۔ نیز الفاء۔ حروفِ تہجی کا پہلا حرف، الف کی اصل، بیل کا سر، انگریزی حرف ’A‘ کا مترادف، مثلاً: الفا شعاعیں۔

**اَلفا** (۳) زبر ا، جزم ل۔ امث۔ مٹر کی نسل کا ایک امریکی پودا جو جانوروں کے چارے کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

**الفاظ** زبر ا، جزم ل۔ جمع، مذ، ع۔ لفظ (رک) کی جمع، بامعنی آوازیں جو بولی اور لکھی جائیں، کلمات۔

**الفانسو** زبر ا، جزم ل، جزم ن، وج۔ امذ۔ آم کی ایک عمدہ قسم۔

**اَلفبائی** زبر ا، جزم ل، جزم ف۔ صف۔ حروفِ تہجی کے لحاظ سے، مثلاً: الفبائی ترتیب۔

**اُلفت** پیش ا، جزم ل، زبر ف۔ امث، ع۔ محبت، لگاؤ، چاہت، اُنس

**اُلفتہ** پیش ا، زبر ل، جزم ف۔ امذ۔ مفت خورا، ایرا غیرا؛ دست نگر، اُلفت جتا کے فائدہ اُٹھانے والا، گلے پڑ جانے والا۔

**اَلفن** زبر ا، جزم ل، زبر ف۔ امث۔ ایک پتنگ جس کے بیچ میں دوسرے رنگ کی کھڑی پٹی لگی ہو۔

**اَلفی** سیدھی پٹی لگا ہوا، کنکوا، کپڑا، جھنڈا، وغیرہ۔

**اَلفی چال** تلوار کی سیدھی کاٹ۔

**اُلفی** پیش ا، جزم ل۔ صف۔ (علمِ تشریح) گُردے کے وسطی حصے سے متعلق۔

**اِلقا** زبر ا، جزم ل۔ امذ، ع۔ کسی مادی شے کا ڈالنا یا ڈالا جانا، گرانا؛ لکھوانا، اِملا کرنا؛ نازل کرنا، یا ہونا، غیب سے پہنچنا (علم یا خیال)۔

**اَلقاب** زبر ا، جزم ل۔ امذ، ع۔ لقب (رک) کی جمع۔ نیز بطورِ واحد؛ اَدب سے مخاطب کرنے کا کلمہ، لقب، خطاب۔

**اِلقاح** زبر ا، جزم ل۔ امذ۔ نسل بڑھانے کا عمل، حاملہ کرنا؛ قوتِ تولید۔

**اَلقلی** زبر ا، جزم ل، زبر ق۔ امذ، ع۔ چونا، کھار اور پوٹاش کا مرکب یا اُن کے خواص کی حامل شے، تیزاب کی ضد (جس مائع شے میں القلی کے خواص ہوں وہ ٹمس کاغذ کو سرخ کر دیتی ہے)۔

**اَلک** زبر ا، زبر ل۔ امث۔ بالوں کی لٹ، بالوں میں پڑنے والے گھونگر۔ جمع: الکیں لڑیاں، لٹیں۔ نیز رک: اَلکھ۔

**اَلکحل** زبر ا، جزم ل، لینا پیش ک۔ امث، ع۔ ایک بے رنگ، جلد آگ پکڑنے اور بھک سے اُڑنے والا؛ تیز ذائقے والا مادہ، جو بعض اشیا کی تخمیر سے پیدا ہوتا ہے اور کئی طرح کی شراب کا جز ہے۔

**اَلکساٹ** زبر ا، جزم ل، زبر ک۔ امث، ہ۔ سُستی، الکسی۔ نیز الکساہٹ۔

فعل لازم: اَلکسانا سُستی اور کاہلی کرنا، تھکاوٹ محسوس کرنا۔

**اَلکن** زبر ا، جزم ل، زبر ک۔ صف، ع۔ لکنت کرنے والا، جس کی زبان بولتے میں لڑکھڑائے؛ وہ زبان جس میں لکنت ہو۔

**اَلکھ** زبر ا، زبر ل۔ صف۔ امذ، ہ۔ جو نظر نہ آئے، جسے دیکھا نہ جا سکے۔ مراد: ذاتِ باری، خالقِ کائنات کا آنکھ سے پوشیدہ وجود۔ نیز الک آنکھ۔

کہاوت: **الکھ پرش کی مایا، کہیں دھوپ کہیں سایا** خدا کی شان ہے۔ کہیں دھوپ ہے کہیں چھاؤں؛ کوئی امیر ہے تو کوئی غریب۔ کوئی دکھی ہے تو کوئی سکھی۔

**اَلکھ دھاری** ہندوؤں کا ایک موحد طبقہ جو صرف برہما کو قابلِ پرستش مانتا ہے۔

**اَلگ** زبر ا، زبر ل۔ صف، ہ۔ (دوسروں سے) جدا، سب سے بے تعلق، علیحدہ، مختلف؛ مستزاد؛ نیا، انوکھا، برطرف۔

**اَلگ تھلگ** بے تعلق؛ کشیدہ، خفا، روٹھا روٹھا۔

کہاوت: **الگ رہے پر اُلو** تنہائی سے انسان کو وحشت ہوتی ہے۔

**اُلگاٹ** پیش ا، جزم ل۔ امث۔ کود پھاند، چھلانگ۔

**اَلگاوا** زبر ا، جزم ل۔ امذ۔ جدائی، بٹوارہ، علیحدگی، باہمی کشیدگی۔

**اَلگنی** زبر ا، جزم ن، زبر گ۔ امث، ہ۔ کپڑے دھو کر لٹکانے کے لیے باندھی ہوئی رسی۔

پھبتی: **الگنی پر ڈالنے کے قابل** لاغر، نحیف، بوڑھا پھونس۔

**اللّٰہ** زبر ا، شد ل۔ امذ۔ علَم، ع۔ واحد، معبود، خدائے تعالیٰ کا ذاتی نام؛ (بطورِ فجائیہ) حیرت، گھبراہٹ، مصیبت، خوف وغیرہ کے موقع پر مستعمل۔ نیز کسی وصف میں اظہارِ مبالغہ کے لیے؛ شکوہ شکایت یا دُہائی کی جگہ۔

**اللّٰہ اکبر!** (لفظاً) اللہ بہت بڑا ہے۔ اسلامی نعرہ یا کلمہ تکبیر جو ذبح کرتے

وقت پڑھا جاتا ہے۔ نیز اذان میں شامل: (بطور فجائیہ) استعجاب، تحسین وغیرہ کے موقع پر مستعمل۔
محاورہ: اللہ اللہ کرنا عبادت میں مصروف رہنا۔
بول چال: اللہ اللہ خیر سلا بات یا حکایت ختم کرتے وقت مستعمل، بس ختم، صرف اس قدر، اور کچھ بھی نہیں، آگے کچھ نہیں۔
متعلق فعل: اللہ اللہ کر کے بڑی مشکل سے بڑی مصیبت کے بعد، مرکھپ کے۔
متعلق فعل: اللہ آمین سے منت مراد کے بعد، بڑی دعاوں سے۔
فقرہ: اللہ بیلی اللہ نگہبان، اللہ کو سونپا، خدا حافظ (رخصت کے موقع پر)۔
کہاوت: اللہ بس باقی ہوس سوائے خدا کے سب ہیچ ہے۔
اللہ حافظ رخصت کے وقت کا سلام۔
کہاوت: اللہ دو سینگ دیوے تو وہ بھی قبول ہیں جو کچھ اللہ بھیجے برداشت کرنا پڑتا ہے۔ اللہ کی رضا پر راضی ہونا چاہیے۔
کہاوت: اللہ دے اللہ دلاوے، بندہ دے مراد پاوے خیرات اور فیاضی کی تعریف میں کہتے ہیں۔ کہ دیتا تو اللہ ہی ہے، انسان اسی کے دیے میں سے کچھ دے تو اس کی مراد پوری ہوتی ہے۔
اللہ دے اور بندہ لے کثرت یا شدت کے اظہار کے لیے مستعمل۔
کہاوت: اللہ رکھے تو کون چکھے جس کو خدا بچانا چاہے اُسے کوئی گزند نہیں پہنچا سکتا۔
کہاوت: اللہ کا دیا نور کبھی نہ ہووے دُور بال سفید ہونے پر مذاق سے کہتے ہیں۔ خصوصاً جب کسی کی کوشش انھیں سیاہ کرنے کی ہو۔
فقرہ: اللہ کا نام لو توبہ کرو، جھوٹ نہ بولو، ایسا نہیں ہو سکتا۔
اللہ کی سنوار پھٹکار، خدا کی مار، تنبیہ کرنا، ڈانٹنے کے موقع پر۔
مقولہ: اللہ کی لاٹھی میں آواز نہیں ظالم پر یکلخت مصیبت آتی ہے۔
کہاوت: اللہ ملائی جوڑی، ایک اندھا ایک کوڑھی دو عیب دار اکٹھے ہو جائیں تو کہتے ہیں۔
اللہ میاں کی گائے سیدھی، بھولی بھالی، نادان عورت یا مرد۔
کہاوت: اللہ میاں کے چھوٹے بھائی ہیں اس شخص کے لیے جو صرف کام بگاڑ سکتا ہو۔ اس حکایت سے ماخوذ ہے کہ ایک شخص خود کو اللہ میاں کا چھوٹا بھائی بتا کر کسی امیر سے ملنے گیا۔ امیر نے کہا میرے کانے ملازم کی آنکھ ٹھیک کر دو۔ بولے میں صرف بگاڑنا جانتا ہوں، بنانا اُن کا کام ہے۔ کہیے تو دوسری بھی پھوڑ دوں۔
اللّٰھم زبرا، شدل، پیش ہ، شدزبرم۔ کلمۂ ندا، ع۔ اے خدا، خدایا۔ کلمۂ دُعا:

اَللّٰھُمَّ زِدْ فَزِدْ: اللہ کرے مزید اضافہ اور ترقی ہو۔
اَلل بچھیرا زبرا، زبرل، جزم ل، زبرب، ے۔ امذ۔ بن سدھا گھوڑے کا بچہ۔ مجازاً: کھلنڈرا، بے پروا لڑکا۔
اَلل ٹپ زبرا، زبرل، جزم ل، زبرٹ۔ متعلق فعل۔ بے سوچے سمجھے، اٹکل سے، قیاساً، اندھادھند۔
اِلل لذی نہ اُلل لذی زیرا، شدزبرل، زبرل، زبرن، پیش ا۔ متعلق فعل۔ صف۔ اِدھر نہ اُدھر، معلق، نہ اِدھر کا نہ اُدھر کا، ایسا نہ ویسا، مجہول، بے اہمیت، جو کسی شمار قطار میں نہ ہو۔
اَللے تللے زبرا، زبرل، شدل، زبرت، زبرل، شدل۔ جمع، مذ۔ اسراف، فضول خرچیاں، بے جا مصارف؛ موج، دھوم دھام، بے جا تکلفات۔
اَلم (۱) زبرا، زبرل۔ امذ، ع۔ ذہنی کرب، جس کا اثر دل و دماغ دونوں پر ہو؛ دُکھ، رنج، ملال، غم، مصیبت، تکلیف۔
اَلم (۲) زبرا، زبرل۔ امذ۔ سہارا، ستون، روک، ٹیک۔
اِلم زیرا، زبرل۔ امث۔ سینبھل کی لکڑی۔
اَلماری زبرا، جزم ل۔ امث۔ اُوپر نیچے کئی خانوں پر مشتمل سامان رکھنے کی عموماً کواڑ سمیت فرنیچر کی ایک قسم۔
اَلماس زبرا، جزم ل۔ امذ، ف۔ جواہرات میں سب سے اعلیٰ سفید یا کسی اور ہلکے رنگ کا ایک قیمتی پتھر جو کان سے نکلتا ہے، ہیرا۔ صف: کوئی شکل جس میں ترشے ہوئے ہیرے کی طرح پہلو یا خانے بنے ہوئے ہوں۔
اَلماغوچی زبرا، جزم ل، وج۔ صف۔ بے ہنگم، بے تکا، مجہول، اَلم غلم، دغا بازی، خیانت۔
اَلمام زبرا، جزم ل۔ امذ۔ ارتکاب گناہ؛ (لفظاً) سفر سے آکر اُترنا، زیارت کر کے آنا؛ (فقہ) مناسکِ حج کی تکمیل کر کے گھر پہنچنا۔
اَلم غلم زبرا، زبرشدل، زبرغ، زبرشدل۔ متعلق فعل۔ بے معنی اور مہمل باتیں جو سمجھ میں نہ آئیں اور جن کا سر پاؤں نہ ہو۔
اَلم نشرح زبرا، زبرل، زبرن، جزم ش، زبرر۔ صف۔ ع۔ قرآنِ مجید کی ایک سورت کا نام جو انھی الفاظ سے شروع ہوتی ہے۔ (بطور صفت) واضح، مبین؛ صاف، روشن۔
اَلموت زبرا، جزم ل، ومع۔ عَلَم۔ ع۔ ایران میں ایک پہاڑی قلعہ جو گیارھویں صدی عیسوی میں باطنی فرقے کا مرکز رہا۔
اَلمیہ زبرا، زبرل، ریرم، شدزبری۔ صف، ع۔ المناک، حزنیہ داستان، دردناک واقعہ، غم انگیز سانحہ۔ عام: المیہ (زبرا، جزم ل)۔
اُلن زبرا، زبرشدل۔ صف۔ بیوقوف عورت۔ اُلو (رک) کی تانیث۔

**اَلنکار** زبرا، زبرل، ن غنہ۔ اند۔ زیور، گہنا، زینتِ حُسن کے اسباب۔

**اَلنگ (۱)** زبرا، زبرل، ن غنہ۔ اند، ہ۔ اوٹ، آڑ؛ گوشہ، مورچہ، چاردیواری، فصیل۔ (صف) پوشیدہ، الگ تھلگ، اُجاڑ۔

**اَلنگ (۲)** زبرا، زبرل، ن غنہ۔ اند، ہ۔ سمت، جہت، طرف، جانب، کنارہ۔

**اَلنگا (۱)** زبرا، زبرل، ن غنہ۔ اند۔ (معماری) روکار کے لیے تراشا ہوا پتھر۔

**اَلنگا (۲)** زبرا، زبرل، ن غنہ۔ صف۔ ناقابلِ عبور، جسے لانگ نہ سکیں۔

**اُلنگا** پیش ا، زبرل، ن غنہ۔ صف۔ ننگا، بے برگ و بار۔

**اُلنگنا** پیش ا، زبرل، ن مغ، جزم گ۔ فعل لازم۔ پھلانگنا، پار کرنا؛ بڑے بڑے ڈگ بھر کر فاصلہ طے کرنا۔

**اُلو** پیش ا، شدل، ومع۔ اند۔ رات کو شکار کرنے والا، بھاری سر اور بڑی چمک دار آنکھوں والا جنگلی پرندہ، چغد۔ (مجازاً) بیوقوف، احمق۔ (مث) اُلّن۔

محاورہ: **اُلو بنانا** جھانسا دینا، فریب دے کر کام نکالنا یا لوٹ لینا۔

محاورہ: **اُلو بولنا** ویرانی چھا جانا، سنسان ہونا، نحوست برسنا۔

محاورہ: **اُلّو سیدھا کرنا** کسی کو اسامی بنا کر کام نکالنا۔

**اُلّو کا پٹھا** احمق، بے وقوف، گدھا۔ تحقیر کے موقع پر بطور دشنام مستعمل۔

**اُلّو کا چرخا** بولایا، بہکا ہوا آدمی۔

**اُلو کی دُم (فاختہ)** سادہ لوح، سیدھا سادہ آدمی۔

کہاوت: **اُلو کا گوشت کھایا ہے** اوندھی عقل کے آدمی پر طنز ہے۔ بیوقوف ہوگئے ہو عقل ماری گئی ہے۔

کہاوت: **اُلو کے منہ نام پڑا** عام مشہور ہے کہ اگر اُلو کسی شخص کا نام سن لے تو اُسے رٹتا رہتا ہے۔ یہاں تک کہ وہ مر جائے اس لیے جہاں کوئی کسی بات کی رٹ لگائے تو کہتے ہیں۔

**اَلواح** زبرا، جزم ل۔ جمع، مذ، مث، ع۔ تختیاں، خوش خطی وغیرہ کے نمونوں کے کتبے۔ واحد: لوح۔

**اَلواط** زبرا، جزم ل۔ جمع، مذ، ع۔ لُوطی (رک) کی جمع۔

**اَلوان** زبرا، جزم ل۔ جمع، مذ، ع۔ قسم قسم کے رنگ۔ واحد: لَون۔ (امث) پشمینہ، پوستین۔

**اَلوایا** زبرا، جزم ل۔ صف۔ ہلکا، نازک، جسے چھونے سے ٹھیس لگنے یا صدمہ پہنچنے کا ڈر ہو؛ آبلہ پڑا ہوا، آبلے جیسا۔ متعلق فعل: ہلکے سے۔

فعل مرکب: **اَلوایا پکڑنا/ اُٹھالینا** آہستہ سے چٹکی میں پکڑ کر اُوپر اُٹھا لینا۔

**اَلوائی** زبرا، جزم ل۔ صف۔ مث۔ گابھن (گائے بھینس وغیرہ)۔

**اَلوپ** زبرا، وج۔ صف، ہ۔ نظر سے اوجھل، پوشیدہ، غائب۔

**اَلوپ انجن** حکایات میں مذکور سرمہ جس کے لگانے سے آدمی نظروں سے اوجھل ہو جاتا تھا۔

**اَلوداع** زبرا، جزم ل، زیرو۔ امث، ع۔ رخصت کا کلمہ، خدا حافظ۔

**اُلوش** پیش ا، ومع۔ اند۔ رک: اُلش۔

**اُلوف** پیش ا، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ اَلف (رک) کی جمع، ہزاروں۔

**اَلول** زبرا، وج۔ اند، ہ۔ جانوروں خصوصاً گھوڑوں کی اُچھل کود، کلیل۔ صف: مسخرا، شوخ، ظریف۔

**اَلولا** زبرا، وج۔ صف۔ ہیجڑا، مخنث، جس کے آلۂ تناسل نہ ہو۔

**اَلوند** زبرا، جزم ل، زبرو، جزم ن۔ عَلَم۔ ایک ایرانی پہاڑ جس سے بارہ چشمے پھوٹتے ہیں۔ مجازاً: پہاڑ۔

**اُلوہی** پیش ا، ومع۔ صف۔ اللہ تعالیٰ سے منسوب، خدا سے تعلق رکھنے والا (امر)۔

**اُلوہیت** خدا ہونا، خداوندی، اللہ تعالیٰ کا مرتبہ۔

**اَلویہ** زبرا، جزم ل، زیرو، زبری۔ جمع، مذ، ع۔ جھنڈیاں، چھوٹے جھنڈے۔ واحد: لِواء۔

**اِلٰہ** زیرا۔ اند، ع۔ خدا، اللہ، معبود، دیوتا، وہ جس کی پرستش کی جائے۔ (امث) الٰہہ دیوی۔ (حرف ندا) تخاطب، الٰہا اے خدا! نیز الٰہی میرے خدا۔

**اِلہام** زیرا، جزم ل۔ اند، ع۔ وحیِ الٰہی، غیبی خبر، خود بخود دل میں کسی خیال کا پیدا ہونا۔

**اِلٰہی** زیرا، کھڑا زبرل۔ حرف ندا۔ صف، ع۔ اے میرے خدا، عموماً حیرت یا خوف کے موقع پر مستعمل، مثلاً: الٰہی خیر۔

**الٰہی خرچ** لمبا چوڑا خرچ، شاہانہ خرچ، فضول خرچی۔

**اِلٰہیات** زیرا، کھڑا زبرل، زیرہ، شدی۔ امث، ع۔ مذہبیات کا مطالعہ؛ تصوف؛ فلسفہ۔

**اُلنہا** پیش ا، لیٹا زبرل، جزم ہ۔ اند۔ رک: اُلاہنا۔

**اِلیٰ** زیرا، کھڑا زبری۔ حروفِ جار، ع۔ تک، تا، تابہ، کی طرف۔

**اِلیٰ آخرہٖ** (لیٹا زیرخ، لیٹا زیر، کھڑا زیرہ بشکل ی 'ہی') یہاں سے لے کر آخر تک (کسی عبارت میں جب کوئی نامکمل اقتباس درج کریں تو اُس کے آگے یہ الفاظ لکھ دیتے ہیں یا اختصار کے طور پر صرف الخ لکھا جاتا ہے۔

**اَلی** زبرا، ی۔ اند۔ ایک کیڑا جو مرطوب مقامات پر پیدا ہوتا ہے اور پودوں کی پتیوں وغیرہ کو چاٹ جاتا ہے، بھونرا، پردار سیاہ حشرہ، جو پھولوں پر منڈلاتا ہے۔

**اِلیاس** زیرا، جزم ل۔ عَلَم، ع۔ آلِ ہارونؑ میں سے ایک نبی جن کی بابت روایت ہے کہ حضرت خضرؑ کی طرح دریاؤں کے کنارے پائے جاتے اور ڈوبنے والوں کی مدد کرتے ہیں۔

**اَلیاف** زبرا، جزم ل۔جمع،مذ۔ (تشریح) ریشے، پٹھے۔واحد: **لیف**۔
**اُلیچنا** پیش ا، ے، جزم چ۔فعل متعدی۔ کسی بڑے حوض، تالاب یا کنویں وغیرہ سے اُس کا پانی یا اُس میں جو کچھ ہو ہاتھ میں یا کسی چیز میں لے لے کر پھینکنا۔
**اَلیق** زبرا، جزم ل، زبری۔صف،ع۔ بہت زیادہ لائق؛ بے حد موزوں۔
**اَلیل** زبرا، جزم ل، زبری۔صف،ع۔ **لیل** (رک) کی تفضیل، سیاہ رات۔
**اَلیل** زبرا، ے۔صف۔ غافل، بے پروا، بے خبر، بے ہوش۔
**اُلیل** پیش ا، ے۔امث،ہ۔ اُچھل کود۔نیز **اَلول**۔
**اَلیم** زبرا، ی۔صف،ع۔ دردناک، تکلیف دہ، پُر آزار مثلاً: عذاب الیم۔
**اِلین** زیرا، ی۔امذ۔ (معماری) دالان کے پہلوؤں میں پاکھوں سے ملا کر نصب کیے جانے والے نصف ستون یا دردوں کے ادھے۔
**اَلھڑ** زبرا، شد زبر لھ۔صف،ہ۔ نادان، کم سن، بھولا بھالا؛ اناڑی، ناتجربہ کار؛ بے پروا، جس کے مزاج میں لااُبالی پن ہو۔
**اَلھڑپن** ناپختہ کاری، بے پروائی کا انداز۔

## ا۔م

**اَم** زبرا۔ضمیر اضافی۔ میرا، میرے۔مثلاً: **قبلۂ ام** میرے بزرگ۔
**اُمّ** پیش ا۔امث،ع۔ ماں، والدہ؛ اصل، بنیاد، جڑ، جسے مرکزیت حاصل ہو۔نیز بطور کنیت، مثلاً: اُمّ کلثوم، اُمّ سلمیٰ۔
**اُمّ الالسنہ** (شد پیش م،غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ل، زیرس، زبرن) زبانوں کی ماں، اصل زبان جس سے دوسری زبانیں بنتی ہیں۔مراد: **عربی**۔
**اُمّ الخبائث** (شد پیش م،غم ا، جزم ل، زبرخ، زیرء) (لفظاً) برائیوں کی جڑ؛ (مراداً) شراب۔
**اُمّ الصبیان** (شد پیش م،غم ا،غم ل، شد زیرص، جزم ب) بچوں کی تشنج کی بیماری، بچوں کی مرگی۔
**اُمّ القریٰ** (شد پیش م،غم ا، جزم ل، پیش ق، کھڑا زبری) (لفظاً) شہروں کی ماں؛ (مراداً) مکہ معظمہ۔
**اُمّ الکتاب** (شد پیش م،غم ا، جزم ل، زیرک) (لفظاً) کتابوں کی ماں؛ (مراداً) قرآن؛ لوحِ ازل۔
**اُمّ المؤمنین** (شد پیش م،غم ا، جزم ل، وج، لیٹا زیرم، ی) مسلمانوں کی ماں؛ رسول اللہ ﷺ کی ازواجِ مطہرات کا لقب۔
**اُمّ الولد** (پیش م،غم ا، جزم ل، زبرو، زبرل) وہ لونڈی جس کے بطن سے اُس کے آقا کا بیٹا پیدا ہو۔
**اُمِّ غیلان** (لیٹا زیرم، ی) ببول کا درخت، خاردار جھاڑی۔

**اِما** زیرا۔جمع،مث،ع۔ لونڈیاں، کنیزیں۔واحد: **اَمۃ**۔
**اَما** زبرا، شدم۔حرفِ استثنا،ع۔ مگر، لیکن۔
فقرہ: **اَمابعد** اب، اِس کے بعد، اثنائے تقریر، یا گفتگو میں تمہید کے بعد گریز کا فقرہ۔
**اِماتت** زیرا، زبرت۔امث۔ ماردینا، فنا کرنا؛ موت، فنا۔
**اَماثل** زبرا، زبرث۔جمع،مذ۔ ہمسر، ہم چشم، برابر کے لوگ۔
**اَماجد** زبرا، زیرج۔جمع،مذ۔ بزرگ، بڑے، ذی عزت لوگ۔واحد: **اَمجد**۔
**اَمار(۱)** زبرا، شدم۔صف۔ حاکم، اُولوالامر، حکمران۔صف: سرکش، بے مہار، بدی کی طرف راغب کرنے والا۔
**اَمار(۲)** زبرا، شدم۔امذ۔ انبار، ڈھیر۔
**اَمارت** زبرا، زبرر۔امث،ع۔ نشانی، علامت۔جمع: **اَمارات**۔
**اِمارت** زیرا، زبرر۔امث،ع۔ حکومت، ریاست؛ سرداری، شاہی، حاکمی؛ دولت، تونگری۔جمع: **اِمارات**۔
**اَمارد** زبرا، زیرر۔جمع،مذ۔ نوعمر لڑکے جن کے داڑھی مونچھ نہ ہو۔
**اَمارہ** زبرا، شدم، زبرر۔ رک: **اَمار(۱)**۔
**اِمارہ** زیرا، شدم، زبرر۔امذ۔ حساب، گنتی، شمار۔
**اِماعت** زیرا، زبرع۔امث۔ بہانا، پگھلانا، ٹھوس کو مائع یا گیس میں تبدیل کرنا۔
**اَماکن** زبرا، زیرک۔امذ،ع۔ **مکان** (رک) کی جمع۔
**اِمالہ** زیرا، زبرل۔امذ،ع۔ جھکاؤ، میلان، مائل، رُخ موڑنا۔(قواعد) زبر یا فتحہ کی حرکت کو کسرہ یا یائے مجہول میں تبدیل کردینا، مثلاً: اچھا سے اچھے؛ لڑکا سے لڑکے۔
**اِمام** زیرا۔امذ،ع۔ کسی جماعت کا مقتدا، سردار، پیشوا، رہبر؛ نماز میں امامت کرنے، نماز پڑھانے والا؛ تسبیح کے دانوں میں لمبا یا پیش دانہ جو ایک سرے پر لگا ہوتا ہے، کسی خاص علم یا فن کا ماہر یا عالم؛ اہلِ سُنت کے ممتاز فقہا کا لقب؛ اہلِ شیعہ کے نزدیک حضرت علیؓ کے جانشینوں کا لقب۔سفر پر روانہ ہونے والوں کے بازو پر باندھا جانے والا سکہ جسے منزل پر پہنچ کر خیرات کرنا ہوتا ہے۔(تعمیر) وہ دھاگا جس سے تعمیر کے وقت معمار دیوار کی سیدھ ناپتا ہے۔
**اِمامِ آخرالزماں** (پیش ر،غم ا،غم ل، شد زبرز) اثنا عشری عقیدے کی رُو سے بارھویں امامِ غائب جو قیامت سے پہلے ظہور کریں گے۔حضرت امامِ علی رضاؒ کا لقب۔
**اِمامِ ضامن** (جعفری) بارہ اماموں میں سے آٹھویں امام علی رضا کے نام کا سکہ یا کوئی قیمتی چیز جو کپڑے میں لپیٹ کر مسافر یا بیمار کے بازو پر باندھتے ہیں

اور منزل پر پہنچنے یا صحت یاب ہونے کے بعد نذر نیاز یا کسی خیرات وغیرہ میں صرف کردیتے ہیں۔

**اِمام باڑا** زیرا۔امذ۔ وہ مکان جو امام حسینؓ کی عزاداری کے واسطے مختص ہو، عزاخانہ، مجلس خانہ، عاشورخانہ۔

**اِمام دستہ** زیرا، زبرد، جزم س، زبرت۔امذ۔ اوکھلی نما لوہے کا ظرف مع دستہ جس میں مسالے وغیرہ کوٹے جاتے ہیں۔اصلاً: ہاون دستہ۔

**اَمان** زبرا۔امث،ع۔ سلامتی، امن، حفاظت، پناہ؛ معافی۔

**اَماں** زبرا، شدم۔امث۔ ماں، والدہ۔

**اَمانت** زبرا، زبرن۔امث،ع۔ کسی کی حفاظت یا سپردگی میں دی ہوئی شے؛ امین ہونا، بھروسے کے قابل ہونا۔

**اَمانۃً** (امانَ تن) حفاظت سے رکھنے اور لوٹا دینے کے لیے۔

**اَمانی** (۱) زبرا۔امث۔ وہ کام جس کا ٹھیکا نہ دیا جائے اور اُجرت دے کر اپنی نگرانی میں کام کرایا جائے۔اجارے کی ضد۔

**اَمانی** (۲) زبرا۔جمع،مث۔ آرزوئیں، تمنائیں، خواہشیں۔واحد: اُمنیت۔

**اَماوٹ** زبرا، زبرو۔امذ۔ آم کا گودا، امرس۔

**اَماوس** زبرا، زبرو۔امث،ہ۔ چاند کی آخری (پندرھویں) تاریخ جب وہ غائب ہوتا ہے۔

**اَمبارہ** زبرا، جزم م۔امذ۔ ایک قسم کا کھٹا ساگ۔نیز امباڑا۔

**اَمبان** زبرا، جزم م۔امذ۔ کمھار کا برتن پکانے کا پژاوہ، آوہ۔

**اَمبر** (۱) زبرا، جزم م، زبرب۔امذ،س۔ آسمان، سماء؛ فضا، بادل۔

**اَمبر** (۲) زبرا، جزم م، زبرب۔امذ۔ کولھو میں بنی ہوئی موری جس میں سے تیل بہہ کر نکلتا ہے۔

**اَمبوتی** زبرا، جزم م، وم ع۔امث۔ زمین پر پھیلنے والی ایک بیل جو مرطوب اور سایہ دار جگہوں پر اُگتی ہے، پتے میتھی کی طرح کے، پھول چھوٹا سا، پھلی پتلی اور مزہ ترش ہوتا ہے۔

**اَمت** زبرا، زبرم۔امث۔ لونڈی، کنیز۔

**اُمت** پیش ا، شدزبرم۔امث،ع۔ کسی پیغمبر پر ایمان لانے اور اُس کی پیروی کرنے والی جماعت یا گروہ۔

**اُمّتِ مسلمہ** رسولِ اکرم حضرت محمد ﷺ کے پیرو۔

**اُمّتِ مرحومہ** وہ قوم جس کی بخشش کی گئی۔

**اِمتاح** زیرا، جزم م، لیٹا زیرت۔امذ۔ پنکھے کی طرح ہاتھ سے ہوا پیدا کرنا۔

**اِمتثال** زیرا، جزم م، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ تعمیل، عمل درآمد، حکم بجا لانا، فرمائش کے مطابق کام کرنا۔

**اِمتحان** زیرا، جزم م، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ آزمائش، جانچ، تجربہ، پرکھنے کا عمل، معائنہ، مقدمے میں کسی کے بیان پر جرح؛ دریافت، استفسار، تفتیش۔

**اِمتداد** زیرا، جزم م، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ درازی، طولِ مدت؛ پھیلاؤ، تناؤ، طول دینا، کھینچ کر لمبا کرنا، طول یا حجم بڑھانا۔جمع: **امتدادات** مادے یا کسی جسم کے ابعادِ ثلاثہ؛ طول عرض عمق۔

**اِمتدادِ زمانہ** زیادہ عرصہ گزر جانا۔

**اِمتزاج** زیرا، جزم م، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ دو یا زیادہ چیزوں کی ترکیب یا آمیزش، مل کر ایک ہو جانا؛ اختلاط، میل محبت اور اتحاد۔

**اَمتعہ** زبرا، جزم م، لیٹا زیرت، زبرع۔جمع، مذ،ع۔ طرح طرح کے مال و متاع، ساز و سامان۔

**اِمتلا** زیرا، جزم م، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ پُر ہونے کی کیفیت، بھرپور، مکمل ہونا، پوری طرح بھرا ہونا، مملو ہونا، پھولا ہوا ہونا، متلی، قے، اُبکائی آنے کی کیفیت۔

**امتلاءِ قمر** چاند کا پوری گولائی پر ہونا، کامل ہونا۔نیز امتلائے قمر۔

**اِمتناع** زیرا، جزم م، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ بندش، ممانعت، روک تھام؛ نفی، نہ ہونا، عقلی یا عملی طور پر محال ہونا، امکان کی ضد۔

**اِمتنان** زیرا، جزم م، لیٹا زیرت۔امذ،ع۔ شکرگزاری، احسان مندی، تشکر؛ کسی پر احسان کرنا۔

**اُمتی** پیش ا، شدم زبرت۔صف۔ پیرو، اُمت کا، جو اُمت میں شامل ہو۔

**اِمتیاز** زیرا، جزم م، زیرت۔امذ،ع۔ فرق کرنا، جدا جدا رکھنا یا خیال کرنا، فرق، تمیز؛ شناخت، پہچان، پہچاننے کا عمل؛ ممتاز ہونا، برتری، فوقیت، بڑائی۔

**امتیازی** خصوصی، نمایاں۔نیز ممتاز (رک)۔

**اَمٹ** زبرا، زبرم۔صف،ہ۔ نہ مٹنے والا۔نیز اَنمٹ۔

**اَمثال** زبرا، جزم م۔جمع، مذ،ع۔ مثل و مانند، ہم صورت، ہمسر، ہم رُتبہ لوگ؛ کہاوتیں، مقولے؛ مظاہر فطرت جو صوفیانہ نظریے کے مطابق حقیقت کی شکل یا نقل خیال کیے جاتے ہیں نہ کہ اصل حقیقت۔اعیان (رک) کی ضد۔

**اَمثلہ** زبرا، جزم م، لیٹا زیرث، زبرل۔جمع،مث،ع۔ مثالیں، نظائر، مثلیں، مثال (رک) کی جمع۔

**اَمجاد** زبرا، جزم م۔صف،ع۔ معززین، بزرگی والے، عزت والے۔واحد: مجید۔

**اَم جانا** زبرا، جزم م۔فعل لازم۔ شل ہو جانا، (کسی عضو کا) سُن ہو جانا۔

**اَمجد** زبرا، جزم م، زبرج۔صف،ع۔ بہت یا نہایت عزت والا، بڑے مرتبے والا، ماجد (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**اَمچور** زبرا، جزم م، وم ع۔صف،ہ۔ کھٹائی، سوکھی کیری کی پھانک؛ (مجازاً) بہت

دُبلا، پتلا۔

**اِمخاض** زیرا، جزم م۔ امذ۔ دودھ سے مکھن نکالنے کا عمل، بلونا، متھنا۔

**اِمداد** زیرا، جزم م۔ امث، ع۔ مدد دینا، ہاتھ بٹانا، اعانت کرنا؛ وظیفہ، عطیہ، بخشش۔

**اِمدادِ باہمی** مشترک مفاد کے لیے آپس کی تنظیم؛ باہمی اشتراک سے سماجی یا معاشی فلاح و بہبود کے کام انجام دینا۔

**اُمڈنا** پیش ا، زبر م، جزم ڈ۔ رک: **اُمنڈنا**۔

**اَمر** زبرا، زبر م۔ صف، ہ۔ جس کو موت نہ آسکے، جاودانی، غیر فانی، لازوال، ہمیشہ رہنے والا۔

**اَمربیل** رک: **اکاس بیل**۔

**اَمرجل** آبِ حیات۔

**اَمردھج** (شمشیرزنی) حریف کے سامنے مقابلے کے لیے کھڑے ہونا کا ایک انداز یا ٹھاٹھ جس میں دونوں پاؤں آگے پیچھے، گھٹنے قدرے خمیدہ، تلوار اور سپر سَر کے سامنے ہوتی ہے۔

**امرلوک** (وج۔ سنسکرت) دیوتاؤں یا زندہ جاوید لوگوں کے رہنے کا روحانی خطہ، سورگ، جنت۔

**اَمر** زبرا، جزم م۔ امذ، ع۔ حکم، فرمان، ارشاد، ہدایت، رضامندی؛ فعل؛ عمل؛ معاملہ، مسئلہ، بات، موضوع؛ نہی یا ممانعت کی ضد۔ جمع: **اُمور**۔

**اَمر بالمعروف** (زبرا، جزم م، زیر ب، جزم ل، زبر م، جزم ع، ومع) (لفظاً) نیک کام کی صلاح یا ترغیب؛ (دین) واجبات سے آگاہ کرنا، فرائضِ شرعی بجالانے کا حکم دینا۔

**امرِ واقعہ** (لیٹا زیر ق، زبر ع) حقیقتِ حال، صحیح حال۔

**اَمرا** زبرا، جزم م۔ امذ۔ چنے کا کھیت، چِزا، چنیارا۔

**اُمراء** پیش ا، زبر م۔ جمع، مذ، ع۔ امیر، دولت مند؛ حاکم؛ اہلِ ثروت؛ اعیانِ حکومت، حکامِ سلطنت، اہلِ اقتدار۔

**اَمراض** زبرا، جزم م۔ جمع، مذ، ع۔ **مرض** (رک) کی جمع۔

**اَمراضِ خبیثہ** (زبر خ، ی، زبر ث) وہ بیماریاں جن سے لوگ اجتناب کریں، خصوصاً سوزاک و آتشک وغیرہ، جنسی امراض۔

**اَمراضِ ساری** اُڑ کر لگنے والی بیماریاں وبائی امراض، چھوتی بیماریاں۔

**اَمراضِ طاریہ** خاندانی، نسلی، پشتینی مرض۔

**اُمراوَ** پیش ا، جزم م، وج۔ امذ۔ حاکمِ شہر۔

**اَمرت** زبرا، جزم م، زیر ر۔ امذ، س۔ آبِ حیات، امرجل؛ تریاق۔

**اَمرت بان** ایک قسم کا خوش ذائقہ اور خوشبودار کیلا؛ اچار چٹنی یا مربہ وغیرہ رکھنے کا ظرف، مرتبان۔

**اِمرت بچن** خوش بیان، شیریں گفتار۔

**اِمرتی** زیرا، زبر م، جزم ر۔ امث، ہ۔ ماش کے آٹے کی بل دار حلقوں کی شکل میں تلی ہوئی شیرے میں ڈبو کر تیار کی ہوئی (قدرے جلیبی سے مشابہ) ایک مٹھائی۔ عام: **اِمرتی** (زبرا، جزم م، زبر)۔

**اَمرد** زبرا، جزم م، زبر ر۔ امذ، ع۔ نوخیز لڑکا جس کی داڑھی مونچھ نہ نکلی ہو؛ بے ریش، کم سن، بالک۔

**اَمرد پرست** (زبر پ، زبر ر، جزم س) لڑکوں سے عشق یا جنسی فعل کرنے والا؛ لونڈے باز، لوطی۔

**اَمرس** زبرا، جزم م، زبر ر۔ امذ، ہ۔ آم کا نچوڑ کر خشک کیا ہوا رس، آم کے رس کی پپڑی۔

**اَمرش** زبرا، زبر م، جزم ر۔ امذ۔ غصہ، جوش؛ بے صبری۔

**اِمرولی** زیرا، جزم م، ولین۔ امث۔ حقے کی کلی کا اُوپری گول مخروطی سرا جس پر چلم رکھی جاتی ہے۔

**اَمرود** زبرا، جزم م، ومع۔ امذ، ف۔ گول یا مخروطی شکل کا مشہور پھل جس کا پوست سبزی یا زردی مائل اور جس کے اندر چھوٹے چھوٹے نرم بیجوں کا گچھا ہوتا ہے، جام۔

**اِمروز** زیرا، جزم م، وج۔ امذ۔ آج کا دن، زمانۂ حال؛ (مجازاً) عہدِ حاضر۔ (فارسی میں) **امروز** (ومع)۔

**اِمروز وفردا** آجکل، آج یا آنے والی کل، مثلاً: **امروز وفردا میں** بہت جلد، عنقریب؛ ٹال مٹول، حیلہ حوالہ۔

**اَمروہی** زبرا، جزم م، وج۔ امث۔ (موسیقی) اُلٹا سرگم، ٹیپ کی کھرج (سا) سے پہلی کھرج تک لوٹنے کا عمل۔

**اَمرئی** زبرا، جزم م، زبر ر۔ امث، ہ۔ آم کے درختوں کا جھنڈ۔ آم کا باغ۔ جمع: امرئیاں (بروزن گلِ بیاں)۔ نیز **امریلی**۔

**اِمریل** زیرا، جزم م، ے۔ امذ۔ قدرتی طور پر خوش وضع نگینہ جسے کاٹنے گھسنے کی ضرورت نہ ہو۔

**اَمڑا** زبرا، جزم م۔ امذ۔ کوئی پچیس فٹ اُونچا درخت جسے کے پتے چھوٹے چھوٹے اور باریک ہوتے ہیں، اس کی کونپلیں اور پھول پکا کر کھائے جاتے ہیں۔

**اَمزجہ** زبرا، جزم م، لیٹا زیر ز، زبر ج۔ جمع، مذ، ع۔ **مزاج** (رک) جمع۔

**اُمس** پیش ا، زبر م۔ امث، ہ۔ برسات کے دنوں کا حبس، گھٹن، گھمس۔

**اِمساک** زیرا، جزم م۔ امذ، ع۔ روک، بندش؛ بخل، کنجوسی؛ انزال کو دیر تک روکنا؛ دیر میں مباشرت سے فارغ ہونا۔

**اِمساکِ طعام** بھوک بند ہونا۔

**اِمسال** زیرا، جزم م۔ظرف زماں۔متعلق فعل،ف۔ اِس برس، اب کے برس، موجودہ سال میں۔

**اُمسنا** پیش ا، جزم س۔فعل لازم۔ پنپنا، اُبھرنا، اُوپر کو اُچکنا۔

**اَمشاج** زبرا، جزم م۔جمع، مذ۔ (حیاتیات) بارور ہونے والے حیوانی جرثومے۔ **مَشِیج** (رک) کی جمع۔

**اَمشاسپند** زبرا، جزم م، زیر س، زبر پ، جزم ن۔امذ۔ فرشتے، ملائکہ، کروبی، نوعِ ملائکہ۔نیز **اَمشاسفَند**۔

**اَمصار** زبرا، جزم م۔جمع، مذ، ع۔ ممالک، دیار، دیس، **مصر** (رک) کی جمع۔

**اِمضاء** زیرا، جزم م۔امذ، ع۔ (حکم وغیرہ کا) اجرا، نفاذ، بجا آوری، تعمیل، مثلاً: امضاءِ شریعت؛ اِرسال کرنا، بھیجنا، روانہ کرنا۔

**اَمعا (ء)** زبرا، جزم م۔جمع، مذ، ع۔ انتڑیاں، آنتیں۔

**اِمعان** زیرا، جزم م۔امذ، ع۔ گہری نظر، غور، سوچ بچار؛ تیز فہمی۔

**اَمکا ڈھمکا** زبرا، جزم م، زبر ڈھ۔امذ، ہ۔ ایرا غیرا، شخصِ نامشخص، فلاں فلاں۔کوئی بھی۔نیز **اَمک دھمک**۔

**اِمکان** زیرا، جزم م۔امذ، ع۔ ہوسکنا؛ ممکن ہونے کی صورتِ حال؛ محال کی ضد؛ وجود میں آنا۔

**اُمکنا** پیش ا، زبر م، جزم ک۔فعل لازم۔ اُبھرنا، نمودار ہونا۔

**اُمگا** پیش ا، جزم م۔صف، ہ۔ اُبھرا ہوا، اُبھار پر آیا ہوا۔

**اَمل (۱)** زبرا، زبر م۔امذ، ع۔ اُمید، آرزو، ارمان۔

**اَمل (۲)** زبرا، زبر م۔صف۔امذ۔ صاف ستھرا؛ خالص، بے داغ۔

**امل پانی** آبِ مصفّٰی، مراد: شراب۔

**اَمل پتی** بھنگ، نشہ آور بوٹی۔

**اَمل** زبرا، زیر م۔صف، ہ۔ نہ ملنے والا، بے مروت۔

**اَمل بید** زبرا، زبر م، ے۔امذ، ہ۔ ترنج کی ایک بڑی اور تیز قسم جس میں تیزابیت زیادہ ہوتی ہے اُس کا عرق موتی تک کو گلا دیتا ہے۔

**اَملا** زبرا، جزم م۔امذ۔ عمارت کی تیاری میں لگا ہوا مسالا، اینٹ چونا پتھر وغیرہ۔

**اِملا (ء)** زیرا، جزم م۔امذ، ع۔ رسم الخط کے مطابق لکھائی، الفاظ کی صحیح شکل؛ لکھنے کی مشق، تحریر۔

محاورہ: **اِملا کرانا** بول کر لکھوانا۔

**اِملاص** زیرا، جزم م۔امذ۔ اِسقاطِ حمل، قبل از وقت بچہ گرنا۔

**اِملاق** زیرا، جزم م۔امذ۔ افلاس، تنگ دستی۔

**اَملاک** زبرا، جزم م۔جمع، مذ، ع۔ مال و متاع، مملوکہ چیزیں، جائیداد، **مِلک** (رک) کی جمع۔

**اِملاک** زیرا، جزم م۔امث، ع۔ مالک بنانا؛ ملکیت۔

**اَملتاس** زبرا، زبر م۔امث، ہ۔ ایک درخت جس کے پھول زرد، خوشنما اور پھلیاں املی سے ذرا بڑی لمبی ہوتی ہیں جن میں سے ایک رطوبت نکلتی ہے جسے مغزِ املتاس کہتے ہیں اور دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔

**اَملس** زبرا، جزم م، زبر ل۔صف۔ نرم اور چمکیلا۔

**اَملق** زبرا، جزم م، زبر ل۔صف۔ ہموار، مسطح۔

**اَملنا (۱)** زبرا، زبر م، جزم ل۔فعل لازم۔ ترشی سے دانتوں کا کھٹا ہو جانا، کھٹل ہونا؛ گھس جانا۔

**اَملنا (۲)** زبرا، زبر م، جزم ل۔فعل لازم۔ پیٹ کی رگوں کا کھنچنا، ناف ٹلنا۔

**اَملوک** زبرا، جزم م، و مع۔امذ۔ ایک گول ٹماٹر کی شکل کا گہرا نارنجی کھٹ مٹھے پھل کا درخت یا اُس کا پھل۔

**اَملی** زبرا، جزم م۔صف۔ نشے باز، نشہ کرنے کا عادی۔

**اِملی** زیرا، جزم م۔امث، ہ۔ کھٹی پھلی جس کے گودے کے اندر سے سیاہ بیج سے نکلتے ہیں؛ نیز اس کا درخت جس کی پتیاں بہت باریک جھالر کی طرح ہوتی ہیں، کتار، تمر ہندی۔

**اُملی** پیش ا، جزم م۔امذ۔ وہ زمین جو حکومت یا سلطنت کی طرف سے زمینداروں کو اُن کی مقبوضہ کُل اراضی کے عوض کسی اور مقام پر عطا کی جائے۔

**اُمم** پیش ا، زبر م۔جمع، مث، ع۔ **اُمت** (رک) کی جمع۔

**اَمن** زبرا، جزم م۔امذ، ع۔ پناہ، تحفظ، امان؛ سکون؛ صلح و آتشی، جنگ کی ضد۔ فساد، ہلچل، ہنگامے کی ضد۔

**اَمن چین** (ے لین) بےفکری؛ مجازاً: زلزلہ، بھونچال۔

محاورہ: **اَمن لینا** حریف کی شرائط قبول کر کے اُس کی پناہ میں چلے جانا۔

**اُمنا** پیش ا، زبر م۔جمع، مذ۔ **امین** (رک) کی جمع۔

**مجلسِ اُمنا** (لفظاً) بھروسے کے قابل اور امانت دار اشخاص۔ وقف وغیرہ کے نگران اشخاص۔انگریزی: بورڈ آف ٹرسٹیز۔

**اُمنڈنا** پیش ا، زبر م، ن مغ، جزم ڈ۔فعل لازم۔ کسی کیفیت یا منظر کا جوش پر آنا، اُبلنا، بھر جانا، جوش کھانا؛ (گھٹا کا) گھر کر چھانا؛ (دریا وغیرہ کا) کناروں سے اُچھلنا۔ نیز بطور استعارہ: آنسو، جذبات، خیالات کے وفور یا شدت کے لیے مستعمل۔

**اُمنگ** پیش ا، زبر م، ن غنہ۔امث، ہ۔ ترنگ، لہر؛ جوش، ولولہ؛ خواہش، تمنا، آرزو، شوق۔

فعل لازم: **اُمنگنا** (پیش ا، جزم م، ن مغ، جزم گ) خوش سے جوش میں آنا،

اُبھرنا۔

**اَمنیت** زبرا، زیرن، شدزبری۔ امث، ع۔ امن کی حالت، امن و عافیت، سلامتی، محفوظیت؛ جسم کی امراض کے خلاف مدافعت پیدا کرنے کی فطری صلاحیت۔ انگریزی میں: Immunity۔

**اَموا** زبرا، زبرم، شدو۔ صف، ہ۔ آم کے رنگ کا، گہرا سبز۔

**اَموات** زبرا، جزم م۔ جمع، مذ۔ امث، ع۔ مرے ہوئے لوگ، میتیں، لاشیں، مردے؛ موتیں۔

**اَمواج** زبرا، جزم م۔ جمع، مث، ع۔ موج (رک) کی جمع۔

**اَموال** زبرا، جزم م۔ جمع، مذ۔ امث، ع۔ مال و دولت، اثاثے۔

**اُمور** پیش ا، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ بہت سے کام؛ بہت سے احکام؛ بہت سی باتیں، معاملات۔

**اَمول** زبرا، وج۔ صف، ہ۔ بیش قیمت، نایاب؛ انوکھا، عجیب وغریب۔

**اَمولا** زبرا، وج۔ صف۔ انمول، بیش قیمت؛ انوکھا، عجیب وغریب؛ پیارا، خوبصورت۔

**اُمومت** پیش ا، ومع، زبرم۔ امث، ع۔ ماں ہونا، ماں کا فطری منصب، کردار یا جذبہ، مادریت۔

**اُموی** پیش، پیش م۔ صف، ع۔ اُمیہ (بن عبدشمس) یا بنو اُمیہ سے منسوب۔ نیز اُموی (زبرز، زبرم)۔

**اُمہات** پیش ا، شدزبرم۔ جمع، مث، ع۔ مائیں، خاندان کی بزرگ عورتیں، نانیاں، دادیاں۔

**اُمہات اُلکتب** نہایت اہم، بنیادی، اعلیٰ پائے کی کتابیں۔

**اُمہات اُلمؤمنین** (پیش ت، غم ا، جزم ل، وج، ی) مومنوں کی مائیں۔ مراد: حضرت محمد ﷺ کی ازواج مطہرات۔

**اِمہال** زیرا، شدزبرم۔ فعل لازم۔ دیر، سستی، ٹال مٹول؛ دیر کرنا۔

**اَمی** زبرا، شدم۔ امث۔ ماں، والدہ، ماں کو پکارنے کا کلمہ۔

**اُمی** پیش ا، شدم۔ صف، ع۔ ناخواندہ، جو پڑھا لکھا نہ ہو۔

**اَمیا** زبرا، جزم م۔ امث۔ کیری، کچا آم۔ نیز انبیا۔

**اَمیال** زبرا، جزم م۔ جمع، مذ۔ میلانات، رجحانات۔

**اُمیٹھنا** پیش ا، ے، جزم ٹھ۔ فعل متعدی۔ مروڑنا (کان کے لیے مخصوص)، بل دینا۔ نیز امیٹھنا (زبرا)۔

**اَمی جمی** زبرا، زبرج۔ امث۔ امن و امان، انقلاب سے پہلے کی پُرسکون حالت، دل جمعی، خیریت۔

**اُمید** پیش ا، شدم، ی۔ امث، ف۔ آس، توقع؛ آرزو، خواہش، تمنا؛ حمل کی حالت۔ نیز تخفیف اُمید (بلاتشدید)۔

محاورہ: **اُمید برآنا** آرزو پوری ہونا، مقصود حاصل ہونا۔

محاورہ: **اُمید سے ہونا** پیٹ میں بچہ ہونا، حاملہ ہونا۔

صف: **اُمیدوار** (کچھ پانے کی) آس لگانے والا، توقع رکھنے والا، متمنی؛ ملازمت وغیرہ کا خواہش مند۔

**اَمیر** زبرا، ی۔ امذ۔ دولت مند، صاحب ثروت؛ (عربی) سردار، حکمران؛ مذہبی پیشوا۔

**امیر اُلامرا** (پیش ر، غم ا، جزم ل، پیش ا، زبرم) بہت بڑا امیر، اُونچے مرتبے کا رئیس، بڑا دولت مند۔

**امیر اُلبحر** (پیش ر، غم ا، جزم ل، لیٹا زبرب، جزم ح) سمندری بیڑے کا اعلیٰ کماندار۔

**امیر اُلمومنین** (پیش ر، غم ا، جزم ل، وج، زیرم، ی) مسلمانوں کا خلیفہ یا امام وقت۔

**امیر جُملہ / جملگی** (پیش ج، جزم م، زبر ل) کُل شاہی اُمور کا مختار، وزیر اعلیٰ؛ ایک قدیم منصب۔

**امیر داد** ہندوستان کے مسلمان سلاطین کے دور میں کوتوالی اور عدالتی امور کا وزیر یا افسر اعلیٰ۔

کہاوت: **امیر کی دائی سیکھی سکھائی** امیر کے نوکر چاکر بہت ہوشیار ہوتے ہیں۔

کہاوت: **امیر کے پڑوس میں خدا قبر بھی نہ بنوائے** امیر کے قریب رہائش رکھنے میں نقصان اور سبکی ہوتی ہے۔ مال دار ہمسایہ سے بجائے فائدہ کے نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **امیر نے پادا صحت ہوئی، غریب نے پادا بے ادبی ہوئی** امیروں کے عیب بھی ہنر سمجھے جاتے ہیں اور غریب کا وہی کام معیوب سمجھا جاتا ہے۔ نیز **امیر نے گوہ کھایا تو دوا کے لیے، غریب نے کھایا تو پیٹ بھرنے کے لیے۔**

**امیری** زبرا، ی۔ صف۔ رئیس، دولت مند ہونا؛ سرداری، حکومت۔ (تارکشی) معمول سے چوڑا بادلہ۔

کہاوت: **امیری اور فقیری کی بُو چالیس برس تک نہیں جاتی** امارت اور فقر کا اثر دیر تک رہتا ہے۔ آدمی کی حیثیت پہچانی جاتی ہے۔

**امیریا** زبرا، ی، زیرر۔ امذ۔ کبوتر کی ایک قسم۔

**اَمیل** زبرا، ے۔ صف۔ لاشریک، جس میں کسی کا میل نہ ہو۔

**اَمین** زبرا، ی۔ صف، ع۔ امانت دار، جس پر اعتماد اور بھروسا کیا جا سکے، معتبر۔

وحی لانے والے فرشتے حضرت جبریلؑ کا لقب۔

**اُمین** پیش ا، شدم، ی۔ اند۔ گیہوں یا جو جو فصل پکنے سے پہلے کاٹ لیے جائیں۔

# ا۔ن

**اَن** زبر ا۔ سابقۂ نفی، ہ۔ مثلاً: اَن بدھا/ بیندھا بن چھدا (موتی)۔

**اَن بن** لڑائی، ناچاقی، نااتفاقی، بگاڑ، رنجش۔

**اَن پڑھ** بے پڑھ لکھا، ناخواندہ، جاہل۔

**اَن تھک** نہ تھکنے والا، محنتی، مستعد۔

**اَن جان** بے خبر، اجنبی، ناواقف۔ نیز انجان۔

کہاوت: **اَن دیکھا چور باپ برابر** جب تک کسی شخص کے کرتوتوں کا پتہ نہ لگے اُس کی عزت ہوتی ہے۔ نیز اَن دیکھا چور شاہ برابر۔

**اَن کہنی** ناگفتہ بہ بات، گالی، بُرا نام۔

**اَن کہی** اچھوتی یا بن کہی بات۔

**اَن گنا برس/ مہینہ** عمر کا آٹھواں برس یا حمل کا آٹھواں مہینہ (جسے عورتوں میں خطرناک سمجھا جاتا تھا)۔

**اَن گنت** (زبر گ، زبر ن) بہت زیادہ، بے شمار، لاتعداد، بے اندازہ۔

**اَن مل** (زبر م) بے جوڑ، بے ربط۔

**اَن منا** خفا، روٹھا ہوا، ناخوش۔

**اَن مول** (و مج) بیش بہا، بہت زیادہ قیمت کا، نادر، اعلیٰ درجے کا۔ نیز (اَنمول)۔

کہاوت: **اَن ہوت سے آدھی بھلی** بالکل نہ ہونے سے تھوڑا ہونا بہتر ہے۔

**اَن ہونی** محال، ناممکن بات، جو مقدر میں نہ ہو۔ نیز انہونی۔

کہاوت: **اَن ہونی ہوتی نہیں اور ہوتی ہوون ہار** جو قسمت میں لکھا ہے ضرور ہوتا ہے۔

**اَن(۲)** زبر ا۔ اند، ہ۔ غلّہ، اناج، کھانا، غذا، خوراک، روزی۔

**اَن پانی/ پان** کھانا پینا۔

عَلَم: **اَن پورنا** (زبر ن، و مع، جزم ر) خوراک کی دیوی، دُرگا کا ایک روپ۔ (اند) پیٹ بھر کھانا۔

**اَن داتا** رزق دینے والا، خداوندِ نعمت۔

**اِن** زیر ا۔ اشارۂ قریب۔ "یہ" کا صیغۂ جمع مغیرہ شکلیں اِنھوں/ اِنھیں۔

کہاوت: **اِن تلوں میں تیل نہیں** یہاں یہ مطلب حاصل نہیں ہوگا۔ یہاں آس لگانا فضول ہے۔

**اِن دنوں** اس دور میں، آج کل، عصرِ حاضر میں۔

**اُن** پیش ا۔ اشارۂ بعید۔ اُس کا صیغۂ جمع مغیرہ شکلیں اُنھوں/ اُنھیں۔

**اَنا** زبر ا۔ ضمیر، ع۔ ہم، میں، خود؛ (امث) خودی، خود پرستی، ہما ہمی، تکبر۔ نیز اَنانیت۔

فقرہ: **اَنا الحق** میں ہی حق ہوں۔ حسین بن منصور حلاج سے منسوب نعرہ جس کی بنا پر اُن پر کفر کا فتویٰ لگا اور سولی پر چڑھائے گئے۔

**اَنا** زبر ا، شد ن۔ امث۔ شیر خوار بچے کی دایہ۔ دودھ پلانے والی ماما۔

**اِنا** زیر ا۔ اند۔ برتن، ظرف۔

**اِنابت** زیر ا، زبر ب۔ امث، ع۔ خدا کی طرف رجوع کرنا، توبہ کرنا۔

**اِنابت الی اللّٰہ** خدا سے لو لگانا۔

**اَنابیب** زبر ا، ی۔ جمع، مث، ع۔ پتلی نالیاں، نلکیاں، نلیاں، نسیں۔

**انابیبِ شعری** (نباتیات) بال برابر پتلی نالیاں جن کے ذریعے پودے پانی کھینچتے ہیں۔

**اَناپ شناپ** زبر ا، جزم پ، زبر ش۔ صف۔ متعلق فعل۔ اُوٹ پٹانگ، بے تکا، لایعنی، الم غلم، بے سوچے سمجھے، اَٹکل پچو؛ بے اندازہ، بے حساب۔

**اَناتھ** زبر ا۔ صف، ہ۔ جس کے سر پر کوئی نہ ہو، یتیم، لاوارث۔

**اَناتھ آشرم** یتیم خانہ محتاج خانہ۔ نیز اَناتھ آلے/ آلیہ۔

**اِناث** زیر ا۔ جمع، مث، ع۔ عورتیں، خواتین۔

**اَناج** زبر ا۔ اند، ہ۔ غلّہ؛ گیہوں، چاول، چنا، جوار، باجرہ، مکئی وغیرہ۔

کہاوت: **اناج کال نہیں ہے، یہ راج کال ہے** یہ گرانی حکومت کی بے تدبیری کی وجہ سے ہے۔

**اَناجیل** زبر ا، ی۔ جمع، مث، ع۔ انجیلیں۔

**اناجیلِ اَربعہ** (لیٹا زیرل، زبر ا، جزم ر، زبر ب، زبر ع) عیسائی مذہب کی چار مقدس کتابیں جن میں حضرت عیسیٰؑ کے احوال واقوال درج ہیں اور اُن کے حواریوں (یوحنا، متی، اور اُن کے تابعین لوقا اور مرقس) سے منسوب ہیں۔

**اَنادی** زبر ا۔ صف، س۔ جس کی کوئی ابتدا نہ ہو، قدیم، حادث کی ضد۔

**اَنار** زبر ا۔ اند، ف۔ ایک مشہور گول یا جگہ جگہ سے پچکا ہوا سخت چھلکے کا پھل جس کے اندر زرد کھال کے پرتوں میں سینکڑوں رس دار دانے بھرے ہوتے ہیں، مزے میں میٹھا، کھٹا یا کھٹ مٹھا ہوتا ہے، رمان۔ نیز ایک قسم کی آتش بازی جس کی شکل انار کے پھل سے ملتی ہے اور آگ دکھانے پر انار کے پودے کے برابر اُونچی چنگاریاں اُڑاتی ہے۔ صف: شوخ سرخ رنگ۔

**اَنار دانہ** تُرش انار کے سکھائے ہوئے دانے جو کھٹائی کے طور پر کھانے یا

چورن میں استعمال ہوتے ہیں۔

**أنارا** زبرا۔اند۔ سرخ آنکھوں والا کبوتر۔

**اِنارَت** زیرا،زبرر۔امث۔ نور پہنچانا،روشنی دینے کا عمل۔

**انارِیں** زبرز،جزم ر،ی۔اند۔ دوطرح کے انار یعنی کھٹے میٹھے اناروں کے ملے جالے دانے۔

**أناریہ** زبرا،جزم ر،زبری۔صف۔ غیر آریائی نسل کا۔

**أناڑی** زبرا۔صف۔مذ،مث،ہ۔ ناتجربہ کار،ناتربیت یافتہ،جس میں مہارت نہ ہو،پھوہڑ،بھدا۔

**أناڑی پن** ناواقفیت،ناتجربہ کاری،حماقت۔

کہاوت: **اناڑی کے آگے بر کی خواری** نالائق کو نعمت کی قدر نہیں ہوتی۔

**أناس** پیش ا۔اسمِ جنس،ع۔ بشر،آدمی،مانس۔نیز **انس،انسان**۔مخفف: ناس،الناس۔

**أناسی** پیش ا۔ اسی سے ایک کم،(ہندسوں میں) ۷۹۔صف: **أناسواں/أناسی واں**۔

**أنام** زبرا۔اند،ع۔ لوگ،مخلوق۔

**أنامِل** زبرا،زیرم۔جمع،مذ،مث،ع۔ انگلیاں،انگلیوں کی پوریں۔

**انانیت** زبرا،زیرن،شدزبری۔امث،ع۔ خودی،غرور،پندار،خود پرستی،خود ستائی۔

**أنبار** زبرا،جزم ن مثل م۔اند،ف۔ ڈھیر،تودہ؛بہت سا سامان،بوجھ۔

**أنباز** زبرا،جزم ن مثل م۔اند،ف۔ شریک،ساتھی؛(مث) سوکن،سوت؛ مثل،نظیر۔

**أنبازی** برابری،ہمسری۔

**أنبان** زبرا،جزم ن مثل م۔اند۔ چمڑے کا تھیلا،توشہ دان،زنبیل۔

**أنبر(۱)** زبرا،جزم ن مثل م،زبرب۔اند۔ آسمان،سماء،فضا۔نیز **امبر**۔

**أنبر(۲)** زبرا،جزم ن مثل م،زبرب۔اند۔ گڑی ہوئی کیل اُکھیڑنے کا آلہ، زنبور۔

**اِنبساط** زیرا،جزم ن مثل م،لیٹا زیرب۔امث،ع۔ خوشی،فرحت،سرور، شادمانی؛کشادگی،پھیلاؤ۔

**اِنبعاث** زیرا،جزم ن مثل م،لیٹا زیرب۔اند،ع۔ اُبھرنے کی کیفیت،جی اُٹھنا؛جوش یا جذبے میں آنا،اشتعال میں آنا؛مبعوث ہونا۔

**اِنبعاثِ موتی** (کھڑا زبری 'تا') مُردوں کا جی اُٹھنا (خصوصاً بروز قیامت)۔

**أنبوہ** زبرا،جزم ن مثل م،وج۔اند،ف۔ ہجوم،مجمع،بھیڑ،گروہ،جمگھٹا؛کثرت، فراوانی۔

**أنبہ** زبرا،جزم ن مثل م،زبرب۔اند،ف۔ آم۔

**أنبیا** زبرا،جزم ن مثل م،زیرب۔جمع،مذ،ع۔ **نبی** (رک) کی جمع۔نیز **أنبیاء** مثلاً: أنبیائے کرام۔

**أنبیا** زبرا،ن مغ،جزم ب۔امث،ہ۔ کچا آم جس میں جالی نہ پڑی ہو؛کیری، چھوٹا آم۔

**أنبیق** زبرا،جزم ن مثل م،ی۔اند،ع۔ عرق کشید کرنے کے آلے کا وہ حصہ جس میں بھاپ قرع سے اُٹھ کر پہنچتی ہے۔

**أنبھو** زبرا،ن غنہ،ولین۔اند،ہ۔ علم،ادراک،شعور۔

**أنت** زبرا،جزم ن۔اند،س۔ اختتام،حد،انتہا،انجام؛بھید،رمز۔

کہاوت: **أنت بُرے کا بُرا** برے کام کا نتیجہ برا ہوتا ہے۔

کہاوت: **أنت بھلا سو بھلا** جس کام کا انجام یا نتیجہ اچھا ہو وہ اچھا ہے ورنہ برا۔

**أنت(۱)** زبرا،جزم ن،زبرت۔ضمیر مخاطب،ع۔ تو،آپ۔

**أنت حبیبی** تو میرا محبوب ہے۔

**أنت(۲)** زبرا،جزم ن،زبرت۔صف۔ بیچ کا،درمیانی،اندرونی۔

**أنت کرن** ضمیر،دل،حسِ باطن۔

**أنت بنت** زبرا،زبرن،زبرب،زبرن۔اند۔ بناؤ سنگھار،آرائش۔

**اِنتاج** زیرا،جزم ن۔اند۔ نتیجہ نکالنا۔

**أنتالیس** پیش ا،جزم ن،ی۔عدد۔ چالیس سے ایک کم،(ہندسوں میں) ۳۹۔صف: **انتالیسواں/لسواں**۔

**اِنتباہ** زیرا،جزم ن،لیٹا زیرت۔اند،ع۔ باخبری،آگاہی؛تنبیہ کرنا،خبردار کرنا، آگاہ کرنا۔

**اِنتخاب** زیرا،جزم ن،لیٹا زیرت۔اند،ع۔ چھانٹنا،پسند کے مطابق چُن لینا، چناؤ۔(صف) چُنا ہوا،منتخب،چنیدہ۔

**اِنتداب** زیرا،جزم ن،لیٹا زیرت۔اند،ع۔ گرفت،تسلط،پکڑ؛مقرر کرنا، نامزد کرنا،اختیار تفویض کرنا۔(سیاست) جمعیتِ اقوام کی طرف سے بعض طاقتور قوموں کو کمزور قوموں کا متولی یا حاکم مقرر کرنا۔(مجازاً) بیرونی غلبہ،محکومی۔

**أنتر** زبرا،جزم ن،زبرت۔اند،س۔ فرق،اختلاف،مختلف؛الگ الگ، دُوری،تفاوت؛باہمی،درمیانی؛بھید،قلب،اندرون۔

**أنتر بید** (ے) وہ زمین جو دو دریاؤں کے بیچ میں ہو،دوآبہ۔

**أنتر جامی/یامی** قلبی،روحانی،دل کا بھید جاننے والا۔

**اَنترا** زبرا، جزم ن، جزم ت۔صف، ہ۔ بیچ کا، درمیانی، دوغلا۔ (موسیقی) ٹیپ کے بولوں کے درمیان گائے جانے والے نسبتاً اونچے سروں کے بول؛ چوکیدار، محافظ۔

**اَنتڑی** زبرا، ن مغ، جزم ت۔امث۔ آنت؛ پیٹ کے اندر کی نالیوں میں سے کوئی جن میں ہضم کی تکمیل ہوتی ہے اور جن کے ذریعے فضلہ خارج ہوتا ہے۔جمع: **انتڑیاں**۔

کہاوت: **انتڑی میں روپ لُچے میں چھب** غذا سے رنگ روپ نکلتا ہے اور پوشاک سے بدن کی زیبائش ہوتی ہے۔

**اِنتزاع** زیرا، جزم ن، زیرت۔امذ، ع۔ چھوڑنا؛ ہاتھ سے نکل جانا، چھن جانا (حکومت یا ملک وغیرہ کا)، معزولی۔

**اِنتساب** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ لگاؤ، تعلق؛ نسبت دینا، منسوب کی جانا، تعلق ہونا، متعلق کرنا، معنون کرنا۔

**اِنتشار** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ پراگندگی، بے ترتیبی، بکھراؤ، گڑبڑ، بدنظمی؛ پھیلاؤ؛ پریشانی، تردد، گھبراہٹ۔

**اِنتصاب** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ نصب کرنا، سیدھا کھڑا کرنا، قیام کرنا؛ ذکر کی استادگی۔

صف: **اِنتصابی** عمودی، سیدھا۔

**اِنتصاف** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ آدھا آدھا کرنا، بیچ میں سے تقسیم کرنا؛ عدل کرنا، انصاف کرنا۔

**اِنتظار** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ راہ دیکھنا، آس لگانا، متوقع رہنا؛ آسرا، اُمید۔

**انتظارگاہ** مسافرخانہ۔

**اِنتظام** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ لڑی میں پرونا، بندھنا، ترتیب، دُرستی؛ بندوبست، نظم و نسق، اہتمام، دیکھ بھال۔ ضابطۂ عام، مسلم طریق کار یا اُصول۔

**اِنتظامیہ** بااختیار ادارہ جو نظم و نسق کا ذمہ دار ہو۔ حکومت، سرکار۔

**اِنتعاش** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ۔ سُرور، مسرت؛ (مرض یا غشی وغیرہ) سے افاقہ۔

**اِنتعاظ** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ۔ جنسی شہوت، مرد یا عورت کے اعضائے خاص کا جماع کی شدید خواہش میں تناؤ اور اُبھار۔

**اِنتفاخ** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ اُبھار، پھولنا، سوجن۔

**اِنتفا(ء)** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ۔ نفی، نہ ہونا۔

**اِنتفاع** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ نفع اندوزی، فائدہ، منافع: فائدہ حاصل کرنا۔

**اِنتقا** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ متقی، پاکباز ہونا؛ نیکی، تقویٰ، پاکبازی، برگزیدگی۔

**اِنتقاد** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ خوبی، سچائی، خواص کو پرکھنا، جانچنا، رائے زنی کرنا؛ نقد و تبصرہ۔جمع: **انتقادیات** ادبی تنقیدیں۔نیز ادب کے اُصولِ مباحث۔

**اِنتقاص** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ۔ کمی کرنا، گھٹانا۔

**اِنتقال** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ کوچ کرنا، نقلِ مکانی کرنا؛ موت، وفات؛ ملکیت کی تبدیلی؛ رُخ یا توجہ کسی طرف پھیرنا۔(الجبرا) مساوات میں کسی مقدار کو ایک سمت سے دوسری طرف لے جانا۔

**اِنتقال نامہ** وہ دستاویز جو جائیداد کی منتقلی کے لیے لکھی جائے۔

**اِنتقام** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ، ع۔ بدلہ، عوض، معاوضہ، قصاص۔

**اِنتکاس** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ۔ اوندھا یا اُلٹا ہونے کی کیفیت۔

**اَنتم** زبرا، جزم ن، زیرت۔صف۔ آخری، اِنتہائی۔

**اِنتما** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امذ۔ نسبت رکھنا، منسوب ہونا۔

**اِنتہا** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔امث، ع۔ حدِ آخر، نہایت؛ انجام، آخیر۔

صف: **انتہا پسند** (سیاست) تشدد کا حامی، حکومتِ وقت کو ختم کردینے کا نظریہ رکھنے والا؛ کسی کام کو اُس کی ابتدائی منازل ترک کرکے انتہائی مدارج سے شروع کرنے والا، حد سے تجاوز کرنے والا۔ انگریزی میں: Extremist۔

**اِنتہیٰ** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت، کھڑا زبری۔ علامتِ وقفہ، مراد: حد، یہاں بیان یا جملہ ختم ہوا۔

**اَنتی** زبرا، جزم ن۔امث، ہ۔ کان کا ایک زیور جو چھوٹی بالی کی وضع کا ہوتا ہے۔

**اَنتے** زبرا، جزم ن۔متعلق فعل۔ کسی اور جگہ، کسی دوسری جگہ۔

**اُنتیس** پیش ا، زبر ن، شدت، ی۔عدد۔ تیس سے ایک کم، (ہندسوں میں) ۲۹۔نیز اُنتیس (پیش ا، زبر ن، جزم ت، ی)۔صف: **اُنتیسواں**۔

**اَنتیسار** زبرا، جزم ن، زیرت۔مذ۔ اسہال، دستوں کی بیماری، بہت زیادہ پاخانوں کا آنا۔

**اَنتیہ** زبرا، جزم ن، زیرت، زبری۔صف۔ عارضی، فانی، بے حقیقت۔

**اَنٹا** زبرا، جزم ن۔امذ، ہ۔ گولا، افیون کی بڑی گولی؛ مختلف کھیلوں (بلیرڈ وغیرہ) میں استعمال ہونے والی گیند؛ چوسر وغیرہ میں وہ کوڑی جو چت ہو نہ پٹ بلکہ آڑی کھڑی ہوجائے۔(باغبانی) بغیر بیج کے بوائی کا ایک طریقہ جس میں قلم یا دابا لگانے کی بجائے، کٹی ہوئی شاخ میں کلا پھوٹنے کے مقام پر مٹی تھوپ دی جاتی ہے۔

صف: **اَنٹا غفیل** مدہوش، دھت؛ کھیل میں کوڑی کا پیٹ کے بل گرنا۔

**اَنٹالا** زبرا، جزم ن۔ اند۔ بڑا گولا، افیون کا انٹا یا معمول سے بڑی گولی۔

**اَنٹ شَنٹ** زبرا، جزم ن، زبرش۔ صف۔ متعلق فعل، ہ۔ (بول چال) بے ربط، بے معنی، الم غلم۔

**اِنٹرنیٹ** زیرا، جزم ن، ے لین۔ اند۔ ایک مخصوص پروٹوکول کے ذریعے جُڑے ہوئے دُنیا کے کمپیوٹروں کا سب سے بڑا نیٹ ورک۔

**اَنٹی** زبرا، جزم ن۔ امث، ہ۔ لپٹا ہوا سوت یا ریشم، لچھی، ریل؛ گانٹھ، گرہ، نیفے کی تہہ جس میں کوئی چیز اڑس لی جائے؛ آپس میں بل دی ہوئی اُنگلیاں۔

**اَنٹی باز** اُنگلیوں کی گھائی میں کوئی چیز چھپا لینے والا شخص؛ (مجازاً) فریبی، دغا باز، عیار آدمی۔

**اُنثیٰ** پیش ا، جزم ن، کھڑا زبری۔ امث، ع۔ عورت؛ مادہ۔

**اُنثیت** (پیش ا، جزم ن، زیرث، شد زبری) زنانہ پن۔

**اُنثیہ** پیش ا، جزم ن، زیرث، زبری۔ اند، ع۔ خُصیہ، فوطہ، تولیدی غدہ، کپورا۔ جمع: (تثنیہ) **اُنثیین** دونوں خصیے۔

**اِنجاح** زیرا، جزم ن۔ اند، ع۔ حاجت روائی؛ مقصد کا حصول، کامیابی۔

**اِنجاز** زیرا، جزم ن۔ اند۔ (وعدے کا) ایفا، پورا کرنا۔

**اَنجام** زبرا، جزم ن۔ اند، ف۔ انتہا، آخر، اختتام، آغاز کی ضد؛ نتیجہ، حاصل، مال کار؛ تکمیل، پورا ہونا۔

**انجام کار** آخر میں، نتیجے میں، بالآخر۔

**اَنجان** زبرا، جزم ن۔ صف۔ ناواقف، لاعلم، بے خبر؛ اجنبی۔ اکیف (مث) **انجان پن**۔

**اَنجب** زبرا، جزم ن، زبرج۔ صف، ع۔ نہایت عالی نسب، بہت شریف، نجیب (رک) کی تفضیل؛ (اصطلاحاً) دوغلا یا بدنسل گھوڑا۔

**اِنجبار** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرج۔ اند، ف۔ سرخ رنگ کی بیل جو دواؤں میں اور شربت وغیرہ بنانے کے کام آتی ہے۔

**اِنجباز** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرج۔ اند۔ سُکھانا، خشک کرنا۔

**اَنجدان** زبرا، جزم ن، پیش ج۔ ہینگ کا درخت۔

**اِنجذاب** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرج۔ اند، ع۔ کشش، جذب کرنا، کھینچنا؛ جاذبیت، جذب کرنا یا ہونا۔

**اِنجر پنجر** زیرا، جزم ن، زبرج، جزم ر، زیرپ، جزم ن، زبرج۔ اند۔ ڈھانچا، کل پرزے، اعضا، جوڑ۔

محاورہ: **انجر پنجر ڈھیلے ہو جانا** اعضا کا تھک جانا۔

**اَنجری** زبرا، جزم ن، جزم ج۔ امث۔ دونوں ہتھیلیوں کو جوڑ کر بنایا ہوا لپ یا اوک؛ لپ بھر مقدار۔ نیز انجر، انجلی۔

**اَنجلا** زبرا، جزم ن، زیرج۔ اند۔ روشنی، تابانی، روشنی ہونا۔

**اَنجم** زبرا، جزم ن، پیش ج۔ جمع، مذ، ع۔ ستارے، کواکب، نجم (رک) کی جمع۔ نیز نجوم۔

**انجم جالی** پتھر، لکڑی وغیرہ میں ستاروں کی شکل کے کٹاؤ۔

**انجم شناس** (زیرش) نجومی، جیوتشی۔

**اِنجماد** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرج۔ اند، ع۔ جمنے، سخت یا ٹھوس ہونے کی کیفیت؛ (مجازاً) ایک حالت میں ٹھہراؤ، بے عملی، عدم ارتقا۔

**اَنجمن** زبرا، جزم ن، پیش ج، زبرم۔ امث، ف۔ مجلس، منڈلی، محفل، بزم، ہم خیال لوگوں کا مشترک ادارہ، مل بیٹھنے کا مقام۔

**اَنجن** (۱) زبرا، جزم ن، زبرج۔ اند، ہ۔ سرمہ، کحل بصر؛ کاجل۔

صف: **انجن سار** سرمہ لگی ہوئی آنکھیں، چشم سرگیں۔

**اَنجن** (۲) زبرا، جزم ن، زبرج۔ اند۔ گھٹیا قسم کا چاول؛ ایک قسم کی گھاس جو بعض علاقوں میں بکثرت اُگتی ہے اور چارے کے کام آتی ہے۔

**اِنجن** زیرا، جزم ن، زبرج۔ اند۔ بھاپ یا تیل کے استعمال سے حرکت پیدا کرنے کی مشین۔ انگریزی: Engine۔

**انجنا** زبرا، جزم ن، زبرج۔ اند۔ معمولی قسم کا چاول جو گرمی میں بویا جاتا ہے۔ نیز اَنجن۔

**انجیر** زبرا، جزم ن، زیرج۔ اند، ف۔ گولر سے ملتا ہوا ایک پھل جو تازہ ہو تو رسیلا اور خشک ہو کر زیادہ میٹھا ہو جاتا ہے۔

**انجیر آدم** گولر۔

**اَنجیریا** زبرا، جزم ن، ی، زیرر۔ اند۔ ایک قسم کا کبوتر جس کے پر اُودا ہٹ لیے ہوئے ہوتے ہیں۔

**اِنجیل** زیرا، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ عیسائی مذہب کا صحیفہ۔

**اَنجھا** زبرا، جزم ن۔ اند۔ وقفہ، تاخیر، درمیانی وقت۔

**اِنچ** زیرا، جزم ن۔ اند۔ فٹ کا بارھواں حصہ، گز کا چھتیسواں حصہ۔ انگریزی: Inch۔

**اِنچارج** زیرا، جزم ن۔ اند۔ ذمہ دار، نگران؛ قائم مقام۔

**اُنچاس** پیش ا، جزم ن۔ صف۔ عدد۔ چالیس اور نو، پچاس سے ایک کم، (ہندسوں میں) ۴۹۔ نیز اُنچاس (پیش ا، زبرن، جزم ن)۔

**اَنچھر** زبرا، جزم ن، زبرچھ۔ اند، ہ۔ بول؛ جادو کا بول، منتر، ٹونا؛ وہ کلمہ یا بول جس میں خاطر خواہ اثر ہو یا دل میں چبھے۔

**اَنچھی** زبرا، جزم ن۔ امث۔ چانڈو کا دم لگانے کی نلکی یا نیچا۔

**اَنحا** زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ۔ اقسام، انواع۔

**اِنحداب** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ح۔ اِمذ۔ کبڑا پن، محدب یا خمیدہ، جھکاؤ، جھکنا۔

**اِنحداد** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ح۔ اِمذ۔ محدود کیا جانا، محدود ہونا۔

**اِنحدار** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ح۔ اِمذ۔ ڈھال، نشیب۔

**اِنحراف** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ح۔ اِمذ، ع۔ راستہ بدلنا، سیدھے راستے سے گریز، بھٹکنا؛ عدولِ حکمی، نافرمانی، رُوگردانی۔

**اِنحصار** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ح۔ اِمذ، ع۔ گھیرنا، احاطہ کرنا، پوری طرح شمار میں لانا؛ تکیہ، وقوف، دارومدار۔

**اِنحطاط** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ح۔ اِمذ، ع۔ سابق صورتِ حال میں کمی، نیچے اُترنا، زوال پذیر ہونا؛ کمزور پڑنا۔

**اِنحلال** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ح۔ اِمذ، ع۔ پھیلنا، بکھرنا، کشادگی۔

**اِنحلالِ نور** روشنی کا محدب شیشے سے گزر کر شعاعوں میں تقسیم ہونا۔

**اِنحنا (ء)** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ح۔ اِمذ۔ جھکاؤ، ٹیڑھا پن، خمیدگی۔

**اِنخفاض** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر خ۔ اِمذ۔ دباؤ، جھکاؤ، گراوٗ۔

**اِنخفاف** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر خ۔ اِمذ۔ ہلکا پن، سبکی، عدمِ متانت۔

**اِنخلا (ء)** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر خ۔ اِمذ، ع۔ خالی کرنے کا عمل، کسی جگہ کو چھوڑنا، چلے جانا۔

**اَنداخت** زبرا، جزم ن، جزم خ۔ اِمث۔ ڈالنے، گرانے، نکالنے کا عمل؛ خارج کرنا۔

**اَنداختہ** ڈالا، گرا، پھینکا، پچھاڑا ہوا۔

**اَندارا** زبرا، جزم ن۔ اِمذ۔ کنواں، خصوصاً پختہ یا بڑا کنواں۔

**اَنداز** زبرا، جزم ن۔ اِمذ، ف۔ طور، وضع، قرینہ، ڈھنگ؛ قیاس، تخمین؛ ناز و ادا؛ حال، حالت، کیفیت۔

**اندازاً** تخمیناً، قیاس یا اٹکل سے۔ (اِن معنوں میں صرف اُردو میں استعمال کیا جاتا ہے)۔

**اَندازہ** زبرا، جزم ن، زبر ز۔ اِمذ، ف۔ قیاس، تخمینہ، ظن، خیال؛ طور، طریقہ، طرز، ڈھنگ۔

**اَندام** زبرا، جزم ن۔ اِمذ، ف۔ جسم، بدن، قد و قامت؛ عضو۔

**اَندامِ نہانی** زنانہ شرم گاہ، غلافِ فرج کے اندر کا سوراخ۔

**اَندر** زبرا، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ درمیان، بیچ میں، کسی خاص حد سے درے یا اس طرف۔

**اَندر خانہ** پوشیدہ طریقہ سے، خفیہ طور سے۔

**اَندر والا** مراد: دل۔

**اَندر والی** ماما، خادمہ۔

**اِندر** زیرا، جزم ن، زبر د۔ علَم، ہ۔ ہندوانی عقیدے میں آسمان کا دیوتا جس کے بارے میں اعتقاد ہے کہ پانی برساتا ہے؛ پریوں کے دیس کا راجہ۔ اصلاً: اِندر (جزم ن، جزم د) خدائی طاقت۔

**اِندر جال** علمِ طلسم، بازیگری، سحر، شعبدہ بازی، مکاری۔

**اِندر لوک** (وج) آسمان، عالمِ غیب۔

**اِندرا** اندر کی تانیث، راجہ اندر کی بیوی۔

کہاوت: **اِندر راجا گرجا مہارا جیا لرجا** بادل گرجا ہمارا دل کانپا۔ بنیے اناج جمع کرتے ہیں کہ مہنگا ہوگا تو بیچیں گے۔ جب بارش کے آثار ہوتے ہیں تو گھبراتے ہیں۔ مہارا= ہمارا۔

**اِندراج** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر د۔ اِمذ، ع۔ درج کرنا، فہرست، جدول وغیرہ میں چڑھانا، لکھنا۔

**اِندراس** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر د۔ اِمذ۔ مٹ جانے کی صورتِ حال، نیست و نابود ہونا؛ فنا کرنا، کھو دینا۔

**اندراین** زیرا، جزم ن، جزم د، زبر ی۔ اِمث، ہ۔ ایک پھیلنے والی بیل جس کے پتے تربوز کے پتوں کی طرح اور زردی مائل ہوتے ہیں، پھل بھی زرد یا نارنجی چھوٹی پھوٹ سے ملتا، مزے میں تلخ اور زہریلا۔ نیز اندرائن۔

**اندراین کا پھل** (مجازاً) وہ آدمی جو بظاہر اچھا لیکن اندر سے بُرا ہو، میٹھی چھری۔

کہاوت: **اندراین کا پھل دیکھنے کا ہے چکھنے کا نہیں** ظاہر اچھا باطن خراب۔ قابلِ صحبت نہیں۔

**اِندر جو** زیرا، جزم ن، زبر د، ولین۔ اِمذ، ہ۔ کڑے (پیش ک) یا کُڑے (پیش ک) کے بیج، سفید کڑے کے بیج اندر جَو شیریں، اور کالے کڑے کے تلخ کہلاتے ہیں؛ جَو کے برابر سرخی مائل؛ زبانِ کنجشک۔

**اَندرز** زبرا، جزم ن، زبر د، جزم ر۔ اِمذ۔ وصیت، ہدایت، نصیحت، تحریری دستاویز۔

**اَندرسا** زبرا، ن مغ، زبر د، جزم ر۔ (بروزنِ انگرکھا) اِمذ۔ چاول کے خمیری آٹے کی تلی ہوئی، تل چڑھی میٹھی گولیوں کی شکل کی ایک مٹھائی۔

**اَندرکی** زبرا، ن مغ، زبر د، جزم ر۔ اِمث۔ میدے یا روے کے جمے ہوئے حلوے کا قتلہ یا لوزات۔

**اَندرون** زبرا، جزم ن، زبر د، ومع۔ اِمذ، ف۔ درمیان؛ اندر کے حصے میں؛ باطن؛ ضمیر، دل، قلب۔

صف، متعلق فعل: **اندرونِ خانہ** نجی، خانگی۔

**اندرونہ** مکان کے اندر کا صحن، محل سرا۔
صف: **اَندرونی** خفیہ، نجی۔
**اِندری** زیرا، جزم ن، جزم د۔ امث، ہ۔ محسوس کرنے کی قوت، حاسہ، حواسِ خمسہ میں سے کوئی حس؛ جنسی لذت؛ عضوِ تناسل یا اندامِ نہانی۔
**اِندفاع** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر د۔ امذ، ع۔ دفع، دُور کرنا/ ہونا، دفعیہ۔
**اَندک** (۱) زبرا، جزم ن، زبر د۔ صف۔ ف۔ تھوڑا سا، بہت کم، ذرا سا۔
**اَندک** (۲) زبرا، جزم ن، زبر د۔ امذ۔ ایک بڑا کانٹے دار درخت، پتے کیکر کی مانند، لمبی پھلی جس کو سانگری کہتے ہیں، لکڑی نہایت سخت جو دیر تک جلتی اور بہت دھواں دیتی ہے۔
**اَندلس** زبرا، جزم ن، زبر د، پیش ل۔ علم، ع۔ ملکِ ہسپانیہ، اسپین۔ عام: **اَندلس** (زبرا، جزم ن، جزم د، پیش ل)، **اُندلس** (پیش ا، جزم ن، جزم د، پیش ل)۔
**اِندمال** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر د۔ امذ، ع۔ زخم بھرنے کی صورت حال، زخم پر انگور آنا، مندمل ہونا۔
**اَندوختہ** زبرا، جزم ن، وج، جزم خ، زبر ت۔ صف۔ امذ، ف۔ جمع کیا ہوا، پس انداز کیا ہوا، بچایا ہوا مال و متاع؛ سرمایہ، پونجی۔
**اَندود** زبرا، جزم ن، وج۔ صف، ف۔ لپا ہوا، ڈھانپا ہوا، پانی چڑھایا ہوا، مرمع۔ نیز **اندودہ**۔
**اَندوہ** زبرا، جزم ن، وج۔ امذ، ف۔ رنج، غم، فکر، تردد۔
**اَندوہ گین** رنجیدہ، ملول، غمزدہ، غمناک؛ پُر آزار، رنج دینے والا۔ نیز **اندوہناک، غمناک**۔
**اِندہاش** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر د۔ امذ۔ حیرت، استعجاب، تحیر، تعجب۔
**اَندیشہ** زبرا، جزم ن، ے، زبر ش۔ امذ، ف۔ خیال، غور و فکر، تصور، تخیل؛ خطرہ، خوف، دھڑکا۔
**اَندیشناک** خطرناک، باعثِ تشویش۔
**اَندھ** زبرا، جزم ن۔ امث۔ سیاہی، تاریکی، اندھیرا۔
**اَندھا** زبرا، جزم ن۔ صف۔ امذ۔ نابینا، جس میں دیکھنے کی قوت نہ ہو، کور؛ جاہل، ناعاقبت اندیشی میں مبتلا؛ مدھم، ٹمٹماتا؛ تاریک؛ بے آب، مثلاً: **اندھا کنواں**؛ دُھندلا، غیر شفاف جس کے آر پار نہ دیکھا جا سکے، مثلاً: **اندھا شیشہ**؛ جس کا بھید پانا مشکل ہو، مثلاً: **اندھا کاروبار**۔
کہاوت: **اندھا بانٹے ریوڑیاں پھر پھر اپنوں ہی کو دے** اُس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو اپنوں کو فائدہ پہنچائے۔
کہاوت: **اندھا بے ایمان، بہرا بہشتی** اندھے کا کان ہوتے ہیں سُن گُن لیتا رہتا ہے اور دوسروں کے متعلق شک میں مبتلا رہتا ہے۔ بہرا اس سے اچھا ہے کہ نہ سنتا ہے نہ شک کرتا ہے۔
**اندھا بھینسا** دانستہ ٹھوکر کھانے والا؛ نیز بچوں کا ایک کھیل جس میں ایک بچے کی آنکھوں پر پٹی باندھ دیتے ہیں، دوسرے باری باری چیپ مارتے ہیں اور اُسے مارنے والے کا صحیح نام بتانا ہوتا ہے۔
(بول چال) **اَندھا گھوڑا** مراد: جوتا، پاپوش۔
کہاوت: **اندھا کہے میں سرگ چڑھ موتوں اور مجھے کوئی نہ دیکھے** ہر ایک یہ چاہتا ہے کہ جو چاہے کرے کوئی اس پر اعتراض نہ کرے۔
کہاوت: **اندھا کیا جانے بسنت کی بہار** نادان یا انجان سے قدر شناسی کی توقع فضول ہے۔
کہاوت: **اندھا کیا چاہے، دو آنکھیں** حاجت مند ہمیشہ اپنی ضرورت پوری کرنا چاہتا ہے، ضرورت مند کو ہر وقت اپنی ضرورت کا ہی خیال رہتا ہے۔
کہاوت: **اندھا لکڑی ایک بار کھوتا ہے** ایک بار اعتبار کیا جاتا ہے۔ اگر کوئی دوسری بار بھی دھوکا دے تو اُس کا اعتبار نہیں کیا جاتا۔
**اندھا گھوڑا** فقیروں کی اصطلاح میں جوتے کو کہتے ہیں۔
کہاوت: **اندھا ہاتھی اپنی فوج ہی کو مارے** بیوقوف اپنوں ہی کو نقصان پہنچاتا ہے۔
**اَندھا** زبرا، ن مغ۔ صف۔ کسی شے میں لتھڑا ہوا، کیچڑ وغیرہ میں دھنسا ہوا، سنا ہوا۔
متعلق فعل: **اَندھا دُھند** (پیش دھ) بے سوچے سمجھے، بے تحاشا، بے حساب، بہت، بے اندازہ؛ اندھیر، ناانصافی، ظلم، بدنظمی۔
کہاوت: **اندھا دُھند منوہر ا گائے** سخت بدانتظامی ہے۔ جس کا جو جی چاہتا ہے کرتا ہے۔
**اَندھوری** زبرا، ن مغ، ولین۔ امث۔ گرمی دانے، مہین مہین دانے جو گرمی کے موسم میں جسم پر پڑ جاتے ہیں۔ نیز **اَنھوری** (مقامی دیہاتی بولی)۔
**اَندھوں** زبرا، ن غنہ، وج۔ جمع۔ مذ۔ اندھا (رک) کی جمع۔
کہاوت: **اندھوں میں کانا راجا** بے عقلوں میں کم عقل، بے ہنروں میں ادنیٰ ہنرمند کی بڑی عزت ہوتی ہے۔
کہاوت: **اندھوں نے گاؤں مارا دوڑیو بے لنگڑو** جب کسی شخص سے ایسا کام بن جائے جس کی اُمید نہ ہو تو بولتے ہیں۔
**اَندھی** زبرا، جزم ن۔ صف۔ امث۔ اندھا (رک) کی تانیث۔
**اَندھی سوئی** (ومع) کڑھت کے کام کی بغیر ناکے کی سوئی جس میں دھاگا اٹکا لیا جاتا ہے۔

**اَندھے** زبرا، جزم ن۔ صف۔ مذ۔ اندھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **اَندھے حافظ کانے راجہ** مزاحاً اندھے مسلمان کو حافظ اور کانے کو راجہ کہتے ہیں۔

کہاوت: **اَندھے کا نام نین سکھ** کسی شخص کو ایسی شہرت ملے جس کا وہ مستحق نہ ہو۔ اُلٹی بات ہے۔

محاورہ: **اَندھے کنویں میں دھکیلنا** ایسی جگہ پھنسانا جہاں مصائب اور مشکلات کا کچھ حل نہ ہو؛ عموماً لڑکے یا لڑکی کا بلا تحقیق بیاہ کرنا۔

کہاوت: **اَندھے کو اندھیرے میں بہت دُور کی سوجھی** اُس جگہ کہتے ہیں جب کوئی بیوقوف اچانک عقل کی بات کہہ دے۔

مقولہ: **اندھے کی جورو کا اللہ بیلی** جہاں کوئی شخص اپنی چیز کی حفاظت خود نہیں کرسکتا ہے تو یہ کہا کرتے ہیں۔

کہاوت: **اندھے کے آگے روئیے اپنے دیدے کھوئیے** نااہل کو نصیحت کارگر نہیں ہوتی۔ ایسے شخص کے پاس درخواست لے جانا فضول ہے جو سنے نہیں۔ نااہل سے داد کی توقع عبث ہے۔

کہاوت: **اندھے کے پاؤں تلے بٹیر دب گئی، کہا روز شکار کھائیں گے** اتفاق بات پر بھروسا نہیں کرنا چاہیے۔ بیوقوف سے اتفاقاً کوئی اچھا کام ہوجائے تو اُسے وہ اپنا کارنامہ سمجھتا ہے۔

**اَندھیاؤ** زبرا، ن غنہ، وج۔ مذ۔ آندھی، غبار کا جھکڑ، کالی آندھی۔

**اَندھیر** زبرا، جزم ن، ے۔ مذ، ہ۔ ظلم، بے انصافی، لوٹ مار؛ ابتری، بدنظمی؛ ظلمت، تاریکی، سیاہی، تاریک فضا یا مقام۔

کہاوت: **اندھیر نگری چوپٹ راج / راجا** ایسی جگہ کی نسبت کہتے ہیں جہاں حکمران کی غفلت یا بے وقوفی سے ظلم، لوٹ مار اور عام بدنظمی کا دَور دورہ ہو؛ عالم و جاہل اور بُرے بھلے میں تمیز نہ ہونے کے موقع پر مستعمل۔ اصلاً: چوپٹ راجہ۔

**اَندھیرا** زبرا، ن مغ، ے۔ مذ۔ صف، ہ۔ تاریکی، سیاہی، تاریک فضا، روشنی کی ضد؛ تاریک، بے نور، سیاہ، مثلاً: اندھیرا گھر۔

**اَندھیرے منہ** صبح سویرے۔ نیز منہ اَندھیرے۔

**اَندھیری** زبرا، ن مغ، ے۔ صف۔ امث، ہ۔ تاریک، اندھیرا کی تانیث۔ سرخ کپڑا جو ستے اور مزدور وغیرہ زنانے میں آتے وقت منہ پر ڈال لیتے ہیں؛ گھوڑوں کے منہ پر ڈالی جانے والی جھالر یا پردہ۔ نیز اَندھیاری۔

**اَنڈا** زبرا، جزم ن۔ مذ، ہ۔ بیضوی خول جس میں سے پرندوں وغیرہ کا بچہ پرورش پاکر نکلتا ہے؛ تخم، بیضہ؛ زنانہ مادۂ تولید؛ فوطہ، خایہ۔ نیز انڈہ۔

کہاوت: **انڈا سکھاوے بچے کو، چوں چوں مت کر** جس کو خود کچھ نہیں آتا وہ دوسروں کو نصیحت کرتا ہے۔

**اَنڈاسی** (زبرا، ن غنہ) انڈا دینے کے لیے جگہ ڈھونڈتی ہوئی مرغی۔

**اَنڈج** زبرا، جزم ن، پیش شدڈ۔ انڈے میں سے پیدا ہونے والی مخلوق۔

**اَنڈیانا** انڈے دینے کے قریب ہونا۔

**اَنڈرا** زبرا، جزم ن، جزم ڈ۔ مذ۔ دھان کا پودا جس میں سے بال نکلنے کی علامات دکھائی دینا شروع ہوجائیں۔

**انڈر گراؤنڈ** زیرا، زبر ڈ، جزم گ، وج۔ متعلق فعل۔ زیر زمین، زمین کے نیچے کا حصہ؛ (اصطلاحاً) کسی ایسے شخص کا چھپ جانا یا روپوش ہوجانا جو کسی جرم میں مطلوب ہو۔

**اَنڈوا** زبرا، ن غنہ، جزم ڈ۔ مذ، ہ۔ سانڈ، وہ مویشی جس کے خصیے سلامت ہوں: خصی، بدھیا کی ضد۔

**اِنڈوا** زیرا، ن غنہ، جزم ڈ۔ مذ۔ گول لپٹی ہوئی رسی یا سوت کی ڈوریوں سے بنا ہوا حلقہ یا گردا جو بوجھ ڈھونے والے مزدور سر پر رکھ لیتے ہیں؛ ایسی ہی طبلے کے نیچے رکھنے والی ٹیک یا گردی تاکہ وہ لڑھک نہ جائے۔ نیز اینڈوا۔

**اَنڈے** زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ۔ انڈہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **انڈے سیوے فاختہ اور کوّے میوے کھائیں** محنت کوئی کرے اور فائدہ کوئی اُٹھائے۔

**انڈے کا شہزادہ** وہ شخص کو گھر سے بہت ہی کم باہر نکلے؛ ناتجربہ کار، ناواقف۔

**اِنذار** زیرا، جزم ن۔ مذ۔ عذاب سے ڈرانا، خوف دلانا، تخویف۔

**اَنرتھ** زبرا، زبر ن، جزم ر۔ مذ، ہ۔ ظلم، زیادتی، ناانصافی؛ خرابیاں، مذموم باتیں؛ فضول، بے معنی؛ بے نتیجہ؛ بے بنیاد، بے وجہ؛ لاحاصل۔

**اِنزال** زیرا، جزم ن۔ مذ، ع۔ برسنا، اُوپر سے آنا، نازل ہونا؛ ذکر سے منی کا اخراج۔

**اِنزجار** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ز۔ مذ، ع۔ پرہیز، اجتناب، دُور رہنا، پرے رکھنا؛ بے رغبتی، کراہت، نفرت۔

**اَنزروت** زبرا، جزم ن، زبر ز، وج۔ مذ۔ ایک تلخ گوند جو عموماً مرہموں میں شامل کی جاتی ہے۔ (انگریزی میں: Sarcocalla)۔

**اِنزعاج** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ز۔ مذ۔ بے چینی، بے آرامی؛ کسمساہٹ۔

**اِنزوا** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ز۔ مذ۔ گوشہ گیری، زاویہ گزینی، الگ تھلگ بیٹھنا۔

**اَنس** (۱) زبرا، جزم ن۔ مذ، س۔ طاقت، زور، توانائی، دَم، سکت، ہمت؛ روح، ست، مغز، گودا۔

محاورہ: اُنس اُکھڑنا دَم پھولنا، سانس اُکھڑنا۔

اَنس (۲) زبرا، جزم ن۔ اند۔ جُز، حصہ، قطعہ، ضلع۔

اَنّس زبرا، شدزبرن۔ اند۔ گُلّی پر ڈنڈے کی ضرب۔

اِنس زیرا، جزم ن۔ اسم جنس، ع۔ نوعِ انسانی، لوگ، اولادِ آدم۔

اِنس وجان انسان اور جنات۔ صف: اِنسی (رک)۔

اُنس پیش ا، جزم ن۔ اند، ع۔ لگاؤ، تعلق خاطر، میل، محبت، اُلفت۔

اَنساب زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ، ع۔ خاندانوں کے سلسلے، شجرے، باپ داداؤں کے نام۔ نسب کی جمع۔

اَنساب واَرحام باپ اور ماں دونوں طرف کے نسب نامے۔

علم اُلانساب پچھلی نسلوں کی عادات وخصائل کا مطالعہ۔ نیز رک: اَسماء الرجال۔

اَنسار زبرا، پیش ن۔ متعلق فعل۔ بمطابق، بلحاظ، پیروی میں۔

اَنساق زبرا، جزم ن۔ ایک دائرے کی شکل میں گلدستے کی طرح آراستہ پھولوں کی پنکھڑیاں۔

اِنسان زیرا، جزم ن۔ اند، ع۔ آدمی، نوعِ بشر، بنی آدم؛ مہذب فرد؛ آنکھ کی پتلی، مردمِ چشم۔

انسان دوست انسانوں سے ہمدردی کرنے والا، انسانی فلاح وبہبود کی دُھن رکھنے والا۔

انسانیات انسانی نسلوں اور اُن کے تمدن کا مطالعہ۔

انسانیت شرافت، شائستگی، خوش اَخلاقی۔

اَنسب زبرا، جزم ن، زبرس۔ صف، ع۔ بہتر، زیادہ مناسب، بہت موزوں، بہت ٹھیک۔

اِنسٹرکٹر زیرا، جزم ن، جزم س، زبرٹ، زبرر، جزم ک، زبرٹ۔ اند۔ تربیت دینے والا، معلم، اُستاد، آموزگار۔ انگریزی: Instructor۔

اُنسٹھ پیش ا، جزم ن، زبرس۔ عدد۔ ایک کم ساٹھ، (ہندسوں میں) ۵۹۔ صف: اُنسٹھواں/ ویں۔

اِنسجام زیرا، جزم ن، لیٹا زیرس۔ اند۔ رَو، بہاؤ، عبارت کی روانی، بے تکان روِش۔

اِنسداد زیرا، جزم ن، لیٹا زیرس۔ اند، ع۔ روکنا، رُکوانا، بند کرانا، بندش لگانا؛ خاتمہ کرنا۔

اِنسطاح زیرا، جزم ن، لیٹا زیرس۔ اند۔ پھیلنے کا عمل، پھیلنا، پھیلاؤ۔

اِنسکاب زیرا، جزم ن، لیٹا زیرس۔ اند۔ رِسنا، بہنا، ٹپکنا۔

اِنسلاخ زیرا، جزم ن، لیٹا زیرس۔ اند۔ کھال اُتارنا، علیحدہ یا جدا کرنا یا ہونا۔

اِنسلاک زیرا، جزم ن، زیرس۔ اند۔ نتھی ہونا، متعلق، وابستگی، منسلک ہونا۔

اُنسی پیش ا، جزم ن۔ امث۔ دایاں، سیدھا، چت؛ نیزے کے قلم کی شگاف دی ہوئی زبان کا داہنا پرا جو کسی قدر آگے کو نکلا ہوتا ہے، وحشی کے مقابل۔

اِنسیات جزم ن، ی۔ امث انسان کے حیوان ہونے کی حیثیت پر بحث کرنے والا علم، انسانیات۔

اُنسیت پیش ا، جزم ن، زیرس، زبرشدی۔ امث، ع۔ لگاؤ، تعلق؛ دوستی۔

اِنسیہ زیرا، جزم ن، زیرس، زبرشدزبری۔ صف۔ امث۔ انسانوں سے متعلق؛ زن، عورت ذات۔

اَنش زبرا، جزم ن۔ اند۔ حصہ، جزو؛ موسیقی کے وہ سُر جس پر راگ کا دارومدار ہو۔

اِنشا زیرا، جزم ن۔ امث، ع۔ نگارش، لکھائی، تحریر، عبارت آرائی، مضمون نگاری، خطوط نگاری۔ نیز اِنشاء۔

اِنشاپرداز مضمون لکھنے والا، نثر نگار، نثّار۔

اِنشائے لطیف ادبی تحریر جو لطفِ کلام کے لیے لکھی جائے خصوصاً رومانی، معنوی اور لفظی خوبیوں سے آراستہ وپیراستہ عبارت یا تحریر۔

انشائیہ ادبی مضمون (انگریزی میں: Essay)۔

اِن شاءاللّٰہ زیرا، جزم ن، زبرء، اغم۔ فقرۂ شرطیہ۔ اگر خدا نے چاہا، عموماً اپنے اِرادے کی پختگی کو ظاہر کرنے کے لیے مستعمل، یعنی سوائے اُس صورت میں کہ خدا کو منظور نہ ہو اور کوئی مجبوری حائل ہو جائے۔

اِنشٹ زیرا، جزم ن، زیرش۔ اند۔ خرابی، نقصان، برائی؛ (صف) برا، مضر، خراب۔

اِنشراح زیرا، جزم ن، لیٹا زیرش۔ اند۔ کشادگی، کھولنا، واضح کرنا، فرحت پہنچانا، انقباض کی ضد۔

اِنشعاب زیرا، جزم ن، لیٹا زیرش۔ اند۔ شاخیں پھوٹنا، بیل کا پھیلنا۔

اِنشعاع زیرا، جزم ن، لیٹا زیرش۔ اند۔ غارت گری کے لیے مختلف سمتوں میں پراگندگی۔

اِنشقاق زیرا، جزم ن، لیٹا زیرش۔ اند، ع۔ شق کرنا/ ہونا، توڑنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا مثلاً: ایٹم کا انشقاق۔

اُنشوطہ پیش ا، جزم ن، ومع، زبرط۔ اند۔ وہ گرہ جسے کھولنا آسان ہو، ڈیڑھ گرہ۔

اَنصاب زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ۔ دِن گھڑے پتھر جنھیں بُت کی طرح پوجا جائے۔ واحد: نُصب۔

اَنصات زبرا، جزم ن۔ اند۔ خاموش، چپ رہنا۔

**اَنصار** زبرا، جزم ن۔جمع، مذ، ع۔ مددگار، رفقاء؛ (تاریخ اسلام) اہلِ مدینہ جنھوں نے مہاجر مسلمانوں کو پناہ دی۔
صف: **اَنصاری** قدیم اہلِ مدینہ کی اولاد۔

**اِنصاف** زیرا، جزم ن۔ اند، ہ۔ عدل، حق پسندی، دادگستری، نیائے۔

**اِنصباب** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ص۔ اند۔ ٹپکنا، ٹپکانا، (رقیق شے کی) ریزش۔

**اِنصراف** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ص۔ اند، ع۔ پلٹنا، واپس ہونا، مڑنا، کسی طرف رجوع کرنا، روانگی؛ انحراف، رُوگردانی، اعراض، کسی راستہ سے کٹنا، متفرع ہونا۔

**اِنصرام** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ص۔ اند، ع۔ بندوبست، انتظام، اہتمام۔ (عربی زبان میں: قطع کرنا، تقسیم کرنا، تختی کرنا، پیچھے چھوڑ دینا یا رہ جانا کے معنوں میں استعمال کیا جاتا ہے)۔

**اِنصرامیات** اطلاقی علمِ ریاضی۔

**اِنضاج** زیرا، جزم ن۔ اند۔ میوے کا پکنا، پال ڈالنا؛ (طب) کسی خلط کو پکانا، پختہ، کثیف، غلیظ کرنا۔

**اِنضباط** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ض۔ اند، ع۔ سمیٹنا، سنوارنا، قاعدے میں لانا؛ قابو میں کرنا، قبضہ کرنا، ضبطِ تحریر کرنا۔

**اِنضغاط** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ض۔ اند۔ بھینچے جانے کی کیفیت، لچک، دب جانے کی کیفیت۔

**اِنضمام** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ض۔ اند، ع۔ وصل، ملنا، پیوستہ، یکجا، یکجان ہونا، شمولیت، شرکت، الحاق۔

**اَنطاع** زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ۔ نطع (رک) کی جمع۔

**اِنطباع** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ط۔ اند، ع۔ چھاپا، چھپائی، طباعت۔

**اِنطباق** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ط۔ اند، ع۔ (دو اُمور کی باہم) مطابقت، موافق ہونا۔ (صف) **منطبق** مِن وعَن، مماثل، چسپاں۔

**اِنطفا** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ط۔ اند، ع۔ (آگ وغیرہ کا) بجھنا؛ فرو ہونا، رفع دفع ہونا۔

**اِنطلاق** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ط۔ اند۔ طلوع ہونا، یکبارگی نکل پڑنا؛ تیز تیز چلنا۔

**اِنطوا** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ط۔ اند۔ اندر کی طرف پلٹنا؛ لپٹنا، بند ہونا؛ اپنے خیالات میں گم رہنا، علیحدگی پسندی۔

**اَنظار** زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ، ع۔ نظریں، نگاہیں۔

**اِنظار** زیرا، جزم ن۔ اند، ع۔ مشاہدہ، دیکھنا، نظر کرنا، جانچنا؛ ستارہ بینی۔

**اِنظلام** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ظ۔ ظلم کو برداشت کرنا، تحملِ ظلم۔

**اَنعاش** زبرا، جزم ن۔ اند۔ حرکت میں لانے کا عمل، اُٹھانا۔

**اَنعام** زبرا، جزم ن۔ مذ، ع۔ جانور، چوپائے؛ قرآنِ مجید کی چھٹی سورت کا نام۔

**اِنعام** زیرا، جزم ن۔ اند۔ حسنِ کارکردگی کا صلہ، اجر، اچھی جزا؛ عطیہ، بخشش، تحفہ، خلعت۔

**انعام و اکرام** (وج، زیرا، جزم ک) خلعت، عزت، حسنِ کارکردگی کے صلے میں دیا جانے والا عطیہ۔

**انعامیہ** (زیرم، زبری) اظہارِ خوشنودی کے طور پر تنخواہ سے زائد کی جانے والی ادائی۔

**اِنعطاف** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ع۔ اند، ع۔ میلان، (ایک جانب سے دوسری جانب) جھکاؤ، مڑنا، گریز کرنا، گھومنا۔

**انعطافِ نور** شعاع کا سیدھ بدلنا۔

**اِنعقاد** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ع۔ اند، ع۔ ملنا، جمع ہونا؛ جلسہ، تقریب رچانا، برپا، منعقد کرنا۔

**اِنعکاس** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر ع۔ اند، ع۔ عکس ڈالنا، پرتو، افگنی، پرچھائیں، اثر، جھلک؛ روشنی کا کسی چیز سے ٹکرا کر پلٹنے کا عمل۔ (منطق) قضیے کو پلٹنا، موضوع کو محمول، محمول کو موضوع بنانا۔

**اِنغماد** زیرا، جزم ن، لیٹا زیر غ۔ اند۔ دخول، باہم پیوست ہونا، مثلاً: نیام میں تلوار کا انغماد۔

**اَنف** زبرا، جزم ن۔ امث۔ ناک، دماغ؛ سونگھنے یا سانس لینے کا عضو۔

**اَنفی** ناک سے متعلق؛ غنائیہ حروف۔

**اِنفاخ** زیرا، جزم ن۔ اند، ع۔ پھونکنا؛ پھونک۔

**انفاخِ رُوح** جسم میں روح پھونکی جانا۔

**انفاخِ صور** صور کا پھونکا، بجایا جانا۔

**اِنفاذ** زیرا، جزم ن۔ اند۔ نافذ کرنا، بروئے عمل لانا، اجرا۔

**اَنفار** زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ، ع۔ افراد، لوگ۔ نفر (رک) کی جمع۔

**اَنفاس** زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ، ع۔ سانسیں، دَم۔ مجازاً: زندگی کے گزرتے ہوئے لمحے۔ واحد: نَفَس (زبرن، زبرف)۔

**اِنفاق** زیرا، جزم ن۔ اند۔ روپیہ پیسہ خرچ کرنا، صَرف کرنا، کام میں لانا (نقدی یا مال کو)۔

**اَنفال** زبرا، جزم ن۔ اند۔ جمع، مذ۔ لُوٹ کا مال، مالِ غنیمت۔

**اِنفائیت** زیرا، جزم ن، زیرء، شد زبری۔ امث۔ نفی کرنا، جھٹلانا، باطل ٹھہرانا۔ (فلسفہ) کائنات کے حقیقی وجود سے انکار۔

**اِنفتاح** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ۔ کشادگی، کُھلنا۔

**اِنفجار** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ۔ بھڑکنا، سلگنا، روشن ہونا۔

**اِنفراج** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ۔ رخنہ، شگاف کی کشادگی؛ دَم لینا، آرام کرنا، فرحت حاصل کرنا۔

**اِنفراد** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ، ع۔ اکیلا پن، فردیت، تنہا ہونا؛ الگ الگ رہنا، متفرق ہونا، اجتماع کی ضد۔

**اِنفرادی** فرد سے منسوب یا متعلق، ذاتی، شخصی۔

**انفرادیت** شخصی امتیاز، دوسروں سے الگ، نمایاں، منفرد ہونا۔

**اِنفراغ** زیرا، زیرن، لیٹا زیرف۔ امذ، ع۔ فرصت، فراغت؛ (مجازاً) خوشحالی، بےفکری۔

**اَنفَس** زبرا، جزم ن، زبرف۔ اسم تفضیل، ع۔ بہت نفیس، بہت عمدہ۔

**اَنفُس** زبرا، جزم ن، پیش ف۔ جمع، مذ، ع۔ مخلوق، لوگ۔ نفس (رک) کی جمع۔ نیز **نفوس**۔

**اِنفساح** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ۔ وسعت، کشادگی، وسیع ہونا، فراخی۔

**اِنفساخ** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ، ع۔ فسخ کرنا، توڑنا، منسوخی۔

**انفصال** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ، ع۔ علیحدگی، جدائی، قطع تعلق، طلاق؛ قضیے کا تصفیہ۔

**اَنفع** زبرا، جزم ن، زبرف۔ صف۔ بہت زیادہ نافع، سب سے زیادہ مفید، مفید ترین۔

**اِنفعال** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ، ع۔ اثر قبول کرنا، متاثر ہونا؛ خجالت، شرمندگی۔ عربی قواعد کا ایک باب جس کے وزن پر بہت سے الفاظ اُردو میں رائج ہیں۔

**اِنفکاک** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ، ع۔ جدائی، علیحدگی، انضمام کی ضد؛ الگ الگ کرنا؛ رفع ہونا، دور ہونا۔

**انفکاکِ رہن** رقم کی ادائی پر رہن کا ختم ہوجانا۔

**اِنفلاق** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرف۔ امذ۔ رک: **انطلاق**۔

**اِنقباس** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرق۔ امذ۔ استفادہ، فائدہ اُٹھانا (عموماً تراکیب میں مستعمل)۔

**اِنقباض** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرق۔ امذ، ع۔ سکڑنا؛ گھٹنا، بند ہونا، بےکیفی، گھٹن۔

**اِنقراض** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرق۔ امذ، ع۔ قطع ہونا، اچانک اختتام کو پہنچنا، (سلسلے کا) منقطع ہونا۔

**اِنقسام** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرق۔ امذ، ع۔ تقسیم کا عمل، بانٹ، بٹائی، تفریق۔

**اِنقصاف** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرق۔ امذ۔ (لفظاً) باہم جدا ہونا؛ (مجازاً) بُھربُھرا، خستگی؛ ٹھوس پن، گٹھا، بندھا ہونے کی ضد۔

**اِنقضا** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرق۔ امذ، ع۔ (زمانے کا) گزر جانا، ہوچکنا، ختم ہوجانا، پورا ہونا۔ نیز **انقضاء**، مثلاً: انقضائے میعاد۔

**اِنقطاع** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرق۔ امذ، ع۔ کاٹنا، قطع کرنا یا ہونا؛ بند یا موقوف ہونا۔

**اِنقلاب** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرق۔ امذ، ع۔ تغیر، تبدیل، اُلٹا پلٹی، یکسر یا ہیجان انگیز تبدیلی؛ نیا سیاسی، سماجی نظام؛ زمین کی گردش کے سبب موسم کا پلٹنا، جسے انقلابین (دو انقلابوں) سے تعبیر کرتے ہیں جب سورج خطِ اِستوا کے جنوب سے شمال کی طرف یا شمال سے جنوب کی طرف مراجعت کرے۔

**اِنقیاد** زیرا، جزم ن، زیرق۔ امذ، ع۔ ضابطے میں لانا، قابو میں کرنا یا آنا، اطاعت، تسلیم، فرمانبرداری۔

**اَنک** زبرا، ن غنہ۔ امذ، س۔ وہ نشان جو کپڑا بنانے والے یا بزاز تھانوں وغیرہ پر بنتے یا چھاپ دیتے ہیں؛ قیمت کا اندازہ لگانے کا عمل، مول کی پرکھ۔

**اِنکار** زیرا، جزم ن۔ امذ، ع۔ نفی میں جواب دینا، نا کہنا، نہ ماننا، سرتابی کرنا، انحراف۔

**اَنکُر** زبرا، جزم ن، پیش ک۔ امذ۔ کونپل، کلا، پھٹاؤ۔ نیز **انکور**۔

**اَنکڑی** زبرا، ن مغ، جزم ک۔ امث۔ روڑی جو سڑک بنانے کے کام آتی ہے، انکھا۔ نیز **انکڑی** (زبرا، زبرن)۔

**اَنکس** زبرا، ن غنہ، زبرک۔ امذ، ہ۔ لوہے کا بھالے نما آلہ جس کی نوک سے ہاتھی کی گردن اور کانوں کے برابر کے حصہ کو گدگدایا جاتا ہے تاکہ ہاتھی کی رفتار سُست نہ پڑے۔

**اِنکسار** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرک۔ امذ، ع۔ خاکساری، عاجزی، فروتنی، خود کو اخلاقاً جھکانا، کمتر ظاہر کرنا؛ ٹوٹ پھوٹ، شکستگی۔

**اِنکساری** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرک۔ امث۔ خاکساری، عاجزی، فروتنی؛ توڑنے والا، تقسیم کرنے والا۔

**اِنکشاف** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرک۔ امذ، ع۔ (کسی بات کا) اظہار، افشا کرنا، کھولنا، پردہ اٹھانا، کسی بات کا غیب سے القا ہونا۔

**اَنکل** زبرا، ن غنہ، زبرک۔ امذ۔ چچا، تایا، پھوپھا، خالو، ماموں وغیرہ کے لیے مستعمل۔ انگریزی: Uncle۔

**اِنکماش** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرک۔ امذ۔ (حرکت کی) تیزی، تیز روی؛ انقباض، گھٹن، تشنج، اینٹھن۔

**انکماشِ قلب** دل کی دھڑکن تیز ہونا۔

**اَنکوانا** زبرا، ن غنہ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ آنکنا (رک) کا متعدی۔

**اِنکوائری** زیرا، جزم ن، وم ع، لیٹا زیر۔ متعلق فعل۔ کسی معاملے کی تحقیق و تفتیش، استفسار، طلبی۔

**اَنکول** زبرا، جزم ن، وج۔ امذ۔ ایک درخت جس کے پتے آڑو کے پتوں سے ملتے جلتے، اُن پر پان کی طرح کی رگیں، پھول زرد، اور بکائن کی طرح گچھے دار پھل لگتا ہے، بیج نبولی کی طرح ہوتے ہیں۔ اِس درخت میں سے مچھلی کی سی بساند آتی ہے۔

**اَنکول** زبرا، لیٹا پیش ن، وم ع۔ صف۔ موافق، مطابق۔

**اَنکھرس** زبرا، ن مغ، جزم کھ، زبر ر۔ امذ، ہ۔ آنکھوں کا لڑنا یا لڑانا، آشنائی، اشارے بازی، آنکھوں کی رسائی۔

**اَنکھڑی** زبرا، ن مغ، جزم کھ۔ امث، ہ۔ آنکھ (رک) کی تصغیر، خوبصورت آنکھ کے لیے مستعمل۔ نیز اکھی۔ جمع: **انکھڑیاں/ اَنکھیاں**۔

**اَنکھنانا** زبرا، ن مغ، جزم کھ۔ فعل لازم۔ جلنا، حسد کرنا، رشک کرنا۔

**اَنگ** زبرا، ن غنہ۔ امذ۔ جسم، بدن، جسم کا عضو، بند، جوڑ؛ جزو، حصہ، قطعہ، باب (کتاب، ناٹک، وغیرہ کا)۔

**اِنگ** زیرا، ن غنہ۔ امذ۔ پتلا، جھرجھرا، گھٹیا قسم کا گاڑھا۔

**اَنگا** زبرا، ن غنہ۔ امذ، ت۔ دایہ، بچوں کی انّا یا کھلائی۔

**اَنگارا** زبرا، ن مغ۔ امذ۔ دہکتا ہوا کوئلہ، آگ کا جلتا ہوا ٹکڑا جو چنگاری سے بڑا ہوتا ہے۔ نیز اَنگار۔

**اَنگارہ** زبرا، ن غنہ، زبر ر۔ امذ، ف۔ ڈول، خاکہ، ہیولا، ابتدائی نقش۔

**اَنگبیں** زبرا، ن غنہ، جزم گ، ی۔ امذ، ف۔ شہد، عسل۔

**اَنگت** زبرا، جزم ن، زیر گ۔ امذ، س۔ تلاش؛ صلاح مشورہ؛ اطلاع۔

**اَنگد** زبرا، ن غنہ، زبر گ۔ امذ، س۔ بازو کا کڑے کی شکل کا زیور جس کے سروں پر عموماً شیر یا مگرمچھ کا منہ بنا ہوتا ہے۔

**اَنگرکھا** زبرا، ن مغ، زبر گ، جزم ر۔ امذ، ف۔ اچکن کی وضع کا مردانہ لباس جس میں اچکن کے برخلاف صرف ایک پاکھا ہوتا ہے، جسے پہنتے وقت گھنڈی کے ذریعے اُوپر گلے سے جوڑ دیا جاتا ہے اور نچلے سرے کو کمر کے پاس بند سے باندھ دیتے ہیں۔ اُونچی چولی کا گھیردار انگرکھا اُنگا کہلاتا ہے۔

**اَنگریز** زبرا، ن مغ، ے۔ اسم جنس۔ اِنگلستان کا باشندہ یا انگلستان میں بسنے والی قوم۔ (امث) **انگریزن**۔

**انگریزی** انگریزوں سے منسوب، انگلستان کی زبان جو آریائی زبانوں کی جرمینک شاخ سے تعلق رکھتی ہے، انگلش۔

**اَنگڑائی** زبرا، ن مغ، جزم گ۔ امث، س۔ سُستی دُور کرنے کے لیے ہاتھ اُوپر یا آگے کی طرف لے جا کر جسم کو تاننے کا عمل؛ خمیازہ۔

**اَنگڑ کھنگڑ** زبرا، ن غنہ، زبر گ، زبر کھ، زبر گ۔ امث۔ گھر کا رڑی سامان، کاٹھ کباڑ، متفرق سامان۔

**اَنگِشت** زبرا، ن غنہ، زیر گ، جزم ش۔ امذ۔ جلی ہوئی لکڑی جو بجھ کر سیاہ ہو گئی ہو، کوئلہ۔

**اَنگُشت** زبرا، ن غنہ، پیش گ، جزم ش۔ امث، ف۔ اُنگلی۔

**اَنگشتِ ابہام** ہاتھ کا انگوٹھا۔

**اَنگشتِ شہادت** انگوٹھے کے برابر والی کلمے کی اُنگلی۔

**اَنگشت نمائی** اعتراض، عیب جوئی، نکتہ چینی؛ بدنامی، رُسوائی۔

**انگشتی حروف** نابیناؤں کے لیے اُبھراوں حروف۔

**انگشتیا** اُنگلی بھر چوڑا (ٹھپہ وغیرہ)۔

**اَنگُشتانہ** زبرا، ن غنہ، پیش گ، جزم ش۔ امذ، ف۔ کپڑا سیتے وقت سوئی کے چبھنے سے بچنے کے لیے اُنگلی میں پہننے کا ٹوپی نما دھات کا خول۔

**اَنگُشتر** زبرا، ن غنہ، پیش گ، جزم ش، زبر ت۔ امذ، ف۔ ہاتھ یا پاؤں کی اُنگلی میں پہننے کا چھلا۔ (امث) **انگشتری** انگوٹھی۔

**اُنگل** پیش ا، ن غنہ، زبر گ۔ امذ، س۔ اُنگلی کی چوڑائی کی مقدار، عموماً تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **اُنگل بید کرنا** پریشان کرنا، مین میکھ نکالنا۔

**اُنگلانا** پیش ا، ن مغ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ تنگ کرنا، چین سے بیٹھنے نہ دینا۔ نیز **اُنگلیانا**۔

**اُنگلی** پیش ا، ن مغ، جزم گ۔ امث۔ ہاتھ یا پاؤں کے ساتھ جُڑے ہوئے وہ پتلے اعضا جن کے سرے پر ناخن ہوتے ہیں۔

مقولہ: **اُنگلی پکڑتے پہنچا پکڑا** ذرا سا سہارا پاتے ہی بے باک ہو گئے۔ تھوڑے سے التفات پر بڑھ چلے۔

محاورہ: **اُنگلی چٹخانا/ چٹکانا** اُنگلی کو کھینچ کر یا دبا کر پوروں کے جوڑ سے چٹ کی آواز نکالنا۔

مقولہ: **اُنگلی کاٹ شہیدوں میں جا ملے** تھوڑا سا کام کر کے بڑے کام کرنے والوں میں داخل ہو گئے۔

**اُنگلیاں** پیش ا، ن مغ، جزم گ۔ جمع، مث۔ اُنگلی (رک) کی جمع۔

محاورہ: **اُنگلیاں اُٹھانا** رُسوا کرنا، بدنام کرنا، عیب نکالنا۔

**اَنگلیسیہ** زبرا، ن مغ، جزم گ، زیر ل، جزم س، زبر ی۔ صف۔ انگریزی، انگلستان سے منسوب، برطانیہ کا۔ نیز **انگلشیہ**۔

**اَنگنائی** زبرا، ن مغ، جزم گ۔ امث، ہ۔ گھر کے اندر کا صحن، آنگن۔

**اَنگوٹھا** زبرا، ن مغ، ومع۔ اند، ہ۔ ہاتھ پاؤں کی پانچ اُنگلیوں میں سے ایک جو سب سے موٹی ہوتی ہے، ٹھینگا، نرانگشت؛ انگوٹھے کا نشان جو بجائے دستخط دستاویز وغیرہ پر ثبت کیا جائے۔

**انگوٹھا چھاپ** وہ ان پڑھ شخص جو دستخط کے عوض کاغذ پر اپنے انگوٹھے کا نشان لگائے۔ نیز انگوٹھا ٹیک۔

**اَنگوٹھی** زبرا، ن مغ، ومع۔ امث، ہ۔ اُنگلی میں پہننے کا حلقہ نما زیور جو اکثر نگینے دار ہوتا ہے یا چھلّے کے برخلاف ایک طرف سے اُبھرواں، خاتم، انگشتری، مندری۔

**اَنگوچھا** زبرا، ن مغ، وج۔ اند، ہ۔ بدن وغیرہ سے پسینہ پونچھنے کا معمولی رومال یا کپڑا۔

**انگور** زبرا، ن مغ، ومع۔ اند، ف۔ فالسے سے بڑا اور خوبانی سے چھوٹا ایک گول یا قدرے بیضوی مشہور میوہ جو سبز یا گہرے کاسنی رنگ کا ہوتا ہے۔ اِس کی کئی قسمیں ہیں۔ بے تخم انگور خشک ہونے پر کشمش کہلاتا ہے جبکہ بڑا موٹے دانوں اور سخت بیجوں کا جو خشک ہو کر منقیٰ کہلاتا ہے، طبی نسخوں میں اِسے مویز منقیٰ لکھا جاتا ہے۔ یہ عموماً چمن (بلوچستان) سے آتا ہے، نیم پختہ انگور کو غوزہ اور خشک ہو جانے پر غوزۂ مویز کہتے ہیں۔ مجازاً: بھرتا ہوا زخم۔

**انگوریا** انگور کے رنگ کا، ہلکا سبزی مائل۔

**اَنگوزہ** زبرا، ن غنہ، ومع، زبرز۔ اند۔ ایک درخت کا گوند جو سخت بدبودار ہوتا ہے چونکہ یہ بادی کو مارتا ہے اس لیے اسے کھانوں میں ڈالتے ہیں، ہینگ۔

**اَنگول** زبرا، ن مغ، وج۔ اند، ہ۔ سر کے علاوہ باقی جسم کا غسل۔

**اَنگی** زبرا، ن غنہ۔ امث۔ ایک آنہ فی روپیہ کٹوتی کے لیے بیوپاریوں کی اِصطلاح۔

**اَنگیا** زبرا، ن غنہ، جزم گ۔ امث، ہ۔ سینہ ڈھکنے کے لیے کٹوریوں کی شکل میں سلا ہوا زنانہ لباس؛ محرم، چھوٹا کپڑا، سینہ بند۔

**اَنگیٹ** زبرا، ن مغ، ے۔ اند۔ جسم کی بناوٹ، ساخت۔

**اَنگیٹھی** زبرا، ن مغ، ی۔ امث، ہ۔ آگ رکھنے یا کوئلے سلگانے کا برتن؛ آگ تاپنے کی مٹی کی صندلی۔

**انگیٹھا** سناروں کی بھٹی۔

**اَنگیخت** زبرا، ن غنہ، ے، جزم خ۔ امث، ف۔ اُبھار، اُکساؤ، شہ۔

**اَنگیختہ** زبرا، ن غنہ، ے، جزم خ، زبرت۔ صف، ف۔ اُبھرا ہوا، اُٹھا ہوا، جوش پر آیا ہوا۔

**اَنگیز** زبرا، ن غنہ، ے۔ اند، ف۔ برداشت، سہنا؛ جوش، اُٹھان۔

**انگیزش** (ے، زبرز) جوش، اُبھار؛ ہیجان۔

**اَنگیزنا** زبرا، ن غنہ، ے، جزم ز۔ فعل لازم۔ برداشت کرنا، سہنا، جھیلنا، اُٹھانا۔

**اَنگھایا** زبرا، ن غنہ۔ صف۔ شکم سیر، پیٹ بھرا۔

**اَنماط** زبرا، جزم ن۔ اند۔ ایک عمدہ قسم کا ریشمی فرش۔

**اَنمان** زبرا، پیش ن۔ اند۔ اٹکل، اندازہ، قیاس، تخمین، خیال، گمان۔

**اَنمت** زبرا، زبرن، زبر شدم۔ صف۔ سالم، پورا، مکمل۔

**اُنمت** زبرا، جزم ن، زبرم۔ صف۔ مدہوش، دیوانہ، مست۔

**اُنموذج** پیش ا، جزم ن، ومع، زبرذ۔ اند۔ نظیر، مثال، نمونہ۔

**اُنموذجاً** (ج دو زبر 'جَن') نمونے کے طور پر۔

**اَن مہو** زبرا، جزم ن، زبرم، ومع۔ امث۔ گھوڑے کی ہونٹوں کی ایک بھونری جو مبارک خیال کی جاتی ہے۔

**اَنناس** زبرا، زبرن، شدن۔ اند۔ گو مڑے دار چھلکے کا ایک زرد رسیلے گودے کا پھل جس کا درخت ایک ہاتھ تک اُونچا ہوتا ہے اور دوسرے درختوں کے سائے میں لگایا جاتا ہے۔

**اِننت** زبرا، زبرن، جزم ن۔ صف، ہ۔ بے انتہا، بے حد، لازوال، اَبدی؛ ہندو روایات کے مطابق وہ ناگ جو زمین کو سر پا اُٹھائے ہوئے ہے۔

**اُنچاس** پیش ا، زبرن، جزم ن۔ عدد۔ ایک کم پچاس، (ہندسوں میں) ۴۹۔ صف: اُنچاسواں۔

**اَننگ** زبرا، زبرن، ن غنہ۔ صف۔ بے جسم، بے بدن کا، غیر مجسم۔ کام دیو کا لقب۔

**اَنو** زبرا، پیش ن۔ اند، س۔ مادے کا وہ چھوٹے سے چھوٹا ذرہ جسے مزید تقسیم نہ کیا جا سکے، جوہر، ایٹم۔

**اَنواد** زبرا، پیش ن۔ اند۔ تکرار، دھراو، اعادہ؛ ترجمہ، تشریح، توضیح۔

**اَنوادک** مترجم۔

**اَنوار** زبرا، جزم ن۔ جمع، مذ، ع۔ (لفظاً) جلوے، روشنیاں؛ (مجازاً) آثار و مظاہر، تجلیاں۔

**اَنواسنا** زبرا، جزم ن، س۔ فعل متعدی، س۔ کورے برتن میں پہلی بار پانی بھرنا اور تر کرنا؛ صاف اور شفاف کرنا۔

**اَنواسی** زبرا، جزم ن۔ اند۔ وہ عورت جو کنواری نہ ہو، جس کی بکارت زائل ہو گئی ہو، باکرہ کی ضد۔

**اَنواع** زبرا، جزم ن۔ اند، ع۔ قسمیں، اقسام، نوعتیں۔ (صف) بھانت بھانت کے، قسم قسم کے مختلف۔

**اَنوبھو** زبرا، ومع، ولین۔ اند۔ تجربہ، امتحان؛ آزمائش سے حاصل کیا ہوا علم یا احساس، یقین، گمان۔

**اَنوپ** زبرا، وسع۔صف، ہ۔ تازہ، شاداب؛ انوکھا، بے مثل، بے نظیر، لاجواب۔(مث) **انوپا**۔

**اَنوٹ** زبرا، جزم ن، زبرو۔اند، ہ۔ پاؤں کے انگوٹھے میں پہننے کا گھنگرو دار چھلا؛ کولھو کے بیل کی آنکھوں پر چڑھائی جانے والی اندھیری یا ڈھوکا؛ نظریں پھیرنا، پہلو بچانا۔

**اَنوٹھا** زبرا، وج۔صف، ہ۔ نرالا، انوکھا، غیر معمولی۔

**اَنور** زبرا، جزم ن، زبرو۔صف، ع۔ بہت روشن، نورانی، تابندہ۔

**اَنورادھا** زبرا، پیش ن۔امث۔ جیوتش میں چاند کی سترھویں منزل۔

**اَنوشدارو** زبرا، وج، جزم ش، وسع۔اند۔ تریاق، بادزہر، ایک مقوی معجون۔

**اَنوکھا** زبرا، وج۔صف، ہ۔ نرالا، عجیب، نادر، نایاب، بے نظیر۔

**اَنوکھی** زبرا، وج۔صف۔**اَنوکھا** (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **انوکھی جروا، ساگ میں سروا** بے وقوف عورت اُلٹے کام کرتی ہے۔طنزاً پھوہڑ یا ناموزوں کام کرنے والے کے لیے بولا جاتا ہے۔

**اُنہتر** پیش ا، جزم ن، زبرہ، شدزبرت۔عدد۔ ایک کم ستر، (ہندسوں میں) ۶۹۔ صف: **اُنہتر واں**۔

**اَنہد** زبرا، جزم ن، زبرہ۔امث۔ (یوگا) وہ آواز جو ہاتھوں کے انگوٹھوں سے کانوں کی لویں بند کر کے دھیان کرنے سے سنائی دیتی ہے؛ قلب کی آواز۔ نیز **انہد ناد/ اناہت**۔

**اِنہدام** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرہ۔اند، ع۔ ڈھانا، مسمار کرنا یا ہونا؛ تباہی، بربادی، تخریب۔

**اِنہضام** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرہ۔اند، ع۔ ہاضمہ، (غذا کا) ہضم ہونا۔

**اِنہماک** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرہ۔اند، ع۔ محویت، استغراق، کسی بات یا کام پر پوری توجہ۔

**اَنی** زبرا۔امث۔ برچھی، بلم؛ نیزے یا تیر وغیرہ کی نوک، بھال؛ جوتی کی نوک؛ (مجازاً) چوٹ۔

**اِنّی (۱)** زیرا، شدن۔حرفِ تاکید۔ بیشک، البتہ، تحقیق۔

**اَنیات** (زیرا، شدزیرن، شدی) معتبر حقائق، ثابت شدہ حقیقتیں۔

**اِنّی (۲)** رک: **عِنّین**۔

**اَنیاب** زبرا، جزم ن۔جمع۔مذ۔ سامنے کے آٹھ دانت (چار اُوپر کے اور چار نیچے کے)۔واحد: ناب۔

**اَنیات** زبرا، شدزیرن، شدی۔جمع۔مث۔ ثابت شدہ حقیقتیں، معتبر حقائق؛ وہ باتیں جو ذہنوں میں محقق ہوں۔

**اِنیا ٹانک** زبرا، جزم ن، ن غنہ۔اند، متعلق فعل۔ ایسا ناپ تول جس میں معمولی سی کمی بیشی بھی نہ ہو۔

**اَنیا خنیا** زبرا، جزم ن، زبرخ۔امث۔ ایری غیری، انجان، معمولی عورت۔جمع: **انیاں خنیاں**۔

**اَنیائے** زبرا، ی، لیٹا زیرن۔اند، ہ۔ ظلم، ستم، زبردستی، بے انصافی۔

صف: **اَنیائی** جابر، ظالم۔

**اِنیت** زیرا، شدزیرن، شدزبری۔امث، ہ۔ اصلیت، حقیقتِ حال، امرِ واقعی۔

**اَنیس** زبرا، ی۔صف، ع۔ اُنس رکھنے والا، دوست، ہمدم، رفیق، ساتھی، مصاحب، ہم نشیں۔

**اُنیس** پیش ا، شدن، ی۔عدد۔ ایک کم بیس، (ہندسوں میں) ۱۹۔ صف: **اُنیسواں/ ویں**۔

**اُنیس بیس کا فرق** بہت معمولی فرق۔

**اِنیسون** زبرا، ی، وسع۔اند۔ ایک ہاتھ بھر کا پودا جس کی پتلی پھلی میں باریک بیج ہوتے ہیں جو دوا کے طور پر بھی استعمال کی جاتی ہیں؛ اَندنی، زیرۂ رومی۔

**اَنیق** زبرا، ی۔صف، ع۔ طرفہ، عجیب وغریب؛ نفیس، عمدہ، اعلیٰ، وضع دار؛ ستھرا، نہایت خوبصورت۔(امث) **انیقہ**۔

**اَنیک** زبرا، ے۔صف۔ بہت سے، کثیر؛ مختلف، متنوع۔

**اَنیلا** زبرا، ی۔صف، مذ، ہ۔ البیلا، دلاویز، الھڑ، مست؛ ناتجربہ کار، نادان، بھولا۔

**اَنیندا** زبرا، ی، ن مغ۔صف۔ نندا سا، مخمور؛ جس کی آنکھوں میں نیند بھری ہو۔ (مث) **اَنیندی**۔

**اُنھتر** پیش ا، زبرتھ، شدزبرت۔عدد۔ ساٹھ اور نو، (ہندسوں میں) ۶۹۔

**اَنھوری** زبرا، ولین۔ رک: **اَندھوری**۔

**اُنھوں** پیش ا، وج۔ رک: **اُن**۔

**اِنھوں** زیرا، وج۔ رک: **اِن**۔

**اِنھیں** زیرا، ے۔ضمیرِ اشارہ۔ اِن کو۔

**اُنھیں** پیش ا، ے۔ضمیرِ اشارہ۔ اُن کو۔

**اِنھیں** زیرا، ی۔ضمیر مع حرفِ تاکید۔ اِن ہی۔ نیز **اِنھی/ اِن ہی/ اِنہی**۔

**اُنھیں** پیش ا، ی۔ضمیر مع حرفِ تاکید۔ اُن ہی۔ نیز **اُنھی/ اُنھی**، مثلاً: اُنھیں نے کہا، اُنھیں سے ملا۔

## ا۔و

**اَواخر** زبرا، زیرخ۔جمع، مذ، ع۔ بعد کے اوقات یا زمانہ، انجام؛ آخر (رک) کی جمع۔

**اَوادھی** زبرا۔امث۔ مزاحمت نہ کرنا، نہ روکنا۔

**اَوارجہ** زبرا، زیرر، زبرج۔اند۔ف۔ روز نامچہ، بہی، حساب کی کتاب۔

**اَواس** زبرا۔اند۔ آباد کرنے کا عمل، آباد کرنا، بسانا۔

**اَوامر** زبرا، زیرم۔جع، مذ، ع۔ امر (رک) کی جمع۔

**اوامر ونواہی** جن باتوں کا حکم دیا گیا اور جن کی ممانعت کی گئی۔

**اِوائل** زبرا، زیرء۔جع، مذ، ع۔ شروع کے اوقات یا زمانہ، وقت کے ابتدائی حصے؛ اوّل اوّل، اواخر کی ضد۔

**اوائلِ عمر** بچپن، طفلی۔

**اَوائی** زبرا۔امث، ہ۔ ہل سے کھودی ہوئی نالی۔

**اوب** پیش ا، ومع۔صف۔امث۔ اُکتاہٹ، بیزاری؛ بے چینی، گھبراہٹ۔

**اوباش** ولین۔صف۔اند۔ آوارہ، سفلہ، بچ، بدچلن، عیاش؛ بازاری لوگ۔

**اوباشی** آوارہ گردی، بدچلنی۔

**اوبڑ کھابڑ** ومع، زبرب۔صف۔ بدوضع، ناہموار، کھردار، جو اپنی جگہ اچھی طرح جمع نہ ہو۔

**اوبنا** ومع، جزم ب۔فعل لازم۔ کسی چیز سے طبیعت کا رجحان یا میلان ہٹ جانا، بے کیفی، بے دلی محسوس کرنا، آندھ آنا، جی اُچاٹ ہونا۔

**اُوبھٹ** ومع، زبربھ۔صف۔ دُشوار، ناہموار، تھکانے والا (راستہ)۔

**اُوپ** ومع۔امث۔ قرضے کی ایک قسم جس میں کاشتکار فصل پر نقد رقم کی بجائے اناج دینے کا پابند کیا جاتا ہے اور اناج بازار کے بھاؤ سے کچھ زیادہ لیا جاتا ہے۔

**اوپ** ومج۔امث، ہ۔ چمک دمک، جگمگاہٹ، آب۔

**اوپچی** ومج، جزم پ۔اند، ہ۔ ہتھیار بند سپاہی، درباری، شاہی دربار سے تعلق رکھنے والا۔ نیز اپچی۔

**اُوپر** ومع، زبرپ۔حرفِ جار۔ بر، پر، بالا، نیچے کی ضد۔ مستزاد، مزید، نیچے۔ اندر کی ضد۔

**اُوپر تلے** کسی چیز کے اوپر اور اُس کے نیچے؛ پے در پے، لگاتار، مسلسل، یکے بعد دیگرے۔

کہاوت: **اُوپر چھائیں مانجھا، بھیتر پلائیں گانجا** ظاہر داری میں اچھی طرح ملتے جلتے ہیں اور باطن میں تکلیف پہنچاتے ہیں۔

کہاوت: **اُوپر سے رام رام، بھیتر قصائی کا کام** ظاہراً بڑا پرہیزگار مگر اصل میں سخت ظالم۔

بول چال: **اُوپر کا** بیگانہ، غیر؛ معمولی، چھوٹا موٹا۔

محاورہ: **اُوپر کا سانس اُوپر اور نیچے کا نیچے رہ جانا** انتہائی حیرت، صدمے یا خوف کے باعث سکتے کی سی حالت ہونا۔

**اُوپر والی** چیل؛ پری، چڑیل۔

**اوپرا** ومع نیز ومج، جزم پ۔صف۔ سطحی، ظاہری؛ نمائشی؛ ناموزوں، بدنما، دکھائی دینے میں نامناسب، بدزیب۔

**اُوپری** ومع، جزم پ۔صف۔ سطحی، ظاہری، سرسری، رسمی؛ باہر کا، غیر؛ لغو، بیکار؛ ناموزوں، بدنما، بدزیب؛ چھوٹا موٹا، معمولی۔

**اوپن میرٹ** ومج، زبرپ، ےلین، زیرر۔اند۔ صرف قابلیت کی بنیاد پر۔

**اوت (۱)** ومع نیز ولین۔اند، ہ۔ بن بیاہا جواں مرگ، وہ جوان جو کنوار پن میں مرجائے؛ لاولد۔ نیز (بطور دشنام) نامراد، کمبخت، نالائق، ہونق۔ (مث) **اُوتنی**۔

**اوت (۲)** ومع۔اند، ہ۔ (مجازاً) بے وقوف، احمق۔

**اوتاد** ولین۔جع، مذ، ع۔ میخیں، خیمے کی بلیاں یا کھونٹے کیلیں؛ ایک عقیدے مطابق کے چار برگزیدہ اولیا جو چار سمت میں دنیا کی نگرانی پر مامور ہیں۔ (عروض) سہ حرفی کلماتِ وتد (رک) کی جمع۔

**اوتار (۱)** ولین۔اند، س۔ انسان کی شکل میں ایشور؛ خصوصاً وشنو کی انسانی شبیہ؛ بہت نیک انسان۔

**اوتار (۲)** ولین۔جع، مذ، ع۔ تار، ڈوریاں، ریشے (خصوصاً نسوں اور پٹھوں کے) تانب نسیں۔ واحد: **وتر**۔

**اُتانا** پیش ا۔صف۔ ڈھیلا ڈھالا، بن کسا، سُست، کاہل۔

**اوٹ** ومج۔امث، ہ۔ آڑ، پردہ؛ پردے کے لیے لکڑی کے چوکھٹے میں تنا ہوا کپڑا؛ پناہ، حمایت؛ اوجھل، غائب۔

**اوٹ پٹانگ** ومع، زبرپ، ن غنہ۔صف، ہ۔ بے ربط، بے جوڑ، بے سروپا، مہمل، بے معنی؛ اُلٹا سیدھا، الم غلم؛ یاوہ گو، بونگا۔

**اوٹنا (۱)** ومج، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ جھیلنا، برداشت کرنا، اپنے سر لینا (ذمہ داری، الزام وغیرہ)؛ اوڑھنا۔

**اوٹنا (۲)** ومج، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ اوٹ کرنا، پردہ کرنا، آڑ کرنا؛ چھپانا، ڈھکنا؛ اوڑھنا۔

**اوٹنی** ومج، جزم ٹ۔امث، ہ۔ روئی اور بنولے کو الگ کرنے کی چرخی۔

**اوثان** ولین۔جع، مذ۔ مجسمے، بت (جن کی پرستش کی جائے)، اصنام، مورتیاں۔ واحد: **وثن**۔

**اوج** ولین۔اند، ع۔ بلندی، اُونچائی، اعلیٰ مرتبہ، عروج۔ (نجوم) آسمان کا بلند ترین مقام، سیارے کا بعید ترین نقطہ۔

**اوجاع** ولین۔جع، مذ، ع۔ تکالیف، درد۔ واحد: **وجع** (رک)۔

**اوجب** ولین، زبرج۔صف۔ نہایت ضروری، بغایت لازم۔ **واجب** (رک) کی تفضیل۔

**اوجھ** وج۔ اند۔ پیٹ کے اندر وہ اعضا جن کا تعلق نظامِ ہضم سے ہے، آنت، خصوصاً بڑی آنت۔ تص: **اوجھڑی**۔

کہاوت: **اوجھ بھرے نہ روگ بڑھے** نہ زیادہ کھاؤ نہ بیمار ہو۔

کہاوت: **اوجھڑی بھچکا گئی، ساس کہے بہو کھا گئی** ناحق کا الزام دیے جانے پر کہتے ہیں۔ اوجھڑی پک کر سکڑ جاتی ہے، اس لیے کم معلوم ہوتی ہے لیکن ساس یہ خیال کرتی ہے کہ پکانے کے دوران میں بہو نے کھالی ہے۔

**اوجھا** وج۔ اند، ہ۔ منتر یا جھاڑ پھونک کرنے والا شخص، ساحر، شعبدہ باز۔

**اوجھڑ** وج، زبر جھ۔ امث، ہ۔ وار، حملہ، یورش؛ دھکا، دھکیل؛ لگاتار ضربیں، زور دار چوٹ؛ جنگ میں دشمن کو ڈھال سے مار دیا جانے والا دھکا۔

**اوجھڑی** وج، زبر جھ۔ امث، ہ۔ رک: **اوجھ** جس کی یہ تصغیر ہے۔

**اوجھل** وج، زبر جھ۔ صف، ہ۔ نظر سے چھپا ہوا، غائب، آڑ میں، اوٹ کے پیچھے؛ حجاب، پردہ، اوٹ۔

**اوچھ** وج۔ امث، ہ۔ کمی، کسر؛ کسی شے کا تھوڑا رہنا۔

**اوچھا** وج۔ صف، ہ۔ کم ظرف، کمینہ، چھچھورا؛ خفیف الحرکات، سطحی، اُوپری، اُتھلا، اُٹنگا؛ طول میں کم (لباس)، ناقص، ادھورا، ہلکا، اُچٹتا ہوا (وار، ضرب)۔ (مث) **اوچھی**۔

کہاوت: **اوچھا برتن اُبلتا ہے** کم ظرف کے پاس اگر تھوڑی سی پونجی آجائے تو وہ اترانے لگتا ہے۔

**اوچھا وار** وہ ضرب جو بھرپور طریقے سے نہ پڑے۔

محاورہ: **اوچھا ہاتھ پڑنا** ہلکی ضرب آنا، ایسی ضرب لگنا یا لگانا جو کاری نہ ہو۔

کہاوت: **اوچھی پونجی خصم کو کھائے** تھوڑی پونجی سے بیوپار کرنے سے اصل بھی جاتا رہتا ہے۔

**اوچھے** وج۔ صف۔ **اوچھا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **اوچھے سے پیت نہ کرے** کم ظرف سے محبت نہیں کرنی چاہیے۔

کہاوت: **اوچھے کے گھر کھانا، جنم جنم کا طعنہ** کم ظرف احسان کر کے جتاتا رہتا ہے۔

**اوچھے ہتھیار** گھٹیا چالیں۔

**اودا** ومع۔ صف، ہ۔ نیلے اور سرخ رنگ کا میل جس میں نیلاہٹ غالب ہو، بینگنی رنگ۔ (امث) **اوداہٹ**۔

**اود بلاؤ** ومع، جزم د، زیر ب، ومع۔ اند، ہ۔ ایک گوشت خور دریائی جانور جس کے پاؤں چپوؤں نما اور دُم لمبی اور چپٹی ہوتی ہے۔ اسے پوستین کی خاطر شکار کیا جاتا ہے۔ قندس، دریائی کتا۔ نیز **اُود**۔

**اُود بلاؤ کی ڈھیری** وہ جھگڑا جو کبھی طے نہ ہو (روایتاً اُود بلاؤ مل کر شکار کرتے اور پھر مچھلیوں کے ڈھیر پر تقسیم کے لیے لڑتے رہتے ہیں۔ ہر دفعہ کوئی ایک حصہ دار لگی ہوئی ڈھیروں کو گڈ مڈ کر دیتا ہے اور جھگڑا چلتا رہتا ہے)۔

**اُودن** پیش ا، غم و، زبر د۔ اند۔ اُبلے ہوئے چاول، کھیر، دودھ اور چاول پکے ہوئے۔

**اوڈو** وج۔ صف، س۔ (موسیقی) پانچ سُروں سے مرتب، آروہی یا امروہی جس میں پانچ سُر ہوں۔

**اوڈول** پیش ا، غم و، ولین۔ صف۔ جو بے قرینہ ہو، بے ڈھنگا۔

**اور** ولین۔ حرفِ عطف، ہ۔ نیز، مزید، علاوہ ازیں، پھر، دوبارہ مکرر، اس کے باوجود؛ دوسرا، غیر، بیگانہ۔

کہاوت: **اور اب رنگ لائی گلہری** اپنے حوصلے یا طاقت سے بڑھ کر کوئی بات کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **اور کو نصیحت اپنے تئیں فضیحت** دوسروں کو نصیحت کرتے ہیں مگر خود اس کے خلاف کرتے ہیں۔

کہاوت: **اور کی بھوک نہ جانے، اپنی بھوک آٹا سائے** اپنی تکلیف کا خیال ہوتا ہے دوسرے کی تکلیف کا احساس نہیں ہوتا۔

کہاوت: **اور کے نام انڈے بچے، ہمارے نام کڑک** دوسروں کے لیے سب کچھ ہے مگر اپنوں کو کوئی فائدہ نہیں۔ غیر مزے اُڑاتے ہیں مگر اپنے محروم ہیں۔

بول چال: **اور کیا** بیشک، بالکل؛ یونہی؛ ضرور۔

**اور** وج۔ ہ۔ سمت، طرف، جانب۔

**اور چھور** حد، انتہا، حدودِ نگاہ۔

**اور نہ چھور** نہ شروع نہ ختم، شیطان کی آنت۔

**اوراد** ولین۔ جمع، مذ، ہ۔ وظائف، دُعائیں، ورد کیے جانے والا کلمات، آیات، وغیرہ۔ واحد: **وِرد**۔

**اورادات** ولین۔ جمع، مذ۔ ماہانہ تنخواہیں یا وظیفے۔

**اوراق** ولین۔ جمع، مذ، ع۔ **ورق** (رک) کی جمع۔

**اورام** ولین۔ جمع، مذ۔ سوجنیں، **ورم** (رک) کی جمع۔

**اوردہ** زبر ا، جزم و، زیر ر، زبر د۔ جمع، مث۔ جگر سے دل کی طرف جانے والی اور نہ پھڑکنے والی رگیں۔

**اورع** ولین، زبر ر۔ صف۔ بہت پرہیزگار۔

**اورما** وج، جزم ر۔ اند، ہ۔ دو کپڑوں کے کناروں کو باہم ملائے بغیر آڑے ٹانکوں سے سلائی جس سے دونوں کناروں کے درمیان ایک جالی دار نالی سی بن جائے۔

**اورنگ** ولین، زبرر، ن غنہ۔ اند، ف۔ تختِ شاہی، سنگھاسن۔

**اورنگ زیبی** ولین، زبرر، ن غنہ، ے۔ امث۔ داد کی قسم کا ایک پھوڑا۔

**اوری(۱)** وج۔ امث۔ مٹی کی باڑھ جو نہر یا نالے کے کنارے اُٹھائی جائے۔

**اوری(۲)** وج۔ امث۔ دوست، حمایتی شخص۔

**اوڑھنا** وج، جزم ڑھ۔ فعل متعدی۔ ٹوپی سر پر رکھنا؛ پورے جسم یا کسی عضو کو کپڑے سے ڈھانکنا، دوپٹے وغیرہ سے سر ڈھانپنا؛ (الزام) اپنے سر لینا۔

**اوڑھنا بچھونا** (محاورۃً) ہر وقت کا معمول، وہ چیز جو اُٹھتے بیٹھتے استعمال کی جائے۔

کہاوت: **اوڑھ لی لوئی تو کیا کرے گا کوئی** بے شرم بن گئے تو کسی بات کی پرواہ نہیں۔

**اوڑھنی** وج، جزم ڑھ۔ امث۔ دوپٹہ، لڑکیوں کے اوڑھنے کا چھوٹا دوپٹہ۔

کہاوت: **اوڑھنی چادر ہوئی برابر، میں بھی شاہ کی خالہ ہوں** تھوڑی حیثیت پر اِترانا۔ بڑے آدمی سے خواہ مخواہ رشتہ ظاہر کرنا۔

**اوزار** ولین۔ اند۔ جمع، مذ، ع۔ کام کرنے کے آلات یا آلہ۔

**اوزان** ولین۔ جمع، مذ، ع۔ وزن (رک) جمع۔ (عروض) ارکانِ اَفاعیل، نظم کے پیمانے۔

**اوس** وج۔ امث، ہ۔ وہ بوندیں جو فضا میں پھیلی ہوئی بھاپ کے خنکی پانے سے شب کے وقت زمین پر گرتی ہیں؛ شبنم۔

محاورہ: **اوس پڑنا** رنگ پھیکا پڑ جانا، رونق نہ رہنا، اداسی چھا جانا، جذبات میں افسردگی آ جانا، شرما کر رہ جانا، ناکام ہو جانا۔

کہاوت: **اوس چاٹنے سے پیاس نہیں بجھتی** تھوڑی چیز سے تسلی نہیں ہوتی۔ ضرورت سے کم چیز ہو تو کام نہیں چلتا۔

**اوساط** ولین۔ جمع، مذ۔ درمیانے درجے کے لوگ۔ (منطق) دلائل جن سے کسی دعوے کو پرکھا جائے۔ واحد: وسط۔

**اوسان** ولین۔ اند۔ جمع، مذ، ہ۔ سُدھ بُدھ، ہوش و حواس۔

محاورہ: **اوسان جاتے رہنا** ہوش و حواس بجا نہ رہنا؛ گھبرا جانا، ہمت اور استقلال چھوڑ دینا۔

محاورہ: **اوسان خطا ہونا** رک: اوسان جاتے رہنا۔

**اَوستا** زبرا، زبرو، جزم س۔ اند۔ آتش پرستوں کے مذہب کی مقدس کتاب جس میں بانی مذہب زرتشت کی تعلیمات اور عقائد درج ہیں۔ نیز اُس کی زبان، ژند۔

**اَوستھا** زبرا، زبرو، جزم س۔ امث۔ روداد، کہانی، بپتی؛ عمر، سن و سال؛ زندگی، زندگی کا حصہ یا دَور۔

**اوسر** ولین، زبر س۔ اند، س۔ موقع، مرحلہ، مہلت؛ چھٹی، فراغت۔

کہاوت: **اوسر چوکی ڈومنی گائے تال بے تال** وقت کا چوکا پچھتاتا ہے۔

کہاوت: **اوسر کا چوکا آدمی، ڈال کا چوکا بندر نہیں سنبھلتا** موقع ہاتھ سے جاتا رہے تو سخت نقصان ہوتا ہے۔

**اوسر** وم، زبر س۔ امث۔ بنجر یا افتادہ زمین؛ بانجھ گائے۔

**اوسرا(۱)** وج، جزم س۔ اند۔ نرگاؤ، بیل یا بھینسے کا گوشت۔

**اوسرا(۲)** وج، جزم س۔ اند۔ وہ پھل جو منہ اندھیرے درخت یا بیل سے توڑا جائے۔

**اوسط** ولین، زبر س۔ صف، ع۔ درمیانہ، بچلا، بیچ کا؛ معتدل؛ رقوم کے میزان کو رقوم کی تعداد پر تقسیم کرنے سے حاصل ہونے والا عدد۔ جمع: **اوساط**۔ صف: **متوسط**۔ متعلق فعل: **اوسطاً**۔

**اوسع** ولین، زبر س۔ صف۔ وسیع ترین، بہت پھیلا ہوا، لمبا چوڑا۔

**اوشا** وم۔ امث۔ طلوعِ صبح، نورِ سحر، صبح کی شفق۔

**اوشدھ** ولین، زبر ش۔ امث، س۔ دوا، دارو، علاج۔

**اوشدھ آلیہ/آلے** دواخانہ۔

**اَوشیک** زبرا، زبرو، شد زیر ش، زبر ی۔ صف۔ ضروری، لازمی؛ احتیاج، ضرورت۔

**اوصاف** ولین۔ جمع، اند، ع۔ وصف (رک) کی جمع۔

**اوصیا** ولین، زیر ص۔ جمع، مذ، ع۔ وہ اشخاص جن کے حق میں وصیت کی گئی ہو۔ **وصی** (رک) کی جمع۔

**اوضاع** ولین۔ جمع، مذ، ع۔ طور طریقے، چال ڈھال، افعال و اطوار؛ پورا تشکیلی ڈھانچہ۔

**اوعیہ** ولین، زیر ع، زبر ی۔ **وعی** (رک) کی جمع۔

**اوعیہ دمویہ** جسم کے اندر خون کی نالیاں۔

**اوفق** ولین، زبر ف۔ صف۔ زیادہ مناسب، زیادہ موافق۔

**اوفیٰ** ولین، کھڑا زبر ی۔ کافی ووافی، وافر تر، بہت زیادہ۔

**اوقات** ولین۔ اند، ع۔ **وقت** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **اوقات بسر کرنا** زندگی کے دن کاٹنا۔

محاورہ: **اوقات تلخ ہونا** تکلیف میں گزرنا، زندگی مشکل سے بسر ہونا۔

محاورہ: **اوقات کھونا** وقت ضائع کرنا؛ موقع ضائع کرنا۔

**اوقات** ولین۔ امث۔ حیثیت، وقعت، اہمیت؛ استطاعت؛ مقدور، بساط، درجہ، مرتبہ (طنز یا تحقیر کے طور پر، مثلاً: بھلا ہماری کیا اوقات)۔

محاورہ: **اوقات ہونا** حیثیت ہونا، بساط ہونا؛ وقعت ہونا۔

محاورہ: **اوقات نہ ہونا** بے حیثیت ہونا، بے وقعت ہونا۔

**اوقاف** ولین۔امذ، ع۔ وقف۔ نیز وقفہ (رک) کی جمع۔(انشا) تحریر کے درمیان جملوں یا اجزا، عبارت کی تقسیم، توضیح وغیرہ کی علامت ''کوما''، ''ختمہ''، ''ہلالین'' وغیرہ۔

**اوقیہ** ومع، زیرق، زبری۔امذ، ع۔ وزن کا ایک پیمانہ، رطل کا ۱/۱۲ (تقریباً ۳ تولے، ۴ ماشے)۔

**اوک** ومع۔امث، ہ۔ چُوک، لغزش، بھول، سہو، غلطی۔

فعل لازم: **اُوکنا** خطا کرنا، غلطی کرنا۔

**اوک** ومج۔امث، ہ۔ چُلّو، ہتھیلی کا پہلو دہانے سے ملانا۔

**اوکھ** ومع۔امث، ہ۔ گنا، پونڈا۔

**اُوکھاری** گنے کا کھیت۔

**اوکھا** ولین۔صف، ہ۔ بُرا، بینڈا، بے ڈھنگا، ناپسندیدہ۔(مث) **اوکھی**۔

**اوکھا(۱)** ومع۔صف۔ گریز کرنے، الگ ہونے، ٹوٹنے والا۔

**اوکھا(۲)** ومع۔صف۔ خشک، سوکھا ہوا۔

**اوکھد** ومج، زبرکھ۔امث، ہ۔ دوا دارو، علاج معالجہ۔

**اوکھر** ولین، زبرکھ۔امث۔ دوا دارو، جڑی بوٹی وغیرہ۔

**اوکھلی** ومج، جزم کھ۔امث، ہ۔ لکڑی یا پتھر کا ظرف جو بیشتر زمین میں گڑا ہوتا ہے اور اُس میں غلّہ یا تمباکو وغیرہ کوٹتے ہیں۔

کہاوت: **اوکھلی میں دیا سر تو موسلوں کا کیا ڈر** جب خود ہی کوئی اہم یا مشکل کام اپنے ذمہ لیں تو پھر کسی کے ڈرانے یا کسی کے خوف سے اُس سے باز نہیں رہ سکتے۔

**اوگرا** ومج، جزم گ۔صف۔امذ، ہ۔ بے مزہ، پھیکا سیٹھا، اُبالا ہوا (کھانا)؛ لب دھڑا۔

**اوگن** ولین، پیش گ۔امذ، ہ۔ بداَخلاقی، بدخصلتی؛ بگاڑ؛ اُلٹا اثر، نقصان؛ تغافل، بے اعتنائی۔

**اوگی** ولین۔امث۔ لمبی رسی جسے سدھائے جانے والے گھوڑے یا بیل کے پیچھے بھٹکارتے ہیں؛ ہاتھی پکڑنے کے لیے بنایا جانے والا گڑھا جس پر ٹھاٹھر ڈال کر چھپاتے جاتے ہیں؛ دیسی جوتی پر کارچوبی حاشیہ۔ نیز **اوگری**۔

**اوگھٹ** ولین، زبرگھ۔صف، ہ۔ ناہموار، دُشوار گزار راستہ، گھاٹی وغیرہ۔

**اول** ومع۔امث۔ کواڑ کی گلی، کھونٹا جس کو اصطلاح میں چول کہتے ہیں۔ (مجازاً) رکاوٹ، بندش۔

**اول (۱)** ومج۔امذ۔ گروی یا ضمانت کے طور پر رکھوایا ہوا مال یا شخص؛ یرغمال، آڑ، طفیل، وسیلہ۔

**اول (۲)** ومج۔امذ، ہ۔ ایک قسم کی جڑ جو ترکاری کے طور پر پکاتے ہیں، مثلاً اروی، شکرقند کی قسم سے ایک جڑ۔

**اوّل** زبرا، شدزبرو۔صف عددی، ع۔ (ترتیب کے لحاظ سے) پہلا؛ مقدم، قبل، مؤخر یا بعد کی ضد؛ بہتر، بڑھ کر، اعلیٰ؛ سابق، اگلا، پہلے زمانے کا؛ خدا تعالیٰ کا صفاتی نام۔

کہاوت: **اوّل خویش بعدہ درویش** پہلے اپنے عزیز و اقارب سے پھر دوسروں سے سلوک کرنا چاہیے۔ اپنوں کا حق دوسروں سے افضل ہے۔

کہاوت: **اوّل طعام، بعدہٗ کلام** جب کوئی کھانے میں بہت باتیں کرے تو اُسے روکنے کے لیے بھی کہتے ہیں۔ پہلے پیٹ بھر لیں پھر باتیں ہوں۔

کہاوت: **اوّل مرنا آخر مرنا، پھر مرنے سے کیا ڈرنا** خطرے کے کام میں حوصلہ بڑھانے پر بولتے ہیں۔

**اوّل منزل** موت، مرنے کے بعد؛ قبر۔

**اولاً** ابتداء، ابتدا کے طور پر۔

**اوّلین** بالکل پہلا، فائق؛ اگلے زمانے کے لوگ۔

**اُوَل** پیش ا، زبرو۔جمع۔مذ۔مث، ع۔ اگلے، پہلے، سابقون، اوّل (رک) اور اُولیٰ کی جمع۔

**اُولا (۱)** ولین۔امذ۔ مٹی کے چولھے کا پچھلا حصہ جس کے اُوپر مرکھا بنا ہوتا ہے۔

**اولا (۲)** ولین۔امذ، ہ۔ سرد موسم میں برسنے والا منجمد پانی کا قطرہ یا برف کی گولی؛ سفید پسی ہوئی چینی کا لڈو۔

**اولاد** ولین۔امذ، ع۔ بال بچے، بیٹے، بیٹیاں اور اُن کے بچے۔

**اولادِ آدم** آدمی، انسان۔

**اولادِ قلب** کھوٹا، جس کی اصل یا فطرت میں کھوٹ ہو۔

کہاوت: **اولاد کی آنچ بری ہوتی ہے** اولاد کو اگر تکلیف ہو تو والدین کو بھی بڑی تکلیف ہوتی ہے۔

**اولادِ نرینہ** لڑکا، بیٹا۔

**اولاس** ولین۔امذ، ہ۔ شوق۔

**اولانگ** ومع، ن غنہ۔امذ۔ سبزہ زار؛ (مرغ بازی) بدنسلا یا بے میل نسل کا مرغ۔

**اولتی** ومج، جزم ل۔امث، ہ۔ چھت یا سائبان کا کنارہ جو پاکھوں سے آگے نکلا رہتا ہے اس سے بارش کا پانی گرتا ہے۔

کہاوت: **اولتی کا پانی بلینڈی نہیں چڑھتا** کمینہ شریف نہیں ہوسکتا۔ ناممکن بات ممکن نہیں ہوسکتی۔ ادنیٰ اعلیٰ نہیں بن سکتا۔

**اول جلول** ومع، زبرج، ومع۔صف۔ بے تکا، غیر معقول؛ بے ڈھنگا (شخص)؛ مہمل، بے معنی (بات یا شے)۔

**اول فول** ولین۔امث۔ بدکلامی؛ دُشنام، لغو اور بیہودہ باتیں۔

**اولما** وج، جزم ل۔امذ۔ موٹا قیمہ جو انتڑیوں میں بھر کر پکاتے ہیں؛ پسندہ، قیمہ۔

**اولو** ولین، ومع۔صف۔ اُوپری، اجنبی، بے میل، انوکھا۔

**اُولو** پیش ا، وغم، ومع۔لاحقۂ صفت، ع۔ بمعنی مالک، اصحاب، والے، رکھنے والے۔

**اُولُو الا بصار** (غم و، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ب) بصارت یا بصیرت رکھنے والے، صاحبِ نظر، دانا، سمجھ دار۔

**اُولُو العزم** (غم و، غم ا، جزم ل، زبرع، جزم ز) بلند ہمت لوگ، بلند ارادہ رکھنے والے، فراخ حوصلہ شخص۔

**اولیٰ** ولین، کھڑا زبری۔صف، ع۔ بڑھ کر، برتر، افضل، اپنے اوصاف میں بہتوں سے یا سب سے بڑھا ہوا۔

**اولویت** برتری، افضیلت۔

**اولیٰ** ومع، کھڑا زبری۔صف۔مث، ع۔ اوّل کی تانیث؛ اُولا۔

**اولوں** ولین۔امذ، جمع۔ رک: اولا (۲) جس کی یہ جمع ہے۔

کہاوت: **اولوں کا مارا کھیت، باقی کا مارا گاؤں، چلموں کا مارا چولھا نہیں پنپتا** جس گاؤں کی مالگزاری پوری ادا نہ ہو، جس کھیت میں اولے پڑیں اور جس چولھے میں سے چلمیں بھری جائیں وہ کبھی اچھی حالت میں نہیں ہوتے۔

**اولی** ومع، ی۔لاحقۂ صفت۔ رک: اُولُو۔

**اولیا (ء)** ولین، زیرل۔جمع، مذ، ع۔ ولی (رک) کی جمع۔ نیز بعض اوقات بطور واحد مستعمل، مثلاً: **گھڑی میں اولیا گھڑی میں بھوت** (مثل) متلون مزاج آدمی کے لیے مستعمل۔

کہاوت: **اولیا کے گھر بھوت** نیک کی بد اولاد۔ بھلے آدمیوں کی بُری اولاد۔

**اَوّلیت** زبرا، شدز بر و، زیرل، شدز بری۔امث، ع۔ فوقیت، فضیلت، تقدیم، ترجیح، دوسرے سے اوّل یا مقدم ہونا۔

**اوم** وج۔امذ، س۔ ہندومت کا متبرک کلمہ جو اکثر تحریروں کے شروع میں لکھا جاتا ہے۔ سمرتیوں کی رُو سے برہما کے منہ سے نکلا ہوا پہلا کلمہ۔ ایشور کا سب سے مقدس نام۔

**اون** ومع۔امذ، ہ۔ بھیڑ بکری وغیرہ کے بال، پشم۔صف: اُونی۔

**اونا پونا** ولین۔صف۔ اصل سے تھوڑا سا کم۔

**اَونے پونے** کم داموں۔

**اونا سونا** ومع۔صف۔ بُرا بھلا۔(مث) **اُونی سونی** بُری بھلی بات۔

**اونٹ** ومع، ن غنہ۔امذ، ہ۔ ایک اونچا لمبا دراز گردن پیٹھ پر کوہان والا چوپایہ جس سے سواری اور بار برداری کا کام لیا جاتا ہے، شُتر، جمل۔

**اُونٹ بان** اُونٹ کو ہنکانے اور چلانے والا شخص، سار بان۔

کہاوت: **اُونٹ بڑھا ہوا، پر موتنا نہ آیا** باوجود عمر زیادہ ہونے کے تمیز نہ آئی۔

کہاوت: **اُونٹ بلیاں لے گئیں ہاں جی ہاں جی کیجیے** ناجائز خوشامد کرنے والے کی نسبت کہتے ہیں کہ اگر آدمی کہے کہ بلیاں اونٹ لے گئیں تو بھی ہاں جی ہاں جی کہتے ہیں۔

کہاوت: **اُونٹ چڑھے کتا کاٹے** مصیبت جب آتی ہے۔ تو اُس سے کوئی بچاؤ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **اُونٹ رے اُونٹ تیری کونسی کل سیدھی** بے ڈھنگے آدمی پر پھبتی ہے۔

کہاوت: **اونٹ ستا ہے پٹا مہنگا ہے** بیٹا باپ سے زیادہ چالاک ہے۔ کام معمولی ہے مزدوری زیادہ ہے۔ دیکھنے کو ذرا سا ہے، چالاک بہت ہے۔ فائدے کے ساتھ ایک قباحت لگی ہوئی ہے۔

**اُونٹ کٹارا** ایک خاردار جھاڑی جس کے پھل میں روئی کی طرح کا سفید رواں بھرا ہوتا ہے۔ نیز (مث) **اونٹ کٹیلی**۔

کہاوت: **اُونٹ کی پکڑ اور عورت کے فریب سے خدا بچائے** دونوں سے بچنا مشکل ہے۔ اونٹ جب کسی کو پکڑتا ہے تو جان سے مار دیتا ہے۔ عورت دھوکا دینے پر آئے تو چوکتی نہیں۔

کہاوت: **اُونٹ کے منہ میں زیرا** جب زیادہ کے ضرورت مند کو تھوڑا دیا جائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **اُونٹ گھوڑا بھینس گھائل، گدھا پوچھے کتنا پانی** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب بڑی بڑی مصیبتوں والے تو چپ ہیں مگر جن پر تھوڑی مصیبت ہو وہ شکایت کریں؛ بڑوں کے بس کی بات نہ ہو اور چھوٹے اُن سے بڑھ کر دعویٰ کریں۔

کہاوت: **اُونٹ مکے ہی کو بھاگتا ہے** ہر ایک اپنی اصل کی طرف رجوع کرتا ہے۔

**اونٹانا** ولین، ن مغ۔فعل متعدی۔ (کسی سیال شے کو) جوش دلانا، کھولانا۔

**اونٹنا** ولین، ن مغ۔فعل لازم۔ رک: اونٹانا جس کا یہ لازم ہے۔

**اونٹینا باگھ** ومع، ن مغ، جزم ٹ۔ وہ شیر جو جانوروں کا شکار کرے (انسان کا

خون اُس کے منہ کو نہ لگا ہو)۔

**اُونجری** ومع، ن مغ، جزم ج۔ امث۔ وہ اناج جو فصل پر نذر نیاز کے لیے الگ کر دیا جائے۔

**اُونچ** ومع، ن غنہ۔ امث، ہ۔ بلندی، فراز؛ اُونچی جگہ۔ نیز اونچان۔

**اُونچ نیچ** (ی) نشیب و فراز، ناہموار راستہ؛ لغزش، ٹھوکر، بھول چوک، غفلت، غلطی۔

محاورہ: **اُونچ نیچ بتانا / سمجھانا** احتیاط کی تلقین کرنا۔

کہاوت: **اُونچ نیچ میں بوئی کیاری، جو اپجی سو بھئی ہماری** اگر اُونچی نیچی زمین میں فصل بوؤ گے تو بہت کم فائدہ ہوگا۔ گری پڑی زمین میں بوؤ گے تو پکنے پر دوسرے دعویدار ہو جائیں گے۔

**اُونچا** ومع، ن مغ۔ صف۔ امذ۔ بلند، بالا، برتر، فائق، خاندانی، بڑے گھرانے کا؛ اوچھا، اُٹنگا (لباس)۔ (امث) اونچی۔

**اُونچا دِماغ** غرور سے بھرا ہوا سر۔

محاورہ: **اُونچا سننا** بہرا ہونا۔

کہاوت: **اُونچی دُکان پھیکا پکوان** نام اور شہرت زیادہ کام اور حقیقت کم، نام بڑا اور درشن تھوڑے۔

کہاوت: **اُونچے سے گرا سنبھل سکتا ہے، نظروں سے گرا نہیں سنبھل سکتا** ذلیل ہو کر پھر عزت حاصل کرنا مشکل ہے۔ ایک دفعہ بے عزت ہو کر پھر عزت نہیں پا سکتا۔

کہاوت: **اُونچے مکان کا زینہ اُونچا چاہیے** بڑے کام کے لیے بلند حوصلہ چاہیے۔

**اُونچائی** ومع، ن مغ۔ صف، امث۔ بلندی، برتری۔

**اوند** وج، ن غنہ۔ امث، ہ۔ شامیانے، چھولداری وغیرہ کی طناب، وہ رسی جس سے چھپر وغیرہ کو اوپر کی طرف کھینچ کر باندھا جاتا ہے۔

**اوندھ** ولین، ن غنہ، جزم دھ۔ امث۔ اُلٹا، پٹ، منہ کے بل۔

**اوندھا** ولین، ن مغ۔ صف۔ پٹ، چت کی ضد، منہ کے بل پڑا ہوا؛ بدعقل، بے وقوف؛ ٹیڑھا، کج، راستی کے خلاف۔

کہاوت: **اوندھا کھائے، لوندا لوندھے** بے حیا اور بے شرم مزے اُڑاتا ہے اور اپنا کام نکال لیتا ہے۔

کہاوت: **اوندھی کھوپڑی، اُلٹی مت** بے وقوف کے متعلق کہتے ہیں۔

فعل لازم: **اُوندھنا** اُلٹا ہونا، پٹ ہونا، معکوس ہونا۔

فعل متعدی: **اُوندھانا** پٹ کرنا، سیدھے سے اُلٹا کرنا۔

**اونڈ** ولین، ن غنہ۔ امذ۔ تھاہ، گہرائی۔

**اونڈا** ولین، ن مغ۔ پرندے کے گلے کی تھیلی جس میں غذا معدے میں جانے سے پہلے بھری جاتی ہے۔

**اونگھ** ولین، ن غنہ۔ بونگا (رک) کا تابع مقدم۔

**اونگھ** ومع، ن غنہ۔ امث، ہ۔ نیند آنے کی کیفیت، غنودگی، نیند کی جھپکی۔

کہاوت: **اونگھتا جائے موئے کی خبر لائے** ہر چیز کے آثار سے انجام معلوم ہوتا ہے۔ سُست نوکر کی نسبت کہتے ہیں۔

کہاوت: **اونگھتے کو ٹھیلتے کا بہانہ** جہاں کام کرنے کے لیے کوئی آمادہ ہو اُسے اُس کے کرنے کے لیے تھوڑا سا بہانا چاہیے یا کوئی کام سے جی چرائے اور اُس سے بچنے کا خفیف بہانہ مل جائے۔

کہاوت: **اونگھتے کو سوجاتے کیا دیر** جس کام کا ارادہ کر لیا اُس کے کرنے میں دیر نہیں لگتی۔

**اونگھنا** نیند کے غلبے سے آنکھیں بند ہونا۔

**اونھ** ومع، ن غنہ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ منہ سے اُونھ کی آواز جو لاپروائی یا بے رغبتی ظاہر کرنے کے لیے نکالی جائے؛ یا تکلیف کے وقت بے ساختہ منہ سے نکلے۔

**اُونھوں** (ومع، ن غنہ) نفی یا انکار کا کلمہ۔

**اونی** ومع۔ امث، ہ۔ آوارہ عورت، جگہ جگہ پھرنے والی عورت۔

**اونی سونی** ومع، ومع۔ امث۔ بری بھلی بات، وہ بات جو تلخ و ترش ہو۔

**اونے پونے** ولین، ولین۔ متعلق فعل، ہ۔ بہت کم قیمت پر، سستا۔

**اوورٹائم** وج، زبر، زیر۔ امذ۔ طے شدہ اوقات سے زیادہ وقت تک کام کرنے کا عرصہ جس کے اضافی پیسے ملتے ہیں۔ انگریزی: Overtime۔

**اوورٹیک** وج، زبر، ے۔ متعلق فعل۔ گاڑی چلاتے وقت گاڑی کو کسی بھی دوسری سواری سے آگے نکالنا، آگے نکل جانا۔

**اوّہ** وج۔ فجائیہ۔ حیرت یا درد و کرب کے اظہار کے لیے۔ نیز اوّہو اظہار حیرت کے لیے یا طنزیہ ہنسی کے طور پر؛ اظہار استغنا کے لیے، مترادف: کیا پرواہ ہے۔

**اوہام** ولین۔ جمع، مذ، ع۔ خیالات، تخیلات؛ توہمات، وسوسے، وہم (رک) کی جمع۔

**اوئی** ومع۔ فجائیہ۔ عورتوں کی زبان کا کلمہ، کم و بیش ''اوہ'' کا مترادف، حیرت یا خوف کے موقع پر مستعمل۔

**اُوِیر** زبر، ے۔ امث۔ دیر، تاخیر۔

**اُوِیرسوِیر** دیر دار، تعویق، تھوڑی بہت دیر؛ متعلق فعل: وقت ناوقت، آج یا کل، آگے چل کر کسی نہ کسی وقت یا دن۔

مقولہ: اوپر سویر درست ہو جائے گا تھوڑے عرصے میں ٹھیک ہو جائے گا۔

## ا۔ ہ

اَہاہا زبرا۔ فجائیہ۔ اظہارِ مسرت کا کلمہ۔

اَہاجی زبرا۔ جمع، مذ، مث۔ ہجو (رک) کی جمع۔

اَہار زبرا۔ امث، ہ۔ کھانا، غذا؛ کلف، کتابت کی کاپیوں پر پھیرنے والا زرد مسالا، ماوا، کلف، چاول کی پیچ۔

کہاوت: اہار چوکے وہ گئے، بیوپار چوکے وہ گئے، دربار چوکے وہ گئے، سسرال چوکے وہ گئے جس نے کھانے، سوداگری، دربار یا سسرال میں غلطی کی، وہ تباہ ہوا۔ ان سب سے نپٹنے میں ہوشیاری چاہیے۔

کہاوت: اہارے بیوہارے، لجانہ کارے کھانے اور بیوپار میں کوئی شرم نہیں۔

اَہار مہرہ بڑی کوڑی جسے اہار پھیرنے کے بعد کاغذ پر رگڑتے ہیں تاکہ چکنا ہو جائے اور قلم روانی کے ساتھ چل سکے۔

اَہالی زبرا۔ جمع، مذ، ع۔ رہنے والے، باشندے، باسی، اہل (رک) کی جمع۔

اہالی موالی۔ رک: حوالی موالی۔

اہانت لیٹا زیرا، زبرن۔ امث، ع۔ بے عزتی کرنا؛ تحقیر، تذلیل، ہتک۔

اَہبا زبرا، جزم ہ۔ جمع، مذ، ع۔ باریک باریک ذرات، غبار۔

اہباءُالدم (پیش، غم ا، غم ل) خون کے ذرے۔

اہتجار لیٹا زیرا، جزم ہ، لیٹا زیرت۔ امذ۔ بدزبانی، بیہودہ باتیں کرنا۔

اہتدا لیٹا زیرا، جزم ہ، لیٹا زیرت۔ امث، ع۔ وعظ و پند، تلقین؛ ہدایت دینا؛ راستہ بتانا۔

اہتزاز لیٹا زیرا، جزم ہ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ وجد، حال؛ خوشی، فرحت؛ حرکت، ارتعاش۔

اہتمام لیٹا زیرا، جزم ہ، لیٹا زیرت۔ امذ، ع۔ زحمت کشی، انتظام، بندوبست، نگرانی و دیکھ بھال؛ کوشش، جدوجہد۔ (عربی میں فکر، تردد یا پریشانی کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے)۔

اہتیا زبرا، زیرہ، شدزیرت۔ امذ۔ فصل کے کٹنے پر سرکار کی طرف سے نگرانی کرنے والا کارندہ۔

اہدا زبرا، جزم ہ۔ امذ، ع۔ ہدایت، راہنمائی۔

اہداب لیٹا زبرا، جزم ہ۔ جمع، مذ۔ نباتات کے اُوپر کا رُواں، باریک ریشے جو باہر نکلے رہیں۔ (عربی میں پلکوں کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ واحد: ہدب)۔

اہرا لیٹا زبرا، جزم ہ۔ امذ۔ جلانے کے لیے چنا ہوا لکڑیوں کا ڈھیر۔

اہرام لیٹا زبرا، جزم ہ۔ امذ، ع۔ مصر کی قدیم مخروطی تعمیرات جو فراعنہ مصر کی یادگار ہیں۔ واحد: ہرم (زبرہ، زبرر)۔

اہرتہر لیٹا زبرا، جزم ہ، جزم ر، لیٹا زبرت۔ امث، ہ۔ جاں کنی، نزع کا وقت، مرتے دَم کی الجھنیں۔

اہرمزد زبرا، پیش ہ، جزم ر، زبرم، جزم ز۔ علَم۔ زرتشتیوں کے نزدیک خدائے خیر کا نام، نیکی کی طاقت۔

اہرمن لیٹا زبرا، جزم ہ، زبرر، زبرم۔ امذ، ف۔ زرتشتیوں کے عقیدے میں یزداں کا مخالف۔ بدی کا پیکر، شیطان۔ نیز اہریمن (ی)۔

اہرن لیٹا زبرا، جزم ہ، زبرر۔ امذ، ہ۔ لوہے کا سپاٹ دھرنا جس پر لوہار گرم لوہا رکھ کر کوٹتے ہیں، سندان، نہائی۔

اہرنا لیٹا زیرا، زبرہ، جزم ر۔ فعل لازم۔ چڑھی ہوئی ندی وغیرہ کا اُترنا، اُتار، بھاٹا؛ دبنا، ٹھنڈا پڑنا۔

اُہرنا پیش ا، زبرہ، جزم ر۔ فعل لازم۔ برہنہ ہونا، کھل جانا۔

اہل لیٹا زبرا، جزم ہ۔ صف، ع۔ لائق، سزاوار؛ مالک، صاحبان۔

اہلُ الرائے (پیش ل، غم ا، غم ل) سوچنے سمجھنے والے جن کی صلاح پر اعتبار کیا جا سکے، صحیح نتیجہ نکالنے والے، دانشمند۔

اہلِ استطاعت مقدور رکھنے والے۔

اہلِ بیت کنبے والے، اہل و عیال، ذریات؛ حضور ﷺ کی ازواجِ مطہرات، حضرت علیؓ، حضرت فاطمہؓ، حضرت امام حسینؓ، حضرت امام حسنؓ اور اُن کی ذریات۔

اہلِ حال صوفیہ، عارفانِ حق۔

اہلِ خانہ گھر کے لوگ؛ بیوی، اہلیہ۔

اہلِ دل دردمند لوگ۔

اہلِ زبان کسی زبان میں خاطر خواہ علم اور قدرت کا اظہار رکھنے والے۔

اہل کار (جزم ل) کارندہ، منشی، محرر، کلرک، دفتر یا محکمے کا ملازم۔

اہلِ کتاب کتب سماوی کے ماننے والے، مثلاً: توریت، انجیل، زبور اور قرآنِ مجید پر ایمان رکھنے والے۔

اہل مد (جزم ہ، جزم ل، زبرم) عدالت کے پیشکار کا ماتحت، منشی، عدالتی فائلوں کا محافظ۔ نیز اہلِ مد۔

اہلِ معنی نکتہ داں، ماہرینِ ادب و زبان۔

**اہلِ نصاب** (لفظاً) وہ شخص جس کے پاس اتنا مال ہو جس پر زکوٰۃ واجب ہو جاتی ہے۔

**اہلِ نظر** حقائق کو جاننے، پرکھنے والے، ناقد، رمز شناس۔

**اہل وعیال** گھر کے لوگ جن کا بارِ کفالت کسی کے ذمے ہو، بال بچے اور دیگر متعلقین۔

**اہلا گہلا** لیٹا زبرا، جزم ہ، لیٹا زبرگ۔صف۔مذ۔ خوش وخرم، ہشاش بشاش، شاداں وفرحاں۔(مث) اہلی گہلی۔

**اہلال** لیٹا زیرا، جزم ہ۔مذ۔ کلمۂ طیبہ پڑھنا؛ تہلیل کرنا۔

**اہلاً وسہلاً** لیٹا زبرا، جزم ہ، تن زبرا، لیٹا زبرس۔ جم جم آیئے، خوش آمدید، مرحبا۔

**اہلہ** لیٹا زبرا، جزم ہ، زبرل۔مذ۔ بھونچال، زلزلہ؛ سیلاب۔نیز اہلا۔

**اہلی** لیٹا زبرا، جزم ہ۔صف۔ خانہ نشین؛ گھریلو، پالتو (جانور)۔

**اہلیت** لیٹا زبرا، جزم ہ، زیرل، زبری۔امث، ع۔ لیاقت، قابلیت، صلاحیت، استعداد، سلیقہ۔اصلاً: اَہلیّت۔

**اہلیہ** لیٹا زبرا، جزم ہ، زیرل، زبری۔امث، ع۔ بیوی، زوجہ۔

**اہلے گہلے** لیٹا زبرا، جزم ہ، لیٹا زبرگ۔متعلق فعل۔ اتراتے ہوئے، معشوقوں کی طرح، ناز وانداز سے۔

**اَہم** زبرا، زبرہ۔صف، ع۔ زیادہ ضروری، زیادہ قابلِ توجہ، لازمی۔عام: اہم (لیٹا زبرا، لیٹا زبرہ)۔

**اہمال** لیٹا زیرا، جزم ہ۔مذ، ع۔ اَلتوا، ڈھیل، تاخیر، ٹال مٹول، غفلت سے کام لینا؛ مہملیت، بے معنی ہونا، ابہام، لغویت۔

**اَہِمسا** زبرا، زیرہ، جزم م۔امث، س۔ عدم تشدد، دُکھ دینے سے اجتناب، وار کرنے سے گریز؛ جبر کے مقابلے میں صبر۔نیز اہنسا۔

**اَہمیت** زبرا، زبرہ، شد زیرم، شد نیز بلا شد زبری۔امث۔ اہم (رک) کا اسم کیفیت۔

**اَہنکار** زبرا، زبرہ، ن غنہ۔مذ۔ غرور، گھمنڈ، خودی، اپنے آپ کو کچھ سمجھنا۔

**اہوال** زبرا، جزم ہ۔صف۔ اندیشے، خوف۔

**اہون** لیٹا زبرا، جزم ہ، زبرو۔صف۔ آسان، با آرام؛ ادنیٰ، غیر اہم۔

**اَہیر** زبرا، ی۔مذ۔اسمِ جنس، ہ۔ ایک ذات جس کے لوگ گائے بھینس پالتے ہیں اور دودھ بیچتے ہیں، گوالا، گوجر۔(امث) اہیرن، اہیرنی۔

کہاوت: **اہیر دیکھ گڈریا مستانہ** اہیر کو نشے میں دیکھ کر گڈریا بھی مست ہوا۔اُس غریب آدمی کے متعلق کہا جاتا ہے جو امیروں کی نقل کرے۔

کہاوت: **اہیر گاڑی جات گاڑی، نائی گاڑی کجات گاڑی** جس کا کام اسی کو ساجھے اگر نائی اہیر کی نقل کرے تو درست نہیں۔

**اہیری** زبرا، ی۔امث، ہ۔ بھیروں ٹھاٹھ کی ایک سمپورن راگنی۔

## ا۔ء

**ائتلاف** لیٹا زیرا، لیٹا زیرت۔مذ، ع۔ موافقت، اتحاد، یک دلی؛ یکسانیت، یکجائی؛ ضلع جگت، تلازمِ خیال، ایک شے سے دوسری شے کا خیال میں آنا۔

**ائلام** لیٹا زیرا، لیٹا زیرت۔مذ۔ رنجیدگی، حزن وملال۔

**ائمہ** زبرا، زیرء، شد زبرم۔جمع، مذ۔ امام (رک) کی جمع۔

**ائمہ اربعہ** فقہ کے چار امام (۱۔امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ ۲۔امام مالک رحمۃ اللہ علیہ، ۳۔امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ ۴۔امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ)۔

## ا۔ی، ے

**اے** ے لین۔ حرفِ ندا، پکارنے مخاطب کرنے کا کلمہ۔نیز زورِ کلام کے لیے، مثلاً: اَے سبحان اللہ: اَے وائے! نیز اے (ے)۔

کہاوت: **اے تیری قدرت کے کھیل، چھچھوندر بھی ڈالے چنبیلی کا تیل** بے حقیقت آدمی کا بناؤ سنگار کرے تو طنزاً کہتے ہیں۔

**ایاباً وذہاباً** زیرا، ب دو زبر (بن)، زبرو، زیرذ، دو زبر (بن)۔متعلق فعل۔ آتے اور جاتے میں، آمد ورفت میں۔

**اَیادی** زبرا۔جمع الجمع۔ نعمتیں، جاہ ومراتب، اختیارات، قبضہ، قدرت۔

**اَیاز** زبرا۔علم، ع۔ سلطان محمود غزنوی کے غلام کا نام۔

فقرہ: **ایاز قدرِ خود بہ شناس** (لفظاً) ایاز اپنی اوقات نہ بھول؛ اتراہٹ پر کلمۂ تہدید۔

**اِیاس** زیرا۔مذ۔ عورت کے ایام ماہواری کا انقطاع جس سے حمل سے مایوسی ہو جاتی ہے۔آغاز کہولت۔

**اَیاغ** زبرا۔مذ، ت۔ پیالہ، شراب کا پیالہ۔نیز ایاق۔

**اَیال** زبرا۔امث۔ گھوڑے کی گردن کے بال۔نیز کسی اور جانور کے جسم پر ایسے ہی بالوں کی جھالر۔

**اِیالت** زیرا، زبرل۔امث۔ حکومت، حکمرانی، سرداری؛ ریاست، صوبہ۔

**اَیام** زبرا، شدی۔جمع، مذ، ع۔ یوم (رک) کی جمع۔دَور، زمانہ، عہد؛ عورت کے حیض کا زمانہ۔

**اَیامُ العرب** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرع، زبرر) عرب کی قبلِ اسلام کی

جنگوں کا احوال۔

**اَیامِ تشریق** (لیٹا زیرم، زبرت، جزم ش، ی) عیدالاضحیٰ کے بعد کے تین دن۔

**اَیامِ سرخی** وہ چند دن جن میں عورت کو ماہواری کا خون آتا ہے۔

**اَیامیٰ** زبرا، کھڑا زبری۔ جمع، مذ، جمع، مث، ع۔ رنڈوے اور رانڈیں، بے بیویوں کے شوہر یا بیوہ عورتیں۔

**اَیانا** زبرا۔ صف۔ بے عقل، نادان بچہ، بھولا، سیدھا، نادان، سیانا کی ضد۔ نیز عام: یانا۔ (مث) **اَیانی / یانی۔**

**ایتام** ے لین۔ جمع، مذ، ع۔ وہ نابالغ بچے جن کے باپ یا ماں اور باپ دونوں وفات پا چکے ہوں۔ یتیم کی جمع۔

**اِیتر** ی، زبرت۔ صف، ہ۔ اِترانے والا، چھچھورا، کم ظرف، شیخی خورا۔

کہاوت: **ایتر کے گھر تیتر ''باہر باندھوں کہ بھیتر''** کم ظرف کو کوئی چیز مل جائے تو وہ اس کی نمود چاہتا ہے۔ دکھاوا کیے بغیر نہیں رہتا، جب کم ظرف کو اُس کی حیثیت سے زیادہ کوئی چیز مل جائے تو کہا جاتا ہے۔

**اِیثار** ی۔ مذ، ع۔ اپنے مفاد پر کسی اور مقصد کو ترجیح دینا؛ قربانی، عالی ظرفی۔

**اِیجاب** ی۔ مذ، ع۔ منظور، قبول کرنا، سوال کا جواب دینا؛ عورت کی طرف سے کسی کے نکاح میں آنے کا اقرار۔ (فلسفہ) اثبات، نفی یا سلب کی ضد۔

**ایجاب و قبول** (فقہ) نکاح و بیع وغیرہ میں اسلامی احکام کے مطابق فریقین کی رضامندی کا اظہار؛ وہ فقرات جو رضامندی کے اظہار میں ادا کیے جائیں۔

**اِیجاد** ی۔ امث، ع۔ کسی نئی بات یا چیز کی تخلیق، اختراع؛ بدعت، جدت؛ عدم سے وجود میں لانا۔

**اِیجاز** ی۔ مذ، ع۔ اختصار برتنا، کلام میں طوالت سے پرہیز، کفایت سے کام لینا۔ (صفو) وجیز مختصر۔

**ایجازِ مخل** ایسا اختصار جو کافی نہ ہو، ابہام پیدا کرے۔

**ایجنٹ** ے، زبرج، جزم ن۔ مذ۔ کسی ادارے یا شخص کا نمائندہ، گماشتہ، دلال یا وکیل وغیرہ۔ انگریزی: Agent۔

**ایجنڈا** ے، زبرج، جزم ن۔ مذ۔ کسی ادارے کے آئندہ اجتماع یا اجلاس کا پیشگی اطلاع نامہ جس میں جزوی طور پر وہ اُمور درج ہوتے ہیں جن پر اجلاس میں بحث یا غور کیا جانا ہوتا ہے۔ انگریزی: Agenda۔

**اینچ پینچ** ے، جزم چ۔ مذ، ہ۔ چکر، پھندا، گرہ؛ اُلجھن، ہیر پھیر، دھوکا، مکر، فریب؛ طرز ادا یا اسلوبِ بیان کی پیچیدگی جس سے اصل مفہوم کو سمجھنا دشوار ہو، گھما پھرا کر کہنا۔

**ایداع** ی۔ مذ۔ سونپنا، ودیعت کرنا، امانت رکھنا۔

**ایدائی** ی۔ صف۔ اپنی عمر سے بڑھ کر ذہنی قوت کا حامل۔

**ایڈوانس** ے لین، ن غنہ۔ فعل متعدی۔ آگے بڑھنا یا بڑھانا، پیش قدمی؛ ترقی کرنا؛ اضافہ کرنا؛ پیشگی ادائیگی۔ انگریزی: Advance۔

**ایذا** ی۔ امث، ع۔ تکلیف، دُکھ، آزار، اذیت، صدمہ۔

**ایراد** ی۔ مذ، ع۔ بیان میں لانا، وارد کرنا، دوہرانا؛ نکتہ چینی، الزام دہی۔

**ایراغیرا** ے لین۔ صف۔ مذ۔ غیر آدمی، انجانا، معمولی، ناشخص (آدمی)۔ نیز **اَیراغیرا نتھو خیرا**۔ جمع: **ایرے غیرے**۔

**ایراوتی** ے، زبرو۔ مذ، س۔ ہاتھی کے لیے پیار کا نام، راجہ اندر کے ہاتھی کا نام۔

**ایرسا** ی، جزم ر۔ امث۔ دھنک، ایک پودا جس کے پھول کئی رنگ کے ہوتے ہیں اور اُس کی جڑ میں سے بنفشہ کی سی خوشبو آتی ہے، اِس لیے بیج بنفشہ بھی کہلاتی ہے جسے دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**ایر** ی، جزم ر۔ امث۔ حسد، جلن، ڈاہ۔ نیز ایرشا۔

**ایرج** ی، زبرر۔ مذ۔ سورج، خورشید۔ ایک قدیم ایرانی شہزادے کا نام۔

**ایڑ** ے۔ امث، ہ۔ ایڑی کی تخفیف، سواری کے جانور کے پیٹ پر سوار کی ایڑی کا ٹھوکا (تیز چلانے کے لیے)۔

**ایڑی** ے۔ امث۔ پاؤں کے تلوے کا پچھلا سخت حصہ؛ پاشنہ؛ جوتے، پاپوش کے تلے کا پچھلا نسبتاً اُونچا حصہ۔

محاورہ: **ایڑی چوٹی کا زور لگانا** کسی کام میں پوری طاقت صرف کر دینا، انتہائی اور حد درجے کی کوشش کرنا۔

محاورہ: **ایڑیاں رگڑنا** نہایت مصیبت اور تکلیف میں زندگی گزارنا؛ جانکنی کے عالم میں تڑپنا؛ بچوں کا مچل کر زمین پر لیٹنا۔

**ایڑی سے چوٹی تک** تمام سراپا میں، پورا جسم لگا کر۔

**ایزاد** ی۔ مذ۔ اضافہ، بیشی، زیادتی۔ اصلاً: **از دیاد**۔

**ایزد** ے، زیرز۔ علم، ع۔ زیادہ کرنا، اضافہ کرنا؛ اللہ تعالیٰ کے ناموں میں سے ایک۔

**ایسا** ے لین۔ حرفِ تشبیہ۔ اِس طرح کا، اِس قدر، اتنا۔ (امث) **ایسی**۔

**ایسا تیسا** (کلمۂ تحقیر) کمینہ، ذلیل، برا، بیوقوف۔

کہاوت: **ایسا چاٹا کہ دھوئی کا چچا** ایسا چاٹا کہ دھونے سے بہتر کر دیا ایسا لُوٹا کہ کچھ نہ چھوڑا۔

**ایساویسا** خراب، گیاگزرا۔

کہاوت: **ایساویسا بھاتا نہیں، خوان ملو کا آتا نہیں** اچھا میسر نہیں جو ہے وہ بھاتا نہیں۔

بول چال: **اَیسی (کی) تیسی** کم بختی، خرابی۔ نیز بطور دُشنام، مثلاً: کوئی پروا نہیں، بھاڑ میں جائے۔

**ایستادہ** ی، جزم س، زبر د۔صف۔ رک: استادہ۔

**ایستگاہ** ی، جزم س، جزم ت۔امث۔ گاڑیوں یا سواریوں وغیرہ کا اڈا، جائے قیام، بندرگاہ۔

**ایسر** زبر ا، ے لین، زبر س۔صف۔ بایاں، بائیں جانب کا (داہنے کے بالمقابل)۔ نیز بائیں جانب۔

**ایسے** ے لین۔ حرفِ تشبیہ۔ ایسا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

مقولہ: **ایسے پر تین حرف** اظہارِ نفرت کا کلمہ یعنی ایسے پر لعنت بھیجو۔

کہاوت: **ایسے گئے جیسے گدھے کے سر سے سینگ** ایسے بھاگے کہ پھر پتا نہ چلا، نیست و نابود ہوگئے۔ نشان تک نہ رہا۔

کہاوت: **ایسے لڑکے بہت کھلائے ہیں** ہم داؤ میں آنے والے نہیں۔ ایسی باتیں ہم جانتے ہیں۔

مقولہ: **ایسے ہوتے تو عید بقرعید کے کام آتے** یعنی بالکل نالائق اور نکمے ہو کام کے ہوتے تو پھر کیا بات تھی۔

**ایصال** ی۔امذ، ع۔ پہنچانا، ترسیل۔

**ایصالِ ثواب** نیک کام کرکے یہ نیت کرنا کہ اس کا اجر خدائے تعالیٰ فلاں مردے کو عنایت کرے۔

**ایضاً** ے لین، ض دو زبر (ضن)۔متعلق فعل۔ اُوپر کی طرح، پہلے کی طرح، حسبِ بالا؛ مکرر۔

**ایضاح** ی۔امذ، ع۔ واضح ہونا، ظاہر کرنا، روشن ہونا؛ کسی مطلب وغیرہ کی وضاحت۔

**ایطاء** ی۔امذ، ع۔ قافیے کا ایک عیب جبکہ حروفِ زوائد (جو کلمہ کا لازمی جز نہ ہوں) بالکل ہم معنی ہوں، مثلاً: فروزاں نمایاں میں حروفِ زوائد (اں) جنھیں حذف کریں تو قافیہ باقی نہیں رہتا۔

**ایطائے جلی** قافیے میں پورے لفظ کا اعادہ، مثلاً: دیکھتا ہے، جانتا ہے۔

**ایطائے خفی** جن قافیوں کی تکرار کی طرف ذہن مائل نہ ہو، مثلاً: آب اور گلاب کا قافیہ جس میں ''آب'' مشترک ہے مگر نمایاں نہیں۔

**ایفا (ء)** ی۔امذ، ع۔ وعدے کی تکمیل، وعدہ وفا کرنا، قول پورا کرنا۔

**ایقاظ** ی۔امذ۔ بیداری، سوئے ہوئے کو چونکانا، جگا دینا، بیدار کرنا؛ غفلت دور کرکے ہوش میں لانا۔

**ایقاع** ی۔امذ۔ لحن، آواز کا اُتار چڑھاؤ۔

**ایقاف** زیر ا، ی۔امذ۔ روکنا، موقوف کرنا، تعطل میں ڈالنا۔

**ایقان** زیر ا، ی۔امذ، ع۔ ایمان، یقین، پکا بھروسا، عقیدہ۔

**ایک** ے۔عدد۔ واحد؛ پہلا، اوّل؛ اکیلا؛ بے مثل؛ یکساں، برابر؛ ساتھی، ساجھی، رفیق، شریک، مخلوط، یکجان؛ فقط، صرف، مثلاً: سب کچھ سہی پر ایک نہیں کی نہیں سہی۔

فقرہ: **ایک اکن ایک** (۱×۱ =۱) پہاڑے یاد کرنے کے آغاز کے بول؛ (لفظاً) ایک کو ایک سے ضرب دینے سے حاصلِ ضرب ایک ہی نکلتا ہے؛ (مراداً) بے فائدہ کوشش، سعیِ لاحاصل۔

**ایک ایک** ہر ایک۔

**ایک آدھ** کوئی کوئی، اِکا دُکا۔

کہاوت: **ایک آپ، دوسرا بغل چاپ** آپ تو بن بلائے آئے اور ساتھ ایک اور کو بھی لائے۔

کہاوت: **ایک آنکھ پھوٹتی ہے تو دوسری پر ہاتھ رکھتے ہیں** ایک چیز ضائع ہو جائے تو دوسری کی قدر زیادہ ہوتی ہے۔

کہاوت: **ایک آنکھ میں شہد، ایک آنکھ میں زہر** جب آدمی کسی پر زیادہ مہربان اور کسی پر کم ہو تو کہا جاتا ہے۔ اُس کے متعلق بھی کہتے ہیں جو دم بھر میں ناراض اور دم بھر میں خوش ہو جائے۔ متلون کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **ایک آوے کے برتن ہیں** ایک سے ہیں۔ سب یکساں ہیں۔ اطوار و اخلاق اور عادات میں ایک جیسے ہیں وہ ایک گھرانے کے ہی ہیں۔

کہاوت: **ایک اکیلا دو سے گیارہ** دو شخص باہم مل کر بہت کام کر سکتے ہیں۔ اتفاق میں بہت برکت ہے۔ نیز **ایک اکیلا دو کا میلا**۔

کہاوت: **ایک انار سو بیمار** چیز تھوڑی ضرورت مند زیادہ۔

کہاوت: **ایک اور ایک!! دو روٹیاں** ہر ایک بات میں اپنا مطلب سوچنا۔ بھوکے کو ہر وقت روٹی کا خیال رہتا ہے۔

کہاوت: **ایک اہاری، سدا برتی۔ ایک ناری، سدا جتی** ایک وقت کھانے والا روزہ دار اور ایک عورت والا مجرد سمجھنا چاہیے۔

کہاوت: **ایک بار جوگی، دو بار بھوگی، تین بار روگی** جوگی کو ایک بار پاخانے جانے کی حاجت ہوتی ہے۔ بہت کھانے والے کو دو بار اور بیمار کو تین بار۔

متعلق فعل: **ایک بارگی** ایک ہی دفعہ، ایک ساتھ (بار بار کی ضد)۔

کہاوت: **ایک بچے کی ماں کیا اور سو روپے کی پونجی کیا** ایک بیٹا ہو تو ہر وقت اُس کی جان کی فکر رہتی ہے اور تھوڑی دولت تو گزارے کی۔ گویا اولاد یا آمدنی کم ہونا دونوں محرومی کی باتیں ہیں۔

مقولہ: **ایک پاؤں اندر ایک پاؤں باہر** گھڑی یہاں گھڑی وہاں۔ اُس جگہ بولتے ہیں جہاں کوئی کام کی کثرت یا اضطراب کی وجہ سے ایک جگہ نہ ٹھہر سکے۔

کہاوت: **ایک پرہیز، سو علاج** پرہیز علاج سے زیادہ مفید ہے۔

کہاوت: **ایک پنتھ، دو کاج** ایک تدبیر میں دو کام۔ ایک کام کے ساتھ دوسرا کام ہو جانا۔

کہاوت: **ایک تو تھا ہی دیوانہ، اس پر آئی بہار** برے کے لیے برائی کا سامان پیدا ہو گیا۔

کہاوت: **ایک تو چپڑی، دوسرے دو دو** اچھا بھی چاہتا ہے اور بہت بھی۔

کہاوت: **ایک تو چوری، دوسرے (اُس پر) سینہ زوری** قصور کر کے اس پر شرمانے کی بجائے شیر ہونا۔

کہاوت: **ایک تو شیر دوسرے اُس پر بکتر پہنے** ظالم کا صاحب اختیار ہو تو اس کا ظلم بڑھ جاتا ہے۔

کہاوت: **ایک تو کانی بٹی مائی، دوسرے پوچھنے والوں نے جان کھائی** ایک تو غلطی اور اس پر لوگوں نے چھیڑنا شروع کیا۔ خفت کی بات پر لوگوں کے سوالوں سے مزید رسوائی یا تکلیف ہوتی ہے۔

کہاوت: **ایک تو میاں اونگھتے اس پر کھائی بھنگ، تلے ہوا سر، اُوپر ہوئی ٹنگ** کاہل آدمی اور اس پر کام ایسے کرے، جس سے سُستی اور بڑھے۔

کہاوت: **ایک توے کی روٹی، کیا چھوٹی کیا موٹی** چھوٹے بڑے ایک ہی قسم کے ہیں۔ ایک خاندان یا ایک نسل کے آدمی سب ایک ہی نظر سے دیکھے جاتے ہیں۔

**ایک ٹک** (زبرٹ) متواتر، مسلسل، لگا تار، برابر ٹکٹکی باندھ کر (دیکھے جانا)۔

کہاوت: **ایک ٹکا میری گانٹھی، لڈو کھاؤں یا ماٹھی** اِترانے والے غریب کی نسبت کہتے ہیں کہ پاس کچھ نہیں اور خواہش بہت۔

**ایک جان، دو قالب** جب دو شخصوں میں بہت محبت ہو تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **ایک جورو کی جورو، ایک جورو کا خصم ایک جورو کا سیس پھول، ایک جورو کی پشم** بعض خاوند بیوی پر حاوی ہوتے ہیں اور بعض بیویاں خاوند پر۔ رن مرید کی عزت نہیں ہوتی۔

کہاوت: **ایک چپ ہزار سکھ** خاموشی میں بہت سے فائدے ہیں۔ چپکا رہنا دوسروں کے منہ بند کر سکتا ہے یا جھکا سکتا ہے یا عاجز کر سکتا ہے۔

مقولہ: **ایک چُلّو پانی ڈوب مرنے کو بہت ہے** بے حیا آدمی کو غیرت دلانے کے لیے یہ کلمہ کہا کرتے ہیں۔

کہاوت: **ایک چھینکے، ایک ناک کاٹے** آدھا کام کوئی کرے اور آدھا کوئی سرانجام دے۔

کہاوت: **ایک خطا دو خطا، تیسری خطا مادر بخطا** ایک دو دفعہ تو بھول ہو سکتی ہے مگر بار بار غلطی شرافت سے بعید ہے۔

کہاوت: **ایک دانت اکاش، ایک دانت پکاش** بڑے مال خور کی نسبت بولتے ہیں۔

کہاوت: **ایک در بند، ہزار در کھلے** کسی کی آمدنی بند ہونے کے وقت کہتے ہیں ایک جگہ سے روزی جاتی رہے تو خدا اور راستہ پیدا کر دیتا ہے۔

کہاوت: **ایک دل یاروں میں، ایک چوکیداروں میں** جس کا خیال بٹا ہوا ہو۔ بے دیکھے بھالے کام کرنا۔ غفلت سے حرکات سرزد ہونا۔ دو دلی کی کیفیت ہونا۔

متعلق فعل: **ایک دم** تھوڑی دیر، تھوری مدت؛ یک لخت، ایک ساتھ؛ فوراً۔

کہاوت: **ایک دم، آیا نہ آیا** زندگی کا کوئی اعتبار نہیں، کسی وقت بھی ختم ہو سکتی ہے۔

مقولہ: **ایک دم کا دمامہ ہے** یہ سب جیتے جی کا جھمیلا ہے۔ یا زندگی صرف ایک سانس پر منحصر ہے۔

کہاوت: **ایک دم (میں) ہزار دم** مریض کو حوصلہ دینے کے لیے بولتے ہیں جب تک سانس تب تک آس۔ جیتا رہے گا اچھا ہو جائے گا؛ ایک کی ذات سے ہزاروں کو فائدہ۔

کہاوت: **ایک دن کا مہمان، دو دن کا مہمان، تیسرے دن بلائے جان** اگر مہمان بہت دن رہے تو دوبھر جاتا ہے۔

**ایک ڈال** ایک ہی وضع یا رنگ یا جنس کے ایک پتھر سے تراشے ہوئے؛ بے جوڑ، بے میل۔

کہاوت: **ایک ڈوبے تو جگ سمجھائے، یہاں تو جگ ہی ڈوبا ہے** ایک شخص غلطی کرے تو دوسرے اُسے سمجھائیں۔ جب سب ہی غلطی کریں تو کون سمجھائے۔

کہاوت: **ایک سے دو بھلے** تنہائی بری ہے۔ اکیلے کی نسبت دو بہتر ہیں۔

کہاوت: **ایک شیر مارتا ہے، سولومڑیاں کھاتی ہیں** ایک باہمت آدمی کماتا ہے اور بیسیوں پرورش پاتے ہیں۔

کہاوت: **ایک غریب کو مارا تھا تو سومن چربی نکلی** اگر کوئی مالدار ہونے کے باوجود اپنے آپ کو غریب ظاہر کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **ایک فرہاد، سوتیشے۔ ایک جان، سواندیشے** ایک آدمی کو بہت سی مصیبتیں اٹھانی پڑتی ہیں۔

کہاوت: **ایک کا منہ شکر سے بھیرا جاتا ہے، سو کا منہ خاک سے نہیں بھرا جاتا** ایک شخص کی خبرگیری اچھی طرح ہو سکتی ہے، بہت سوں کی خاطر نہیں ہو سکتی۔

کہاوت: **ایک کو پانی، ایک کو پیچ** انصاف سے داد و دہش نہ کرنا۔ کسی کو اچھی چیز دینا کسی کو ناقص۔

کہاوت: **ایک کو دے رتبہ عالی، ایک کو دے کھرپا جالی** خدا کی شان ہے کسی کو امیر بناتا ہے کسی کو غریب۔

کہاوت: **ایک گھڑی کی بے حیائی، سارے دن کا ادھار** ایک دفعہ کا انکار بہت سے نقصانوں سے بچاتا ہے۔

کہاوت: **ایک مچھلی سارے (تالاب) جل کو گندا کرتی ہے** ایک نالائق آدمی سارے خاندان کو بدنام کرتا ہے۔ ایک برا آدمی ساری قوم کی رسوائی کا باعث ہوتا ہے۔

کہاوت: **ایک میان میں دو تلواریں نہیں رہ سکتیں** ایک چیز کے دو برابر کے خواستگار نہیں رہ سکتے۔ دو ضدیں ایک جگہ اکٹھی نہیں رہ سکتیں۔ ایک ملک میں دو بادشاہ نہیں ہو سکتے۔ ایک بیوی کے دو خاوند نہیں ہو سکتے۔

کہاوت: **ایک ہنر اور ایک عیب سب میں ہوتا ہے** کوئی شخص بالکل بیکار یا بے عیب نہیں ہوتا۔

**ایکا** ے۔ امذ۔ اتفاق، ملی بھگت، اختلاف کی ضد؛ نظریہ و خیال وغیرہ کی یک رنگی۔

**ایکا ایکی** اچانک، دفعتاً، یکبارگی۔

**ایکادشی** ے، زبرد۔ امث، ہ۔ چاند کے روشن یا ڈھلتے پہر کی گیارھویں تاریخ۔ جبکہ ہندوؤں میں متقی لوگ برت رکھتے اور پوجا پاٹھ کرتے ہیں۔

**ایکتا** ے، جزم ک۔ امث۔ ایکا، اتحاد۔

**ایکل پن** تنہائی۔

**ایکھ** ی۔ امث۔ گنا، سرکنڈے سے مشابہ ایک رس دار پودا جس میں تھوڑے تھوڑے فاصلے پر گرہیں ہوتی ہیں۔ (مجازاً) گنے کا کھیت۔

**ایل** زبرا، شدز بری۔ امذ۔ بارہ سنگھا، پاڑھا۔

**ایل** ی۔ امذ۔ دوست، رفیق۔

**ایلاء** ی۔ امذ، ع۔ مرد کا قسم کھانا کہ وہ اپنی عورت کے پاس نہ جائے گا۔

**ایلام** ی۔ امذ۔ سزا دینا، آزار پہنچانا۔

**ایلاوس** ی، ومع۔ امذ۔ فضلے کا منہ کی طرف سے نکلنا، انتڑی میں بل پڑنا۔

**ایلچی** ے، جزم ل۔ امذ، ت۔ قاصد، پیغام بر؛ سفیر۔

**ایلخان** ی، جزم ل۔ امذ۔ فوج کا سپہ سالار۔

**ایلوا** ے، جزم ل۔ امذ، ہ۔ گھیکوار کے پودے کا عرق جو نہایت کڑوا ہوتا ہے اور دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**ایلولا** ے لین، ومع۔ امذ۔ قدیم شامی سال کا بارھواں مہینہ، اکتوبر کے لگ بھگ۔ نیز **ایلول**۔

**ایلیا** ے، زیرل۔ امذ، عبرانی۔ بنی اسرائیل کے ایک نبی کا نام، الیاس کی عبرانی شکل، حضرت علیؓ کا ایک نام؛ بیت المقدس کا ایک نام۔

**ایماء** ی۔ امذ، ع۔ اشارہ، جسم کے کسی عضو کی بامعنی جنبش؛ کنایہ؛ مرضی، عندیہ۔
فعل مرکب، محاورہ: **ایما لینا** منشا معلوم کرنا، عندیہ لینا۔

**ایماق** ی۔ امذ۔ قوم، قبیلہ، خاندان۔

**ایمان** ی لین۔ امذ۔ قسمیں، سوگندیں، وعدے۔

**ایمان** ی۔ امذ، ع۔ عقیدہ، مذہب؛ دینِ اسلام کی پیروی، کفر کی ضد۔

**ایمان بالغیب** (زیرب، غم ا، جزم ل، ے لین) خدائے تعالیٰ، کتب آسمانی، انبیاورُسل، جنت دوزخ اور سزا و جزا وغیرہ پر یقین رکھنا۔

کہاوت: **ایمان رہے، جائے سب کچھ** ایمان مقدم ہے اسے کسی صورت میں نہیں کھونا چاہیے۔

**اَیمن** (۱) زبرا، ے لین، زبرم۔ صف۔ دایاں، داہنا، سیدھے ہاتھ کا۔

**اَیمن** (۲) زبرا، ے لین، زبرم۔ صف، ع۔ خطرات سے محفوظ، امن و عافیت میں رہنے والا، مطمئن؛ بےخوف۔ (عَلَم) وادی طور (عربی: اَمن سے بطریق امالہ اےمن (ے) ے لین اردو کا تصرف)۔ کلیان ٹھاٹھ کا ایک سمپورن راگ جس کے سارے سُر چڑھے سُر ہیں۔

**این** ے لین، زبرن۔ حرف استفہام۔ مراد: وہ کہاں ہے۔ (اصطلاحاً) **اَین** (جزم ن) ظرفیت، مکانیت، جائے وجود۔

**ایں** ی لین، ن غنہ۔ حرف استفہام۔ تعجب و حیرت کی جگہ۔

**ایں** ی، ن غنہ۔ ضمیر، ف۔ 'یہ' اور 'اُس' کا مترادف۔

**اِیں جانب** میں، ہم، خاکسار، متکلم۔

**ایں واں** یہ اور وہ۔ مراد: سب کچھ۔

**اینٹ** ی، ن غنہ۔ امث، ہ۔ گندھی ہوئی مٹی کی مستطیل یا مربع یا پہلو دار سانچے میں ڈھلی ہوئی یا چھوٹی سل جو خشک کر کے یا اس کے بعد پزاوے میں پکا کر عمارت کی چنوائی میں لگائی جاتی ہے۔ تاش کے پتوں کا ایک نشان جس کا رنگ سرخ ہوتا ہے اور شکل چہار ضلعی نکیلی۔

محاورہ: **اینٹ سے اینٹ بجانا** ڈھا دینا، مسمار کرنا؛ تباہ و برباد کر دینا۔

محاورہ: **اینٹ کا جواب پتھر سے دینا** سخت جوابی کارروائی کرنا۔

کہاوت: **اینٹ کی لینی، پتھر کی دینی** جب ایک آدمی سخت بات کہے اور دوسرا اُسے اُس سے سخت جواب دے تو اس وقت کہتے ہیں۔ نیز **اینٹ کا جواب پتھر**۔

**اینٹھ** ے لین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ اکڑن، بل، پیچ، خمیدگی جو کسی شے کو مروڑنے، بل دینے یا تختے وغیرہ میں سیلن کے سبب پیدا ہو جائے۔

**اینٹھا** رسی کو بٹنے، بل دینے کا اوزار، بل دے کر لپیٹی ہوئی پگڑی۔

**اَینٹھانا** بل دینا، مروڑنا، بٹانا۔

**اینٹھن** (ن مغ، زبر ٹھ، ہ) کھنچاؤ، اکڑن، تشنج۔

**اینٹھنا** اکڑنا، اِتراہٹ سے تننا، بل کرنا۔ (فعل متعدی) زبردستی یا دھوکے سے چھیننا، ہتھیانا۔

**اینٹھنی** دھنیے کے دھنکی۔

**اینچا تانی** ے، ن مغ۔ امث۔ کشمکش، کھینچ تان، دو طرفہ اپنی اپنی طرف کھینچنے کی صورتِ حال؛ چھین جھپٹ۔

کہاوت: **اینچا کھینچا وہ پھرے جو پرائے بیچ میں پڑے** جو ضامن بنے اُس کو تکلیف اُٹھانی پڑتی ہے۔

**اینچن** ے، ن مغ، زبر چ۔ امث۔ کھینچنے کا عمل، گھسیٹن۔

کہاوت: **اینچن چھوڑ گھسیٹن میں پڑے** ایک آفت دوسری آفت سے بڑھ کر ثابت ہوئی۔

فعل متعدی: **اینچنا** کھینچنا؛ زور لگا کر اپنی طرف گھسیٹنا۔

**اینچی** ے، ن مغ۔ امث۔ افیون سے تیار کردہ ایک نشہ آور مادہ (مدک) پینے کی نلی کے اندر کا میل جو مدک کے نشے کو تیز کرنے کے لیے مدک میں ملایا جاتا ہے۔

**ایندھن** ی، ن مغ، زبر دھ۔ اند، ہ۔ جلانے کی لکڑی کوئلہ وغیرہ؛ گیس، پٹرول وغیرہ؛ (مجازاً) ناکارہ، جلا دینے کے قابل۔

**ایندھورا** (ولین) ایندھن رکھنے کی جگہ یا خانہ۔

**اینڈ** ے لین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ اکڑفوں، کبر، ناز؛ غرور یا تکبر سے اکڑنا، نشے خمار یا مستی میں بدن کو تاننا؛ پاسنگ کا پتھر یا کوئی اور شے جو پلڑے برابر کرنے کے لیے رکھ یا باندھ دی جائے؛ معذور، بے عمل، کاہل، لدھڑ؛ معطل۔

**اینڈنا** بے کار پڑا رہنا، کروٹیں لینا؛ ٹیڑھی چال چلنا۔ لہراتے ہوئے چلنا۔

**اینڈل** نکما، کاہل الوجود، بگڑے ہوئے چلن والا۔

**اینڈا بینڈا** ے لین، ن مغ، ے لین، ن مغ۔ صف، ہ۔ کج مج، ٹیڑھا سیدھا، ناہموار، آڑا ترچھا، بے قرینہ۔

**اینڈوا** ے، ن مغ، جزم ڈ۔ اند۔ گول گول لپٹی ہوئی رسی یا سوت کی ڈوریوں سے بنا ہوا حلقہ یا گرداجو بوجھ ڈھونے والے مزدور سر پر رکھ لیتے ہیں؛ ایسی ہی طبلے کے نیچے رکھنے والے ٹیک یا گردی تاکہ وہ لڑھک نہ جائے۔ (امث) **اینڈوی**۔

**اینک** ی، زبر ن۔ ضمیر اشارہ۔ ایں کی تصغیر۔ مراد: یہ سامنے والی شے۔

**اینگر** ی، ن مغ، پیش گ۔ اند۔ سیندور، شنگرفی رنگ، سیندوری رنگ۔ نیز **اینگور**۔ صف: **اینگوری**۔

**ایو** ے، جزم و۔ حرفِ تشبیہ۔ ایسا، مثل، مانند۔

**ایوار** ی۔ اند۔ وقتِ عصر۔

**ایوارا** ی۔ اند، ہ۔ رات کے وقت مویشیوں کو بند کرنے کی محفوظ جگہ، باڑا۔ نیز **ایواڑا**۔

**ایوان** ے لین۔ اند، ف۔ شہ نشین؛ فراخ، کشادہ جگہ، ہال؛ محل، قصرِ شاہی، مکان؛ مجلسِ قانون ساز یا ادارہ، بڑی جلسہ گاہ۔

**ایوانِ تجارت** تجارت پیشہ لوگوں کی انجمن جو تاجروں کے مفاد کی نگرانی کرتی اور حکومت سے اُن کا تحفظ کراتی ہے۔

**اَیوبؑ** زبر ا، شدی، ومع۔ علَم، ع۔ ایک پیغمبر جو بڑی آزمائشوں سے گزرے اور صبر و رضا کی مثال سمجھے جاتے ہیں۔

**اَیوس** زبر ا، ومع۔ اند۔ زنگار، سبز رنگ۔

**اَیوگتا** زبر ا، وج، جزم گ۔ امث۔ نا اہلی، غیر موزونیت، نالائقی، نکما پن۔

**ایہا** ی۔ امث۔ کوشش، تدبیر؛ تجویز، خواہش؛ کاروبار؛ طاقت و قوت۔

**ایہام** ی۔ اند، ع۔ اشتباہ جس میں ذہن دو یا زیادہ مطالب کے متعلق یہ فیصلہ نہ کر سکے کہ ان میں سے کون سا دُرست یا مقصود ہے؛ شک میں ڈالنا، بھٹکانا، بہکانا؛ ذو معنی بات؛ (بلاغت) صنعتِ توریہ۔

**اے ہے** ے لین۔ فجائیہ۔ کلمۂ تاسف، افسوس، حسرت یا ہمدردی کے اظہار میں، مثلاً: اَے ہے غریب مفت میں مارا گیا۔ آئے ہائے کی تخفیف۔ نیز **اَئے ہَئے**۔

# آ

آ الف ممدودہ، الف مدہ۔ حرف ''ا'' کی طویل شکل اور دو الف سے مرکب۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے دوسرا اور صوتی اعتبار سے چونکہ یہ ''الف'' ہی کی طویل صوت ہے اس لیے اسے پہلا حرف ہی گردانا جاتا ہے۔ فارسی زبان کا پہلا اور ہندی کا دوسرا حرفِ تہجی۔ جدید لسانیات میں اوّلین حرفِ علت اور حرفِ صحیح دونوں طرح سے استعمال ہوتا ہے، عموماً لفظ کے شروع میں اور کبھی کبھار بیچ میں بھی آتا ہے جیسے 'آگ'، 'آفت'؛ 'مآثر'، 'مآل' وغیرہ۔ اسے ادا کرتے وقت چونکہ منہ عمومی طور پر کُھلا رہتا ہے اِس لیے اِسے کُھلا حرفِ علت بھی کہتے ہیں۔ اِس کا مخرج منہ کا پچھلا حصہ ہے۔ حروفِ قمری میں شامل ہے۔ بعض کے نزدیک جمل میں اِس کا عدد ایک ہے جبکہ کچھ کے خیال میں دو بھی ہے۔ یونی کوڈ چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Alef With Madda Above" اور کوڈ نمبر "U+0622" ہے۔ دوسرے حروف کے ساتھ مد کو استعمال کرنے کے لیے یونی کوڈ میں مد ''~'' کے لیے الگ سے کوڈ "U+0653" بھی دیا گیا ہے۔

آ (۱) اسث۔ گانا کا آغاز کرتے وقت سُر ملانے کی خاطر کھینچی جانے والی طویل آواز جسے "آ" کو مسلسل کھینچ کر پیدا کیا جاتا ہے؛ ہَم جتانے کی آواز؛ کبوتروں وغیرہ کو بلانے کی آواز۔

آ آ مرغیوں وغیرہ کو دانہ ڈالتے وقت اُنھیں بلانے کی آواز۔

آ (۲) فعل لازم۔ (رک) آنا کے تمام معنی میں بطور امر مستعمل؛ جانا کی ضد۔

کہاوت: **آ بڑے باپ کی بیٹی ہے تو پنجہ کر لے** اگر ہمت ہے تو مقابلہ میں آ۔ اگر دعویٰ ہے تو ثابت کر کے دکھا۔ عورتیں کوئی لاف زنی کریں تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **آ بلا گلے پڑ/ لگ/ مجھے مار** خواہ مخواہ کسی مصیبت کو دعوت دینے کے موقع پر کہتے ہیں۔

محاورہ: **آ بننا** حادثہ پیش آنا، آفت نازل ہونا۔

کہاوت: **آ بنی سر اپنے چھوڑ پرائی آس** مصیبت کا مقابلہ خود کرنا چاہیے۔ دوسروں کا سہارا ڈھونڈنا عبث ہے۔

کہاوت: **آ بے مونٹے تیری باری کان چھوڑ کنپٹی ماری/ پر پڑی/ جھاڑی** جب تمام تدابیر ختم ہو جائیں اور آخری سخت قدم اُٹھانا پڑے تو کہتے ہیں۔ یعنی تمام تدبیریں ختم ہو چکی ہیں، اب ڈنڈے کی باری ہے۔ ایک کہانی سے ماخوذ جس میں ایک جادو کا ڈنڈا چور کو تلاش کر کے خود ہی مارنا شروع کر دیتا ہے۔

کہاوت: **آ بیل مجھے مار** اپنے ہاتھوں مصیبت میں پڑنے یا مفت کا جھگڑا یا مصیبت مول لینے کے موقع پر استعمال کیا جاتا ہے۔

محاورہ: **آ بھڑنا** لڑنا۔

کہاوت: **آ پڑوسن لڑیں** کسی کو چھیڑ کر خواہ مخواہ لڑائی مول لینے کے موقع پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **آ پڑوسن مجھ سی ہو** دوسروں کے لیے بھی اپنی طرح مصیبت چاہنا۔

محاورہ: **آ پڑنا** گر پڑنا؛ آ موجود ہونا، آ جانا؛ حملہ آور ہونا ('پر' یا 'پہ' کے ساتھ)۔

محاورہ: **آ پھنسنا** ٹپک پڑنا؛ خلافِ توقع کسی مصیبت میں مبتلا ہونا؛ واقع ہونا، متعلق ہونا؛ وارد ہونا۔

فعل مرکب: **آ چکنا** آ جانا، پہنچ جانا؛ (طنزاً) نہ آنا۔

محاورہ: **آ لپٹنا** آ کے ملنا؛ گھیر لینا، لپٹ جانا۔

## آ۔ ب

**آب** اند، ف۔ ایک حصہ آکسیجن اور دو حصے ہائیڈروجن سے مرکب سیال، پانی، افشردہ، عرق، محلول؛ آنسو، پسینہ؛ رونق، چمک دمک۔

محاورہ: **آب اُترنا** چمک دمک جاتی رہنا۔ نیز **آب اُڑنا**۔

**آبِ ارغوانی** غم کے آنسو؛ سرخ رنگ کی شراب۔

**آبِ انار** مراد: سرخ شراب۔

کہاوت: **آب آب کرتے مر گئے سرہانے دھرا رہا پانی** وہاں بولتے ہیں جب کوئی شخص اپنی اصل کو بھول جائے۔ روایت ہے کہ اَن پڑھ بستی میں ایک فارسی داں شان میں آ کر فارسی بولنے کا اتنا عادی ہو گیا کہ مرتے وقت پانی مانگنے کی بجائے آب آب پکارتا رہا۔ مگر اُس کی بات کوئی نہ سمجھا اور پیاسا مر گیا۔

کہاوت: **آب آمد تیمم برخاست** پانی آ جائے تو تیمم جائز نہیں رہتا۔ ایسے موقع پر بولتے ہیں جب اصل آدمی یا چیز آ جائے اور اُس کے بدل یا قائم مقام کی ضرورت نہ رہے۔ خصوصاً وہ شخص بولتا ہے جو قائم مقامی کر رہا ہو۔

**آب آمیز** (بلا اضافت) وہ مرکب چیز جس میں پانی ملا ہوا ہو۔

**آب باز** پانی میں تیرنے والا۔

**آبِ بخت** (لیٹا زیر، لیٹا زبر، جزم ح) خالص پانی۔ نیز **آبِ زلال** (پیش ز)۔

آبِ بستہ برف؛ اولے۔

آبِ بقا زندگی یا دوام بخشنے والا پانی۔ نیز آبِ حیات (لیٹا زیرِ ب، زبر ح)، آبِ حیواں (ے لین)۔

محاورہ: آب بگڑنا چمک دمک ماند پڑنا، رونق باقی نہ رہنا؛ دھار کند ہو جانا۔

آب بند (بلا اضافت) پانی کے رساؤ، بساؤ، سرایت یا انجذاب کو روکنے والا؛ پن روک، واٹر پروف۔

آب پاشی درختوں یا پودوں کو پانی دینے کا عمل۔

آب ترسی باؤلے کتے کے کاٹے سے پیدا ہونے والی بیماری، ہڑک۔

آبِ جاری سوت سے نکلتا ہوا پانی، بہتا ہوا پانی، نہر ندی وغیرہ کا پانی جو ایک جگہ نہیں ٹھہرتا۔

آبِ جامد ٹھہرا ہوا پانی، منجمد پانی؛ برف یا اولا۔

آبجو (جزم ب) ندی۔

آبجوش (جزم ب) یخنی۔

آبِ چشم (زبر چ، جزم ش) آنسو، اشک۔

آب چک (زبر چ) پرنالے کے پانی کی نکاسی کے لیے بنائی ہوئی جگہ۔

آبِ چکابو قلعے کی خندق میں گردش کرنے والا پانی۔

آبچیں (ی، ن غنہ) رومال، تولیہ۔

آبِ حمیم کھولتا پانی۔

آبِ حیا شرمندگی کا پسینہ۔

آبِ خجالت شرمندگی کی وجہ سے آیا ہوا پسینہ۔

آب خستہ پانی کی زیادتی سے گلی ہوئی (جڑ یا پودا)۔

آب خورا مٹی کا کوزہ، پانی وغیرہ پینے کا برتن۔ نیز آبخورہ۔

آب خیز سیلی اراضی، کھادر۔

آب داغ گرم لوہے سے داغا، بجھایا ہوا پانی۔

آبِ دُزد سوکھی زمین جس کے نیچے پانی کا سوتا ہو۔

آبدست رفع حاجت کے بعد پانی سے نجاست دھونے کا عمل، طہارت؛ وہ پانی جس سے قضائے حاجت کے بعد طہارت کی گئی ہو۔

مقولہ: آبدست کا بھی سلیقہ نہیں نہایت بدسلیقہ و بدتمیز ہے۔

آبدوز پن ڈوبی کشتی، وہ جنگی کشتی جو پانی کی سطح پر اور نیچے دونوں جگہ چل سکتی ہے۔

کہاوت: آب دو کوزہ و من گرد جہاں مے گردم پانی پیالے میں موجود ہے اور میں اُس کی تلاش میں دُنیا میں گھومتا پھرتا ہوں۔ لاعلمی کے سبب آسان بات کے لیے بے جا دوڑ دھوپ۔ مترادف: بغل میں کٹورا شہر میں ڈھنڈورا۔

صف: آب دیدہ رونکھا، رُہانسا؛ آنسو۔

صف: آب رنگی (زبر ب) پانی میں حل ہونے والے رنگوں سے بنی ہوئی (تصویر، نقاشی)۔

صف: آب زدہ پانی سے گلا ہوا؛ بوسیدہ، ناکارہ یا خراب۔

آب زر وہ پانی جس میں کیمیائی عمل سے سونا حل کیا ہوا (ایسا پانی نقاشی وغیرہ میں استعمال کیا جاتا ہے)۔

کہاوت: آبِ زر سے لکھنے کے قابل ہے بہت قابلِ قدر بات ہے یا در کھنے کے قابل ہے۔

آبِ قراح مقطر پانی۔

آب کار شراب فروش، کلال، شراب کھینچنے یا بیچنے والا؛ شراب پینے والا۔

آب کاری منشیات کی نگرانی کا محکمہ۔

آب کش پانی بھرنے یا پلانے والا، سقا، بہشتی، ساقی۔

محاورہ: آبِ کوثر سے زبان دُھلی ہونا نہایت فصیح و بلیغ ہونا۔

آب گرد (زبر گ) بھنور۔

آبِ گل رُخسار کا پسینہ۔

آبِ مردہ ٹھہرا ہوا پانی، آبِ رواں کی ضد۔

آبِ مسخن (پیش م، زبر س، شد زبر خ) گرم یا جوش دیا ہوا پانی۔

آبِ مشمس (پیش م، زبر ش، شد زبر م) سورج کی تابش سے گرم کیا ہوا پانی۔

آبِ مضاف خالص پانی جس میں آمیزش ہو۔

آبِ مقطر قرع انبیق وغیرہ سے نتھارا ہوا پانی، خالص پانی۔

آب ناگزار (بلا اضافت) جس میں پانی سرایت نہ کر سکے، واٹر پروف۔

کہاوت: آب ندیدہ موزہ کشیدہ پانی دیکھا نہیں اور جوتے اُتار دیے؛ بولاہٹ کے سبب ضرورت سے زیادہ محتاط ہونا۔

آب نُقرہ سیماب، پارہ۔

کہاوت: آب و آتش راچہ آشنائی آگ اور پانی کی کیا دوستی، قطعاً بے جوڑ یا ناممکن بات ہے۔

صف: آب و تاب چمک، دمک؛ رونق؛ حُسن وخوبی، لطافت، نفاست۔

محاورہ: آب و تاب دینا رونق دینا، عزت کرنا؛ تعریف کرنا، ثنا کرنا۔

آب ودانہ پانی اور خوراک، کھانا پینا؛ مقدر، روزی۔

محاورہ: **آب ودانہ اُٹھنا** کسی مقام کی روزی یا وسیلۂ روزی کا منقطع ہو جانا، روزگار چھوٹنا؛ سفر پیش آنا؛ موت آنا۔

مقولہ: **آب ودانہ حرام کر دیا** جینا مشکل کر دیا۔ زندگی دُو بھر کر دی۔

مقولہ: **آب ودانہ کی بات ہے/ آب ودانہ کے ہاتھ ہے** مقدر کی بات ہے، تقدیری معاملہ ہے، قسمت میں جو لکھا ہے وہ ہوگا۔

**آب ورنگ** ظاہری رنگ روپ، شکل وصورت، خط وخال۔

**آب وگل** (وج، زیرگ) کیچڑ؛ پانی اور مٹی، گندھی ہوئی مٹی۔

مقولہ: **آب وہوا راس نہ آئی** پانی وہوا کا اثر بُرا پڑا۔ مزاج کے موافق نہ آیا۔

**آب وہوا** (وج) طبعی وجغرافیائی حالات وخصوصیات۔

**آباء** جمع، مذ، ع۔ اجداد، پُرکھے۔ نیز آبا۔

**آبائے علوی** آسمان اور سیارے۔

**آباءواجداد** باپ دادا، اگلی پیڑھیاں، پُرکھے۔

**آبائی** باپ دادا سے منسوب؛ موروثی۔

**آباد** (۱) صف۔ف۔ معمور، بسا ہوا، جہاں کاشت ہوتی ہو؛ مقیم، متمکن، رسا بسا، فروکش۔ ویران کی ضد۔

**آباد کار** غیر آباد، اُفتادہ جگہ کو آکر بسانے والا، نئی جگہ جا کر بسنے والا۔ (حشریات) پردار حشرے جو نئی جگہ جا کر نسل کشی کریں۔

**آباد کاری** غیر آباد جگہ کو آباد کرنا، اُکھڑے ہوئے لوگوں کو بسانا۔

فعل مرکب: **آباد کرنا** کسی ویران جگہ پر بسنا؛ غیر آباد جگہ پر دوسرے لوگوں کو مکان یا بستی بنا کر دینا۔

فعل مرکب: **آباد ہونا** رک: آباد کرنا جس کا یہ لازم ہے؛ اُمید سے ہونا، حاملہ ہونا، گیابھن ہونا۔

**آباد** (۲) اند۔ پیغمبرانِ عجم میں سب سے پہلے پیغمبر کا نام جو دساتیر کے مصنف تھے۔

**آبادان** صف، ف۔ معمور، بسا ہوا، آباد۔

**آبادنی** آبادی، رونق، چہل پہل۔

**آبادی** امث۔ نفری، موجود یا بسے ہوئے لوگوں کی کل گنتی؛ بسنے یا بسانے کا عمل یا حالت؛ بسا ہوا مقام جہاں لوگ رہتے ہوں، ویرانے کی ضد۔

**آبادیِ جدید** (قانون) وہ قطعۂ زمین جس میں پہلے کاشت نہ ہوئی ہو۔

**آبار** جمع، مذ۔ کنویں، چاہ۔

**آبان** اند، ف۔ ایران کے شمسی سال کا آٹھواں مہینہ جو تقریباً ہندی اگھن کے مطابق ہوتا ہے۔ شمسی مہینے کا دسواں دن۔

**آباہن** زبرہ۔ اند۔ کسی جاپ کے ذریعے دیوتا کو بلانے عمل، دعوت، حاضرات۔

**آبائی** صف۔ آبا (رک) کی طرف منسوب؛ جدی، موروثی۔

**آبخور** ومع۔ اند۔ پانی کی جگہ، گھاٹ۔

**آبدار** جزم ب۔ چمک دار، پانی رکھنے والا نوکر؛ دولت مند شخص۔

**آبرو** جزم ب، ومع۔ امث، ف۔ چہرے کی رونق، چمک دمک، تابانی؛ عزت، وقار؛ ناموس۔

محاورہ: **آبرو اُتارنا** ذلیل کرنا، عزت خراب کرنا، بے حرمت کرنا؛ عصمت پر دھبہ لگانا۔

صف: **آبروباختہ** بدنام، بےشرم۔

محاورہ: **آبرو بیچنا** اپنی حیثیت سے گری ہوئی روش اختیار کرنا۔

محاورہ: **آبرو بخشنا** عزت بڑھانا، مرتبہ بڑھانا؛ بزرگی دینا۔

فعل مرکب: **آبرو پانا** عزت حاصل کرنا، مرتبہ ملنا، ناموری یا شہرت ہونا۔

مقولہ: **آبرو پر پانی پڑ گیا** قدر وعزت جاتی رہی، بات بگڑ گئی، مرتبہ گھٹ گیا۔ خوار وذلیل ہو گئے۔

محاورہ: **آبرو پر حرف آنا** عزت یا رُتبے میں فرق آنا، ذلیل ہونا، ساکھ بگڑنا۔

مقولہ: **آبرو جا کے نہیں آتی** عزت ضائع ہو کے پھر حاصل نہیں ہوتی۔ عزت کے بارے میں بہت محتاط ہونا چاہیے۔

کہاوت: **آبرو جگ میں رہے تو بادشاہی جانیے** آبرو سے بڑھ کر دُنیا میں کوئی چیز نہیں ہے۔ آبرو رہنا سب سے بڑی چیز ہے۔

محاورہ: **آبرو خاک میں ملانا** اپنی یا کسی دوسرے کی عزت ضائع کرنا، موجود عزت یا ساکھ کو برباد کرنا۔

کہاوت: **آبرو دار کی مٹی خراب** عزت والے کو بڑی مشکل سے ہوتی ہے۔

مقولہ: **آبرو ڈبو دی** عزت مٹا دی؛ بات کھو دی۔

محاورہ: **آبرو رکھ لینا** عزت بچانا، بھرم قائم رکھنا۔

محاورہ: **آبرو رکھنا** رُتبے والا، ہونا، عزت والا ہونا؛ عزت بچانا، ذی عزت ہونا۔

**آبروریزی** عزت وناموس میں بٹہ لگانا؛ زنا بالجبر کرنا۔

کہاوت: **آبروساری دولت (روپیہ) کی ہے** عزت دولت کی وجہ

سے ہوتی ہے۔

مقولہ: **آبرو کا پاس نہیں** عزت و حرمت کا لحاظ نہیں۔

مقولہ: **آبرو کو جان کا صدقہ کیا** عزت کے آگے جان کھو بیٹھے۔

مقولہ: **آبرو گرہ میں باندھ رکھی ہے** کسی نہ کسی طرح اپنی عزت برقرار رکھی ہے۔

کہاوت: **آبرو موتی کی سی آب ہے** عزت بڑی نازک چیز ہے۔

**آبرون** جزم ب، ومع۔امث۔ ایک قسم کی نبات جو سایہ دار جگہ یا دیواروں کی جڑوں میں اُگتی اور ہمیشہ سرسبز رہتی ہے۔ کلفہ۔ اِسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**آبست** زبر ب، جزم س۔اند۔ لیموں کا گودا۔

**آبستن** زیر ب، جزم س، زبر ت۔صف، ف۔ باردار؛ حاملہ، جس کے پیٹ میں بچہ ہو۔(امث) **آبستگی**۔

**آبستہ** زیر ب، جزم س، زبر ت۔صف۔ حاملہ؛ نوزائیدہ بچہ۔

**آبسیر** جزم ب، ے۔صف۔ سیراب یا سینچا ہوا کھیت وغیرہ؛ سبک رو، خوش رفتار (گھوڑا)۔

**آبشار** جزم ب۔امث، ف۔ پانی کا جھرنا یا اُونچائی سے گرنے والی چادر۔

**آبق** زیر ب۔صف۔ وہ غلام جو آقا کا گھر چھوڑ کر بھاگ جائے اور لا پتا ہو، بھگوڑا غلام۔

**آبگیر** ی۔ پانی ٹھہرانے کے لیے کھودا یا بنایا گیا گڑھا، تالاب۔

**آبگینہ** جزم ب، ی۔اند۔ شیشہ، بلور، کانچ؛ شیشے کا ظرف، جامِ شراب۔

**آبلوج** جزم ب، ومع۔اند، ف۔ مصری، قند۔نیز **آبلوک**۔

**آبلوس** جزم ب، ومع۔اند۔ نیلا تھوتھا۔

**آبلہ** جزم ب، زبر ل۔اند، ف۔ انگور کے دانے یا بلبلے کی طرح جلد کا اُبھار، چھالا، پھپھولا۔

فعل مرکب: **آبلہ اُٹھانا** کھال میں چھالا یا پھپھولا ڈالنا۔

صف: **آبلہ پا** جس کے پاؤں میں چھالے پڑ گئے ہوں؛ تھکا ہوا، درماندہ۔

**آبلۂ فرنگ** ایک قسم کی آتشک جس میں بدن پر آبلے پڑ جاتے ہیں۔نیز **بادِ فرنگ**۔

**آبنائے** جزم ب۔امث۔ پانی کی رَو جو خشکی کے دو بڑے قطعوں کو جدا کرے اور دو سمندروں کو ملائے۔مثال: آبنائے پاناما، آبنائے جبرالٹر۔

**آبنوس** جزم ب، ومع۔اند، ع۔ ایک درخت اور اُس کی سیاہ، سخت، پائیدار لکڑی۔ اِس کے عمومی طور پر کنگھیاں، سنگھار دان، قلم دان اور دوسرا نفیس سامان بنایا جاتا ہے۔(صف) **آبنوسی** آبنوس کی طرف منسوب؛ آبنوس کا بنا۔

**آبی** صف، ف۔ پانی سے تعلق رکھنے والا؛ ہلکے کافوری رنگ کا، ہلکا آسمانی رنگ کا؛ چمکیلا، دمکنے والا۔

**آبی گھوڑا** گھوڑے سے مشابہ ایک چوپایہ جو سمندروں اور دریاؤں میں پایا جاتا ہے۔

**آبی و آتشی** ایک دوسری/ دوسرے کے برخلاف۔

**آبیات** جزم ب۔امث۔ پانی سے تعلق رکھنے والا علم یا مطالعہ، زیرِ زمین پانی کی تلاش، پانی کے ذخائر کا شمار اور تقسیم وغیرہ۔

**آبیاری** جزم ب۔امث، ف۔ کھیتوں کو پانی دینے کا عمل۔

**آبیانہ** جزم ب۔اند، ف۔ نہری پانی کا محصول۔

**آبیدہ** ی، زبر د۔صف۔ بھیگا ہوا، آب آلود، نمناک۔

**آبیدگی** ی، جزم د۔ امث۔ نمی، پانی کے سرایت کرنے کا عمل۔

**آبیل** ے۔امث۔ ایک روئیدگی جس کے پتے بسکھپرے کے پتوں کی طرح اور بیج گاجر کے بیجوں کی طرح، جبکہ جڑ شلغم سے مشابہ ہوتی ہے۔

**آبھا** امث۔ چمک دمک، عکس، جھلک۔

**آبھاس (۱)** اند۔ مشابہت، مماثلت؛ ظہور، شکل؛ روشنی، نور۔

**آبھاس (۲)** اند، ہ۔ گفتگو؛ زبان؛ خطاب؛ کہاوت؛ دیباچہ یا مقدمہ۔

**آبھوشن** ومع، زبر ش۔اند، ہ۔ زیور، گہنا، زر و جواہر؛ زیب و زینت، زیبائش۔

**آبھیر** ی۔اند، ہ۔ اہیر، گوالا۔

**آبھیری** ی۔امث۔ **آبھیر** (رک) کی تانیث؛ اہیروں کی زبان؛ ایک بحر یا وزن کا نام۔

## آ۔پ

**آپ (۱)** ضمیر مخاطب (تعظیمی)۔ تُو اور تم (واحد اور جمع) کی جگہ تعظیماً استعمال کیا جاتا ہے۔حضور، جناب۔نیز گاہے طنزاً یا مزاحاً؛ ادنیٰ درجے کے شخص سے تخاطب کے موقع پر (اکثر "بھی" کے ساتھ)؛ غائب حاضر متکلم (واحد اور جمع) کے لیے۔

مترادف: خود۔

فقرہ: **آپ اپنا جواب** بے مثل، بے نظیر، لاجواب، جس کی مثل کوئی دوسرا نہ ہو۔

مقولہ: **آپ اپنی ہی گاتے ہیں** آپ اپنی ہی کہے جاتے ہیں دوسرے کی نہیں سنتے۔

مقولہ: آپ اپنے لیے کانٹے نہ بو ایسا کوئی کام نہ کر جو آئندہ تیرے ہی حق میں مضر ہو۔

آپ ایسا تمھاری طرح کا، تم جیسا۔

کہاوت: آپ آئے بھاگ آئے آپ کی آمد خوش نصیبی کا باعث ہے۔

کہاوت: آپ بُرے جگ بُرا اگر آدمی خود برا ہو تو سب کو برا سمجھتا ہے۔

آپ بیتی اپنے واردات یا مشاہداتِ زندگی، ذاتی سرگزشت، اپنی کہانی۔

کہاوت: آپ بیتی کہوں یا جگ بیتی اپنی زندگی کے حالات سناؤں یا اہلِ جہاں کے، عموماً کہانیوں میں آتا ہے۔ عام گفتگو میں ایسے موقع پر جب کہ دوسروں سے اپنا قصہ بیان کرنے کی فرمائش کرانا مقصود ہو۔ اِس کے جواب میں کہا جائے گا، ''آپ بیتی''۔

کہاوت: آپ بھلے اپنا گھر بھلا الگ تھلگ رہنا اچھا ہے۔ مترادف: پتھر اپنی جگہ بھاری ہوتا ہے۔

کہاوت: آپ بھلے تو جگ بھلا ہر شخص کے نزدیک اپنا راحت و آرام دنیا کا راحت و آرام ہے؛ جو شخص جیسا خود ہوتا ہے دوسروں کو بھی ویسا ہی سمجھتا ہے۔

کہاوت: آپ بھولے تو اُستاد کو لگائے خود غلطی کرے اِلزام اُستاد کو دے۔ اپنی غلطی کا اِلزام اپنے بڑوں کو یا دوسروں کو دے۔

کہاوت: آپ جانیں (اور) آپ کا کام میں فہمائش کر چکا ہوں اب جیسا آپ کے جی میں آئے کیجیے (کام سے بری الذمہ ہونے کے موقع پر استعمال کیا جاتا ہے)۔

کہاوت: آپ تو گرم کر کے شربت پلاتے ہیں پہلے کسی کو تکلیف دینا اور بعد میں آرام۔

کہاوت: آپ چلے بھوئیں شیخی گاڑی پر ہے تو غریب مگر شیخیاں بہت مارتا ہے۔ رہنا جھونپڑوں میں خواب دیکھنا محلوں کے۔ (بھوئیں = بھوئی بمعنی زمین)۔

کہاوت: آپ خوزادے آپ مرادے نہایت خود غرض ہے۔ جو کسی کی نصیحت پر نہ چلے اور اپنے آپ کو بہت عقل مند سمجھے۔ وہ شخص جو افلاس میں امیرانہ ٹھاٹ کر کے خوش ہو۔ (خوزادے = خواجہ زادے)۔

کہاوت: آپ دھاپ، اپنا منہ اپنا ہی بات اپنا ہی بھلا چاہتا ہے دوسرے کی پروا نہیں کرتا۔

کہاوت: آپ ڈال ڈال ہیں تو میں پات پات میں آپ سے زیادہ ہوشیار ہوں، بچ کر نہیں جانے دوں گا۔

کہاوت: آپ ڈوبے تو جگ ڈوبا آپ تباہ ہوئے تو جہان تباہ ہوا۔ اپنی مصیبت بہت بڑی معلوم ہوتی ہے۔

کہاوت: آپ ڈوبے تو ڈوبے اور کو بھی لے ڈوبے اپنا نقصان تو کیا ہی تھا ساتھ دوسروں کا نقصان بھی کیا۔ نیز ہم تو ڈوبیں گے صنم تم کو بھی لے ڈوبیں گے۔

کہاوت: آپ راہ راہ دم کھیت کھیت ظاہر میں نیک باطن میں خراب۔

کہاوت: آپ روپ مہاروپ اللہ تعالیٰ کا جلوہ سب جلوؤں سے زیادہ ہے۔ کامل فقیر کی تعریف میں کہتے ہیں کہ آپ کا جلوہ تجلی الٰہی کا مظہر ہے۔ نیز بطور نصیحت دوسروں کی وجاہت یا کمال پر رشک نہیں کرنا چاہیے۔ شکر و قناعت کی ترغیب کے لیے ہے۔

کہاوت: آپ رہیں اُتر، کام کریں پچھم بے پروا یا ایسے آدمی کے متعلق کہتے ہیں جو سرگرمی کی معقول حدود سے تجاوز کرے۔

کہاوت: آپ زندم، جہاں زندم، آپ مردم، جہاں مردم اپنا سکھ اور فائدہ سب سے مقدم ہے۔ نیز آپ زندہ، جہاں زندہ، آپ مردہ، جہاں مردہ۔

کہاوت: آپ سکھی تو جگ سکھی اپنے آپ کو راحت ہے تو گویا زمانے بھر کو راحت ہے۔ ناحق دوسروں کے معاملات میں نہ پڑو مبادا اُلٹے فساد کا سبب بنو۔

کہاوت: آپ سنے، اپنا کمربند سنے یعنی اِس طرح کہنا کہ کوئی نہ سنے۔ نیچی نظر سے آہستہ بولنے والے پر پھبتی۔

کہاوت: آپ سنے راگ سے فقیر سنے بھاگ سے امیر آدمی ارادۃً ''راگ سنتا ہے'' اور فقیر اتفاقاً (راگ سے مراد راگ کا دیوتا)۔

کہاوت: آپ سوارتھی سدا دُکھی، پرسوارتھی سدا سکھی خود غرضی میں نقصان ملتا ہے، بے غرضی میں آرام ملتا ہے۔

کہاوت: آپ سے آئے تو آنے دو کسی ناجائز چیز کو تاویل سے جائز قرار دینے پر کہتے ہیں۔ جو چیز خود بخود ملے لے لینی چاہیے۔

کہاوت: آپ سے اچھا/خوب خدا اپنی ذات سے زیادہ کوئی عزیز نہیں ہوتا۔ خدا کی مرضی کے بغیر اپنی تدبیر سے راحت نہیں ملتی۔ اپنی تدبیر سے زیادہ خدا پر بھروسا کرنا چاہیے۔

کہاوت: آپ سے گیا جہان (جگ) سے گیا جو چیز اپنے ہاتھ سے گئی وہ گویا دُنیا سے گئی اُس کی پروا یا رنج نہیں ہونا چاہیے۔

کہاوت: آپ سے ملے سو دودھ برابر مانگے ملے سو پانی مانگی

ہوئی چیز سے خود بخود ملی ہوئی چیز بہتر ہوتی ہے۔
مقولہ: آپ سے میں نے چار برساتیں زیادہ دیکھی ہیں آپ سے زیادہ تجربہ رکھتا ہوں۔
کہاوت: آپ فضیحت اور کو نصیحت خود برے کام کرے اور دوسروں کو منع کرے۔ نیز آپ کو فضیحت دوسروں کو نصیحت۔
کہاوت: آپ کاج مہا کاج جو کام آدمی خود کرے سب سے اچھا ہے۔ اپنا کام خود کرنا چاہیے۔
مقولہ: آپ کا بایاں قدم لیجیے آپ کی چالاکی سے خدا بچائے۔ آپ واقعی بڑے چالاک اور ہوشیار ہیں۔
مقولہ: آپ کا نام ہوگا، ہمارا کام ہوگا ہماری حاجت روائی سے آپ کی نیک نامی ہوگی اور ہمارا کام نکل جائے گا۔
کہاوت: آپ کو ہپ ہپ اور کو تھو تھو اپنے کام کو اچھا سمجھنا اور دوسرے کے ویسے ہی کام کو برا کہنا۔ خود خوشی خوشی کھانا اور دوسرے سے کہنا کہ بد مزہ ہے۔
مقولہ: آپ کی بلا سے آپ کو کیا مطلب، جو چاہے ہو۔
مقولہ: آپ کی خفت میرے سر آنکھوں پر شرمندہ نہ ہوں، پشیمانی سے بچ بچ کر بات نہ کریں۔
مقولہ: آپ کی دال یہاں نہ گلے گی آپ کا کچھ زور یہاں نہیں چلے گا۔ نیز آپ کی یہاں نہ چلے گی۔
مقولہ: آپ کی شکایت میرے سر آنکھوں پر بس رہنے دیجیے، آپ کا گلہ و شکوہ جا سے ہے۔ مجھے آپ کا عذر قبول نہیں ہے لیکن معذور ہوں، معاف کیجیے۔
کہاوت: آپ کے لڑکے بھی گھٹنوں کے بل چلیں گے آپ بھی راہ راست پر آئیں گے۔ یعنی آپ کامیاب نہیں ہوں گے۔
کہاوت: آپ کے منہ کا اُگال ہمارے پیٹ کا آدھار جسے آپ تھوڑی سی چیز سمجھتے ہیں وہ ہمارے لیے بڑی ہے۔ آپ کی تھوڑی سی توجہ سے ہمارا کام ہوتا ہے۔
کہاوت: آپ کھائے بلّا بلی کو بتائے خود قصور کرے دوسروں کا الزام دے۔
مقولہ: آپ گیلے میں سوئے مجھے سوکھے میں سُلا دیا خود تکلیف اٹھائی اور مجھے آرام دیا۔
کہاوت: آپ مرے جہان مردہ اپنا سکھ اور فائدہ سب سے مقدم ہے۔ نیز آپ موئے تو جہان موا۔
کہاوت: آپ ملے سو دودھ برابر مانگے ملے سو پانی، کہے کبیر وہ رکت برابر جا میں اینچا تانی جو چیز خود بخود ملے وہ بہت اچھی جو مانگے سے ملے وہ پانی برابر، جھگڑے سے ملے تو خون کے برابر۔ اچھی چیز وہی ہے جو بے طلب ملے۔
کہاوت: آپ میں صوبیدار، بیوی گھر میں جھوکے بھاڑ طنزاً کہتے ہیں۔ آپ بڑے آدمی بنے پھرتے ہیں گھر میں تو مفلسی ہے۔
کہاوت: آپ میں منگتے/ ننگے، باہر کھڑے درویش جو خود مفلس ہے وہ اوروں کو کیا دے گا۔
کہاوت: آپ نہ جوگی گیڈری کاگے نیوتن جائے اپنا تو پورا پڑتا نہیں اوروں کی ذمہ داری لیتا ہے۔
کہاوت: آپ نے اُڑائیں ہم نے بھون بھون کھائیں ہم آپ سے زیادہ ان چالوں کو سمجھتے ہیں۔ کسی کے شیخی مارنے یا چالاکی کی بات کرنے پر کہتے ہیں۔
کہاوت: آپ ہارے بہو کو مارے اپنی شرمندگی مٹانے کے لیے دوسروں پر الزام رکھتا ہے۔ اپنی شکست کا بدلا کمزور سے لینے پر کہتے ہیں۔
مقولہ: آپ ہی بی بی آپ ہی باندی خود ہی مالک، خود ہی نوکر۔ وہ شخص جو اپنے گھر کا کام کاج خود آپ ہی انجام دے۔
مقولہ: آپ ہی کی جوتیوں کا صدقہ ہے جو کچھ میری عزت ہے، وہ آپ ہی کی بدولت ہے۔
مقولہ: آپ ہی مارے آپ ہی چلائے خود ہی تو ظلم کرے اور خود ہی مظلوموں کی طرح سے فریاد کرے۔
مقولہ: آپ ہی ناک چوٹی گرفتار ہے وہ خود آپ اپنے جنجالوں میں پھنسا ہوا ہے۔

**آپ** (۲) امذ۔ پانی، رانگ۔

**آپا** (۱) امذ، ت۔ نفس، ذات، تن بدن، جسم؛ ہستی، وجود؛ ہوش حواس؛ خودی، شخصیت۔
کہاوت: آپا تجے تو ہر کو بھجے جو انانیت یا خود پسندی کو ترک کر دے وہی اچھی طرح عبادت کر سکتا ہے۔ یعنی حصول مطلب کے لیے محنت اور کوشش ضروری ہے۔

**آپا دھاپی** نفسی نفسی، خودغرضی؛ افراتفری۔ (شاذ) آپل آپل۔

**آپا** (۲) امث۔ بڑی بہن، باجی، جیجی؛ سہیلی یا دوپٹہ بدل بہن۔

**آپاشبو** (زبرش،شدب) بے وقوف عورت۔

**آپات** صف۔ حقیر،گھٹیا۔

**آپار** صف۔ بے حد،بہت زیادہ،لامحدود۔

**آپتا** جزم پ۔امث۔ وہ سوزش جو بھوک میں معدہ محسوس کرتا ہے؛جلن۔

**آپتی** زبرپ،شدت۔امث۔ پروا،فکر؛عذر،اعتراض۔

**آپٹا** جزم پ۔امذ۔ کچنار کی طرح کا ایک پودا جو سخت پتھریلی زمین میں اُگتا ہے،تین پنکھڑیوں والا پھول،ریشے دار،مزے میں میٹھا،پھلی اِملی کی طرح ٹیڑھی اور خوشبودار نیز دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔آری،آری پودا۔

**آپرا** جزم پ۔امذ۔ وہ ڈراما جس کی اداکاری گانے میں کی جاتی ہے۔

**آپریشن** جزم پ،ے،زبرش۔امذ۔ جراحت یا سرجری کا عمل؛کوئی بھی عمل۔ انگریزی:Operation۔

**آپس** زبرپ۔امذ۔ باہمی تعلق،قرابت۔

**آپس داری** قرابت داری،اپنائیت،رشتہ۔

**آپس کا** باہمی،اندرونی،نجی،خاندانی۔

**آپس میں** باہم،ایک دوسرے کے درمیان۔

**آپسی** جزم پ۔صف۔ باہمی،ایک دوسرے سے متعلق۔

**آپی** متعلق فعل۔امث۔ آپ ہی کی تخفیف؛آپا (رک) کے لیے پیار کا کلمہ۔

**آپے** ۔امذ۔ آپ،خود۔

محاورہ:**آپے سے باہر ہونا** غضب ناک ہونا،بہت زیادہ غصہ آنا،قابو میں نہ رہنا،بے خود ہو جانا۔

محاورہ:**آپے میں رہنا** ہوش وحواس قائم رکھنا،حد سے تجاوز نہ کرنا،حیثیت سے نہ بڑھنا۔

## آ۔ت

**آت** صف۔ زیادہ،بے حد۔

**آتا** صف۔امذ۔ آتا ہوا،آئندہ،اگلا؛قرضہ،واجب الادا رقم،دین۔

مقولہ:**آتا آئے جاتا جائے** جس کا جی چاہے آئے جائے کوئی روک ٹوک نہیں۔ہمیں کسی کے آنے یا جانے کی کچھ پروا نہیں۔

**آتا جاتا** آمدورفت رکھنے والا،آنے اور لوٹ جانے والا۔

کہاوت:**آتا تو سب ہی بھلا تھوڑا بہت کچھ جاتے دو ہی بھلے دلدر اور دُکھ** جو ملے اچھا،جو جائے بُرا،سوائے نحوست اور دکھ کے جو چیز ملتی ہو وہ اچھی معلوم ہوتی ہے،چاہے تھوڑی ہو چاہے بہت۔جانے والی چیزوں میں دلدر اور دُکھ بھلے معلوم ہوتے ہیں۔

کہاوت:**آتا نہ چھوڑیے جاتا نہ موڑیے** جو ہاتھ لگے لے لیجیے جو قابو کا نہ ہو اُسے جانے دیجیے۔

کہاوت:**آتا ہو تو ہاتھ سے نہ دیجیے،جاتا ہو تو اُس کا غم نہ کیجیے** جو چیز ملے اُسے نہیں چھوڑنا چاہیے اور جو چیز چلی جائے اُس کا غم نہیں کرنا چاہیے۔

**آتش** زبرت۔امث،ف۔ آگ،آنچ،نار۔

**آتش اَفروز** آگ روشن کرنے والا،آگ لگا دینے والا۔

**آتش اَنگیز** رک:آتش افروز۔

**آتش باز** جو شخص آتش بازی بنائے اور فروخت کرے۔

**آتش بازی** بارُود،پوٹاش وغیرہ سے تیار کی ہوئی تفریحی اشیا جن کو آگ دکھانے سے پٹاخے،پھلجھڑی،خدنگے وغیرہ چھوٹتے اور چنگاریوں کے پھول برستے ہیں۔

**آتشِ بے دُود** (لفظاً) بغیر دھوئیں کی آگ۔مراد:شراب۔

**آتش بہار** (استعارۃً) گلاب؛موسم بہار کی خوبصورتی۔

**آتش بیاں** پُرجوش اور مؤثر طریقے سے اپنے مافی الضمیر کو ظاہر کرنے والا،جس سے سننے والوں کے جذبات بھڑک اُٹھیں۔

**آتش پا** بے قرار،تیز رفتار۔

**آتش پارہ** انگارہ،چنگاری۔

**آتش پرست** آگ کی پوجا کرنے والے،پارسی،مجوسی،زرتشت کا پیرو۔

**آتش خانہ** بھٹی،تنور،چولھا،وہ جگہ جہاں آگ روشن کی جائے۔

**آتش خوار** (ومعدولہ) آگ کھانے والا افسانوی پرندہ،سمندر۔(بطورِ دُشنام) رشوت خور۔

**آتش دان** دیوار میں بنا ہوا کمرہ گرم کرنے کا چولھا جس کا دھواں چمنی کے راستے خارج ہوتا ہے۔

**آتش زدگی** آگ لگ جانا۔

**آتش زدہ** جس میں آگ لگ جائے،جھلسا ہوا،جلا اور پھنکا ہوا۔

**آتش زیرِ پا** (مجازاً) بے چین،بے قرار۔

**آتش سیال** (زبرس،شدی) مراد:شراب۔

**آتش فشاں** (زیرف) آگ اور لاوا اُگلنے والا (پہاڑ،چوٹی)۔

**آتش کا پرکالہ** آگ کا ٹکڑا،انگارہ،دہکتا ہوا کوئلہ۔صف:شوخ،طرار،چالاک۔

**آتش گیر** (ی) جلد آگ پکڑ لینے، بھڑک اُٹھنے والا (مادّہ)۔
**آتش نفس** (زبرن، زبرف) پھونکنے والا، جلانے والا، سوختہ کرنے والا؛ آگ اُگلنے والا۔
**آتشی/آتشیں** آگ سے منسوب، آگ جیسا؛ غضب ناک۔
**آتشک** جزم ت، زبرش۔ امث، ف۔ ایک متعدی جنسی مرض جس کی ابتدا جائے مخصوص پر آبلہ نمودار ہونے سے ہوتی ہے اور وقفے وقفے سے شدید تر اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔ آبلہ فرنگ، گرمی۔
**آتشکیا** (جزم ت، زبرش، جزم ک) آتشک کا مریض، وہ شخص جو آتشک میں مبتلا ہو۔
**آتشی** صف۔ امذ، ف۔ آگ کا، آگ کی سی خاصیت رکھنے والا، آگ کی طرح گرم اور جلا دینے والا۔
**آتشی آئینہ** روشنی کی حدت اور چمک کو بڑھا کر منعکس کرنے والا آئینہ؛ دبیز، مضبوط شیشہ جو تیز آنچ میں بھی نہیں پگھلتا۔
**آتشی حرف** (جفر) وہ حروف جو آگ کے خواص رکھتے ہیں (ا، ہ، ط، ف، ش، ذ، م)۔
**آتشی مٹی** ایک خاص قسم کی تپائی ہوئی مٹی جو بھٹیوں وغیرہ میں استعمال ہوتی ہے؛ آتش فشانی عمل سے جمع ہو جانے والا گرد و غبار۔
**آتشیں** زبر/ زیرنیز جزم ت، ی، ن غنہ۔ صف، ف۔ آتش (رک) سے منسوب۔
**آتشیں اسلحہ** (لیٹا زیرل، زبرح) بارود کے زور سے گولا یا گولی چلانے (فائر) والا ہتھیار، توپ، بندوق وغیرہ۔
**آتم** زبرنیز جزم ت۔ سابقہ، ہ۔ ضمیر، خود، آپ۔
**آتم ہتیا** (ہت تیا) خودکشی۔
**آتما** (۱) جزم ت۔ امث، ہ۔ روح، جان، نفس؛ پیٹ۔
محاورہ: **آتما ٹھنڈی کرنا** جی خوش کرنا۔
کہاوت: **آتما میں پڑے تو پرماتما کی سوجھے** جب پیٹ کی فکر سے فراغت ہو تب یکسوئی سے عبادت ہو سکتی ہے۔
**آتمان** آتما سے منسوب، غیر مادی، روحانی۔ نیز آتمک۔
**آتما** (۲) جزم ت۔ امث۔ عہدِ اکبری کا ایک سکہ جو قیمت میں ایک اشرفی کا چوتھائی حصہ ہوتا تھا۔
**آتو** ومع۔ امث، ت۔ لڑکیوں کو سینا پرونا سکھانے والی اُستانی یا مغلانی۔ نیز **آتون/آتوں**۔

**آتی پاتی** امث۔ آنکھ مچولی کی قسم کا ایک کھیل جس میں ایک بچے کو کسی درخت کا پتہ لانے کے لیے بھیج کر سب چھپ جاتے ہیں اور وہ اُنھیں ڈھونڈتا ہے۔
**آتیوں کو** زیرت، ومج، ن غنہ۔ متعلق فعل۔ (عوام) آتے وقت، واپسی پر۔
**آتی** ۔صف۔ مث۔ آتا (رک) کی تانیث، تراکیب میں مستعمل۔
کہاوت: **آتی بہو جنمتا پوت** بیوی کے آنے پر اور بیٹے کے پیدا ہونے پر اُن کی تعلیم و تربیت شروع کی دینی چاہیے۔
کہاوت: **آتی بھلی کہ جاتی** آتی ہوئی چیز جاتی چیز سے بہتر ہے؛ تھوڑی چیز کا ملنا نہ ملنے سے بہتر ہے۔
**آتی جاتی** سود و زیاں، نفع نقصان، انجام۔
کہاوت: **آتی ہے ہاتھی کے پاؤں جاتی ہے چیونٹی کے پاؤں** بیماری کے آنے میں دیر نہیں لگتی ہے، اور جاتی آہستہ آہستہ ہے۔
**آتے** ۔صف۔ مث۔ آتا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔
کہاوت: **آتے جاتے میں نہ پھنسی تو کیوں پھنسا رے کوئے** جہاں کوئی عقل مند مصیبت میں پھنس جائے اور معمولی آدمی بچ جائے تو کہتے ہیں۔
کہاوت: **آتے کا منہ دیکھتی تھی جاتے کی پیٹھ** موجود تھا تو کسی نہ کسی طریقہ سے نظر آ جاتا تھا۔

## آ۔ٹ

**آٹا** امذ۔ پسا ہوا گیہوں یا کوئی اور اناج یا دال۔ مثال: ماش کی دال کا آٹا؛ خشک پسی ہوئی چیز، سفوف، چورا، برادہ؛ بوسیدہ، فرسودہ، گلا سڑا۔
**آٹا دال** معاش، روزی، قوت لایموت۔
کہاوت: **آٹا دال اُلو بھی ہے** اچھائیوں کے ساتھ برائیاں بھی ہیں۔
کہاوت ہے کہ ایک سپاہی نے قرضے میں ایک بنیے کو اُلو یہ کہہ کر دے دیا کہ یہ باز ہے۔ اُسے بعد میں معلوم ہوا تو اُسے دکان میں رکھ چھوڑا کہ شاید کوئی خرید لے۔ کوئی دریافت کرتا کہ دکان میں کیا ہے۔ تو وہ بنیا دوسری چیزوں کے ساتھ اُلو کا نام بھی لیتا کہ اُلو بھی ہے۔
**آٹا گوندھنا** آٹے کو گیلا کرنے کے ساتھ ساتھ اُلٹنا پلٹنا، مکیانا تاکہ اُس کے پیڑے بنائے جا سکیں۔
محاورہ: **آٹا گیلا ہونا** (ندامت سے) حال پتلا ہونا، پانی پانی ہونا؛ کام بگڑ جانا۔

کہاوت: آٹا ہے نہ پاٹا، مرغ کا ہے پر کاٹا ہے تو بے مقدور مگر ارادے بڑے بڑے کرتا ہے۔

آٹے کا چراغ محاورۃً ایسی شے یا شخص جس کی حفاظت مشکل ہو۔

آٹم پاٹم زبرٹ، جزم م، زبرٹ۔ یہاں وہاں، اُوپر نیچے، ہر جگہ، چاروں طرف۔

آٹنا جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ اَٹنا (رک) کا متعدی۔

آٹوب وج۔ اند۔ طبیعت: طاقت، قدرت: بناوٹ: ہنر، گن۔

آٹو گراف وج، جزم گ۔ اند۔ نشانی کے طور کیے جانے والے دستخط (خصوصاً کسی بڑی شخصیت کے)، خودنگارش۔ انگریزی: Autograph۔

آٹو میٹک وج، ےلین، زیرٹ۔ خودکار: غیر ارادی طور پر کام کرنے والا۔ انگریزی: Automatic۔

آٹے۔ اند۔ آٹا (رک) کی مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

آٹے دال کا بھاؤ فکرِ معاش، روزی کا خیال، دُنیا کے کام کاج۔

محاورہ: آٹے دال کا بھاؤ بتانا کسی غلطی یا خطا پر تنبیہ کرنا، دھمکانا، ڈرانا۔

کہاوت: آٹے کا چراغ گھر رکھوں تو چوہا کھائے باہر رکھوں تو کوا لے جائے ہر طرح نقصان ہی ہے۔ کمزور آدمی کو ہر جگہ مصیبت کا سامنا ہوتا ہے۔

مقولہ: آٹے کی بلی ہے صرف ظاہر کا خوف ہے اصل میں کچھ ڈر نہیں۔

محاورہ: آٹے میں نمک کے برابر ہونا بہت ہی کم مقدار میں ہونا، واجبی سا ہونا۔

آٹھ عدد۔ سات اور ایک یا دس سے دو کم، (ہندسوں میں) ۸۔ صف: آٹھواں (مث) آٹھویں۔

مقولہ: آٹھ اٹھارہ کر دیا متفرق و پراگندہ کر دیا۔

آٹھ آٹھ آنسو دھاڑیں مار کر یا زار و قطار رونے کی کیفیت، بہت زیادہ آنسو بہانے یا بہنے کی حالت۔

کہاوت: آٹھ بار نو تیوہار اُس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو ہر وقت عیش و عشرت میں مشغول رہے یعنی آٹھ دنوں میں نو تہوار مناتا ہے۔

آٹھ پہر ایک دن اور رات۔ (متعلق فعل) پورے وقت، ہمیشہ، ہر گھڑی۔

مقولہ: آٹھ پہر جان سولی پر ہے ہر وقت اور ہر گھڑی جان ایک مصیبت میں ہے۔

کہاوت: آٹھ کٹھوتی ٹھاپے سولہ ملکونی کھائے، اُس کے مرے نہ روئیے گھر کا دلدر جائے وہ شخص جو بہت کھاتا ہو وہ مرے تو ایک بہت بڑی مصیبت دفع ہو جاتی ہے۔

کہاوت: آٹھ گاؤں کا چودھری اور بارہ گاؤں کا راؤ، اپنے کام نہ آؤ تو ایسی تیسی میں جاؤ خواہ کیسا ہی امیر کیوں نہ ہو اگر اپنے کام نہ آئے تو اس کا ہونا نہ ہونا برابر ہے۔

متعلق فعل: آٹھوں گانٹھ گھوڑے کی چار ٹانگوں کے آٹھوں (ٹخنوں اور گھٹنوں کے) جوڑ۔ نیز رک: کمیت۔

آٹھوں گانٹھ کمیت (پیش ک، زبر م) مضبوط ٹخنوں اور گھٹنوں والا گھوڑا، قوی اور توانا گھوڑا جس میں کسی قسم کا عیب نہ ہو۔

مقولہ: آٹھوں گانٹھ کمیت ہے بڑا ہی چالاک، عیار و ہوشیار و بدذات ہے۔ ہر فن مولا ہے۔

## آ۔ ث

آثار (۱) جمع، اند، ع۔ اَثر (رک) کی جمع: خصوصیات، اوصاف، خواص؛ لچھن، اطوار، نشانات، باقیات، روایات، احادیث۔

فعل مرکب: آثار اچھے ہونا حالات کا موافق یا سازگار ہونا۔

آثارُ الصنادید (پیش ر، غم ا، غم ل، شدز بر ص، ی) قدیم آکابر کی یادگار عمارات وغیرہ۔ نیز آثارِ قدیمہ۔

فعل مرکب: آثار دکھائی دینا علامات نظر آنا، طور طریقے یا ڈھنگ سے مستقبل کی حالت کا اندازہ لگانا۔

آثاریات قدیم اشیا کا تاریخی مطالعہ۔

آثار (۲) اند۔ بنیاد، نیو؛ دیوار کا پایہ، دیوار کی چوڑائی۔

محاورہ: آثار پڑنا نیو یا بنیاد قائم کرنا۔

آثم زیرث۔ صف، ع۔ گناہگار، خطاکار۔

آثنیہ لیٹا زیرث، زیرن، شدز بری۔ اند۔ پیغمبرِ خدا حضرت محمد ﷺ اور حضرت علیؓ کو (معاذ اللہ) ہم رُتبہ گردانے والا ایک قدیم فرقہ۔

## آ۔ ج

آج متعلق فعل۔ اِس دن، امروز؛ موجودہ وقت یا دور میں، موجودہ دن میں طلوعِ آفتاب سے غروبِ آفتاب تک کے دوران کا وقت۔

مقولہ: آج آئے کل چلے قیام عارضی ہے، قرار نہیں۔

آج تک موجودہ وقت تک، اِس وقت تک۔

کہاوت: آج تک پڑے ہینگ مگ رہے ہیں جب کوئی اپنے کیے کی سزا بھگت رہا ہو تو یہ کہتے ہیں۔

مقولہ: آج جو کرنا ہے کرلے، کل کی کل کے ہاتھ ہے زندگی کا کیا بھروسہ، جو کرنا ہے آج ہی کرلے۔

کہاوت: آج زبان کھلی ہے کل بند زندگی کا کچھ اعتبار نہیں۔ آج زندہ ہے تو کل مردہ۔

مقولہ: آج کا کام کل پر نہ رکھنا چاہیے ہر روز کا کام روز روز ختم کر دینا چاہیے، کل خدا جانے کیا ہو، کیا نہ ہو۔

مقولہ: آج کس کا منہ دیکھ کے اُٹھے ہو ناگہانی خوشی یا رنج یا کسی کے غصہ ہونے پر کہا کرتے ہیں۔

آج کل اِن دنوں، دورِ حاضر میں، اِس زمانے میں۔

محاورہ: آج کل کرنا دیر لگانا، ٹالنا۔

مقولہ: آج کا کام کل پر مت ڈالو جو کام کرنا ہے اُسے ختم کر لینا چاہیے۔ دوسرے وقت پر نہیں ٹالنا چاہیے۔

کہاوت: آج کل اُن کے پیشاب میں چراغ جلتا ہے بڑے صاحب اقبال ہیں۔ یہ اُن کے عروج کا زمانہ ہے۔

متعلق فعل: آج کل میں بہت جلد، دو ایک دن میں، اِسی زمانے میں۔

کہاوت: آج کل بارہ برس کی بٹیا بر مانگے ہے عجب زمانہ ہے لوگ نامناسب باتیں کرتے ہیں۔ بارہ برس کی لڑکی خاوند کی خواہاں ہے۔ نیز آج کل کی کنیا اپنے منہ سے بر مانگتی ہے۔

مقولہ: آج کے آج، آج کے سو برس میں ہونے والی بات آج ہو یا کل ہو کے رہے گی۔

کہاوت: آج کے بنیے کل کے سیٹھ زمانہ کا انقلاب ہے جو آج غریب ہے وہ کل کو امیر ہو جائے گا۔

کہاوت: آج کے تھپے آج ہی نہیں جلتے عمل کی پاداش میں وقت لگتا ہے، کسی فعل کی سزا ہاتھ کے ہاتھ نہیں ملتی۔

کہاوت: آج کیا جاتی دُنیا دیکھی کسی عزیز کے مدت بعد ملنے پر کہتے ہیں کہ کیا آپ نے دُنیا کا خاتمہ جانا تھا کہ ملنے کی خواہش ہوئی۔

کہاوت: آج مرے/موئے کل دوسرا دن زندگی کی بے ثباتی ظاہر کرنے کو کہتے ہیں۔

کہاوت: آج میری منگنی، کل میرا بیاہ، پرسوں لونڈیا کو کوئی لے جا دُنیا کی بے ثباتی اور مستقبل کے بے اعتباری ظاہر کرنے کے موقع پر بولتے ہیں کہ وقت یا زمانہ بدلتے دیر نہیں لگتی۔

آجال جمع، مذ۔ مقررہ اوقات، معین ساعتیں۔ اجل (رک) کی جمع۔

آجر زیرج۔ اند، ع۔ ٹھیکیدار، ملازم رکھنے والا۔ نیز مستاجر۔

آجر (۱) پیش ج۔ امث۔ پکی اینٹ۔

آجر تراش عمارتیں تعمیر کرنے والا، راج، معمار۔

آجر (۲) پیش ج۔ اند، ع۔ بیگاری، وہ مزدور جس سے بلا اُجرت کام لیا جائے۔

آجل زیرج۔ صف، ع۔ متاخر، ملتوی شدہ، جو آئندہ پر موقوف رکھا گیا ہو، عاجل کی ضد۔

آجلاً دیر سے، آئندہ، تاخیر سے۔

آجنا جزم ج۔ امث۔ حکم، فرمان، اجازت۔

آجیوکا ی، جزم و۔ اند۔ غذا، کھانا، قوتِ لایموت۔

## آ ۔ چ

آچا اند۔ امث۔ بڑے، دادا، دادی، نانا، نانی؛ اَنا، دایہ؛ وہ خواجہ سرا بوڑھا جو خواجہ سراؤں کو ادب سکھانے کے لیے مقرر کیا گیا ہو۔

آچار (۱) اند۔ چلن، طور طریق؛ رہن سہن؛ سلیقہ، صفائی ستھرائی، پاکیزگی۔

آچار جی پروہت کا منصب یا کام۔

آچاریہ مذہبی رُسوم ادا کرنے والا برہمن، وید پڑھانے والا پنڈت، عالم۔

آچاری اند، ہ۔ (ہندو مذہب) پابندِ مذہب، بڑا شاستری، پرہیزگار، جوگی۔

آچار (۲) رک: اَچار۔

آچمن جزم چ، زبرم۔ اند، س۔ (ہندو مذہب) کھانے پینے یا عبادت کرنے سے پہلے کُلی کرنا، منہ صاف کرنا۔

## آ ۔ خ

آخ امث۔ گلا صاف کرنے یا تھوکنے کی آواز۔

آخ تھو (محاورۃً) لعنت، نفرت۔

**آختہ** جزم خ، زبر ت۔صف، ف۔ کھینچا یا کھنچا ہوا، کشیدہ۔ مثال: شمشیرِ آختہ، ابروئے آختہ؛ خصی کیا ہوا (جانور)۔ نیز اصلاً: اَختہ۔

**اَختہ بیگی** اصطبل کا داروغہ۔ نیز آقتہ بیگی۔

**آختہ خانہ** طویلہ، اصطبل۔

**آختہ گری** خصی کرنے کا عمل، بدھیا کرنے کا کام۔

**آخذ** زیر خ۔صف، ع۔ اخذ کرنے، حاصل کرنے، جذب کرنے والا۔

**آخَر** زبر خ۔صف، ع۔ دوسرا، ایک کے بعد کا، دیگر، اور، مختلف۔ (مث) اُخریٰ (اُخ را) دوسری۔

**آخِر** زیر خ۔صف، ع۔ سب سے پچھلا، آخری، حتمی؛ مؤخر، بعد کا؛ انجام کو پہنچا ہوا۔ (مث) آخرہ۔ (اند) انجام، نتیجہ۔ (متعلق فعل) انجامِ کار، ہوتے ہوتے، سب کے بعد میں؛ بہر حال، الغرض۔ (صف) آخری۔

**آخرُالامر** (پیش ر، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم م) آخرِ کار۔

**آخرُالذکر** (پیش ر، غم ا، غم ل، شد زیر ذ، جزم ک) آخر میں یا بعد میں بیان کیا ہوا؛ دو یا دو سے زائد میں سے آخری۔

**آخرُالزماں** (پیش ر، غم ا، غم ل، شد زبر ز) زمانے کے اعتبار سے بعد والا، کسی سلسلے کا آخری فرد، عموماً آنحضرت ﷺ کے لیے نبی یا پیغمبر کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔ مثال: نبیِ آخر الزماں سب سے آخری نبی حضرت محمد ﷺ۔

**آخر آخر** سب سے بعد کا، ابدی۔

کہاوت: **آخر آدمی نے کچا دودھ پیا ہے** سہو و خطا آدمی کی سرشت میں ہے۔

**آخِرِ شب** رات کا آخری حصہ؛ رات کے آخری حصے میں، پچھلے پہر میں۔

**آخرِ کار** (نیز بلا اضافت) انجام کار، نتیجے کے طور پر، بالآخر۔

**آخرِ وقت** (نیز بلا اضافت) نزع کا عالم، موت کا وقت۔

**آخرت** زیر خ، زبر ر۔امث، ع۔ دوسرا عالم، عقبیٰ، دار الآخرہ۔

محاورہ: **آخرت بگاڑنا** دُنیا میں ایسے کام کرنا جن کی سزا روزِ قیامت بھگتنا پڑے، بُرے کام کرنا۔

محاورہ: **آخرت بگڑنا** رک: آخرت بگاڑنا لازم۔

**آخرش** لیٹاز زیر خ، زبر ر۔ متعلق فعل۔ آخرِ کار، آخر کو، بالآخر، انجام کار۔

**آخری** زیر خ۔صف، ع۔ بعد کا، پچھلا، سب کے بعد آنے والا۔ نیز آخریں۔ عام: آخری (جزم خ)۔

**آخری دور** اخیر زمانہ؛ شراب پینے کی آخری گردش۔

**آخری رسومات** میت کو غسل، کفن اور دفن کرنے کے مراحل۔

**آخشیج** جزم خ، ی۔اند۔ عنصر، اُن بنیادی اجزا میں سے کوئی جن سے مادّی عالم تعمیر ہوا ہے: ہوا، آگ، مٹی یا پانی۔ نیز آخشیگ۔

**آخور** وج۔امث، ف۔ گھوڑے کے پانی پینے کی جگہ، گھوڑے کا تھان؛ گھوڑے کا دانہ گھاس وغیرہ، گھوڑے کے تھان کی گندی سندی گھاس، کچرا، کوڑا کرکٹ۔ (صف) نالائق، نابکار۔ (اند) نکما، گھٹیا۔

**آخور کی بھرتی** نکمے اور نا اہل افراد کا گروہ؛ بیکار مضامین کا مجموعہ، ناکارہ اشیا کا ڈھیر۔

**آخوند** پیش خ، ومعدولہ، جزم ن۔اند، ف۔ معلم، اُستاد، اتالیق۔

## آ۔د

**آد** صف، ہ۔ پہلا، اوّل، قدیم یا ابتدائی۔

**آدانت** اوّل و آخر، ابتدا و انتہا۔

کہاوت: **آد بُرا انت بُرا** جس کا آغاز برا ہو انجام بھی برا ہوتا ہے۔

**آدا** اند۔ گیلی ادرک، وہ ادرک جو خشک نہ ہو۔

**آداب (۱)** جمع، مذ، ع۔ رسوم، ضابطے، طور طریقے؛ تکلفات، شائستہ انداز، مہذب اُسلوب، سلام، تسلیم۔

**آدابِ فاضِلہ** پسندیدہ خصلتیں؛ حکمت؛ شجاعت؛ عفت۔

محاورہ: **آداب بجالانا** تہذیب کے ساتھ سلام کرنا۔

**آداب تسلیمات** نہایت ادب سے کورنش، بہت ہی عاجزانہ اور منکسرانہ بندگی۔

**آداب (۲)** ۔اند۔ رعب، دبدبہ۔

**آدِت** زیر د۔اند۔ ابتدا سے، اوّل۔

**آدتو** (شد و) قدامت، سبقت، پہل۔

**آدتیہ** زیر د، جزم ت، زبر ی۔اند۔ ایک خاص قسم کے دیوتا جو تعداد میں بارہ ہیں اور آدتی کے فرزند ہیں؛ دیوتا؛ سورج۔

**آدر** زبر د۔اند، ہ۔ عزت، مان، تعظیم، تکریم، آؤ بھگت۔

کہاوت: **آدر نہ بھاؤ چھوٹے مال کھاؤ** کمینہ، کم عزت آدمی اگر بے ایمانی کرے تو اُس کی عزت میں کچھ فرق نہیں آتا۔ کمینے آدمی کی شرارتوں اور بے ایمانیوں پر کہا جاتا ہے۔

**آدرا** جزم د۔اند۔ سورج یا چاند کی چھٹی منزل یا نکھشتر، اساڑھ کا آغاز۔

**آدرش** زبر د، جزم ر۔اند، س۔ پیغام؛ مقصد، نصب العین؛ نمونہ؛ آئینہ؛ ٹیکا۔

**آدم** زبرد۔ اند، ع۔ انسانِ اوّل، ابوالبشر؛ انسان، نوعِ انسانی؛ مذہبی روایت کی رُو سے پہلے انسان جو جنت سے نکال کر زمین پر بھیجے گئے اور خدا سے ہم کلام ہونے والے پہلے پیغمبر تھے۔

کہاوت: **آدم آیا دَم آیا** آدمی کے آجانے سے حوصلہ بڑھ جاتا ہے؛ آدمی کے پیدا ہوتے ہی دم آنا شروع ہو جاتا ہے۔

**آدمِ بو** شامہ سے انسانی موجودگی کا احساس، آدمی کی بو آنا۔

کہاوت: **آدم بہ آدم می رسد** آدمی ہی آدمی کے پاس پہنچتا ہے۔ آدمی کو آدمی سے کام پڑتا ہے۔

**آدمِ بیزار** اکل کھرا، آدمیوں سے الگ تھلگ رہنے والا، مردم بیزار۔

**آدمِ ثانی** (بترکیبِ فارسی) حضرت نوحؑ کا لقب۔

**آدم زاد** نوعِ انسانی میں سے کوئی۔

**آدمی** جزم نیز زبرد۔ اند۔ اسمِ جنس، ف۔ بنی نوعِ انسان، حیوانِ ناطق، بندہ، بشر، کارندہ، ملازم۔

کہاوت: **آدمی اپنے مطلب میں اندھا ہوتا ہے** آدمی کو اپنی غرض حاصل کرنے میں بُرے بھلے کی تمیز نہیں رہتی۔

کہاوت: **آدمی اپنی صحبت سے پہچانا جاتا ہے** آدمی کا چال چلن اُس کے ملنے والوں سے ظاہر ہوتا ہے۔ اگر کوئی شخص نیک لوگوں سے ملتا ہو تو وہ نیک سمجھا جاتا ہے اگر بروں سے ملتا ہے تو برا۔

کہاوت: **آدمی آدمی انتر کوئی ہیرا کوئی پتھر/کنکر** سب آدمی ایک سے نہیں ہوتے۔ کچھ اچھے ہوتے ہیں کچھ بُرے، کچھ لائق ہوتے ہیں اور کچھ نالائق۔

کہاوت: **آدمی پر جیسی پڑتی ہے ویسی سہتا ہے** جو مصیبت آتی ہے سہنی پڑتی ہے۔ انسان ہر قسم کے حالات میں گزارا کر لیتا ہے۔

مقولہ: **آدمی ٹھوکریں کھا کر سنبھلتا ہے** مصیبتیں اُٹھانے سے انسان سنبھلتا ہے۔ غلطیاں کر کے آدمی کو تجربہ حاصل ہوتا ہے۔

کہاوت: **آدمی کا شیطان آدمی** آدمی ہی آدمی کو بہکاتا ہے۔

کہاوت: **آدمی کی پیشانی دل کا آئینہ ہے** آدمی کا حال اس کے چہرے سے معلوم ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **آدمی کیا جو آدمی کو نہ پہچانے** آدمی میں مردم شناسی یا اچھے برے آدمی کی تمیز ہونی چاہیے۔

بول چال: **آدمی کا بچہ** معمولی شکل وصورت کا جو برا نہ لگے۔

**آدمیت** زیرم، زبر شدی۔ امث، ع۔ تہذیب، شائستگی، بھلے مانسی۔ عام: **آدمیت** (جزم م، زبری)۔

محاورہ: **آدمیت اُٹھ جانا** شرافت، مروت اور انسانیت کا مفقود ہو جانا، لوگوں کا بے تمیز ہو جانا۔

کہاوت: **آدمیت اور شے ہے علم ہے کچھ اور چیز، لاکھ طوطے کو پڑھایا پر وہ حیوان ہی رہا** تعلیم حاصل کرنے سے ضروری نہیں کہ آدمیت آجائے۔ نااہل کی تربیت سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

**آدنیت** زیرد، ی۔ امث۔ بنیادی اُصول، حقیقت، فطری اُصول وقاعدہ۔

**آدیش** ے مج۔ اند، س۔ اجازت، اُپدیش، نصیحت؛ سلام، پرنام، جوگیوں سادھوؤں کا مخصوص کلمۂ سلام۔ نیز آدیس۔

**آدینہ** ی، زبرن۔ اند، ف۔ روزِ جمعہ، شکروار۔ آدھا۔

**آدھ** صف۔ نصف، آدھا کی تخفیف۔ مثال: آدھ پاؤ، آدھ سیر۔

**آدھا اَنگ** آدھے جسم کا فالج۔

**آدھا** صف۔ نصف، اُدھورا، نامکمل۔

کہاوت: **آدھا آپ گھر، آدھا سب گھر** حریص آدمی کے متعلق کہتے ہیں جو آدھا خود ہضم کر جائے اور باقی آدھا دوسروں کو دے۔

کہاوت: **آدھا تجے پنڈت سارا تجے گنوار** عقلمند سوچ کر خرچ کرتا ہے۔ بیوقوف ساری دولت اُجاڑ دیتا ہے۔

کہاوت: **آدھا تیتر آدھا بٹیر** بے جوڑ، بے میل، جو کام یکساں نہ کیا جائے، نصف کچھ نصف کچھ۔

کہاوت: **آدھا پاؤ کے پاتر میں کیسے سیر سمائے** کم ظرف کی نسبت بولتے ہیں۔

کہاوت: **آدھی (کو) چھوڑ ساری کو دھائے آدھی رہے نہ ساری پائے** جو شخص موجودہ چیز کو چھوڑ کر زیادہ لالچ کرتا ہے، آخر میں اس کو بھی کھو بیٹھتا ہے۔ حرص اور طمع کی مذمت میں کہتے ہیں۔

کہاوت: **آدھا میاں موج کا آدھا ساری فوج کا** خودغرضانہ اور نامنصفانہ تقسیم پر طنز ہے۔

**آدھار** اند۔ آسرا، سہارا؛ نیو، بنیاد۔

**آدھی** مث۔ نصف؛ نصف شب کو بجنے والا گھنٹہ۔

**آدھی بات** ذراسی گفتگو، معمولی کلمہ جو کسی صورت ناگوار نہ گزر سکتا ہو۔

محاورہ: **آدھی جان کا ہونا** نازک ہونا، حساس ہونا۔

کہاوت: **آدھی دُنیا آباد، آدھی ویران** یک چشم آدمی کی نسبت بولا جاتا ہے۔

کہاوت: آدھی رات کو جما ہی آوے، شام ہی سے منہ پھیلاوے وقت سے پہلے کسی کام کی تیاری کرنا۔

کہاوت: آدھی روئی پاؤ بھر شکر سخت فضول خرچ، اسراف کے موقع پر کہتے ہیں۔

آدھی سی سی کا درد سر کا درد جو آدھے سر میں ہو۔ نیز درد شقیقہ۔

کہاوت: آدھی کا ساجھی برابر کی چوٹ آدھے شریک مد مقابل ہوتا ہے۔ شریک کا درجہ برابر ہوتا ہے۔

آدھے اند، جمع۔ آدھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: آدھے اساڑھ بیری پار جب رحمت عام ہو تو نیک و بد سب کو فائدہ پہنچتا ہے۔

کہاوت: آدھے اساڑھ تو بیری کے بھی برسے احسان بہت کرنا چاہیے معمولی مہربانی تو ہر کوئی کرسکتا ہے۔ رحمت عام ہو تو دشمن کو بھی فائدہ پہنچتا ہے۔

کہاوت: آدھے قاضی قدوہ، آدھے باوا آدم ایسے شخص کی نسبت بولتے ہیں جو اپنے آپ کو باوا آدم یا قاضی قدوہ کی مثل بہت اعلیٰ و افضل خیال کرے۔

کہاوت: آدھے گاؤں دوالی آدھے گاؤں پھاگ ایک ہی مجمع میں شریک لوگوں کے خیالات میں اختلاف ہوتا ہے۔ آدھے ایک طرف آدھے دوسری طرف۔

آدھین ی۔ صف، ہ۔ ماتحت، ملازم، دست نگر، زیر دست، نوکر، ممنون؛ فرمانبردار، مطیع؛ لاچار، مجبور۔ نیز اصلاً: اَدھین۔

## آ۔ڈ

آڈمبر زبر ڈ، جزم م، زبر ب۔ اند، س۔ ظاہری ٹھاٹ باٹ، نمود و نمائش؛ سازوں کی آواز، شور و غوغا۔

## آ۔ذ

آذار اند، ف۔ رومی و شامی سال کا چھٹا مہینہ (مارچ کے لگ بھگ)، بہار کے مہینے کا نام۔

آذاری ماہ آذر کا۔

آذر زبر ذ۔ اند، ف۔ آتش، آگ، نار؛ ایرانی سال شمسی کا نواں مہینہ جس کی نویں تاریخ کو جب آفتاب برج قوس پر ہوتا ہے تو ایرانی جشن مناتے ہیں (تقریباً جنوری کے مطابق)۔

آذقہ لیٹا پیش ذ، زبر ق۔ اند، ف۔ خوراک، کھانے پینے کا سامان، دانہ پانی۔

## آ۔ر

آر (۱) امث، ہ۔ کیل، خار، کانٹا؛ بیلوں کو ہنکانے کی پینی یا سانٹے میں لگی ہوئی کیل، کٹے ہوئے ناکے کا سُوا جو موچی استعمال کرتے ہیں۔

آر (۲) ظرف۔ اِس طرف، اِدھر، عموی طور پر پار کے ساتھ مستعمل۔

آر پار ایک سرے سے دوسرے سرے تک، ایک سطح سے دوسری مقابل سطح تک۔

آرا (۱) اند، ہ۔ لکڑی چیرنے کا (لوہے سے بنایا گیا) بڑا دندانے دار اوزار۔ نیز (امث) آری۔

آراکش لکڑی چیر کر تختے بنانے والا کاریگر یا مشین۔

آرا مکھی (زبر م، شد کھ) ایک چار پروں والا کیڑا جس کی مادہ کی تھوتھنی آری کی طرح دندانے دار ہوتی ہے جس سے وہ پودوں کو چیر کر اُن میں انڈے رکھ دیتی ہے۔

آرا (۲) اند، ف۔ آراستہ کرنے والا۔ نیز آرائے۔

کہاوت: آرا باش تیشہ مباش آپ بھی کھا دوسروں کو بھی دے۔

آراء جمع، مث، ع۔ رائے (رک) کی جمع۔

آرادھن زبر دھ۔ اند، ہ۔ سیوا، پوجا، اُپاسنا۔

آراستہ جزم س، زبر ت۔ صف، ف۔ سنوارا، سجایا ہوا؛ مرتب، مزیّن۔

آراستگی سجاوٹ، زیب و زینت۔

آراضی جمع، مث، ع۔ رک: اَراضی۔

آراک اند۔ پیلو کا درخت جس کی جڑ کو مسواک کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے؛ قطعۂ زمین۔

آرام (۱) اند، ف۔ سکون، ٹھہراؤ؛ راحت، چین، آسائش، آسودگی؛ خواب، نیند؛ صحت، شفا۔

محاورہ: آرام پانا خوش ہونا؛ تکلیف نہ اُٹھانا؛ مرض سے شفا پانا۔

آرام تکیہ نرم، گدگدا گول تکیہ جسے کبھی کبھی گود میں بھی رکھ لیا جاتا تھا۔

آرام دان پاندان جو کبھی کبھی نقدی وغیرہ رکھنے کے کام بھی آتا تھا۔

آرام دہ (لیٹا زیر د، ہ ملفوظ) با آرام، با آسائش (جگہ یا شے)۔

صف: آرام طلب آرام پسند، کاہل، سُست۔

آرام کرسی لمبے اور چوڑے ہتھوں کی کرسی جس پر بیٹھنے والا نیم دراز ہوسکتا

ہے۔

**آرام گاہ** خواب گاہ، استراحت کی جگہ؛ مقبرہ۔

**آرام (۲)** اند۔ باغ، سیر گاہ، درختوں کا جھنڈ؛ خوشی کی جگہ، رمنا۔

**آرامش** زیرم۔ امث۔ رک: آرام (۱)۔

**آرامی** امث۔ قبلِ مسیح کے زمانہ کی ایک سامی زبان، کلدانی اور سریانی کی قدیم شکل۔

**آرامیدہ** ی، زبرد۔ صف، ف۔ لیٹا یا سویا ہوا، آرام سے، راحت میں۔ نیز آرمیدہ (جزم ر)۔

**آرائش** زیرء۔ امث، ف۔ سجاوٹ، آراستگی، بناؤ سنگھار؛ بیل بوٹے؛ کاغذ پنی، ابرک اور پھچیوں وغیرہ سے بنایا ہوا سجاوٹ کا سامان، ٹٹیاں، فانوس وغیرہ، جو جلوسوں میں رونق کے لیے ساتھ لے جایا جاتا تھا، باغ بہاری، باگ باڑی۔

صف: **آرائش پسند** بناؤ سنگھار کا/ کی شوقین۔

محاورہ: **آرائش دینا** سجانا، آراستہ کرنا۔

**آرت** جزم ر۔ اند۔ درد، دُکھ، رنج، غم۔ (صف) دُکھی، رنجیدہ، مصیبت زدہ، زخمی۔

**آرتنگ** جزم ر، زبرت، ن غنہ۔ اند۔ نقاشوں کے کام کرنے کا مسطح تختہ یا موٹے مقوے کا پٹھا۔

**آرتی** جزم ر۔ امث، ہ۔ ہندوؤں میں دیوتاؤں کی پوجا کا ایک طریقہ؛ گھی کے چراغوں سے بھری تھالی کو مورتی یا کسی عزیز یا محترم شخص کے سامنے یا سر پر سے گھمانے کی ہندوانی رسم؛ مندر میں آرتی کے وقت گایا جانے والا بھجن۔

محاورہ: **آرتی اُتارنا** آرتی کی رسم ادا کرنا، نوارنا۔

کہاوت: **آرتی کے وقت سو گئے بھوگ مال کے وقت جاگ اُٹھے** سُست نوکر کی نسبت کہتے ہیں کہ کام کے وقت سو جاتا ہے اور کھانے کے وقت حاضر ہو جاتا ہے۔

**آرتھک** جزم ر، زیرتھ۔ صف۔ مالی، معاشی، اقتصادی۔

**آرتھ** قیمت سے تعلق رکھنے والا۔

**آرٹیکل** جزم ر، ی۔ اند۔ مضمون؛ شرط، قانون کی دفعہ۔

**آرج** جزم ر۔ اند، س۔ شریف، مہذب، اچھے خاندان کا، عالی نسب۔ آریہ (رک) کی ایک پراکرتی شکل۔

**آرجار** جزم ر۔ امث، ہ۔ آمد و رفت، آنا جانا؛ ہیرا پھیری۔ نیز آرک جارک (زبرر)۔

**آرد** زبرر۔ اند، ف۔ آٹا؛ پسا ہوا غلہ۔

**آرد بیز** (ےج) چھلنی۔

**آرزو** جزم ر، ومع۔ امث، ف۔ ارمان، دلی خواہش، تمنا، اشتیاق۔

محاورہ: **آرزو برآنا** حسرت نکلنا، مراد پوری ہونا۔

کہاوت: **آرزو عیب نہیں** کسی چیز کی خواہش کرنا جرم نہیں یا کسی شے کا شوقین اور خواہش مند ہونا حسد سے بہتر ہے۔

**آرزوکش** خواہش مند، متمنی۔

فعل مرکب: **آرزو مٹنا** یاس ہونا، تمنا کا باقی نہ رہنا۔

صف: **آرزو مند** خواہش مند، حسرت رکھنے والا، تمنا رکھنے والا۔

**آرس** زبرر۔ اند۔ سُستی، کاہلی۔

**آرُس** پیش ر۔ امث۔ دُلھن، عروس۔

**آرسی** جزم ر۔ امث، ہ۔ آئینہ جڑی چوڑے گول منہ کی انگوٹھی جو عورتیں انگوٹھے میں پہنتی ہیں۔

**آرسی بھون** شیش محل۔

**آرسی مصحف** (پیش م، جزم ص، زبرح) شادی کی ایک رسم جس میں نکاح کے بعد دُولھا دُلھن کو آمنے سامنے بٹھا کر دُلھن کے منہ کے نیچے آئینہ رکھ کر اُس میں دُولھا کو اُس کی شکل دکھاتے ہیں اور قرآن کو دونوں کے درمیان لاتے ہیں۔

**آرقا** جزم ر۔ اند۔ ایک خاص قسم کی گھاس جو مویشیوں کے چارے کے لیے موسم سرما میں بوئی جاتی ہے اور گھوڑوں کو بطورِ خاص کھلائی جاتی ہے۔

**آرمبھ** زبرر، جزم م۔ آغاز، ابتدا، شروعات۔

**آرمی** جزم ر۔ امث۔ بری فوج۔

**آرمیدگی** جزم ر، ی، زبر نیز جزم د۔ امث، ف۔ آرام، اطمینان، سکون، پریشانی یا حرکت کی ضد۔

**آرمیدہ** جزم ر، ی، زبرد۔ صف، ف۔ رک: آرامیدہ۔

**آرنا** جزم ر۔ فعل متعدی۔ آرے یا آری سے چیرنا۔

**آرنج** زبرر، جزم ن۔ اند۔ کہنی؛ طول ناپنے کا ایک پیمانہ، آدھ گز یا ایک ہاتھ کے برابر۔

**آرندہ** زیرر، جزم ن، زبرد۔ صف۔ لانے والا۔

**آروا** جزم ر۔ اند۔ (موسیقی) ''سا'' سے ''نی'' تک سُروں کو بتدریج اُونچا لے جانا۔

**آروغ** وج۔ امث، ف۔ پیٹ کی ہوا جو منہ سے عموماً ہلکی سی آواز کے ساتھ خارج ہوتی ہے، ڈکار۔

**آروندھنا** ومع، ن مغ۔ فعل متعدی۔ گلا دبا کر مار ڈالنا، سانس بند کر کے

مارنا۔

**آروہ** وج۔اند۔ (لفظاً) اُٹھنا، اُوپر اُٹھنا؛ (موسیقی) سرگم کا ترتیب وار اُوپر تک جانا۔

**آروہی** وج۔امث۔س۔ کسی راگ یا راگنی کی صعودی حالت، امروہی کے برخلاف۔

**آری (۱)** امث۔ہ۔ آرا (رک) کی تصغیر۔ نیز رک: آبٹا۔

**آری (۲)** متعلق فعل۔ عاجز، تنگ، زچ۔

**آری بند** (باغبانی) پیوند قلم۔

**آری (۳)** اند۔ دوست، یار، مددگار۔

**آرے (۱)** اند۔ہ۔ رک: آرا (۱) جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

کہاوت: **آرے سر پر چل گئے تو بھی مدارہی مدار** مصیبت اور تکلیف کے باوجود بھی اپنی ہٹ پر قائم ہے۔

**آرے (۲)** اند۔ کلمۂ ایجاب، ہاں، ٹھیک ہے، بجا، درست۔

**آرے بلے** ہاں ہاں، ضرور۔ (محاورۃً) ٹال مٹول، لیت و لعل۔

**آریا (۱)** جزم ر۔اند۔س۔ اسم جنس۔ رک: آریہ۔

عَلم: **آریہ ورت** ہندوستان، بھارت ورش۔

**آریا (۲)** جزم ر۔امث۔ ایک ترکاری کا نام جو کھیرے اور ککڑی سے مشابہ ہوتی اور بھادوں کے مہینے میں پیدا ہوتی ہے۔

**آریوسی** جزم ر، ومع۔صف۔ سکندریہ کے منتظم پادری آریوس سے منسوب، آیورس کے عقیدے سے متعلق۔

**آریوسیت** جزم ر، ومع، زیرس، زبری۔امث۔ یونانی، عیسائی مبلغ آریوس (متوفی ۳۳۶ء) کا عقیدہ جس کی رُو سے حضرت عیسیٰؑ اور ذاتِ الٰہی ایک جنس نہیں اگرچہ حضرت عیسیٰؑ کائنات میں برگزیدہ ہیں۔

**آریہ** جزم ر، زبری۔اند۔اسم جنس۔س۔ انسانی نسلوں میں سے ایک نسل جو غالباً وسطِ ایشیا سے یورپ اور ایران و ہند میں پھیلی؛ شریف النسل، مہذب آدمی۔ صف: **آریائی، آریوی۔**

**آریہ سماج** ہندوؤں کی ایک مذہبی و فرقہ وارانہ تحریک جس کا آغاز انیسویں صدی میں سوامی دیانند سرسوتی کی تبلیغ سے ہوا۔

**آریہ ورت** (زبرو، جزم ر) برصغیر ہند و پاکستان کا ایک لقب، آریوں کا دیس۔

**آریہ مہر** زیرم، جزم ہ۔اند۔ شہنشاہِ ایران کا ملی لقب۔

## آ۔ڑ

**آڑ** امث۔ہ۔ پردہ، اوٹ، وہ چیز جس کے پیچھے چھپ رہیں؛ روک؛ پناہ؛ باڑھ، حد بندی؛ عذر، بہانہ، حیلہ (جو اصلیت جو چھپانے کے لیے ہو)؛ ضامن، ضامنی؛ کجی، ترچھا پن؛ کاجل کی ترچھی لکیر جو ہندو عورتیں ماتھے پر بندی کے نیچے کھینچتی ہیں۔ (متعلق فعل) چھوڑ کر، ناغہ کر کے۔ مثال: ایک دن آڑ دوا دی جائے گی۔

محاورہ: **آڑ بنانا** بہانہ ڈھونڈنا، حیلہ قرار دینا۔

**آڑ بند** دھوتی کی لانگ جسے دونوں ٹانگوں کے بیچ میں سے نکال کر پیچھے کی طرف اُڑس لیتے ہیں۔ کچھیا، آکھا۔

**آڑتوڑ** جارحانہ و مدافعانہ عمل۔

**آڑ ڈنڈا** دروازے کو اندر سے بند رکھنے کے لیے اٹکائی جانے والی لکڑی۔ نیز اَڑ ڈنڈا۔

محاورہ: **آڑ ڈھونڈنا** پناہ چاہنا۔

محاورہ: **آڑ لینا** پناہ لینا، سہارا لینا۔

**آڑا** صف۔مذ،ہ۔ ٹیڑھا، ترچھا، کج؛ اُفقی، سیدھا، سیدھے رُخ کے خلاف۔ (مث) آڑی۔

**آڑا پاجامہ** تنگ موری کا چوڑی دار پاجامہ، جس کی تراش آڑی یا اُریبی ہوتی ہے۔

**آڑا ترچھا** ٹیڑھا بانکا، کج مج، موڑ کھاتا؛ لہراتا، بل کھاتا؛ بچتا بچاتا۔

**آڑا چوتالہ** طبلے کی ایک تال۔

**آڑنی** جزم ڑ۔امث۔ دروازے کو کھلا رکھنے کے لیے لگائی جانے والی لکڑی یا روک۔

**آڑو** ومع۔اند۔ شفتالو کی ایک قدرے ترش قسم جس کی گٹھلی کے قریب خفیف تلخی بھی ہوتی ہے۔ چھلکا خفیف روئیں دار، گٹھلی سخت، سرخ کھر دری۔

**آڑی (۱)** اند،ہ۔ مددگار، محافظ، سہارا دینے والا؛ کھیل کا ساجھی۔ نیز رک: آڑا جس کی یہ تانیث ہے۔

**آڑی ہیکل** بدھی کی طرح کا ایک زیور۔

**آڑی (۲)** امث۔ راگ کی ایک قسم، ایک لَے۔

**آڑے** اند،جمع۔ آڑا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **آڑے آنا** روکاٹ پیدا کرنا، درمیان میں آنا، حائل ہونا؛ حمایت کرنا، مدد کرنا؛ بچاؤ کرنا۔

محاورہ: **آڑے ہاتھوں لینا** لعنت ملامت کرنا؛ سختی سے پیش آنا؛ عاجز کرنا۔

**آڑھت (۱)** زبر ڑھ۔امث۔ تھوک کے مال کی منڈی کوٹھی یا دکان؛ تھوک کا

کاروبار: تھوک کا مال بکوانے کی کمیشن۔

**آڑھتی** (جزم ڑھ) تھوک فروش۔

**آڑھت** (۲) زبر ڑھ۔ امث، ہ۔ آڑ یا پناہ، پناہ گاہ۔

## آ۔ز

**آز** امث، ف۔ خواہش، لالچ، حرص، طمع۔

**آزمند** لالچی، حریص۔

**آزاد** صف، ف۔ اپنی مرضی کا مختار، کھلا، چھٹ؛ پابند یا گرفتار کی ضد؛ جس پر روک ٹوک نہ ہو؛ مراعات یافتہ؛ بے فکرا، منچلا؛ قلندر؛ تارک الدنیا، مبرا، منزہ؛ روشن خیال۔

**آزاد بندر گاہ** درآمد و برآمد کے محصول سے مبرا۔ انگریزی میں: Custom free۔

**آزاد خیال** روایتی عقائد کو تنقیدی نظر سے دیکھنے والا؛ معتدل مزاج؛ بڑے دل والا؛ بے تعصب، کشادہ ذہن۔

**آزاد طبع** تکلفات سے دُور، جس کی طبیعت اور فطرت پر کسی قسم کی رسوم و مذہب وغیرہ کی پابندی بار ہو؛ بے تعصب۔

**آزاد کا سونٹا** بے پروا اور بیباک آدمی کی نسبت بولا جاتا ہے، ایسا شخص جو کسی سے نہ دبے، اکھڑ، منہ پھٹ، نہ چوکنے والا۔

محاورہ: **آزاد کرنا** قید سے رہا کرنا، خود مختاری دینا؛ عورت کو طلاق دے دینا؛ نوکری سے نکال دینا۔

**آزاد مشرب** (زبر م، جزم ش، زبر ر) جس کا کسی مذہب یا مسلک سے تعلق نہ ہو۔ رسوم و قیود کی پابندی نہ کرنے والا۔

**آزاد منش** (زبر م، زیر ن) تکلف اور بناوٹ سے دُور رہنے والا؛ صاف گو۔ نیز **آزاد طبع**۔

**آزاد نظم** وہ شاعری جس میں ارکانِ بحر کی مقررہ تعداد کا خیال نہ رکھا جائے۔

**آزادہ** صف، ف۔ آزاد (رک) کی متبادل شکل عموماً ادبی زبان میں مستعمل۔ (امث) **آزادگی**۔

**آزادہ رو** لاگ لپیٹ نہ رکھنے والا، تعصبات و تکلفات سے بری۔

**آزادی** امث، ف۔ رہائی، مخلصی، خود مختاری، بندشوں سے بَری ہونا؛ اجازت، پروانگی۔

مقولہ: **آزادی خدا کی نعمت ہے** آزادی سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں۔

**آزار** اند، ف۔ ایذا، تکلیف؛ رنج، بیماری؛ جھمیلا، بکھیڑا۔

محاورہ: **آزار اُٹھانا** صدمہ برداشت کرنا، دُکھ درد جھیلنا، تکلیف سہنا۔

محاورہ: **آزار پہنچنا** دُکھ ہونا، تکلیف یا رنج ہونا۔

**آزاری** صف، ف۔ روگی، دُکھی؛ مریض، بیمار۔

**آزر** زبر ز۔ علَم، ع۔ حضرت ابراہیمؑ کے والد جو بت تراش تھے۔

**آزُردگی** پیش ز، جزم ر، جزم نیز زبر د۔ امث، ف۔ (ایک دوسرے سے) رنجش، خفگی، ناراضگی؛ رنج، ملال۔

**آزردہ** پیش ز، جزم ر، زبر د۔ صف، ف۔ رنجیدہ، خفا، شاکی۔

**آزردہ پشت** کُبڑا، خمیدۂ کمر۔

صف: **آزردہ خاطر** رنجیدہ، غمگین، ملول، مایوس، ناراض۔

**آزرم** زبر ز، جزم ر۔ اند۔ مروّت، رواداری؛ مرحمت، ملائمت، مہر، اُنس؛ حیا و شرم۔

**آزمانا** جزم ز۔ فعل متعدی۔ جانچنا، پرکھنا، امتحان کرنا؛ برتنا، تجربہ کرنا۔

**آزمائش** جزم ز، زیر ء۔ امث، ف۔ امتحان، جانچ، پرکھ، وہ فعل جو تجربہ کرنے کے لیے ہو۔

**آزمائشی** زیرِ غور، عارضی۔

**آزمودہ** جزم ز، و مع، زبر د۔ صف، ف۔ جانچا ہوا، پرکھا ہوا، برتا ہوا، آزمایا ہوا؛ مجرب۔

صف: **آزمودہ کار** جو اپنے کام کا تجربہ رکھتا ہو، ماہرِ فن۔

**آزمون** جزم ز، و مع۔ اند، ف۔ آزمائش، تجربہ۔

**آزو بازو** و مع۔ اند۔ صف۔ دو طرفہ، اِدھر اُدھر، دائیں بائیں۔

**آزور** جزم ز، زبر و۔ امث، اند، ف۔ لالچی، صاحبِ حرص۔

## آ۔ژ

**آژنگ** زبر ژ، ن غنہ۔ امث، ف۔ شکن، جُھری۔

## آ۔س

**آس** (۱) امث، ہ۔ اُمید، لو، لگن۔ (مجازاً) حمل؛ اولاد؛ سہارا؛ گانے والے کو سہارا اور دَم لینے کا موقع دینے کے لیے سازندے یا تان پورے کے مسلسل آواز۔

محاورہ: **آس باندھنا** اُمیدوار ہونا، توقع کرنا، آسرا لگانا۔

کہاوت: **آس بڑھاپا آیا ہوا سوت کسوت، یا پیسا گانٹھ کمایا ہوا پوت سپوت** بڑھاپے میں یا تو دولت ہونی چاہیے یا نیک بیٹا۔ ورنہ کسی طرف سے کوئی اُمید نہیں رہتی۔

کہاوت: **آس بیگانی جو تکے وہ جیوت ہی مرجائے** پرایا بھروسہ

ڈھونڈنا بڑے شرم کی بات ہے۔
کہاوت: آس پاس برسے، دلی پڑے ترسے ایسے موقع پر کہتے ہیں جب سب کا بھلا ہو اور اپنے محروم رہیں۔
مقولہ: آس کا نام دُنیا ہے دُنیا اُمید پر قائم ہے۔
مقولہ: آس کرے تو پاس آئے کچھ غرض ہو تو اطاعت کرتے۔
محاورہ: آس لگانا توقع رکھنا، اُمید قائم کرنا۔
محاورہ: آس ہونا توقع ہونا، سہارا ہونا۔
آسی اُمیدوار؛ سہارے کی نکی وغیرہ۔ ٹیک، ٹیکا۔
آس (۲) متعلق فعل۔ پاس کا تابع مہمل۔
آس پاس اردگرد، قریب۔
کہاوت: آس پاس برسے، دلی پڑی ترسے غیر لوگ فائدے حاصل کریں جبکہ عزیز محروم رہیں۔
آس (۳) امث، ف۔ آٹا پیسنے کی چکی۔
آسا (۱) امث، ہ۔ صبح کے وقت کی ایک راگنی۔
آسا (۲) بطور لاحقہ۔ حرفِ تشبیہ، ف۔ مثل، مانند، جیسا یا جیسے۔
آسا (۳) امث، ہ۔ اُمید، آرزو، خواہش؛ بھروسا؛ ڈھارس۔
کہاوت: آسا جیے نراسا مرے اُمید سے دل کو سہارا ملتا ہے اور نا اُمید سے انسان مرتا ہے۔
آسان صف، ف۔ سہل، بے دُشواری؛ سرل؛ سادھارن، معمولی۔ بے دقت، سہولت سے۔
آسانی امث۔ آسان ہونے کی حالت، سہولت، سہج پن؛ اِمکان، دُشواری کی ضد۔
آسائش زیرء۔ امث، ف۔ آرام، سکھ؛ فراخی، خوشحالی۔
آسائش طلب (لفظاً) آرام طلب۔ (مجازاً) کاہل، کام چور، سُست۔
آستاں جزم س، ن غنہ۔ امذ، ف۔ چوکھٹ، دہلیز، دروازہ؛ محترم یا متبرک مقام، بارگاہ۔ تراکیب میں نونِ صحیح کے ساتھ مستعمل۔ مثال: آستانِ یار۔ نیز آستانہ۔
آستائی جزم س، ی۔ امث، ہ۔ گانے کا ابتدائی ٹکڑا جو خواہ ایک مصرع کے طور پر ہو یا دو مصرعوں کے طور پر، انترہ کی ضد۔
آستک جزم س، زیر ت۔ صف۔ مذہبی، پاکباز، پارسا۔
آستین جزم س، ی۔ امث، ف۔ کاندھے سے کلائی تک ہاتھ کو ڈھکنے والا لباس کا حصہ۔

محاورہ: آستین جھاڑنا جو کچھ پاس ہے نکال کر دے ڈالنا۔
آستین کا سانپ دوست بن کر عداوت کرنے والا۔ نیز مارِ آستیں۔
آسُر (۱) پیش س۔ امذ۔ جن، عفریت، دیو، بھوت، شیطان۔
آسُر (۲) پیش س۔ امذ، ہ۔ ایسی شادی جس میں دام لے کر لڑکی کو بیاہا جائے۔
آسرا جزم س۔ امذ، ہ۔ سہارا، بھروسا؛ آڑ، پناہ؛ وسیلہ، ذریعہ؛ توقع، اُمید۔
محاورہ: آسرا دینا اُمید دلانا۔
آسکت جزم س، زبر ک۔ امذ۔ آلکس، سُستی، کاہلی۔
آسکتی کاہل، سُست، مٹھا۔
کہاوت: آسکتی گرا کنویں میں کہے ابھی کون اُٹھے کاہل آدمی پر پھبتی کے طور پر بولا جاتا ہے۔ نیز آسکتی گرا کنویں میں کہے یہیں بھلے۔
آسمان جزم س۔ امذ، ف۔ بالائی فضا، نیلگوں شامیانہ سا جو زمین کے اُوپر چھایا دکھائی دیتا ہے اور رات کے وقت تاریک ہو کر ستاروں کو نمایاں کرتا ہے۔ فلک، سما، چرخ۔ (کنایۃً) بہت بلندی، اُونچا مقام یا مرتبہ۔
کہاوت: آسمان اور زمین سخت ہے سخت مصیبت ہے کوئی مددگار نہیں۔ نیز زمین سخت ہے آسمان دُور ہے۔
محاورہ: آسمان پر دماغ پہنچنا اِترانا، غرور کرنا، فخر کرنا۔
محاورہ: آسمان پھٹ پڑنا سخت مصیبت نازل ہونا، حادثے سے تباہ و برباد ہو جانا۔
محاورہ: آسمان ٹوٹ پڑنا سخت مصیبت آنا، تباہ و برباد ہونا۔
محاورہ: آسمان سر پر اُٹھانا شور و غوغا کرنا۔
کہاوت: آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا ایک مصیبت یا مشکل سے نکلتے ہی دوسری مصیبت یا مشکل میں پھنس جانا، ایک رکاوٹ دُور ہوئی تھی کہ دوسری واقع ہو گئی۔
محاورہ: آسمان سے باتیں کرنا بہت اُونچا ہونا (تعمیر کے لیے مستعمل)۔
کہاوت: آسمان کا تھوکا اپنے ہی منہ پر آتا ہے کسی نیک پر بدی کا اِلزام لگانے سے اپنے اُوپر بدنامی آتی ہے۔ اپنے سے بزرگ کی اہانت، اپنے سے بڑے کے مقابلہ میں اپنی ہی بدنامی ہوتی ہے۔ بڑا بول بولنے والے کی نسبت بھی بولتے ہیں۔
کہاوت: آسمان کی چیل، زمین کی اصیل چالاک باندی یا نوکر کی نسبت کہتے ہیں یا جو شخص ایک جگہ نہ ٹکے اور گھر گھر جھانکتا پھرے یا جس کو قرار نہ ہو، اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

محاورہ: **آسمان کے تارے توڑ لانا** کمال کر دکھانا۔

کہاوت: **آسمان کے پھٹے کو کہاں تک تھگلی لگائے** بہت فضول خرچی ظاہر کرنے کے موقع پر کہتے ہیں۔ حد سے گزری ہوئی خرابی درست نہیں ہو سکتی۔

فقرہ: **آسمان کھا گیا یا زمین** شے کہاں گئی، کیا نیست و نابود ہو گئی۔

محاورہ: **آسمان میں تھگلی لگانا** (زیرتھ) خفیہ طور سے دُور کی خبر یا شے اُڑا لانا۔

محاورہ: **آسمان و زمین کے قلابے ملانا** جھوٹ موٹ باتیں بنانا۔ بڑ ہانکنا۔

**آسمانی** آسمان سے منسوب، غیبی؛ ہلکا نیلگوں۔

**آسَن** زبرس۔ اند، ہ۔ بیٹھنے کی جگہ، نشست گاہ؛ بیٹھنے کا انداز؛ مجامعت کا ڈھنگ، مباشرت کا انداز۔

محاورہ: **آسن اُٹھانا** کوچ کرنا، ٹھکانا چھوڑنا۔

**آسن پاٹی** فقیروں کی چٹائی۔ نیز **آسنی** (زبرس)۔

**آسِن** زیرس۔ اند، ہ۔ ہندوانی سال کا چھٹا مہینہ۔

کہاوت: **آسوج بیالا دُن دھوپ رات پالا** اسوج (کے مہینے) میں دن کو گرمی اور رات کو سردی ہوتی ہے۔

**آسُودَگی** ومع، زبرد۔ امث، ف۔ راحت، آرام، سکھ، اطمینان؛ ٹھہراؤ۔ نیز **آسودْگی** (جزم د)۔

**آسُودہ** ومع، زبرد۔ صف، ف۔ بااطمینان، چین سے، خوشحال؛ خوابیدہ؛ امیر؛ خوش حال۔

صف: **آسودہ حال** فارغ و مطمئن، خوش وقت یا خوش حال۔

نیز **آسودہ خاطر** (زیرط) مطمئن، بےفکر۔ نیز **آسودہ دل**۔

**آسی** (۱) صف۔ طبیب، معالج، وید، ڈاکٹر۔

**آسی** (۲) صف۔ آس رکھنے والا، اُمیدوار، آس والا۔

**آسیا** جزم س۔ امث، ف۔ آٹا پیسنے کی چکی۔ نیز **آس**۔ نیز **آسیہ**۔

**آسیا باد/آسیائے باد** ہوا سے چلنے والی، پون چکی۔

**آسیابان** آٹے کی چکی چلانے والا، آٹا پیسنے والا۔

**آسیاب** پن چکی۔ نیز **آسیائے آب**۔

**آسیب** ے۔ اند، ف۔ سایہ، جن، بھوت، ارواحِ خبیثہ کا اثر؛ ضرر، گزند، صدمہ؛ آزار، بیماری، جنون، دیوانگی۔

**آسیب زدہ** وہ شخص یا مکان جس پر جن بھوت وغیرہ کا اثر ہو۔

**آسیر** ی۔ صف۔ انسان کا وہ کمسن بچہ جس کی ماں مرگئی ہو۔

## آ۔ش

**آش** ۔ اند، ف۔ اناج یا گوشت کی رقیق غذا، گندم کا دلیہ جو گوشت میں پکایا جائے۔ یخنی، حریرہ، شوربا۔

**آشِ بُغرا** (پیش ب، جزم غ) سویوں کا پانی، گوشت ملا کر پکائی ہوئی پتلی سویاں۔

**آش جو** (ولین) اُبالی ہوئی جئی جو عموماً بیماروں کو ہلکی غذا کے طور پر کھلائی جاتی ہے۔

**آشا** امث، س۔ اُمید، تمنا، آس۔

**آشام** (۱) اند، ف۔ ایک قسم کا لطیف حریرہ؛ رات کا کھانا؛ (متروک) مے نوشی۔

**آشام** (۲) اند، ف۔ پینے والا مثلاً: **خون آشام** خون پینے والا۔

**آشتی** جزم ش۔ امث، ف۔ صلح، موافقت، مصالحت۔

**آشچریہ** جزم ش، زبرچ، جزم ر، زبری۔ اند۔ حیرت، استعجاب۔ نیز **اَچرج**۔

**آشرم** جزم ش، زبرر۔ اند، س۔ پناہ گاہ، امن کی جگہ؛ خانقاہ، گیان دھیان کرنے والے لوگوں کے رہنے کا مقام، جھونپڑی جہاں رشی رہیں؛ درس گاہ؛ خیرات خانہ۔ مثال: **اناتھ آشرم** یتیم خانہ۔

**آشُفتگی** پیش ش، جزم ف، زبرت۔ امث، ف۔ پریشانی، انتشار، ابتری؛ فریفتگی، عاشقی، دیوانگی۔

**آشفتہ** پیش ش، جزم ف، زبرت۔ اند، ف۔ حیران پریشان؛ پراگندہ، بکھرا ہوا، سراسیمہ، جو بدنظمی یا بدحالی سے دوچار ہو۔

**آشفتہ حال** جس کا دل پراگندہ اور پریشان ہو، پریشان حال؛ پھٹے حالوں۔

**آشفتہ سر** دیوانہ، سرپھرا، خیرہ سر۔ اکیف (مث): **آشفتہ سری**۔

**آشکار** جزم ش۔ صف، ف۔ ظاہر، عیاں، پیدا، ہویدا۔ نیز **آشکارا**۔ اکیف (مث): **آشکارائی**۔

**آشالی** جزم ش۔ امث۔ خوشامد، چاپلوسی، حاشیہ برادری۔ صف: **آشال**۔

**آشنا** جزم ش۔ صف، ف۔ دوست، یار؛ شناسا، واقف کار؛ آگاہ، خبردار، جاننے والا، سمجھنے والا۔ مثال: رمز آشنا۔ مزاج آشنا؛ عادی، خوگر۔ مثال: دیرآشنا۔

**آشنائی** دوستی، یارانہ، تعلق۔

کہاوت: **آشنائی کرنا آسان، نباہنا مشکل** دوستی پیدا کر لینا آسان بات ہے، مگر دوستی کے فرائض ادا کرنا مشکل امر ہے۔

**آشوب** وج۔اند،ف۔ ہیجان، تلاطم؛ ہنگامہ، بدنظمی؛ آنکھ دُکھنا، سرخیِ چشم۔ نیز **آشوبِ چشم۔**

**آشیاں** جزم ش،ن غنہ۔اند،ف۔ گھونسلا، گھر، مسکن۔ نیز **آشیانہ۔**

**آشیانی** باسی، رہنے والا، پرند کا بہت چھوٹا بچہ جسے گھونسلے میں سے پکڑ لیا جائے۔

**آشیرواد** ی، جزم ر۔امث،ہ۔ نیک تمناؤں کا اظہار، دُعائے خیر، شبھ کامنا۔ نیز **آشش**۔عام: **آشیرباد/ آسیس، اَشیرباد۔**

## آ۔ص

**آصف** زبر ص۔علَم،عبرانی۔ حضرت سلیمانؑ کے وزیر کا نام: آصف (ابن) برخیا۔عام: **آصف** (زیر ص)۔

**آصف جاہ** نظام دکن کا خطاب جو چِیں قلیچ خاں آصف جاہ اول کے وقت سے ساتویں نظام عثمان علی خاں تک چلا آتا تھا۔

## آ۔غ

**آغا** اند،ت۔ سردار، قبیلے کا بزرگ، معزز شخص۔ نیز آقا؛ سرحد پار کا باشندہ، قبائلی، کابلی۔

علَم: **آغا خاں** اسمٰعیلی فرقے کے امامِ حاضر کا لقب، پہلے پہل یہ لقب فتح علی خان قاچار نے ۱۸۱۷ء میں امام حسن علی کو دیا تھا۔

**آغا خانی** آغا خاں کا پیرو، اسمٰعیلی، خوجہ۔

کہاوت: **آغا میر کی دائی سب سیکھی سکھائی** یعنی سب گُنوں اور چھنوں میں پوری ہے۔ بہت چالاک عیار عورت کی نسبت کہتے ہیں۔

**آغاز** اند،ف۔ ابتدا، شروعات، تمہید۔

مقولہ: **آغاز بد کا انجام بد ہے** جس کام کی ابتدا بُری ہوتی ہے انتہا بھی خراب ہی ہوتی ہے۔

**آغال** اند۔ بکریوں کے رہنے کی جگہ؛ گرفتار کرنا۔

**آغشتہ** زیر نیز زبر غ، جزم ش، زبر ت۔صف،ف۔ آلودہ، سنا، لتھڑا ہوا۔

**آغوش** وج۔اند،امث،ف۔ گود، بازوؤں کا گھیرا، کولی، پہلو۔

محاورہ: **آغوش میں لینا** پیار سے بغل میں لینا۔

## آ۔ف

**آفات** امث،ف۔ رک: **آفت** کی جمع۔

**آفاتِ ارضی** زمین سے پیدا ہونے والی مصیبتیں، مثلاً زلزلے وغیرہ۔

**آفاتِ سماوی** آسمان سے نازل ہونے والی پریشانیاں اور مصیبتیں، مثلاً بارشیں، برف باری وغیرہ۔

**آفاق** جمع،مذ،ع۔ **اُفق** (رک) کی جمع۔عالم، کائنات؛ وسعت دینا۔

**آفاقی** عالمی، کُل دُنیا سے منسوب یا متعلق، ملکی و مقامی کی ضد۔

**آفت** زبر ف۔امث،ع۔ مصیبت، بلا، دُکھ، پریشانی۔(صف) تیز، طرار، عجیب، حیران، یا پریشان کرنے والا/ والی۔

محاورہ: **آفت آنا** مصیبت آنا، صدمہ پہنچنا؛ کسی وبا کا پھوٹنا۔

**آفت جاں** جان کا عذاب؛ جان کا دُشمن؛ معشوق۔

محاورہ: **آفت ڈھانا** ظلم کرنا؛ ہنگامہ کرنا۔

**آفت کا پرکالہ/ ٹکڑا** شرارت کا پُتلا؛ معشوق۔

**آفتاب** جزم ف۔اند،ف۔ سورج، شمس، خورشی۔

کہاوت: **آفتاب آمد دلیل آفتاب** حقیقت روشن ہوگئی، دلیل کی ضرورت نہ رہی۔

کہاوت: **آفتاب خاک ڈالنے سے ماند نہیں پڑتا** کسی کی خوبیاں چھپانے سے نہیں چھپ سکتیں۔

**آفتاب خانہ** گرمی میں آرام کرنے کی ٹھنڈی قیام گاہ۔

**آفتاب سوار** اُس شخص کے لیے کنایۃً استعمال کیا جاتا ہے جو رات کو جاگے اور صبح سویرے اُٹھے یعنی مردِ صبح خیز و شب بیدار۔

**آفتاب گرداں** (زبر گ، ن غنہ) چھتری، چتر جو اُمرا کے سر پر چھایا جاتا تھا۔

**آفتاب گیر** دھوپ روکنے کا پنکھا، آفتابی۔

**آفتابہ** جزم ف، زبر ب۔اند،ف۔ ایک وضع کا لوٹا جس کے پیچھے گرفت کے واسطے ہتھی لگی ہوتی ہے اور منہ پر سرپوش ہوتا ہے، اسے عموماً منہ ہاتھ دھونے یا دُھلانے کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

**آفتابی** جزم ف۔امث،ف۔ چہرے پر دھوپ روکنے کے لیے پنکھا نما دستہ دار شے، سورج مُکھی۔ آفتاب گیر، سائبان، چھوٹا شامیانہ، کوٹھے کی بارہ دری جہاں بیٹھ کر دھوپ تاپی جاسکے۔ جلال الدین اکبر کے عہد کا ایک گول طلائی سکہ۔(صف) دھوپ کھایا، دھوپ میں رکھ کر تیار کیا ہوا (گُل قند یا کوئی اور شے)؛ گول، مدور۔

**آفتی** زبر ف۔صف۔ مصیبت والا، پریشان کن۔

**آفریدہ** جزم ف،ی، زبر د۔صف،ف۔ پیدا کیا ہوا، مخلوق، حادث۔(بطور لاحقہ صفت) **آفریں**۔مثال: **جاں آفریں** زندگی بخشنے والا، خالق۔

**آفریدگار** خالق، پیدا کرنے والا۔

**آفریدی** جزم ف، ی۔ اسمِ جنس، ف۔ سرحدی پٹھانوں کی ایک گوت کا نام یا اُس کا باشندہ۔

**آفریں** جزم ف، ی، ن غنہ۔ کلمۂ تحسین، ف۔ واہ واہ!، مرحبا!، (بطور لاحقۂ فاعلی) پیدا کرنے والا۔ مثلاً: **جاں آفریں** خالق؛ **معنی آفریں** نکتہ طراز۔

**آفرینش** جزم ف، ی، زیر ن۔ امث، ف۔ تخلیق، پیدائش؛ پیدا ہونا، عدم سے وجود میں آنا۔

**آفرینندہ** (ی، زیر ن، جزم ن، زبر د) پیدا کرنے والا، خالق، موجد۔

**آفیسر** ی، زیر س۔ امذ۔ افسر، حاکم، اہل کار۔

## آ۔ق

**آقا** امذ، ت۔ زرخرید یا پشتنی غلام یا لونڈی کا سرپرست، مخدوم، غلام کی ضد؛ سردار، حاکم؛ مذہبی پیشوا یا برگزیدہ شخصیت جس سے عقیدت ہو۔

**آقائے شریعت** ذی مرتبہ مولوی، مجتہد۔

## آ۔ک

**آک** امذ، ہ۔ ایک صحرائی پودا جس کی ڈنڈیوں سے دودھیا مادہ نکلتا ہے اور ڈوڈوں سے سفید ریشے جنھیں آک کی بڑھیا کہتے ہیں۔ نیز **آکھ** آگڑ، مدار۔

کہاوت: **آک کا کیڑا آک میں راضی، ڈھاک کا ڈھاک میں** ہر شخص اپنی مناسب جگہ پر خوش رہتا ہے۔

**آکا** امذ، ت۔ بڑے بھائی کو مخاطب کرنے کا کلمہ۔ نیز آقا کا متبادل، تپاک سے مخاطب کرنے کا کلمہ۔

**آکار** امذ، ہ۔ جسم، روپ، صورت، شکل۔

**آکاش/آکاس** امذ، س۔ آسمان، فضائے سماوی۔

کہاوت: **آکاش باندھیں پاتال باندھیں گھر کی ٹٹی کھلی** جو شخص بڑے بڑے انتظام کرے اور گھر کا انتظام نہ کر سکے اُس کی نسبت کہتے ہیں۔

**آکاش بیل** زرد رنگ کے بٹے ہوئے دھاگے سے مشابہ ایک خودرَو بیل جو بغیر جڑ کے کسی بھی درخت پر پھیل کر لپٹتی چلی جاتی ہے اور اس کے پتے وغیرہ بالکل خشک ہو جاتے ہیں۔ نیز اسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **آکاس بیل**۔

**آکاش وانی** (سنسکرت) غیبی آواز، آسمانی آواز۔

**آکاش مولی** جل کھمبی، بادر نجبویہ کی مثل ایک بیل جو پانی پر پھیلتی ہے۔

**آکری** (۱) جزم ک۔ امث۔ اکڑ، انا، ہٹ۔

**آکری** (۲) جزم ک۔ امث۔ عذر، معذرت۔

**آکڑا کاکڑا** جزم ک۔ امث۔ خسرہ۔ نیز کاکڑا لاکڑا۔

**آکس** پیش ک۔ امذ۔ پتھر تراشنے کا آہنی قلم۔

**آکل** زیر ک۔ صف۔ کھانے والا، نوش کرنے والا۔ تفضیل: **آکال**۔ (مث) **آکلہ**۔ نیز رک: **آکلا**۔

**آکلا** جزم ک۔ امذ۔ سرطان کا مرض۔ اصلاً: آکلہ گوشت کو کھا جانے والی بیماری۔

**آکن** زبر ک۔ امث۔ کھیت یا کیاری وغیرہ میں سے صاف کی جانے والی فالتو گھاس، سبزۂ بیگانہ۔

**آکولا** وج۔ ایک چھوٹا پودا جس کی لکڑی قدرے خوشبودار ہوتی ہے۔ پتیاں شش پہلو اور اُن میں سے چکنی رطوبت نکلتی ہے۔

**آکھ** امذ، ہ۔ رک: آک۔

**آکھا** امذ۔ دھوتی کی لانگ جسے دونوں ٹانگوں کے بیچ میں سے نکال کر پیچھے کی طرف اُڑس لیتے ہیں۔ نیز آڑ بند۔

**آکھت** زبر کھ۔ امث۔ کھیت پر بیگار کرنے والے مزدوروں کو بانٹا جانے والا اناج۔

**آکھر** زبر کھ۔ امث۔ جنگلی جانوروں یا درندوں کے رہنے کی جگہ، وہ جگہ جہاں وحشی چوپائے دن رات میں کسی وقت آکر ضرور ٹھہرتے ہیں۔

**آکھلا** جزم کھ۔ امذ، ہ۔ شوخ، شریر، منہ زور گھوڑا۔

**آکھلاپن** گھوڑے کی کود پھاند، شرارت۔

## آ۔گ

**آگ** امث۔ جلنے اور جلانے والا عنصر جو قدیم تصور کے مطابق عناصرِ اربعہ میں سے ہے۔ نار، آتش؛ تپش، حدت جو جسم کے اندر خون میں محسوس ہو؛ فتنہ و فساد، ہنگامہ۔ نیز اَگنی؛ تپش، سوزش، شدید جذبہ۔ (صف) نہایت گرم۔

کہاوت: **آگ اور بیری کو کم نہ سمجھے** دشمن کیسا ہی حقیر ہو اُسے چھوٹا نہ سمجھنا چاہیے کیونکہ ایک معمولی سی چنگاری سے آگ بھی بھڑک سکتی ہے۔

کہاوت: **آگ اور پانی ایک جگہ نہیں رہ سکتے** دو مخالف مزاج چیزوں یا انسانوں کا ایک جگہ اکٹھا رہنا ممکن نہیں۔

کہاوت: **آگ اور پانی کا سنجوگ** دو مخالف چیزیں ملی ہوئی ہوں تو کہا جاتا ہے، اجتماع ضدین۔

**آگ بگولا** (زبرب، ومع) دہکتا ہوا۔ (مجازاً) غصے سے بھرا ہوا۔ نیز **آگ بھبوکا** (زبربھ، ومع)۔

کہاوت: **آگ بن دھوں کہاں/نہیں** بغیر کسی بات کے افواہ نہیں اڑتی۔ ہر جھگڑے کا سبب ضرور ہوتا ہے۔

محاورہ: **آگ تاپنا** آگ سے ہاتھ پاؤں سینکنا۔

محاورہ: **آگ ٹھنڈی کرنا** آگ بجھانا؛ غصہ مٹانا۔

محاورہ: **آگ دکھانا** کسی شے کو آگ لگانا، جلانا۔

کہاوت: **آگ کا پتلا آگ کو دھائے** ہر چیز اپنے اصل کی طرف جاتی ہے۔

کہاوت: **آگ کا نام لینے سے حقہ نہیں جلتا** جب تک عمل نہ کرے، باتوں سے کچھ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **آگ کہنے سے منہ نہیں جلتا/ گڑ کہنے سے منہ میٹھا نہیں ہوتا** صرف باتوں سے کام نہیں چلتا جب تک عمل نہ ہو، صرف وعدے وعید سے کام نہیں چلتا۔

کہاوت: **آگ کھائے گا تو انگارے ہگے گا** بُرے کام کا بُرا نتیجہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **آگ لگانا** آگ جلانا؛ جلن پیدا کرنا، حرارت پیدا کرنا؛ بے قرار کرنا؛ کسی کے جذبے میں شدت پیدا کرنا؛ غصہ دلانا؛ ضائع کرنا، خراب کرنا؛ پرسکون ماحول میں فتنہ برپا کرنا؛ سودا مہنگے داموں بیچنا۔

کہاوت: **آگ لگائے تماشا دیکھے** فتنہ انگیز آدمی کی نسبت بولتے ہیں کہ فساد کرا کے تماشا دیکھتا ہے۔

کہاوت: **آگ لینے آئی گھر کی مالک بن گئی** ذرا سا بہانہ پا کر قبضہ جمالیا ہے۔

کہاوت: **آگ لینے کو جائیں پیغمبری مل جائے** خدا کی قدرت ہے جو جسے چاہے دے، بے مانگے بہت کچھ دے دے۔

**آگا** اند۔ لشکر کا وہ حصہ جو سامنے ہو، فوج کا مہرا؛ کسی شے یا جسم کا اگلا رُخ یا آگے کی طرف کا حصہ، پچھاڑی یا پیچھا کی ضد۔

**آگا پیچھا** کسی کام کا آغاز و انجام، انجام کار؛ جسم کا اگلا اور پچھلا حصہ جن کا پردہ ضروری ہے۔

محاورہ: **آگا پیچھا کرنا** ٹال مٹول کرنا، پس و پیش سے کام لینا۔

**آگا دیکھا نہ پیچھا** اچھے بُرے انجام کے بارے میں کچھ نہ سوچا۔

**آگاڑی** آنے والا وقت، مستقبل۔

**آگا تاگا** آگا پیچھا؛ ٹوہ، جستجو؛ اُونچ نیچ۔

**آگاہ** صف، ف۔ واقفِ حال، باخبر، جاننے والا، عارف۔

**آگاہی** واقفیت، علم۔

**آگر** زبرگ۔ اند۔ ایک کیمیائی لیس دار مادہ جو بعض سمندری نباتات سے حاصل کیا جاتا ہے اور جراثیم کی نسل کشی میں استعمال ہوتا ہے۔

**آگرو** جزم گ، ومع۔ اند۔ وہ چھالا جو گرمی سے زبان یا ہونٹوں پر پڑتا ہے۔

**آگم** زبرگ۔ اند، ہ۔ آنے والا وقت، مستقبل؛ آخرت۔

**آگم ودیا** مستقبل کا حال بتانے کی مہارت، علمِ نجوم۔

**آگمن** زبرگ، زبرم۔ اند۔ آمد، ظہور، نمودار ہونا۔

**آگندہ** زبرگ، جزم ن، زبر د۔ صف۔ بھرا ہوا، پُر، مملو؛ آلودہ، لتھڑا ہوا۔

**آگندہ گوش** کانوں میں روئی ٹھونسے ہوئے، بہرا، اُصم، جو کسی کی نصیحت نہ سنے۔

**آگے** صف۔ متعلق فعل۔ پیش، آگاڑی؛ پہلا؛ پہلے مقدم، بڑھ کر، سامنے کی طرف، مقابل؛ آئندہ، اِس کے بعد۔

مقولہ: **آگے آگے گرو پیچھے پیچھے چیلا** مرید اپنے پیر کا مقلد ہوتا ہے۔ چھوٹے بھی بڑوں کا رویہ اختیار کیا کرتے ہیں۔

محاورہ: **آگے آگے ہونا** راہبری کرنا، پیش پیش ہونا۔

بول چال: **آگے آیت بس ختم** اِس کے بعد کچھ نہیں، تمت بالخیر۔

مقولہ: **آگے پڑے کو شیر نہیں کھاتا** عاجز آدمی پر دشمن بھی رحم کھاتا ہے۔

نقرہ: **آگے پیچھے کوئی نہیں** کوئی والی وارث نہیں۔

مقولہ: **آگے جو قدم رکھتا ہوں پیچھے پڑتا ہے** کسی طرح چلنے کی ہمت نہیں ہوتی۔ جانے کو جی نہیں چاہتا۔ قسمت یاوری نہیں دیتی۔

مقولہ: **آگے خدا کا نام ہے** بس اِنتہا ہوگئی اب اِس سے زیادہ کوشش یا مبالغے کو دخل نہیں۔

کہاوت: **آگے دوڑ پیچھا چوڑ** پچھلا یاد نہیں آگے بڑھتا جاتا ہے۔ ایک کام کو ادھورا چھوڑ کر دوسرا شروع کرنا۔ نیز **آگے دوڑ پچھلا چھوڑ**۔

محاورہ: **آگے رکھ لینا** پیچھا کرنا، تعاقب کرنا۔

مقولہ: **آگے کو کان ہوئے** اب متنبہ ہوگئے ایسا نہ کریں گے۔

کہاوت: **آگے کے دن پاچھے گئے ہر سے کیو نہ ہیت، اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چُگ گئیں کھیت** وقت گزر گیا اور کام نہیں کیا، اب پچھتانے کا کیا فائدہ۔ کام وقت پر ہونا چاہیے۔

آ گیا جزم گ۔امث، س۔ اجازت، مرضی، حکم۔

## آ۔ل

آل (۱) امث، ع۔ اولاد، ذریات؛ قوم، قبیلہ۔مثلاً: آلِ عمران۔

آلِ اطہار حضرت محمد ﷺ کی اولاد جن کی بابت آیتِ تطہیر نازل ہوئی۔

آلِ عبا (زبرع) حضرت علیؓ، حضرت فاطمہؓ، حضرت حسنؓ، حضرت حسینؓ، جن کے بارے میں مشہور ہے کہ حضور ﷺ نے اِن تمام کو اپنی عبا میں چھپا کر ان کے لیے دُعا کی تھی۔

آل (۲) امث، ہ۔ لمبا کدو، گھیا؛ پیاز کے ڈنٹھل جو پتوں کی جگہ اُوپر نکلے ہوئے ہوتے ہیں۔

آل (۳) امذ، ت۔ ایک درخت جس کی لکڑی سے سرخ رنگ نکلتا ہے۔ نیز لال رنگ۔

آل تمغا سرخ رنگ کی شاہی مُہر جو فرامین پر لگائی جاتی تھی۔ (مجازاً) سندِ شاہی۔

آل (۴) امث۔ آنچ، لپٹ۔

آل (۵) امث۔ سطح زمین کی نمی، زمین کے اندر کی تری، برساتی پانی یا کسی دوسرے طریقے کی آب پاشی کا اثر جو سطح زمین میں کچھ گہرائی تک رہے۔

آل بندی کھیت میں نالیاں بنانا۔

آل جنجال جزم ل، زبرج، جزم ن۔امذ۔ ڈراؤنے خواب، کابوس؛ اضغاث الاحلام۔

آلا (۱) صف، ہ۔ کچا زخم جو پوری طرح نہ بھرا ہو۔

آلا (۲) امذ، ہ۔ طاق، موکھا، چھوٹی محراب جس میں چراغ وغیرہ رکھا جاتا ہے۔ (مث) آلی۔

آلات جمع، مذ، ع۔ آلہ (رک) کی جمع۔

آلاتِ حرب لڑائی کے ہتھیار۔

آلاراسی امث، ہ۔ سُستی، کاہلی، غفلت، بے پروائی۔ (صف) کاہل، الھڑ، لاأبالی۔ نیز الاراسی۔

آلاف جمع، مذ، ع۔ اَلف (عدد) کی جمع۔

آلام امذ، ع۔ الم (رک) کی جمع۔

آلان امذ، ہ۔ ہاتھی کے پیر میں ڈالنے کی زنجیر یا رسا؛ منڈوا جس پر بیل چڑھائی جاتی ہے۔

آلاء جمع، مذ۔ نعمتیں، برکتیں۔

آلائش زیر، امث، ف۔ گندگی، میل کچیل، غلاظت؛ پھوڑے کی پیپ یا گندہ خون۔

آلت زبرت۔امذ۔ مردانہ عضوِ تناسل، ذَکر؛ اوزار؛ آلہ کی متبادل شکل۔

آلتا جزم ل۔امذ۔ لاکھی رنگ، لاکھی رنگ میں رنگا ہوا کپڑا جس سے ہندو عورتیں پاؤں مہندی کی طرح رنگتی ہیں۔

آلتی پالتی جزم ل۔امث، ہ۔ ایک طرح کی نشست یا آسن جس میں پنڈلیاں ایک دوسرے کے اُوپر رہیں، چارزانو کی بیٹھک۔

محاورہ: آلتی پالتی مارنا چوکڑی مار کر بیٹھنا، چاروں زانوں بیٹھنا۔

آلکس زبرک۔امث، ہ۔ سُستی، کاہلی۔ نیز آلکسی۔

آلن زبرل۔امث، ہ۔ چنائی کے گارے میں ملایا جانے والا پھوس؛ ساگ میں ملایا جانے والا آٹا یا بیسن۔

آلنگ (۱) زبرل، ن غنہ۔امذ، ہ۔ مادہ جانور خصوصاً گھوڑی کی مستی (کبھی کبھار عورت کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے)، بہار پر ہونا۔

آلنگ (۲) زبرل، ن غنہ۔امذ۔ مورچے کے گرد خندق یا حصار۔

آلنگن جزم ل، ن غنہ، زبرگ۔امذ۔ ہم آغوش، بغل گیری۔

آلو وم ع۔امذ، ہ۔ جڑیلی ترکاریوں میں ایک معروف ترکاری جس کی کئی قسمیں اور وضعیں ہیں اور بہت سے پکانے اور کھانے کے طریقے۔ چھلکا بھورا ملگجا جو اُبالنے پر آسانی سے اُتر جاتا ہے اور اندر سے زردی مائل گودا نکل آتا ہے۔ چونکہ یورپ سے آیا اس لیے آلوئے فرنگ بھی کہلاتا ہے۔

آلو گاچ آلو کی پود۔

آلو بالو وم ع۔امذ۔ کیلاس کے درخت کا ریٹھے کے برابر پھل جو کچی حالت میں سبز کسیلا اور پک کر سیاہی مائل چاشنی دار ہو جاتا ہے۔ نیز آلی بالی۔

آلو بخارا وم ع، پیش ب۔امذ، ف۔ آلوچے کی قسم سے ایک کھٹ میٹھا پھل، دافع صفرا کے لیے دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

آلوچہ وم ع۔امذ، ف۔ ایک میوے کا نام جو بہت میٹھا اور لذیذ ہوتا ہے۔

آلودہ وم ع، زبرد۔صف، ف۔ آمیزش یا ملاوٹ والا، مخلوط، کسی شے کے ساتھ گھلا ملا، بھرا، لتھڑا ہوا، دھبے دار؛ مبتلا، گرفتار، پھنسا ہوا۔ نیز آلود۔ اسم کیفیت (مث): آلودگی۔

صف: آلودہ دامن گناہ گار، فسق و فجور میں مبتلا۔

آلوسن وم ع، زبرس۔امث۔ ایک بُوٹی جو کتے کے کاٹے کے علاج میں مفید ہے، شجرۃ الکلب۔

آلہ زبرل۔امذ، ع۔ اوزار، ہتھیار؛ ذریعہ، وسیلہ؛ عضو۔

**آلۂ باصرہ** دیکھنے یا دکھانے کا ذریعہ اور وسیلہ، وہ اوزار جس کے ذریعے دیکھتے یا دکھاتے ہیں۔

**آلۂ تناسل** نسل بڑھانے کا عضو، زنانہ یا مردانہ جنسی عضو۔

**آلۂ حرب** لڑائی کا ہتھیار۔

**آلۂ سدس** (پیش س، جزم د) زاویہ پیما جس سے ستاروں کی حرکات کا مشاہدہ کرنے میں کام لیا جاتا ہے۔

**آلۂ سماعت** برقی رو کے ذریعے جو آواز فضا میں گونجتی ہے اس کو سننے کے لیے ایک خاص قسم کا آواز گیر آلہ جس کے دو حصے دونوں کانوں پر رکھ لیے جاتے ہیں۔

**آلۂ کار** اوزار۔ (محاورۃً) وہ شخص جس کے ذریعے سے کوئی کام نکالا جائے۔

**آلۂ کشید** عرق کھینچنے کا بھپکا (آلہ)، قرع انبیق۔

**آلۂ مانع** (لیٹا زیر ن) روکنے یا رفتار کم کرنے کا مشینی پرزہ۔

**آلۂ مکبر الصوت** (پیش م، زبر ک، شد لیٹا زیر ب، پیش ر، غم ا، غم ل، شد ص، ولین) آواز کو بڑھا کر دور تک پہنچانے والا آلہ، لاؤڈ سپیکر۔

**آلہیات** لیٹا زیر ل۔ صف۔ وہ مسائل جو فلسفۂ الٰہیات سے تعلق رکھتے ہیں۔

**آلہہ** لیٹا زیر ل، زبر ہ۔ جمع، مذ۔ معبود، دیوتا، خداوندگان۔

**آلی** امث، ہ۔ سکھی، سہیلی، ہمجولی؛ پھولوں یا پھلوں کا تختہ، کیاری۔

**آلیہ** زیر ل، زبر ی۔ صف۔ عضوی، نامیاتی۔

**آلھا اُودل** اند، ہ۔ چندیل راجاؤں کی قدیم راجدھانی مہوبا کے دو چھتری بھائیوں آلھا اور اُودل کی جنگ اور بہادری کی جوشیلی منظوم داستان جو ہندوستان میں یوپی اور راجپوتانہ کے بعض دیہات میں بہت مقبول ہے۔

## آ۔م

**آم** اند۔ گرمی میں پھلنے والا ایک گھنا پیڑ اور اس کا لمبوترا سبز یا زرد لذیذ پھل جو کچی حالت میں کیری کہلاتا اور کھٹائی بنانے کے کام آتا ہے، بعض اقسام رس چوسنے کے لیے اور بعض تراش کر کھانے کے لیے ہوتی ہیں، جنھیں **قلمی آم** کہتے ہیں، انبہ۔

کہاوت: **آم املی کی بھینٹ ہوگئی** دو ایسے اشخاص میں ملاقات ہوگئی جو ایک دوسرے سے آنکھ نہ ملاتے ہوں محال بات ہوگئی۔

کہاوت: **آم بوؤ آم کھاؤ، املی بوؤ املی کھاؤ** جیسا کرو گے ویسا پاؤ گے۔

کہاوت: **آم پھلے نیو چلے، ارنڈ پھلے اترائے** عالی خاندان کوئی اچھا کام کرے جتاتا نہیں۔ مگر کمینہ ظاہر کرتا ہے۔ عالی ظرف کو عروج ملے تو انکسار اور تواضع اختیار کرتا ہے، مگر کمینہ گھمنڈ کرتا ہے۔

مقولہ: **آم ٹپکا پانی ڈبکا** جس مہینے میں پکا آم بکتا ہے اُس مہینے میں تازہ تازہ پانی عمدہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **آم ٹپکنا** آم کا پک کر درخت سے خود بخود گرنا۔

کہاوت: **آم کے آم گٹھلیوں کے دام** ہر طرح فائدہ ہی فائدہ، ہر صورت میں نفع ہی نفع۔

کہاوت: **آم کھائے پال کا، خربوزہ کھائے ڈال کا، پانی پیے تال کا** یعنی آم پال کا پکا ہوا اچھا ہوتا ہے۔ خربوزہ جو کھیت میں سے توڑ کر کھایا جائے اور پانی تالاب کا اچھا ہوتا ہے۔

کہاوت: **آم کھانے سے غرض یا پیڑ گننے سے** مطلب سے مطلب رکھو بے فائدہ حجت سے کیا کام۔

**آماج** اند، ف۔ نشانہ، ہدف، وہ مقام یا چیز جسے تاک کر تیر یا گولی وغیرہ چلائی جائے۔

**آماجگاہ** جس طرف ہجوم کیا جائے، جو مرکز نظر ہو۔

**آمادہ** زبر د۔ صف، ف۔ تیار، مستعد، کمر بستہ، راضی، مائل۔ مثلاً: **زوال آمادہ** انحطاط کی طرف مائل، گھٹتا یا بگڑتا ہوا۔

اکیف (مث): **آمادگی** تیاری، مستعدی۔

**آماس** اند، ف۔ سوجن، ورم؛ گومڑا، گانٹھ، غدود۔

**آماسیدہ** سُوجا، پھولا، متورم۔

**آمال** جمع، مذ، ع۔ امل (رک) کی جمع۔

**آمد** زبر م۔ امث، ف۔ آنے کا عمل، آنے کی خبر؛ وارد ہونا، آپہنچنا، آگمن؛ محاصل، وصولی؛ القا، نزول شعر یا مضمون لطیف، بھرپور یا بے ساختہ کلام۔

**آمد آمد** آنے کی خبر، دھوم یا چرچا یا آثار۔

**آمد و رفت** (وج، زبر ر، جزم ف) آنا جانا، آہر جاہر۔

**آمد و شد** (وج) (سانس کا) اندر آنا، اور باہر نکلنا۔

**آمد و خرچ** یافت اور صرفہ، کمائی یا پیداوار اور صرفہ۔

**آمد نامہ** فارسی مصادر کی فرہنگ جو پہلے مصدر ''آمد'' سے شروع ہوتی ہے۔

**آمدنی** زبر م، زبر د۔ امث۔ محاصل، مداخل، یافت، منافع، کمائی؛ صف: آنے والا۔ مثال: **پیش آمدنی** واقع، ظاہر ہونے والا۔ نیز **آمدن**۔

**آمر** زیر م۔ اند، ع۔ کسی کام کا حکم دینے والا، من مانی کرنے [illegible] فرماں روا جو جمہوری نظام کے برخلاف فرد واحد کے حیثیت سے مطلق العنان ہو کر حکومت کرے۔ انگریزی میں: Dictator۔

**آمرزش** پیش م، جزم ر، زیرز۔ امث، ف۔ خطاؤں کی معافی، مغفرت، بخشش۔

**آمرزگار** بخشنے والا، گناہ معاف کرنے والا۔

**آمریت** زیرم، زیرر، شدزبری۔ امث، ع۔ آمرانہ نظامِ حکومت، ایسا نظامِ حکومت جس میں صرف ایک شخص (جسے لوگوں نے منتخب نہ کیا ہو) کا حکم چلے؛ جمہوریت کی ضد۔ انگریزی میں: Dictatorship۔

**آملہ** جزم م، زبرل۔ امذ، ف۔ آلوچے کے برابر گول سبزی مائل، ترش کسیلا پھل جو طبی خواص کا حامل ہے۔ مربے اور دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **آملہ کا کھایا، بزرگ کا فرمایا پیچھے معلوم ہوتا ہے** یہ دونوں شروع میں ناگوار معلوم ہوتے ہیں آخر کر نتیجہ ٹھیک ہوتا ہے۔

**آمن** زبرم۔ امث، ع۔ آم کی ایک قسم؛ چاول کی فصل جو جولائی میں بوئی اور دسمبر میں کاٹی جاتی ہے۔

**آمنا** زبرم، شدن۔ فقرہ، ع۔ ہم ایمان لائے۔

**آمنا وصدقنا** (صَدْ دَقْ نا) ہم نے مانا اور تصدیق کی۔

**آمنا سامنا** جزم م۔ امذ۔ رُوبرو ہوجانے کی حالت؛ مُڈبھیڑ، مواجہ؛ نامحرم کے سامنے آنا، بے پردگی۔

**آمنی** جزم م۔ صف۔ (معماری) آم یا نصف آم کی شکل سے ملتی ہوئی لہردار، بانکی وضع کی محراب وغیرہ، مانگ دار۔

**آمنے سامنے** جزم م۔ متعلق فعل۔ آمنا سامنا (رک) کی محرف شکل۔

کہاوت: **آمنے سامنے گھر کروں اور بیچ کروں میدان** لڑاکا عورت کے متعلق کہتے ہیں۔ مقابلے میں گھر بنا کر جھگڑا کرتی رہوں۔

**آموختہ** وج، جزم خ، زبرت۔ امذ، ف۔ پچھلا سبق، پڑھایا ہوا سبق، تعلیم دیا ہوا۔

**آموز** وج۔ لاحقہ، ف۔ سیکھنے یا سکھانے والا، مثلاً: سبق آموز۔

**آموزگار** سکھانے والا۔ نیز **آموزناک**۔

**آموزگاہ** تعلیم کی جگہ، مکتب، مدرسہ۔

**آموزش** وج، زیرز۔ امث، ف۔ تعلیم، سکھائی۔

**آمیختہ** ے، جزم خ، زبرت۔ صف، ف۔ مخلوط، باہم ملایا ہوا، گڈمڈ۔

**آمیز** ے۔ لاحقہ، ف۔ ملنے یا ملانے والا۔

**آمیزش** ے، زیرز۔ امث، ف۔ میل، ملاوٹ، شمولیت۔

**آمیزہ** ے، زبرز۔ امذ، ف۔ مرکب، مخلوط شے، حل کیا ہوا۔

**آمین** ی۔ کلمۂ تاکید، ع۔ حرفِ دعا، یا اللہ ایسا ہی کر، قبولیتِ دعا کی تمنا کے اظہار کے لیے مستعمل۔

**آمین اللہ** بچے کے قرآن ختم کرنے پر منائی جانے والی تقریب جس میں مہمان بچے دعائیہ کلمات پر آمین کہتے جاتے ہیں۔

فقہ: **آمین بالجہر** (زیرب، غم ا، جزم ل، لیٹا زبر ج، جزم ہ) نماز میں سورۃ فاتحہ کے بعد مقتدیوں کا بلند آواز سے "آمین" کہنا جو شافعیوں اور اہلِ حدیث کا طریقہ ہے۔

فقہ: **آمین بالسر** (زیرب، غم ا، غم ل، زیر شدس) نماز میں سورۃ فاتحہ کی بلند آواز قرأت کے بعد امام اور مقتدیوں کا آہستہ سے آمین کہنا جو احناف کا مسلک ہے۔

**آمین ثم آمین** لفظ آمین کی تکرار، آمین اور پھر آمین، تاکید اور اظہارِ اشتیاق کے طور پر۔

**آمین کہنے والے** (بلا سوچے سمجھے) ہاں میں ہاں ملانے والے۔

## آ۔ن

**آن** (۱) امث، ع۔ وقت، ساعت، گھڑی؛ لحظہ، لمحہ۔ جمع: **آنات**۔

کہاوت: **آن میں کچھ آن میں کچھ** گھڑی میں کچھ گھڑی میں کچھ، متلون مزاج کے متعلق کہتے ہیں۔

محاورہ: **آن پہنچنا** داخل ہونا، آجانا، آپہنچنا؛ (کسی کام وغیرہ کا) کنارے لگنا۔

**آن** (۲) امث، ف۔ وقار، تمکنت، خودداری؛ وضع، ڈھب، طور، طرز؛ مخصوص ادا، چھب، کسی عضو کی معشوقانہ دلکش حرکت، انداز۔

**آن بان** سج دھج، شان وشوکت۔

کہاوت: **آن سے ماروں تان سے ماروں، پھر نہ مرے تو ران سے ماروں** بازاری عورتیں مردوں کو لوٹنے اور عاشق بنانے کے لیے یہ بولتی ہیں (تان = لحن)۔

**آن** (۳) بطور متعلق فعل۔ "آ" کا مترادف، "آنا" کی تخفیف، آن بیٹھنا، آبیٹھنا۔

**آن لائن** متعلق فعل۔ کمپیوٹر یا فون پر رابطے کے لیے دستیاب۔

**آں** ضمیر۔ اشارہ، وہ۔

**آں جناب** وہ صاحب، وہ حضرت، وہ بزرگ۔

**آں حضرت** تعظیم کا کلمہ؛ حضرت محمد ﷺ کے نام کی جگہ بولا جاتا ہے۔ نیز **آنخضرت**۔

**آں کس** وہ شخص۔

**آں جہانی** جو دوسرے جہان کی طرف کوچ کر گیا، وفات یافتہ (بیشتر غیر مسلموں کے لیے مستعمل)۔ نیز آنجہانی۔

**آنا(۱)** مصدر، فعل لازم۔ کسی جگہ سے پہنچنا، وارد ہونا، اُترنا، نازل ہونا؛ ظاہر ہونا، نمودار ہونا، عیاں ہونا؛ گرنا، ڈھینا، قرض ہونا، واجب الوصول ہونا؛ محسوس ہونا، خیال یا دل میں گزرنا؛ معلوم ہونا، علم یا دسترس میں ہونا؛ مذکور ہونا؛ لاحق، عارض، لاگو ہونا۔

**آنا(۲)** روپے کا سولھواں حصہ؛ وہ سکہ جو قیمت میں روپے کے سولھویں حصے کے برابر ہوتا تھا۔ نیز آنہ۔

**آناً فاناً** دو زبرن۔ متعلق فعل۔ فوراً، دم کے دم میں، ذرا سی دیر میں، دم بھر میں، ہر گھڑی، ہر لحظہ۔

**آنا کانی** امث۔ ٹال مٹول، حجت و تکرار، چشم پوشی؛ گریز، احتراز۔

**آنبا ہلدی** ن مغ، ز بِرہ، جزم ل۔ امث، ہ۔ کچی ہلدی سے ملتی ایک جڑ، پتے لانبے، تخم سفید، چھال زرد، چوٹ پر پیس کر لگاتے ہیں۔

**آنت** ن غنہ۔ امث، ہ۔ پیٹ کے اندر کی بڑی نالی یا چھوٹی نالیوں میں سے کوئی جہاں غذا ہضم کے آخری مدارج میں پہنچتی ہے؛ رودہ۔

کہاوت: **آنت بھاری تو بات بھاری** پیٹ بھرے آدمی کی بات معتبر ہوتی ہے۔

کہاوت: **آنت بھاری تو مانت بھاری** تمام بیماریاں معدے کے فساد سے ہوا کرتی ہیں۔

**آنت کٹو** مویشیوں کے پیٹ کا ایک مرض، ایک قسم کی بدہضمی جس میں تھوڑا تھوڑا پتلا پاخانہ آنے لگتا ہے۔

فقرہ: **آنتیں قل ہو اللہ پڑھنے لگی ہیں** بہت بھوک لگی ہے، بھوک کی شدت میں اللہ یاد آنے لگا ہے۔

محاورہ: **آنتیں گلے پڑنا** مصیبت میں پھنسنا، پریشانی میں مبتلا ہونا۔

**آنٹ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ آنٹی، گرہ، گانٹھ؛ آنکاؤ؛ وہ لکیر جو سنار چاندی یا سونے کا کھرا پن جانچنے کے لیے ریتی سے ڈالتے ہیں۔ (مجازاً) کدورت، عداوت، تنکوں کا گٹھا، پولا۔

**آنٹ سانٹھ** (ن غنہ) ملاوٹ، کدورت، کھوٹ؛ بگاڑ، خرابی پیدا کرنا، فتنہ انگیزی، سازش، گٹھ جوڑ۔

**آنٹی** ن مغ۔ امث، ہ۔ سوت یا ریشم کی لچھی؛ دھوتی، تہمد کے اُوپری سرے کو موڑ کر بنائی ہوئی جیب یا گرہ۔ نیز انٹی۔

**آنچ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ آگ کی لپیٹ، شعلہ؛ تپش، حدت، گرمی، حرارت؛ سایہ، پرتو؛ ضرر، زد۔

محاورہ: **آنچ کھانا** پکنا، پگھلنا؛ تاؤ کھانا، غصہ میں آنا۔

**آنچل** ن مغ، ز برچ۔ اند۔ دوپٹے یا چادر وغیرہ کا کنارہ؛ گوشۂ دامن۔

**آنچل پلو** مقیش کی جھالر جو بعض کپڑوں کے کناروں پر ٹانکی جاتی ہے۔

محاورہ: **آنچل دینا** بچے کو چھاتی سے دودھ پلانا۔

محاورہ: **آنچ نہ آنے دینا** معمولی سا نقصان بھی نہ ہونے دینا یا چوٹ بھی نہ لگنے دینا۔

**آند** ن غنہ۔ سیاہی، تیرگی، خصوصاً وہ اندھیرا جو آنکھوں کے سامنے چھا جائے۔

**آندو** ن مغ، و مع۔ امث، ہ۔ وہ زنجیر اور بھاری بیڑی یا رسی جس سے ہاتھی کے پاؤں باندھے جاتے ہیں۔

**آندھ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ تھکاوٹ، اُکتاہٹ؛ تھکن وغیرہ سے آنکھوں کے آگے چھانے والا اندھیرا، آندھی روگ۔

**آندھر** ن مغ، ز بر دھ۔ صف۔ اندھا۔

کہاوت: **آندھر ککر بتا سے بھونکے، اندھا کتا ہوا کو بھونکے** اُس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو فضول کام کرے۔

کہاوت: **آندھر کوٹے بہرا کوٹے چاول سے کام** کوئی کام کرے کام ہونے سے مطلب ہے۔ کوئی بھی کرے کام ہونا چاہیے۔

**آندھی** ن مغ۔ امث، ہ۔ ہوا کا جھکڑ، گرد و غبار کے ساتھ بہت تیز ہوا۔

کہاوت: **آندھی آئے بیٹھ جائے، مینہ آئے بھاگ جائے** آندھی میں بیٹھ جانا بہتر ہے کیونکہ اگر چلتا رہے تو ممکن ہے کہ کسی چیز سے ٹکرا جائے۔ مگر بارش میں بھاگ کر کسی محفوظ مقام پر پہنچ جانا چاہیے تاکہ تھوڑی مصیبت جھیل کر زیادہ بھیگنے سے بچ جائے۔

مقولہ: **آندھی کی طرح آیا بگولے کی طرح گیا** فوراً آیا فوراً چلا گیا۔

کہاوت: **آندھی کے آگے بنیا کی بتاس** آندھی میں پنکھے کی ہوا۔ بے فائدہ کام کرنا۔

**آندھی کے آم** لوٹ کا مال، اچانک ہاتھ لگنے والی چیز۔

کہاوت: **آندھی کے آم ہیں** لوٹ کا مال ہے، مفت کی شے ہے، نعمتِ غیر مترقبہ۔

**آنڈ** ن غنہ۔ اند، ہ۔ فوطہ، خصیہ، خایہ۔

**آنڈو** جس کے خصیے بڑے ہوں، شہوت زدہ؛ سُست، کاہل، مٹھا۔

**آنڈی** ن مغ۔ امث، ہ۔ پیاز یا لہسن کی گٹھی۔

**آنس اُلارواح** زیرن، پیش س، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ر۔ اند۔ (لفظاً) روحوں کو فرحت بخشنے والا؛ (مراداً) رک: اُسطوخودوس۔

**آنسو** ن مغ، ومع۔امذ، ہ۔ پانی کا وہ قطرہ جو غم، تکلیف یا خوشی کی شدت میں یا شدید کھانسی یا قہقہے کے وقت آنکھوں سے نکلے، اشک۔

کہاوت: **آنسو ایک نہیں کلیجہ ٹوک ٹوک** ظاہری طور پر رونا لیکن حقیقت میں غم نہ ہونا۔ ظاہرداری اور ریاکاری کے موقع پر کہتے ہیں۔

محاورہ: **آنسو آنا** غمی، دکھ، تکلیف یا بعض اوقات خوشی کی وجہ سے آنکھوں میں پانی آجانا۔ نیز **آنسو نکل پڑنا**۔

محاورہ: **آنسو بہانا** رونا، گریہ وزاری کرنا۔

محاورہ: **آنسو پونچھنا** تسلی دینا، ڈھارس بندھانا۔

محاورہ: **آنسو پی جانا** برداشت سے کام لینا، صبر کرنا، ضبط کرنا۔

**آنسو گیس** ایک گیس جس کی وجہ سے آنکھوں میں شدید جلن ہوتی ہے اور پانی بہنے لگتا ہے؛ ہجوم وغیرہ کو منتشر کرنے کے لیے استعمال کی جاتی ہے۔

کہاوت: **آنسوؤں سے پیاس نہیں بجھتی** تھوڑی چیز سے گزارا نہیں ہوتا۔

**آنسہ** لیٹا زیرن، زبرس۔امث، ع۔ دوشیزہ، بے بیاہی خاتون؛ عموماً کنواری لڑکیوں کے نام سے پہلے لگایا جانے والا لقب، بطور شناخت جس کے ساتھ عموماً باپ کا نام شامل ہوتا ہے۔ عرب دُنیا میں لڑکیوں کے اپنے نام کے ساتھ رائج۔ جمع: **اوانس**۔

**آنک** ن غنہ۔امذ، ہ۔ نشان، حروفِ تہجی کا کوئی حرف؛ لکیر؛ جزو، حصہ، گھڑی ہوئی بات؛ اندازہ، تخمینہ، جانچ۔

**آنک** پیش ن، جزم ک۔امذ۔ بندوق کی گولی بنانے میں استعمال ہونے والا سیسہ۔

**آنکڑا** ن مغ۔امذ، ہ۔ رسی، کپڑے وغیرہ کو دُور سے پکڑ کر کھینچنے یا سانپ پکڑنے کے لیے استعمال ہونے والا اوزار، سابل، لوہے کی لمبی سلاخ جس کے ایک سرے پر نوک دار حلقہ بنا ہوتا ہے، جسے بل دینے سے چیز اُس میں اٹک کر لپٹتی جاتی ہے۔ تص: (مث) **آنکڑی**۔

**آنکس** ن مغ، زبرک۔امذ، ہ۔ لوہے سے بنا آنکڑا جس سے فیل بان ہاتھی کو چلاتا اور قابو میں رکھتا ہے۔

**آنکل** ن مغ، زبرک۔امذ۔ بجار، سانڈ۔

**آنکنا** ن مغ، جزم ک۔فعل متعدی۔ کسی چیز کو جانچ کر اُس کے داموں کا اندازہ کرنا، تخمینہ لگانا، پرکھنا۔

**آنکیا** پرکھنے والا۔

**آنکھ** ن غنہ۔امث، ہ۔ آلۂ بصارت، دیکھنے والا عضو، عین، چشم، نین؛ بینائی، نظر؛ جانچنے پرکھنے کی صلاحیت، تمیز، شناخت، امتیاز، اٹکل؛ توجہ، التفات، لگاؤ، تعلق؛ کوئی چھوٹا حلقہ یا چھید جو کسی پھل یا ترکاری وغیرہ پر بنا ہو؛ آک کا ڈوڈا۔ جمع: **آنکھیں**۔

محاورہ: **آنکھ آنا** آشوبِ چشم، آنکھیں دُکھنا۔

محاورہ: **آنکھ اُٹھا کر دیکھنا** اُوپر کی طرف دیکھنا؛ رغبت اور توجہ سے دیکھنا؛ دُشمنی کی نظر سے دیکھنا؛ غور سے دیکھنا؛ سرسری نظر سے دیکھنا؛ حسرت یا غمخواری کی نگاہ سے دیکھنا۔

محاورہ: **آنکھ اُٹھا کر نہ دیکھنا** شرمندگی کے باعث اوپر یا کسی کی طرف نہ دیکھنا، نظریں نہ ملا سکنا؛ بے وقعت و بے حیثیت سمجھنا۔

کہاوت: **آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل** جو چیز آنکھ کے سامنے نہ ہو اگر وہ قریب بھی ہو تب بھی دُور ہے۔

محاورہ: **آنکھ بند ہونا** وفات پانا، مرنا؛ کسی کام کی طرف سے غفلت برتنا، بے توجہی کرنا، نظرانداز کرنا؛ غور و فکر کرنا، تصور باندھنا۔

محاورہ: **آنکھ بھر آنا** رونے پر مائل ہونا، دل یا جی بھر آنا، آبدیدہ ہونا۔

کہاوت: **آنکھ پھری مال یاروں کا** ذرا غفلت ہوئی اور مال چوری ہو گیا، بے ایمان کی نسبت بولتے ہیں جو ذرا سا موقع پا کر چیز اُڑا لے۔ نیز **آنکھ چوکی مال یاروں کا**۔

فعل مرکب: **آنکھ پھڑکنا** آنکھ کے پپوٹے میں اضطراری جنبش جس سے اچھا یا برا شگون لیا جاتا ہے۔

کہاوت: **آنکھ پھڑکے دہنی، ماں ملے کہ بہنی، آنکھ پھڑکے بائیں، پیر ملے کہ سائیں** دائیں آنکھ پھڑکنے پر ماں یا بہن سے ملاقات ہوتی ہے۔ اور بائیں پر بھائی یا خاوند سے۔

کہاوت: **آنکھ پھوٹی پیڑ (ی) گئی** نقصان تو ہوا مگر جان چھوٹ گئی۔ درد کا صدمہ اُٹھانے سے اندھا ہو جانا بہتر ہے۔ (پیڑ = درد)۔

**آنکھ پھوڑ ٹڈا** ایک سبز حشرہ جو عموماً آک کے درخت پر منڈلاتا اور اُس کے ڈوڈے توڑ کر کھاتا ہے۔

محاورہ: **آنکھ پھوڑنا** اندھا کرنا، بینائی سے محروم کر دینا؛ ناحق انتظار کرنا۔

محاورہ: **آنکھ پھیرنا** نگاہ ہٹا لینا، ایک طرف سے دوسری طرف دیکھنے لگنا؛ بے مروتی کرنا؛ توجہ ہٹا لینا؛ مرنا، دُنیا سے گزرنا۔

مقولہ: **آنکھ ٹیڑھی ٹیڑھی ہے** خفا خفا سے ہیں۔

محاورہ: **آنکھ دِکھانا** تیز نظروں سے دیکھنا، غصے یا دھمکی کے طور پر دیکھنا۔ نیز **آنکھیں دکھانا**۔

مقولہ: **آنکھ کا اندھا گانٹھ کا پورا** بیوقوف مالدار شخص جو انجام کی فکر نہ کرے اور مال فضول خرچیوں میں اُڑا دے۔ یا جو اندھوں کی طرح بازار سے

کوئی چیز زیادہ قیمت دے کر خریدے اور چکاوے نہیں۔

**آنکھ کا تارا** محبوب، نہایت عزیز، بہت پیارا؛ اولاد؛ محبوب۔

محاورہ: **آنکھ کا پانی ڈھلکنا/مرنا** ڈھیٹ، بے مروت، بدلحاظ، بے دید ہو جانا۔

مقولہ: **آنکھ کی بدی بھوں کے آگے** کسی کے سامنے اُس کے دوستوں یا عزیزوں کو بُرا کہنا۔

کہاوت: **آنکھ کے آگے ناک سوجھے کیا خاک** جب کوئی شخص دیکھ کر کام نہ کرے تو مذاقاً کہا جاتا ہے۔

**آنکھ مچولی** (وج) بچوں کا ایک کھیل جس میں ایک بچے کی آنکھیں بند کر لی جاتی ہیں اور باقی سب اِدھر اُدھر چھپ جاتے ہیں جنھیں وہ ڈھونڈتا ہے اور جسے پکڑ لے وہ اُس کی جگہ چور بن جاتا ہے۔

مقولہ: **آنکھ میں پانی نہیں/آنکھ میں ذرا سیل نہیں** بے حیا و بے غیرت و بے مروت شخص کی نسبت یہ کلمے بولتے ہیں یعنی شرم و غیرت و مروت نہیں۔

مقولہ: **آنکھ میں ذرا میل نہیں** تصور کر کے بھی ڈھیٹ ہے۔

محاورہ: **آنکھ نہ جھپکنا** ٹکٹکی بندھی رہنا، مسلسل دیکھے جانا، نظر جمی رہنا؛ شرمندۂ احسان نہ ہونا۔

مقولہ: **آنکھ نہ ناک بنّو چاند سی** بدصورتی پر خوبصورتی کا گھمنڈ۔ طنزاً کہا کرتے ہیں۔

مقولہ: **آنکھ ہی پھوٹی تو بھوں سے کیا کام** جب اپنوں ہی سے ترکِ تعلق کیا تو غیر کا کیا ذکر۔ جو امر باعثِ تعلق تھا جب وہی نہ رہا تو تعلق کیسا۔

محاورہ: **آنکھوں پر پردہ پڑنا** انجام نظر نہ آنا؛ کچھ دکھائی نہ دینا۔

کہاوت: **آنکھوں پر پلکوں کا بوجھ نہیں ہوتا** اپنے عزیز گراں نہیں گزرتے۔ نیز **گائے کو اپنے سینگ بھاری نہیں ہوتے۔**

کہاوت: **آنکھوں دیکھی مکھی نہیں نگلی جاتی** دیکھ کر نقصان نہیں اُٹھایا جاتا۔

مقولہ: **آنکھوں دیکھے** کے جان بوجھ کے۔

مقولہ: **آنکھوں میں لگانے کو نہیں** ذرا بھی نہیں ہے، معمولی مقدار بھی نہیں ہے۔

محاورہ: **آنکھیں بچھانا** آؤ بھگت، پُرجوش پذیرائی کرنا۔

مقولہ: **آنکھیں بند کیے چلے جاؤ** راستہ صاف ہے بے دھڑک چلے جاؤ۔ ڈرو نہیں۔

مقولہ: **آنکھیں پھیرے طوطے کی طرح، باتیں کرے مینا کی سی** بے وفا، بے مروت جو اپنی غرض پر چکنی چپڑی باتیں بنا کر اپنا کام نکالے۔

محاورہ: **آنکھیں کھلنا** ہوش آنا، غفلت دور ہونا، عبرت پانا۔

محاورہ: **آنکھیں مٹکانا** شوخی سے آنکھوں کی پتلیوں کو گردش دینا۔

محاورہ: **آنکھیں نکالنا** تیز نظروں سے دیکھنا، غصہ کرنا؛ گھورنا۔

**آنگ** ن غنہ۔ اند۔ رک: **اَنگ۔**

**آنگن** ن مغ، زبر گ۔ اند، ہ۔ صحن، گھر کے اندر کھلی جگہ۔ نیز **اَنگنائی۔**

**آنگی** ن مغ۔ امث۔ انگیا، محرم، چولی، سینہ بند۔

**آنند** زبر ن، جزم ن۔ اند، ہ۔ مسرت، خوشی؛ جشن، شادمانی۔ (صف) سکھ، چین، خوش، مطمئن، مسرور۔

**آنندی** عیش منانے والا۔

محاورہ: **آنند کے تار بجانا** عیش کرنا، مزے کرنا، بے فکری سے وقت گزارنا۔

**آنو** ن غنہ، جزم و۔ امث۔ پیچش کے مریضوں کے دستوں میں نکلنے والی سفید لیس دار رطوبت جو انتڑیوں میں زخم پڑنے سے پیدا ہوتی ہے۔

**آنول** ن مغ، زبر و۔ امث، ہ۔ جنین کی جھلی کی نلکی جو بچے کی پیدائش کے وقت اُس کی ناف سے لگی ہوتی ہے اور اُسے کاٹ دیا جاتا ہے۔

**آنول جھانول** جڑواں بچے، توام۔

**آنول نال** جنین کی ناف میں جڑی ہوئی نلکی جس کے ذریعے بچے کو ماں کے جسم سے غذا پہنچتی ہے۔

**آنولہ** ن مغ، جزم و، زبر ل۔ اند۔ رک: **آملہ۔**

**آنہ** زبر ن۔ اند۔ روپے کا سولھواں حصہ، ۴ پیسے کے برابر کا سکہ۔ نیز **آنا۔**

کہاوت: **آنہ نہ پائی نری پاؤں گھسائی** مفت کی تکلیف ہے فائدہ کوئی نہیں۔

**آنی** صف۔ وقتی، عارضی، ایک آن یا مختصر وقت کا۔

**آنی بانی** (امث) اکڑفوں، شوخی، شرارت۔

**آنی جانی** صف۔ مث۔ ناپائیدار، چند روزہ، فانی، نہ ٹکنے والی؛ جو کبھی آئے اور کبھی چلی جائے (شے) دولت، حشمت وغیرہ۔

## آ۔ و

**آو**(۱) جزم و۔ امث۔ قیمت، قدر۔ نیز **آے۔**

**آو آدر** عزت پذیرائی، قدر افزائی۔

**آو**(۲) وج۔ امث۔ آنا کا حاصل مصدر، مرکبات میں مستعمل۔ نیز **آؤ۔**

**آو بھگت** خاطر تواضع، مدارت، جوش آمدید۔ نیز **آؤ بھگت۔**

کہاوت: **آ دَ جاؤ گھر تمھارا، کھانا مانگے دُشمن ہمارا** زبانی تواضع بہت مگر خرچ سے کترانا۔

**آوا** اند۔ کمھار کی بھٹی جس میں کچے برتن پکائے جاتے ہیں؛ اینٹوں کا بھٹا، چولھے کے سامنے کے حصہ۔

محاورہ: **آوا بگڑنا** آوے میں سے خراب مال نکلنا۔ پورے کنبے یا گروہ کا ایک ساتھ برائی یا خرابی میں مبتلا ہونا۔ نیز **آوے کا آوا بگڑنا/خراب ہونا۔**

مقولہ: **آوے کا آوا بگڑا ہوا ہے** گھر کے چھوٹے بڑے سب بدراہ ہیں۔

کہاوت: **آوے میں ناند کھوگئی** وہاں کہتے ہیں جہاں کوئی صریح خیانت کرے۔ کیونکہ آوے میں ناند گم نہیں ہوسکتی۔

**آواجاوی** امث۔ رک: آرجار۔

**آواگون** زبرگ، زبرو۔اند، ہ۔ آنا جانا؛ مرنے کے بعد روح کا ایک قالب سے نکل کر (اُسی وقت یا کچھ وقت کے بعد) دوسرے قالب میں آنے کا عمل یا عقیدہ؛ تناسخ کا نظریہ۔

**آوارجہ** لیٹا زیر، زبرج۔اند، ف۔ آمدوخرچ کے حساب کی کتاب، روکڑ۔

**آوارہ** صف۔اند، ف۔ بے ٹھکانا، برباد، پریشان، سرگرداں؛ پراگندہ، منتشر، تتر بتر؛ بدچلن۔

**آوارہ گرد** پریشاں، غریب الوطن یا بدچلنی وغیرہ میں اِدھراُدھر گھومنے یا مارا مارا پھرنے والا۔

**آوارہ گیر** محاسب۔

**آوارگی** صف۔امث۔ بے سروسامانی؛ بیہودگی؛ **آوارہ** (رک) کا اسم کیفیت۔

**آواز** امث، ف۔ ہوا میں ہونے والا ارتعاش جو کان کے پردے کے ذریعے سنائی دے؛ صدا، صوت، سُر، آہنگ، پکار، دہائی؛ بلاوا۔ نیز (مجازاً) ایما، تقاضا، القا۔ مثال: ضمیر یا غیب کی آواز۔

محاورہ: **آواز اُٹھانا** (موسیقی) گانے میں آواز بلند کرنا، اُونچے سُروں میں گانا؛ کسی شخص یا بات کے خلاف بولنا، احتجاج کرنا، پکار مچانا۔

فعل مرکب: **آواز بلند کرنا** چلا کر بولنا، اُونچی آواز سے پڑھنا یا گانا؛ احتجاج کرنا۔

محاورہ: **آواز بھرانا** آواز کا صدمے یا گریے کے اثر سے بھاری ہونا، آواز کا بیٹھ جانا۔

محاورہ: **آواز پر لبیک کہنا** تعاون کے لیے تیار ہونا، تائید میں اُٹھ کھڑا ہونا، ساتھ دینا۔

محاورہ: **آواز پھٹنا** آواز کا بے سُرا، بے ہنگم ہوجانا۔

محاورہ: **آواز ڈوک میں آنا** آغازِ بلوغت میں کنٹھ پھوٹنے کی وجہ سے آواز کا بھاری ہوجانا۔

**آواز کا پلا** جہاں تک آواز پہنچے۔ نیز آواز کا پاٹ۔

**آواز گیر** وہ آلہ جو آواز وصول کرے اور اُس سے یا اُس میں آواز سنائی دے۔ انگریزی میں: Receiver۔

**آواز نگار** آواز بھرنے، منضبط کرنے، ریکارڈ کرنے کا آلہ۔ انگریزی میں Phonoghraph۔ نیز **صوت نگار**۔

**آوازہ** زبرز۔اند، ف۔ شہرت، چرچا، دُھوم، غلغلہ؛ پھبتی، فقرہ۔ نیز **آوازے تو ازے/ آوازے توازے**۔ پھبتیاں، طعن وطنز۔

**آواہن** زبرہ۔اند۔ منتر کے زور سے بلانا، طلب کرنا؛ دعوت دینا، بلاوا، طلبی کرنا۔

**آوَخ** زبرو۔کلمۂ تاسف۔ حیف، افسوس، وائے، رنج، غم۔

**آورد** پیش د، جزم ر۔امث، ف۔ لایا جانا؛ تکلف، تصنع، بناوٹ، ٹھونس ٹھانس (عموماً کلام یا بیان میں)، آمد کی ضد؛ دلی تقاضے یا زورِ طبیعت کے بغیر مشق فن۔ اصلاً: آورد (زبرو)۔

**آوردہ** (پیش و، زبرد) لایا ہوا، روشناس کرایا ہوا، رائج کردہ۔ نیز **آوردہ** (زبرو، زبرد)۔

**آوَک جاوَک** زبرو۔امث۔ آرجار، آرک جارک، آمدورفت۔

**آولی** جزم و۔امث۔ بپتا، مصیبت، آفت، بلا؛ فصل کو جانچنے کا ایک طریقہ، کنکوت۔

**آون** (۱) زبرو۔امث۔ پہیے کی نَاگُز کے سوراخ میں لگی ہوئی آہنی نلی جو دھرے کی رگڑ سے بچاؤ کے لیے ہوتی ہے۔

**آون نال** (رک) **آنول نال**۔

**آون** (۲) امث۔ وہ کھیت جس میں دھان کی پنیری لگائی جاتی ہے؛ آمد آنا۔

**آوند** زبرو، جزم ن۔اند۔ مٹی کا برتن، آبخورہ وغیرہ۔

**آونگ** زبرو، ن غنہ۔امث۔ الگنی جس پر کپڑے سکھانے کے لیے لٹکاتے ہیں، چوٹ لگے ہاتھ کے سہارے کے لیے گلے میں لٹکائی ہوئی پٹی، (تعمیرات) پل کو اُٹھائے یا سہارے رکھنے کے لیے اُس کے تختوں سے باندھی ہوئی رسیاں جو اُس کی چھت یا بالائی شہتیر سے لٹکی ہوئی ہوتی ہیں، اسی اُصول پر کوئی آہنی تعمیر۔

**آویختہ** ے، جزم خ، زبرت۔صف، ف۔ لٹکا ہوا، ٹنگا ہوا، اُٹکا ہوا؛ باہم لپٹے ہوئے؛ دست و گریباں، اُلجھا ہوا، مربوط، تعلق رکھنے والا۔

**آویزاں** ے، ن غنہ۔صف، ف۔ لٹکایا، ٹانگا ہوا۔

**آویزش** ے، زیرز۔امث، ف۔ نزاع، لڑائی، چپقلش، جھگڑا، کھینچا تانی۔

**آویزہ** ے، زبرز۔اند، ف۔ کان میں پہننے کا زیور، بُندا؛ گوشوارہ، پھندنا، کوئی لٹکتی ہوئی آرائشی یا سجاوٹ کی شے؛ ضمیمہ۔

## آ۔ ہ

**آہ** جزم ہ۔امث، ف۔ تکلیف یا رنج میں کھینچا جانے والا سانس یا آواز، کراہنے یا اظہارِ افسوس کرنے کی آواز؛ ہائے، نالہ، بکا، ٹھنڈا سانس۔

محاورہ: **آہ بھرنا** کراہنا، تکلیف یا رنج میں منہ سے آہ کی آواز نکلنا۔

**آہِ نیم کش** راز کے ظاہر ہو جانے کے خوف سے چپکے چپکے ٹھنڈی سانسیں بھرنا۔

**آہا!** فجائیہ، ف۔ اظہارِ مسرت، یا تحسین کا کلمہ، واہ وا۔ نیز آہاہا، آہاہا۔

**آہار** امث، ف۔ غذا، خوراک، کھانے کی چیز؛ لیئی، کلف، مانڈی۔

**آہار مہرہ** آہار لگا کاغذ مہرے سے رگڑ کر چکنا کرنے کا عمل۔

**آہتی** پیش ہ۔امث۔ قربانی، بھینٹ۔

**آہٹ** زبرہ۔امث، ہ۔ کسی حرکت کی خفیف آواز، کھٹکا، قدموں کی چاپ، چلنے کی آواز۔

محاورہ: **آہٹ لینا** کھٹکے کی تمیز کرنا، آواز کو پہچاننا، سن گن لینا، ٹوہ لگانا۔

**آہرجاہر** زبرہ۔ رک: آرجار۔

**آہستہ** زیرہ، جزم س، زبرت۔صف۔متعلق فعل، ف۔ بے آواز؛ سُست قدم، دھیرے سے، دھیمے سے، سہج سے، ہلکے ہاتھ سے، رُک رُک کر۔

**آہک** زبرہ۔اند، ف۔ چونا، چونے کا پتھر یا بجھا ہوا چونا۔

**آہک پاشی** پانی میں خام چونا حل کر کے پتائی کرنا۔

**آہک مغسول** پانی میں بجھایا ہوا چونا۔

**آہل** زبرہ۔اند۔ مٹی کی تازگی، مٹی کا کوراپن۔

**آہن** زبرہ۔اند، ف۔ لوہا، فولاد۔

**آہن پوش** جو زرہ بکتر پہنے ہوئے ہو؛ ہتھیار بند، مسلح؛ لوہے کی چادروں سے ڈھکا ہوا۔ مثال: **آہن پوش گاڑی**۔

**آہن تاب** گرم لوہے سے بجھایا ہوا (پانی)۔

**آہن ربا** مقناطیس۔

**آہن گر** لوہے کی ڈھلائی کرنے یا لوہے سے مختلف اقسام کی اشیا بنانے والا۔ نیز **لوہار**۔

**آہنی** لوہے کا بنا ہوا، سخت، مضبوط، محکم۔ نیز آہنیں۔

**آہنی عزم** پکا ارادہ۔

**آہنچہ** زبرہ، جزم ن، زبرج۔اند۔ کنڈی، لوہے کا کڑا۔

**آہنکار** زبرہ، ن غنہ۔اند۔ غرور، نخوت، گھمنڈ۔

**آہنگ** زبرہ، ن غنہ۔اند، ف۔ ارادہ، قصد؛ سُریلی آواز، نغمہ، وزن، کلام کی موزونیت، آواز، ڈھنگ، طور، طریقہ؛ راگوں کا ٹھاٹھ؛ ایک راگ کا نام۔

**آہو** وج۔اند، ف۔ ہرن، غزال یا اُس قبیل کا کوئی چوپایہ۔

**آہو چشم** بڑی اور سیاہ آنکھوں والا، شوخ اور حسین آنکھوں والا (معشوق، محبوب)۔

**آہوئے چرخ** (کنایۃً) آفتاب، سورج۔

**آہوری** ولین۔امث۔ رائی۔

**آہوئے زرّیں** شدر۔ آفتاب کے لیے کنایۃً مستعمل۔ نیز **آہوئے فلک**۔

**آہیں** ے۔ آہ (رک) کی جمع۔

محاورہ: **آہیں بھرنا** کراہنا، تکلیف یا رنج میں منہ سے آہ کی آواز نکلنا۔

## آ۔ ء

**آئیتا** لیٹا زیرء۔صف۔ ہاتھ آیا ہوا، ملا ہوا، پہلے سے حاصل شدہ یا موجود (عموماً مال کے ساتھ مستعمل)۔

**آئس کریم** زیرء، ی۔امث۔ دودھ اور بالائی سے تیار کی ہوئی نرم قلفی، برف بالائی۔ انگریزی: Ice cream۔

**آئسہ** لیٹا زیرء، زبرس۔امث۔ وہ عورت جو سنِ یاس کو پہنچ چکی ہو اور حیض آنا بند ہو گیا ہو۔

**آئنتی پائنتی** لیٹا زیرء، ن مغ۔ظرف۔متعلق فعل۔ سرہانے اور پاؤوں کی طرف۔ مثال: پلنگ پر صرف ایک چادر آئنتی پائنتی کچھ نہیں۔

**آئندو روند** زیرء، جزم ن، وج، زبرر، زیرو۔جمع۔مذ۔ آنے جانے والے، ہمہ شما، مسافر۔ نیز آیند۔

**آئنہ** زیرء، زبرن۔اند، ف۔ رک: آئینہ۔

**آئی** امث۔ موت، قضا، آنے والی شے۔ مرکب: **آئی اَوائی**۔

**آئی بلا** درپیش مصیبت۔

کہاوت: **آئی تو روزی نہیں تو روزہ** ملنے پر کھالیا ورنہ روزہ۔

کہاوت: **آئی تھی آگ کو رہ گئی رات کو** بے حیا اور بے غیرت آدمی یا وہ جو خواہ مخواہ کسی کے ہاں جائے۔

**آئی لگائی** آشنا عورت، داشتہ۔

مقولہ: **آئی ہوئی نہیں ٹلتی** قضا نہیں رُکتی۔ موت اپنے وقت پر بغیر آئے نہیں رہتی۔

آئے ے۔امث۔ آمدنی، یافت۔

آئے ے۔امث۔ آنا (رک) سے فعل مضارع یا فعل ماضی جمع غائب۔

کہاوت: آئے بیر بھاگے پیر نیکوں سے بدوں کو گریز ہے۔

آئندہ زیرء، جزم ن، زبر د۔صف،ف۔ آنے والا؛ آنے والا زمانہ، مستقبل؛ پھر کبھی۔نیز آیندہ۔

آئیڈیا زیرء، زیر ڈ۔امذ۔ خیال، آدرش، ذہنی تاثر، ظن، گمان؛ منصوبۂ عمل۔ انگریزی: Idea۔

آئیڈیل زیرء، زیر ڈ، زیری۔امذ۔ جوہر لحاظ سے بہترین ہو، مثالی، خیالی۔

آئین ی۔امذ،ف۔ قانون، ضابطہ، دستور العمل؛ رسم، چلن، اُصول؛ طور طریقہ، انداز، ڈھنگ۔

آئینِ نو نیا قانون ضابطہ یا طور طریقہ، جدید زمانے کے رجحانات کے مطابق دستور۔

آئیں بائیں شائیں ے، ن غنہ۔متعلق فعل۔ فضول گفتگو؛ بے ربط باتیں، بے سر و پا کلام، مہمل باتیں۔

کہاوت: آئیں بیوی عاقلہ، سب کاموں میں داخلہ ناواقف اور اناڑی کے جا و بے جا کام میں دخل دینے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

فقرہ: آئیں تو جائیں کہاں ایسے آدمی کی بابت جو آپے میں نہ رہے۔مراد: غصے کے مارے آپے سے باہر ہوگئے، بہت طیش میں آگئے۔

آئینہ ی، زبر ن۔امذ،ف۔ قلعی کیا ہوا شیشہ جس کی پشت پر مسالا لگا ہو اور جس میں چیزوں کا عکس نظر آئے، منہ دیکھنے کا آلہ، درپن، مرآت۔صف: عیاں، روشن، واضح۔

آئینۂ انگاری آتشی شیشہ۔

آئینہ باطن جس کا دل پاک وصاف ہو، صاف دل۔

آئینہ بند آراستہ، سجا ہوا (مکان، شہر، کوچہ، بازار وغیرہ)۔

آئینہ بندی آرائش، سجاوٹ۔

آئینہ پوش روشن، نورانی، چمکیلا۔

آئینہ حلبی (زبر ح، زبر ل) شہر حلب کا بنا ہوا آئینہ جو کسی زمانے میں مشہور تھا۔

آئینہ خانہ وہ کمرہ جس کی دیواروں پر چھوٹے چھوٹے آئینے جڑے ہوئے ہوں جو روشنی میں چمکیں اور چراغاں کا سماں پیدا کریں۔

آئینہ دار مشاطگی کرنے والا؛ مثل، تمثال؛ عکاس، ترجمان، ظاہر کرنے والا؛ آئینہ بنانے والا، آئینہ دکھانے والا، آئینے کا مالک۔

محاورہ: آئینہ دکھانا کسی کے عیب و ہنر کو اس کے سامنے کھل کر بیان کرنا۔

آئینہ رو ہو (ومع) ایک قسم کی میٹھے پانی کی مچھلی۔

آئینہ ساز آئینہ بنانے والا کاریگر، شیشے کے آلات کا کام کرنے والا۔

آئینہ کار آئینے جڑنے والا کاریگر۔

آئینے کا چھالا وہ بلبلہ جو شیشے کے اندر رہ جائے۔

محاورہ: آئینے میں بال آنا معمولی سی چوٹ، ضرب یا دھچکے سے آئینے میں ہلکی سی لکیر پڑ جانا؛ دل میں فرق آ جانا۔

## آ۔ی، ے

آیا (۱) امث۔ بچوں کی کھلائی، انا، خادمہ۔پرتگالی: Aia۔

آیا (۲) کلمۂ استفہام۔ بمعنی کیا، بتاؤ، جواب دو، سوال یہ ہے کہ۔

آیا (۳) صف۔ آنے والا، وارد؛ (بجواب ندا) آتا ہوں، حاضر ہوتا ہوں۔

کہاوت: آیا بندہ، آئی روزی، گیا بندہ/آدمی گئی روزی ہر شخص کے لیے اس کی قسمت کا رزق موجود ہوتا ہے۔

کہاوت: آیا رمضان بھاگا شیطان یہ مہینہ بڑا متبرک ہوتا ہے اس میں شیطان قید کر دیا جاتا ہے۔

کہاوت: آیا کتا کھا گیا تو بیٹھی ڈھول بجا بے فکر اور غافل کے متعلق کہتے ہیں۔

آیا گیا کبھی کبھار عارضی طور پر آنے والا، غیر، مہمان؛ آنے یا جانے والا؛ بھولا بسرا، جو اتفاقیہ آ نکلے۔

آیت زبری۔امث،ع۔ نشانی، دلیل؛ نصِ قرآنی؛ قرآن میں آیت کے ختم ہونے کا نشان؛ الہامی الفاظ۔نیز (امذ) آیہ۔جمع: آیات۔

آیت اللّٰہ شیعہ عالمِ دین کا لقب۔

آیاتِ بینات (زبر ب، شد زیری) روشن دلیلیں، واضح آثار، قرآن کی واضح عبارتیں۔

آیاتِ متشابہات (مُ تَ شَا بِ ھات) قرآنِ پاک کی وہ آیات جن کی تشریح وتعبیر میں تاویل کی گنجائش ہو، آیاتِ بیّنات کی ضد۔

آیو ومع۔امث،ہ۔ جیون، عمر، مدتِ حیات، جینے کا زمانہ؛ بقا، سلامتی۔

آیُو روید وج، جزم ر، ے لین۔صف،ہ۔ برصغیر پاکستان و بھارت کا ایک طریقۂ علاج جو ماضی بعید سے اب تک رائج ہے، طب ہندی۔

آیُو رویدک (وج، جزم ر، ے لین، زیر د) طب ہندی سے متعلق جس کا طبیب ''وید'' کہلاتا ہے۔

آیہ زبری۔امذ،ع۔ رک: آیت۔

آیۂ رحمت قرآن کریم کی ہر وہ آیت جس میں رحمتِ خداوندی کا ذکر ہو۔

آیۂ کریمہ قرآنِ مجید کی کوئی آیت، خصوصاً مراد اس آیت سے لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین (سورۂ انبیاء)۔



**ب** بے، با۔امث۔ اُردو میں اِسے ''بے'' اور عربی فارسی میں ''با'' کہا جاتا ہے۔ مفصل نام بائے وحدانی (یعنی ایک نقطے والی)، بائے موحدہ، یا بائے تازی بھی ہے۔ بلحاظِ صوت اُردو حروفِ تہجی کا دوسرا اور تعداد کے اعتبار سے تیسرا جبکہ عربی اور فارسی کا دوسرا حرف ہے۔شفوی حرف ہے جس کی آواز دونوں ہونٹوں کو ملانے سے ادا ہوتی ہے۔ اِس کا مخرج میم کے مخرج سے قدرے آگے کی طرف ہے۔ لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے جیسے 'بات' اور 'غبن' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں منفصل اور متصل دونوں حالتوں میں آسکتا ہے جیسے 'حساب'، 'کتاب' اور 'کب'، 'جب'، 'لب'، 'شب' وغیرہ۔ اہلِ منطق ''ب'' سے معمول مراد لیتے ہیں جبکہ شطاریوں کے نزدیک یہ برزخ کی علامت ہے۔ اَبجد کے حساب میں اِس کے دو (۲) عدد ہیں، علمِ نجوم میں برج جوزا اور ماہِ رجب کی نشانی ہے اور صوفیہ کی اصطلاح میں ''ب'' وجود کا دوسرا درجہ ہے۔ قدیم سریانی میں اِس کی شکل بیت یا گھر کے دروازے سے مشابہ تھی جو رومن میں B میں کسی حد تک موجود ہے، لیکن عربی فارسی اور اُردو رسم الخط میں کثرتِ استعمال سے تجریدی صورت میں رہ گئی ہے۔ عربی تقسیم کے اعتبار سے قمری حرف ہے۔ یونی کوڈ کے کوڈ چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter BEH" اور کوڈ "U+0628" ہے۔

**بَ** (زبرب) سابقہ۔ حرفِ جر، بائے مفتوحہ، بہ کی تخفیف، مختلف کلمات کے ساتھ مل کر مختلف معنی دیتا ہے۔ مترادف: با، کو، میں، سے، پر، تا، مع، طرف مثال: **بمن** مجھ کو؛ **بجانب** کی طرف؛ **قدم بقدم** ساتھ ساتھ، آگے پیچھے؛ **سر بسر** تمام تر، کاملاً؛ **نو بنو** نئے سے نیا، نئے نئے۔ نیز حرفِ قسم مثال: **بخدا**، **بجان شما** تمھاری جان کی قسم۔

متعلق فعل: **بحضور** (زبرب، پیش ح، پیش ض) (ف، ع) پیشی میں، رُو برو، سامنے۔

متعلق فعل: **بحکم** (زبرب، پیش ح) (ف، ع) حکم سے، ارشاد سے۔

متعلق فعل: **بخدا** (زبرب، پیش خ) (ف) خُدا کی قسم۔

**بخدمت** کی خدمت میں۔

متعلق فعل: **بخلاف** (زبرب، زیرخ) (ف، ع) برعکس، خلاف۔

متعلق فعل: **بخیر وعافیت** (زبرب، ے، شدی) (ف، ع) خیریت سے، اچھی طرح۔

متعلق فعل: **بخوشی** (ف) خوشی کے ساتھ، رضامندی کے ساتھ۔

متعلق فعل: **براہ** (ف) راستے سے راستے پر۔

متعلق فعل: **بسر وچشم** (ف) سرآنکھوں پر، رضامندی سے، خوشی سے۔

متعلق فعل: **بشرطیکہ** (زبرب، زبرش، ے، ہ ملفوظ) (ف، ع) اِس شرط پر۔

متعلق فعل: **بصورت** (زبرب، پیش ص، زبرر) (ف، ع) صورت میں، حال میں، وجہ سے۔

متعلق فعل: **بصورتِ دیگر** (زبرب، پیش ص، زبرر، لیٹا زیرت، ی، زبر گ) (ف، ع) کسی دوسری صورت پیش آنے پر۔ موجودہ حالت کے خلاف اگر کوئی اور حالت سے واسطہ پیش آیا تو۔

متعلق فعل: **بقدر، بمقدار** (ف، ع) اتنی مقدار میں۔

**بِ/بِ** زیر نیز لیٹا زیر۔ حرفِ جر، تراکیب میں مستعمل، مترادف ساتھ، سے، مثلاً: **بالواسطہ** ذریعے یا واسطے سے۔

متعلق فعل: **بالخیر** (زیرب، غم ا، جزم ل، ے لین) (ع) بھلائی یا خیریت کے ساتھ۔ نیز حرفِ قسم۔ مثال: **باللّٰہ** (بلاہ) خدا کی قسم۔

متعلق فعل: **بالآخر** (غم ا، جزم ل، مدا، زیرخ) (ع) آخرکار، آخیر میں۔

متعلق فعل: **بالاتفاق** (زیرب، غم ا، جزم ل، زیرا، شدت) (ع) اتفاق کے ساتھ، باہم متحد ہو کر۔

متعلق فعل: **بالارادہ** (زیرب، غم ا، جزم ل، زیرا، زبرد) (ع) ارادے سے، جان بوجھ کر، قصداً۔

متعلق فعل: **بالاشتراک** (زیرب، غم ا، جزم ل، زیرا، لیٹا زیرت) (ع) شرکت سے، باہم مل جل کر، ساجھے سے۔

متعلق فعل: **بالجبر** (زیرب، غم ا، جزم ل، زبرج، جزم ب) (ع) زبردستی، جبری طور پر، طاقت کے استعمال سے۔

متعلق فعل: **بالخصوص** (زیرب، غم ا، جزم ل، پیش خ، پیش ص، وم) (ع) خاص کر، خاص طور پر۔

متعلق فعل: **بالعکس** (زیرب، زبرع، جزم ک) (ع) برعکس، اُلٹ، بخلاف۔

متعلق فعل: **بالفرض** (زیرب، غم ا، جزم ل، زبرف، جزم ر) (ع) فرض کرتے ہوئے، مانتے ہوئے۔

## ب ـ ا

**باء** (۱) حرف ''ب'' کا نام۔

**با** (۲) حرفِ جر۔ سے، ساتھ، مع، والا، صاحب۔

متعلق فعل: **بآسانی** آسانی سے، سہولت سے، بغیر کسی مشکل یا دقت کے۔ نیز **باآسانی**۔

متعلق فعل: **بآواز بلند** (ف) اونچی آواز سے۔

صف: **بااثر** (ف) اثر، پہنچ، رسوخ رکھنے والا۔

صف: **بااختیار** (ف،ع) اختیار رکھنے والا، صاحبِ اقتدار۔

صف: **بااِخلاص** (ف،ع) خلوص والا، مخلص؛ سچا دوست۔

متعلق فعل: **بااَدب** (ف،ع) مہذب، تمیز دار۔

**بااَدب باملاحظہ** ادب و احترام کے ساتھ؛ شاہی سواری کے آگے بولا جانے والا کڑکا۔

کہاوت: **بااَدب بانصیب (بے ادب بے نصیب)** تنبیہ ایسے شخص کو کہا جاتا ہے جو بزرگوں کی عزت نہیں کرتا۔ بڑوں کا ادب کرنے والا خوش نصیب ہے اور جو ایسا نہیں کرتا وہ بدنصیب۔

**بااعتبار** (کسی خاص) لحاظ یا نقطۂ نگاہ سے۔

**باالفاظِ دیگر** دوسرے لفظوں میں، وہی بات دوسرے طریقے سے۔

**بابانگِ دُہُل** علی الاعلان، کھلم کھلا، صاف صاف۔

متعلق فعل: **بادِل ناخواستہ** (و معدولہ) (ف) بے رغبتی سے، جبراً قہراً، دل نہ چاہتے ہوئے بھی، مجبوری سے۔

صف: **باتدبیر** (ف،ع) مدبر، دانا، صاحبِ تدبیر۔

صف: **باتمیز** (ف،ع) خوش سلیقہ، مہذب، شائستہ۔

صف: **باذوق** (ف) اچھا ذوق رکھنے والا۔

صف: **باشعور** (ف،ع) عقل مند، سلیقہ مند، ہوشیار۔

**باصفا** مخلص، بے ریا، کھرے کردار کا حامل، صاف دل۔

**باصواب** درست، حسبِ دلخواہ۔

صف: **بامذاق** (ف،ع) خوش ذوق۔

کہاوت: **بامسلماں اللہ اللہ، بابرہمن رام رام** ہر ایک سے اچھی طرح ملنا چاہیے جیسا موقع ویسی بات۔ ہر ایک سے یکساں برتاؤ۔

متعلق فعل: **باوجودیکہ** (پیش و، و مع، ی، لیٹا زیرک) (ف، ع) گو کہ، حالانکہ، اگرچہ۔

متعلق فعل: **باوصف** (ف،ع) کے ہوتے ہوئے، کے باوجود۔

صف: **باوضع** (ف،ع) اپنی وضع کا پابند، اچھی روش کا پابند، یک رنگ۔

صف: **باوفا** (ف،ع) دوستی نباہنے والا، اپنے عہد پر قائم رہنے والا، صاحبِ مروت، خیرخواہ۔

متعلق فعل: **باہم** (ف) آپس میں، ایک دوسرے کے ساتھ یا مقابلے میں۔ نیز باہمدگر۔

صف: **باہمی** (ف) آپس کا۔

**با(۳)** آبا (رک) کی تخفیف۔ مثال: باوہاب وہاب کا والد۔

**باب** اند، ع۔ دروازہ، ایوان، اِدارہ؛ مدِ شق، موضوع۔ نیز رک: بابی۔

**بابِ اثر** دُعا میں خشوع وخضوع کی وہ منزل جہاں سے اُس میں اثر پیدا ہو اور وہ قبولیت کے لائق ہو جائے۔

محاورہ: **باب باندھنا** کسی خاص موضوع کے لیے کتاب میں کوئی باب قائم کرنا۔

**باب میں** بارے میں، خصوص میں، بابت۔

**بابِ عالی** ایوانِ حکومت؛ کابینہ۔ صف: سزاوار، موزوں۔

**بابِ نبرد** لڑنے کا اہل۔

**بابا(۱)** اند، ف۔ باپ، بزرگوں، ضعیفوں کو مخاطب کرنے کا لفظ۔ نیز بے تکلفی سے خطاب کرنے کا کلمہ؛ گود کا بچہ۔

کہاوت: **بابا آدم نرالا ہے** طریقہ سب سے الگ ہے۔ نرالا ڈھنگ ہے۔

کہاوت: **بابا آئے، تالی باجے** باپ کے آنے پر بہت خوشی ہوتی ہے۔

کہاوت: **بابا آئیں نہ گھنٹہ بجے** باپ آئے پوجا کرے تو بچوں کو کھانا ملے۔ کھانے میں دیر ہونے کے موقع پر بولتے ہیں۔

کہاوت: **باباجی، چیلے بہت ہو گئے ہیں۔ بچا! "بھوکے مریں گے سب چلے جائیں گے"** امیر آدمی اور ان کے چیلے چانٹوں پر طنز ہے۔ جہاں کھانے کو ملے لوگ اکٹھے ہو جاتے ہیں۔

کہاوت: **بابا مرے/ مرا، نہالا جے وہی تین کے تین** غریبوں کے بوڑھا آدمی مر جائے تو ایک مفت کا کھانے والا کم ہو جاتا ہے، مگر ایک بچہ پیدا ہو جائے تو کوئی فرق نہیں پڑتا، کھانے والے اتنے ہی رہتے ہیں۔

**بابا لوگ** انگریز افسروں کے بچے جنھیں اُن کے خادم اِس نام سے پکارتے تھے۔

**بابا(۲)** امث۔ بھیڑوں وغیرہ کے چیخنے کی آواز۔

**بابت(۱)** زبرب۔ متعلق فعل۔ صف، ف۔ بارے میں، کی نسبت۔

**بابت(۲)** زبرب۔ امث، ف۔ خوشنویسوں کی اصطلاح میں حرف 'ب' کے جوڑوں کی تختی جس کی شاگردوں کو مشق کرائی جاتی ہے (با، بت، بس، بل بن وغیرہ کا سلسلہ)۔

**بابچی** جزم ب۔ امث، ہ۔ ایک بوٹی اور اُس کے سیاہ تخم، مسور کے دانوں سے کسی قدر بڑے مغز سفید جن کا مزا کڑوا ہوتا ہے اور دوا کے طور پر استعمال کیے جاتے ہیں۔

**بابر** زبرب۔ اند، ہ۔ ایک قسم کی گھاس جس کا بان بنا جاتا ہے، مونجھ۔

**بابری** زبر نیز زیرب۔ امث۔ (نباتات) جنگلی تلسی یا ریحانِ صحرائی۔

**بابری** جزم ب۔امث۔ سر کا لمبا بال، چھوٹی ہوئی لٹ، زُلف۔

**بابزن** جزم ب، زبر ز۔امث۔ کباب لگانے کی سیخ۔

**بابسر** زبر ب، زبر س۔امث۔ سنائے مکی کے پتے جو مہندی کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔

**بابل** زیر ب۔عَلَم، ع۔ ایک قدیم شہر جہاں حضرت نوحؑ کے جانشینوں نے ایک مینار آسمان تک پہنچنے کے لیے بنانا چاہا تھا۔رک: **منارۂ بابل**۔

**بابل** پیش ب۔اند، ہ۔ باپ، والد کے لیے (عموماً گیتوں میں مستعمل)۔

**بابلس** جزم ب، زیر ل۔امث۔ جنگلی خشخاش، خشخاشِ زبدی، ایک سفید گھاس جس کی شاخیں دودھ بھری اور تخم خشخاشِ سفید سے زیادہ باریک ہوتا ہے۔ نیز **بابلیس**۔

**بابن** زبر ب۔امث۔ سلائی مشین کی چرخی یا گھری؛ باریک رنگین فیتا یا بٹی ہوئی ڈوری جو حاشیے کے طور پر کپڑوں میں لگائی جاتی ہے۔

**بابن لیٹ** (ے لین) ایک قسم کا باریک جالی دار کپڑا۔

**بابو** ومع۔اند، ہ۔ مردانہ ناموں کے ساتھ تپاک کا کلمہ؛ انگریزی پڑھا ہوا؛ کلرک، منشی؛ (تعظیماً) جناب، میاں، مسٹر۔ نیز **بابو جی**۔ اباجی، پتاجی۔

**بابوانہ** پیش ب۔متعلق فعل۔ کلرکوں کے انداز، طور یا وضع۔

**بابونہ** ومع، زبر ن۔اند، ف۔ ایک نبات جس کی شاخیں سبز نازک اور ایک بالشت سے ایک ہاتھ تک ہوتی ہیں۔ اِن میں سے مزید پتلی شاخیں نکلتی ہیں، پتے چھوٹے لمبوترے، پھول گول اور تیز خوشبو والا۔ معرب: **بابونج**۔

**بابی** اسمِ جنس۔اند، ع۔ ایک نیا مذہب جس کی بنا محمد علی باب شیرازی نے ۱۹ویں صدی عیسوی میں ڈالی؛ اِس مذہب کا پیرو۔ باب کا ماننے والا۔

**بابھن** زبر بھ۔اند، ہ۔ برہمنوں کی ایک ذات جسے دوغلی نسل کا سمجھا جاتا ہے۔

**باپ** اند، ہ۔ والد، پدر، ؛ مربی، پالنے والا، مورث؛ بانی، موجد؛ بہت بڑا، بہت زیادہ بڑھا چڑھا ہوا۔

کہاوت: **باپ او چھا ماں ڈائن** دونوں مربی ضرررساں۔

محاورہ: **باپ بنانا** کسی کو باپ کے مانند خیال کرنا، اپنا بزرگ گردانتا؛ اپنی غرض نکالنے کے لیے باپ کہنا؛ خوشامد کرنا۔ مثال: وقت پر گدھے کو بھی باپ بنا لیتے ہیں۔

کہاوت: **باپ بھلا نہ بھیا، سب سے بھلا روپیہ** طنزاً روپیہ کی تعریف میں کہتے ہیں۔

محاورہ: **باپ پر پڑنا** صورت یا سیرت میں باپ سے مشابہ ہونا۔

کہاوت: **باپ پر پوت، پتا پر گھوڑا، بہت نہیں تو تھوڑا تھوڑا** ہر شخص پر اُس کے خاندان کا تھوڑا بہت اثر ضرور ہوتا ہے۔ تخم کی تاثیر فطری ہے۔

کہاوت: **باپ پیٹ میں، پوت بیاہنے چلا** بیٹا باپ سے بڑھ کر چالاک ہے۔

کہاوت: **باپ چپ چپ، پوت لپ جھپ** کوئی لڑکا بہت باتیں کرتا ہو تو کہتے ہیں۔ بیٹا باپ سے زیادہ باتیں کرتا ہے۔

محاورہ: **باپ تک پہنچنا** کسی کے باپ کو برا بھلا کہنا، باپ کو گالی دینا۔

کہاوت: **باپ دکھا یا گور بتا** یا تو باپ کو دکھا یا اُس کو قبر بتا یعنی اپنی بات ثابت کر۔ کسی سے کوئی چیز کھو جائے تو کہتے ہیں؛ یا تو چیز پیدا کرو یا ثابت کرو کہ کیسے کھوگئی؛ اپنا حسب نسب بتا۔

کہاوت: **باپ ڈوم اور ڈوم ہی دادا، کہے میاں میں شرما زادہ** جو اپنی ذات کو چھپائے اس کے متعلق کہتے ہیں۔

فقرہ: **باپ رے باپ** (عموماً خوف کی صورت میں استعمال ہوتا ہے) خدا کی پناہ، خدا بچائے۔

کہاوت: **باپ سے بیر، پوت سے سگائی** بڑوں سے لڑائی چھوٹوں سے دوستانہ۔ وہاں کہتے ہیں جہاں دشمنوں کے رشتہ داروں سے دوستی پیدا کی جائے۔

کہاوت: **باپ کرے باپ پائے، بیٹا کرے بیٹا پائے** ہر ایک کو اپنے کیے کی سزا ملتی ہے۔ کوئی کسی کے کام نہیں آتا۔

کہاوت: **باپ کنٹک، پوت حاتم** باپ کنجوس، بیٹا فیاض۔ جہاں کنجوس آدمی کا بیٹا بہت خرچ کرے وہاں کہتے ہیں۔

کہاوت: **باپ کی برات، بیٹا جائے** خلافِ طبیعت بات کرنے پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **باپ کے تیرے راج، تو بیٹھی بیٹھ جھانک ساس تیرے ساگ، ماتھے تیرے بھاگ** ہر بات میں تو خوش نصیب ہے۔ والدین بھی خوشحال اور سسرال والے بھی بھلے۔

کہاوت: **باپ کی ٹانگ تلے آئی اور ماں کہلائی** جب کسی کو ایسی عزت ملے جس کا وہ نااہل ہو تو کہتے ہیں جیسے باپ کی آشنا ایک قسم کی ماں بن جاتی ہے۔

کہاوت: **باپ مارے کا بیر** قدیمی دشمنی۔ جدی مخاصمت۔

کہاوت: **باپ مرے پر بیل بٹیں گے** کسی واقعہ سے فائدہ کی اُمید ہو خواہ وہ ناخوشگوار ہی ہو۔

کہاوت: **باپ مرے تو پوت راج کریں** باپ کے مرنے کے بعد اولاد خود مختار ہوتی ہے۔

کہاوت: **باپ مرے کنوار، ماں مرے تو وار** باپ کے مرنے پر بیٹا

مدت تک کنوارا رہتا ہے۔ اگر ماں مرجائے تو یتیم ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **باپ نہ دادے، سات پشت حرام زادے** کمینہ بہت غرور کرے تو کہتے ہیں کہ اپنی اصل تو دیکھ۔

کہاوت: **باپ نہ مارے پدڑی، بیٹا تیرانداز** اگر کوئی اپنے خاندان سے بڑھ کر دعویٰ کرے یا کوئی کام کرے تو کہتے ہیں۔

**باپرا** پیش پ۔صف،ہ۔ غریب، نادار، بے سہارا۔

**باپو** ومع۔اند،ہ۔ باپ، پتا، والد؛ بزرگ۔

**باپی** امث۔ لمبا اور مستطیل کی وضع کا تالاب۔

**باچھنی** جزم چھ۔امث،س۔ آنکھوں کی ایک بیماری جس میں کوئے گل جاتے ہیں۔

**بات** امث،ہ۔ منہ سے نکلنے والے بول یا جملے؛ بحث، قول، حجت، کلام؛ گفتگو؛ امر، مکالمہ، مسئلہ؛ ذکر، تذکرہ؛ خیال: خوبی، خصوصیت؛ عزت، آبرو؛ شادی کا پیغام، بیاہ کی نسبت؛ سج دھج، ٹھاٹ؛ حالت، کیفیت؛ اُصول؛ مقصد۔

محاورہ: **بات اٹکانا** کسی معاملہ یا مسئلہ کو اُلجھانا۔

محاورہ: **بات اُٹھا رکھنا** کسی معاملے یا مسئلے کو دوسرے وقت پر ملتوی کرنا، کسی امر کو التوا میں ڈالنا۔

محاورہ: **بات اُٹھانا** بدکلامی برداشت کرنا، جھڑکی سہنا؛ بات نہ ماننا، بات کی تردید کرنا۔

محاورہ: **بات آئی گئی ہونا** معاملے کا رفع دفع ہونا؛ بھول میں پڑ جانا۔

متعلق فعل: **بات بات پر/پہ** ہر موقع پر، ہر وقت، ہمیشہ۔

متعلق فعل: **بات بات میں** ہر چیز، ہر امر یا ہر صورتِ حال میں۔

کہاوت: **بات بدلی ساکھ بدلی** زبان سے پھر جانے پر اعتبار نہیں رہتا۔

محاورہ: **بات بگڑنا** کام خراب ہونا، معاملے میں ابتری پڑ جانا؛ مصیبت میں مبتلا ہونا، آفت میں گھر جانا۔

محاورہ: **بات بنانا** کسی اُلجھے معاملے کو سلجھانا، بگڑے ہوئے مسئلے کو سنوارنا۔

کہاوت: **بات پر بات یاد آتی ہے** عموماً طعنے کے جواب میں کہا جاتا ہے کہ تم نے یاد دلایا تو ہم بھی کہہ سکتے ہیں۔

محاورہ: **بات پکی کرنا** کسی معاملے کو یقینی طور پر طے کرنا؛ منگنی کرنا۔

کہاوت: **بات پوچھے، بات کا لچھن پوچھے** بہت کرید کرید کر پوچھنے والے کی نسبت کہتے ہیں۔

محاورہ: **بات ٹالنا کرنا** بات سن کر چپ ہونا، بات سن کر بھی کچھ جواب نہ دینا، موضوع کو کسی اور طرف موڑنا۔

کہاوت: **بات جو چاہے اپنی، پانی مانگ نہ پی** اگر اپنی بات یا عزت قائم رکھنی چاہتے ہو تو کسی کا احسان مت اُٹھاؤ۔

کہاوت: **بات چلے جانیے یا بابا پترے جانیے** ساتھ سفر کرنے یا واسطہ پڑنے سے انسان کی حقیقت معلوم ہوتی ہے۔

کہاوت: **بات چھیلے اُکھڑی، کاٹھ چھیلے چکنا** بات زیادہ کریدنے سے ناگواری پیدا ہوتی ہے۔

مقولہ: **بات دَھری اُٹھائی نہیں جاتی** کبھی اقرار ہے کبھی انکار۔ نہ ہاں کرتے بنتا ہے نہ نہیں۔

کہاوت: **بات رہ جاتی ہے اور وقت نکل جاتا ہے** مصیبت کا وقت گزر جاتا ہے مگر دوستوں رشتہ داروں نے اُس وقت جو سلوک کیا ہوتا ہے، وہ یاد رہ جاتا ہے۔

کہاوت: **بات رہی جات رہی** جس کی بات رہی اس کی عزت رہی۔

**بات کا بتنگڑ** ذرا سی بات پر ضرورت سے زیادہ ہنگامہ کھڑا کرنا، مبالغہ آرائی کرنا۔

کہاوت: **بات کا چُوکا آدمی اور ڈال کا چُوکا بندر پھر سنبھلتا نہیں** جو آدمی موقع کھو دیتا ہے وہ نقصان اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **بات کہی اور پرائی ہوئی** راز منہ سے نکلتے ہی مشہور ہو جاتا ہے۔

**بات کی بات میں** معاً، فوراً، ترنت۔

مقولہ: **بات گئی پھر ہاتھ نہیں آتی** جب کسی شخص کی ایک مرتبہ ساکھ جاتی رہتی ہے تو پھر نہیں بنتی۔

**باتونی** ومع۔صف۔ بہت بولنے والا، بہت زیادہ باتیں کرنے والا، بکواسی۔

**باتوں** ومع۔جمع،مث۔ بات (رک) کی جمع، تراکیب میں مستعمل۔

**باتوں باتوں میں** چٹکلوں میں، لطیفوں میں؛ دلیل و حجت میں؛ بات چیت میں، دورانِ گفتگو۔

کہاوت: **باتوں بوڑھا، کرتب خوار** باتیں تجربہ کاروں کی سی مگر اعمال خراب۔

کہاوت: **باتوں سے پیٹ نہیں بھرتا** باتوں سے گزارا نہیں ہو سکتا۔ آدمی کام کرے تو کماتا ہے۔ عمل کے بغیر قول بیکار ہے۔

کہاوت: **باتوں کا چکنا، کاموں خوار** باتیں تو خوب بناتا ہے لیکن کرتا کراتا کچھ نہیں۔ نیز **باتوں کے چکنے، کاموں کے خوار**۔

کہاوت: **باتوں چیتوں میں بڑی، کرتب بڑی جٹھائی** جو عورت بہت باتیں کرے اور کام نہ کرے اُس کے متعلق کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **باتوں ہاتھی پائے، باتوں ہاتھی پاؤں** زبان سے عزت

بھی ملتی ہے اور ذلت بھی۔

کہاوت: **باتیں کرے مینا کی سی، آنکھیں بدلے طوطے کی سی** باتیں تو اس کی بہت اچھی ہیں مگر سخت بیوفا ہے۔ بیوفا چرب زبان کے متعلق کہتے ہیں۔

**باتیں** ے، ن غنہ۔ جمع، مث۔ **بات** (رک) کی جمع؛ گپ شپ، اعتراضات؛ طعن وطنز؛ حرکتیں، شرارتیں۔

محاورہ: **باتیں بگھارنا/ بنانا/ ملکانا** بہت بولنا، گپ ہانکنا۔ مزے لے لے کر بولنا۔

**باٹ** (۱) امث، ہ۔ راستہ، سڑک؛ انتظار۔

محاورہ: **باٹ چلنا** سفر کرنا، کوئی راستہ طے کرنا؛ کسی راہ کا بہت زیادہ استعمال ہونا۔

**باٹ مار** رہزن، لٹیرا۔ نیز **بٹ مار**۔ تص: بٹیا۔

**باٹ** (۲) امذ، ہ۔ وزن کرنے کا پتھر یا معلومہ وزن کا دھات کا ڈھلا ہوا پیمانہ، وزنہ۔ نیز بٹا۔

**باٹا** امذ۔ پگڈنڈی، کولھو کے گرد بیل کے چکر لگانے کا راستہ۔

**باٹری** جزم ٹ۔ امث۔ پیادوں کا دستہ جس کے ساتھ توپ خانہ ہو، توپ خانہ۔

**باٹکا** جزم ٹ۔ امذ، ہ۔ پھلواری میں بنی ہوئی کُٹی، پھونس یا کھپریل کی کوٹھری۔

**باٹی** (۱) امث۔ آٹے کا گول پیڑا جسے روٹی کی شکل میں ڈھالے بغیر انگاروں پر سینکا جائے۔ اسے عموماً گھی سے کھایا جاتا ہے یا گھی میں ڈبو کر گھی پلایا جاتا ہے۔

**باٹی** (۲) امث۔ چھوٹا راستہ یا پگڈنڈی۔

**باٹی** (۳) امث۔ کسی مکان کا محلِ وقوع، مکان؛ باغ، باڑی؛ احاطہ؛ ڈنڈا، عصا۔

کہاوت: **باٹے گھاٹے کتیا مری ناتھ کہے مری باچھ پڑی** اُس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو ہر کام کو اپنی طرف سے منسوب کرے۔

**باج** (۱) امذ، ف۔ خراج؛ لگان، محصول۔

**باج خواہ** (معدولہ) خراج یا محصول لینے یا طلب کرنے والا۔

**باج دار** چھوٹا رئیس جو کسی بڑے کو خراج یا آمدنی کا کچھ حصہ بطور نذرانہ دے؛ تابع، ماتحت حکمراں۔ نیز **باج گزار، باجی**۔

**باج ستاں** (زیرس) زبردست حکمران جو دوسرے حکمرانوں سے خراج وصول کرے۔ نیز **باج گیر**۔

**باج گاہ** محصول ادا کیے جانے کی جگہ۔

**باج گزار** خراج یا محصول ادا کرنے والا۔

**باج** (۲) امث، ہ۔ تار، گھنٹی، ساز یا گھڑی کی آواز، جھنکار۔

**باج** (۳) متعلق فعل۔ حرف استثنا، ہ۔ بغیر، بلا، علاوہ، ماسوا۔ مثال: پیا باج پیا کے بغیر۔

**باج** (۴) امذ۔ گھوڑا، اسپ۔

**باجا** امذ، ف۔ سُر نکالنے والا آلہ، آلۂ طرب؛ ساز، مزمار۔

**باجپئی** جزم ج، لیٹا زیر پ۔ صف۔ اسمِ جنس، ہ۔ وہ شخص جس نے ایک خاص قربانی (باجپئی) ادا کی ہو؛ اعلیٰ خاندان کا آدمی، برہمنوں کی ایک گوت۔

**باجرا** جزم ج۔ امذ، ہ۔ جوار سے ملتا ہوا فصلِ خریف میں پکنے والا غلہ جس کی لمبی بالیوں میں مہین سبزی مائل دانے ہوتے ہیں۔ نیز **باجرہ**۔ تص: **باجری** باجرے کی ایک چھوٹی قسم۔

کہاوت: **باجرا کہے میں اکیلا ہوں۔ دو موسل سے لڑوں اکیلا، جو میری ناجو کھچڑی کھائے تو ترت بولتا خوش ہو جائے** باجرے کی تعریف ہے کہ اگر حسین عورت اِسے کھائے تو بہت خوش ہو۔

کہاوت: **باجرے کی ٹٹی، گجراتی تالا** بے جوڑ بات؛ بےمحل بات؛ بے موقع انتظام۔

**باجرے کا دانہ** (مجازاً) مہین چھرہ؛ مہین اولا۔

**باجنا** جزم ج۔ فعل لازم، ہ۔ رک: **بجنا**۔ (محاورۃً) موسوم ہونا، کہلانا، پکارا جانا؛ مشہور ہونا۔

**باجنتر** (امذ۔ ہ) بجانے والا، سازندہ۔

کہاوت: **باجن دے بجنتری، سوئی پڑی نہ چھیڑ** اپنا کام کرو دوسرے سے کیا غرض۔

**باجی** (۱) امث، ت۔ بڑی بہن کو پکارنے کا کلمہ۔

**باجی** (۲) صف، ف۔ خراج دینے والا۔

**باچا** امث۔ گفتگو، تقریر، بات چیت۔

**باچک** زبر چ۔ صف۔ بولنے والا، گفتگو کرنے والا، مقرر۔

**باچنا** (۱) جزم چ۔ فعل متعدی۔ پڑھنا، مطالعہ کرنا، سیرِ کتاب۔

**باچنا** (۲) جزم چ۔ امث۔ نظرانداز کرنا، پہلوتہی کرنا، دھیان میں نہ لانا۔

**باچھ** (۱) امث، ہ۔ خراج، لگان۔ **باج** (۱) (رک) کا بگاڑ۔

**باچھ** (۲) امذ، ہ۔ تقسیم، علیحدگی، درجہ بندی، چھنٹائی، انتخاب؛ بانٹ، حصہ رسدی، جمع بندی، لگان۔

محاورہ: **باچھ ڈالنا** وہ محصول ادا کرنا جو چندے سے جمع کیا گیا ہو۔

فعل متعدی: **باچھنا** الگ الگ کرنا، چھانٹنا؛ تقسیم کرنا۔

**باچھ** (۳) امث، ہ۔ ہونٹوں کا کنارا، گوشۂ لب۔ جمع: **باچھیں**۔

محاورہ: **باچھیں آنا** ہونٹوں کے کونوں کا پھٹ جانا یا پک جانا۔

محاورہ: **باچھیں کھلنا** بے حد خوش ہونا، خوشی میں بہت ہنسنا۔

**باچھا** اند، ہ۔ کسی جانور (خصوصاً مویشی) کا نر بچہ۔

**باحث** زیرح۔ اند۔ بہت بحث کرنے والا، حجتی۔ نیز (رک) **بحاث**۔

**باحسن وجوہ** لیٹا زبرب، لیٹا زبرا، جزم ح، زبرس، لیٹا زیرن، پیش د، ومع، جزم ہ ملفوظ۔ متعلق فعل۔ نہایت عمدگی کے ساتھ۔

**باحور** ومع۔ اند، ع۔ (لفظاً) گرمی کی شدت؛ (طب) بحران کا دن۔

**باخبر** زبرخ، زبرب۔ صف۔ آگاہ، ہوشیار، رمز شناس۔

**باختر** جزم خ، زبرت۔ اند، ف۔ مغرب، پچھم؛ کوہ ہندوکش اور دریائے جیحوں کے درمیان کا ایک علاقہ۔

**باختہ** جزم خ، زبرت۔ صف، ف۔ گم، غائب، اُڑا ہوا، زائل۔ مثال: آبرو باختہ بدنام، بے شرم؛ مثلاً: **حواس باختہ** گھبرایا ہوا، بولایا ہوا۔

**باخرز** زبرخ، جزم ر۔ امیر خسرو کا ایجاد کردہ ایک سُر۔

**باخق** زیرخ۔ صف۔ اند۔ کانا، یک چشم۔

**باخقہ** لیٹا زیرخ، زبرق۔ صف۔ امث۔ نابینا، کور، نہ دیکھ سکنے والی عورت یا آنکھ۔

**باخہ** زبرخ۔ اند۔ کچھوا۔

**باد** (۱) امث، ف۔ وہ متحرک اور لطیف عنصر یا مرکب جو کرۂ ارض کو چاروں طرف سے گھیرے ہوئے ہے، ہوا، باؤ؛ جھونکا، جھکڑ؛ پیٹ میں پیدا ہونے والی گیس۔

**بادانگیز** (ن غنہ، ی) بادی، نفاخ جس سے پیٹ میں ریاح پیدا ہو۔

**بادآورد** (زبرو) (ف) ہوا کا اُڑا کر لایا ہوا، ازغیبی خزانہ، خسرو پرویز قدیم شاہ ایران کا ایک خزانہ جو روایتہً کشتیوں میں لدا ہوا اسی طرح حاصل ہوا تھا۔ نیز عام: **بادآوَرد**۔

**بادبان** (جزم د) ہوا کو روکنے یا اُس کا رخ موڑنے کے لیے کشتی یا جہاز کے مستولوں پر بندھے ہوئے دبیز پردے یا چادریں۔

**بادبانی** بادبان کا، بادبان سے منسوب۔

**بادبرداشتہ** فضائی ذرائع سے لایا یا پہنچایا جانے والا۔

**بادِبروت** (پیش ب، ومع) بادبان کا، بادبان سے منسوب۔

**بادِبور** (زبرد، ومع) پچھمی ہوا، پیچھے سے آنے والی ہوا، پچھوا۔

**بادِبہاری** (زبرب) وہ سبک ہوا جو بہار کے موسم میں چلتی اور اس کے اثر سے اُمنگیں اور نشوونما کی طاقتیں ازسرنو زندہ ہو جاتی ہیں۔

**بادپا** (جزم د) (ف) تیز رفتار۔ نیز بادپیما، بادرفتار؛ بہت تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

**بادپیما** (جزم د، ے لین) رک: **بادپا**۔

**بادپیمائی** تیز رفتار سفر؛ سانس لینا۔ سیر، ہواخوری۔

**بادِسحر** (زبرس، زبرح) وہ صحت بخش اور خوشگوار ہوا جو صبح کے وقت چلتی ہے۔ نیز **بادِسحری**۔

**بادِسرخ** (پیش س، جزم ر) ایک بیماری جو خون کے فساد سے پیدا ہوتی ہے اور اس سے چہرے پر سرخ رنگ کے بڑے بڑے نشان پڑتے ہیں۔

**بادِسموم** (زبرس، ومع) بہت گرم ہوا جس سے گزند پہنچنے کا خطرہ ہو؛ گرم صحرائی ہوا، لُو۔

**بادِشرطہ** (پیش ش، جزم ر، زبرط) موافق ہوا جسے قدرت کی طرف سے کشتی کی روانگی کا اذن یا اشارہ سمجھا جائے۔ نیز **بادِمراد**۔

**بادِصبا** (زبرص) صبح کے وقت کی خوشگوار ہوا۔

**بادِصرصر** (زبرص، جزم ر) آندھی، جھکڑ۔

**بادفر** (زبرف) ہوا سے گھومنے والی پھرکی۔

**بادِفرنگ** (زیرف، زبرر، ن غنہ) آتشک کا مرض۔ نیز **آبلۂ فرنگ**۔

**بادفروش** (جزم د، زبرف، وج) بھاٹ، خوشامدی، جھوٹی مدح سرائی کرنے والا۔

**بادکش** (جزم د، زبرک) فرشی پنکھا کھینچنے والا؛ دھونکنی، ہوادان جو عمارتوں کی چھت پر ہوا کے رُخ بناتے ہیں تاکہ گرمیوں میں حبس نہ ہونے پائے۔

**بادِگیر** (ی) وہ سوراخ جو کمروں کی چھت میں ہوا کے لیے ہوتا ہے اور اس کے اُوپر اوٹ بنی رہتی ہے تاکہ بارش کا پانی اندر نہ آنے پائے۔

**بادِمراد** (پیش م) موافق ہوا جسے قدرت کی طرف سے کشتی کی روانگی کا اذن یا اشارہ سمجھا جائے۔ نیز **بادِشرط**۔

**باد** (۲) امث۔ گھوڑے کی ایک بیماری جس میں وہ ریاحی تکلیف سے بے چین ہو کر لوٹتا ہے۔ نیز **بادگیرا**۔

**باد** (۳) دعائیہ کلمہ۔ فارسی مصدر بودن سے مشتق۔ مراد: ہو، ہو جائے۔ مثال: **زندہ باد!** قائم رہے، مبارک باد! بھاگوان ہو، سازگار ہو۔ نیز بادا! مثلاً: **بیش بادا** اور زیادہ ہو؛ **مبادا** (زبرم) ایسا نہ ہو (کہ)۔

**بادار** اند۔ بڑا مکان؛ اناج گھر جس کی کرسی بہت اُونچی ہو۔

**بادام** اند، ف۔ لکڑی کی طرح کے بیضوی خول میں بند خشک شیریں میوہ جس کا کوئی دانہ تلخ بھی نکلتا ہے۔

**بادامی** بادام کے چھلکے کے رنگ کا، زردی مائل بھورا۔

**بادبویہ** جزم د، ومع، زبری۔ امث۔ ایک خوشبودار گھاس، بلی لوٹن۔ نیز **بادرنگ بویہ**۔

**بادخواں** جزم د، ومعدولہ۔ اند۔ گپ ہانکنے والا۔

**بادخورا** جزم د، وج۔ اند۔ گنج یا بال اُڑنے کی بیماری۔ نیز **بال خورا**۔

**بادَر** زبرد۔ صف۔ سُوتی، روئی کا بنا ہوا؛ کپاس کا پودا۔

**بادِر** زیرد۔ اند۔ ہرن کو شکار کرنے کا جال۔

**بادُر** پیش د۔ امث۔ چمگادڑ۔

**بادرنجبویہ** جزم د، زبر ر، جزم ن، جزم ج، ومع، زبر ی۔ اند۔ رک: **بلی لوٹن**۔

**بادرنگیں** جزم د، زبر ر، ن غنہ، ی۔ اند۔ بڑے کھیرے کی ایک قسم۔

**بادرہ** لیٹا زیرد، زبر ر۔ اند۔ گردن اور مونڈھے کے درمیان کا گوشت۔

**بادزدگی** جزم د، زبر ز، زبر د۔ امث۔ کسی عضو کا شل ہو جانا۔ نیز **بادشکنجہ**۔

**بادزہر** جزم د، لیٹا زبر ز، جزم ہ۔ اند۔ زہر مہرہ، ایک پتھر جو دافع زہر سمجھا جاتا ہے۔ نیز **فادزہر**۔

**بادسنج** جزم د، زبر س، جزم ن۔ صف، ف۔ فضول کام کرنے، وقت ضائع کرنے والا۔

**بادسنجی** فضول مشغلہ۔

**بادشاہ** جزم د۔ اند، ف۔ سلطان، راجہ، والی، کسی فن میں کامل؛ شطرنج کا بڑا مہرہ جسے گھیر کر مات دیتے ہیں۔ نیز **شاہ**، **پادشاہ** ۔ اکیف مث: **بادشاہت بادشاہی**۔

**بادشاہ گر** وہ جو اپنی مرضی یا طاقت سے جسے چاہے بادشاہ بنا دے۔

کہاوت: **بادشاہوں اور دریاؤں کا پھیر کس نے پایا** بادشاہ اور دریا کی حقیقت یا تہہ جاننا مشکل ہے۔

کہاوت: **بادشاہوں کی باتیں بادشاہ ہی جانیں** بڑوں کی باتیں بڑے ہی سمجھ سکتے ہیں۔

کہاوت: **بادشاہی رعایا سے ہے** اگر رعایا خوش حال اور آسودہ تو بادشاہی قائم رہتی ہے۔

**بادل** زبر د۔ اند، ہ۔ اَبر، گھٹا۔

فعل مرکب: **بادل اُٹھنا** بادلوں کا آسمان پر نمودار ہونا۔

فعل مرکب: **بادل اُمنڈ آنا / اُمنڈنا** بہت گھرے بادل آنا اور بہت تیزی سے چھا جانا۔

فعل مرکب: **بادل برسنا** بارش ہونا۔

کہاوت: **بادل گرجا، ہمارا دل لرزا** ڈرپوک پر طنز ہے۔

کہاوت: **بادلا منڈھے نیم نہیں چھپتی** لباس پہننے سے حقیقت نہیں چھپتی۔ صورت بدلنے سے سیرت نہیں بدلتی۔

**بادلا** جزم د۔ اند۔ سونے یا چاندی کا، چپٹا تار، مقیش۔

**بادنجان** زبر د، جزم ن۔ اند، ع۔ بینگن۔

**بادہ(۱)** زبر د۔ اند، ف۔ راب، خَمر، مے، شراب۔

**بادہ پیما** شراب نوش۔

**بادہ خوار** (ومعدولہ) شراب پینے والا، شرابی۔

**بادۂ شبانہ** رات کو پی جانے والی شراب۔

**بادہ فروش** ساقی، پیر مغاں۔

**بادہ کش** شراب نوش، شرابی۔

**بادہ کشی** شراب نوشی، شراب کا پینا۔

**بادہ گسار** (پیش گ) شراب پینے والا، مے نوش۔

**بادہ ناب** خالص شراب، بے ملاوٹ؛ اصلی اور عمدہ شراب۔

**بادہ(۲)** زبر د۔ اند۔ اضافہ جو اصل قیمت یا لاگت پر کیا جائے، بڑھوتری۔ نیز **بادا**، **بادھا**۔

**بادی(۱)** صف، ف۔ ہوا سے منسوب، ہوا کے زور سے چلنے والا۔ مثال: **بادی کل** (امث) جسم میں زہریلا مادہ جو کسی مرض کی صورت میں ظاہر۔ (صف) پیٹ میں ریاح پیدا کرنے والی شے۔

**بادی(۲)** اند۔ مدعی، نالشی۔

**بادی(۳)** صف، ع۔ ابتدا کرنے والا، ایجاد کرنے والا؛ ابتدائی، سرسری؛ روشن، واضح کرنے والا، چمکانے والا، قلعی گر۔

**بادی اُلنظر** (پیش ی، غم ا، غم ل، زبر ن، زبر ظ) (ع) پہلی نظر، سرسری نظر؛ ابتدائی نگاہ۔

**بادی(۴)** صف۔ شریر، بدذات، جھگڑالو، حجتی، کج بحثی کرنے والا۔

**بادیان** جزم د۔ امث، ف۔ سونف۔

**بادیہ(۱)** جزم د، زبر د، زبر ی۔ اند، ع۔ جنگل، صحرا، ویرانہ۔

**بادیہ پیما** (ے لین) جنگلوں، ویرانوں میں گھومنے پھرنے والا، ویرانوں میں سے دُور دراز کے سفر کرنے والا۔ نیز **بادیہ نورد**۔

**بادیہ نشین** (زبر ن، ی) صحرا میں رہنے والا، بدو۔

**بادیہ نورد** (زبر ب، زبر د، جزم ر) جنگلوں اور ویرانوں میں پھرنے والا، دشت نورد۔ نیز **بادیہ پیما**۔

**بادیہ(۲)** جزم نیز زیر د، زبر ی۔ اند، ف۔ گہرا کنگرے دار ظرف جس میں کھانا نکال کر دستر خوان پر رکھتے ہیں۔

**بادھ** جزم دھ۔ امث۔ ڈوری، رسی؛ روک، رکاوٹ، تار لپیٹنے کی گٹی نما چرخی جس پر تار چڑھا کر تپایا بھی جاتا ہے تا کہ ڈھالا یا کھینچا جا سکے۔ نیز **بادھی**۔

**بادھا** رک: **بادہ(۲)**۔

**بادھا** اند،امث۔ درد،تکلیف،بیماری؛آسیب،بھوت پریت،سایۂ جن۔
**باڑھنا** جزم ڑھ۔امث۔ کاٹنا،ٹکڑے ٹکڑے کرنا،تقسیم کرنا،کترنا۔
**باذِل** زیرِ ذ۔صف،ع۔ خرچ کرنے والا،بخشش کرنے والا،سخی۔
**بار(۱)** اند،ف۔ بوجھ،وزن؛اسباب،سامان،ذمہ داری؛پھل،ثمر؛دخل،پہنچ، رسائی،داخلہ۔(صف)دُشوار،ناگوار۔
محاورہ: **بار اُٹھانا** بوجھ کا متحمل ہونا؛ذمہ داری کا اپنے سر عائد کرنا۔
محاورہ: **بار آنا** پھل لگنا۔
**بار آور** پھل لانے والا،پھل دار؛نتیجہ خیز؛حاملہ۔
**بار بردار** سامان ڈھوکر لانے لے جانے والا۔
**بار برداری** سامان ڈھونے کا شغل یا کاروبار۔
**بارِ خاطر** (زیرط) جو طبیعت کو ناگوار گزرے۔
مقولہ: **بارِ خاطر نہیں یارِ شاطر ہوں** سچی دوستی کے اظہار میں یہ کلمہ کہا کرتے ہیں۔یعنی میں سچا دوست ہوں مجھ سے دوستوں کو ایذا نہیں پہنچ سکتی۔
**باردانہ** (جزم ر،زبرن) ضرورت کا سامان خصوصاً کھانے پینے کی اشیا وغیرہ؛دُکان اور تجارت وغیرہ کا سامان رکھنے یا اُسے باندھنے کے برتن،خصوصاً بوریاں وغیرہ۔
**بارِ دگر** (زیر،زبرگ) دوبارہ،آئندہ۔
**بارور** پھل لانے والا(درخت)؛نتیجہ خیز(عمل،کوشش وغیرہ)۔
**بار(۲)** امث،ہ۔ دفعہ،مرتبہ،باری۔مثال:سو بار،کئی بار،ہر بار۔
**بار بار** پیہم،بھر بھر کر۔
**بار(۳)** صف،ع۔ اسمِ الٰہی؛ خالق،آفریدگار۔
**بارِ اِلٰہ** خالق معبود۔
**بارِ الٰہا** اے معبودِ حقیقی۔نیز بطور کلمۂ استعجاب واستمداد،بے چارگی یا حیرت کے اظہار کے لیے۔نیز **بار خدایا**۔
**بارا(۱)** اند۔ چرسہ،ڈول جس سے آبپاشی کرتے ہیں؛کنویں سے آبپاشی کا عمل، آبپاشی کے وقت گایا جانے والا گیت۔
**بارا(۲)** امث۔ بڑی جونک،بھینسیا جونک۔
**بارا(۳)** اند،ہ۔ جنتری میں سے تار کھینچنے کا فعل؛وہ شخص جو آب پاشی کی غرض سے کنویں کے کنارے چڑے کا چرس پکڑتا ہے۔
**بارات** امث،ہ۔ رک:**برات**۔
**بارات کا دُولھا** کسی تقریب کا روحِ رواں۔
**باراں** ن غنہ۔اند،ف۔ مینہ،بارش۔(صف) برسنے والا۔
**باراں دیدہ** بارش سے سیراب،بارش میں بھیگا ہوا۔مثال: **گرگِ باراں دیدہ** تجربہ کار،گھاگ۔
**بارانی** بارش سے سیراب ہونے والی(زمین،کھیتی)؛چھتری،برساتی یا ٹوپی جو بارش سے بچنے کے لیے پہنی جاتی ہے۔
**باربد** جزم ر،زبرب۔علَم۔ قدیم شاہ ایران خسرو پرویز کا درباری موسیقار؛ (کنایتہً)بھاٹ،گویا۔
**باربک** جزم ر،زبرب۔اند۔ قدیم شاہی درباروں کا ناظر یا داروغۂ محلات۔ نیز **باربیگ/بیگی**۔
**بارتا** جزم ر۔امث۔ گفتگو،بات چیت۔نیز **بارتالاپ**۔
**بارتنگ** جزم ر،زبرت،ن غنہ۔امث،ف۔ ایک بوٹی جس کے پتے بکری کی زبان کی طرح ہوتے ہیں،خوب کلاں۔
**بارج(۱)** جزم ر۔امث۔ وہ تحریر جو بین السطور لکھی جائے۔
**بارج(۲)** جزم ر۔امث،ہ۔ پانی سے پیدا ہونے والی چیز۔
**بارجہ** جزم ر،زبرج۔اند،ف۔ چھوٹا دروازہ،چور دروازہ،دریچہ۔
**بارجات** جزم ر۔امث۔ زبردستی بازار کے بھاؤ سے زیادہ پر بکوانا۔
**بارحہ** لیٹا زیر،زبرح۔ مشرق سے طلوع ہونے والا ستارہ۔جمع: **بوارح** (رک)(۲)گزری ہوئی رات،شبِ گزشتہ۔
**بارِد** زیرر۔صف۔ ٹھنڈا،سرد؛تاثیر کے لحاظ سے حرارت جسمانی کو کم کرنے والا (مشروب یا دوا وغیرہ)؛غیر دلچسپ،غیر مؤثر۔
**بارِز** زیرر۔صف،ع۔ نمایاں،آشکارا،ظاہر،سربرآوردہ؛تاریکی یا گمنامی سے باہر نکلنے والا۔
**بارِش** زیرر۔امث،ف۔ باراں،مینہ۔
**بارِق** زیرر۔صف۔ کوندنے والا؛چمک،جھلک دکھلانے والا۔
**بارقہ** بجلی کا کوندا؛چمکتا ہوا۔
**بارَک** زبرر۔امث۔ سپاہیوں،فوجیوں اور سرکاری ملازموں کے لیے بنائی گئی خاص وضع کی عمارتیں۔انگریزی میں:Barrack۔
**بارَکَ اللّٰہ** زبرر،زبرک،غم ا،شدل۔دُعائیہ فقرہ۔ لغوی اور قواعد کی رُو سے اس کے معنی 'اللّٰہ نے برکت دی' ہیں لیکن اس کا چلن 'اللّٰہ مبارک کرے' اور 'اللّٰہ برکت دے' بطور اظہارِ تحسین کیا جاتا ہے۔
**بارگاہ** جزم ر۔امث۔ دربار،محترم یا مقدس ایوان،خاص مقام جہاں تک رسائی باعثِ عزت وسعادت ہو۔نیز **بارگہ** (لیٹا زبرگ،ہ ملفوظ)۔
**بارگی** جزم ر۔اند۔ گھوڑا،اسپ،فرس؛چھوٹا خیمہ۔
**بارگیر** جزم ر،ی۔اند۔ گھوڑے کی لگام تھام کر چلنے والا،سائیس۔
**بارگی** جزم ر۔ظرف زماں،ف۔ دفعہ،بار،مرتبہ۔

**بارنبہ** زبرر، ن مثل م، زبرب۔ اند۔ آم کے پیڑ کا پھل یا فصل؛ آموں کے باغ کا لگان۔

**بارندگی** زیرر، جزم ن، زبرد۔ امث۔ بارش، باراں؛ مینہ برسنا۔

**بارود** ومع۔ امث، ف۔ پوٹاش، گندھک، شورے، کوئلے کے چورے وغیرہ سے تیار کردہ آتش گیر مادہ جو اسلحہ یا آتش بازی میں استعمال ہوتا ہے۔ نیز **باروت**۔

**بارہ**(۱) زبرر۔ اند۔ قلعے کی فصیل۔

**بارہ**(۲) زبرر۔ اند۔ متعلق فعل، ف۔ امر، معاملہ، متعلق، مذکور، باب، خصوصی، موضوع، مثلاً: در بارۂ ملازمان نوکروں کے متعلق: ملازموں کے بارے میں۔

**بارہ** (۳) زبرر۔ عدد۔ دس اور دو کا مجموعہ، (ہندسوں میں) ۱۲۔ صف: **بارھواں** (جزم رھ)۔

**بارہ امام** (جعفری) حضرت علیؓ سے امام مہدی تک بارہ بزرگ جنھیں اثنا عشری حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد یکے بعد دیگرے دینی پیشوا اور امام مانتے ہیں۔

**بارہ باٹ** تتر بتر، ٹکڑے ٹکڑے، منتشر، حیران و پریشان۔

کہاوت: **بارہ باٹ، اٹھارہ پینڈے** اُس شخص کے متعلق کہتے ہیں جسے یہ نہ سوجھے کہ کیا کرنا چاہیے۔

کہاوت: **بارہ برس پیچھے کوڑی کے بھی دن پھرتے ہیں** مصیبت اور تنگدستی ہمیشہ نہیں رہتی۔

کہاوت: **بارہ برس دلی میں رہے اور بھاڑ ہی جھونکا** اُس شخص کے متعلق کہتے ہیں جس پر اچھی تربیت کا اثر نہ ہو۔

کہاوت: **بارہ برس کا کوڑھی ایک ہی اتوار پاک** جس شخص میں دفعتاً اصلاح ہو جائے اس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **بارہ برس کاٹھ میں رہے، چلتی دفعہ پاؤں سے گئے** جلدی کرنے میں انسان نقصان اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **بارہ برس کی پٹھیا، بیس برس کی ٹٹیا** عورت کی شادی کے بعد جلد بوڑھا ہونے کی طرف اشارہ ہے۔

کہاوت: **بارہ برس کو بید کیا اور اٹھارہ برس کو قید کیا** بارہ برس کا لڑکا ہو جائے تو اسے تعلیم دینی مشکل ہے اور اٹھارہ برس کے بعد وہ اختیار میں نہیں رہتا۔

کہاوت: **بارہ برس میں فقیری اور امیری کی بو نہیں جاتی** عادت بہت عرصے کے بعد چھوٹتی ہے۔

کہاوت: **بارہ برہمن، بارہ باٹ۔ بارہ دیہاتی، ایک گھاٹ** شریفوں میں نفاق، کمینوں میں اتفاق۔

**بارہ بیلن** (ے، زبرل) کشتی کا ایک داؤ۔

**بارہ پانی** کامل، پورا۔

**بارہ پتھر باہر/دُور** بہت فاصلے پر، بہت دُور، حد سے باہر۔

**بارہ دری** ہوا دار دالان جس میں کئی سمتوں میں متعدد (نہ کہ لازماً ۱۲) در ہوں۔

**بارہ سنگھا** ہرن کی ایک قسم جس کے سینگ شاخ در شاخ اور بہت لمبے ہوتے ہیں۔

**بارہ کھڑی** دیوناگری ابجد کے ابتدائی (۱۲) حروف علت کو دوسرے حروف سے ملا کر لکھنے کی مشق۔

کہاوت: **بارہ گاؤں کا چودھری اسّی گاؤں کا راؤ، اپنے کام نہ آئے تو ایسی تیسی میں جاؤ** آدمی چاہے کتنا امیر ہو اگر کسی کے کام نہ آئے تو کسی کام کا نہیں۔

**بارہ ماسا** ہندی نظم کی ایک قسم جس میں برہ کے بارہ مہینوں کی منظر کشی کے ساتھ جدائی کا دکھ بیان ہوتا ہے۔

**بارہ مسالے** کھانے میں چٹ پٹا پن پیدا کرنے والی بارہ چیزیں۔ ۱) زیرہ، ۲) پودینہ، ۳) بڑی الائچی، ۴) تیزپات، ۵) کالی مرچ، ۶) سونف، ۷) نمک، ۸) دھنیا، ۹) ہلدی، ۱۰) ادرک، ۱۱) اجوائن، ۱۲) کلونجی۔

کہاوت: **بارہ میں تین گئے تو رہے کیا خاک** برسات تین مہینے ہوتی ہے اگر ان تین مہینوں میں بارش نہ ہو تو زمیندار اُجڑ جاتا ہے۔

**بارہ وفات** ربیع الاوّل کا مہینہ جس کی ۱۲ تاریخ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی تھی۔ حسب روایت ملکہ نور جہاں کا اختراع کردہ نام۔

کہاوت: **بارہ وفات کی کھچڑی، آج ہے تو کل نہیں** ایسی چیز کی نسبت کہتے ہیں جو جلد ضائع یا ختم ہو جانیوالی ہو۔

**باری**(۱) امث۔ کسی ترتیب میں کسی شے یا فرد کا مقام، محل، موقع، وقت، نوبت۔ مثال: اب میری باری ہے۔

**باری کا بخار** ملیریا جو مقررہ وقفوں سے حملہ کرے۔

**باری باری** ایک ایک کرکے، حسب ترتیب اپنے اپنے موقع پر؛ متواتر، بار بار۔

**باری**(۲) اند، ع۔ پیدا کرنے والا، خالق، اللہ تعالیٰ کا ایک نام۔

**باری تعالیٰ** خداوند کریم جو بزرگ و برتر ہے۔

**باری**(۳) امث۔ کھڑکی۔ نیز دوباری (دباری)۔

**باری**(۴) اند۔ مشعلچی؛ خدمتگار۔

**باری**(۵) علَم۔ دریائے بیاس اور راوی کے دوآبے کا علاقہ۔

**باری**(۲) امث ۔ سریا، سلاخ۔

**بارے** متعلق فعل ۔ ایک بار، ایک مرتبہ؛ بالآخر، آخر کار؛ الغرض، غرضیکہ۔

**باریطون** ی، ومع ۔امث ۔ پیٹ کے اندر کی شفاف جھلی جو اعضائے شکم پر منڈھی ہوتی ہے۔

**باریک** ی۔صف، ف۔ پتلا، مہین، جس کا دَل، موٹائی یا چوڑائی کم یا خفیف ہو؛ خوب پسا ہوا؛ لطیف، نازک، مشکل سے قابلِ فہم یا قابلِ شناخت؛ اُونچے سُروں کی (آواز)، موٹی یا بھاری کی ضد۔

**باریک بات** لطیف نازک یا مشکل مسئلہ۔

**باریک بیں** غور وفکر سے مشاہدہ کرنے، تاڑنے، سمجھنے والا۔

**باریک بینی** نکتہ رسی۔

**باریکی** مہین، لطیف، نازک ہونے کی کیفیت۔

**باریک کاری/ نقاشی** باریک قلم کی مصغر تصاویر۔

**باریک نظر** دقیقہ شناس، بال کی کھال نکالنے والا؛ نقص دیکھنے والا، ماہر، واقف کار۔

**باریکہ** ی، زبرک۔اند، ف۔ باریک قلم جس سے مہین عبارت لکھی یا خط کھینچے جائیں؛ کتاب کا باریک قلم سے بنایا ہوا حاشیہ یا چوکھٹا جس کے اندر متن لکھا یا چھپا ہوا ہو۔

**باڑ** امث، ہ۔ جنگلہ، نیچی حد بندی؛ حاشیہ؛ ٹوپی کی دیوار؛ قطار۔ (صف) لڑی؛ حملہ، یلغار، دریا کی طغیانی، پانی کا ریلا؛ اولوں کا ایک ساتھ برسنا، گولیوں کا ایک ساتھ چھوٹنا۔ نیز باڑھ۔

**باڑا** اند، ہ۔ احاطہ، چار دیواری، دائرہ؛ کٹہرا؛ محلّہ؛ جانوروں کو بند کرنے کی گھری ہوئی جگہ۔

**باڑی** ترکاریاں اُگانے کی چھوٹی کھیتی، باغیچہ۔

**باڑنا** جزم ڑ۔فعل متعدی۔ داخل کرنا، دخول کرنا، گھسیڑنا۔

**باڑی** امث، ہ۔ کانٹوں وغیرہ کا احاطہ جو باغ یا کھیت وغیرہ کے گرد لگاتے ہیں؛ درختوں کا جھنڈ، پائیں باغ؛ ایک شکاری پرندے کا نام۔

کہاوت: **باڑی میں بارہ آم منی میں 'تمھارہ آم** فصل میں گرانی غیر فصل میں ارزانی۔ نوکر کا آقا سے بھی زیادہ مزاج۔

**باڑیت** جزم ڑ، زبری۔امث ۔ سیلاب زدگی، طغیانی کی تباہ کاری، دریا بُرد ہونے کی صورتِ حال۔

**باڑھ** جزم ڑھ۔امث ۔ دھار، تلوار یا چاقو وغیرہ کا کاٹنے والا پہلو؛ سیلاب، پانی کا ریلا؛ بڑھنے کا عمل، نمو، افزائش۔ نیز رک: باڑ۔

محاورہ: **باڑھ پر دھرنا/ رکھنا** بھرے دینا، خوشامد کر کے کسی کام کے لیے آمادہ کرنا۔

کہاوت: **باڑھ پہلے ہی باندھنی چاہیے** انتظام پہلے ہی کرنا چاہیے۔

محاورہ: **باڑھ چڑھانا** اسلحہ پر دھار رکھنا۔

محاورہ: **باڑھ روکنا** دُلھن کے بھائی بہنوں کا نیگ مانگنے کے لیے دُولھا کا راستہ روک کر کھڑا ہونا۔

**باڑھ کا ڈورا** جلد پر تلوار کے اُچٹتے وار کی دھاری۔

کہاوت: **باڑھ لگائی کھیت کو، باڑ کھیت کو کھائے راجہ ہو چوری کرے نیاؤ کون چکائے** پولیس اور چوکیداروں پر طنز ہے۔

محاورہ: **باڑھ ماری جانا** نشوونما رک جانا۔

کہاوت: **باڑھ ہی جب کھیت کھائے تو رکھوالی کون کرے** جب حفاظت کرنے والا ہی نقصان کرے تو پھر کیا ہو سکتا ہے۔ جس گھر کے محافظ ہی چور ہو جائیں وہاں کا اللہ ہی حافظ ہے۔

**باڑھیا** جزم ڑھ، ی۔اند، ہ۔ سان رکھنے، دھار تیز کرنے والا۔

**باڑھیل** (ولین) دھاردار۔

**باڑھا** اند۔ زیادتی، افزونی، بڑھوتری۔

**باڑھی** امث ۔ (محصول اور لگان وغیرہ کے علاوہ) وہ اضافہ جو بوائی کے لیے دیے ہوئے بیج پر کاشتکار سے جنس کی صورت میں لیا جائے۔ نیز باڑی۔

**باز**(۱) اند، ف۔ ایک شکاری پرندہ؛ شاہین کی مادہ۔

**باز ہوائی** دوغلا شاہین۔

**باز دار** وہ ملازم جو شکاری باز کی تربیت پر متعین ہو (عموماً سلاطین اور امرا کے یہاں)۔

**باز**(۲) صف، ف۔ کھلا ہوا، وا، کشادہ (در، راستہ، وغیرہ)۔

مرکب وصفی: **نیم باز** آدھ کھلا۔

**باز**(۳) متعلق فعل، ف۔ مکرر، دوبارہ، پھر سے، لوٹ کر؛ دست بردار، الگ، بےتعلق، تائب۔

**باز آفرینش** (جزم ف، ی، زیرن) دوبارہ پیدا کرنے کا عمل۔

**باز آفرینی** (جزم ف، ی) دوبارہ وجود میں لانا۔

محاورہ: **باز آنا** ترک کرنا، تائب ہونا، کنارہ کش ہونا۔

**باز پُرس** تحقیقات، پوچھ گچھ، جواب طلبی۔

**باز پسیں** رُخصتی، آخری، نزع کے وقت کا۔

**باز خواست** (ومعدولہ) پُرسش، حساب فہمی۔

**باز خواہ** (ومعدولہ) دریافت کرنے، جواب طلبی کرنے والا۔

**بازگرداں** واپس، وصول۔

**بازگشت** گونج، گنبد کی آواز۔

**بازگیر** (لفظاً) واپس لانے والا؛ (مراداً) مؤرخ، وقائع نگار۔

**بازیابی** دوبارہ پانا، واپس لانا۔ نیز **بازیافت**۔

**بازا** امذ۔ نوے، (ہندسوں میں) ۹۰؛ ساڑھے چار مشقال کا وزن۔

**بازار** امذ، ف۔ وہ جگہ جہاں خرید و فروخت ہو، جہاں بہت سی دُکانیں ہوں، ہاٹ، پینٹھ؛ تجارتی مال کی کھپت کا حلقہ، مارکیٹ، منڈی؛ شارع عام، گزرگاہ؛ نرخ، بھاؤ، قیمت۔

محاورہ: **بازار اُترنا** نرخ گھٹ جانا۔

**بازارگاں** بیوپاری، تاجر لوگ۔ نیز **بازرگان**۔

کہاوت: **بازار کا ستو باپ بھی کھائے بیٹا بھی کھائے** رنڈیوں کے متعلق کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **بازار کی چھینک، رانڈ کا رونا** دونوں بے اثر ہیں۔ کوئی توجہ نہیں کرتا۔

کہاوت: **بازار کی گالی کس کی، جس نے سنی اُس کی** عام الزام یا گالی کی پرواہ نہیں کرنی چاہیے جو جواب دے وہی موردِ الزام ہوتا ہے۔

کہاوت: **بازار کی گالی، ہنس کے ٹالی** دوبدو سے اور خرابی ہوگی اِس لیے درگزر ہی مناسب ہے۔

کہاوت: **بازار کی مٹھائی جس نے چاہی کھائی** طوائفوں پر طنز ہے۔ چوہڑا چمار جو پیسے دے پاس جا سکتا ہے۔ بازاری چیز پر سب کا حق ہوتا ہے۔

**بازارِ مصر** (تلمیحات میں مستعمل) مصر کا وہ بازار جس میں حضرت یوسفؑ کو بیچنے کے لیے لایا گیا تھا۔

کہاوت: **بازار لگا نہیں، گٹھ کٹے آن پہنچے** قبل از وقت اپنا اپنا موقع ڈھونڈنے لگے۔

**بازاری** بازار سے متعلق، عام، گھٹیا، معمولی، ناشائستہ، عصمت فروش۔

**بازندگی** زیرز، جزم ن، زبر د۔ صف۔ مکاری، حیلہ گری۔

**بازندہ** زیرز، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ کھیلنے والا، کھلاڑی؛ کبوتر کی ایک قسم۔

**بازنطینی** زیرز، جزم ن، ی۔ صف۔ رومیوں کی شرقی شہنشاہی یعنی بازنطین سے نسبت رکھنے والا۔

**بازو** ومع۔ امذ، ف۔ بانہہ، شانے سے کہنی تک کا حصہ، ڈنڈ، قبضہ؛ پورا ہاتھ؛ شہپر؛ پہلو، کنارا، دائیں یا بائیں سمت میں سے کوئی؛ فوج کا میمنہ یا میسرہ۔ صف: (استعارۃً) سہارا، مددگار، جس کے بغیر اپاہج محسوس ہو۔

**بازو بازو** کنارے کنارے؛ برابر برابر، پہلو بہ پہلو۔

**بازو بند** جوشن، ڈنڈ پر باندھنے کا جڑاؤ زیور۔

کہاوت: **بازو ٹوٹے باز کو باز ہی لقمہ دے** ہم جنس ہی ہم جنس کی ہمدردی کرتا ہے۔

کہاوت: **بازو ٹوٹے باز کو سائیں طعمہ دے** اپنی پالی ہوئی چیز کی پالنے والے ہی کو محبت ہوتی ہے۔

متعلق فعل: **آزو بازو** دونوں جانب، متصل۔

**بازی (۱)** امث، ف۔ کھیل، کرتب، کھیل کا ایک دور یا مقابلہ۔

**بازی گاہ** کھیل کا میدان، تماشے کی جگہ۔

**بازی گر** (زبرگ) تماشا کرنے والا، کرتب دکھانے والا؛ شعبدہ باز، مداری۔

محاورہ: **بازی لے جانا** سبقت لے جانا، حریف سے بڑھ جانا، مقابل کو شکست دینا۔

**بازی (۲)** امث، ف۔ بطور لاحقہ، یا مرکبات کا جزوِ دوم۔ مشغلہ، کھیل، پیشہ۔ مثال: بیت بازی (رک)؛ کبوتر بازی، نعرہ بازی وغیرہ۔

**بازیچہ** ی، زبر چ۔ امذ، ف۔ کھلونا؛ تماشا؛ (مجازاً) آسان کام۔

**بازیچۂ اطفال** بچوں کا کھیل، (مجازاً) آسان کام۔

**باس (۱)** امث، ہ۔ بو، مہک، ناگوار بو۔

**باس (۲)** امذ، ہ۔ بسنے کی جگہ؛ بسیرا، نواس؛ قیام، پڑاؤ۔

**باس (۳)** امذ، ہ۔ قوت، صلابت، شجاعت۔

**باس (۴)** امذ۔ ایک خوشبودار پھول اور اُس کا پودا۔

**باسا** امذ، ہ۔ جائے سکونت، وطن، بود و باش کی جگہ۔

**باستاں** جزم س۔ امذ۔ ماضی، زمانۂ قدیم۔ صف: پرانا، تاریخی۔

**باستاں نامہ** علم، تاریخ، وقائع۔ نیز **پاستاں**۔

**باستو** جزم س، ومج۔ امذ۔ مکان کی بنیاد یا تعمیرِ مکان کے لیے مختص جگہ۔

**باسٹھ** زبر س۔ عدد۔ ساٹھ اور دو، (ہندسوں میں) ۶۲۔ صف: **باسٹھواں**۔

**باسط** زیر س۔ صف، ع۔ وسیع، پھیلا ہوا؛ پھیلانے والا، کشادہ کرنے والا، فراخی پیدا کرنے والا؛ عطا کرنے والا؛ اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔

**باسک** پیش س۔ امذ، ہ۔ ہندو دیومالا کے مطابق پاتال کا وہ سانپ جس کے پھن پر دُنیا قائم ہے، شیش ناگ۔

**باسلیق** زیر س، ی۔ امث، ع۔ ایک رگ جو بازو کے اندر واقع ہوتی ہے۔

**باسمتی** جزم س، زبر م۔ امذ، ہ۔ چاول کی ایک عمدہ خوشبودار قسم۔

**باسن** زبر س۔ امذ، ہ۔ برتن، بھانڈا، ظرف۔

**باسور** ومع۔ امذ، ع۔ خونی مسا (جو مقعد میں پیدا ہو جاتا ہے)۔ جمع: **بواسیر** (رک)۔

**باسی** (۱) صف، ہ۔ پرانا، پہلے کا رکھا ہوا؛ تازہ کی ضد۔
کہاوت: **باسی بچے نہ کتا کھائے** جو پاس ہو خرچ کر ڈالنا، سخت غریبی میں دل کو تسلی دینے کے لیے کہ نہ بچے نہ نقصان کا ڈر ہو۔
**باسی تباسی** کئی دن یا کئی وقتوں کا رکھا ہوا (کھانا وغیرہ)۔
**باسی عید** عید کا دوسرا دن۔
مقولہ: **باسی کڑھی اُبلی** گئی گزری بات پھر نئے سرے سے تازہ ہوگئی۔
محاورہ: **باسی کڑھی میں اُبال آنا** بے وقت جوش آنا، وقت گزرنے پر کسی کام کے کرنے کا ولولہ پیدا ہونا۔
**باسی منہ** صبح کو بغیر منہ دھوئے، یا کلی کیے ہوئے۔

**باسی** (۲) اند۔ صف، ہ۔ بسنے، رہنے والا، مقیم۔

**باسی** (۳) اند۔ ایک پرت دار یا ریتیلا، کھردار پتھر جس کی ایک قسم قدرے زردی مائل دوسری سرخی مائل ہوتی ہے۔ اکثر مغلیہ عمارات میں لگا ہوا ہے۔ نیز **سنگِ باسی**۔

**باش** ۔ ٹھہر، صبر کر، دم لے۔ بطور لاحقہ یا مرکبات کا جزو دوم۔ رہنے والا، گزر کرنے والا، مثلاً: خوش باش، یار باش۔

**باشد** زبرش، ف۔ فارسی مصدر بودن سے فعل حال (واحد غائب)۔ مراد: ہوتا ہے، ہوا کرے، ہونے دو۔

**باشعور** پیش ش، ومع۔ صف۔ عاقل، سمجھ دار، فہمیدہ، باتمیز، شائستہ۔ عام: **باشعُور**۔

**باشندہ** زیرس، جزم ن، زبر د۔ اند، ف۔ ساکن، رہنے والا، بسنے والا، باسی۔ جمع: **باشندگان**۔

**باشہ** زبرش۔ اند، ف۔ باز سے چھوٹا، ایک شکاری پرندہ۔ (مث) **باشین**۔

**باشی** (۱) اند۔ سردار، سردھرا، عموماً مرکبات میں۔ مثال: **قافلہ باشی** میرِ کارواں۔

**باشی** (۲) صف۔ رہنے والا، سکونت اختیار کرنے والا۔

**باصر** زیرص۔ صف، ع۔ دیکھنے ولا، بینا۔
**باصرہ** دیکھنے کی قوت، بینائی۔ نیز **قوتِ باصرہ**۔

**باصور** ومع۔ اند۔ آنکھ کو روشن کرنے والی دوا۔

**باطحہ** لیٹا زیرط۔ صف۔ (لفظاً) پھیلنے والا؛ (جراحی) وہ عضلہ جو ہاتھ کو پھیلانے سکیڑنے میں مدد کرتا ہے۔

**باطل** زیرط۔ صف، ع۔ جھوٹا، غیر حقیقی، حق کی ضد۔
**باطل خوری** بے ایمانی، ناجائز کمائی۔

**باطن** زیرط۔ اند، ع۔ اندرون، پیٹ، جوف؛ چھپی ہوئی شے؛ اصلیت، پوشیدہ حقیقت، ضمیر، نفس، روح۔ جمع: **بواطن**۔
**باطنی** پوشیدہ، خفیہ؛ روحانی، سِرّی۔
**باطنیہ** (زیرط، زیرن، زبری) ایک شیعی فرقہ جو حضرت امام جعفر صادقؒ کو زندہ و مستور مانتا ہے۔

**باع** اند۔ چار ہاتھ کا طول، چار گز کا پیمانہ۔

**باعث** زیرع۔ اند، ع۔ سبب، وجہ، علت۔ صف: پیدا یا زندہ کرنے والا، خالق۔ اللّٰہ کا ایک صفاتی نام۔

**باغ** اند، ف۔ چمن، گلستان، پھلواری، پھلوں کا بَن۔ جمع: **باغات**۔
**باغ باغ** خوش و خرم، نہایت خورسند۔
**باغِ فدک** خیبر کے مقام پر ایک قدیم باغ جو یہود نے آنحضرت ﷺ کو نذر کیا تھا، وفات کے بعد اُمت کی ملکیت قرار پایا لیکن اُس کی ملکیت باعثِ نزاع رہی تا آنکہ حضرت عمر بن عبدالعزیز نے سادات کو واگزار کیا۔
**باغِ قدس** بہشت؛ عالمِ روحانی۔
**باغ و بہار** شگفتہ شاداب، پر کیف، خوش دل، طباع۔
**باغِ وحش** چڑیا گھر۔
**باغبان** مالی، باغ کا رکھوالا۔

**باغرو** جزم غ، ومع۔ اند۔ حضرت امیر خسرو کے ایجاد کردہ یا اُن سے منسوب راگوں میں سے ایک۔

**باغی** صف، ع۔ سرکش، منحرف، نافرمانی کرنے والا، فسادی، حکومتِ وقت کا مخالف۔

**باغستان** زیرغ، جزم س۔ اند۔ وہ خطہ جہاں بہت سے باغ ہوں، سرسبز و شاداب علاقہ۔

**باغیچہ** ی، زبرچ۔ اند، ف۔ باغ کی تصغیر، چھوٹا باغ، پھلواری۔ نیز **باغچہ**۔ (ا۔ ت) **باغچی**۔

**باف** بطور لاحقہ، ف۔ بُننے والا۔ مثال: **نور باف** جولاہا۔ (اکیف) **بافی**، مثلاً: **پارچہ بافی**۔

**بافت** جزم ف۔ امث، ف۔ بُناوٹ، بُنائی۔
**بافتہ** بُنا ہوا؛ ایک زرتار ریشمی کپڑا، زربفت؛ کورا لٹھا۔
**بافتگی** بُنائی کا فن یا ہنر۔

**بافندہ** زیرف، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ کپڑا بننے والا، جولاہا، کوری۔

**باقر** زیرق۔ صف۔ عَلَم۔ محقق، باریک بیں۔ حضرت محمد ابن جعفرؒ (صادق) کا لقب جو اثنا عشری سلسلے کے پانچویں امام ہیں۔

**باقر خانی** زبرق، جزم ر۔ امث، ت۔ میدے کی پرت دار خستہ روٹی۔

**باقلا** جزم ق۔ اند، ع۔ ایک پتلی بیضوی بیجوں والی مٹر کی طرح کی پھلی جس کا سالن پکایا جاتا ہے۔

**باقی** صف، ع۔ موجود، زندہ، قائم رہنے والا، بچا ہوا، جو صرف میں نہ آیا ہو، جو واجب الوصول یا واجب الادا ہو۔ عملِ تقسیم میں بچنے والا عدد جو مقسوم علیہ سے کمتر ہو۔ (علم) اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔ (متعلق فعل) اِس کے علاوہ، اِس کے بعد۔ مثال: باقی خیریت۔

**باقی خیر سلّا** باقی آپ جانیں۔

**باقی شبیہ** کسی چیز پر نظر جمانے کے بعد آنکھیں بند کرنے پر نظر آنے والا نقش۔

کہاوت: **باقی کا مارا گاؤں اور چلموں کا مارا چولھا** جس گاؤں کی مالگزاری پوری ادا نہ ہوئی ہو اور جس چولھے میں سے سارا دن چلمیں بھری جائیں یا جس کھیت پر اولے پڑیں کبھی اچھی حالت میں نہیں ہوتے۔

**باقیات** بچی ہوئی یا محفوظ اشیا۔

**باقیاتُ الصالحات** (پیش ت، غم ا، غم ل، شد ص، لیٹا زیر ل) کسی بزرگ ہستی کی ذریات میں سے پاک نفوس، نیک اور صالح اولاد؛ یادگار اشیا۔

**باک** امث، ف۔ جھجک، ہچکچاہٹ، تامل؛ خوف، ڈر۔

**باکرہ** لیٹا زیر ک، زبر ر۔ امث، ع۔ کنواری لڑکی، نا کتخدا، ثیبہ کی ضد۔

**باکی** صف۔ رونے والا، بکا کرنے والا۔

**باکھا** ۔اند۔ چولی نما کُرتا جو عموماً دکن کی عورتیں لہنگے کے ساتھ پہنتی ہیں۔

**باکھر** زبر کھ۔ اند، ہ۔ ایک قسم کا مخصوص پھالے کا ہل جو سخت زمین کو توڑنے کے لیے بیلوں کے ذریعے چلایا جاتا ہے؛ اوزاروں کا تھیلا؛ مویشیوں کو باندھنے کی جگہ، باڑا، احاطہ۔

**باکھری** جزم کھ۔ امث، ہ۔ نوجوان بچھیا؛ وہ گائے یا بھینس جو پانچ مہینے تک دودھ دینے کے بعد رُک جائے۔ نیز باکھڑی۔

**باکھلا** جزم کھ۔ اند۔ دورنگا مرغ۔

**باکھلی** جزم کھ۔ امث۔ معمولی سامان رکھنے کے لیے دیوار کے آثار میں بنی ہوئی جگہ۔ نیز باکھڑی۔

**باگ** امث، ع۔ لگام یا تسمہ، جس کا ایک سرا سوار کے ہاتھ میں رہتا ہے، عنان، راس؛ نتھ کی ڈوری جس کا ایک سرا سر کے بالوں میں اٹکا دیا جاتا ہے۔ نیز رک: باگھ۔

**باگ ڈور** (مراداً) قیادت، عنان، اختیار۔

**باگا** اند، ہ۔ کپڑوں کا جوڑا، پوشاک، خلعت، دولھا کا لباس۔

**باگر** زبر گ، جزم ر۔ امث۔ معمولی جوار جو چارے کے طور پر استعمال ہو؛ ندی کا اونچا کنارا؛ کانٹوں کی باڑھ۔

**باگریا** زبر گ، جزم ر۔ اند۔ رنڈیوں کا اُستاد یا رکھوالا۔

**باگڑبلا** زبر گ، جزم ڑ، زیر ب۔ اند۔ ایک فرضی بلا یا جانور جس کا نام بچوں کو ڈرانے کے لیے لیتے ہیں۔

**باگ سیار** جزم گ، زیر س۔ اند۔ گیدڑ جو شیر کی بُو پا کر رونے کی سی خاص آواز نکالتا ہے جس سے دوسرے جانور چوکنے ہو جاتے ہیں۔

**باگمبری** زبر گ، جزم م، زبر ب۔ امث، ہ۔ شیر کی کھال جو بعض جوگی پہن لیتے ہیں۔ نیز باگھمبر۔

**باگیشری** ے، جزم ش۔ امث۔ فن کی دیوی سرسوتی کا ایک نام؛ ایک راگنی۔

**باگھ** اند، ہ۔ نر شیر۔ نیز باگ۔

**بال (۱)** اند۔ جمع، مذ۔ سَر اور جسم کے دوسرے حصوں پر اُگنے والے ریشے، کیس، زلف، گیسو؛ رونگٹے، روئیں؛ شیشے پر درکنے یا تڑخنے کا نشان یا پتلی لکیر؛ پرندے کے پَر۔

**بال برابر** نہایت خفیف۔

محاورہ: **بال بیکا ہونا** نقصان پہنچنا، محفوظ نہ رہنا۔

محاورہ: **بال بال بچنا** خیر گزرنا، خطرے کے قوی امکان کے باوجود محفوظ رہنا۔

محاورہ: **بال بھی نہ بیکا ہونا** معمولی سا نقصان بھی نہ پہنچنا، بالکل محفوظ رہنا۔

**بال توڑ** (وج) بال کی جڑ میں کھال کے اندر پیدا ہونے والا پھوڑا یا پھنسی جو بال بے موقع ٹوٹ جانے سے ہو جائے۔

کہاوت: **بال جنجال، بال سنگار** بال باعثِ تکلیف بھی ہوتے ہیں اور انسانی خوبصورتی بھی ہے۔

محاورہ: **بال دھوپ میں سفید کرنا** بوڑھا ہو جانے پر بھی ناتجربہ کار رہنا۔

کہاوت: **بال کترنے سے مردہ ہلکا نہیں ہوتا** اگر تھوڑا سا بوجھ کم ہوا تو کیا ہوا۔ اگر تھوڑی سی مصیبت آئی تو کیا ہوا۔

کہاوت: **بالوں کی سیاہی گئی دل کی چاہ نہ گئی** بوڑھے ہو کر بھی عشق نہ چھوڑا۔

محاورہ: **بال کی کھال اُتارنا** بہت باریکی سے کام لینا؛ بے حد اور بلا جواز تنقید کرنا، نکتہ چینی کرنا۔

**بال (۲)** امث، ہ۔ گیہوں، جوار وغیرہ کا خوشہ۔

**بال (۳)** اند، ہ۔ بچہ۔ نیز بال بچہ۔

**بال بچے** اولاد، اہل و عیال۔

**بال پن** بچپن، کچی عمر۔

کہاوت: **بال ہٹ تریا ہٹ، راج ہٹ** بچے، عورت اور بادشاہ کی ضد بڑی سخت ہوتی ہے۔

کہاوت: **بالوں ہاتھ چھنالا اور کاگون ہاتھ سندیسا** دونوں فضول ہیں۔ بچہ بچپن کی وجہ سے اور کوّا عادت کی وجہ سے پیغام نہیں پہنچا سکتا۔

**بالا** اند۔ صف، ف۔ نیز بطورِ لاحقہ۔ اُونچا، بلند؛ برتر، بڑھ کر۔ (اند) قد، قامت۔

**بالا بالا** (لفظاً) اُوپر ہی اُوپر سے، (مجازاً) خبر کیے بغیر، بتائے بنا، بے اطلاع۔

محاورہ: **بالا بتانا** دھوکا دینا۔

**بالاتر** زیادہ اُونچا، بہت بلند، زیادہ مرتبے والا۔

**بالا بر/ پوش** زیرِ جامہ، کپڑوں کے نیچے پہننے کا جانگھیا۔

**بالابنفشی شعاع** (طبیعیات) قصیر طول کی، غیر مرئی، زہریلی، موج نور۔ انگریزی میں: Ultra Violet Ray۔

**بالادست** برتری رکھنے والا، فائق؛ غالب، زبردست، قوی۔

**بالانشیں** میرِ مجلس، معزز، اونچی کرسی پر بیٹھنے والا۔

محاورہ: **بالائے طاق رکھنا** بھلا دینا، توجہ نہ دینا، خیال نہ رکھنا۔

**بالا (۲)** اند، ہ۔ کان میں پہنا جانے والا ایک زیور، بڑی کی بالی؛ بچوں کا سا۔ رک: بالی۔ نیز بال (۳)۔

**بِالآخر** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، مدا، زیرِ خ۔ متعلق فعل، ع۔ آخرِ کار، آخیر میں۔

**بِالاتفاق** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، زیرِ ا، شدت۔ متعلق فعل، ع۔ اتفاق کے ساتھ، باہم متحد ہو کر۔

**بِالارادہ** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، زیرِ ا، زبر د۔ متعلق فعل، ع۔ ارادے سے، جان بوجھ کر، قصداً۔

**بِالاستیعاب** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، زیرِ ا، جزم س، ی۔ متعلق فعل۔ تکمیل کے ساتھ، پوری طرح، تمام تر، کاملاً۔

**بِالاشتراک** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، زیرِ ا، لیٹا زیرِ ت۔ متعلق فعل، ع۔ شرکت سے، باہم مل جل کر، ساجھے سے۔

**بِالبداہت** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، زبر ب، زبر ہ۔ متعلق فعل، ع۔ ایک دَم، فوراً، بلا غور و فکر، بلا تامل۔ بداہتہً (بَ دَاہَتَن)۔

**بالٹی** جزم ل، ی۔ امث، ہ۔ ڈول، ڈولچی۔

**بِالجبر** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، زبر ج، جزم ب۔ متعلق فعل، ع۔ زبردستی، جبری طور پر، طاقت کے استعمال سے۔

**بالچہ** جزم ل، زبر چ، غم ہ۔ اند۔ چھوٹا سا حوض جو حمام یا پاخانے کے قریب بنا رہتا ہے۔

**بِالجزم** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، زبر ج، جزم ز۔ متعلق فعل۔ مضبوطی کے ساتھ، پختہ طور پر، مثلاً: عزم بِالجزم پکا اِرادہ۔

**بِالجہر** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، لیٹا زبر ج، جزم ہ۔ متعلق فعل، ع۔ بلند آواز کے ساتھ، زور سے، پکار کر۔ مرکب: آمین بِالجہر (رک)۔

**بِالخصوص** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، پیش خ، ومع۔ متعلق فعل، ع۔ خاص کر، خاص طور پر، خصوصاً۔

**بالدا** جزم ل۔ اند۔ مویشیوں کا باڑا، بیل وغیرہ باندھنے کا احاطہ یا مکان۔

**بالدی** جزم ل۔ اند۔ کسانوں کا وہ نوکر جو بیلوں کی نگہداشت کرے، وہ شخص جو بیلوں کو اُجرت لے کر ہانکے۔

**بالش** زیرِ ل۔ اند، ف۔ تکیہ، سرہانہ؛ مسند۔

**بالشت** زیرِ ل، جزم ش۔ اند، ف۔ کھلے ہاتھ کے انگوٹھے کے سرے سے چھنگلی کے سرے تک کا فاصلہ جو ناپ کا ایک پیمانہ ہے، بتّی۔

**بالشت بھر** (لفظاً) بالشت کے ناپ کے برابر؛ کم حجم کا؛ (مجازاً) حقیر، کم تر۔

**بِالضرور** زیرِ ب، غم ا، غم ل، شد زبر ض، ومع۔ متعلق فعل۔ لازماً، قطعی طور پر۔ عام: بِالضَّرور۔

**بِالعکس** زیرِ ب، زبر ع، جزم ک۔ متعلق فعل، ع۔ برعکس، اُلٹ، بخلاف۔

**بِالعموم** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، پیش ع، ومع۔ متعلق فعل، ع۔ عام طور پر، اکثر و بیشتر۔

**بالغ** زیرِ ل۔ صف، ع۔ سیانی عمر کو یا اُس سے اُوپر پہنچا ہوا۔

**بالغ نظر** دُور رس نگاہ رکھنے والا، پختہ رائے رکھنے والا۔

**بِالفرض** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، زبر ف، جزم ر۔ متعلق فعل، ع۔ فرض کرتے ہوئے، مانتے ہوئے۔

**بِالفعل** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، لیٹا زیر ف، جزم ع۔ متعلق فعل، ع۔ سرِ دست، فی الحال؛ بیرونی اثر سے، بالقوہ کی ضد۔

**بِالقوہ** زیرِ ب، غم ا، جزم ل، پیش ق، شد زبر و۔ متعلق فعل، ع۔ اپنی، ذاتی، خلقی، اندرونی، اہلیت یا خاصیت کی بنا پر۔ بالفعل کی ضد۔ نیز **بِالقوت**۔

**بالک** زبر ل۔ اند، ہ۔ لڑکا، کمسن بچہ، بالا، شیر خوار۔

کہاوت: **بالک جانے ہیا، مانس جانے کیا** بچہ محبت کو پسند کرتا ہے، انسان کام سے نتیجہ نکالتا ہے۔ بچہ جو اس سے محبت کرے اُسے اچھا سمجھتا ہے اور تجربہ کار آدمی دوسرے کے کام کو دیکھ کر اُس کے متعلق رائے قائم کرتا ہے۔

کہاوت: **بالکوں کو سکھانا بالک پن ہی سے چاہیے** بچوں کی تربیت

بچپن ہی سے کرنی چاہیے۔

کہاوت: **بالے کی ماں اور بوڑھے کی جورو کو خدا نہ مارے** اس عمر کا آدمی دوسرے کا محتاج ہوتا ہے۔ بچے کی ماں اور بوڑھے کی بیوی مرجائے تو وہ بہت پریشان ہوتا ہے۔

**بالکل** زیرب، غم ا، جزم ل، پیش ک۔ متعلق فعل، ع۔ قطعاً، تمام تر، یکسر۔ نیز **بالکلیہ** (زیرب، غم ا، جزم ل، پیش ک، شدزیرل، زبری)۔

**باللہ** زیرب، غم ا، شدل۔ متعلق، فع، ع۔ حرف قسم، خدا کی قسم، خدا گواہ۔

**بالم** زبرل۔ اند، ہ۔ محبوب، ساجن۔

**بالمشافہہ** زیرب، غم ا، جزم ل، پیش م، زبرف، زبرہ۔ متعلق فعل، ع۔ رُوبرو، آمنے سامنے۔ نیز **بالمواجہہ** (زبرج، زبرہ)۔

**بالمقطع** زیرب، غم ا، جزم ل، پیش م، جزم ق، زبرط۔ متعلق فعل، ع۔ علی الحساب، یک مشت، حساب کی بے باقی کے طور پر۔

**بالمواجہہ** زیرب، غم ا، جزم ل، پیش م، زبرج، زبرہ۔ متعلق فعل، ع۔ رک: بالمشافہہ۔

**بالن** زبرل۔ اند، ہ۔ ایندھن۔

**بالنا** جزم ل۔ فعل متعدی، ہ۔ جلانا، روشن کرنا۔ **بلنا** (رک) کا تعدیہ۔

**بالو** (۱) ومع۔ اند، ہ۔ ریت، ریگ، ریتلی مٹی جو دریاؤں کے کنارے پائی جاتی ہے۔

**بالو برد** (پیش ب) وہ زمین جو طغیانی میں ریت کے آجانے کی وجہ سے کاشت کے قابل نہ رہے۔

محاورہ: **بالو پر مکان بنانا** اپنی بربادی کا سامان کرنا؛ ایسا کام کرنا جس کا نتیجہ ناکامی کے علاوہ کچھ نہ ہو۔

**بالو کی بھیت** (ی) فنا ہونے والی شے، ناپائیدار چیز۔

کہاوت: **بالو کی بھیت، اوچھے کا سنگ۔ پرتریا کی پریت، تتلی کا رنگ** اوچھے کی دوستی ریت کی دیوار کی طرح ہے اور رنڈی کی محبت تیتری کے رنگ کی طرح ہوتی ہے۔ اوچھے کی دوستی اور رنڈی کی محبت ناپائیدار ہوتی ہے۔

کہاوت: **بالو کی بھیت، اوچھے کی میت** کم ظرف سے دوستی کرنا ایسا ہے جیسے ریت کی دیوار۔ دونوں ناپائیدار ہیں۔

**بالو** (۲) ومع۔ امث، ہ۔ بھٹے کے وہ ریشے جو داڑھی کی طرح کے ہوتے ہیں۔

**بالوچر** ومع، زبرج۔ امث، ہ۔ گھٹیا درجے کی چرس۔

**بالوس** ومع۔ اند، س۔ ملاوٹ شدہ کافور۔

**بالوشاہی** ومع۔ امث۔ گول کچوری کی شکل کی میدے کی خستہ مٹھائی۔

**بالونچی** ومع، ن غنہ۔ امث۔ بالوں کی بنی ہوئی روغن پھیرنے کی کوچی، برش۔

**بالی** (۱) ی۔ امث، ہ۔ گول کیے ہوئے تار کی شکل کا کان کا زیور، مذکر بالا (۲) کی تصغیر؛ گیہوں وغیرہ کا خوشہ۔ نیز **بال**۔

**بالی** (۲) امث، ہ۔ لڑکی، بالا کی تانیث۔

**بالیدگی** ی، زبرد۔ امث، ف۔ نشوونما کا عمل، پکنا، پختہ ہونا۔

**بالیدہ** پکا ہوا، پختہ، رسیدہ۔

**بالیں** ی، ن غنہ۔ اند، ف۔ سرہانہ، تکیہ، بستر پر سر رکھنے کی سمت؛ مریض کا بستر، مرکبات میں "ن" صحیح کے ساتھ تراکیب میں مستعمل۔ مثال: بالین مزار۔

**بام** (۱) اند، ف۔ کوٹھا، چھت، اٹاری، مکان کی بالائی منزل۔

**بام** (۲) اند، ف۔ پانی کی گہرائی ناپنے کا پیمانہ؛ پھیلے ہوئے بازوؤں کی ایک ہاتھ کے سرے سے دوسرے کے سرے تک تقریباً چھ فٹ کی لمبائی۔ نیز **وام**۔

**بام** (۳) امث۔ عورت؛ کانوں میں پہننے کا زیور۔

**بام** (۴) امث۔ مرہم کی قسم کی ایک خوشبودار ایلوپیتھی دوا جو سر کے درد میں تسکین کا دیتی ہے۔

**بامچہ** جزم م، زبرج۔ اند، ہ۔ چوڑے منہ کی بام سے مشابہ نایاب مچھلی جو دریائے نیل میں کہیں کہیں پائی جاتی ہے۔

**بامداد** جزم م۔ ظرف زماں۔ صبح، سویرا۔

**بامن** زبرم۔ اند، ہ۔ رک: **برہمن**۔

کہاوت: **بامن بیٹا لوٹے پوٹے، مول بیاج دونوں گھوٹے** برہمن کو قرضہ دیا جائے تو سود کی اصل بھی وصول نہیں ہوتی وہ منت سماجت کر کے چھڑا لیتا ہے۔

کہاوت: **بامن کا بیٹا باون برس تک بونگا** برہمن ساری عمر مانگ کر ہی کھاتا ہے۔ کام نہیں کرتا۔

کہاوت: **بامن کی بیٹی کلمہ پڑھے** مزیدار چیز کی تعریف میں کہتے ہیں کہ اُس کے ذائقہ کے پیچھے برہمن کی بیٹی بھی مسلمان ہو جائے۔

کہاوت: **بامن سے دان مانگتے ہیں** اُلٹی بات کرتے ہیں۔ غیر موزوں بات کرتے ہیں کیونکہ برہمن کو دان دیا جاتا ہے۔

**بامنی** جزم م۔ امث، ہ۔ چھپکلی کی طرح کا ایک حشرہ جس کی دُم سرخ، جسم زرد اور سنہری مائل ہوتا ہے، سانپ کی خالہ؛ آنکھوں کا ایک مرض جس میں برنیاں سُوج کر سرخ ہو جاتی ہیں، بامن کی تانیث۔ نیز **بامہنی**۔

**بان** (۱) اند، ہ۔ تیر، خدنگ؛ ایک طرح کی آتش بازی جو چھوٹ کر اُڑتی اور دُور تک اُوپر جاتی ہے؛ روئی دھننے کا آلہ جس سے تانت پر ضرب لگاتے ہیں؛ مونج کی ڈوری جس سے چارپائی وغیرہ بنتے ہیں۔

کہاوت: **بان جل گیا پر بل نہ گئے** تباہ ہو گئے پر عادت نہ گئی، نقصان

اُٹھالیا پر عادت نہ چھوٹی۔

**بان کار** تیر چلانے والا سپاہی۔

**بان کوش** ترکش، تیر رکھنے کا مخروطی شکل کا خانہ۔

**بان(۲)** اند۔ تجارت، بیوپار۔

کہاوت: **اُتم کھیتی مدھم بان** سب سے اچھا پیشہ کھیتی باڑی، اس کے بعد بنج بیوپار۔

**بان(۳)** اند، ہ۔ عادت، خصلت، خو، سبھاؤ؛ بناوٹ، ڈھنگ، شکل، مزاج، خاصیت۔ اکثر 'آن' کے ساتھ تابع کے طور پر مستعمل۔

کہاوت: **بان والے کی بان نہ جائے کتا موتے ٹانگ اُٹھائے** بُری عادت کبھی نہیں چھوٹتی۔

**بان(۴)** لاحقہ۔ف۔ بمعنی رکھوالا، ہانکنے والا، مثلاً: باغبان، شتربان، کوچ بان، میزبان؛ صاحب، والا، مالک، کوئی خصوصیت رکھنے والا، منتظم، مثلاً: مہربان، جہاں بان، نگہبان۔

**بانا(۱)** اند، ہ۔ بُنائی میں عرض کے تار جو تانے میں پروئے جاتے ہیں؛ بُنائی، بُنا ہوا کپڑا، لباس، پوشاک، جوڑا؛ کھولنا، پھیلانا۔

**بانا(۲)** اند، ہ۔ ایک طرح کا بلم، گھما کر چلایا جانے والا ہتھیار۔ پتھر چھوڑنے کا ایک اوزار، ٹانکی، فانا، پھانا۔

**بانات** امث، ہ۔ گٹھی ہوئی بُناوٹ کا رنگین اُونی کھردرا کپڑا جسے عموماً میزوں وغیرہ پر منڈھتے ہیں۔

**بانایت** زبری۔اند۔ بانا چلانے والا۔

**بانب** ن غنہ۔اند،ہ۔ سانپ، ناگ، بام مچھلی۔

**بانبی** ن مغ۔امث،ہ۔ سانپ کا بل۔

**بانٹ** ن غنہ۔امث،ہ۔ تقسیم کا عمل، بٹوارا، حصے بخرے، ٹکڑے کرنا۔

فعل متعدی: **بانٹنا** تقسیم کرنا، حصے لگانا۔ نیز رک: **بٹنا**۔

**بانجھ** ن مغ، جزم جھ۔صف۔امث،ہ۔ وہ عورت جو اولاد پیدا کرنے کے قابل نہ ہو؛ بےثمر درخت۔(امث) **بنجوٹی/بنجھوٹی** بانجھ پن۔ نیز **بانجھ گانٹھ**۔

کہاوت: **بانجھ اچھی، اکانجھ بری** بانجھ عورت ایک بچے والی عورت سے اچھی ہے۔ کیونکہ اُسے ہر وقت ایک بچے کے مرنے یا بیمار ہونے کا فکر رہتا ہے۔

کہاوت: **بانجھ بنجوٹی، شیطان لنگوٹی** بانجھ عورت شیطان کے قبضے میں ہوتی ہے اور اکیلی ہونے کی وجہ سے شرارت کی باتیں سوچتی رہتی ہے۔

**بانجھ ککوڑا** ایک خودرو طفیلی بیل جس میں پھل نہیں لگتا۔ ککوڑا (رک) کی ایک قسم۔

کہاوت: **بانجھ کیا جانے پرسوتی کی پیڑ(ی)** جو تکلیف کسی نے خود نہ اُٹھائی ہو وہ اس کو سمجھ نہیں سکتا۔

**بانچنا** ن مغ، جزم چ۔فعل متعدی،ہ۔ پڑھنا، قرأت کرنا۔ نیز **باچنا**۔

**باند(۱)** ن غنہ۔اند۔ مونجھ وغیرہ کی بٹی ہوئی پتلی ڈور جو پلنگ وغیرہ بُننے کے کام آتی ہے۔

**باند(۲)** ن غنہ۔صف۔ بندھا ہوا، وابستہ، وہ غلام جو آزاد نہ ہو سکے۔

**باندا** ن مغ۔اند،ہ۔ طفیلی بیل جو کسی دوسرے درخت پر چڑھ کر اُس پر پلے۔

**باندی** ن مغ۔امث،ہ۔ لونڈی، داسی، کنیز۔

کہاوت: **باندی اوروں کے پاؤں دھووے، اپنے لیے سووے** اوروں کے کام میں چستی اور اپنے کام میں سستی۔

کہاوت: **باندی کو کہا باندی، رو دی، بیوی کو کہا باندی، ہنس دی** کمینے کی اصلیت ظاہر کی جائے تو اسے ناگوار گزرتا ہے اگر شریف کو کچھ کہا جائے تو وہ ہنس کر ٹال دیتا ہے۔

کہاوت: **باندی کے آگے باندی، مینہ گنے نہ آندھی** کمینے آدمی نوکروں سے بہت کام لیتے ہیں۔

**باندھ** ن مغ۔ہ۔ رک: **بندھ**۔

کہاوت: **باندھ کیسہ، کھا پریسہ، باندھ کیسہ، لے حصہ** کفایت شعاری کرنے سے انسان اِس قابل ہو جاتا ہے کہ جو چاہے کرے۔ کفایت شعاری کرنے والا سکھی رہتا ہے۔

کہاوت: **باندھی مٹھی لاکھ برابر** تحفہ کسی کو چھپا کر دینا چاہیے۔ چھپا کر دیا جائے تو کم قیمت تحفہ بھی بیش قیمت معلوم ہوتا ہے۔

کہاوت: **باندھے سکیلا، پھرے اکیلا** ہتھیار بند آدمی کے ساتھ کوئی نہیں پھرتا کہ کسی جھگڑے میں نہ پھنس جائے۔

**باندھنا** ن مغ، جزم دھ۔فعل متعدی،ہ۔ روکنا، تھامنا؛ بند کرنا؛ گرہ لگانا؛ لپیٹنا؛ پابند کرنا؛ مقرر کرنا؛ مرتب کرنا؛ پکا کرنا، اُستوار کرنا؛ نظم کرنا۔

**باندھنو** ن مغ، جزم دھ، وج۔اند۔ تہمت، الزام تراشی؛ بندش، بندھن۔ بند بیچ (رک)۔

**بانڈ** جزم ن۔امث۔ دریا کے پاس کی زمین جو چڑھاؤ کے وقت ڈوب جائے پھر اُبھر آئے۔(صف) دُم کٹا، بےدُما، ابتر۔

**بانڈا** ن مغ۔صف،ہ۔ کبڑا، کوزہ پُشت؛ اپاہج، ٹیڑھی ٹانگوں والا؛ دُم کٹا۔ ایک بےدُم کا سانپ، دُم کے بغیر کی ایک چڑیا۔

**بانڈی** ن مغ۔امث،ہ۔ ہاتھ کی چھوٹی چھتری، سونٹی، مویشی خانہ، باڑا۔

**بانڈی باز** لڑاکا۔

**بانس** ن غنہ۔اند،ہ۔ ایک پودا جس کی جڑ میں سے کئی کھوکھلے گرہ دار پوروں

والے ڈنڈے نکلتے ہیں اور مختلف پودوں میں مختلف موٹائی اور اُونچائی کے ہوتے ہیں۔ اُوپری سرے پر لمبوتری پتیاں پھوٹتی ہیں جو چارے کے کام آتی ہیں۔ ڈنڈے یا ڈنڈیاں لاٹھی کے طور پر نیز پلنگ وغیرہ کے ڈھانچے بنانے اور بہت سے دوسرے کاموں میں استعمال ہوتی ہیں۔ نے، قصب۔

کہاوت: **بانس بڑھے جھک جائے، ارنڈ بڑھے ٹوٹ جائے** جو غرور کرے نقصان اُٹھاتا ہے۔ جو انکساری کرے ترقی کرتا ہے۔ شریف کو عروج ملے تو انکسار کرتا ہے۔ کمینہ گھمنڈ کرتا ہے اور تباہ ہوجاتا ہے۔

محاورہ: **بانس پر چڑھانا** رُسوا کرنا، بے عزت کرنا۔

محاورہ: **بانس ٹوٹنا** خوب مار پڑنا، اتنا پٹنا کہ لاٹھیاں ٹوٹ جائیں۔

کہاوت: **بانس چڑھی/ چڑھے گڑ کھائے** بے حیائی اختیار کر کے مزے کر رہی ہے۔

**بانس غرقی** لچکیلا بانس جس کی کھپچی سے کمان بنتی ہے۔

کہاوت: **بانس کے بانس، ملاحی کی ملاحی** بانس کی مار بھی کھائی اور ملاحی بھی کرنی پڑی۔ دوہری مصیبت کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **بانس گن بسور، چمار گن ادھور** بانس کی خوبی جنگل میں نظر آتی ہے اور چمار کی چمڑے کے گودام میں۔ ہر چیز اپنی جگہ اچھی معلوم ہوتی ہے۔

**بانس واڑا/ واڑی** بانسوں کا جھنڈ یا جنگل، نیستاں۔ مخفف: **بنسواڑا/ واڑی**۔

**بانسا** ن مغ۔ اند، ہ۔ ناک کی ہڈی؛ موٹے بانس کا بنا ہوا نلکا۔

محاورہ: **بانسا پھرنا** ناک کی ہڈی کا ٹیڑھا ہوجانا جو نزع کی علامت سمجھی جاتی ہے۔

**بانسری** ن مغ، جزم س۔ امث، ہ۔ بانس کی پتلی پور یا نلکی سے بنایا ہوا پھونک سے بجنے والا باجا، بنسی، مولی، نے۔ نیز **بانسلی، بنسری**۔

**بانقراس** جزم ن، زیر ق۔ اند۔ لُبلُبہ، پیٹ کے اندر ایک غدہ جس سے مادہ انسولین خارج ہوتا ہے۔ اُس کا فعل خراب ہونے سے ذیابیطس پیدا ہوجاتا ہے۔ انگریزی کے لفظ Pancreas کی تعریب۔

**بانک** ن غنہ۔ امث۔ صف، ہ۔ خم دار، نوک والی پتلی چُھری جو بکیت چلاتے تھے، سُنا چھیلنے کا گھوڑے کی نعل کی شکل کا اوزار۔ لہریے دار کانچ کی چوڑی بنگڑی، لہریا بیل جو کپڑوں پر ٹانکی جاتی ہے۔ بازو پر پہننے کا کڑا؛ شکنجہ جس میں کاریگر کسی چیز کو کس دیتے ہیں تاکہ گھسائی وغیرہ کرنے میں ہلے نہیں، گرہ۔ (صف) ٹیڑھا، خمیدہ، کج۔ نیز **بانکا، بینکا**۔

**بانک** زبر ن۔ امث۔ معاہدہ، (فریقین کی) رضامندی؛ موقع محل، اتفاق، سنجوگ۔

**بانکا** ن مغ۔ صف۔ ٹیڑھا، خمیدہ، بانک چلانے والا، بکیت؛ طرح دار، وضع دار جوان۔

**بانکا چھیلا** خوش وضع، طرح دار۔

**بانکی البیلی** چنچل، شوخ۔

**بانکپن** ن مغ، جزم ک، زبر پ۔ چھب، تیکھاپن، معشوقانہ ادا یا وضع؛ ٹیڑھا یا ترچھا ہونے کی کیفیت یا صورتِ حال۔

**بانکڑی** ن مغ، جزم ک۔ امث، ہ۔ سلمہ ستارے اور گجائی کی بنی ہوئی بیل جو عموماً دوشکوں (ٹھپہ، پیمک وغیرہ) کے درمیان ٹانکی جاتی ہے؛ پتلی چوڑی۔

**بانگ** ن غنہ۔ امث، ف۔ پکار، اُونچی آواز، صدا، صلا، نعرہ؛ اذان؛ مرغ کی ککڑوں کوں۔

**بانگِ درا** قافلے کی روانگی پر بجنے والے گھنٹے کی آواز، صدائے جرس۔

**بانگا** ن مغ۔ اند، ہ۔ بنولے دار روئی؛ کپاس کا پودا۔

**بانگر** ن مغ، زبر گ۔ امث، ہ۔ دریا کے کنارے اُونچی زمین جہاں تک چڑھاؤ نہ پہنچ سکے۔

**بانگڑو** ن مغ، جزم گ، ومع۔ صف، ہ۔ بے وقوف، بدسلیقہ، احمق۔

**بانگی** ن مغ۔ صف، ف۔ مؤذن، اذان دینے والا۔

**بانگی** جزم ن۔ امث، ہ۔ گاہک کو دکھانے یا چکھانے کا نمونہ۔

**بانو** وج۔ امث، ف۔ معزز عورت، خواتین کے لیے عزت کا لقب۔

**بانوا** زبر ن۔ صف۔ خوش نوا، گا کر مانگنے والا فقیر۔

**بانوا** پیش ن۔ اند، ہ۔ ایک قسم کی آبی چڑیا۔

**بانوے** جزم ن، ے۔ عدد۔ نوّے اور دو، (ہندسوں میں) ۹۲۔ (صف) **بانواں/ بانویں**۔

**بانی** (۱) صف، ع۔ بنیاد ڈالنے، بنا کرنے، آغاز کرنے والا، مؤسس۔

**بانیِ کار** موجد، اُستاد، سردھرا؛ فساد کی جڑ۔

**بانیِ مبانی** (زبر م) بنیادوں کا رکھنے والا، سلسلہ شروع کرنے والا، اصل سبب۔

**بانی** (۲) امث، ہ۔ خصلت، فطرت، سرشت، افتادِ طبع۔

**بانی** (۳) امث، ہ۔ آواز، بولی، صدا؛ حکایت، چرچا۔

**بانی** (۴) رک: بجوونتی۔

کہاوت: **بانئے کی بان نہ جائے، کتا موتے ٹانگ اُٹھائے** باوجود فہمائش کے جب کوئی اپنی شرارتوں اور ناشائستہ حرکات سے باز نہ آئے تو کہتے ہیں کہ بری عادت پیچھا نہیں چھوڑتی۔

**بانہہ** ن غنہ۔امث،ہ۔ بازو؛ ڈنڈ، قبضہ۔

محاورہ: **بانہہ پکڑنا** پناہ میں لینا، دستگیری کرنا، حمایت کرنا؛ روکنا، باز رکھنا۔

محاورہ: **بانہہ گہنا** (لیٹنا زبرگ، جزم ہ) بانہہ پکڑنا، سہارا دینا۔

**باو** جزم و۔امث،ہ۔ ہوا، باد، ریح؛ گٹھیا کا مرض؛ بھوت، آسیب؛ (مجازاً) غرور، بددماغی، گھمنڈ۔ نیز **باو بتاس/ باؤ بتاس**۔

**باوا** اند،ہ۔ باپ، والد؛ گرو، استاد، بڑھ چڑھ کر مثلاً: شیطان کا باوا۔

محاورہ: **باوا آدم نرالا ہونا** طور طریقہ دستور وغیرہ سب سے مختلف ہونا۔

کہاوت: **باوا بھلا نہ بھیا، سب سے بھلا روپیہ** روپے کا رشتے سے زیادہ لحاظ اور مان ہوتا ہے۔ دولت کو رشتہ پر ترجیح دی جاتی ہے۔

صف: **باوا کا** موروثی، میراث میں ملا ہوا، وہ چیز جس پر دعویٰ پہنچے۔

کہاوت: **باوا کماوے، بیٹا اُڑاوے** جہاں بیٹا عیاش اور فضول خرچ ہو وہاں کہتے ہیں۔

کہاوت: **باوا مریں گے، تب بیل بٹیں گے** اُمید موہوم کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**باوبڑنگ** جزم و، زیرب، زبر ڑ، ن غنہ۔امث۔ کالی مرچ کی طرح کے چھوٹے، کالے سرخی مائل جھری دار پھل، جس کے اندر سے خوشبودار سرخی مائل تخم نکلتا ہے۔ اس کا مزا کسیلا ہوتا ہے اور دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **بائے بڑنگ**۔

**باؤٹا** ومع۔اند،ہ۔ جھنڈا، جھنڈا گاڑنے کی جگہ۔ نیز رک: بانٹا۔

**باوجود** پیش و، ومع۔متعلق فعل۔ ہوتے ہوئے، ہوتے ساتے، باوصف۔

**باور** (۱) زبر و۔اند،ت۔ یقین، اعتماد، بھروسا۔

فعل مرکب: **باور آنا/ کرنا/ ہونا** یقین ہونا۔

**باور** (۲) زبر و۔اند۔ جنگلی جانوروں کو پکڑنے کے لیے بچھایا جانے والا پھندا یا جال۔

**باورچن** زبر و، جزم ر، زبر چ۔امث۔ کھانا پکانے کی ماہر، کھانا پکانے والی، بکاولنی۔

**باورچی** زبر و، جزم ر۔اند،ف۔ جو کھانا پکانے میں ماہر ہو، کھانا پکانے والا، بکاؤل۔ (مث) **باورچن**۔

**باورچی خانہ** کھانا پکانے کی جگہ، رسوئی۔

**باوری** جزم و۔امث۔صف۔ پاگل، دیوانی۔

**باوصف** زبر و، جزم ص۔متعلق فعل،ع۔ **باوجود** (رک)۔

**باؤ کھنبا** جزم و، پیش کھ، ن مثل م۔اند۔ انار کی کلی کی طرح کا ایک خاکستری پھل جس کے اندر مغز اور باریک تخم ہوتے ہیں، درخت توت کے برابر، پتے توت سے بڑے۔ نیز **باؤ/ بائے کھنبا**۔

**باوگ** زبر و۔اند۔ بیج بونے کا وقت، فصل کی بوائی کا موسم۔

**باولا** جزم و۔صف،ہ۔ دیوانہ، پاگل، سڑی؛ گمراہ، بہکا ہوا۔ نیز **باوَلا**۔

**باولا پن** پاگل پن، دیوانہ پن۔

**باولی/ باوَلی** دیوانی، سڑن۔

کہاوت: **باولا کتا ہرن کھدیڑے** جب آدمی کو دیوانے کی طرح کسی کام کی دھن ہو جائے تو وہ اپنی طاقت سے زیادہ حوصلہ کرتا ہے۔

**باولی ہنڈیا** کئی ترکاریوں کو ملا کر پکائی ہوئی بھجیا یا سالن۔

کہاوت: **باولی کو آگ بتائی لے کر گھر میں لگائی** بے وقوف دوسروں کی نقل کر کے نقصان اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **باولی بہو آگ کو جائے، اُپلا ڈال آئے، توا اُٹھا لائے** ظاہر کی بیوقوف باطن کی ہوشیار؛ بیوقوف بھی اپنے فائدے کی بات کو خوب سمجھتا ہے۔

کہاوت: **باولی کھاٹ کے باوَلے پائے باولی رانڈ کے باوَلے جائے** والدین کا کچھ نہ کچھ اثر اولاد میں ضرور ہوتا ہے۔

کہاوت: **باولے کتے نے کاٹا ہے** پاگل ہوئے ہو، کیسی باتیں کر رہے ہو۔

کہاوت: **باولے کو آگ بتائی، اُس نے لے گھر کو لگائی** بیوقوف آدمی ذرا سا اُکسانے پر مشتعل ہو کر اپنا ہی نقصان کر بیٹھتا ہے؛ دیوانوں کو خرابی کے سامان کا نشان نہ دینا چاہیے۔

کہاوت: **باولے گاؤں میں اونٹ آیا، لوگوں نے جانا پرمیشر آیا** بیوقوف ہر شے کو عجیب جانتا ہے۔

**باولی** جزم و۔امث،ہ۔ زمین کو گہرائی تک کھود کر بنایا ہوا تالاب جس تک سیڑھیوں سے جاتے ہیں؛ گہرا چوڑا کنواں۔ نیز **باوَلی/ باوڑی**۔

**باون** (۱) زبر و۔عدد۔ پچاس اور دو، (ہندسوں میں) ۵۲۔ صف: **باونواں/ باونویں**۔

**باون تولے پاؤ رتی** بالکل درست، قطعاً صحیح، ٹھیک ٹھیک۔

**باون** (۲) زبر و۔امث۔ بونا، پستہ قد، جس کا طبیعی قد تین فٹ سے زیادہ نہ ہو۔

**باونی** جزم و۔امث۔ کھیت کی بجائی کا وقت؛ سبھا، مجلس، محفل موسیقی جو ساجھے سے سجائی جائے۔

**باہ** امث،ع۔ قوت مردی، جماع کی طاقت، شہوت، خواہش جماع۔

**باہر** زبر ہ۔ظرف،ہ۔ کسی حد یا مقام یا جگہ سے خارج، نکلا ہوا، دور، بیرون۔ اندر کی ضد؛ آسمان کے نیچے، ملک یا شہر سے دور۔ صف: متجاوز، دسترس وسعت،

استطاعت سے بڑھ کر؛ الگ، جدا، مختلف۔

کہاوت: **باہر تیاگ، بھیتر سہاگ** باہر کچھ اندر کچھ۔ ظاہر کچھ باطن کچھ۔ ڈھونگ رچانے پر طنز ہے۔

کہاوت: **باہر کی چکنی چپڑی سے گھر کی روکھی ہی بھلی** جو کچھ آدمی خود کما کر کھاتا ہے وہ اُس سے بہتر ہے جو اُسے مفت ملے۔ چاہے وہ کیسی ہی اچھی ہو۔

کہاوت: **باہر کے کھائیں گھر کے (گیت) گائیں** فضول خرچ آدمی غیروں پر خرچ کرتا ہے اور اپنوں کو محروم رکھتا ہے۔

محاورہ: **باہر نہ ہونا** (کسی کام کے) کرنے میں پس و پیش یا انکار نہ کرنا۔

**باہر والا** غیر، اجنبی، دوسرے شہر یا مقام کا۔

**باہر** زیرہ۔ صف، ع۔ روشن، واضح، ظاہر، نمایاں، عیاں، ممتاز؛ نہایت عمدہ، اعلیٰ، اُتم، افضل۔

**باہرا** زبرہ۔ اند، ہ۔ پھکیتی کا ایک داؤ جس میں بائیں طرف سے وار کیا جاتا ہے۔ نیز کشتی کا ایک داؤ۔

**باہم** زبرہ۔ متعلق فعل۔ آپس میں، مل جل کر، قریب قریب۔ نیز بہم۔

**باہمدگر** ایک دوسرے کے ساتھ۔

**باہمی** آپس کا۔

**باہن** (۱) زبرہ۔ امث، ہ۔ کھیت میں ہل چلانے کا نشان یا نالی۔

**باہن** (۲) زبرہ۔ امث، ہ۔ کسی بھی قسم کی سواری؛ سواری کا جانور مثلاً گھوڑا، بیل وغیرہ۔

**باہنا** جزم ہ۔ متعلق فعل۔ کھیت میں ہل چلانا؛ محنت مشقت کرنا؛ کسی کام کے درپے ہونا؛ کھولنا، پھیلانا؛ مقدمہ چلانا، دعویٰ کرنا۔

**بائع** لیٹا زیرء۔ صف۔ بیع کرنے، بیچنے والا، فروخت کار۔

محاورہ: **بائکہ بتانا** (لیٹا زیرء، زبرل، زبرب) دھوکا دینا، غچہ دینا۔ نیز بالا بتانا/ بائکہ دینا۔

**بائن** زیرء۔ صف، ع۔ جدا کرنے والا/ والی۔ مثال: **طلاقِ بائن** شرع اسلامی کی رُو سے وہ حتمی طلاق جس کے بعد رجوع بغیر حلالہ کے نہیں ہو سکتا۔

**بائنٹا** زیرء، ن غنہ۔ اند۔ جسم کے کسی پٹھے کا کھنچ جانا، رگ چڑھنا جس سے تھوڑی دیر سخت تکلیف محسوس ہوتی ہے۔ نیز باؤنٹا۔

**بائی** (۱) ی۔ امث، ہ۔ عورت، مہلا، معزز خاتون، عزت دار عوت۔

**بائی جی** اکثر طوائفوں کے لیے مستعمل۔

**بائی** (۲) امث، ہ۔ اینٹھن، اکڑن؛ رگ چڑھنا، پٹھے میں بل پڑنا جس سے تھوڑی دیر تک سخت تکلیف محسوس ہوتی ہے؛ گٹھیا کا مرض۔

**بائیس** ی۔ عدد۔ بیس اور دو، ۲۲۔ صف: **بائیسواں/ بائیسویں**۔

**بائے سرنی** زبرس، جزم ر۔ امث۔ ایک خوشبودار نبات کی جڑ، رائے سن، سون جبلی۔

**بائیلا** ے۔ صف۔ نفاخ، بادی۔

**بائینی** ی۔ امث۔ سپیروں کی پٹاری جس میں سانپ لے کر چلتے ہیں۔

**بائیں** ی۔ صف۔ رک: **بایاں** جس کی یہ تانیث ہے۔

محاورہ: **بائیں آنکھ پھڑکنا** خود بخود بائیں آنکھ کے پپوٹے کا مسلسل حرکت کرنا (جو بنا بر شہرت مرد کے لیے شگونِ بد اور عورت کے لیے بالعکس ہے۔

**بائیں پسلی کا نکلا** عزیز و رشتہ دار کے لیے مستعمل۔

**بائیں پشم** ناچیز، بے حقیقت، بے حیثیت شے۔

محاورہ: **بائیں طرف آنا** بیوی بننا۔

**بائیں** ے۔ اند، ہ۔ رک: **بایاں** جس کی یہ محرف شکل ہے۔

محاورہ: **بائیں ہاتھ سے دینا** مجبور ہو کر دینا، اُس موقع پر بولتے ہیں جب کسی سے کوئی چیز حکماً یا زبردستی واپس طلب کی جائے۔

محاورہ: **بائیں ہاتھ سے رکھوا لینا** زبردستی وصول کر لینا؛ معمولی طاقت یا دباؤ سے لے لینا۔

مقولہ: **بائیں ہاتھ کا کام** نہایت آسان و سہل کام۔

مقولہ: **بائیں ہاتھ کا کھانا حرام** ایک طرح کی قسم۔

محاورہ: **بائیں کرنا** بکواس کرنا، بیہودہ گفتگو کرنا؛ فضول غل مچانا۔

**بایاں** صف۔ مذ۔ اُلٹا؛ دایاں اور داہنا کی ضد۔ طبلے کی جوڑی کا وہ طبلہ جو طبلچی کے بائیں ہاتھ پر رہتا ہے۔

محاورہ: **بایاں پاؤں پوجنا** اُستاد ماننا، کسی کے فن یا ہنر کا اعتراف کرنا؛ شکست تسلیم کرنا۔

**باید** زبری۔ بایستن مصدر سے فعل حال، ف۔ ضروری ہے، ہونا چاہیے۔

**باید و شاید** جیسا کہ ہونا چاہیے اور مناسب ہے، جچا ہے۔

**بایستہ** زیری، جزم س، زبرت۔ صف، ف۔ لائق، سزاوار، موزوں؛ باہنر۔

**بایض** زیری۔ صف۔ وہ جانور جس کے بچے انڈوں سے نکلتے ہیں، بیضی کش، انڈے دینے والا پرندہ۔

**بایو** ومع۔ امث۔ رک: باو۔

---

## ب ۔ ب

**ببر** (۱) زبرب، زبرب۔ اند، ع۔ وہ شیر جس کے ایال ہوتی ہے اور دُم گچھے دار۔ نیز شیر ببر۔

**ببر** (۲) زبر، زبر ب۔ اند، ہ۔ وہ شخص جو اُونٹ اور گھوڑے کے پاؤں کے بال کاٹتا ہے۔

**ببرا** زبر ب، جزم ب۔ اند، ہ۔ وہ کبوتر جس کا رنگ نیلا اور بازوؤں پر کالی کالی چتیاں ہوتی ہیں۔

**ببری** زبر ب، جزم ب۔ امث، ہ۔ ماتھے پر بالوں کی جھالر۔

**ببکارنا** زبر ب، جزم ب، جزم ر۔ فعل لازم، ہ۔ شیر کا دھاڑنا۔

**ببوا** زبر ب، جزم ب۔ اند، ہ۔ گڈا، آدمی کی شکل کا کھلونا؛ خوبصورت بچہ، بابو کی تصغیر۔

**ببواہند** زبر ب، جزم ب، زیر ہ، جزم ن۔ امث۔ باسی کچے گوشت کی بساند۔

**ببول** زبر ب، ومع۔ اند، ہ۔ کیکر کا درخت۔

**ببولا** زبر ب، ومع۔ اند، ہ۔ بگولا، گرد باد۔

**ببئی** زبر ب، زبر ب۔ امث، ہ۔ (بروزن فعل/کئی)۔ ایک خوشبودار بوٹی اور اُس کا بیج، تخم ریحان۔

**ببی** زبر ب، شد ب۔ امث، ہ۔ بوسہ، پیار، چمی، چھی۔

**ببیا** زیر ب، جزم ب۔ امث۔ بی بی کی تصغیر، بیگم، ملکہ، تاش کے پتوں کی رانی۔

**ببیس** زبر ب، ے۔ امث، ہ۔ علتِ ابنہ، اِغلام کی خواہش، علت المشائخ۔

صف: ببیسیا۔ نیز بوبیس، بوبسیا۔

**ببھکشا** پیش ب، پیش بھ، جزم ک۔ امث، ہ۔ اشتہا، بھوک، کھانے کی خواہش۔

## ب ۔ پ

**بپا** زبر ب۔ صف، ت۔ قائم، کھڑا۔

محاورہ: **بپا کرنا** قائم کرنا؛ پیدا کرنا۔

**بپتا** زیر ب، جزم پ۔ امث، ہ۔ آفت، مصیبت، سختی۔ نیز بپت (قدیم)۔

کہاوت: **بپتا میں کوئی ساتھی نہیں** مصیبت کے وقت کوئی ساتھ نہیں دیتا۔

کہاوت: **بپت برابر سکھ نہیں جو تھوڑے دن کی ہو** تھوڑی مصیبت آسودہ حالی کی قدر کا باعث ہوتی ہے۔

**بپتسمہ** زبر ب، جزم پ، زیر ت، جزم س، زبر م۔ اند۔ عیسائی مذہب میں داخل کرنے کے لیے رنگ دار پانی سے بچے یا نئے آدمی کو نہلانے یا پانی چھڑکنے کی رسم، اصطباغ۔

**بپریت** زیر ب، جزم پ، ی۔ صف۔ اُلٹا، خلاف، برعکس، معکوس۔

**بپل** زیر ب، زبر پ۔ اند۔ لمحہ، پل۔

**بپھرنا** زیر ب، زبر پھ، جزم ر۔ فعل لازم، ہ۔ غضبناک ہونا، غصے میں آنا، آپے سے باہر ہونا۔

کہاوت: **بپھرے رذالے/ کمینے اور بھوکے شریف سے ڈرنا چاہیے** کمینہ آدمی غصہ میں اور شریف انسان بھوک کی وجہ سے خطرناک ہوتا ہے۔

## ب ۔ ت

**بت** (۱) زبر ب۔ اند۔ ایک آبی کیڑا جو کشتی کی لکڑی کو چاٹ جاتا ہے۔

**بت** (۲) زبر ب۔ امث، ہ۔ **بات** (رک) کی تخفیف، تراکیب میں مستعمل۔

**بت بتا** باتونی، بہت زیادہ بولنے والا۔

**بت بتاہٹ** باتیں کرنے کی آواز جو واضح نہ ہو۔

**بت کہاوٴ** (وج) باتوں کا انداز، لہجہ۔

**بت** (۳) زبر ب۔ اند۔ لفظ بت سے ملتا بے نقطوں کا نشان (ــ) جو شعرا کے تخلص پر یا کسی لفظ کو نمایاں کرنے کے لیے کتابت میں بنا دیا جاتا ہے۔

**بت** زیر ب۔ اند، ہ۔ بساط، طاقت، سکت۔

**بُت** (۱) پیش ب۔ اند، ف۔ آڑا سلامی دار تختہ جس پر کھلاڑی پانسہ پھینکتے ہیں۔ مکا، گھونسا۔ نیز بتا۔

**بُت** (۲) پیش ب۔ اند، ف۔ مورتی، مجسمہ، پُتلا؛ حسین، محبوب۔ (صف) خاموش، ساکت۔

**بُت پرست** پتھر کی مورت کو اپنا معبود جاننے والا، فرضی خداؤں کے مجسموں کو خدا سمجھ کر پوجنے والا، کافر۔

**بت خانہ** وہ عبادت گاہ جہاں عبادت کی خاطر بت نصب کیے گئے ہوں، بت کدہ، مندر۔

**بُتا** (۱) پیش ب، شدت۔ اند، ہ۔ جُل، فریب، دھوکا، جھانسا؛ گھونسا، مکا؛ سناروں کا چراغ دان، کٹھالی۔

**بتا** (۲) زیر ب، شدت۔ اند، ہ۔ بالشت، انگوٹھے کی نوک سے چھنگلی کی نوک تک کا فاصلہ۔

**بتاس** زبر ب۔ اند، ہ۔ ہوا، آندھی، جھکڑ۔

**بتاشا** زبر ب۔ اند، ہ۔ شکر کے قوام سے تیار کی ہوئی سفید پھولی پھولی گول نازک چپٹی مٹھائی جو منہ یا پانی میں جلد گھل جاتی ہے۔ نیز بتاسا۔ آتش بازی کا چھوٹا انار۔ اصلاً: بتاسا۔

محاورہ: **بتاشے کی طرح گھل جانا** دفعتہً نہایت دُبلا ہو جانا؛ یکا یک حال ردی ہو جانا۔

**بتان** زیرب۔اند۔ شامیانہ،سائبان،بڑاسا کمرہ۔

**بتانا(۱)** زبرب۔اند۔ کہنا،اطلاع دینا،خبر کرنا؛سکھانا،سمجھانا؛بوجھنا،جواب دینا۔نیز بتلانا۔

**بتانا(۲)** زبرب۔اند،ہ۔ کنگرو دار چوڑی،کڑا؛منھیاریوں کا کڑا جس کے سہارے سے چوڑی چڑھائی جاتی ہے تا کہ ٹوٹنے نہ پائے۔(اکیلی چوڑی آسانی سے ٹوٹ سکتی ہے)؛ پگڑی کے نیچے پہننے کی باریک کپڑے کی ٹوپی؛کسبیوں کا دلال۔نیز رک:بطانہ۔

**بتانا** زیرب۔فعل متعدی۔ بسر کرنا،گزارنا،طے کرنا(عمر،رات،عرصہ،وغیرہ)۔

**بتاوا** زبرب۔اند۔ آنکھوں یا ہاتھوں کی حرکات اور لہجے سے الفاظ کے مفہوم کی تصویر کشی،نرت،بھاؤ۔

**بتاوی** زبرب۔اند۔ بیٹھالیموں،موسمبی کی ایک قسم۔

**بتر** زبرب،زبرت۔صف،ف۔ ابتر(رک) کی تخفیف۔

**بترا** پیش ب،جزم ت۔صف،ہ۔ ایسا اوزار یا ہتھیار جس کی دھار ختم ہوگئی ہو،کند،کھونڈا۔

**بترنا** زیرب،زبرت،جزم ر۔متعلق فعل،ہ۔ خیرات دینا،عطا کرنا،بخشنا۔

**بتلاب** زیرب،جزم ت۔ پھول کی پتیوں کا گھیرا،کمامہ؛پنکھڑی۔

**بتلانا** زبرب،جزم ت۔فعل متعدی۔ رک:بتانا۔

**بتنگڑ** زبرب،زبرت،ن غنہ،زبرگ۔اند،ہ۔ بات(رک) کا مکبر؛ذراسی بات کا افسانہ۔

**بتوڑا** زبرب،ولین۔اند۔ گومڑا،رسولی۔

**بتول** زبرب،ومع۔صف۔مث،ع۔ کنواری،دوشیزہ؛پاکیزہ،پاک دامن،باعصمت؛حضرت محمد ﷺ کی صاحبزادی کا لقب۔

**بتولا** زبرب،وج۔اند،ہ۔ فضول بات،گپ بازی،فریب کی بات،جھانسا؛دلچسپ مزے دار بات؛شکاری پرندے کو جھلا کر شکار کی طرف پھینکنے کا عمل۔

**بتولیا** باتونی،گپی۔

**بتولیت** زبرب،ومع،زیرل،زبری۔صف۔ کنوارپن،دوشیزہ ہونے کی حالت۔

**بتی** زبرب،شدت۔امث،ہ۔ بٹی یا بل دی ہوئی روئی،دھجی یا ڈوری،فتیلہ؛شافہ؛مل کر یا مروڑ کر پتلی کی ہوئی شے؛مروڑی،مثلاً:آٹے کی بتی؛روشنی،چراغ،قمقمہ۔

فعل مرکب:**بتی جلانا** چراغ روشن کرنا۔

**بتی** زیرب۔امث،ہ۔ لفظ،گفتگو،بات۔جمع:**بتیاں**۔

**بتی** زیرب،شدت۔امث،ہ۔ بالشت،ناپ کا ایک پیمانہ،تقریباً اٹھارہ انچ کے برابر۔

**بتیا** زیرب،جزم ت۔امث،ہ۔ بینگن کی قسم کا ایک پھل؛کچی ترکاری یا پھل؛(صف) کچا،ہرا؛نرم ونازک۔

**بتیاں** زبرب،جزم ت۔جمع،مث۔ باتیں،گیت کے بولوں میں مستعمل۔

**بتیائی** زبرب،جزم ت۔امث۔ گفتگو،بات چیت۔

**بتیس** زبرب،شدت،ی۔عدد۔ تیس اور دو،(ہندسوں میں)۳۲۔صف:**بتیسواں/ویں**۔

کہاوت:**بتیس دانتوں میں زبان** ایک آدمی بہت دشمنوں یا مخالفوں میں گھرا ہوا۔سخت پابندی یا قید۔

کہاوت:**بتیس دانتوں کی بھا کا خالی نہیں جاتی** جوان مرد وعدہ کا پکا ہوتا ہے؛بہت سے لوگوں کی بددعا لگ ہی جاتی ہے۔

**بتیس دھار** ماں کا دودھ(خیال ہے کہ ہر پستان میں سولہ دھاروں کے لیے مہین سوراخ ہیں)۔

فعل مرکب:**بتیس دھاریں دودھ بخشنا** جوان یا بہت محبوب اولاد کی وفات پر ماں کی زبان کا ایک فقرہ جس سے مراد اپنے جملہ حقوق بخشنا اور معاف کرنا ہوتا ہے۔

کہاوت:**بتیس منہ کی فال خالی نہیں جاتی** جو بات مشہور ہو جائے وہ ہو کر رہتی ہے۔

**بتیسا** زبرب،شدت،ی۔اند۔ ایک قسم کا میوے دار مقوی سوکھا حلوا جو زچہ کے لیے تیار کیا جاتا ہے،بعض اور حلووں کو بھی یہی نام دیا جاتا ہے۔نیز پتیسہ۔

**بتیسی** زبرب،شدت،ی۔امث۔ بتیس چیزوں کا مجموعہ؛اوپر اور نیچے کے بتیس دانت۔

محاورہ:**بتیسی بجنا** سردی کی شدت یا خوف سے کانپنے میں تلے اوپر کے دانتوں کے ٹکرانے کی آواز نکلنا۔

**بتھا** زیرب۔امث،ہ۔ بےچینی،اَلم،دُکھ،درد،تکلیف۔

**بتھارنا** زیرب،جزم ر۔فعل متعدی،ہ۔ (نورباقی) تنے ہوئے تانے پر کوچ یا برش پھیر کر اُسے صاف اور ہموار کرنا۔

**بتھاری** بتھارنے کا عمل۔

**بتھرانا** زیرب،جزم تھ۔فعل متعدی،ہ۔ بکھیرنا،اِدھراُدھر پھینکنا،پھیلانا۔

فعل متعدی:**بتھرنا** منتشر ہونا،بکھرنا،ضائع ہونا۔

**بتھکنا** زیرب،زبرتھ،جزم ک۔فعل لازم،ہ۔ خوف کرنا،گھبرانا۔

**بتھوا** زبرب،جزم تھ۔اند،ہ۔ ایک ساگ جو عموماً فصلِ ربیع میں گیہوں کے کھیت میں کثرت سے اُگتا اور مزا کسی قدر سلونا ہوتا ہے۔

کہاوت: **بتھوے کا ساگ کن ساگوں میں، کھلیا ساس کن**

ساسوں میں ادنیٰ چیز کی کوئی قدر نہیں اور دُور کا رشتہ کوئی رشتہ نہیں۔

## ب ۔ ٹ

**بٹ**(۱) زبرب۔ امث، ہ۔ بانٹ، بٹائی، تقسیم۔ (امث) **بٹائی**۔

**بٹ**(۲) زبرب۔ اند، ہ۔ رک: **باٹ**(۲) جس کی یہ تخفیف ہے۔

**بٹ کھرا** (زبرکھ) صحیح وزن کا معیاری باٹ یا بٹا، معیاری باٹ سے پورے تول تلا ہوا۔

**بٹ مار** رہزن، مسافروں کو لوٹنے والا، ڈاکو۔

**بٹ**(۳) زبرب۔ امث۔ مروڑ، پیچ، بل، سلوٹ؛ وہ شکن جو فربہی سے پیٹ میں پڑ جاتی ہے۔

**بٹا** زبرب۔ صف، ہ۔ (لفظاً) بٹا ہوا؛ ریاضی میں کسروں کو ظاہر کرنے کی علامت۔ مثلاً: ۲ بٹا ۳ مراد دو جو تین حصوں میں بٹا ہو۔ نیز بٹے۔ مثلاً: ۴ بٹے ۲=۲۔

**بٹا**(۱) زبرب، شدٹ۔ اند، ہ۔ ہنڈی کی بھنائی، کٹوتی، کمیشن، فرق، گھاٹا، نقصان، کمی، مثلاً: **شان میں بٹا لگنا** وقار میں کمی آنا۔

**بٹا کھاتہ** وہ کھاتا جس میں گھاٹے کا حساب لکھا جائے۔

فعل مرکب: **بٹا لگانا** کٹوتی پوری کرنا، کٹوتی کاٹنا؛ عیب لگانا۔

**بٹا**(۲) زبرب، شدٹ۔ اند، ہ۔ پتھر جو ہاتھ میں آسکے، پتھر کا ترشا اور رہا یا ہوا ٹکڑا جس سے سل پر مسالا پیستے ہیں؛ اُلٹا پیالہ نما ظرف جو مداری گولیوں کو غائب کرنے یا اِدھر سے اُدھر کرنے کے لیے استعمال کرتے ہیں؛ تولنے کا باٹ۔ تص (امث) **بٹیا**۔

**بٹاسٹا** زبرب، شدٹ، زبرس۔ اند۔ ایک قسم کی زرہ؛ سازش، ساز باز، ادبدلا یا آمنے سامنے کا رشتہ۔ نیز **وٹا سٹا**۔

**بٹانا**(۱) زبرب۔ فعل متعدی۔ آپس میں تقسیم کرنا، بانٹ لینا؛ دوسری طرف منتقل یا متوجہ کرنا، مثلاً: دھیان بٹانا۔

**بٹائی** فصل کی تقسیم۔

**بٹانا**(۲) زبرب۔ اند۔ چنے کی طرح کا ایک سخت دانہ جس کی بُوٹی کے پتے لمبے، نوکدار جبکہ چھلکا باریک اور قدرے سیاہ سرخی مائل ہوتا ہے جسے ساگ کے طور پر پکاتے ہیں۔ دانوں کو بھون کر مسالے میں ملا کر کھاتے ہیں۔ (مجازاً) سیسے کا چھرا۔

**بٹاون** زبرب، زبرو۔ امث۔ سکوں کی تبدیلی کا کمیشن یا کٹوتی۔

**بٹاؤ** زبرب، ومع۔ اند۔ مسافر، راہگیر، غیر، بیگانہ۔ صف: بٹانے، بانٹنے، رُخ پھیرنے، بھٹکانے والا۔

**بٹرنا** زبرب، پیش ٹ، جزم ر۔ فعل لازم، ہ۔ جمع کرنا، جوڑنا، جمع کیا جانا؛ سیا جانا، تر پا جانا۔

**بٹلوئی** زبرب، جزم ٹ، ومج۔ امث، ہ۔ پیتل کا چھوٹا بے ٹونٹی کا ظرف جس میں عمومی طور پر دودھ دوہا جاتا ہے۔

**بٹنا** زبرب، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ بل دینا، مروڑنا۔ رسی بٹنے کے لیے استعمال کیا جانے والا ڈنڈا۔

**بٹا جانا** بل دیا جانا، باہم لپٹنا (دھاگے، ڈوری کا)؛ تقسیم کیا جانا، منقسم ہونا، الگ الگ ہونا۔

**بٹنا** پیش ب، جزم ٹ۔ اند، ہ۔ اُبٹنا کی تخفیف۔ رک: **اُبٹن**۔

**بٹوا** زبرب، جزم ٹ۔ اند، ہ۔ ایک طرح کی ڈوریاں، پروئی ہوئی کپڑے کی خانے دار، گول جیبی تھیلی جس میں چھالیہ زردہ وغیرہ رکھتے ہیں؛ کیسہ، ہمیانی، نقدی وغیرہ رکھنے کی چمڑے یا کسی اور چیز کی بنی ہوئی جیبی تھیلی۔

**بٹوا سا/سی** کمسن، گول مٹول لڑکا یا لڑکی۔

**بٹوا سامنہ** غنچہ سامنہ، گول اور چھوٹا سا منہ۔

**بٹوارا** زبرب، جزم ٹ۔ اند، ہ۔ تقسیم، حصوں میں بانٹا جانا، حصے بخرے ہونا۔ مشترک ملکیت کا حصہ داروں میں منقسم ہونا۔

**بٹور** زبرب، ومج۔ اند۔ اجتماع، مجمع، بھیڑ؛ جہاں لوگ جمع ہوں۔

**بٹورا** زیرب، ولین۔ اند، ہ۔ تلے اُوپر رکھے ہوئے سوکھے اُپلوں کا مخروطی چٹا جس پر بارش سے محفوظ رکھنے کے لیے اکثر بھس ملی ہوئی مٹی کا لیپ کیا جاتا ہے۔

**بٹورنا** زبرب، ومج، جزم ر۔ فعل متعدی، ہ۔ سمیٹنا، اکٹھا کرنا؛ ہتھیانا۔

**بٹورے** زیرب، ولین۔ جمع۔ مذ، ہ۔ **بٹورا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

کہاوت: **بٹورے میں سے اُپلے ہی نکلیں گے** بروں سے برے ہی کام ہوں گے۔

**بٹونا** زیرب، ومج۔ فعل متعدی۔ بکھیرنا، پھیلانا، چھڑکنا۔

**بٹوہی** زبرب، ومج۔ اند۔ رک: **بٹاؤ**۔

**بٹی** زبرب، زبرٹ۔ امث، ہ۔ سونے کے تار بنانے کا کام، کلابتوں بٹنے کا کام۔

**بٹیا** (شدی) کلابتوں بٹنے والا، سونے کے تار بنانے والا۔

**بٹی** زبرب، شدٹ۔ امث، ہ۔ پتھر کا چھوٹا گھسا گھسایا ٹکڑا یا اُس سے ملتی جلتی شکل کی شے، ناریل کی چھلی ہوئی سالم گری۔ نیز **بٹیا**۔

**بٹے باز** زبرب، شدٹ۔ صف۔ چالاک، آدمی۔

محاورہ: **بٹے کھاتے میں جانا/ڈالنا** نقصان کی مد میں داخل ہونا/کرنا۔

**بٹیا**(۱) زبرب، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ ریشمی ڈوری جس سے عورتیں چوٹی باندھتی ہیں۔

**بٹیا**(۲) زبرب، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ وہ راستہ جو کھیتوں یا میدانوں میں لوگوں

کے گزرنے کے لیے بنایا جاتا ہے، پگڈنڈی۔

کہاوت: **بٹیا آوں بٹیا جاوں، کھیتک کھاوں نہ بالی چراوں** بہت دیانتدار ہوں۔ کسی کی دیانتداری ظاہر کرنے کو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **بٹیا کی راہ بے نربھا** چھوٹا راستہ خراب کرتا ہے۔

**بٹیا** زیرب، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ بٹی (رک) کی تصغیر۔

کہاوت: **بٹیا لنگوٹیا دھن ہے** بیٹی کے خرچ، اخراجات کنوار پن کے زمانے میں سہل ہیں۔

**بٹیر** زبرب، ے۔ امث، ہ۔ ایک خاکستری، چتی دار پروں کا چھوٹا پرندہ جسے لڑانے کے لیے پالا جاتا ہے۔ نیز پکا کر کھاتے ہیں۔

فعل مرکب: **بٹیرے کی چمک نکالنا** بٹیر کو مٹھی میں بند کرکے بار بار دبانا تاکہ رفتہ رفتہ اُس کا ڈر اور وحشت ختم ہو جائے۔

**بٹھانا** زیرب۔ فعل متعدی۔ بیٹھنا (رک) کا متعدی؛ جوڑنا، جگہ پر رکھنا، جمانا، فٹ کرنا، مثلاً: نگینہ بٹھانا؛ داخل کرنا، مثلاً: مدرسے میں بٹھانا؛ دبانا، نیچا، پست کرنا؛ نقش کرنا، مرقسم کرنا؛ متعین کرنا، قائم کرنا۔ (متروک) **بٹھلانا، بٹھالنا۔**

**بٹھائی** زیرب۔ امث۔ چمڑے کو کمانے کے بعد چکنا اور ہموار کرنے کا عمل۔

**بٹھک** زیرب، زبر ٹھ۔ امذ، ہ۔ وہ سوراخ جس میں دیمک رہتی ہے۔

**بٹھواں** زیرب، جزم ٹھ۔ صف۔ مذ، مث۔ چپٹا، دبا، بیٹھا ہوا مثلاً: بٹھواں جوتی۔ نیز **بیٹھا/بیٹھی، بیٹھواں۔**

**بٹھور** زیرب، ولین۔ امث، ہ۔ چولھے کی (جلی ہوئی) سرخ مٹی۔

**بٹھونگی** زیرب، ولین، ن مغ۔ امث۔ چھپر چھانے کے لیے بنایا ہوا کھپچیوں کا ٹھاٹھر۔

## ب۔ث

**بثرہ** زبرب، جزم ث، زبرر۔ امذ، ع۔ پھنسی کا دانہ۔ جمع: بثور۔

## ب۔ج

**بجا** زبرب۔ امذ، ف۔ درست، ٹھیک، صحیح۔

**بجا آوری** تعمیل کرنا، انجام دہی۔

**بجار** زیرب۔ امذ، ہ۔ سانڈ، بیل جس سے نسل کشی کا کام لیا جائے۔

**بجاریت** شہوت کا غلبہ، ہرجائی پن۔

**بجالا** زیرب۔ صف، ہ۔ بیجوں بھرا جس میں بہت بیج ہوں۔

**بجانا** زبرب۔ فعل متعدی۔ ساز چھیڑنا، ساز سے سُر نکالنا؛ کسی چیز کو ہاتھ یا کسی اور شے کی چوٹ دے کر آواز نکالنا، چھنکانا، ٹھنکانا: سکے کو چٹکی سے اُچھال کر پرکھنا؛ مارنا، چوٹ لگانا، مثلاً: لاٹھیاں بجائیں۔

**بجائی** زیرب۔ امث۔ بیج بونے کا عمل، تخم ریزی، کاشت، بویرا۔

**بجایک** زبرب، زبری۔ صف، ہ۔ بجانے والا، سازندہ۔

**بجبجا** زیرب، جزم ج، زیرب۔ صف۔ درخشاں، چمکیلا۔

**بجبجانا** زیرب، جزم ج، زیرب۔ فعل لازم۔ چکاچوند کرنا، چمکنا دمکنا؛ کھد بدانا، سڑی ہوئی چیز میں کیڑوں کی حرکت سے کھد بد ہونا؛ کیڑوں کا کلبلانا۔ نیز **بج بج کرنا۔**

**بجٹ** زبرب، زبرج۔ امذ۔ آئندہ سال کی آمد و خرچ کا حساب، فردِ حساب، میزانیہ؛ سالانہ آمدنی اور خرچ کا تخمینہ۔ انگریزی: Budget۔

**بجد** زبرب، زیرج۔ صف۔ مُصر، اصرار کرنے والا، زور دینے والا۔ عام: **بضد۔**

**بجر** زبرب، زبرج۔ صف، ہ۔ بڑی ناف والا، بڑی توند والا، جس کا پیٹ باہر نکلا ہوا ہو؛ جسے ناف کی بیماری ہو۔

**بجر** زبرب، جزم ج۔ امث۔ بجلی، صاعقہ۔

**بجر** زبرب، شد زبرج۔ صف، ہ۔ اَڑیل، سُست، کاہل؛ بوجھل، بھاری؛ سخت، مضبوط، کڑا۔

**بجرا** زبرب، جزم ج۔ امذ۔ سپاٹ پیندے کی کشتی جو دریا کی سیر کے لیے استعمال ہوتی ہے۔

محاورہ: **بجرا کنارے پر لگنا** کامیاب و بامراد ہونا، مقصد حاصل ہونا۔

**بجربٹو** زبرب، زبرج، زبرب، شد ٹ، ومع۔ امذ، ہ۔ تاڑ کی نسل کا ایک درخت جس کے کالے بیجوں کی مالا جوگی پہنتے ہیں یا بچوں کے گلے میں ڈالی جاتی ہے تاکہ نظر گزر سے محفوظ رہیں۔ صرف ایک دفعہ پھول دے کر تڑاتے کے ساتھ پھٹ جاتا ہے۔

**بجربہرا** زبرب، زبرج، لیٹا زبرب، جزم ہ۔ امذ۔ نپٹ بہرا جو کچھ نہ سن سکے۔

**بجربھنگ** زبرب، زبرج، زبربھ، ن غنہ۔ امث، امذ۔ تمباکو کا ایک نام۔

**بجرکند** زبرب، زبرج، جزم ر، زبرک، جزم ن۔ امذ۔ زمین قند یا بنڈے کی ایک قسم۔

**بجرنگ** زبرب، جزم ج، زبرر۔ صف، ہ۔ بجلی کی طرح کا، نہایت پھرتیلا اور زبردست طاقت والا۔

**بجرنگ بلی** ہندو دیومالا میں ہنومان جی کا لقب۔

**بجری** زبرب، جزم ج۔ امث، ہ۔ بھربھری چٹانوں کی سرخ کنکریلی مٹی جو اکثر سڑکوں پر بچھائی جاتی ہے؛ کٹی ہوئی اینٹیں جو بجری سے مشابہ ہوتی ہیں۔

**بجریلا** کنکریلا۔

**بجریا** زبرب، زبرج، جزم ر۔امث، ہ۔ بازار کی تصغیر (گیتوں میں مستعمل)؛ تکونی شکل کی انگوٹھی جس میں ہیرا اور اس کے ارد گرد دوسرے نگ جڑے ہوں۔

**بجز** زبرب، پیش ج۔متعلق فعل۔ سوا، مگر، بغیر۔

**بجلی** زیرب، جزم ج۔امث، ہ۔ بادلوں میں چمکنے والی روشنی کی لہر؛ صاعقہ، برق؛ کہربائی قوت، برقی لہر جو ایٹم کے اندر موجود الیکٹرانوں یا برقیروں کی حرکت سے پیدا ہوتی ہے اور رگڑ یا کیمیائی عمل سے رواں کی جاسکتی ہے؛ آم کی گٹھلی کی گری۔ (صف) طرار، تیز، نہایت پھرتیلا؛ کان کی لو میں پہنے جانے والا ایک زیور کا نام۔

**بجلی بالا** بجلیوں سے ذرا بڑا ہلالی زیور جو کان کی لو میں پہنا جاتا ہے اور عموماً سادہ ہوتا ہے۔ نیز **بجلی جھالا**۔

محاورہ: **بجلی پڑنا** بجلی کا شعلہ گرنا، بجلی گرنے سے بھسم ہونا؛ سخت صدمہ پہنچنا؛ مصیبت نازل ہونا۔

محاورہ: **بجلی ٹوٹ پڑنا** رک: بجلی پڑنا۔

**بجلی ٹوٹے** (کوسنا) غارت ہو، تباہ ہو۔

**بجلی کا کڑکا** وہ زوردار آواز جو بجلی چمکنے کے فوراً بعد سنائی دیتی ہے، گرج۔

فعل مرکب: **بجلی کوندنا** بجلی چمکنا۔

محاورہ: **بجلی گرنا** مصیبت نازل ہونا، سخت اذیت پہنچنا۔

**بجلیاں** کان کی ہلالی شکل کے عموماً جڑاؤ آویزوں کی جوڑی۔

**بجم** زبرب، زبرج۔صف۔ چپ، خاموش، ساکت (خوف یا تھکان سے)؛ بے حرکت؛ دبکا ہوا، سکڑا ہوا۔

**بجنا** زبرب، جزم ج۔فعل لازم۔ آواز نکلنا، سُر پیدا کرنا، ڈنڈوں، لاٹھیوں کا آپس میں ٹکرانا۔ نیز رک: بجانا جس کا یہ لازم ہے۔

**بجنتر** بجانے والا، سازندہ؛ ساز باجا۔

**بجیا** (زبرب، شدی) بجانے والا۔

**بجنسہٖ** زبرب، زیرج، جزم ن، لیٹا زیرس، کھڑا زیر مثل ی۔متعلق فعل۔ عین اُسی طرح، کاملاً، ہو بہو۔

**بجنی** زبرب، جزم ج۔امث۔ شور، غوغا؛ لڑائی، فساد، دنگا۔

**بجو** زیرب، شدج، ومع۔امذ، ہ۔ ایک مُردار خور پتلی تھوتھنی کا بلّی کے برابر جانور جو زمین کھودنے میں تیز اور حسبِ روایت قبروں کے مردوں کو کھا جاتا ہے۔

**بجورنا** زیرب، ومع، جزم ر۔فعل متعدی، ہ۔ اُنگلیوں سے مل مل کر توڑنا، چورنا، ملیدہ کرنا۔ نیز **بچورنا**۔

**بجوڑا** زیرب، ولین۔امذ۔ لیموں کی ایک قسم، اُترج۔

**بجوڑنا** زیرب، ومج، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ سخت مارنا، ضرب لگانا؛ رگیدنا۔

**بجوگ** زیرب، ومج۔امذ، ہ۔ مصیبت، وبال، بدنصیبی؛ جدائی، فراق، مفارقت؛ نحوست، منحوس ستاروں کا بُرا اثر۔

**بجوگی** اپنے محبوب سے جدا شخص، ہجر زدہ، فراق کا مارا ہوا؛ کمبخت یا بدبخت آدمی۔

**بجہرا** پیش ب، لیٹا زبر ج، جزم ہ۔امذ۔ گھڑوں کے منہ پر رکھنے کا عموماً لکڑی کا ڈھکن، گھڑے نکالنے کا بیچ میں سے خالی تختہ؛ ٹکن، گھڑونچی۔ نیز **بجھیرا** (ے)۔

**بجیا** زبرب، جزم ج۔امث، ہ۔ باجی (رک) کی تصغیر۔

**بجیالا** پیش ب، جزم ج۔امذ۔ بکری کا وہ میمنا جسے مداری کرتب سکھاتے ہیں۔

**بجیلا** زیرب، ی لین۔صف۔ وہ اراضی جس میں بیج کثرت سے پھلے پھولے؛ بیجوں سے بھرا ہوا۔

**بجھا** پیش ب۔صف۔ افسردہ، مکدر اور بے خواہش۔

**بجھا پانی** وہ پانی جس میں لوہے یا سونے کا ٹکڑا آگ میں سرخ کر کے ٹھنڈا کیا جائے اور بطور دوا پیا جائے۔

**بجھارت** پیش ب، زبرر۔امث، ہ۔ پہیلی، معمّٰی؛ یادداشت، خصوصاً زمین کا حساب کتاب۔

**بجھانا** پیش ب۔فعل متعدی۔ (روشنی) گل کرنا؛ (آگ وغیرہ کو) ٹھنڈا کرنا، افسردہ کرنا، تپتی ہوئی چیز کو پانی (میں) ڈال کر ٹھنڈا کرنا؛ پیاس کو تسکین دینا؛ سمجھانا کا تابع۔ نیز رک: بجھنا جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**بجھاوٹ** پیش ب، زبرو۔امث، ہ۔ (نجاری) دو تختوں کے کناروں پر کھانچے دار وصلی جوڑ۔

**بجھر** پیش ب، شدزبر جھ۔صف۔ بھاری، وزنی۔

**بجھکڑ** پیش ب، زبر جھ، شدزبر ک۔صف۔ (طنزاً) سیانا، صلاح کار۔ نیز بوجھ بجھکڑ۔

**بجھگاہ** زیرب، جزم جھ۔امذ۔ چڑیوں کو ڈرانے کے لیے کھیت میں کھڑا کیا جانے والا ہوّا، کالی ہانڈی، بجھ کاگ۔

**بجھنا** زبرب، جزم جھ۔فعل لازم۔ پھنسنا، پھندے میں پھنسنا، قابو میں آنا، گرفتار ہونا۔

**بجھنا** پیش ب، جزم جھ۔فعل لازم۔ گل ہونا، بے نور، اندھیرا، ٹھنڈا، افسردہ ہونا۔ نیز رک: بجھانا جس کا یہ لازم ہے۔

**بجھول** پیش ب، زبر جھ، شدزبر و۔امث، ہ۔ پہیلی، چیستان، معمّٰی۔

**بجھوہی** زیرب، ومج۔امث، ہ۔ جدائی، فراق، ہجر۔

**بجھیرا** پیش ب، ے۔امذ، ہ۔ لکڑی یا تانبے وغیرہ کی چھوٹی گھڑونچی جس میں

عموماً صراحی رکھتے ہیں، لگن۔

# ب ۔ چ

**بچ** زبر۔ بچنا (رک) سے فعل امر اور تراکیب میں مستعمل، جیسے بچ جانا، بچ رہنا، بچ نکلنا وغیرہ۔

**بچا(۱)** زبر۔ بچہ، بچو، عموماً تحقیریا تنبیہ کے طور پر مستعمل۔

**بچا(۲)** زبر۔ باقی، محفوظ، بچاہوا۔

متعلق فعل: **بچا کھچا** (پیش کھ) استعمال کے بعد جو کچھ بچ رہے، باقی ماندہ، رہا سہا۔

**بچا** پیش ب۔ اند۔ جس کے کان نہ ہوں؛ کن کٹا۔

**بچار** زبر۔ اند، ہ۔ سوچ، فکر، غور، تحقیق، تفتیش، امتحان۔

**بچارنا** سوچ کر یا اٹکل اندازے سے دریافت کرنا۔

**بچارا** زبر۔ صف، ہ۔ رک: **بے چارہ** جس کی یہ متبادل شکل ہے۔

**بچالا** زبر۔ اند۔ گوشہ، کونا۔

**بچالی** زبر۔ امث، ہ۔ گھوڑے کے تھان پر بچھائی جانے والی سوکھی گھاس، پرالی۔

**بچانا** زبر۔ فعل متعدی۔ جمع کرنا، پس انداز کرنا، اُٹھا رکھنا؛ روکنا (وار، حملہ وغیرہ)۔ نیز (رک) **بچنا**۔

کہاوت: **بچایا سو کمایا** جو خرچ کے بعد پس انداز ہوا سے کمائی سمجھنا چاہیے۔

**بچاؤ** زبر، وج۔ اند، ہ۔ روک تھام، تحفظ؛ (لڑائی کو) بچانے، روکنے، رفع دفع کرنے کا عمل، مثلاً: بیچ بچاؤ۔

**بچپن** زبر، جزم چ، زبر پ۔ اند، ہ۔ کچی عمر، طفلی، نوعمری، نادانی۔

**بچپنا** کم سنی، نادانی۔

**بچت** زبر، زبر چ۔ امث، ہ۔ باقی ماندہ یا پس انداز کردہ شے مقدار وغیرہ؛ منافع، فائدہ۔

**بچشم** زبر، زبر چ، جزم ش۔ متعلق فعل۔ سرآنکھوں پر، خوشی کے ساتھ۔ نیز رک: **بسرو چشم**۔

**بچکا** زبر، جزم چ۔ اند۔ رک: **بجھ گاہ**۔

**بچکاری** زبر، جزم چ۔ امث۔ ریزگاری، خُردہ۔

**بچکانہ** زبر، جزم چ، زبر ن۔ صف، ہ۔ نوعمری کا، بچوں کے لائق، بچوں جیسا، طفلانہ۔ (مث) **بچکانی**۔ غلط العام: **بچگانہ**۔

**بچکائی** زبر، جزم چ۔ امث، ہ۔ نچلے ہونٹ کے نیچے اُگنے والے اصلاح شدہ بال۔

**بچکنا** زبر، زبر چ، جزم ک۔ فعل لازم، ہ۔ دبکنا، پیچھے ہٹنا، گریز کرنا؛ خوف کھانا؛ ناامید ہونا۔

**بچل** زبر، شد زبر چ۔ اند، ہ۔ منجھلا، وہ لڑکا جو پہلے کے بعد اور تیسرے سے پہلے پیدا ہو۔

**بچلا** زبر، جزم چ۔ صف، ہ۔ بیچ کا، درمیانہ، وسطی۔

**بچلنا** زبر، زبر چ، جزم ل۔ فعل لازم۔ (پاؤں کا) پھسلنا، لغزش کرنا؛ ہاتھ سے پھسل کر چھوٹ جانا، گریز کرنا، راہِ راست سے بھٹکنا۔

**بچن** زبر، زبر چ۔ اند، ہ۔ بول، بات، قول؛ اقرار، عہد۔

**بچنا** زبر، جزم چ۔ فعل لازم۔ محفوظ رہنا، باقی رہنا، گریز کرنا، اجتناب کرنا؛ رہ جانا، چھوٹ جانا۔

کہاوت: **بچے تو آپ سے، نہ بچے تو سگے باپ سے** عورت خود ہی پاکدامن رہے تو رہے، حفاظت سے نہیں رکھی جا سکتی۔

کہاوت: **بچے تو پوہ بارہ، نہیں تو تین کانے** نفع ہو تو فبہا ورنہ خیر نقصان ہی سہی۔

کہاوت: **بچے سر، ہزار گھر** مرد محفوظ رہے تو کئی گھر بن جائیں گے۔ زندگی ہو تو سامان بھی ہو جاتا ہے۔

**بچو** زبر، وج۔ فعل لازم۔ دیکھ کے چلو، سامنے سے راستے سے ہٹ جاؤ۔

**بچو** زبر، شد چ، وم۔ اند۔ بچے کو پکارنے یا مخاطب کرنے کا کلمہ عموماً تحقیر یا تہدید کے لیے۔

**بچورنا** زبر، وم، جزم ر۔ فعل متعدی۔ رک: **بجوڑنا، بچھوڑنا**۔

**بچولیا** زبر، وج، جزم ل۔ اند، ہ۔ دو فریقوں کے درمیان رابطہ پیدا کرنے والا؛ ثالث، دلال۔

**بچونگڑا** زبر، وم، ن مغ، جزم گ۔ اند۔ **بچہ** (رک) کی تصغیر۔

**بچہ** زبر، شد زبر چ۔ اند۔ کمسن لڑکا، کمسن اولاد؛ طفل، کودک؛ کسی مخلوق کی نوزائیدہ یا کمسن اولاد۔ (مجازاً) ضمیمہ؛ ذیلی، طفیلی؛ نادان، ناسمجھ فرد۔ (مث) **بچی**۔

**بچہ باز** لڑکے سے بدفعلی کرنے والا، امرد پرست۔

**بچہ جمہورا** وہ لڑکا جو مداریوں کے تماشے [illegible] کرتا ہے۔ نیز بچہ جمورا۔

کہاوت: **بچہ در شکم، نام مظفر** بچہ ابھی پیٹ میں نام مظفر رکھ دیا۔ کوئی چیز حاصل ہونے سے پہلے ہی اُس کے متعلق خیالی پلاؤ پکانا۔

**بچہ دانی** رحم، کوکھ۔

کہاوت: **بچہ کی ماں، بوڑھے کی جورو سلامت رہے** ان کے مر

جانے سے دونوں کو تکلیف ہوتی ہے۔

**بچیانا** پیش ب، جزم چ۔ فعل لازم، ہ۔ جانور، گھوڑے، وغیرہ کا اپنا کان دبانا یا پیچھے کی طرف موڑنا۔

**بچھ** زبرب۔ امث۔ ایک بوٹی جو حوض یا تالاب وغیرہ میں اُگتی ہے، جڑ سفیدی مائل گٹھیلی، مہکیلی ہوتی ہے اور اسے دوا کے طور پر بھی استعمال کی جاتا ہے۔ نیز بچ۔

**بچھا(۱)** زبرب، شد چھ۔ امذ، ہ۔ فاصلہ، وقفہ، مہلت۔

**بچھا(۲)** زبرب، شد چھ۔ صف۔ فرض کیا ہوا، زمین پر کھلا یا پھیلا ہوا۔

**بچھڑا** زبرب، جزم چھ۔ امذ، ہ۔ گائے کا نر بچہ، گوسالہ۔

کہاوت: **بچھڑا کھونٹے کے بل کودتا ہے** حمایتی کے بھروسے پر اکڑتا ہے۔ رشتہ داروں کی مدد پر ناز کرنا۔

**بچھڑا** زیرب، جزم چھ۔ صف، ہ۔ مہجور، ہجرزدہ، جدائی کا مارا ہوا۔

**بچھڑنا** زیرب، زبر چھ، جزم ڑ۔ فعل لازم، ہ۔ جدا ہونا، الگ ہونا۔

**بچھڑو** زبرب، جزم چھ، ومع۔ امذ۔ (جفت سازی) گائے کے بچے کا چمڑا۔

**بچھل** زبرب، شد زبر چھ۔ صف۔ شفیق، مہربان۔

**بچھنا** زیرب، جزم چھ۔ فعل لازم۔ فرش پر پھیلایا جانا، کسی چیز کا زمین کو ڈھانکنے کے کام آنا؛ لیٹ جانا، انتہائی اِنکسار برتنا، خوشامدانہ برتاؤ کرنا۔

**بچھناگ** زیرب، جزم چھ۔ امذ، ہ۔ ایک بالشت بھر کا زہریلا پودا۔ پھول سرخ یا زرد یا نیلگوں، تخم سوئے کے ساگ کی طرح، جڑ چھوٹی سیاہ، تیز بو۔ اس کی کئی قسمیں ہیں، بیٹھا تیلیا، میٹھا زہر۔

**بچھو** زیرب، شد چھ، ومع۔ امذ، ہ۔ زہریلا حشرہ جس کی مڑی ہوئی دُم میں ڈنک ہوتا ہے، عقرب؛ ایک پہاڑی بوٹی جس کے چھونے سے جلد پر آبلہ پڑ جاتا ہے۔ بچھو بوٹی/بچھوا گھاس۔

کہاوت: **بچھو کا منتر نہ جانے، پانی میں ہاتھ ڈالے** معمولی کام کی لیاقت نہیں اور بڑے بڑے کام کرنے کو تیار ہو جاتا ہے۔

**بچھوا** زیرب، جزم چھ۔ امذ، ہ۔ پاؤں کی اُنگلیوں پر پہننے کے گھنگرودار چھلے۔ نیز بچھیا؛ ایک درانتی نما چھوٹا خم دار یک رُخا خنجر؛ ہاتھ کی اُنگلیوں پر چڑھانے کے نوکدار ناخن نما خول جو بند مٹھی میں ڈھکے رہتے ہیں اور خفیہ ہتھیار کا کام دیتے ہیں؛ پٹ سن کی ایک قسم۔ ایک تیز دیسی کاشت کا تمبا کو جس کے پودے کو جانور نہیں سونگھتے؛ ایک قسم کا لڑاکا مرغ۔

**بچھوڑنا** زیرب، ومج، جزم ڑ۔ فعل متعدی، ہ۔ الگ الگ کرنا، تقسیم کرنا۔ نیز رک بجورنا۔

**بچھوڑی** زیرب، ولین۔ امث۔ بستر، بچھونا، فرش۔

**بچھونا** زیرب، ومج۔ امذ، ہ۔ بستر، فرش جو لیٹنے یا بیٹھنے کے لیے بچھایا جائے۔

**بچھونٹا** زبرب، ولین، ن مغ۔ امذ۔ وہ چندہ جو حصے کے مطابق لگایا یا لیا جائے۔

**بچھویا** زیرب، جزم چھ، زبر و، شدی۔ صف، ہ۔ فراش، بچھانے والا، بھنگی، مہتر۔

**بچھیا** زبرب، جزم چھ۔ امث، ہ۔ گائے کا مادہ بچہ، بچھڑا کی تانیث۔

**بچھیرا** زبرب، ے۔ امذ، ہ۔ گھوڑے کا نر بچہ۔

**بچھیرا پلٹن** بچوں کی ٹولی۔

**بچھیری** نوعمر مادہ گھوڑی۔

## ب ۔ ح

**بحاث** زبرب، شد ح۔ صف۔ بہت بحث و حجت کا شوقین۔ باحث کی تفضیل۔

**بحار** لیٹا زبرب۔ امذ، ع۔ بحر (رک) کی جمع۔

**بحال** زبرب۔ صف، ف۔ اپنی اصلی حالت پر قائم برقرار یا واپس۔

محاورہ: **بحال کرنا** دوبارہ پہلے والے عہدے پر مقرر کرنا۔

**بحالی** افاقہ، طبیعت میں بہتری یا درستی؛ پہلے والے عہدے پر دوبارہ تقرری؛ قبضے کی واپسی۔

**بحت** زبرب، جزم ح۔ صف۔ خالص، بے میل، کھرا، جس میں کسی اور شے کی آمیزش نہ ہو۔

**بحتیت** (زیرت، شدی) کھرا پن، خالص ہونے کی حالت۔

**بحث** لیٹا زبرب، جزم ح۔ امث، ع۔ تحقیق، مطالعہ؛ مناظرہ؛ جرح، جواب وسوال؛ حجت، تکرار، کٹ حجتی؛ تعلق، واسطہ، لگاؤ، مثلاً: ہمیں اس سے بحث نہیں کہ کون، بلکہ کیا۔

محاورہ: **بحث چھیڑنا** بحث و تکرار کا آغاز کرنا۔

**بحث طلب** جس میں بحث و مباحثے کی گنجائش ہو۔

**بحث مباحثہ** طویل یا شدید گفتگو یا لفظی تکرار و حجت۔

**بحر** لیٹا زبرب، جزم ح۔ امذ، ع۔ سمندر، خلیج؛ (مجازاً) بہت بڑا ذخیرہ، خزینہ؛ (عروض) کلامِ موزوں کے مقررہ اوزان میں سے کوئی جو ارکان افاعیل پر مشتمل ہیں۔ جمع: بحار (زیرب)، بحور (پیش ب، پیش ح، ومع)۔ تص: بحیرہ (پیش ب، ے لین، زبر ر)۔

**بحرِ اُکاہل** (پیش ر، غم ا، جزم ل، زیرہ) سب سے بڑا سمندر جو امریکہ کے مغربی ساحل سے ایشیا کے مشرقی ساحل تک پھیلا ہے۔

**بحرِ اُقیانوس** (پیش ا، ومع) یورپ اور امریکا کے درمیان کا سمندر۔ عام: اوقیانوس۔

**بحرِ بیکراں** وسیع و عریض سمندر، (استعارۃً) جس کا کوئی کنارہ نہ ہو۔

**بحرِ ذخار** ہروقت اُبلنے اور موجیں مارنے والا سمندر، وہ سمندر جس کی تھا نہ ہو۔

**بحرِ قلزم** (پیش ق، پیش ز) افریقہ اور عرب کے درمیان کا سمندر جو شمال میں نہر سویز کے ذریعے بحرِ روم اور جنوب میں آبنائے باب المندب کے ذریعے بحرِ عرب سے ملتا ہے۔

**بحران** لیٹا پیش ب، جزم ح۔ اند، ع۔ مرض کا زور، توڑ کا وقت، شدید صورتِ حال۔

**بحرین** لیٹا زبر ب، جزم ح، ے لین۔ جمع، مذ، ع۔ (لفظاً) دو سمندر؛ (مجازاً) دو علوم کا فاضل۔

**بحری** لیٹا زبر ب۔ صف، ع۔ بحر سے منسوب، سمندری۔

**بحری بیڑا** بہت بڑا سمندری جہاز جو جنگی جہازوں کو لے کر سمندر میں چلے۔

**بحریہ** لیٹا زبر ب، جزم ح، جزم ر، شد زبر ی۔ امث، ع۔ سمندری فوج، جہازوں کا بیڑہ، بحری دفاع کی تنظیم۔

**بحسب** زبر ب، زبر ح؛ جزم س۔ متعلق فعل۔ کے مطابق، کے لحاظ سے، کے حساب سے۔ نیز بمقدار، بقدر۔

**بحل** لیٹا زیر ب، زیر ح۔ صف، ف۔ معاف کیا ہوا، وہ عطیہ جس کی واپسی مطلوب نہ ہو؛ جائز، حلال، مباح۔

**بحور** لیٹا پیش ب، ومع۔ اند، ع۔ بحر (رک) کی جمع۔

**بحیرہ** زبر ب، ی، زبر ر۔ اند۔ مویشی کا وہ بچہ جسے بت کی نذر کرنے کے لیے اُس کا کان نشانی کے طور پر پھاڑ دیا جاتا ہے۔

**بحیرہ** پیش ب، ے لین، زبر ر۔ اند، ع۔ خلیج، جھیل، کھاڑی، دریا سے بڑا اور سمندر سے چھوٹا قطعۂ آب جو تقریباً چاروں طرف خشکی سے محدود ہوتا ہے۔

---

## ب۔خ

**بخ** زبر ب۔ فجائیہ۔ واہ وا، کیا کہنا، مرحبا؛ کتے کے پلے کے بھونکنے کی آواز۔

**بخار** پیش ب۔ اند، ع۔ حرارت غریزی کی زیادتی، تپ، گرمی، حمی؛ ابخرہ، بھاپ۔ جمع: بخارات، ابخرہ۔

محاورہ: **بخار ٹوٹنا** تپ کا سلسلہ منقطع ہونا، جسم کا درجہ حرارت عمومی حالت (۹۵ اور ۹۹ کے درمیان) پر آنا؛ غصے کا کم ہونا؛ سر سے کسی بات کی دھن ختم ہونا۔ نیز بخار اُترنا۔

**بخاری** (۱) پیش ب۔ امث۔ کوٹھی، دیوار میں بنا ہوا بڑا طاق۔

**بخاری** (۲) پیش ب۔ امث۔ علمِ حدیث کی ایک مشہور کتاب (صحیح بخاری) جو صحاحِ ستہ میں شامل ہے؛ بخارا سے منسوب۔

**بخالت** زبر ب، زبر ل۔ امث۔ کنجوسی، بخل، بخیلی۔

**بخت** زبر ب، جزم خ۔ اند، ف۔ حصہ، نصیب، قسمت۔

کہاوت: **بخت اُڑ گئے، بلندی رہ گئی** دولت جاتی رہی غرور اب تک ہے۔ بخت بلند نام پر طنز ہے۔

**بخت آور** خوش نصیب، خوش قسمت۔

**بختِ خفتہ** (پیش خ، جزم ف، زبر ت) (لفظاً) سوئی ہوئی قسمت؛ (مراداً) ناموافق تقدیر، بدقسمتی، بدنصیبی۔

**بختِ دِرژم** (زیر د، زبر ژ) بری تقدیر، اُلٹی قسمت۔

**بخت رَسا** خوش نصیبی، اچھے بھاگ۔

کہاوت: **بخت و دولت بکاردانی نیست** نصیب اور دولت خدا کی دین ہے، ہنر اور لیاقت پر منحصر نہیں۔

کہاوت: **بختوں کے بلیا، پکائی کھیر، ہوگیا دلیا** بدقسمتی میں اچھا کام بھی بگڑ جاتا ہے۔

**بخت** پیش ب، جزم خ۔ اند۔ بیٹا، ابن۔

**بخت نصر** (لیٹا زیر ت، پیش ن، جزم ص) چھٹی صدی قبل مسیح کا آشوری بادشاہ جس کا ذکر تورات میں ہے، فاتح یروشلم اور نہایت ظالم مشہور ہے۔

**بختاور** پیش ب، جزم خ، زبر و۔ امث، ف۔ خوش نصیب، بلند اقبال۔

کہاوت: **بختاور کا آٹا گیلا، کمبخت کی دال پتلی/گیلی** خوش قسمت کے گھر میں بہت سا آٹا گوندھا جاتا ہے۔ غریب کے گھر میں پتلی دال پکائی جاتی ہے۔

**بختی** زبر نیز پیش ب، جزم خ۔ اند، ف۔ دو کوہانوں والا اُونٹ جو وسطِ ایشیا میں پایا جاتا ہے۔

**بختیار** زبر ب، جزم خ، جزم ت۔ صف، ف۔ خوش نصیب۔

**بخچی** زبر ب، جزم خ۔ امث۔ بنیان یا شمیز کی قسم کا لباس جو عورتیں کرتے یا قمیص کے نیچے پہنتی ہیں۔

**بحضور** زبر ب، پیش ح، پیش ض۔ متعلق فعل۔ پیش میں، رُوبرو، سامنے۔

**بحکم** زبر ب، پیش ح۔ متعلق فعل۔ ع، ف۔ حکم سے، اِرشاد سے۔

**بخدا** زبر ب، پیش خ۔ متعلق فعل، ف۔ خُدا کی قسم۔

**بخدمت** زبر ب، زیر خ، جزم د، زبر م۔ متعلق فعل۔ کی خدمت میں؛ رُوبرو، سامنے۔

**بخر** زبر ب، زبر خ۔ اند۔ منہ سے بدبو آنے کی کیفیت؛ گندہ دہانی۔ نیز بخری۔

**بخرہ** زبر ب، جزم خ۔ اند، ف۔ حصہ، جزو، قطعہ، ٹکڑا؛ وہ شے جو تقسیم کے وقت

کسی کے حصے میں آئے، عموماً حصہ کے تابع کے طور پر، مثلاً: حصے بخرے کرنا؛ تقسیم کرنا۔

**بخش** زبرب، جزم خ۔ امذ۔ حصہ، قطعہ، جزو، شعبہ، ضلع۔

**بخشائش** زبرب، جزم خ، زیرء۔ امث۔ ف۔ مغفرت، معافی، بخشش، عطا۔

**بخشش** زبرب، جزم خ، زیرش۔ امث۔ ف۔ انعام، عطیہ، خیرات؛ مغفرت، نجاتِ اُخروی؛ معافی، عفو۔

**بخشنا** زبرب، جزم خ، جزم ش۔ فعل متعدی۔ عطا کرنا، ہبہ کرنا، معاف کرنا؛ دعا مانگ کر اپنی عبادت کو کسی کے نام کرنا؛ جان چھوڑنا، پیچھا چھوڑنا۔

**بخشو!** (وج) معاف رکھو۔

کہاوت: **بخشو بی بلی، چوہا لنڈورا ہی بھلا** جب کوئی شخص کسی کے فریب میں نہ آئے تو کہتے ہیں معاف کیجیے ہم جیسے ہیں ویسے ہی رہنے دیجیے جو نقصان اُٹھانا تھا ہم اُٹھا چکے اب تمھارے قابو میں آنے کے نہیں۔

**بخشندگی** زبرب، جزم خ، زیرش، جزم ن، زبرد۔ معافی، مغفرت، بخشش۔

**بخشندہ** بخشنے والا، عطیہ کرنے والا، معاف کرنے والا۔

**بخشنہار** زبرب، جزم خ، زبرش، جزم ن۔ صف۔ بخشنے والا، عطا کرنے والا؛ معاف کرنے والا، بخشندہ۔ نیز **بخشانہار/ہارا**۔

**بخشی** زبرب، جزم خ۔ امذ۔ ف۔ مغل فوج کا خزانہ دار؛ کمانڈر۔

**بخشی خانہ** فوج کی تنخواہ تقسیم کرنے کا دفتر۔

**بخشی گری** بخشی کا عہدہ۔

**بخل** پیش ب، جزم خ۔ امذ۔ ع۔ کنجوسی، خست، تنگ دلی، جائز ضروریات پر خرچ سے پرہیز۔ جمع: **بخلاء**۔

صف: **بخیل** کنجوس، کنتک، تنگ دل۔

**بخلاف** زبرب، زیرخ۔ متعلق فعل۔ برعکس، خلاف۔

**بخور** زبرب، وع۔ امذ۔ ع۔ دُھونی، دُھونی دینے کی خوشبودار شے، جیسے لوبان، کالے دانے وغیرہ۔

**بخورِ مریم** ایک خشک لکڑی کی طرح ہاتھ کے پنجے سے مشابہ نبات، ہاتھا جوڑی۔ نیز **پنجۂ مریم**۔

**بخیر** ےلین۔ متعلق فعل۔ ف، ع۔ اچھی طرح، بھلائی سے، سلامتی سے۔

**بخیر و خوبی** زبرب، ےلین، وج، ومع۔ متعلق فعل۔ خیریت کے ساتھ، خوش اُسلوبی سے، اطمینان سے۔

**بخیر و عافیت** زبرب، ےلین، وج، زیرف، شدی۔ خیریت سے، اچھی طرح۔

**بخیہ** زبرب، جزم خ، زبری۔ امذ۔ ف۔ مہین ٹانکے کی مشینی سلائی، دوہرا ٹانکا۔ (مجازاً) ٹانکے، شیرازہ، جمعیت۔

صف: **بخیہ اُدھیڑ** (ی) راز فاش کرنے والا، قلعی کھولنے والا۔

محاورہ: **بخیے اُدھیڑنا** خراب کر دینا، تباہ و برباد کر دینا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ نیز بخیہ دری۔

---

## ب ۔ د

---

**بد** زبرب۔ صف۔ ف۔ برا، خراب، نیک کی ضد؛ قبیح، مذموم؛ شریر، فسادی؛ ڈھیٹ؛ بدچلن۔

کہاوت: **بد اچھا بدنام بُرا** جس شخص کا نام بدنام ہو جائے ہر برائی اُس کے سر تھوپی جاتی ہے چاہے اُس نے کی ہو یا نہ کی ہو اس لیے بدنام کو بد آدمی سے برا گنا جاتا ہے۔

صف: **بداَخلاق** (ف، ع) غیر مہذب، کج خلق، بری عادتوں والا۔

صف: **بداُسلوب** (پیش ا، ومع) (ف، ع) بدوضع، بے ڈھنگا؛ بداَصل، بُری خصلت والا، کمینہ، بدذات، بداندیش؛ بیری، بُرا چاہنے والا۔

صف: **بداَندیش** (زبرا، جزم ن، ے) (ف) بُرا چاہنے والا، کسی کے نقصان کا خواہاں، مخالف۔

صف: **بدآموز** (وج) (ف) جس کو اچھی تربیت نہ ملی ہو، ناشائستہ؛ بری باتیں سکھانے والا۔

صف: **بدبخت** (ف) جس کی قسمت میں تکلیف اور رنج ہو، مصیبت زدہ؛ بد قسمت، بدنصیب۔

کہاوت: **بد بدی سے نہ جائے تو نیک نیکی سے بھی نہ جائے** اگر برا آدمی برائی سے نہیں ٹلتا تو نیک کو نیکی نہیں چھوڑنی چاہیے۔

**بدبو** (ومع) (ف) خراب بو، دماغ خراب کر دینے والی بو۔

**بدتخم** بداصل، نیچ، کمینہ، بُری طینت کا مالک۔

صف: **بدحظ** (ف) بے مزا، کوفت اُٹھانے والا۔

صف: **بدخصال** (زیرخ) (ف، ع) بُری عادات والا، بدطینت۔ نیز بدخو۔

صف: **بدخواہ** (ومعدولہ) (ف) بُرا چاہنے والا، دُشمن۔

صف: **بددیانت** (زبرن) (ف، ع) بے ایمان، خائن۔

صف: **بدذائقہ** (ف، ع) بدمزہ، جس کا ذائقہ اچھا نہ ہو۔

صف: **بدذوق** (وج) (ف، ع) جسے حسن و قبح کی تمیز نہ ہو، خوبی کی شناخت

سے محروم۔

صف: **بدراہ** (ف) آوارہ، بدچلن۔

صف: **بدرگ** (ف) بداصل، کمینہ، ذلیل۔ نیز **بدذات**۔

**بدرَو** (ف) جس کی چال اچھی نہ ہو، بدرفتار گھوڑے کے لیے مستعمل؛ برے چلن کا؛ گندا پانی نکالنے کی نالی۔

صف: **بدسگال** (ف) بداندیش، برا چاہنے والا۔

صف: **بدشعار** (لیٹا زیرش) (ف، ع) بُرے چال چلن کا۔

صف: **بدطینت** (ی، زبرن) (ف، ع) بری طبیعت کا، جس کی سرشت بد ہو، بدخو۔

صف: **بدظن** (زبرظ) (ف، ع) شک کرنے والا، شکی، براگمان کرنے والا۔

صف: **بدفعال** (ف، ع) منحوس، بدشگون۔

صف: **بدقمار** (زیرق) (ف، ع) اناڑی جوئے باز۔

صف: **بدقماش** (پیش ق) (ف، ع) بُرے چلن کا۔

صف: **بدکار** (ف، ع) برے کام کرنے والا، زانی؛ بدمعاش۔ نیز **بدکردار**۔

**بدکاری** (ف) زناکاری، حرام کار۔

صف: **بدقسمت** (ف) بُرے نصیب والا، جس کی قسمت میں تکلیف اور رنج ہو، مصیبت زدہ۔

صف: **بدقوار** (پیش ق) (ف، ع) بھدا، بدوضع، بے ڈول۔ نیز **بدقوارہ**۔

صف: **بدگمان** (پیش گ) (ف) شک کرنے والا، شکی، براگمان کرنے والا۔ نیز **بدظن**۔

صف: **بدگوشت** (ف) وہ بیکار یا فاضل گوشت جو جسم کے کسی حصہ میں گندے مادے کی وجہ سے پیدا ہو جائے۔

صف: **بدگوہر** (ف) بدخصال، بداصل، بری طینت کا مالک؛ نیچ، کمینہ، سفلہ۔

صف: **بدلحاظ** (ف، ع) بے شرم، گستاخ، بے مروت۔

صف: **بدلگام** (ف) منہ زور، سرکش۔

صف: **بدمزاج** (ف، ع) اکھڑ، غصہ آور۔

صف: **بدمست** (زبرم، جزم س) (ف) شرابی، مدہوش، نشہ میں چور؛ پُر شہوت۔

**بدمظنہ** (زبرم، زبرظ، شدزبرن) شکی، براگمان کرنے والا۔

صف: **بدمعاش** (زبرم) (ف، ع) اوباش، برے چلن کا؛ شریر، فسادی، غنڈا۔

صف: **بدمعاملہ** (ف، ع) بددیانت، جو لین دین میں خراب ہو یا وعدوں میں بدعہدی کرے، نادہند۔

**بدمعاملگی** (ف، ع) لین دین میں صاف نہ ہونے کی کیفیت یا حالت، بدعہدی، بے ایمانی۔

صف: **بدنام** (ف) ایسا انسان جس کی شہرت خراب ہو، رُسوا۔

**بدنامی** بُری شہرت، نیک نامی کی ضد۔

صف: **بدنصیب** (ف) بُری قسمت والا، جس کی قسمت میں تکلیف اور رنج ہو، مصیبت زدہ۔

صف: **بدنظمی** (ف، ع) بدانتظامی، فساد، گڑبڑ؛ بے ترتیبی۔

**بدنعل** (زبرن، جزم ع) شریر (گھوڑا)۔

صف: **بدنفس** (ف) شریر، جس کی فطرت میں برائی ہو، بدکار۔

صف: **بدنما** (ف) جو دیکھنے میں بُرا لگے، بھونڈا۔

صف: **بدنیت** (زیرن، زبری) (ف، ع) وہ شخص جس کا ارادہ خراب ہو، خراب نیت والا۔

**بدنیتی** رک: **بدنیت** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**بدہضمی** (ف، ع) طبیعت میں گرانی محسوس ہونا، خوراک کے ہضم نہ ہونے کی حالت یا کیفیت۔

صف: **بدہیئت** (ف، ع) بُری وضع کا، بے ڈھنگا۔

**بِد** زیرب۔ امث۔ سن، عمر؛ بساط، مقدرت، استطاعت۔

**بدا**(۱) زبرب۔ فجائیہ، ف۔ اظہار ناپسندیدگی کے لیے، خوشامد کی ضد؛ تھو، پھٹکار۔

**بدا**(۲) زبرب۔ امذ۔ فیصلہ بدلنا، متلون مزاجی، یہ مختلف فیہ مسئلہ کہ اللہ تعالیٰ اپنے فیصلے سے رجوع کر سکتا ہے۔

**بدا**(۳) زبرب۔ صف۔ قسمت کا لکھا، مقسوم۔

**بِدا** زیرب۔ امث، ہ۔ دُلھن کی رُخصتی، وداع۔

**بداگی** رُخصتی کا گیت، منڈھا۔

**بداعت** زبرب، زبرع۔ امث، ع۔ ندرت، نئی بات، اُپج، اختراع۔

**بدیع** نیا، انوکھا۔

**بُداغ** پیش ب۔ امذ۔ (لفظاً) تلوار، شمشیر؛ (مرداً) شمشیرزن۔

**بداوت** زبرب، زبرد۔ امث۔ صحرانشینی، صحرائی بود و باش، بدوؤں کی زندگی۔

**بداہت** زبرب، زبرہ۔ امث، ع۔ آثار و مشاہدات یا قطعیت کی رُو سے کھلی بات جس کے لیے فکر و نظر کی ضرورت نہ ہو۔

**بداہتہً** زیرب، زبرہ، دوزبرت (تن)۔ متعلق فعل، ع۔ فوری طور پر۔ رک: بدیہہ۔

**بدائع** زبرب، لیٹا زیرء۔ اند، ع۔ حیرت انگیز باتیں، عجیب وغریب چیزیں، نادر اور انوکھی اشیا۔

**بدایت** زبرب، زبری۔ امث، ع۔ ابتدا؛ آغاز، شروعات۔ نیز **بدائت**۔

**بدبدانا** پیش ب، جزم د۔ فعل لازم۔ بے آواز کے ہونٹ ہلانا، چپکے چپکے بولنا، منہ ہی منہ میں بولنا۔

**بدت** زیرب، زبرد۔ صف۔ مشہور ومعروف عالم، دانشور، پڑھا لکھا۔

**بدر** زبرب، زبرد۔ صف، ف۔ باہر، بیروں، خارج، نکالا ہوا، آگے نکلا ہوا۔ (امث) حساب میں غلطی، چوک۔

**بدررو** (ولین) گندا پانی نکالنے کی نالی، موری۔

**بدرریز** (ے) پرنالہ، پانی کے اخراج کے لیے بنایا گیا سوراخ، نالی۔

**بدرنویس** حساب کتاب کی پڑتال کرنے والا، غلطیاں نکالنے والا۔ محاسب۔ انگریزی میں: Auditor۔

**بدر** زبرب، جزم د۔ اند، ع۔ چودھویں کا چاند۔

**بدرالدجیٰ** (پیش ر، غم ا، غم ل، شد پیش د، کھڑا زبری) سیاہ رات کو روشن کرنے والا چاند۔

کہاوت: **بدر کے بعد ہلال ہے** کمال کے بعد زوال ہے۔

**بدر** زیرب، جزم د۔ اند۔ بھرت، جست اور تانبے کی سطح کو سیاہ کر کے اُس پر چاندی کے نقش اُتارنے کا ہنر۔ صف: **بدرساز**۔ نیز **بیدری کام** (دکن کے شہر بیدر سے منسوب)۔

**بدرانا** زبرب، جزم د۔ فعل متعدی۔ عیب نکالنا، (کسی چیز یا کام میں) کیڑے نکالنا، نکتہ چینی کرنا۔

**بدرقہ** زبرب، جزم د، زبرر، زبرق۔ اند، ف۔ رہبر، رہنما؛ ہم راہی۔ وہ غذا یا دوا جو کسی دوسری دوا کے مصلح کے طور پر دی جائے۔

**بدرہ** زبرب، جزم د، زبرر۔ اند، ف۔ ہمیانی، (چمڑے سے بنی) نقدی کی تھیلی۔ نیز **بدری**۔

**بدستور** زبرب، زبرد، جزم س، ومع۔ متعلق فعل۔ حسب سابق، دستور وقاعدے کے عین مطابق، جوں کا توں۔

**بدعت** زیرب، جزم د، زبرع۔ امث، ع۔ مذہبی اُمور میں کوئی نئی بات داخل کرنا جو پہلے سے نہ ہو۔ (صف) **بدعتی**۔

**بدعت حسنہ** پسندیدہ اضافہ۔

**بدعت سیۂ** (زبرس، شدزیری، زبرء) دینی اُمور میں بے جا اور بلا جواز کی بیشی یا مداخلت۔

صف: **بدعتی** (ع) دین میں بدعت کرنے والا؛ ظالم، فسادی۔

**بدکنا** زیرب، زبرد، جزم ک۔ فعل لازم، ہ۔ جانور کا چونک کر قابو سے نکلنے کی کوشش کرنا۔

**بدکی** زبرب، جزم د۔ امث۔ سونے یا چاندی کی ٹکیا۔

**بدل** زبرب، زبرد۔ اند، ع۔ ایک کی جگہ دوسری مماثل شے یا شخص وغیرہ؛ عوض، بدلہ۔

**بدلین** (تثنیہ) دو چیزیں جو ایک دوسری کی ہم پلہ یا جواب ہوں۔

**بدل ما یتحلل** تحلیل شدہ توانائی کا بدل؛ غذا جو قوت کو بحال کرے۔

**بدلا** زبرب، جزم د۔ اند، ع۔ بدل، جواب؛ عوض، معاوضہ، صلہ، اجر؛ جزا؛ انتقام۔ نیز **بدلہ**۔

محاورہ: **بدلا چکانا** گزرے ہوئے سلوک کے مقابلے میں ویسا ہی سلوک کرنا۔

محاورہ: **بدلا لینا** انتقام لینا، بُرے سلوک کے عوض بُرا سلوک کرنا۔

**بدلاء** پیش ب، زبرد۔ جمع، مذ۔ **اَبدال** (رک) کی جمع۔ **بدیل** کی جمع الجمع۔

**بدلنا** زبرب، زبرد، جزم ل۔ فعل متعدی۔ پلٹنا، مختلف کرنا؛ ایک کی جگہ دوسرے کو لانا، تبدیل کرنا۔ (فعل لازم) مختلف ہو جانا، پلٹ جانا، منحرف ہونا۔

**بدولت** زبرب، ولین، زبرل۔ متعلق فعل۔ ع، ف۔ سبب سے، ذریعے سے۔

**بدلی** (۱) زبرل، جزم د۔ امث۔ بادل کی تصغیر۔

کہاوت: **بدلی کی دھوپ جب نکلے جب تیز** بارش کے بعد دھوپ تیز نکلتی ہے۔ کیونکہ ہوا صاف ہو جاتی ہے۔ غریب آدمی کو جب غصہ آتا ہے، بہت سخت آتا ہے۔

کہاوت: **بدلی میں دن نہ دیسے، پھوہڑ بیٹھی پیسے** بیوقوف آدمی وقت یا موقع نہیں دیکھتا۔

**بدلی** (۲) زبرب، جزم د۔ امث۔ تعیناتی کے مقام کی تبدیلی، تبادلہ۔

**بدلی** پیش ل، جزم د۔ امث۔ چمڑے کی بنی ہوئی بوتل یا کُپی۔

**بدمعاش** زبرم۔ صف۔ اوباش، برے چلن کا؛ شریر، فسادی، غنڈا۔

**بدمزگی** زبرم، زبرم، زبرز۔ امث۔ رک: **بدمزہ** کا اسم کیفیت۔ عام: **بدمزگی** (زبرم، جزم ز)۔

**بدمزہ** زبرب، جزم د، زبرم، زبرز۔ صف۔ جس کا ذائقہ اچھا نہ ہو، بُرے ذائقے والا؛ بے کیف، رنجیدہ۔ نیز **بدذائقہ**۔

**بدن** زبرب، زبرد۔ اند، ع۔ جسم، انگ، پنڈا۔

کہاوت: **بدن پہ نہیں لتا، پان کھائیں البتہ** غربت میں امیری

ٹھاٹھ۔ پاس کچھ نہیں مگر اللے تللے کرے۔

**بدنا** زبرب، جزم د۔ فعل متعدی/فعل لازم۔ بولنا، کہنا؛ شرط لگانا؛ داؤ لگانا؛ طے کرنا، مقرر کرنا، متعین کرنا۔

**بدنہ** زبرب، زبرد، زبرن۔ امذ۔ قربانی کا اُونٹ یا گائے جسے مکہ معظمہ میں حلال کیا جائے۔

**بدنی** زبرب، زبرد۔ صف، ع۔ بدن (رک) سے منسوب، جسمانی۔ نیز بدنیہ۔

**بدنی** زبرب، جزم د۔ امث۔ آئندہ فائدے کی اُمید میں کسی شے کی بابت قبل از وقت بولی، مثلاً: بوئی جانے والی فصل کی بابت بوائی کے وقت بتایا جانے والا بھاؤ۔

**بدو(۱)** زبرب، جزم د، جزم و۔ امذ۔ ابتدا، آغاز۔

**بدو(۲)** زبرب، جزم د، جزم و۔ امذ۔ صحرا، دیہات۔ نیز **بادیہ**۔

**بدو** زبرب، شدد، ومع۔ امذ، ع۔ عرب کا دیہاتی شخص، صحرائی خانہ بدوش۔

**بدویت** صحرائی تمدن۔

**بدوح** پیش ب، شدد، ومع۔ علَم۔ ایزد، خدائے تعالیٰ کا ایک قدیم نام جو برکت کے لیے تعویذوں اور تلواروں وغیرہ پر لکھا جاتا ہے۔ نیز **یا بدوح**! بسم اللّٰہ کا متبادل۔

**بدوں** زیرب، ومع، ن غنہ۔ متعلق فعل۔ بغیر، سوا، بجز، علاوہ۔ نیز بِن صحیح، **بدون** مثلاً: گھر میں بدون خواتین کوئی نہ تھا۔

**بدی(۱)** زبرب۔ امث، ف۔ بُرائی، شر؛ غیبت؛ بدگوئی۔

کہاوت: **بدی کا بدلہ ہاتھوں ہاتھ** برے کام کا بدلہ بہت جلدی ملتا ہے۔

**بدی(۲)** زبرب۔ امث، س۔ چاند کا اندھیرا، پاکھ مہینے کے آخری پندرہ ایام۔ نیز **بدئی**۔

**بدی** زبرب، شدد۔ امث۔ دو جڑے ہوئے ہار جو دُولھا کو بغلوں میں سے گزار کر پہنائے جاتے ہیں۔ نیز **بدھی**۔

**بدیا** زیرب، شدزیرد۔ امث، س۔ رک: ودیا۔

کہاوت: **بدیا (تو) وہ مال ہے جو خرچ سے دُگنا ہو، راجا راؤ چور تا چھین نہ سا کے کو** علم ایسا مال ہے۔ جو کھانے سے زیادہ ہے اور راجا راؤ یا چور کوئی چھین نہیں سکتا۔

**بدیس** زبرب، ے۔ امذ، ہ۔ پردیس، وطن سے باہر، غیر ملک یا شہر وغیرہ۔

**بدیسی** غیر ملک کا۔

**بدیع** زبرب، ی۔ صف۔ امذ، ع۔ نادر، نیا، تازہ، نوایجاد، عجیب، انوکھا، بے مثل؛ ایک علم جس میں کلام کی لفظی اور معنوی خوبیاں بیان کی جاتی ہیں۔

**بدیں** زبرب، ی، ن غنہ۔ متعلق فعل۔ بہ ایں، بایں کی ایک شکل۔ مراد: اِس کے ساتھ، اِس کے ہوتے، اِس (صورت) میں، مثلاً: **بدیں وجہ** اِس وجہ سے۔

**بدیہہ** زبرب، ی، زبرہ۔ متعلق فعل، ع۔ بدیہۃ کی تخفیف، برجستہ، برمحل، ارتجالاً، فوراً کے فوراً۔ نیز **فی البدیہہ**۔ جمع: **بدیہات**۔

**بدیہہ گو** زُود گو، بلا تامل شعر کہنے والا۔

**بدیہی** زبرب، ی۔ صف، ع۔ صاف، صریح، عیاں؛ جس پر غور یا تامل کی ضرورت نہ ہو۔ (منطق) وہ کلیات جو محتاج ثبوت نہ ہوں۔ نظری کا نقیض۔

**بدیہیات** سامنے کے حقائق۔

**بدھ** زبرب، جزم دھ۔ امذ۔ قتل، ذبح، موت کے گھاٹ اُتارنے یا مار ڈالنے کا عمل۔

**بدھ** زیرب، جزم دھ۔ امث، ہ۔ رقموں کی میزان۔

محاورہ: **بدھ ملنا** حساب کی پڑتال میں میزان کا دُرست پایا جانا؛ تطابق، موافقت، مثلاً: لڑکا لڑکی کے زائچوں کی بدھ ملنا؛ شرعی حکم، دھارمک قانون۔

**بدھ(۱)** پیش ب، جزم دھ۔ امذ، ہ۔ منگل کے بعد کا دن، چہار شنبہ۔

**بدھ(۲)** پیش ب، جزم دھ۔ علَم، ہ۔ مہاتما گوتم بدھ کا لقب جن کا اصل نام سدارتھ تھا اور چھٹی صدی قبل مسیح میں ایک نئے مذہب کے بانی ہوئے جو بدھ مت کہلاتا ہے۔ نیز بدھ مت کا پیرو۔ (لفظاً) عاقل، دانا، فہیم؛ عقل، سمجھ، شعور۔

**بدھک** زبرب، شدزیردھ۔ امذ۔ قاتل، جان سے مار دینے والا۔

**بدھوان** پیش ب، جزم دھ۔ صف۔ عقل مند، دانا، زیرک، فہیم، عالم۔ نیز **بدھی مان/ وان**۔

**بدھاتا** جزم ب۔ صف۔ پروردگار، خداوند تعالیٰ۔

**بدھارا** زیرب۔ امث۔ ایک درخت جس کی شاخیں کانٹے دار، پتے بیضوی اور نکیلے ہوتے ہیں۔

**بدھان** زیرب۔ امذ، ہ۔ منصوبہ، پلان، تدبیر، لائحۂ عمل؛ قانون، اُصولِ کار۔

**بدھائی** زبرب، ی۔ امث، ہ۔ بڑھوتری، افزائش، اضافہ؛ تہنیت، تبریک، مبارکباد؛ مبارکبادی کا گیت؛ خوشی کی تقریب پر دیا جانے والا انعام۔

**بدھانی** زیرب۔ صف۔ بنانے والا، تخلیق کرنے والا۔

**بدھت** پیش ب، زیردھ۔ صف۔ جانا ہوا، محسوس کیا ہوا، سمجھا ہوا۔

**بدھنا(۱)** زبرب، جزم دھ۔ امذ، ہ۔ مٹی کا چھوٹی ٹونٹی کا لوٹا۔

**بدھنا(۲)** زبرب، جزم دھ۔ فعل متعدی، ہ۔ مار ڈالنا، قتل کرنا۔ نیز رک: **بدنا** جس کا یہ متبادل ہے۔

**بدھنا(۳)** زبرب، جزم دھ۔ امذ، ہ۔ بڑھنا، نشوونما پانا۔

**بدھنا** زیرب، جزم دھ۔ فعل لازم۔ سرایت کرنا، پار پانا، در آنا، بیندھا جانا۔

**بدھنا** زیرب، جزم دھ۔ اند۔ خالق، خدا۔ نیز بدھاتا۔

**بدھو** زبرب، ومع۔ امث۔ نئی دلھن، نوجوان بیوی، بیوی، عورت۔

**بدھو** پیش ب، ومع۔ صف، ہ۔ احمق، بیوقوف، سادہ لوح، بھولا۔

**بدھوا** زیرب۔ امث، ہ۔ رانڈ، بیوہ۔ اصلاً: ودھوا۔

**بدھی** زبرب، شددھ۔ امث۔ شادی بیاہ کے موقع پر دولھا دلھن کے گلے اور بغلوں میں ڈالا جانے والا ہار جس سے اُن کی پشت پر ضرب کی علامت سی بن جاتی ہے، اسی قسم کا سونے یا چاندی سے بنا ہار۔ جسم پر چھڑی کی مار کے نشان۔

**بُدھی** پیش ب، شددھ۔ امث، ہ۔ عقل، شعور، سمجھ۔

**بدھیا** زبرب، جزم دھ۔ امث، ہ۔ خصی بیل، لدو بیل؛ دوشاخہ کتّا۔

محاورہ: **بدھیا بیٹھنا** دیوالہ نکل جانا، کام چوپٹ ہو جانا۔

کہاوت: **بدھیا مری تو مری آگرہ تو دیکھا** نقصان تو ہوا مگر کچھ نہ کچھ فائدہ۔ نقصان ہوا تو کیا ہوا، مزہ تو اُڑا لیا۔

**بدھیا** زیرب، جزم دھ۔ اند، ہ۔ سوراخ کیا ہوا موتی۔

## ب ۔ ڈ

**بڈہنس** زبرب، جزم ڈ، زبرہ، جزم ن۔ اند، س۔ کھماج ٹھاٹھ کا ایک راگ۔

**بڈّھا** زبرب، شدڈھ۔ اند، ہ۔ مٹی ڈھو کر لے جانے کے لیے کھودا جانے والا گڑھا، خندق، کھائی۔

محاورہ: **بڈّھا لگانا** نقب لگانا، چوری کی نیت سے دیوار یا چھت میں سوراخ کرنا، سیندھ لگانا۔

**بُڈّھا** پیش ب، شدڈھ۔ اند۔ رک: بوڑھا۔

کہاوت: **بڈّھا بیاہ کرے، پڑوسیوں کو سکھ ہووے** بڑھاپے کے بیاہ پر طنز ہے۔ پڑوسی مزا اُڑاتے ہیں۔

صف: **بڈّھا کھوسٹ** (ومع، زبرس) نہایت بوڑھا، جو بہت دُبلا پتلا اور بہت کمزور ہو۔

کہاوت: **بڈّھوں/ بوڑھوں نے جو کام سکھایا، دھوکا مول نہ دل میں پایا** تجربہ کار آدمیوں کی بتائی ہوئی باتوں میں فائدہ ہوتا ہے۔

کہاوت: **بڈّھوں کو ہووے دکھ بڈّھا، چھوٹوں سے دکھ دُور، تارے سب نیارے ہیں گئے چندر اور سور** بڑے آدمیوں پر بڑی مصیبتیں آتی ہیں چھوٹے بچے رہتے ہیں جس طرح سورج اور چاند کو گہن لگتا ہے اور تارے بچے رہتے ہیں۔

مقولہ: **بڈّھے باپ اور پرانے کپڑے سے شرمانا نہ چاہیے** ان دونوں سے بے عزتی نہیں ہوتی۔

کہاوت: **بڈّھے مرد کی جورو گلے کا ڈھولنا** بوڑھی بھینس کا دودھ میٹھا اور گاڑھا ہوتا ہے اور بوڑھے مرد کو جوان بیوی کی بہت حفاظت کرنی پڑتی ہے۔

کہاوت: **بڈّھے کا کوئی لاگو نہیں** بڑھاپے میں کوئی قریب نہیں آتا۔

کہاوت: **بڈّھے کی نہ مرے جورو، بالے کی نہ مرے ماں** بڈّھے کی بیوی اور بچے کی ماں مر جائے تو دونوں پر بڑی مصیبت آپڑتی ہے۔

کہاوت: **بڈّھے کی سیکھ، کرے کام کو ٹھیک** بڈّھے کی نصیحت بڑی مفید ہوتی ہے۔

## ب ۔ ذ

**بذائت** زبرب، زبرء۔ امث۔ فحش کلامی، بیہودہ گوئی، ہزل۔

**بذر** زبرب، جزم ذ۔ رک: بزر جس کی یہ تخریب ہے۔

**بذل** زبرب، جزم ذ۔ اند، ع۔ سخاوت، بخشش، عطا، انعام۔

**بذلہ** زبرب، جزم ذ، زبرل۔ اند، ع۔ شوخ فقرہ، لطیفہ، پُرلطف کلام۔

**بذلہ سنج** ظریف، مسخرہ، لطیفہ گو۔

**بذلہ سنجی** لطیفہ گوئی، ظرافت، شگفتہ کلامی، خوش طبعی۔

## ب ۔ ر

**بر(۱)** زبرب۔ اند، ہ۔ شوہر، خاوند، جوڑا؛ مراد، آرزو، عطیہ، انعام، بخشش، تحفہ، صلہ۔

محاورہ: **بر آنا** حاصل ہونا، پورا ہونا۔

فعل مرکب: **بر پانا** دلی مراد پوری ہونا۔

صف: **بر جوگ** شادی کے قابل لڑکی۔

**بردان** دلی مراد بخشنا، پوری کرنا۔

**برداتا** مراد پوری کرنے والا۔

**بردکھاوا** نسبت طے ہونے سے پہلے لڑکے کو دیکھنے بھالنے کی غرض سے لڑکی والوں کے ہاں بلائے جانے کی رسم۔ نیز بردکھوا۔

فعل مرکب: **بر ڈھونڈنا** لڑکی یا لڑکی والوں کا شادی کے لیے مناسب جوڑ تلاش کرنا۔

کہاوت: **بر کنیا کو چیچک کھائے، ناؤ کاٹ کا کہیں نہ جائے** ہر حال میں اپنا مطلب نکالنا۔ انسان کے مقابلہ میں دوسری چیزیں دیرپا ہوتی ہیں۔ مرد و عورت کو چیچک تباہ کر دیتی ہے مگر لکڑی کی کشتی کا کچھ نہیں بگڑتا۔

**بر(۲)** زبرب۔ اند، ہ۔ کپڑے کا عرض، تھان کی چوڑائی؛ چکلان، پھیلاؤ۔ مثلاً: تلوار، ڈھال وغیرہ کا بر۔

بر (۳) زبرب۔امث۔ بھڑ، تتیا، زنبور۔

بر (۴) زبرب۔صف،ع۔ نیک، صالح، خوش اطوار۔شریف۔جمع: اَبرار/ بررہ۔نیز اللّٰہ کا ایک صفاتی نام۔

بر (۵) زبرب۔امذ۔ قطعۂ زمین، خشکی، بحر کی ضد۔

بِرِاَعظم زمین پر خشکی کے بڑے قطعوں میں سے کوئی۔مثلاً: بِرِاَعظم ایشیا۔

برِصغیر جنوبی ایشیا خصوصاً ہندوستان، پاکستان اور بنگلہ دیش کا علاقہ۔فصیح: برِعَظیم۔

بر (۶) زبرب۔امذ۔ف۔ جسم، بدن، سراپا؛ بغل، سینہ؛ آغوش؛ کنار، پہلو؛ جوان عورت۔

بر (۷) زبرب۔حرف جر۔ف۔ اُوپر، پر، بالا، اعلیٰ کا مترادف۔

برتر بہت بلند، بہت عالی مرتبہ، فوقیت رکھنے والا۔

کہاوت: برزبان تسبیح و در دل گاؤ خر زبان پر سبحان اللّٰہ اور دل میں گائے گدھے کا خیال۔یعنی ظاہر اچھا باطن خراب۔

بُر (۱) پیش ب۔امث،ہ۔ عورت کی شرمگاہ، اندامِ نہانی، فرج۔نیز بُکل۔

بُر (۲) پیش ب۔امذ،ہ۔ رُواں، پشم، نرم بال، بور کا مخفف۔

بُردار روئیں والا۔

بِر زیرب۔امذ۔ نیکی، خداترسی، حسنِ سلوک، احسان۔

بُرا پیش ب۔صف،ہ۔ ناقص، عیب دار، خراب، ناپسندیدہ، منحوس، نامبارک، رُسوا، بدنام۔(مث) بری۔

کہاوت: بُرا بیٹا، کھوٹا پیسا (ایک) وقت پر کام آ(جا) تا ہے کسی چیز کو ناقص یا بیکار نہیں سمجھنا چاہیے۔وقت پر شاید کارآمد ثابت ہو۔

بُرا بھلا ملامت، فضیحت۔(صف) جیسا تیسا۔

صف: بُرا چاہنے والا دُشمن، بدخواہ۔

کہاوت: بُرا حاکم، خدا کا غضب خدا جب لوگوں کو سزا دینا چاہتا ہے تو بُرا حاکم بھیج دیتا ہے جس سے اُنھیں بہت تکلیف ہوتی ہے اور وہ اپنی سزا کو پہنچتے ہیں۔

کہاوت: بُرا حال مندے دہاڑے مصیبت کے دن۔

بُرا حال ابتر یا قابلِ رحم حالت، درگت، ستیاناس۔

کہاوت: بُرا کرے نائی باسنا، بھلا کرے میرے بھاگ کام بنے تو فائدہ مالک کا نہ بنے تو نوکر کے سر۔برائی دوسرے کے ذمے بھلائی اپنے ذمے۔

بُرا پیش ب،شدر۔صف۔ کھوکھلا پن، اندر سے خالی ہونے کی صورتِ حال؛ مہاسہ، دھپڑ، دانہ۔

برابر زبرب، زبرب۔صف،ف۔ متصل، ملا ہوا؛ پہلو میں، ملحق؛ مثل، مانند، یکساں، ایک جیسا؛ ہموار؛ ختم، بے باق۔(متعلق فعل) متواتر، پے در پے۔

برابر کی ٹکر/ چوٹ (مقابل کے) ہمسر، ہم رتبہ، ہم پلہ (طاقت، قوت، علم، دولت، فن یا دیگر صفات میں)۔

برابری یکسانیت، مقابلہ، ٹکر۔

برات (۱) زبرب۔امث،ف۔ دُولھا کا جلوس لے کر شادی کے لیے جانا، دُولھا کے ساتھ آنے والے لوگ۔(اصلاً: بر + آت)، (مجازاً) دُھوم دھام، رونق، جلوس۔عام: بارات۔

کہاوت: برات پیچھے ڈھولنا، عید پیچھے ٹر دونوں بے موقع اور بے محل۔وہاں بولتے ہیں جہاں کوئی بات موقع گزر جانے کے بعد کی جائے۔

کہاوت: برات کی سوبھا باجا، ارتھی کی سوبھا رونا برات پر باجا موزوں اور جنازے کے ساتھ رونا پیٹنا۔مطلب یہ کہ مناسب بات ہونی چاہیے۔ہر بات موقع محل کے مطابق ہونی چاہیے۔

براتی دُولھا کے ساتھ آنے والا یا آنے والے مہمان۔

مقولہ: براتی تو کھا پی کر علیحدہ ہو جاتے ہیں، کام صرف دولھا دُلھن سے رہتا ہے جس سے سابقہ ہے اُس سے ہے اور لوگ تو صرف نمائش کیلئے ہوتے ہیں۔

کہاوت: براتیوں کو کھانے کی چاہ، دولھا کو دُلھن کی چاہ ہر ایک کی اپنی اپنی پسند اور خواہش ہوتی ہے۔

برات (۲) زبرب۔امث،ہ۔ اُجرت، معاوضہ، صلہ، روزینہ، مقدر، مقسوم؛ شاہی خزانے سے ادائی کا حکم۔

براَت (۳) زبرب۔امث۔ نجات، خلاصی، بری ہونا (کسی الزام یا ذمہ داری سے)۔نیز برأَت۔

براج زیرب۔امذ۔ شان و شوکت، خوبصورتی، رونق۔

براجنا زیرب، جزم ج۔فعل لازم،ہ۔ جلوہ دکھانا، نمودار ہونا، بیٹھنا، تشریف رکھنا؛ رہنا، قیاس کرنا۔

برادر زیرب، زبرد۔امذ،ف۔ بھائی، بیرن، اخ؛ یا بھائی کا ہم مرتبہ عزیز؛ ہم قوم، ساتھی۔

برادرِ اعیانی سگا بھائی۔نیز برادرِ عینی۔

کہاوت: برادرِ حقیقی دُشمن مادر زاد ہے اگر بھائیوں میں جھگڑا ہو جائے تو ایک دوسرے کے سخت دُشمن بن جاتے ہیں۔خصوصاً شاہی خاندانوں میں تو بھائی بھائی کو جان سے مار دیتا ہے۔

برادرِ نسبتی سالا، بیوی کا بھائی۔

**بَراڈری/ بَرادری** کنبہ،قبیلہ،قوم،ہم پیشہ گروہ۔

**بُرادہ** پیش ب،زبرد۔اند،ف۔ لکڑی یا دھات کا چورا۔

**برار** زبرب۔امث۔ نبھاو،صلح صفائی،موافقت،سازگاری۔

**براز** زبرب۔اند،ع۔ فضلہ،پاخانہ،گوبر،لید،بیٹ۔

**برازوری** زبرب،وج۔متعلق فعل۔ زبردستی،زور کر کے۔

**براس(۱)** پیش ب۔اند،ہ۔ بُرائی،کشیدگی،تکدر،رنجش۔

**براس(۱)** پیش ب۔اند،ہ۔ ایک پہاڑی درخت جو ہمالیہ کی نچلی پہاڑیوں پر پایا جاتا ہے۔نیز **بَراس/ برانس**۔

**براعت** زبرب،زبرع۔امث۔ ہنر،لیاقت،مہارت۔

**براعت اُلاستہلال** (پیش ت،غم ا،جزم ل،زیرا،جزم س،لیٹا زیرت، جزم ہ) ابتدائے کلام میں موضوع کا نام لیے بغیر اشارۃً اُس کی طرف توجہ دلا دینا۔

**براق** زبرب،شدر۔صف،ع۔ روشن،تیز طبع،پھرتیلا،ذکی،ذہین۔(امث) **براقت،براقی**۔

**بُراق** پیش ب۔اند،ع۔ وہ سواری جس پر رسولِ خدا حضرت محمد ﷺ نے معراج کا سفر کیا۔

**بُراق** پیش ب،شدر۔صف،ع۔ نہایت سفید،چمکیلا،سفید،شفاف،(بَراق کی تحریف زباں زدعام)۔

**براکین** زبرب،ی۔اند۔ آتش فشاں پہاڑ۔

**براگ** زیرب۔اند،ہ۔ نفس کشی،ترکِ لذات و خواہشات،فقیری۔نیز **براگی**۔

**براگن/ براگن** (زبرگ)(امث) خواہشِ نفسانی سے آزاد۔نیز(اند) **بیراگی**۔

**بُراں** پیش ب،شدر۔صف،ہ۔ کاٹنے والا،تیز دھار کا۔

**برانا** زبرب۔فعل متعدی،ہ۔ بات کو ٹالنا،بولنے سے بچنا،پی جانا،روک لینا؛ حفاظت کرنا؛کھیت میں سے چوہوں اور نقصان کرنے والے جانوروں کو بھگانا؛چننا، الگ کرنا،انتخاب کرنا،چھانٹنا؛بالنا،جلانا،روشن کرنا؛سینچائی کے لیے کھیت میں ایک نالی سے دوسری نالی میں پانی پہنچانا؛سینچائی کرنا۔

**برانا** زبرب،شدر۔فعل لازم،ہ۔ سوتے میں بڑبڑانا؛ٹرانا،بک بک کرنا؛شور کرنا۔

**برانس** زبرب،جزم ن۔اند۔ رک:**برنس** جس کی یہ جمع ہے۔

**برانغار** زبرب،جزم ن۔اند۔ فوج کا دایاں بازو،میمنہ۔جرانغار/ برانغار (بایاں بازو) کی ضد۔

**برانگا** زبرب،ن مغ۔اند۔ جرِثقیل کے اُصول پر کسی بھاری چیز کو اُٹھانے کے لیے استعمال ہونے والا ڈنڈا یا آلہ۔نیز موٹا رسا۔

**برانوٹ** زبرب،ومع۔اند۔ (نباتیات) گوبھی کی طرح کا بڑا پھول جو پورے بزرہ دان کو گھیر لیتا ہے۔

**براو** زبرب،وج۔اند۔ بچاو،حفاظت،احتیاط۔

**براوا** زبرب۔اند۔ حیلہ حوالہ،ٹال مٹول۔

**براہٹ** زبرب،شدر،زبرہ۔امث،ہ۔ فضول بکواس؛سوتے میں بولنا۔

**براہمن** رک:**برہمن**۔

**براہوی** زبرب،جزم ہ۔امث۔ بلوچستان کی ایک بولی جو اصلاً دراوڑی ہے۔ بروہی قبیلے کی زبان۔

**براہیم** زبرب،ی۔علم۔ ابراہیم کی تخفیف۔

**براہین** زبرب،ی۔اند،ع۔ **برہان** (رک) کی جمع۔

**برأت** زبرب،زبرء۔امث۔ نجات،خلاصی،بری ہونا،(کسی الزام یا ذمہ داری سے)۔

**برائی** پیش ب۔امث،ہ۔ خرابی،نقص،بدی،بدگوئی۔

محاورہ:**بُرائی چاہنا** کسی کو تکلیف یا اذیت دینے کے درپے رہنا۔

**برائے** زبرب،ے۔متعلق فعل۔ کے لیے،کی بنا پر،کسی غرض سے۔

**برائے بیت** صرف شعر کا وزن پورا کرنے کے لیے(بھرتی کے طور پر) حشو؛زائد از ضرورت،فضول،بیکار۔

**برائے خدا** خدا کے لیے،للّٰہ۔

**برائے نام** نام چارے کو،بہت کم،بالکل قلیل۔

**برایا** زبرب۔جمع،مذ،ع۔ مخلوقات،عام لوگ،خلق خدا۔

**برایُ العین** زبرب،پیش ی،غم ا،جزم ل،ے لین۔متعلق فعل،ع۔ کھلی آنکھوں سے؛بغور،بچشم خود۔

**برآمد** زبرم۔امث،ف۔ نکاسی،روانگی؛ملک یا ریاست سے باہر بھیجی جانے والی اشیا،سامنے آنے،اُبھرنے کا عمل،طلوع،ظہور۔

فعل مرکب:**برآمد کرنا** باہر بھیجنا،نکالنا،مختلف اشیا ملک سے باہر بھیجنا؛اخذ کرنا،نتیجہ نکالنا؛سراغ لگانا۔

**برآمدہ** جزم م،زبرد۔اند،ف۔ بالا خانے یا کوٹھی کے باہر کا سائبان،غلام گردش، وارانڈہ۔(صف) اُبھرا ہوا۔

**برباد** زبرب،جزم ر۔صف،ف۔ تباہ،ویران؛خراب،ضائع۔

**بربادی** تباہی،ویرانی۔

**بربریت** زبرب،جزم ر،زبرب،زیرر،شدزبری۔امث،ع۔ وحشت،جنگلی

پن، زور و ظلم۔

**برلبس** زبرب، جزم ر، زبرب۔ امذ۔ بندوبست، نظم ونسق۔

**بربط** زبرب، جزم ر، زبرب۔ امذ، ف۔ ایک قدیم ساز جس میں ایک چوکھٹے کے اندر تار کسے ہوتے تھے۔ جنھیں اُنگلیاں پھیر کر بجایا جاتا اور چوکھٹے کو اکثر بطخ کی شکل دی جاتی تھی۔

**بربط نواز** بربط بجانے والا۔

**بربن** زبرب، جزم ر، زبرب۔ صف۔ شمالی ہوا، اُتر سے آنے والی ہوا۔

**بربھس** زبرب، جزم ر، زبربھ۔ امذ۔ دھوکا، شعبدہ بازی؛ ظاہرداری، دورُخی۔

**بربیل** زبرب، جزم ر، ے۔ امث۔ ایک کانٹوں دار پودا جس کے پتے جھونکر کی مانند اور پھول پچ رنگ ہوتے ہیں۔

**برت** زبرب، زبرر۔ امذ، ہ۔ مذہبی ریاضت، تپسیا، روزہ۔

**برتا** زیرب، جزم ر۔ امذ، ہ۔ طاقت، زور، استطاعت، مقدور؛ بھروسا۔

**برتانا** زبرب، جزم ر۔ فعل لازم، ہ۔ تقسیم کرنا، بانٹنا، حصہ لگانا۔

**برتاوا** زبرت، جزم ر۔ امذ، ہ۔ سلوک، طرزِ عمل، استعمال، آزمائش۔ نیز **برتاؤ**۔

**برتر** زبرب، جزم ر، زبرت۔ صف۔ بڑھ کر، افضل، فائق۔

**برتری** فوقیت، فضیلت۔

**برتن** زبرب، جزم ر، زبرت۔ امذ، ہ۔ ظرف، بھانڈا، باس، کھانا پکانے اور کھانے کے لیے دھات یا چینی وغیرہ کا سامان۔

محاورہ: **برتن چننا** برتنوں کو قرینے سے تلے اُوپر رکھنا؛ برتنوں کو سلیقے کے ساتھ دسترخوان یا میز پر ضرورت کے مطابق کھانا کھانے والوں کے سامنے رکھنا۔

مقولہ: **برتن سے برتن کھٹک ہی جاتا ہے** ساتھ رہنے سے آپس میں کسی بات پر تکرار ہو ہی جاتی ہے۔

**برج** زیرب، زبرر۔ امذ، ہ۔ بھارت میں متھرا کے آس پاس کا علاقہ جو کرشن جی کا جنم بھوم تھا، اُس علاقے کی زبان برج بھاشا۔

**بُرج** پیش ب، جزم ر۔ امذ، ع۔ گنبد، قدیم فلکیات کی رُو سے آسمان کے بارہ حصوں میں سے ایک۔

**بُرجِ اسد** وہ بُرج آسمانی جس کی شکل شیر کی سی ہوتی ہے۔

**بُرجِ ثور** وہ آسمانی علاقہ جہاں ستاروں کے جھرمٹ سے بیل کے سر کا گمان ہوتا ہے۔

**بُرجِ حضیضی** جنوبی آسمان کی طرف کے برجوں میں سے کوئی (حضیض = پستی)۔

**بُرجِ جدی** جہاں ستاروں کی ہیئت بکری کے بچے سے ملتی ہے۔

**بُرجِ جوزا** وہ برج جس کی شکل جڑواں بچوں سے ملتی ہے۔

**بُرجِ حمل** آسمان کا وہ برج جس کی شکل مینڈھے سے ملتی ہے۔

**بُرجِ سرطان** کیکڑے کی شکل والے ستاروں کا برج۔

**بُرجِ سُنبلہ** آسمان کا وہ بُرج جس کی شکل کنواری لڑکی کی سی ہے جو گیہوں یا جو کی بالی ہاتھ میں لیے کھڑی ہے۔

**بُرجِ عقرب** (زبرع، جزم ق، زبرر) وہ برج جس کی شکل بچھو سے ملتی ہے۔

**بُرجِ میزان** ترازو کی شکل سے مشابہت رکھنے والا آسمانی بُرج۔

**برجیس** زیرب، جزم ر، ی۔ امذ، ف۔ ستارۂ مشتری کا ایک نام۔

**برچخ** زبرب، جزم ر، زبرچ۔ امذ۔ چھوٹا نیزہ۔ نیز **برچک**۔

**برچ** زیرب، جزم ر۔ امذ۔ ایک پودا جس کی شاخیں پتلی اور چھال چکنی ہوتی ہے۔

**برچھ** زبرب، جزم ر۔ امذ، ہ۔ درخت، پیڑ، شجر، روکھ۔

کہاوت: **برچھ کا سایا اور پرش کا مایا** درخت کا سایہ اور انسان کا رسوخ اُس کی ذات کے ساتھ ہے۔

**برچھا** زبرب، جزم ر۔ امذ، ہ۔ ایک ڈنڈے کے سر پر چوڑا نکیلا پھل لگا ہوا ہتھیار، بھالا، نیزہ، بلم۔

**برچھی** چھوٹا نیزہ جس کا پھل چوڑا ہوتا ہے۔

**برچھیت** برچھا یا برچھی چلانے والا۔

**برخ** زبرب، جزم ر۔ امذ۔ چھوٹا سا ٹکڑا یا مقدار۔

**برخاست** زبرب، جزم ر، جزم س۔ صف۔ موقوف، ختم، برطرف، علیحدہ۔

**برد** زبرب، جزم ر۔ امذ، ع۔ سردی، خنکی، ٹھنڈک، جاڑا۔

**بردالعجوز** (زبرب، جزم ر، زبرد، غم ا، جزم ل، زبرع، ومع۔ امذ۔) سرما کے آخری چند روز۔ نیز **بردِ عجوز**۔

**بَرد** زبرب، جزم ر۔ صف۔ مناجات یا درخواست قبول کرنے والا؛ سازگار، بابرکت۔

**بُرد** (۱) پیش ب، جزم ر۔ امث، ف۔ اُڑا لے جانا، ہتھیانا؛ شطرنج میں آدھی مات جبکہ بادشاہ اکیلا رہ جائے؛ منافع کی رقم، مفت کی دولت، بالائی آمدنی، رشوت۔

**بُرد** (۲) پیش ب، جزم ر۔ امث، ف۔ ایک دھاری دار کپڑا؛ چادر، چادرہ۔

**بردار** زبرد، جزم ر۔ صف، ف۔ اُٹھانے والا، لے جانے والا، ڈھونے والا۔ عموماً بطورِ لاحقہ مستعمل، مثلاً: علمبردار، باربردار۔

**برداشت** زبرب، جزم ر، جزم ش۔ امث، ف۔ تحمل، سہار، سکت، بُردباری، اُٹھنا، رُخصت ہونا؛ دیکھ بھال، پرداخت۔

**برداشت خانہ** گودام، سامان ذخیرہ کرنے کا بڑا کمرہ۔

**برداشتہ** اُٹھایا ہوا، لے جایا ہوا، ہٹایا ہوا۔

**برداشتہ خاطر** اُکتایا ہوا۔

**بردانا** زبرب، جزم ر۔فعل متعدی، ہ۔ گائے کو بیل سے ملا کر گابھن کرانا۔ نیز بلدانا۔

**بردبار** پیش ب، جزم ر۔صف، ف۔ متحمل مزاج، صابر، حلیم؛ سنجیدہ۔

**برخود** زبرب، ومعدولہ۔متعلق فعل۔ خود آپ، اپنے آپ۔

**برخود غلط** جو خود کو غلط سمجھنے کی بنا پر یہ رائے قائم کرلے کہ میں علم و آگاہی میں دوسروں سے برتر اور افضل ہوں۔

**بردگی** پیش ب، جزم ر، زبرد۔امث۔ کٹاؤ، کٹنے کا عمل، سیلاب میں مٹی کٹ کٹ کر ٹیلے اور گڑھے پیدا ہونے کی صورت۔

**بردوخت** زبرب، جزم ر، وج، جزم خ۔امث۔ ہتھیانا، حصول۔

**بردہ** زبرب، جزم ر، زبرد۔امذ، ف۔ غلام، کنیز، لونڈی؛ لڑائی میں قید ہو کر آنے والا۔

**بردہ فروش** لونڈی، غلام بیچنے والا۔

**بردہ(۱)** پیش ب، زبرد۔صف۔ ٹوٹا ہوا، ہتھیایا ہوا، تاراج کیا ہوا۔

**بردہ(۲)** پیش ب، زبرد۔امث۔ چادر، تراکیب میں مستعمل جیسے قصیدہ بُردہ۔

**بردی(۱)** زبرب۔امث، س۔ نرسل کی ایک قسم جس سے کاغذ بنایا جاتا ہے۔

**بردی(۲)** زبرب۔امث، س۔ لدو بیلوں کا گروہ جن پر بیوپاری سامان لادتے اور لے جاتے ہیں۔

**بردھ** زبرب، زبرر۔امذ، س۔ بیل، نرگاؤ۔ نیز برد، بلد، بردھا۔

**بررنا** زبرب، زبرر، جزم ر۔فعل لازم، ہ۔ اکڑنا، اینٹھنا، کج ہونا، بل کھا جانا؛ اترانا، بل بھرنا۔

**برز** پیش ب، جزم ر۔امذ۔ قد و قامت، پورا جسم۔

**برزخ** زبرب، جزم ر، زبرز۔امث، امذ، ع۔ آڑ، روک؛ خلا، رخنہ، وقفہ؛ ہیئت، انوکھی وضع؛ تصورِ شیخ، کسی خیالی شبیہ پر دھیان جمانا؛ جنت اور دوزخ کے بیچ کا علاقہ، موت سے قیامت تک کا عرصہ؛ واسطہ، وسیلہ، خصوصاً خالق و مخلوق کے درمیان۔

**برزخِ کلی** مراد: رسولِ خدا ﷺ کی ذاتِ اقدس۔

محاورہ: **برزخ نکل آنا** ضعف سے ہڈیاں نکل آنے کے باعث بہت بدنما اور بھیانک صورت ہو جانا۔

**برزن** زبرب، جزم ر، زبرز۔امذ، ف۔ گلی، کوچہ، محلہ۔

**برس** زبرب، زبرر۔امذ، ہ۔ سال، بارہ مہینے کی مدت۔

کہاوت: **برس بھر میں سخی اور شوم برابر ہو جاتے ہیں** سخی لٹاتا رہتا ہے اور کنجوس خرچ نہیں کرتا نتیجہ ایک ہے کہ سخی پاس خرچ کرنے کو کچھ رکھتا نہیں اور کنجوس خرچ کرتا نہیں۔

**برس بیاوڑ** ہر سال بچہ دینے والی (گائے، بھینس وغیرہ)۔

کہاوت: **برس پندرہ یا کہ سولہ کا سن، جوانی کی راتیں مرادوں کے دن** عین عالم شباب کو ظاہر کرنے کے لیے کہتے ہیں۔

**برس گانٹھ** سالگرہ۔

کہاوت: **برس روز میں سوانگ لائے کوڑھی کا** باوجود بہت انتظار کرنے کے کچھ حاصل نہیں اور حلیہ بگڑ گیا۔

**برسات** زبرب، جزم ر۔امث، ہ۔ بارشوں کا موسم، برشگال، بارش جھڑی، برکھا رُت۔

کہاوت: **برسات بر کے ساتھ** برسات کا مزا تب ہے جب خاوند پاس ہو۔

**برساتی** زبرب، جزم ر۔امث، ہ۔ بارش سے بچاؤ کے لیے کوٹھے یا صحن میں بنا ہوا دالان؛ پانی سے بچاؤ کے لیے پہننے کا لمبا کوٹ یا لبادہ۔ (صف) برسات سے منسوب یا متعلق۔

**برسام** زبرب، جزم ر۔امذ، ف۔ پھیپھڑوں میں پانی بھر جانے کی بیماری۔

**برسم** زبرب، جزم ر، زبرس۔امذ۔ کسی شاخ کی بالشت بھر لمبی ڈنڈی جو آتش پرست اپنی مذہبی رسومات ادا کرتے وقت استعمال کرتے تھے۔

**برسم دان** قلم دان کی قسم کا خانہ جس میں برسم رکھے جاتے تھے۔

**برسنا** زبرب، زبرر، جزم س۔فعل لازم، ہ۔ بوندوں کی لڑیوں یا پھوہار کی شکل میں گرنا، بارش ہونا؛ ترشح، فضیحت کرنا؛ نمایاں ہونا۔ مثلاً: چہرے سے متانت برس رہی تھی، مزار پر حسرت برس رہی تھی۔

کہاوت: **برسا تھوڑی، بھبھوتی بہت** بارش نہ ہو تو دھول اُڑتی ہے۔ (بھبوت = بھبوت یعنی راکھ) برکت کم، بے برکتی زیادہ۔

کہاوت: **برسو رام کڑاکے سے بڑھیا مر گئی فاقے سے** بارش کے نہ ہونے پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **برسے ساون، تو ہوں پانچ کے باون** ساون میں بارش ہو تو فصل اچھی ہوتی اور فائدہ بہت۔

کہاوت: **برسے ساڑھ تو بن جائے ٹھاٹھ** اگر اساڑھ میں بارش ہو تو زمیندار خوشحال ہو جاتے ہیں۔

کہاوت: **برسے نہ برساوے، ناحق جی ترساوے** اُس کے متعلق کہتے ہیں، جس سے آس ہو اور پوری نہ ہو۔

**برسوں** زبرب، جزم ر، وج۔ متعلق فعل، ہ۔ سالہا سال تک، مدتوں، مدت تک (آئندہ یا گذشتہ)۔

کہاوت: **برسوں کا سامان کرے اور پرسوں درکی میّت** انسان آئندہ کا انتظام کرتا ہے مگر اپنی زندگی کا کوئی بھروسا نہیں ہوتا۔

**برسی** زبرب، جزم ر۔امث، ہ۔ موت کے تقریباً سال بھر بعد یا تاریخ وفات پر کسی کی یاد منانے کی تقریب یا فاتحہ۔

**بُرسی** پیش ب، جزم ر۔امث، ہ۔ انگیٹھی، چولھے کا اُولا جس پر توا یا ہنڈیا ٹکاتے ہیں۔

**برسیم** زبرب، جزم ر، ے۔امث۔ گائے بھینس وغیرہ کا ایک عمدہ چارہ جو عموماً لوسن کے ساتھ بویا جاتا ہے۔

**برش** جزم ب، زبرر۔اند۔ موقلم؛ کپڑے، جوتے، بال یا دانت وغیرہ صاف کرنے کا آلہ جو پلاسٹک یا کسی خاص کیمیائی مادوں سے تیار کردہ بالوں کا بنا ہوتا ہے۔ انگریزی: Brush۔

**بُرش** پیش ب، شدزیرر۔امث، ف۔ کاٹنے کا عمل؛ کاٹ، دھار کی تیزی۔

**برشاشن** زبرب، جزم ر، زبرش۔امث۔ سال بھر کے استعمال کی خوراک جنس یا سامان۔

**برشائی** پیش ب، جزم ر۔امث۔ مطبع میں کاغذ کے گڈے تراشنے کا عمل، سیفہ چلانا۔

**برشتہ** زیرب، زیرر، جزم ش، زبرت۔صف، ف۔ جلا ہوا، پکا ہوا یا بھنا ہوا؛ سانولا؛ (پنڈا، رنگ وغیرہ)۔

**برشگال** زبرب، جزم ر، زیرش۔اند، ف۔ برسات کا موسم۔

**برص** زبرب، زبرب۔اند، ف۔ جسم پر سفید داغ پڑنے کا مرض۔

**برضاورغبت** زبرب، زیرر، وج، زبرر، جزم غ، زبرب۔متعلق فعل، ف، ع۔ اپنی خوشی اور پسند سے۔بلا اکراہ، بلا جبر۔

**برطرف** زبرب، جزم ر، زبرط، زبرر۔صف۔ف، ع۔ جدا، علیحدہ، خارج از بحث، موقوف؛ معزول، عہدے سے ہٹایا ہوا۔(امث) **برطرفی / طرفی**۔

**برعکس** زبرب، جزم ر، زبرع، جزم ک۔صف۔ اُلٹا، متضاد؛ برخلاف۔

**برغو** پیش ب، جزم ر، وج۔ شنکھ، نرسنگا، کھوکھلا سینگ جسے پھونک کر نفیری کی طرح بجاتے ہیں۔

**برغہ** زبرب، جزم ر، زبرغ۔اند۔ گھوڑے کی آرام کی چال جس میں وہ اشاروں پر چلتا ہے۔

**برف** زبرب، جزم ر۔امث، ف۔ منجمد پانی، سرد مقامات پر برسنے والے پانی کے منجمد پھوئے کی شکل کے قطرے؛ لطف لے کر کھانے کے لیے جمایا ہوا شربت، دودھ، بالائی وغیرہ۔(صف) **برفیلا، برفانی** نہایت سرد۔

**برفاب** ٹھنڈا یا برف ملایا ہوا پانی۔

**برف پوش** برف سے ڈھکا ہوا؛ (مجازاً) نہایت سرد۔

**برف خانہ** برف کی سلیں جمانے کا کارخانہ۔

**برف کوری** برف پر دھوپ کی چمک سے زائل ہو جانے والی بینائی۔

**برفانا** جمانا، برف میں یا برف کی طرف ٹھنڈا کرنا۔

**برفستان** نہایت ٹھنڈی جگہ، وہ مقام جہاں بہت برف پڑتی ہو۔

**برفیلا** جہاں بہت برف گرتی ہو، نہایت سرد، بہت ٹھنڈا۔

**برفی** زبرب، جزم ر۔امث، ف۔ ماوے کی سفید، کھوئے کی مٹھائی جو لوزا توں کی شکل میں تیار کی جاتی ہے۔

**برق** زبرب، جزم ر۔امث، ع۔ رک: بجلی۔

صف: **برق افگن** (زبرا، جزم ف، زبرگ) (ع، ف) بجلی گرانے والا، تباہ و برباد کر دینے والا۔

**برق انداز / برقنداز** بندوقچی۔

**برق پا** بجلی کی طرح تیز دوڑنے والا، برق رفتار۔

صف: **برق پاشیدہ** (ی، زبرد) (ع۔ف) وہ مائع جس کے اندر سے برقی رو گزر کر اس کی تحلیل کر دیتی ہے۔

صف: **برق تاب** (ع، ف) بجلی کی طرح چمکنے والا، روشن۔

صف: **برقِ جہندہ** (ع، ف) آسمان سے لہرا کر گرنے والی بجلی۔

صف: **برقِ خاطف** (زبرط) (ع، ف) چندھیانے والی بجلی، آنکھوں کو خیرہ کر دینے والی بجلی کی چمک۔

**برقِ خرمن** (زبرخ، جزم ر، زبرم) غلے کے ڈھیر پر گر کر اُسے جلا دینے والی بجلی۔نیز **خرمن** (زبرخ)۔

صف: **برق دم** (جزم ق) (ع، ف) پھرتیلا، تیز رفتار۔

**برق گزار** موصل، برقی رو کو ایک جگہ سے دوسری جگہ تک پہنچانے کا ذریعہ یا واسطہ۔انگریزی میں: Conductor۔

**برق وزرق** چمکیلا۔نیز **زرق برق**۔

**برقانا** برقی رو دوڑانا، چارج کرنا۔

**برقاؤ** برقانے کا عمل۔

**برقرار** زبرب، جزم ر، زبرق۔صف۔ قائم، اپنی جگہ موجود، ٹھہرا ہوا۔

**برقع** پیش ب، جزم ر، زبرق۔اند، ع۔ منہ ڈھانپنے کا پردہ، نقاب۔سر سے پاؤں تک ڈھکنے کا زنانہ لباس۔

**برقع پوش** جو نقاب میں منہ چھپائے ہوئے ہو، جو خاص قسم کا سلا ہوا برقع

اوڑھے ہوئے ہو۔

**برقک** زبر ب، جزم ر، زبر ق۔امث، ع۔ کیمیائی علم سے پیدا کی جانے والی برقی قوت۔

**برقناطیس** زبر ب، جزم ر، جزم ق، ی۔امذ۔ برقی مقناطیس۔

**برقی** زبر ب، جزم ر۔صف۔ برق یا بجلی سے منسوب یا متعلق۔

**برقی افتراق** سیال یا گیس میں برقی رو کا گزرنا؛ رواں سازی۔

**برقی امالہ** بجلی کی کشش سے کسی چیز کا ایک طرف جھکنا؛ کسی جسم میں برقی یا مقناطیسی اثر پیدا کرنا۔

**برقی ٹانکا** شعلے سے پگھلا کر دھات کی چیز میں ٹانکا لگانا یا جوڑ ملانا۔ انگریزی میں Welding۔

**برقی حاسب** کمپیوٹر، برقی قوت کے استعمال سے ریاضی اور دیگر منطقی عمل، انتہائی تیز رفتاری سے سرانجام دینے والی مشین۔

**برقی رَو** بجلی کی لہر۔

**برقیرہ** زبر ب، جزم ر، ی، زبر ر۔امذ۔ ایٹم کے مرکزے کے گرد گھومنے والا منفی بار کا حامل ذرہ۔ انگریزی میں: Electron۔

**برک** زبر ب، زبر ر۔امذ، ف۔ اُونٹ کے اون سے تیار کیا ہوا پٹو یا پشمینہ۔

**بَرکان** زبر ب، جزم ر۔امذ۔ آتش فشاں چٹان۔ جمع: براکین۔

**بَرکت** زبر ب، زبر ر، زبر ک۔امث، ع۔ افزائش، بڑھوتری، فلاح، بھلائی، خصوصاً جو روحانی فیض کی بنا پر ہو؛ روحانی فیض۔ عام: بَرْکت (زبر ب، جزم ر)۔

**بِرکت** زیر ب، زبر ر، جزم ک۔صف۔ خواہشِ نفسانی سے آزاد ہونا، تارک الدنیا ہونا، سنیاسی۔

**بُرکنا** پیش ب، زبر ر، جزم ک۔ فعل متعدی، ہ۔ کسی پسی ہوئی شے، سفوف برادے وغیرہ کو چھڑکنا۔

**بُرکی** چٹکی بھر سفوف یا برادہ۔

**برکندہ** زبر ب، جزم ر، زبر ک، جزم ن، زبر د۔صف۔ اُکھاڑا ہوا، کھودا ہوا۔

**برکہ** زیر ب، جزم ر، زبر ک۔امذ۔ حوض، چھوٹا تالاب۔

**برکھا** زبر ب، جزم ر۔امث، ہ۔ بارش، برسات۔

**برگ** زبر ب، جزم ر۔امذ، ف۔ پتا، پتی، پنکھڑی، ساز و سامان۔

**برگ تنبول** پان۔

**برگ ریز (ے)** خزاں، پت جھڑ۔

**برگِ سفر** سفر کا ساز و سامان و زادِ راہ۔

**برگ ونوا (ف)** ضروری سامان، ضروریاتِ زندگی۔

**برگت** پیش ب، جزم ر، زبر گ۔امذ۔ شکاری باز یا عقاب۔

**برگد** زبر ب، جزم ر، زبر گ۔امذ، ہ۔ رک: بڑ۔

**برگزیدہ** زبر ب، جزم ر، پیش گ، ی۔صف، ف۔ اعلیٰ، افضل، منتخب۔

**برگستواں** زبر ب، جزم ر، پیش گ، جزم س، پیش ت۔امذ۔ روئی کی جگہ ریشم کی بھرائی کا لبادہ یا جھا جو زینت اور تحفظ کے لیے جنگی گھوڑے پر بھی ڈالا جاتا تھا؛ گھوڑے کا جنگی ساز۔

**برگشتہ** زبر ب، جزم ر، زبر گ، جزم ش، زبر ت۔صف، ف۔ پھرا ہوا، پلٹا ہوا، منحرف، روگرداں۔

**برگن** زبر ب، جزم ر، زبر گ۔امذ۔ تقسیم، بانٹ، حصہ بخرہ؛ تناسب؛ چندہ۔

**برگی** زبر ب، جزم ر۔امث، ہ۔ مرہٹہ منصب داروں کی فوج۔

**برگی گری** (زبر گ) قزاقی، لوٹ مار، مرہٹہ گردی۔

**برگیلا** زبر ب، جزم ر، ی۔امذ۔ واقف کار، راز دار۔

**برلا** زیر ب، جزم ر۔صف، ہ۔ اِکا دُکا، کوئی کوئی، کہیں کہیں؛ غیر معمولی، بہتوں میں سے کوئی ایک، الگ۔

**برم** زبر ب، زبر ر۔صف۔ بخیل، شوم، انتہائی کنجوس۔

**برم** زبر ب، جزم ر۔امذ۔ معشوق، محبوب۔

**برما** زبر ب، جزم ر۔امذ، ہ۔ دھاردار نوک کو گھما گھما کر چھیدنے، سوراخ کرنے کا آلہ۔

فعل متعدی: **برمانا** چھید یا سوراخ کرنا۔

**برمکی** (۱) زبر ب، جزم ر، زبر م۔امث۔ اگر وغیرہ کی دھونی جو عورتیں بالوں میں دیتی تھیں۔

**برمکی** (۲) زبر ب، جزم ر، زبر م۔عَلَم۔ خلفائے بغداد ہارون و مامون کے اتالیق اور وزیر۔ یحییٰ و جعفر برمکی کا لقب یا خاندانی نام، جو غالباً ہندی نژاد تھے۔

**برملا** زبر ب، جزم ر، زبر م۔صف۔ متعلق فعل۔ صاف، روشن، آشکار، کھلم کھلا، علانیہ۔

**برن** (۱) زبر ب، زبر ر۔امذ، ہ۔ جسم، جلد، رنگ، حلیہ، بھیس، ذات یا جاتی۔

**برن سنکر** (زبر س، ن غنہ) اُونچی اور نیچی ذات کے ماں باپ کے میل سے پیدا ہونے والی اولاد، ذات پات سے بے پروا شخص؛ دریا کی لائی ہوئی ریت۔

**برن** (۲) زبر ب، زبر ر۔امذ، س۔ انتخاب، پسندیدگی؛ شادی کا وعدہ؛ حفاظت، پردہ؛ پرورش؛ احاطہ؛ پشتہ، بند؛ اُونچی سڑک۔

**برنا** (۱) امذ، ہ۔ ایک بڑا درخت جس کے پتے پیپل کی طرح اور پھل تیندو کی طرح کا ہوتا ہے۔

**برنا** (۲) زبر ب، جزم ر۔صف، ہ۔ نوجوان، بالغ لڑکا۔

**برناوپیر** بالے بوڑھے مرد عورت سب، عوام، عام لوگ۔

**برنال** زبرب، جزم ر۔ اند۔ جہاز پر سے فالتو پانی باہر نکالنے کی نالی۔

**برنبالی** زبرب، جزم ر، زبر ن۔ اند۔ صف۔ طفیلی پودا، جو دوسرے پودوں پر پلے۔

**برنج (۱)** زیرب، زبرر، ن غنہ۔ اند، ع۔ چاول، چار رائی کے دانوں یا ایک چاول کے برابر وزن۔ نیز برنج (پیش ب، پیش ر)۔

صف: برنجاری (زیرب، زبرر، جزم ن) چاولوں کا تاجر، غلّے کا تاجر، بنیا۔

**برنج (۲)** زیرب، زبرر، ن غنہ۔ اند، ع۔ پیتل، تانبا۔

برنجی پیتل کا بنا ہوا، پیتل کے رنگ کا۔

**برنجاسف** زیرب، زبرر، جزم ن، جزم س۔ اند، ف۔ ایک بوٹی جو ایک ہاتھ تک اُونچی ہوتی ہے، شاخیں اور پتیاں باریک، پھول چتر دار، زرد، سفید یا آسمانی؛ گندنا، گومادر، گندمار، بوے مادراں۔

**برنجن** زبرب، زبرر، جزم ن، زبر ج۔ اند، ف۔ کڑا (ہاتھ یا پاؤں میں پہننے کا)۔ مثلاً: دست برنجن/پا برنجن۔

**برنجہ** زیرب، زبرر، جزم ن، زبر ج۔ اند، ف۔ کیل، کوکا۔

**برنگا** زیرب، زبرر، ن غنہ۔ اند، ہ۔ چھت کے پیاؤ کا تختہ، بھاری چیز لڑکھا کر لے جانے کے لیے اُس کے نیچے ڈالا جانے والا موٹا ڈنڈا، برگا۔

**برنی (۱)** زبرب، جزم ر۔ امث، ہ۔ پلک، پپوٹا؛ پپوٹوں کا کنارہ۔

**برنی (۲)** زبرب، جزم ر۔ امث۔ دوشیزہ، غیر شادی شدہ لڑکی۔

**برو** زبرر، و مع۔ اند۔ بانس کی قسم سے ایک پتلی چھڑوں کا پودا جس کی پوروں سے قلم بنائے جاتے ہیں، ایک قسم کا سرکنڈا، سینٹھا۔

**بروا** زیرب، جزم ر۔ اند، ہ۔ پودا، درخت، بوٹا۔

**بروت** پیش ب، و مج۔ امث، ف۔ مونچھ، لبوں کے بال۔

**بروتھ** زبرب، و مع۔ اند۔ کھیت کی زمین کو ہموار کرنے کا تختہ، پٹیلا، سُہاگا، گاڑی کو ٹکر سے بچانے کے لیے لگایا جانے والا جنگلہ، ٹکر روک۔

**بروٹ** زبرب، جزم ر، زبر و۔ امث، ہ۔ پیٹ کا ورم؛ پچھنے لگانے کا چاقو، افیون کے ڈوڈے گودنے کا دھار دار آلہ۔

**بروٹھا** زبرب، و مج۔ اند، ہ۔ زنانہ مکان اور مردانہ دیوان خانے کے درمیان کا کمرہ؛ ڈیوڑھی۔

**برودت** پیش ب، و مع، زبر د۔ امث، ع۔ ٹھنڈک، خنکی، سردی۔

**برودھ** زیرب، و مج۔ اند، ہ۔ دُشمنی، اختلاف؛ کینہ، بغض و عداوت، مخالفت، مزاحمت۔

**بروز** پیش ب، و مع۔ اند۔ ظہور، جلوہ، نمود؛ آشکارا ہونا۔

**بروگ** زیرب، و مج۔ اند، ہ۔ فراق، جدائی، برہ، مصیبت، بپتا۔ صف:

بروگی۔ (مث) بروگن/گن۔

**برومند** زبرب، و مج، زبر م، جزم ن۔ صف، ف۔ پھل دار، پھلنے والا درخت؛ فائدہ حاصل کرنے والا۔ مجازاً: کامیاب، بامراد۔

**برون** زیرب، و مع۔ متعلق فعل۔ صف، ف۔ باہر، باہر کی طرف۔ رک: بیروں۔ نیز بروں (پیش ب)۔

**برونڈھا** زبرب، و لین، ن مغ۔ اند۔ وہ زمین جس میں کپاس پیدا ہو۔

**بروہا** زیرب، و مج۔ اند۔ چمڑے کا بنا گول ڈول جس سے کھیتوں کو پانی دیتے ہیں۔

**برہ** زبرب، شد زبر ر۔ اند، ف۔ بھیڑ، بکری کا بچہ، میمنا۔

**برہ** زیرب، لیٹا زبر ر، ہ ملفوظ۔ اند، ہ۔ ہجر، فراق، جدائی۔ نیز برہا۔

برہن (زیرب، زبرہ) دُور افتادہ عورت جو اپنے محبوب سے جدا ہو، ہجر زدہ، مبتلائے فراق (عورت)۔

**برہا** زبرب، جزم ر۔ اند، ہ۔ کھیت کی نالی جس کے ذریعے پانی کنویں یا تالاب سے پہنچتا ہے؛ وہ زمین جو گاؤں کی سرحد پر ہو؛ گاؤں سے دُور کی زمین جو مویشیوں کے چرنے کے لیے مختص کی گئی ہو۔

**برہان** پیش ب، جزم ر۔ امث، ع۔ روشن دلیل، حجتِ قاطع۔

برہانِ تمانُع (زبر ت، پیش ل) وہ استدلال جو محض بے وقوف بنانے کے لیے تمسخر کے طور پر دیا جائے۔

برہانِ قاطع (لیٹا زیر ط) ایسی دلیل جو حریف کی بات کو واضح طور پر رد کر دے، یقینی اور قطعی دلیل۔

**برہسپت** جزم ب، زبرر، جزم ہ، جزم س، زبر پ۔ علم۔ اند، س۔ ستارۂ مشتری، برجیس، جمعرات کا دن۔ نیز برہسپت (زیرب، جزم ر، لیٹا زبرہ، جزم س، زبر پ)۔

برہسپت وار جمعرات کا دن، پنج شنبہ۔

**برہم** زبرب، جزم ر، زبرہ۔ صف، ف۔ بکھرا ہوا، پریشان، منتشر؛ غصے میں بھرا، آپے سے باہر۔ اکیف (مث): برہمی۔

برہم و درہم تباہ و برباد، اُلٹ پلٹ۔

**برہم** جزم ب، زبرر، جزم ہ، خفیف زبر م۔ اند، س۔ روحِ کائنات، وجودِ حقیقی جس کا پرتو یہ عالم ہے۔

**برہما** جزم ب، زبرر، جزم ہ۔ اند، س۔ (علَم) برہم (رک) کے تین روپوں میں سے پیدا کرنے والا روپ، ہندو عقیدے میں خالقِ کائنات، جو خود مخلوقِ اوّل تھا۔

**برہمچاری** جزم ب، زبرر، جزم ہ، جزم م۔ اند، س۔ مجرد زندگی گزارنے والا،

(ہندو) مذہبی تعلیم و عبادات میں منہمک آدمی جو خصوصی طور پر ویدوں کی تعلیم حاصل کر رہا ہو۔

**برہچریہ** (جزم ب، زبر ر، جزم ہ، زبر چ، جزم ر، زبر ی) تجرد کی زندگی، برہمچاری کا کام۔

**برہمن** جزم ب، لیٹا زبر ر، جزم ہ، زبر م۔ اند، ہ۔ نیز بَرَہمَن ہندوؤں کی چار جاتیوں میں سے سب سے اُونچی جاتی کا آدمی۔ جمع: براہمہ۔

**برہمی** برہمن عورت، برہمن کی بیوی۔ صف: برہمن سے متعلق۔

**برہمی** زبر ب، جزم ر، زبر ہ۔ امث، ہ۔ برہم (رک) کی کیفیت۔

**برہن** زیر ب، جزم ر، زبر ہ۔ صف۔ امث، ہ۔ ہجر زدہ، مبتلائے فراق (عورت)۔

**برہنہ** زبر ب، لیٹا زبر ر، جزم ہ، زبر ن۔ صف۔ اند، ف۔ ننگا، عریاں، بے لباس؛ کھلا، آشکار؛ بے پردہ، نیام سے باہر (شمشیر) وغیرہ۔

صف: **برہنہ پا** (ف) پاؤں سے ننگا، بغیر جوتی پہنے۔

**برہنہ سر** ننگے سر، بغیر کسی چادر یا اوڑھنی کے سر۔

**بری** (۱) زبر ب۔ صف، ع۔ جس کے سر سے اِلزام اُٹھ جائے۔ نجات، مخلصی پایا ہوا، مستثنٰی، خارج، سبکدوش؛ بے واسطہ، الگ، غیر ملوث۔

**بری الذمہ** (پیش ع، غم ا، غم ل، زیر شد ذ، شد زبر م) جوابدہی سے مستثنٰی، ذمے داری سے الگ۔

**بَری** (۲) زبر ب۔ امث، ہ۔ شادی سے پہلے دُولھا کے ہاں سے دُلھن کے لیے بھیجا جانے والا سامان، ساچق میں جانے والی مٹھائی اور تحائف۔

**بُری** پیش ب۔ صف، ہ۔ بُرا (رک) کی تانیث۔

متعلق فعل: **بری بھلی طرح** اچھے یا برے کسی نہ کسی طور، معمولی طریقے پر، بغیر تکلفات کے۔

کہاوت: **بری خبر جلد پھیل جاتی ہے، بری ریس بھیک منگواتی ہے** جو شخص دوسروں کی دیکھا دیکھی برے کام کرے وہ جلد تباہ ہو جاتا ہے اور بری بات کی شہرت جلد ہوتی ہے۔

کہاوت: **بری صحبت سے انسان اکیلا ہی بھلا** برے آدمیوں کے ساتھ رہنے سے تنہا رہنا بہتر ہے۔

کہاوت: **بری صحبت کا برا اثر ہوتا ہے** برے آدمی کی صحبت میں بیٹھنے والا بھی برا ہو جاتا ہے۔

**بُرے** پیش ب۔ صف، ہ۔ برا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **برے بھلے میں چار اُنگل کا فرق ہے** بری بات کی نسبت اچھی بات کرنے میں زیادہ تکلیف نہیں ہوتی۔

کہاوت: **برے! تجھ سے ڈریئے یا تیری برائی سے** ظالم اور برے آدمی کی مذمت میں کہتے ہیں کہ ویسے تو تو بے حقیقت ہے۔ مگر تیرا کوئی اعتبار نہیں کہ کب نقصان پہنچائے اس لیے تجھ سے ڈرتے ہیں۔ نیز **برے! تجھ سے کیا ڈرتے ہیں تیری برائی سے ڈرتے ہیں۔**

کہاوت: **برے کا برا انجام** برے کو ضرور سزا ملتی ہے۔

کہاوت: **برے کا ساتھ دے سو بھی برا** برے کا دوست یا ہم نشین بھی برا ہی ہوتا ہے۔

کہاوت: **برے کا ساتھ کوئی نہیں** برے کا کوئی دوست نہیں۔ برے وقت میں کوئی مدد نہیں کرتا۔

کہاوت: **برے کی برائی سے ڈریئے، برے سے دیو بھی ڈرے** برے آدمی سے واسطہ نہ رکھیے مبادا نقصان پہنچائے۔

کہاوت: **برے کی برائی میں نہ بھلے کی بھلائی میں** سب سے الگ۔ کسی سے کچھ مطلب نہیں۔

**بریا** (۱) زیر ب، جزم ر۔ وقت، موقع محل۔

**بریا** (۲) زیر ب، جزم ر۔ امث، ہ۔ عورتوں کے کان کا ایک زیور۔

**بُریا** پیش ب، جزم ر۔ بدمعاش، شریر؛ دُشمن۔

**بریاں** زیر ب، جزم ر، ن غنہ۔ صف، ف۔ جلا ہوا، پکا ہوا، سوختہ۔

**بریانی** زیر ب، جزم ر۔ امث، ف۔ پلاؤ کی ایک نفیس قسم جس میں قورمے کی تہہ دی جاتی ہے اور زعفران کا بھی استعمال ہوتا ہے۔

**بریائی** زبر ب، جزم ر۔ امث۔ شیخی، بڑائی؛ اُمنگ، آرزو۔

**بری بری** زیر ب۔ فجائیہ۔ ہاتھی کو روکنے کے لیے بولے جانے والا کلمہ۔

**بری پراٹھا** زیر ب، زبر پ۔ اند۔ دال بھر کر پکائی ہوئی گھی کی روٹی۔

**بریت** زبر ب، زیر ر، شد زبر ی۔ امث، ع۔ بری (رک) کا اسم کیفیت۔

**برید** زبر ب، ی۔ امث۔ اند، ع۔ خطوط رسانی کا نظام، ڈاک؛ ڈاکیا، قاصد، پیغام بر، ایلچی۔

**برید** پیش ب، ی۔ امث، ف۔ کاٹنا، قطع کرنا۔ مرکب: **قطع و برید** کاٹ چھانٹ۔

**بریدہ** کاٹا ہوا، قطع کیا ہوا۔

**بریز** زیر ب، ے۔ فجائیہ۔ فریاد کرنے، پناہ مانگنے کا کلمہ۔ مراد: المدد، بچاؤ، معاف کرو۔

**بریشم** زبر ب، ے، زبر ش۔ اند، ف۔ ابریشم (رک) کی تخفیف۔

**بریغ** زبر ب، ے۔ اند۔ انگور کا خوشہ۔

**بریق** زبر ب، ی۔ امث۔ چکا چوند، چمک دمک۔

**بریک** زبر ب، ے۔ امث۔ گاڑی روکنے کا آلہ؛ روک، رکاوٹ؛ توڑنا۔ انگریزی: Break۔

**بریں** زبر ب، ی، ن غنہ۔ صف، ف۔ اُونچا، بالا، بلند؛ ارفع، اعلیٰ۔

**بریہ** زبر ب، زیر ر، شد زبر ی۔ امث، ع۔ مخلوق، خلقِ خدا۔

## ب۔ڑ

**بڑ(۱)** زبر ب۔ امذ، ہ۔ برگد کا پیڑ جس کی شاخیں زمین کی طرف جا کر جڑ پکڑ لیتی ہیں اور پھیلتا چلا جاتا ہے۔

**بڑبٹا** (زبر ب) بڑ کا پھل۔ نیز بڑ گولا (دلین)۔

کہاوت: **بڑ تلے کا بھوت** اُس شخص کی نسبت کہا جاتا ہے جس سے پیچھا چھڑانا مشکل ہو۔ عام طور پر مشہور ہے کہ بھوت درختوں پر رہتے ہیں اور بڑ پر رہنے والے بڑے سخت ہوتے ہیں۔ اگر کسی کے سر پر سوار ہو جائیں تو بڑی مشکل سے جاتے ہیں۔

**بڑ(۲)** زبر ب۔ امث، ہ۔ بکواس، مہمل بات؛ دیوانے پن کی حالت۔

**بڑ(۳)** زبر ب۔ امث، ہ۔ رٹ، ایک بات کی تکرار۔

محاورہ: **بڑ ہانکنا** باتیں بنانا، شیخی بگھارنا، دون کی لینا۔

**بڑ(۴)** زبر ب۔ سابقہ وصفت۔ بڑا کی تخفیف۔

**بڑباگڑ** بڑی چمگادڑ۔

**بڑبولا** باتونی، شیخی مارنے والا، ڈینگیا۔

**بڑپیٹا** (ے) بڑے پیٹ والا، توندل؛ بہت زیادہ کھانے والا، پیٹو، لالچی۔

**بڑچچی** (پیش چ، شد چ) بڑی چھاتیوں والی، وہ عورت جس کے پستان بڑے ہوں۔

**بڑدنتا** بڑے دانتوں والا۔

کہاوت: **بڑ رووے بڑائی کو، چھوٹ رووے پیٹ کو** بڑا آدمی شان کے لیے فکر مند ہوتا ہے اور چھوٹا روزی کے لیے۔

**بڑکنا** جس کے کان بڑے ہوں۔

**بڑ** پیش ب۔ امث۔ (عورت کی) شرم گاہ، اندامِ نہانی، فرج۔

**بڑا(۱)** زبر ب۔ صف، ہ۔ اُونچا؛ بھاری بھرکم، ضخیم؛ وسیع، فراخ؛ باوقعت، معزز؛ عمر میں زیادہ، بزرگ؛ سخت، شدید؛ غیر معمولی، اہم۔

کہاوت: **بڑا آدمی دال کھائے تو سادہ حال، غریب کھائے تو کنگال** ایک ہی بات میں کسی کی عزت اور کسی کی ذلت۔

**بڑا آیا** اُس شخص کے لیے مستعمل جو حقیقت کے برخلاف خود کو کسی کام کا اہل یا کسی چیز کا بڑا حقدار سمجھتا ہو۔

کہاوت: **بڑا بول آگے آ کر رہتا ہے** غرور کے کلمے کا نتیجہ خراب ہوتا ہے اور سامنے آ جاتا ہے۔

محاورہ: **بڑا بول بولنا** دعویٰ کرنا، غرور کی بات کرنا، شیخی مارنا۔

کہاوت: **بڑا بول قاضی کا پیادہ، ایک نہ ایک دن سامنے آئے گا** غرور کا نتیجہ بہت جلد ملے گا۔

کہاوت: **بڑا بول نہ بولیے، کرتاروں ڈریے** غرور کا کلمہ زبان سے نہیں نکالنا چاہیے، خدا سے ڈرنا چاہیے۔

کہاوت: **بڑا جانے کیا، چھوٹا جانے ہیا** بڑا کام کی طرف خیال کرتا ہے۔ بچہ محبت کی طرف۔

**بڑا دن** حضرت عیسیٰؑ کی پیدائش کا تہوار جو ۲۵ دسمبر کو منایا جاتا ہے۔

کہاوت: **بڑا ساسول نہ دینے کا ہے نہ لینے کا** جو شخص بہت حکومت جتائے اور اس سے فیض نہ پہنچے اس کے متعلق کہتے ہیں۔

بول چال: **بڑا کوئی** بہت شریر۔

کہاوت: **بڑا کیا دل گردہ، پیسہ کیا خردہ** مذاقاً بہت کنجوس کے متعلق کہتے ہیں کہ بڑا حوصلہ کیا ایک پیسہ بھنا لیا۔

**بڑا گوشت** گائے یا بھینس کا گوشت۔

**بڑا گھر** اُونچا گھرانہ، دولت مند یا ذی عزت خاندان؛ جیل خانہ۔

کہاوت: **بڑا نوالہ حلق کا دربان** بڑا لقمہ حلق میں پھنس جاتا ہے۔

**بڑا(۲)** زبر ب۔ امذ۔ ماش یا مونگ کی تلی ہوئی پھولی پھولی ٹکیا یا پکوڑا جسے اکثر دہی میں ڈال کر کھاتے ہیں۔ نیز بھلّا۔

**بڑاڑ** زبر ب۔ امذ۔ لدو بیلوں کا گلہ۔

**بڑائی** زبر ب۔ امث۔ بڑا ہونے کی کیفیت، فضیلت، بزرگی، برتری، تعریف و توصیف۔

**بڑبڑانا** پیش ب، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ منہ ہی منہ میں بولنا، خفگی کا اظہار کرنا۔

**بڑبڑیا** زبر ب، جزم ڑ۔ صف، ہ۔ بکواسی، شیخی خورا، بیہودہ گو۔

**بڑبک** زبر ب، جزم ڑ، زبر ب۔ صف، ہ۔ بے وقوف، احمق، نادان۔

کہاوت: **بڑبک بر کے سانجھے بچھونا** بیوقوف دُولھا شام ہی سے سو جاتا ہے۔ بیوقوف کو موقع محل کا خیال نہیں ہوتا۔

کہاوت: **بڑبک کے دھان فہیمہ مار کھائے** بیوقوف کی دولت عقلمند کھا جاتے ہیں۔

کہاوت: **بڑبک کی جورو، سب کی بھوجائی** بیوقوف کی عورت سے، سب چھیڑ چھاڑ کرتے ہیں۔

**بڑبھس** پیش ب، جزم ڑ، زبر بھ۔ امذ، ہ۔ بڑھاپے میں جنسی شہوت؛ بوڑھا ہو

جانے پر پیدا ہونے والی بدمزاجی۔ نیز بوڑھ بھس۔ صف: بڑبھسیا۔

بڑ بڑ پیش ب، زبرڑ۔ اند۔ بیت کی بُنائی کرنے والا، بوریا بُننے والا۔

بڑک پیش ب، زبرڑ۔ امث، نقلِ صوت، ہ۔ پانی میں گرنے کی آواز، ڈبکی لگانے کی آواز؛ تنگ منہ کے برتن سے پانی اُنڈیلنے کی آواز۔

بڑکنا پیش ب، زبرڑ، جزم ک۔ فعل لازم۔ منہ مارنا، بکلا بھرنا۔

بڑکی پیش ب، جزم ڑ۔ امث، ہ۔ غوطہ، ڈبکی، غڑپا۔

بڑم پیش ب، پیش ڑ۔ نقلِ صوت۔ پانی میں گرنے کی آواز، غوطہ لگانے کی آواز۔

بڑنا زبرب، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ گھسنا، درآنا۔

فعل متعدی: باڑنا گھسانا، داخل کرنا۔

بَڑنگا زبرب، زبرڑ، ن غنہ۔ اند، ہ۔ کڑیوں پر پاٹنے کا تختہ، شہتیر۔

بڑنگا زیرب، زبرڑ، ن غنہ۔ صف۔ بینڈا، بے ڈول، عموماً ٹیڑھا کے ساتھ مستعمل۔ ٹیڑھا بڑنگا۔

بڑوں زبرب، وج۔ جمع۔ مذ۔ بڑا (ا) (رک) کی جمع۔

کہاوت: بڑوں کا بڑا ہی بھاگ امیروں کے پاس روپیہ بہت آتا ہے۔ پڑتی پر پڑتی ہے۔

کہاوت: بڑوں کا بڑا ہی منہ بڑوں کی فرمائش بھی بڑی ہوتی ہے۔

کہاوت: بڑوں کے بڑے ہی کام بڑے لوگ بڑے بڑے کام کرتے ہیں۔ بڑے لوگ بڑے خرچ کرتے ہیں۔

بڑی (ا) زبرب۔ صف۔ بڑا (رک) کی تانیث۔

بڑی بی بوڑھی عورت، ماما۔

کہاوت: بڑی بھابی ماں کی جگہ اگر ساس مرگئی ہو تو بڑے بھائی کی بیوی ماں کی جگہ ہوتی ہے۔

کہاوت: بڑی بہو بڑا بھاگ بیوی عمر کی بڑی ہو تو قسمت اچھی ہوتی ہے۔ جب دُلھن دولھا سے بڑی ہو تو دُولھا کے والدین کی تسلی کے لیے کہتے ہیں۔

کہاوت: بڑی بہو کو بلاؤ جو کھیر میں نمک ڈالے جب کسی ہوشیار آدمی سے کام بگڑ جائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: بڑی بھینس پر بالائی بڑی بھینس کے دودھ پر جس طرح بالائی بہت ہوتی ہے۔ ویسے ہی امیر آدمی سے فائدے بہت ہوتے ہیں۔

مقولہ: بڑی ٹیڑی کھیر ہے بہت مشکل کام ہے۔

بڑی دُور کی بات دُور اندیشی کی بات، عاقبت اندیشی کی بات، تہہ کی بات۔

کہاوت: بڑی فجر، چولھے پر نظر صبح ہی سے کھانے کا دھیان۔ پیٹو پر طنز ہے۔

کہاوت: بڑی مچھلی چھوٹی مچھلی کو کھاتی ہے زبردست زیردست کو تنگ کرتا ہے۔ بڑے آدمی چھوٹوں کا مال کھا جاتے ہیں۔

کہاوت: بڑی نند شیطان کی چھڑی، جب دیکھو تیسی کھڑی دُلھنوں کی عام طور پر نندوں سے نہیں بنتی۔

بڑے زبرب، جزم ڑ۔ صف۔ بڑا (رک) کی مغیرہ حالت یا جمع۔

کہاوت: بڑے برتن کی کھرچن بھی بہت ہے بگڑے ہوئے رئیس سے کچھ نہ کچھ فائدہ ہو ہی رہتا ہے۔

کہاوت: بڑے بڑے بہے جائیں، گدھا پوچھے کتنا پانی بڑے بڑے عقلمند عاجز ہیں معمولی ان کے کام میں دخل دیتے ہیں۔

کہاوت: بڑے چور کا حصہ نہیں زبردست جو چاہے لے لے۔ اس کا کوئی مقررہ حصہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: بڑے کڑاہی میں تلے جاتے ہیں معززین کو بہت تکلیف ہوتی ہے۔ بڑوں پر بڑے مصیبتیں آتی ہیں۔

کہاوت: بڑے کی بڑائی نہ چھوٹے کی چھٹائی بڑا بدتمیز اور گستاخ ہے۔ کسی کا لحاظ نہیں کرتا۔

کہاوت: بڑے کے کہے کا زور، آملوں کے کھانے کا پیچھے سواد آتا ہے بڑوں کی نصیحت گو کڑوی ہوتی ہے۔ نتیجہ پر اس کی قدر معلوم ہوتی ہے۔ اس طرح آملہ کے کھائے کا فائدہ بھی کچھ عرصہ بعد پتہ چلتا ہے۔

کہاوت: بڑے گھر پڑیے، پتھر ڈھو ڈھو مریے بڑے گھر میں شادی ہو تو بہت کام کرنا پڑتا ہے۔ جیل خانہ میں قید کی مصیبت کے ساتھ ساتھ پتھر بھی ڈھونے پڑتے ہیں۔

کہاوت: بڑے میاں سو بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللّٰہ بڑوں کا کیا ذکر، چھوٹے تیزی اور شرارت میں بڑوں سے بڑھ کر ہیں۔ ایک سے ایک بڑھ کر ہے۔

بڑیاں زبرب، جزم ڑ۔ جمع، مث، ہ۔ دھوئی ماش یا مونگ کی مسالے دار کھائی ہوئی ٹیڑھی میڑھی گولیاں جن کا سالن پکاتے ہیں۔ واحد: بڑی۔

بڑیرا زبرب، ے۔ اند۔ چھت یا چھپر کو سہارنے والا بڑا شہتیر یا بلّی۔

بڑھ پیش ب، جزم ڑھ۔ بوڑھا/بوڑھی کی تخفیف۔

بڑھ مونہا بے دانت کا، پوپلا؛ جوانی میں بوڑھا نظر آنے والا۔

بڑھاپا پیش ب۔ اند۔ پکی عمر، کبرسنی، ضعیفی، پیری۔

بڑھانا زبرب۔ فعل متعدی۔ اضافہ کرنا، طول دینا، اُونچا کرنا؛ مبالغہ کرنا؛ بدن پر سے اُتارنا (زیور چوڑی کپڑے وغیرہ)؛ ختم کرنا؛ (دُکان وغیرہ) بند کرنا؛

(دسترخوان وغیرہ) سمیٹنا؛ گل کرنا، ٹھنڈا کرنا، بجھانا (چراغ وغیرہ)۔

کہاوت: **بڑھا تو امیر، گھٹا تو فقیر، مرا تو پیر** ہندوؤں کا مسلمانوں کے متعلق خیال ہے کہ یہ اگر دولت مند ہوں تو امیر، غریب ہوں تو فقیر اور مر جائیں تو پیر۔ یعنی ہر طرح فائدے میں رہتے ہیں۔

**بڑھانا چڑھانا** مبالغہ کرنا۔

**بُڑھانا** پیش ب۔ فعل لازم۔ بوڑھا ہو جانا، سٹھیا جانا۔

**بڑھاوا** زبرب۔ امذ۔ ہمت افزائی؛ ترغیب، تشویق۔

**بڑھاون** زبرب، زبرو۔ امث۔ بُری نظر سے بچانے کے لیے اناج کے ڈھیر پر رکھے جانے والے اُپلے جو ہندو کاشتکار رکھتے ہیں۔

**بڑھت** زبرب، زبرڑھ۔ امث۔ اُٹھان، نشوونما۔ (موسیقی) آواز کو بتدریج اُونچا کرنا۔

**بڑھتی** زبرب، جزم ڑھ۔ صف۔ زیادہ؛ بڑھتا، نکلتا ہوا، زیادہ ہوتا ہوا۔ بڑھنے کا عمل، ترقی۔

**بڑھل** زبرب، زبرڑھ۔ امذ۔ ایک کھٹ میٹھا زرد پوست کا خربوزے کے برابر گودے دار پھل۔

**بڑھنا** زبرب، جزم ڑھ۔ فعل لازم۔ بڑا ہونا، نشوونما پانا، پنپنا؛ طول یا ضخامت میں آگے نکلنا؛ ترقی کرنا۔ نیز (رک) **بڑھانا** جس کا یہ لازم ہے۔

**بڑھنت** زبرب، زبرڑھ، جزم ن۔ امث، ہ۔ ترقی، اضافہ، نشوونما وغیرہ۔

**بڑھوت** زبرب، ولین۔ امث، ہ۔ مالیت میں اضافہ جو وقت گزرنے کے ساتھ ہو، رہن رکھے ہوئے مال میں اضافہ۔ **بڑھنت**۔

**بڑھوتری** اضافہ، ترقی۔ نیز **بڑھتی**۔

**بڑھو** پیش ب، زبرڑھ، ومع۔ امذ۔ بوڑھا آدمی، بڈھا، بڑے میاں۔

**بڑھئی** زبرب ڑھ۔ امذ۔ لکڑی کا کام کرنے والا کاریگر، نجار، ترکھان۔

**بَڑھیا** زبرب، جزم ڑھ۔ صف۔ قیمتی، عمدہ، اعلیٰ۔

**بُڑھیا** پیش ب، جزم ڑھ۔ امث۔ بوڑھی عورت، عجوزہ۔

**بڑھیا ٹھڑیا** بہت بوڑھی ضعیف و نحیف عورت۔

کہاوت: **بڑھیا دیوانی ہوئی پرائے برتن اُٹھانے لگی** مطلب کی دیوانی ہے۔ دیوانگی میں بھی اپنا فائدہ سوجھتا ہے۔

کہاوت: **بڑھیا کو پینٹھ بنا کب سرے** باوجود بوڑھی ہونے کے سیر تماشے کا شوق نہیں گیا۔ بوڑھے شوقین یا تماش بین پر طنز ہے۔

کہاوت: **بڑھیا مری تو مری آگرہ تو دیکھا** نقصان ہوا تو ہوا دل کا ارمان پورا ہو گیا۔

کہاوت: **بڑھیا مری تو مری فرشتوں نے گھر دیکھ لیا** ایک بار کا نقصان بہت سے نقصانوں کی تمہید ہے۔ اس نقصان سے اور بڑے نقصانوں کے خطرے ہیں۔

**بڑھیلا** زبرب، ے۔ امذ، ہ۔ جنگلی سور۔

## ب۔ز

**بَز** زبرب۔ امذ۔ نفیس قسم کا کپڑا، اعلیٰ درجے کا سوتی کپڑا۔

**بُز** پیش ب۔ امذ/امث، ف۔ بکرا، بکری، گوسفند، بھیڑ، دنبہ۔

**بزاخفش** بدھو، نافہم، جاہل جو عالم کی صحبت میں نظر آئے۔ (تلمیح مشہور نحوی اخفش کی طرف جس کی بابت مشہور ہے کہ وہ اپنا لکھا ہوا بکرے کو سنایا کرتا تھا)۔

صف: **بزدل/ دلا** (ف) ڈرپوک، کم ہمت۔ (امث) **بزدلی**۔

**بزدلا پن** بزدل ہونے کی کیفیت یا خصوصیت۔

**بزغالہ** (ف) بکری کا بچہ۔

**بزا** پیش ب، شدز۔ امذ۔ ایک آبی پرندہ، لق لق۔

**بزاز** زبرب، شدز۔ امذ، ع۔ کپڑا بیچنے والا۔

کہاوت: **بزاز بدذات** بزاز ہمیشہ دھوکا دیتا ہے۔

کہاوت: **بزاز کی گٹھڑی پر جھینگر ناچے** بزاز کے مال کو عموماً کیڑا کھا جاتا ہے۔ پرائے مال پر اترانا۔

**بزازا** زبرب۔ امذ۔ کپڑوں کا کاروبار یا بازار۔

**بزاق** پیش ب۔ امذ۔ تھوک، رال، پیک، لعاب دہن۔

**بزاوہ** زبرب، زبرو۔ امذ۔ اینٹوں کا بھٹہ، کچی اینٹیں پکانے کی جگہ۔

**بزدل** پیش ب، جزم ز، زیرد۔ صف۔ رک: بُز کے تحت الفاظ۔

**بزر** زیرب، جزم ز۔ امذ۔ بیج، تخم؛ دانہ، تولیدی جرثومہ۔ نیز **بزرہ**۔

**بزرگ** پیش ب، پیش ز، جزم ر۔ صف۔ امذ، ف۔ معمر، بڑی عمر کا؛ معزز آدمی، نیک مرد۔ جمع: **بزرگان**۔

**بزرگ داشت** خبرگیری، نگہداشت، پرورش، بڑوں کا پاس و لحاظ؛ عزت۔

**بزرگوار** والد، معزز، محترم (مخص)۔

**بزرگی** بڑائی، کبرسنی، بڑھاپا۔

**بزرگانِ دین** دینی پیشوا، مذہبی مسائل اور معاملات میں راہنمائی کرنے والے۔

**بزغند** زبرب، جزم ز، زبرغ، جزم ن۔ امذ۔ پستے کے درخت کا شگوفہ۔

**بزل** زبرب، جزم ز۔ امذ۔ نشتر یا آلات جراحی کا استعمال، چیرا لگانے کا عمل، آپریشن۔

**بزم** زبرب، جزم ز۔امث،ف۔ محفل، مجلس، اجتماع۔

**بزم آرا** (لفظاً) محفل آراستہ کرنے والا، صدرِ محفل۔

محاورہ: **بزم جمانا** محفل میں رونق پیدا کرنا۔

**بزمِ ناز** محبوب کی محفل جہاں اُس کے غرورِ حسن کے باعث کوئی دم نہ مار سکے۔

**بزن** زیرب، زبرز۔ فارسی مصدر زدن سے صیغۂ امر۔ف۔ مار، تلوار سے کیا جانے والا حملہ۔

محاورہ: **بزن بولنا** قتل پر تُل جانا، کشت وخون کرنا۔

## ب ۔ س

**بس** (۱) زبرب۔امذ،ہ۔ قابو، قدرت، مقدور؛ حد، اختتام، صبر، قناعت۔ (متعلق فعل) فقط، اتنا ہی، محض، صرف۔صف: کافی، غنیمت۔

محاورہ: **بس چلنا** قابو ہونا، اختیار ہونا۔

کہاوت: **بس کر میاں بس کر، دیکھا تیرا لشکر** جب کوئی بہت شیخی مارے تو کہتے ہیں کہ چپ رہو ہمیں تمھاری حقیقت معلوم ہے۔

کہاوت: **بس ہو چکی نماز، مصلا اُٹھایئے** جب کوئی کام طول پکڑ جائے تو کہتے ہیں یہ بس اب ختم کرو۔

**بس** (۲) زبرب۔امذ،ہ۔ عالمِ عشق، جہانِ عشق؛ ہمسایہ؛ احاطہ؛ مقدور؛ قید و بند۔

**بِس** زیرب۔امذ،ہ۔ زہر، سم۔

**بس بھرا** (لفظاً) جس میں زہر بھرا ہو، (کنایۃً) جو فتنہ وفساد کا باعث بنے۔

**بس کی گانٹھ** زہر کی پوٹلی، فساد کی جڑ۔

**بس کھاپر** دُور تک پھیل جانے والی ایک بیل جس کی دو قسمیں ہیں بری و باغی، سانٹھ۔ نیز **بس کھپرا**۔

**بسا** زبرب۔صف۔متعلق فعل،ف۔ بہت، بکثرت، اکثر، بیشتر۔

**بسا اوقات** بہت مرتبہ، اکثر۔

**بسا غنیمت** بہت غنیمت، نہ ہونے سے بہتر۔

**بسا** پیش ب۔صف۔ سڑا ہوا، بدبودار۔

**بُساپن** سڑا اور بدبودار ہونے کی کیفیت۔

**بساتین** زبرب، ی۔جمع،مذ،ع۔ ادھار لیا ہوا بیج جو فصل پکنے پر اضافے کے ساتھ ادا کیا جائے۔ نیز **بسارا**۔

**بسارد** زیرب، زبرر۔صف۔ عالم، فاضل؛ عاقل؛ ماہر، مشاق؛ مشہور و معروف۔

**بسارنا** زیرب، جزم ر۔فعل متعدی،ہ۔ بھلانا، فراموش کرنا۔

فعل لازم: **بسرنا** ذہن سے اُترنا، بھول جانا۔

**بساط** زیرب۔امث،ع۔ سپاٹ سطح؛ پھیلی، بچھائی ہوئی شے، فرش، چادر وغیرہ، چوسر، شطرنج وغیرہ کھیلنے کے لیے بچھایا جانے والا کپڑا یا تختہ، وسعتِ قدرت، استطاعت۔

محاورہ: **بساط اُلٹ جانا** حالت یا کیفیت کا بالکل بدل جانا، صورتِ حال درہم برہم ہو جانا، اچھے حال سے بُرا حال ہو جانا۔

**بساط بھر** حیثیت، طاقت، عمر کے مطابق، اپنی سکت، استطاعت، اہلیت کے مطابق۔

**بساط خانہ** سینے پرونے کا سامان اور گھریلو اشیائے ضرورت بیچنے کی دُکان، پرچون کی دُکان۔

**بساطی** خوردہ فروش جو گھریلو استعمال کی چیزیں بیچے۔

**بساطت** زبرب، زبرط۔امث۔ پھیلاؤ، وسعت۔

**بساق** پیش ب۔امذ۔ تھوک (ومع)، لعابِ دہن۔

**بساکھا** زیرب۔امذ۔ قدیم فلکیات کے مطابق چاند کی سولھویں منزل۔

**بسال** زیرب۔صف۔ عظیم، بڑا۔

**بسالت** زبرب، زبرل۔امث،ع۔ جرأت، ہمت، بہادری۔

**بسان** زبرب۔متعلق فعل،ف۔ مثل، مانند۔

**بسانِ نقشِ پا** نقشِ پا کی طرح۔

**بسانا** زبرب فعل متعدی۔ آباد کرنا، ٹھہرانا؛ بو یا خوشبو میں رچانا۔

**بسانا** زیرب۔فعل ی۔ ملوث، مبتلا، آلودہ کرنا۔

**بساند** زیرب، جزم ن۔امث،ہ۔ ناگوار بو جو کسی کھانے کی چیز میں ہو؛ جیسے گوشت کی اچھی طرح نہ پکنے پر۔ نیز بساہند۔صف: **بساندا/ بساندی**۔

**بساؤ** زبرب، وج۔امذ۔ آباد ہونے کا عمل؛ زندگی؛ رہنے کی جگہ۔

کہاوت: **بساؤ شہر کا، کھیت نہر کا** شہر کی رہائش اچھی ہوتی اور کھیت وہ اچھا ہوتا ہے جسے نہر کا پانی ملے۔

**بساوٹ** زبرب، زبرو۔امث،ہ۔ خوشبو، مہک۔

**بسائط** زبرب، زیرء۔ بسیط (رک) کی جمع۔

**بست** (۱) زبرب، جزم س۔امث،ف۔ شے، چیز؛ اثاثہ، اسباب۔

مرکب: **چیز بست** (مراد) زیور۔

**بست** (۲) زبرب، جزم س۔امث،ف۔ تنگی، گھٹن؛ کشادگی کی ضد۔

**بست وکشاد** (لفظاً) کھولنا بند کرنا۔ (مراداً) تدبیر، انتظام۔

**بستگی** بندش، انقباض۔

**بست** زیرب، جزم س۔عدد،ف۔ بیس، (ہندسوں میں) ۲۰، بیست کی تخفیف۔

**بستار** زیرب، جزم س۔اند،ہ۔ پھیلاؤ، وسعت، شرح تفصیل؛ طول کلام۔

**بستان** زیرب، جزم س۔صف۔ کشادہ، وسیع، پھیلا ہوا۔

**بستان** پیش ب، جزم س۔اند،ع۔ بوستان (رک) کی تخفیف۔

**بستان الاطفال** (پیش ن، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ط) ننھے بچوں کو کھلونوں، کھیل تفریح کے ذریعے ابتدائی ذہنی تربیت دینے کا مدرسہ۔ جرمن زبان میں Kindergarten۔

**بستر** زبرب، جزم س، زبرت۔اند،ہ۔ کپڑے، پوشاک۔

**بستر** زیرب، جزم س، زبرت۔اند،ہ۔ سونے کے لیے بچھایا جانے والا کپڑا، دری چادر وغیرہ، بچھونا۔

محاورہ: **بستر باندھنا** سفر کا ارادہ کرنا، سفر کرنا۔

**بستر بند** سفر پر لے جانے کے لیے بستر کو لپیٹنے کے لیے عموماً کرچ کا بنا ہوا غلاف یا تسمے۔

**بستر ناخن** ناخن کے نیچے کا نرم گوشت۔

**بستق** زبرب، جزم س، زبرت۔اند۔ نوکر، ملازم، خدمتگار۔

**بستم بستم** زبرب، جزم س، زبرت۔امث۔ (روزمرہ) بول چال پر بندش، آواز نہ نکالنے کی پابندی۔

**بستن** زبرب، جزم س، زبرت۔امث،ف۔ باندھنا، کسنا۔ (صف) بندھا جانے والا، باندھنے کے قابل۔

**بستنی** غلاف، پوٹلی، گٹھڑی، تھیلی، چنائی کا مسالا۔

**بستہ** زبرب، جزم س، زبرت۔صف،ف۔ بندھا ہوا، کسا ہوا، منجمد۔ (اند) باندھے یا لپیٹے ہوئے کاغذات کا غلاف، تھیلا یا پشتارہ۔

**بستہ لب** خاموش، جس کی زبان نہ کھلے، جو بول نہ سکے، گونگا۔

**بسر** زبرب، زبرس۔امث،ف۔ گزران، دن گزارنا، جینا، رہنا سہنا۔

**بسراوقات** (جزم ر، ولین) گزارا، شکل زیست، معاش۔ نیز بسر برد۔

**بسر** زیرب، زبرس۔امث،ف۔ بھول، چوک، فراموشی۔

**بسرام** زیرب، جزم س۔اند،ہ۔ قیام، پڑاؤ، آرام، استراحت۔

**بسرجن** زیرب، زبرس، جزم ر، زبرج۔اند۔ اختتام، خاتمہ، تتمہ۔

**بسرنا** زیرب، زبرس، جزم ر۔فعل لازم۔ فراموش ہونا، بھلا دیا جانا۔

فعل لازم: **بسرانا** بھولنا (عموماً گیتوں میں)۔

**بسروچشم** زبرب، زبرس، وج، زبرچ، جزم ش۔متعلق فعل۔ سرآنکھوں پر، خوشی سے، خندہ پیشانی کے ساتھ۔

**بسرہ** زبرب، جزم س، زبرر۔صف۔ بہت سے راستوں والا۔

**بسط** زبرب، جزم س۔امث۔ کشادگی، پھیلاؤ، بچھانا؛ کھولنا، شرح کرنا؛ شگفتگی، انبساط۔

**بس کھٹ** زبرب، جزم س، زبرکھ۔امث۔ بانس کی بنی ہوئی کھاٹ یا چارپائی۔

**بسم اللہ** زیرب، جزم س، زیرم، غم ا، شد مدل۔امث،ع۔ قرآن شریف کے آغاز کے الفاظ "بسم اللہ الرحمن الرحیم" کی تخفیف؛ ابتدا، آغاز؛ وہ الفاظ جو مسلمانوں میں کسی کام کو شروع کرتے وقت یا کسی لغزش سے سنبھلتے وقت برکت کے لیے پڑھے جاتے ہیں۔

**بسم اللہ مجریہا و مرسٰہا** (ے) وہ الفاظ جو از روئے قرآن حضرت نوحؑ نے کشتی کو رواں کرتے وقت پڑھے تھے۔ اس کا چلنا اور لنگر انداز ہونا اللہ کے نام کے ساتھ ہے۔ ("مجرے ہا" میں امالہ ہے)۔

**بسم اللہ کا گنبد** (گم بد) دنیا سے الگ تھلگ، بند، محفوظ جگہ۔

محاورہ: **بسم اللہ کرنا** شروع کرنا، ابتدا کرنا۔

کہاوت: **بسم اللہ کے گنبد میں بیٹھے ہیں** زمانہ کے گرم و سرد سے کچھ واقفیت نہیں، بے تعلق ہیں، بے خبر ہیں۔

**بسمل** زیرب، جزم س، زیرم۔صف،ع۔ مذبوح، گھائل، مقتول؛ تڑپتا ہوا، پھڑکتا ہوا، مضطرب۔

**بسمہ** زبرب، جزم س، زبرم۔اند۔ کپڑے پر سنہری حروف چھاپنے کا فن، منقش قیمتی کپڑا۔

**بسمئی** بسمہ کی ہوئی پوشاک۔

**بسن** زبرب، زبرس۔امث۔ قصور، عیب، بری عادت۔

**بسنا (۱)** زبرب، جزم س۔فعل لازم۔ آباد ہونا، قیام کرنا، رہنا، سمانا؛ سرایت کرنا؛ خوشبو میں بسایا جانا۔

**بسنا (۲)** زبرب، جزم س۔اند۔ سناروں کی گدی کے آگے بچھا ہوا کپڑا جس پر زیور معائنے کے لیے رکھتے ہیں۔

**بسنا** پیش ب، جزم س۔فعل لازم۔ سڑ جانا، بدبودار ہو جانا۔

**بسنت (۱)** زبرب، زبرس، جزم ن۔امث،ہ۔ بہار کے موسم کا میلہ جب سرسوں پھولتی ہے۔ اس موقع پر زرد بسنتی لباس پہنا جاتا ہے؛ (موسیقی) ایک راگنی جو بہار سے ملتی جلتی ہے۔

کہاوت: **بسنت جاڑے کا انت** بسنت آئی اور سردی ختم۔

**بسنت (۲)** زبرب، زبرس، جزم ن۔امث،ہ۔ بسنے والا، رہنے والا۔

**بسنتی** زبرب، زبرس، جزم ن۔صف۔ سرسوں کے رنگ کا، زرد۔

**بسنی (۱)** زیرب، جزم س۔صف،ہ۔ عیاش، رنڈی باز؛ آوارہ، لچا، شہدا۔

**بسنی** (۲) زیرب، جزم س۔صف۔ جس کے آنے کی آواز نہ آئے، غیر متوق، ناگہانی، یکا یک۔

کہاوت: **بسنی بلار، ڈیری پر ڈیرا بلی چپ چاپ کھانے کے پیالے پر** آبیٹھتی ہے۔ یہ فقرہ بن بلائے مہمان پر عائد کیا جاتا ہے۔

**بسوا** زیرب، جزم س۔اند، ہ۔ ایک بیگھے زمین کا بیسواں حصہ، ۱۸۰ مربع گز کے مساوی۔

**بسوے دار** کاشتکار جسے کسی قطعہ زمین پر کاشت کرنے کا حق ہو۔

**بسواس** زیرب، جزم س۔اند، ہ۔ (رک) وشواس۔

**بسواس گھات** بدعہدی۔

**بسوانا** زبرب، جزم س۔فعل متعدی۔ آباد کرنا، خوشحال کرنا۔

**بسوانسا** زیرب، جزم س، ن مغ۔اند۔ بسوے کا بیسواں حصہ۔

**بسورنا** زیرب، ومع، جزم ر۔فعل لازم، ہ۔ روتی شکل بنانا۔صف: بسوریا۔

**بسوڑ** زبرب، وج۔اند۔ ٹوکریاں بُننے والا کاریگر۔

**بسوک** زیرب، وج۔صف۔ رنج وغم سے آزاد، خوش وخرم۔

**بسولا** زبرب، ومع۔اند، ہ۔ لکڑی چھیلنے کا اوزار جس میں لکڑی کے پتے کے ایک سرے پر ایک چوڑا آہنی پھل ایک حلقے کے ذریعے پھنسا ہوتا ہے۔

**بسولی** بسولے سے ملتا ایک چھوٹا اوزار جس سے معمار اینٹوں کو توڑتے اور چھانٹتے ہیں۔

**بسویا** زبرب، جزم س، زبرو، شدی۔اند۔ بسنے والا، کہیں آخر رہنے، بس جانے والا۔نیز بسیا۔

**بسے** (۱) زبرب۔صف۔متعلق فعل، ف۔ بہت سے، اکثر، اکثر اوقات۔

**بسے** (۲) زبرب۔متعلق فعل۔ آباد ہونے یا بسنے کی حالت۔

کہاوت: **بسے تو گوجر نہیں تو اوجڑ** اس جگہ یا تو گوجر بسیں گے یا اُجاڑ ہی پڑی رہے گی۔بددعا ہے۔

**بسیار** زیرب، جزم س۔صف، ف۔ زیادہ، بہت، کثیر، بڑھ کر، بہتات سے۔

**بسیار خور** زیادہ کھانے والا، پیٹو۔

کہاوت: **بسیار خور بسیار خوار** پیٹو ہمیشہ ذلیل ہوتا ہے۔

**بسیار گو** بہت زیادہ بولنے والا، بہت زیادہ باتیں کرنے والا، بکی۔

**بسیٹھ** زبرب، ے۔صف، ہ۔ پیغام رسانی کرنے والا؛ بچولیا، دلّال۔(مث)

**بسیٹھی** دلالی۔

**بسیر** زبرب، ےلین۔اند۔ سانپ۔

کہاوت: **بسیر پکڑ زہر کو چاٹ، ہر ناری سنگ چال نہ بات** غیر عورت کو ساتھ رکھنے سے سانپ کو پکڑنا یا زہر کھانا بہتر ہے۔ ایسا تعلق سخت خطرناک ہے۔

**بسیرا** زبرب، ے۔اند، ہ۔ شب باشی، رات کا قیام، رہنے، سونے، آرام کرنے کا مقام، پڑاؤ، جائے سکونت۔

محاورہ: **بسیرا جمانا** شب باشی کرنا۔

**بسیرو** بسیرا کرنے والا۔

**بسیط** زبرب، ی۔صف، ع۔ چوڑا، پھیلا ہوا، کشادہ، وسیع، فراخ؛ (فلسفہ) مفرد، خالص، قائم بالذات، جس کا تجزیہ نہ ہو سکے، ناقابلِ تقسیم (ریاضی) سادہ عمل، مرکب کی ضد۔

**بسیکھ** زبرب، ے۔اند، ہ۔ امتیازی صف، خصوصیت خاصہ؛ چلن، وضع، رواج۔

**بسیلا** زبرب، ے۔اند، ہ۔ پھنسی یا پھوڑا جس میں پیپ پڑ جائے۔صف: زہریلا۔

**بسیندھا** زیرب، ی لین، ن مغ۔صف، ہ۔ بدبودار، سڑا ہوا (سالن وغیرہ) یا بعض جانوروں مثلاً بھیڑ یا بطخ وغیرہ کے گوشت کے لیے۔

## ب۔ش

**بشارت** زبرب، زبرر۔امث، ع۔ خوش خبری، مژدہ۔جمع: بشائر۔

**بشاش** زبرب، شدش۔صف، ع۔ خوش وخرم، شاد، ہنستا بولتا۔

**بشاشت** (بلا دشد) شادمانی، تازگی، خوشی۔

**بشر** زبرب، زبرش۔اند، ع۔ آدمی، انسان۔

**بشریات** تاریخ تمدن، نوع انسان کا تاریخی مطالعہ۔

**بشرطیکہ** زبرب، زبرش، ے، ہ ملفوظ۔متعلق فعل۔ اِس شرط پر۔

**بشرہ** زبرب، جزم ش، زبرر۔اند، ع۔ چہرہ، شکل وصورت؛ جلد، برن۔

**بشرۂ باطنہ** جلد کے نیچے کی نرم کھال۔

**بشرۂ مخاطبہ** بالائی جلد، نباتات کی چھال۔

**بشریت** زبرب، زبرش، زیرر، شدزبری۔امث، ع۔ بشر ہونے کی حالت، آدمیت، انسانیت۔

**بشریٰ** پیش ب، جزم ش، کھڑا زبری۔فجائیہ۔ مژدہ ہے، شاد باشید۔

**بشقاب** پیش ب، جزم ش۔امث۔ بڑی قاب، تھال نما رکابی۔

**بشن** زیرب، زبرش۔اند۔علَم، ہ۔ رک: وشنو۔

**بشیر** زبرب، ی۔صف، ع۔ بشارت دینے، خوش خبری سنانے والا۔

**بشیش** زیرب، ے۔صف۔ خاص، مقرر، معین؛ منتخب، چیدہ، پسندیدہ؛ خاص واقعہ؛ فضیلت، ترجیح؛ قسم، نوع۔

## ب ۔ ص

**بصارت** زبرب، زبرر۔ امث، ع۔ بینائی، دیکھنے کی حس۔ نیز بصر۔ جمع: بصائر بینائیاں۔

**بصارتِ زوجی** بھینگا پن، احولیت۔

**بصر** زبرب، زبرص۔ امث، ع۔ رک: بصارت۔ جمع: اَبصار۔

**بصری** زبرب، جزم ص، زبرر۔ امذ۔ کبوتر کی ایک لمبی چونچ والی قسم جو بلند پرواز اور تیز رفتار ہوتی ہے اور پیغام رسانی کے لیے سدھائی جاتی تھی۔

**بصل** زبرب، زبرص۔ امث، ع۔ پیاز۔ جمع: بصلہ۔

**بصل اُلفار** جنگلی پیاز کی ایک قسم جس سے چوہے مار دوا بنائی جاتی ہے۔

**بصورت** زبرب، پیش ص، زبرر۔ متعلق فعل۔ صورت میں، حال میں، وجہ سے۔

متعلق فعل: **بصورتِ دیگر** (لیٹا زیرت، ی، زبرگ) کسی دوسری صورت پیش آنے پر۔ موجودہ حالت کے خلاف اگر کوئی اور حالت سے واسطہ پیش آیا تو۔

**بصیر** زبرب، ی۔ صف، ع۔ دیکھنے والا، بینا۔ جمع: بصائر۔

**بصیرت** (ی، زبرر) گہری نظر، قوتِ فہم، دیکھنے کے ساتھ سمجھنے جانچنے کی صلاحیت، چشمِ باطن۔

**بصیلہ** پیش ب، ی لین، زبرل۔ امذ۔ جڑ، شاخ یا جسم کا بلب نما اُبھرا ہوا حصہ۔

## ب ۔ ض

**بضاعت** زیرب، زبرع۔ امث، ع۔ مال و متاع، حیثیت، استطاعت، مقدور، بساط۔

**بضد** زبرب، زیرض۔ صف۔ مخالف، اُلٹا، مقابلے پر۔ نیز برضد۔ عام طور پر بجد کے مفہوم میں رائج۔

**بضعہ** پیش ب، جزم ض، زبرع۔ امث۔ عورت کی شرم گاہ، فرج۔ نیز بضع۔

**بضعہ** زبرب، جزم ض، زبرع۔ امذ۔ پارہ، ٹکڑا۔

**بضعۃ منی** میری ذات کا ایک حصہ (رسولِ خدا ﷺ کی حدیث بابت حضرت فاطمہؓ)۔

## ب ۔ ط

**بط** زبرب۔ امث، ع۔ بطخ، بطخ کی شکل کی صراحی۔ (امذ) عملِ جراحی، نشتر لگانا۔

**بطال** زبرب، شدل۔ امث، ع۔ بے کار، ناکارہ؛ بڑا مکار، جھوٹا، دغاباز۔

**بَطالت** زبرب، زبرل۔ امث، ع۔ جھوٹ، دروغ گوئی؛ ہمت، حوصلہ؛ نکما پن، ناکارہ ہونے کی حالت۔

**بِطالت** زیرب، زبرل۔ امث۔ سُستی، کاہلی، بے عملی۔

**بطانہ** زبرب، زبرن۔ امذ، ع۔ اَستر، پگڑی کے نیچے پہنی جانے والی ٹوپی، تہہ پیچ، چھت گیری، خفیہ تہہ؛ راز، چھپی ہوئی شے۔

**بطحا** زبرب، جزم ط۔ امذ، ع۔ چٹانی، پتھریلا علاقہ۔ مراد: وادیٔ مکۂ معظمہ۔

**بطخ** زبرب، شدز برط۔ امث، ف۔ پانی کے قریب رہنے والا تیراک جانور جس کی کئی قسمیں ہیں اور بعض اُڑ بھی سکتی ہیں۔ عام طور پر لمبی گردن چوڑی زرد یا سرخ چونچ اور چھوٹے چوڑے جھلی دار پنجوں والی گھریلو بط سے مراد لی جاتی ہے جو اجنبی آدمی کو دیکھ کر شور مچاتی اور حفاظت کے لیے مفید خیال کی جاتی ہے اور اس کا گوشت بھی کھایا جاتا ہے۔ نیز بطک۔ بط (رک)۔

محاورہ: **بطخ کا کیچڑ کھانا** اس طرح کھانا کہ منہ اور ہاتھ بھر جائیں، انتہائی بے تہذیبی سے کھانا۔

**بطخی** زبرب، جزم ط۔ امث، ف۔ توڑے دار بندوق کے ساتھ بارود رکھنے کی ڈبیا یا کپی۔

**بطر** زبرب، زبرط۔ امث۔ اِتراہٹ، گھمنڈ، غرور، اکڑ۔

**بطریق** زیرب، جزم ط، ی۔ امذ، ع۔ عیسائیوں کا مذہبی رُسوم ادا کرنے والا پادری؛ قطبِ جنوبی کے علاقے کا ایک پرندہ جس کے پر پادریوں کے لبادے سے ملتے ہیں۔

**بطش** زبرب، جزم ط۔ امث۔ سختی، سخت گیری، تشدد۔

**بطل** زبرب، زبرط۔ امذ، ع۔ بہادر انسان، دلاور، نامور شخص؛ ممتاز شخصیت، ہیرو۔

**بطل** پیش ب، جزم ط۔ امذ، ع۔ جھوٹ، دغا، فریب۔

**بطلان** پیش ب، جزم ط۔ امذ، ع۔ تکذیب، جھٹلانا، رد کرنا، منسوخ کرنا، تردید، تنسیخ۔

**بطلیموس** زبرب، جزم ط، ی، و مع۔ امذ۔ قدیم مصری بادشاہوں کا ایک نام، عام طور پر اس نام کے اُس مہندس سے مراد لی جاتی ہے جس سے ایک جنتری منسوب ہے، جس میں زمین کو مرکزِ کائنات قرار دیا گیا تھا اور گریگورین جنتری سے پہلے رائج رہی۔

**بَطن** زبرب، جزم ط۔ امذ، ع۔ پیٹ، شکم، رحم، بچہ دانی، کوکھ؛ (مجازاً) کسی چیز کا اندرونی حصہ، جوف، بھیتر۔

**بطن البطون** نہایت گہرا، خفیہ پوشیدہ راز یا شے۔

**بطنی** مفروضہ، قیاسی۔

**بطنی حروف** وہ حروف جو لکھنے میں نہ آئیں، لیکن پڑھے جائیں "ا"، "و" اور "ی" کی آوازیں جو زیر، پیش یا زبر کے اشباع سے پیدا ہوں۔

**بطنول** زبرب، جزم ط، وج۔ اند۔ (لفظاً) بطخ کی چونچ؛ (مراداً) ایک لوٹے کی طرح کا ظرف یا آفتابہ جس کی ٹونٹی بطخ کی چونچ سے ملتی تھی۔

**بطون** پیش ب، وع۔ جمع۔ مذ، ع۔ بطن (رک) کی جمع؛ اندرونی حصے یا جوف؛ راز، بھید۔

**بطی** زبرب، ی۔ صف، ع۔ سُست، مدھم، سریع کی ضد۔

**بطی الانزال** مجامعت میں دیر سے فارغ ہونے والا۔

**بطی السیر** سُست رفتار۔

**بطی الحس** (غم ا، جزم ل، زیرح) دیر میں محسوس کرنے والا، زود حس کی ضد۔

**بطیبِ خاطر** زبرب، ی، لیٹا زیرب، زیرط۔ متعلق فعل۔ رضا و رغبت سے، خوش ہو کر، خوش دلی یا نیک دلی سے۔

**بطیرہ** زبرب، ی، زبرر۔ اند۔ تاروں سے کسا ہوا ایک ساز جس کو چوکھٹے میں بطخ کی گردن بنی ہوتی ہے، بربط۔

**بطین** زبرب، ی۔ صف، ع۔ جس کا پیٹ بڑھا ہوا ہو، توندل۔

## ب ۔ ظ

**بظر** زبرب، جزم ظ۔ اند، ع۔ وہ چھوٹا سا اُبھار جو فرج کے بالائی حصے میں غلافِ فرج سے ڈھکا ہوتا ہے اور نہایت حساس ہوتا ہے۔

## ب ۔ ع

**بعث** زبرب، جزم ع۔ اند، ع۔ مر کے جینا؛ سو کے اُٹھنا؛ قیامت کے دن خلق کا دوبارہ زندہ کیا جانا؛ وہ غزوہ جس میں رسول اللہ ﷺ نے بذاتِ خود شرکت نہ کی، سریہ۔

**بعثت** لیٹا زیرب، جزم ع، زبرث۔ امث، ع۔ خدا کی طرف سے بندوں کی جانب بھیجا جانا، رسالت، نبوت۔

**بعد** زبرب، جزم ع۔ ظرف زماں۔ متعلق فعل، ع۔ زمانے کے لحاظ سے پیچھے، مؤخر۔

کہاوت: **بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر** اصل تو یہ ہے کہ خدا کے بعد تو بزرگ ہے (حضرت محمد ﷺ کی تعریف میں کہتے ہیں)۔

**بعد ازاں / بعدہٗ** (بع دَ ھو) اُس کے بعد۔

**بعد از خرابیِ بسیار / بصرہ** بہت سا نقصان، زحمت اُٹھانے کے نتیجے میں۔

کہاوت: **بعد محرم یا حسینؓ** بعد از وقت یا بے موقع کسی کام کے کرنے پر کہتے ہیں۔

**بُعد** لیٹا پیش ب، جزم ع۔ اند، ع۔ فاصلہ، دُوری؛ ضلع؛ کسی جسم کا طول، عرض، عمق۔

**بعد المشرقین** (غم ا) کامل تضاد، بہت زیادہ فرق۔

**بعد رابع** کسی جسم کے حدود و حجم کو متعین کرنے والی تین مرئی خصوصیات (طول، عرض اور عمق) کے علاوہ اُس کے وجود زمانی کا تصور۔

**بعض** زبرب، جزم ع۔ صف، ع۔ چند، کچھ، کوئی؛ کُل کا کوئی جز۔ نیز **بعضا**۔ (مث) **بعضی**۔

**بعض اوقات** کسی وقت، کبھی کبھی۔

جمع: **بعضے** کوئی ایک، کوئی کوئی۔

**بعل** زبرب، جزم ع۔ عَلَم، ع۔ زوج؛ سردار، خاوند، مالک؛ قدیم سامی دیوتا، دیوتا کا بت۔

جمع: **بعول** دیوتا، اصنام۔

**بعید** زبرب، ی۔ صف، ع۔ دُور، بڑے فاصلے پر؛ محال، خلافِ قیاس۔

**بعید القیاس** عقل و فہم سے دُور، ذوق کے نزدیک نادرست، جسے عقل تسلیم نہ کرے، بظاہر ناممکن۔ نیز **بعید از قیاس**۔

**بعیر** زبرب، ی۔ اند، ع۔ اُونٹ، شُتر۔

**بعینہٖ** لیٹا زیرب، ے لین، لیٹا زیرن ا، کھڑا زیرہ مثل ی۔ متعلق فعل۔ ہو بہو، بالکل۔

## ب ۔ غ

**بغاث** پیش ب۔ صف۔ سُست پرواز، جو تیز نہ اُڑ سکے۔

**بغارہ** زبرب، زبرر۔ اند، ف۔ بڑا چھید جو کپڑے میں ہو، بھبا قا۔

**بغاوت** زبرب، زبرو۔ امث، ع۔ سرکشی، نافرمانی، اقتدار کے خلاف اقدام، خروج۔

محاورہ: **بغاوت پھوٹنا** خفیہ بغاوت ظاہر ہونا، یکا یک بغاوت شروع ہو جانا۔

**بغبغا** زبرب، جزم غ۔ اند، ع۔ ٹھوڑی کے نیچے لٹکتا ہوا گوشت؛ ایک قسم کا کبوتر

جس کی گردن نیچے کی طرف سے زیادہ پھولی ہوئی ہوتی ہے۔
نقلِ صوت: **بغبغو ں** (ن غنہ) کبوتر کا مادہ سے جفتی کے لیے گردن پھلا پھلا کر مخصوص آواز نکالنا۔

**بغتۃً** زبرب، جزم غ، زبرت، ت دوزبر 'تن'، متعلق فعل، ع۔ دفعتہ، ناگہاں، اچانک۔

**بغچہ** پیش ب، جزم غ، زبرچ۔اند، ت۔ چھوٹی گٹھڑی، کپڑے یا دوسری اشیا باندھنے کی ڈوریوں دار چادر۔ تص: (مث) **بغچی**۔

**بغدا** پیش ب، جزم غ۔اند، ف۔ قصاب کا قیمہ بنانے کا بھاری چُھرا۔

**بغدی** زبرب، جزم غ۔اند، ع۔ اعلیٰ قسم کا بیش قیمت اُونٹ جو نر ہو۔

**بغض** پیش ب، جزم غ۔اند، ع۔ بیر، جلن، عداوت، کپٹ، کینہ، دشمنی، حسد؛ خدا واسطے کی دشمنی۔
بول چال: **بغضِ للّٰہی** (لل لاھی) خواہ مخواہ کا بیر، بلاوجہ پرخاش۔

**بغل** زبرب، زبرغ۔امث، ف۔ بازو کے اندرونی سرے اور سینے کے درمیان کی گھائی، کانکھ؛ پہلو، آغوش؛ کنارا؛ قبضہ، تصرف، مثلاً: اپنا مال اپنی بغل میں۔
**بغل بچہ** گود کا بچہ یا پٹھو۔
**بغل بند** انگرکھا جس کا بند پہلو میں لگتا ہے۔
**بغل بلائی** (زیرب) بغل میں نکلنے والا پھوڑا، کنکرالی۔
کہاوت: **بغل تھا سپارا تو پوت تھا ہمارا جب کمر ہوا کٹارا تو کنتھ ہوا تمھارا** جب بہو ساس سے لڑے اور خاوند کو لے جا کر الگ رہنا چاہے تو ساس کہتی ہے یعنی جب تک بچہ تھا ہمارا تھا، اب جوان ہوا تو تمھارا ہو گیا۔
**بغل کا پھوڑا** سخت تکلیف دینے والا، ایذا پہنچانے والا۔
کہاوت: **بغل کا چور برا ہوتا ہے** بھیدی خوب چوری کرتا ہے۔ بھیدی خطرناک ہوتا ہے۔
**بغل گند** زیادہ پسینہ آنے اور نہ نہانے کے سبب بغل سے آنے والا بو کا بھبکا۔
**بغل گیر** ہم آغوش، گلے ملنے والا۔
**بغل میں** قریب، برابر میں، متصل۔
کہاوت: **بغل میں چھری، منہ میں رام رام** ظاہر میں دوست باطن میں دشمن۔ بظاہر نیک بباطن ظالم۔
کہاوت: **بغل میں چھری، نیت بری** جب آدمی کی نیت بگڑ جاتی ہے تو دوسرے کی ایذا رسانی کی فکر کرتا ہے۔
کہاوت: **بغل میں کٹورا، شہر میں ڈھنڈورا** چیز پاس ہے اور اُس کی تلاش ہر جگہ ہو رہی ہے۔

**بغلی** پہلو کا، مثلاً: **بغلی قبر** وہ لحد جو قبر کے پہلو میں ہو۔

**بغلا** زبرب، جزم غ۔اند۔ ایک قسم کی بڑی کشتی جو بحیرۂ عرب کے ساحلوں میں چلتی ہے۔

**بغلک** زبرب، جزم غ، زبرل۔امث۔ (بنوٹ) پہلو پروار۔

**بغلول** زبرب، جزم غ، وج۔صف، ہ۔ احمق، عجیب ہیئت وصورت کا آدمی جسے دیکھ کر ہنسی آئے۔

**بغلیاں** زبرب، جزم غ، زیرل۔جمع، مث۔ (جلد بندی) کتاب کے دونوں جانب کی دفتیاں، ملٹ یا پٹھے۔

**بغلیں**۔ امث، جمع۔ **بغل** (رک) کی جمع۔
محاورہ: **بغلیں بجانا** کامیابی پر فخر یا خوشی کا شدید برملا اظہار۔
محاورہ: **بغلیں بھرنا** کشتی میں بغل کا پیچ لگانا، بغل سے نکل کر پشت سے گرفت مضبوط کرنا۔
محاورہ: **بغلیں جھانکنا** لاجواب ہو جانا، شپٹا جانا۔

## ب۔ف

**بفا** زبرب۔امث، ف۔ سر کے بالوں کی خشکی جو بھوسی کی طرح جھڑتی ہے، سر کی خشکی۔

## ب۔ق

**بق** زبرب۔اند۔ مچھر۔

**بقا (ء)** زبرب۔امث، ع۔ حیات، زندگی، فنا کی ضد؛ پائیداری، دوام۔
**بقائے اصلح** یہ حیاتیاتی نظریہ کہ انواعِ حیات کی باہمی کشمکش میں وہ نوع جو حالات کے مطابق خود کو ڈھالنے کی قدرت یا بہتر صلاحیت رکھتی ہو باقی رہتی ہے۔
**بقائے باہمی** باہم مل جل کر رہنا۔
**بقائے دوام** غیر فانی زندگی؛ پائیدار شہرت۔

**بقا** پیش ب، شدق۔اند۔ دھوئیں کا مرغولہ، بو کی لپٹ۔

**بقابق** زبرب، زبرب۔امث، نقلِ صوت۔ وہ آواز جو بعض اوقات پاخانہ پھرنے میں نکلتی ہے۔

**بقاع** زیرب۔جمع، مذ۔ **بقعہ** (رک) کی جمع۔

**بقال** زبرب، شدق۔اند، ع۔ سبزی فروش، کنجڑا، اجناس اور اشیائے خوردنی

بیچنے والا۔

**بقال بطورا** اول جلول آدمی پر پھبتی۔ نیز بقل بطورا۔

**بقالی** زبرب، شدق۔ امث۔ کنجوسی، بخل۔

**بقایا** زبرب۔ جمع، مذ۔ صف، ع۔ بقیہ (رک) کی جمع؛ واجب الوصول رقم، باقی بچنے والی مقدار۔

**بقباق** زبرب، جزم ق۔ امذ۔ بکواسی آدمی، فضول گو۔

**بقچہ** پیش ب، جزم ق، زبر چ۔ امذ، ف۔ رک: بغچہ۔

**بقر** زبرب، زبرق۔ امث، ع۔ گائے یا بیل۔

**بقراط** پیش ب، جزم ق۔ علم۔ پانچویں صدی قبل مسیح کا یونانی طبیب جسے طب کا بانی کہا جاتا ہے۔ (مجازاً) بڑا عالم؛ یا برخود غلط، علمیت کا دعویٰ رکھنے والا یا گمبھیر نظر آنے والا آدمی۔

**بقرہ عید** زبرب، جزم ق، زبرر، ی۔ امث۔ حج کے موقع پر ۱۰ ذی الحجہ کو منائی جانے والی عید جس میں جانوروں کی قربانی ہوتی ہے۔ عیدالاضحیٰ۔

**بقریہ** زبرب، زبرق، زیرر، شدزبری۔ امث۔ ایک بیماری کا نام جس میں خسرہ سے بڑے اور چیچک سے چھوٹے دانے جسم پر نمودار ہوتے ہیں؛ گائے کے جسم میں پیدا ہونے والے چیچک کے جراثیم سے تیار کیا جانے والا چیچک کا ٹیکا۔

**بقعہ** پیش ب، جزم ق، زبرع۔ امذ، ع۔ خانہ، گھر، مقام؛ قطعۂ اراضی، چھینٹ یا رنگ کا نشان، داغ، نقطہ۔

**بقعۂ ظلمت** آنکھ کی پتلی کا وہ نقطہ جس میں بینائی کی حس نہیں ہوتی۔ انگریزی زبان میں: Blind Spot۔

**بقعۂ نور** قندیل، وہ مقام جہاں سے روشنی یا نور نکلے یا چھوٹے۔

**بقل** زبرب، جزم ق۔ امث، ع۔ سبزی، ترکاری، ساگ۔ نیز بقلہ۔ جمع: بقولات۔

**بقل بطورا** اول جلول آدمی پر پھبتی۔

**بقلۃ الحمقا** (زبرب، جزم ق، زبرل، پیش ۃ، غم ا، جزم ل، زبرح، جزم م) خرفے کا ساگ؛ (لفظاً) باولی سبزی۔

**بقم** پیش ب، پیش ق۔ امذ۔ رک: بکم۔

**بقیہ** زبرب، ی، شدزبری۔ صف، ع۔ بچا ہوا، جز، حصہ، مقدار یا افراد۔

**بقیۃ السیف** (زبرب، زبری، پیش ۃ، غم ا، غم ل، بے لین) وہ لوگ جو جنگ میں زندہ بچ گئے ہوں۔

## ب۔ ک

**بک (۱)** زبرب۔ امث، ہ۔ بکواس، یاوہ گوئی۔

**بک بک** بہت بکواس، مسلسل یاوہ گوئی۔

محاورہ: **بک بک کرنا** زیادہ باتیں کرنا، فضول گفتگو کرنا۔

**بک (۲)** زبرب۔ امذ۔ بگلا۔

**بک چال** بگلے کی طرح سُست اور اٹھلاتی ہوئی چال۔

**بک دھیان** گہری سوچ، بگلے کی طرح بیٹھ کر مراقبے کی حالت۔

**بک** پیش ب۔ امث۔ ایک نفیس باریک کپڑا جس کے دوپٹے وغیرہ بناتے تھے، تنزیب کی ایک قسم۔

**بکا** پیش ب۔ امذ۔ رونا، گریہ زاری۔

**بکا** پیش ب، شدک۔ امذ۔ رک: بقا۔

**بکار (۱)** زبرب۔ امذ۔ لفظ، صوت، بول۔

**بکار (۲)** زبرب۔ امذ۔ کھڑی فصل کا تخمینہ یا قیمت جو آنکنے والا زبانی لگائے۔

**بکار** زیرب۔ امذ، ہ۔ تبدیلی، پلٹنا؛ بگاڑ، نقص، خرابی؛ مرض، روگ۔

**بکارا** زبرب۔ امذ، ہ۔ پرچی، چٹ، لیبل جو کسی صندوق وغیرہ پر نام پتہ لکھ کر لگایا یا چپکایا جائے؛ قاصد، ایلچی۔

**بکارا** زیرب۔ امث۔ ناکارہ، ناقابلِ کاشت ریتیلی زمین۔

**بکارت** زبرب، زبرر۔ امث، ع۔ کنوارپن، دوشیزگی۔

**بکارنا** زبرب، جزم ر۔ فعل متعدی۔ جواب یا جواب الجواب دینا۔

**بکاس** زیرب۔ امذ۔ کھلنے یا پھیلنے کا عمل، کھلنے یا چٹکنے کی کیفیت؛ نمائش و نمود؛ خوشی۔

**بکام** زبرب۔ صف۔ موافق، سازگار۔

**بکانا** زبرب۔ فعل متعدی۔ بولنے پر اُکسانا، بکواس کرنے پر مائل کرنا۔

**بکاو** زیرب۔ امذ۔ بکنے یا بیچے جانے کا عمل۔

**بکاول** زبرب، زبرو۔ امذ، ف۔ باورچی، خانساماں۔

**بکاولی** باورچی گیری؛ کھانا پکانے کا سامان۔

**بکاوَلی** زبرب، وج۔ رک: گل بکاوَلی۔

**بکائن** زبرب، لیٹا زیرء۔ امذ/امث، ہ۔ نیم سے مشابہ ایک درخت جس کی پتیاں نیم سے ذرا لمبی اور بے مزا پھل کا مزا بکبکا ہوتا ہے۔ اس کے پتے جانور شوق سے کھاتے ہیں۔ مہانیب، کاکیڑ۔ نیز بکاین۔

**بکاؤ** زیرب، ومع۔ صف۔ بکنے کے لیے، برائے فروخت۔

**بکبکا** زبرب، جزم ک، زبرت۔ صف، ہ۔ بدمزہ، پھیکا، کسیلا۔

**بکت** زیرب، زبرک۔ امذ۔ شخص، فرد، آدمی، گھر کا کوئی آدمی۔

**بکتر** زبرب، جزم ک، زبرت۔ امذ، ف۔ زرہ، لوہے کے تاروں یا چادروں سے بنا ہوا جنگی لباس۔

**بکتر بند** زرہ پوش، جنگی موٹر گاڑی جو چاروں طرف سے بند، مضبوط آہنی چادروں سے ڈھکی ہوتی ہے۔
**بکتر بند دستہ** آہنی بکتر پوش گاڑیوں کا فوجی ٹولا۔
**بکٹ (۱)** زیرب، زبرک۔صف۔ دردانگیز، دُکھ بھرا، مشکل، کٹھن۔(امث) مصیبت، پیتا، مثلاً: بکٹ کہانی۔
**بکٹ (۲)** زیرب، زبرک۔اند۔ محافظ فوجی دستہ، پہرا، چوکی۔
**بکٹ** پیش ب، شدزبرک۔اند، ہ۔ چنگل، پنجہ۔رک: بکٹا۔
**بکٹا** پیش ب، جزم ک۔صف۔ زبان کے لعاب کو خشک کرنے والا (ذائقہ) کسیلا، پھکسا۔
**بکٹا** پیش ب، زبرک، شدٹ۔اند۔ جھپٹ کر پنجے یا دانتوں سے نوچ لینے کا عمل؛ وہ مقدار جو ایک مٹھی میں آجائے۔
محاورہ: **بکٹا بھرنا** منہ یا پنجہ مار کر جھپٹ لینا، بوٹی اُتار لینا۔
**بکر** زبرب، جزم ک۔اند۔علَم، ع۔ ایک نام جو مثالوں یا مسئلوں میں کسی فرضی شخصیت کو ظاہر کرنے کے لیے جاتا ہے، مثلاً: زید و بکر۔
**بکر** زیرب، جزم ک۔اند، ع۔ دوشیزگی، کنوارپن۔
**بکرا** زبرب، جزم ک۔اند، ہ۔ نرگوسفند، (تخفیف) بکر۔(اند) بکری۔
**بکرید** عیدالاضحیٰ۔
**بکر قصاب** بکری کا گوشت بنانے اور بیچنے والا قصائی۔
کہاوت: **بکرا مُٹائے تب لکڑی کھائے** بکرا موٹا ہو تو شرارتیں کرتا ہے اور مار کھاتا ہے۔ملازم جب ٹھیک کام نہ کرے تو کہتے ہیں۔
**بکروٹا** (ولین) بکری کا بچہ، میمنا۔
**بکراند** پیش ب، جزم ک، ن غنہ۔امث۔ باسی، بند رکھی ہوئی غلے کی بنی ہوئی غذا میں پیدا ہو جانے والی بو۔(صف) بکراندا، بکراندی۔نیز **بھکراند**۔
**بکرمی** زیرب، جزم ک، زبرر۔صف، ہ۔ مہاراجہ وکرم آدتیہ سے منسوب سموت یا تاریخوں کا حساب۔نیز رک: وکرم۔
**بکرنڈی** زبرب، جزم ک، زبرر، جزم ن۔امث۔ چارپائی کی پائنتی کی طرف عرض میں ڈالی ہوئی بٹے ہوئے سُوت یا بان کی ڈوریوں کی رسی جس میں سے ادوان کی ڈوریاں پرو کر کسی جاتی ہیں۔
**بکروٹا** زبرب، جزم ک، ولین۔امث، ہ۔ بکری کا بچہ، بزغالہ، بکرے کی تصغیر۔
**بکری** زبرب، جزم ک۔امث، ہ۔ بکرا (رک) کی تانیث۔
محاورہ: **بکری اور شیر کا ایک گھاٹ پر پانی پینا** عدل و انصاف کا دَور دورہ ہونا، حکومت کا اپنے عدل و انصاف کے باعث ظالموں کا اپنے ظلم و ستم سے باز رکھنا۔
کہاوت: **بکری سے ہل جُتتا تو بیل کون رکھتا** اگر یونہی کام ہو جائے تو محنت یا خرچ کون کرتا۔
کہاوت: **بکری کرے گھاس سے یاری تو کھانے کہاں جائے** اگر کسی کی دوستی کی وجہ سے رزق چھوڑ دیا جائے تو کھائیں کہاں سے۔
کہاوت: **بکری کی تین ہی ٹانگ** وہاں کہتے ہیں جب کوئی فضول بات کر کے اُس کے درست ہونے پر ضد کرے۔
کہاوت: **بکری کے نصیبوں چھری ہے** جو قسمت میں ہے وہ ضرور ہوگا۔
کہاوت: **بکری نے دودھ دیا، وہ بھی مینگنوں بھرا** وہاں بولتے ہیں جہاں کوئی چیز دی جائے مگر خراب کر کے یا کسی کا کوئی کام بددلی سے کیا جائے۔
**بکری** زیرب، جزم ک۔امث۔ فروخت، بیچنے کا عمل یا اُگھائی؛ فروخت کی کُل مالیت۔
**بکری تولید** زیرب، جزم ک، ولین، ی۔امث۔ (حیاتیات) بعض انواع حیات میں نر و مادہ کے ملے بغیر افزائش یا ولادت ہونا۔
**بکرے** زبرب، جزم ک۔جمع، مذ، ہ۔ بکرا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔
کہاوت: **بکرے کی ماں کب تک خیر منائے گی (آخر ایک نہ ایک دن چھری تلے آئے گی)** یہ مثل آدھی اور پوری دونوں طرح استعمال ہوتی ہے۔جو ہونا ہے وہ ہو کر رہے گا۔جو آفت یا مصیبت مقدر میں ہے وہ ضرور آئے گی؛ بدآدمی ضرور اپنی بدی کا نتیجہ بھگتے گا۔
**بکسنا** زیرب، زبرک، جزم س۔فعل لازم، ہ۔ پوری طرح کھلنا، وا ہونا؛ شگفتہ ہونا؛ پھول کا پوری طرح کھل کر بکھر جانا؛ مُرجھانے کے قریب ہونا؛ مرجھانا، کملانا؛ سُوکھنا؛ بکھر جانا؛ گل جانا، کھال گوشت وغیرہ کا نرم پڑ جانا۔
**بکسوا** زبرب، جزم ک، پیش س۔اند، ہ۔ کمرپٹی، تسمے وغیرہ کے سروں کو جوڑنے کے لیے ایک سرے پر لگا ہوا حلقہ جس کے بیچ میں نوک ہوتی ہے جو دوسرے سرے کے چھیدوں میں پھنسائی جاتی ہے۔نیز رک: **بکلوس**۔
**بکشیپ** زیرب، جزم ک، ے۔اند۔ انتشار، پریشانی، پراگندگی، اُلجھن، افراتفری۔
**بکل** زبرب، پیش ک۔امث۔ مولسری کا پیڑ۔
**بکل** زبرب، شدزبرک۔اند۔ درخت کی چھال، پوست۔
فعل مرکب: **بکل اُتارنا** درخت کی چھال کو لکڑی سے الگ کرنا۔
فعل مرکب: **بکل اُڑانا** مار مار کر کھال اُدھیڑ دینا۔

**بکل** پیش ب،شدز بر ک۔امث ،ہ۔ دوپٹے کا سینے اور کاندھے پر پڑا ہوا پلو، کپڑے کو ایک خاص طریقے سے کندھوں پر ڈالنا۔
محاورہ: **بکل مارنا** دوپٹے یا چادر وغیرہ کے پلو کو سامنے کی طرف سے کاندھے پر ڈالنا۔

**بکلانا** پیش ب، جزم ک۔فعل لازم۔ آپ ہی آپ باتیں کرنا، بُڑبُڑانا، دیوانوں کی طرح باتیں کرنا، بے وقوفی کی باتیں یا کام کرنا،غُل مچانا۔

**بکلوس** زبر ب، جزم ک، ومع ۔امذ۔ بکسوئے سے بندھنے والی کمرپٹی جو وردی کا جُز ہوتی ہے۔

**بکم** پیش ب، جزم ک۔صف۔جمع ،ع۔ گونگے۔واحد: آبکم۔

**بکم** زبر ب،زبر ک۔امذ۔ چندن کی قسم سے ایک درخت جس کی لکڑی سرخ رنگ بنانے کے کام آتی ہے۔پتنگ کا پیڑ۔نیز بقم۔

**بکمی** زبر ب، جزم ک۔امث۔ وہ عورت جو خاوند کے ہوتے ہوئے دوسرے سے شادی کرے۔

**بکن** پیش ب،زبر ک۔امث۔ ایک چھتادار بوٹی جس کی شاخیں باریک، پتے پتلے،لمبوترے اور نوکدار ہوتے ہیں،شاخ کی ہر گرہ پر چھوٹا سا گول گھنڈی نما پھول؛ آسیا بوٹا۔یہ دوا کے طور پر بھی استعمال کی جاتی ہے۔

**بکنا** زبر ب، جزم ک۔فعل لازم۔ بڑبڑانا، بکواس کرنا، ڈانٹنا ڈپٹنا۔نیز **بکنا جھکنا/جھینکنا**۔

**بکنا** زیر ب، جزم ک۔فعل لازم۔ بیچا جانا، کسی معاوضے کے بدلے کسی کا طرف دار تابع دار ہو جانا۔

**بکنی** پیش ب، جزم ک۔امث،ہ۔ سفوف، برادہ، چورا۔

**بکواس** زبر ب، جزم ک۔امث۔ بے تکی باتیں، فضول گوئی، بے کار اور فضول کام۔
**بکواسی** بکی مرد، بکنے والا، یاوہ گو۔(امث) **بکواسن**۔

**بکوٹ** زیر ب، وج۔امذ۔ جلاد، پھانسی دینے والا۔

**بکور** پیش ب، وج۔امذ۔ سحر خیزی، سویرے اُٹھنا، جلد نکل پڑنا، وقت سے پہلے آ پہنچنا۔قبل از وقت ولادت۔(صف) **بکور** سحر خیز۔

**بکولا** زبر ب، وج۔امذ۔ کپڑے کا ٹکڑا جو فقیر یا جوگی اپنا سر ڈھانپنے کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

**بکہ** زبر ب،شدز بر ک۔علَم۔ مکہ معظمہ کا دوسرا نام۔

**بکیت** زبر ب، ے لین۔امذ،ہ۔ بانک بنوٹ کا ماہر؛ بانکا معشوق۔
**بکیتی** چُھریوں سے مقابلہ۔

**بکیلو** زبر ب، ے، ومع۔امذ،ہ۔ مونج جس کی رسیاں بٹی جاتی ہیں۔

**بکھ** زیر ب۔امذ،ہ۔ زہر،سم۔
کہاوت: **بکھ کی اوکھد کیا** زہرلا علاج ہے، بری چیز کسی صورت میں اچھی نہیں ہوسکتی۔

**بکھان** زبر ب۔امذ،س۔ ذکر، بیان؛ وعظ؛تشریح،توضیح،تفسیر۔
فعل متعدی: **بکھاننا** کہنا، باتیں ملانا، قصہ سنانا؛ تعریف توصیف کرنا، گُن گانا۔

**بکھر** زبر ب، زبر کھ۔امذ۔ زراعت و باغبانی کا آلہ جس سے مٹی کو سمیٹتے یا بکھیرتے اور پھیلاتے ہیں۔

**بکھرا** زبر ب، جزم کھ۔امذ۔ کہاروں کا کندھے پر رکھنے کا کپڑا یا گدی تاکہ ڈولی کے ڈنڈے سے چھلنے نہ پائیں۔نیز پکھرا۔

**بکھرنا** زیر ب، زبر کھ، جزم ر۔فعل لازم۔ منتشر،تتر بتر ہونا۔پراگندہ، پریشان ہونا؛ مچلنا، قابو سے باہر ہونا۔

**بکھری** زبر ب، جزم کھ۔امث،ہ۔ مکان، جھونپڑا۔

**بکھما** زیر ب، جزم کھ۔امذ۔ تریاق، زہر کا توڑ۔

**بکھم** زیر ب، زبر کھ۔صف۔ طاق، سم یا جفت کی ضد؛ ناہموار، بے جوڑ۔

**بکھن** زیر ب، زبر کھ۔امذ۔ آرام، سکون، عیش وعشرت۔

**بکھیر** زبر ب، ے۔امث،ہ۔ وہ شے جو نچھاور کی جائے، لٹائی جانے والی شے، وارن پھیرن۔

**بکھیرنا** زبر ب، ے، جزم ر۔فعل متعدی،ہ۔ منتشر کرنا، تتر بتر کرنا؛ پھول یا سکے وغیرہ برسانا، لٹانا، نچھاور کرنا۔**بکھرنا** (رک) کا متعدی۔نیز **بکھرانا**۔

**بکھیڑا** زبر ب، ے۔امذ،ہ۔ بکھرا ہوا سامان؛ جھگڑا، ٹنٹا، اُلجھاوا، پیچیدگی۔
**بکھیڑیا** اُلجھنیں پیدا کرنے والا، فسادی۔

## ب۔گ

**بگ** (۱) زبر ب۔امث۔ باگ (رک) کی مخفف، راس، لگام۔
**بگ ٹٹ** بے قابو، بے لگام (گھوڑا)، سرپٹ دوڑنے والا۔
**بگ دھری** شہسواری۔

**بگ** (۲) زبر ب۔امث۔ کچی لکڑی، لکڑی کے کندے کا نرم حصہ جو بکل کے عین نیچے ہوتا ہے۔

**بگا** زبر ب،شد گ۔امذ۔ بیل کی ناک میں بندھی ہوئی رسی۔نیز پگھا، پگا۔

**بُگا** پیش ب،شد گ۔صف،ہ۔ سیدھا، بیوقوف؛ موٹا۔

**بگارنا** زبر ب، جزم ر۔فعل متعدی،ہ۔ پھیلانا، منتشر کرنا، بکھیرنا، پھینکنا۔

**بگاڑ** زیر ب۔امذ،ہ۔ خرابی، رنجش، لڑائی، فساد۔

کہاوت: **بگاڑسنوار خدا کے ہاتھ** نیکی بدی سب خدا کے ہاتھ ہے۔ کسی کام کے خراب ہونے پر تسلی دیتے ہوئے کہتے ہیں۔

**بگاڑنا** لیٹا زیرب، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ کسی چیز کی صورتِ موجودہ میں خرابی پیدا کرنا، موجودہ خوشگواری یا خوشنمائی برقرار نہ رکھنا، ناکارہ بنانا؛ رنجش پیدا کرنا، لڑائی مول لینا؛ نقصان پہنچانا، ضائع کرنا؛ ورغلانا، بُری ترغیب دینا۔

**بگاڑو** زیرب، ومع۔ امذ، ہ۔ بگاڑنے والا، بگڑا، خراب، آوارہ۔

**بگانہ** لیٹا زیرب، زبرن۔ صف، ف۔ رک: بیگانہ۔ نیز بگانا۔

کہاوت: **بگانہ سرپنسیری** دوسرے کی چیز کی پروا نہیں ہوتی۔

**بگانی** لیٹا زیرب۔ صف۔ بگانہ (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **بگانی آس، نت اپاس** غیر سے اُمید لگانے والا بھوکا رہتا ہے۔ (اُپاس=روزہ)۔

کہاوت: **بگانی کھیتی پر جھینگر ناچے** پرائے مال پر فخر کرنے یا شیخی مارنے کے موقع پر کہتے ہیں۔

**بگانے** لیٹا زیرب۔ صف، ف۔ بگانہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **بگانے کارن بولی توڑے نان** فائدہ کسی کو ہو اور خوشی کوئی منائے۔

**بگ ڈنڈ** زبرب، جزم گ، زبرڈ، جزم ن۔ امذ۔ ڈنڈ بنانے کے لیے ہاتھ کے سہارے اچکنے کے واسطے پایوں پر لگے ہوئے اُفقی ڈنڈے۔ نیز بل ڈنڈ۔

**بگریلی** زبرب، جزم گ، ے۔ امث۔ ایک بہت چھوٹی پہاڑی چڑیا جو سردیوں میں میدان کی طرف اُتر آتی ہے۔ نیز بگیری۔

**بگڑ** زبرب، زبرگ۔ امذ۔ ایک احاطے میں بنے ہوئے مکان، گھیر۔

کہاوت: **بگڑ میں بگڑ تین گھر تیلی دھوبی نائی** کمینے لوگوں کے پاس نشست و برخاست ہونے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**بگڑا** زبرب، جزم گ۔ امذ، ہ۔ فریب، جعل یا دغابازی، فراڈ، گڑبڑ، مجرمانہ کارروائی؛ فساد، جھگڑا۔

**بگڑیا** چال باز، فریبی، فراڈیا۔

**بگڑا** زیرب، جزم گ۔ صف۔ بگڑنا (رک) کا حالیہ تمام؛ خراب، ناکارہ، نکما، بدوضع، بدچلن؛ ناراض، برگشتہ۔

کہاوت: **بگڑا بیٹا کھوٹا پیسہ، کبھی نہ کبھی کام آ ہی جاتا ہے** اپنی چیز کسی ہی خراب ہو کسی نہ کسی وقت ضرورت میں کام دے ہی جاتی ہے۔

کہاوت: **بگڑا شاعر مرثیہ گو۔ بگڑا گویا مرثیہ خواں** مرثیہ گو بحیثیت شاعر کے اور مرثیہ خواں بحیثیت گویے کے کمتر درجے کے ہوتے ہیں۔ بگڑا شاعر اور بگڑا گویا مرثیہ خوانی اختیار کرتے ہیں تاکہ لوگ احتراماً سن لیں۔

**بگڑا دل** برہم، جان پر کھیل جانے والا۔

**بگڑنا** زیرب، زبرگ، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ خراب ہونا، بے کار، ناکارہ ہو جانا، نقصان ہونا، ہاتھ سے جانا، ناراض ہونا، رُوٹھنا، ابتر ہونا، بے قابو ہونا۔

**بگڑی** زیرب، جزم گ۔ امث۔ بُرا وقت، بدقسمتی، خراب حالت۔

کہاوت: **بگڑی بن جاتی ہے جب فضل خدا ہوتا ہے** خدا کی مہربانی ہو تو مصیبت راحت سے بدل جاتی ہے۔

کہاوت: **بگڑی پر دوست بھی کنارا کش ہو جاتے ہیں** مصیبت یا غربت میں کوئی ساتھ نہیں دیتا۔

کہاوت: **بگڑی لڑائی بکتر پوش کے سر** شکست کے ذمہ دار افسر ہوتے ہیں۔

**بگل** زیرب، پیش گ۔ امذ۔ منہ سے بجایا جانے والا ایک باجا جو کسی اعلان کے موقع پر (زیادہ تر) پولیس اور فوج میں استعمال ہوتا ہے۔ نیز عام: بُگُل (زبرگ)۔

**بگلا** زبرب۔ امذ، ہ۔ آبی پرندوں کی مختلف اقسام میں سے کوئی جس کی گردن اور ٹانگیں لمبی اور دُم پتلی ہوتی ہے سارس، ہنس۔

**بگلا بھگت** (زبربھ، زبرگ) نیک نظر آنے والا بدآدمی، متفنی۔

کہاوت: **بگلا مارے پنکھ ہاتھ** بے فائدہ دوسروں کو نقصان پہنچانے یا بے سود کام کرنے کے موقع پر کہتے ہیں۔

تصغیر: **بگلی** (زبرب، جزم گ) ایک قسم کا چھوٹا بگلا۔

**بگلوس** زبرب، ومع۔ امث۔ کمر پر باندھنے کی پٹی۔

**بگندھ** زیرب، زبرگ، جزم ن۔ امث۔ بدبو، سڑاند، بساند، عفونت۔

**بگ نونا** زبرب، جزم گ، ومع۔ امذ۔ (لفظاً) شیر کا ناخن؛ آہنی ناخنوں کا پنجہ جسے ہاتھ پر چڑھا کر ہتھیار کا کام لیتے ہیں۔ نیز بگھ نکھ، بگھ نونا۔

**بگنی** زبرب، جزم گ۔ امث۔ کشید کی ہوئی شراب۔ انگریزی میں: Wine۔

**بگو بشنو** زیرب، ومج، جزم ش، ولین۔ امث، ف۔ تکرار، حجت، کہا سُنی۔ (لفظاً) کہہ اور سن۔

**بگوٹی** زبرب، ولین۔ امث۔ باغ لگانے کے لیے کھیت سے علیحدہ کی ہوئی زمین۔

**بگوڑی** زبرب، ولین۔ امث۔ کھیت کی گوڈی/گوڑی کرنے کا کُھرپا۔

**بگوگوشہ** زبرب، شدگ، ومع، ومج، زبرش۔ امذ۔ ایک قسم کی ناشپاتی۔

**بگولا** زبرب، ومع۔ امذ، ہ۔ چکراتا ہوا غبار کا جھکڑ، گردباد، بونڈلا، بونڈر۔

**بگونا** زبرب، ومج۔ امذ۔ سیدھی باڑ کا بڑا پیالہ۔

**بگونا** زیرب، ومج۔ فعل لازم، ہ۔ بدگوئی کرنا، ہجو کرنا، بدنام کرنا؛ مذاق اُڑانا، الزام دینا۔

**بگی** زبرب،شدگ۔امث۔ ایک گھوڑے سے کھینچی جانے والی دو پہیوں کی گاڑی۔چار پہیوں کی گھوڑا گاڑی۔نیز بگھی۔

**بگی** پیش ب۔امث۔ ایک قسم کی چھوٹی صراحی جس میں ہندو گنگا جل بھر کر لاتے ہیں۔

**بگھار** زبرب۔امذ،ہ۔ ہنڈیا کو پیاز وغیرہ پڑے ہوئے کڑکڑاتے گھی یا تیل سے داغنا۔

فعل متعدی: **بگھارنا** (مجازاً) باتیں بنانا/ ملکانا؛ گھی میں لہسن، پیاز وغیرہ کو داغ کر کے دال یا سبزی ترکاری پر ڈالنا۔

**بگھارے بینگن** خشخاش،تل اور کھوپرا پیس کر، املی اور دیگر مسالے ڈال کر تیل میں حیدرآباد (دکن) کے طریقے سے پکائے ہوئے چاشنی دار بینگن۔

**بگھدھر** زبرب، جزم گ، زبردھ۔صف۔ عجیب وغریب شخصیت کا، نہایت سخت گیر۔

**بگھمبری** زبرب، زبرگھ، جزم م، زبرب۔صف۔ شیرِ ببر کے رنگ کا گھوڑا یا کبوتر، شتری رنگ سے مشابہ۔نیز **بگھمبریا** (جزم م، جزم ب)۔

**بگھن** زیرب، زبرگھ۔امث،ہ۔ دقت، دُشواری؛ رکاوٹ، مزاحمت، اٹکاؤ؛ ممانعت، مخالفت۔

**بگھوٹی** زیرب، ولین۔امث۔ لگان جو فی بیگھا کے حساب سے لگایا جائے۔

**بگھیلا** زبرب، ے۔امذ،ہ۔ شیر کا بچہ۔نیز بگھیرا۔

## ب۔ل

**بل** (۱) زبرب۔امذ،س،ہ۔ پیچ، لہر، لپیٹ، خم، تلوار یا دوسرے آہنی اسلحہ کی ٹیڑھ یا پھیر؛ فرق، تفاوت، کمی یا بیشی؛ (حساب میں) پھیر؛ پیروں کا لہرے دار کڑا؛ زور، طاقت؛ بھروسا، پشت پناہ، آسرا۔

محاورہ: **بل آنا** طاقت یا قوت پیدا ہونا۔

**بل بوتا** (ومع) طاقت، ہمت؛ لیاقت؛ آسرا، دم خم، سہارا، حمایت۔

کہاوت: **بل بن آدر نہیں** طاقت کے بغیر کوئی عزت نہیں۔

کہاوت: **بل بے (بھینسے) تیرا دل** کم حقیقت کے اِترانے پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **بل بے جماں تیری دھج** جب کوئی ادنیٰ شخص بن سنور کر یا بڑا بن کر آجائے تو کہتے ہیں۔

محاورہ: **بل بھرنا** غصہ دکھانا، ناراض ہونا، اکڑنا، اینٹھنا۔

کہاوت: **بل تو اپنا بل، نہیں تو جائے جل** اپنی طاقت پر فخر ہونا چاہیے۔

کہاوت: **بل جائیے راج کو جہاں موتی لگے پیاج کو** اُس راج کا کیا کہنا جہاں موتی پیاز پر جڑے جائیں۔خراب انتظام کی بابت یا اندھیر کی نسبت بولتے ہیں۔غلط بخشی پر طنز۔

کہاوت: **بل سوں نامی ہو گئے رستم ارجن بھیم، بل بن کیسی حاکمی کہہ گئے سانچ حکیم** طاقت کی وجہ سے جہاں میں رستم ارجن اور بھیم کا نام ہے اور بغیر اس کے دنیا میں حکومت نہیں ہو سکتی۔

محاورہ: **بل کھانا** مُڑنا، لچکنا۔

محاورہ: **بل مارنا** اکڑ کر چلنا، سینہ تان کر چلنا۔

محاورہ: **بل نکلنا** سیدھا کرنا؛ غرور توڑنا، مزاج درست کرنا۔

**بل وان** طاقتور، قوی، زورآور۔

**بل وان کا ہل بہت جُتے** اُس شخص کی نسبت کہا جاتا ہے جو طاقت کے زور پر دوسروں سے کام لے۔

**بل** (۲) زبرب۔امذ،س۔ بھینٹ، چڑھاوا۔قربانی۔ **بلدان/ بلیدان** کا مخفف۔

محاورہ: **بل بل جانا** صدقے قربان ہونا۔

**بلہار** قربان جانے والا۔

**بل** (۳) زبرب۔متعلق فعل،ہ۔ رُخ پر، کی طرف، مثلاً: سر کے بل (گرنا)، پہلو کے بل (لیٹنا)۔

**بل** (۴) زبرب۔ رک: بلکہ۔

**بل** زیرب۔امذ،ہ۔ زمین میں بنا ہوا سوراخ یا کھوہ جس میں حشرات الارض رہتے ہیں۔تص: بلوکا۔

**بل** زیرب۔امذ۔ ہندی، چیک؛ قانون کا مسودہ جو منظوری کے لیے پیش کیا جائے؛ حساب کی فرد۔انگریزی: Bill۔

**بلا** زبرب۔امث،ع۔ آفت، مصیبت؛ تکلیف، قہر، دُکھ؛ بھتنی، بدروح؛ پیچھے لگ جانے والی شے، نامعلوم شے؛ بھید۔جمع: بلایات۔ تص: بلیاں (زبرب، زبرل، شدی)۔

بول چال: **بلا جانے** ہمیں خبر ہے نہ تعلق یا دلچسپی۔

**بلاخیز** مصیبت لانے والا، آفت ڈھانے والا۔

**بلا سے** ہمیں پروا نہیں۔

**بلا کا** شدید، غضب کا، بہت بڑھ کر۔

**بلاگرداں** (زبرگ، جزم ر) قربان، صدقے، نثار۔

**بلانوش** پیٹو، بہت زیادہ کھانے والا، جو سب کچھ چٹ کر جائے۔

محاورہ: **بلا/ بلائیں لینا** صدقے جانا، کسی کی مصیبتیں اپنے سر لینا۔

**بِلا** زیرب۔حرفِ نفی۔ع،ف۔ بغیر،بن،بنا،بے۔

**بلاتشبیہ** سچ مچ،حقیقتاً،نہ کہ مجازاً،ہو بہو،عین میں۔

متعلق فعل: **بلاکم وکاست** پورا پوار،مِن وعَن،جوں کا توں،بغیر گھٹائے بڑھائے۔

**بلاشبہ** کسی شک کے بغیر،ایسی بات جس میں کوئی ابہام نہ ہو۔

**بلاناغہ** پابندی کے ساتھ،بالالتزام،بالتواتر۔

**بلاواسطہ** براہِ راست،کسی وسیلے کے بغیر؛بے وجہ خواہ مخواہ۔

**بلا** زبرب،شدل۔اند۔ گلّی کا ڈنڈا،کرکٹ کھیلنے کا بیٹ،ٹینس یا بیڈمنٹن کھیلنے کا تانت سے کسا ہوا ریکٹ،کھیلوں میں اِسی قسم کی کوئی ضرب لگانے کے دستے دار شے۔ نیز ''بلّی'' کا مکبر۔

**بلّا (۱)** زیرب،شدل۔اند۔ بلی کا نر۔نیز بلار، بلاؤ۔

**بلا (۲)** زیرب،شدل۔اند،ہ۔ تمغہ،سینے پر سجانے کا نشان۔

**بلابل** زبرب،زیرب۔جمع۔ **بلبل** (رک) کی جمع۔

**بلاپ** زیرب۔اند،ہ۔ رونا دھونا،گریہ وزاری۔اصلاً: **ولاپ**۔

**بلاتکار** زبرب،جزم ت۔اند،ہ۔ سختی،درشتی،بے رحمی؛قرضے کی وصولی کے لیے قرض دار پر تشدد کرنے یا قید کرنے کا عمل۔

**بلاد** زبرب۔اند،ع۔ ملک،دیس،ولایت۔جمع: **بلدان** (پیش ب،جزم ل)۔

**بلاد** زیرب۔جمع،مذ،ع۔ **بلد** (رک) کی جمع شہر،ممالک،علاقے۔

**بلادت** زبرب،زبرد۔امث،ع۔ بیوقوفی،حماقت،غباوت۔

**بلادر** زبرب،پیش د۔اند۔ رک: **بھلاواں**۔

**بلارا** پیش ب۔اند۔ سدھا ہوا بٹیر جو دوسرے بٹیروں کو پھانسنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

**بلاس** زیرب۔اند،ہ۔ خوشی،مسرت؛عیش وعشرت؛کھیل کود،لہو لعب۔اصلاً: **ولاس**۔

**بلاش (۱)** زبرب۔صف۔ بااُصول؛ہوشیار۔

**بلاش (۲)** زبرب۔اند۔ ایک قسم کی تپ دِق،بلغم۔

**بلاع** زبرب،شدل۔صف۔ پیٹو،بلانوش۔

**بلاغ** زبرب۔اند،ع۔ پہنچانا،پیغام رسانی۔

**بلاغت** زبرب،زبرغ۔امث،ع۔ جچا تُلا کلام،صحیح البیانی،درست منجھی ہوئی تحریر یا تقریر۔صف: **بلیغ**۔

**بلاق** پیش ب۔اند/امث،ت۔ ناک کے بانسے میں پرو کر ڈالنے کا ایک چھلا جس میں ایک نگ بھی لٹکا ہوا ہوتا ہے۔

**بلاقی** جس کی ناک میں منت کا چھلا ڈالا گیا ہو۔(مث) **بلاقن**۔

**بلاک** زبرب۔اند۔ عمارت کا ایک حصہ،سلسلۂ عمارت۔انگریزی:Block۔

**بلانا** زیرب۔فعل متعدی۔ غائب کر دینا،اُڑن چھو کر دینا۔

**بلانا** پیش ب۔فعل متعدی۔ اپنی طرف آنے،بڑھنے یا پہنچنے کا اشارہ یا ایما کرنا؛ پکارنا،آواز دینا،طلب کرنا،باجے،برتن یا حقے وغیرہ میں سے سُر یا آواز پیدا کرانا۔

کہاوت: **بلاؤ جب اپنے بچوں کو نہیں چھوڑتا تو چوہوں کو کب چھوڑے گا** ظالم جب اپنے عزیزوں پر ظلم کرنے سے باز نہیں آتا تو وہ دوسروں کو کیسے چھوڑے گا۔

**بلاوا** پیش ب۔اند،ہ۔ طلبی،دعوت؛پیامِ مرگ۔

**بلاول** زیرب،زبرو۔اند،ہ۔ کلاسیکی موسیقی کا بھیرویں سے ملتا ہوا ایک راگ؛ محبوب،معشوق۔نیز **بلاولی**۔

**بلاہت** زبرب،زبرہ۔امث۔ احمق پن،غباوت۔

**بلاہر** پیش ب،زیرہ۔اند۔ گاؤں میں نیچ ذات کا نوکر،ٹہلیا؛پیغام رسانی یا چوکیداری کرنے والا۔نیز بلاہر (زبرب)۔

**بلائی** زبرب۔اند۔ گاؤں کا ایک ملازم جس کا کام لکڑیاں کاٹنا اور گاؤں کی حدود کی حفاظت کرنا ہوتا ہے۔

کہاوت: **بلائی نہ چلائی،میں دُلھن کی چچی تائی** اُس موقع پر کہتے ہیں جب کوئی بن بلائے آجائے اور خواہ مخواہ تعلق ظاہر کرے۔

محاورہ: **بلائیں لینا** واری جانا،قربان جانا۔

**بلبان** زبرب،جزم ل۔اند۔ دانتوں سے پکڑ کر منہ سے بجانے کا ایک قدیم باجا،مورچنگ۔

**بلبل** پیش ب،جزم ل،پیش ب۔اند/امث،ع۔ ایک سیاہ خاکستری رنگ کا پرندہ جو خوش آواز اور گلاب کے پھول سے مانوس ہوتا ہے،سر پر چھوٹی سی کلغی،گلدم کی طرح دُم کے نیچے سرخی۔

**بلبل ترنگ** کمانچے سے بجایا جانے والا،کسے ہوئے تاروں کا ساز۔

**بلبلِ چشم** ایک ریشمی کپڑا،ڈھاکے کی ریشمی دھاری دار ململ۔

**بلبل ٹین** سُوتی مخمل۔

**بلبلا** پیش ب،جزم ل،پیش ب۔اند،ہ۔ ہوا سے پھولا ہوا پانی کا قطرہ،حباب۔

**بلبلانا** زبرب،جزم ل،زبرب۔فعل لازم۔ اُونٹ کا بولنا۔

**بلبلانا** زیرب،جزم ل،زیرب۔فعل لازم۔ رنج یا تکلیف کے اثر سے رونکھا اور بے قرار ہو جانا۔اسم کیفیت: **بلبلاہٹ**۔

**بلبلی** پیش ب،جزم ل۔امث۔ ورق کوٹنے کی چمڑے کی تھیلی۔

**بلبوس** زبرب،جزم ل،ومع۔امث،ع۔ جنگلی پیاز،ایک سفید شلغمی جز جو پیاز

کی طرح پرت دار نہیں ہوتی۔ اِسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**بلبھ** زبرب، شدزبرل۔صف۔ پیارا، عزیز، معشوق؛ دوست، یار؛ مالک، مہتمم۔

**بلت** زبرب، زیرل۔صف۔ گھرا ہوا؛ مڑا ہوا؛ جُھریاں پڑا ہوا۔

**بلٹنا** زیرب، زبرل، جزم ٹ۔فعل لازم۔ تباہ ہونا، برباد ہونا۔

فعل متعدی: **بلٹانا** بگاڑنا، مٹانا۔

**بلٹی** زیرب، جزم ل۔امث۔ مال کی رسید جو سامان کو ریل، جہاز یا کسی دوسری بار بردار سواری کے کہیں بھجوانے کے لیے مال جمع کرانے پر ملتی ہے، جسے منزلِ مقصود پر دکھا کر مال وصول کیا جاتا ہے، اشیا کی فہرست۔ انگریزی کے لفظ Billet سے اخذ شدہ۔

**بلچنا** زیرب، زبرل، جزم چ۔فعل لازم۔ تلملا اُٹھنا؛ اُچھل پڑنا۔

**بلچک** زبرب، جزم ل، زبرچ۔امث، ہ۔ تلوار کا وار، تلوار کی لچک۔

**بلخش** زبرب، جزم ل، زبرخ۔امذ۔ ایک قیمتی پتھر جو کئی رنگ کا ہوتا ہے۔

**بلد**(۱) زبرب، زبرل۔امذ، ع۔ شہر، نگر۔ نیز **بلدہ** (اُردو کا تصرف)۔جمع: بلاد۔

**بلدیہ** (زبرب، زبرل، جزم د، زبری) شہر کا منتظم ادارہ، میونسپلٹی یا میونسپل کارپوریشن۔عام: **بلدیہ** (زبرب، جزم ل)۔

**بلد**(۲) زبرب، زبرل۔صف، ف۔ جاننے والا، آگاہ، واقف؛ رہنما۔

**بلداو** زبرب، جزم ل، ومع۔صف۔ بیلوں کو ہنکانے والا۔

**بلدنا** زبرب، زبرل، جزم د۔فعل متعدی۔ گائے کو بیل سے ملانا، گابھن کرانا۔

**بلر** زبرب، شدزبرل۔امث۔ لہر، موج، ہلکورا۔

**بلرانڈ** زبرب، ان غنہ۔امث۔ کم عمر بیوہ۔

**بلرڑا** زبرب، جزم ل۔امذ۔ شادی کی ایک مقامی رسم جس میں دُلھن کے ہاتھ سے سات مٹھی چاول وار کراتے ہیں۔

**بلساں** زبرب، جزم ل۔امذ۔ ایک اُونچا درخت جس کے خوشبودار روغن سے بام اور دیگر ادویات بنائی جاتی ہیں۔جمع: **بلسانات** گوند، رالیں، چیپ۔

**بلسنا** زیرب، زبرل، جزم س۔فعل لازم، ہ۔ ہنسنا، مسکرانا؛ زندگی کے مزہ حاصل کرنا۔

**بلسیا** لطف اُٹھانے والا۔

**بلش** زیرب، زبرل۔صف۔ متعجب، حیران؛ نادم، شرمندہ۔

**بلطائف الحیل** زبرب، زبرل، لیٹازیرء، پیش ف، غم ا، جزم ل، زیرح، زبری۔متعلق فعل، ع۔ معقول کر کے، صلاحیت کے ساتھ سمجھا بجھا کر۔

**بلطیہ** پیش ب، جزم ل، زیرط، زبری۔امث۔ ایک دریائی مچھلی۔

**بلع** زبرب، جزم ل، جزم ع۔صف۔ جذب ہونے، ہضم ہونے کی کیفیت؛ جزوِ بدن؛ نگلنے کا عمل۔

فعل مرکب: **بلع ہونا** جذب ہونا، جزوِ بدن بننا۔

**بلعم باعور** زبرب، جزم ل، زبرع، لیٹازیرم، ومع۔عَلَم۔ حضرت موسیٰؑ کا معاصر ایک شخص جس نے اُن کے حق میں بددعا کی تھی جس کے سبب وہ چالیس سال سرگرداں رہے۔ (مجازاً) اگلے وقتوں کا بوڑھا، لمبا، تقدس مآب آدمی۔

**بلعوم** پیش ب، جزم ل، ومع۔امذ، ع۔ گلا، حلقوم۔

**بلعومی** حلق سے متعلق (اعصاب، امراض)۔

**بلغ العلیٰ** زبرب، زبرل، زبرغ، غم ا، جزم ل، پیش ع، کھڑا زبری۔فقرہ۔ شیخ سعدی کے مصرعِ نعتیہ "بلغ العلیٰ بکمالہ" (اُن کو کمال سے بڑائی حاصل ہوئی) کی تخفیف۔

**بلغم** زبرب، جزم ل، زبرغ۔امذ، ع۔ لیس دار مادہ جو سینے میں جمع ہو جاتا ہے اور کھانسی کے ساتھ خارج ہوتا ہے؛ انسانی جسم کے چار خلطوں (سودا، صفرا، خون اور بلغم) میں ایک کا نام۔

**بلقیس** زیرب، جزم ل، زیرق، ی۔امث۔ شہرِ سبا کی ملکہ جو بعد میں ایمان لا کر حضرت سلیمانؑ کی زوجہ بنیں۔

**بلکنا** زیرب، زبرل، جزم ک۔فعل لازم۔ بے تاب ہونا، بے چین ہونا؛ رونا، چیخنا، چلانا۔

**بلکہ** زبرب، جزم ل، لیٹازبرک۔ پھر بھی، سوا، علاوہ، اِس سے بڑھ کر۔

**بلگنا** زیرب، زبرل، جزم گ۔فعل لازم۔ لگنا، چمٹ جانا، چپک جانا۔

**بللا** زیرب، زبرل، شدل۔صف، ہ۔ غیر سنجیدہ، بیہودہ؛ کھلنڈرا، کم عقل، بیوقوف، نادان۔ (مث) **بللی**۔

**بلم** زبرب، زبرل۔صف، ہ۔ **بالم** (رک) کا مخفف۔تص: **بلما**۔

**بلم** زبرب، شدزبرل۔امذ، ہ۔ لوہے کی نوک والی چھڑ بھالا، دھات کے پترے چڑھی ہوئی لاٹھی جو چوبدار لے کر چلتے تھے۔

**بلمانا** زیرب، جزم ل۔فعل متعدی، ہ۔ کسی کو روک رکھنا، جانے نہ دینا، اٹکانا، پکڑ رکھنا؛ معشوق بنانا، موہ لینا۔

**بلمنا** رُکنا، تھمنا، دیر کرنا۔

**بلمب** زیرب، زبرل، جزم م۔امث، ہ۔ دیر، تاخیر، آہستگی، دھیما پن، سُستی، کاہلی۔

**بلمپت** زیرب، زبرل، جزم م، زبرپ۔امث، ہ۔ (موسیقی) ایک دھیمی لے جسے دوگنے یا چوگنے بلمپ کی ماترا باندھ کر بجایا جاتا ہے؛ دھیمی چال والی لے۔

**بلنا**(۱) زبرب، جزم ل۔فعل لازم، ہ۔ جلنا، روشن ہونا، سلگنا، بھڑکنا۔

**بلنا**(۲) زبرب، جزم ل۔فعل متعدی، ہ۔ بٹنا، بل دینا۔

**بلند** زبر نیز پیش ب، زبر ل، جزم ن۔صف۔ف۔ اُونچا، بالا، لمبے قد کا، اعلیٰ؛ بڑے مرتبے والا؛ پاک، منزہ، دور تک سنائی دینے والا۔ (بول، سُر، آواز وغیرہ)۔

**بلند اِقبال** خوش قسمت، خوش نصیب۔

**بلند بال** اُونچا اڑنے والا۔

**بلند بانگ** جو زور شور کے ساتھ ہو، زور سے بولا یا کہا جائے۔

**بلند پایہ** عالی مقام، اونچے درجے والا۔

**بلند گیر (ی)** بوجھ اُوپر اُٹھانے والی مشین یا پرزہ۔ انگریزی میں "Crane"۔

**بلند حوصلہ** بہت ہمت والا، بہادر، نہ ڈرنے والا، جری۔

**بلندی** اُونچائی، رفعت، اُونچی سطح۔

**بلو** پیش ب، شد ل، وج۔امث۔ حرافہ، حرام زادی۔

**بلوا** زبر ب، جزم ل۔اند۔ع۔ بغاوت، غدر، فساد، شورش، ہنگامہ؛ ہجوم، بھیڑ بھاڑ؛ شور وغل۔ نیز بلوہ۔ اصلاً: **بلویٰ** تکلیف، مصیبت۔

**بلوائی** فسادی، دنگا کرنے والا/والے۔

**بلوار** زبر ب، جزم ل۔امث۔ چھوٹی دریائی کشتی جو مسافروں کو لاتی لے جاتی ہے۔

**بلوان** زبر ب، جزم ل۔صف،ہ۔ طاقت ور، قوی؛ دلیر، بہادر۔

**بلواری** زبر ب، جزم ل۔صف۔ ریتیلی (زمین)۔ نیز **بلوراس**۔

**بلو بلو** زیر ب، وج۔امث۔ بلبلانا، ہائے وائے کرنا، ہائے ہائے مچنا، تنگی ترشی۔ نیز **بلوں بلوں**۔

**بلوتا** زبر ب، ولین۔اند۔ چکر، سر گھومنا۔

**بلوتا** زبر ب، جزم ل، زبر و، شدت۔امث۔ زور، طاقت، قوت۔

**بلوٹا** زیر ب، ولین۔اند،ہ۔ بلی کا بچہ۔ نیز **بلونگڑا**۔

**بلور** زیر ب، شد ل، وج۔اند،ف۔ شیشہ، کانچ، زجاجہ۔ نیز **بلور** (زبر ب، زبر ل)۔ عام: **بَلّور** (جزم ل)۔

**بلوریں** بلور سے بنا ہوا، بلور کی طرح کا صاف، شفاف اور چمکیلا۔ نیز (صف): **بلوری**۔ عام: **بلوری** (جزم ل)۔

**بلورہ** شیشے کا ٹکڑا، ظیف، زجاجہ۔

**بلوراس** زبر ب، ومع۔امث۔ ریتلی زمین۔

**بلوط** زبر ب، ومع۔اند،ع۔ ایک بڑا پہاڑی درخت جس کی لکڑی شہتیر اور مستول وغیرہ بنانے کے کام آتی ہے۔ نیز **شاہ بلوط**۔

**بلوطی** بیچ میں سے اُبھرواں گول لمبوتری شکل (جیسے ڈھولک یا بیر کی گٹھلی)۔

**بلوغ** پیش ب، ومع۔اند،ع۔ جوانی کو پہنچنا، بالغ ہونا؛ سنِ شعور۔ غلط العام:

**بلوغت** (پیش پ، ومع، زبر غ)۔

**بلوکا** زیر ب، ومع۔اند۔ سوراخ، بل، دراڑ۔

**بلوکن** زیر ب، وج، زبر ک۔اند۔ دیکھنے کا عمل، نظر، نگاہ؛ نظارہ۔

**بلولا** زبر ب، ومع۔اند۔ بلبلہ۔

**بلونا** زیر ب، وج۔فعل متعدی،ہ۔ کسی سیال کو گھمانا، چکرانا، حرکت دینا، متھنا، رئی (مدھانی) پھیر کر دہی میں سے مکھن نکالنا۔

**بلونت** زبر ب، جزم ل، زبر و، جزم ن۔صف۔ زور آور، طاقتور، جی دار۔

**بلونگڑا** زبر ب، ومع، ن غنہ، جزم گ۔اند۔ بلی کا بچہ۔

**بلونی** زیر ب، وج۔امث،ہ۔ وہ ظرف جس سے دودھ یا دہی متھتے یا بلوتے ہیں، رئی، مدھانی۔

**بلہ** پیش ب، جزم ل، زبر ہ۔اند۔ احمق، بھولا۔ جمع: **اَبلہ** (آ ب ل ہ)۔ بیوقوف، کم عقل لوگ۔

**بلہ** زبر ب، شد زبر ل۔اند۔ ڈنڈ، قبضہ، بازو۔

**بلہار** زبر ب، جزم ل۔صف،ہ۔ صدقے، قربان۔ (مث) **بلہاری**۔

فعل مرکب: **بلہار جانا** نثار ہونا، قربان ہونا۔

**بلہ بے** زبر ب، شد زبر ل، ے۔فجائیہ۔ رک: **بل بے**۔

**بلہرا** زیر ب، لیٹا زبر ل، جزم ہ۔اند،ہ۔ خس یا تنکوں کی بنی ہوئی پانوں کی ڈبیا۔ تص: **بلہری**۔

**بلیٰ** زبر ب، کھڑا زبر ی۔ کلمۂ توثیق یا اقرار۔ع۔ ہاں، بیشک، ضرور بالضرور، کیوں نہیں۔

**بلی** زبر ب۔صف،ہ۔ قوی، مضبوط، طاقتور۔ نیز **بلوان**۔

**بلی** زبر ب، شد ی۔امث،ہ۔ لکڑی کا لمبا کندہ، شہتیر، موٹا بانس، کشتی کا مستول، لکڑی کی لمبی چپوار۔

**بلی** (۱) زیر ب، شد ل۔امث،ہ۔اسم جنس۔ شیر کی نسل کا چھوٹا گود میں سماجانے والا مسکین صورت جانور، جو چوہوں کا شکار کرتا ہے۔ (مذ) **بلا، بلاؤ**۔

کہاوت: **بلی اور دودھ کی رکھوالی** ناممکن بات بد دیانت سے دیانتداری کی اُمید رکھنا۔ برے سے نیکی کی توقع رکھنا۔

کہاوت: **بلی بھی دب کر حملہ کرتی ہے** جب کسی کو بہت تنگ کیا جائے تو وہ آخر مقابلہ پر تیار ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **بلی بھی لڑتی ہے تو منہ پر پنجہ رکھ لیتی ہے** بے لحاظ لڑنے والے کی نسبت بولتے ہیں۔

کہاوت: **بلی بھی مارتی ہے چوہا تو پیٹ کے لیے** کوئی بلا وجہ ظلم کرے تو کہا جاتا ہے۔ نیز **بلی خدا واسطے چوہا نہیں مارتی**۔

کہاوت: بلی جب گرتی ہے پنجوں کے بل آدمی کو احتیاط کرنی چاہیے تاکہ نقصان یا تکلیف نہ ہو۔

کہاوت: بلی سے چھیچھڑوں کی رکھوالی رک: بلی اور دودھ کی رکھوالی۔

کہاوت: بلی کا گوہ نہ لیپنے کا نہ پوتنے کا نکمے آدمی کی نسبت کہتے ہیں۔

کہاوت: بلی کو چھیچھڑوں کے خواب آدمی جس مذاق کا ہوتا ہے ویسا ہی اُسے خیال رہتا ہے۔

کہاوت: بلی کی میاؤں سے ڈر لگتا ہے بدگوکی بدگوئی یا بدکی بدی سے ڈرنا چاہیے۔ نیز بلی کی میاؤں کون پکڑ سکتا ہے۔

کہاوت: بلی کی میاؤں کو کون سنتا ہے بڑے کے مقابلہ میں چھوٹے کی کون عزت کرتا ہے۔

کہاوت: بلی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا غیر متوقع چیز مل گئی، وہ دولت مل گئی جس کے اہل نہ تھے، اتفاقیہ کام ہو گیا۔

کہاوت: بلی کھائے گی نہیں تو پھیلائے گی ضرور کمینہ یا بدذات فائدہ نہ اُٹھائے تاہم نقصان ضرور اُٹھاتا ہے؛ بدشرست انسان کا فائدہ ہو یا نہ ہو وہ نقصان ضرور پہنچاتا ہے۔

**بلی لوٹن** ایک خوشبودار گھاس جس کی بو بلی کو بہت مرغوب ہے، بالچھڑ، سنبل الطیب۔

**بلی (۲)** زیرب، شدل۔ امث، ہ۔ ایک کیل پر گھومنے والا لکڑی کا تراشا ہوا ٹکڑا جو کواڑوں کو اندر سے بند کرنے کے لیے کنڈی کی جگہ لگایا جاتا ہے۔

**بلے** زبرب۔ کلمۂ اقرار۔ ہاں، اچھا۔

**بلیا** زبرب، جزم ل۔ صف۔ طاقتور، زورآور۔

**بلیات** زبرب، زیرل، شدی۔ جمع، مث، ی۔ مصیبتیں، پریشانیاں؛ بلائیں، بھوت پریت۔

**بلید** زبرب، ی۔ صف، ع۔ احمق، کند ذہن، کم عقل۔

مرکب: **بلید اُلذہن** (پیش د، غم ا، غم ل، لیتا زیرذ، زبرہ) جس کا ذہن کُھٹل ہو، کند ذہن، غبی۔

**بلیدان** زبرب، ی۔ امذ۔ قربانی، صدقہ، بھینٹ۔

**بلیغ** زبرب، ی۔ صف۔ رک: بلاغت جس کا یہ اسم صفت ہے؛ دوررس، کامل، پورا پورا، تمام، مثلاً: سعیِ بلیغ انتہائی کوشش۔

**بلیلہ** زبرب، ے لین، زبرل۔ امذ، ف۔ رک: بہیڑا۔

**بلیوں** زبرب، شد زیرل، ی، وج۔ متعلق فعل۔ بہت اُونچا یا بہت گہرا۔

محاورہ: **بلیوں پانی اُچھلنا** بہت زیادہ اور گہرا پانی ہونا۔

## ب۔م

**بم (۱)** زبرب۔ امذ، ہ۔ گاڑی، تانگے وغیرہ کے آگے نکلے ہوئے دو ڈنڈوں میں سے کوئی جو جُتے ہوئے گھوڑے کے پہلوؤں میں ہوتے ہیں؛ پھیلے ہوئے ہاتھوں کے درمیان کا فاصلہ؛ چھت کی کڑی؛ پانی کا سوتا، حوض، چشمہ۔ نیز بمبا۔

محاورہ: **بم پھوٹنا** چشمہ اُبلنا۔

**بم (۲)** زبرب۔ امذ، ف۔ اُونچا سُر، زیر کا اُلٹ، نقارہ، دمامہ، شوروغل۔

**بم چخ** ہنگامہ، بحث، تکرار۔

**بم (۳)** زبرب۔ امذ۔ بارودی گولہ جو بغیر توپ کے پھینکا جائے، کسی اور توانائی کے زور سے پھینکا جانے والا ایسا ہی گولا، مثلاً: ایٹم بم۔

**بمان** زیرب۔ امذ، ہ۔ دیوتاؤں کی رتھ، اُڑن کھٹولا، ارتھی جس پر میت کو لے جایا جائے۔

**بمب** زیرب، جزم م۔ امذ۔ کدو کی قسم سے ایک سرخ پھل دار پودا یا اُس کا پھل؛ عکس، سایہ۔

**بمبا** زیرب، جزم م۔ امذ، ہ۔ چشمہ، چھوٹی نہر، حوض، پانی کی نالی کا نل، نالہ؛ خط ڈالنے کا ڈبہ۔

**بم بم** زبرب۔ فجائیہ، س۔ جے کار، نعرہ جو اظہارِ مسرت یا عقیدت کے لیے لگایا جائے۔

**بم بم مہادیو** شو شنکر کی شان میں لگایا جانے والا نعرہ۔

**بمبک** زبرب، جزم م، پیش ک۔ صف، ہ۔ لال بھبوکا۔

**بمبو** زبرب، جزم م، ومع۔ امذ۔ بانس، بڑ، نے؛ تاڑ وغیرہ کی لکڑی۔

**بمبوق** زبرب، جزم م، ومع۔ امذ۔ ہونق، پھبتی جو عموماً موٹے بھدے یا بیوقوف آدمی پر کسی جاتی ہے۔

**بم پلس** زبرب، پیش پ، زیرل۔ امذ۔ عام استعمال کی جاضرور، پاخانہ۔

**بمٹا** زیرب، جزم م۔ امذ۔ ایک سرخ چیونٹا جو اکثر آم کے درخت پر پایا جاتا ہے، دھکوڑی۔

**بمجرد** زبرب، پیش م، زبرج، شد زبرر۔ متعلق فعل۔ فوراً، ایک ساتھ ہی، اُسی وقت۔

**بمڑی** زبرب، جزم م۔ امث۔ واویلا، چیخ و پکار، گریہ وزاری، ماتم۔

**بمکنا** زبرب، زبرم، جزم ک۔ فعل لازم۔ ڈینگ مارنا، شیخی بگھارنا۔

**بمل** زیرب، زبرم۔ صف۔ بے داغ، سفید، صاف ستھرا، پاک، بے عیب۔

**بملا** زیرب، زبرم۔ صف۔ سوراخ جس سے پانی پھوٹ نکلے، چشمہ۔

**بمنا** زبرب، جزم م۔ امذ، ہ۔ یک رنگ کبوتر جس کی چونچ کے نیچے سفیدی ہوتی

ہے؛ شیرازی یا دوغلی نسل کے کبوتروں کی ایک قسم۔

**بمنی** زبر ب، جزم م۔ امث، ہ۔ ایک چھوٹا ڈیڑھ دو انگل کا کیڑا، دھاری دار اور چھپکلی سے ملتا ہوا جو سانپ کی طرح لہراتا ہوا چلتا ہے۔

**بمھن** زبر ب، شد زبر مھ۔ امذ۔ رک: برہمن جس کی یہ تحریف ہے۔

**بمھنٹیا** (جزم مھ) چھوٹا برہمن، برہمن کا لڑکا۔

# ب۔ن

**بن** (۱) زبر ب۔ امذ، ہ۔ جنگل، بیابان، مرغزار، سبزہ زار؛ کپاس کا پودا۔

کہاوت: **بن بالک اور بھینس اُکھاری، جیٹھ ماس یہ چار دکھاری** جیٹھ کے مہینے میں جنگل، بچے، بھینس اور کماد کو سخت تکلیف ہوتی ہے۔ کیونکہ گرمی بہت ہوتی ہے اور اِن چاروں کے لیے گرمی مناسب نہیں ہوتی۔

**بن باس/ واس** جنگل کی طرف دیس نکالا، بن میں رہنے کی صورت حال، جلاوطنی۔

**بن باسی** جنگل میں رہنے والا۔

**بن بلاؤ** (زبر ب، زیر ب، وج) جنگلی بلا۔

کہاوت: **بن پڑیں بلاری موئے، چوہا کہے جے ہمری جوئے** بلی جنگل میں مرگئی تو چوہا کہنے لگا وہ میری بیوی ہے۔ زبردست کی غیر حاضری میں کمزور شیخیاں مارتا ہے۔

**بن سٹی** سٹی کپاس کے پودے کا ڈنٹھل۔

**بن کھنڈی** بن کا کوئی گوشہ، بن میں رہنے والا سنیاسی۔

**بن مانس** آدمی سے قریب تر مشابہت رکھنے والا بندر کی نسل کا جانور، گوریلا؛ جنگلی آدمی۔

کہاوت: **بن میں اُپجے سب کوئی کھائے گھر میں اُپجے گھر ہی کھائے** پھوٹ کی بابت مقولہ کہ پھوٹ جنگل میں اُگے تو سب کھاتے ہیں اور گھر میں پڑے تو گھر تباہ ہو جاتا ہے (پھوٹ کے دوہرے معنی یعنی پھوٹ ایک پھل اور دوسرے نااتفاقی)۔

**بن** (۲) زبر ب۔ امذ، ہ۔ کھیت کٹائی کے معاوضے میں مزدوروں کو دی جانے والی روٹی، چراگاہ میں مویشی چرانے کا محصول۔

**بن چر** کاشتکاروں کی طرف سے زمیندار کو تقریبات پر دیا جانے والا نذرانہ۔

**بن** (۳) زبر ب۔ امذ۔ بننا کا مادہ۔

کہاوت: **بَن آئی کتے کی جو پالکی بیٹھا جائے** کمینے آدمی کو موقع مل جائے تو خوب مزے اُڑاتا ہے۔

کہاوت: **بَن آئے پر احمق بھی دانا ہوتا ہے** اگر بات بن جائے تو بیوقوف بھی عقلمند سمجھا جاتا ہے۔ یا دن بھلے آئیں تو احمق کو بھی دانا گنا جاتا ہے۔

کہاوت: **بَن آئے کی فقیری بھی بھلی** قسمت اچھی ہو تو فقیری بھی راس آجاتی ہے۔ قسمت والا ہر حال میں اچھا رہتا ہے۔

**بن ٹھن کے/ کر** بن سنور کر، سج دھج کر۔

**بِن** (۱) زیر ب۔ امذ، ع۔ ابن (رک) کی تخفیف، مثلاً: بن صباح، بن قاسم۔

**بِن** (۲) زیر ب۔ حرف انکار۔ لاحقۂ نفی، ہ۔ بلا، بغیر، سوائے۔ نیز بنا۔

کہاوت: **بن بلائی احمق لے دوڑی صحنک** بغیر بلائے جانے یا بغیر پوچھے کسی معاملہ میں دخل دینے پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **بن بلائی ڈومنی لڑکوں بالوں سمیت آئی** کوئی کنبے سمیت آدھمکے تو کہا جائے گا۔

**بن بلائے** بغیر کسی طلبی یا تحریک کے، اپنے سے، خود سے، خود بخود۔

کہاوت: **بن جنے کا تھنیلا ہے** بغیر اولاد چھاتیاں سوجی ہوئی ہیں۔ کام تو کچھ نہیں دکھاوا ہی دکھاوا ہے۔

کہاوت: **بن جولا ہے نماز نہیں، بن ڈھولک تقریر نہیں ہوتی** بغیر مناسب انتظام کے کوئی چیز درست نہیں ہوتی۔

کہاوت: **بن دیکھا چور باپ برابر** جب تک کسی شخص کے کرتوتوں کا پتہ نہ چلے اس کی عزت ہوتی ہے۔

کہاوت: **بن سیوا میوہ نہیں** بغیر خدمت کے کچھ نہیں ملتا۔

کہاوت: **بن کٹنا پے چھنالا نہیں** جب تک دل آمادہ نہ ہو بدچلنی نہیں ہو سکتی۔

**بن کوڑی کا** مفت، بغیر کسی قیمت کے۔

کہاوت: **بن گانٹر کا بدھنا** ایسے شخص کے متعلق کہتے ہیں جس میں ہمت یا حوصلہ نہ ہو یا جو کم عقل یا کمزور ہو۔ جس کا کوئی اُصول نہ ہو۔

کہاوت: **بن گھرنی گھر پادت ہے، ہے گھرنی گھر گاجت** بیوی سے گھر کی رونق ہوتی ہے۔ بغیر بیوی کے گھر سونا معلوم ہوتا ہے۔

کہاوت: **بن لاگ جو کھیلے جوا، آج نہ موا کل موا** جس کام کی واقفیت نہیں اس میں نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **بن مانگے ماں بھی بچے کو دودھ نہیں دیتی** بے طلب کوئی مطلب حاصل نہیں ہوتا، طلب رزق میں تگ و دو ضروری ہے۔

کہاوت: **بِن مانگے ملے دودھ/ ملیں موتی اور مانگے ملے نہ بھیک/ موت** تقدیر کی بات ہے کہ خود بخود تو دولت ملتی ہے اور مانگنے جائیں

تو کچھ نہیں ملتا۔

کہاوت: **بن ملے کو ہلائیے نہیں اور ملے کو بڈرائیے نہیں** ہر کام میں اعتدال بہتر ہے۔ (ہلانا=مانوس کرنا۔ بڈارنا=دُور کرنا)۔

کہاوت: **بن ہونے ہوتی نہیں اور ہونی ہووت ہار** جو قسمت میں ہے ضرور ہوگا۔

**بُن** پیش ب۔ امذ، ع۔ قہوہ کا بیج، جسے بھون کر اور پیس کر قہوہ بناتے ہیں اور سالم گوٹے کے ساتھ ملا کر چباتے ہیں۔

**بُن دھنیا** ایک طرح کا چبینا جو تقریبات میں بانٹا یا تواضع کے طور پر پیش کیا جاتا ہے، اس میں خربوزے کے بیجوں اور ناریل کی گری، بھنا ہوا دھنیا، مصری اور بن شامل ہوتے ہیں۔

**بن (۲)** پیش ب۔ امث، ف۔ جڑ، بیخ، بنیاد۔

**بُنِ دنداں** مسوڑھا۔

**بُنگوش/ بنا گوش** کان کی لو، کچیا۔

**بُنِ مو (مع)** بال کی جڑ، رُونگٹا، جلد کا مسام۔

**بنا** زبرب۔ امذ۔ دُولھا۔ تس: بنڑا۔

**بنی** دُلھن۔ نیز بنڑی۔

**بنا** زیرب۔ امث، ع۔ بنیاد، تعمیر، جڑ، اصل۔ (متعلق فعل) آغاز؛ سبب۔ نیز اصلاً: بناء، مثلاً: بناء/ بنائے تعمیر۔

**بنا بر** کی بنا پر، کے سبب سے۔

**بنا بر آں** اِس بنا پر۔

**بِنا** زیرب۔ حرف نفی، ہ۔ بغیر، سوا، بجز۔ رک: بن (۲)۔

کہاوت: **بنا گرو کا بالکا سر میں ڈالے کھیہ** ملازمت بغیر وسیلے اور سفارش کے نہیں مل سکتی اور بدن بغیر عقل کے فضول ہے۔ اور جس چیلے کا گرو نہیں وہ بدچلن ہوجاتا ہے۔ (کھیہ، کھے=خاک، دُھول)۔

**بنات** زبرب۔ جمع، مذ، ع۔ بنت (رک) کی جمع۔

**بنات المسیح** انار کے درخت کی شاخیں۔

**بنات النعش** (پیش ت، غم ا، غم ل، زبرن، جزم ع) وہ سات ستاروں کا جھرمٹ جو چارپائی کی شکل میں ہے، دُبِ اکبر، سات سہیلیوں کا جھمکا۔

**بنادِر** زبرب، زیرد۔ امذ، جمع، ع۔ بندر (۲) (رک) کی جمع۔

**بنادِق** زبرب، ی۔ بندوق (رک) کی جمع۔

**بنار** پیش ب۔ امث۔ گاڑی کے نیچے لٹکتا ہوا گھاس یا چارا رکھنے کا رسی سے بنا ہوا جھولا۔

**بنارسی** زبرب، جزم ر۔ صف، ہ۔ برِصغیر پاک و ہند کے مشہور شہر بنارس سے منسوب۔ نیز تراکیب میں مستعمل۔

**بنارسی ٹھگ** (لفظاً) بنارس کا ٹھگ یا دلال جو اپنے پیشے میں بہت ماہر ہوتا ہے۔ (مراداً) بڑا بدمعاش جو ظاہر میں بھلا مانس معلوم ہو۔

**بناس** زیرب۔ امذ۔ ستیاناس، تباہی، بربادی، ضیاع؛ گمشدگی؛ موت۔

**بناسپتی** زبرب، جزم س، زبرپ۔ امذ، ہ۔ نباتات، پھول پتیاں، نباتی اشیا، مثلاً: کھوپرا، مونگ پھلی، مکئی کے دانوں سے نکالا ہوا تیل جسے کیمیائی عمل سے گھی کی شکل بھی دے دی جاتی ہے۔ نیز بنس پتی۔

**بنا گوش** پیش ب، وج۔ امذ، ف۔ رک: بُن کے تحت الفاظ۔

**بنالا** پیش ب۔ امذ، ہ۔ گوٹا کناری وغیرہ کی بُنائی کا بانا۔

**بنان** زبرب۔ جمع، مث، ع۔ انگلیوں کے سرے۔

**بنانا** زبرب۔ فعل متعدی۔ گھڑنا، ڈھالنا، وضع کرنا؛ تعمیر کرنا؛ ترتیب، ترکیب دینا؛ پیدا کرنا؛ سنوارنا، اصلاح کرنا، درست کرنا؛ چھیلنا، چھانٹنا؛ ترتیب دینا؛ مرتبہ دلانا؛ کمانا، حاصل کرنا؛ بیوقوف بنانا۔ نیز رک: **بننا** جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**بناؤ** زبرب، وج۔ امذ۔ سجاوٹ، آراستگی، سنگار، سج دھج۔

**بناؤ سنگار** مانگ پٹی؛ سجنا، سنوارنا، سنگار کرنا۔

**بناوٹ** زبرب، زبرو۔ امث، ہ۔ ساخت، ترکیب، کاریگری، مصنوعی پن، تکلف، دکھاوا، جھوٹ، من گھڑت بات۔

**بناوٹی** مصنوعی، جھوٹ موٹ کا نقلی۔

**بُناوٹ** پیش ب، زبرو۔ امث، ہ۔ بنائی کی وضع یا عمل۔ نیز بنت۔

**بناوری** زبرب، جزم و۔ امث۔ تیاری، سرانجام؛ کاریگری، مہارت؛ ہنر، گُن، شعور۔

**بنّاء** زبرب، شدن۔ صف۔ معمار، بنانے تعمیر کرنے والا، بنیاد ڈالنے والا۔

**بُنائی** پیش ب۔ امث۔ بُننے کا عمل، ہنر، یا اُجرت، بُنائی کی وضع، بُناوٹ۔

**بِنت** زیرب، زبرن۔ صف۔ جھکا ہوا، خمیدہ، مرجھایا ہوا، عاجز۔

**بِنت** زیرب، جزم ن۔ امث، ع۔ بیٹی، دختر، لڑکی۔ جمع: **بنات** (زبرب) بیٹیاں۔

**بنت العنب** (لفظاً) انگور کی بیٹی۔ (مجازاً) شراب۔

**بُنت** پیش ب، زبرن۔ امث۔ کامدانی کپڑے پر سلمہ ستاروں، گجیوں وغیرہ سے بیل بوٹے بنانا، زری کی کڑھت سے بنائی ہوئی لوئی۔

**بنتی** زیرب، جزم ن۔ امث، ہ۔ منت، خوشامد، عرض، گزارش، التجا؛ ندامت، معافی (گیتوں میں مستعمل)۔

کہاوت: **بنتے دیر لگتی ہے، بگڑتے دیر نہیں لگتی** امیری آسانی سے نہیں آتی بہت محنت کرنا پڑتی ہے جبکہ امیری سے غربت آن کی آن میں آسکتی ہے۔ بگڑتے دیر

نہیں لگتی دولت کا بھروسا نہیں۔ تعلقات بنانے میں بہت وقت لگتا ہے لیکن انھیں خراب کرنے کے لیے ذرا سی تلخ گفتگو ہی کافی ہوتی ہے۔

**بنٹ** زبر ب، جزم ن۔ اند، س۔ حصہ، ٹکڑا۔

**بنٹ** زیر ب، جزم ن۔ اند، ہ۔ پھاوڑے یا کلھاڑی وغیرہ کا چوبی دستہ۔

**بنٹا** زبر ب، جزم ن۔ اند، ہ۔ (ہندوؤں کے استعمال کا) پانی کا بڑا برتن جو عموماً طور پر پیتل سے بنا ہوتا ہے۔

بول چال: **بنٹا دھار کرنا** کیے کرائے پر پانی پھیر دینا۔

**بنج** زبر ب، زبر ن۔ اند، ہ۔ بیوپار، کاروبار؛ معاملہ؛ بیٹے یا بیٹی کا رشتہ یا نسبت یا رشتہ لگنے کی بات۔ نیز بنج (زبر ب، جزم ن)۔

کہاوت: **بنج میں کیا بھائی بندی** بیوپار میں کسی کا لحاظ نہیں ہوتا۔

**بنجنا** بیٹے بیٹی کا بیاہ کرنا۔

**بنجی** پھیری والا۔

**بنج** زبر ب، جزم ن۔ امث، ع۔ بھنگ کی تعریب؛ اجوائن خراسانی۔

**بنجارا** زبر ب، جزم ن۔ اند، ہ۔ غلّہ اور دیگر اجناس ایک علاقے سے دوسرے علاقے میں لے جا کر بیچنے والا۔ بیوپاری، خانہ بدوش قبیلے کا فرد۔ (مث) بنجارن۔

**بنجاری کتا** بنجاروں کے ساتھ رہنے والا کتا جو چوکیداری میں ہوشیار ہوتا ہے۔ نیز (مجازاً) رقیب۔

**بنجر** زبر ب، جزم ن، زبر ج۔ صف، ہ۔ ناقابلِ کاشت علاقہ، اُدسر زمین، وہ زمین جس میں کچھ بھی نہ اُگے۔

**بنجن** زیر ب، جزم ن، زبر ج۔ اند۔ کوئی چیز جو کھانا تیار کرنے میں استعمال کی جائے، مثلاً: مسالا، چاشنی وغیرہ؛ (قواعد) حرفِ صحیح۔ حرفِ علت کا نقیض۔

**بنجھوٹی** زبر ب، ن غنہ، ولین۔ امث۔ بانجھ پن؛ مانع حمل دوا۔

**بنجھوٹا** (اند) وہ شادی شدہ مرد جس کے بچے پیدا نہ ہوں۔

**بند** زبر ب، جزم ن۔ اند، ف۔ جوڑ، عضو، گرہ، ڈوری، تسمہ؛ دیوار کا پشتہ؛ ندی یا دریا کا پشتہ؛ فرد، فہرست، سلسلہ؛ گوشوارہ؛ کاغذ کا تاؤ یا تختہ؛ کسی نظم کا کوئی ایک حصہ جو کئی اجزا یا مرتب حصوں پر مشتمل ہو، مثلاً: ترجیع بند، ترکیب بند (رک)۔ کشتی کا کوئی داؤ جو حریف کو زیر کر دے؛ ترکیب، تدبیر، نسخہ، داؤ، تلوار کے قبضے کا بیڑا یا تسمہ۔ (صف) ٹھہرا ہوا، رُکا ہوا، ساکت؛ ممنوع، مسدود؛ عاجز؛ مقفل، باندھا ہوا؛ مغلوف، محبوس۔

محاورہ: **بند باندھنا** پشتہ بنانا، مینڈ بنانا؛ (نیزہ بازی و تیر کشی) حریف کے مقابل داؤ پیچ کرنا؛ گرہ لگانا؛ روک تھام کرنا؛ منصوبہ بندی کرنا؛ تہمت لگانا۔

**بند بند** ایک ایک جوڑ، ہر عضو۔

**بند بیجا** (ی) (نباتات) وہ پودا جس کے بیج، بیض خانے میں بند ہوتے ہیں۔

محاورہ: **بند ٹوٹنا / ٹوٹ پڑنا / کھل جانا** کثرت و تواتر سے کسی چیز کا نمودار ہونا۔

**بند ظفر پیکر** شمشیر زنی کا ایک ٹھاٹھ یا کھڑے ہونے کا انداز جس میں کھڑے ہونے سے جسم لفظ ''علی'' کی سی شکل کا بنتا ہے۔

کہاوت: **بند کے جائے بند میں نہیں رہتے** مصیبت ہمیشہ نہیں رہتی؛ قیدی آزاد بھی ہو جاتے ہیں۔

**بند گوبھی** گوبھی کی چار اقسام میں سے ایک، کرم کلا۔

کہاوت: **بند منہ میں مکھی نہیں جاتی** خاموش رہنے والے کو کوئی نقصان نہیں پہنچتا۔

**بند نویس** فرد حساب تیار کرنے والا محرر۔

**بندوبست** انتظام، انصرام، بست و کشاد۔

**بندا** زبر ب، جزم ن۔ امث۔ ایک بن جڑ کی طفیلی بیل جو کیکر، سرس اور بیری وغیرہ پر چڑھ جاتی ہے۔

**بندا** پیش ب، جزم ن۔ اند، ہ۔ (لفظاً) قطرہ، بوند؛ (مراداً) کان کا آویزہ، گوشوارہ۔

**بندا** زیر ب، جزم ن۔ اند، ہ۔ **بندی** (رک) کا مکبر، بڑا نشان، ماتھے کا تلک جو عموماً ہندو لگاتے ہیں۔

**بندال** زیر ب، جزم ن۔ امث، ہ۔ ایک بیل دار بوٹی جسے اکثر کھیتوں کی باڑھ پر لگایا جاتا ہے، پھول سفید، زرد اور سرخ، پھل تری کی مانند اور کانٹے دار مزے میں تلخ۔

**بندر** (۱) زبر ب، جزم ن، زبر د۔ اند۔ اسم جنس، ہ۔ حیوانیات کی رُو سے انسان کے بعد اعلیٰ زمرے میں شمار ہونے اور چھاتی سے دودھ پلانے والا حیوان جس کی بہت سی قسمیں ہیں، عموماً چہرہ سرخی مائل، جلد خاکستری، روئیں دار، جسامت بلے سے بڑھ کر، درختوں پر بسیرا کرتا اور بستیوں میں چھتوں پر منڈلاتا ہے، بوزنہ، قبرد، بانر، وانر۔ (مث) بندریا (زبر ب، ن غنہ)۔

**بندر بانٹ** ایسی تقسیم جس میں بانٹنے والا حقداروں کو محروم کر کے خود جنس ہتھیا لے۔

**بندر بھبکی** جھوٹ موٹ کا ڈراوا۔

**بندر کا پھوڑا / گھاؤ** جو زخم (بار بار نوچ لینے کے سبب) کبھی اچھا نہ ہو سکے۔

کہاوت: **بندر کا حال مچھندر جانے** انسان کی اصلیت کو واقف ہی سمجھتے

ہیں (مچھندر=بندر نچانے والا)۔

کہاوت: **بندر کو ملی ہلدی کی گرہ، پنساری بن بیٹھا** چھچھورا آدمی معمولی باتوں پر فخر کرتا ہے۔

مقولہ: **بندر کی آشنائی** بے مروت کی دوستی (کہا جاتا ہے کہ وقت پڑنے پر بندر اپنے مالک تک سے مروت نہیں برتتا)۔

کہاوت: **بندر کی آشنائی، گھر میں آگ لگائی** نادان سے دوستی کرنا گھر میں آگ لگانے کے برابر ہے۔ نادان کی دوستی سے نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **بندر ناچے، اونٹ جل مرے** ایسی بات پر رشک کرنا جو خود نہ کر سکے۔

**بندر (۲)** زبر ب، جزم ن، زبر د۔ امذ، ف۔ وہ ساحلی مقام جہاں جہاز (مال یا مسافر اُتارنے چڑھانے کے لیے) لنگر انداز ہوں۔

بندر گاہ (زبر ب، جزم ن، زبر د۔ امث) (ف) وہ ساحلی مقام جہاں جہاز (مال یا مسافر اُتارنے چڑھانے کے لیے) لنگر انداز ہوتے ہوں۔

**بندر (۳)** زبر ب، جزم ن، زبر د۔ امذ۔ بڑا ہتھوڑا، دھمس۔

**بندرا** زبر ب، جزم ن، جزم د۔ امذ۔ ایک سدا بہار بیل جس میں سفید پھول لگتے ہیں جسے کرسمس پر گھروں میں سجاتے ہیں۔

**بندرابن** زیر ب، جزم ن، زبر ب۔ عَلَم۔ ہندوستان کے شہر متھرا کے آس پاس کا علاقہ جو ہنود کے اوتار کرشن جی کا جنم بھوم ہے، برج کا علاقہ۔

**بندرگاہ** زبر ب، جزم ن، زبر د۔ امث۔ رک: بندر (۲) کے تحت۔

**بندروال** زبر ب، جزم ن، زبر د۔ امث۔ رنگ برنگے مہین پتنگ کے کاغذوں کو کتر کر بنائی ہوئی بیلیں جو تقریبات پر آرائش کے لیے لٹکاتے ہیں۔

**بندش** زبر ب، جزم ن، زیر د۔ امث، ف۔ روک، ممانعت، قدغن، قید، حراست، باندھنے کا عمل؛ ساخت، ترکیب، قوام، کساؤ، گٹھاؤ، الفاظ کا دروبست، نظم کا اُسلوب۔ نیز رک: بند جس کا یہ حاصل مصدر ہے۔

**بندق** پیش ب، جزم ن، پیش ب۔ امذ۔ ایک خشک میوہ جس کی گری ذائقے میں کسی قدر بادام سے ملتی ہے مگر شیرینی میں کمتر۔ بادام کوہی، بادام سہ گوشہ۔

**بندقہ** پیش ب، جزم ن، پیش د، زبر ق۔ امذ۔ گولا (یا گولی) جو پھینک کر مارا جا سکے۔

**بندک بندا** زبر ب، جزم ن، زبر د، جزم ک۔ امث، ہ۔ مناہی، روک ٹوک، ممانعت۔ نیز **بندا بندی، بندک بندھا**۔

**بندکی** پیش ن، جزم ن، جزم د۔ امث، ہ۔ بوند کا نشان، چھینٹ، چتی۔

**بندگان** زبر ب، جزم ن، لیٹا زیر د۔ جمع، مذ، ع۔ بندہ (رک) کی جمع۔ بندگان عالی کی تخفیف: بندوں کے عالی مرتبت مولا، رؤسا کو خطاب کرنے کا کلمہ۔

**بندگانِ عالی** (لفظاً) آپ کے خادم؛ (مراداً) مالک، صاحب، جناب والا۔ نیز **بندگانِ اقدس/حضرت**۔

**بندگی** زبر ب، جزم ن، لیٹا زیر د۔ امث، ف۔ غلامی، خدمت، نوکری؛ سلام، آداب غرض، تسلیم۔

**بندلی** زبر ب، جزم ن۔ امث، ہ۔ چاول کی ایک قسم۔

**بندور** زبر ب، ن مغ، وج۔ امث، ہ۔ بدخو، بدمزاج اور گستاخ لونڈی۔

**بندوڑ** زبر ب، ن مغ، وج۔ امث، ہ۔ کم رُتبہ کنیز، باندی، لونڈی۔ تص: **بندوڑی**۔

**بندوق** زبر ب، جزم ن، ومع۔ امث، ع۔ لکڑی کے کندے میں جڑی ہوئی نال کا بارود کے زور سے گولی چھوڑنے والا ہتھیار جس کی بہت سی قسمیں ہیں، تفنگ۔

محاورہ: **بندوق سر کرنا** بندوق کا گھوڑا دبا کر گولی چلانا۔

**بندوق کی مکھی** بندوق کی نال کے آخری سرے پر بنا ہوا نشان جس کی مدد سے سیدھ لیتے ہیں۔

**بندوقچی** بندوق چلانے یا لے کر چلنے والا سپاہی، قراول۔

**بندوہا** زبر ب، جزم ن، ومع۔ امذ۔ بگولا، گردباد۔

**بندہ** زبر ب، جزم ن، زبر د۔ امذ، ف۔ غلام، چاکر، عبد؛ پرستش کرنے والا، پوجنے والا۔ (مث) بندی، بندگی (رک)۔

**بندہ بشر** انسان، آدمی۔

فقرہ: **بندہ بشر ہے** سہو یا خطا انسان کی فطرت میں داخل ہے، بھول چوک سے انسان بری نہیں۔

**بندہ پرور** (زبر پ، زبر و) غلام پالنے والا، غلام پر مہربان، آقا؛ جناب، حضور۔

کہاوت: **بندہ جوڑے پلی پلی اور رام لڑھائے کپا** انسان تھوڑا تھوڑا کر کے جمع کرتا ہے اور قدرت ایک ہی دفعہ سب گنوا دیتی ہے؛ انسان بڑے منصوبے بناتا ہے لیکن اللہ تعالیٰ لمحہ میں تمام تر منصوبہ جات خاک میں ملا دیتے ہیں (لڑھائے: لنڈھائے)۔

صف: **بندہ نواز** (ف) مالک، حاکم، خودمختار، غلاموں کی پرورش کرنے والا۔

**بندی** زبر ب، جزم ن۔ امث، ف۔ بندہ (رک) کی تانیث۔ نیز بندش، پابندی؛ (بطور سابقہ) باندھنے، بنانے، جوڑنے کا عمل، مثلاً: خاتم بندی، دستار بندی۔

**بِندی** زیر ب، جزم ن۔ امث، ہ۔ ٹیکا جو ماتھے پر لگایا جائے؛ نقطہ، صفر کا نشان؛ گول دھبا یا نقش۔ تص: **بندیا** (زیر ب، ن غنہ، جزم ن)۔

**بندے ماترم** زبرب، جزم ن، ے، جزم ت، زبر ر۔ فقرہ، ہ۔ اے ماں ہم تیری بندگی کرتے ہیں، بھارت کے ایک قومی گیت کے بول جو بنکم چندر چیڑ وجی کے بنگالی ناول آنند مٹھ (۱۸۸۲ء) میں شامل تھا۔

**بندھا** زبرب، ن مغ۔ صف۔ جکڑا ہوا، کسا ہوا، جو آزاد نہ ہو سکے۔

**بندھا پانی** کھڑا پانی، وہ پانی جو بہہ نہ رہا ہو۔

کہاوت: **بندھا خوب مار کھاتا ہے** مغلوب کو تمام مصیبت برداشت کرنی پڑتی ہے۔ جس کی کنی دب گئی ہو کچھ نہیں کر سکتا۔

**بندھا ہوا** مقررہ، قاعدے اور دستور کے مطابق۔

کہاوت: **بندھ گیا سو موتی، رہ گیا سو پتھر** جو چیز اپنی جگہ پر کھپ جائے وہ قیمتی ہو جاتی ہے۔

**بندھار** زبرب، ن مغ۔ امث۔ پھل نہ دینے والی، بانجھ۔

**بندھان** زبرب، جزم ن۔ امذ، ہ۔ جوڑ؛ بندھن۔

مرکب: **سندھان بندھان** جوڑ، بند، انجر پنجر۔

**بندھانی** پیشہ ور مزدور جو تعمیرات میں معمار کی پاڑ وغیرہ باندھنے میں مدد کرتا ہے، جھلی والا۔

**بندھاوٹ** زبرب، ن مغ، زبرو۔ امث، ہ۔ جوڑنے، باندھنے کی وضع یا طریقہ۔

**بندھائی** زبرب، ن مغ۔ امث۔ باندھنے کی مزدوری؛ باندھنے کا عمل، باندھنے کا پیشہ۔

**بندھر** زبرب، جزم غنہ، زیر دھ۔ امث، ہ۔ طوائف، کسبی، رنڈی۔

**بندھک** زبرب، جزم ن، زبر دھ۔ صف۔ امذ، ہ۔ باندھنے والا، پکڑنے والا؛ گروی رکھنے والا؛ مبادلۂ اشیا۔ (امث) داشتہ، کسبی۔

**بندھک پتر/ پٹ** رہن نامہ، اقرار نامہ، کاروباری معاہدہ۔

**بندھن** زبرب، جزم ن، زبر دھ۔ امذ، ہ۔ ڈوری، گرہ، پھندا، اٹکاوا، جوڑ۔

**بندھنا** زبرب، ن مغ، جزم دھ۔ فعل لازم، ہ۔ رک: **باندھنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**بندھیا** (زبرب، ن غنہ، شدی) باندھا جانے والا (زیور وغیرہ)۔

**بِندھنا** زیرب، ن مغ، جزم دھ۔ فعل لازم۔ رک: **بیندھا** جس کا یہ لازم ہے۔

**بندھو** زبرب، جزم ن، و مع۔ صف، ہ۔ رشتہ دار، قرابتی؛ دوست، چیلا، خادم، مثلاً: **دیش بندھو** ملک کا خادم۔

**بندھوا** زبرب، جزم ن، جزم دھ۔ صف، ہ۔ غلام، قیدی، اسیر؛ کنیز، ملازم۔

**بندھی** زبرب، ن مغ۔ صف، ہ۔ **بندھا** (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **بندھی رہے، نہ ٹکے بکے** اگر کسی چیز کو وقت پر نہ بیچا جائے اور اس اُمید پر روکا جائے کہ مہنگی ہوگی تو بیچیں گے تو ممکن ہے کہ سستی ہو جائے اور کم قیمت پر بیچنی پڑے۔

کہاوت: **بندھی مٹھی لاکھ برابر** اتفاق میں بڑی برکت ہے/ قوت ہے؛ بھید مخفی رہنا بڑا مفید ہے؛ اگر کسی کو مٹھی بند کر کے (پوشیدہ) دیا جائے تو وہ زیادہ خوش ہوگا اور قدر کرے گا۔

**بنڈا** زبرب، جزم ن۔ امذ، ہ۔ پتھر، بٹی، سل کا موٹا ٹکڑا؛ اروی کی قسم کی ایک بڑی گول جڑ جو ترکاری کے طور پر استعمال کی جاتی ہے، پنڈالو۔

**بنڈا** زبرب، جزم ن۔ امذ، ہ۔ لکڑیوں کا گٹھا، لکڑیوں کا بوجھ۔

**بنڈال** زبرب، جزم ن۔ امذ۔ ایک بیل جو اکثر کھیتوں کی باڑھ میں لگائی جاتی ہے۔ پھول سفید زرد اور لال، پھل تری کی مانند، مگر کانٹے دار اور کڑوا ہوتا ہے۔

**بنڈل** زبرب، جزم ن، زبر ڈ۔ امذ۔ گٹھڑی، پلندہ۔ انگریزی: Bundle۔

**بنڈی** زبرب، جزم ن۔ امث، ہ۔ روئی کی صدری؛ ایک پردے دار سواری جسے بیل یا گھوڑا کھینچتا تھا؛ کاغذوں یا نوٹوں کی گڈی۔

**بنڈیری** زبرب، ن مغ، ے۔ امث، ہ۔ چھپر یا سلامی دار چھت کی درمیانی بلی۔

**بنڈیلا** زبرب، ن مغ، ے۔ امذ، ہ۔ جنگلی سور۔

**بنرا** زبرب، جزم ن۔ امذ، ہ۔ دولھا، نوشہ۔ نیز **بنڑا**۔

**بنس** (۱) زبرب، جزم ن۔ امذ، ہ۔ نسل، خاندان۔ مثلاً: **چندر بنس، سورج بنس** راجپوتوں کے قبیلے۔ (صف) **بنسی/ ونشی**۔

**بنس** (۲) زبرب، جزم ن۔ امذ، ہ۔ **بانس** (رک) کی تخفیف۔

**بنس پھوڑ** بانس کی کھپچیوں سے ٹوکری وغیرہ بُننے والا کاریگر۔

**بنس لوچن** (و مج، زبر چ) (امذ، ہ) ایک سفید دوا جو بانس کے اندر سے نکلتی ہے، طباشیر۔

**بنسپت** زبرب، زبر ن، جزم س، زبر پ۔ امث۔ گھاس، چارہ؛ درخت کے پتے۔

**بنسری** زبرب، جزم ن، جزم س۔ امث، ہ۔ بانس کی پتلی پور یا نلکی سے بنایا ہوا پھونک سے بجنے والا باجا، بنسی نَے، الغوزہ۔ نیز **بانسری**۔

**بنصر** زیرب، جزم ن، زبر ص۔ امث، ع۔ ہاتھ کی چھنگلی کے برابر کی اُنگلی۔

**بنفسہٖ** لیٹا زیرب، زبر ن، جزم ف، لیٹا زیر س، کھڑا زیر ہ مثل ی۔ متعلق فعل، ع۔ بذاتِ خود، اپنے آپ۔

**بنفشہ** زبرب، زبر ن، جزم ف، زبر ش۔ امث، ف۔ ایک پہاڑی بیل جس کے پتے مہندی کی طرح، پھول اُودا یا نیلگوں جو دوا (گُلِ بنفشہ) کے طور پر بھی استعمال

ہوتا ہے۔

بنفشئی ہلکا اُودا رنگ۔ نیز بنفشی۔

**بنک** زبرب، زبرن۔ اند۔ ایک پھل، ایک ریشمی کپڑا، مہاسا، چہرے پر پسینے کے قطرے۔

**بنک** زبرب، زیرن۔ اند۔ سوداگر، تاجر، بنیا۔

**بنک** لیٹا زبرب، ن غنہ۔ اند۔ وہ دکان یا ادارہ جو روپے پیسے کا لین دین کرتا ہے اور عموماً لوگ وہاں اپنی رقم امانت کے طور پر رکھواتے ہیں۔ انگریزی: Bank۔

**بنکا** زیرب، جزم ن۔ اند۔ رانگ قلعی۔ نیز اصلاً: بنگ۔

**بنکار** زبرب، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ڈینگ، دھاڑ، منہ سے زور کی آواز نکالنا۔

فعل لازم: بنکارنا چلا کر بولنا۔

**بنکر** لیٹا زبرب، جزم ن، زبرک۔ اند۔ وہ لگان جو جنگل کی پیداوار پر وصول کیا جاتا ہے۔

**بنکڑی** زبرب، ن مغ، جزم ک۔ امث، ہ۔ سلمہ ستارے اور گجائی کی بنی ہوئی عمومی طور پر سبز رنگ کی چوڑی جو دُلھن کو پہنائی جاتی ہے؛ بانک، پتلی چوڑی۔ نیز بانکڑی۔

**بنکیت** زبرب، ن غنہ، ے لین۔ صف، ہ۔ بانک چلانے کا ماہر۔ نیز بکیت۔

**بنگ** زبرب، ن غنہ۔ امث، ف۔ رک: بھنگ۔

بنگی بھنگ پینے والا۔ نیز بھنگی۔

**بنگا(۱)** زیرب، ن غنہ نیز مغ۔ اند۔ کنویں کا پانی جس میں کھاری یا تیل کی آمیزش ہو۔

**بنگا(۲)** زیرب، ن غنہ۔ اند۔ ایک بلوچی لوک رقص جو خٹک ناچ کی طرح الاؤ کے گرد ناچا جاتا ہے۔

**بنگا(۳)** زیرب، ن غنہ۔ اند، ہ۔ ایک ٹیڑھا، کہنی نما اوزار جو ٹھٹھیرے معمولی قسم کی گھڑائی کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

**بنگا(۴)** زیرب، ن غنہ۔ اند۔ ٹیڑھا، عموماً مرکبات میں مستعمل جیسے ٹیڑھا بنگا۔

**بنگا(۵)** زیرب، ن غنہ۔ امث۔ بغیر دھنکی ہوئی روئی۔

**بنگاہ** پیش ب، جزم ن۔ امث، ف۔ سامان، اسباب؛ خوراک کا ذخیرہ جو فوج کے ساتھ چلے؛ مال گودام، سٹور۔

**بنگلہ** زبرب، ن غنہ، جزم گ، زبرل۔ اند۔ کوٹھی، مکان۔ اصلاً: بنگال میں یورپی لوگوں کے لیے بنایا جانے والا چھپر سے چھایا ہوا پختہ احاطے دار مکان۔ بنگالی زبان؛ برجی نما سواری یا ہودہ۔

بنگلیا (زبرب، ن غنہ، زبرگ) چھوٹا بنگلہ۔

**بنگی(۱)** زبرب، ن غنہ۔ امث۔ بھونرا۔

**بنگی(۲)** زبرب، ن غنہ۔ اند۔ دھات یا لکڑی کا لٹو نما کھلونا جسے جب گھما کر چلایا جاتا ہے تو اُس میں سے بھونرے کی آواز سے مشابہ بھنبھناہٹ پیدا ہوتی ہے۔

**بنگی(۳)** زبرب، ن غنہ۔ اند۔ بھنگ پینے والا، بھنگ کا نشئی۔

**بنّا** زبرب، جزم ن۔ فعل لازم۔ تیار ہونا، سنورنا؛ تصنع برتنا۔ نیز (رک) بنانا جس کا یہ لازم ہے۔

**بُننا** پیش ب، جزم ن۔ فعل متعدی۔ تانا بانا، تن کر ڈوریوں یا دھاگوں سے کپڑا جالی یا جال تیار کرنا، تنکوں کھپچیوں وغیرہ سے ٹوکری وغیرہ بنانا؛ سلائیوں سے اُونی دھاگوں کا جال بنا کر کپڑے، موزے وغیرہ تیار کرنا۔

**بنو** زبرب، ومع۔ اند۔ اولاد، بیٹے، قبیلہ، کنبہ۔

**بنو** زبرب، شدن، وج۔ امث، ہ۔ بانو، بی بی، بہن کے لیے پیار کا لفظ؛ دُلھن، بنی، بنڑی کا متبادل۔

**بنوا** زبرب، جزم ن۔ اند۔ صف، ہ۔ جنگل کی تصغیر؛ جنگل سے منسوب۔ نیز بنیلا۔

**بنوائی** زبرب، جزم ن۔ امث۔ بنوانے کی اُجرت، زیور کی گھڑائی۔

**بنوت** پیش ب، پیش ن، شدزبرو۔ امث۔ فرزندی، بیٹا پن۔

**بنوٹ** زبرب، جزم ن، زبرو۔ امث، ہ۔ بناوٹ، تصنع؛ وضع، ساخت۔

**بنوٹ** زبرب، وج۔ امث، ہ۔ لکڑی بازی کا فن، بغیر ہتھیار کے لڑنے، بچاؤ اور وار کرنے کے کرتب۔ صف: بنوٹیا۔ نیز عام بھنوٹ۔

**بنود** زیرب، وج۔ اند۔ ہٹا دینے یا موقوف کر دینے کا عمل، موقوفی، ترک؛ دل لگی، سیر، تماشا، کھیل؛ مسرت، خوشی۔

**بنور** زیرب، ن غنہ، زبرو۔ اند۔ بیل، سوت، ریشہ۔

**بنولا** زیرب، ولین۔ اند، ہ۔ کپاس کا بیج۔ عام: بنولہ (زبرب)۔

کہاوت: **بنولے کی لوٹ میں برچھی کا گھاؤ** تھوڑے نفع میں بہت تکلیف؛ تھوڑے سے فائدہ کے لیے بہت ایذا۔

**بنی(۱)** زبرب۔ امث۔ چھوٹا سا جنگل کا ٹکڑا، اُپ وَن (نیز رک: بنا)۔

**بنی(۲)** زبرب۔ امث، ع۔ اولاد، نسل، قبیلہ، جنس۔

بنی اسرائیل حضرت یعقوبؑ کی اُمت، یہودی۔

بنی آدم انسان۔

بنی جان جنات۔

**بنی(۳)** زبرب۔ خوشحالی، فارغ البالی۔

کہاوت: **بنی پھر بیسوا کھلے پھر کیسوا** عورت بدچلن ہو تو بال کھول کر رکھتی ہے۔

کہاوت: **بنی تو بھائی نہیں دشمنائی** آپس میں بھائی بھائی ہوں گے یا

دُشمن۔معتدل تعلقات نہیں رکھے جاسکتے۔

کہاوت: **بنی سنوری گڑیا بھی اچھی معلوم ہوتی ہے** بناؤ سنگار اور خوش پوشاکی کی تعریف میں کہتے ہیں۔

کہاوت: **بنے سب سرا ہیں، بگڑی کہیں کمبخت** امیری میں سب تعریف کرتے ہیں۔غریبی میں دُشنام دیتے ہیں۔

مقولہ: **بنی کے سو سالے ہوتے ہیں بگڑی کا ایک بہنوئی نہیں ہوتا** اچھے وقت کا ہر کوئی ساتھی اور دوست ہوتا ہے، برے وقت کا کوئی نہیں ہوتا۔

**بنی** (۴) زبرب۔امث،ہ۔ دُلھن،عروس۔

**بنیا** زبرب، جزم ن۔امذ،ہ۔ اجناس وغیرہ بیچنے والا ہندو ویش جات کا بیوپاری۔ (مث) بنینی/ بنیائن۔

کہاوت: **بنیا بھولتا ہے تو زیادہ بتاتا ہے** بھول چوک میں بھی اپنا فائدہ مدنظر رکھتا ہے۔خودغرض ہر جگہ اپنے مفاد کا خیال رکھتا ہے۔

کہاوت: **بنیا بھی اپنا گڑ چھپا کر کھاتا ہے** اُسے کہا جاتا ہے جو کھلم کھلا برے کام کرے۔

کہاوت: **بنیا تولتا ہی نہیں، تو کہے پورا تول** جو کچھ نہ کرنے پر تیار ہو اُس سے زیادہ کی فرمائش کرنا۔

کہاوت: **بنیا جس کا یار، اُس کو دشمن کیا درکار** بنیا بہت عیار اور خود غرض ہوتا ہے۔

مقولہ: **بنیا جب اُٹھاتا ہے جھاڑ دینے لگتا ہے** جب کوئی کسی کو الگ کرنا چاہے تو پھر اس کیلئے ہزاروں بہانے ہیں۔

کہاوت: **بنیا حاکم، قہر خدا** بنیا حاکم بن جائے تو سخت ظلم اور ناانصافی کرتا ہے۔مکمل کہاوت: **جاٹ محصل باہمن شاہ، بنیا حاکم قہرِ خدا۔**

کہاوت: **بنیا مارے جان کو، ٹھگ مارے انجان کو** ٹھگ تو ناواقف کو لوٹتا ہے اور بنیا واقف کو۔

کہاوت: **بنیا میت، نہ بیسوا ستی** ناممکن بات ہے کہ بنیا دوست بنے یا بدکار عورت ستی ہو، بنیے کی خودغرضی پر طنز ہے۔

کہاوت: **بنیے کا بہکایا اور سر جوگی کا پھٹکارا** دونوں نقصان اُٹھاتے ہیں۔

کہاوت: **بنیے کا بیٹا کچھ دیکھ کر ہی گرتا ہے** عقلمند کا کوئی کام فائدے سے خالی نہیں ہوتا۔

کہاوت: **بنیے کا چھیلا، آدھا اُجلا آدھا میلا** بنیا شوقین بھی ہوگا تو کنجوسی سے باز نہیں آئے گا اُس کے حلیے میں کسر رہ جائے گی جو اصلیت کی چغلی کھائے گی۔

مقولہ: **بنیے کا قرض، گھوڑے کی دوڑ برابر ہے** سود کی وجہ سے قرض دن دونا رات چوگنا بڑھتا ہے۔

کہاوت: **بنیے کا منہ گراہ اور پیٹ موم** مگرمچھ کے منہ میں جو چیز آ جائے وہ نہیں چھوٹتی۔بنیا بھی ایسا ہی کرتا ہے اور روپیہ بچانے کے لیے پیٹ کی خوراک میں بھی کمی کر لیتا ہے (گراہ= مگرمچھ)۔

کہاوت: **بنیے کی کمائی، مکان یا بیاہ نے کھائی** اِن دو کاموں پر جی کھول کے خرچ کرتا ہے۔

**بنیاد** پیش ب، جزم ن۔امث،ف۔ نیو، جڑ؛ آغاز، ابتدا؛ اصل و نژاد۔

**بنیادی** ابتدائی، اصلی۔

**بنیان** زبرب، جزم ن۔امذ،ہ۔ کُرتے یا قمیص وغیرہ کے نیچے پہننے کا جسم سے لگا ہوا کپڑا، زیر جامہ۔

**بنیان** پیش ب، جزم ن۔امث،ع۔ نیو، جڑ؛ بنیاد؛ اصل، نہاد، نژاد۔

**بنیانِ مرصوص** (لیٹا زیرن، زبرم، جزم ر، دمع) سیسہ پلائی ہوئی بنیاد۔

**بنیائن** زبرب، جزم ن، لیٹا زیرء۔ رک: **بنینی**۔

**بنیت** زبرب، ے لین۔صف،ہ۔ باناء بلم چلانے کا ماہر، پھکیت۔

**بنیت** لیٹا زبرب، ی۔صف،ہ۔ تربیت یافتہ، تعلیم یافتہ، مہذب، شائستہ، متین، شریف۔

**بنیٹھی** زبرب، ے لین۔امث،ہ۔ بانس کی چھڑ جس کے دونوں سروں پر تیل میں تر کیے ہوئے کپڑے کے گولے روشن ہوتے ہیں۔

**بنیرا** زبرب، ے۔امذ۔ چار دیواری یا کھلی دیوار کے اُوپری سرے کو ڈھکنے والی سل یا مسالے کی لپائی تاکہ پانی اُس میں سرایت نہ کرے۔

**بنیلا** زبرب، ی۔صف،ہ۔ ہلکا نیلا، نیلگوں۔

**بنیلا** زبرب، ے لین۔صف،ہ۔ جنگل سے متعلق؛ وحشی، جنگلی۔

**بنیوئی** زبرب، جزم ن، و لین۔امث۔ بنیاپن، خست، کنجوسی، بخیلی۔

**بنینی** زبرب، جزم ن، ے لین۔امث،ہ۔ بنیا (رک) کی جورو۔

کہاوت: **بنینی پان دمڑی کے کھائے، گھر رہے کہ جائے** بخیل آدمی تھوڑے خرچ کو بہت سمجھتا ہے۔

## ب ـ و

**بو** و لین۔امث،ہ۔ کونپل، گھاس کی نرم شاخ جو زمین پر پھیلی رہتی ہے۔

**بو**(۱) دمع۔امث،ف۔ بُری یا بھلی یا کسی شے کی مخصوص باس، ناک کے ذریعے محسوس ہونے والی کیفیت، خوشبو، مہک؛ بدبو۔نیز بو (دمع)۔مجازاً: شائبہ، ہلکا سا اثر

یا پرتو۔

**بوباس** شائبہ، ہلکا اثر۔

محاورہ: **بو پانا** سن گن لینا، خبر پانا یا سننا، آثار وغیرہ سے کسی بات کا پتا چلانا۔

کہاوت: **بو گئی بودار گئی، رہی کھال کی کھال** شان و شوکت جاتی رہی۔ اصلی حالت رہ گئی۔

**بو(۲)** ومع۔ اند، ع۔ ابو (رک) کا مخفف۔

**بوالبشر** (پیش ب، غم و) حضرت آدمؑ کا لقب۔

**بوالعجب** (پیش ب، غم و) حیرت انگیز، انوکھا، نرالا۔

**بوالہوس** (پیش ب، غم و) نفس پرست، بدنیت، حریص۔

**بوتراب** حضرت علیؓ کا لقب۔

**بوا** پیش ب۔ امث، ہ۔ عورتوں کو (خصوصاً عمر میں بڑی یا مرتبے میں برابر کی عورتوں کو) مخاطب کرنے کا کلمہ۔ اصلاً: بڑی بہن، باپ کی بہن، پھوپھی۔

**بوّاب** زبرب، شدو۔ اند، ع۔ دربان، حاجب، چوکیدار؛ معدے اور آنت کا جوڑ۔

**بوار** زبرب۔ اند، ع۔ فنا، ہلاکت، تباہی۔

**بوارا** پیش ب۔ اند، ہ۔ کھیت کی بجائی۔

**بوارح** زبرب، لیٹا زیرر۔ جمع، مذ۔ مشرق کی سمت طلوع ہونے والے ستارے، نوء کی ضد جو مغربی اُفق پر طلوع ہوتے ہیں۔

**بوارق** زبرب، زیرر۔ جمع، مث۔ بجلیاں، کوندے۔ برق (رک) کی جمع۔

**بواسیر** زبرب، ی۔ امث، ع۔ مقعد میں مسے پیدا ہو جانے کا مرض۔

**بواسیرُالانف** ناک میں زائد گوشت پیدا ہو جانا۔

**بواطن** زبرب، زیرط۔ اند۔ پوشیدگیاں، اسرار و رموز۔ باطن کی جمع۔

**بوائی** پیش ب۔ امث۔ تخم ریزی، (بیج) بونا۔

**بوبک** ومع، زبرب۔ اند، ہ۔ بوڑھا، ضعیف؛ احمق، بیوقوف۔

**بوتا** ومع۔ اند، ہ۔ تاب و طاقت، بل، قوت، بضاعت، استطاعت۔

**بوتات** ومع۔ امث۔ گھروں کو جنس کی اُدھار فروخت، اُجاپت۔

**بوتات خانہ** اجناس کا گودام۔

**بوتام** ومع۔ اند۔ تکمہ، بٹن۔

**بوتل** ومج، زبرت۔ امث۔ سیال اشیا رکھنے کا شیشے وغیرہ کا ایک ظرف جس کی گردن لمبی اور پتلی اور نیچے کا حصہ گول، چوکور یا مختلف اشکال کا ہوتا ہے۔ (کنایۃً) شراب کا شیشہ۔ غالباً انگریزی کے لفظ "Bottle" کی تورید۔

**بوتنا** زیرب، زبرو، جزم ت۔ فعل متعدی۔ رک: بیونتنا۔

**بوتہ(۱)** ومع۔ اند، ف۔ کٹھالی، وہ ظرف جس میں سونا چاندی پگھلاتے ہیں۔

**بوتہ کاری** دھاتوں کو پگھلا کر آلائش دور کرنا۔

**بوتہ(۲)** ومع۔ اند، ت۔ شتر بچہ۔ نیز بوتہ (ومج)۔

**بوتے مار** ومع۔ اند۔ بگلا۔

**بوٹ** ومع۔ اند۔ کچے سبز چنے، چنے کے ڈوڈے، چنے کے پودے جن میں ڈوڈے لگے ہوتے ہیں۔

**بوٹ** ومج۔ اند۔ ہرا ٹڈا جو عمومی طور پر برسات میں پیدا ہوتا ہے۔

**بوٹ** ومع۔ اند۔ انگریزی وضع کا جوتا جو پاؤں کو مکمل طور پر ڈھانک لیتا ہے۔ انگریزی: Boot۔

**بوٹ پالش** ایک مرکب جسے بوٹوں پر مخصوص طریقے سے لگا کر رگڑا جاتا ہے جس سے جوتوں کی سطح پر چمک پیدا ہو جاتی ہے۔

**بوٹا** ومع۔ اند۔ پودا، نہال؛ پھول پتی۔ تص: **بوٹی** چھوٹا پودا، پھول؛ بھنگ کی پتی۔

کہاوت: **بوٹا بردا باغ میں اچھا لگتا ہے** ہر چیز اپنی جگہ اور محل پر ٹھیک ہوتی ہے۔

**بوٹی** ومج۔ امث، ہ۔ گوشت کا کٹا ہوا ٹکڑا، پارچہ؛ جسم کا کوئی حصہ۔ مثلاً: بوٹی بوٹی کاٹ کرنا؛ اعضا، رنگ روپ مثلاً: بڈی بوٹی دیکھ کر رشتہ کرتے ہیں۔

محاورہ: **بوٹی بوٹی پھڑکنا** نہایت شوخ اور چلبلا ہونا، نچلا نہ بیٹھنا، بہت شریر اور چنچل ہونا۔

کہاوت: **بوٹی دے کر بکرا لیتے ہیں** تھوڑا فائدہ پہنچا کر بہت سا عوض لیتے ہیں۔ ذرا سا احسان کر کے بہت سا فائدہ حاصل کرنا چاہتے ہیں۔

کہاوت: **بوٹی نہیں تو شوربا ہی سہی** بہت نہیں تو تھوڑا ہی سہی۔

**بوجا** ومع۔ اند۔ کن کٹا آدمی، وہ شخص جس کے کان کا بیرونی حصہ سکڑا اور گھانٹ کی شکل کا ہو۔

**بوجک** ومع، زبرج۔ اند۔ بوجھنے یا پرکھنے والا، سمجھ رکھنے والا۔

**بوجوت** ومج، ومج۔ امث۔ کاشت کاری، زراعت۔

**بوجہ** زبرب، زبرو، جزم ج، لیٹا زیرہ۔ متعلق فعل۔ بنا پر، وجہ سے، مثلاً: بوجہ علالت غیر حاضر۔

**بوجھ** ومع، جزم جھ۔ امث، ہ۔ فہم، سمجھ، عقل؛ معمے، پہیلی کا حل یا جواب۔

**بوجھ بجھکو** گاؤں کا سیانا جس سے معلومات یا مسئلوں کا حل ملے؛ دانا بینا، ہوشیار آدمی۔

کہاوت: **بوجھ کیا، چکی کا پاٹ** اُس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو علم رکھتا ہو مگر عقل سے کام نہ لے سکے۔ حکایت ہے کہ ایک امیر نے اپنے لڑکے کو جوتش سکھانے کے لیے ایک پنڈت کے پاس بٹھایا۔ اُس نے علم سکھایا مگر وہ عقل سے

عاری تھا۔ امیر نے امتحاناً مٹی میں قیمتی نگ دبا کر کہا بتاؤ کیا ہے۔ لڑکے نے علم کے زور سے معلوم کیا کہ کوئی چیز ہے اور پتھر کی ہے تو بولا چکی کا پاٹ۔

**بوجھ** وج، جزم جھ۔ امذ، ہ۔ بھاری پن، بار، وزن۔ (مجازاً) ذمہ داری، کفالت۔ نیز (عوام) بوجھا، بھار، خصوصاً مزدور یا جانوروں پر لادنے والا سامان۔

محاورہ: **بوجھ اُتارنا** چھٹکارا حاصل کرنا؛ قرض ادا کرنا، کسی کے احسان کا بدلہ ادا کرنا۔

محاورہ: **بوجھ اُٹھانا** ذمہ داری لینا، کفالت اپنے سر لینا، خرچ برداشت کرنا۔

**بوجھیل** (ے لین) بوجھ سے لدا ہوا۔

**بوجھل** وج، زبر جھ۔ صف۔ وزنی، بھاری، تکدر یا گرانی محسوس کرنے والا؛ جو کثیف اجزا کی بنا پر دیر ہضم ہو۔

**بوجھنا** وم، جزم جھ۔ فعل متعدی۔ جان لینا، پہچاننا، تاڑ جانا، سمجھنا، معمے یا پہیلی کا حل معلوم کرنا۔

**بوچا (۱)** وم۔ صف، ہ۔ جس کا کان غائب ہو، کن کٹا۔

کہاوت: **بوچا، سب سے اُونچا** جس کا کان کٹا ہو اُس پر سب کی نظر پڑتی ہے۔ جس میں کوئی نقص ہو اُس کو سب دیکھتے ہیں؛ وہ بے ہنر اپنے آپ کو ہنر مند سمجھے۔

مرکب: **ننگا بوچا/ننگی بوچی** جس کے جسم پر اچھی پوشاک یا زیور نہ ہو۔

**بوچا (۲)** وم۔ امذ، ہ۔ ایک قسم کی پالکی۔

**بوچرا** وج۔ صف، ہ۔ دندانہ دار؛ جس کے کنارے ٹوٹے ہوئے ہوں۔

**بوچھاڑ** ولین۔ امث، ہ۔ پانی کی بوندیں یا بارش کے تار جو ہوا کے زور سے رُخ پھیر کر درآئیں۔ نیز **بوچھار**۔

**بود (۱)** وم۔ امث، ف۔ پیدائش، نمود، ہستی، وجود؛ بضاعت، قدرت۔ اسم کیفیت (مث): **بودگی**۔

**بود و باش** (وم، وج) رہن سہن، سکونت، اقامت۔ نیز **بود و ماند**۔

**بود (۲)** وم۔ امث۔ عقل، سمجھ، فہم۔

**بودا** وج۔ صف۔ کمزور، نازک؛ کم ہمت، بزدل، ڈرپوک۔

**بودر** وج، زبر د۔ امث، ہ۔ کنویں سے کھیت تک پانی لے جانے والی نالی۔

**بودلا** وج، جزم د۔ صف، ہ۔ سادہ مزاج، احمق۔

**بودم** وم، زبر د۔ صف، ف۔ بے وقوف، سادہ لوح۔

**بودم بے دال** اُلو، چغد، بوم۔

**بودی** وج۔ امث، ہ۔ مُنڈھے ہوئے سر پر نیز بغیر منڈھے مردانہ سر پر چھوڑی ہوئی چوٹی جو عموماً ہندو رکھتے ہیں۔

**بودھ** ولین، جزم دھ۔ امذ، س۔ بدھ مت کا پیرو، مہاتما گوتم بدھ سے منسوب۔

**بودھ** وم، جزم دھ۔ علم، س۔ (رک) بدھ (۲)۔

**بودھا** وم۔ صف، ہ۔ بیوقوف، احمق، نافہم۔

**بودھا** وج۔ صف، ہ۔ ذہین، عقیل و فہیم۔

**بوذیت** وم، زیر ذ، زبری۔ امث۔ بدھ مت۔

**بور** وم۔ امذ، ہ۔ چوکر، بھوسی؛ ریزہ ریزہ، پرزے پرزے، ذرہ۔

**بور کے لڈو** گیہوں کی بھوسی کا بنا ہوا لڈو جو نہایت بدذائقہ ہوتا ہے؛ ایسی چیز جو دیکھنے میں اچھی لیکن باطنی لحاظ سے خراب ہو۔

کہاوت: **بور کے لڈو، کھائے تو پچھتائے نہ کھائے تو پچھتائے** ایسی چیز جس کے ملنے نہ ملنے پر دونوں میں قباحت ہو۔

**بور بور** ریزہ ریزہ۔

**بور** وج۔ صف۔ اجیرن؛ اُکتایا ہوا، اُچاٹ؛ جو طبیعت میں اُکتاہٹ پیدا کرے، بیزار کرنے والا۔ انگریزی میں: Bore۔

محاورہ: **بور کرنا** وبالِ جان بن جانا؛ بیزار کر دینا۔

اسم کیفیت: **بوریت** بے کیفی، اُکتاہٹ، جی اُچاٹ ہونے کی کیفیت۔ انگریزی کے لفظ "Boredom" کی تورید۔

**بور (۱)** ولین۔ امذ، ہ۔ آم کا پھول، مور۔ نیز عام: بور (وج نیز وم)۔

**بور (۲)** ولین۔ امث۔ بنجر زمین، ناقابلِ کاشت اراضی۔

**بور (۳)** ولین۔ امذ۔ پازیب کی چھوٹی سی گھنٹی؛ خود بینی، خود نمائی۔

محاورہ: **بور کرنا** فخر کرنا، غرور کرنا؛ دکھاوا کرنا۔

**بورا** ولین۔ صف، ہ۔ باولا، دیوانہ، سڑی۔

**بورانا** دیوانہ بنانا۔ نیز بولانا (رک)۔

**بورا (۱)** وم۔ امث، ہ۔ پسی ہوئی شکر، باریک چینی؛ برادہ، سفوف۔

**بورا (۲)** وم۔ امث، ہ۔ وہ گروی جسے چھڑایا جا سکے، چھڑائے جانے کے قابل شے، مرہونہ۔

**بورا** وج۔ امذ، ہ۔ ٹاٹ کا بڑا تھیلا۔ تص: بوری۔

**بورانی** وم۔ امث، ف۔ تلے ہوئے بینگنوں کا رائتہ۔

**بورجوا** وج، جزم ر، پیش ج۔ شہری متوسط طبقہ، عوامی اور سوقیانہ خیالات رکھنے والا شخص، رجعت پسند آدمی۔

**بورتا** وج، جزم ر۔ امذ۔ سفید گھوڑا، نقرہ۔ نیز بوردا۔

**بورق** وم، زبر ر۔ امذ۔ سہاگا؛ ایک طرح کا نمک جسے زیادہ تر زیورات کی صفائی کے لیے استعمال کرتے ہیں اور دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز بورہ۔

**بورنا (۱)** وم، جزم ر۔ فعل متعدی۔ سفوف وغیرہ کو چھڑکنا، برکنا۔

**بورنا**(۲) وج، جزم ر۔فعل متعدی، ہ۔ ڈبونا، غرق کرنا؛ تر کرنا، بھگونا، ڈبونا۔ نیز بوڑنا۔

**بوڑیا** غوطہ خور۔

**بوری** ولین۔امث، ہ۔ بھنے ہوئے مکئی کے دانے جو کھلنے نہ پائیں۔

**بوری** وم۔امث، ہ۔ لکڑی کے درزوں یا گڑھوں میں بھرنے کے لیے لکڑی کے برادے سے بنایا ہوا مسالا۔

**بوریا** وج، جزم ر۔اند، ف۔ کھجور کے پتوں یا کسی اور نبات سے بنا ہوا فرش یا بستر، چٹائی۔

**بوریا بدھنا** درویشی سامان سفر۔

محاورہ: **بوریا بستر اُٹھانا** کسی جگہ سے کوچ کرنا۔

**بوریانشیں** درویش، فقیر۔

**بوریت** وج، زیر، زبری۔امث۔ بے کیفی، اُکتاہٹ، طبیعت اُچاٹ ہونے کی کیفیت۔ انگریزی کے لفظ "Boredom" کی تورید۔

**بوڑ** ولین۔امث۔ طفیلی یا پھیلنے والی بیل۔

**بوڑا** وج۔صف، ہ۔ پرانا، ٹوٹا پھوٹا، بہرا۔

**بوڑم** ولین، زبرڑ۔صف۔ بیوقوف، گاؤدی، نرا احمق، گھامڑ۔

**بوڑنا** وم، جزم ڑ۔فعل لازم، ہ۔ ڈوبنا، غرق ہونا، غوطہ لگانا۔

**بوڑی** ولین۔امث۔ نیزے کا سرا جس میں سے نوک نکلی ہوتی ہے۔ نیز بونڑی۔

**بوڑیا** وم، جزم ڑ۔اند۔ غوطہ خور۔

**بوڑھا** وم۔اند، ہ۔ عمر رسیدہ آدمی، بڈھا، ضعیف۔ نیز بڈھا۔

کہاوت: **بوڑھا بنیا اور بیر چنے** اپنی طاقت سے بڑھ کر کام میں ہاتھ ڈالنے پر کہتے ہیں۔

**بوڑھا پھوس / پھونس** نہایت کمزور بڈھا۔ نیز **بوڑھا کھپاٹ / کھپٹ**۔

مقولہ: **بوڑھا بیاہ کرے پڑوسیوں کو سکھ** بوڑھے شخص کی جوان بیوی بہت کم پارسا ہوتی ہے۔

کہاوت: **بوڑھا چوچلا جنازے کے ساتھ** اُس جگہ کہتے ہیں جہاں بڑھاپے میں جوانی کی حرکات کرتا ہے۔

کہاوت: **بوڑھا ڈرائے مرنے سے اور جوان ڈرائے بھاگنے سے** جب کوئی کام کرانا ہو تو بوڑھا ڈراتا ہے کہ خودکشی کرلوں گا اور جوان ڈراتا ہے کہ گھر سے بھاگ جاؤں گا۔

مقولہ: **بوڑھا طوطا ٹیں ٹیں کرے یا کاٹ کھائے** بوڑھے آدمی کو تعلیم و تربیت کیا اثر کر سکتی ہے۔

**بوڑھی** وم۔امث، ہ۔ **بوڑھا**(رک) کی تانیث۔ نیز **بڑھیا / بڈھی**۔

کہاوت: **بوڑھی بکری ہنڈارے ٹھٹھا** کمزور کا زبردست سے مقابلہ یا چھیڑ چھاڑ (ہنڈار: بھیڑ)۔

کہاوت: **بوڑھی گھوڑی لال لگام** بڑھاپے میں جوانی کا سنگھار یا نخرے، ایسی آرائش جس کی عمر متقاضی نہ ہو۔

کہاوت: **بڈھی ہوئیں نائکہ اِس حال کو پہنچیں سر ملنے لگا، چھاتیاں پتال کو پہنچیں** بدچلنی کا نتیجہ برا ہے۔ بوڑھی نائکہ پر پھبتی۔

**بوڑھے** وم۔اند، ہ۔ **بوڑھا**(رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **بوڑھے باپ اور پرانے کپڑے سے شرمانا نہیں چاہیے** شرافت اور صداقت کا تقاضا یہی ہے۔

کہاوت: **بوڑھے بارے، خلق دوارے** بوڑھے آدمی کا لوگ زیادہ اعتبار کرتے ہیں؛ بوڑھا در بدر خراب ہوتا ہے۔

کہاوت: **بوڑھے طوطے بھی کہیں پڑھتے ہیں** بڑی عمر کے انسان کو تربیت دینا مشکل ہے۔

کہاوت: **بوڑھے کلاونت کی کون سنتا ہے** بوڑھا بولے تو اُس کوئی نہیں سنتا۔ بوڑھے آدمی کی باتوں کی لوگ پرواہ نہیں کرتے۔

**بوزنہ** وم، جزم ز، زبر ن۔اند، ف۔ بندر۔ نیز **بوزینہ**۔

**بوزیہ** وم، زیرز، زبری۔اند۔ طبی معائنے کے لیے مقعد یا فرج کو چوڑا کرنے کے لیے لگایا جانے والا برقی آلہ۔

**بوس**(۱) وج۔اند، ف۔ بوسہ۔ نیز (بطورِ لاحقہ) چومنے والا، مثلاً: **دست بوس** ہاتھ چومنے والا۔

**بوس و کنار**(وج) بوسہ بازی، زور آغوشی۔

**بوس**(۲) وج۔امث۔ شدت، سختی؛ فقر و فاقہ۔

**بوس** وم۔امث۔ بدحالی؛ رنج، غم۔

**بوستاں** وم، جزم س، ن غنہ۔اند، ف۔ باغ، چمن۔ نیز **بستاں**۔ تراکیب میں بطور جزو اوّل ن صحیح، مثلاً: بوستانِ سعدی۔

**بوستھا** زبر ب، زیر و، جزم س۔اند، س۔ کسی مذہبی مسئلے میں شاستروں کی رُو سے پنڈتوں کا حکم، فتویٰ۔

**بوسلیک** وم، زبر س، ی۔اند۔ فارسی کلاسیکی موسیقی کے بارہ مقامات میں سے ساتواں مقام۔

**بوسہ** وج، زبر س۔اند، ف۔ چومنے کا عمل، پیار، چما، قُبلہ۔

**بوسیدہ** وج، ی، زبر د۔صف، ف۔ پُرانا، کہنہ۔

صف: بوسیدگی (ف) پُرانا پن، کہنگی۔

**بوغ بند** وج، جزم غ، زبر ب، جزم ن۔ امذ، ف۔ گٹھڑی بنانے کی چادر جس میں ڈوریاں لگی ہوتی تھیں۔

**بوغرا** وج، جزم غ۔ امذ، ف۔ سویاں، وہ پھین جو اونٹ کے منہ سے مستی میں نکلتا ہے۔

**بوغما(۱)** ومع، جزم غ۔ امث، ف۔ موٹی بھدی عورت، چڑیل۔ (امذ) گھوڑے کا بند ہیضہ، گلے کی گلٹی پھولنے کا مرض، گلو۔

**بوغما(۲)** ومع، جزم غ۔ امذ، ف۔ کوڑا کرکٹ، الابلا، فضول اور بیکار اشیا۔

**بوق** ومع۔ امذ، ع۔ بھونپو، موٹی آواز نکالنے والا نفیری کی قسم کا ساز، بگل، نرسنگھا، ترئی۔

**بوقلموں** ومع، زبر ق، زبر ل، ومع۔ صف۔ امذ، ع۔ رنگا رنگ، مختلف رنگوں سے مزین۔ (امذ) طیف، منشور جو شعاع کے رنگوں کو بکھیر دیتا ہے۔

**بوقیصا** ومع، ی۔ امذ۔ قطب شمالی میں اُگنے والا ایک چھتنار درخت جس کے پتے چوڑے، پھول سفید اور لکڑی بہت نرم ہوتی ہے اِس پر ڈوڈے لگتے ہیں جن میں سے سوکھنے کی بعد بھنگے نکلتے ہیں اس لیے اسے درخت پشہ بھی کہتے ہیں۔ دردار، بیولا۔

**بوک** ومع۔ امذ۔ وہ اراضی جو دریا کے ہٹ جانے یا راستہ بدل دینے سے حاصل ہو۔

**بوک** وج۔ امذ، ہ۔ مستایا ہوا توانا جوان بکرا۔

**بوکا** بکرے کا چمڑا۔

**بوک ومگر** ومع، وج، زبر م، زبر گ۔ امث۔ حجت، تکرار، اگر مگر، بحث، (لفظاً: شاید ولیکن)۔

**بوکا** ومع۔ امذ۔ پسی ہوئی چیز، سفوف۔

**بوکا** وج۔ امذ۔ چمڑے کا تھیلا جس کے ذریعے کنویں سے پانی نکالا جاتا ہے۔

**بوکر** وج۔ امذ، ہ۔ کسی نوع کا نر چوپایہ، مثلاً: بیل گائے کا بوکر، ہرن کا بوکر۔ نیز بوکرا، بوکڑ۔

**بوکنا** ومع، جزم ک۔ فعل متعدی۔ کھانا، مزہ اُٹھانا، مثلاً: ہوا بوکنا ہوا کھانا۔

**بوکنا** وج، جزم ک۔ فعل لازم۔ بڑبڑانا، ناصاف گفتگو۔

**بوکھا** ولین۔ امذ۔ جھکڑ، تیز جھونکا۔

**بوکھل** ولین، زبر کھ۔ صف، ہ۔ گھبرایا، بولایا (ولین)۔

فعل لازم: **بوکھلانا** گھبرانا، بدحواس ہونا، بے تاب ہونا، بے چین ہونا، مضطرب ہونا۔

**بوکھلاہٹ** گھبراہٹ، پریشانی، بے چینی۔

**بوگس** وج۔ صف۔ کھوٹا، جعلی، بناوٹی، غیر حقیقی۔ انگریزی: Bogus۔

**بوگن ولیا** پیش ب، غم و، زبر گ، جزم ن، زبر و، جزم ل۔ امث۔ گرم ملکوں میں اُگنے والا ایک پودا جس کے پھول اس کے پتوں میں پوشیدہ رہتے ہیں۔

**بول** ولین۔ امذ، ع۔ پیشاب۔

**بول الدم** (پیش ل، غم ا، غم ل، زبر د) ایسا پیشاب جس میں خون کی مقدار شامل ہو، خونی پیشاب۔

**بول و براز** (وج، زبر ب) پیشاب اور پاخانہ۔

**بول** وج۔ امذ/ جمع، مذ۔ لفظ، بات، کلام؛ گیت کے الفاظ یا ٹکڑا؛ فضیحتے۔

محاورہ: **بول اُٹھنا** چپ نہ رہنا، کہہ پڑنا، یکا یک یا اچانک کچھ کہنا، چلّا اُٹھنا۔

**بول بالا** ترقی، کامیابی، عزت و آبرو بڑھنا، شہرت، ناموری۔

**بول چال** بات چیت، گفتگو، ایک دوسرے سے کلام کرنے کی صورتِ حال، کلام یا بیان۔

**دو بول** نکاح کے وقت پڑھے جانے والے کلمات۔

**بول** ومع۔ امذ۔ ایک درخت کا خوشبودار گوند جسے خوشبو کے لیے لوبان کی طرح جلاتے ہیں، مُر، گندھ رس۔

**بولانا** ولین۔ فعل متعدی۔ بدحواس کر دینا، گھبرا دینا۔

**بولاہٹ** دیوانگی، بدحواسی کی کیفیت۔

**بولتا** وج، جزم ل۔ امذ۔ جان، روح؛ حقہ، گڑگڑی؛ بولنے والا۔

کہاوت: **بولتا چاکر منیب کے آگے گونگا** ملازم مالک کے آگے نہیں بول سکتا۔

**بولتا چالتا** باتیں کرتا، چلتا پھرتا، جیتا جاگتا۔

کہاوت: **بولتا ہے جب تلک ہے بولتا** دم کے ساتھ گویائی ہے، جب تک زندگی ہے انسان باتیں کرتا رہتا ہے۔

**بولتی** وج، جزم ل۔ امث۔ بولتا (رک) کی تانیث؛ قوتِ گویائی۔

محاورہ: **بولتی بند کرنا** چپ کرا دینا۔

محاورہ: **بولتی بند ہونا** عاجز ہونا، چپ ہو جانا؛ مقابلے کی تاب نہ لا سکنا۔

**بولتی دلیل** واضح دلیل، بین ثبوت۔

**بولنا** وج، جزم ل۔ فعل لازم۔ آواز نکالنا، منہ سے کچھ کہنا، بات کرنا۔

کہاوت: **بولا اور مارا گیا** جو بولے اُس پر آفت آتی ہے۔ خاموشی میں عافیت ہے۔

**بولی** وج۔ امث۔ زبان سے ادا کیے جانے والے الفاظ؛ زبان، لسان، بھاشا؛ پرندوں کی آواز، چہکار؛ نیلام میں پکاری جانے والی قیمت۔

کہاوت: **بولی بولی تو یہ بولی، میری جوتی بولے** (بلو) بولتی ہی

نہیں۔اگر بولی تو لڑائی مول لی۔

محاورہ: **بولی دینا** قیمت لگانا، قیمت بڑھانا (نیلام میں)۔

**بولی ٹھولی** کسی طبقے کی مخصوص گفتگو یا محاورہ؛ ہنسی مذاق۔

کہاوت: **بولے سو مارا جائے** جو بولتا ہے اور دوسروں کے کام میں دخل اندازی کرتا ہے وہ نقصان اُٹھاتا ہے لہٰذا خاموش رہنا ہی اچھا ہے۔

کہاوت: **بولے کی نہ چالے کی، میں تو سوتے کی بھلی** بہو کی سُستی اور کام نہ کرنے پر کہتے ہیں۔

**بوم** وج۔امث۔ حلال کیے ہوئے چوپائے خصوصاً گائے کی پنڈلی کا گوشت۔ نیز **بونگ**۔

**بوم** ومع۔اند،ف۔ اُلو، چغد؛ (کنایۃً) بے وقوف شخص۔

**بومک** اُلو کا بچہ۔

**بون** ولین۔اند۔ فاصلہ، دُوری۔

**بونا** ولین۔صف۔اند۔ ٹھگنا، پستہ قد؛ ٹھگنے قد کا آدمی، بالشتیا۔(امث) **بونی**۔

کہاوت: **بونا بیوی کا کھلونا** ٹھگنا آدمی تماشا بن جاتا ہے۔

**بونا** وج۔فعل متعدی۔ پودے اُگانا، کاشت کرنا، بیج ڈالنا، تخم ریزی کرنا۔

**بونٹ(۱)** ومع،ن غنہ۔اند،ہ۔ کچا چنا، کچے چنے کا خول، کویا، پھلی۔

**بونٹ(۲)** ومع،ن غنہ۔اند۔ چھوٹا مضبوط گٹھا ہوا (ٹٹو وغیرہ)۔

**بوند** ومع،ن غنہ۔امث۔ قطرہ؛ بارش کا پانی، بندکیوں دار کپڑا، چھینٹ۔جمع: **بوندیاں** بارش کی چھینٹیں یا قطرے۔

**بوندا باندی** تھوڑی تھوڑی بارش، اکا دکا بوند پڑنا۔

**بوند بھر** تھوڑا سا، قطرے کے برابر۔

محاورہ: **بوند چُرانا** نطفہ قبول کرنا، حاملہ ہونا۔

**بوندا** ومع،ن مغ۔امث،ہ۔ کچی کلی، غنچہ؛ پوست کا ڈوڈا۔

**بوندی(۱)** ومع،ن مغ۔امث۔ مہین قطرہ، چھینٹ۔

**بوندی(۲)** ومع،ن مغ۔امث۔ بیسن کو موٹی چھلنی سے موتیوں کی صورت میں چھان کر، گھی میں تل کر بنائی گئی ایک شیرینی جس سے عموماً لڈو بنائے جاتے ہیں جنھیں بوندی کے لڈو کہا جاتا ہے۔

**بونڈا** ولین۔اند،ہ۔ ڈوڈا، خول؛ پھول کا پیالہ؛ پتے کی ڈنڈی؛ نبات کی شاخ پر کوئی اُبھار یا پھٹاؤ، سرپستان، بھٹنی۔نیز **بونڈر، بونڈل، بونڑا**۔

**بونڈلی** کچی کلی جو تازہ نمودار ہوئی ہو۔

**بونڈل** وج،ن مغ،زبر ڈ۔اند۔ پتے کا وہ حصہ جو اُسے شاخ سے منسلک رکھتا ہے، پتے کی ڈنڈی۔

**بونڈلا** ولین،ن مغ،جزم ڈ۔اند،ہ۔ بگولا، گردباد، بونڈر۔

**بونڑی** ولین،ن مغ۔امث۔ نیزے کی انی کا گھاٹ جس میں وہ پھنسی ہوتی ہے۔نیز **بوڑی**۔

**بونگ** وج،ن غنہ۔امث۔ رک: **بوم**۔

**بونگا** ولین،ن مغ۔صف،ہ۔ کج مج، کڈھب، بینڈا، بے تکا؛ بدعقل، مت مارا، بے وقوف، نادان۔(مث) **بونگی**، مثلاً: بونگی بات، بونگی چال یا وضع۔

**بونگی** وج،ن مغ۔امث۔ گاڑی میں سواریوں کی علیحدہ ہو سکنے والی نشست جو حسبِ ضرورت رکھی یا نکالی جاسکے۔

**بوہلی** وج،زیرہ۔امث۔ گائے بھینس کا بچہ جننے کے چند دن بعد تک آنے والا گاڑھا دودھ۔

**بوہنی** وج،جزم ہ۔امث،ہ۔ دُکان پر کسی دن کی پہلی بکری۔

**بوئی** ومع۔امث۔ سونگھنے کا عمل۔

محاورہ: **بوئی لینا** امتحاناً سونگھنا۔

کہاوت: **بوئے آم، پھلے بھنٹا** نیکی کا بدلہ بدی۔بھنٹا: بینگن۔

**بویا** پیش ب،زبر وشدی۔اند۔ تخم پاشی کرنے والا، بیج بونے والا۔

کہاوت: **بویا گیہوں، اُپجے جَو** نیکی کرنے کا بدلہ برا ملا۔

کہاوت: **بویا نہ جوتا، اللّٰہ میں نے دیا پوتا** کسی کو کوئی چیز مفت مل جائے تو کہتے ہیں۔

**بویام** وج۔اند،ہ۔ مرتبان یا اسی وضع کا کوئی ڈبا۔

**بویرا** زبر ب،ے۔اند۔ رک: **ببیس**۔

**بویضہ** پیش ب،ے لین،زبر ض۔ رک: زیرہ گل جو تولید کے لیے بیضے کی شکل ہے۔

## ب ـ ہ

**بہ** زبر ب۔حرف جر۔ پر، اُوپر، بالائے۔مخفف **ب** (رک)۔

**بہ** لیٹا زیر ب، ہ ملفوظ۔صف،ف۔ اچھا، خوب، بہتر، پسندیدہ، مرغوب۔

**بہا(ء)(۱)** زبر ب۔امث،ف۔ قیمت، دام، قدر، عوض، معاوضہ۔

**بہا(۲)** زبر ب۔اند۔ دریا کے کنارے بہنے والی شاخ یا نالی جس میں سے آبپاشی کے لیے پانی لیا جاتا ہے۔

**بہاء(۳)** زبر ب۔امث۔ روشنی؛ رونق۔

**بہادر** زبر ب،پیش د۔صف،ف۔ دلیر، شجیع، نڈر، ہمت ور۔

**بہادری** دلیری، شجاعت۔

**بہار** زبر ب۔امث،ف۔ پھولوں کا موسم، فصلِ ربیع؛ شادابی، رونق، تازگی، شباب، جوانی؛ جلوہ، تماشا؛ گلِ نارنج، مثلاً: شربتِ بہار؛ کافی ٹھاٹھ کا ایک راگ۔

محاورہ: **بہار آنا** بہار کا موسم شروع ہونا؛ رونق بڑھنا، لطف آنا، شگفتگی میں اضافہ ہونا۔

**بہار** زیرب۔امث،ف۔ آوارگی؛ سیر؛ مزہ، لطف؛ کھیل، تماشہ۔

**بہار** لیٹا زیرب۔امذ۔ رک: وہار۔

**بہارنا** پیش ب، جزم ر۔فعل متعدی۔ جھاڑو دینا، گرد و غبار، کوڑا کرکٹ صاف کرنا۔مثال: **جھاڑو بہارو** جھاڑو دینا، صفائی کرنا۔

بہارن (پیش ب، زبر ر)(ہ) جھاڑن، جھاڑنے بہارنے کا کپڑا۔

بہارنی جھاڑو۔

**بہارو** پیش ب، ومع۔امذ۔ جھاڑو کا ہم معنی۔مثال: **جھاڑو بہارو** جھاڑو دینا، صفائی کرنا؛ جھاڑو دینے والا، بھنگی۔

**بہاری** زیرب۔صف،ف۔ بہار (رک) سے منسوب؛ پُر رونق۔

**بہاگ** لیٹا زیرب۔امذ،ہ۔ بلاول ٹھاٹھ کا ایک راگ۔

**بہاگڑا** لیٹا زیرب، جزم گ۔امذ،ہ۔ بہاگ (رک) سے ملتا ہوا ایک راگ جو رات کو گایا جاتا ہے۔

**بہانا** زبرب۔فعل متعدی۔ لنڈھانا؛ رواں کرنا؛ لُٹانا، اُڑانا۔نیز رک: بہنا جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**بہانہ** زبرب، زبرن۔امذ،ف۔ حیلہ، عذر لنگ؛ سبب، وجہ، باعث۔

**بہانہ باز** مکار، چالاک، حیلہ گر، بہانے بنانے والا۔

محاورہ: **بہانہ تراشنا** ٹالنے کا عذر گھڑنا۔

**بہانہ جو** بہانہ تلاش کرنے والا۔

**بہانے** زبرب۔امذ،ف۔ بہانہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **بہانے موت، حیلے رزق** موت کا بہانہ ہوتا ہے روزی کسی ذریعہ سے ملتی ہے۔

**بہاؤ** زبرب، ومج۔امذ۔ بہنے کی کیفیت، رُخ یا مقدار؛ روانی، سَیل۔

**بہائم** زبرب، جزم ہ۔جمع، مذ،ع۔ چوپائے، چرندے اور درندے۔

**بہائی**(۱) زبرب۔امذ۔ کھیت میں پانی دینے کا عمل، اُجرت۔

**بہائی**(۲) زبرب۔امذ،ع۔ ایرانی مبلغ بہاء اللہ (م:۱۸۹۲ء) کے بنا کردہ مذہب کا پیرو۔

**بہائی** زیرب۔امث۔علم،ہ۔ (ہندو روایات) ایک دیوی جو دودھ پیتے بچوں کو سوتے میں ہنساتی اور رُلاتی ہے۔

**بہبود** لیٹا زیرب، جزم ہ، ومع۔امث،ف۔ بھلائی، فلاح، بہتری۔نیز **بہبودی**۔

**بہت** لیٹا پیش ب، زبرہ۔صف،ہ۔ زیادہ، بکثرت، نہایت، وافر؛ کافی، بکفایت۔(صرفی صورت) بہتوں، مثلاً: بہتوں نے دیکھا۔

کہاوت: **بہت سونا دلدر کی نشانی** ضرورت سے زیادہ سونا یا نیند نحوست ہے۔

کہاوت: **بہت قریب، زیادہ رقیب** قرابتی کو حسد زیادہ ہوتا ہے۔رشتہ دار زیادہ دشمن ہوتے ہیں۔

کہاوت: **بہت کھنی، تھوڑی کرنی** باتیں بہت کرنا اور کام تھوڑا کرنا۔ شور بہت اور کام بہت تھوڑا۔

کہاوت: **بہت کٹ گئی، تھوڑی رہی** تھوڑی سی زندگی باقی ہے، بہت گزر گئی ہے۔

کہاوت: **بہت مار میں آدمی توبہ بھول جاتا ہے** جب ہر طرف سے حملہ ہوتا ہے تو انسان بدحواس ہو جاتا ہے؛ جب چاروں طرف سے مصیبتیں آپڑتی ہیں تو انسان کو کچھ نہیں سوجھتا۔

کہاوت: **بہت مٹھائی میں کیڑے پڑتے ہیں** بہت بے تکلفی کا نتیجہ جھگڑا فساد ہوتا ہے۔بہت میل جول کا نتیجہ خراب ہوتا ہے۔

کہاوت: **بہت نکٹوں میں ایک ناک والا نکو** بہت عیب داروں میں ایک بے عیب عیب والا گنا جاتا ہے۔

**بہتا** لیٹا زبرب، جزم ہ۔صف۔ رواں، بہتا ہوا، جاری۔

کہاوت: **بہتا دریا ہے جو چاہے چلو بھرے** موقع سے فائدہ اُٹھانا چاہیے۔

**بہتات** لیٹا پیش ب، زبرہ۔امث،ہ۔ کثرت، وفور، افراط، فراوانی۔نیز بُہتات (زبرب، پیش ہ)۔

**بہتان** لیٹا پیش، جزم ہ۔امذ،ع۔ الزام، تہمت، افترا، جھوٹ۔

محاورہ: **بہتان باندھنا** عیب لگانا، کسی کے خلاف تہمت جوڑنا۔

**بہتان تراشی** الزام گھڑنے یا جھوٹی تہمت لگانے کا عمل۔

**بہتر** لیٹا زیرب، جزم ہ، زبرت۔صف،ف۔ زیادہ اچھا، مقابلتاً اچھا؛ (بطور ایجاب) بہت اچھا، جو ارشاد ہو، منظور ہے۔

**بہتر** زبرب، زبرہ، شد زبرت۔عدد۔ ستر اور دو، (ہندسوں میں) ۷۲۔صف: بہتروان/ویں۔

**بہتری** لیٹا زیرب، جزم ہ، زبرت۔امث۔ بھلائی، فلاح، نفع، فائدہ۔

**بہترین** لیٹا زیرب، جزم ہ، زبرت، ی۔صف،ف۔ نہایت اچھا، اعلیٰ، افضل، عمدہ۔

**بہتی** لیٹا زبرب، جزم ہ۔امث۔ رواں، جاری۔

محاورہ: **بہتی گنگا میں ہاتھ دھونا** موقع سے فائدہ اُٹھانا کسی چیز کی فراوانی یا

سہل الحصول ہونے سے فائدہ حاصل کرنا،فیضِ عام سے فائدہ اُٹھانا۔

**بہتے** لیٹا زبر، جزم ہ۔صف۔ بہتا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **بہتے کو بہہ جانے دے، مت بتلا دے تھور، سمجھائے سمجھے ناہیں، دھکا دے دے اور** جو شخص تباہ ہو رہا ہو اور نصیحت نہ مانے اُسے تباہ ہونے دو۔

**بہتیرا** زبر ب، پیش ہ، ے۔صف۔ متعلق فعل۔ بہت سا، بڑی مقدار میں؛ بہت بار، بہت طرح۔(مث) **بہتیری**۔

کہاوت: **بہتیرا گاؤ بجاؤ، کوڑی نہ پاؤ** چاہے کتنی کوشش کرو کچھ نہیں ملے گا۔

**بہجت** لیٹا زبر ب، جزم ہ، زبر ج۔امث، ع۔ خوشی، فرحت؛ تازگی۔

**بہر (۱)** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔امذ۔ بیڑا، پانی کے جہازوں کا کشتیوں کا مجموعہ۔

**بہر (۲)** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔حرف ربط، ف۔ برائے، لیے، واسطے۔

**بہرِ خدا** خدا کے واسطے۔

**بہر (۱)** لیٹا پیش ب، جزم ہ۔امذ، ع۔ (طب) سانس پھولنا، دمے کی ایک قسم۔ (صف) **مبہور** ہانپتا ہوا۔

**بہر (۲)** لیٹا پیش ب، جزم ہ۔امذ، ع۔ وسط، درمیان، کسی چیز کا بیچ کا حصہ۔مثلاً: **بہر کمان** کمان کا چلہ۔نیز **بہرہ**۔

**بہرا** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔صف، ہ۔ سماعت سے محروم؛ اُونچا سننے والا، گراں گوش؛ بے پروا، بے خبر۔

مقولہ: **بہرا بہشتی اندھا دوزخی** بہرا بہ سبب نہ سننے کے کسی کی بری بات کا جواب نہیں دیتا۔اور اندھا نیت کا ڈانوں ڈول ہوتا ہے۔

**بہرا بھنڈ** نپٹ بہرا، جو بالکل نہ سن سکے۔

کہاوت: **بہرے آگے کا رونا، گونگے آگے گل، اندھے آگے ناچنا، تینوں الل بلل** ایسے شخص سے کچھ کہنا سننا بیکار ہے جس پر کچھ اثر نہ ہو (گل = بات)۔

**بہرام** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔علم۔امذ، ف۔ ستارۂ مریخ کا ایک نام۔

**بہرنا** زبر ب، پیش ہ، جزم ر۔فعل لازم۔ لوٹنا، (سفر سے) واپس آنا۔

**بہروپ** لیٹا زبر ب، جزم ہ، ومع۔امذ، ہ۔ نقلی بھیس، سوانگ۔

**بہروپیا** (جزم پ) طرح طرح کی سوانگ بھر کر لوگوں کو خوش کرنے والا پیشہ ور نقال۔

**بہروزہ** لیٹا زیر ب، جزم ہ، وج، زبر ز۔امذ۔ نباتی ریزش یا گوند جو بعض درختوں میں سے رستا ہے، مثلاً: **گندہ بہروزہ** چیڑ کے درخت کا گوند۔

**بہروزی** لیٹا زیر ب، جزم ہ، وج۔امث۔ خوش بختی، اقبال مندی۔

**بہرہ** لیٹا زبر ب، جزم ہ، زبر ر۔امذ، ف۔ حصہ، نصیب؛ فائدہ، نفع، حاصل؛ علم، واقفیت، آگاہی۔

**بہرہ اندوز** فائدہ اُٹھانے والا۔

**بہرہ مند** فیض یاب، متمتع۔نیز **بہرہ ور/ یاب**۔

**بہری** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔امث، ہ۔ شاہین یا شکرے کی مادہ۔

**بہری باشا** بہری کا نر، ایک شکاری پرندہ جسے شکار کے لیے پالتے ہیں۔

**بہزاد** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔امذ۔علم۔ ایران کا مشہور مصور۔(لفظاً) خوش نسب۔

**بہشت** زبر ب، زیر ہ، جزم ش۔امث، ف۔ جنت، فردوس، سورگ۔نیز **بہشت** (لیٹا زیر ب)۔

**بہشت بریں** آسمانی جنت۔

**بہشت کی قمری** (پیش ق) گانے والی طوائف؛ عورت نما مرد، زنخا۔

**بہشتی** زبر ب، زیر ہ، جزم ش۔صف۔امذ، ف۔ جنتی، بہشت سے منسوب، مثلاً: حلۂ **بہشتی** (رک)۔(امذ) سقا، گھروں میں پانی لاد کر لانے والا۔

**بہق** زبر ب، زبر ہ۔امذ۔ کوڑھ کی بیماری۔

**بہکانا** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔فعل متعدی۔ بھٹکانا، ورغلانا، غلط بیانی کرنا۔

**بہکاوا** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔امذ۔ دھوکا، فریب، جال، بہکانے گمراہ کرنے والی بات۔

**بہکنا** لیٹا زبر ب، لیٹا زبر ہ، جزم ک۔فعل لازم۔ دھوکے میں آنا، بھٹکنا، گمراہ ہونا؛ بے ہوشی میں غیر معقول باتیں کرنا۔

محاورہ: **بہکائے میں آنا** ورغلایا جانا، کسی کی ترغیب پر دھوکا کھا جانا۔

محاورہ: **بہکی بہکی باتیں کرنا** اول فول بکنا، بے سر و پا باتیں کرنا، بڑبڑانا، بکواس کرنا۔

**بہل** لیٹا زبر ب، لیٹا زبر ہ۔امذ، ہ۔ رک: **بہلی**۔

**بہل** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔صف، ع۔ چھوٹا، ذرا سا، تھوڑا؛ آسان۔

**بہل** لیٹا زیر ب، جزم ہ۔صف۔ معاف، درگزر، رفت گزشت۔

**بہلا** زبر ب، لیٹا زبر ہ۔صف۔مث، ہ۔ بانجھ مویشی۔

**بہلانا** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔فعل متعدی۔ فکر یا تکلیف سے دھیان ہٹانے کی کوشش کرنا، دلاسا، تسلی دینا۔فعل لازم: **بہلنا**۔

**بہلاوا** لیٹا زبر ب، جزم ہ۔امذ۔ تسلی، خصوصاً جھوٹی تسلی، پھسلاوا۔

**بہلتا** زبر ب، پیش ہ، جزم ل۔امث، س۔ بہتات، افراط؛ جامعیت؛ وسعت، پھیلاؤ۔

**بہلول** لیٹا زبر ب، جزم ہ، وج۔صف، ع۔ ظریف، لطیفہ گو، خوش طبع؛ دیوانہ؛ سردار۔

بہلہ لیٹا زیرب، جزم ہ، زبرل۔ اند، ف۔ چمڑے کا دستانہ جسے پہن کر باز یا شکرے وغیرہ کو ہاتھ پر بٹھاتے ہیں؛ روپیہ پیسہ یا ضروری کاغذات رکھنے کا تھیلا یا بٹوہ۔

بہلی لیٹا زبرب، جزم ہ۔ امث، ہ۔ دو پہیے کی بیل گاڑی جو رتھ سے مشابہ ہوتی ہے۔

بہلیا زبرب، زیرہ، جزم ل۔ اند، ہ۔ شکار میں ساتھ رہنے والے مسلح خدمتی۔ نیز بہیلیا۔

بہم زبرب، زبرہ۔ صف، ف۔ یکجا، ایک ساتھ، مجمع، متحد؛ موجود، دستیاب؛ موافق، باہم کی تخفیف۔

محاورہ: بہم پہنچانا مہیا کرنا، فراہم کرنا۔

بہم رسانی فراہمی، دستیابی، مہیا کرنے کی صورت حال۔

بہمان لیٹا زیرب، جزم ہ۔ اند۔ کوئی امکا ڈھمکا، فلاں فلاں، غیر معین اشخاص۔ نیز فلاں و بہمان/ بہمانی فلانا۔

بہمن (۱) لیٹا زبرب، جزم ہ، زبرم۔ اند، ف۔ ایرانی شمسی سال کا گیارھواں جاڑے کا مہینہ۔ (علم) ایک قدیم ایرانی بادشاہ کا نام جو اسفندیار کا بیٹا تھا اور شہزوری میں ضرب المثل ہے۔

بہمن (۲) لیٹا زبرب، جزم ہ، زبرم۔ اند۔ برہمن (رک) کی تحریف۔ نیز بامن۔

بہن لیٹا زبرب، لیٹا زبرہ۔ امث، ہ۔ ہمشیرہ، خواہر یا رشتے میں والدین کی اولاد کے برابر کی لڑکی۔ تص: بہنا/ بھینا۔

کہاوت: بہن سو برس کی بھائی پانچ برس کا بھائی خواہ چھوٹا ہی ہو خاندان میں بڑا سمجھا جاتا ہے۔

کہاوت: بہن کے گھر بھائی کتا، ساسرے جنوائی کتا، پالے کتا وہ کتا، سب کتوں کا سردار جو باپ رہے بیٹی کے بار بہن کے گھر بھائی اور سسر کے گھر داماد کتے کے برابر ہے۔ جو شخص کتا رکھے وہ بھی کتا ہے۔ مگر سب سے بڑھ کر کتا وہ شخص ہے جو اپنی بیٹی کے گھر جا کے رہے۔

کہاوت: بہنیں بہنیں آپس میں لڑیں لوگوں نے جانا بیر پڑے آپس کی تکرار سے یہ ضروری نہیں کہ عداوت ہو جائے۔

بہنا لیٹا زبرب، جزم ہ۔ فعل لازم۔ رواں، جاری ہونا؛ لنڈھنا؛ رسنا؛ پانی پر تیرنا (کشتی وغیرہ کا)؛ چھپنا، دبلانا، بافیض ہونا۔

بہناپا لیٹا زبرب، جزم ہ۔ اند، ہ۔ سہیل پن، لڑکیوں عورتوں کے درمیان میل ملاپ دوستی، منہ بولی بہن کا رشتہ۔

بہنت زیرب، زبرہ، جزم ن۔ امث۔ آندھی، تیز ہوا، جھکڑ۔

بہنڈ لیٹا زیرب، زبرہ، جزم ن۔ اند۔ بارش یا سیلاب سے کٹی ہوئی ناہموار زمین۔

بہنکار لیٹا زیرب، جزم ہ، جزم ن۔ امث۔ تانبے اور سیسے کی مخلوط دھات۔

بہنگی لیٹا زبرب، زبرہ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ موٹے بانس کے سروں پر ترازو کی طرح لٹکتی ہوئی دو ٹوکریاں یا تھیلے جن پر سامان لاد کر کاندھے پر لے جایا جاتا ہے۔

بہنوئی لیٹا زبرب، جزم ہ، وج۔ اند، ہ۔ برادر نسبتی جو بہن کا شوہر ہو۔

بہنیلا لیٹا زبرب، جزم ہ، ے۔ اند، ہ۔ بہن بنانا، منہ بولی بہن کا رشتہ۔

بہنیلی (امث) منہ بولی بہن۔

بہو زبرب، ومع۔ امث، ہ۔ بیٹے کی بیوی۔

کہاوت: بہو باتوں بڑی کہ کرتب بھلی بہو سے ہنر کی توقع کی جاتی ہے باتوں کی نہیں۔

کہاوت: بہو رہی کنواری ساس رہی واری، بہو آئی بیاہی پڑ گئی خواری منگنی کے بعد بہو کی بڑی خاطر تواضع ہوتی ہے۔ مگر شادی کے بعد لڑائی جھگڑے شروع ہو جاتے ہیں۔

بہو بیٹی گھر میں بیٹھنے والی عورت، شریف عورت۔

کہاوت: بہو شرم کی، بیٹی کرم کی بیوی شرمیلی اچھی اور بیٹی جو اچھے گھر بیاہی جائے یا جس کی قسمت اچھی ہو۔

کہاوت: بہو نویلی اور گئو دودھیلی نئی دلھن اور دودھ دینے والی گائے اچھی ہوتی ہے۔

بہورا زبرب، وج۔ اند۔ لین دین۔

بہورنا زبرب، وج، جزم ر۔ فعل لازم۔ پھرنا، پلٹنا، لوٹنا، واپس آنا۔

بہونڈا زبرب، وج، ن مغ۔ صف۔ گاؤں کی وہ زمین جو چوکیدار یا بھنڈاری کو کرائے پر یا مفت دی جائے۔

بہی زبرب۔ امث، ہ۔ تجارت یا دکانداری کا حساب لکھنے کی کتاب جو پہلے عموماً لمبوتری، پتلی طرف سے سلی ہوئی اور ڈوری سے لپیٹ کر رکھی جاتی ہے۔ نیز بہی کھاتا/ کھاتہ۔

بہی (۱) لیٹا زیرب۔ امث، ف۔ ناخ یا ناشپاتی سے مشابہ ایک پھل، سفرجل۔

بہی (۲) لیٹا زیرب۔ امث۔ بہتری، بھلائی، فلاح، نیکی، اچھائی۔

بہی خواہ (ومعدولہ) خیر خواہ، ہمدرد۔

بہیا لیٹا زبرب، جزم ہ۔ اند، ہ۔ سیلاب، طغیانی، سیل۔

بہیار لیٹا زبرب، جزم ہ۔ اند، ہ۔ گاؤں سے دور کی زمین۔

بہیج زبرب، ی۔ صف۔ فرحت انگیز، خوش کرنے والا، خوش و خرم۔

بہیر زبرب، ی۔ امث، ف۔ مجمع، بھیڑ، نفری، لشکر کے ساتھ چلنے والے غیر فوجی لوگ، لشکری۔

بھیرو بنگاہ لشکری ملازم اور لشکر کی خوراک کا سامان رکھنے کا گودام یا خیمے وغیرہ۔
بھیڑا زبرب، ے۔اند، ہ۔ ایک تناور درخت اور اس کا کڑوا پھل جو دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے؛ بلیلہ۔
بہیم زبرب، ی۔اند، ع۔ حیوان، وحشی جانور۔
بہیمانہ وحشیانہ، ظالمانہ۔
بہیمی وحشت، جانورپن، حیوانیت۔ نیز بہیمیت۔
بھیو لیٹاز برب، جزم ہ، وع۔صف۔ موسم کی تبدیلی پر نقلِ مکانی کرنے والے سیلانی پرندے۔
بہین لیٹاز برب، ی۔صف، ف۔ بہت اچھا، نہایت نفیس۔
بئس لیٹاز یرب، جزم ء۔صف۔ بُرا، بد، ناپسندیدہ؛ خسارے کا کام۔
بئس البدل گھٹیا عوض، نعم البدل کی ضد۔

## ب ۔ ی

بی امث۔ بی بی کی تخفیف؛ بوا، بہن، خاتون، مثلاً: اماں بی والدہ؛ آپا بی بڑی بہن؛ بڑی بی بوڑھی عورت کو مخاطب کرنے کا کلمہ۔ نیز بی بی۔
بی بنو پیار یا بے تکلفی کے انداز میں لڑکیوں یا عورتوں کے لیے مستعمل۔
بی بی (امث) زوجہ، بیوی، خاتون، کنایۃً حضرت فاطمہؓ۔
بی بی کی صحنک/ کا کونڈا نیاز جس میں پوریاں تیار کی جاتی ہیں۔
کہاوت: بی بی مکے نہ گئیں لاڈلے ہو آئیں اُس موقع پر کہتے ہیں جب کوئی تھوڑے سے علم یا واقفیت پر بہت شیخیاں مارے (لاڈلا ایک قصبہ ہے جہاں ایک پیر کی قبر ہے)۔
بی بھچڑی (پیش بھ، جزم چ) زنخوں کی کوئی مانی ہوئی شخصیت جس کے نام پر نیاز دی جاتی ہے۔
کہاوت: بی دیا سلائی، صبح کی گئی شام کو آئی بہت غیر حاضر رہنے والے کی نسبت بولتے ہیں۔
بی شادی ایک فرضی نام جس سے بچوں کو ڈرایا جاتا ہے۔ (لفظاً: خوشی، بیاہ)۔
بی ہائی ایک مفروضہ روح جو سوتے میں بچوں کو ہنساتی یا ڈراتی ہے۔ نیز بہائی۔

## ب ۔ ے

بے (۱) اند۔ ایک ترکی کلمۂ خطاب۔ (مترادف) میاں، جناب، مسٹر۔
بے (۲) اند۔ ادنیٰ درجے کے آدمی کو مخاطب کرنے کا کلمہ ''ابے'' کا مخفف۔
بے (۳) حرفِ استثنا و نفی۔ مترادف، بغیر، بلا، بن۔
صف: بے اٹکل (ف) جسے سلیقہ نہ ہو، جس کی قوتِ امتیاز نادرست فیصلہ کرے۔
صف: بے اختیار (ف، ع) بلا قصد، دفعتاً؛ مجبور، بے بس۔
صف: بے اَدَب (ف، ع) گستاخ، بدتہذیب۔
کہاوت: بے ادب بے نصیب، با ادب، با نصیب رک: با ادب با نصیب، بے ادب بے نصیب۔
بے اُستادا انگھڑ، لااُبالی، ناتر تیب یافتہ۔
بے اندامی بدتہذیبی، گستاخی۔
صف: بے اولاد (ف، ع) جس کی کوئی اولاد نہ ہو۔
صف: بے ایمان (ف، ع) بددیانت، دھوکے باز، مکار، جھوٹا؛ بے انصاف۔
صف: بے آبرو (وع، ف) ذلیل وخوار، بے قدر۔
صف: بے باق (ف، ع) قرض چکانے والا؛ فارغ، بری الذمہ؛ ختم۔
صف: بے باک (ف) بے خوف، نڈر، دلیر۔
بے بُد بھلا، سیدھا۔
بے بنیاد جس کی کوئی اصل وحقیقت نہ ہو، بے وجود، سراسر جھوٹ۔
بے بود بے حقیقت، بے وجود۔
کہاوت: بے بیاہی کھائے روٹیاں، بیاہی کھائے بوٹیاں بیاہی ہوئی عورت زیادہ مزے اُڑاتی ہے۔
محاورہ: بے بھاؤ کی پڑنا بہت جوتیاں ماری جانا، بہت پیٹا جانا۔
صف: بے پر کی (ف) جھوٹی افواہ۔
بے پناہ شدید، زبردست۔
صف: بے پیر (ف) ضدی، خودسر جو کسی سے نہ دبتا ہوا۔
متعلق فعل: بے تحاشا (ف، ع) بے دھڑک، ادبدا کے۔
بے تکا (پیش ت) بے موقع، بے ڈھنگا، نامناسب۔
بے تکان روانی کے ساتھ، بے رُکے بے جھجکے، برجستہ۔
بے جائی دیس نکالا۔
صف: بے جگر (ف، ع) نڈر، جرأت مند، بہادر، بے باک، جری۔
صف: بے جوڑ غیر مناسب، غیر موزوں، بہت فرق والا۔
صف: بے چراغ (ف) ویران، اُجاڑ۔
صف: بے چوں (ف) یکتا، یگانہ، بے مثل، بے نظیر۔

صف: **بے چوں و چرا** (وع، وج، زیرچ) بلا حجت، بغیر پس و پیش کے۔

صف: **بے حس** (ف، ع) بے جان، جس پر کیفیات و حالات اثر انداز نہ ہوں۔

کہاوت: **بے حیا کے نیچے رُکھ جما، اُس نے کہا چھاؤں ہوئی** بے شرم آدمی بری سے بری بات کے لیے بھی کوئی نہ کوئی عذر پیش کر دیتا ہے۔

صف: **بے خود** (ومعدولہ) (ف) بے ہوش، مدہوش، کھویا ہوا۔

**بے دال کا بودم** بوم، اُلو، چغد؛ بے وقوف۔

صف: **بے دریغ** (ف) بے جھجک۔

صف: **بے دید (ی)** (ف) بے مروت، لحاظ نہ کرنے والا۔

صف: **بے ڈول** بدقطع، بدھی وضع کا، بھدا، بھونڈا۔

صف: **بے رُخی** (ف) بے التفاتی، بے مروتی۔

کہاوت: **بے زر کا مرد بلی، گھر میں رہے کہ دِلی** مفلس آدمی ہر جگہ دب کر رہتا ہے۔

صف: **بے ساختہ** (ف) برجستہ، بے تامل، بلا ارادہ، بغیر بناوٹ کے۔

صف: **بے سر و پا** (وج) (ف) بے بنیاد، بے اصل۔

صف: **بے صرفہ** (ف، ع) فضول، بے کار، لا حاصل، بے نتیجہ۔

صف: **بے غل و غش** (زیرغ) (ف، ع) بلا تردد؛ بے کم و کاست (زبرک، وج، جزم س) بمن وعن، از اوّل تا آخر۔

کہاوت: **بے فیض سے مرغی بھلی جو انڈے دیوے تیس سا لگ رام سے چکی بھلی جو عالم کھاوے پیس** بے فیض امیر سے غریب اچھا جو لوگوں کا کام کر دے۔

صف: **بے کار** (ف) نکما، ناکارہ؛ ناقص، خراب؛ بے روزگار؛ فضول، خالی۔

کہاوت: **بے کار مباش کچھ کیا کر، کپڑے ہی ادھیڑ کر سیا کر** بے کار رہنے سے کچھ نہ کچھ کرنا ہی بہتر ہے۔

صف: **بے لاگ** بے غرض، بے لوث، پُر خلوص؛ بلا رو رعایت، کسی طرف داری کے بغیر، کھرا۔

صف: **بے لگام** (ف) آزاد، بے قید۔

کہاوت: **بے مت کی سو متیں** بیوقوف آدمی سیکڑوں بیوقوفی کے کام کرتا ہے۔

صف: **بے محابا** (ف، ع) بغیر لحاظ کیے، بے دھڑک۔

صف: **بے نمک** (ف) بے لطف، بے مزہ۔

**بے نمون** (زبرن، وع) بے مثل، لاثانی، جس کا کوئی نمونہ نہ ہو۔

صف: **بے نوا** (ف) بے چارا، غریب، بے کس۔

صف: **بے نیاز** (ف) بے پروا، غنی، جو کسی کا محتاج نہ ہو۔

صف: **بے نیلِ مرام** (ے لین، لیٹا زیرل، زبرم) (ف، ع) ناکام، نامراد۔

صف: **بے وقت** (ف، ع) بے موقع، اچانک، صحیح وقت کے خلاف، بے محل۔

**بے وقت کی راگنی** بے موقع کی بات یا کام۔

صف: **بے ہمال** (زبرہ) (ف، ع) یکتا، لاثانی، بے مثال۔

صف: **بے ہنگم** (زبرہ، ن غنہ، زبرگ) (ف) بے ڈول، بدوضع، غیر موزوں، بھدا۔

صف: **بے یار و مددگار** (وج) (ف) جس کا کوئی ساتھی اور مدد کرنے والا نہ ہو، بے کس۔

**بے** ے۔امث۔ حجت، تکرار، دُوبدو، گستاخانہ کلام۔

محاورہ: **بے تے کرنا** تکرار کرنا، جھگڑنا؛ بدتہذیبی سے پیش آنا، گستاخی کرنا۔

**بیا** زبرب۔امذ،ہ۔ ایک زرد چڑیا جو پتلی شاخوں کو بُن کر اپنا گھونسلا بڑے سلیقے سے بناتی ہے جسے بیے کی جھونجھ کہتے ہیں۔

**بیا(۱)** لیٹا زیرب۔صیغۂ امر۔ بلانے کا کلمہ مترادف آ، آجا، جمع کے لیے بیائید۔

**بیا(۲)** زیرب۔امث۔ بی (رک) کی تصغیر؛ بڑی بہن کے لیے پیار کا لفظ۔

**بیابان** لیٹا زیرب۔امذ،ف۔ ویرانہ، اُجاڑ، جنگل، صحرا، ریگستان۔

**بیاباں نورد** جنگلوں، ویرانوں میں پھرنے والا۔

**بیاج** لیٹا زیرب۔امذ،ہ۔ سود، ربٰو، اصل رقم پر میعادی اضافہ۔ نیز **بیاز**۔ متعلق فعل: **بیاز ونہ** سودی اُدھار پر۔

**بیاجو** (وع) وہ اُدھار جو سود پر لیا جائے۔ نیز **بیازو**۔

**بیادھ** ے۔امذ،ہ۔ روگ، بیماری؛ جھگڑا، ٹنٹا، فساد۔

**بیارتھ** ی، زبرر۔صف۔ بے اثر، بے معنی؛ لغو، فضول۔

**بیازی** زبرب، شدی۔صف۔ سودخور، سود لینے والا۔

**بیاسی** زبرب۔عدد۔ اسی اور دو، (ہندسوں میں) ۸۲۔صف: **بیاسی واں/ ویں**۔

**بیاض** زبرب۔امذ، امث، ع۔ سفیدی، اُجالا؛ یادداشتوں کی کتاب۔

**بیاکرن** جزم ب، جزم ک، زبرر۔صف،ہ۔ علمِ صرف ونحو، کسی زبان کے قواعد؛ نحوی، قواعد دان۔ انگریزی میں: Grammar۔

**بیاکل** جزم ب، پیش ک۔صف،ہ۔ بے کل، بے چین، مضطرب۔

**بیالا(۱)** زبرب۔صف،ہ۔ ترش، کھٹا۔

**بیالا** (۲) زبرب۔اند،صف،ہ۔ ہوادار کمرہ یا جگہ وغیرہ؛ ریح پیدا کرنے والا؛ دیوار میں ہوا یا روشنی کے لیے کیا گیا سوراخ، روشن دان۔

**بیالو** زبرب،وج۔اند،ہ۔ ہندوانی اصطلاح میں رات کا کھانا۔

**بیالیس** زبرب،ی۔عدد۔ چالیس اور دو، (ہندسوں میں) ۴۲۔صف: **بیالیسواں/ ویں**۔

**بیان** زبرب۔اند،ع۔ روایت، حکایت؛ بات، قول، گفتگو، بول، تفصیل و تشریح، تذکرہ، روئداد؛ اشاعت کی غرض سے جاری کیا جانے والا اظہار، اقوال؛ بات کہنے یا مطلب واضح کرنے کا ڈھنگ؛ مذکور؛ موضوع؛ عدالت کے سامنے گواہی، اظہار؛ مرنے والے کا ذکر (نالہ وزاری کے ساتھ)؛ موثر، دلکش، ادبی کلام کے اُصول ونکات کا ضابطہ؛علم البیان۔

**بیانِ حلفی** وہ اظہار جو عدالت کے سامنے حلف اُٹھا کر یا تحریراً حلفیہ پیش کیا جائے۔

**بیاں** زبرب،شدی۔جمع،مث،ہ۔ بانھیں،بطورِ تصغیر گیتوں میں مستعمل۔

**بیانوے** زبرب، جزم ن۔عدد۔ نوے اور دو، (ہندسوں میں) ۹۲۔صف: **بیانوواں/ ویں**۔

**بیاہ** جزم ب۔اند،ہ۔ شادی، عروسی، نکاح اور رخصتی۔

کہاوت: **بیاہ کیے کی لاج ہے** اپنے کیے کو نباہنا پڑتا ہے۔

کہاوت: **بیاہ میں کھائے بور، پھر کیا کھائے گی؟ دھور** جس شادی کے موقع پر بور کھانے کو ملے۔ اسے بعد میں کیا خاک ملے گا۔ (دھور: دھول۔ مٹی)۔

محاورہ: **بیاہ رچانا** شادی کا سامان کرنا، خوشی کرنا۔

فعل متعدی: **بیاہنا** شادی کرنا یا کرانا۔

مقولہ: **بیاہی بیٹی کا رکھنا ہاتھی کا باندھنا ہے** بیاہی لڑکی کو گھر میں رکھ کر بہت مصارف برداشت کرنا ہوتے ہیں۔

مقولہ: **بیاہی بیٹی پڑوسن میں داخل** بیٹی کو بیاہ کر پھر کوئی اختیار نہیں رہتا۔ وہی تعلق رہ جاتا ہے جو ایک پڑوسن سے ہو۔

**بیاہت** ے،زبرہ۔امث۔ پیداوار، نشوونما۔

**بیاہتا** ے،جزم ہ۔صف،ہ۔ منکوحہ، شادی شدہ عورت۔

**بیائی** ے۔امث،ہ۔ وہ مٹھی بھر غلہ جو اناج تولنے والے کو دیا جاتا ہے۔

**بے باق** ے۔صف۔ پوری طرح ادا شدہ (قرضہ،مطالبہ)۔

**بیبب** ے لین۔متعلق فعل۔ فاصلے پر، دُور۔

**بیت** ے لین۔اند،ع۔ گھر، مکان۔

**بیت الاحزان** (پیش ت،غم ا، جزم ل، لیٹا زبرا، جزم ح) غمخانہ، جہاں رونا دھونا ہو۔ کنایہ حضرت یعقوبؑ کے حجرے کی طرف جس میں بیٹھ کر وہ حضرت یوسفؑ کی یاد میں روتے تھے۔ نیز **بیت الحزن**۔

**بیت الخلا** (پیش ت،غم ا، جزم ل، زبرخ) پاخانہ، وہ محدود جگہ جہاں رفع حاجت کرتے ہیں۔

**بیت الشرف** (پیش ت،غم ا،غم ل،شد زبرش،زبرر) آستانہ عالی، کسی بزرگ یا بڑے آدمی کا گھر، بلندی اور بزرگی کا گھر؛ وہ بُرج جس میں سعد ستارہ ہو۔

**بیت الصنم** (پیش ت،غم ا،غم ل،شد زبرص،زبرن) بت کدہ؛ (مجازاً) معشوق کا گھر۔

**بیت العتیق** (پیش ت،غم ا، جزم ل،زبرع،ی) پُرانا گھر، مراد: خانہ کعبہ، بیت اللّٰہ (کعبہ)۔

**بیت المال** (پیش ت،غم ا، جزم ل) اسلامی حکومت کا خزانہ جس میں مسلمانوں کا ہر فرد یکساں حقدار ہے۔

**بیت المقدس** (پیش ت،غم ا، جزم ل، زبرم، جزم ق، زیرد) یروشلم میں حضرت سلیمانؑ کی ہیکل؛ مسلمانوں کا قبلۂ اول۔

**بیت** (۲) ے لین۔امث،ع۔ شعر، دو مصرعوں کا مجموعہ۔

**بیت الغزل** (پیش ت،غم ا، جزم ل، زبرغ، زبرز) غزل کا سب سے اچھا شعر؛ (مجازاً) کسی مضمون یا موضوع کا مرکزی خیال یا شاہکار جزو۔

**بیت بازی** شعر کے جواب میں شعر پڑھنے کا مقابلہ۔

**بیت** ے۔امث۔ بانس کی قبیل کا ایک پودا جس کی بیل پانی کے قریب پھیلتی ہے جس سے تیلیاں، چھڑیاں بنائی جاتی ہیں اور چھلکے سے کرسیاں وغیرہ بنی جاتی ہیں۔ نیز **بینت** (ے،ن غنہ) **جل بینت**۔

**بیتال** ے لین۔اند،ہ۔ بھوت پریت؛ (مجازاً) شیطان۔

مرکب: **اگیا بیتال** رات کو ویرانوں شمشانوں میں چمکنے والی روشنی جسے بھوت سمجھا جاتا تھا۔

**بیتر** ے،زبرت۔اند،ہ۔ بید، بید کی لکڑی سے بنا ہوا بلا۔

**بیترا** ی لین، جزم ت۔اند۔ خشک ادرک، سونٹھ۔

**بیتلا** (۱) ے لین، جزم ت۔صف،ف۔ جس پر ترس آئے، بے چارہ، کم بخت، کم نصیب، نگوڑا، موا۔ (مث) **بیتلی**۔

**بیتلا** (۲) ے لین، جزم ت۔صف،ف۔ چوری کا مال، لاوارث مال۔

**بیتن** ے،زبرت۔فعل لازم۔ کرایہ، مزدوری؛ وظیفہ، انعام؛ پیشہ، کام۔

**بیتنا** ی، جزم ت۔فعل لازم۔ واقع ہونا، درپیش آنا، ہو گزرنا، سر پر پڑانا، سر پر پڑنا (آفت، مصیبت)۔

**بیتول** ی، و ج۔ امث۔ چراگاہ، مویشیوں کے چرنے کے لیے چھوڑی ہوئی زمین۔

**بیتھی** ی۔ امث۔ قطار، صف؛ رستہ؛ گھر کے آگے کا برآمدہ؛ دکان، خوانچہ۔

**بیٹ (۱)** ی۔ امث، ہ۔ پرندوں کا پاخانہ۔

**بیٹ (۲)** ی۔ امث۔ نمک جس میں گندھک شامل ہو۔

**بیٹ (۱)** ے۔ اند۔ دستہ، قبضہ، کسی اوزار کا ڈنڈا۔

**بیٹ (۲)** ے۔ امث۔ اُفتادہ، بے کاشت زمین۔ نیز بیٹھ۔

**بیٹا** ے۔ اند۔ اولادِ نرینہ، لڑکا، فرزند، پسر، پوت۔ نیز بطور کلمۂ تحقیر: بچہ مثلاً: بیٹا منہ کی کھاؤ گے۔

کہاوت: **بیٹا بن کے سب کھاتے ہیں۔ باپ بن کے کوئی نہیں کھاتا** چھوٹا بن کے یا خوشامد چاپلوسی سے مطلب نکل آتا ہے۔ اکڑ سے نہیں نکل سکتا۔

کہاوت: **بیٹا جن کر نیو چلے، سونا پہن کر ڈھک چلے** اولاد یا دولت کا غرور نہیں کرنا چاہیے۔ اولاد ہو تو انکسار کرے اور دولت ہو تو ظاہر نہ کرے۔

کہاوت: **بیٹا لائے گا چماری، وہ بھی کہلائے گی بہو ہماری** بیٹا برے کام کرے تو باپ کی بدنامی ہوتی ہے۔

کہاوت: **بیٹے کی بری بازار میں کھڑی** بیٹے کی شادی کی تیاری میں کچھ دیر نہیں لگتی۔ جب چاہو بازار سے سامان خرید لو۔

**بیٹنا** ی، جزم ٹ۔ اند۔ گرانا، چھلکانا، بکھیرنا۔

**بیٹی** ے۔ امث۔ لڑکی، دختر۔

بول چال: **بیٹی بٹارو** لڑکی کی ذات؛ کنواری لڑکی جس کے بیاہ کی فکر ہو۔

کہاوت: **بیٹی اور مری مچھلیاں رکھنے کی چیزیں نہیں** بیٹی کی شادی جلد کرنی چاہیے ورنہ خرابی پیدا ہوتی ہے۔

کہاوت: **بیٹی نے کیا کمھار اماں نے کیا لوہار، نہ تم چلاؤ ہمار نہ ہم چلائیں تمھار** جب دونوں ہی عیب دار ہوں تو کوئی ایک دوسرے کو طعنہ نہیں دے سکتا۔

**بیٹھک** ے لین، زبر ٹھ۔ امث۔ گھر کا مردانہ کمرہ؛ بیٹھنے کی جگہ؛ نشست گاہ، چوپال؛ جسم کا وہ حصہ جس پر پورا جسم بیٹھتے وقت ٹکتا ہے؛ نشست و برخاست۔ بیٹھکی (رک) نگینے کا گھاٹ۔

**بیٹھکا** گھر کا بڑا کمرہ، چھپر وغیرہ جہاں لوگ ملنے کے لیے جمع ہوتے ہوں۔

**بیٹھکیں** ے لین، جزم ٹھ، ن غنہ۔ امث۔ اُٹھک بیٹھک کی ورزش میں بیٹھنے کا عمل۔

محاورہ: **بیٹھکیں لگانا** اُٹھک بیٹھک کرنا۔ نیز بیٹھکیاں لگانا۔

**بیٹھن** ے لین، زبر ٹھ۔ امث۔ قیمتی کپڑے وغیرہ کو نفاست سے باندھ کر دینے کے لیے استعمال کیا جانے والا کپڑا، پیکنگ کا کپڑا، وہ موٹا کاغذ جو کاغذ کے رِم کے گرد لپیٹتے ہیں۔

**بیٹھنا** ے لین، جزم ٹھ۔ فعل لازم۔ لیٹی ہوئی حالت سے دھڑ اُبھارنا، کھڑے ہوئے آدمی کا گھٹنے موڑ کر کولھے ٹکانا، جانور کا چھاتی ٹکانا؛ جلسہ کرنا، نشست رکھنا؛ دکان دفتر وغیرہ میں کام کرنا، سواری پر آسن جمانا؛ مرد کا مباشرت کے لیے آمادہ ہونا۔ ڈھے جانا، منہدم ہونا، مسمار ہونا؛ جھول کھا جانا، وار یا تیر وغیرہ کا نشانے پر لگانا؛ جم جانا، ڈٹ جانا، فٹ ہونا؛ سمانا؛ مقابلے سے الگ ہونا؛ کسی کی جگہ تخت کرسی یا عہدہ سنبھالنا؛ کسی شے کا تہ نشین ہونا، نیچے جانا؛ آواز یا گلے کا رُندھنا، بھاری یا دھیما ہونا۔ (بطورِ فعل امدادی مختلف اور معنی میں بھی مستعمل ہے)۔

**بیٹھے** ے لین۔ متعلق فعل۔ بلاوجہ، بے سبب؛ بطور مشغلہ، بیکار میں؛ بیکاری کا وقت گزارنے کی حالت۔

**بیٹھے بٹھائے** خواہ مخواہ، بلاوجہ، بے سبب؛ بلا محنت و مشقت کے، بے تدبیر کے۔

کہاوت: **بیٹھے سے بیگار بھلی** بیکار رہنے سے مفت کام کرنا ہی بہتر ہے۔

**بیج** ی۔ اند، ہ۔ تخم، دانہ، حب۔

**بیج دان** پھولوں یا پودوں کا وہ خانہ، ڈوڈا یا پیالہ جس میں تخم ہوتے ہیں۔

محاورہ: **بیج مار دینا** بالکل غارت کر دینا، تباہ کر دینا۔

**بیجار** جس میں بہت بیج بھرے ہوں۔

**بیجائی** بونا، بیج ڈالنا۔

**بیجادہ** ی، زبر د۔ اند۔ یاقوت کی ایک قسم۔

**بیجک** ی، زبر ج۔ امث، ہ۔ مالِ تجارت کی روانگی کی یادداشت کا پرچہ جس میں جملہ تفصیل مع شرح، مقدار وغیرہ درج ہوتی ہے؛ کوئی تجارتی یادداشت۔

**بیجھڑ** ے، زبر جھ۔ اند، ہ۔ ملا جلا اناج، ملے ہوئے چنے اور جو۔

**بیجھنا** ی، جزم جھ۔ فعل متعدی، ہ۔ جانور کا کھروں یا سینگوں سے زمین سے مٹی اُکھیڑنا۔

**بیچ** ی۔ ظرف۔ اند۔ کسی شے کا اندرونی یا درمیانی حصہ؛ اندر، اندرون، درمیان، وسط، جوف، مرکز؛ باہم، آپس میں؛ (مجازاً) آپس کی بات۔

**بیچ بچاؤ** مداخلت کے ذریعے صلح، مصالحت۔

**بیچ کی راس** درمیانہ، متوسط۔

**بیچ کھیت** کھلے طور پر، سب کے سامنے۔

**بیچ میں** اندر، وسط میں؛ دوران میں، اثنا میں؛ واسطہ، دخل، تعلق۔

محاورہ: **بیچ میں بول پڑنا** دو افراد کی گفتگو میں تیسرے شخص کا مداخلت کرنا۔

محاورہ: **بیچ میں کود پڑنا** پرائی بات یا معاملے میں خواہ مخواہ دخل اندازی کرنا۔

**بیچم بیچ** عین وسط میں۔

**بیچا** ی۔امث ،ہ۔ ڈراؤنی زنانہ صورت؛ بلا، چڑیل۔

**بیچنا** ے، جزم چ۔فعل متعدی۔ فروخت کرنا، بیع کرنا، قیمت لے کر سامان دینا۔

کہاوت: **بیچ کر پچھتانا رکھ کر پچھتانے سے بہتر ہے** چیز کو ہر صورت بیچ ڈالنا چاہیے پڑی رہے تو زیادہ نقصان ہوتا ہے۔

فعل مرکب: **بیچنا باچنا / کھوچنا** بیچ کر فارغ ہونا، فروخت کرنا۔ بیچنا مع تابع زائد۔

**بیخ** ے۔امث ،ف۔ جڑ، اصل، بنیاد؛ نژاد، اصلیت؛ آغاز، ابتدا۔

**بیخ و بن** جڑ، بنیاد جس پر کوئی چیز قائم ہو۔

صف: **بیخ کن** نیست و نابود کرنے والا، تباہ کرنے والا، نقصان پہنچانے والا۔

**بیخ کنی** (زبرک) جڑ اُکھاڑنا۔

**بیختہ** ے، جزم خ، زبرت۔صف ،ہ۔ چھانا ہوا۔

**بید**(۱) ے۔اند ،ہ۔ رک: وید۔

کہاوت: **بید کی بیدائی گئی، کانڑی کی آنکھ گئی** صلاح کار کا معمولی نقصان ہوا۔ مگر دوسرا سب کچھ گنوا بیٹھا۔ وہاں کہتے ہیں جہاں کسی کے مشورے سے نقصان ہو جائے۔

**بید**(۲) ے۔ رک: بیت۔

**بیدِ لرزاں** بیت کی قسم سے ایک درخت جس کی پتلی لچکیلی شاخیں ہوا کے خفیف جھونکے سے لچک جاتی ہیں۔

**بیدِ مجنوں / مولہ / بیدِ مشک** بیت کی ایک خوشبودار قسم جس کی شاخیں نہایت آشفتہ اور جھکی ہوئی ہوتی ہیں۔

**بیدا** ے لین۔اند ،ع۔ بلوہ، غدر، فتنہ و فساد، ہنگامہ؛ ویرانہ، بیابان۔

**بیداد** ے۔امث۔ ظلم، تعدی۔

**بیدار** ے۔صف۔ جاگتا ہوا، چوکنا، ذی شعور، ہوشیار جو سویا ہوا نہ ہو۔ محافظ۔

**بیدار بخت** خوش نصیب، اقبال بلند۔

**بیدار مغز** عالی دماغ، فطین، ہوشیار۔

**بیدانت** ے، ن غنہ۔اند ،ہ۔ مکمل وید؛ ہندوؤں کے علمِ فلسفۂ تصوف کی ایک شاخ۔

**بیدستر** ے، زبرد، جزم س، زبرت۔اند۔ کوئی دو اڑھائی فٹ لمبا ایک خشک آبی جانور جس کے پچھلے پاؤں چپٹے اور تیرنے میں معاون ہوتے ہیں، نرم پوستین کے لیے شکار کیا جاتا ہے۔

**بیدق** ے لین، زبرد۔اند ،ع۔ شطرنج کا پیادہ۔ نیز بیذق۔

**بیدی**(۱) ے۔امث۔ قربان گاہ، مندروں کا وہ حصہ جہاں جانوروں کا جھٹکا کیا جائے۔

**بیدی**(۲) ے۔صف۔ وید (رک) سے منسوب۔ (سکھ مت) بابا گرونانک سے سلسلۂ نسب رکھنے والے افراد کا لقب۔

**بیدھا** ے۔صف ،ہ۔ مسحور، جس پر جادو کیا گیا ہو، سحر زدہ؛ (مجازاً) غافل، بے خبر، احمق۔

**بیدھنا** ے، جزم دھ۔فعل متعدی ،ہ۔ چھیدنا، سوراخ کرنا؛ قابو میں لانے کے لیے جادو کرنا۔

**بئر** لیٹا زیرب، جزم ء۔اند۔ کنواں، باولی۔ نیز بیر (ی)۔

**بیر** ے لین۔مذ ،ہ۔ لاگ، دُشمنی، عداوت؛ کینہ، مخالفت، نفرت۔

محاورہ: **بیر مول لینا** مفت کا دشمن بنانا، بلا وجہ کی دشمنی پیدا کرنا۔

**بیر اکھیری** عداوت، لاگ، دُشمنی۔

**بیر** ی۔اند۔ رک: ویر۔

**بیرا** بھائی۔

**بیرن** بھائی کے لیے پیار کا لفظ۔

**بیر** ے۔اند ،ہ۔ ایک لمبوترا عموماً انچ بھر لمبا پھل، مزا سیب سے ملتا ہوا، گٹھلی پتلی نکیلی۔ ایک جھاڑی میں لگنے والا سرخ گول گٹھلی کا کھٹ مٹھا موتیا انگور کے برابر پھل جس کے درخت کو جھڑ بیری کہتے ہیں۔ نیز **جھاڑی بوٹی کا بیر**۔

مقولہ: **بیر کھانسی کا گھر ہیں** بیر کھانے سے عموماً کھانسی ہو جاتی ہے۔

**بیر** زیرب، شد زبری۔امث ،ہ۔ عورت، بیوی۔

**بیراگ** ے لین۔اند ،ہ۔ نفس کشی، ریاضت، فقیری، ترکِ لذات۔

**بیراگی** تارک الدنیا، فقیر، سنیاسی۔ (امث) **بیراگن**۔

**بیر بانی** ی۔امث ،ہ۔ خاتون، گھریلو عورت، زوجہ، بیوی۔

**بیر بہوٹی** ی، وج۔امث ،ہ۔ سرخ مخملی رنگ کا ایک برساتی حشرہ جو چھونے یا ہاتھ میں لینے سے بالکل ساکت ہو جاتا ہے، عموماً اسے خشک کر کے دواؤں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **بیر بہٹی** (لیٹا زیرب، زبرہ، شدٹ)۔

**بیرج** ی، زبرر۔اند۔ طاقت، قوت؛ نطفہ، منی۔

**بیرق** ے لین، زبرر۔اند ،ت۔ جھنڈا، علم، نشان، جھنڈی۔

**بیرم**(۱) ے لین، زبرر۔اند۔ بھاری چیزوں کو اُٹھانے کے لیے اُن کے نیچے اڑایا جانے والا لمبا ڈنڈا؛ سوراخ کرنے کا اوزار یا کل، برما۔

**بیرم**(۲) ے لین، زبرر۔اند۔ جشنِ مسرت، عید۔

**بیرن** ے لین، زبر ر۔صف، ہ۔ دشمن یا بدخو عورت؛ (مجازاً) موت۔

**بیرنگ** ے، زبر ر، ن غنہ۔صف۔ سادہ، بے رنگوں کا، غیر دلچسپ، لکیروں سے بنایا ہوا خاکہ، ڈول، نقشہ۔

**بیرنگ** ے لین، زبر ر۔ ن غنہ۔صف۔ بغیر ٹکٹ لگائے بھیجا جانے والا خط، محصول طلب۔

**بیرون** ے، ومع۔ظرف۔ف۔ باہر، اُوپر، کھلا، سامنے۔

**بیرون جات بدلیس** باہر کے ملک یا اطراف کے علاقے، شہر کے باہر کی بستیاں۔

**بیرونی** باہر کا، غیر جگہ کا؛ ظاہری۔

**بیری** ے لین۔صف، ہ۔ دُشمن، حریف یا بدخو مرد؛ (مجازاً) موت۔

کہاوت: **بیری سنگ نہ بیٹھیے پی کر دودھ اور بھنگ، جی کھووے ہے بیٹھنا جب بیری کے سنگ** دُشمن سے میل جول نہیں رکھنا چاہیے جب اس کا داؤ لگے گا نقصان پہنچائے گا۔

**بیڑ** ی۔امث، ہ۔ درختوں یا جھاڑیوں کا جھنڈ، کُنج؛ کھیت کی مینڈھ یا حد بندی، احاطہ، باڑھ۔

**بیڑھ** گاؤں کی مشترک اراضی جو جانوروں کی چرائی کے لیے چھوڑ دی گئی ہو۔ آرے یا آری کا قدرے مڑا ہوا دندانہ۔

**بیڑا (۱)** ی۔امذ۔ تلوار یا خنجر وغیرہ کی میان یا قبضے پر لگا ہوا تسمہ تاکہ تلوار وغیرہ باہر نہ نکل پڑے۔

**بیڑا (۲)** ی۔امذ، ہ۔ پان کی گلوری، جو کتھا چونا لگا کر سلیقے سے موڑی گئی ہو۔

محاورہ: **بیڑا اُٹھانا** عزم کرنا، کسی مشکل کام کے انجام دینے کا ذمہ لینا (ہندوؤں کی ایک رسم سے ماخوذ کہ جب کسی مشکل مہم کو حل کرنے کی دعوتِ عام پر پان کا بیڑا اُٹھا کر عہد کرتے ہیں تو ضرور پورا کر دکھاتے ہیں)۔

محاورہ: **بیڑا ڈالنا** کسی مشکل کام کو حل کرنے کی دعوتِ عام دینا۔

**بیڑا** ے۔امذ، ہ۔ دریا پار کرنے کا وسیلہ، کشتی، ناؤ، سفینہ یا بانسوں کا ٹھاٹھر وغیرہ، جہازوں کا جُھنڈ۔

محاورہ: **بیڑا پار لگنا** کامیابی حاصل ہونا، مشکل آسان ہونا، مصیبت سے نجات ملنا۔

محاورہ: **بیڑا غرق ہونا** تباہی کا سامنا ہونا؛ کام کا بگڑ جانا۔

**بیڑمیں** ے، جزم ڑ، ی، ن غنہ۔امث۔ بھری ہوئی روٹی، پوری، کچوری۔

**بیڑن** ے، زبر ڑ۔امث۔ گانے بجانے کا پیشہ کرنے والی ہندو عورت۔

**بیڑی** ی۔امث، ہ۔ سوکھے پتے کو لپیٹ کر بنائی ہوئی، تمباکو بھری مخروطی بتی جسے چوڑی طرف سے سلگا کر پتلی طرف سے کش لیتے ہیں۔

**بیڑی (۱)** ے۔امث، ہ۔ چھوٹی کشتی؛ کشتی نما ڈول جسے دو آدمی مل کر رسیوں سے کھینچتے اور پانی نچلی سطح سے اُوپر چڑھاتے ہیں۔

**بیڑی (۲)** ے۔امث، ہ۔ وہ خاص وضع کی کڑی یا زنجیر جو قیدی یا ملزم کے پاؤں میں ڈالتے ہیں تاکہ بھاگ نہ سکے؛ پاؤں کا ایک زیور، پازیب۔

**بیڑھ** ے، جزم ڑ۔امث، ہ۔ احاطہ، گھیرا، مینڈ؛ وہ مویشی جو دشمن زبردستی گھر لے جائے۔

**بیڑھا** ے، جزم ڑ۔متعلق فعل، ہ۔ ٹیڑھا، کج، ترچھا۔

**بیزار** ے۔صف، ف۔ اُکتایا ہوا، متنفر، خفا، ناخوش۔

اسم کیفیت: **بیزاری** اُکتاہٹ، بے کیفی۔

**بیس** ی۔عدد۔ دس اور دس کا مجموعہ، (ہندسوں میں) ۲۰۔صف: **بیسواں/بیسویں**۔

**بیس بسوے** کاملاً، پورے طور پر، بالکل، کلیتہً۔

**بیسا** بیس ناخنوں والا جانور خصوصاً کتا؛ ایک کوڑی۔

**بیساختہ** ے، جزم خ، زبر ت۔صف۔متعلق فعل۔ اچانک، بلا ارادہ، بغیر سوچے۔

**بےساختہ پن** سادگی، بھولپن۔

**بیساکھ** ے لین۔امذ، ہ۔ ہندی سال کا پہلا مہینہ اپریل مئی کے لگ بھگ۔

**بیساکھی** ے لین۔امث۔ بغل میں دبا کر چلنے کی لاٹھی یا لکڑی کا بنا ہوا سہارا جسے لنگڑے لوگ استعمال کرتے ہیں؛ چھپر کے سہارے کے لیے کھڑی کی ہوئی بلی، تھونی۔صف: بیساکھ کے مہینے سے منسوب۔

**بیساکھی کا میلہ** بیساکھ کے مہینے میں لگنے والا گنگا نہان کا ہندوانی میلہ۔

**بیسانڈو** ے لین، ن مغ، ومع۔صف۔ چپ چاپ بیٹھا ہوا، بےحس وحرکت، ساکن؛ سُست، کاہل۔

**بیست** ی، جزم س۔عدد۔ بیس، (ہندسوں میں) ۲۰؛ بہت سے، متعدد۔صف: **بیستم/بستم**۔

**بیستی** مغلئی فوج میں بیس سواروں کا افسر۔

**بیسر** ی، زبر س۔امذ، ہ۔ کٹائی کے بعد کھیت میں بچا کھچا اناج جسے غریب غربا سمیٹ لاتے ہیں۔

**بیسر** ے، زبر س۔امذ، ہ۔ بلاق، ناک کا زیور جو دیہاتی یا پہاڑی علاقوں کی عورتیں ناک کے بانسے میں نتھنوں کے درمیان لٹکاتی ہیں۔

**بیسرا** ے، جزم س۔امث۔ چھوٹا سا شکاری پرندہ؛ شکرا، ایک شکاری چڑیا۔ نیز **بیسرہ، بیسری**۔

**بیسن** ے، زبر س۔امذ، ہ۔ چنے کا آٹا۔

**بیسن دانی** منہ ہاتھ دھونے کے لیے بیسن رکھنے کا خانہ یا ظرف۔

**بیسوا** ے، جزم س۔ امث، ہ۔ رنڈی، طوائف، کسبی، بدچلن عورت۔

**بیسی** ی۔ امث۔ کوڑی، بیس کا مجموعہ، مثلاً: تین بیسی ساٹھ۔

**بیش** ے۔ صف، ف۔ زیادہ، بڑھ کر؛ قیمتی۔

صف: **بیش از بیش** (ف) زیادہ سے زیادہ، جتنا زیادہ ہو سکتا ہے، بہت زیادہ۔

نقرہ: **بیش باد!** زیادہ ہو، اضافہ ہو، اور بڑھے (کسی دوسرے کی زبان سے نکلی ہوئی دُعا اور بددعا دونوں کے لیے مستعمل۔

صف: **بیش بہا** (ف) زیادہ قدر و قیمت کا، قیمتی، عمدہ، نفیس، بڑھیا۔ نیز **بیش قیمت**۔

صف: **بیش تر** (زبرت) (ف) بہت دفعہ، اکثر، کم کے مقابلے میں زیادہ، زیادہ تر۔

صف: **بیش قرار** (زبرق) (ف، ع) حجم یا مقدار میں زیادہ۔

**بیشی** (ف) زیادتی، افزونی۔

**بیشک** ے، زبرش۔ متعلق فعل۔ بلاشبہ، یقیناً، ضرور، بجا، درست۔

**بیشہ** ے، زبرش۔ اند، ف۔ درندوں کا ٹھکانا، کچھار؛ جنگل، بیابان۔

**بیض** ے لین۔ اند، ع۔ سفیدی، چمک، دستخط یا نشانِ تصدیق جو کسی تحریر یا دستاویز پر ثبت کیا جائے؛ (حیاتیات) انڈا، بیضہ۔

**بیض انداز** وہ تھیلی جس میں انڈے نکلتے ہیں (اور اس میں جمع رہتے ہیں)۔

**بیض خانہ/ دان** وہ تھیلی جس میں تولیدی بزرے ہوں۔

**بیضا** (ء) ے۔ صف۔ امث، ع۔ روشن، تاباں، چمکتا ہوا۔

**بیضان** سفید فام لوگ۔

**بیضانہ** تصدیق کرانے کی فیس جو مصدق کو دی جائے۔

**بیضاوی** ے لین، ومع۔ صف، ع۔ انڈے کی طرح گولائی لیے ہوئے، لمبوترا، گول۔ نیز **بیضوی** (زبرض)۔

**بیضویت** گولائی، قوسی شکل۔

**بیضہ** ے لین، زبرض)۔ اند، ع۔ انڈا، خایہ، فوطہ، نطفہ۔ نیز رک: **بیض**۔

**بیضۃ البلد** (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، زبرب، زبرل) شہر کا سب سے معتبر و معزز آدمی۔

**بیطار** ے لین۔ اند، ع۔ گھوڑوں، مویشیوں کا معالج، سالوتری۔

**بیطاری** مویشیوں کے علاج کا علم۔ نیز **بیطر**۔

**بیع** ے لین۔ اند، ع۔ فروخت، بکری، بیچنے کا عمل۔

**بیع بالخیار** (زیرب، غم ا، جزم ل، زیرخ) "فقہ حنفی" کسی شے کی فروخت اِس شرط پر کہ پسند آئی تو رکھنا ورنہ لوٹا دینا۔

**بیع بالمعاطاۃ** (زیرب، غم ا، جزم ل، پیش م، جزم ۃ) لین دین بلا تحریر، دست گردانی۔

**بیع بالوفا** (زیرب، غم ا، جزم ل، زبرو) رہن کی وہ صورت کہ اگر مقررہ میعاد کے اندر نہ چھڑایا گیا تو فروخت شدہ خیال کیا جائے گا۔

صف: **بیع دار** (ع، ف) جو خریداری کے بعد مالک بن جائے۔

**بیع سلم** (زبرس، زبرل) نرخ طے کرنے کے بعد کل یا جزو قیمت پہلے ادا کر دینے اور سامان بعد میں لینے کا عمل۔

**بیع نامہ** (ع، ف) خرید و فروخت کی دستاویز۔

**بیع وشراء** (زیرش) (عربی بترکیب فارسی) خرید و فروخت، تجارت۔

**بیعانہ** ے لین، زبرن۔ اند۔ پیشگی رقم جو خریداری کے ارادے سے یا معاہدے کو پکا کرنے کے لیے دی جائے۔

**بیعت** ے لین، زبرع۔ امث، ع۔ دینی اور دُنیاوی اُمور میں شریعت کی پیروی کرنے کے لیے کسی کو راہبر یا راہنما ماننے اور اُس کے کہنے پر عمل کرنے کا عہد (بیشتر ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر)۔

**بیکا** ی۔ صف، ہ۔ ٹیڑھا، کج؛ پریشان، بکھرا ہوا؛ زخمی، مضروب۔

**بیکار** صف، ف۔ نکما، ناکارہ؛ ناقص، خراب؛ بے روزگار؛ فضول، خالی۔ نیز بے کار۔

کہاوت: **بیکار مباش کچھ کیا کر، کپڑے ہی ادھیڑ کر سیا کر** بیکار رہنے سے کچھ نہ کچھ کرنا ہی بہتر ہے۔

**بیکال** ے لین۔ اند، ہ۔ شام کا وقت، سہ پہر۔

**بیکنٹھ** ے لین، پیش ک، جزم ن۔ اند، ہ۔ جنت، سورگ، بہشت۔

صف: **بیکنٹھ باسی** (ہ) مرحوم، جنت نشیں (مرنے والے نیک لوگوں کے لیے مستعمل)۔

**بیگ** (۱) ے۔ اند، ف۔ صاحب، سردار، امیر کا مترادف؛ عموماً مغل ناموں کے ساتھ تعظیماً شامل۔

**بیگ** (۲) ے۔ متعلق فعل۔ جلد، شتابی سے، فوراً، بلا تاخیر؛ چستی، جوش و خروش۔ نیز بیگی، مثلاً: بیگی آنا۔

**بیگ** ے لین۔ اند۔ چمڑے یا کینوس کا بنا تھیلا جو مختلف اوقات میں اشیا رکھنے یا لانے لیجانے کے کام آتا ہے، مختلف شکلوں، رنگوں اور سائزوں میں دستیاب۔ انگریزی: Bag۔

**بیگار** ے۔ امث، ف۔ مفت کی مشقت جو رعایا یا کسی مجبور شخص سے لی جائے،

بغیر اُجرت کے لیا جانے والا کام۔

محاورہ: **بیگار ٹالنا** بے دلی سے کوئی کام کرنا، بلا اُجرت کام برا بھلا کر کے کسی نہ کسی طور اپنی جان چھڑانا۔

**بیگاری** بیگار میں پکڑا ہوا مزدور۔

**بیگانگی** ے، زبرن۔امث۔ غیریت، اپنانہ سمجھنا؛ ناواقفیت، بےتعلقی، پرایاپن، اجنبیت۔اپنایت کی ضد۔نیز بیگانی۔

**بیگانہ** ے، زبرن۔امذ۔ اجنبی، غیر۔

**بیگانے** ے۔جمع۔مذ۔ بیگانہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **بے گانے بھروسے کھیلا جوا، آج نہیں تو کل موا** غیر کے بھروسے پر کام کرنے والا ہمیشہ خراب ہوتا ہے۔

کہاوت: **بیگانے کارن توڑے ٹانگ** دوسروں کے لیے اپنا نقصان کرنا۔

**بیگانی** ے۔امث۔ بیگانہ (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **بیگانی چھاچھ پر مونچھ منڈائی** دوسرے کی دولت پر غرور کیا۔ دوسرے کے بھروسے پر نقصان اُٹھایا۔

کہاوت: **بیگانی تھیلی کا منہ سکڑا** دینے والا چاہے کتنا دے۔لینے والے کو خیال رہتا ہے کہ کم دیا ہے۔

**بیگلر بیگی** ے، جزم گ، زبرل۔امذ۔ سرداروں کا سردار۔

**بیگڑ** ے، زبرگ۔امذ۔ قلعی، چمکانے والا روغن یا مسالا۔

**بیگم** ے، زبرگ۔امث۔ ملکہ، شہزادی، رئیس زادی وغیرہ کا لقب، خانم، بیوی، زوجہ؛ معزز خاتون؛ تاش کے پتوں کی رانی۔

**بیگما** مسلمان عورتوں سے خطاب کا کلمہ؛ کم عمر بیگم۔

**بیگماتی** (جزم گ) بیگموں یا شریف گھرانوں سے منسوب، مثلاً: بیگماتی زبان۔

**بیگمان** عورت نما مرد کے لیے کلمۂ خطاب۔

**بیگمی** عمدہ، نفیس قسم کا، بیگموں کے لائق۔

**بیگمی چاول** مہین، لانبے دانوں کا چاول۔

**بیگمی پان** ایک قسم کا زردی مائل چھوٹا نرم پان۔

**بیگی** ے۔امذ۔ خادم، ہرکارہ یا چوبدار وغیرہ۔

**بیگھا** ی۔امذ،ہ۔ (قدیم) ایک جریب چوڑی اور ایک جریب لمبی مربع زمین کے برابر رقبہ؛ بیس بسوے یا ۳۰۲۵ مربع گز زمین جسے پختہ بیگھا کہتے ہیں۔اس سے کم رقبے کے خام بیگھے کہلاتے ہیں جو بعض علاقوں میں رائج ہیں۔

**بیل** ے۔لین۔امذ،ہ۔ گائے کا نر۔

**بیل بان** بیلوں کا رکھوالا یا اُن پرورش اور خرید و فروخت کرنے والا۔

کہاوت: **بیل کبھی دودھ نہیں دیتا** کنجوس آدمی سے کچھ وصول نہیں ہوتا۔

کہاوت: **بیل کی دُم کدھر ہے** اُس شخص کے لیے طنزاً بولتے ہیں جو بدیہی اور ظاہری بات کو نہ سمجھ سکے یا قصداً بھولا اور انجان بن جائے۔

**بیل** (۱) ے۔امث،ہ۔ وہ پودا جس کی نرم اور لچکیلی شاخیں زمین پر پھیلتی یا کسی چیز کے سہارے اُوپر چڑھتی ہیں؛ اُس سے ملتا جلتا نقش جو کسی سطح، کاغذ کپڑے وغیرہ پر بنایا یا کاڑھا جائے؛ طول، قد، قامت؛ سلسلہ، ترتیب؛ (مجازاً) سلسلۂ نسل، آل اولاد؛ قدر و قیمت۔

**بیل بوٹے** (ومع) نقش و نگار، پھولوں اور درختوں کی تصویریں جو کاغذ یا کپڑے یا دھات وغیرہ پر بنائی جاتی ہیں۔

محاورہ: **بیل منڈھے چڑھنا** منصوبہ پورا ہونا، کام کا خیر و خوبی سے انجام پانا، عموماً منفی صورت میں مستعمل، مثلاً: یہ بیل منڈھے چڑھتی دکھائی نہیں دیتی (کام بنتا نظر نہیں آتا)۔

**بیل** (۲) ے۔امذ،ہ۔ ایک سخت خول کا زرد گودے دار پھل جس کے ذائقے میں قدرے ہیک ہوتی ہے اس کا درخت بڑا، پتے سرسوں کی طرح نوک دار، پھول سفید خوشبودار ہوتا ہے۔

کہاوت: **بیل ببول، خاک اور دھول** بیل اور ببول دونوں سخت خاردار ہوتے ہیں۔آگے سے بھی بری حالت میں ہونے کے موقع پر بولتے ہیں۔

**بیل گری** (زبرگ) بیل کا سوکھا گودا جو دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

**بیل** (۳) ے۔امث،ہ۔ میراثیوں یا ڈومنیوں وغیرہ کو دیا جانے والا انعام۔نیز ویل۔

**بیل بٹا** نچھاور کی رقم جو گانے والوں کو تقسیم کی جائے۔

**بیل** (۴) ے۔امذ،ف۔ زمین کھودنے کا دستہ دار اوزار، پھاوڑا، کڑچھا۔تعمیر کے لیے بیل سے زمین پر ڈالا جانے والا نشان۔نیز بیلچہ۔

**بیل بانک** بکیتی یا چھریوں کا مقابلہ۔

صف: **بیل دار** پھاوڑے سے کام کرنے والا مزدور۔

**بیل** (۵) ے۔امث۔ گردن، سر اور شانے کے درمیان کا حصہ؛ ایک بیماری جو گلے میں ہو جاتی ہے اور اس سے تمام گلا نیچے تک پکتا چلا جاتا ہے، خنازیر، کنٹھ مالا۔

**بیل** (۶) ے۔امذ،ہ۔ کشتی کھینے کا ڈنڈا، پتوار، چپو۔

**بیلا** ی لین۔امث۔ وہ گائے جو بچہ نہ دے۔

**بیلا** ی۔امذ۔ زنانہ انداز و اطوار رکھنے والا مرد۔

**بیلی** مرد نما عورت۔

**بیلا** (۱) ے۔امذ،ہ۔ چنبیلی یا موتیے کی قسم سے ایک دوہری پتیوں کا پھول؛ کٹورا،

پیالہ؛ تیل ناپنے کا ظرف؛ ایک قسم کا باجہ جو سارنگی سے مشابہ ہوتا ہے۔

**بیلا (۳)** ے۔ امذ، ف۔ دریا کے کنارے کا گھنی جھاڑیوں سے پٹا ہوا علاقہ؛ دوآبہ، جزیرہ۔

**بیلا (۴)** ے۔ امذ، ہ۔ گاؤں کی چوپال، مشترک زمین یا احاطہ۔

**بیلا (۵)** ے۔ امذ، ہ۔ (کسی کام کا) وقت، زمانہ، موسم، موقع، لمحہ، لحظہ۔

**بیلاونا** ے، جزم و۔ فعل متعدی۔ مویشیوں کو اکٹھا کرنا۔

**بیلچہ** ے، جزم ل، زبر چ۔ امذ، ف۔ زمین کھودنے کا آلہ۔ نیز بیل/ بیلچک/ بیلک۔

**بیلن** ے، زبر ل۔ امذ، ہ۔ چکلے پر چپاتی وغیرہ بنانے کے لیے لکڑی کا لمبوترا گول ڈنڈا جس کے دونوں کناروں پر پتلی ڈنڈیاں نکلی ہوتی ہیں۔ جنھیں اُنگلیوں سے گھمایا جاتا ہے؛ کوئی گول لمبا لکڑی یا دھات کا اوزار یا پرزہ؛ زمین کو ہموار کرنے کا پتیلا؛ دروازے کا کھٹکا، چٹخنی۔

**بیلن پٹڑا/ پٹرا** آٹے کا پیڑے سے روٹیاں گھڑنے کا چکلا بیلن۔

محاورہ: **بیلن پھرنا** تباہ و برباد ہونا، دردناک اذیت پہنچانا، بے دردی سے مارا جانا۔

**بیلنا** ے، جزم ل۔ فعل متعدی، ہ۔ (بیلن پھیر کر) چپٹا کرنا، دبانا، ملنا، رگڑ کر پھیلانا؛ چکلے پر آٹے کے پیڑے کو بیلن سے دبا دبا کر ٹکیا کی شکل یا روٹی وغیرہ بنانا؛ گنے وغیرہ کو بیلن سے دبا کر رس نکالنا۔ (امذ) رس نکالنے کا کولھو، روئی سے بنولے الگ کرنے کی اوٹنی۔

**بیلنی** ے، جزم ل۔ صف، ہ۔ چھوٹا بیلن؛ چٹخنی؛ درخت کی شاخ۔

**بیلی** ی۔ امث۔ بے مزہ عورت۔

**بیلی** ے۔ امذ، ہ۔ دوست، یار، ساتھی؛ محبوب، محافظ، نگہبان، مثلاً: اللّٰہ بیلی خدا نگہبان۔

**بیم** ی۔ امذ، ف۔ خوف، ڈر، خدشہ، وسوسہ، اندیشہ۔

صف: **بیم ناک** ڈرپوک، خائف، ڈرا ہوا۔

**بیم ورجا** کچھ اُمید کچھ ہراس کا عالم۔

**بیمات** ی۔ امث۔ سوتیلی ماں۔ نیز بیماتر۔

**بیمات بھائی** سوتیلا بھائی۔

**بیمار** ی۔ صف، ف۔ مریض، روگی، جس کو کوئی مرض یا روگ لاحق ہو۔ (مجازاً) بدحال، نڈھال، نحیف، ضعیف۔

**بیمار پُرسی** (پیش پ) مریض کی عیادت۔

**بیمار دار** بیمار کی خبر گیری اور دیکھ بھال کرنے والا، جو مریض کی تیمارداری کا ذمہ دار ہو۔

**بیماری** (ی) روگ، مرض، علت۔

**بیمہ** ی، زبر م۔ امذ، ف۔ تلافی؛ نقصان کا ذمہ؛ مقررہ اقساط کی ادائی کی شرط پر موت یا حادثے کی صورت میں معاوضہ ادا کرنے کا معاہدہ۔

**بیمے کی سند** بیمے کا اقرارنامہ، بیمہ پالیسی۔

**بین (۱)** ے لین۔ امذ، ہ۔ کسی کے مرنے پر آہ وزاری کے ساتھ بولے جانے والے بول؛ بیان، بات، بول۔

**بین (۲)** ے لین۔ ظرف، ع۔ بیچ، درمیان۔ (متعلق فعل) کے درمیان کے اندر، کے دوران میں (عموماً مرکبات میں مستعمل)۔

**بین اُلاقوامی** (پیش ن، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ق) عالمی، کُل دُنیا، تمام ملکوں یا کئی ملکوں سے تعلق رکھنے والا۔

**بین اُلدفتین** (پیش ن، غم ا، غم ل، شدزبر د، شدزبر ف، ے لین) کتاب کی دونوں دفتیوں یا جلد کے درمیان کا حصہ؛ مراد: کُل متن، پوری کتاب۔

**بین اُلسطور** (پیش ن، غم ا، غم ل، پیش س، و مع) کتاب کی سطروں کے درمیان کا فاصلہ؛ (مجازاً) وہ بات جو الفاظ میں وضاحت سے نہ بیان کی گئی ہو لیکن مقدر یا قابلِ فہم ہو۔

**بین بین** درمیانی، بیچ کا، متوسط، معتدل۔

**بین** ی۔ امث، ہ۔ تاروں سے کسا ہوا ساز جسے ستار کی طرح مضراب سے بجاتے ہیں اور اُس کے دونوں سروں کے بیچ دو بڑے تونبے جڑے ہوتے ہیں؛ سپیروں کا منہ سے پھونک کر اُنگلیوں سے بجایا جانے والا باجا جس میں ایک تونبی اور دو بانسریاں جڑی ہوتی ہیں۔

**بین کار** بین بجانے والا۔

**بیں** ی، ن غنہ۔ لاحقہ، ف۔ دیکھنے والا، مثلاً: دوربیں، ستارہ بیں۔

**بینی** دیکھنا، مشاہدہ کرنا۔

**بیِّن** زبر ب، شدزیر ی۔ صف، ع۔ صاف، واضح، ظاہر، روشن، آشکارا۔ جمع: **بیِّنات** روشن دلائل یا حقائق۔

**بین** ے۔ امذ، د۔ سرکنڈا؛ بانسری، نَے، مرلی، سرکنڈے یا بانس کا سوراخ دار باجہ۔ نیز بین (ی)۔

**بینا (۱)** ے لین۔ امث، ہ۔ ماتھے کا گول زیور، ٹیکا۔ نیز (امث) بینی۔

**بینا (۲)** ے لین۔ امث، ہ۔ بھاجی، مٹھائی وغیرہ جو شادی کے موقع پر برادری یا عزیز و اقارب میں تقسیم کی جاتی ہے۔

**بینا (۱)** ی۔ صف، ف۔ دیکھنے والا، صاحبِ نظر؛ عاقل، دانا۔

**بینائی** (ف) بصارت، دیکھنے کی قوت، آنکھوں کی روشنی۔

**بینا (۲)** امذ۔ خس، ایک خوشبودار گھاس کی جڑ۔

**بینت** ے،ن غنہ۔ رک: بیت۔

**بینٹ** ے لین، ن غنہ۔ اند، ہ۔ کلھاڑی یا پھاوڑے وغیرہ کا لکڑی کا دستہ یا ڈنڈا۔

**بینجنی** ے لین، ن غنہ، جزم ج۔ صف، ہ۔ بینگن کے رنگ کا، اُودا۔

**بیندھنا** ی، ن غنہ، جزم دھ۔ فعل متعدی، ہ۔ پرونا، چھید کرنا، برمانا، بیچوں بیچ سوراخ کرنا۔

**بینڈ** ی، جزم ن۔ امث، ہ۔ گڈی، گچا، مُٹھا، تھیلی، چھوٹی گٹھڑی، پوٹلی؛ سرکنڈوں کا گچھا، نَے۔

**بینڈا** گٹھا، مٹھا، بندھی ہوئی تیلیاں، لکڑیاں، بانس وغیرہ۔

**بینڈا** ے لین، ن مغ۔ صف، ہ۔ ٹیڑھا، کج؛ پیچیدہ؛ دُشوار؛ بانکا، اکھڑ۔ (مث) بینڈی۔

محاورہ: **بینڈی سنانا** اوندھا یا ٹیڑھا جواب دینا۔

**بینڈی** ی، ن مغ۔ امث، ہ۔ بیلوں کے گلے میں ڈالنے کی کپڑے میں لپٹی ہوئی لکڑی؛ رسی یا سوت کی پینڈی۔

**بینڈیا** ی، ن مغ، زبرڈ۔ اند، ہ۔ وہ بیل جو تین بیلوں کی گاڑی میں آگے جوتا جاتا ہے اور اُس کے گلے میں بینڈی پڑی ہوتی ہے۔

**بینش** ی، زیرن۔ امث، ف۔ بینائی، بصارت۔

**بینک** ے لین، ن غنہ۔ اند۔ طنز، طعنہ، نوک جھونک۔

**بینکت** ے لین، ن مغ، زبرگ۔ اند۔ وہ اناج جو کاشتکار کو بطور پیشگی بوائی کے لیے دیا جائے۔

**بینگن** ے لین، ن مغ، زبرگ۔ اند، ہ۔ ایک عموماً اُودے رنگ کی گول یا لمبوتری ترکاری (شاذ سفید)، جس میں سبز پینڈی لگی ہوتی ہے، بادنجان؛ مجازاً: خایہ، عضوِ تناسل۔

**بیننا** ی، جزم ن۔ فعل متعدی۔ چننا، (اناج کا) ایک ایک دانہ کر کے اُٹھانا، بکھری ہوئی چیزوں کو ایک ایک کر کے اکٹھا کرنا۔

**بینہ** زبرب، شدزیری، زبرن۔ اند۔ دلیل، حجت، بُرہان، ثبوت، کرامات، معجزہ جو قائل کر دے۔

**بینی** ی۔ امث، ف۔ ناک؛ سونگھنے، سانس لینے کا عضو؛ قرآنِ مجید یا بعض کتابوں کی جلد کا وہ حصہ جو بند کرتے وقت کتاب کو پوری طرح ڈھک لیتا ہے۔ عینک کی دونوں تالوں کے بیچ کا حصہ جو ناک پر رکھا رہتا ہے۔

**بینی پاک** رومال، ناک صاف کرنے کا کپڑا؛ کواڑ کے حاشیے یا پٹ کے کنارے پر جڑی ہوئی اُبھرواں پٹی یا حاشیہ؛ پہاڑی کی آگے نکلی ہوئی کگر۔

محاورہ: **بینی پاک کرنا** ناک صاف کرنا، ناک سنکنا۔

**بیوپار** جزم ب، ولین۔ اند، ہ۔ کاروبار، تجارت، لین دین، معاملات۔ نیز عام: بے پار (ے لین)۔

**بیوپاری** تاجر، سوداگر، بیوپار کرنے والا۔

**بیوت** پیش ب، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ مکانات، گھر۔ (مجازاً) خاندان، بیت (رک) کی جمع۔ جمع الجمع: بیوتات۔

**بیورا** ے، جزم و۔ اند، ہ۔ حال احوال، کیفیت، سرگزشت، خیر خبر؛ بھید، راز؛ اختلاف، فرق۔

محاورہ: **بیورا دینا** بیان کرنا، اطلاع دینا، خبر پہنچانا۔

**بیوڑی** ے، جزم و۔ امث۔ کچوری جو ماش کی مسالے دار دال کو آٹے میں ملا کر تلی جاتی ہے۔

**بیوستھا** ے لین، زبرو، جزم س۔ اند۔ کسی مسئلے میں ہندو پنڈتوں کا شاستروں کی رُو سے دیا جانے والا فیصلہ، فتویٰ۔

**بیوع** پیش ب، ومع۔ جمع، مذ۔ بیع (رک) کی جمع۔

**بیوقوف** ے، پیش و، ومع۔ صف۔ کم عقل، احمق، جاہل۔

مقولہ: **بیوقوف کے سر پر کیا سینگ ہوتے ہیں** بیوقوف آدمی اپنی حرکتوں سے پہچانا جاتا ہے، کیونکہ اس کی کوئی خاص شناخت نہیں ہے۔

**بیوگ** جزم ب، وج۔ اند، ف۔ ہجر، فراق، جدائی۔

**بیوگی** (بروزن جوگی) وہ عاشق جو اپنے محبوب سے جدا ہو۔ (مث) بیوگن/ گن؛ بجوگ۔

**بیونتنا** لیٹا زیرب، غم ے، غم و، ن مغ، جزم ت۔ فعل متعدی، ہ۔ کوئی پہناوا سینے کے لیے کپڑے کو ناپ کر دیکھنا اور تراش طے کرنا۔ نیز بیتنا (ے، ن غنہ، جزم ت)۔

**بیوہ** ے، زبرو۔ امث، ف۔ وہ عورت جس کا خاوند فوت ہو گیا ہو، رانڈ۔ اکیف (مث): بیوگی۔

**بیوہار** جزم ب، وج۔ اند، ہ۔ کاروبار، تجارت، لین دین، معاملت؛ پیشہ، معاش۔ نیز بیوپار۔

**بیوہر** لیٹا زیرب، وج، زبرہ۔ اند، س۔ قرضہ، اُدھار۔

**بیوی** ی۔ امث۔ زوجہ؛ خاتونِ خانہ، مالکہ؛ عورتوں کو مخاطب کرنے کا کلمہ مترادف: بی بی، بنو۔

کہاوت: **بیوی نیک بخت، دمڑی کی دال تین وقت** عورت کفایت شعار ہو تو تھوڑے میں گزارا کر لیتی ہے۔

**بیہ** ے۔ اند، س۔ کان یا ناک کا سوراخ جو عموماً زیور پہننے کے لیے کیا جاتا ہے۔

**بیہرا** ے، جزم ہ۔ اند۔ وہ گھاس جو مویشی چرانے کے لیے مخصوص ہو۔

**بیہری** ے، جزم ہ۔ امث۔ قسط، حصۂ رسد۔

محاورہ: بیہری باندھنا قسط مقرر کرنا، چندہ وصول کرنا۔
بیہری دار تقسیم میں شریک، حصہ دار۔
**بیہڑے** ے، زبرہ۔صف۔امث، ہ۔ اُونچی نیچی ناہموار زمین؛ ویرانہ۔
**بیہن** ے، زبرہ۔امث۔ دھان کی کیاری؛ بیجوں کے لیے دی جانے والی پیشگی رقم۔
**بیہودہ** ے، ومع، زبرد۔صف۔ بدتمیز، بدکلام، بے کار، بے حاصل (بات، کام)۔
بیہودہ گو لغو کلام کرنے یا کہنے والا۔ بیہودہ گوئی؛ بیہودگی۔
**بے ہوش** ے، وج۔صف۔ غافل، بے سدھ، بے پروا، مست۔ اکیف: بے ہوشی۔ مخفف: بیہشی / بے ہشی۔
**بے یار و مددگار** وج، زبرم، زبرد۔صف۔ اکیلا، تنہا، درماندہ۔

# بھ

**بھ** بھے، بھا۔امث۔ حرفِ ہجا۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے چوتھا اور صوتی اعتبار سے تیسرا حرف۔ ''ب'' کی ہائیہ شکل، شفوی صوتیہ، ہندی کے اصل کے الفاظ کے ساتھ مخصوص، جُمل میں اِس کے ۲ عدد شمار ہوتے ہیں۔ لفظ کے شروع، درمیان اور آخر میں آسکتا ہے جیسے بھائی، بھوت، بھان، کبھی، تبھی اور لابھ وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا کوئی الگ سے نام یا کوڈ نہیں ہے اِس لیے یہ "Arabic Letter Heh Doachashmee" اور "Letter BEH" کے کوڈ ملا کر "U+06BE"+"U+0628" لکھا جاتا ہے۔

## بھ۔ا

**بھا**(۱) امث۔ چمک؛ خوبصورتی؛ کرن، بجلی۔
**بھا**(۲) امث۔ چاہت، خواہش۔
**بھابر** زبرب۔امث، ہ۔ مونج سے ملتی ایک گھاس جو رسیاں بٹنے اور کاغذ سازی کے کام آتی ہے؛ کالی مٹی کی زمین؛ ایک قسم کی بچھو بوٹی؛ جنگل جو پہاڑ کے نیچے اور ترائی کے بیچ میں ہو۔
**بھابڑ** زبرب۔امث، ہ۔ رک: بھابھر۔
**بھابرا** جزم ب۔صف، ہ۔ لال بھبوکا۔ نیز بھابھرا۔
**بھابو** وج۔امث، ہ۔ بھابی (رک) کو پکارنے کا نام۔
**بھابی**(۱) امث، ہ۔ بھائی کی بیوی، بھاوج۔ نیز دوستوں کی بیوی کو پکارنے کا کلمہ۔ نیز بھابھی۔
**بھابی**(۲) امذ۔ اناج کے دانوں میں سوراخ کرنے والا کیڑا۔
**بھابھرا** جزم بھ۔صف، ہ۔ رک: بھابرا۔
**بھاپ** امث، ہ۔ وہ لطیف بخارات جو پانی کے جوش کھانے سے اُوپر اُٹھتے ہیں؛ گیسوں میں تبدیل شدہ پانی جس کے زور سے انجن چلائے جاتے ہیں؛ سرد موسم میں منہ سے نکلنے والا بھاپ کی طرح کا گرم سانس۔
فعل مرکب: بھاپ اُٹھنا گرمی کے باعث پانی سے بنے ہوئے بخارات کا بلند ہونا۔
**بھات**(۱) امذ، ہ۔ اُبلے چاول، خشکہ؛ شادی کا تحفہ جو میکے والوں کی طرف سے دُلھن کو دیا جائے؛ پسند کی چیز، من بھاتی شے۔
کہاوت: بھات بن رہ جاوے، پیا بن رہا نہ جاوے عورت مرد کے بغیر نہیں رہ سکتی۔ البتہ بھوکی رہ سکتی ہے۔
کہاوت: بھات چھوڑے ساتھ نہ چھوڑے فائدے پر نظر کر کے رفاقت نہ چھوڑے۔ کھانا ترک کیا جا سکتا ہے مگر دوست کا ساتھ نہیں چھوڑا جا سکتا۔ نقصان گوارا ہوتا ہے مگر دوست سے بیوفائی نہیں کی جا سکتی۔
کہاوت: بھات ہے تو کوّے بہت دولت ہے تو دوستوں کی کیا کمی ہے۔
**بھات**(۲) امذ، ہ۔ رقم جو ہل چلانے والوں کو پیشگی بلا سود دی جائے۔
**بھات**(۳) امذ۔ صبح، صبح صادق، سویرا۔
**بھاتا** صف، ہ۔ پسندیدہ، مرغوب، چاہا ہوا۔
**بھاتی** امذ، ہ۔ لوہار کی دھونکنی۔ نیز بھانتی۔
**بھاٹ**(۱) امذ، ہ۔ راجاؤں اور امیروں کی مدح سرائی کرنے والا شاعر، درباری شاعر، مدح سرا، ستائش گر؛ چاپلوس، خوشامدی۔
کہاوت: بھاٹ، بھٹیاری، بیسوا، تینوں جات کجات، آتے کا آدر کریں، جات نہ پوچھیں بات یہ تینوں قومیں ایسی کمینہ ہیں کہ جب کوئی ان کے پاس آئے تو بڑی خاطر کرتی ہیں کیونکہ ملنے کی اُمید ہوتی ہے۔ مگر جب آدمی جانے لگے تو پروا نہیں کرتیں۔
**بھاٹ**(۲) امذ، ہ۔ بھاڑا، کرایہ۔
**بھاٹ**(۳) امذ، ہ۔ دریائی مٹی سے بنا ہوا ٹاپو؛ دریا کے بہاؤ کا رخ۔
**بھاٹا**(۱) امذ، ہ۔ چڑھے ہوئے پانی کا اُتار، جوار کی ضد۔
**بھاٹا**(۲) امذ، ہ۔ پتھر کا بٹا؛ گول بینگن۔ نیز بھانٹا۔
**بھاٹا**(۳) امذ، ہ۔ غار، گڑھا، بھٹ۔
**بھاٹی** (مث) نشیبی زمین۔

**بھاٹا**(۴) اند۔ گنوار، ادب وآداب سے ناآشنا۔

**بھاجڑ** زبرج۔امث، ہ۔ پریشانی، حیرانی، افراتفری؛ اسباب۔

**بھاجک** زبرج۔امث۔ تقسیم کرنے والا؛ (ریاضی) مقسوم علیہ۔

**بھاجی** امث، ہ۔ پکاہوا ساگ، بھجیا؛ پکے ہوئے کھانے کا تحفہ جو دوسرے گھروں کو بھیجا جائے۔

کہاوت: **بھاجی کی بھاجی، کیا دوسرے کی محتاجی** احسان کے عوض احسان کر دینا چاہیے دوسرے کا احسان اپنے سر نہیں رکھنا چاہیے۔

**بھاجڑ** زبرج۔امث، ہ۔ مٹی کا بڑا برتن، گھڑا۔

**بھادوں** وج، ن غنہ۔اند، ہ۔ ساون کے بعد آنے والا، ہندی سال کا چھٹا مہینہ (نصف اگست سے نصف ستمبر تک)۔

کہاوت: **بھادوں سے بچے تو پھر ملیں گے** بھادوں میں بیماریاں بہت ہوتی ہیں (مثلاً ہیضہ، ملیریا وغیرہ اور لوگ بہت مرتے ہیں)۔ مطلب یہ کہ زندہ رہے تو پھر ملیں گے۔

کہاوت: **بھادوں کا جھالا، ایک سینگ سوکھا ایک گیلا** بھادوں کی بارش عام نہیں ہوتی تھوڑی سی بارش ایک جگہ تھوڑی سی دوسری جگہ۔

کہاوت: **بھادوں کی چھاچھ بھوتوں کو، کاتک کی چھاچھ پوتوں کو** بھادوں میں چھاچھ مضر ہوتی ہے۔ اس لیے ضائع کر دینی چاہیے۔ کاتک میں بہت مفید ہوتی ہے، بچوں کو پلانی چاہیے۔

کہاوت: **بھادوں کی دھوپ میں ہرن کالے ہوتے ہیں** بھادوں کی دھوپ بڑی سخت ہوتی ہے۔

**بھار** اند، ہ۔ بوجھ، وزن، بار، لادی، گاڑی یا جانور پر لدا ہوا بوجھ، گٹھڑی یا سامان؛ (مجازاً) ذمہ داری۔

محاورہ: **بھار باندھنا** آمادۂ سفر ہونا، چلنے کی تیاری کرنا، سامان باندھنا۔

کہاوت: **بھار ڈال سب بھاڑ میں ستمن اُترے پار** ذمہ داری چھوڑ کر مصیبت سے چھوٹ گئے۔

**بھارت** زبرر۔صف۔علَم، س۔ راجہ بھرت سے منسوب؛ بڑی جنگ، مہابھارت کی تخفیف؛ غیر منقسم ہندوستان کا قدیم نام۔ نیز **بھارت ورش**۔

**بھارتی** ہندی، ہندوستانی؛ پانی کی قریب اُگنے والا ایک پودا جس کے پتے گھوڑے کے سم کی طرح کے ہوتے ہیں، گھڑسی۔ برہمی۔

**بھارجا** جزم ر۔امث، س۔ شادی شدہ عورت؛ زوجہ، اَستری، راگنی، راگ کی ضمنی قسم۔

**بھارجہ** زبرج۔اند، س۔ ساتھی، حامی؛ کارکن، چیلا۔ نیز **بھارجا**۔

**بھاردواج** زبرر، جزم د۔اسمِ جنس، س۔ رک: **بھردواج**۔ (امث)

**بھاردواجی** جنگلی کپاس۔

**بھارل** زبرر۔اند۔ پہاڑی بھیڑ کی ایک قسم۔

**بھارنگی** زبرر، ن غنہ۔امث، ہ۔ ایک قدِ آدم پودا جس کے پتے مہوے کے پتوں کی طرح کے، پھول سفید رنگ کے ہوتے ہیں۔ اس کے پتے ساگ کے طور پر اور جڑ دوا کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔

**بھاری** صف۔مذ، مث، ہ۔ وزنی، بوجھل؛ فربہ؛ سخت، کڑا یا کڑی، زبردست، گراں قدر، اعلیٰ؛ منحوس، مثلاً: بھاری ساعت؛ بھرائی ہوئی (آواز)۔ شدید، گہرے اثرات رکھنے والا، جس کا مداوا مشکل ہو، جس پر قابو پانا دشوار ہو؛ کٹھن، دُشوار، مشکل۔

کہاوت: **بھاری بیاج مول کو کھائے** اگر سود بہت لگایا جائے تو تنگ آ کر مقروض اصل سے بھی انکار کر دیتا ہے۔

**بھاری بھرکم** گراں ڈیل، فربہ، اہم۔

**بھاری پانی** کثافت ملا پانی جیسے سمندر کا نمکین پانی؛ (کیمیا) پانی کا ایک قلیل جز و جسے ماہرانہ کیمیائی عمل سے علیحدہ کیا جاتا ہے اِس میں آکسیجن کے ایک ایٹم کے ساتھ دو ہائیڈروجن کے ایٹم شامل ہوتے ہیں (کیمیائی ترقیم $H_2O$)۔

**بھاری پوشاک** جوڑا یا کپڑا جس پر قیمتی مسالا ٹکا ہو۔

**بھاری پتھر** بہت وزنی پتھر؛ (مجازاً) بہت مشکل کام یا ناممکن کام؛ کنواری لڑکی، بن بیاہی لڑکی جس کی شادی کا بوجھ ماں باپ پر ہوتا ہے۔

مقولہ: **بھاری پتھر دیکھا چوم کر چھوڑ دیا** جو شے اپنے قابو سے باہر ہو اُس سے کنارہ ہی کرنا بہتر ہے۔

**بھاڑ**(۱) اند، ہ۔ بالو میں اناج بھوننے کی بھٹی۔

محاورہ: **بھاڑ جھونکنا** (کنایۃً) ادنیٰ درجے کا کام کرنا، اوقات خراب کرنا۔

کہاوت: **بھاڑ سے نکالا، بھٹی میں جھونکا** کم مصیبت سے نکالا اور زیادہ میں ڈال دیا۔

کہاوت: **بھاڑ لیپنے جائیں اور ہاتھ کالے کے کالے** بری بات کو اچھا نہیں بنایا جا سکتا۔ برے کام کو اچھا بنا کر نہیں دکھایا جا سکتا۔

بول چال: **بھاڑ میں جائے** غارت ہو، برباد ہو، ہم سے اس کا کوئی تعلق نہیں، پروا نہیں۔

**بھاڑ**(۲) اند، ہ۔ زنا کی کمائی، خرچی، کسب کی اُجرت۔

**بھاڑا**(۱) اند، ہ۔ مکان وغیرہ کے کرائے کی رقم، اُجرت، مزدوری۔

کہاوت: **بھاڑا، بیاج، دکشنا، پیچھے پڑے کُچھنا** کرایہ، سود اور خیرات وقت پر ادا ہو تو ٹھیک ہے اگر دیر ہو تو تکلیف ہوتی ہے۔

**بھاڑا** (۲) اند،ہ۔ چیونٹوں کی بنائی ہوئی بستی کا تودہ؛ بھٹ، بھٹا۔

**بھاڑو** ومع۔اند،ہ۔ بھاڑ کھانے والا، دلال، بھڑوا؛ (گالی) کمینہ، ذلیل، بے غیرت۔

**بھاڑے** اند،ہ۔ بھاڑا (رک) کی مغیرہ حالت۔

**بھاڑے کا ٹٹو** بودا، عارضی، ناپائیدار، کمزور، دل لگا کر کام نہ کرنے والا، غیر ذمہ داری سے کام کرنے والا۔

**بھاس** (۱) امث،ہ۔ نرم زمین جو بوجھ سے دھنس جائے۔

**بھاس** (۲) اند،ہ۔ روشنی، نور، چمک، تجلی، پرتو، ظہور، نمود؛ خیال، وہم۔

**بھاس** (۳) اند،ہ۔ گایوں کے باندھنے کی جگہ، گئوشالا۔

**بھاسر** (۱) پیش س۔اند،ہ۔ خاوند کا بڑا بھائی، جیٹھ۔

**بھاسر** (۲) پیش س۔اند،ہ۔ ایک پودا جس کی دو قسمیں کڑوا اور میٹھا مشہور ہیں، کڑوا بطور دوا استعمال ہوتا ہے۔

**بھاسر** (۳) پیش س۔صف۔ بہادر، شجاع، دلیر؛ چمک دار۔

**بھاسکر** جزم س، زبر ک۔اند۔صف،ہ۔ روشنی، چمک، روشن، چمک دار۔

**بھاشا** امث،ہ۔ بولی، زبان، بول چال کی زبان۔نیز بھاکا / بھاکھا۔

**بھاشن** زبر ش۔اند،ہ۔ تقریر، خطاب، وعظ۔

**بھاشن** زبر ش۔ اند،ہ۔ تقریر، لیکچر، خطبہ۔

**بھاکر** پیش ک۔امث۔ مچھلی کی ایک قسم جس کا سر بڑا ہوتا ہے۔قتلہ یا تھیلا مچھلی بھی کہتے ہیں۔

**بھاگ** (۱) اند،ہ۔ نصیبہ، تقدیر، قسمت، حصۂ رسد۔

محاورہ: **بھاگ جاگنا** خوش بخت ہونا، قسمت کھلنا، اچھے دن آنا۔

**بھاگ مان / وان / ونت** خوش نصیب۔نیز بھاگیہ۔

**بھاگ** (۲) امث،ہ۔ رک: بھاگنا جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے۔

**بھاگ دوڑ** کوشش، تگ و دو؛ بھگدڑ، فرار۔

**بھاگم بھاگ** جلدی جلدی، دوڑ کر، رواروی میں۔

**بھاگرا** جزم گ۔اند،ہ۔ سری راگ سے ملتی ایک راگنی۔

**بھاگڑ** زبر گ۔امث،ہ۔ رک: بھگدڑ۔

**بھاگنا** جزم گ۔فعل لازم،ہ۔ دوڑنا، تیز قدموں سے چلنا؛ دُور ہونا؛ بچنا، پہلو تہی کرنا؛ دفع ہونا؛ منحرف ہونا، رُوگردان ہونا، پھر جانا۔

کہاوت: **بھاگتے چور کی لنگوٹی ہی سہی** جاتی ہوئی چیز میں سے جو مل جائے غنیمت ہے۔

کہاوت: **بھاگتے کے آگے، مارتے کے پیچھے** سخت بزدل آدمی کے متعلق کہتے ہیں۔

**بھاگوان** جزم گ۔اند،ہ۔ خوش قسمت، اقبال بلند۔

**بھاگی** صف،ہ۔ حصہ دار، شریک، ساجھی، بخرہ؛ مستحق، سزاوار، خوش قسمت۔

**بھال** (۱) امث،ہ۔ تیر کی نوک، پیکان؛ ہل کی پھال؛ چمک دمک۔

**بھال** (۲) امث، اند،ہ۔ پیشانی، ماتھا؛ قسمت، نصیب، مقدر؛ غور، تردد، دور اندیشی۔

**بھالا** اند،ہ۔ لمبے دستے کا نوک دار لوہے کا ہتھیار، بلم، نیزہ، برچھا۔

**بھالنا** جزم ل۔فعل متعدی،ہ۔ نگہداشت، نگرانی کرنا۔عموماً دیکھنا کا تابع، مثلاً دیکھنا بھالنا نظر رکھنا، ٹوہ لینا، احتیاط برتنا، مثلاً: دیکھ بھال کے۔

**بھالو** ومع۔اند،ہ۔ ریچھ، خرس۔

**بھام** اند۔ درخشانی؛ سورج، آفتاب؛ غصہ، جوش۔

**بھان** (۱) اند،ہ۔ روشنی، نور؛ چمک، پرکاش؛ مالک، آقا، راجہ، سلطان۔

**بھان مت** چمکیلا، روشن؛ خوبصورت، حسین۔

**بھان متی** چمکیلی، خوبصورت، شوخ، چنچل (عورت)۔

**بھان** (۲) اند،ہ۔ ناٹک، ناٹک کا تماشا۔

**بھان متا** نقال، مداری، شعبدہ باز، ایکٹر؛ فریبی، دھوکے باز۔

**بھان متی** شعبدہ باز عورت؛ بھان متا کی تانیث۔

**بھان متی کا پٹارا** جادوگری کا ساز و سامان۔نیز مجازاً: الم غلم اشیا کا مجموعہ۔

**بھان متی کا کنبہ** بہت سی بے جوڑ اشیا یا افراد کا گروہ۔

محاورہ: **بھان متی کا کنبہ جوڑنا** مختلف قسم کی اشیا ایک جگہ اکٹھی کرنا، بے جوڑ باتیں کرنا۔

کہاوت: **بھان متی نے کنبہ جوڑا، کہیں کی اینٹ کہیں کا روڑا** بیہودہ لوگوں کے مجمع پر یا جب کسی کا میل جول فضول آدمیوں سے ہو تو کہتے ہیں۔

**بھانا** (۱) فعل لازم،ہ۔ پسند آنا، لبھانا، اچھا لگنا؛ سجنا، موزوں ہونا، درست آنا۔ فعل متعدی: پہننا، زیبِ تن کرنا۔

**بھانا** (۲) فعل لازم،ہ۔ ڈالنا، داخل کرنا؛ باہر نکالنا، پھینکنا۔

**بھانپنا** ن مغ، جزم پ۔فعل متعدی،ہ۔ تاڑنا، سمجھنا، جاننا، خاموشی سے تاکنا؛ اندازہ کرنا۔

**بھانت** (۱) ن غنہ۔امث،ہ۔ قسم، نوع؛ طرز، روش، طریقہ، طرح۔

**بھانت بھانت** جدا جدا، الگ الگ، ایک دوسرے سے مختلف اور الگ، گروہ دار۔

محاورہ: **بھانت بھانت کی بولیاں بولنا** اپنی اپنی سوجھ بوجھ اور سمجھ کے مطابق باتیں کرنا، مختلف آوازیں نکالنا۔

**بھانت** (۲) اند، ہ۔ طبلے کا خول یا ڈھانچہ جس کے ایک سرے یا منہ پر کھال منڈھی جاتی ہے۔

**بھانتل** ن مغ، زبرت۔امث، ہ۔ ایک نبات جس کے پتے گائے کی زبان کی طرح چوڑے ہوتے ہیں اور گوبھی کی طرح پھول لگتا ہے، گوبھی بوٹی، جنگلی گوبھی۔

**بھانتو** جزم ن، ومع۔صف، ہ۔ جنگلی، وحشی۔

**بھانتیا** ن مغ، زیرت۔اند، ہ۔ پالتو کبوتر کی ایک قسم جسے کئی نسلوں کے میل سے پیدا کرتے ہیں۔

**بھانٹ** ن غنہ۔اند۔ ایک درخت تقریباً بارہ فٹ لمبا، پتے بُند کی دار۔ پھول سفید چپٹا اور گول، پھل کالا جو دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**بھانٹل** ن مغ، زبرٹ۔اند، ہ۔ سیوتی یا جنگلی گلاب کی ایک قسم جس کا پھول سفید اور بہت خوشبودار ہوتا ہے؛ سدا گلاب۔

**بھانج** ن غنہ۔امث، ہ۔ ریزگاری، خوردہ، بھنائی، چلر، بڑے سکے کے بدلے اسی مالیت کے چھوٹے سکے؛ مروڑ، چکر، البیٹ۔

**بھانج** ن غنہ۔صف، ہ۔ بھانجا، بھانجی کی تخفیف، مرکبات توصیفی میں، بھانجے یا بھانجی سے نسبت رکھنے والا یا والی، مثلاً: **بھانج داماد** بھانجی کا میاں؛ **بھانج بہو** بھانجے کی بہو۔

**بھانجا** جزم ن۔اند، ہ۔ بہن کا بیٹا۔

**بھانجنا** ن مغ، جزم ج۔فعل متعدی۔ دو یا دو سے زیادہ رسیوں یا دھاگوں وغیرہ کو ملا کر بٹنا، گھمانا، چکر دینا، بل دینا؛ توڑنا، برباد کرنا؛ تلوار وغیرہ کا لہرانا۔

**بھانجی** جزم ن۔امث، ہ۔ بہن کی بیٹی۔

**بھانجی** (۱) ن مغ۔امث، ہ۔ کھنڈت، بگاڑ، خرابی۔

محاورہ: **بھانجی مارنا** کھنڈت ڈالنا، ناحق دخل اندازی سے کام بگاڑنا۔

**بھانجی** (۲) ن مغ۔امث، ہ۔ دراندازی، رخنہ، روک؛ چغلی؛ بدی۔

**بھانڈ** ن مغ۔اند، ہ۔ نقلیں اُتارنے والا، تماشاگر، نقال، مسخرہ، مسخرے پن سے لوگوں کو ہنسانے ولا؛ پیٹ کا ہلکا جو راز کو مخفی نہ رکھ سکے۔

کہاوت: **بھانڈ ڈوبتا ہے، لوگ کہتے ہیں تماشہ ہے** لوگ پرائی مصیبت کو کھیل سمجھتے ہیں۔غیر کی بربادی کو دل لگی جانتے ہیں۔

کہاوت: **بھانڈوں سنگ کھیتی کی، گا بجا کے اپنی کی** ایسے لوگوں کے ساتھ ساجھی ہونا جو نکمے ہوں سخت نقصان دہ ہے۔ وہ کام بھی نہیں کرتے اور سب کچھ کھا پی جاتے ہیں۔

**بھانڈا** ن مغ۔اند، ہ۔ مٹی کا برتن، برتن کے تابع کے طور پر مستعمل، مثلاً: برتن بھانڈے۔

محاورہ: **بھانڈا پھوٹنا/ پھوڑنا** راز افشا کرنا/ ہونا۔

**بھانڈنا** ن مغ، جزم ڈ۔فعل لازم، ہ۔ سرزنش کرنا، برا بھلا کہنا، گالی دینا، بدنام کرنا۔

**بھانکڑا** ن مغ، جزم ک۔اند، ہ۔ وہ پودے یا جانور جو دوسرے پودوں یا جانوروں کے بدن سے اپنی غذا حاصل کرتے ہیں، طفیلی، وہ آدمی جو دوسروں کی کمائی پر گزارہ کرے۔

**بھانگن** ن مغ، زبرگ۔امث، ہ۔ ایک چپٹی، چھوٹی چھٹانک بھر وزن کی دریائی مچھلی۔

**بھان متی** جزم ن، زبرم۔امث، ہ۔ بازی گر عورت؛ شعبدہ باز عورت۔

**بھانور** ن مغ، زبرو۔اند، ہ۔ چکر، گردش، پھیرا، گھمیری، ہندوؤں میں شادی کے وقت دولھا دُلھن کے پھیرے۔

**بھاؤ** اند، ہ۔ وجود، حیات، زندگی، شے، دنیا؛ معنی، مطلب، مفہوم؛ نرخ، مول، قیمت؛ طور، ڈھنگ، طریقہ۔

محاورہ: **بھاؤ بتانا** قیمت بتانا؛ ناچ گانے میں آنکھوں اور دوسرے اعضا کی حرکات سے گیت کے مضمون کی وضاحت کرنا۔

محاورہ: **بھاؤ چڑھنا** قیمت میں اضافہ ہونا، اشیا مہنگی ہونا۔

محاورہ: **بھاؤ کرنا** قیمت میں کمی بیشی کے لیے بحث کرنا۔

**بھانویں** ن مغ، ے، ن غنہ۔صف۔متعلق فعل، ہ۔ پسند، مرغوب عموماً طنزیہ جملوں میں، مثلاً: کچھ بھی کر لو اُن کے بھانویں ہی نہیں؛ خیال میں رائے میں، مثلاً: ہر کام اُن کے بھانویں بدعت ہے؛ اُن کے نزدیک۔

**بھائی** اند، ہ۔ برادر، ایک ماں باپ کا جایا؛ وہ شخص جسے بھائی کی حیثیت سے تسلیم کر لیا جائے، منہ بولا بھائی؛ ہم عمر شخص؛ مرد کے لیے کلمۂ تخاطب۔

کہاوت: **بھائی ایسا ہت نا، بھائی ایسا بیری نا** بھائی سے بڑھ کر کوئی دوست نہیں اور بھائی سے بڑھ کر کوئی دشمن نہیں۔

**بھائی بت** (زبرب) بھائی کی طرح کا، بھائی کے مناسب۔

محاورہ: **بھائی بنانا** کسی غیر کو اپنا کر بھائی کا درجہ دینا۔

**بھائی بند** رشتہ دار، عزیز؛ قوم کا فرد، ہم مذہب۔

**بھائی بندی** رشتہ داری، قرابت داری؛ دوستی۔

کہاوت: **بھائی بھاؤ کا اپنے داؤ کا** سب اپنے مطلب کے آشنا ہوتے ہیں، دردمند نہیں ہوتے۔

کہاوت: **بھائی بھاؤ کا نہیں اپنے داؤ کا** بھائی وہ ہے جو محبت رکھے نہ کہ وہ جو ہر وقت اپنے مفاد کا خیال رکھے۔

**بھائی چارا** اُخوت، دوستی، بھائیوں کا سا رشتہ۔

کہاوت: **بھائی دُور پڑوسی نیڑے** بھائیوں سے زیادہ ہمسائیوں سے تعلق ہو جاتا ہے، کیونکہ ہمسائے نزدیک رہتے ہیں۔

**کہاوت: بھائی بول اور بسولے کا چھول ترت جلتا ہے** بھائی کا طعنہ جلد اثر کرتا ہے اور بسولے کی چھیلن جلد آگ پکڑتی ہے۔

**کہاوت: بھائی مار بڈار یئے اور سالا گھر میں کھائے** یگانوں کا حق بیگانوں کو دینا۔

**کہاوت: بھائی نہ دے بھاؤ دے** بھاؤ کے مطابق بیچنا چاہیے لحاظ نہیں کرنا چاہیے۔

**بھائیں بھائیں** ے، ن غنہ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ چیخ پکار، مکروہ آواز۔

محاورہ: **بھائیں بھائیں کرنا** (کسی جگہ کا) سنسان، اُجاڑ ہونا۔

## بھ۔ب

**بھباس** زیر بھ۔ اند، ہ۔ بھیروں ٹھاٹھ کا ایک صبح کا راگ جس میں پانچ سُر لگتے ہیں۔ نیز بھباگ۔

**بھبڑ** زبر بھ، شدزبر ب۔ امث، ہ۔ بھیڑ بھاڑ، ہجوم، ہنگامہ، ازدحام، شوروغوغا، غل غپاڑا۔

**بھبکا** زبر بھ، جزم ب۔ اند، ہ۔ بھاپ کا زور سے نکلنا؛ گرم ہوا کا جھونکا؛ کسی چیز کی تیز بو، آگ کی لپٹ کیمیائی عمل یا عطر کی کشید کا خاص ظرف۔ نیز بھپکا۔

**بھبک** جھونکا، لپٹ۔

**بھبکانا** زبر بھ، جزم ب۔ فعل متعدی، ہ۔ جلانا، گرم کرنا، بھڑکانا؛ روشن کرنا؛ اُبالنا، جوش دلانا، غصہ دلانا، ناراض کرنا۔

**بھبکی** زبر بھ، جزم ب۔ امث، ہ۔ ڈراوا، جھوٹ موٹ کی دھمکی، منہ سے ڈرانے کی آواز نکالنا، مثلاً: گیدڑ بھبکی۔ فعل متعدی: بھبکیانا (زیرک)۔

**بھبوت** زبر بھ، ومع۔ امث، ہ۔ راکھ، گوبر کی راکھ جو سادھو جسم پر ملتے ہیں۔ نیز بھبوتی۔

**بھبوکا** زبر بھ، ومع۔ صف، ہ۔ اَنگارے کی طرح لال، دہکتا، چمکتا ہوا۔

**بھبھرنا** زبر بھ، زبر بھ، جزم ر۔ فعل لازم، ہ۔ سوج جانا، پھول جانا؛ تنہائی یا خوف محسوس کرنا۔

## بھ۔پ

**بھپارا** زبر بھ۔ اند۔ بھاپ سے سینکنا، نہانا یا دوائیں ملی بھاپ ناک میں چڑھانا؛ مکر، فریب، دھوکا، دام؛ دم، سانس۔

**بھپکا** زبر بھ، جزم پ۔ اند، ہ۔ رک: بھبکا؛ دھان کے پودے کی ایک بیماری جس میں پتوں اور سٹے پر مختلف رنگ کے نشان اُبھر آتے ہیں۔

**بھپورا** زبر بھ، ومع۔ اند، ہ۔ بھپکے سے کشید کیا ہوا خوشبودار عرق، مثلاً: گلاب کا بھپورا۔

## بھ۔ت

**بھتا(۱)** زبر بھ، شدت۔ اند، ہ۔ گھوٹ کر پکائے ہوئے چاول، بھات؛ خوراک؛ خوراک وغیرہ کے لیے دی جانے والی رقم؛ تنخواہ سے زائد کسی طرح کی ادائی؛ سفرخرچ جو دورے پر جانے والے ملازمین کو دیا جائے۔ نیز بھتہ۔

محاورہ: **بھتا ہونا** چاولوں کا بہت زیادہ گل جانا۔

**بھتا(۲)** زبر بھ، شدت۔ اند، ہ۔ لوہار کی دھونکنی۔ نیز بھٹا۔

**بھتا(۳)** زبر بھ، شدت۔ اند، ہ۔ رقم یا کسی بھی قسم کی کوئی شے جو بدمعاش قسم کے لوگ ڈرا دھمکا کر بالجبر وصول کرتے ہیں۔ نیز غنڈہ ٹیکس، جگا ٹیکس۔

**بھتار** زبر بھ۔ اند، ہ۔ شوہر، خاوند۔

**بھتنا** پیش بھ، جزم ت۔ اند، ہ۔ بھوت کی تصغیر، بونے قد کا بھوت؛ مکروہ، بدصورت آدمی، کالا آدمی۔

**بھتنی** پیش بھ، جزم ت۔ امث، ہ۔ رک: بھتنا جس کی یہ تانیث ہے۔

**بھتولا** زبر بھ، ومع۔ صف، ہ۔ آباد، بارونق۔ نیز بھرا بتولا بھرا پرا (گھر، کنبہ وغیرہ)۔

**بھتی** زبر بھ، شدت۔ امث، ہ۔ میت کے گھر میں عزیزوں یا ہمسایوں کی طرف سے بھیجا جانے والا کھانا؛ فاتحہ یا حاضری کا کھانا۔

بول چال: **ہماری بھتی کھائے** عزیزوں سے ضد کرنے کا ایک انداز، یعنی جو ہماری بات نہ مانے وہ ہماری میت کا کھانا کھائے۔

**بھتیانا** پیش بھ، جزم ت۔ فعل متعدی۔ شیطان کی طرح ہونا؛ بہت تیز ہونا؛ بہت غصے میں ہونا؛ بھوت کی طرح آجانا۔

**بھتیج** زبر بھ، ی۔ صف، ہ۔ بھتیجا، بھتیجی کی تخفیف مرکبات میں مستعمل، مثلاً: **بھتیج داماد** بھتیجی کا شوہر؛ **بھتیج بہو** بھتیجے کی بیوی۔

**بھتیجا** زبر بھ، ی۔ اند، ہ۔ بھائی کا بیٹا۔ (مث) بھتیجی۔

## بھ۔ٹ

**بھٹ(۱)** اند، امث۔ صف، ہ۔ جنگلی جانوروں کے رہنے کا غار، کھوہ، بھاڑ، چولھا، تنور، بھٹی؛ آلودہ، لتھڑا۔ تص: بھٹی؛ چولھے یا بھٹی کی راکھ۔ صف: بہت کالا، بالکل سیاہ، مثلاً: کالا بھٹ۔

محاورہ: **بھٹ پڑنا** بھاڑ میں جانا، تباہ ہوجانا، ضائع ہوجانا۔

**کہاوت: بھٹ پڑے وہ زمانہ، نتنی کو گھورے نانا** ایسا زمانہ تباہ ہو جب نانا اپنی بیٹی کی لڑکی کی طرف بری نظر سے دیکھے یہ ایسے موقع پر بولتے ہیں

جب بوڑھا آدمی جوان سے شادی کرنا چاہے (نتی: بیٹی کی لڑکی)۔

کہاوت: **بھٹ پڑے وہ سونا جس سے ٹوٹیں کان** ایسی نعمت کا نہ ہونا اچھا ہے جو آزار کا باعث ہو۔ عام: **پھٹ پڑے وہ سونا جس سے ٹوٹیں کان**۔

**بھٹ تیتر** کالے یا بھورے رنگ کا تیتر۔

**بھٹ (۲)** زبر بھ۔ صف، ہ۔ جید، فاضل، بزرگ، مہاپنڈت: گویا، درباری شاعر، بھاٹ۔

**بھٹ آچاریہ** فاضل اجل بھٹ ناگر کایستھوں کی ایک ذات۔

**بھٹ (۳)** زبر بھ۔ اند، ہ۔ جنگجو سپاہی، بہادر۔

**بھٹی** راجپوتوں کی ایک گوت۔

**بھٹا (۱)** زبر بھ، شدت۔ اند، ہ۔ اینٹیں پکانے کا الاؤ، پژاوہ۔ تص: **بھٹیا**۔

محاورہ: **بھٹا بیٹھنا** تباہ و برباد ہو جانا، دیوالہ نکل جانا۔

**بھٹا (۲)** زبر بھ، شدت۔ اند، ہ۔ پیلی مٹی جس سے دیہات میں دیواریں رنگنے کا کام لیا جاتا ہے۔

**بھٹا** پیش بھ، شدت۔ اند، ہ۔ دانوں سمیت مکئی کی سالم گلی، بالی یا خوشہ۔

**بھٹکنا** زبر بھ، زبر ٹ، جزم ک۔ فعل لازم۔ راستے سے الگ ہونا، راہ گم کرنا، بہکنا؛ سرگرداں پھرنا، سرگشتہ ہونا، (جستجو میں) اِدھر اُدھر گھومنا۔

فعل متعدی: **بھٹکانا** گمراہ کرنا۔

**بھٹلا** زبر بھ، پیش ٹ۔ اند، ہ۔ ارہر، چنے اور مونگ کے ملے ہوئے آٹے کی روٹیاں یا چپاتیاں۔

**بھٹنا** زبر بھ، جزم ٹ۔ فعل لازم، ہ۔ سیاہ پڑ جانا، میلا ہو جانا، زنگ آلود ہونا۔

**بھٹنی** زیر بھ، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ سرِ پستان، چوچی۔

**بھٹو** زبر بھ، شدت، ومع۔ اند، ہ۔ احمق، بے وقوف آدمی۔

**بھٹوا** زبر بھ، پیش ٹ۔ صف۔ امث، ہ۔ نرم خشک زمین جس میں صرف خریف کی فصل بوئی جائے۔

**بھٹوتی** زبر بھ، وج۔ امث، ہ۔ پھانسی دینے یا قتل کرنے کا عمل۔

**بھٹئی** زبر بھ، زبر ٹ۔ امث، ہ۔ تعریف، مدح سرائی، ستائش، خوشامد، چاپلوسی۔ اند **بھاٹ** (رک)۔

**بھٹی** زبر بھ، شدت۔ امث، ہ۔ آتش دان، دھوبیوں، لوہاروں اور دوسرے کاریگروں کا بڑا چولھا؛ شراب کشید کرنے، الکحل بنانے کا کارخانہ؛ زرگروں کی کٹھالی جس میں سونا گلا کر صاف کیا جاتا ہے۔

فعل لازم: **بھٹیانا** بھٹی میں تپانا۔

**بھٹیار** زبر بھ، جزم ٹ۔ اند، ہ۔ مارواٹھاٹھ کا ایک راگ جس میں ساتوں سُر لگتے ہیں۔ نیز **بھٹیال**۔

**بھٹیالی** بنگال کے مانجھیوں کا گیت۔

**بھٹیارا** زبر بھ، جزم ٹ۔ اند، ہ۔ تنور میں روٹیاں پکا کر فروخت کرنے والا، نانبائی؛ مسافروں کو سرائے میں ٹھہرانے والا۔ (امث) **بھٹیارن/بھٹیاری**۔

**بھٹیار پن** نانبائی کا کام یا پیشہ؛ (مجازاً) کمینہ پن، اخلاقی پستی۔

**بھٹیار خانہ** لڑائی جھگڑے دنگے فساد کی جگہ۔

**بھٹیال** زبر بھ، جزم ٹ۔ اند، ہ۔ سمندر کا اُتار، بھاٹا۔ نیز رک: **بھٹیار**۔

## بھ۔ ج

**بھج** زبر بھ۔ اند، ہ۔ ذِکر، یاد، پوجا؛ تقسیم۔

**بھج** پیش بھ۔ اند، ہ۔ بازو، قبضہ، بانھ؛ ٹہنی۔

**بھج بند** بازو بند، جوشن جو ایک زیور نیز فوجی لباس کا جز ہے۔

**بھجالی** پیش بھ۔ امث، ہ۔ ایک قسم کی کٹار، کھکری کی طرح کا ہتھیار۔

**بھجاوٹ** پیش بھ، زبر و۔ امث، ہ۔ موٹا تختہ جسے شہتیروں پر ڈاٹ لگانے اور چھت پاٹنے کے کام میں لاتے ہیں۔

**بھجت** زبر بھ، زبر ج۔ صف، ہ۔ عزت کرنے والا، خدمت کرنے والا؛ انتظار کرنے والا، منتظر۔

**بھجک** زبر بھ، زبر ج۔ صف، ہ۔ بانٹنے والا، تقسیم کرنے والا شخص؛ پجاری۔

**بھجن** زبر بھ، زبر ج۔ اند، س۔ حمدیہ گیت، گیت جس میں پرماتما یا دیوی دیوتا کی تعریف کی گئی ہو؛ دعا۔

کہاوت: **بھجن اور بھوجن اکائت میں بھلے** دُعا اور کھانا تنہائی میں اچھے ہوتے ہیں (اکائت = اکیل پن)۔

محاورہ: **بھجن گانا** پرستش کرنا، عبادت کرنا؛ جپنا، ورد کرنا، بار بار پڑھنا؛ گن گانا، تعریف کرنا۔

فعل لازم: **بھجنا** بار بار دوہرانا، وِرد کرنا، کسی نام کی رٹ لگانا۔

**بھجنگ** پیش بھ، زبر ج، ن غنہ۔ اند، ہ۔ ناگ، کالا سانپ؛ کوئل سے ملتا ایک سیاہ پرندہ۔

**بھجنگ راج** بہت کالا۔

**بھجنگا** کالا کے تابع کے طور پر مستعمل۔

**بھجیے** پیش بھ، جزم ج۔ اند، ہ۔ سبزی پیاز وغیرہ بیسن میں ملا کر تلی ہوئی پکوڑیاں، پکوان وغیرہ۔

**بھجیا** پیش بھ، جزم ج۔ امث، ہ۔ بغیر گوشت کے پکائی ہوئی سبزی ترکاری، مولی یا شلغم کے پکے ہوئے پتے۔

## بھ۔چ

**بھچ** پیش بھ۔صف، ہ۔ نادان، مورکھ، بے خبر، بے وقوف، ناواقف، ان پڑھ؛ بہت موٹا، بھدا۔اکیف (مذ) **بھچ پن/ پنا**۔

**بھچک** زبر بھ، شد پیش چ۔اند، ہ۔ بھکاری، نقیر۔

**بھچنا** زبر بھ، جزم چ۔فعل لازم، ہ۔ دبنا، پچکنا، بھینچا جانا؛ جھینپنا، دبکنا۔

محاورہ: **بھچی میں آنا** گھر جانا، جائے فرار نہ رہنا، اردب میں آنا۔

**بھچنپا** پیش بھ، زبر چ، ن مثل م۔امث، ہ۔ چمپا سے مشابہ ایک خوشبودار پھول۔نیز **بھوچنپا / بھومی چنپا**۔انار کی طرح چھوٹنے والی ایک آتش بازی۔

## بھ۔د

**بھد** زبر بھ۔امث، ہ۔ رُسوائی، ہتک، بے عزتی، خواری، مذاق اڑنا۔

**بھدا** زبر بھ، شد د۔صف۔مذ۔ بدوضع، بے ڈول، بھونڈا؛ بھاری، بوجھل؛ سُست، ثقیل، ناگوار، شُستہ کی ضد۔

**بھدرا(۱)** زبر بھ، جزم د۔صف، ہ۔ معزز، معتبر، ممتاز؛ پسندیدہ، مرغوب، ستھرا، شائستہ۔احاطہ، چار دیواری؛ ارواح خبیثہ۔نیز **بھدر**۔

**بھدرا(۲)** اند، ہ۔ چارابرو کا صفایا، ماں باپ کے مرنے پر سر اور داڑھی مونچھ کے بال منڈوانا۔

محاورہ: **بھدرا کرنا** ہندوؤں کی مذہبی رسم کہ ماں باپ کے مرنے پر کریا کرم کے سلسلے میں چارابرو کا صفایا کرایا جائے۔

**بھدرک** زبر بھ، جزم د، زبر ر۔امث، ہ۔ نیکی، خوبی، شعور، بڑائی، سلیقہ، صفائی، ستھرائی؛ اعتبار، استقلال، پائیداری؛ لطف، مزہ؛ فائدہ، نفع۔

**بھدری** زبر بھ، جزم د۔اند، ہ۔ سیانا، نجومی، عامل، ہاتھ کی لکیریں دیکھ کر غیب کی باتیں بتانے والا۔(اصلاً: بھڈری)۔

**بھدنا** زبر بھ، جزم د۔فعل لازم، ہ۔ سرایت کرنا، اندرتہوں تک پہنچنا۔

**بھدیاں** زبر بھ، زبر د، شد ی۔جمع، مث، ہ۔ بھادوں کے مہینے میں دیر سے پکنے والی کیریاں۔

**بھدیسر** زبر بھ، ے، زبر س۔صف، ہ۔ موٹا، بھدا، بے ڈول، گنوار و آدمی یا شے۔نیز **بھدیسل / بھدیسٹر**۔

## بھ۔ڈ

**بھڈری** زبر بھ، جزم ڈ۔صف، ہ۔ دست شناس، جوتشی۔

**بھڈورا** زبر بھ، ولین۔اند، ہ۔ پالتو سؤر۔نیز **گڈورا**۔

## بھ۔ر

**بھر(۱)** زبر بھ۔صف، ہ۔ کل، تمام، سارا، پورا۔

محاورہ: **بھر آنا** (زخم وغیرہ کا) مندمل ہونا؛ رقت طاری ہونا، رحم آنا؛ لبریز ہونا۔

محاورہ: **بھر دینا** نقصان پورا کرنا؛ لبریز کرنا؛ آلودہ کرنا، آسودہ کرنا؛ سیراب کرنا۔

**بھر(۲)** زبر بھ۔امث، ہ۔ کسی چیز کے ایک دم جلنے، چلنے، اُڑنے یا بھاگنے کی آواز۔

**بھرا** زبر بھ۔صف، ہ۔ خالی کی ضد، پُر، مملو، آباد، معمور؛ جوشیلا، پُرغضب۔

**بھرا پُرا** آباد، معمور۔نیز **بھرا بتولا**۔

کہاوت: **بھرا سو دَھرا** دولت مند آدمی بڑے سکون سے زندگی بسر کرتا ہے۔

**بھرا** زبر بھ، شد ر۔اند، ہ۔ بھلاوا، چکما، جھانسا؛ اُتار چڑھاؤ، شہ، اشتعالک۔

محاورہ: **بھرے پر چڑھانا** تاؤ دلانا، بھلاوا دینا۔

**بھرامر** جزم بھ، زبر م۔اند، ہ۔ وہ شہد جو سفید اور صاف و شفاف ہو؛ ناچنے، چکر کھانے اور سر چکرانے کی حالت، مرگی۔

**بھرامری** جزم بھ، زبر م۔اند، ہ۔ بھونرا؛ بڑی مکھی؛ مہال کی مکھی؛ منڈلایا، چکر کاٹنا۔نیز **بھرمرا / بھرمن**۔

**بھرانا** زبر بھ، شد ر۔فعل لازم۔ آواز کا بھاری، رقت آمیز ہو جانا۔اکیف (مث): **بھراہٹ**۔

**بھراؤ** زبر بھ، وج۔اند۔ بھرنے، پُر کرنے، پاٹنے کا عمل۔

**بھربھراہٹ** زبر بھ، جزم ر، زبر بھ، زبر ہ۔امث۔ ورم، پھولا پھولا ہونے کیفیت۔

**بھربھراہٹ** پیش بھ، جزم ر، پیش بھ، زبر ہ۔امث۔ خستہ پن، چھونے سے ریزہ ریزہ ہو جانے کی کیفیت۔صف: **بھربھرا**۔(مث) **بھربھری**۔

**بھرپور** زبر بھ، ومع۔صف۔ تمام، پوری طرح، اچھی طرح۔

**بھرت(۱)** زبر بھ، زبر ر۔امث، ہ۔ مرکب دھات، تانبے اور سیسے کو ملا کر بنائی ہوئی دھات؛ نقال، تماشاگر؛ محصول، ٹیکس؛ چنڈول یا لوا؛ عمارت یا کسی تعمیر کے اندر کی بھرائی، مسالا یا سیمنٹ وغیرہ بھرنا۔

**بھرت(۲)** زبر بھ، زبر ر۔اند، ہ۔ نقال؛ جلاہا؛ تنخواہ دار سپاہی؛ وحشی، جنگلی آدمی؛ پہاڑی آدمی۔

**بھرتا** زبر بھ، جزم ر۔اند، ہ۔ شوہر، پتی، خاوند؛ مالک۔

**بھرتا** پیش بھ، جزم ر۔اند، ہ۔ اُبال کر کچلنے کے بعد مسالا ڈال کر پکائی ہوئی ترکاری، مثلاً: آلو، بینگن کا بھرتا۔

محاورہ: **بھرتا بنانا** مار مار کر کچومر نکال دینا، بہت زیادہ مارنا۔

محاورہ: **بھرتا ہو جانا** نڈھال ہو جانا، بے حال ہو جانا۔

**بھرتی** زبر بھ، جزم ر۔امث،ہ۔ کھپانا، بھرنا، کشیدہ کاری وسلائی میں ٹانکا بھرنا؛ اندراج، داخلہ، کسی محکمے میں داخل ہونے یا لکھنے کا عمل؛ حشو، زائد۔

**بھرجی** پیش بھ، جزم ر۔امث،ہ۔ بھونی ہوئی ترکاری وغیرہ۔

**بھرشٹ** جزم بھ، زبر ر، جزم ش۔صف،ہ۔ بگڑا ہوا، خراب، نجس، ناپاک، نا طاہر؛ برباد؛ بے دین، بھٹکا ہوا۔

محاورہ: **دھرم بھرشٹ ہونا** ایمان خراب ہونا، دھرم جاتا رہنا۔

**بھرکس** پیش بھ، جزم ر، زبر ک۔امذ،ہ۔ بھوسی، ریزے، ٹکڑے، چورا۔

محاورہ: **بھرکس نکلنا** کچلا جانا، خستہ، بے حال ہو جانا۔

**بھرکم** زبر بھ، جزم ر، زبر ک۔صف،ہ۔ بھاری؛ موٹا تازہ۔

**بھرم** زبر بھ، زبر ر۔امذ،ہ۔ ساکھ، وقار، عزت، اعتبار؛ زعم، مغالطہ، خوش فہمی؛ گھومنا پھرنا، چکر لگانا؛ گناہ کرنا، گمراہ ہونا۔

محاورہ: **بھرم رکھنا** لاج رکھنا، اعتبار قائم رکھنا، ساکھ خراب نہ ہونے دینا۔

محاورہ: **بھرم کھل جانا** راز ظاہر ہو جانا؛ ساکھ ختم ہونا، بھروسہ نہ رہنا۔

کہاوت: **بھرم مارے، بھرم جیاوے** ساکھ اچھی ہو تو آبرو قائم رہتی ہے اگر ساکھ جاتی رہے تو زندگی موت کے برابر ہے۔

**بھرمار** زبر بھ، جزم ر۔صف،ہ۔ کثرت، بہتات۔

**بھرمانا** زبر بھ، جزم ر۔فعل متعدی،ہ۔ چکر دینا، بھٹکانا، فریب دینا؛ پرچانا۔

**بھرن** زبر بھ، زبر ر۔امث،ہ۔ موسلا دھار بارش جو جل تھل ایک کر دے۔ **بھرنا** بوچھاڑ، جھالا۔

**بھرنا (۱)** زبر بھ، جزم ر۔فعل متعدی۔ خالی چیز کو پُر کرنا، خال دُور کرنا؛ خانہ پُری کرنا؛ ذخیرہ کرنا، اکٹھا کرنا؛ ادا کرنا، ڈنڈ دینا؛ تلافی کرنا؛ بسر کرنا، گزارہ کرنا، مثلاً: **دن بھرنا** زندگی گزارنا؛ آلودہ، داغ دار ہونا؛ لتھڑنا؛ زخم کا مندمل ہونا۔

**بھرنا (۲)** زبر بھ، جزم ر۔امذ۔ مینہ کی جھڑی، جھالا؛ بھرنے کا عمل، تاوان یا قرضہ جو ادا کرنا ہو۔ ستون کا بالائی کھنڈ جو چھت کے قریب ہوتا ہے۔

**بھرنگ** جزم بھ، جزم ر، ن غنہ۔امذ،ہ۔ ایک پرندہ؛ مہال، بڑی شہد کی مکھی۔ (مث) **بھرنگی**۔

**بھرنگ مولکا** جزم بھ، زبر ر، ن غنہ، ومع، جزم ل۔امذ،ہ۔ ایک درخت جس میں پتلی پھلیاں لگتی ہیں، لکڑی سفید ہوتی ہے جس سے تلوار کی میانیں وغیرہ بنائی جاتی ہیں۔ نیز **بھمر چھلی**۔

**بھرنی** زبر بھ، جزم ر۔امث،ہ۔ جولاہے کا اوزار جس سے بانا ڈالا جاتا ہے؛ (نجوم) آسمان کے ۲۷ برجوں میں سے دوسرا برج؛ (نباتیات) نبات کے بیج کا دور میانی حصہ، قلب مقسمہ۔

**بھرو** زبر بھ، ومع۔امذ،ہ۔ خاوند، خصم، مالک، آقا؛ سونا، زر؛ شیوا اور وشنو کا نام۔

**بھرواں** زبر بھ، جزم ر۔صف،ہ۔ بھرا ہوا، گنجان، گھنا، مثلاً: بھرواں داڑھی۔

**بھروٹا** زبر بھ، ولین۔امذ،ہ۔ لکڑیوں کا گٹھا۔ (مث) **بھروٹی**۔

**بھروسا** زبر بھ، ومج۔امذ،ہ۔ آسرا، سہارا، تکیہ؛ اُمید، توقع؛ توکل؛ اعتماد، اعتبار، یقین۔ نیز **بھروسہ**۔

**بھری** زبر بھ۔مث۔صف،ہ۔ خالی کی ضد، پُر، مملو، آباد، معمور؛ جوشیلی، پُرغضب۔

کہاوت: **بھری جوانی، مانجھا ڈھیلا** اگر جوانی میں کوئی کاہل ہو تو اُسے کہتے ہیں۔

**بھری** زیر بھ، شدر۔صف،ہ۔ منتشر، تتر بتر۔

محاورہ: **بھری پڑنا** بھگدڑ مچنا، کسی ڈر یا خوف سے لوگوں کا دوڑنا۔

محاورہ: **بھری ہونا** بھاگ جانا۔

محاورہ: **بھری دینا** بٹیر یا کبوتر وغیرہ کو اُڑانا۔

**بھرے** زبر بھ۔صف،ہ۔ **بھرا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **بھرے بیٹھنا** ناراض ہونا، خفا ہونا۔

کہاوت: **بھرے سمندر پیاسے** بہت کچھ ہونے کے باوجود حرص بہت ہے۔

## بھ۔ڑ

**بھڑ** زیر بھ۔امث،ہ۔ زنبور، زرد یا گہرے سرخ رنگ کا اُڑنے والا کیڑا جس کے ڈنک میں زہر ہوتا ہے۔

کہاوت: **بھڑ کی لات کیا، عورت کی بات کیا** بھڑ کی لات کمزور ہوتی ہے۔ ہاتھ میں پکڑو تو ٹوٹ جاتی ہے۔ عورت کی بات نا قابل اعتبار ہوتی ہے۔

کہاوت: **بھڑوں کے چھتے کو مت چھیڑو** بُرے آدمیوں سے جھگڑا مت کرو۔

**بھڑ** پیش بھ۔امذ،ہ۔ سوراخ جس میں سے پانی بہے۔

**بھڑاس** زبر بھ۔امث،ہ۔ دل کا غبار، جوش، غصہ؛ حرارت، گرمی۔

محاورہ: **بھڑاس نکالنا** بک جھک کر جوش ٹھنڈا کرنا۔

**بھڑ بھونجا** زبر بھ، جزم ڑ، ومع، ن مغ۔امذ،ہ۔ بھاڑ جھونکنے والا، غلّہ بھوننے والا۔ نیز **بھڑ بھونجا**۔

کہاوت: **بھڑ بھونجے کی بیٹی، کیسر کا تلک** غریب آدمی کے امیروں کی نقل کرنے پر طنز ہے۔

**بھڑریا** زبر بھ، جزم ڑ، زبر ر۔امذ،ہ۔ مداری۔

**بھڑک** زبر بھ، زبر ڑ۔ امث، ہ۔ لپٹ، لَو، لپک، روشنی؛ چمک دمک، آب و تاب؛ حدت، گرمی؛ تیز حرکت، دھڑکن۔

**بھڑکا** جلن، سوزش؛ شعلہ؛ رونق، چہل پہل۔

فعل لازم: **بھڑکنا** دہکنا، چمکنا؛ وحشت کرنا؛ (آگ کا) شعلہ زن ہونا، گرم ہونا؛ (رنگ کا) شوخ ہونا، تابناک ہونا؛ (کسی کیفیت خواہش یا حالت کا) شدت اختیار کرنا یا تیز تر ہونا۔

صف: **بھڑکیلا** چمک دمک والا؛ متلون مزاج، لگاوٹی، چنچل؛ بے چین۔ نیز **بھڑک دار، بھڑکول**۔

**بھڑمبا** زبر بھ، زبر ڑ، جزم م۔ اند، ہ۔ دھوکے کی باتوں کا اعتبار کرنا، دھوکے میں آنا؛ دھوکے کی بات، بھرّا، پھسلاوا۔

**بھڑنا** زیر بھ، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ پاس آ کر باہم ملنا، جڑنا، ٹکرانا۔ بند ہونا، (پٹ یا دروازے کا)، گتھم گتھا ہونا۔ فعل متعدی: **بھیڑنا**۔

**بھڑوا** زبر بھ، جزم ڑ۔ اند، ہ۔ بھاڑ کھانے والا؛ عورت سے پیشہ کرانے یا اُس کے لیے گاہک لانے والا، دیوث، قرمساق؛ اپنی عورت کی بدکاری سے چشم پوشی اختیار کرنے والا؛ رنڈیوں کی سنگت میں ساز بجانے والا۔

کہاوت: **بھڑوے کو بھی منہ پر بھڑوا نہیں کہتے** کسی شخص میں اگر کوئی نقص ہو تو اسے اس کے سامنے اس طرح بیان نہیں کرنا چاہیے کہ اسے برا معلوم ہو۔

**بھڑولا** زبر بھ، ولین۔ اند، ہ۔ چکنی مٹی کے مخروطی طور پر اُسارے ہوئے بڑے بڑے ڈھول جو دیہات میں اجناس کا ذخیرہ کرنے کے کام آتے ہیں۔ آج کل یہ مٹی کے علاوہ جست کے بھی بنائے جاتے ہیں۔

## بھ۔س

**بھس** زبر بھ۔ امث، ہ۔ راکھ، بھوبل، بے مصرف شے، ہیچ؛ ہوس، خواہش، تمنا، آرزو؛ شہوت۔

مرکب اضافی: **بڑھ بھس** بڑھاپے میں نفسانی خواہش۔

**بھس** پیش بھ۔ اند، ہ۔ بھوسا، چوکر۔

کہاوت: **بھس پر برات** مفت میں کوئی کام نکالے تو کہتے ہیں۔

**بھساکو** زبر بھ، ومع۔ اند، ہ۔ حقے کا گھٹیا سوکھا تمبا کو جس میں قوام یا گڑ ملا ہوا نہ ہو، بھر بھرا تمباکو۔

**بھسانا** زبر ب۔ فعل متعدی۔ تیرانا، کشتی چلانا، مال کشتی میں لاد کر لے جانا۔

**بھساون** غلہ لاد کر لے جانا والی کشتیوں پر محصول۔

فعل لازم: **بھسنا** تیرنا، پانی پر بہنا۔

**بھسبھسا** زبر بھ، جزم س۔ صف، ہ۔ ڈھیلا ڈھالا، تھل تھل، پلپلا، پُھس پُھسا۔

**بھسترا** زبر بھ، جزم س، جزم ت۔ اند، ہ۔ لوہار کی دھونکنی، آگ سلگانے کی بھٹی؛ پانی رکھنے کی مشک۔

**بھسٹل** زیر بھ، جزم س، زبر ٹ۔ صف، ہ۔ گندا، میلا، نجس، پلید، کثیف۔ نیز **بھشٹل**۔

**بھسد** زبر بھ، زبر س۔ اند، امث، ہ۔ سورج، آفتاب؛ سترِ عورت، شرمگاہ، منہ، دہانہ۔

**بھسرا** پیش بھ، جزم س۔ اند، ہ۔ گھٹیا قسم کا گیہوں جس کا چھلکا موٹا ہو اور دانہ کم ہو۔

**بھسٹر** زبر بھ، شد زبر س۔ صف، ہ۔ بھدا، بے ہنگم، بہت موٹا، فربا، بھدیسل، بھدیسٹر۔

**بھسک** زبر بھ، زبر س۔ صف، ہ۔ ڈھیلا، گرتا ہوا۔

**بھسکنا** زبر بھ، زبر س، جزم ک۔ فعل متعدی۔ منہ میں ٹھونس ٹھونس کر نگلنا، ہڑپنا۔ (فعل لازم) دھنسنا، سطح کے نیچے اُترنا یا سمانا۔

**بھسم** زبر بھ، زبر س۔ صف، ہ۔ راکھ، بھبھوت؛ جلا ہوا، سوختہ؛ دل برداشتہ۔ اصلاً: **بھسم** (زبر بھ، جزم س)۔

فعل مرکب: **بھسم کرنا** پھونکنا، جلا ڈالنا، ختم کر دینا۔

**بھسنڈ** پیش بھ، زبر س، جزم ن۔ صف، ہ۔ ہٹا کٹا، بھاری بھرکم؛ ہاتھی۔

**بھسنڈی** زبر بھ، زبر س، جزم ن۔ صف۔ امث، ہ۔ وہ جڑ جو زمین میں سیدھی نیچے کی طرف جائے، جیسے مولی، گاجر۔

**بھسیرا** پیش بھ، ے لین۔ اند، ہ۔ بھوسے کا ڈھیر۔

## بھ۔ک

**بھک** زبر بھ۔ نقلِ صوت۔ اند، ہ۔ بارود کے اُڑنے یا بھاپ نکلنے کی آواز، کسی چیز کے زور سے کھلنے کی آواز۔

**بھک روئی** آتش گیر مادے میں تر کی ہوئی روئی کا فتیلہ۔

**بھکاری** زیر بھ۔ اند، ہ۔ فقیر، بھک منگا، بھیک مانگنے والا۔ (مث) **بھکارن** فقیرنی، بھیک مانگنے والی۔

**بھکت** زبر بھ، جزم ک۔ اند۔ صف، ہ۔ نیک، پرہیزگار، متقی آدمی؛ چیلا، مرید، پیرو۔ نیز عام: **بھگت** (زبر گ)۔

**بھکتی** عبادت دھرم کرم، مذہبی فرقہ۔ مثال: کرشن **بھکتی** کرشن سے خاص ارادت رکھنے والا فرقہ۔ عام: **بھگتی** (جزم گ)۔

**بھکراند** پیش بھ، جزم ک، ن غنہ۔ امث، ہ۔ کسی کھانے کی چیز میں دیر تک بند رہنے یا سیل جانے کے سبب ناگوار بو۔ صف: **بھکراندی**۔ نیز **بکراند**۔

**بھکسا** زبر بھ، جزم ک۔ صف، ہ۔ جو زیادہ دیر تک پڑا رہنے کی وجہ سے کسیلا ہو جائے؛ جس میں سنڈیاں پڑی ہوں، بُسا ہوا؛ قابض۔

**بھکساند** پیش بھ، جزم ک، ن غنہ۔ امث، ہ۔ بھیگنے کے بعد سکھائے بغیر بند کیے ہوئے کپڑوں سے آنے والی بو۔ نیز **بھکساہند**۔

**بھکشا** زیر بھ، جزم ک۔ امذ، ہ۔ بھیک؛ مزدوری، کرایہ، بھاڑا۔

**بھکشو** بھکاری، بھیک مانگنے والا۔

## بھ۔ گ

**بھگا** زبر بھ، شدگ۔ صف، ہ۔ بھگوڑا، مقابلے سے بھاگ کھڑا ہونے والا؛ وہ بٹیر جو لڑائی سے بھاگ گیا ہو۔

**بھگا** پیش بھ، شدگ۔ صف، ہ۔ احمق، گھامڑ، سادہ لوح۔

**بھگانا** زبر بھ۔ فعل لازم۔ بھاگنا (رک) کا لازم؛ اغوا کرنا، اُڑا لے جانا۔

**بھگت** زبر بھ گ۔ رک: **بھکت**۔

**بھگتان** پیش بھ، جزم گ۔ امذ، ہ۔ بے باقی، ادائیگی، تکمیل؛ جزا، سزا، عمل کا پھل۔

**بھگتان گھر** دارالتصفیہ، کلیرنگ ہاؤس، دفتر ادائیگی۔

فعل متعدی: **بھگتانا** پورا کرنا (وقت وغیرہ)، ختم کرنا، تمام کرنا؛ ٹالنا؛ فارغ ہونا، فارغ کرانا۔

فعل متعدی: **بھگتنا** جھیلنا، برداشت کرنا، آزمانا، برتنا؛ مزا لینا، بھوگنا؛ کیے کی سزا پانا؛ انجام کو پہنچنا۔

**بھگتوانا** جوکھم یا آزمائش میں ڈالنا؛ مزا دلانا۔

**بھگدڑ** زبر بھ، جزم گ، زبر د۔ امث، امذ، ہ۔ ہلچل، افراتفری، بھاگم بھاگ؛ کسی ڈر یا خوف سے لوگوں کا دوڑنا۔

محاورہ: **بھگدڑ مچنا** کسی خوف یا ڈر کی وجہ سے لوگوں کا دوڑنا، افراتفری پیدا ہونا۔

**بھگڑ** زبر بھ، شد زبر گ۔ امث، ہ۔ بہت سے لوگوں کی سراسیمگی میں بھاگنے کی کیفیت۔ نیز بھاگڑ، **بھگدڑ**۔ (صف) بھاگنے والا۔ صف: **بھگوڑا، بھگو**۔

**بھگل** زبر بھ، زبر گ۔ امث، ہ۔ چھل، فریب؛ ڈھونگ، بہروپ، سوانگ؛ وضع قطع؛ سڑا ہوا اناج۔

**بھگندر** زبر بھ، زبر گ، جزم نیز ن مغ، زبر د۔ امذ، س۔ بواسیر کا مرض۔

**بھگوان** زبر بھ، جزم گ۔ امذ، ہ۔ وجود باری، معبود، خدا۔ نیز **بھگون**۔

**بھگوت** (زبر و) اُلوہی، بھگوان (رک) سے متعلق یا منسوب سماوی، مقدس۔

(عَلَم) **بھگوت گیتا** (ی) ہندوؤں کی مقدس رزمیہ نظم مہا بھارت کا ایک باب جو شری کرشن کے اقوال پر مشتمل ہے۔ نیز **بھگود گیتا**۔

**بھگوڑا** زبر بھ، وج۔ صف۔ امذ، ہ۔ فراری، بھاگ جانے کا عادی؛ ہارا ہوا، شکست خوردہ۔

**بھگونا** زیر بھ، وج۔ فعل متعدی۔ گیلا کرنا، تر کرنا۔ **بھگنا** (رک) کا متعدی۔

**بھگیرت** زبر بھ، ی، زبر ر۔ عَلَم۔ امذ، ہ۔ ہندو دیومالا کا ایک کردار (دلیپ کا بیٹا) جس نے اپنی ریاضت سے گنگا مائی کو پہاڑوں سے نیچے اُتارا۔

**بھگیرتی** دریائے گنگا کا ایک نام۔ نیز **بھگیرتھ، بھگیرتھی**۔

## بھ۔ ل

**بھل** زبر بھ۔ صف، ہ۔ بھلا (رک) کی تصغیر، مرکبات میں مستعمل، مثلاً: **بھلمنسات، بھلمانسی** انسانیت، خوش خلقی، شرافت۔ نیز **بھلے مانسی**۔

**بھل پچھی** ایک پودے کا نام۔

**بھلا** زبر بھ۔ صف، ہ۔ خوب، بہتر، اچھا، عمدہ، شریف؛ صحت مند۔ نیکی، بھلائی، حسن سلوک، فائدہ۔

**بھلا چنگا** توانا، تندرست؛ اچھا خاصا، جسے کوئی شکوہ شکایت نہ ہو؛ معقول، مناسب۔

محاورہ: **بھلا کرنا** مہربانی کرنا، اچھا برتاؤ کرنا؛ خیرات کرنا۔

کہاوت: **بھلا کیا سو خدا نے، برا کیا بندے نے** اچھی بات خدا کرتا ہے اور برا انسان کرتا ہے۔

**بھلا مانس** (زبر ن) شریف، سیدھا یا نیک آدمی، وہ آدمی جو کسی کو کوئی نقصان نہ پہنچائے۔

کہاوت: **بھلا ہوا مری مٹکی ٹوٹی، میں دہی بیچن سے چھوٹی** نقصان ہوا تو ہوا کام سے تو جان چھوٹی۔

**بھلات** زبر بھ۔ امذ، ہ۔ رک: **بھلاواں**۔

**بھلاوا** پیش بھ۔ امذ، ہ۔ بہکانا، گمراہ کرنا؛ پھسلا کر دھوکے میں ڈالنا؛ گھمنڈ، خوش فہمی؛ دھوکہ، فریب، غفلت، چال۔ نیز **بہلاوا**۔

**بھلاواں** زبر بھ، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ ہمالیہ پہاڑ کا ایک درخت جس کا تنا راکھی اور پتے نو (۹) سے لے کر اٹھارہ انچ تک چوڑے ہوتے ہیں جن کا سرا گول ہوتا ہے۔ نیز اس کا بیج جو دوا کے طور پر مستعمل ہے۔ بھلونجی۔ نیز **بھلانوہ**۔

**بھلائی** زبر بھ۔ امث، ہ۔ مہربانی، حسن سلوک؛ نیکی، حسن عمل؛ بہتری،

صلاح وفلاح۔

**بھلبھلانا** پیش بھ، جزم ل۔فعل متعدی۔ بھوبل میں بھوننا، نرم کرنا۔

**بھلسنا** پیش بھ، زبر ل، جزم س۔فعل لازم،ہ۔ جلنا، جھلسنا؛ بھوبل میں بھوننا؛ بھلبھلانا۔

**بھلکڑ** پیش بھ، زبر ل، شد زبر ک۔صف،ہ۔ بھول جانے کا عادی، غائب دماغ۔ نیز بھلوڑ۔

**بھلونجی** زبر بھ، ولین، ن غنہ۔امث،ہ۔ بھلاواں (رک) کا بیج۔

**بھلی** زبر بھ۔صف۔مث،ہ۔ بھلا (رک) کی تانیث۔

بول چال: **بھلی بھانتی** سیدھی طرح سے، معقول، طریقے سے۔

**بھلی چلائی** غلط ذکر چھیڑا، ناحق نام لیا، مثلاً: اُس کی بھلی چلائی وہ اس قابل نہیں۔

کہاوت: **بھلی کمائی سادھ کی جو لاگے ہر کے میت** وہ کمائی بہت اچھی ہے جو خدا کی راہ میں خرچ ہو۔

**بھلے** زبر بھ۔ بھلا (رک) کی مغیرہ حالت اور جمع۔

صف: **بھلے بُرے** اچھے برے، نیک و بد؛ ہر طرح کے۔

بول چال: **بھلے دن** اچھا زمانہ، فراخی، خوشحالی۔

کہاوت: **بھلے کا زمانہ ہی نہیں** اچھائی کا زمانہ نہیں، اِس زمانے میں کسی سے اچھائی نہیں کرنی چاہیے کیونکہ لوگ نیکی کا بدلہ برائی سے دیتے ہیں۔

**بھلے کو** غنیمت ہوا، حسنِ اتفاق سے، مثلاً: بھلے کو تم آگئے ورنہ کام نہ بنتا۔

**بھلے ہی** خواہ، چاہے، اگرچہ۔مثال: بھلے ہی سرپنچ لو نہیں مانے گا۔

## بھ۔م

**بھمباقا** زبر بھ، جزم م۔امذ،ہ۔ بڑا شگاف جو کسی کپڑے، پردے یا دیوار میں پڑ جائے، رخنہ، شگاف۔

**بھمبق** (زبر بھ، جزم م، زبر ب) ضرورت سے زیادہ چوڑا چکلا؛ خلخل، ڈھیلا ڈھالا۔

**بھمبو** زبر بھ، جزم م، ومع۔صف،ہ۔ بھدا، بدہیئت، موٹا، فربہ؛ (مجازاً) ڈراؤنا؛ جس سے پیچھا چھڑانا مشکل ہو۔ (مث) بھمبو (وج)۔

## بھ۔ن

**بھن** زبر بھ۔صف،ہ۔ جدا، الگ، متفرق؛ (ریاضی) مکسور۔

**بھناس** زبر بھ، شد ن۔امذ،ہ۔ بکھرنا، کھنڈت، علیحدگی؛ تباہی، بربادی۔

محاورہ: **بھناس اُڑانا** ٹکڑے ٹکڑے کر دینا، برباد کر دینا، تباہ کر دینا، ستیاناس کرنا۔

**بھناس** پیش بھ، شد ن۔امذ،ہ۔ بہت مضبوط کھونٹا جس سے ہاتھی باندھتے ہیں؛ (مجازاً) آلۂ تناسل۔

**بھن بھن** زبر بھ۔نقلِ صوت،ہ۔ پردار کیڑوں پتنگوں کے اُڑنے کی آواز۔ (فعل لازم) بھنبھنانا۔ اکیف (مث) بھنبھناہٹ۔

**بھنبھوڑنا** زبر بھ، ن غنہ، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ دانتوں سے کاٹنا، بکٹا بھرنا، چیرنا، زخمی کرنا۔ نیز بھنبوڑنا۔

**بھنبھیری** زبر بھ، ن غنہ، ی۔امث،ہ۔ لمبی دُم، اُبلی آنکھوں کا ایک سرخی مائل بھورا پردار برساتی کیڑا جو تیز تیز گھومتا رہتا ہے۔

**بھنبھیری آواز** اُونچی، پتلی، لہراتی، زنانہ آواز۔ نیز بھنبیری۔

**بھنت** زبر بھ، زیر ن۔صف،ہ۔ بولا ہوا، کہا ہوا، منہ سے نکلا ہوا، گفتگو، بات چیت، ذکر، بیان۔

**بھنتو** زبر بھ، جزم ن، ومع۔امذ،ہ۔ ذکر، عضوِ تناسل۔

**بھنڈ** زبر بھ، جزم ن۔صف،ہ۔ بگاڑ؛ ابتر، اُلٹ پلٹ؛ بے ترتیبی، توڑ پھوڑ؛ برہمی۔

**بھنڈا** زبر بھ، جزم ن۔امذ،ہ۔ ڈلا، تودہ، ڈھیما؛ ہیولی؛ حقہ، پیچوان، بھنڈا بردار حقہ پلانے والا؛ ساقی، جو راہ چلتوں کو اُجرت پر حقہ پلائے۔

**بھنڈار** زبر بھ، جزم ن۔امذ،ہ۔ گھر کا ضروری سامان رکھنے کی جگہ، گودام، دُکان، فروخت کاری کا اڈا۔ نیز بھنڈارا۔

**بھنڈار خانہ** خیرات خانہ، وہ جگہ جہاں فقیروں کے لیے کھانا پکایا یا بانٹا جائے، لنگر خانہ؛ (مجازاً) وہ مکان جہاں ہر کوئی بلا روک ٹوک جا سکے۔

محاورہ: **بھنڈارا/بھنڈار کھلنا** پیٹ کا کٹ کر آنتوں کا باہر نکل آنا۔

**بھنڈاری** زبر بھ، جزم ن۔صف،ہ۔ گودام یا ذخیرے کا محافظ، بھنڈار کا منتظم، خزانچی؛ غنی، مخیّر۔

**بھنڈلی** زبر نیز پیش بھ، جزم ن، جزم ڈ۔امث،ہ۔ ایک حشرہ جس کے بدن پر مہین روئیں ہوتے ہیں، کھیتوں کو نقصان پہنچاتا ہے۔

**بھنڈی** زبر بھ، جزم ن۔امث،ہ۔ پتلی لمبوتری پھلی کی طرح کی ترکاری جس میں نرم سفید بیج اور چھلکے پر رُواں ہوتا ہے۔

**بھنک** زبر بھ، زبر ن۔امث،ہ۔ دُور کی ہلکی بھنبھناتی آواز؛ ساز کے تاروں کی دھیمی لرزش؛ اُڑتی ہوئی خبر، سن گن، کسی چیز کا ہلکا سا شائبہ، اثر یا اشارہ۔

**بھنک** زبر بھ، جزم ن۔امذ،ہ۔ ٹوٹ پھوٹ، شکست و ریخت؛ ہار، شکست؛ ہزیمت۔

**بھنکنا** زبر بھ، زبر ن، جزم ک۔فعل لازم۔ بھن بھن کی آواز نکالنا۔ مکھیوں کا ہجوم کرنا۔

**بھنگ** زبربھ،ن غنہ۔امث،ہ۔ ایک پودے کی نشہ آور پتیاں، حشیش۔صف: شکستہ،خراب، برباد۔

کہاوت: **بھنگ کہے میں رنگی جنگی، پوست کہے میں شاہجہاں، افیم کہے میں چنی بیگم مجھ کو پی کے جائے کہاں** بھنگ پوست اور افیوں کے نشے کے اثرات دکھائے گئے ہیں۔ بھنگ پینے والا نشے میں عجیب رنگ برنگے نظارے دیکھتا ہے۔ پوست پینے والا اپنے آپ کو بادشاہ سمجھتا ہے۔ مگر افیون کھانے والا افیون چھوڑ ہی نہیں سکتا، افیون اس کے لیے رنڈی ثابت ہوتی ہے۔

**بھنگڑ** بھنگ پینے والا۔ نیز بھنگی۔

**بھنگا** پیش بھ، جزم ن۔اند،ہ۔ مہین پردار کیڑا جیسے کہ گولر کے پھل کے اندر ہوتے ہیں۔(مجازاً) کمزور اور ناتواں شخص۔

**بھنگراج** زبربھ،ن غنہ۔اند،ہ۔ کوئل کی شکل کی سیاہ لمبی دُم والی خوش آواز چڑیا جس کے پروں پر سفید یا پیلی دھاریاں ہوتی ہیں۔

**بھنگڑا** زبربھ،ن غنہ، جزم گ۔اند،ہ۔ ایک قسم کا پنجابی رقص۔

**بھنگی** زبربھ،ن غنہ۔اند،ہ۔ خاکروب، مہتر، حلال خور؛ ایک قسم کا کیڑا جو گنے کی پود میں پیدا ہوتا ہے اور اُس کو برباد کر دیتا ہے۔(امث) **بھنگن**۔

کہاوت: **بھنگی کی ذات کیا، چھوٹے کی بات کیا** ادنیٰ کی کوئی حیثیت نہیں ہوتی۔

**بھنواسا** زبربھ،ن غنہ۔اند،ہ۔ کشتی کے پاکھوں پر چھوٹا کر چلانے کے لیے بنایا ہوا کٹاؤ یا موکھا، کھوی۔ نیز **بھنگوڑی**۔

**بھنور** زبربھ،ن مغ، زبرو۔اند،ہ۔ گرداب، دریا کا وہ مقام جہاں پانی ایک دائرے میں گردش کرتا ہے۔

## بھ۔و

**بھوبل** ومع، زبرب۔امث،ہ۔ گرم راکھ، ریت یا بالو، ریگ۔

**بھوت** ومع۔اند،ہ۔ ہستی، روح، جان؛ جن پریت، خبیث روح، چھلاوہ؛ آسیب، زمانہ ماضی۔

کہاوت: **بھوت سے پوت نہیں ہوتا** بیجا اُمید یا آرزو نہیں رکھنی چاہیے۔

**بھوت وِدّیا** علمِ تاریخ۔

**بھوت جٹا** ومع، زبرج۔امث،ہ۔ گندھی ہوئی چوٹی کی شکل کا ایک جنگلی پودا۔

**بھوت ورکش** ومع، زبرو، زیرر، جزم ک۔اند،ہ۔ ایک بیل جس میں زرد شہنائی کی شکل کے پھول آتے ہیں۔ اِس کی کئی اقسام ہیں۔

**بھوج** وج۔اند،ہ۔ لطف، مزہ؛ دعوت، ضیافت۔

**بھوج پتر** پتوں کا دونا یا دھات کا برتن جس میں کھانا پروسا جائے؛ فیاض، سخی؛ لطف اُٹھانے والا۔ نیز ایک درخت کا پتہ جو دیر تک نرم رہتا ہے اور لکھنے کے لیے کاغذ کی طرح استعمال ہوتا ہے؛ کھانا کھانے کا پتوں کا، نیز دھات کا بنا ہوا تھالی نما ظرف۔

**بھوجن** وج، زبرج۔اند،ہ۔ کھانا، معمول کی خوراک، پکی ہوئی شے جو کھائی جائے۔

محاورہ: **بھوجن پروسنا** کھانا چننا، لگانا۔

**بھوڈل** وج، زبرڈ۔اند،ہ۔ ابرک اور گلال کا سفوف جو افشاں کے طور پر سنگار کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

**بھور** وج۔امث،ہ۔ سویرا، تڑکا، صبح؛ خاتمہ، انجام۔

کہاوت: **بھور بھیا جب جانیے جب پیرے بادل ہوئیں** جب بادلوں کا رنگ پیلا ہو تو جاننا چاہیے کہ صبح ہونے والی ہے۔ ابھی متوقع ساعت نہیں آئی (پیرے = پیلے)۔

**بھور بھئے** صبح ہوتے (گیتوں میں مستعمل)۔

**بھور** ومع۔صف،ہ۔ زیادہ، بہت، بکثرت، افزوں، بیش؛ بڑا، عظیم؛ ضروری؛ طاقت ور، مضبوط، قوی۔

**بھورا** ومع۔صف،ہ۔ سرخ زرد اور سیاہ کا مرکب، نسواری رنگ، سرخی مائل مٹیالا۔(مث) **بھوری**۔

کہاوت: **بھورا بھینسا، چاندی جوئے، پوس مہاوٹ برلے ہوئے** بھورا بھینسا، گنجی عورت اور پوس میں بارش شاذ و نادر ہوتے ہیں۔

**بھوری گنڈولی** بلوچستان کا ایک جانور۔

**بھورا** وج۔اند،ہ۔ چھوٹا سا ذرہ، مہین دانہ جو روئی یا کسی خستہ چیز سے جھڑ جائے۔

**بھوڑ** ومع۔امث،ہ۔ ریتیلی زمین، صحرائی علاقہ، ریگستان۔ نیز **بھوڑ** (وج)۔

**بھوڑسوائیا** ریت ملی عمدہ اور نرم زمین۔ نیز ریتوار، دومٹ، مٹیار۔

کہاوت: **بھوڑ کے ہوڑ ہوتے ہیں** دیہاتی افراد عموماً بیوقوف ہوتے ہیں۔

**بھوسڑا** وج، جزم س۔امث،ہ۔ عورت کی شرم گاہ۔

**بھوسلا** ومع، جزم س۔صف،ہ۔ بھوسے کا رنگ کا، مٹیالا، خاکی۔

**بھوسی** ومع۔امث،ہ۔ آٹا چھاننے کے بعد بچنے والے باریک چھلکے؛ سبوس، چوکر، آٹے کی چھان؛ جسم پر دانوں کے مندمل ہونے کے بعد جھڑنے والی خشکی۔

**بھوش** زبربھ، زیرو۔اند،ہ۔ مستقبل، آنے والا، واقع ہونے والا۔

**بھوش** ومع، زبرش۔ اند، ہ۔ زیور، گہنا پاتا۔

**بھوک** ومع۔ امث، ہ۔ کھانے کی خواہش، اِشتہا؛ ہوس، طلب؛ گنجائش، سمائی۔ صف: بھوکا۔

محاورہ: **بھوک اُڑنا** کھانے کی خواہش جاتی رہنا۔ نیز بھوک مرنا۔

کہاوت: **بھوک، جنم کی ہوک** بھوکا رہنا زندگی کی سب سے بڑی تکلیف ہے۔

کہاوت: **بھوک سب سے میٹھی ہے** بھوک میں ہر چیز مزیدار معلوم ہوتی ہے۔

کہاوت: **بھوک کو بھوجن کیا اور نیند کو بچھونا کیا** بھوک میں انسان جو کچھ ملے کھالیتا ہے اور سخت نیند میں بچھونے کی پروا نہیں کرتا۔

محاورہ: **بھوک لگنا** کھانے کی خواہش پیدا ہونا۔

کہاوت: **بھوک لگی تو گھر کی سوجھی** اُس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو لا پروا اور کھیل کود میں مشغول رہے۔ کھانے کے وقت گھر آئے۔

**بھوک ہڑتال** مطالبات منوانے کی خاطر کھانا پینا ترک کرنے کا عمل۔

**بھوکا** ومع۔ ہ، صف۔ جسے بھوک محسوس ہو؛ خواہش مند، ہوس رکھنے والا۔

کہاوت: **بھوکا اُٹھاتا ہے، بھوکا سلاتا نہیں** سونے سے پہلے خدا ہر ایک کو کھانے کو دیتا ہے۔ خدا سب کو رزق پہنچاتا ہے۔

کہاوت: **بھوکا چاہے روٹی دال، رجا کہے میں جوڑوں مال** بھوکا آدمی دال روٹی پر گزارہ کرتا ہے۔ امیر مال و دولت جمع کرتے ہیں۔ اُنھیں ناداروں کی ضرورت کا خیال نہیں ہوتا۔

کہاوت: **بھوکا سو روکھا** بھوکا آدمی کسی سے اچھی طرح نہیں ملتا۔ بھوکا بد مزاج ہوجاتا ہے۔

کہاوت: **بھوکے بھلے مانس اور پیٹ بھرے گنوار سے نہ بولے** یہ دونوں ان حالتوں میں بے باک اور مغلوب الغضب ہوتے ہیں۔

کہاوت: **بھوکے سے پوچھا دو اور دو کتنے؟ کہا چار روٹیاں** ضرورت مند کو ہر بات میں اپنی ضرورت کا خیال رہتا ہے۔

**بھوکنا** ومج، جزم ک۔ رک: بھونکنا۔

**بھوگ** ومج۔ اند، ہ۔ لذتِ جسمانی؛ کھانا، لقمہ، کھانے کی چیز؛ مباشرت؛ گالی؛ مسرت، خوشی۔

کہاوت: **بھوگ بلاس جب تک سانس** جب تک زندگی ہے مزے اُڑانے چاہئیں۔

**بھوگ بلاسی** مباشرت کا شائق، عیاش، زانی، شہوت پرست۔

محاورہ: **بھوگ دینا/ سنانا** دُشنام دینا۔

**بھوگنا** ومج، جزم گ۔ فعل متعدی۔ لطف اُٹھانا، پھل یا جزا پانا؛ سہنا، بھگتنا؛ (دکھ سکھ) محسوس کرنا، حاصل کرنا۔

صف: **بھوگیا** (ومج، جزم گ) عیاش۔

**بھوگی** ومج۔ صف، ہ۔ محسوس کرنے والا؛ عیاش، تن آسان؛ زانی؛ بہت زیادہ کھانے والا۔

کہاوت: **بھوگی سو روگی** عیش پرست آدمی کی صحت عموماً خراب رہتی ہے۔ بہت کھانے والا عموماً بیمار رہتا ہے۔

**بھول** ومع۔ امث، ہ۔ یادداشت کی کمزوری، کسی بات کا ذہن سے اُتر جانا؛ سہو، چوک، غلطی، لغزش؛ غلط فہمی۔

**بھول بھلیاں** (ومع، جزم ل، پیش بھ، زبر ل، شدی، ن غنہ) پیچ دار راہ داری جس میں آدمی رستہ بھول جائے۔ ایسی راہ داریاں عموماً اُوپری منزل پر بعض مغلیہ دَور کی عمارات میں بنی ہوئی ہیں؛ اندھا راستہ۔

**بھول چوک** (ومع) نادانستہ غلطی۔

مقولہ: **بھول چوک لینی دینی** یہ بنیوں اور تاجروں کا مقولہ ہے کہ حساب ادا و بیباق ہوتے وقت کہہ کر دیا کرتے ہیں۔

**بھولے چُوکے** غلطی سے، بھول کر، کبھی کبھار۔

**بھولا** ومع۔ صف، ہ۔ بھٹکا ہوا؛ جسے یاد نہ رہا ہو، راہ گم کردہ۔

**بھولا بھٹکا** راستے سے بھٹکا ہوا، ذہن سے اُترا ہوا جو اچانک یاد آ جائے۔

**بھولا** ومج۔ صف، ہ۔ سیدھا سادہ، نادان، کم فہم؛ معصوم، معصوم صورت، سادہ لوح۔ نیز بھولا بھالا۔

کہاوت: **بھولا پھرے کسان جو کاتک مانگے مینہ** بیوقوف ہے وہ شخص جو ناممکن بات کی اُمید کرے۔

کہاوت: **بھولے باہمن گائے کھائی، اب کھائے تو رام دہائی** ایک دفعہ غلطی کھا کر انسان سمجھ جاتا ہے۔

**بھول پن** (جزم ل، زبر پ) معصومیت، سادگی، سادہ لوحی۔

**بھولنا** ومع، جزم ل۔ فعل متعدی۔ یاد نہ کرنا، فراموش کرنا، بھلا دینا؛ ذہن سے محو کرنا؛ یا ہوجانا، راستے سے بھٹک جانا۔

محاورہ: **بھولے سے بھی یاد نہ کرنا** ہرگز ہرگز یاد نہ کرنا۔

**بھومی** ومع۔ امث، ہ۔ زمین، فرش، دُنیا، خطۂ زمین۔ نیز بھوم۔

**بھون** زبر بھ، زبر و۔ اند، ہ۔ محل، ایوان، مکان؛ کولھو کے گرد اگرد تیل کے گھومنے کا چکر۔

**بھوں** ولین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ پپوٹوں کے اوپر بالوں کی ٹیڑھی لکیر، ابرو۔ جمع: بھویں۔

کہاوت: **بھوں کا گلہ آنکھ کے سامنے** کسی کا گلہ اس کے عزیز دوست کے سامنے کرنے پر بولتے ہیں۔

**بھونپو** ولین، ن مغ، ومع۔ اند، ہ۔ پھونک سے بجنے اور آواز کو بڑھانے والا باجہ یا آلہ، نرسنگا۔

**بھونچال** ولین، ن مغ۔ اند، ہ۔ اندرونِ زمین کے پگھلے ہوئے مادوں کے ابخرے کھلنے کے باعث سطح زمین کا لرزنا، زلزلہ۔

**بھونچکا** ولین، ن مغ، زبر چ، شدک۔ صف۔ حیران، ششدر، متحیر، حیران و پریشان۔

**بھوندو** وج، ن مغ، ومع۔ صف، ہ۔ سادہ لوح، لدھڑ، بیوقوف؛ نرم، نازک۔ (مث) **بھونڈلی**۔

**بھونڈ** وج، ن غنہ۔ اند، ہ۔ گوبر کا سیاہ پردار کیڑا۔ گبریلا۔

**بھونڈا**(۱) وج، ن مغ۔ صف، ہ۔ بدنما، بے ڈھنگا، بدوضع، ناموزوں۔ بے تکا، بے موقع۔

**بھونڈا**(۲) وج، ن مغ۔ اند، ہ۔ ایک قسم کی گھاس جسے چارے کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔ اِس میں جوار کی طرح کے دانے لگتے ہیں۔

**بھونرا**(۱) ولین، ن مغ۔ اند، ہ۔ سیاہ پردار حشرہ جو پھولوں پر منڈلاتا ہے۔ نیز **بھنورا**، **بھنور**۔

**بھونرا**(۲) ولین، ن مغ۔ اند، ہ۔ تہہ خانہ، نظر سے اوجھل مقام۔

محاورہ: **بھونرے میں پلنا** دُنیا سے بےخبر رہ جانا۔

**بھونرا**(۳) ولین، ن مغ۔ اند، ہ۔ گاڑی کے نیچے دھرے کے سہارے کی لکڑی۔ (صف) **بھونرالا** بہت سیاہ۔

**بھونری** ولین، ن مغ۔ امث، ہ۔ گھوڑے کی پیشانی پر بالوں کا حلقہ جو منحوس خیال کیا جاتا ہے؛ ٹھوڑی یا گالوں کا گڑھا، چاہِ غبغب؛ پھرکی؛ رہٹ کی بلی یا بڑوڑ۔

**بھونکڑ** وج، ن مغ، زبر ک۔ صف، ہ۔ احمق، بے وقوف۔

**بھونکڑا** ولین، ن مغ، جزم ک۔ صف، ہ۔ موٹی بھدی، ناخوشگوار (آواز)؛ موٹا بھدا، لحیم شحیم۔

**بھونکنا** ولین، ن مغ، جزم ک۔ فعل لازم۔ کتے کا آواز نکالنا یا شور کرنا۔ (کنایۃً) بکواس کرنا، گلا پھاڑنا، بکارنا، چلانا؛ بکنا جھینکنا۔

**بھونکنا** وج، ن مغ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ گھونپنا، چبھونا، کوئی نوک دار آلہ یا سوئی جسم میں پیوست کرنا۔

**بھوننا** وج، جزم ن۔ فعل متعدی۔ بھاڑ میں تپانا؛ کوئلوں پر سینکنا؛ تیل یا گھی میں بگھارنا؛ آگ پر رکھ کر پکانا۔ صف: **بھونا**۔ (مث) **بھونی**، **بھونے**۔

محاورہ: **بھونی بھانگ نہ ہونا** مفلسی، ناداری کی حالت۔

محاورہ: **بھونے تیتر اُڑانا** خام خیالی میں مبتلا ہونا۔

**بھوئی** وج۔ اند، ہ۔ کہار، پالکی بردار، ڈولی اُٹھانے والا؛ سپاہی جو ہاتھی کے پیچھے پر بیٹھتا اور تیز روی میں مہاوت کی مدد کرتا ہے۔

**بھوئیاں** پیش بھ، غم و، زیر ء، شدی۔ امث، ہ۔ چلتی پھرتی، راہ رسم سے باخبر، راستوں سے واقف۔

**بھویا** زبر بھ، زبر و، شدی۔ اند، ہ۔ (ناچنے میں) بھاؤ بتانے والا، ناچنے والا؛ داستان گو، قصہ خواں۔

## بھ ۔ ء

**بھئی** زبر بھ۔ اند، ہ۔ ہمسروں اور چھوٹوں سے خطاب کا کلمہ۔

## بھ ۔ ی، ے

**بھی** حرف عطف۔ نیز، بمع؛ علاوہ مزید ہم، ایضاً، کسے، جو کوئی۔ مثلاً: **کوئی بھی** بلاتخصیص کوئی شخص، چاہے جو۔ کلمۂ انکار، مثلاً: **کوئی بھی نہیں** بالکل نہیں، مثلاً: کیا سالن پک گیا؟ کوئی بھی نہیں۔

**بھے** ے لین۔ اند، ہ۔ ڈر، خوف، دہشت، باک، ہول۔ صف: بھیانک۔

**بھیا** زبر بھ، شدی۔ اند۔ **بھائی** (رک) کی تصغیر یا پیار کا کلمہ۔

**بھیاں** پیش بھ، شدی، ن غنہ۔ اند، امث۔ صف، ہ۔ زمین ناپنے والا یا والی۔ پیدل چلنے پھرنے والا، زمین کا گز۔ نیز **بھوئیاں** (بروزن ٹیاں)۔

**بھیانک** زبر بھ، زبر ن۔ صف، ہ۔ خوفناک، ڈراؤنا، ہولناک؛ حیرت زدہ، بھونچکا، پریشان، حیران۔

**بھیت** ی۔ امث، ہ۔ دیوار، پشتہ؛ دیوار کی چوڑائی؛ الگ کرنے والا پردہ؛ چڑھائی؛ چھت؛ دراڑ۔

کہاوت: **بھیت ٹلے، پر بان نہ ٹلے** دیوار اپنی جگہ سے ہٹ جائے تو ہٹ جائے لیکن پختہ عادت کا تبدیل ہونا ممکن نہیں۔

**بھیتا** ے لین۔ اند۔ صف، ہ۔ وہ پودا یا فصل جو ٹھٹھر جائے، پوری طرح پنپنے نہ پائے۔

**بھیتر** ی، زبر ت۔ ظرف مکان، ہ۔ اندر، بیچ میں، چار دیواری کے اندر، مکان میں، اندرونِ خانہ۔

**بھیتری** اندر کا۔

**بھیجا** ے۔ اند، ہ۔ مغز، کھوپڑی کا گودا۔

**بھیجنا** ے، جزم ج۔ فعل متعدی۔ روانہ کرنا، چلتا کرنا؛ غائبانہ نذر کرنا مثلاً: درود،

سلام بھیجنا۔

**بھیچنا** ی، جزم چ۔ رک: بھینچنا۔

**بھید** ے۔اند، ہ۔ راز، چھپی ہوئی بات؛ سبب؛ چھید، سوراخ؛ سراغ، پتہ؛ حقیقتِ حال، اصلی کیفیت۔

محاورہ: **بھید پانا** راز جان لینا، پتا لگانا، عندیہ لینا۔

**بھیدی** رازدار، جاسوس؛ جاننے والا۔

**بھیروں** ی لین، وج۔اند، ہ۔ ہندی دیومالا کے مہادیو شنکر کا نام؛ صبح کے وقت کا ایک راگ۔ ایک موٹا سوتی کپڑا؛ گنے کا رس نکالنے کی بلین دار چرخی۔ نیز **بھیروں** (ے)۔

**بھیرویں** ے، ی۔امث، ہ۔ صبح کے وقت کی ایک راگنی جس میں سارے کومل سُر لگتے ہیں۔

**بھیڑ** ی۔امث، ہ۔ مجمع، جمگھٹا، انبوہ؛ کسی چیز کی زیادتی، کثرت۔ مرکب (امذ) **بھیڑ بھڑکا**۔ (مث) **بھیڑ بھاڑ/ بھڑ** کا بطور تابعات۔

**بھیڑ** ے۔امث، ہ۔ پالتو مویشی جس کے اُون سے گرم کپڑے بنتے ہیں جس کے نر کو مینڈھا کہتے ہیں۔ (طنزاً) ڈرپوک، بزدل، کم ہمت انسان۔

کہاوت: **بھیڑ پہ اُون کس نے چھوڑی** غریب کو سب لوٹتے ہیں غریب کی چیز ہر ایک لے جاتا ہے۔ نیز **بھیڑ جہاں جائے وہیں منڈے**۔

کہاوت: **بھیڑ کی لات کیا، عورت کی بات کیا** دونوں فضول ہیں۔

**بھیڑ چال** اندھا دُھند چلنا، کورانہ تقلید۔

**بھیڑنا** ے، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ بند کرنا، موندنا (پٹ، دروازہ یا کواڑ)۔ آمنے سامنے کرانا، مقابلہ کرانا۔ فعل لازم: **بھڑنا** بند ہونا، گتھم گتھا ہونا۔

**بھیڑیا** ے، زیر ڑ۔اند، ہ۔ کتے سے بڑا لیکن اُس سے مشابہ ایک درندہ جو بکری وغیرہ اور چھوٹے جانوروں کو شکار کر کے کھا جاتا ہے، گرگ۔ مجازاً: خونخوار آدمی، ظالم شخص۔

**بھیس** ے۔اند، ہ۔ رنگ روپ، صورت شباہت، حلیہ، لباس؛ بہروپ۔

محاورہ: **بھیس بدلنا** شکل وصورت میں واضح تبدیلی کرنا، سوانگ بھرنا، ہیئت تبدیل کرنا۔

**بھیک** ی۔امث، ہ۔ دان، خیرات، گداگری۔

کہاوت: **بھیک کے ٹکڑے بازار میں ڈکار** مفلسی میں شیخی بگھارنے پر کہتے ہیں۔

**بھک منگا** (زبرم، ن غنہ) منگتا۔ نیز **بھکاری**۔

**بھک منگی** بھکارن، فقیرنی۔

**بھیگنا** ی، جزم گ۔فعل لازم۔ تر ہونا، گیلا ہونا، پانی یا کسی اور رقیق چیز سے نم ہونا۔صف: **بھیگا/بھیگی**۔

**بھیگی بلی** (مجازاً) سکڑا سہا آدمی، ڈرا ہوا شخص۔

محاورہ: **بھیگی بلی بتانا** کام کو ٹالنا، کام سے جی چرانا۔ بہانہ بازی کرنا۔

**بھیلی** ے۔امث، ہ۔ گڑ کا گول موٹی چپٹی شکل کا ڈلا؛ چکتی۔

کہاوت: **بھیلی ٹوٹی اور روپیہ ٹوٹا پھر نہیں رہتا** دونوں جلد خرچ ہو جاتے ہیں۔

**بھیم** (۱) ی۔صف، ہ۔ خوف دلانے والا، دہشت دلانے والا، ڈرانے والا؛ راگ مالکوس کی آٹھ مار جاؤں میں سے ایک۔ نیز **بھیشم**۔

**بھیم** (۲) ی۔اند، ہ۔ پانچ پانڈوں میں سے ارجن سے بڑا پانڈا۔

**بھینا** ی۔صف، ہ۔ خوشگوار طور پر ہلکا، مدھم، سہانا؛ بھیگا ہوا، تر، گیلا۔

**بھینی** ہلکی سہانی (خوشبو)۔

**بھینٹ** ے، ن غنہ۔امث، ہ۔ صدقہ، نچھاور؛ قربانی؛ ملاقات، مڈبھیڑ۔

محاورہ: **بھینٹ چڑھانا** قربانی کرنا، نذر دینا، دیوتاؤں کو خوش کرنے کے لیے کسی جاندار کا خون بہانا۔

**بھینچ** ی، ن غنہ۔متعلق فعل، ہ۔ بھینچنے کا عمل۔

**بھینچنا** ی، ن مغ، جزم چ۔فعل متعدی۔ دو جسموں یا چیزوں کے درمیان دبانا؛ کولی میں لے کر کسنا؛ سکیڑنا، بند کر لینا، مثلاً: مٹھی بھینچنا۔

**بھینس** ے، ن غنہ۔امث، ہ۔ دودھ دینے والا، عموماً سیاہ یا بھورے رنگ، سینگ اور کُھر والا ایک مادہ چوپایہ جس کا دودھ گائے کے دودھ سے گاڑھا ہوتا ہے اور پینے کے کام آتا ہے۔

محاورہ: **بھینس کے آگے بین بجانا** نااہل کے سامنے کسی ہنر کی نمائش کرنا۔

کہاوت: **بھینس کو اپنے سینگ بھاری نہیں ہوتے** اپنے بال بچوں کے اخراجات دوبھر نہیں ہوتے۔

**بھینسا** ے، ن مغ۔اند، ہ۔ **بھینس** (رک) کی تذکیر۔

کہاوت: **بھینسا بھینسوں میں یا قصائی کے کھونٹے** یا تو کام دے گا یا جان سے جائے گا۔

**بھینکر** زبر بھ، زبر ی، جزم ن، زبر ک۔صف، ہ۔ بھیانک؛ زبردست۔ نیز **بھینکر** (زبر بھ، ی، ن مغ)۔

**بھینگا** ے لین، ن مغ۔صف، ہ۔ جس کی دونوں پُتلیوں کا زاویۂ نظر مختلف ہو، احول۔ (مث) **بھینگی**۔

**بھینگا پن** آنکھ کے ڈھیلے کا اپنی جگہ سے دائیں یا بائیں پھر جانا۔

**بھینی** ی۔صف، ہ۔ ہلکی، مدھم؛ نرم، لطیف۔



**پ** پے، پا۔ مث۔ بائے ہندی و فارسی۔ بلحاظ صوت اُردو حروفِ تہجی کا چوتھا اور تعداد کے لحاظ سے پانچواں، فارسی کا تیسرا اور دیوناگری رسم الخط کا ۲۱ واں حرف جبکہ عربی حروفِ تہجی میں یہ موجود نہیں۔ شفوی مسدود مصمتہ جو بند ہونٹوں کو ذرا کھولنے سے اَدا ہوتا ہے اور لفظ کے شروع، وسط آسکتا ہے جیسے 'پابند'، 'پاک' اور 'لپیٹ'، 'چمپت' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے، جیسے 'گپ'، 'ناپ' اور 'چھاپ' وغیرہ۔ ''ب'' کی آواز سے قریب اور قاعدۂ جمل اِس کے عدد ''ب'' کے برابر یعنی دو (۲) لیے جاتے ہیں۔ یونی کوڈ کے کوڈ چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Peh" اور اِس کا کوڈ نمبر "U+07E" ہے۔

## پ۔ا

**پا**(۱) اند۔ (موسیقی) سپتک کا پانچواں سُر جو ''سا'' کی طرح قائم ہے۔

**پا**(۲) اند، ف۔ پاؤں، قدم۔ عموماً تراکیب میں مستعمل، مثلاً: **پا برہنہ؛ پاشکستہ؛ بادپا۔**

**پا اَفشار** (زبرا، جزم ف) کھڑاؤں، نعلین۔

**پا اَنداز** (زبرا، جزم ن) جوتے صاف کرنے کے لیے دروازے پر بچھایا ہوا ٹاٹ وغیرہ۔ راستے میں بچھایا ہوا فرش یا قالین۔

**پا اَفراز** (ف) جوتی، پاپوش۔

صف: **پا اُفتادہ** (پیش ا) (ف) بے کس؛ بے سہارا؛ عاجز۔ جمع: **پا اُفتادگان۔**

**پابوس** (وج) (ف) قدم چومنے والا، پاؤں پکڑنے والا؛ جھکنے والا؛ خوشامدی۔

**پابجولاں** زبرب، ولین، ن غنہ۔ صف، ف۔ بیڑیاں پہنے ہوئے؛ پاؤں بندھا ہوا قیدی۔ (عربی میں "الجول" رسّی کے معنی میں استعمال ہوتا ہے)۔ نیز **پابستہ۔**

**پابدامن** زبرب، زبرد۔ صف، ف۔ (لفظاً) دامن میں پاؤں سمیٹے ہوئے؛ گوشہ نشیں؛ عزلت گزیں؛ جس نے چلنا پھرنا بالکل چھوڑ دیا ہو۔

**پابرکاب** زبرب، زیرر، فعل۔ صف، ف۔ ع۔ (لفظاً) جس کا پاؤں رکاب میں ہو؛ (مراداً) چلنے کو تیار۔

**پابرنجن** زبرب، زبرر، جزم ن، زبرج۔ امث، ف۔ پائل (رک)۔

**پا برہنہ** زبرب، لیٹا زبرر، جزم ہ، زبرن۔ صف، ف۔ جس کے پاؤں میں جوتی نہ ہو، ننگے پاؤں۔

**پابگل** زبرب، زیرگ۔ صف، ف۔ (لفظاً) جس کے پاؤں زمین میں گڑے ہوں۔ (مراداً) چلنے سے معذور۔

**پابند** زبرب، جزم ن۔ صف، ف۔ مجبور، جس پر کوئی ضابطہ یا قول کا پورا کرنا عائد ہو۔ گھوڑے کو اگلے پاؤں پر باندھی جانے والی رسی۔

کہاوت: **پابند پھنسے آزاد ہنسے** ایک آدمی پر مصیبت پڑتی ہے تو دوسرا ہنستا ہے۔ یعنی دوسرے کی تکلیف کا احساس نہیں ہوتا۔

محاورہ: **پابند کرنا** مقید کرنا؛ گرفتار کرنا؛ کسی بات سے روک دینا۔

محاورہ: **پابند ہونا** مقید ہونا؛ گرفتار ہونا؛ کسی بات سے رُک جانا؛ کسی معاملے میں اُلجھ جانا؛ کسی سے نکاح ہونا۔

**پابندی** زبرب، جزم ن۔ امث، ف۔ اطاعت، فرمانبرداری؛ استقلال، قیام؛ عادت، خو۔

کہاوت: **پابندی ایک کی بھلی** ملازمت ایک آقا کی کرنی چاہیے۔

**پابوس** وج۔ اند، ف۔ رک: پا(۲) کے تحت الفاظ۔

**پاپ** اند، ہ۔ گناہ، دوش؛ قصور، جرم؛ بدذاتی؛ شرارت، ظلم۔

کہاوت: **پاپ اُبھرے پر اُبھرے** بُرا کام پوشیدہ نہیں رہتا، گناہ ظاہر ہو کر رہتا ہے۔

محاورہ: **پاپ اُدے ہونا** کیے کا پھل ملنا۔

**پاپ بُدھ** بدطینت، بدسرشت؛ شریر، بدذات؛ بدچلن، بدکار۔

کہاوت: **پاپ چھپائے نہ چھپے جیسے لہسن کی باس** جس طرح لہسن کی بو نہیں چھپتی اسی طرح گناہ نہیں چھپایا جاسکتا۔

محاورہ: **پاپ بسانا** (زیرب) برائی اپنے سر لینا، بیکار جنجال میں پڑنا۔

محاورہ: **پاپ بھگتنا** گناہ کی سزا پانا، مصیبت برداشت کرنا۔

**پاپ روگ** امراضِ خبیثہ میں سے کوئی۔

کہاوت: **پاپ کا گھڑا دھار میں ڈوبتا ہے** گناہ گار کے گناہ جب بہت ہو جاتے ہیں تو تباہ ہو جاتا ہے۔ بدی کو آخر زوال ہے۔

کہاوت: **پاپ کی ناؤ آج نہیں کل اور کل نہیں پرسوں ڈوبے اور ڈوبے** گناہ گار کو سزا ضرور ملتی ہے۔ بدی کو آخر زوال ہے۔

**پاپاخ** امث، ت۔ سیاہ دُنبے کی کھال سے بنی لمبوتری ٹوپی۔ نیز رک: **کلاہ پاپاخ۔**

**پاپاک** اند۔ پاؤں پونچھنے کا کپڑا، تولیہ وغیرہ۔

**پاپڑ** زبرپ۔ اند، ہ۔ چنے، اُرد اور مونگ وغیرہ کے آٹے سے بنائی گئی بہت پتلی، مسالے دار چپاتی جسے گھی میں تل کر یا کوئلوں پر سینک کر کھاتے ہیں؛ نہایت کمزور،

پتلا۔ (امث) پاپڑی۔
محاورہ: **پاپڑ بیلنا** بیلن سے بیل (ے) کر پاپڑ تیار کرنا؛ انتہائی تنگی سے گزارہ کرنا؛ مصیبت اُٹھانا؛ نہایت محنت کرنا؛ چالیں چلنا، گھٹیا حرکتیں کرنا۔
**پاپڑا کھار** زبرپ۔ اند، ہ۔ وہ نمک جو پاپڑ میں ڈالتے ہیں۔
**پاپوش** وج۔ امث۔ ف۔ جوتا، جوتی، پیزار۔
**پاپوش (کی نوک) سے** بلا سے؛ کچھ پروا نہیں۔
محاورہ: **پاپوش مارنا** (حقیر سمجھتے ہوئے) نظرانداز کرنا، پروانہ کرنا، بے توجہی کرنا؛ ترک کرنا، چھوڑ دینا۔
**پاپی** ۔ صف، ہ۔ گنہگار، دوشی، قصوروار، خاطی، مجرم۔ نیز (امث) پاپن۔
کہاوت: **پاپی پاپ کا، بھائی نہ باپ کا** بدآدمی کو بدی سے کام ہوتا ہے۔ وہ کسی کا لحاظ نہیں کرتا۔
کہاوت: **پاپی کا مال اکارت جاتا ہے** حرام کا مال جلد ضائع ہو جاتا ہے۔ بدکار کا مال ضائع ہوتا ہے۔
کہاوت: **پاپی کا مال پراچت جائے، چور پڑے یا ٹھگ لے جائے** حرام مال میں برکت نہیں ہوتی۔ حرام کا مال یا چوری ہو جاتا ہے یا جرمانہ میں خرچ ہوتا ہے۔
کہاوت: **پاپی کی ناؤ (بھر کے ڈوبے) ڈوبے پر ڈوبے** پاپی چاہے کتنے عروج پر ہو ضرور تباہ ہوگا۔ برائی کا نتیجہ ضرور برا ہوتا ہے۔
کہاوت: **پاپیوں کے مارے کو پاپ مہابلی** گناہ گار اپنے گناہوں ہی سے تباہ ہو جاتا ہے۔
**پات (۱)** ۔ اند، ہ۔ برگ، پتا؛ کان میں پہننے کا ایک زیور۔
کہاوت: **پات تیرتے ہیں پتھر ڈوبتے ہیں** معمولی آدمی مزے میں رہتے ہیں۔ عزت دار یا امیر تکلیف اُٹھاتے ہیں۔
**پات (۲)** ۔ اند۔ گناہ؛ شرارت۔
**پات گھابڑا** ۔ صف، ہ۔ بزدل، ڈرپوک۔ نیز پات گھابرا۔
**پاتابہ** زبرب۔ اند، ف۔ جراب کے اُوپر پہننے کا جوتی کی شکل کا سلا ہوا کپڑا۔ پاؤں کے نیچے ڈھیلے جوتے کے اندر بچھانے کا چمڑا، گتہ وغیرہ۔
**پاتال** اند، ہ۔ زمین کی سب سے نچلی تہہ؛ جہنم؛ دھاتوں کو گلا کر آلائش سے پاک کرنے کا ایک ظرف۔
محاورہ: **پاتال کی خبر لانا** کسی بات کی تہہ تک پہنچنا؛ پوشیدہ یا چھپی ہوئی بات معلوم کر لینا۔
**پاتام** اند۔ دروازے کو کھلا رکھنے کے لیے چوکھٹ میں لگائی ہوئی روک۔ چوکھٹ میں بنا ہوا کھانچا جس میں کواڑ رکا ہوا ہوتا ہے۔

**پاتت** زیرت۔ صف۔ نیچا کیا ہوا، ذلیل کیا ہوا؛ شکست دیا ہوا؛ افسردہ، دلگیر، اُداس، غمگین۔
**پاتر (۱)** پیش ت۔ امث، ہ۔ طوائف، کنچنی، رقاصہ، بیسوا، قحبہ، چھنال۔ نیز پاتر (زبرت)۔ تص (مث): پتریا۔
**پاترباز** (اند) بدکار، بدچلن، رنڈی باز۔
**پاترزادہ** طوائف کی اولاد۔
**پاتر (۲)** پیش ت۔ امث۔ مشیر، وزیر۔ (صف) ذکی، فہیم، چاتر۔
**پاتر (۳)** پیش ت۔ امث، ہ۔ پتا؛ پتل، برتن۔
**پاتراب** پیش ت۔ اند، ف۔ سفر یا نقلِ مکانی کا ارادہ کرنے کے بعد نیک شگون کے لیے پہلے کسی اور جگہ منتقل ہونا۔
**پاترتا** پیش ت۔ امث، ہ۔ پاک دامن، باعصمت، نیک، پارسا عورت۔
کہاوت: **پاترتا کو گزی نہیں، بیسوا اوڑھے خاصہ** نیک دامن کو کھدر نصیب نہیں اور فاحشہ ریشم پہنتی ہے۔ یعنی نیک تکلیف میں رہتے ہیں اور بد آرام میں۔
**پاترک** جزم ت، زبرر۔ اند۔ چھوٹا برتن؛ تھالی، ہانڈی۔
**پاتک** زبرت۔ اند، ہ۔ پاپ، گناہ، قصور؛ نجاست، گندگی؛ داغ، دھبا۔
**پاتک** پیش ت۔ اند۔ پہاڑ کا ڈھال یا پہلو؛ ڈھلان، ڈھالو چٹان۔
**پاتن** زبرت۔ امث، ہ۔ پاپوش، جوتی؛ خزاں، پت جھڑ۔
**پاتنجل** زبرت، جزم ن، زبرج۔ امث، س۔ ہندو حکیم پاتنجلی کے مرتب کردہ یوگ کے قواعد۔
**پاتھنا** جزم تھ۔ فعل متعدی۔ تھاپنا، اُپلے تھوپنا؛ سانچے میں ڈال کر اینٹیں بنانا، گھڑنا، بنانا۔ تھاپنا کا مقلوب۔
**پاٹ (۱)** اند، ہ۔ تخت، سنگاسن، مسندِ حکومت؛ اجابت کی چوکی۔
**پاٹ (۲)** اند، ہ۔ بٹا ہوا ریشم۔
**پاٹ (۳)** اند، ہ۔ چکی کے دونوں پتھروں یا دروازے وغیرہ کے دو حصوں میں سے کوئی ایک، پٹ۔
**پاٹ (۴)** اند۔ نجاروں کی اصطلاح میں انچ کا بارھواں حصہ۔
**پاٹ (۵)** اند۔ چوڑائی، وسعت، الاپ، اُونچائی۔
**پاٹ دار آواز** بلند آواز، دُور تک جانے والی آواز۔
**پاٹلا سونا** جزم ٹ، وج۔ اند۔ استعمال شدہ سونے کو پگھلا کر بنائی ہوئی مقررہ وزن یا حجم کی سلاخ یا بٹیا۔
**پاٹن** زبرٹ۔ اند۔ خالص ریشم کا بنا ہوا نفیس کپڑا۔
**پاٹنا** جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ ڈھانکنا، چھانا، پوشیدہ کرنا، چھپانا؛ ریل پیل کرنا،

بھرنا؛ چھت بنانا، بند کرنا۔

**پاٹی** ۔امث، ہ۔ چارپائی کے بازو، پٹی؛ لکڑی کی تختی جس پر بچے ابتدا میں لکھنا سیکھتے ہیں۔

**پاٹھ** اند، ہ۔ سبق، آموختہ، ورد، وظیفہ۔

**پاٹھ شالا** درس گاہ، مکتب۔

**پاٹھا**(۱) اند، ہ۔ ایک پہاڑی بیل جو پاس کے درختوں پر چڑھ جاتی ہے۔ پتے گلو سے مشابہ چھوٹے اور چکنے۔ پھول کافوری، پھل گول، مرچ کے برابر سرخی مائل اور جڑ زرد ہوتی ہے، دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ پراچینا، پاس، پارس بیل۔

**پاٹھا**(۲) صف، ہ۔ رک: پٹھا جس کی یہ قدیم اور مقامی شکل ہے۔ ساٹھا (رک) کا تابع۔

**پاٹھک** زبر ٹھ۔ اند، صف، ہ۔ پڑھنے والا۔ نیز پڑھانے والا، اُستاد، معلم، واعظ، مبلغ، مذہبی تلقین و نصیحت کرنے والا۔

**پاجامہ** زبر م۔ اند، ف۔ ازار، شلوار؛ سیدھی کاٹ کا پتلون سے ملتا جلتا ایک لباس جو ٹانگوں میں پہنا جاتا ہے۔

محاورہ: **پاجامے سے باہر ہونا/نکل پڑنا** بہت خفا ہونا، غصہ کی شدت میں آپے سے باہر ہونا۔

محاورہ: **پاجامے میں ڈال کر پہن لینا** بدلحاظ ہونا، گستاخ ہونا، ادب نہ کرنا۔

**پاج** ۔اند، ہ۔ زمرد کی ایک قسم؛ شیشہ، کانچ۔ نیز پاچ۔

**پاجر کاندا** زبر ج، جزم ر، ن غنہ۔ امث۔ جنگلی پیاز۔

**پاجی** صف، ف۔ اند۔ کمینہ، بدفطرت، شریر آدمی۔

کہاوت: **پاجی بہ طواف کعبہ حاجی نمی شود** پاجی کعبہ کا طواف کرنے سے حاجی نہیں ہو جاتا یعنی کمینہ کسی صورت میں شریف نہیں ہو سکتا۔

**پاجی پن** کمینگی، بدذاتی۔

**پاجی پرست** سفلہ پرور؛ کمینہ دوست، وہ آدمی جو رذیلوں اور کمینوں سے دوستی یا میل جول رکھے۔

**پاجی کا قرضہ** احسان کا بدلہ اُسی وقت چکا دینے کا عمل۔

**پاجھن** زبر جھ۔ امث، ہ۔ مویشی کے پچھلے پیروں میں باندھی جانے والی رسی۔

**پاچ** اند، ہ۔ زمرد؛ شیشہ، کانچ؛ لکڑی کا جالا۔ نیز پاج۔

**پاچراغ** صف، ف۔ ایک پاؤں پر کھڑا۔

**پاچک** زبر چ۔ اند، ف۔ تھپا ہوا گوبر، اُپلا۔

**پاچھنا** جزم چھ۔ فعل متعدی، ہ۔ پچھنے لگانا؛ چیرہ دینا، شگاف لگانا؛ گودنا۔ **پوچھنا** (رک) کا تابع جیسے **پوچھنا پاچھنا**۔

**پاچھی** امث، ہ۔ دولتی یا گھوڑے کا سوار کی ٹانگ پر منہ مارنا۔ نیز **پچھی** (شد چھ)۔

**پاخانہ** زبر ن۔ اند، ف۔ چھوٹا سا الگ تھلگ کمرہ یا پردہ دار جگہ جہاں رفع حاجت کے لیے بیشتر قدمچے وغیرہ بنے ہوتے ہیں، بیت الخلا؛ ٹٹی، سنڈاس، براز، گوہ، گندگی، فضلہ۔

محاورہ: **پاخانہ خطا ہونا** سخت خوف زدہ ہونا؛ خوف سے گوہ نکل جانا۔

**پاد**(۱) اند۔ پاؤں، پیر؛ جڑ، بنیاد، پایہ۔

**پاد**(۲) اند، ہ۔ گوز، ریح، وہ بودار ہوا جو آہستہ یا بلند آواز کے ساتھ پیٹ سے مقعد کی راہ خارج ہوتی ہے۔

محاورہ: **پاد بند ہونا** سٹپٹا جانا، خوف غالب ہونا، دم بند ہونا، ڈرنا۔

محاورہ: **پاد نکلنا** بلا قصد ریاح خارج ہونا؛ ڈر جانا۔

کہاوت: **پادوری چڑیو ساون آیا** خوش ہو جاؤ تمھارے عیش کا زمانہ ہے۔ نااہلوں یا دشمنوں سے جل کر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **پادے کوئی، پٹے بھٹیاری والا** خطا کسی کی اور سزا کسی غریب کو ملے۔ بڑا خطا کرے سزا چھوٹے کو ملے۔

**پاداش** امث، ف۔ صلہ؛ سزا، بدلہ، کسی بُرے عمل یا غلطی کا نتیجہ۔

**پادامی** اند، ف۔ شکاری، چڑی مار، چھوٹے پرندوں کو جال کے ذریعے پکڑنے والا۔

**پادری** اند، پُر۔ عیسائی مذہب کا عالم یا پیشوا۔

**پادزہر** جزم د، لیٹا زبر ز، جزم ہ۔ اند، ف۔ تریاق، زہر کا توڑ۔ مخفف: **پازہر**، زہر مہرہ۔

**پادشاہ** جزم د۔ اند، ف۔ بادشاہ، سلطان، حاکم۔

کہاوت: **پادشاہ اور عاشق دوسرے کو نہیں دیکھ سکتا** عاشق رشک کی وجہ سے اور بادشاہ ملک میں فساد ہونے کی وجہ سے اپنے سوا دوسرے کو برداشت نہیں کر سکتا۔

**پاڈل** زبر ڈ۔ اند۔ ایک پودا جس کے پھول زرد یا سرخ دو قسم کے ہوتے ہیں؛ پتے بیل پھل کی طرح، پتوں کا جوشاندہ دوا کے طور پر دیا جاتا ہے۔ نیز **پادل**، **پاڈھل**۔

**پاڈھا** ۔اند۔ ہرن کی قسم کا ایک صحرائی جانور، پاڑا۔

**پار**(۱) اند، س۔ سال گزشتہ، گزرا ہوا۔

**پارسال** پچھلا سال، گزشتہ سال، گزرا ہوا سال۔

**پار**(۲) اند، ہ۔ دوسری طرف؛ دریا کا اُس طرف کا کنارہ؛ حد، کسی چیز کا اختتام؛ عمیق، گہرا۔

محاورہ: **پار اُترنا** دریا عبور کرنا، ایک کنارے سے دوسرے کنارے پر جانا۔

کہاوت: **پار اُتروں تو بکری دوں** بے اعتبار آدمی کے وعدے پر طنز ہے۔

محاورہ: **پار کرنا/ کر دینا** کسی دُشوار گزار یا وسیع جگہ کی ایک جانب سے دوسری جانب پہنچنا یا پہنچانا۔

کہاوت: **پار کہیں سو وار ہے، وار کہیں سو پار ہے پکڑ کنارہ بیٹھ رہ یہی وار اور پار ہے** اِدھر والوں کے لیے اُدھر پار ہے اور اُدھر والوں کے لیے اِدھر۔ اِس لیے کنارہ پر بیٹھا رہ۔

کہاوت: **پار گئے مور ہو آئے** مسافر گھر واپس آکر بہت قصے سناتا ہے۔

محاورہ: **پار لگانا** دوسرے کنارے پر پہنچانا؛ مشکل حل کرنا۔

**پارا** اند، ہ۔ ایک سیال دھات کا نام جو سفید، وزنی اور بے قرار یا متحرک ہوتی ہے، سیماب؛ بے قرار، بے چین۔ نیز **پارہ**۔

**پارا پارا** (اند) ٹکڑے ٹکڑے، شکستہ۔

محاورہ: **پارا پارا کرنا** ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

**پاراوت** زبر و۔ امث۔ آبنوس کی ایک قسم۔

**پاربتی** جزم ر، زبر ب۔ صف۔ عَلَم، ہ۔ (لفظاً) پربت کی رہنے والی؛ ہندی دیومالا میں شوشنکر کی دیوی دُرگا، کالی دیوی۔ نیز **پاروتی**۔

**پارٹی** جزم ر۔ امث۔ جماعت؛ دعوت، جلسہ؛ فریق، شریک۔

**پارچہ** (۱) جزم ر، زبر چ۔ اند، ف۔ ٹکڑا، کپڑے وغیرہ کی دھجی، چیتھڑا؛ پہناوا، پوشاک۔ نیز **پارچا**۔

**پارچہ باف** کپڑا بُننے والا، جولاہا۔

**پارچہ** (۲) جزم ر، زبر چ۔ اند، ف۔ کنویں کے منہ کے کنارے پر اندر کی طرف قدرے بڑھا کر رکھی ہوئی پٹی یا لکڑی۔ نیز **پارچا**۔

**پارچہ** (۳) جزم ر، زبر چ۔ اند، ف۔ وہ مچان جو شکار کرنے کے لیے باندھی جاتی ہے۔ نیز **پارچا**۔

**پارَس** زبر ر۔ اند، ف۔ ایک خیالی پتھر جس کی بابت روایت ہے کہ لوہے کو چھو کر سونا بنا دیتا ہے، سنگِ اکسیر؛ (مجازاً) نادر، نہایت نفیس۔

محاورہ: **پارس بن جانا** بہت لائق بن جانا، باکمال ہو جانا۔

**پارَس پیپل** (اند) پیپل کی قسم کا ایک درخت جس میں پیپل کے برخلاف بھنڈی کی طرح کے پھول لگتے ہیں۔

صف: **پارَس ناتھ** (اند) پارس کی صفت رکھنے والا؛ پارس پتھر کا مالک؛ (اند) جینیوں کا مذہبی پیشوا۔

کہاوت: **پارس ناتھ سے چکی بھلی جو آٹا دیوے پیس، کڑھ نر سے مرغی بھلی جو انڈے دیوے تیس** جس شخص سے لوگوں کو فائدہ پہنچے وہ بے فیض شخص سے ہزار گنا بہتر ہے۔

**پارْس** جزم نیز زیر ر۔ اند۔ عَلَم۔ ملکِ ایران کا پُرانا نام۔ فارِس۔

**پارسا** جزم ر۔ صف، ف۔ پاک دامن، پرہیزگار، صالح۔

**پارسائی** رک: پارسا کا عمل یا حالت۔

**پارسَل** جزم ر، زبر س۔ اند۔ پلندہ، بقچہ؛ کاغذ یا کپڑے وغیرہ میں باقاعدہ لپٹی ہوئی اشیا جو بذریعہ ڈاک یا دیگر ذرائع سے کسی دوسرے مقام پر بھیجی جائیں۔ انگریزی: Parcel۔

**پارسی** جزم ر۔ صف، ف۔ **پارس** (رک) سے منسوب؛ ایران کا رہنے والا؛ مذہب زرتشت کا پیرو، آتش پرست۔

**پارکھ** زبر ر۔ صف، ہ۔ پرکھنے والا، جانچنے والا، ناقد؛ صراف، جوہری؛ واقف، تجربہ کار۔

**پارگی** جزم ر۔ فعل متعدی۔ ٹکڑے ہونا، (اصطلاحاً) نباتات اور حیوانات میں ایک جسم کے ٹکڑے ہو کر دوسرا جسم پیدا ہونا۔

**پارلیمان** جزم ر، ی۔ امث۔ کسی آزاد ملک کی سب سے بڑی قانون ساز مجلس جس کے ارکان آزادانہ طور پر منتخب شدہ ہوں۔

**پارلیمانی** رک: **پارلیمان** جس سے منسوب یا متعلق ہے۔

**پارنا** جزم ر۔ فعل متعدی۔ بنانا، تیار کرنا، سانچے میں ڈھالنا۔ رک: **کاجل پارنا**۔

**پارْوَت** جزم ر، زبر و۔ امث، ہ۔ پہاڑی؛ جو پہاڑ پر ہو، جو پہاڑ سے آئے۔

**پارہ** ۔اند، ہ۔ ایک سیال دھات کا نام جو سفید، وزنی اور بے قرار یا متحرک ہوتی ہے، سیماب؛ بے قرار، بے چین۔ نیز **پارا**۔

**پارہ پارہ** (اند) ٹکڑے ٹکڑے، شکستہ۔

محاورہ: **پارہ پارہ کرنا** ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

**پارینہ** ی، زبر ن۔ صف، ف۔ گزرا ہوا، کہنہ، قدیم، فرسودہ، پُرانا۔

**پاڑ** امث، ہ۔ جولاہوں، تار بافوں وغیرہ کے کام کرنے کا ٹھکانا، ٹھیا؛ معماری کے کام کے لیے بنائی ہوئی بانس کی مچان۔

**پاڑا** (۱) اند، ہ۔ بھینس کا نر بچہ، کٹھڑا، پڈھا۔ (مث) چیتل، ایک قسم کا ہرن جو قد میں چھوٹا ہوتا ہے اور اس کے جسم پر سفید چتیاں ہوتی ہیں۔

**پاڑا** (۲) امث، ہ۔ کھیت کی حد، مینڈھ؛ وہ جھونپڑے جو گاؤں کی حدود سے قدرے دُور ہوں۔

**پاژند** زبر ژ، ن غنہ۔ اند، ف۔ پارسیوں کی مذہبی کتاب، ژند کی تفسیر۔

**پازیب** ے۔ امث، ف۔ پاؤں کی زینت۔ نیز رک: پائل۔

**پاس** (۱) صف۔ نزدیک، قریب، قبضہ میں، اختیار میں، ہاتھ میں؛ حاصل، موجود، میسر، دستیاب، تصرف میں۔

محاورہ: **پاس آ لگنا** قریب آجانا۔

محاورہ: **پاس آنا** نزدیک آنا، قریب آنا؛ ہم بستر ہونا، مباشرت کرنا۔

**پاس پڑوس** قرب وجوار، آس پاس، اردگرد؛ ہمسایہ۔

محاورہ: **پاس پھٹکنے نہ دینا** نزدیک بھی نہ آنے یا جانے دینا۔

کہاوت: **پاس رہے جانیے یا بات چلے جانیے** کسی کی اچھائی برائی اسی وقت معلوم ہوتی ہے جب وہ ساتھ رہے یا ساتھ سفر کرے۔

کہاوت: **پاس کا کتا نہ دور کا بھائی** جو چیز پاس ہو وہ بہتر ہے، موجود کتا دُور کے بھائی سے بہتر ہے۔

کہاوت: **پاس کوڑی نہ بازار لیکھ** بالکل بے حیثیت ہے۔

**پاس** (۲) اند، ف۔ لحاظ، مروت؛ بات کی پچ؛ قول کی پابندی، رسم کا نباہ۔

**پاسِ آبرو** عزت کا خیال، حرمت۔

**پاسِ خاطر** دوسرے کی خواہش کا لحاظ یا احترام۔

**پاس** (۳) اند۔ (امتحان وغیرہ میں) کامیابی؛ (سینما، تھیٹر وغیرہ میں کھیل یا کسی خاص پروگرام کو دیکھنے کا مفت) پروانہ، اجازتی سند۔

**پاسا** (۱) اند، ہ۔ جوئے یا کھیل میں داؤ چلنے کے لیے استعمال ہونے والی کوڑیاں یا کعبتین۔ نیز **پانسا**۔

محاورہ: **پاسا اُلٹ پڑنا** خلافِ خواہش پاسا جا پڑنا جو جیت کو ہار میں تبدیل کر دے۔

کہاوت: **پاسا پڑے اناڑی جیتے** ناواقف آدمی اگر پانسا پھینکے تو داؤ موافق پڑتا ہے۔ جیت اتفاق پر موقوف ہے۔

کہاوت: **پاسا پڑے سو داؤ، حاکم کرے سو نیاؤ** حاکم جو فیصلہ کرے وہ انصاف ہوتا ہے۔ قسمت جس کی یاوری کرے وہ کامیاب ہوتا ہے۔ زندگی کی نیرنگیوں پر طنز۔

محاورہ: **پاسا پلٹنا** ایسا پاسا پڑنا جس سے جیتتا ہوا کھلاڑی والا ہار جائے۔ (مجازاً) کسی بات کا خواہش یا تدبیر کے خلاف ہونا۔

**پاسا** (۲) اند۔ کھرے سونے کی اینٹ، تختی یا سلاخ وغیرہ۔ مثال: **پاسے کا سونا** تصدیق شدہ، ٹھپا لگا ہوا کھرا سونا۔

**پاسبان** جزم س۔ اند، ف۔ دربان، چوکیدار، نگہبان، حفاظت کرنے والا۔

**پاسبانی** (امث) چوکیداری، نگہبانی، دربانی۔

**پاستان** جزم س۔ اند، ف۔ ماضی، زمانۂ گزشتہ۔

**پاسخ** پیش س۔ اند، ف۔ کسی سوال، خط یا پیغام وغیرہ کا جواب۔

**پاسخ نامہ** (لیٹا زیرخ) خط کا جواب۔

**پاسدار** جزم س۔ صف۔ اند، ف۔ جانبدار، حمایتی؛ پاسبان، محافظ۔

اسم کیفیت: **پاسداری** رعایت، حمایت؛ طرف داری، دیکھ بھال، نگرانی، حفاظت۔

**پاسنگ** زبر س، ن غنہ۔ اند، ف۔ ترازو کے خالی پلڑوں کو برابر کرنے کے لیے رکھا یا ٹانگا جانے والا وزن۔

کہاوت: **پاسنگ کا چور تین جگہ ڈنڈائے، جھکتا تولے، روکن دے، پاسنگ دکھائے** جو شخص بے ایمانی کرے ہر قدم پر دھوکا دیتا ہے۔ تولے تو کم تولتا ہے، کھوٹا سودا کرتا ہے، روکن کو پاسنگ بتاتا ہے۔

**پاسے** اند۔ رک: پاسا (۲) جس کی یہ مغیرہ حالت ہے۔

**پاسے کا سونا** تصدیق شدہ، ٹھپا لگا ہوا کھرا سونا۔

**پاش** (۱) لاحقۂ فاعلی۔ ف۔ بکھیرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا (عموماً تکرار میں مستعمل) مثلاً: نمک پاش۔

محاورہ: **پاش پاش کرنا** ٹکڑے ٹکڑے کرنا، چُور چُور کرنا۔

**پاش** (۲) اند، امث۔ حلقہ، گرہ، جال، زنجیر، بند، بیڑی؛ دُنیا، قدرت۔

**پاشان** اند۔ کنکر، روڑا؛ حقیر شے۔

**پاشان بھید** (ے) ایک پودا جس کی جڑ مثانے کی پتھری کے علاج کے لیے مفید خیال کی جاتی ہے۔ نیز **پکھان بید**۔

**پاشاں** ن غنہ۔ صف، ف۔ کشادہ، کُھلا کُھلا، بکھرا ہوا، چھڑکا، بکھیرا ہوا، دُور دُور۔

**پاشانی** چھڑکاؤ؛ کشادگی۔

**پاشش** بکھیر، لُٹانا۔

**پاشک** (۱) زبر ش۔ اند۔ ایک قسم کا کھیل یا جوا؛ بندھن۔

**پاشک** (۲) زبر ش۔ اند، ف۔ پاؤں کا ایک زیور۔

**پاشک** زیر ش۔ اند۔ جال میں چڑیا پھانسنے والا، چڑی مار، بھیلیا۔

**پاشنہ** جزم ش، زبر ن۔ امث، ف۔ آدمی کی ایڑی یا جانور کے کھر یا سُم سے اُوپر کا حصہ۔

صف: **پاشنہ کوب** (و مج) (ف) متعاقب، پیچھے پیچھے آنے والا۔

**پاشیب** ے۔ اند۔ ڈھلان، سیڑھی، ڈھالو راستہ۔

**پاشیدگی** ی، جزم د۔ صف۔ بکھیرنے، پھاڑنے، شق کرنے یا بھرنے کا عمل (عموماً تراکیب میں مستعمل)۔

**پاشیدنی** ی، جزم نیز زبر د۔ صف۔ بکھرنے یا تقسیم ہونے والا۔

**پاشیدنی خلیے** جو تولید کے لیے کئی خلیوں میں بٹ جاتے ہیں۔

**پاشیدہ** ی،زبرد۔صف،ف۔ چھڑکا ہوا،ریزہ ریزہ،ٹکڑے ٹکڑے۔

**پاک** (۱) صف،ف۔ ستھرا،صاف،طاہر،جس میں کوئی آلائش،آمیزش یا میل نہ ہو؛مبرّیٰ منزہ؛ختم،تمام،چکتا۔مثال:قرضہ **پاک ہونا** قرضہ کی رقم ادا ہو جانا۔

صف: **پاک باز** زاہد،متقی؛ایماندار،بے گناہ؛صاف دل،نیک نیت؛سچا عاشق۔

**پاک باطن** نیک طینت،پارسا۔

صف: **پاک دامن** (ف) باعصمت،پارسا،جس نے کوئی گناہ نہ کیا ہو۔

کہاوت: **پاک رہ بے باک رہ** نیک چلن آدمی کو کسی بات کا ڈر نہیں ہوتا۔

صف: **پاک شہدہ** (پیش ش،جزم ہ) (ف) سخت شریر،بڑا بدمعاش،چھٹا ہوا،بدچلن،بہت ہی آوارہ۔

صف: **پاک صاف** (ف۔ع) صاف ستھرا،اُجلا،نیک نیت؛کھرا،بے لوث۔

محاورہ: **پاک کرنا** چننا،صاف کرنا،پونچھنا؛مذہبی شرائط کے مطابق دھو کر صاف کرنا؛میل دور کرنا؛حساب ختم کرنا،قرض بے باک کرنا۔

**پاک** (۲) اند۔(جانور کا) بچہ؛غافل،جاہل۔

**پاک پھل** زبرپھ۔اند۔ کرونداایک خاردار لیموں سے ملتا درخت،پتے چوڑے اور لمبے،پھول گلابی،پھل بیر کے برابر سرخ،جو پک کر قدرے سیاہ ہو جاتا ہے۔

**پاک رنجن** زبرر،جزم ن،زبرج۔اند۔ **تیزپات** (رک)۔

**پاکا** اند۔ پھوڑا۔

**پاکٹھ** زبرکھ۔صف۔اند۔ پختہ،پکا،رسیدہ،تجربہ کار،عمر رسیدہ آدمی یا عورت؛پرانا۔نیز **پاکھٹ**۔

**پاکر** زبرک۔اند۔ پیپل سے ملتا ایک درخت جس کے پتوں میں سے دودھ رستا ہے اور اُس پر چیونٹے بہت چڑھتے ہیں،پھل پیپلی کی طرح کا ہوتا ہے؛انجیر۔نیز **پاکھر**۔

**پاکستان** زبرک۔مذ،ف۔ دُنیا کا سب سے بڑا مسلم آبادی کا ملک جو چودہ اگست ۱۹۴۷عیسوی کو ہندوستان کی تقسیم سے قائم ہوا۔

**پاکشک** جزم ک،زیرش۔صف۔ مدد دینے والا،حمایتی؛طرفدار،جماعتی،ایک فریق کا۔

**پاکل** زبرک۔اند۔ ایک پودا،کرکٹی،کچنال کا پودا۔رک: **کاکڑاسینگی**۔

**پاکوب** وج۔صف،ف۔ پاؤں پٹخنے والا؛(مجازاً) ناچنے والا،رقاص۔

**پاکوبی** پاؤں مارنا،پاؤں پٹخنا۔

**پاکی** امث،ف۔ طہارت،اُسترہ۔

محاورہ: **پاکی لینا** موئے زہار صاف کرنا۔

**پاکیزہ** ی،زبرز۔صف،ف۔ صاف ستھرا،نفیس،شائستہ۔

اسم کیفیت (مث): **پاکیزگی** صفائی ستھرائی،پاک ہونے کی حالت۔

**پاکھا** اند،ہ۔ پہلو،بازو؛دروازے کے پہلو کی دیوار؛اُسارا،عارضی یا مختصر سائبان یا چھپر۔

**پاکھٹ** زبرکھ۔صف،ہ۔ بوڑھا،خرانٹ؛جہاں دیدہ،تجربہ کار۔

**پاکھر** زبرکھ۔اند،ہ۔ ہاتھی گھوڑے کے شانوں کو ڈھکنے والی زرہ یا ساز۔

**پاکھنڈ** زبرکھ،ن غنہ۔اند،ہ۔ بدذاتی؛شرارت؛جھگڑا،بکھیڑا؛ریا،بناوٹ،تصنع؛دکھاوے کی عبادت۔

**پاکھے** اند،ہ۔ بغلیاں،کتاب کے ورقوں کی حفاظت کے لیے بنائی گئی جلد کے دونوں رُخ؛چولھے کے پہلو کی دیواریں۔

**پاگ** اند،ہ۔ شیرہ،شہد؛پگڑی،دستار؛قدم،پاؤں۔

**پاگنا** شیرے میں ڈبونا،شکّر چڑھانا۔

**پاگر** زبرگ۔امث۔ مویشیوں کا چرنے کے بعد چارے کو ہضم کرتے ہوئے میں سے جھاگ نکالنا۔

**پاگل** زبرگ۔صف،ہ۔ دیوانہ،مجنوں،خبطی جو اپنے ہوش وحواس میں نہ ہو؛احمق،بے وقوف،بے عقل۔

اسم کیفیت: **پاگل پن** دیوانگی،خبط،جنون۔

**پاگل خانہ** (ہ۔ف) پاگلوں کا شفاخانہ۔

کہاوت: **پاگل کے سر کیا سینگ (لگے) ہوتے ہیں** پاگلوں کی کوئی ظاہری شناخت کی نشانی نہیں ہوتی۔وہ تو اپنی حرکات اور گفتگو سے پہچانے جاتے ہیں۔

**پال** (۱) امث،ہ۔ چھولداری،پردہ،بادبان؛بھوسا؛چھوٹا خیمہ۔

محاورہ: **پال ڈالنا** کچے پھل کو جلد پکانے کے لیے آٹے یا بھو سے میں دبانا۔

**پال** (۲) اند،ہ۔ توپ اور بندوق یا طمنچہ (طپنچہ) کی نال کا گھیرا یا چکر۔

**پال** (۳) اند۔ پالنے والا،پرورش کرنے والا۔

کہاوت: **پال پال،تیرے جی کا ہوگا کال** کمینے آدمی پر مہربانی کرو گے تو وہ موقع ملے پر نقصان کرے گا۔

متعلق فعل: **پال پوس کے** پرورش کر کے۔

**پال** (۳) اند۔ کبوتروں کی جفتی۔

**پالا** (۱) اند،ہ۔ کُشتی کا اکھاڑا؛کُشتی کا مقابلہ۔

محاورہ: **پالا چھوڑ کے بھاگ جانا** مقابلہ سے بھاگ جانا،مقابلہ میں نہ

ٹھہرنا۔

**پالا** (۲) امذ، ہ۔ ہوا میں ملے ہوئے پانی کے لطیف بخارات جو زمین کے بہت زیادہ سرد ہو جانے کے باعث سفید بلوری شکل میں سطح پر جم جاتے ہیں، منجمد اوس۔

محاورہ: **پالا پڑنا** کہر پڑنا، برف باری ہونا۔

**پالا** (۳) امذ، ہ۔ واسطہ؛ سروکار، سابقہ تعلق۔

محاورہ: **پالا پڑنا** ناحق سروکار ہونا، بُرا واسطہ پڑنا۔

**پالاگن** زبرگ۔امذ، ہ۔ قدم لینا، احتراماً پاؤں چھونا، قدم بوسی کرنا۔ نیز **پالگن**۔

**پالان** امذ، ہ۔ گدھے کی جھول، کجاوا۔

**پالت** زبرل۔صف، ہ۔ آوردہ، پروردہ، پالا ہوا، محفوظ؛ قائم رکھا ہوا۔

**پالتو** جزم ل، ومع۔صف، ہ۔ گھر میں پلنے والا جانور۔

**پالتی** جزم ل۔امث، ہ۔ رک: **آلتی پالتی**۔

**پالٹ** زبرل۔امذ، ہ۔ پٹے بازی کا ایک وار جس میں حریف کی دائیں پنڈلی پر چوٹ لگاتے ہیں۔

**پالک** (۱) زبرل۔صف۔امذ، ہ۔ پالا ہوا، وہ لڑکا جس کو کسی نے پرورش کیا ہو؛ حفاظت، معاونت، پرورش؛ مددگار، پرورش کرنے والا۔

**پالک** (۲) زبرل۔امث، ہ۔ بڑے بڑے پتوں کی ساگ سے مشابہ ایک سبزی۔

**پالکی** جزم ل۔امث، ہ۔ ڈولا، کہاروں کے کاندھوں پر لے جائی جانے والی پردہ دار سواری جو ڈولی سے بڑی اور لکڑی کی بنی ہوتی تھی۔

**پالکی نشین** پالکی میں بیٹھنے والا؛ بڑے رتبے والا۔

**پالم پٹ** زبرل، جزم م، زبرپ۔امذ۔ وہ اراضی جو زمینداروں کو بطورِ عطیہ دی گئی ہو۔

**پالن** زبرل۔امذ، ہ۔ پرورش؛ تحفظ؛ پاس، نباہ مثلاً: قول کا پالن۔

**پالن ہار** پالنے والا۔

محاورہ: **پالن کرنا** پالنا، پرورش کرنا؛ ایفا کرنا، وعدہ پورا کرنا۔

**پالنا** (۱) جزم ل۔امذ۔ جھولا؛ جھولنا، پنگوڑا، گہوارہ۔

**پالنا** (۲) جزم ل۔فعل متعدی۔ پرورش کرنا، تربیت دینا؛ زندگی بسر کرنے کے اسباب مہیا کرنا۔

محاورہ: **پالنا پوسنا** پرورش کرنا، کھلانا پلانا؛ نگہداشت کرنا، حفاظت کرنا، سرپرستی کرنا۔

**پالندی** زبرل، جزم ن۔امذ۔ جنسِ شکر قند و جنسِ نیلوفر کی ایک قسم جس کا شگوفہ یا پھول کالا ہوتا ہے۔ نیز **پالندھی**۔

**پالنگ** زبرل، ن غنہ۔امذ۔ کندر کا درخت جس کی آمیزش سے لوبان بنتا ہے۔ **پالنگی** لوبان۔

**پالو** ومع۔امذ، ہ۔ گاؤں کی حد پر واقع کھیت؛ سال میں ایک فصل دینے والا کھیت؛ پودے کی جڑ کے اُوپر کا ڈنٹھل یا پتلا تنا۔

**پالوانہ** جزم ل، زبرن۔امذ۔ حلوائیوں کا سوراخ دار کفگیر، جھرنا۔

**پالودہ** ومع، زبرد۔صف۔ صاف کیا ہوا، چھانا، پُنا ہوا؛ فالودہ۔

**پالوش** ومع۔امذ۔ کھوٹا کافور۔

**پالول** جزم ل، زبرو۔امذ۔ صاف شفاف پانی۔

**پالہ** زبرل۔امذ۔ دو کوہانوں والا اُونٹ۔

**پالہنگ** لیٹا زبرل، زبرہ، ن غنہ۔امذ۔امث۔ (بروزن مردنگ) پالتو جانور کے گلے کی رسی یا ڈوری۔

**پالی** (۱) امث، ہ۔ مرغ بٹیر وغیرہ لڑانے کا اکھاڑا، لڑنے والے پرندوں کی لڑائی کا ایک دَور یا ایک معرکہ۔

محاورہ: **پالی باہر ہونا** بٹیر وغیرہ کا ہار کر بھاگ جانا؛ ہار ماننا۔

محاورہ: **پالی جمانا** لڑانے کے لیے پرندوں کا مقابلہ کرانا۔

کہاوت: **پالی ڈانگروں کی رکھوالی** اس کی سمجھ بوجھ اتنی ہی ہے چرواہا عقل مند نہیں ہوتا۔

**پالی** (۲) امث، س۔ پاک و ہند کی ایک قدیم زبان جس میں بدھ مت کی مقدس کتابیں لکھی گئیں، ایک دور میں اُردو کی طرح ملک گیر تھی۔

**پالیز** ے۔امث، ف۔ پائیں باغ، سبزہ زار؛ خربوزے، تربوز کا کھیت۔ نیز **فالیز**۔

**پالیسی** ی۔امث۔ حکمتِ عملی؛ تدبیر، چال۔

**پام** امث، ہ۔ پیمک، لیس وغیرہ کے کناروں پر لگی ہوئی ڈوری؛ ایک جلدی مرض، کھاج؛ تین انچ کی لمبائی کا پیمانہ۔

**پامال** صف، ف۔ روندا ہوا، خراب، خستہ، برباد، تباہ؛ چوپٹ، ستیاناس۔

**پامر** زبرم۔صف، ف۔ کمینہ، پاجی، ذلیل، بدذات، بدمعاش؛ بیوقوف، احمق؛ گناہ گار۔

**پان** (۱) امذ، ہ۔ دل کی شکل کا سبز یا زردی مائل پتا جو چونے کتھے اور چھالیہ وغیرہ کے ساتھ کھایا جاتا ہے۔ اس کی کئی قسمیں ہیں۔ بنگلہ، دیسی، سانچی، کپوری، ملک پوری۔ پان کی شکل کا نشان۔

کہاوت: **پان اور ایمان پھیرے ہی سے اچھا رہتا ہے** پان بے خبری میں گل جاتے ہیں اور ایمان بے توبہ کے صاف نہیں ہوتا۔

کہاوت: **پان پرانا، گھرت نیا اور کلونتی نار، یہ تینوں تب پایئے**

جب پرسن ہوئیں مرار پرانا پان، نیا گھر اور پاکدامن عورت تب ملتی ہے جب خدا مہربان اور خوش ہو (پرسن = خوش، راضی؛ مرار = بھگوان)۔

محاورہ: پان پھیرنا پان کو منہ میں اُوپر نیچے کرتے رہنا تا کہ گلنے نہ پائیں۔

محاورہ: پان چبانا بنا ہوا یا لگا ہوا پان آہستہ آہستہ کھانا۔ (مجازاً) بے کار باتوں میں وقت گزارنا۔

پاندان پان اور اُس کے لوازم رکھنے کا صندوقچہ یا ڈھکنے دار ظرف، پٹاری۔

پان کا بیڑا (ی) بنے یا لگائے ہوئے پان کا لپٹا ہوا پتا۔ گلوری؛ پانوں کا مُٹھا۔

پان (۲) اند، ہ۔ پینے کی چیز، پینے کا عمل۔ رک: کھان پان؛ دھات کی چیز کو تپا کر پانی میں بُجھانا۔

پان دھار وہ زمین جس کی آب پاشی نہر یا کنویں کے پانی سے ہوتی ہے۔

پان (۳) عدد۔ پانچ کا مخفف، مثلاً: پان سو؛ پان سیر؛ (مجازی) اِنچ کا چوتھائی حصہ؛ ایک قدیم سکہ جو ۸۰ کوڑیوں کی مالیت کا ہوتا تھا۔

پان (۴) امث، ہ۔ پہیے کے مرکزی حصہ اور محیط کے حلقے کو جوڑے رکھنے والی تانیں، ارا۔

پانا فعل متعدی۔ حاصل کرنا، ڈھونڈ نکالنا؛ تاڑ لینا، کسی جگہ تک جا پہنچنا؛ محسوس کرنا، جاننا، سمجھنا، مثلاً: تم نے اُسے کیسا پایا۔

پانا (۲) اند، ہ۔ ڈھبری کسنے کا آلہ۔ نیز پانہ۔

پانبر ن مغ، زبر ب۔ اند۔ دو رنگا بٹا ہوا ڈورا۔

پانت ن غنہ۔ امث، ہ۔ قطار، صف؛ سلسلہ، ڈار۔ نیز پانتی۔

محاورہ: پانت بھرنا فصل کاٹتے وقت مزدور کسانوں کا اپنی نامزد کی ہوئی قطاروں کو کاٹنا۔

پانت پانت قطار در قطار۔

پانتھ ن غنہ۔ صف۔ اند، س۔ مسافر، کوچہ گرد۔

پانجرا ن مغ۔ اند۔ اناڑی کھویا، ناتجربہ کار کشتی راں۔

پانجنا ن مغ، جزم ن۔ فعل متعدی۔ دھات کے برتن میں ٹانکا لگانا، برتن میں سوراخ کو بند کرنا؛ دھات کے دو یا زیادہ ٹکڑوں کو ٹانکا لگا کر آپس میں جوڑنا۔

پانچ ن غنہ۔ اند۔ چار سے ایک زیادہ، گنتی میں چار اور ایک، (ہندسوں میں) ۵؛ چالاک، عیار، کائیاں۔

کہاوت: پانچ اُنگلیاں گھی میں بڑے مزے میں، ہر طرح چین ہی چین۔

کہاوت: پانچ پنچ مل کیجیے کاج، ہارے جیتے نہ آوے لاج کام صلاح اور مشورہ سے ہو تو پھر کوئی کسی کو الزام نہیں دے سکتا۔

پانچ پیارے گورو گوبند سنگھ کے پانچ آزمائے ہوئے وفادار ساتھی۔

کہاوت: پانچ جوتیاں اور حقے کا پانی جب کوئی نالائق شخص بہت مانگے تو کہتے ہیں کہ اسے یہی ملنا چاہیے۔

پانچ دن قلیل مدت، تھوڑا عرصہ۔

پانچ سات چند، تھوڑی تعداد میں۔

کہاوت: پانچ سات کی لاٹھی ایک جنے کا بوجھ بہت سے لوگ بوجھ بٹا لیں تو کسی پر بار نہیں ہوتا۔ ایک پر لادیں تو اُس کے لیے بہت ہوگا جیسے ایک لاٹھی سہارا ہوتی ہے مگر پانچ لاٹھیاں بوجھ بن جاتی ہیں۔

کہاوت: پانچ مہینے بیاہ کو بیتے، پیٹ کہاں سے لائی جب کوئی صریحاً بے قاعدہ بات یا ایسا دعویٰ کرے جس پر یقین نہ آئے۔

کہاوت: پانچ ماموں کا بھانجا بھوک بھوک پکارے جس کے بہت ہی حمایتی ہوں مگر وہ خوار ہو تو کہتے ہیں۔

کہاوت: پانچوں اُنگلیاں برابر / یکساں نہیں تمام لوگ ایک جیسے نہیں ہوتے۔

کہاوت: پانچوں اُنگلیاں، پانچوں چراغ بہت قابل ہے۔ ہیرا ہے۔

کہاوت: پانچوں اُنگلیاں گھی میں (چھٹا) سر کڑھائی میں بڑے مزے میں ہیں۔ مختار کل ہیں۔ ہر طرح فائدہ ہے۔

کہاوت: پانچوں پانڈے، چھٹے نرائن وہاں کہتے ہیں جہاں کسی شخص کے اچانک آتے پر خوشی ہو۔

کہاوت: پانچ آم پچا سے اِملی تھوڑی اچھی چیز زیادہ بری چیز سے بہتر ہے۔

کہاوت: پانچ میت پچا سے ٹھاکر چھوٹے معاملے میں دوست سے اور بڑے معاملے میں حاکم سے نہیں بگاڑنی چاہیے۔

پانچا ن مغ۔ اند۔ گھاس سمیٹنے کا ایک آلہ جس میں چار یا پانچ دانتے ہوتے ہیں۔ دَترا۔

پانچر ن مغ، زبر ج۔ اند۔ کولھو کا وہ شکنجہ جو گنے کو دبا کر رس نکالتا ہے۔

پاندان جزم ن۔ اند، ہ، ف۔ پان اور اُس کے لوازم رکھنے کا صندوقچہ یا ڈھکنے دار ظرف، پٹاری۔

پاندری ن مغ، جزم د۔ امث۔ تہ بازاری کا کرایہ جو خوانچہ فروشوں وغیرہ سے وصول کیا جائے۔

پانڈ ن غنہ۔ صف، ہ۔ وہ درخت جو پھل نہ دے؛ وہ عورت جس کے دودھ نہ اُترے؛ یرقان، پیلیا؛ زردمٹی۔ نیز پانڈر، پانڈری۔

**پانڈا** ن مغ۔اند، ہ۔ پروہت، پوجا کرانے والا خاندانی پجاری۔ نیز پنڈا، پنڈوا۔(مث) پنڈیائن۔

**پانڈر** ن مغ، زبرڈ۔صف۔ پیلا، ہلکا زرد؛ ایک مرض جس میں خون کی کمی کے باعث مریض کا جسم پیلا ہوجاتا ہے، یرقان۔

**پانڈو** ن مغ، ومع۔امث، ہ۔ وہ زمین جس میں ریت اور چکنی مٹی ملی ہو، بارانی زمین۔

**پانڈو** ن مغ، ولین۔اند، ہ۔ راجہ پانڈو کی اولاد خصوصاً پانچ بھائی (یُدھشٹر، ارجن، بھیم، نکل، سہدیو) جو مہابھارت میں شریک ہوئے۔

**پانڈی** ن مغ۔اند۔ بوجھ (خصوصاً بوریاں) ڈھونے والا مزدور۔

**پانڈے** ن مغ۔اند۔ رک: پانڈا جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے؛ پنڈت، اُستاد، معلم۔

کہاوت: **پانڈے جی پچھتائیں گے وہی چنے کی کھائیں گے** کہانہ مانوگے تو پچھتانا پڑے گا۔ جب کوئی اپنی ضد پر قائم رہے تو کہتے ہیں کہ تم نقصان اُٹھاؤ گے۔

کہاوت: **پانڈے جی تو پیتائیں** ضرورت مند کی ضرورت پوری ہو تبھی اُس کو تسکین ملتی ہے۔

کہاوت: **پانڈے دونوں سے گئے حلوا ملا نہ مانڈے** لالچ میں اپنا بھی گنوا بیٹھے۔ جو ملتا تھا زیادہ ہوس کی وجہ سے وہ بھی کھو دیا۔

**پانزدہ** ن مغ، جزم ز، لیٹا زبر د، ہ ملفوظ۔عدد، ف۔ پندرہ، دس اور پانچ، (ہندسوں میں) ۱۵۔

**پانزدہم** (زبرد، پیش م) پندرھواں۔

**پانس** ن غنہ۔امث، ہ۔ کھاد جو زمین کی تقویت کے لیے ڈالی جاتی ہے؛ فُضلہ، گھورا، گھوبر؛ کچرا۔

**پانسا** ن مغ۔اند، ہ۔ رک: پاسا۔ نیز پاسہ، پانسہ۔

محاورہ: **پانسا اُلٹنا / اُلٹ جانا** انقلاب ہونا، تدبیر یا تقدیر کا موافق سے مخالف ہوجانا۔

**پانسنا** ن مغ، جزم س۔فعل متعدی، ہ۔ گنے کی آنکھ دار جڑ کو کھیت میں بونے سے پہلے پھوٹنے کے واسطے دبانا۔ گنے کی پود لگانا۔

**پانسی** ن مغ۔امث، ہ۔ ڈوریوں کا جال جسے سامان کی گٹھڑی کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔

**پانشل** ن مغ، پیش ش۔صف۔ گندہ، پلید، میلا، مٹی سے ڈھکا ہوا، گرد آلود۔

**پانک** ن غنہ۔امث، ہ۔ سیلاب کی لائی ہوئی ریت یا مٹی؛ وہ زمین جو دریا کے ہٹ جانے سے نکل آئے۔ نیز پانگ۔

**پانک** زیرن۔اند۔ شراب بیچنے والا، شراب فروش۔

**پانکت** ن مغ، زبرک۔متعلق فعل۔ سیدھے خط میں، سیدھ میں، لکیر میں، قطار میں، صف میں۔

**پانکھی** ن مغ۔امث۔ کیاریاں، کھیت کی نالیاں صاف کرنے کا دستہ دار تکونی شکل کا اوزار، ایک طرح کا کُھرپا۔

**پانگرا** ن مغ، جزم گ۔اند۔ جنگلی مونگا، پھرہد؛ ایک پودا جس کی شاخوں پر باریک کانٹے لگے ہوتے ہیں، پھول سُرخ، پتے ڈھاک کی طرح اور اس پھلیاں لگتی ہیں۔ نیز پانگڑا۔

**پانگو** ن غنہ، ومع۔صف۔ نشیبی زمین جس میں برسات کا پانی بھر جائے۔

**پانگہ** ن غنہ، زبرگ۔صف۔ لنگڑا، جس کا ایک یا دونوں پاؤں بے کار ہوں۔

**پانی** ۔اند، ہ۔ وہ سیال جس سے سمندر، دریا، نہریں، ندیاں اور نالے بھرے ہوئے ہیں، ایک حصہ آکسیجن اور دو حصے ہائیڈروجن کا مرکب؛ آب، جل؛ ماء؛ شراب؛ بارش، مینہ؛ رطوبت، تری؛ نطفہ، منی؛ (آنکھوں کی نسبت) شرم وحیا؛ (تلوار وغیرہ کی) دھار، تیزی؛ آب وتاب، چمک دمک؛ رونق، تازگی؛ حوصلہ، ہمت؛ مرغوں کی لڑائی کا درمیانی وقفہ؛ ٹھنڈا یا سرد ہونے کی کیفیت؛ آسان ہونے کی حالت؛ عزت، شہرت؛ پسینہ؛ عرق، افشردہ؛ (مجازاً) آنسو۔ (صف) آسان، سہل، مثلاً: مشکل مسئلے کو پانی کردیا۔

محاورہ: **پانی اُبلنا** پانی کا جوش میں آکر کھولنے لگنا۔

محاورہ: **پانی اُتارنا** شرمندہ کرنا، تکبر خاک میں ملانا؛ پانی کو بلندی سے نشیب کی طرف لانا؛ پانی کم کرنا، گھٹانا۔

محاورہ: **پانی اُتر آنا** آنکھوں کی ایک بیماری جس میں دھندلا دکھائی دیتا ہے۔

محاورہ: **پانی پی کر ذات پوچھنا** کوئی کام کرنے کے بعد پچھتانا، بات ہو چکنے کے بعد اُس کی تحقیق کرنا، بے وقت افسوس کرنا۔

کہاوت: **پانی باڑھا ناؤ میں، گھر میں باڑھا دام دونوں ہاتھ اُلیچیے یہی سہانا کام** گھر میں روپیہ رکھ چھوڑنا کشتی میں پانی بھر جانے کے برابر ہے، جس طرح کشتی میں سے دونوں ہاتھوں سے پانی نکالتے ہیں۔ اسی طرح دونوں ہاتھوں سے خیرات کرنا چاہیے۔

محاورہ: **پانی بانسوں اُچھلنا** بہت زیادہ مقدار میں پانی کا جاری ہونا؛ اُونچی لہروں کے ساتھ پانی کا نکلنا۔

کہاوت: **پانی بیچ بتاسا جیسے** بہت ناپائیدار اور نازک ہے۔

محاورہ: **پانی پانی کرنا** شرمندہ کرنا، غیرت دلانا؛ نرم کرنا، پگھلانا؛ تھکا دینا، پسینے میں شرابور کرنا۔

محاورہ: **پانی پانی ہونا** نادم ہونا، شرمندہ ہونا؛ نرم ہونا، رقیق ہونا، پگھلنا۔

محاورہ: **پانی پر لکھا ہونا** نقش برآب ہونا؛ ناپائیدار ہونا۔

کہاوت: **پانی پی کر ذات کیا پوچھنی** کام کرنے کے بعد تحقیق کرنا فضول ہے۔

محاورہ: **پانی پی کر گزارا کرنا** بے حد تنگدستی میں زندگی گزارنا۔

کہاوت: **پانی پیا منہ پر آتا ہے** راز چھپا نہیں رہتا۔ احسان یاد رہتا ہے۔

کہاوت: **پانی پیجیے چھان کر، پیر کیجیے جان کر** ہر کام سوچ سمجھ کر کرنا چاہیے، جس طرح پانی چھان کر پینا چاہیے اور مرشد تحقیقی کے بعد بنانا چاہیے۔

محاورہ: **پانی پھر جانا** ضائع ہو جانا، رائیگاں جانا، اکارت جانا؛ ملیا میٹ ہو جانا، مٹ جانا؛ آب و تاب جاتی رہنا، رونق ختم ہو جانا۔ نیز **پانی پھرنا**۔

محاورہ: **پانی پھیر دینا/ پھیرنا** رک: **پانی پھر جانا** جس کا یہ تعدیہ ہے۔

کہاوت: **پانی تو بہتا بھلا، کھڑا گندھیلا ہو** جس طرح پانی بہتا رہے تو صاف رہتا ہے۔ اسی طرح کام ہوتا رہے تبھی ٹھیک رہتا ہے۔

محاورہ: **پانی چوانا** (پیش چ) حلق میں پانی ٹپکانا۔

کہاوت: **پانی دیں اور جڑ کاٹیں** ظاہراً امداد کریں اور در پردہ نقصان پہنچائیں۔

محاورہ: **پانی سر سے گزرنا** کسی معاملے کا حد سے بڑھنا یا انتہا کو پہنچنا۔

**پانی کا شباب** گہری کائی جو پانی کی سطح کو ڈھک دے۔

کہاوت: **پانی کا ہگا منہ پر آتا ہے** بھید کھل جاتا ہے۔ عیب ظاہر ہو کر رہتا ہے۔ کیے کا پھل مل کر رہتا ہے۔

**پانی کی شنبالی** (زبر ش، ن غنہ) سا گوان کی طرح کا ایک پیڑ۔

کہاوت: **پانی کے نیچے نہ پانی کے اوپر** نہ اُلٹی مانتے ہیں نہ سیدھی۔

کہاوت: **پانی میں مچھلی، نو نو ٹکڑے حصہ** چیز ابھی قبضہ میں نہیں آئی اور اس کے متعلق جھگڑا شروع ہو گیا قبل از وقت یا بے موقع بات۔

**پاو** وج (بروزن آؤ)۔ صف۔ عدد کسری۔ ایک چوتھائی (۱/۴)۔

کہاوت: **پاو بھر چون، چوبارے رسوئی** شیخی خورے کی نسبت بولتے ہیں کہ ذرا سی چیز پر اترانے لگتا ہے۔

**پاوقدم** گھوڑے کی ایک چال جس میں سوار کو جھولے کا لطف آتا ہے۔

**پاورق** زبر و، زبر ر۔ امذ۔ ف۔ ع۔ کتاب کے صفحے کے نیچے اگلے صفحے پر آنے والے پہلے لفظ کا اندراج برائے حوالہ و احتیاط۔ ترک، پوٹ۔ نیز صفحے کے نیچے کا حاشیہ، فٹ نوٹ۔

**پاؤں** وج، ن غنہ۔ امذ۔ وہ دو عضو جن پر انسان یا حیوان کھڑا ہوتا ہے، دونوں پیروں میں سے کوئی ایک: پا، پد؛ ٹانگ، پایہ (تخت، کرسی وغیرہ کا)؛ پاؤں کا نشان، نقشِ قدم؛ دخل، حق، تعلق۔ نیز پانو۔

محاورہ: **پاؤں اُلٹا پڑنا** آگے جانے کو جی نہ چاہنا، آگے بڑھتے ہوئے ڈرنا۔

محاورہ: **پاؤں اُکھڑنا** پسپا ہونا، ہار جانا، جم کر مقابلہ نہ کر سکنا۔

محاورہ: **پاؤں آنکھوں پہ ہونا** کم عقل ہونا، آنکھوں پہ پردہ پڑا رہنا۔

محاورہ: **پاؤں بھاری ہونا** عورت کا حاملہ ہونا۔

**پاؤں پاک** پائیدان، پاؤں پونچھنے کا کپڑا۔ نیز پاپا۔

محاورہ: **پاؤں پاؤں چلنا** بچے کا بغیر سہارے کے چلنا؛ اپنے پاؤں پر چلنا، پیدل چلنا۔

محاورہ: **پاؤں پر لوٹنا** نہایت عاجزی کرنا، منت کرنا؛ (کتے) کا اظہارِ محبت کرنا۔

محاورہ: **پاؤں پسارنا** (زبر پ) ٹانگیں پھیلانا، لیٹنا؛ کاہلی اختیار کرنا، آرام کرنا۔

محاورہ: **پاؤں پکڑنا** معافی مانگنا؛ تعظیم سے پاؤں کو ہاتھ لگانا؛ التجا کرنا، درخواست کرنا؛ جانے نہ دینا، روکنا۔

محاورہ: **پاؤں تلے سے زمین نکل جانا** (کسی حادثے یا خوف کی وجہ سے) حواس باقی نہ رہنا؛ گھبرا جانا۔

محاورہ: **پاؤں توڑنا** پریشان کرنا؛ بہت کوشش کرنا؛ تگ و دو کرنا۔

محاورہ: **پاؤں جمانا** کسی بات پر قائم رہنا؛ ڈٹے رہنا؛ تعلق پیدا کرنا؛ سہارا دیکھنا، سہارا لینا۔

محاورہ: **پاؤں ڈگمگانا** کوشش ترک کرنا، ہمت ہار جانا؛ پاؤں میں لرزش آنا۔

محاورہ: **پاؤں زمین پر نہ رکھنا** بہت اترانا، ناز کرنا۔

محاورہ: **پاؤں سر پر رکھ کر بھاگنا** بے تحاشا بھاگنا۔

**پاؤں کا دھوون** وہ پانی جس سے پاؤں دھویا گیا ہو؛ بہت حقیر، ذلیل۔

محاورہ: **پاؤں کہیں سے کہیں پڑنا** گھبراہٹ یا خوف وغیرہ کی وجہ سے لڑکھڑاتے ہوئے چلنا۔

**پاؤں کی جوتی** خادم؛ غلام؛ حقیر، بے عزت، کم حقیقت۔

کہاوت: **پاؤں کی جوتی سر کو لگے/ لگتی ہے** ادنیٰ اعلیٰ کا مقابلہ کرے تو کہتے ہیں کہ اب ذلیل بھی سر چڑھنے لگے ہیں۔

محاورہ: **پاؤں کی خاک ہونا** نہایت بے وقعت ہونا؛ ذلیل و حقیر ہونا۔

کہاوت: **پاؤں کی چیونٹی کیا اُونچے سے گرے گی** بے حقیقت کو کیا نقصان پہنچے گا۔ جو عروج پر نہ ہو اُسے تنزل کا کیا خطرہ۔

**پاؤں گاڑی** بائیسکل، دو چرخی۔

کہاوت: **پاؤں لوبنتی، سولوگنتی** تعظیم کی حد پاؤں پر گرنا ہے اور گنتی کی حد سو ہے (لو = تک۔ بنتی = منت، عاجزی)۔

محاورہ: **پاؤں نکالنا** اپنی حد سے بڑھنا؛ باہر قدم رکھنا۔

**پاہ(۱)** اند، ہ۔ رنگ کو پکا کرنے کے لیے ڈالا جانے والا مسالا جو رنگریز استعمال کرتے ہیں۔

**پاہ(۲)** امث، ہ۔ ایسی زمین جس میں تین سال سے کچھ نہ بویا گیا ہو۔

**پاہرو** جزم ہ، ومع۔ اند۔ محافظ، نگہبان، پہرہ دینے والا، رکھوالی کرنے والا، چوکسی کرنے والا۔

**پاہل** زبرہ۔ امث، ہ۔ سکھ مذہب میں داخل کرنے کی رسم، سکھ بنانے کا طریقہ۔

**پاہنا** لیٹا پیش ہ۔ اند، ہ۔ (دیہاتی) مہمان؛ داماد۔ نیز **پاہُن**۔

**پاہونی** ومع۔ امث۔ (دیہاتی) وہ گیت جو دُلھن کی رخصتی پر گایا جاتا ہے، منڈھا۔ نیز **پاونی**۔

**پائجامہ** لیٹا زیرء، زبرم۔ اند، ف۔ کمر سے ٹخنوں تک ستر پوش لباس جس میں دو پائنچے ہوتے ہیں اور نیفے میں کمر بند ڈال کر باندھا جاتا ہے۔ اِس کی کئی قسمیں اور وضعیں ہیں۔ نیز **پاجامہ، پائے جامہ، پجامہ**۔

**پائچا** لیٹا زیرء۔ اند، ف۔ رک: **پائنچہ**۔ نیز **پائینچا، پائینچہ** (بروزن پارسا)۔

**پائدار** لیٹا زیرء۔ اند، ف۔ دیرپا، باقی رہنے والا؛ مضبوط، مستحکم۔ نیز **پائیدار** (ے)۔

**پائدان** لیٹا زیرء۔ اند، ف۔ گاڑی پر چڑھنے کے لیے پاؤں رکھنے کا تختہ یا زینہ؛ پا انداز۔ نیز **پائیدان** (ے)۔

**پائزہ** لیٹا زیرء، زبرز۔ اند، ف۔ کواڑ میں لگا ہوا کُنڈا یا آہنی حلقہ۔

**پائک** زیرء۔ اند، ف۔ پیدل سپاہی، ہرکارہ۔ نیز **پایک** (زبری)۔

**پائگاہ** لیٹا زیرء۔ امث، ف۔ بلند ایوان؛ اُونچا مرتبہ یا مقام، منزلت؛ جاگیر۔

**پائل** لیٹا زیرء۔ امث، ہ۔ رک: **پایل**۔

**پائل بچہ** وہ بچہ جس کی پیدائش پیروں کی طرف سے ہو یعنی پیدا ہونے میں پہلے پیر باہر آئیں۔

**پائمال** لیٹا زیرء۔ ف۔ تباہ، برباد، پاؤں سے روندا ہوا؛ چوپٹ، ستیاناس۔ نیز **پامال**۔

اکیف (مث): **پائمالی** بربادی، تباہی۔ نیز، **پامالی**۔

**پائنتی** لیٹا زیرء، ن مغ۔ امث، ہ۔ پلنگ کی وہ سمت جدھر پاؤں ہوں، سرہانے کے مخالف سمت۔

**پائندہ** زیرء، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ ہمیشہ باقی رہنے والا؛ دائم قائم؛ اُستوار، برقرار۔ نیز **پایندہ**۔ نیز **پائندگی**۔

**پائی(۱)** امث۔ ایک سِکہ جو ایک پیسے کے تہائی کے برابر ہوتا تھا اور ایک آنے میں بارہ پائیاں ہوتی تھیں۔

**پائی(۲)** امث۔ بے ایڑی کی جوتی جس میں پہلو بھی نہیں ہوتے، سلیپر۔

**پائی(۳)** امث۔ پانی کا عارضی بند۔

**پائے** جمع، مذ، ف۔ گائے بکری کے پیروں (پایوں) کا پکا ہوا سالن؛ پلنگ، مسہری تخت وغیرہ کو سہارنے والی عموماً کھڑی ستون نما لکڑیاں۔ واحد: پایا۔

**پائے** ے۔ پا کی ایک شکل۔

**پائے بازی** وجد و حال۔

**پائے بوس** قدم چومنے والا۔

**پائے تخت** دارالخلافہ۔

**پائے ثبات** استقلال، جمار ہنا۔

**پائیدار** مضبوط، مستحکم؛ دیرپا، باقی رہنے والا۔

**پائے کوب** (وج) (لفظاً) زمین پر پاؤں مارنے والا، (مجازاً) ناچنے والا، رقاص۔

**پائیز** ی۔ امث۔ خزاں کا موسم، پت جھڑ؛ انحطاط کا زمانہ؛ پیری۔

**پائیں** ی، ن غنہ۔ اند۔ متعلق فعل، ف۔ نیچی جگہ؛ زیریں، نیچے کی طرف، پائنتی میں، پست۔

**پائیں باغ** مکان کے احاطے کا باغ جو اُس کی کرسی سے نشیب میں ہوتا ہے۔

**پائیں سرخ موج** روشنی کی وہ سرخ طویل موج جو انسانی آنکھ کو نظر نہیں آتی (انگریزی میں: Infra Red)۔ نیز **زیریں سرخ** (ے، ی)۔

**پائینچہ** لیٹا زیرء۔ اند۔ پاجامے کی موری سے رومالی تک ٹانگوں کو ڈھانپنے والے دو حصوں میں سے کوئی ایک۔ نیز **پائچا، پائینچا** (بروزن پارسا)۔

محاورہ: **پائنچہ بھاری کرنا** گوشہ نشین ہو جانا، گھر سے باہر نہ نکلنا، ایک جگہ بیٹھ جانا۔

**پایان** اند، ف۔ خاتمہ، انجام، حد۔

**پایانِ کار** آخرِکار۔

**پایرا** زبری۔ گھوڑے کی رکاب۔ نیز **پائرہ** (رَا)۔

**پایس** زبری۔ اند۔ چاول، دودھ اور کھانڈ سے بنی ہوئی چیز، کھیر۔

**پایک** زبری۔ اند۔ پیدل سپاہی، پیادہ۔ نیز **پائک**۔

**پایل** زبری نیز ے۔ اند، ف۔ پاؤں میں باندھنے کا ایک زیور جسے مسلمان گھرانوں میں پازیب کہا جاتا ہے اور سونے کا بھی ہوتا ہے جبکہ ہندوؤں میں صرف چاندی کا۔ ایک چوڑی پٹی کے نیچے مہین گھنگرو یا چاند لٹکے ہوتے ہیں۔ وہ بچہ جو پاؤں کے بَل پیدا ہو؛ تیز چلنے والی ہتھنی۔ نیز **پائل**۔

**پایہ** زبری۔ اند، ف۔ درجہ؛ رُتبہ، پاؤں رکھنے کا تختہ یا سیڑھی؛ ستون، کھم۔

**پایہ اعتبار** اعتبار کے لائق، یقین کے قابل۔

**پایہ بہ پایہ** درجہ بہ درجہ۔

محاورہ: **پایہ بلند ہونا** مرتبہ بلند ہونا۔

**پایۂ تخت** تخت کا پیر؛ راج دھانی؛ دار السلطنت۔

**پایندہ** صف، ف۔ قائم؛ اُستوار، ہمیشہ باقی رہنے والا؛ دائم قائم۔ نیز **پائندہ**۔

**پایندہ باد** (دعائیہ کلمہ) قائم رہے، اُستوار رہے۔

## پ - ب

**پب** زبرب۔ اند۔ پانی کی نکاسی کا راستہ۔ نیز **پوی**۔

**پبن** زبرپ، زبرب۔ اند۔ کنول کا پھول بطور پھل جسے پبن کہتے ہیں، پبن میں چھ تا آٹھ بیج ہوتے ہیں جو کچی حالت میں پھل کے طور پر کھائے جاتے ہیں اور پکنے پر بونے کے کام آتے ہیں۔

**پبیرا** زبرپ، زبرب، ے۔ اند۔ اناج کی فصل کا بیج، بکھری یعنی چھدری بوائی۔ نیز **پوپیرا**۔

## پ - پ

**پپڑ** زبرپ، شدزبرپ۔ اند، ہ۔ کہگل یا پلستر کی موٹی تہہ؛ تیڑ، کھپرا، کسی شے کا دبیز چپٹا ٹکڑا، پرت۔ تص: (مث) **پپڑی**۔ فعل لازم: **پپڑیانا**۔

**پپڑیلا** پپڑی جیسا۔

محاورہ: **پپڑی پڑنا** پرت جمنا۔

محاورہ: **پپڑی جمانا** تہہ جمانا؛ حق قائم کرنا۔

**پپلانا** پیش پ، جزم پ۔ فعل لازم۔ پوپلے منہ سے یعنی دانت جھڑے ہوئے ہونے کی صورت میں بولنا۔ نیز **پوپلانا** (وج)۔

**پپلی** زیرپ، جزم پ۔ امث، ہ۔ پیپل کے پیڑ کا تقریباً فالسے کے برابر پھل؛ لمبی مرچ۔ نیز **پیپلی** (ی)۔

**پپلامول** زیرپ، جزم پ، دمع۔ پیپل کے درخت کی جڑ۔ نیز **پپلی مول** (زیرپ، شدزبرپ)۔

**پپنی** زبرپ، جزم پ۔ امث، ہ۔ پلک، مژگاں۔

**پپوٹا** زبرپ، وج۔ اند، ہ۔ آنکھ کا غلاف، وہ کھال جو آنکھ کو ڈھکتی ہے۔

**پپوٹن** زبرپ، وج، زبرٹ۔ اند، ہ۔ مکو کی قسم سے ایک پودا جس کا تخم زرد اور شیریں جو غلاف کے اندر ہوتا ہے، پتے زخم دھونے کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ نیز **کاکنج، پن پوتکا**۔

**پپولنا** زبرپ، وج، جزم ل۔ فعل لازم۔ دانتوں کے بغیر مسوڑھوں سے چبانا یا دبا دبا کر کھانا۔

**پپہری** زبرپ، لیٹا زیرپ، جزم ہ۔ امث۔ نَے، بانسری۔ نیز **پپیری** (ی)۔

**پپئی** زبرپ (بروزن کمئی فعل)۔ امث۔ ارنڈ، خربوزہ۔

**پپی** زبرپ، شدپ۔ امث۔ پیار، چمی (بچوں سے بولنے کا لفظ)۔

**پپیا** زبرپ، شدی۔ اند، ہ۔ آم کی گٹھلی کی گری کو گھسا کر بنائی ہوئی سیٹی۔ نیز **پپیری** (زبرپ، ی)۔

**پپیتا** زبرپ، ی۔ اند، پر۔ ایک اُونچا درخت اور اُس کا زرد لمبوترا خربوزے کی طرح کا پھل جس میں بہت سے سیاہی مائل چکنے چکنے بیج ہوتے ہیں۔ اَرنڈ، خربوزہ۔

**پپتکی** زیرپ، ی، جزم ت۔ امث۔ بیساکھ کی بارھویں تاریخ جب کہ پانی پلانا کارِ ثواب سمجھا جاتا ہے۔

**پپیری** زبرپ، ی۔ امث۔ نفیری، نَے، مُرلی، بانسری۔

**پپیہا** زبرپ، ی، زبرہ۔ امث۔ کوئل کی طرح کا مگر اُس سے چھوٹا ایک خوش آواز پرندہ۔

## پ - ت

**پت** (۱) زبرپ۔ امث، ہ۔ عزت، آبرو۔ نیز **پتی** کی تخفیف، شوہر۔

**پت** (۲) زبرپ۔ اند۔ گڑ کو گھی میں تل کر اور میوہ ملا کر بنائی ہوئی کھڑ تک چپٹی ٹکیاں جو زچہ کو دی جاتی ہے۔

**پت** (۳) زبرپ۔ اند، ہ۔ **پتّا** (رک) کی تخفیف۔

**پت جھڑ** (زبرپ، زبرجھ) خزاں کا موسم۔

**پت روگ** (زبرپ، وج) درخت کے پتوں میں کیڑا لگنے کی بیماری۔

**پت کت کیڑا** پتوں کو چاٹنے والا کیڑا، گھن۔

**پت منجری** (زبرم، جزم ن، زبرج) (لفظاً) پتوں کی بیل؛ راگ ہنڈول سے ملتی ایک راگنی جس کا وقت آدھی رات بتایا جاتا ہے۔ نیز عام: **پٹ منجلی**۔

**پت رنگا** زبرپ، زبرر، ن غنہ۔ اند۔ سبز رنگ کا ایک مکھی کھانے والا پرندہ۔

**پت کرنا** زبرپ، زبرک، جزم ر۔ فعل متعدی۔ پانی ملا کر پتلا کرنا (دہی بیسن وغیرہ کو)۔

**پت** زیرپ۔ اند، ہ۔ پتے کا زرد کڑوا پانی، صفراوی مادہ۔

**پتا** زبرپ۔ اند۔ سُراغ، کھوج، نام نشان، ٹھور ٹھکانا، رہنے کا مقام؛ خبر، آثار۔ نیز **پتہ**۔

**پتّا** زبرپ، شدت۔ اند، ہ۔ پودوں پیڑوں میں لگنے والے پتلے مختلف طرح کے ورق، پات، برگ۔ گنجفہ کھیلنے کی ٹکلی یا تاش کا مستطیل نشان زدہ چھاپا کارڈ؛ کان کا ایک زیور جس میں پتوں کی شکل نکلتی ہے۔ پان یا پان کی شکل کی کوئی شے۔

محاورہ: **پتا کاٹنا** خارج کرنا، نکال دینا؛ (تاش) کم قدر کے پتے کو بڑی قدر کے پتے سے جیت لینا۔

کہاوت: **پتا کھڑکا، بندہ سرکا** بزدل کے متعلق کہتے ہیں کہ ذرا سے خطرہ سے بھاگ جاتا ہے۔ نیز **پتا کھٹکا بندہ سٹکا**۔

**پِتا** زیرپ۔ اند، ہ۔ باپ، والد۔

**پِتّا** زیرپ، شدت۔ ہ، اند۔ جگر سے ملی ہوئی ایک تھیلی جس میں زرد رنگ کا پانی جمع ہوتا ہے؛ زہرہ، مرارہ۔ نیز پِتّہ (مجازاً) جوش، غصہ۔

محاورہ: **پِتّا مارنا** خواہش یا غصے وغیرہ کو دبانا۔

**پتال** زبرپ۔ اند، ہ۔ پاتال (رک) کا مخفف۔

**پتال دنتی** (عیبی ہاتھی) جس کے دانت زمین کے رُخ مُڑے ہوں۔

محاورہ: **پتال کی خبر لانا** دُور کی خبر لانا، بات کی تہ تک پہنچنا۔

**پتال مدھا** انگوٹھے کے برابر ایک زمینی کیڑا جو مٹی کی ایک گولی میں بند پایا جاتا ہے۔ جس کا رنگ زرد اور جسم میں زرد چیچپی رطوبت ہوتی ہے۔

**پتال جنتر** تیل کشید کرنے کا ایک عمل جس میں کشید کرنے کا ایک ظرف زمین کے اندر دبا دیا جاتا ہے۔

**پِتامبر** زیرپ، جزم م، زبرب۔ صف، ہ۔ زرد رنگ کا ریشمی کپڑا، بسنتی ریشمی ساڑھی یا دھوتی۔

**پِتامہ** زیرپ، زبرم۔ دادا۔ نیز **پِتامہہ** دادا، **پِتامہی** دادی۔

**پتانا** زبرپ۔ فعل متعدی۔ بھروسا کرنا، یقین کرنا۔

**پتّانا** زبرپ، شدت۔ فعل لازم۔ جھینپنا، شرمندہ ہونا۔

**پتاور** زبرپ، زبرو۔ امث، ہ۔ پھوس جس سے چھپر چھایا جاتا ہے۔

**پتائی** زبرپ۔ اند، ہ۔ پتوں کا ڈھیر۔

**پُتائی** پیش پ۔ امث، ہ۔ پلی ہوئی سطح پر سفیدی یا رنگ کا پھیرنا۔ نیز پوتنا۔

**پتت** زبرپ، زیرت۔ صف۔ گرا ہوا، تنزل کا شکار، گھٹیا؛ مجرم۔

**پتت پاون** (ومع) گناہ گار کو پاک کرنے والا؛ ایک دیوتا کا لقب۔

**پتر** زبرپ، جزم ت۔ اند، ہ۔ پتا، برگ؛ پرچہ، کاغذ، خط۔ نیز **پَتّر** مثلاً: خط پتّر۔

**پُتر** پیش پ، شد زبرت۔ اند، ہ۔ بیٹا، پسر، لڑکا۔

**پترا** زبرپ، جزم ت۔ اند، ہ۔ پتا، ورق، پنا، دھات کا پتلا پارچہ، دھات کی بنی مہین چادر۔

**پترانگ** زبرپ، جزم ت، ن مغ۔ امث۔ چندن کی قسم کا ایک درخت جس کی لکڑی سرخ ہوتی ہے؛ سرخ صندل۔ نیز **پتنگ**، **پترنگ**۔

**پتراولی** زبرپ، جزم ت، زبرو۔ امث۔ پتر رچنا جو پرانے وقتوں کو خوبصورتی کی خاطر عورتیں چہرے پر لگایا کرتی تھی، گیرو، طینِ احمر۔

**پترج** زبرپ، جزم ت، زبرر۔ اند۔ تیز پات، ساوج ہندی۔

**پترک** زبرپ، جزم ت، زبرر۔ اند۔ کاغذ کا پُرزہ، پارچہ، دستاویز، کارڈ، پترا۔

**پترنگا** زبرپ، جزم ت، زبرر، ن غنہ۔ اند۔ ایک رنگین پروں کی چڑیا جو شہد کی مکھیاں اور کیڑے پتنگے کھاتی ہے۔

**پتری** زبرپ، جزم ت۔ امث، ہ۔ پتوں کا دونا، پتوں کی بنی ہوئی تھالی؛ جنم کنڈلی، زائچہ۔

**پُتری** پیش پ، جزم ت۔ امث، ہ۔ بیٹی، لڑکی، دختر۔

**پتریلا** زبرپ، جزم ت، ی۔ صف۔ چپٹا، تہہ دار، پرتوں والا۔

**پتّل** زبرپ، شد زبرت۔ اند، ہ۔ پتہ، پتوں کا دونا؛ دھان کی ایک بیماری۔

کہاوت: **پتّل پھاڑی اور چل دیے** خود غرض آدمی اپنے کام سے کام رکھتا ہے۔ دوسرے کے نقصان کی پروا نہیں کرتا۔

**پتلا** زبرپ، جزم ت۔ صف۔ پانی جیسا یا بہت پانی ملا ہوا؛ رقیق، سیال؛ دُبلا؛ تنگ، کم گنجائش کا، مثلاً: پتلا راستہ۔ (مث) **پتلی**۔

**پتلا حال** خراب حالت، غیر حالت، بُرا حال۔

**پتلی دال کھانے والا** کم ہمت، بزدل؛ کمزور۔

فعل مرکب: **پتلا کرنا** باریک کرنا، دُبلا کرنا۔

**پتلانا** زبرپ، جزم ل۔ فعل لازم۔ پتلا ہو جانا۔

**پُتلا** پیش پ، جزم ت۔ اند، ہ۔ نقلی مُورت، جسم، پیکر، بُت، قالب، ہیولیٰ؛ نمونہ، مثال۔ (مث) **پُتلی**۔

محاورہ: **پُتلا گاڑنا** ایک قسم کا جادو جس میں آٹے اور تمبا کو سے انسانی شکل بنا کر اُس پر منتر پڑھ کر زمین میں دبا دیتے ہیں۔

**پتلانا** زیرپ، جزم ل۔ فعل لازم۔ کسی چیز میں پیتل کا کسیاؤ آ جانا؛ پیتل کے رنگ کا ہو جانا۔

**پتلو** زبرپ، جزم ت، ولین۔ اند۔ سُوکھے پتے، سرکنڈا، سرپت جن سے چھت چھائی جائے۔

**پتلون** زبرپ، جزم ت، ومع۔ اند۔ انگریزی وضع کا پاجامہ جس میں میانی نہیں ہوتی اور کمر بند کی جگہ پٹی کسی جاتی ہے۔

محاورہ: **پتلون ڈھیلی ہونا** پریشان ہونا، گھبرانا۔

**پتلی** زبرپ، جزم ت۔ امث۔ پتلا (رک) کی تانیث۔

**پُتلی** پیش پ، جزم ت۔ امث، ہ۔ پُتلا (رک) کی تانیث؛ مُورت، گڑیا؛ آنکھ کا ڈھیلا؛ مردُمکِ چشم؛ تلوار کا قبضہ، دستہ؛ مجسمہ، نمونہ؛ کپڑا بُننے کی کل۔

محاورہ: **پُتلی پھیر لینا** بے وفائی کرنا، بے مروتی کرنا۔

**پُتلی گھر** کپڑوں کی بُنائی کا کارخانہ؛ وہ جگہ (تھیٹر وغیرہ) جہاں پُتلیوں سے تماشہ دکھایا جاتا ہے۔

**پتمبرا** زیرپ، زبرت، جزم م، زبرب۔امث۔ وہ لڑکی جو اپنے خاوند کا خود انتخاب کرے، کلونجی۔

**پتن** زبرپ، زبرت۔امذ۔ گرنا، تنزل، گھٹاؤ، نیکی یا عزت وغیرہ میں کمی؛ لٹکنے یا معلق ہونے کی حالت؛ سُستی، ڈھیلا پن۔

**پتّن** زبرپ، شدزبرت۔امذ۔ دریا کا طاس یا گھاٹ؛ بستی، قریہ۔

**پتنگ** (۱) زبرپ، زبرت، ن غنہ۔امث، ہ۔ گڈی، کنکوا، کاغذ باد۔

**پتنگ باز** پتنگ کے کھیل یعنی اُس کے اُڑانے اور لڑانے کا شوقین۔

صف: **پتنگ چھری** لڑائی کرنے والی، غمّاز (عورت)، لتری، لگائی بجھائی کرنے والی (عورت)۔

**پتنگ** (۲) زبرپ، زبرت، ن غنہ۔امذ، ہ۔ ایک سُرخ لکڑی، چندن کی ایک قِسم جس سے سرخ رنگ بنایا جاتا ہے۔

**پتنگ** (۳) زبرپ، زبرت، ن غنہ۔امذ، ہ۔ اُڑنے والا (کیڑا، پروانہ یا کوئی بھی شے)۔

**پتنگا** زبرپ، زبرت، ن غنہ۔امذ۔ چنگاری، چراغ یا کوئلے وغیرہ کی آگ کا پھول؛ پروانہ، پردار کیڑا۔

**پتنی** زبرپ، جزم ت۔امث، ہ۔ بیوی، زوجہ، گھر والی۔

**پتوا** زبرپ، جزم ت۔امذ۔ شکار کھیلنے کے لیے درخت پر بنائی ہوئی مچان۔

**پتوا** زبرپ، زبرت، شدو۔امذ۔ پتا کی تصغیر، برگ، پتل۔

**پتوار** زبرپ، جزم ت۔امث، ہ۔ کشتی موڑنے کی کل، ہتھا یا پہیہ۔ کشتی کھینے کا ڈنڈا یا چپو، سُکان۔

**پتواس** زبرپ، جزم ت، زبرو۔امث، ہ۔ پرندوں کے بیٹھنے کا مقام، کبوتروں کے بیٹھنے کی چھتری۔

**پتور** زبرپ، جزم ت، زبرو۔صف۔ صف، برابر برابر، قطار در قطار۔

**پتونتی** زبرپ، جزم ت، زبرو، جزم ن۔امث، ہ۔ سہاگن، شوہر والی۔

**پتونیا** جزم پ، ولین، جزم ن۔امذ۔ ایک سبز قیمتی پتھر جس پر گلابی چتیاں ہوتی ہیں۔

**پتوہ** زبرپ، وج۔امث، ہ۔ بہو، بیٹے کی بیوی، زوجۂ پسر۔

**پتوئی** زبرپ، وج۔امث۔ گنے کے رس کا پھین جو اُسے تپانے پر اُوپر آ کر جم جاتا ہے۔

**پتی** زبرپ۔امذ، ہ۔ شوہر، خاوند۔

**پتی ورتا** شوہر کی خدمت گزاری۔

**پتّی** زبرپ، شدت۔امث۔ چھوٹا پتہ؛ کسی دھات کا پتلا ٹکڑا، پترا، پتری؛ قلم کی لوہے کی نب؛ شراکت، ساجھا، حصہ داری؛ حصہ پتی۔

**پِتّی** زیرپ، شدت۔امث، ہ۔ ددوڑے جو الرجی کے باعث جسم پر پڑ جاتے ہیں اور اُن میں کھجلی ہوتی ہے۔

محاورہ: **پتی اُچھلنا** الرجی یا صفرا کی زیادتی سے جسم پر سرخ دانے اُبھر آنا۔

**پتیارا** زبرپ، جزم ت۔امذ، ہ۔ اعتبار، بھروسہ، یقین۔

**پتیانا** زبرپ، جزم ت۔فعل متعدی۔ نرم پڑنا؛ خاطر میں لانا، لحاظ کرنا؛ اعتبار کرنا، سچ ماننا۔

**پتیت** زبرپ، ی۔امث، ہ۔ ایسی زمین جس پر کاشت نہ کی جا سکے، بنجر زمین۔

**پتیل** (۱) زبرپ، ی۔امذ، ف۔ چراغ کا فتیلہ یا بتی۔

**پتیل** (۲) زبرپ، ی۔صف، ہ۔ بہت پتلا یا پتلی، باریک، مہین؛ گاڑھا، غف اور دبیز کی ضد۔

**پتیل آٹا** جس آٹے میں بہت زیادہ پانی ملایا گیا ہو اور وہ گوندھنے کے قابل نہ رہے۔

**پتیلا** (۱) زبرپ، ی۔امذ۔ کھانا پکانے کا دھات کا بنا ہوا کُھلے منہ اور پھیلے پیٹ کا برتن۔ نیز **پتیلی** ہنڈیا، دیگچی۔

**پتیلا** (۲) زبرپ، ی۔امذ۔ کٹے ہوئے کھیت کو دوبارہ جوتنے سے پہلے جڑیں اُکھاڑنے کے لیے چلایا جانے والا ہل۔ نیز **پرونتھا** (ولین، ن غنہ)۔

**پتھ** زبرپ۔امذ، ہ۔ راستہ، باٹ، راہ۔

**پتھارا** زبرپ۔امذ، ہ۔ دُکان کا تھڑا، چھابڑی، ٹھیہ۔

محاورہ: **پتھارا لگانا** سڑک کے کنارے مال رکھ کر بیچنا۔

**پتھارے دار** زبرپ۔امذ، ہ۔ چوروں، بدمعاشوں کا سرغنہ؛ ڈاکوؤں کی سرپرستی کرنے والا۔

**پتھدرم** زبرپ، زیرتھ، جزم د، زبرر۔امذ، س۔ کیکر کی قسم کا ایک درخت جس کا پھول زرد خوشبودار ہوتا ہے۔ اس کی لکڑی کو جوش دے کر صاف کرنے کے بعد کتھا بناتے ہیں۔

**پتھر** زبرپ، شدزبرتھ۔امذ، ہ۔ چٹان کا ٹکڑا؛ سنگ، حجر؛ سل نگینہ؛ رتن؛ کتبہ۔ (مجازاً) سخت، بھاری، مشکل، بے ڈھب، کڑی شے۔ (صف) بے حس، کٹھور، بے رحم، ٹھس۔

محاورہ: **پتھر بن جانا** سنگ دل ہونا، بے رحم ہونا؛ بہرا بن جانا، بُت بن جانا۔

کہاوت: **پتھر پر جونک نہیں لگتی** جس پر کوئی اثر نہ ہو اُس کی نسبت سے کہتے ہیں۔

محاورہ: **پتھر پڑنا** بیکار ہونا (عموماً عقل کے لیے مستعمل)۔

کہاوت: **پتھر پوجے ہر ملے تو میں پوجوں سنسار** اگر بت پوجنے سے خدا ملے تو میں پوری دنیا کے بت پوجوں۔

**پتھر چٹا** ایک مچھلی کا نام جس کے سر سے سنگِ سرماہی نکلتا ہے۔ نیز ایک بوٹی جو گُردے کی پتھری کو توڑ کر نکال دیتی ہے۔ نیز **پتھر چٹی**۔

محاورہ: **پتھر چٹانا** دھار کو سان پر رکھ کر تیز کرنا۔

**پتھر زمین** (شاعری) وہ زمین جس میں شعر کہنا مشکل ہو، مشکل قافیہ و ردیف۔

محاورہ: **پتھر سے سر پھوڑنا** ناسمجھ کو سمجھانے کی کوشش کرنا۔

محاورہ: **پتھر کا پگھلنا** بے رحم، ظالم شخص کا نرم دل ہو جانا۔

صف: **پتھر کا جگر** سخت دل، بے رحم، ظالم۔

**پتھر کلا** ایک پرانی قسم کی بندوق جس کو چقماق کی رگڑ سے سر کرتے تھے۔

**پتھر کی لکیر** نہ بھولنے نہ مٹنے والی بات۔

کہاوت: **پتھر کے کیڑے کو بھی خدا دیتا ہے** اللہ تعالیٰ ہر ادنیٰ واعلیٰ کو رزق دیتا ہے۔

کہاوت: **پتھر مارے موت نہیں آتی** موت اپنے وقت مقررہ پر آتی ہے۔ کسی کے کوسنے یا وار کرنے سے نہیں۔

فعل لازم: **پتھرانا / پتھرا جانا** پتھر ہو جانا؛ بے حس ہو جانا؛ سخت ہو جانا؛ آنکھ کی بینائی زائل ہونا، پتلی میں نور نہ رہنا۔

**پتھراو** زبر پ، جزم تھ، وج۔اِمذ، ہ۔ لگاتار یا کثرت سے پتھر پھینکے جانے کا عمل، سنگ باری۔ نیز **پتھراؤ**۔

**پتھروٹا** زبر پ، جزم تھ، ولین۔اِمذ۔ کھرل۔تص: **پتھروٹی**۔

**پتھری** زبر پ، جزم تھ۔امث، ہ۔ سنگریزہ، سنگِ مثانہ یا سنگِ گردہ۔ (سان گری) قدرتی یا مصنوعی پتھر کی پٹی جس پر ہتھیار وغیرہ کو گھسا کر اُس کی دھار تیز کی جاتی ہے۔

**پتھریا** زبر پ، تھ، جزم ر۔امث، ہ۔ کنکریلی زمین۔

**پتھریلا** زبر پ، جزم تھ، ی۔صف۔ کنکریلا؛ سخت دشوار۔ (مث) **پتھریلی**۔

**پتھنا** زبر پ، جزم تھ۔فعل متعدی۔ اُپلے تھاپنا؛ پکنے سے پہلے کچی اینٹیں بنانا۔ نیز **پاتھنا**۔

**پتھنار** پتھنے یا پاتھنے کا عمل۔

**پتھیرا** پاتھنے والا، تھاپنے والا۔

**پتھیر** زبر پ، ے۔اِمذ، ہ۔ اینٹیں بنانے کی جگہ۔ نیز **پتھواری**۔

**پتھیرا** کچی اینٹیں بنانے والا۔

## پ ۔ ٹ

**پٹ**(۱) زبر پ۔اِمذ۔ ایک پہاڑی بکرا جس کے اُون سے پٹو بنتا ہے۔

**پٹ پشمینہ** عمدہ قسم کا موٹا اونی کپڑا؛ پٹو۔

**پٹ**(۲) زبر پ۔اِمذ، ہ۔ بند ہونے والا دروازہ یا دروازے کا ایک کواڑ؛ گھونگٹ کا لٹکتا ہوا پلو؛ ایک پودا جس کے ریشے سے سن یا پٹ سن بنتا ہے۔ پاٹ (رک) کی تخفیف؛ چوڑائی، عرض، وسعت؛ تخت، سنگھاسن۔

محاورہ: **پٹ سے بولنا** تڑاق سے کہہ دینا؛ بیچ میں بول پڑنا۔

فعل مرکب: **پٹ کھولنا** کواڑ کھولنا؛ نقاب اُٹھانا، گھونگھٹ کھولنا۔

**پٹ رانی** بڑی رانی؛ راج کرنے والی۔

**پٹ**(۳) زبر پ۔صف، ہ۔ اوندھا، اُلٹا، بند؛ بے نور، نابینا (دیدے، آنکھیں)۔ نیز **پٹم**۔

**پٹ**(۴) زبر پ۔نقلِ صوت۔ کسی شے کے گرنے کی آواز؛ عموماً تابع کے طور پر بھی مستعمل جیسے جھٹ پٹ، چٹ منگنی، پٹ بیاہ وغیرہ۔

**پُٹ**(۱) پیش پ۔امث، ہ۔ آمیزش، ملاوٹ؛ پھٹکی جو کسی گاڑھی چیز کو گھولنے میں پڑ جائے؛ بوباس۔

**پُٹ**(۲) پیش پ۔امث، ہ۔ گولائی، چوپائے کے پٹھے کا گوشت۔ نیز **پٹھ** (پیش پ)۔

**پٹا** زبر پ۔امث، ہ۔ لکڑی سے لڑنے کا فن۔ (اِمذ) ڈنڈا، لاٹھی۔

**پٹے باز** پٹا کھیلنے والا۔

پھبتی: **کاغذ کا پٹے باز** بودا آدمی (کاغذ کے کھلونے کی طرح جو ڈوری کھینچنے سے ہاتھ چلاتا ہے)۔

**پٹا**(۱) زبر پ، شدٹ۔اِمذ، ہ۔ چمڑے کا کالر جو پالتو کتے کے گلے میں ڈالا جاتا ہے۔ نیز قِلادہ مشین کے پہیوں پر چڑھائی جانے والی مال۔

محاورہ: **پٹا اُتارنا** چپراس چھین لینا، پیٹی لے لینا؛ جانور کو چھوڑ دینا، آزاد کر دینا۔

محاورہ: **پٹا لکھوانا** قول و اقرار کرنا، معاہدہ کی دستاویز لکھوانا۔

**پٹا**(۲) زبر پ، شدٹ۔اِمذ، ہ۔ ٹھیکہ، اجارہ یا اُس کی دستاویز۔

**پٹا**(۳) زبر پ، شدٹ۔اِمذ، ہ۔ سر کے دونوں طرف ہموار صورت میں ترشے ہوئے بالوں کی جھالر۔ نیز **پٹھا**۔

محاورہ: **پٹے رکھنا** سر کے دونوں اطراف ہموار صورت میں بالوں کی جھالر رکھنا (جو کسی زمانے میں مردانہ وضع تھی)۔

**پٹاپٹی** زبر پ۔امث۔ دورنگی دھاریاں۔

**پٹاپٹی کا پردہ** جو دورنگی پٹیوں کو جوڑ کر بنایا گیا ہو؛ کئی رنگ کے ٹکڑے تکونے یا چوکور ترتیب وار جوڑ کر بنائی ہوئی غرارے یا رضائی کی گوٹ۔

**پٹاخ** زبرپ۔امث۔نقلِ صوت۔ تڑاق؛ پٹاخے، بندوق یا تھپڑ کی آواز۔

محاورہ: **پٹاخ سے بولنا** جلدی بولنا، تیزی سے بولنا؛ جو منہ میں آئے کہہ دینا۔

**پٹاخا** زبرپ۔امذ۔ ہلکا سا دھماکا یا دھماکا کرنے والی آتش بازی۔ (بطور پھبتی) تیز طرح دار معشوق یا معشوقہ۔

**پٹارا** زیرپ۔امذ۔ گول ڈھکنے دار، لکڑی، بانس یا دھات کی بنی ہوئی پٹی؛ بڑا پان دان۔

**پٹاری** زیرپ۔امث۔ ایک چھوٹی سی ٹوکری جس پر ڈھکن ہوتا ہے؛ چھوٹا پاندان؛ ایک نبات جس کے پتے توت کی مانند اور پھول زرد کنگھی کی طرح ہوتے ہیں۔

**پٹاری کا خرچ** عورت کا جیب خرچ؛ پاندان کا خرچ۔

کہاوت: **پٹاری میں بند رکھنے کے قابل ہیں** (طنزاً) نادر، عجیب و غریب آدمی ہے اسے محفوظ رکھنا چاہیے۔

**پٹاس** پیش پ۔امذ۔ایک قسم کا آتش گیر مادہ جو پٹاخوں وغیرہ میں استعمال ہوتا ہے۔انگریزی میں: Potash۔

**پٹانا** (۱) زبرپ۔فعل متعدی۔ اُتار چڑھاؤ دے کر راضی کرنا، اسامی بنانا؛ طے کرنا، مثلاً: سودا پٹانا۔

فعل لازم: **پٹنا** طے پانا، ہموار ہونا۔

**پٹانا** (۲) زبرپ۔فعل متعدی۔ ورغلانا، بہلانا پھسلانا۔کسی لڑکی کو ورغلانے کے لیے خصوصی طور پر استعمال کیا جاتا ہے، جیسے اس لڑکی کو پٹانا کیا مشکل ہے۔

**پٹاؤ** زبرپ، وج۔امذ۔ گڑھے کو پاٹنے کے تختے وغیرہ۔

**پٹ بندھک** زبرپ، جزم ٹ، زبرب، ن غنہ۔امث، ہ۔ رہن، گروی، کفالت؛ ایسا رہن جس میں سود اور اصل زرمقرر کردہ وقت پر بیک وقت ادا کیا جاتا ہو۔

**پٹخنا** زبرپ، جزم ٹ، زبرخ۔فعل متعدی۔ کسی آدمی کو اُٹھا کر دے مارنے، زمین پر پھینک دینے کی حرکت یا داؤ (اصلاً: پٹکنا)۔تص: پٹخنی۔

محاورہ: **پٹخنی کھانا** خود کو زمین پر دے مارنا۔

**پٹخارنا** زبرپ، جزم ٹ، جزم ر۔فعل متعدی۔ چابک کوڑے یا کپڑے، دری وغیرہ کو زور سے آواز کے ساتھ جھٹکنا۔

**پٹڑا** زبرپ، جزم ٹ۔امذ۔ لکڑی کا تختہ، نیچی چھوٹی چوکی نما نشست؛ زمین کو ہموار کرنے کے لیے پھیرنے کا آہنی تختہ۔سہاگا، ہنگا (رک)۔نیز پٹڑا، پٹڑی۔

تص: **پٹڑی** چھوٹی تختی؛ پیدل چلنے کا راستہ، ریل کی لائن، کلائی کا ایک زیور؛ گھوڑوں کی ایک بیماری۔

**پٹ رنگ** زبرپ، جزم ٹ، زبرر، ن غنہ۔امذ۔ چندن کی قسم سے ایک درخت جس کی سرخ لکڑی سے کپڑے رنگنے کے لیے رنگ حاصل ہوتا ہے۔

**پڑانگ، پتنگ** (رک)۔

**پٹ نجک** پٹ رنگ یا پتنگ کی لکڑی۔

**پٹس** زیرپ، شد زبرٹ۔امث۔ رونا پیٹنا، کہرام۔نیز پٹپن فضیتا۔

**پٹ سن** زبرپ، جزم ٹ، زبرس۔امذ، ہ۔ پٹ کا پودا جس کے ریشے سے رسیاں بُنی جاتی ہیں۔جب اس کو پانی کے نیچے چند روز دبائے بغیر ریشہ اُتار لیا جائے تو اس ریشے کو پٹ سن یا سنی کہتے ہیں۔

**پٹکا** زبرپ، جزم ٹ۔امذ۔ کمر پیچ، کمر کسنے کا رومال یا کپڑے کی بنی ہوئی پٹی، کمر بند؛ صافہ، سرپیچ؛ علم پر بندھا ہوا کپڑا۔

محاورہ: **پٹکا باندھنا** کمر باندھنا؛ کسی امر کا تہیہ کرنا، کسی امر پر مستعد رہنا۔

**پٹکن** زبرپ، جزم ٹ، زبرک۔امث، ہ۔ بے چینی، بےکلی، بے قراری؛ دھکا، گرنا۔

**پٹکنا** زبرپ، زبرٹ، جزم ک۔فعل متعدی۔ رک: پٹخنا۔

**پٹکی** پیش پ، جزم ٹ۔امث۔ آفت، قہر۔نیز رک: پھٹکی۔

محاورہ: **پٹکی پڑنا** غضبِ الٰہی نازل ہونا، آفت آنا؛ صدمہ پہنچنا۔

**پٹکی پڑے** (دُشنام) غضب نازل ہو، غارت ہو۔

**پٹل** زبرپ، زبرٹ۔امذ۔ بھاگوان گھوڑا جس کی پیشانی پر مہتاب ہو؛ صندل کا ٹیکہ، قشقہ۔

**پٹلو دھر** زبرپ، شد زیرٹ، وج، زبرد ھ۔ لودھ کے درخت کی ایک سرخ قسم جس کی چھال رنگنے کے کام آتی ہے۔

**پٹ منجری** زبرپ، جزم ٹ، زبرم، جزم ن، جزم ج۔امث۔ راگ بنڈول سے ملتے سُروں کی ایک راگنی۔

**پٹن** زبرپ، زبرٹ۔امذ، ہ۔ بستی، قریہ؛ گھاٹ۔نیز پتن۔

**پٹنا** زبرپ، جزم ٹ۔ پاٹنا (رک) کا فعل لازم۔ڈھکا جانا؛ اَٹنا، ہموار ہونا۔نیز پٹانا (رک) کا فعل لازم۔ہموار، راضی کر لیا جانا؛ طے پانا۔مثال: **میزان پٹنا** ہم آہنگی، ہم نظری، اتفاق؛ ملاپ ہونا؛ حساب ٹھیک بیٹھنا۔

**پٹنا** زیرپ، جزم ٹ۔فعل لازم۔ مار کھانا؛ چوٹ کھانا۔پیٹنا (رک) کا فعل لازم۔شکست کھانا، (شطرنج) مہرے کا بساط پر سے اُٹھایا جانا۔

**پٹنکھی** زبرپ، زبرٹ، ن غنہ۔امذ۔ چندھی (آنکھ)۔

**پٹنی** (۱) زبر پ، جزم ٹ۔امث۔ دوامی پٹے پر دی ہوئی زمین؛ دوچھتی۔

**پٹنی** (۲) زبر پ، جزم ٹ۔اند، ہ۔ ملاح، کھیویا، کشتی چلانے والا۔

**پٹو** زبر پ، شدٹ، ومع۔اند، ہ۔ اصلی اُون کے رنگ کا دبیز اُونی کپڑا۔

**پٹو** زیر پ، ومع۔اند، ہ۔ مار کھا جانے والا، پٹ جانے والا، شکست کھانے والا، بھاگ جانے والا۔

**پٹوا** (۱) زبر پ، جزم ٹ۔اند، ہ۔ زیورات میں ڈورے ڈالنے والا کاریگر۔

**پٹوا** (۲) زبر پ، جزم ٹ۔اند۔ ایک قسم کا کھٹا ساگ۔

**پٹوار** زبر پ، جزم ٹ۔اند، ہ۔ **پٹواری** (رک) کا کام؛ پٹواری کا علاقہ۔

**پٹوار** پیش پ، جزم ٹ۔اند۔ گٹھیلا، موٹا چھڑا۔

**پٹواری** زبر پ، جزم ٹ۔اند، ہ۔ گاؤں کی زمینوں کا حساب رکھنے والا سرکاری ملازم۔

**پٹوانا** زبر پ، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ قرضہ چکانا؛ وصول کرانا، بُھنانا؛ چھت ڈلوانا، لکڑی کے تختے ڈلوانا؛ معاملہ کرانا۔

**پٹوانا** زیر پ، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ پیٹنا کا متعدی؛ رُلوانا، چیخوانا؛ ستانا، تنگ کرانا؛ ماتم کرانا۔

**پٹواں** زبر پ، جزم ٹ، ن غنہ۔صف۔ پاٹا ہوا، پٹی ہوئی صورت میں۔ وہ چھت جسے ڈاٹ کی بجائے پٹاؤ ڈال کر چھایا گیا ہو۔

**پٹواں** زیر پ، جزم ٹ۔صف۔ تپا کر اور پیٹ کر ڈھالی ہوئی دھات۔

**پٹواں لوہا** وہ لوہا جس میں سے کثافتیں دُور کر دی گئی ہوں اور بہت تھوڑی کاربن ہو، مضبوط اور آسانی سے ڈھل جانے والا۔

**پٹوتن** زبر پ، ولین، زبر ت۔امث، ہ۔ چھت پاٹنے کا عمل؛ چھت بندی کے تختے یا سلیں۔

**پٹور** زیر پ، جزم ٹ، زبر و۔امث، ہ۔ ماتم، گریہ وزاری؛ کہرام۔

**پٹوکا** زبر پ، ومع۔اند۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔ نیز **پٹولا**۔

**پٹولی** زبر پ، ولین۔امث۔ پٹے کا اقرار نامہ، زمین کو پٹے پر دینے کے دستاویز۔

**پٹی** زبر پ، شدٹ۔امث، ہ۔ لمبی پتلی زمین یا راستہ؛ دَھجی، کترن، کپڑے کا لمبا پتلا ٹکڑا؛ پلنگ کے بازو کی لکڑی۔

محاورہ: **پٹی پڑھانا** بہکانا سکھانا، اپنا طرف دار بنانے کی کوشش کرنا۔

**پٹی دار** گاؤں کا شریک، زمینداری کا حصہ دار، وہ پلنگ جس میں آدھی دھجیاں ہوتی ہیں۔

**پٹی داری** حصہ داری، تھوک داری، گاؤں کے حصے کی ملکیت۔

**پٹے** زبر پ۔جمع، مذ، ہ۔ دونوں رانیں۔

محاورہ: **پٹوں میں بیٹھنا** (پہلوانی) حریف کی دونوں رانوں کی بیچ میں سر ڈال کر اُسے اُٹھانے کی کوشش۔

**پٹے** زبر پ، شدٹ۔جمع، مذ، ہ۔ سر کے لمبے اور خم کھائے بال۔

**پٹیا** (۱) زبر پ، جزم ٹ۔امث، ہ۔ چپٹے پیندے کی چھت دار ناؤ۔

**پٹیا** (۲) زبر پ، جزم ٹ۔امث، ہ۔ لکھنے کی تختی، سلیٹ، سل۔

**پٹیارا** زبر پ، جزم ٹ۔اند۔ گنے کا رس نکالنے کی کل؛ بھیروں، رسولو۔

**پٹیاں** زبر پ، شد زیر ٹ۔جمع، مث۔ لمبے موزوں کی جگہ دونوں پنڈلیوں پر صفائی سے لپیٹا جانے والا پٹو کا، لمبا تر شا ہوا ٹکڑا جو بعض وردیوں کا جز ہوتا۔

محاورہ: **پٹیاں جمانا** عورتوں کا ماتھے پر سر کے بالوں کو گوند یا تیل وغیرہ کی مدد سے تہ بٹھانا۔

**پٹییت** زبر پ، ے لین۔اند، ہ۔ پٹے باز، دورنگا سیاہ و سفید کبوتر یا وہ یک رنگ کبوتر جس کے گلے میں سفید پٹی یا طوق ہو۔

**پٹیرا** زبر پ، ے۔اند، ہ۔ ایک جنگلی نبات جس سے چٹائی بُنی جاتی ہے۔ نیز **پٹیر، پٹیل**۔

**پٹیل** زبر پ، ے۔اند، ہ۔ گاؤں کا چودھری یا نمبردار، مرہٹوں میں قبیلے کا سردار؛ بادشاہت، حکومت۔

**پٹیل** زیر پ، جزم ٹ، زبری۔صف۔ مار کھانے والا، بودا کمزور۔

**پٹیل** پیش پ، جزم ٹ، زبری۔اند، امث۔ ایک چھوٹی چڑیا، لٹورے کی ایک قسم، جو کئی طرح کی بولیاں بولتی ہے۔

**پٹیلا** زبر پ، ی۔صف، ہ۔ چوڑا، ہموار؛ چوڑا اور سیدھا تختہ جس سے کھیت میں سہاگہ پھیرا جاتا ہے۔

**پٹیلا میدان** ہموار زمین۔

**پٹیلنا** زبر پ، ی۔فعل متعدی۔ ہتھیانا، کمانا؛ زیر کرنا، مغلوب کرنا؛ اتمام کار کرنا۔

**پٹیما** زبر پ، ی۔اند، ہ۔ لکڑی کا تختہ جس پر کپڑے کو چھپائی کے لیے بچھایا جاتا ہے۔

**پٹھ** پیش پ۔امث، ہ۔ رک: پُٹ، جانور کے سرین کا گوشت۔ نیز پٹھا، جانور کے چوتڑ۔

**پٹھا** (۱) زبر پ، شدٹھ۔اند، ہ۔ جسم کے عصبی نظام کا کوئی ریشہ، عصبہ، (عام بول چال میں) عضلہ، مچھلی، زندہ جسم میں گوشت کے وہ ریشے جو زور دینے سے سکڑتے اور پھیلتے، سخت یا نرم کیے جاسکتے ہیں۔

**پٹھا** (۲) زبر پ، شدٹھ۔اند، ہ۔ بعض حیوانات کا جوان بچہ؛ پہلوان کا شاگرد: چوڑا سخت پتہ؛ ملٹ، کارڈ بورڈ، گتہ، مقوی: لاکھ کی چوڑی گوٹ، جو کسی کپڑے کی کور پر

لگائی جائے؛ حاشیہ، سنجاف۔

**پٹھا** پیش پ، شدٹھ۔ اند، ہ۔ جانور کا چوتڑ، چوپائے کی دُم کی جگہ۔

**پٹھار** زبر پ۔ صف۔ امث، ہ۔ پتھریلی زمین۔

**پٹھان** زبر پ۔ اند، ہ۔ ایک قوم جو پاکستان کے شمالی مغربی پہاڑوں میں آباد ہے؛ افغان۔

کہاوت: **پٹھان کا پوت، گھڑی میں اولیا، گھڑی میں بھوت** پٹھان متلون مزاج ہوتے ہیں۔ گھڑی میں خوش اور گھڑی میں ناخوش۔

**پٹھانا (۱)** زبر پ۔ اند، ہ۔ کابلی چنا۔

**پٹھانا (۲)** زبر پ۔ مصدر، ہ۔ روانہ کرنا، ارسال کرنا، بھیجنا۔

**پٹھانی لودھ** زبر پ، وج۔ امث، ہ۔ لودھ کے درخت کی ایک سرخ قسم جس کی چھال رنگنے کے کام آتی ہے، پٹو۔

**پٹھو** زیر پ، شدٹھ، ومع۔ اند، ہ۔ مددگار، ساتھی، حامی؛ شاگرد، چیلا؛ خوشامدی، طفیلی، دُم چھلا؛ سپاہیوں کا پیٹھ پرلادنے کا تھیلا؛ چھوٹے منہ اور بڑے گھیردار پیٹ کا ٹوکرا؛ گلی ڈنڈے کے کھیل میں آپس میں طے کردہ ہدف یا لال یعنی ڈنڈوں کی تعداد (جو یہ ہدف پہلے پورا کرلے وہ جیت جاتا ہے)۔

**پٹھوال** پیش پ، جزم ٹھ۔ اند، ہ۔ (لفظاً) پیچھے والا؛ پشت پر تعینات، دیکھ بھال کرنے والا آدمی؛ پشت پناہ، مددگار۔

**پٹھور** زبر پ، وج۔ اند، ہ۔ ہر قسم کے جانوروں اور پرندوں کا نوجوان بچہ۔ (امث) پٹھوری۔

**پٹھی** زیر پ، شدٹھ۔ امث، ہ۔ بھگو کر پسی ہوئی دال جو پوریوں اور کچوریوں میں بھری جاتی ہے۔ نیز پیٹھی (ے)۔

**پٹھی** پیش پ، شدٹھ۔ امث، ہ۔ سطح کو رگڑ کر صاف یا ہموار کرنے کا لوہاروں کا اوزار، سوہن، چورسا۔

**پٹھیا** زبر پ، جزم ٹھ۔ امث، ہ۔ بکری، بھینس یا گائے کی مادہ بچہ۔ (مجازاً) نو عمر لڑکی۔

## پ ۔ ج

**پجا** پیش پ۔ صف، ہ۔ بھرا، آباد۔

**پجاپا** پیش پ۔ اند، ہ۔ پُوجا کا سامان، چڑھاوا؛ بے ترتیبی سے بکھری ہوئی چیزیں۔

**پجاری** پیش پ۔ اند، ہ۔ پُوجا پاٹھ کرنے والا، مندر کا پروہت۔

**پجاوا** زبر پ۔ اند، ہ۔ اینٹوں کا بھٹا۔ نیز پژاوہ، پزاوا۔

**پجر** زبر پ، زبر ج۔ صف، ہ۔ موٹے جسم کا مالک، فربہ۔

**پجرنا (۱)** زبر پ، زبر ج، جزم ر۔ فعل لازم، ہ۔ رِسنا، ٹپکنا، سرایت کرنا۔

**پجر** رِسنے کا عمل، پانی کے زمین میں جذب ہونے کا عمل۔

**پجرنا (۲)** زبر پ، زبر ج۔ فعل لازم، ہ۔ جلنا، دہکنا، جھلسنا۔

**پجوڑا** زبر پ، ولین۔ صف، ہ۔ پاجی (رک) کی تحقیر، بڑا پاجی۔

## پ ۔ چ

**پچ (۱)** زبر پ۔ امث، ہ۔ طرف داری، جانب داری؛ ہٹ، آڑ؛ کینہ۔

**پچ (۲)** زبر پ۔ صف۔ عدد۔ پانچ کی تخفیف بطور سابقہ۔

صف: **پچ رنگا** (ہ) پانچ رنگوں کا، رنگا رنگ، کئی رنگوں کا۔

صف: **پچ دھات** (ہ) کانسی کی طرح مرکب دھات۔

صف: **پچ کلسا** (ہ) ایک قدیم سواری جس کی چھت پر پانچ کلس بنے ہوتے تھے۔

صف: **پچ کلیا** (ہ) پانچ کلیوں والا، پانچ نوکوں یا پتوں والا۔

صف: **پچ کلیان** (ہ) وہ گھوڑا یا بھینس جس کے چاروں پیر آدھے سفید، منہ اور ماتھے پر بھی سفید نشان ہو۔

صف: **پچ کھن** (ہ) پانچ حصوں والا مکان، پانچ چھتوں والا مکان، پانچ کمرے ایک قطار میں۔

صف: **پچ گنا** (ہ) پانچ درجے بڑھ کر۔

صف: **پچ لُونا** (ہ) چورن جس میں کئی طرح کے نمک ہوں۔

صف: **پچ محلّہ/منزلہ** پانچ منزل کا مکان۔

صف: **پچ میل** پانچ طرح کی دالوں کا کھانا یا پانچ اجزا کا مرکب، مثلاً: پچ میل مٹھائی۔

**پچار** زبر پ۔ امث۔ پانی میں پیدا ہونے والی ایک بوٹی جس کی شاخیں نرکل کی طرح کھوکھلی اور گرہ دار ہوتی ہیں اور ہر گرہ پر ایک چوڑا نوک دار پتہ ہوتا ہے۔

**پچار** پیش پ۔ امث۔ نشیبی زمین جو دریا یا نہر کے پانی سے خوب سیراب ہوتی رہے، کھادَر۔

**پچارا (۱)** پیش پ۔ اند، ہ۔ مونجھ کی بنی ہوئی پتائی کرنے کی کُوچی، پانی یا روغن پھیرنے کا کپڑا؛ چیتھڑا وغیرہ، پتائی کرنا۔

**پچارا (۲)** پیش پ۔ اند، ہ۔ دھوکا، فریب۔

محاورہ: **پچارا دینا** خوشامد کرنا، دھوکا دینا، فریب دینا؛ رنگ یا روغن پھیرنا: چونا یا کسی اور رنگ والی شے کی پتلی تہہ دینا۔

**پچاسا** زبر پ۔ اند۔ پچاس تولے تک کا وزن تولنے کا باٹ؛ پچاس روپے کی رقم۔

**پچاسی** زبر پ۔ عدد۔ اَسّی اور پانچ، (ہندسوں میں) ۸۵۔ نیز عام **پَچاسی/ پچیاسی**۔ صف: عدد **پچاسی/ پچیاسی واں**۔

**پچانا** زبر پ۔ فعل متعدی۔ ہضم کرنا، روک کے رکھنا، بچانا، سینتنا؛ گوارا کرنا۔

اسم کیفیت: پچاؤ (وج) ہاضمہ؛ برداشت، سہار۔

**پچانوے** زیر پ، جزم ن۔ عدد۔ نوے اور پانچ، (ہندسوں میں) ۹۵۔ صف: **پچانواں**۔ نیز **پچیانوے، پچیانواں**۔

**پچپچا** زیر پ، جزم چ۔ صف، ہ۔ نرم، پسیجا، پنھیایا۔

**پچپچے چاول** خشکہ جو گل کر بہت نرم ہو گیا ہو اور دانے چبائے بغیر چٹکیوں میں دب کر گٹھی بن جائیں۔

فعل لازم: **پچپچانا** کسی پکائی ہوئی شے چاول، حلوے یا قوام کا ضرورت سے زیادہ نرم ہو جانا یا چپچپانا۔

**پچپن** زبر پ، جزم چ۔ عدد۔ پچاس اور پانچ، (ہندسوں میں) ۵۵۔ صف: **پچپنواں**۔

**پچتانا** زبر پ، جزم چ۔ فعل لازم۔ اپنے کسی فعل پر ندامت یا حسرت کا احساس ہونا۔ اکیف مث: پچتاوا۔ نیز **پچھتانا، پچھتاوا**۔

**پچخ** زیر پ، شد زبر چ۔ صف، ہ۔ بدنما طور سے پچکا ہوا۔ نیز **پچخا** (بخ خا)۔

**پچخنا** (زیر پ، زبر چ، جزم خ) دبنا، پچکنا۔

**پچر** زبر پ، شد زبر چ۔ اند۔ امث، ہ۔ آدھ چری لکڑی کے دونوں تختوں کے درمیان اَڑایا ہوا لکڑی کا ٹکڑا، اَڑان؛ روک، اَڑنگا؛ لکڑی کی چھپٹی جو کسی جگہ ٹھونکی جائے یا کہیں سے اُکھڑ جائے۔ عام: **پچّر** (زیر پ، شد زبر چ)۔

**پچک** زبر پ، زبر چ۔ امث، ہ۔ مرغی کے انڈے کے نیچے کا حصہ۔

**پچک** زیر پ، پیش چ۔ ایک خاردار درخت اور اُس کا پھل جو اخروٹ کی طرح ہوتا ہے اور دواؤں میں کام آتا ہے۔ مدن پھل۔

**پچکار** پیش پ، جزم چ، جزم ر۔ اند، ہ۔ پیار، دلاسا۔

**پچکارنا** پیش پ، جزم چ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ چمکارنا، منہ سے پیار کرنے کی آواز نکالنا۔

**پچکاری** پچکارنے کا عمل یا آواز۔

**پچکاری** زیر پ، جزم چ۔ امث، ہ۔ نلکی دار آلہ جس میں سے دباؤ کے ذریعے بھری ہوئی سیال شے کی دھار چھوڑی جائے؛ مریض کے جسم میں سوئی کے ذریعے دوا داخل کرنے کا طبی آلہ؛ منہ سے پانی یا پان کے پیک کی دھار چھوڑنے کا عمل یا دھار۔

**پچکنا** زیر پ، زبر چ، جزم ک۔ فعل لازم۔ پھولی ہوئی چیز کا دب جانا؛ پٹخنا یا بیٹھ جانا۔ نیز **پچخنا** (رک)۔

**پچل** زیر پ، زبر چ۔ اند، س۔ روئی، کپاس۔

**پچل** زیر پ، پیش چ۔ اند۔ جھاؤ کا درخت، درخت گز۔ نیز **پچلہ**۔

**پچنا** زبر پ، جزم چ۔ فعل متعدی، ہ۔ ہضم ہونا، گلنا، تحلیل ہونا؛ بہت کوشش کرنا، محنت کرنا؛ ہارنا، تھکنا۔

**پچمپا** زبر پ، زبر چ، جزم م پ۔ اند۔ زرد چوبہ (جسے ہلدی کا پودا بھی کہتے ہیں اگرچہ ہلدی نہیں) جس کی جڑ اور شاخوں سے پیلا رنگ بنایا جاتا ہے۔

**پچوانسا** زبر پ، جزم چ، ن غنہ۔ اند۔ ہل میں ہرس اور ناگر کے جوڑ پر پھنسا ہوا لکڑی کا پچر۔

**پچوائی** زبر پ، جزم چ۔ امث۔ چاول کی شراب، یا کسی اور اناج سے عمل تقطیر کے ذریعے بنائی ہوئی شراب۔

**پچوترا** زبر پ، ولین، جزم ت۔ اند۔ پانچ فی صد کی کٹوتی محصول یا کوئی اور ادائی۔

**پچوانی** زبر پ، ولین۔ امث، ہ۔ معدہ، پوٹا، اوجھڑی۔ نیز **پچونی**۔

**پچوا** زیر پ، جزم چ۔ اند۔ ہاتھی کے پُٹھے پر ڈالی جانے والی جالی جو اُس کے ساز کا ایک حصہ ہے۔

**پچئی** زبر پ، زبر چ۔ (بروزن مکئی) امث۔ کھلیان کو پلٹنے کی پنجہ نما چھڑ، جیلی۔

**پچی** زبر پ، شد چ۔ صف، ہ۔ کس کر بند کیا ہوا، جسے مشکل سے کھولا جا سکے۔ (ڈھکنا، ڈاٹ وغیرہ)۔

**پچی کار** زبر پ، شد چ۔ اند، ہ۔ ف۔ کندہ کار، جوڑ لگانے والا، جڑاؤ کا کام کرنے والا، مرصع ساز۔

**پچی کاری** زبر پ، شد چ۔ امث۔ ہ، ف۔ پتھر یا دھات کی سطح پر نقش کندہ کر کے اُن میں نگینے یا رنگ یا دوسری دھات یا پتھر کے ٹکڑے جمانا؛ قلم کاری، مرصع کاری، کوفت کاری، غرقی۔

**پچیت** زبر پ، ولین۔ اند، ہ۔ کُشتی کے پیچ لڑنے والا، پہلوان۔

**پچیس** زبر پ، شد چ، ی۔ عدد۔ بیس اور پانچ (ہندسوں میں) ۲۵۔ صف: **پچیسواں/ پچسواں**۔

**پچیسا کال** زبر پ، شد چ، ی۔ اند۔ وہ قحط کا زمانہ جب اناج روپے کا ۲۵ سیر ہو گیا تھا، یعنی بہت مہنگا۔

**پچیسی** زبر پ، شد چ، ی۔ امث۔ ایک گھریلو کھیل جو چوسر کی بساط پر کوڑیوں کے پانسے سے کھیلا جاتا ہے اور چار فریق چار مختلف رنگ کی گوٹوں سے کھیل سکتے ہیں۔

**پچیسیا** زبر پ، شد چ، ی۔ اند۔ (طباعت) چھپے ہوئے فرموں کی مڑائی کرنے والا۔

**پچھات** زیر پ۔ اند۔ دیر سے بویا جانے والا کھیت، اَگات کی ضد۔

**پچھ تالو** زیرِ پ، جزم چھ، و مع۔صف،ہ۔ (لسانیات) تالو کے پچھلے نرم حصے سے پیدا ہونے والی آوازیں: ک کھ، گ گھ۔

**پچھ لگا** زیرِ پ، جزم چھ، زبر ل، شدگ۔صف۔مذ،ہ۔ پیچھے لگ جانے والا، ناحق ساتھ لگا رہنے والا ناپسندیدہ آدمی، طفیلی۔ نیز **پچھ لگو/لگوا**، **پچھلا** (پیش پ)۔

**پچھار** زبرپ۔امث،ہ۔ نشیبی زمین جہاں پانی آ کر بھر جائے۔

**پچھاڑ** زبرپ۔اند،ہ۔ اناج کو گاہنے، بھوسا الگ کرنے کا عمل۔

**پچھوڑ** (زبرپ، وج) کھڑے کو گرانے، یا کھڑے سے گر پڑنے کا عمل۔

فعل متعدی: **پچھاڑنا** چت کرنا، ڈھا دینا۔

محاورہ: **پچھاڑ کھانا** بے تاب یا بے حال ہو کر چت حالت میں گر پڑنا۔

**پچھاڑی** زبرپ۔امث،ہ۔ جانور کی پچھلی ٹانگیں؛ پچھلی ٹانگوں کو باندھنے کی رسی۔ نیز **پچھایا**۔

**پچھایا** زبرپ۔اند،ہ۔ پشت کی طرف کا رخ۔ پیچھے کی طرف کا حصہ، پچھاڑی۔

**پچھتا** زبرپ، زبر چھ، شدت۔صف،ہ۔ پانچ ہاتھ لمبا یا لمبی، ہٹا کٹا، یا ہٹی کٹی جوان، مضبوط۔ نیز **پچ ہتا**۔ (مث) **پچھتی**۔

**پچھتانا** زبرپ، جزم چھ۔فعل لازم۔ رک: **پچتانا**۔

**پچھتّر** زیرپ، زبر چھ، شدزبرت۔عدد۔ ستر اور پانچ، (ہندسوں میں) ۷۵۔ صف: **پچھتّرواں**۔

**پچھلا** زیرپ، جزم چھ۔صف،ہ۔ گزشتہ، سابقہ، پیچھے کی طرف کا، عقبی۔

**پچھلا پہر** رات کا آخری پہر۔

**•پچھل پائی** زیرپ، زبر چھ۔امث،ہ۔ چڑیل جس کے بارے میں سمجھا جاتا تھا کہ اُس کے پاؤں پیچھے کی طرف مڑے ہوتے ہیں۔ نیز **•پچھل پیری**۔

**پچھلا** پیش پ، زبر چھ، شدل۔اند،ہ۔ رک: **پچھ لگا**: دم چھلا، پتنگ کی دم۔

**•پچھل پیری** زیرپ، زبر چھ، ے لین۔امث،ہ۔ (بطور صف) رجعت پسندانہ، قدامت پرستانہ، جدید کے خلاف قدیم کے حق میں تعصب۔ **•پچھل پہری** (غالباً پچھلے پہر کو نکلنے والی)۔

**پچھّم** زبرپ، شدزبرچھ۔اند،ہ۔ وہ سمت جدھر سورج غروب ہوتا ہے۔ مغرب۔

کہاوت: **پچھّم جاؤ کہ دکن، ہی کرم کے لکھن** نوکری کی تلاش میں انسان کہیں چلا جائے اتنا ہی ملتا ہے جتنا قسمت میں ہوتا ہے۔

محاورہ: **پچھّم سے پھونک پورب میں اُتار دینا** سارے کا سارا جلا دینا؛ ایک سرے سے دوسرے سرے تک تباہی مچا دینا۔

کہاوت: **پچھّم کا گھوڑا، دکن کا چیر** راجپوتانہ اور کاٹھیاواڑ کے گھوڑے مشہور ہیں اور اگلے زمانہ میں دکن کی طرف سے کپڑا اچھا آتا تھا۔ چیر = سنسکرت میں کپڑے کو کہا جاتا ہے۔

صف: **پچھمی** (زبرپ، زبر چھ، شدم) مغربی، مغرب کا رہنے والا۔ نیز **پچھمی** (زبرپ، جزم چھ)۔

**پچھنا** زبرپ، جزم چھ۔اند۔ سینگی لگانے کا عمل؛ سینگی۔

**پچھوا** زبرپ، جزم چھ۔امث،ہ۔ مغرب کی طرف سے چلنے والی ہوا، پُروا، پُروائی کی ضد۔

**پچھواڑا** زیرپ، جزم چھ۔اند،ہ۔ مکان کے پیچھے کا علاقہ یا بستی۔

## پ۔خ

**پخ** زبرپ۔امث،ف۔ کوئی ناگوار شرط؛ حجت، اَڑنگا؛ جھگڑا، فساد؛ عیب، نقص؛ گدھا گاڑی میں بوجھ کھینچنے والے گدھے کے ساتھ لگا ہوا دوسرا گدھا۔ نیز رک: **پکھ**۔

محاورہ: **پخ لگانا** کوئی ناگوار شرط عائد کرنا؛ کسی کام میں رکاوٹ ڈالنا۔

**پخ پخ** زبرپ، جزم خ۔امث۔ زژ، جھک جھک، فضول گفتگو، شور و غل۔

**پخت** پیش پ، جزم خ۔امث،ف۔ کھانا پکانا، پکا ہوا کھانا۔

**پُخت و پز** (وج، پیش پ) کھانا پکانے کا عمل، روٹی پکانا؛ قرارداد، مستحکم معاہدہ، پکا منصوبہ۔

**•پختری** پیش پ، جزم خ، زبرت۔امث۔ پکی روٹی، وہ روٹی جو ماما اپنا حق سمجھ کر آنکھ بچا کر گھر لے جائے۔

**پختگی** پیش پ، جزم خ، زبرت۔صف،ف۔ مضبوطی، پکا پن؛ جوانی، بلوغ؛ تجربہ کاری۔

**پختہ** پیش پ، جزم خ، زبرت۔صف،ف۔ پکا؛ مضبوط، سخت، مستحکم؛ قوی؛ اینٹوں پتھروں اور پکی یا چونے کی چنائی کا مکان؛ کامل، ماہر، تجربہ کار؛ ماہرانہ، منجھا ہوا۔

**•پُختہ بیگھہ** (بی گھہ) ۳۰۲۵ مربع گز رقبے کی زمین۔

**•پخش** زبرپ، جزم خ۔صف،ف۔ سُوکھا؛ کچلا، روندا ہوا، دبایا ہوا؛ بیکار۔

**•پخمہ** پیش پ، جزم خ، زبرم۔صف۔ کمسن لڑکی جو بڑوں کی سی پختہ بات کرے۔ نیز **پغما**۔

**پخنی** زبرپ، جزم خ۔امث۔ سکے کا الٹا رخ۔

**پخیا** زبرپ، جزم خ۔صف۔ فساد پیدا کرنے والا، جھگڑا کرنے والا؛ بکواسی، بیہودہ گو؛ نامعقول، بدتہذیب۔

## پ ۔ د

**پد** زبرپ۔ اند، س۔ پاؤں، قدم؛ کلمہ، شبد، قول؛ اشلوک۔ (معماری) دیوار کا دِل۔

**پدا** زیرپ، شدد۔ اند۔ ایک خوش آواز پرندہ جس کی رنگت بھوری ہوتی ہے اور جسامت میں چھوٹا ہوتا ہے۔ وہ نواڑ یا چمڑا جو غلیل کے تانت میں غلّہ رکھ کر پھینکنے کے لیے سی لیتے ہیں۔ پھُلکنا؛ کمزور، بونا آدمی۔ (امث) **پدی**۔

بول چال: **پدے کی ضامنی** ناقابلِ اعتبار سہارا، بودی ضمانت یا حمایت۔

**پدر** زیرپ، زبرد۔ اند، ف۔ باپ، والد۔ نیز **پدر** (زبرپ)۔ عام: **پدر** (زیرپ)۔

**پدرِ سوختہ** حرامی (جس کا باپ جہنم میں ہو)۔

کہاوت: **پدرم سلطان بود** میرا باپ بادشاہ تھا۔ شیخی خورا جو بزرگوں کے کارناموں پر فخر کرے، مگر خود کسی کام کا نہ ہو، اسے بطورِ طنز کہا جاتا ہے۔

**پدری** (زبرپ) آبائی، باپ سے منسوب، **پدرانہ**۔

**پدرود** زبرپ، جزم ر، ومع۔ اند، ف۔ رُخصت، رَحلت، الوداع۔

**پدڑی** زیرپ، جزم د۔ امث، ہ۔ جاڑوں میں نظر آنے والی ایک چھوٹی سی چڑیا، لال کی مادہ، پھدکی، مُنیا۔

کہاوت: **پدڑی والی بات جس ٹہنی پر بیٹھوں وہی جھکے** کمینہ خود کو بلند مرتبہ سمجھتا ہے۔

**پدم** زبرپ، زبرد۔ اند، س۔ کنول کا پھول؛ جسم کے کسی حصے پر ایک طرح کا سرخ نشان جو مبارک سمجھا جاتا ہے؛ گنتی میں دہ نیل کے بعد کا عدد جو ایک کے بعد سولہ صِفروں سے ظاہر ہوتا ہے۔ یوگا کا ایک آسن۔ گھوڑے کے ماتھے پر اصل رنگ کے خلاف سفید رنگ کا نشان۔

**پدم آسن** آلتی پالتی سے مشابہ نشست جس میں پاؤں زانوؤں کے اُوپر رہتے ہیں۔

**پدم بھوشن** ایک تمغہ جو بھارت میں ادیبوں، عالموں کو دیا جاتا ہے۔

**پدم شیری** پدم بھوشن سے چھوٹا تمغہ۔

**پدما** زبرپ، جزم د۔ امث، س۔ پدم جیسی، پدم کے رنگ کی؛ لکشمی دیوی کا ایک لقب۔

**پدمالوچن** جس کی پدم جیسی آنکھیں ہوں۔

**پدماکھ** زبرپ، جزم د۔ اند، س۔ ہمالیہ کا ایک درخت جس میں پھل نہیں لگتا صرف لکڑی بطور دوا استعمال کی جاتی ہے۔ نیز **پدمک**، **پدم چارنی**۔

**پداوڑا** زبرپ، ولین۔ صف۔ (بطورِ دُشنام) بزدل، بودا۔

**پدوی** زبرپ، جزم د۔ امث، ہ۔ اعزاز، خطاب، لقب، مرتبہ۔

**پدی** زبرپ۔ امث، س۔ کشتی یا جہاز کی وزن ڈھونے کی گنجائش۔

**پدید** زبرپ، ی۔ صف، ف۔ ظاہر، آشکار، نمودار۔ نیز **پدیدار**۔

**پدھارنا** زبرپ، جزم ر۔ فعل لازم، ہ۔ (کسی معزز شخص کے لیے تعظیمی کلمہ)۔ بیٹھنا، آنا، جانا یا فرمانا کا مترادف؛ تشریف لانا یا لے جانا؛ یا تشریف رکھنا، بیٹھنا؛ درشن دینا۔

## پ ۔ ڈ

**پڈا** زبرپ۔ اند، ہ۔ کھیت کی حد۔

**پڈّا** زبرپ، شدڈ۔ اند، ہ۔ بھینس کا نر بچہ، کٹھرا، کٹڑوا۔ (امث) **پڈیا**۔

**پڈھی** زبرپ، شدڈھ۔ امث۔ پُشت، پیٹھ۔

محاورہ: **پڈھی پر چڑھانا** پیٹھ پر اُٹھانا، بٹھانا؛ لادنا۔

محاورہ: **پڈھی دینا** رک: **پڈھی پر چڑھانا**۔

## پ ۔ ذ

**پذیرا** (۱) زبرپ، ی۔ صف، ف۔ قبول کیا گیا، منظور۔

**پذیرائی** (امث) قبولیت، منظوری، آؤ بھگت۔

**پذیرفتہ** (پیش ر، جزم ف) قبول کیا ہوا، پسندیدہ، مقبول۔

**پذیرندہ** (زیرر، جزم ن، زبرد) قبول کرنے والا، منظور کرنے والا، پسند کرنے والا۔

**پذیرہ** (زبرر) قابلِ قبول۔ نیز **پذیرا**۔

**پذیرا** (۲) زبرپ، ی۔ صف، ف۔ (نباتات) پھول یا پودے کا وہ حصہ جہاں عملِ تولید واقع ہوتا ہے، پھول کی کرسی۔

## پ ۔ ر

**پَر** (۱) زبرپ۔ اند، ف۔ پرندوں کے جسم کے نرم بال؛ پرندوں کے بازو، پنکھ؛ گھاس کی سُوکھی پتی؛ پھِرکی، چرخی یا پنکھے کا بازو۔

**پَر افشاں** (زبرا، جزم ف) (لفظاً) [illegible] پر پھڑ پھڑ [illegible]؛ (مراداً) گھبرایا، بے چین، مضطرب۔ نیز **پَرفشاں**۔

**پَر اَفشانی** رک: **پر افشاں** جس سے یہ اسم کیفیت ہے۔ نیز **پَرفشانی** (زیرف)۔

محاورہ: **پر باندھنا** پرندے کے پروں کو ایک مخصوص طریقے سے باندھ دینا تا

کہ وہ اُڑ نہ سکے؛ (مجازاً) مجبور کر دینا، بے بس کر دینا۔

صف: پَر بریدہ (پیش ب، ی، زبرد) (ف) جس کے پر کٹے ہوئے ہوں۔

صف: پَر بستہ (زبرب، زبرت) (ف) جس کے پر بندھے ہوں؛ گرفتار، مجبور، لاچار۔ نیز پَر بند۔

محاورہ: پَر پُرزے جھڑنا سکت نہ رہنا، قوت زائل ہو جانا۔

محاورہ: پَر پُرزوں سے درست ہونا اسبابِ ضرورت ہمراہ ہونا؛ تیار و مستعد ہونا۔

محاورہ: پر پرزے نکالنا شرارت پر آمادہ ہونا، ہوشیار اور چالاک ہو جانا؛ ترقی کر جانا؛ ہوش سنبھالنا، عقل مند ہو جانا۔

محاورہ: پر تولنا پرندے کا اُڑنے کے لیے پروں کو پھیلانا، اُڑنے کی تیاری کرنا؛ (مجازاً) آمادہ ہونا، کسی کام کے لیے تیاری کرنا۔

محاورہ: پر جلنا رسائی نہ ہونا/ وہ سکنا؛ بے بس و مجبور ہونا، عاجز ہونا، ہمت و طاقت نہ ہونا۔

پَر قینچ (ے لین، ن غنہ) پر کٹا، وہ پرندہ جو (پر کاٹ دیے جانے کے باعث) اُڑنے کے ناقابل نہ ہو؛ مجبور، بے بس۔

محاورہ: پَر لگنا رفتار میں تیزی آنا؛ پھیلنا، فروغ پانا، شہرت پانا؛ دُور تک پہنچ ہونا؛ اپنی بساط سے باہر قدم رکھنا؛ اِترانا۔

محاورہ: پَر مارنا پر پھڑپھڑانا، پرواز کرنا؛ رسائی حاصل کرنے کی بہت کوشش کرنا، جدوجہد کرنا؛ بے چین ہونا، مضطرب ہونا۔

محاورہ: پَر ملنا مشابہت ہونا، موافقت، یگانگت ہونا۔

محاورہ: پَر نکالنا اُڑنے کے قابل ہونا؛ ہوش سنبھالنا؛ قابل ہونا؛ اپنی حد سے تجاوز کرنا، اِترانا۔

پَر و بال (وج) پر اور بازو مراد اُڑنے کی قدرت۔

پَر (۲) زبرپ۔ حرفِ جر۔ کے اُوپر، کے قریب، کے بدلے، کے ذمے، کے وقت، وغیرہ، مختلف معانی میں مستعمل۔

پَر (۳) زبرپ۔ فعل متعدی، س۔ دوسرا، پرایا، غیر؛ دُور، پَرے، پَرلا، پَرایا۔

مثال: پَر محلّہ دوسرا محلّہ، دُور کا محلّہ۔

پردیس (ے) غیر ملک یا شہر، جو اپنا وطن نہ ہو۔

پَر (۴) زبرپ۔ چوتھی پیڑھی کا بزرگ۔ بڑھا ہوا، فائق، شدید۔ مثال: پَردادا، پَرنانا۔ (مث) پَردادی، پَرنانی وغیرہ۔

پَر (۵) حرفِ استثنا، حرفِ ربط۔ مگر، لیکن حرفِ تاکید: ضرور، یقیناً؛ ہرگز، بالکل نہیں۔

پَر (۶) زبرپ۔ ظرفِ زماں، ہ۔ گزرا ہوا، پچھلا۔

پرسال پچھلا سال، گزرا ہوا سال۔ نیز پارسال۔

پُر پیش پ۔ امذ۔ ڈھینکلی سے پانی کھینچنے کا چمڑے سے بنا بڑا ڈول جو عموماً آب پاشی کے لیے استعمال کیا جاتا ہے، پراہی۔ نیز رک: پُل (۲)۔

پُر پیش پ۔ صف، ف۔ بھرا ہوا، معمور، لبریز؛ کسی بات سے متصف یا منسوب، بہت، پوری طرح، بہت زیادہ۔

پُر اثر (زبرا، زبرث) متاثر کرنے والا، اثر رکھنے والا۔

پُر اَسرار (زبرا) عجیب، مبہم، پیچیدہ، جس میں بھید ہوں۔

پُر افسوں/فسوں دلکش، جادو بھرا، سحر کار۔

پُر اُمید جسے کامیابی کی توقع ہو۔

صف: پُر آب لبریز، پانی سے بھرا ہوا؛ آنسوؤں سے بھری ہوئی (آنکھ)؛ چمکیلا، بارونق۔

پُر آشوب (وج) فتنے اور فساد سے بھرا ہوا، ایسی جگہ، مقام یا زمانہ جہاں امن نہ ہو۔

پُر پیچ (ے) بل کھایا ہوا، خم دار؛ پیچیدہ، اُلجھا ہوا۔

پُر تاب روشن، بھڑکیلا۔

پُر تاثیر (ی) متاثر کرنے والا، اثر رکھنے والا۔

پُر تکلف (زبرت، زبرک، شد پیش ل) سجا، آراستہ، اہتمام سے تیار کیا ہوا؛ سادہ، معمولی کی ضد۔

پُر خطر غیر محفوظ؛ ڈرا ہوا، خوف زدہ۔

پُر خور (وج) زیادہ کھانے والا، بسیار خور۔

پُر سوز (وج) درد بھرا۔

پُر شتاب (زیرش) تیز، طرار۔

پُر شکوہ (زیر/پیش ش، وج) شاندار۔

پُر فتن (زیرف، زبرت) فتنہ و فساد سے بھرا۔

پُر فضا (زبرف) فرحت بخش، خوش منظر۔

پُر فن مکار، عیار؛ کسی خاص کام میں ماہر، ہنر مند۔

پُر لطف مزیدار، لذیذ۔

پُر مغز فکر انگیز؛ معلومات یا مفید نکات کا حامل۔

پُر نم گیلا، آنسوؤں سے بھرا ہونا۔

پُر ہول (و لین) خوفناک۔

پرا (۱) زبرپ۔ امذ۔ صف، ہ۔ قطار؛ گروہ، غول؛ فوج کا بازو۔

پرا (۲) زبرپ۔ امذ۔ وہ کبوتر جس کے رنگ اصلی پر اُکھاڑ اُکھاڑ کر تبدیل کیے گئے ہوں، اصلی پر اُکھاڑنے سے مختلف پَر نکلتے ہیں۔

**پَرّا** زبرپ، شدر۔ اند۔ قینچی یا کسی اوزار کا ایک پھل یا بازو؛ قط لگے اور شگاف دیے ہوئے قلم کی دو زبانوں میں سے کوئی۔ نیز پَرا (بلا شد)۔ پتے کا آدھا حصہ۔

**پراپت** جزم پ، زبرپ۔ اند، ہ۔ فائدہ، نفع؛ حاصل، یافت؛ پہنچ، رسائی؛ کامیابی، فتح مندی۔

محاورہ: **پراپت کرنا** حاصل کرنا، نفع پانا۔

**پراپیگنڈا** جزم پ، لیٹا زیرپ، لیٹا زبرگ، ن غنہ۔ اند۔ پھیلانا، مشہور کرنا، پرچار؛ کسی کے خلاف کوئی بات منصوبے کے تحت مشہور کرنا۔ انگریزی: Propaganda۔

**پرات** زبرپ۔ امث، ہ۔ بڑی تھالی، دھات کا بنا ہوا کونڈے کی شکل سے ملتا جلتا برتن، بڑا طشت۔

**پراتم** پیش پ، زبرت۔ صف، س۔ کہن سال، قدیم؛ جہاندیدہ، گزرے زمانے کا۔ نیز **پُراتن**۔

**پَراٹھا** زبرپ۔ اند، ہ۔ پرت دار روغنی روٹی جس کا آٹا گھی ملا کر گوندھا گیا ہو۔

**پَراجت** زبرپ، زیرج۔ صف۔ ہارا ہوا، شکست خوردہ۔

**پَراجے** شکست، ہار۔

**پراچہ** زبرپ، زبرچ۔ اند۔ پارچہ فروش، پُرانے کپڑے فروخت کرنے والا، گودڑ بیچنے والا۔ نیز **پراچ**۔

**پراچین** زیرپ، ی۔ صف، س۔ قدیم، پرانے زمانے سے تعلق رکھنے والا؛ سامنے کا، مشرقی، پوربی۔

**پراچینا** زبرپ، ی۔ امث۔ ایک پہاڑی بیل جو درختوں پر چڑھتی یا زمین پر پھیل جاتی ہے، جس کے پتے چھوٹے، چکنے، پھول سفید، زردی مائل، پھل گول مرچ کے برابر سرخی مائل، جڑ، زرد اور تلخ ہوتی ہے نیز اسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**پرارتھ** جزم پ، جزم ر۔ اند، س۔ بڑا فائدہ؛ نصب العین۔ (اصلاً: سب سے بڑی خواہش)۔

**پرارتھنا** جزم پ، جزم ر، جزم تھ۔ امث، ہ۔ دُعا؛ عرض، التجا، التماس۔

**پراکرت** جزم پ، جزم ک، زیرر۔ امث، س۔ آریائی عوامی بولی جو سنسکرت کے دوش بدوش رائج رہی اور جس کے نمونے سنسکرت ادب میں بھی ملتے ہیں۔ اس کی مختلف شاخیں تھیں جن میں سے ایک شاخ شورسینی پراکرت اُردو کا قدیم روپ خیال کی جاتی ہے۔

**پراکھ** زبرپ، شدر۔ صف، ہ۔ بڑا پارکھ، بڑا نقاد۔ (''پرکھ'' سے بقاعدہ عربی صیغۂ تفضیل)۔

**پراگ** زبرپ۔ اند، س۔ پھول کا زیرہ، زرگل؛ سفوف، پاؤڈر، غازہ۔

**پراگ کیسر** پھولوں کے ریشے جن میں زیرہ لگا ہوتا ہے۔

**پراگندہ** زبرپ، زبرگ، جزم ن، زبرد۔ صف، ف۔ بکھرا ہوا، منتشر، پریشان۔ اکیف: **پراگندگی**۔

**پراگندہ روزی** مفلس؛ بے روزگار۔

کہاوت: **پراگندہ روزی، پراگندہ دل** بیکار اور مفلس ہمیشہ پریشان رہتا ہے۔

**پرال** زبرپ۔ امث، ہ۔ سوکھے پودے؛ بھس۔ نیز **پرالی، پوال**۔

**پرالبدھ** جزم پ، زبرل، جزم ب۔ امث، ہ۔ تقدیر، نصیب۔

**پران** جزم پ۔ اند، س۔ دم، جان، روح۔

**پران پتی** جان کا مالک مراد: شوہر۔

محاورہ: **پران تجنا/ تج دینا** جان دے دینا؛ دل ہارنا، حوصلہ ہارنا۔

**پران تیاگنا/ تیاگ کرنا** مرنا، خودکشی کرنا۔

**پران ڈنڈ** (زبرر، جزم ن) سزائے موت۔

**پُران** پیش پ۔ اند، س۔ ہندو دھرم کی ۱۸ مقدس کتابیں جو ویاس کوی سے منسوب کی جاتی ہیں؛ وہ کتابیں جن میں پرانے وقت کی باتیں درج ہوں۔ (صف)

**پُرانا** قدیم، کہنہ، متروک؛ روایتی، اساطیری۔

**پَراں** زبرپ، شدر، ن غنہ۔ صف۔ اُڑتا ہوا، اُڑنے والا۔

**پرانا** زبرپ۔ متعلق فعل، ہ۔ بھرنا، لبریز ہونا؛ تکمیل کرنا، مکمل کرنا، ختم کرنا۔

**پرانا** پیش پ۔ صف، ہ۔ قدیم، روایتی؛ بوسیدہ؛ متروک؛ ناکارہ؛ آزمودہ، آزمودہ کار، پکا، قدیمی، مثلاً: **پُرانا دوست**۔

کہاوت: **پرانا ٹھیکرا اور قلعی کی بھڑک** وہاں کہتے ہیں جہاں کوئی بوڑھا مرد یا بوڑھی عورت نوجوانوں کی طرز اختیار کرے یا بناؤ سنگھار کرے۔ نیز **پرانی دیگچی پر قلعی کی بھڑک**۔

کہاوت: **پرانوں کو جھڑکی، نیوں کا پیار** متلون مزاج آدمی کے متعلق کہتے ہیں کہ پرانے دوستوں سے ناخوش اور نئے لوگوں سے خوش ہوتا ہے۔

**پرانا** زیرپ۔ فعل لازم، ہ۔ دُکھنا، درد کرنا۔

**پرانایام** جزم پ۔ اند، س۔ حبسِ دَم، یوگ کی ایک ریاضت۔

**پراندہ** زبرپ، ن مغ، زبرد۔ اند، ف۔ موباف؛ چوٹی یا بالوں میں گوندھنے کی لڑیاں، پُٹھلا۔

**پرانسا** زبرپ، زبرن۔ اند، س۔ طبابت، وید کا پیشہ۔

**پُرانی** پیش پ۔ امث، ہ۔ قدیمی، روایتی، بوسیدہ، ناکارہ، متروک۔

**پرانے** پیش پ۔ اند، ہ۔ پرانا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **پرانے چاولوں میں مزہ ہوتا ہے** تجربہ کار کی رائے اچھی

ہوتی ہے۔

**پراہی** پیش پ۔امذ۔ چمڑے کا بڑا ڈول: ڈھیکلی؛ ترسا۔ نیز پُرَوٹ۔

**پرائی** زبر پ۔امث۔ اجنبی، غیر، بیگانی، پرایا کی تانیث۔

کہاوت: **پرائی آس، چولھے پاس** بیگانے آسرے نہ رہنا چاہیے۔

کہاوت: **پرائی آنکھیں کام نہیں آتیں** دوسرے کی مدد فائدہ نہیں دیتی۔ غیر آدمی کام نہیں آتا؛ پرایا اپنا نہیں ہوتا۔ اپنی ہر چیز کام آتی ہے۔

کہاوت: **پرائی بدشگونی کے لیے اپنی ناک کٹوائی** دوسرے کے نقصان کے لیے اپنا زیادہ نقصان کیا۔

کہاوت: **پرائی توند کا گھونسا** دوسرے کی مصیبت اثر نہیں کرتی۔ دوسرے کی تکلیف محسوس نہیں ہوتی۔

کہاوت: **پرائی تھیلی کا منہ سکڑا** غیر آدمی دل کھول کر نہیں دیتا۔ دوسرے کی خوبی بھی خامی نظر آتی ہے۔

کہاوت: **پرائی دھی اور ہنسیں بتاؤ لوگ** راہ گیر پرائی عورتوں سے چھیڑ چھاڑ کرتے ہیں؛ پرائی مصیبت دیکھنے والے ہنستے ہیں۔

کہاوت: **پرائی سار/ سرائے میں کون دھواں کرتا ہے** کوئی دوسرے کی مدد نہیں کرتا۔

کہاوت: **پرائی گانڑ میں لکڑی گئی، بھُس میں گئی** پرایا درد معلوم نہیں ہوتا۔ دوسرے کی تکلیف کا احساس نہیں ہوتا۔

**پرائے** زبر پ۔امث، ہ۔ پرایا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **پرائے بردے آزاد کرنا** پرائے مال سے سخاوت کرنا۔

کہاوت: **پرائے بھروسے کھیلا جوا، آج نہ موا کل موا** جو دوسرے کے بھروسے پر کام کرتا ہے نقصان اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **پرائے خائے ہاتھ پر شکرہ پالنا** دوسرے کی کمائی پر بسر کرنا۔

کہاوت: **پرائے دھن کو چور روئے** حاسد دوسرے کے مال کا لالچ کرتا ہے۔

کہاوت: **پرائے گھر کا کوڑا ہے** بیٹی پرایا دھن ہے دوسرے گھر جائے گی۔

**پراچہ** زبر پ، لیٹا زیر، زبر چ۔صف۔ رک: پراچہ۔

**پرایا** زبر پ۔صف، ہ۔ اجنبی، بیگانہ، غیر۔

کہاوت: **پرایا بگاری، بڑا دھرم دھاری** غیر کا مددگار بڑا ایماندار ہوتا ہے۔

کہاوت: **پرایا دل پردیس برابر** دوسرے کے دل کا کچھ حال معلوم نہیں ہوتا کہ اُس کے کیا خیالات ہیں۔

کہاوت: **پرایا سر قرآن برابر** دوسرے کے سر کی قسم کھائی جائے تو اُسے پورا کرنا چاہیے۔

کہاوت: **پرایا سر لال دیکھ اپنا سر پھوڑ ڈالیں** دوسرے کی نقل کر کے نقصان اُٹھانے پر کہتے ہیں۔

**پرایشچت** جزم پ، زبری، جزم ش، زیر چ۔امذ، ہ۔ گناہ کا کفارہ۔

**پرب** زبر پ، جزم ر۔امذ، س۔ تہوار، رسم، کتاب کا باب یا حصہ: ایک طرف سے تراشا ہوا، چپٹا ہیرا؛ گانٹھ، جوڑ، گرہ۔

**پربال** زبر پ، جزم ر۔امذ۔ آنکھوں کی ایک بیماری جس میں بال پپوٹوں کے اندر کی طرف مڑ جاتے ہیں۔

**پربت** زبر پ، جزم ر، زبر ب۔امذ، ہ۔ پہاڑ، کوہ، جبل، گری۔

کہاوت: **پربت کو رائی کرے، رائی پربت مان** خدا میں بڑی طاقت ہے، جو چاہے کر سکتا ہے۔

**پربتا** زبر پ، جزم ر، زبر ب، شدت۔امذ۔ پہاڑی طوطا جو دیسی طوطے سے قدرے بڑا ہوتا ہے، کرمیل۔

**پربندھ** زبر پ، جزم ر، زبر ب، جزم ن۔امذ، س۔ انتظام، بندوبست؛ تعلق، رشتہ، تسلسل؛ جوڑ، میل۔

**پربودھ** جزم پ، زبر ر، وج۔امذ، س۔ ہوش مندی، چوکسی، ہوشیاری، دانائی، عقل، فراست، گیان؛ یقین پیدا کرنے کی صورت۔

**پربی** زبر پ، جزم ر۔امذ۔ تہوار، تہوار پر ملنے والا انعام۔

**پربین** زبر پ، جزم ر، ی۔صف۔ ہوشیار، چالاک، دانا؛ حسین، خوش نما۔

**پربھا** جزم پ، زبر ر۔امث، ہ۔ روشنی، آب وتاب۔

**پَرَبھاکر** منور، روشن، تاباں، چمکتا ہوا۔ عام: پَربھاکر۔

**پربھات** جزم پ، زبر ر۔امث، ہ۔ سویرا، تڑکا۔ عام: پَربھات۔

**پربھاتی** (امث) صبح کی ایک راگنی۔

**پربھاؤ** جزم پ، زبر ر، وج۔امذ، ہ۔ روز، اثر؛ خاصیت۔

**پربھو** جزم پ، زبر ر، ومع۔امذ، س۔ خدائے تعالیٰ، پرمیشور۔

**پربھوگ** زبر پ، جزم ر، وج۔امذ، ہ۔ عیش، لطف اندوزی۔

**پرپ** زبر پ، جزم ر۔امذ۔ پہیے دار کرسی جو بیماروں اپاہجوں کو لانے لے جانے کے لیے استعمال کی جاتی ہے۔

**پرپٹ** زبر پ، جزم ر، زبر پ۔صف۔ چورس، چٹیل، ہموار (میدان یا سطح وغیرہ)، پٹا پایا اٹا ہوا؛ برباد، خشک، مثلاً: تالاب سوکھ کر پرپٹ ہوگیا۔

**پرپٹی** زبر پ، جزم ر۔امث، ہ۔ زمین پر جمنے والی پپڑی؛ تیز، گھپرا؛ دال کی پتلی روٹی۔

**پرپراہٹ** زبرپ، جزم ر، زبرہ۔فعل لازم، ہ۔ تیز، ناخوشگوار، ذائقہ یا تیز حس؛ جھنجھناہٹ۔

**پَرپَرانا** جھنجھنانا، سنسنانا۔

**پرپنچ** زبرپ، زبرر، زبرپ، جزم ن۔اند، ہ۔ چھل، فریب، دغا، پاکھنڈ؛ غلطی، دھوکہ، التباس؛ مغالطہ، توہم۔

**پرت (۱)** زبرپ، زبرر۔امث، ہ۔ تہہ، طبق، تاؤ (کاغذ کا)؛ ورق، صفحہ؛ تختہ، پٹی؛ جھلی۔

محاورہ: **پرت جمانا** تہہ پر مزید تہہ لگانا۔

**پرت دار** تہوں والا، پرتیلا۔

**پرتیلا** (جزم ر، ی) تہہ در تہہ، پرت دار۔

**پرت (۲)** زبرپ، زبرر۔امث۔ دام، قیمت؛ حساب؛ اوسط، حصہ رسد، نیز پرتا۔

**پرتاب** زبرپ، جزم ر۔امث، س۔ ایک تیر کی اُڑان کا فاصلہ۔ جتنی دُور تک ایک تیر پھینکا جاسکتا ہے۔

**پرتاپ** جزم پ، زبرر۔اند، س۔ تپش، حرارت؛ چمک؛ تجلی، شان وشکوہ۔

**پرتال (۱)** زبرپ، جزم ر۔اند، ہ۔ جانچ، تنقیح، جائزہ، چھان بین۔ عام: پڑتال۔فعل متعدی: پڑتالنا۔

**پرتال (۲)** زبرپ، جزم ر۔اند، ہ۔ لدادا، سامانِ باربرداری۔ نیز پرتل۔

**پرتشٹھا** زبرپ، جزم ر، زیرت، جزم ش۔امث، ہ۔ عزت، آبرو؛ اعتراف، اقبال، اقرار۔

**پرتکار** جزم پ، زبرر، جزم ت۔اند۔ علاج، چارہ جوئی، تدبیر۔

**پرتگیا** جزم پ، زبرر، زیرت، جزم گ۔امث، س۔ عہد، قول، وعدہ؛ اقرار، اعتراف۔

**پُرتگیز** پیش پ، جزم ر، زبرت، ے۔اسمِ جنس۔ پُرتگال کا باشندہ۔

**پُرتگیزی** پُرتگالی۔

**پرتل** زبرپ، جزم ر، زبرت۔اند، ہ۔ سوار کا وہ سامان جو سواری کی پیٹھ پر لادا جائے۔

**پرتلا** زبرپ، جزم ر، زبرت۔اند، ہ۔ کمر پٹی جس میں تلوار لٹکائی جاتی ہے۔ ڈاب؛ گھوڑے کا چارجامہ۔ نیز پڑتلا۔

**پرتو** زبرپ، جزم ر، ولین۔اند، ف۔ روشنی، عکس، جھلک؛ اثر۔

**پرتی** زبرپ، جزم ر۔امث، ہ۔ افتادہ، غیر کاشتہ زمین، غیر مزروعہ اراضی۔ (فعل متعدی) پنکھوں کی ہوا سے اناج اُسانے کا ایک عمل۔

**پرتی** زیرپ، جزم ر۔امث، ہ۔ تختۂ حساب، فردِ حساب؛ نقشہ، کیفیت۔

**پرتیت** زبرپ، جزم ر، ی۔امث، ہ۔ پُرسش، پُوچھ؛ ساکھ، عزت۔

**پرتیکشا** جزم پ، زبرر، ی، جزم ک۔صف۔ انتظار، راہ دیکھنا۔

**پرتی ہاری** جزم پ، زبرر۔اند۔ دربان۔

**پرتھا** جزم پ، زبرر۔امث، ہ۔ شہرت، نیک نامی۔

**پرتھک** زبرپ، جزم ر، زبرتھ۔صف۔ الگ، علیحدہ، جُدا۔

**پرتھم** زبرپ، جزم ر، زبرتھ۔امث/اند، ہ۔ دُنیا، عالم، جگت۔

**پرتھمی** خلقت، مجمع۔

**پرتھم** جزم پ، زبرر، زبرتھ۔صف، ہ۔ پہلا، اوّلین۔

**پرتھوی** جزم پ، زیرر، جزم نیز زیرتھ۔امث، س۔ کرۂ زمین، دُنیا، عالم؛ ایک بحر یا وزن کا نام۔ نیز **پرتھی**۔

**پرج** زبرپ، زبرر۔امث، ہ۔ ایک راگنی۔ نیز پرچ؛ ڈھال کا دستہ؛ ذات کُٹمب، کنبہ۔

**پرجا** زبرپ، جزم ر۔امث۔س۔ خلقت، رعیت۔

کہاوت: **پرجا بھاگے چھوڑ کے کنیائی کام، چھیوں اور جگ ماں کرے پھر اُسے بدنام** ظالم راجا کی رعیت سب کام چھوڑ کر بھاگ جاتی ہے اور پھر اسے دنیا میں بدنام کرتی ہے۔

**پرجاپت** خالق، مخلوق کا مالک، پیدا کنندہ؛ بادشاہ؛ باپ۔

کہاوت: **پرجا مرن راجا کی پانسی/ پانسے** وہاں کہتے ہیں جہاں رعیت تو محنت مشقت کرے اور راجا عیش میں روپیہ اُڑائے۔

کہاوت: **پرجا نہیں تو راجا کہاں** رعیت اگر سکھ میں نہ ہو تو راجا یا تو مارا جاتا ہے یا معزول کر دیا جاتا ہے۔

**پرجنی** زبرپ، جزم ر، زبرج۔اند۔ ایک خربوزے کی بیل جس کا پھل عمدہ ہوتا ہے۔

**پرجوت** زبرپ، جزم ر، وج۔اند، ہ۔ مکان یا بسی ہوئی زمین کا کرایہ؛ ٹیکس۔

**پرچ** زبرپ، زبرر۔اند۔ ہلکا، پتلا نگینہ؛ ذرہ، کرچی۔

**پرچ** زیرپ، زیرر۔امث۔ طشتری (خصوصاً پیالی کے جوڑ کی)۔

**پرچار** زبرپ، جزم ر۔اند، ہ۔ اشاعت، تبلیغ، پھیلانا، شہرت دینا۔ نیز **پرچاری**۔

**پرچارک** منادی کرنے والا؛ اعلان، اشاعت کرنے والا؛ گلہ بان، چرواہا؛ ملازم۔

**پرچانا** زبرپ، جزم ر۔فعل متعدی، ہ۔ اپنی طرف راغب کرنا، توجہ حاصل کرنے، اپنانے دل جیتنے کی کوشش کرنا۔

فعل لازم: **پرچنا** کھنچنا، پرچایا جانا۔

**پرچخ** زبرپ، جزم ر، زبرچ۔ اند۔ رک: پرخچا۔

**پرچک** پیش پ، زبرچ۔ امث، ہ۔ حمایت، پاسداری۔

فعل مرکب: **پُرچک دینا** حمایت کرنا، پُشتی بانی۔

**پرچلت** زبرپ، جزم ر، زبرچ، زیرل۔ صف۔ رائج، جاری، متحرک۔

**پرچلن** زبرپ، جزم ر، زبرچ، زبرل۔ اند۔ تیز حرکت، گردش رفتار یا چال۔

**پرچم** زبرپ، جزم ر، زبرچ۔ اند، ف۔ پھریرا، علم میں بندھا ہوا کپڑا؛ جھنڈا، علم، پھندنا، جھالر، پہاڑی گائے کی دُم کے بال، ماتھے پر پڑی ہوئی لٹ۔

**پرچنڈ** زبرپ، جزم ر، زبرچ، جزم ن۔ صف۔ تیز، تند؛ سخت، شدید، دلیر، جوشیلا۔

**پرچنڈ موتی** ایک سفید پھولوں کے پودے کا نام۔

**پرچول** زبرپ، جزم ر، وج۔ امث، ہ۔ خلش، ہڑک، دُھن؛ بے صبری؛ لت، دھت، عادت۔

**پَرچُون** زبرپ، جزم ر، وج۔ اند، ہ۔ مختلف قسم کا گھریلو استعمال کا سامان؛ آٹا دال، کھانا پکانے اور عام ضرورت کی اشیا۔

**پرچونی** آٹا دال وغیرہ بیچنے والا، خوردہ فروش، پُھٹکل کا سوداگر، بقال۔ نیز **پرچونیا**۔

**پرچہ** زبرپ، جزم ر، زبرچ۔ اند، ف۔ کاغذ کا ٹکڑا، پارچہ، چٹھی، خط؛ اطلاع، خبر، اخبار؛ وہ کاغذ جس پر امتحانی سوالات درج ہوں۔

**پرچہ نویس** خبر لکھنے والا، نامہ نگار؛ مخبر، خبر رساں۔

**پرچی** زبرپ، جزم ر، زبرچ۔ امث۔ کاغذ کا چھوٹا سا ٹکڑا۔

محاورہ: **پرچی کرنا** نقل کی خاطر امتحانات میں سوالوں کے جوابات کسی کاغذ وغیرہ پر لکھ کر لے جانے کا عمل۔

محاورہ: **پرچی ڈالنا** ووٹ ڈالنا، حق رائے دہی استعمال کرنا۔

**پرچین** زبرپ، جزم ر، ی۔ صف۔ امث۔ ٹھونکا ہوا، گاڑا ہوا، پیوست کیا ہوا؛ کھیت کی مینڈھ پر لگی ہوئی باڑ؛ **پچی کاری** (رک)۔ نیز **پرچین کاری**۔

**پرچھا** زبرپ، جزم ر۔ اند، ہ۔ تصفیہ، فیصلہ؛ قصہ مختصر ہونا، جھگڑا نپٹنا؛ بھیڑ کا چھٹنا؛ مطلع صاف ہونا؛ مٹھائی تلنے کا اُتھلا کڑھاؤ؛ کولھو کے بیل کی آنکھوں پر باندھنے کا کپڑا؛ چھوٹا بے دیوار کا بانسوں پر چھایا ہوا چھپر۔

**پرچھانوا** زبرپ، جزم ر، ن غنہ۔ اند، ہ۔ عکس، پرچھائیں؛ بُرا یا منحوس اثر۔ قبیح پرتو، آسیب۔ نیز **پرچھانواں**۔

**پرچھائیں** زبرپ، جزم ر، ی، ن غنہ۔ امث، ہ۔ سایہ، عکس، پرتو۔

**پرچھتی** زبرپ، جزم ر، زبرچھ۔ امث، ہ۔ پھونس کی ٹٹی، ٹانڈ، مچان۔ نیز **پرچھتی**۔

**پرچھئی** زبرپ، جزم ر، زبرچھ۔ امث، ہ۔ سامان لادنے کا دوہرا کُھلا ہوا تھیلا جو لدو جانور کے پہلوؤں پر لٹکتا ہے۔ گھوڑے کے پہلو میں لٹکنے والا خورجی۔

**پرخاش** زبرپ، جزم ر۔ امث، ف۔ کدورت، جلن، عداوت۔

**پرخچ** زبرپ، جزم ر، زبرخ۔ اند۔ سواری پر کاٹھی کی جگہ ڈالا جانے والا کپڑا۔

**پرخچا** زبرپ، زبرر، جزم خ۔ اند۔ کاغذ کا پُرزا؛ چھوٹا سا ٹکڑا، ریزہ۔

محاورہ: **پرخچے اُڑانا** پُرزے پُرزے کر دینا، رد کر کے رکھ دینا، ٹکڑے اُڑا دینا، دُھرے بکھیر دینا۔

**پرداخت** زبرپ، جزم ر، جزم خ۔ امث، ف۔ پرورش، خبر گیری، تربیت، ہدایت؛ دیکھ بھال؛ درستی، سنبھال۔

**پرداختہ** بنایا، تیار کیا ہوا؛ پرورش کیا ہوا۔

**پردادا** زبرپ، جزم ر۔ اند، ہ۔ باپ کا دادا، دادا کا باپ۔ (مث) **پردادی** دادا کی ماں۔

**پرداز** زبرپ، جزم ر۔ امث، ف۔ تمہید، اُٹھان، ابتداء؛ رنگ ڈھنگ، طور طریقہ؛ تصویر کا چوکھٹا۔ (بطور لاحقہ) بنانے والا، سنوارنے والا، تخلیق کرنے والا۔ مثلاً: **انشاپرداز، نغمہ پرداز، فتنہ پرداز**۔

**پردوش** زبرپ، جزم ر، وج۔ اند، س۔ قصور، غلطی، جرم، گناہ؛ نقص، کمی؛ غروب آفتاب کے بعد کے چند لمحوں کا عرصہ۔

**پردہ** زبرپ، جزم ر، زبرد۔ اند، ف۔ اَڑ، روک، ٹٹی؛ ساز کی سندری یا وہ سوراخ وغیرہ جن سے سُر نکلتے ہیں؛ پوشیدگی، اِخفا؛ آنکھ یا کان کی جھلی؛ دروازے یا تماشا گاہ کے چبوترے وغیرہ پر لٹکنے والا کپڑا؛ طبق، پرت وغیرہ۔

**پردۂ بکارت** کنواری لڑکیوں کے اندام نہانی کی قدرتی جھلی جو کنوارپن کی نشانی ہوتی ہے۔

**پردہ پوشی** برائی، عیب یا راز چھپانے کا فعل یا عمل۔

**پردۂ تصویر** وہ کپڑا یا کاغذ وغیرہ جس پر کوئی نقش بنایا جائے۔

**پردہ دار** اپنا جسم اور چہرہ چھپانے والا/ والی؛ حالت سے واقف۔

**پردۂ زنبوری** جالی کا پردا جس میں شہد کے چھتے کی سی جالی ہو۔

**پردۂ زنگاری** نیلا پردہ مراد: آسمان۔

**پردۂ غیب** دُنیا اور اُوپر کے جہان کے درمیان کا خیالی پردہ؛ عالمِ باطن۔

محاورہ: **پردہ کرنا** اوٹ کرنا؛ آڑ کرنے کی خاطر کپڑا وغیرہ تاننا؛ خواتین کا نامحرم مردوں کے سامنے آنے سے پرہیز کرنا۔

کہاوت: **پردے کی بی بی، چٹائی کا لہنگا** طنزاً جب کوئی غریب عورت بہت پردہ کرے تو کہتے ہیں۔

**پردۂ ملتحمہ** (پیش م، جزم ل، زبرت، زبرح، زبرم) پپوٹے کا اندرونی

حصہ۔

**پردے کی چڑیا** پردہ کھلنے یا پھٹنے سے پیدا ہونے والی درز یا جھری۔

محاورہ: **پردے میں زردہ لگانا** در پردہ فعلِ بد کرنا، پردہ نشیں عورت کا بد چلنی کرنا۔

کہاوت: **پردے میں زردہ لگاتی ہے** در پردہ فعلِ بد کرتی ہے۔ چھپ کر عیب کرتی ہے۔

محاورہ: **پردے میں سوراخ کرنا / پردے میں گردہ لگانا** (زیرگ)
رک: پردے میں زردہ لگانا۔

**پردہ نشیں** پردے میں بیٹھنے والی، باحیا، پاک دامن عورت۔

**پردیپ** جزم پ، زبر ر، ی۔ اند، ہ۔ روشن چراغ۔

**پردیس** زبر پ، جزم ر، ے۔ اند، ہ۔ غیر ملک، غیر شہر، جو اپنا وطن نہ ہو۔ نیز بدیس۔

صف: **پردیسی** غیر ملک کا؛ اجنبی، نو وارد۔ (مث) پردیسن۔

کہاوت: **پردیسی بلم تیری آس نہیں، باسی پھولوں میں باس نہیں** اجنبی جس سے ملنے کی اُمید نہ ہو تو اُس سے دل لگانا فضول ہے۔

کہاوت: **پردیسی کا جی آدھا ہوتا ہے** پردیس میں انسان کا حوصلہ نہیں رہتا۔

کہاوت: **پردیسی کی پیت کو سب کا من للچائے، دوئی بات کا کھوٹ ہے، رہے نہ سنگ سے جائے** پردیسی کی محبت میں دو بڑے نقص ہیں۔ نہ تو وہ رہتا ہے نہ ساتھ لے جاتا ہے۔

**پردھان** جزم پ، زبر ر۔ اند، ہ۔ صدر، سردار، سربراہ، بزرگ۔

**پردھان چاری** پردھان کا عہدہ۔

**پردھان منتری** وزیرِ اعظم۔

**پردھانتا** (زبرن) بڑائی، بزرگی۔

**پُرز** پیش پ، جزم ر۔ اند۔ (پارچہ بافی) کپڑے کی بُنائی میں اُبھرا ہوا سوت یا دھاگا، سانٹھ۔

**پُرزہ** پیش پ، جزم ر، زبر ز۔ اند، ف۔ کاغذ کا ٹکڑا، کترن؛ پھونسڑا؛ کل یا مشین میں جڑا ہوا کوئی آلہ یا جز؛ پرندے کے چھوٹے پَر۔ جمع: پُرزے۔

محاورہ: **پُرزے اُڑانا** ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پارہ پارہ کرنا؛ بہت زیادہ مارنا پیٹنا، زدوکوب یا شدید نکتہ چینی کرنا۔ (مترادف) اُدھیڑ کے رکھ دینا۔

**پَرس** زبر پ، پیش ر۔ اند۔ بید، سرکنڈے وغیرہ کے پودوں کا جوڑ یا گانٹھ۔

**پُرس** پیش پ، جزم ر۔ لاحقہ، اند، ف۔ پوچھ گچھ، استفسار، مؤاخذہ؛ پُرسش کا مخفف، مثلاً: باز پُرس جواب طلبی۔ نیز صیغۂ امر۔

**پُرس و جو** تفتیش، چھان بین۔

**پُرساں** پوچھنے والا۔

**پُرسانِ حال** (لیٹا زیرن) خبر گیرا، بات پوچھنے والا۔

**پُرس** پیش پ، جزم ر۔ اند۔ وہ ٹوما ہوا (بکھرا ہوا) ریشم جس سے گوٹہ بُننے والے ٹوٹے ہوئے تار کو دوبارہ جوڑ لیتے ہیں۔

**پَرسا** زبر پ، جزم ر۔ اند۔ تبر، کلھاڑا، ایک جنگی ہتھیار؛ ایک آدمی کے لیے پروسا یا لگایا ہوا کھانا یا تھالی۔

**پُرسا** پیش پ، جزم ر۔ اند۔ مرنے والے کے عزیزوں سے اظہارِ افسوس کرنا۔

محاورہ: **پُرسا دینا** تعزیت کے لیے جانا۔

**پرساد** جزم پ، زبر ر۔ اند، س۔ چڑھاوے یا نذر کا حصہ؛ تبرک: لطف، مہربانی۔

مثال: **رام پُرساد** رام کی عطا۔ عام: پُرشاد۔

**پرسادھن** جزم پ، زبر ر، دھ۔ اند، ہ۔ آراستگی، سنوارنا؛ بناؤ، سنگھار۔

**پرسار** جزم پ، زبر ر۔ اند۔ پھیلاؤ، کشادگی، پھیلنے بڑھنے آگے نکلنے کا عمل؛ دُشمن کو گھیرے میں لینا؛ ٹوہ، تلاش، جستجو میں نکلنا۔ نیز پرسارن۔

**پرسارنی** جزم پ، زبر ر، جزم ر۔ امث۔ آواز کے سُر کی ایک ذیلی تقسیم یا سُرتی؛ ایک بیل جس کے پتے زرد اور چھدرے ہوتے ہیں، مزہ ترش اور تیز ہوتا ہے۔

**پرسال** زبر پ، جزم ر۔ ظرف۔ رک: پارسال۔

**پرساں** پیش پ، جزم ر۔ ف۔ پوچھنے والا، دریافت کرنے والا؛ مددگار، سہارا دینے والا؛ معاون۔

**پرسانِ حال** حال پوچھنے والا، خبر گیری کرنے والا؛ مدد کرنے والا، اعانت کرنے والا۔

**پَرستار** زبر پ، زبر ر، جزم س۔ اند، ف۔ خادم، خدمت گزار؛ پوجنے والا، پرستش کرنے والا۔ اکیف (مث): پرستاری، پرستش۔

**پرستار** جزم پ، زبر ر، جزم س۔ اند۔ پھیلاؤ، کشادگی، فراخی۔

**پرستان** زبر پ، زیر ر، جزم س۔ اند، ف۔ دیووں، پریوں کا خیالی مسکن؛ وہ جگہ جہاں حسینوں کا جمگھٹا ہو۔

**پرستان** زیر پ، زبر ر، جزم س۔ اند، ف۔ ایک قسم کا کھٹا ساگ، حماض۔

**پرستاؤ** جزم پ، زبر ر، جزم س، وج۔ اند، ف۔ تجویز، تمہید۔

**پرستش** زبر پ، زبر ر، جزم س، زیر ت۔ ف، امث۔ عبادت، پوجا، بندگی؛ اطاعت، تعظیم۔

**پرستک** زیر پ، زیر ر، جزم س، پیش ت۔ امث۔ ابابیل، سلار جسے عموماً ادویات میں استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز پلستک۔

**پرستو** پیش پ، زبر ر، جزم س، ومع۔ اند۔ کھیت کی جتائی کا ساجھی کسان۔
**پرستیدہ** زبر پ، زبر ر، جزم س، ی، زبر د۔ صف۔ جس کی پرستش کی جائے؛ معزز، محترم۔
**پرستھان** جزم پ، زبر ر۔ اند۔ کوچ، روانگی۔
**پرسدھ** جزم پ، زبر ر، زیر س۔ صف۔ مشہور و معروف، نامی گرامی۔
**پرسش** پیش پ، جزم ر، زیر س۔ امث۔ پوچھ گچھ، استفسار، مواخذہ؛ دریافتِ احوال، مزاج پُرسی؛ عزت، مان۔
**پرسن** جزم پ، زبر ر، زبر س۔ صف، ہ۔ مگن، شاد و خرم، مسرور؛ راضی؛ صاف، ستھرا، بے کھوٹ، بے میل، شفاف۔ ایکف (مث): پرسنتا۔
**پرسندہ** پیش پ، جزم ر، زیر س، زبر د۔ فاعل، ف۔ پوچھنے والا، دریافت کرنے والا۔
**پرسوت** جزم پ، زبر ر، وِمع۔ امث، س۔ جننا، زچگی، پیدائش؛ عورتوں کی ایک بیماری جس میں اندامِ نہانی سے سفید رنگ کی رطوبت خارج ہوتی ہے، سیلان الرحم، جریانِ آب۔
**پرسوتی** جننا، جنم دینا، وجود میں لانا۔
**پرسوتر** جنم داتا۔
**پرسول** زبر پ، جزم ر، وِمع۔ اند۔ بھالا، گرز۔
**پرسوں** زبر پ، جزم ر، وِمج۔ اند، ہ۔ گزشتہ کل سے پچھلا یا آئندہ کل سے اگلا دن۔
کہاوت: **پرسوں کا ہوتا کل اور کل کا ہوتا آج** جلدی ظاہر کرنے پر کہتے ہیں۔
**پرسیاوُش** زبر پ، جزم ر، لیٹا زیر س، پیش و۔ اند، ف۔ آسمان میں ستاروں کا ایک جُھرمٹ: راس الغول؛ ایک قسم کی گھاس جو پانی کے کنارے اُگتی ہے، ڈنڈیاں چکنی باریک جبکہ پتیاں سفید یا زرد ہوتی ہیں اور اِسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **پرسیاوشاں، ہنسراج**۔
**پُرش** زبر پ، پیش ر۔ صف۔ اند۔ سخت، بدمزا، تند، تیز، سنگدل، بے رحم، ظالم، سفاک؛ برعکس، مخالف، اُکھڑا ہوا، ناہموار؛ (اند) ایک پودا جس کا پھول نیلا ہوتا ہے، جنسِ زرشک سے تعلق رکھتا ہے۔
**پُرش** پیش پ، پیش ر۔ اند، س۔ انسان، آدمی، مرد؛ شوہر، خاوند۔
کہاوت: **پُرش کی مایا، برچھ کی چھایا** انسان کی دولت اور درخت کے سائے کا کوئی اعتبار نہیں کہ کب چلا جائے۔
**پرشاسن** جزم پ، زبر ر، زبر س۔ اند۔ انتظام، بندوبست، حکومت۔
**پرشد** زبر پ، جزم ر، زبر ش۔ اند۔ پنچایت، سبھا، مجلس۔

**پرشن** جزم پ، زبر ر، جزم ش۔ اند۔ سوال، استفسار؛ وہ بات جس کی فال یا شگون لیا جائے۔
**پرشوتم** پیش پ، پیش ر، وِمج، شد زبر ت۔ اند، ہ۔ بڑا انسان، عظیم ہستی۔ عام: پَرشوتم۔
**پرکار** زبر پ۔ امث، ف۔ دائرہ کھینچنے کا دو نوکدار ٹانگوں کا آلہ۔
**پرکار** پیش پ، جزم ر۔ صف، ف۔ کامل، ماہر، پختہ، منجھا ہوا۔
**پرکار** جزم پ، زبر ر۔ اند۔ طرح، طریقہ، انداز؛ قسم، جنس۔
**پرکاش** جزم پ، زبر ر۔ اند، س۔ نور، روشنی؛ پھیلاؤ، نشر و اشاعت۔
**پرکالا** زبر پ، جزم ر۔ اند، ہ۔ ستون کا بالائی کھنڈ۔
**پرکالہ** زبر پ، جزم ر، زبر ل۔ اند۔ ف۔ پُرزہ، ریزہ، کرچی؛ چنگاری، شرارہ۔
**پرکالۂ آتش** (مجازاً) شریر، تیز طرار شخص۔ نیز **پرکالۂ آفت**۔
**پرکان** زبر پ، جزم ر۔ اند۔ دُھرا، محور، کیل؛ توپ کا دُھرا جس پر اُس کا رُخ موڑا جاتا ہے۔
**پرکانا** زبر پ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ اند، ہ۔ پرچانا، شوق دلانا۔
**پرکٹ** زبر پ، جزم ر، زبر ک۔ اند۔ بگلا۔
**پرکٹ** جزم پ، زبر ر، زبر ک۔ صف۔ صاف، واضح، روشن۔
محاورہ: **پرکٹ کرنا** پیش کرنا، ظاہر کرنا۔
**پرکرتی** جزم پ، زبر ر، جزم ک، زیر ر۔ امث، ہ۔ فطرت، فطری، اصلی حالت، خلائے مکانی؛ ابتدائے آفرینش، مخرج، مبدء۔ نیز رک: **پراکرت**۔
**پرکشا** زبر پ، جزم ر، جزم ک۔ امث۔ امتحان، آزمائش، تجربہ، اختیار۔
**پرکل** زبر پ، جزم ر، زبر ک۔ صف۔ پالتو، پلا ہوا۔
کہاوت: **پرکل گھوڑا، بسوے تھاڑھ** پالتو گھوڑا تھان کو بھاگتا ہے۔
**پرکم** زبر پ، جزم ر۔ صف۔ بے چین، مضطرب۔
**پرکما** زبر پ، جزم ر، زبر ک، شد م۔ اند، ہ۔ طواف، وار، پھیر؛ احاطہ، گھیرا۔
**پرکن** پیش پ، جزم ر، پیش ک۔ صف۔ بھرتی کا، فالتو؛ محض، برائے بیت، مثلاً: **پرکن اشعار**۔
کہاوت: **پر کو کنواں کھودے اور آپ ہی ڈوب ڈوب مرے** غیر کی برائی چاہنے میں اپنا نقصان ہوتا ہے۔
**پرکوب** زبر پ، جزم ر، وِمج۔ اند۔ نانبائی کا اوزار جس سے تنوری روٹی کو گودا جاتا ہے۔
**پرکوپ** زبر پ، جزم ر، وِمج۔ اند۔ جوش، اُبال، اُپھان، طیش، غیظ۔
**پرکوٹا** زبر پ، جزم ر، وِمج۔ اند۔ باڑ، چار دیواری، فصیل۔

**پرکی** زبر پ، جزم ر۔ اند۔ ایک خاردار پہاڑی درخت جو بیری سے ملتا جلتا ہے، پھول مکو کی طرح اور پھل مکو سے بڑا۔ نیز پرکی بنڈو۔

**پرکھ** زبر پ، زبر ر۔ امث، ہ۔ شناخت، پہچان، جانچ، نظر جو کھوٹے کھرے کو جان لے۔ فعل متعدی: پرکھنا۔

**پرکھائی** پرکھوانا، پرکھنے کی اُجرت۔

**پُرکھ** پیش پ، پیش ر۔ اند، ہ۔ رک: پرش۔ (امث) پرکھن۔

کہاوت: **پُرکھ سا پکھیرو کوئی نہیں** انسان ایک جگہ نہیں رہ سکتا جا بجا پھرتا ہے۔

کہاوت: **پُرکھ کی مایا، برچھ کی چھایا** انسان کی دولت اور درخت کے سائے کا کوئی اعتبار نہیں کہ کب چلا جائے۔

**پرکھا** پیش پ، جزم ر۔ اند، ہ۔ مورثِ اعلیٰ، جدِ اعلیٰ، باپ، دادا، اسلاف میں سے کوئی۔

**پرکھئی** موروثی، خاندانی۔

**پرکھئی خلیہ** (نباتیات) مرکزی خلیہ جو دُختری خلیوں میں تقسیم ہوتا ہے۔

**پرکھاروگی** پیش پ، وج۔ امث، ہ۔ موروثی بیماری، خاندانی مرض؛ بعض کمزوریوں یا امراض کا پشت در پشت چلنا یا ماں باپ سے اولاد کو منتقل ہونا۔

**پرکھنا** زبر پ، زبر ر، جزم کھ۔ فعل متعدی، ہ۔ جانچنا، آزمانا، تجربہ کرنا؛ شناخت کرنا؛ برے بھلے میں تمیز کرنا۔

**پرکھیا** زبر پ، جزم کھ، ی/ زبر کھ، شدی۔ اند، ہ۔ جانچنے والا، آزمانے والا، پرکھنے والا۔ نیز پارکھ۔

**پرگا** زبر پ، جزم ر۔ اند۔ ستون کا اُوپری چپٹا سرا جہاں سے محراب کی چنائی شروع ہوتی ہے۔

**پرگت** زبر پ، جزم ر، زبر گ۔ امث، ہ۔ دوستی، میل، ساتھ، سنگت مثلاً: طبلے والے سے سازندے کی پرگت ملنا۔

**پرگنہ** زبر پ، جزم ر، زبر گ۔ اند، ف۔ علاقائی تقسیم میں کئی گاؤوں پر مشتمل ایک انتظامی حلقہ۔

**پرگیان** جزم پ، زبر ر، جزم گ۔ اند۔ فضیلت، حذاقت، تبحرِ علمی۔

**پرگیری** پیش پ، جزم ر، ی۔ امث۔ بھورے مٹیالے رنگ کا ایک نایاب پرندہ جس کی پچھلی اُنگلیاں بڑی ہوتی ہیں جو لوا، پرگیل، بگیری وغیرہ کے ناموں سے مشہور ہے۔

**پرگھ** زبر پ، جزم ر۔ اند، ہ۔ لوہے کا ڈنڈا یا سلاخ، موتی، سانکل۔

**پرگھٹ** زبر ر، جزم ر، زبر گھ۔ رک: پرکٹ۔

**پرگھرا** زبر پ، جزم ر، زبر گھ۔ اند، ہ۔ وہ کبوتر جو دوسرے گھر کا ہو۔

**پرلا** زبر پ، جزم ر۔ صف، ہ۔ پرے کا، پار کا، دُور کا، دوسری طرف کا، اُس پار کا۔ (مث) پرلی۔

**پرلاپ** زیر پ، زبر ر۔ اند۔ بات چیت، گفتگو؛ بچکانہ بات؛ فغاں، نالہ و زاری، گریہ، رونا، پیٹنا۔

**پرلاپی** بکی، بکواس کرنے والا، رونے پیٹنے والا۔

**پرلمب** زیر پ، زبر ر، زبر ل، جزم م۔ صف۔ لٹکا ہوا، معلق، آویزاں۔

**پرلو** زبر پ، جزم ر، ولین۔ امث، ہ۔ مرنے کا دن، فنا ہونے کا دن، قیامت۔ نیز پرلے۔

**پرلوک** زبر پ، جزم ر، وج۔ اند، ہ۔ دوسری دُنیا، آخرت۔

**پرلے** جزم پ، زبر ر، ے لین۔ امث۔ قیامت، دنیا کی تباہی، خاتمہ؛ آفت، مصیبت؛ شورش، بلوہ۔

**پَرلے** زبر پ، جزم ر، ے۔ صف۔ پرلا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**پرلے درجے کا** از حد، نہایت، اِنتہائی درجے کا (برے معنوں میں)۔ نیز **پرلے سرے کا**، مثلاً: **پرلے سرے کا بے ایمان**۔

**پرم** زبر پ، زبر ر۔ صف، ہ۔ اعلیٰ، افضل، اوّل، فائق۔

**پرم آتما** وجودِ اوّل، خدائے تعالیٰ۔

**پرما** زبر پ، جزم ر۔ امث۔ خوب صورتی، چھب، ادا۔

**پرمارتھ** زبر پ، زبر ر، جزم ر۔ امث، ہ۔ اصل سچائی، خیرِ اعلیٰ؛ اعلیٰ مقصد، آدرش۔

**پرم آنند** زبر پ، زبر ر، زبر ن، جزم ن۔ اند، ہ۔ سچی خوشی، سرور سرمدی۔

**پرمانو** زبر پ، زبر ر، وج۔ اند۔ سب سے چھوٹا ذرّہ، جزِ لایتجزیٰ، جس کی مزید تقسیم نہ ہو سکے، مادے کی اکائی، ایٹم۔

**پرمپرا** زبر پ، زبر ر، جزم م، زبر پ۔ امث۔ ترتیب، قطار؛ سلسلہ؛ ریت، روایت۔

**پرم ہنس** زبر پ، زبر ر، زبر ہ، جزم ن۔ اند، ہ۔ درویش خدا، مست، ولی کامل۔

**پرمکھ** جزم پ، زبر ر، پیش م۔ صف، ہ۔ اوّل، مقابل، اگلا۔ (اند) سردار، سربراہ، مثلاً: **راج پرمکھ** صدرِ مملکت؛ ایک درخت جس کی کلی ناگ کیسری کہلاتی ہے اور اُس کا تیل نکالا جاتا ہے، پناگ۔

**پرم گرم** زبر پ، زبر ر، زبر گ، زبر ر۔ اند۔ پشمینہ۔

**پرمل (۱)** زبر پ، جزم ر، زبر م۔ اند، ہ۔ موٹے بیجوں کی ٹنڈے جیسی لمبوتری ترکاری۔

**پرمل (۲)** زبر پ، جزم ر، زبر م۔ جمع، مذ، ہ۔ مکئی وغیرہ کے بھنے ہوئے دانے۔

**پرل** (۳) زبرپ، جزم ر، زبرم۔اند، ہ۔ ایک عمدہ قسم کا چاول؛ خوشبو، عطر؛ مجموعہ؛ ملاپ، ہم بستری۔

**پرلو** زبرپ، جزم ر، زیرم، وج۔اند، ہ۔ ناچ کی ایک گت یا لوڑا۔

**پرم نرم** زبرپ، زبرر، زبرن، زبرر۔اند۔ ایک کپڑا جو عموماً فلالین کے نام سے بھی مشہور ہے، فنق ٹسی۔

**پرمنڈل** زبرپ، جزم ر، زبرم، جزم ن، زبرڈ۔اند۔ دائرہ، کُرّہ، گول چکر۔

**پرن** (۱) زبرپ، زبرر۔اند، ف۔ ڈبِ اصغر؛ ریشم کی ایک قسم؛ روشنی، چاندی؛ پَری زاد؛ موسیقی کی تیز گت۔

**پرن** (۲) زبرپ، زبرر۔اند۔ پر، پنکھ؛ پتا، پان؛ ڈھاک کا درخت۔

**پرن** (۳) زبرپ، زبرر۔اند، ہ۔ عہد، قول، وعدہ۔

**پرن آسی** زبرپ، زبرر۔امث۔ سیاہ تُلسی، ناز بو۔

**پرناش** زبرپ، جزم ر۔اند۔ نظروں سے اوجھل ہو جانا؛ جادو کے عمل سے غائب ہو جانا، موت، خاتمہ۔

**پرنالا** زبرپ، جزم ر۔اند، ہ۔ اُوپر سے گرنے والا نالا؛ چھت کی موری۔

**خصی پرنالہ** وہ بند پرنالہ جس کی دھار دور نہ پڑے بلکہ دیوار کے سہارے اُترے۔

**پرنام** زبرپ، جزم ر۔اند، ہ۔ انجام، نتیجہ؛ پختہ پن، بلوغ؛ ہاضمہ۔

**پرنام** جزم پ، زبرر۔اند، ہ۔ سلام، بندگی، ڈنڈوت۔عام: پَرنام۔

**پرنتو** زبرپ، زبرر، جزم ن، وج۔حرفِ استثنا، ہ۔ پر، لیکن، مگر، اِلّا۔

**پرند** زبرپ، زیرر، جزم ن۔اند، ف۔ اُڑنے والا جانور، طائر، پنچھی؛ شاہی جھنڈا؛ عمدہ قسم کا ایک کپڑا۔نیز **پرندہ**۔

محاورہ: **پرندہ پر نہیں مار سکتا** کوئی بھی بلا اجازت نہیں جا سکتا، انتہائی کڑی نگرانی اور اخفا ہے۔

**پرندا** زبرپ، زیرر، جزم ن۔اند۔ ماہی گیری کی کشتی۔

**پرندر** پیش پ، زبرر، جزم ن، زبرد۔اند۔ نقب زن؛ قلعہ شکن (توپ)؛ ایک قسم کی مرچ۔

**پرنی** (۱) زبرپ، جزم ر۔اند۔ سردار، حاکم، بالغ لڑکی، ایک آبی پودا جو عموماً کنوؤں کے اندر اُگتا ہے۔ ٹی، رانگ یا کسی دھات کا مہین پتر؛ پیشاب جاری کرنے کے لیے پیشاب کی نالی میں چڑھانے کی نلکی۔ (انگریزی میں: Catheter)۔

**پرنی** (۲) زبرپ، جزم ر۔امث۔ شیشے کی باریک نلکی جو سائنسی تجربات میں استعمال ہوتی ہے۔

**پرنیاں** زبرپ، جزم ر، زیرن۔اند۔ ایک نرم پھول دار، ریشمی کپڑا، دیبا۔

**پرو** پیش پ، وج۔اند۔ پھول کا زیرہ، زرِگل۔

**پروا** زبرپ، جزم ر۔امث، ف۔ کسی کو یا کسی بات کو خاطر میں لانا، اہمیت دینا، لحاظ کرنا؛ فکر، تردّد، دھیان، خیال۔

**پروا** زبرپ، زیرر۔اند، ہ۔ چاند کے اوّل یا آخر پندھرواڑے کا پہلا دن۔

**پروا** زیرپ، جزم ر۔امث۔ زرد ریتیلی زمین جو آب پاشی کے قابل ہو۔

**پروا** (۱) پیش پ، جزم ر۔امث، ہ۔ پورب کی طرف کی ہوا۔نیز **پروائی**، **پرویا**۔

**پروا** (۲) پیش پ، جزم ر۔اند۔ پور یا پورہ کی تصغیر، چھوٹی بستی۔

**پروا** زیرپ، جزم ر۔اند۔ ناک کے نتھنوں کے بیچ کی نرم ہڈی؛ پرہ بنی۔

**پروار** زبرپ، زیرر۔اند، ہ۔ کنبہ، خاندان، قریبی، حلقہ، متعلقین۔

**پرواز** زبرپ، جزم ر۔امث، ف۔ اُڑان، طیران، اُڑنے کا عمل۔

**پروال** (۱) زبرپ، جزم ر۔امث، ہ۔ ماہی گیری کا گھاٹ۔

**پروال** (۲) زبرپ، جزم ر۔اند۔ صندل سرخ۔نیز **پروال پھل**۔

**پروان** زبرپ، جزم ر۔اند، ہ۔ مستول، بادبان کا ڈنڈا۔ (صف) ٹھیک درست، معتبر؛ اُونچا، بلند۔

محاورہ: **پروان چڑھنا** بڑھنا، پرورش پا کر بڑا ہونا، جوان ہونا؛ ترقی کرنا، پھلنا پھولنا، پنپنا۔

**پروانا** زبرپ، جزم ر۔امث۔ ایک بہت سخت لکڑی جس کے کلھاڑی کے دستے وغیرہ بنائے جاتے ہیں۔

**پروانچہ** زبرپ، جزم ر، جزم ن، زبرچ۔اند۔ رک: **پروانہ** کی تصغیر۔

**پروانچی** پروانہ یا پیغام وغیرہ لانے، لے جانے والا۔

**پروانگی** (۱) زبرپ، جزم ر، زبرن۔امث، ف۔ اجازت، رضامندی، منظوری۔عام: **پروانگی** (جزم ن)۔

**پروانگی** (۲) زبرپ، جزم ر، زبرن۔امث۔ شیفتگی، والہانہ پن، پروانہ وار نثار ہونا۔

**پروانہ** (۱) زبرپ، جزم ر، زبرن۔اند، ف۔ شمع کے گرد منڈلانے والا پتنگا؛ (مجازاً) عاشق؛ جاں نثار، شیدائی، شیفتہ۔(حشریات) گلابی سنڈی کا ابتدائی کیڑا۔

**پروانہ وار** بہت شوق سے، والہانہ پن سے۔

**پروانہ** (۲) زبرپ، جزم ر، زبرن۔اند، ف۔ حکم نامہ، اجازت نامہ۔

**پروانۂ راہداری** (لیٹا زیر، جزم ہ) سفر کا اجازت نامہ، پاسپورٹ۔

**پرواہ** زبرپ، جزم ر۔اند۔ پانی کا بہاؤ، ریلا، سیلِ آب؛ پلنگ کے پایوں کے نیچے رکھا جانے والا بانوں کا بُنا ہوا گدا یا کوئی اور شے۔نیز **پروایا**۔

**پرواہٹ** زبرپ، جزم ر، زبرہ۔امث۔ بین (ی) کی ایک ضرب میں دو سُر

ادا کرنے کی مہارت۔

**پرواہی** زبرپ، جزم ر۔ امث۔ گنے کے کھیت میں اکھاڑی ختم ہونے پر گنے کا رس برادری میں تقسیم کرنے کی رسم۔

**پروت** زبرپ، جزم ر، زیرو۔ امث۔ ایک قسم کی مچھلی۔

**پروتا(۱)** زبرپ، وج۔ امذ۔ اناج اُسانے کا ٹوکرا، بھوسا اُڑانے کے لیے جھلنے کی چادر۔ پرتی (رک)۔

**پروتا(۲)** زبرپ، وج۔ امذ۔ پوتے کا بیٹا، پڑپوتا۔ نیز پڑوتا۔ (مث) **پروتی، پڑوتی**۔

**پروتھا** زبرپ، وج۔ امذ۔ ہل کی پھال۔

**پروتی** زبرپ، جزم ر، زبرو۔ امث۔ وہ زمین جو طاقت پکڑنے کے لیے کچھ عرصہ بغیر جوتے چھوڑ دی جائے۔ نیز **پرتی**۔

**پَروجن** زبرپ، وج، زبرج۔ امذ۔ غرض، مطلب۔

**پِروجن** زیرپ، وج، زبرج۔ امذ۔ کان چھدائی کی رسم۔

**پرور** زبرب، جزم ر، زبرو۔ صف، ف۔ پالنے، پرورش کرنے والا؛ محافظ، خبر گیرا۔ مثالیں: **ماہی پرور** مچھلیاں پالنے والا؛ **مہر پرور** مہربانی، نوازش کرنے والا؛ **ناز پرور** ناز کرنے والا، ناز آفریں۔

**پَرَوَرت** زبرپ، زیرر، زبرو، جزم ر۔ امث۔ ستاروں کی گردش، زمانے کی ایک مدت، قیامت، پرلو؛ بھاگنے کا عمل، فرار۔

**پرورت** زیرپ، زبرر، زبرو، جزم ر۔ امذ۔ آغاز، ابتدا، شروع؛ مصروفیت، مشغولیت؛ اکساوا۔

**پرورتن** زبرپ، جزم ر، زبرو، جزم ر، زبرت۔ امذ۔ مبادلہ، لین دین۔

**پرورد** زبرپ، جزم ر، زبرو، جزم ر۔ صف۔ پالا ہوا، پرورش کیا ہوا۔ نیز **پروردہ، پروردیدہ**۔

**پروردگار** زبرپ، جزم ر، زبرو، جزم ر، زیرد۔ امذ، ف۔ اللہ تعالیٰ، رب باری؛ پالنے والا؛ (مجازاً) بانی، موجد۔

**پروردگاری** پرورش کرنے؛ پروان چڑھانے کی قدرت۔

صف: **پروردہ** (زبرد) (ف) پلا ہوا، پالا ہوا؛ لے پالک، پالکڑا؛ (مجازاً) ملازم، غلام۔

**پرورِش** زبرپ، جزم ر، زبرو، زیرر۔ امث، ف۔ پالنا، پروان چڑھانا، فروغ دینا؛ وہ عمل جس سے کوئی شے نشوونما پائے۔

**پرورَش** زبرپ، زیرر، زبرو، جزم ر، خفیف زبرش۔ امث۔ برسات کی پہلی بارش، بہت زوروں کی بارش۔

**پرورندہ** زبرپ، جزم ر، زبرو، زیرر، جزم ن، زبرد۔ صف، ف۔ پرورش کرنے والا، پالنے والا۔

**پروسا** زبرپ، وج۔ امذ، ہ۔ کسی دوست، پڑوسی یا رشتہ دار کو تھال یا پتوں سے بنے برتنوں میں ڈال کر بھیجا جانے والا کھانا۔

**پروسنا** زبرپ، وج، جزم س۔ فعل متعدی، ہ۔ کھانا چننا یا تقسیم کرنا۔

**پروف** جزم پ، ومع۔ امذ۔ چھپا ہوا کاغذ جس پر تصحیح کی جاتی ہے، آزمائشی چھپائی؛ ثبوت۔ انگریزی: Proof۔

**پروفیسر** جزم پ، وج، ےلین۔ امذ۔ کالج یا یونیورسٹی کا اعلیٰ اُستاد، مدرسِ اعلیٰ۔

**پروکا** زبرپ، وج۔ امث۔ وہ بھیڑ جو جوان ہونے پر بھی بچہ نہ دے، بانجھ بھیڑ۔

**پروکھ** زبرپ، وج۔ امذ۔ کسی گناہ سے بخشش کے لیے پڑھی جانے والی دعا جو پنڈت پڑھتے ہیں۔

**پروگرام** جزم پ، وج، زبرگ۔ امذ۔ کام کے دن، وقت اور مقام کا تعین؛ مختلف نوعیت کے کاموں کی ترتیب یا اُن کا نظام الاوقات؛ نظامِ عمل؛ آئندہ طریقۂ کار۔ انگریزی: Program۔

**پروملی** زبرپ، وج، ومع۔ امذ۔ تال مکھانے کا درخت۔

**پرونا** زیرپ، وج۔ فعل متعدی۔ سوئی کے ناکے میں دھاگا ڈالنا؛ دھاگے یا ڈوری میں موتی، منکے پھول وغیرہ ڈالنا، گوندھنا، منسلک کرنا۔

**پرونا** پیش پ، جزم ر، زبرو۔ امذ۔ اختتام، تکمیل، معاملہ چکانا۔

**پرونی** قصہ، قضیہ یا معاملہ چکانے سے متعلق۔

**پروندا** زبرپ، ولین، ن غنہ۔ امث۔ زرد مٹی کی زمین جو پھلوں کی کاشت کے لیے موزوں نہ ہو۔

**پروہت** پیش پ، وج، زیرہ۔ امذ، ہ۔ برہمن، پنڈت جو کسی خاندان کو پوجا پاٹھ اور قربانی کرانے پر مامور ہو۔

**پروہتانی** (مث) پروہت کی بیوی۔

**پروہنا** زبرپ، وج، جزم ہ۔ فعل متعدی۔ چرسے کے ذریعے آبپاشی کرنا۔

**پروی** رک: **پریوا**۔

**پرویادھ** زبرپ، جزم ر، زیرو۔ امذ۔ سرکنڈے کی ایک قسم؛ گورا راجہ۔

**پرویز** زبرپ، جزم ر، ے۔ صف، ف۔ فیروزمند، فاتح، بختاور۔ (علم) ایران کا ایک بادشاہ؛ نوشیرواں کا پوتا جس کا نام شیریں فرہاد کے قصے میں آتا ہے۔ شیریں کا شوہر۔ اس سے کئی خزانے بھی منسوب ہیں۔

**پرویزن** زبرپ، جزم ر، ی، زبرز۔ امث، ف۔ چھلنی، غربال۔

**پرویش** جزم پ، زبرر، ے۔ امذ۔ داخلہ، ورود، اندر آنا؛ کسی جگہ بازیابی یا اقامت۔

**پرویل** زبر، جزم ر، ے۔ امث۔ سیم کی قسم کی ایک چھوٹی پھلی، چھوٹی فراش بین۔ نیز پیلی مونگ۔

**پروین** زبر پ، جزم ر، ی۔ امث، ف۔ عقدِ ثریا؛ سات سہیلیوں کا جھمکا۔

**پرہ** زبر پ، شد زبر ر۔ امذ، ف۔ صف، قطار؛ غول، جُھنڈ؛ دامن، طرف، پہلو۔ نیز (رک) پرا۔

**پرۂ بینی** (لیناز یرہ، ی) نتھنا؛ نتھوں کے درمیان کا پردہ۔

**پرہاری** زبر پ، جزم ر۔ امث۔ ہل کی پھال کی گاؤدُم، چوبی پشتی جس پر پھال چڑھی ہوتی ہے۔

**پرہتا** زبر پ، جزم ر، زبر ہ۔ امذ۔ ہل کی مٹھیا، پری ہت۔

**پرہول** زبر پ، جزم ر، وج۔ امذ۔ گھوڑے کے ہونٹوں کا ورم جس کے سبب وہ گھاس نہیں کھا سکتا۔

**پرہول** پیش پ، جزم ر، ولین۔ صف۔ دہشت ناک، ڈراؤنا۔

**پرہی** زبر پ، جزم ر۔ امذ۔ چونے کے پتھر کی ایک قسم جو تعمیرات میں عام طور سے استعمال ہوتا رہا ہے۔

**پرہی** پیش پ، جزم ر۔ امث۔ ادرک سے ملتی جلتی ایک خوشبودار جھاڑی۔ دھاک جددار، نربسی۔

**پرہیز** زبر پ، جزم ر، ے۔ امذ، ف۔ احتراز، بچنا، دور رہنا؛ اجتناب، کنارہ کشی۔ بیماری میں ممنوع اشیا کے کھانے پینے یا ممنوعہ کاموں سے احتراز، احتیاط۔

**پرہیزگار** متقی، بُرے کاموں سے بچنے والا۔

**پرہیزگاری** تقویٰ۔

**پری** زبر پ۔ امث، ف۔ افسانوی حسین مخلوق جس کے پر ہوتے ہیں۔ (مجازاً) حسینہ؛ محبوب، معشوق؛ ایک خاص شکل کی پتنگ۔

**پری پیکر** بہت خوبصورت، انتہائی حسین۔

**پری چھبیلا** معشوق۔

**پری خانہ** وہ مکان جہاں حسینوں کا مجمع ہو۔

**پری خواں** (ومعدولہ) عامل، جھاڑ پھونک کرنے والا۔

**پری وَش** پری جیسی صورت والا؛ حسین (ی)۔

**پرے** زبر پ، ے۔ حرفِ جار۔ اُدھر، دُور، پار، (مترادف) کے پیچھے، کے اُس طرف، کی آڑ میں۔

**پری بند** زبر پ، زبر ب، جزم ن۔ امذ۔ کلائی میں پہننے کی جالی دار چوڑیوں کی جوڑی۔ جہانگیریاں۔ نیز پری جھبک؛ پری چھن۔

**پریا**(۱) جزم پ، زیر ر، زبر ی۔ صف۔ مث۔ پیاری۔

**پریا درشنی** حسینہ۔

**پریا**(۲) کھجور کے درخت کی ایک قسم۔

**پریادارنی** جزم پ، زیر ر، جزم ر۔ امث۔ ایک کانٹے دار جھاڑی۔

**پریاگ** جزم پ، زبر ر۔ امذ۔ علم، ہ۔ قربان گاہ؛ دو دریاؤں کا سنگم؛ شہر الٰہ آباد کا ایک نام جسے تربینی، تروینی بھی کہتے ہیں۔

**پریال** زبر پ، جزم ر۔ امذ۔ مانگ کے دونوں طرف کنپٹیوں تک لٹکتی ہوئی جھالر کی شکل کا ایک زیور؛ سراسری، سیس پٹی۔

**پَریت** زبر پ، ی۔ امذ، ہ۔ بھوت، خبیث ارواح، آسیب۔

**پریت** جزم پ، ی۔ امث، ہ۔ محبت، پیار، اُلفت۔ نیز پیت۔

کہاوت: **پریت نہ جانے جات کجات، نیند نہ جانے ٹوٹی کھاٹ، بھوک نہ جانے باسی بھات، پیاس نہ جانے دھوبی گھاٹ** محبت میں ذات پات کی پروا نہیں ہوتی اور انسان بھوک میں باسی کھانے اور نیند میں ٹوٹی ہوئی چارپائی اور پیاس میں میلے پانی کو فراموش کر جاتا ہے۔

**پریتم** جزم پ، ی، زبر ت۔ امذ، ہ۔ محبوب، شوہر۔

کہاوت: **پریتم پریتم سب کہیں پریتم جانے نہ کو، ایک بار جو پریتم ملے سدا آنند پھر ہو** ہر ایک محبوب کو پکارتا رہتا ہے مگر جانتا نہیں۔ اگر ایک بار محبوب مل جائے تو ہمیشہ سکھی رہے۔

کہاوت: **پریتم ہر سے نیہ کر جیسے کھیت کسان، گھاٹے دے اور ڈنڈ بھرے پھر کھیت سے دھیان** خدا سے محبت اس طرح ہونی چاہیے جس طرح کسان کو اپنے کھیت سے ہوتی ہے، گو نقصان اُٹھاتا ہے مگر اسے چھوڑتا نہیں۔

**پریتما** (امث) محبوبہ؛ معشوقہ۔

**پریتن** زبر پ، جزم ر، زبر ی، جزم ت۔ امذ۔ کوشش، جدوجہد، سعی۔

**پریٹنا** زبر پ، ے، جزم ت۔ فعل متعدی۔ دھاگا یا سوت لپیٹنا؛ اٹیرن پر چڑھانا۔

**پریچے** زبر پ، ی، ے لین۔ امذ، س۔ تعارف، دیباچہ، مقدمہ۔

**پریچھا**(۱) زبر پ، ی۔ امذ۔ شکر سازی میں استعمال ہونے والا چھلنا یا ناند۔

**پریچھا**(۲) پھر کی جو ہوا کا رخ بتائے۔ نیز پریکھا۔

**پریدن** زبر پ، ی، زبر د۔ فعل لازم، ف۔ اُڑنا، پرواز کرنا۔

صف: **پریدنی** اُڑنے والا۔

صف: **پریدہ** (ی، زبر د) (ف) اُڑا ہوا۔ مثال: رنگِ **پریدہ** اُڑا ہوا رنگ۔

**پریدہ چشم** آوارہ نظر۔

**پریشان** زبرپ، ے۔صف، ف۔ بکھرا ہوا، تتر بتر، منتشر؛ فکر مند؛ حیران، سرگرداں؛ عاجز۔

**پریشان حال** تنگدست، مفلس، مصیبت زدہ۔

**پریشان خاطر** فکر مند، متردد، ملول، رنجیدہ۔

**پریشانی** انتشار، پراگندگی، مصیبت، دکھ۔

**پریکھا** زبرپ، ی۔اند، ہ۔ فکر، رنج، تردّد۔

**پریل** زبرپ، جزم ر، زبری۔اند۔صف۔ پھولے پروں والا پرندہ جو دیکھنے میں موٹا اور وزن میں ہلکا ہو۔ نیز طوطا۔

**پریلی** زبرپ، ے۔امث۔ تیز ناچ کی پہلی ریاضت جس میں جسمانی حرکت زیادہ اور بھاؤ یا نرت کم ہوتی ہے۔

**پریم** جزم پ، ے۔اند، ہ۔ رک پریت۔

**پریم لتا** (امث) عشق پیچاں کی بیل۔

**پریمی** محبت کرنے والا۔(مث) **پریمکا**۔

**پریمان** زبرپ، ی۔اند۔س۔ شہادت، ثبوت، گواہی۔

**پرینت** جزم پ، زبرر، زبری، جزم ن۔اند۔س۔ حدِ آخر، آخری کنارہ۔

**پریوا** زبرپ، ی۔اند، ہ۔ چاند کی پہلی تاریخ؛ جنگلی کبوتر۔ نیز پڑوا۔

**پریوار** زبرپ، ی۔اند، ہ۔ رک: پروار۔

**پریوگ** جزم پ، زبرر، وج۔اند۔ استعمال، ترکیب استعمال؛ طریقہ، برتاؤ، قاعدہ، دستور؛ تدبیر۔

**پریہا** زبرپ، ی۔امث۔ ہل چلانے کے بعد سینچی ہوئی زمین۔

**پریہت** رک: پرہتا۔

## پ۔ڑ

**پڑ** زبرپ۔ پڑنا (رک) کا مادہ، تراکیب میں جزوِ اوّل کے طور پر مستعمل۔

محاورہ: **پڑجانا** لیٹ جانا، دراز ہوجانا؛ مبتلا ہوجانا، پھنس جانا۔

کہاوت: **پڑلی پیا تورے بس، چھنے چاہے تنے گھس** صابر و حلیم بیوی خاوند سے کہتی ہے کہ میں تیرے بس میں ہوں جیسا چاہے برتاؤ کر۔

کہاوت: **پڑنہ مرے، لڑمرے** جاہل جھگڑالو کی نسبت کہتے ہیں۔ نیز **پڑ نہ موئے، لڑ موئے**۔

**پڑا(۱)** زبرپ۔اند۔ پڑنا کا ماضی مطلق، گرا۔

محاورہ: **پڑا رہنا** سستی اور کاہلی سے کسی ایک جگہ لیٹے یا بیٹھے رہنا؛ بے حس و حرکت رہنا۔

**پڑا ہوا** بے احتیاطی سے رکھا ہوا۔

**پڑا(۲)** زبرپ۔اند۔ کھیت کی حد، مینڈھ یا باڑ۔

**پڑا** پیش پ۔اند۔ لپیٹا ہوا کاغذ جس میں کوئی چیز باندھی گئی ہو مثلاً: **سہاگ پڑا** (رک) تص: پڑیا۔

**پڑاپڑ** پیش پ، پیش پ۔فعل متعدی۔نقلِ صوت۔ جوتیاں یا تھپڑ پڑنے کی آواز؛ بارش برسنے یا اولے گرنے کی آواز۔

**پڑاخا** زبرپ۔اند۔نقلِ صوت۔ پٹاخا چھوٹنے کی یا اس سے ملتی جلتی آواز۔ نیز تڑاقا، پڑاقا۔

**پڑاقا** زبرپ۔رک: پڑاخا۔

**پڑاقے کی گوٹ** (وج) کئی رنگ کے دھاگوں سے بنی ہوئی گوٹ، پٹاپٹی کی گوٹ، تڑاخے کی گوٹ۔

**پڑاکری** زبرپ، جزم ک۔اند۔ بیسن کی پتلی پتلی چٹ پٹی اور کراری تلی ہوئی ٹکیا۔ نیز **پپڑی**۔

**پڑاؤ** زبرپ، وج۔اند۔ سفر میں ٹھہرنے کا مقام یا قیام کرنا۔

محاورہ: **پڑاؤ ڈالنا** (لشکر قافلہ یا کسی شخص کا ساز و سامان کے ساتھ) وقتی طور پر ٹھہرنا، قیام کرنا، خیمہ زن ہونا۔

**پڑاوا** زبرپ۔اند۔ علاج، تدارک، مداوا، اعتدال پر لانا۔

**پڑت** زبرپ، زبرڑ۔امث۔ بغیر کاشت کے چھوڑی ہوئی زمین؛ لاگت، لاگت کا تخمینہ یا حساب، لاگت کے لحاظ سے مقرر کی ہوئی شرح یا قیمت۔

**پڑتال** زبرپ، جزم ڑ۔امث، ہ۔ دوبارہ کی جانے والی جانچ، چھان بین؛ دوبارہ گنتی یا حساب۔

محاورہ: **پڑتال کرنا** حساب کی تنقیح کرنا، حساب ملانا؛ کسی معیار پر پرکھنا۔

**پڑتب** زبرپ، جزم ڑ، زبرت۔صف۔ روشن، چمک دار۔

**پڑکیا** زیرپ، جزم ڑ، زیرک، ی۔امث۔ ایک قسم کا میٹھا پکوان، گھجیا۔

**پڑم** زبرپ، زبرڑ۔اند۔ ایک قسم کا موٹا سوتی کپڑا جو اکثر خیمے وغیرہ بنانے کے کام آتا ہے۔

**پڑنا** زبرپ، جزم ڑ۔فعل لازم۔ بلا ارادہ کسی چیز کا اوپر سے نیچے آکر ٹک جانا، گرنا؛ پانی وغیرہ کا ٹپکنا، برسنا؛ لیٹنا، سونا، دراز ہونا؛ شامل ہونا، شریک ہونا؛ واقع ہونا، ہوجانا؛ (عمارت وغیرہ کا) خالی ہونا، غیر آباد ہونا؛ (قدم یا بنیاد وغیرہ) رکھا جانا؛ وار ہونا؛ رسائی ہونا، توجہ ہونا؛ غیر شرعی طور پر کسی کے ہاں بیوی کی حیثیت سے رہنا، داشتہ ہونا؛ حملہ آور ہونا؛ (جھولا وغیرہ) ڈلنا، قائم ہونا؛ (کسی چیز کی) لاگت آنا؛ حلول ہونا؛ قیام کرنا، ٹھہرنا؛ لٹکنا، ڈلنا۔

**پڑوا** زبرپ، جزم ڑ۔اند، ہ۔ چاند کے اُجالے یا اندھیری کی پہلی تاریخ، اوّل دوم پاکھ کی پہلی تاریخ، دوج سے پہلے کا دن۔

**پڑوس** زبرپ، وج نیز ولین۔ اند، ہ۔ ہمسائگی، قرب وجوار، قریب، آس پاس کی جگہ۔

کہاوت: **پڑوس چھوڑ بیت کرے** آوارہ آدمی اپنے محلّے کو چھوڑ کر آوارگی کرتا ہے۔ محلہ داری کا لحاظ ہر حال میں لازم ہے۔

**پڑوسن** رک: **پڑوسی** جس کی یہ تانیث ہے۔

کہاوت: **پڑوسن کے مینہ برسے گا تو اپنی بھی اولتی ٹپکے گی** ہمسایوں کو فائدہ ہوگا تو ہمیں بھی کچھ مل رہے گا قریب ہونے سے کچھ نہ کچھ فائدہ ضرور ہوجاتا ہے۔ نیز **پڑوسی کے مینہ برسے گا تو بوچھاڑ یہاں بھی آوے گی۔**

**پڑوسی** ہمسایہ، پڑوس میں رہنے والا، دیوار بہ دیوار رہنے والا۔

**پڑی** پیش پ۔ امث، ہ۔ گلے کی ہڈی۔ نیز پڑیا (رک) کی تصغیر۔

**پڑیا** پیش پ، جزم ڑ۔ امث، ہ۔ کاغذ میں لپیٹ کر بند کی ہوئی شے یا لپٹا ہوا کاغذ۔ پُڑا کی تصغیر۔

**پڑیال** زبرپ، جزم ڑ۔ امث، ہ۔ (ٹھگی) تیتر کی آواز کا شگون، کوئی ٹھگوں کی اصطلاح میں تیتر کی آواز جس سے ٹھگ شگون لیتے ہیں اُن کے خیال میں گھر سے نکلتے وقت رات کو تیتر کی اور دن کو گیدڑ کی آواز کا بولنا نہایت منحوس ہوتا ہے۔

**پڑیل** زبرپ، جزم ڑ، زبری۔ صف، ہ۔ سُست، کاہل، آرام طلب، ہر وقت لیٹا رہنے والا۔

**پڑھ** زبرپ۔ پڑھنا (رک) کا مادہ کو اکثر اوقات سابقہ کے طور پر یا کسی سابقے یا لاحقے کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔

**پڑھ پتھر** جاہل، اُجڈ، کندذہن، غبی۔

کہاوت: **پڑھ پتھر لکھ روڑا ہے، اینٹیں باندھ کچہری گئے** بیوقوف اور جاہل جو عالمانہ وضع اختیار کرے تو کہتے ہیں۔

محاورہ: **پڑھ پڑھ کے پھونکنا** مرض یا بلا دور کرنے کے لیے کوئی دُعا وغیرہ پڑھ کر دم کرنا۔

کہاوت: **پڑھ تم تی تو مرتم تی، نا پڑھ تم تی تو مرتم تی** عالم ہو یا جاہل موت سب کے لیے ہے۔

محاورہ: **پڑھ کے بخشنا** ایصالِ ثواب کے لیے قرآنِ پاک یا کسی سورۃ کی تلاوت کرنا۔

**پڑھا** زبرپ۔ صف۔ پڑھا ہوا، خواندہ، تعلیم یافتہ۔ پڑھنا کا ماضی۔

کہاوت: **پڑھا جن چڑھا** تعلیم یافتہ آدمی بہت ہوشیار ہوتا ہے۔

**پڑھا لکھا** تعلیم یافتہ، مہذب، جاہل اور ان پڑھ کی ضد۔

**پڑھا لکھا جاہل** وہ شخص جو تعلیم یافتہ ہونے کے باوجود جاہلوں کی سی باتیں کرے، بیوقوف۔

کہاوت: **پڑھا نہ لکھا نام محمد فاضل** ناموزوں نام۔ نام بڑا اور عمل خراب۔

**پڑھاکو** (مع) بہت پڑھنے والا۔ نیز **پڑھوّیا** کتاب کا کیڑا۔

**پڑھائی** زبرپ۔ امث۔ تعلیم، خواندگی، مطالعہ۔

**پڑھن** زبرپ، زیرڑھ۔ امث، ہ۔ ایک مچھلی جو کھاری اور میٹھے دونوں طرح کے پانی میں پائی جاتی ہے اور دو مختلف رنگوں کی ہوتی ہے۔

**پڑھنا** زبرپ، جزم ڑھ۔ فعل متعدی۔ تعلیم پانا، علم سیکھنا؛ جاننا، واقف ہونا؛ بلند یا آہستہ آواز سے زبان سے کسی عبارت، فقرے یا شعر کو ادا کرنا؛ جادو کرنا، منتر پھونکنا، دم کرنا؛ مطالعہ کرنا۔

**پڑھنت** زبرپ، زبرڑھ، جزم ن۔ امث، ہ۔ پڑھنے کا عمل یا انداز؛ ورد؛ جادو کا عمل، منتر پڑھنا یا پھونکنا۔

کہاوت: **پڑھو تو پڑھو نہیں تو پنجرا خالی کرو** سُست آدمی کے متعلق کہتے ہیں کہ یا تو کام کرو یا نوکری چھوڑ دو۔

کہاوت: **پڑھوں میں ان پڑھ جیسے ہنسوں میں کوا** عالموں میں سے بے علم کو ہوتا ہے۔

**پڑھی** زبرپ، زبرڑھ۔ امث۔ پڑھا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **پڑھی فارسی، بیچا تیل** مرتبہ یا قابلیت کے مطابق کام نہ کرنا۔

کہاوت: **پڑھی نہ قضا کی** جس نے کبھی نماز نہ پڑھی ہو وہ قضا کیا کرے گا؛ (مراد) بے نمازی ہے۔

**پڑھے** زبرپ، زبرڑھ۔ اند۔ پڑھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **پڑھے بھی مریں، بن پڑھے بھی مریں، دانتا کلکل کیوں کریں** سب کو مرنا ہے پھر مشقت کیوں کریں اگر کسی کام سے رستگاری نہیں تو تدبیر کیوں کی جائے۔

**پڑھے پڑھائے** غیر محقق، غیر معتبر۔

کہاوت: **پڑھے تو ہیں پر گُنے نہیں** تعلیم تو حاصل کرلی ہے مگر ہنر یا خوبی نہیں ہے۔

محاورہ: **پڑھے جن کو شیشے میں اُتارنا** کسی انتہائی چالاک و ہوشیار آدمی کو بس میں کرنا۔

کہاوت: **پڑھے طوطا پڑھے مینا، کہیں آدمی/ پٹھان/ سپاہی کے پوت نے بھی پڑھا ہے** بدشوق طالب علم پر طنز ہے؛ اعلیٰ خاندان یا فوجیوں کی اولاد کے نہ پڑھنے پر طنز۔

محاورہ: **پڑھے کو پڑھانا** ہوشیار کو کچھ سکھانا، تجربہ کار کو کچھ بتانا۔

کہاوت: **پڑھے کے آگے ٹوکرا ڈالا، اُس نے کہا مجھے اُپلوں کے لیے بھیجا** جب کوئی سیانا آدمی ضرورت سے زیادہ سیانا بن کر بات کا غلط مطلب نکالے تو طنزاً کہا جائے گا۔

کہاوت: **پڑھے کے پاس بیٹھیے دونا لابھ** عالموں کی صحبت سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

کہاوت: **پڑھے گھر کی پڑھی بلی** اچھوں کی صحبت میں رہنے والے بھی اچھے ہوتے ہیں۔

**پڑھیا** زبر پ، زبر ڑھ، شدے لین۔ اند، ہ۔ مطالعہ کرنے والا، پڑھنے والا، پڑھاکو؛ خواندہ، جو پڑھ سکے۔

کہاوت: **پڑھیں فارسی بیچیں تیل، یہ دیکھو قدرت کے کھیل** بدقسمت عالم کی نسبت کہتے ہیں کہ پڑھ لکھ کر بھی ذلیل پیشہ کرنے پر مجبور ہے۔

## پ۔ز

**پزاوہ** زبر پ، زبر و۔ اند، ف۔ اینٹیں پکانے کا بھٹا۔ نیز پجاوا، پژاوہ۔

محاورہ: **پزاوہ چڑھنا** پزاوے میں اینٹوں کی تہیں اور گھاس پھوس یا ایندھن کی تہیں بنا کر آگ لگانا۔

**پزاوے** زبر پ۔ اند، ف۔ پزاوہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **پزاوے کا پزاوہ کھنگر ہو جانا** کسی کا کام بالکل بگڑ جانا؛ سب کا کام خراب ہو جانا۔

**پزاوے کا گدھا** (مجازاً) کسی کی تذلیل کے اظہار کے لیے مستعمل، کم حیثیت آدمی، ذلیل اور بے وقعت شخص۔

**پزشک** زیر پ، زبر نیز زیر ز، جزم ش۔ اند، ف۔ طبیب، حکیم، معالج۔

**پزوہش** زیر پ، وج، زیر ہ۔ امث۔ پوچھ گچھ، تفتیش؛ تلاش، جستجو، کھوج۔ نیز پژوہش۔ صف: پژوہ۔

**پزیرائی** زبر پ، ی۔ امث، ف۔ قبولیت، منظوری؛ استقبال، آؤ بھگت۔ نیز پذیرائی۔

## پ۔ژ

**پژامن** زبر پ، زبر م۔ اند، ف۔ رک: اگل۔ نیز پژاون۔

**پژمان** زبر نیز زیر پ، جزم ژ۔ صف، ف۔ مُرجھایا ہوا، افسردہ، بے رونق، غمگین، رنجور۔

**پژمردگی** زبر پ، جزم ژ، پیش م، جزم ر، زبر د۔ امث، ف۔ کُملاہٹ، افسردگی، غمگینی، رنجیدگی، بے کیفی۔

**پژمردہ** کملایا ہوا، مرجھایا ہوا؛ افسردہ، رنجیدہ۔

**پژمردہ خاطر** رک: پژمردۂ دل۔

**پژمردۂ دل** جس کا دل افسردہ ہو، اُداس، رنجیدہ، مغموم۔

**پژہ** زبر پ، زبر ژ۔ اند، ف۔ پشتہ، ٹیلا، اُونچی نیچی سطح، ناہموار زمین۔

## پ۔س

**پس (۱)** زبر پ۔ حرف جر۔ ف۔ بعد، پیچھے، پرے؛ عقب میں؛ تب، تو، اُس وقت؛ لہٰذا، اس لیے، خلاصۂ کلام یہ کہ۔

کہاوت: **پس ازاں کہ من نہ مانم، بچہ کار خواہی آمد** جب موقع نکل جائے تو پھر کچھ کرنا فضول ہے؛ شدتِ انتظار میں کہا جاتا ہے کہ جب ہم مر گئے تو ہمارے آنے کا کیا فائدہ۔

**پس اُفتادہ** بچھڑا۔ نیز پس ماندہ۔

**پس انداز** وہ مال یا روپیہ جو آمدنی میں سے خرچ کرنے کے بعد بچایا جائے، جمع کیا ہوا یا خرچ سے بچایا ہوا سرمایہ؛ اندوختہ؛ کفایت شعاری۔

محاورہ: **پس انداز کرنا** موجودہ آمدنی میں سے اتنا خرچ کرنا کہ کچھ بچتا ہو، سرمایہ خرچ کرتے وقت اُس میں کچھ نہ کچھ بچانا؛ نظر انداز کرنا، غیر ضروری سمجھ کر چھوڑ دینا۔

**پس اندازی** بچت، جمع، اندوختگی۔

**پس پا** پیچھے ہٹا ہوا، شکست خوردہ، زیر، مقابلے میں ہارا ہوا، پیچھے رہا ہوا۔ نیز پسپا۔

محاورہ: **پس پا کرنا** مغلوب کرنا، شکست دینا، بھگا دینا، حریف کو پیچھے ہٹا دینا۔

**پسِ پردہ** پوشیدہ، آڑ میں، نگاہوں سے اوجھل یا دور مقام میں؛ چھپ کر۔

**پسِ پشت** غیبت میں، پیٹھ پیچھے، کسی شخص کی عدم موجودگی میں۔

محاورہ: **پسِ پشت ڈالنا** (کسی بات) سے بے پروائی کرنا، نظر انداز کرنا، ترک کر دینا، توجہ نہ دینا، چھوڑ دینا۔

**پس خوردہ** (زبر پ، جزم س، پیش خ، و معدولہ، جزم ر، زبر د) جھوٹن، کسی کے آگے کا بچا ہوا کھانا۔

**پس خیمہ** (زبر پ، جزم س، ے لین) فوج کے پیچھے چلنے والا ساز و سامان، فوج یا قافلے کا پیچھے چلنے والا حصہ۔

**پسِ دیوار** دیوار کے پیچھے یا عقب میں۔

**پس غیبت** غیر حاضری میں۔

**پسِ مرگ** مرنے کے بعد۔

**پس ماندگاں** (ن غنہ) مرنے والے کے پیچھے رہ جانے والے ورثا، آل اولاد، لواحقین، سوگواران۔ نیز **پسماندگان**۔

**پس ماندہ** پیچھے رہ جانے والا؛ وارث، پیچھے چھوڑا، ترک کیا ہوا؛ غیر ترقی یافتہ، ترقی سے محروم، جو تنزلی کی حالت میں ہو۔ نیز **پسماندہ**۔

**پس منظر** کسی منظر بیان یا تصویر کا وہ حصہ جو اُسے نمایاں کرنے میں مدد دے؛ کسی شے کے اسباب و محرکات۔

**پس نوشت** (زبر ن، جزم و، جزم ش) وہ عبارت جو خط لکھنے والا اپنے دستخط کے بعد لکھتا ہے۔

**پس (۲)** زبر پ۔ متعلق فعل، ف۔ اِس لیے، لہٰذا، چنانچہ۔

**پس وپیش** آگا پیچھا؛ ٹال مٹول، لیت و لعل؛ ادھیڑ بُن، اندیشہ، فکر، غیر یقینی کیفیت۔

محاورہ: **پس وپیش میں پڑنا** فکر مند ہونا، تشویش لاحق ہونا۔

**پساچین** زبر پ، ی۔ اند۔ فصل اُٹھانے کے بعد پڑا رہ جانے والا میوہ۔

**پسادست** زبر پ، زبر د، جزم س۔ اند۔ قرض، وام۔

**پسار** زبر پ۔ اند، ہ۔ پھیلاؤ، فراخی، وسعت، لمبائی اور چوڑائی؛ وضاحت یا نمائش، مایا جال۔ نیز **پسارا**۔

محاورہ: **پسارا کرنا** ٹال مٹول کرنا، تاخیر کرنا، لیت و لعل سے کرنا۔

**پسارنا** زبر پ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ کھولنا، پھاڑنا، پھیلانا، مثلاً: پاؤں ٹانگیں پسارنا؛ نمائش کرنا، ظاہر کرنا۔

**پسان** زیر پ۔ امث، ہ۔ پسی ہوئی شے، سفوف؛ آٹا۔

**پسانا** زبر پ۔ فعل متعدی، ہ۔ اُبال کر پانی نتھارنا۔ کسی اُبلی ہوئی چیز کا پانی نکالنا یا نچوڑنا، کسی شے کو اُبال کر اُس کا زائد پانی گرانا۔

**پسانا** زیر پ۔ فعل متعدی، ہ۔ پیسنا (رک) کا تعدیہ۔

**پساؤ** ۔ اند، ہ۔ اُبلی ہوئی چیز کا پانی، پسانے کے عمل سے نکلنے والا پانی۔

محاورہ: **پساؤ دینا** کسی شے کا نتھرا ہوا پانی چھڑکنا یا ڈالنا۔

محاورہ: **پساؤ کرنا** اُبالنے کے بعد زائد پانی نچوڑنا۔

**پسائی** زبر پ۔ اند، ہ۔ ایک قسم کا موٹا خود رو چاول جو اُتھلے تالابوں میں اُگ آتا ہے۔

**پسائی** زیر پ۔ امث، ہ۔ پیسنے کا عمل، پیسنے کی اُجرت؛ رگڑائی، گھسائی۔ نیز پینے کا عمل۔

**پس بار** زبر پ، جزم س۔ (تشریح بدن) سکڑا ہوا عضلہ۔

**پسپا** زبر پ، جزم س۔ صف، ف۔ رک: پس کے تحت الفاظ۔

**پَست** زبر پ، جزم س۔ صف، ف۔ نیچا، نشیبی؛ ادنیٰ، مغلوب، تھکا ہوا؛ دھیما، مثلاً: پست لہجہ۔ غیر ترقی یافتہ، پسماندہ۔

**پست پینے والا** وہ جو چرس پینے سے پہلے دم لگائے۔

**پست خیال** عامیانہ خیالات رکھنے والا۔

**پست ہمت** بزدل، بے حوصلہ۔

**پُست** پیش پ، جزم س۔ اند۔ چھڑکنے ملنے لگانے یا لیپ کرنے کا عمل؛ مٹی کے کھلونے بنانے کا طریقہ۔

**پِستان** زیر پ، جزم س۔ اند، ف۔ عورت کی چھاتی، سینے کا اُبھار؛ جانور کا تھن۔ عام: **پَستان** (زبر پ)۔

**پستان میں ہڈی** اُمید موہوم اور ناممکن بات۔

**پستانیہ** دودھ پلانے والا جانور۔

**پُستک** پیش پ، جزم س، زبر ت۔ امث، ہ۔ کتاب؛ پوتھی۔

**پِستول** زیر پ، جزم س، و لین۔ اند۔ ایک چھوٹا آتشیں اسلحہ، طپنچہ؛ باریک ململ (جس کا غالباً بیس تولے کا تھان ہوتا تھا؛ بیس تولیا کی بدلی ہوئی شکل۔)

**پستولیا** (صف) پستول ساتھ رکھنے یا کمر میں باندھنے والا؛ (اند) دُلھن کے ہاتھ پر مہندی لگانے کے بعد باندھا جانے والا رومال۔

**پَستہ** زبر پ، جزم س، زبر ت۔ صف۔ نیچا، قد میں چھوٹا، بلندی میں کم، مثلاً: پستہ قد۔

**پِستہ** زیر پ، جزم س، زبر ت۔ اند، ف۔ بادامی چھلکے کا خشک میوہ جس کے اندر سبزی مائل گری ہوتی ہے۔

**پستہ دہن** جس کے ہونٹ پتلے ہوں اور دہانہ تنگ۔

**پستئی** پستے کے رنگ کا، مدھم سبز رنگ۔

**پستی** زبر ب، جزم س۔ اسم کیفیت، ف۔ گراوٹ، پسماندگی۔

**پس خوردہ** زبر پ، جزم س، پیش خ، و معدولہ، جزم ر، زبر د۔ اند، ف۔ جھوٹن، کسی کے آگے کا بچا ہوا کھانا۔

**پس خیمہ** زبر پ، جزم س، ے لین۔ اند، ف۔ فوج کے پیچھے چلنے والا ساز و سامان، فوج یا قافلے کا پیچھے چلنے والا حصہ۔

**پسر** زبر پ، زبر س۔ امث، ہ۔ چوری چھپے مویشیوں کو چرانا، پچھلی رات ڈھوروں کی چرائی۔

**پسر** زیر پ، زبر س۔ اند، ف۔ بیٹا، لڑکا، نوجوان۔

**پسرِ آدم** (زبر د) آدم کا بیٹا مراد: آدمی، انسان۔

**پسر خواندہ** (و معدولہ، زبر د) (ف، ع) منہ بولا بیٹا، متبنیٰ، گود لیا ہوا لڑکا۔

**پسرِ صلبی** (پیش ص، جزم ل) (ف، ع) سگا بیٹا۔

**پس ریز** زبر پ، جزم س، ے۔ صف۔ خزاں میں سوکھ کر جھڑ جانے والا پتہ یا

پتے جھاڑنے والا درخت، سدابہار کی ضد۔ نیز پسر یز۔

**پسرنا** زبرپ، زبرس، جزم ر۔ فعل لازم۔ لیٹنا، پڑنا، (مجازاً) سونا۔

**پسرہٹا** زبرپ، زبرس، جزم ر، زبرہ، شدٹ۔ امذ، ہ۔ پنساریوں کا بازار۔

**پسلی** زبرپ، جزم س۔ امث۔ سینے کی پتلی ہڈی؛ پہلو۔

**پسلی کا خلل** پھیپھڑے پر سردی کا اثر (عموماً بچوں کے لیے مستعمل)۔ نیز **پسلی چلنا**۔

**پسلیہ** (حشریات) پسلی سے ملحق ورید۔

محاورہ: **پسلی پھڑکنا** دل کو کسی بات کی خود بخود خبر ہو جانا۔ ایک پسلی کے پھڑکنے سے اچھا اور دوسری سے بُرا شگون لیا جاتا ہے۔

محاورہ: **پسلیاں نکل آنا** بہت لاغر ہو جانا، سخت دُبلا یا کمزور ہونا۔

**پسنا** زیرپ، جزم س۔ فعل لازم۔ رک: **پیسنا** جس کا یہ لازم ہے؛ دباؤ میں آنا، زیر بار ہونا۔

**پس منظر** زبرپ، جزم س، زبرم، جزم ن، زبرظ۔ امذ۔ (رک) **پس** کے تحت الفاظ۔

**پسند** زبرپ، زبرس، جزم ن۔ امث، ف۔ رغبت، خواہش کے مطابق، انتخاب، ذاتی ترجیح۔ نیز **پسندیدگی**۔

محاورہ: **پسند آنا** مرغوب ہونا، اچھا یا بھلا لگنا۔

**پسندِ خاطر** دل کو مرغوب، مرضی کے مطابق۔

محاورہ: **پسند کرنا** انتخاب یا اختیار کرنا، اظہارِ رغبت کرنا۔

**پسندا** زبرپ، زبرس، جزم ن۔ امذ، ف۔ گوشت کا کچلا یا ادھ کٹا ہوا پارچہ جسے مسالے میں بھون کر پکاتے ہیں؛ سیخ کباب کی ایک قسم۔

**پسندے کے کباب** گوشت کے پتلے اور کچلے ہوئے پارچے سے بنائے جانے والے کباب۔

**پسندر** زبرپ، زبرس، جزم ن، زبرد۔ امذ، ف۔ سوتیلا بیٹا۔

**پسندیدگی** زبرپ، زبرس، جزم ن، ی، جزم د۔ امث، ف۔ **پسندیدہ** (رک) کا اسم کیفیت۔

**پسندیدہ** زبرپ، زبرس، جزم ن، ی، زبرد۔ صف، ف۔ مرغوب، مقبول؛ حسب دلخواہ؛ پسند کے قابل، مطلوب، مرضی کے مطابق۔

**پسنگا** زبرپ، زبرس، ن مغ۔ امذ۔ رک: **پاسنگ**۔

**پسنہارا** زیرپ، زبرس، جزم ن۔ امذ، ہ۔ چکی پیسنے والا، پسائی کرنے والا، آٹا پیسنے والا۔ (امث) **پسنہاری**۔

کہاوت: **پسنہاری کے پوت کو چنا ہی لابھ** غریب کے بچے کو جو کھانے کے لیے ملے غنیمت ہے۔

کہاوت: **پسنہاری ماں بھلی** امیر باپ سے غریب ماں بہتر ہوتی ہے۔

**پسنیا** زبرپ، ی۔ امذ، ہ۔ پیسنے والا؛ بھنگ وغیرہ گھوٹنے والا۔

**پَسو** زبرپ، ومع۔ امذ، ہ۔ سینگوں والے مویشی، بیل بھینس وغیرہ۔

کہاوت: **پسو کا ستانا، نرا پاپ کمانا** جانور کو تکلیف دینا سخت گناہ ہے (جین مت کا عقیدہ)۔

**پسو** زیرپ، ومع۔ امذ، ہ۔ ایک قدیم وزن یا سکہ۔

**پسو** زیرپ، شدس، ومع۔ امذ، ہ۔ سیاہ پردار حشرہ جو کپڑوں چارپائیوں وغیرہ میں گھس کر راتوں کو کاٹتا ہے۔

**پسوا** زیرپ، جزم س۔ امذ۔ بڑے پیٹ کا بوتل نما شیشے کا ظرف جس سے سنار وغیرہ تیزاب میں سونے کا میل گلانے کا کام لیتے ہیں۔

محاورہ: **پسوا کرنا** کھوٹ نکالنے کے لیے سنار کا سونے کو شیشے کے ظرف میں ڈال کر تیزاب سے گلانا۔

**پسواڑہ** زبرپ، جزم س، زبرڑ۔ امذ، ہ۔ پہلو، کروٹ، پاسا؛ پسلیوں کا سلسلہ۔ نیز **پسواڑا**۔

**پسواڑھ** زبرپ، جزم س۔ امث، ہ۔ پسلی کا درد؛ پہلو، کروٹ۔

**پسوٹا** زبرپ، ولین۔ امذ۔ آواز دار طمانچہ، تھپڑ۔

**پسوج** زبرپ، ومع۔ امث، ہ۔ پہلی سلائی جس پر باریک سلائی کرتے ہیں، کچی سلائی، کچا ٹانکا بھرنے کا عمل۔

**پسیج** (۱) زبرپ، ی۔ صف، ہ۔ سیلن، نمی، رطوبت۔

**پسیجنا** گیلا ہونا؛ نرم پڑنا؛ پسینہ آنا؛ متاثر ہونا، اثر لینا؛ رحم کھانا۔

**پسیج** (۲) زبرپ، ی۔ امث، ہ۔ تیار، مستعد، آمادۂ سفر۔

**پسین** زبرپ، ی۔ صف، ف۔ پیچھے والا، جو بعد میں ہو، مؤخر؛ قدیم۔

**پسینہ** زبرپ، ی۔ امذ، ہ۔ جسم کے مسامات سے رسنے والی رطوبت جو گرمی میں بڑھ جاتی ہے۔ نیز **پسینا**۔

محاورہ: **پسینہ آنا** گرمی، خوف یا شرم کے باعث جسم کے مسامات سے پسینہ نکلنا۔

محاورہ: **پسینہ بہانا** سخت محنت کرنا، نہایت کوشش کرنا۔

محاورہ: **پسینہ پونچھنا** جسم یا چہرے سے پسینہ صاف کرنا؛ ندامت دُور کرنا، شرمندگی مٹانا، خجالت مٹانا۔

محاورہ: **پسینہ ٹپکانا** بہت محنت اور توجہ سے کام کرنا؛ بہت عزیز رکھنا، جان چھڑکنا۔

محاورہ: **پسینہ چھوٹنا** گرمی، خوف یا شرم کے باعث یکایک پسینہ آنا، پسینے میں تر ہو جانا۔

محاورہ: **پسینہ نکالنا** بدن سے پسینہ خارج کرنا یا کرانا؛ سخت محنت کرنا یا کرانا، مشقت کرنا۔

**پسینے** زبر پ، ی۔ اند، ہ۔ پسینہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **پسینے پر لہو بہانا/گرانا** ایثار میں انتہائی محبت کا ثبوت دینا، جان دینے سے بھی گریز نہ کرنا؛ بہت محنت کرنا۔

محاورہ: **پسینے پسینے ہونا** آب آب ہونا؛ بہت شرمندہ ہونا؛ گرمی یا تھکن کے باعث بہت زیادہ پسینہ آنا۔

محاورہ: **پسینے کی جگہ خون بہانا** کسی کے لیے جان دینے سے بھی دریغ نہ کرنا؛ بہت محنت کرنا۔

**پسینے کے ڈوب** (وج) اتنا پسینہ کے بہنے لگے۔

محاورہ: **پسینے میں نہانا** (گرمی، شرم یا خوف کے باعث) اس قدر پسینہ آنا کہ جسم بالکل بھیگ جائے۔

## پ۔ش

**پشاچ** زبر پ۔ اند۔ (لفظاً) گوشت کھانے والا؛ عفریت، خون پینے والا، دیو۔ (مجازاً) ظالم، سخت دِل، وحشی انسان۔

**پشاچنی** (امث) ڈاین، چڑیل؛ (مجازاً) بداخلاق عورت۔

**پشپ** پیش پ، جزم ش۔ اند۔ پھول، گل؛ پکھراج۔ نیز پشپا (تشبیہ) حسینہ؛ آنکھوں کی ایک بیماری جس میں آنکھ کے کونے میں سفید داغ پڑ جاتے ہیں۔

**پشپ اَنجلی** پھول پیش کرنا۔

**پشپ راج** گلاب۔

**پشپک** پیش پ، جزم ش، زبر پ۔ امث۔ آنکھ کی پھلی، ناخونہ۔

**پشت** زیر پ، زیر ش۔ اند۔ گوشت، ماس؛ چھوٹا ٹکڑا یا حصہ۔

**پشت** پیش پ، جزم ش۔ امث، ف۔ پیٹھ، کسی چیز کا پچھلا حصہ؛ خاندان کی پیڑھی، نسل، مثلاً: اورنگ زیب پانچویں پشت میں بابر کا پوتا تھا؛ سہارا، مدد، حمایت؛ غیبت، پیچھے؛ گانڈو؛ دیوار یا کسی عمارت کا اندرونی رُخ۔

محاورہ: **پشت بر دیوار ہونا** دم بخود ہونا، حیران ہونا۔

**پشت بندی** دیوار یا کسی عمارت کے اندرونی حصے کی تعمیر کا عمل۔

**پشت بہ پشت** ایک نسل کے بعد دوسری نسل، نسلاً بعد نسلٍ۔

محاورہ: **پشتِ پاہ مارنا** ٹھکرانا، قبول نہ کرنا، ترک کرنا۔

محاورہ: **پشت پر لکھنا** خط کے مضمون کی تائید میں خط وغیرہ کی پچھلی طرف لکھنا؛ خط پر پتہ لکھنا۔

محاورہ: **پشت پر ہاتھ رکھنا** حمایت کرنا، حامی و مددگار ہونا۔

محاورہ: **پشت پر ہونا** مددگار رہونا، حمایتی ہونا۔

**پُشت پناہ** حامی، مددگار؛ حمایت، تعاون۔

محاورہ: **پُشت پھیرنا** بے توجہی کرنا، ہٹنا؛ (مقابلے سے) بھاگ جانا، منحرف ہوجانا۔

**پُشت تکیہ** وہ تکیہ جس سے پیٹھ لگا کر بیٹھا جاتا ہے؛ مجازاً: سہارا۔

**پُشت خار** پیٹھ کھجانے کا پنجہ نما آلہ، کھریرا۔

**پُشت در پُشت** رک: پُشت بہ پُشت۔

محاورہ: **پُشتِ دست کاٹنا** غصے یا افسوس کی شدت ظاہر کرنا۔

محاورہ: **پُشت دکھانا** لڑائی سے بھاگ جانا، کسی کام سے منہ موڑ لینا؛ فرار ہو جانا۔

محاورہ: **پُشت دینا** نظرانداز کرنا، توجہ ہٹانا؛ ترک کرنا، چھوڑ دینا۔

محاورہ: **پُشت زمین سے لگانا** کشتی میں حریف کو زمین پر چت لٹانا جو حریف کے ہار جانے کی نشانی ہوتی ہے، شکست دینا، نیچا دکھانا؛ ذلیل کرنا، رُسوا کرنا۔

محاورہ: **پُشت زمین سے لگنا** آرام آنا، تسکین ملنا۔

**پُشت گرم** (جزم ت، زبر گ، جزم ر) جس کی مدد پر کوئی موجود ہو، حمایت یافتہ۔

**پُشت ماہی** بیچ میں سے اُبھری ہوئی سطح؛ مچھلی کا پیٹ۔ نیز ماہی پشت۔

**پُشت و پناہ** مدد، حمایت، معاونت؛ ذریعہ، وسیلہ۔

**پُشت ہا پُشت** کئی پشتوں سے، پیڑھی در پیڑھی، نسل در نسل۔

**پشتارا** پیش پ، جزم س۔ اند، ف۔ پیٹھ پر لادنے کا بوجھ، گٹھڑی وغیرہ؛ بوجھ کی اتنی مقدار جسے پشت پر لاد کر اُٹھایا جاسکے۔

**پشتانہ** پیش پ، جزم ش، زبر ن۔ اند۔ پس منظر۔

**پشتاوَل** پیش پ، جزم س، زبر و۔ امث۔ عقبی فوج، کمک۔

**پشتک** پیش پ، جزم ش، زبر ت۔ امث، ف۔ قلابازی؛ دولتی؛ گھوڑے کے پچھلے پیروں کا ورم (یہی عارضہ اگر اگلے پاؤں پر ہو تو اُسے چکاول کہا جاتا ہے)، گھوڑے کی پچھلی کمر (دُم سے اُوپر تک)؛ کُشتی کا ایک داؤ، پٹخنی۔

**پشتک باز** دولتی مارنے والا۔

**پشتنگ** پیش پ، جزم ش، زبر ت، ن غنہ۔ اند۔ گھوڑے کی دُمچی میں پڑے ہوئے تسمے جن کی وجہ سے وہ دولتی نہیں مار سکتا۔

**پشتو** زبر پ، جزم ش، وج۔ امث، ف۔ پاکستان کے شمال مغربی سرحد کے قبائلی علاقوں کی زبان جو آریائی گھرانے کی ایک قدیم شائستہ زبان ہے؛ طبلے کی ایک مخصوص تال جس میں ٹھیکہ چھ حرف (دھن، دھگ، تہ، نا، نہ، کے) کا ہوتا ہے جو

حضرت امیر خسرو سے منسوب کی جاتی ہے؛ نقش گل، رباعی وغیرہ کی تال۔ نیز پختو پشتو زبان۔

**پشتولیا** زبرپ، جزم ش، وج، ی۔ امذ، ہ۔ بہت ہی باریک اور نفیس کپڑے کی ایک قسم۔

**پشتہ** پیش پ، جزم ش، زبرت۔ امذ، ف۔ دیوار کے سہارے کے لیے کی جانے والی سلامی دار چنائی؛ دریا کے بہاؤ کو روکنے کے لیے بنایا جانے والا بند؛ کتاب کی جلد کی پشت کا پٹھا؛ جلد کی موٹائی؛ ڈھیر، انبار۔

**پشتہ بندی** بند باندھنا، دیوار یا کنارے کو مضبوط کرنا۔

**پشتی** پیش پ، جزم ش۔ امث، ف۔ مدد، حمایت؛ گاؤ تکیہ۔

**پشتی بان** معاون، مددگار، حامی؛ وہ لکڑی جو کواڑوں یا تختہ میں مضبوطی کے لیے لگائی جاتی ہے۔

محاورہ: **پشتی دینا** حمایت کرنا، مدد دینا، تقویت پہنچانا۔

**پُشٹ** پیش پ، جزم ش۔ صف، س۔ طاقت بخش، قوت دینے والا، مقوی؛ مضبوط، پائیدار، مستحکم؛ پالا ہوا، پرورده؛ اونچی آواز۔

**پُشٹپ** زیرپ، جزم ش، زبرٹ۔ امذ، س۔ دُنیا، دُنیا کا ایک حصہ۔

**پشکر** پیش پ، جزم ش، زبرک۔ امذ۔ نیلا کنول؛ تالاب، جھیل، چشمہ؛ خمار، نشہ؛ آسمان، چرخ۔

**پشم** زبرپ، جزم ش۔ امث، ف۔ اُون، رُواں؛ پیڑو کے بال؛ مُوے زہار، جھانٹ؛ حقیر آدمی، ادنیٰ شخص کے لیے بطور دُشنام مستعمل۔

محاورہ: **پشم اُکھاڑنا** زک دینا، نقصان پہنچانا۔

**پشم برابر** حقیر، ادنیٰ، ناچیز، بے قدر۔

محاورہ: **پشم پر مارنا** بہت حقیر جاننا، خاطر میں نہ لانا، اہمیت نہ دینا، پروا نہ کرنا۔

محاورہ: **پشم توڑنا** رک: پشم اُکھاڑنا۔

محاورہ: **پشم کندہ ہونا** نقصان پہنچانا یا پہنچا سکنا۔

مثل: **پشم کندہ نہیں کر سکتے** کچھ نقصان نہیں کر سکتے۔

محاورہ: **پشم نہ اُکھاڑ سکنا** معمولی نقصان بھی نہ پہنچا سکنا، کچھ نہ کر سکنا، کچھ نہ بگاڑ سکنا۔

محاورہ: **پشم نہ سمجھنا** نہایت حقیر و ادنیٰ جاننا، بے وقعت سمجھنا۔

**پشملی** (پیش م) بے حقیقت، بے وقعت، ادنیٰ۔

**پشمنت** زبرپ، جزم ش، زبرم، جزم ن۔ امث۔ پشم کی تصغیر۔

کہاوت: **پشموں کے مونڈھے سے مردہ نہیں ہلکا ہوتا** بڑی مصیبت یا مشکل کے وقت ادنیٰ قسم کی تسکین فضول ہے۔

**پشمینہ** زبرپ، جزم ش، ی، زبرن۔ امذ، ف۔ بھیڑ، بکری اور دنبے کی گردن کی اون سے بنا ایک گرم اور بہت ہی نفیس اُونی کپڑا۔

**پِشُن** زیرپ، پیش ش۔ امذ۔ جاسوس، مخبر، اطلاع دہندہ؛ دغا باز، بے وفا؛ بہتان باندھنے والا، چغل خور، تہمتی؛ چاپلوس، خوشامدی۔

**پشنگ** زبرپ، زبرش، ن غنہ۔ امذ، ف۔ (معماری) دیوار میں سوراخ کرنے کا برما؛ اونی کپڑے کی ایک قسم جس کے دونوں سروں پر لکڑیاں لگی ہوتی ہیں جن پر اینٹیں وغیرہ رکھ کر اوپر کھینچا جاتا ہے۔

**پِشنگ** زیرپ، زبرش، ن غنہ۔ صف۔ سانولا؛ سرخی مائل بھورا، گندمی، زردی مائل (رنگ)۔

**پشو** زبرپ، ومع۔ امذ، س۔ چوپایہ، مویشی، ڈھور، ڈانگر؛ بے وقوف، بے تمیز، بے عقل، کم فہم، بدھو، احمق۔

**پشواز** زبرپ، جزم ش۔ امث، ف۔ چُست چولی اور نیچے دامن کا گھیر دار پہناوا جسے خواتین اُوپر سے لباس کی پوشش کے طور پر پہنتی تھیں، بعد میں صرف ناچنے والیوں کا لباس بن گیا۔ نیز پیشواز (ے)۔

**پشہ** زبرپ، شدزبرش۔ امذ، ف۔ مچھر، پردار کیڑا؛ بے حقیقت، نااہل۔

**پشیز** زبرپ، ی۔ امذ۔ ایک قدیم چھوٹا سکہ، دمڑی؛ مراد: حقیر شے۔

**پشیمان** زبرپ، ے۔ صف، ف۔ نادم، پچھتانے والا، شرمندہ، منفعل، خجل؛ پچھتانے والا۔

**پشیمانی** (ف) پچھتاوا، شرمندگی، ندامت، افسوس، حزن و ملال۔

## پ۔ط

**پطرس** زبرپ، جزم ط، زبرر۔ امذ۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ایک حواری جو ماہی گیر تھا (رومن کیتھولک فرقے کے مطابق پہلا پوپ)۔

## پ۔ف

**پف** زبرپ۔ امث، امذ۔ پھونک، وہ ہوا جو منہ سے زور کے ساتھ نکالی جائے۔ انگریزی میں: Puff۔

**پف و پوزی** پیش پ، وج، ومع۔ امث۔ تف کرنا، اظہارِ حقارت کے طور پر ہونٹ بنانا؛ شیخی، ڈینگ۔

## پ۔ک

**پک میِیا** زبرپ، جزم ک، ی، زیرن۔ امذ۔ پودوں کی ایک بیماری جس میں

پودا کھوکھلا ہو کر سرخ ذروں سے بھر جاتا ہے؛ رتوا۔

**پکا** زیرپ، شدک۔ اند۔ بیس برس کی عمر کا جوان ہاتھی۔

**پکّا** زبرپ، شدک۔ صف۔ پکایا ہوا، پختہ؛ رسیدہ (پھل)؛ تیار (فصل)؛ تپایا ہوا (برتن، اینٹ وغیرہ)؛ قابلِ اعتبار، باوثوق (قول، عہد وغیرہ)؛ مستحکم، مضبوط (عمارت وغیرہ)؛ کٹر، عقیدے پر سختی سے قائم؛ چالاک، عیار؛ ٹھیک ٹھیک، کانٹے کی تول؛ معیاری، مثلاً: پکا سیر، پکا بیگھہ، من بھر پکا۔ (مث) پکی۔

**پکا اِرادہ** مستقل اِرادہ، مصمم اِرادہ۔

**پکا آدمی** اپنی بات یا وعدے پر قائم رہنے والا انسان۔

**پکا پکایا** بنا بنایا، بالکل تیار؛ ٹھیک، بے محنت، بے مشقت۔

کہاوت: **پکا پان/ پکوان، کھانسی نہ زکام** کچے پان یا خراب پکی ہوئی چیزوں سے بیمار ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ مذاقاً اس وقت کہتے ہیں جب کوئی بڑی عمر کی عورت کے ساتھ تعلق پیدا کرے۔

**پکا پیسا (ی)** تجربہ کار، خرانٹ، بہت ہوشیار، نہایت سیانا۔

محاورہ: **پکا پھوڑا پھوٹنا** ستم رسیدہ آدمی کا اپنا حال بیان کرنا، رو پڑنا۔

کہاوت: **پکا پھوڑا تھا (جو) ٹھیس لگی اور پھوٹ پڑا** پوچھتے ہی ستم رسیدہ آدمی اپنا حال بیان کرنا شروع کر دے تو کہتے ہیں۔

**پکا گانا** روایتی اُصولوں، راگ راگنیوں کے مطابق، اُستادانہ موسیقی۔

محاورہ: **پکا ہاتھ ڈالنا** مضبوطی سے پکڑنا؛ پوری توجہ سے کام کرنا۔

کہاوت: **پکا ہونا چاہے تو پکے کے سنگ کھیل کچی سرسوں پیل کے کھری (کھلی) ہوئے نہ تیل** اگر تم عقلمند اور ہوشیار بننا چاہتے ہو تو تجربہ کار اور عقلمند آدمیوں کی صحبت میں بیٹھو کیونکہ کچی سرسوں سے تیل نہیں نکلتا۔

**پکار** پیش پ۔ امث۔ اُونچی تیز آواز جو دور تک جائے؛ فریاد؛ مانگ، طلب۔

فعل لازم/فعل متعدی: **پکارنا** آواز لگانا، بلانا، نام لینا۔

محاورہ: **پکار پکار کر کہنا** زور سے کہنا، اُونچی آواز سے کہنا۔

**پکارے گلے** بالاعلان۔

**پکارا** پیش پ۔ اند۔ چرچا، شہرت۔

**پکاس** زیرپ۔ اند۔ زمین کھودنے کا ایک لمبے ہتھے کا بحر دطی پھل والا اوزار۔

کہاوت: **پکائی تھی کھیر، ہوگیا دلیا** کام بگڑ گیا۔ سوچا کچھ تھا ہوگیا کچھ۔

**پکچھل** زبرپ، جزم ک، زبر چھ۔ صف۔ اند۔ یک رنگ گھوڑا۔

**پکڑ** زبرپ، زبرک۔ امث۔ گرفت، اعتراض؛ مواخذہ؛ کشتی کا پیچ یا مقابلہ؛ روک، کسی مشین میں چال روکنے کا پرزہ۔

محاورہ: **پکڑا جانا** گرفتار کر لیا جانا، موردِ الزام ہونا۔

**پکڑ دھکڑ** (زبردھ، زبرک) گرفتاریوں کا سلسلہ۔

فعل مرکب: **پکڑ لینا** گرفتار کر لینا؛ کسی سے کوئی شے لے لینا۔

فعل متعدی: **پکڑنا** تھامنا، روکنا، گرفتار کرنا؛ غلطی نکالنا، اختیار کرنا، جا لینا، برابر پہنچ جانا۔

**پکڑو** زبرپ، جزم ک، ومع۔ اند۔ (عوامی) بیگار میں پکڑ آنے والا، معمولی آدمی۔

**پکسالو** زبرب، جزم ک، ومع۔ اند۔ بانس کی ایک قسم جس سے ٹوکریاں بھی بُنی جاتی ہیں اور پانی کے لیے بھی نلکیاں بنائی جاتی ہیں۔

**پکسنا** زبرب، زبرک، جزم س۔ فعل لازم، ہ۔ خام یا نیم پختہ پھل اور میوے وغیرہ کا رکھے رکھے یا کسی اور وجہ سے ذائقے سے اُتر جانا۔

**پکسیدیا** پیش، جزم ک، ی، جزم ن۔ اند۔ ایک قسم کی پھپھوندی جو گیہوں اور جوار وغیرہ کے پودوں کو لگتی ہے۔

**پکش** زبرپ، جزم ک۔ اند، س۔ بازو، پہلو، بھاگ، حصہ؛ پنکھ، شہپر؛ چاند کا اوّل یا آخر پندھرواڑا۔ نیز پکھ۔

**پکشی** زبرپ، جزم ک۔ اند، س۔ رک: پنچھی۔

**پکلا** زبرپ، جزم ک۔ اند۔ پاؤں کی اُنگلیوں کی گھائیوں کا زخم جو رطوبت اور میل کے باعث ہو جاتا ہے۔

**پکنا** زبرپ، جزم ک۔ (میوے یا پھل وغیرہ کا کھانے کے قابل ہونا) پختہ ہونا، مثال: **فصل/کھیتی پکنا** کٹائی کے قابل ہونا۔ رسیدہ ہونا؛ (کھانے وغیرہ کو) اتنی دیر تک آنچ پر رکھنا کہ اُس کا کچا پن دُور ہو جائے؛ (زخم یا پھوڑے وغیرہ میں) مواد پڑنا مثال: **آبلہ/ زخم پکنا** بھرائی پر آنا، پیپ پڑنا، پیپ کا اخراج ہونا؛ (رنگ) کا پختہ ہونا؛ دل و دماغ میں کسی ایک یا کئی خیالات کا متواتر آنا اور کسی نتیجے پر نہ پہنچ سکنا، آہستہ آہستہ کسی کام کا جاری رہنا، مثال: **کھچڑی پکنا** باہم مشورہ یا سازش ہونا۔

**پکوان** زبرپ، جزم ک۔ اند، ہ۔ کڑاہی میں تلی ہوئی کھانے کی چیزیں (پھلکیاں، گلگلے وغیرہ)۔

**پکوائی** زبرپ، جزم ک۔ امث، ہ۔ پکانے کی اُجرت۔

کہاوت: **پکوائی دینا اور کچی کھانا** دام دے کر بھی کام حسب دل خواہ نہ ہو تو کیا فائدہ۔

**پکوڑا** زبرپ، ولین۔ اند، ہ۔ بین کی تلی ہوئی بڑی پھلکی۔

محاورہ: **پکوڑے بیچنا** ادنیٰ کام کرنا، پیٹ پالنے کے لیے چھوٹا موٹا کام کرنا۔

**پکی** زبرپ۔ امث، ہ۔ مضبوط، مستحکم، پائیدار۔

**پکی بات** یقینی امر، طے شدہ معاملہ، تجربے، استدلال یا دانائی وغیرہ کے

معیار پر جانچا پرکھا ہوا معاملہ۔

کہاوت: **پکی بیری کے تلے بیٹھنے والے** ایسے شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جو بہت زیادہ محنت مشقت کر کے پیٹ پالنے کا عادی ہو گیا ہو۔

کہاوت: **پکی بیری کے بیر کھانے والے** بغیر محنت و مشقت کے گزر کرنے والے کی نسبت کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **پکی پکائی کھانا** بے فکری سے گزر اوقات کرنا، بغیر محنت کے بسر کرنا۔

کہاوت: **پکی پھلی نہیں توڑتا** کچھ کام نہیں کرتا، بہت سُست اور کاہل ہے۔

**پکی عمر** ایسی عمر جس میں انسان میں پختہ پن آ جائے؛ (مجازاً) وہ جس کی عمر زیادہ ہو۔ پختہ عمر۔

**پکی** زیرپ۔ اند۔ مادہ کوئل۔

**پکے** زبرپ۔ اند۔ پکا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

کہاوت: **پکے آم کے ٹپکنے کا ڈر رہتا ہے** بوڑھے آدمی کی زندگی کو کوئی اعتبار نہیں ہے۔

کہاوت: **پکے گولر، کوّے کو نیند کیسے آئے** چیز سامنے ہو تو لالچی آدمی کیسے صبر کرے۔

**پکھ** زبرپ۔ اند، ہ۔ بازو، پنکھ، پر؛ زور، طاقت؛ مہینے کا نصف۔

**پکھاڑی** زبرپ۔ امث۔ چھت کو سہارنے والی قینچی نما بلیوں کے اُوپری سروں کو ملانے والی لکڑی، بلی یا تختہ۔

**پکھال (۱)** زبرپ۔ امث، ہ۔ بیلوں پر لاد کر لے جائی جانے والی دوہری بڑی مشک؛ کھال کی بنی ہوئی دھونکنی۔

**پکھال (۲)** زبرپ۔ اند۔ کیچڑ، دلدل، مٹی؛ کوڑا کرکٹ۔

**پکھراج** پیش پ، جزم کھ۔ اند، ہ۔ ایک قیمتی نگینہ جو مختلف رنگوں میں ہوتا ہے، عموماً زردی مائل سفید، یاقوت اصفر، یاقوت زرد۔

**پکھروٹا** زبرپ، جزم کھ، ولین۔ اند، ہ۔ چاندی یا سونے کا ورق جو پان کے بیڑے میں لپیٹ کر دیا جاتا ہے، کپڑوں پر پنّی کا کام۔

**پکھوا** زبرپ، جزم کھ۔ اند، ہ۔ پہلو، بغل؛ سہارا، مدد۔

**پکھوائی** زبرپ، جزم کھ۔ اند۔ دالان کے پاکھوں کے سہارے لگا ہوا آدھا ستون جس کا سپاٹ حصہ پکھوے کے ساتھ ملا رہتا ہے اور اُبھرا حصہ در کی طرف، بغلی ستون۔

**پکھوٹا** زبرپ، ولین۔ اند، ہ۔ بازو، سرا، کمان کی نوک یا کونا۔ نیز پکھاٹا۔

**پکھیرو** زبرپ، ے، دمع۔ اند، ہ۔ پرندہ، پنچھی۔

**پکھیو** زبرپ، جزم کھ، وج۔ اند، ہ۔ گڑ، ہلدی، اردکا آٹا اور سونٹھ ملا وہ چارہ جو بھینس کو بچہ دینے کے بعد ہفتہ بھر تک دیا جاتا ہے۔

## پ۔گ

**پگ (۱)** زبرپ۔ اند، ہ۔ پاؤں، قدم، گام۔ (امث) پگڈنڈی، راستے کا پتلا لمبا نشان جو لوگوں کے آنے جانے سے بن جائے اور جہاں صرف پیدل افراد چل سکیں، لیکھ۔

محاورہ: **پگ اُٹھانا** کسی کام کو ترک کر دینا۔

کہاوت: **پگ آگے پت رہے اور پگ پاچھے پت جائے** قدم آگے بڑھانے میں عزت اور پسپا ہونے میں ذلت ہے؛ ہمت کرنے والا عزت پاتا اور کم حوصلہ ذلیل ہوتا ہے۔

کہاوت: **پگ بن کٹے نہ پنتھ** بغیر محنت کے کوئی کام نہیں ہوتا۔ پاؤں کے بغیر راستہ طے نہیں ہوتا۔

**پگ ڈنڈی** رک: **پگڈنڈی**۔

**پگ کڑک** (زبرگ، زبرڑ) بنوٹ کا وار جس سے ٹخنہ بیکار ہو جاتا ہے۔ نیز **پگ کڑک**۔

**پگ (۲)** زبرپ۔ امث، ہ۔ پگڑی، دستار، صافہ۔

**پگا** زبرپ۔ اند، ہ۔ جانور کے پچھلے پیروں میں باندھی جانے والی رسی۔

کہاوت: **آگے ناتھ نہ پیچھے پگا** آزاد، فارغ البال، بے اہل و عیال آدمی کی نسبت کہا جاتا ہے۔

**پگار** زبرپس۔ امث۔ لپائی یا چنائی کرنے کا گارا، گیلی مٹی؛ اوٹ کی دیوار یا چار دیواری؛ پگڈنڈی، راستہ، سڑک؛ تنخواہ۔

**پگانا** زبرپ۔ فعل متعدی۔ شیرے میں ڈبونا، شکر چڑھانا، غلافنا، (مٹھائی وغیرہ کے لیے مستعمل)۔

**پگاہ** زبرپ۔ اند، ف۔ صبح، فجر، تڑکا۔

**پگڈنڈی** زبرپ، جزم گ، زبرڈ، جزم ن۔ امث، ہ۔ پیدل چلنے کا راستہ، کھیتوں کا تنگ راستہ۔

**پگرانا** زبرپ، جزم گ۔ فعل لازم۔ جانوروں کا جگالی کرنا۔ نیز **پگلانا**۔

**پگریڑا** زبرپ، جزم گ، ے لین۔ اند۔ گنّے کا خوب پکایا ہوا رس جس سے راب بنتی ہے۔

**پگڑ** زبرپ، شد زبرگ۔ اند۔ بڑا سا صافہ، منڈاسا۔ نیز **پگڑا**۔

**پگڑی (۱)** زبرپ۔ امث، ہ۔ دستار، عمامہ، صافہ؛ مضمون کی سرخی، جلی عنوان۔

محاورہ: **پگڑی اُتارنا** ذلیل کرنا، بے عزت کرنا، رُسوا کرنا۔

محاورہ: پگڑی اُچھالنا مذاق اُڑانا، بے عزت کرنا۔
محاورہ: پگڑی اُلجھنا پرخاش ہونا، مقابلے پر آنا، آمنا سامنا ہونا۔
محاورہ: پگڑی باندھنا دستار باندھنا؛ قائم مقام بنانا، خلیفہ کرنا؛ اُستاد بنانا، گدی پر بٹھانا، تخت نشین کرنا۔
محاورہ: پگڑی بدلنا بھائی بنانا۔
محاورہ: پگڑی پھیرنا بھائی چارہ ترک کرنا، عداوت پر اُتر آنا۔
کہاوت: پگڑی دونوں ہاتھوں سے تھامی جاتی ہے عزت بچانے کے لیے بڑی کوشش کرنی پڑتی ہے۔
کہاوت: پگڑی رکھ اور گھی چکھ ایمانداری میں بڑا فائدہ ہوتا ہے۔ اگر آدمی عزت قائم رکھے تو اس سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں۔
محاورہ: پگڑی سنبھالنا عزت بچانا، آبرو کی بچانا۔
پگڑی کا بطانہ (زیرب، زبرن) پگڑی کے اندر کا وہ زائد کپڑا جس سے پگڑی باندھی جاتی ہے۔
کہاوت: پگڑی کا چور باندھا جائے اور ککڑی کا چور مارا جائے ناانصافی کے فیصلے پر کہا جاتا ہے کہ چھوٹی چوری کرنے والے کو تو سزا دی جائے اور بڑی خطا کرنے والے کو معاف کر دیا جائے۔
کہاوت: پگڑی میں پھول رکھا گیا بدنام ہو گیا، عیب لگ گیا۔
محاورہ: پگڑی کی شرم رکھنا مرتبے کا خیال کرنا، آبرو رکھنا۔
پگڑی (۲) زبرپ۔امث،ہ۔ وہ رقم جو مالکِ مکان کرایہ دار سے کرائے کے علاوہ قبضہ دینے کے لیے طلب کرے۔
پگلا زبرپ، جزم گ۔اند۔ پاگل، دیوانہ، سڑی، خبطی، باولا۔
پگنا پیش پ، جزم گ۔فعل متعدی۔ مکمل کرنا؛ (کبڈی وغیرہ) کھیل کے دونوں فریقوں کا اپنے اپنے ساتھیوں کو نام پکار کر چننا۔
پگھلانا زیرپ، جزم گھ۔فعل متعدی۔ کسی سخت یا جمی ہوئی شے کو گرمی پہنچا کر نرم کرنا یا رقیق بنانا۔
پگھلنا نرم پڑنا؛ ضد یا سرد مہری ترک کرنا۔

## پ۔ل

پل (۱) زبرپ۔اند۔ لمحہ، وقت کی مختصر اکائی، منٹ کا ساٹھواں حصہ؛ تول کی مختصر اکائی، تولے کا ۱۰۰واں حصہ؛ دھان کا سوکھا ڈنٹھل۔ پلک کی تخفیف۔
پل بھر میں آنا فانا، فوراً، لحہ بھر میں، ذرا سی دیر میں، بہت جلد۔
کہاوت: پل بھر کی آس نہیں، کہی کل کی بات زندگی کا بھروسا نہیں اور مستقبل کے متعلق سوچتا ہے۔

محاورہ: پل مارنا پلک جھپکانا۔
پل (۲) زبرپ۔اند۔ سل، پتھر؛ چکی کا پاٹ۔
فعل مرکب: پل پڑنا چڑھ دوڑنا، پورے زور سے حملہ آور ہونا؛ پوری قوت یا دھیان سے کسی کی طرف متوجہ ہونا۔
پُل (۱) پیش پ۔اند،ف۔ پانی یا گھاٹی یا کسی راستے یا نشیب کو اُوپر سے لانگنے یا عبور کرنے کے لیے پاٹا یا بنایا ہوا راستہ۔
محاورہ: پل باندھنا پانی سے نشیب کے اُوپر سے گزرنے کے لیے راستہ بنانا؛ ڈھیر لگانا، تودہ لگانا؛ مبالغہ کرنا، بڑھانا چڑھانا۔
پُل/پُلِ صراط مذہبی روایت کے مطابق، وہ بال کی طرح باریک پُل جس پر سے قیامت کے دن خلقت گزرے گی اور نیک لوگ بآسانی گزر سکیں گے۔
تص: پلیا۔
پُل (۲) پیش پ۔اند،ہ۔ چمڑے کا بڑا ڈول۔
پلا زبرپ۔اند۔ کسی گہرے ظرف سے تیل ناپ کر نکالنے کے لیے ڈنڈی دار کٹورا جس کی ڈنڈی عمودی اور اُوپر سے مُڑی ہوتی ہے تاکہ اُنگلی سے تھامی جا سکے۔
تص: پلی۔
پلّا زبرپ، شدل۔اند۔ دوپٹے کا آنچل؛ کرتے یا چادر وغیرہ کا دامن؛ ترازو کا پلڑا؛ مزدور کا سامان ڈھونے کا تھیلا یا چادر؛ حمایت، طرفداری، اعانت، مدد، سہارا، کمک۔ تیر کی زد یا مار کی حد؛ چوڑائی، خیمے کا پھیلاؤ، جولاہے کا ایک اوزار، راچھ، گلا، ترازو کا پلڑا؛ فاصلہ، دُوری، مسافت، مثلاً: در سے دالان تک بیس گز کا پلا ہے۔
نیز رک: پلہ۔
محاورہ: پلا بھاری ہونا دولت مند ہونا، صاحب ثروت ہونا، بہ کثرت حمایتی یا مددگار ہونا؛ وزن دار ہونا، بھاری ہونا؛ اولاد کثرت سے ہونا، زیادہ کنبہ ہونا۔
محاورہ: پلا پکڑنا دامن پکڑ لینا، آسرا لینا، سہارا لینا۔
محاورہ: پلا چھڑانا رہائی حاصل کرنا؛ پہلو بچانا، الگ ہو بیٹھنا، علیحدہ ہونا۔
کہاوت: پلے کیچڑ میں پھنس رہے ہیں اچھی مصیبت میں گرفتار ہوئے۔
پلّا (۳) زبرپ، شدل۔امث۔ دریائے سندھ کی چپٹی مچھلی جو سمندر سے دریا میں آتی ہے۔
پلّا زیرپ، شدل۔اند۔ کتے کا بچہ؛ حقارت سے انسان کے بچے کو بھی کہتے ہیں۔
پلاٹ زبرپ۔اند۔ زمین کا قطعہ؛ ڈرامے یا قصے کا خاکہ۔ انگریزی: Plot۔
پلارک زبرپ، زبرر۔امث۔ فولادی تلوار۔
پلاس (۱) زبرپ۔اند،ف۔ کمبل، کملی، گلیم۔
پلاس (۲) زبرپ۔اند۔ ڈھاک کا پیڑ۔ نیز پلاسا۔

**پلاس** جزم پ۔ اند۔ زنبور، سنی، کیل اُکھاڑنے کا اوزار، انبر دست، (انگریزی کے حرف "Pliers" کی تورید)۔

**پلاسنا** زبر پ، جزم س۔ فعل متعدی۔ جوتا تیار ہونے کے بعد اُس کے تراش کر ٹھیک کرنا؛ ٹھپیانا۔

**پلاؤ** پیش پ، وج۔ اند، ف۔ گوشت کی یخنی میں پکے ہوئے چاول۔ عام: پلاؤ (زبر پ، وج)۔

**پلایا** زیر پ۔ اند۔ وہ لڑکا جسے دایہ کا دودھ پلایا گیا ہو، رضاعی بیٹا۔

**پلپلا** زیر پ، جزم ل۔ صف، ہ۔ دبانے سے پچک جانے والا، اندر سے نرم، گدگدا، ڈھیلا۔

فعل متعدی: **پلپلانا** دبا دبا کر نرم کرنا، گھلانا۔ اکیف (مث): **پلپلاہٹ**۔ نیز **پلپلی**۔

**پلپلی صاحب** انگریزی کپڑوں میں ڈھیلا ڈھالا دیسی آدمی یا کرنٹا۔

**پلپلا** پیش پ، جزم ل، پیش پ۔ صف، ہ۔ اندر سے کھوکھلا، خالی۔

**پلتھا** زبر پ، جزم ل۔ اند، ہ۔ غوطہ خور کا قلابازی کھانا۔

**پلٹ** زبر پ، زبر ل۔ امث، ہ۔ **پلٹنا** (رک) کا حاصل مصدر۔ گھماؤ، گردش، چکر، واپسی۔ (صف) پلٹنے والا، مثلاً: **ولایت پلٹ** جو دیسی آدمی انگلستان یا یورپ سے ہو آیا ہو۔

محاورہ: **پلٹ کے نہ دیکھنا** خبر نہ لینا، متوجہ نہ ہونا۔

**پلٹا** زبر پ، جزم ل۔ اند۔ لوٹنے کا عمل؛ یکسر تبدیلی، انقلاب؛ قلابازی؛ کشتی کا ایک داؤ۔ گانے والے کی تان کا اُتار چڑھاؤ، مثال: **تان پلٹا** گانے والے کا سرگرم کو اُلٹا دوہرانا، اُونچے سروں سے نیچے سُروں پر آنا۔

محاورہ، فعل مرکب: **پلٹا کھانا** اُلٹ جانا؛ بدل جانا، مکر جانا۔

**پلٹنا** زبر پ، زبر ل، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ واپس آنا، لوٹنا، بدل جانا، پھر جانا، پہلو بدلنا، اوندھا ہو جانا؛ اُلٹے سے سیدھا یا سیدھے سے اُلٹا کرنا یا ہونا؛ بدل دینا، تبدیلی ہیئت کرنا۔

**پلچنا** زیر پ، زبر ل، جزم چ۔ متعلق فعل۔ گتھم گتھا ہونا۔

**پلڑ** زبر پ، شد زبر ل۔ اند۔ تہ در تہ پٹیوں سے بنائی ہوئی آہنی کمانی کی کوئی پٹی۔

**پلڑا** زبر پ، جزم ل۔ اند۔ ترازو کا پلا۔ رک: **پلا**۔

**پلشت** زبر پ، زبر ل، جزم ش۔ صف، ف۔ پلید، ناپاک۔ نیز **پلشتی**۔

**پلک** زبر پ، زبر ل۔ امث، ف۔ آنکھ کے پپوٹوں پر بالوں کی جھالر یا اس میں سے کوئی بال، مژگاں؛ ہدب۔

محاورہ: **پلک جھپکنا** پلک کا جنبش کرنا؛ ذرا سی ذرا سونا، تھوڑی دیر کے لیے سونا۔

محاورہ: **پلک نہ جھپکنا** نیند نہ آنا، آنکھ نہ لگنا؛ بے قراری ہونا، بے چینی ہونا۔

**پلک دنتا** وہ ہاتھی جس کے دانت اُوپر کی طرف، کھلی آنکھ کی پلک کی طرح خم کھائے ہوئے ہوں۔ زیردنتا کی ضد۔

**پلک نواز** نہایت سخی؛ ذرا سی بات پر نہال کر دینے والا۔

**پلک متنا** جلد رو دینے والا۔ نیز **نین متنا**۔

**پلک** زیر پ، زبر ل۔ رک: **پیلک**۔

**پلکا** زیر پ، جزم ل۔ اند، ہ۔ اَبلق، سیاہ و سفید کبوتر۔

**پلکی** زیر پ، جزم ل۔ اند، ہ۔ ایک دوغلی نسل کا کبوتر جو عموماً لاکھی رنگ کا ہوتا ہے۔

**پلنا** زبر پ، جزم ل۔ فعل لازم۔ پرورش پانا، بڑھنا، نشوونما پانا، پروان چڑھنا، گزر بسر کرنا؛ کسی پھل یا ترکاری کا ضرورت سے زیادہ پک جانا۔

**پلنا** زیر پ، جزم ل۔ فعل لازم۔ ادبدا کے یا زور و شدت کے ساتھ کسی کام کی طرف جھک جانا؛ کسی پر چڑھ جانا، حاوی ہونا، دبا لینا۔

**پلندا** پیش پ، زبر ل، جزم ن۔ اند، ہ۔ بندھے یا لپٹے ہوئے کاغذوں کی گڈی، طبلق۔ مُٹھا، پوٹلا۔

**پلنگ** (۱) زبر پ، زبر ل، ن غنہ۔ اند۔ چارپائی یا مسہری۔

**پلنگ پوش** (اند، امث) وہ چادر یا کپڑا جو بستر کی حفاظت کی خاطر پلنگ پر بچھا دیا جاتا ہے۔

صف: **پلنگ توڑ** وہ آدمی جو پلنگ پر بیٹھ کر کھائے اور کوئی کام نہ کرے، سُست، کاہل۔

محاورہ: **پلنگ کو لات مار کر کھڑا ہونا** بیماری سے شفا پانا؛ زچگی سے فارغ ہونا۔

تص: **پلنگڑی** بچوں کے سونے کی چھوٹی چارپائی۔

**پلنگ** (۲) زبر پ، زبر ل، ن غنہ۔ اند۔ چیتا جو سب سے تیز رفتار درندہ ہے۔

**پلنگینہ** چیتے کی کھال کی بنی ہوئی پوشاک۔

**پلو** زبر پ، شد ل، ومع۔ اند، ہ۔ دوپٹے یا چادر کا آنچل۔ نیز **پلا**۔

**پلو** زیر پ، شد ل، ومع۔ اند۔ کیڑا، کرم۔

**پلوار** (۱) زبر پ، جزم ل۔ امث، ہ۔ چھوٹے پودوں کو سردی اور نمی سے بچانے کے لیے بنائی ہوئی محفوظ جگہ؛ دھان کی کاشت کا ایک طریقہ جس میں پودوں کو بونے کے بعد پتوں وغیرہ سے ڈھک دیا جاتا ہے۔

**پلوار** (۲) زبر پ، جزم ل۔ امث، ہ۔ سامان لانے لیجانے کے استعمال کی جانے والی کشتی۔

**پلواری** کھویّا، کشتی راں، ملاح۔

**پلوان** زبرپ، جزم ل۔ امث۔ ایک گھاس جو مویشیوں کے چارے میں استعمال ہوتی ہے۔ نیز پلو۔

**پلوتا** زبرپ، ومع۔ امذ۔ بددعا۔

**پلوتھی** زبرپ، ولین۔ امث۔ رک: پالتی۔

**پلوٹا** زبرپ، ومج۔ صف۔ آہستہ چلنے والا، سُست، مَنْٹھا۔

**پلوٹنا** آہستہ چلنا۔

**پلوٹھا** زبرپ، ولین۔ صف، ہ۔ رک: پہلوٹھی کا۔

**پلورا** زبرپ، ولین۔ امذ۔ کسی جانور کا جوان پٹھا۔ نیز پلوری۔

**پلول** زبرپ، جزم ل، زبرو۔ امذ، ہ۔ ایک جنگلی درخت جس کی دو اقسام ہیں۔ میٹھا پلول اور کڑوا پلول جو دواؤں میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کے پھول پتلے ہوتے ہیں اور پک کر سرخ ہو جاتے ہیں۔ نیز پٹول، پٹرول۔

**پلہنڈا** زبرپ، لیٹا زبرل، جزم ہ، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ گھڑونچا؛ پانی کا گھڑا رکھنے کی تپائی؛ وہ مقام جہاں پینے کے لیے پانی فراہم کیا جائے۔

**پلی** زبرپ۔ امث، ہ۔ گہرے ظرف میں سے تیل گھی وغیرہ نکالنے کی ڈوئی جس کی ڈنڈی عمودی ہوتی ہے۔

**پلے** زبرشدپ۔ امذ۔ پلاّ (رک) کی جمع؛ پاس، گرہ میں۔

محاورہ: **پلے باندھنا** آنچل میں باندھنا، گرہ میں باندھنا؛ ذمہ ڈالنا، سر ڈالنا؛ بیاہنا، عقد میں لانا؛ بات یاد رکھنا اور اس پر عمل کرنا، سبق لینا۔

محاورہ: **پلے پڑنا** ہاتھ لگنا، حصہ میں آنا؛ بس میں آنا، بیاہا جانا۔

**پلے دار** مزدور، حمال، بوجھ ڈھونے والا۔

**پلیت (۱)** زبرپ، ی۔ رک: پریت۔

**پلیت (۲)** زبرپ، ی۔ صف، ہ۔ گندہ، ناپاک، نجس۔

**پلیتا** زبرپ، ی۔ رک: فتیلہ۔

**پلیتھن** زبرپ، ے، زبرتھ۔ امذ۔ پھوک، چورا، ملیدہ، کچلی مسلی ہوئی شے؛ آٹے کی بھوسی؛ نشاستہ نکالنے کے بعد بچنے والا بھوسی کا لگدا یا بے کار جز۔ (مجازاً) بے کار، بے مصرف شے۔

محاورہ: **پلیتھن نکال دینا** کچلا کر دینا، بے حال کر دینا۔

**پلیٹ** زبرپ، ے۔ امث۔ بڑی رکابی، تھالی؛ تختی؛ شکن، پٹی، تہہ۔ انگریزی: Plate۔

**پلیٹ فارم** چبوترہ، سطح؛ وہ قدرے بلند سطح جہاں ریل گاڑی آ کر ٹھہرتی ہے۔ انگریزی: Plate Form۔

**پلید** زبرپ، ی۔ صف، ف۔ ناپاک، نجس، گندا؛ خراب، قابلِ نفریں۔

**پلیکا** زبرپ، ی۔ امذ۔ (موسیقی) اوّل و آخر بلمپت لے کے درمیان درت لے یا اس کے برعکس ترتیب۔

## پ - م

**پمبی** پیش پ، جزم م، زبرب۔ امذ۔ ایک قسم کی ڈھولکی جس کے ایک طرف کھال منڈھی ہوتی ہے اور دوسری طرف لکڑی جسے چوب سے رگڑ کر آواز پیدا کرتے ہیں۔

**پمپت** زبرپ، جزم م، زبرپ۔ امث۔ چھیڑ چھاڑ، نوک جھوک۔

**پمپی** زبرپ، جزم م۔ امث۔ ایک قسم کی جوتی، گرگابی۔

**پمن** زبرپ، شد زبرم۔ امذ، ہ۔ گیہوں کی ایک قسم جو سب سے عمدہ شمار کی جاتی ہے۔

## پ - ن

**پن (۱)** زبرپ۔ عدد، ہ۔ پانچ، (ہندسوں میں) ۵، پانچ کی تخفیف، مرکبات میں مستعمل۔

**پن سورہ** (زبرر) قرآن شریف کی پانچ سورتیں (یک جلد)۔

**پن سول** (ومع) پانچ نوکوں والا بلم۔

**پن سیرا/ سیری** (ے) پانچ سیر کا باٹ۔

**پن شاخہ** پانچ بتیوں والی مشعل۔

**پن (۲)** زبرپ۔ بطور سابقہ۔ پانی (رک) کی تخفیف۔

**پن اکال** بارش کی کثرت سے کھیتی کی خرابی۔

**پن بجلی** پانی کے بہاؤ سے کام لے کر پیدا کی جانے والی برقی قوت۔

**پن بھتا** پانی میں اُبالے ہوئے میٹھے چاول۔

**پن تالا** پانی کے بہاؤ کو حسبِ ضرورت روکنے یا جاری کرنے کے لیے بنایا ہوا پٹ۔

**پن توڑ** پانی کے بہاؤ کو توڑنے یا روکنے کے لیے بنا ہوا پشتہ۔

**پن چکی** بہتے ہوئے پانی کے زور سے چلنے والی (آٹا پیسنے کی) مشین۔

**پن چور/ پن توڑ** پانی کے بہاؤ کو حسبِ ضرورت روکنے یا جاری کرنے کے لیے بنایا ہوا بند، سائفن، مائی سارقہ۔

**پن چورا** (ومج) ایسا ظرف جس کے پیندے میں سوراخ ہوں۔ جب اُس کا منہ بند کر دیتے ہیں تو سوراخوں میں سے پانی نہیں گرتا۔

**پن ڈبا** پانی میں ڈبکی لگا کر مچھلیاں پکڑنے والا پرندہ۔

**پن ڈبی** آبدوز کشتی؛ ایک مرغابی۔

**پن ڈیاس** ایک بڑی نسل کی نیلگوں کمر اور چوڑے منہ کی چھلکار مچھلی جس میں مہین کانٹے نہیں ہوتے۔

**پن روک** نشیبی سطح جس میں پانی کھڑا ہو جائے۔

**پن سال** پانی کی گہرائی اور اُتار چڑھاؤ دریافت کرنے کے لیے گاڑی ہوئی لکڑی یا آلہ۔

**پن سوآ** ماہی گیروں کی بڑی ناؤ۔

**پن گدی** پانی کا بہاؤ روکنے کے لیے کھودا جانے والا گڑھا۔

**پن گھٹ** پانی بھرنے کا کنواں یا نہر کا کنارہ۔

**پن وٹ** بجائی کے بعد کی سچائی۔

**پنہارا** پانی بھرنے والا۔ نیز **پنہاری/ پنہارن، پنھیارن** (جزم نھ)۔

**پن (۳)** زبر پ۔ لاحقہ۔ جو اسمِ کیفیت بنانے کے لیے استعمال ہوتا ہے، مثلاً: **تیکھا پن، دیوانہ پن، شُہد پن** وغیرہ۔ نیز **پنا** مثلاً: **ڈھیٹ پنا، اناڑی پنا، سجل پنا، مسکین پنا۔**

**پن (۴)** زبر پ۔ اند۔ عہد، دَور، پہرا مثلاً: **جوانی کا پن، بچپن، بال پن، اُدھیڑ پن، کنوار پن۔**

**پن (۵)** زبر پ۔ امث۔ سرکار کے مالکانہ حقوق محفوظ رکھنے کے لیے زمین کے قابض پر عائد کیا جانے والا معمولی کرایہ؛ ایک قدیم معمولی سکہ جس کی مالیت ۸۰ کوڑی تھی۔ ہندوانی عہد میں سونے کا ایک قدیم سکہ۔

**پن (۶)** زبر پ۔ **پان** (رک) کا مخفف۔ نیز **پن کٹی؛ پنواڑی۔**

**پُن (۱)** پیش پ۔ اند۔ دان، بخشش، خیرات، ثواب کا کام؛ نیکی کا پھل۔

کہاوت: **پن کی جڑ سدا ہری** خیرات کرنے والا ہمیشہ آسودہ رہتا ہے۔

**پُن (۲)** پیش پ۔ اند۔ مرد، نر بچہ۔

**پن شکتی** مردانگی، قوتِ مردی، رجولیت۔

**پن لنگ** مردانہ عضوِ تناسل۔

**پنا** زبر پ۔ اند۔ کپڑے یا تھان کا عرض، پاٹ، بر۔

**پنّا (۱)** زبر پ، شدن۔ اند، ہ۔ زمرد، سبز رنگ کا قیمتی پتھر۔

**پنّا (۲)** زبر پ، شدن۔ اند، ہ۔ دھات کا پتلا ورق۔

**پِنا** زیر پ، شدن۔ اند۔ روئی دھنکنے کا آلہ؛ دھنکی سوت کا گولا؛ سرسوں کے تیل کا پھوک۔

**پُنا کھ** پیش پ۔ اند۔ ایک پیڑ جس کے پتے ناگ کے پھن سے مشابہ اور پھول سرخ ہوتے ہیں۔ ڈُہروا (رک) کی ایک قسم۔

**پُناگ** پیش پ، شدن۔ اند۔ ایک سدا بہار اُونچا پیڑ جس میں سرخ پھول لگتے ہیں جن کا تیل دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**پناہ** زبر پ۔ امث، ف۔ امان، تحفظ، بچاؤ؛ روک، آڑ؛ حمایت، سہارا؛ عافیت/ امن کی جگہ؛ آماجگاہ، ٹھکانا۔ (مرکبات میں) وہ ذات جس میں کوئی چیز بطورِ خاص پائی جائے یا جس سے اُس کو خاص نسبت ہو، مثلاً: **رسالت پناہ، عظمت پناہ۔** (بطور کلمۂ استعجاب یا فجائیہ)، مثلاً: **خدا کی پناہ۔**

**پناہ دہی** پناہ دینا، پناہ دینے کا عمل یا کیفیت۔

**پناہ گاہ** جائے امن، عافیت کی جگہ۔ نیز **پنہ گاہ/ پنا گاہ۔**

**پناہ گزین** امان مانگنے والا، جو کسی آفت سے بچنے کے لیے آئے۔ نیز **پناہ گیر۔**

**پنباہ** زبر پ، جزم ن۔ اند۔ معاملے کے تصفیے کے لیے پہلی قسط کی ادائی کا دن یا اُس کا نوٹس۔

**پنبہ** زبر پ، ن مثل م، زبر ب۔ امث، ف۔ روئی، کپاس۔ نیز **پنبئی** روئی دار گرم لباس، دگلا، خیمے کا پردہ (وغیرہ)۔

محاورہ: **پنبہ اُٹھانا** فرار ہونا۔

**پنبہ بگوش** جان بوجھ کر انجان بننے والا، نہ سننے کا بہانہ کرنے والا۔

**پنبہ پا** آہستہ چلنے والا۔

**پنبہ در گوش** کانوں میں روئی ٹھونسے ہوئے؛ بے خبر، غافل۔

**پنبہ دہاں** خاموش، چپ سادھے ہوئے۔

محاورہ: **پنبہ رکھنا** پھاہا رکھنا، (مجازاً) آگ لگانا۔

**پنبہ محلوج** دھنکی ہوئی روئی۔

**پنبۂ مینا** وہ روئی جو شراب کے شیشے میں لگائی جاتی ہے۔

**پنبئی راوٹی** روئی کا بنا ہوا مکان۔ روئی کا بنگلہ جس میں خس خانہ کی طرح پانی چھڑک کر امیر لوگ گرمی کا وقت گزارا کرتے تھے، دورِ حاضر میں اِس کی جگہ ایئر کنڈیشنر نے لے لی ہے۔

**پنپنا** زبر پ، زبر ن، جزم پ۔ فعل لازم۔ نشو و نما پانا، سرسبز ہونا؛ سنبھلنا، گری حالت سے بہتر حالت میں آنا۔

**پِنپِنانا** زیر پ، جزم ن۔ فعل لازم۔ مہین، غنغنی آواز میں بولنا۔ اکیف مث: **پنپناہٹ۔**

**پنت** زبر پ، جزم ن۔ اند۔ راستہ، راہ، باٹ، سڑک؛ مذہب، دین، مسلک، فرقہ، ذات؛ (مجازاً) اُصول و آئین، دستور۔

**پنتھ** زبر پ، جزم ن۔ اند، ہ۔ راستہ، مسلک، مشرب؛ فرقہ، قوم، ملت۔

**پنتھی** کسی مسلک یا حلقے سے وابستہ، چیلا، پیرو۔ مثلاً: **نانک پنتھی، کبیر پنتھی۔**

محاورہ: **پنتھی پورنا** آلتی پالتی مار کر بیٹھنا، چار زانو بیٹھنا۔

**پنتار** زبرپ، جزم ن۔امث۔ کھیت کی نلائی۔

**پنج** زبرپ، جزم ن۔عدد، ف۔ پانچ، (ہندسوں میں) ۵۔ (صف) **پنجم** پانچواں۔نیز **پنجمیں**۔

**پنجاب** پاکستان کا ایک صوبہ جس میں پانچ دریا جہلم، چناب، راوی، بیاس اور ستلج بہتے ہیں۔

**پنجابی** پنجاب سے منسوب؛ پنجاب کا رہنے والا؛ پنجاب کی زبان۔

**پنج تارا** پانچ پنکھڑیوں والا پھول؛ چنبیلی۔

**پنجتن** پانچ مقدس شخصیتیں مراد: رسول اللہ ﷺ، حضرت علیؓ حضرت فاطمہؓ، حضرت امام حسنؓ اور حضرت امام حسینؓ۔

**پنج تولیا** پانچ تولے کا ململ کا تھان۔

**پنج روزہ** عارضی، چند دن کا۔

**پنج سر** پنج شاخہ مشعل۔

**پنجگانہ** پانچوں وقت کا، مثلاً: **نمازِ پنجگانہ** پانچ ارکان یا شقوں وغیرہ پر مشتمل۔

**پنج گنج** ایران کے بادشاہ خسرو پرویز کے پانچ روایتی خزانے۔

**پنج نوبت** پانچ وقت کی نوبت جو بادشاہوں اور امیروں کے محل پر بجائی جاتی تھی۔

**پنجارا** زیرپ، جزم ن۔اند۔ دُھنیا، نداف۔

**پنجال** زبرپ، جزم ن۔ پرندے کی بیٹ۔

**پنجالی** زبرپ، جزم ن۔ دروازے کا چوکھٹا۔

**پنجاہ** زبرپ، جزم ن۔عدد۔ پچاس، (ہندسوں میں) ۵۰۔ (صف) **پنجاہم** پچاسواں، پچاسویں۔

**پنجٹ** زبرپ، جزم ن، زبرج۔اند۔ آنکھ کا میل یا کیچڑ۔

**پنجر** (۱) زیرپ، جزم ن، زبرج۔اند، ہ۔ ڈھانچا؛ پسلیاں۔

**اِنجر پنجر** جسم کی ہڈیاں، جوڑ۔

**پنجر** (۲) زیرپ، جزم ن، زبرج۔صف۔ سرخ سے مشابہ زرد، زرد۔

**پنجرا** زیرپ، جزم ن، جزم ج۔ رک پنجرہ۔

**پنجرا پول** (ہ ج) مویشیوں کا باڑا۔

**پنجرہ** زیرپ، جزم ن، جزم ج، زبرر۔اند، ف۔ جانوروں کو بند رکھنے کا جالی یا سلاخ دار خانہ قفس۔ (مجازاً) انسانی سینہ؛ قبر کا حجر یا اُس کے گرد کھینچی ہوئی باڑھ۔

**پنجری** زبرپ، جزم ن، جزم ج۔اند۔ جہاز کے عملے کا وہ آدمی جو مستول پر بیٹھ کر دیدبانی کرتا ہے۔

**پنجکا** زبرپ، جزم ن، زیرج۔امث، س۔ جنتری، تقویم، بہی، روزنامچہ۔

**پنجکا کار** جنتری بنانے والا شخص، منجم۔

**پنجکا** زیرپ، جزم ن، زیرج۔امث، س۔ روئی کا گولا جس سے سوت کاتتے ہیں۔

**پنجلی** زیرپ، جزم ن، زبر نیز زیرج۔امث، س۔ کشا گھاس کے دو تنکے جن سے بھینٹ کے وقت اشیا کو پکڑتے ہیں۔

**پنچنا** زیرپ، جزم ن، جزم ج۔فعل متعدی، ہ۔ جھالنا، جھلائی کرنا، ٹانکے سے پیوست کرنا؛ رانگ وغیرہ کا ٹانکا لگانا۔

**پنجہ** زبرپ، جزم ن، زبرج۔اند، ف۔ اُنگلیوں سے کلائی تک کا انسانی ہاتھ؛ پرندے کا پاؤں؛ درندے کا ناخن دار پیروں کا سرا؛ ہتھیلی اور انگلیوں کا نشان؛ جوتے کا اگلا حصہ جس میں پاؤں کی اُنگلیاں رہتی ہیں؛ پیٹھ کھجانے کی چھڑی، پُشت خار۔ (مجازاً) گرفت، قابو۔

**پنجۂ آہنی** مضبوط قبضہ، سخت گیر تسلط۔

محاورہ: **پنجہ کرنا/لڑانا** حریف کے پنجے میں پنجہ ڈال کر کلائی موڑنے کے لیے زور آزمائی۔ نیز **پنجہ کشی**۔

**پنجۂ آفتاب/خورشید** سورج کی کرنیں۔

**پنجے** زبرپ، جزم ن۔اند، جمع، ف۔ پنجہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **پنجے جھاڑ کر پیچھے پڑنا** جان نہ چھوڑنا، سخت سُست کہنا، وبالِ جان بن جانا۔

محاورہ: **پنجے گاڑنا** کسی جگہ قبضہ کرنا، بیٹھ جانا، جم کر بیٹھنا۔

**پنجیرا** زبرپ، ن مغ، ے۔اند، ہ۔ وہ شخص جو برتن جھالنے/ ٹانکے لگانے کا کام کرتا ہے، قلعی گر۔

**پنجیری** زبرپ، جزم ن، ی۔امث۔ روے میں شکر، گوند، سونٹھ، میوہ اور مکھانے ملا کر گھی میں بھون کر بنائی ہوئی سوکھی بُھربُھری مٹھائی، اگر نرم رکھی جائے تو اسی کو ستورا کہتے ہیں، جو زچہ کے لیے تیار کیا جاتا ہے۔

**پنچ** زبرپ، جزم ن۔اند، ہ۔ ثالث، کسی قضیے کا فیصلہ کرنے کے لیے باہمی اتفاق سے مقرر کیا ہوا منصف یا فیصلہ کرنے والی ٹولی (پنچایت) کا شریک۔

کہاوت: **پنچ بلی کہیں تو بلی ہی سہی** پنچایت جو کہے منظور ہے۔

کہاوت: **پنچ جہاں پرمیشر** پنچوں پر خدا کا سایہ ہوتا ہے۔

کہاوت: **پنچ مانے خدا، خدا مانے پنچ** پنچ خدا سے ڈر کے کام کرتے ہیں اور خدا بھی ان کے کاموں کو درست کرتا ہے۔

کہاوت: **پنچ مل کیجیے کاج، ہارے جیتے نہ آئے لاج** جب بہت سے لوگ مل کر کام کریں تو شکست ہونے کی صورت میں کسی ایک پر الزام نہیں آسکتا۔

کہاوت: **پنچوں کا کہنا سر آنکھوں پر مگر پرنالا یہیں رہے گا** ضدی آدمی اپنی مرضی کرتا ہے۔

**پنچ بھوت** زبر پ، جزم ن، زبر بھ، زبر و۔ اند۔ حواسِ خمسہ؛ بودھ فلسفے کی رُو سے روحِ انسانی پانچ سکندھ (۱۔ روپ 'صورت'، ۲۔ سمکیان 'کسی شے کا مشاہدہ'، ۳۔ سمسکار 'ذہن کے نقوش'، ۴۔ ویدنا 'کسی شے سے خوشی یا رنج کے اظہار کا تجربہ' ۵۔ وگیان 'بلا ارادہ حرکت') کا مجموعہ ہے۔ نیز **پنچ تتو** (زبر ت، جزم ت)، **پنچ سکندھ** (جزم س، زبر ک، زبر ن)۔

**پنچ نکھ** زبر پ، جزم ن، زبر ن۔ اند۔ کوئی جانور جس کے ایک پیر میں پانچ ناخن ہوں۔ یہ منحوس خیال کیا جاتا ہے اور ہندوؤں میں ایسے جانور کے گوشت کا کھانا ممنوع ہے۔

**پنچاری** زبر پ، جزم ن۔ امث۔ (تیاگی) درگاہ یا مندر میں روشن رہنے والا چراغ، دیپ دان۔

**پنچال** زبر پ، جزم ن۔ اند۔ عالم، فاضل؛ گیانی، ماہر، دانا، ہوشیار۔

**پنچالی** تیز، طرار، شاطر؛ شطرنج یا چوسر کی بساط۔

**پنچایت** زبر پ، جزم ن، زبر ی۔ امث، ہ۔ ثالثوں کی مجلسِ شوریٰ، ثالثوں کی ٹولی، گاؤں والوں کی مجلسِ انتظامی، مجلسِ مشاورت۔

محاورہ: **پنچایت کرنا** فیصلہ کرنا۔

**پنچایت گھر** بلدیہ کی طرف سے پنچایت لگانے کا کمرہ، ہال یا پنچایتی عمارت۔

**پنچر** زبر پ، جزم ن، زبر چ۔ اند۔ وہ شگاف یا سوراخ جو ہوا سے پھولی ہوئی شے جیسے ربڑ کے ٹیوب وغیرہ میں کسی نوک دار شے کے چبھنے کی وجہ سے پڑ جائے، چھید، سوراخ۔ انگریزی: Puncture۔

**پنچم** زبر پ، جزم ن، زبر چ۔ صف عددی۔ اند، ہ۔ پانچواں؛ سرگم کا پانچواں سُر (پا) جو قائم سُر ہے یعنی اِس کا کومل سُر نہیں ہوتا۔

**پنچمی** زبر پ، جزم ن، زبر چ۔ امث، ہ۔ چاند کی پانچویں تاریخ۔

**پنچولی** زبر پ، جزم ن، ولین۔ امث، ہ۔ پنچایت کے ذریعے جھگڑا چکانے کا دستور؛ منصفی، انصاف پسندی۔

**پنچی** زیر پ، جزم ن۔ امث۔ گیڑی کے کھیل میں استعمال ہونے والی چھوٹی لکڑی، بڑی یا دنچو کی ضد۔

**پنچیت** زبر پ، جزم ن، ے۔ امث۔ سیلابی مٹی کی وہ تہہ جس میں کوئلے کی آمیزش نہ ہو لیکن نباتی اجزا شامل ہوں۔

**پنچھا** زبر پ، جزم ن۔ اند۔ زخم کا پانی، زخم کی رطوبت، رطوبت جو منہ سے نکلتی ہے۔

**پنچھالا** زبر پ، جزم ن۔ اند۔ پھولا ہوا پھولا جس میں رطوبت بھری ہو۔

**پنچھلا** پیش پ، جزم ن، زبر چھ، شد ل۔ اند، ہ۔ گڈی کی دُم میں جڑا ہوا کاغذ کا پھندنا، دُم چھلا؛ طفیلی۔ نیز **پنچھالا**۔

**پنچھی** زبر پ، جزم ن۔ اند، ہ۔ پرندہ، طائر۔ (مجازاً) جگہ جگہ پھرنے والا، سیلانی، مسافر۔

**پند** زبر پ، جزم ن۔ اند، ف۔ نصیحت، نیک صلاح۔

**پندار** زیر پ، جزم ن۔ اند، ف۔ غرور، گھمنڈ۔ نیز **پنداشت**۔

**پندرہ** زبر پ، جزم ن، زبر ر۔ عدد۔ دس اور پانچ، (ہندسوں میں) ۱۵۔ صف: **پندرھواں** (جزم رھ)۔

**پندلی** زیر پ، جزم ن، جزم د۔ امث۔ ایک پہاڑی خوشبودار بوٹی جس کا پھل چکنی ڈلی سے مشابہ، ذائقے میں مُلٹھی سے ملتا ہوا اور نہایت خوشبودار ہوتا ہے۔ نیز **پنڈریا** (پیش پ، ن غنہ، زبر ڈ)۔

**پندھرواڑا** زبر پ، جزم ن نیز ن مغ، زبر دھ، جزم ر۔ اند۔ پندرہ دن کا عرصہ، آدھا مہینہ۔

**پنڈ** زبر پ، ن مغ۔ اند۔ نامرد، ہیجڑا، زنخا۔

**پنڈ**(۱) زیر پ، جزم ن۔ اند، ہ۔ جسم، بدن۔ نیز **پنڈا**۔

**پنڈ**(۲) زیر پ، جزم ن۔ اند، ہ۔ گاؤں، بستی، آبادی۔

**پنڈا**(۱) زبر پ، جزم ن۔ اند۔ علمِ گیان۔ نیز **پانڈا** کی تخفیف؛ مندر میں پُوجا کرانے والا پجاری۔

**پنڈا**(۲) زبر پ، جزم ن۔ اند۔ عقل، فہم، سمجھ، علم، فضیلت۔

**پنڈا** زیر پ، جزم ن۔ اند۔ رک: **پنڈ**(۱)؛ چاول یا تِل کے لڈو جو ہندوؤں میں مرے ہوئے عزیزوں کے نام پر چڑھائے اور بانٹے جاتے ہیں۔

**پنڈار** زیر پ، جزم ن۔ اند، ہ۔ ایک پودا جس کا پھول سفید اور خوشبودار ہوتا ہے، بعد میں زرد ہو جاتا ہے، ناگدون۔

**پنڈال** زیر پ، جزم ن۔ اند، ہ۔ بہت بڑا چھتری یا شامیانہ، چھائی ہوئی جگہ، جلسے یا تماشے کے لیے تانا ہوا تمبو۔

**پنڈالو** زیر پ، ن مغ، و مع۔ اند، ہ۔ رتالو کی ایک قسم جو سرخ کی بجائے سفید ہوتی ہے، اروی۔

**پنڈت** زبر پ، جزم ن، زیر ڈ۔ اند، س۔ برہمن، دھرم، شاستروں کا عالم۔ (موسیقی) کمال اور دسترس کے مطابق گانے والے کا سب سے چھوٹا درجہ۔ (مث) پنڈتانی، پنڈتائن۔

کہاوت: **پنڈت اور مشالچی دونوں اُلٹی ریت، اور دکھاوے چاندنی آپ اندھیرے بیچ** پنڈت اور مشعلچی کی بات الٹی ہے۔

دوسروں کو روشنی دکھاتے ہیں اور خود اندھیرے میں رہتے ہیں۔

**پنڈت مانی** وہ شخص جو اپنی علمیت کا بے جا ادعا کرتا ہو، کٹھ ملا، اپنے منہ میاں مٹھو۔

**پنڈتائی** (ہ) علمیت؛ پنڈت کا منصب یا مقام۔

**پنڈتگر** زیرپ، جزم ن، زبرت، زبرگ۔ اند۔ تگر کی ایک قسم، ایک خوشبودار لکڑی جس کا ذائقہ کڑوا ہوتا۔

**پنڈخی** زیرپ، جزم ن، پیش ڈ۔ امث، ہ۔ فاختہ کی ایک چھوٹی قسم۔

**پنڈر** زبرپ، جزم ن، پیش ڈ۔ اند۔ ڈر یا خوف سے چہرے کے رنگ کے پیلے ہونے کا عمل، پیلا پن، جسم کی سفیدی یا زردی۔

**پنڈک** زیرپ، جزم ن، زبر ڈ۔ اند، ہ۔ نوالہ، لڈو؛ دھونی، لوبان۔

**پنڈکھجور** زیرپ، جزم ن، جزم ڈ، زبر کھ، و مع۔ امث۔ تازہ کھجور، خرمائے رطب۔

**پنڈلا** زیرپ، جزم ن، زیر ڈ۔ امث۔ ککڑی یا کھیرے کی ایک قسم۔

**پنڈلی** زیرپ، جزم ن، جزم ڈ۔ امث، ہ۔ ٹخنے سے گھٹنے تک ٹانگ کا حصہ؛ ساق۔ پنڈلی بند رک: پٹیاں۔

**پنڈول** زیرپ، جزم نیز ن مغ، و مج۔ امث، ہ۔ ایک طرح کی چکنی سوندھی مٹی جس سے دیہات میں لپائی پتائی کی جاتی ہے۔

**پنڈولی** زیرپ، جزم ن، و مج۔ امث، ہ۔ بچا ہوا کھانا، جھوٹا کھانا، منہ سے گرا ہوا روٹی کا ٹکڑا۔

**پنڈھلانا** زبرپ، جزم ن، جزم ڈھ۔ فعل متعدی۔ گھیرنا، باندھنا، تسخیر کرنا۔

**پنر** (۱) پیش پ، زبر ن۔ بطور سابقہ، بمعنی دوبارہ، مکرر؛ نئے سرے سے۔

**پنر بھو** (زبر بھ، جزم و) دوسرا جنم۔

**پنر ملن** دوبارہ ملاقات، بازدید۔

**پنر** (۲) پیش پ، زبر ن۔ چاند کی ستائیس منزلوں میں سے ساتویں منزل جو چار ستاروں سے تشکیل پاتی ہے۔

**پُنس** پیش پ، جزم ن۔ اند۔ نر، مرد، آدمی، انسان؛ نوکر، ملازم، خدمت گار؛ روح، جان۔

**پنسار** زبرپ، جزم ن۔ اند۔ سطح کی ہمواری کو جانچنے کا معماری آلہ جس میں پانی بھرا ہوتا ہے اور اُس کی سطح پر ایک بلبلہ تیرتا ہے۔ پانی کی گہرائی ناپنے کا آلہ۔ نیز **پنسال**۔

**پنسارا** زبرپ، جزم ن۔ اند، ہ۔ خوردہ فروشی کا کاروبار۔

**پنساری** (ہ) گھریلو ضروریات کا سامان (مرچ مسالے) بیچنے والا دُکاندار۔

**پنسال** زبرپ، جزم ن۔ امث۔ پانی کی مقدار یا بہاؤ ناپنے کا آلہ؛ (معماری) سطح کی ہمواری جانچنے کا آلہ جس میں پانی کا تیرتا ہوا بلبلہ ڈھلوان کا پتہ دیتا ہے۔ رک: پن سار۔

**پنسل** لیٹا زیرپ، جزم ن، زبر س۔ امث۔ سرمے یا سیسے یا کسی بھی رنگ کی سلاخ جس پر لکڑی کا خول چڑھا ہوتا ہے، سرمئی قلم۔

**پنسول** زبرپ، جزم ن، و مج۔ اند۔ پانچ نوکوں یا سلاخوں والا ہتھیار۔

**پنشن** لیٹا زبرپ، جزم ن، زبر ش۔ امث۔ وہ رقم جو ملازمت کے ختم ہونے کے بعد حکومت یا ادارے کی طرف سے ماہانہ بنیادوں پر دی جائے۔ انگریزی: Pension۔

**پنک** زیرپ، زبر ن۔ رک: پینک۔

**پنکی** نشے کے عالم میں؛ افیونی۔

**پنک** زبرپ، ن غنہ۔ اند۔ بُنائی کے وقت کپڑے کے پنے یا پاٹ کے کھولنے اور تانے وغیرہ رکھنے والے بانس کی پتلی چھڑ جس کے سرے تھان کی بنائی کے وقت پنے کی دونوں کنیوں میں پھنسا دیتے ہیں تاکہ کپڑے کا پاٹ تنا رہے، بن کھٹ، ہتیل۔

**پنکار** زبرپ، ن غنہ۔ اند۔ آبی پودا، سنگھاڑا؛ ٹیلہ، پشتہ، بند۔

**پن کٹی** زبرپ، جزم ن، پیش ک، شدت۔ امث۔ دھات کی چھوٹی سی کھرل جس میں بے دانت کے لوگ پان چھالیہ کچل کر کھاتے ہیں۔

**پنکج** زبرپ، جزم ن، زبر ک۔ اند۔ کنول، نیلوفر۔

**پنکی** زبرپ، جزم ن۔ صف۔ افیون کے نشے میں نیم خفتہ، مست سویا، سویا سا، افیونی۔

**پنکھ** زبرپ، ن غنہ۔ اند، ہ۔ شہپر، بازو، پنکھا۔

**پنکھا** زبرپ، ن غنہ۔ اند، ہ۔ جسم کو ٹھنڈک پہنچانے یا کسی اور مقصد سے ہوا میں حرکت پیدا کرنے کا دستی فرشی یا مشینی آلہ۔ تص: **پنکھیا** چھوٹا دستی پنکھا۔

**پنکھڑی** زبرپ، ن غنہ، جزم کھ۔ امث، ہ۔ پھول کی پتی۔

**پنکھیا** (۱) زبرپ، ن غنہ، جزم کھ۔ اند، ہ۔ ایک قسم کا فقیر جو ہر ایک کو پنکھا جھلتا ہے۔

**پنکھیا** (۲) زبرپ، ن غنہ، جزم کھ۔ اند، ہ۔ ناپاک؛ ضدی یا بدمعاش؛ بدکار، زناکار شخص۔

**پنگ** زبرپ، ن غنہ۔ اسم جنس۔ رینگنے والا جانور جیسے سانپ، کنسلائی؛ زمرد۔

**پنگ** زیرپ، ن غنہ۔ صف۔ سرخی مائل بھوسلا، زردی مائل، گندی۔

**پنگا** زبرپ، ن غنہ۔ اند۔ (خواہ مخواہ کیا جانے والا) جھگڑا، اعتراض، مخالفت، چھیڑ چھاڑ۔

بول چال: **پنگا لینا** جان بوجھ کر جھگڑے کا آغاز کرنا؛ خواہ مخواہ وہ کام کرنا جس سے نقصان کا اندیشہ ہو؛ چھیڑ چھاڑ کرنا۔

**پِنگا** زیرِ پ، ن غنہ۔ صف، ہ۔ جس کی پنڈلیوں میں خم ہو۔ (امث) **پنگی**۔ نیز ٹیڑھی پنڈلی۔

**پُنگڑا** پیش پ، ن غنہ، جزم ڑ۔ امذ۔ بچہ، چھوٹی عمر کی اولاد۔

**پَنگل** زبرِ پ، ن غنہ، پیش گ۔ امذ۔ نقرئی گھوڑا، سفید چمکدار بالوں والا۔

**پِنگل** زیرِ پ، ن غنہ، زبر گ۔ امذ، ہ۔ علمِ عروض، ہندی شاعری کے اوزان وقواعد کا ضابطہ۔

**پِنگورا** زیرِ پ (نیز زبرِ پ)، ن غنہ، وِمع۔ امذ، ہ۔ بچے کا گہوارہ، پالنا، جھولا۔ نیز **پنگوڑا**۔

**پُنگی** پیش پ، ن غنہ۔ امث۔ پپیہ، بانسری، بین (ی)۔

**پَنگھٹ** زبرِ پ، جزم ن، زبر گھ۔ امذ، ہ۔ پانی بھرنے کا مقام، کنواں یا گھاٹ، بہتے پانی کا کنارہ۔

**پِنگھوڑا** زیرِ پ، ن غنہ، وِمع۔ امذ، ہ۔ رک: **پنگورا**۔

**پَنمار** زبرِ پ، جزم ن۔ امذ۔ وہ نشیبی زمین جہاں پانی گرتا اور فصل کو نقصان پہنچاتا ہو۔

**پن ملا** زبرِ پ، جزم ن، زبر م، شد ل۔ امث۔ پان کی باڑی۔

**پِننا** زیرِ پ، جزم ن۔ فعل متعدی، ہ۔ روئی دھننا، بنولے روئی سے دھنک کر الگ کرنا۔

**پُننا** پیش پ، جزم ن۔ فعل متعدی، ہ۔ چُن چُن کر عیب نکالنا، برائیاں کھول کھول کر بیان کرنا، مثلاً: باپ دادا، تک کو پُن کر رکھ دیا۔

**پَنو** زبرِ پ، زبر ن، جزم و۔ امذ، س۔ ایک ساز، ایک چھوٹا ڈھول یا تاشہ جو موسیقی کے لیے ضروری ہے؛ ایک بحر یا وزن۔

**پَنوار** زبرِ پ، ن مغ۔ امذ۔ تیزپات، دارچینی کا درخت۔

**پَنواڑ** زبرِ پ، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ ایک گز بھر اُونچا پودا، پتے چھوٹے مخروطی جو رات کو آپس میں جُڑ جاتے ہیں۔ اِس کا پھول پیلا اور پھلیاں نصف بالشت کے برابر ہوتی ہیں جن میں موٹھ کے برابر سخت دانے ہوتے ہیں۔

**پَنواڑا** زبرِ پ، ن غنہ۔ امذ۔ مدحیہ فخریہ نظم جس میں خاندان کی بڑائی اور کارنامے بیان کیے جائیں۔

**پنواڑیا** بھاٹ، قصیدہ خواں۔

**پَنواڑی** زبرِ پ، جزم ن۔ امذ۔ پان بنا کر بیچنے والا، تنبولی۔ (امث) **پنواڑن**۔

**پِنوائی** زیرِ پ، جزم ن۔ امث۔ روئی صاف کرنے کی اُجرت اور عمل۔

**پَنوت** زبرِ پ، جزم ن، زبر و۔ امذ۔ مرتب فہرست، اشاریہ، انڈیکس۔

**پَنولا** زبرِ پ، وِمج۔ صف۔ وہ زمین جس میں ہل چلانے کے بعد پانی دیا گیا ہو۔

**پُنہ** پیش پ، زبر ن۔ امذ۔ ایک چھوٹا پودا از قسمِ کندر، چرور۔

**پَنہا** زبرِ پ، جزم ن۔ صف۔ گرا پڑا، معمولی، ادنیٰ (عموماً جانور، پرندہ وغیرہ)۔

**پِنہاں** زیرِ پ، جزم ن، ن غنہ۔ صف، ف۔ چھپا ہوا، پوشیدہ، پردے میں؛ اوجھل۔ صف: **پنہانی** خفیہ۔

**پَنہانا** زبرِ پ، جزم ن۔ فعل متعدی، ہ۔ دودھ دوہنے سے پہلے تھنوں کو دھونا یا ملنا۔ نیز پسمانا۔

محاورہ: **پَنہا آنا** چھاتیوں یا تھنوں میں دودھ اُترنا۔

**پَنہیائی** زبرِ پ، جزم ن، زیر ہ۔ صف۔ وہ جسے جریان کی بیماری ہو، جریان کا مریض۔

**پَنی** زبرِ پ۔ صف۔ قسم کھائے ہوئے، عہد کیے ہوئے؛ مستقل مزاج۔

**پَنّی** زبرِ پ، شد ن۔ امث، ہ۔ زردوزی کے کام کا قطعہ، پٹھا؛ رانگ یا کسی دھات کو کوٹ کر بنایا ہوا چمکیلا ورق یا پترا؛ جوتی کے تلے کے اُوپر کا چمڑا یا قالب؛ جل زیرہ؛ املی کا پانی۔

**پِنّی** زیرِ پ، شد ن۔ امث، ہ۔ چاول کے آٹے اور گُڑ کا لڈو؛ بھونے ہوئے گیہوں اور گُڑ کا لڈو۔

کہاوت: **پِنّی کس پکوان میں، سہگل کس ججمان میں** کسی کے ساتھ حقارت کا سلوک کا رویہ رکھنا ہو تو کہا جاتا ہے۔

**پَنیا** زبرِ پ، جزم ن۔ صف۔ پانی سے متعلق یا منسوب۔

**پنیا سانپ** پانی کا سانپ۔

**پنیا سوت** پانی کا سوتا یا نالی۔

**پنیا نمک** نمکین پانی کو سکھا کر نکالا ہوا نمک۔

محاورہ: **پنیا سوت کرنا** خندق میں پانی کا دھارا پہنچانا۔

**پِنیا** زیرِ پ، جزم ن۔ امث۔ تلوں وغیرہ کا پھوک، کھلی، سفل۔ نیز **پِنیاک**۔

**پَنیر** زبرِ پ، جزم ن، زبر ی۔ صف۔ پانی بھرا، شرابور، پنھیایا۔

**پَنیر** زبرِ پ، ی۔ امذ، ف۔ دودھ کو پھاڑ کر اُس کا پانی نتھار کر بنائی ہوئی چکنی غذائی شے جو ایک خاص قسم کے جراثیم کے عمل سے تیار ہوتی ہے؛ جبن؛ کھٹے کے چھلکے کا اندرونی کا گودا۔

کہاوت: **پنیر کے ساتھ خشکہ کھاؤ** اپنی راہ لو۔ اپنا کام کرو۔

**پَنیری** زبرِ پ، ی۔ امث، ہ۔ بوئے ہوئے بیجوں سے پھوٹی ہوئی ننھی پود جو دوسری جگہ منتقل کرنے کے لیے اُگائی جائے۔

**پنیلا** زبرپ، ی نیزے۔صف، ہ۔ پانی کا، پانی میں تربتر؛ پانی جیسا، پتلا، رقیق، پھیکا، بے مزہ؛ برساتی جو بارش بچنے کے لیے سر پر ڈالتے ہیں۔

**پنیہ** پیش پ، جزم ن، زبری۔اند۔ ثواب کا کام، نیکی، بھلائی، وصف، بہتری، خوبی، مذہبی یا اخلاقی خوبی۔رک: پن۔

**پنھانا** زیرپ۔فعل متعدی، ہ۔ رک: پہنانا۔

**پنھاونی** زیرپ، جزم و۔امث، ہ۔ لباس، پہناوا؛ شادی پر عزیزوں کو تحفتہً دیا جانے والا جوڑا۔

**پنھتر** زبرپ، زبرنھ، شدز برت۔اند، ہ۔ انجر پنجر؛ کل پرزے۔

محاورہ: **پنھتر بگاڑنا** انجر پنجر ڈھیلے کرنا، حلیہ بگاڑنا۔

**پنھر** پیش پ، زبرنھ۔(بروزن خسر) اند، ہ۔ چاندی کا میل جس میں کچھ چاندی کے ذرّے موجود ہوں۔

**پنھیارا** زبرپ، جزم نھ۔اند۔ کنویں یا باولی، نہر وغیرہ سے پانی بھرنے والا۔ نیز پنہارا، پنہاری۔

**پنھیاری** پانی بھر کرلے جانے والی۔

**پنھیانا** زبرپ، جزم نھ۔فعل لازم، ہ۔ پسیجنا؛ تر ہونا؛ ضرورت سے زیادہ رطوبت جذب کر لینا۔ نیز پنھیائی۔

**پنھیائی** زبرپ، جزم نھ۔صف، ہ۔ وہ چیز جس میں رطوبت زیادہ ہو، مثلاً: پنھیائی کھچڑی، پنھیائی روئی۔

## پ۔و

**پو(۱)** ولین۔امث، ہ۔ تڑکا، صبح کی سفیدی۔

محاورہ: **پو پھٹنا** رات کا اندھیرا چھٹنا؛ صبح کا اُجالا دکھائی دینا۔

**پو(۲)** ولین۔امث، ہ۔ فائدہ، نفع؛ چوسر کے کھیل میں کوڑیوں کے پانسے کا موافق صورت میں پڑنا جس سے ایک گوٹ بساط پر بٹھانے یا ایک خانہ زائد چلنے کا حق ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **پو بارہ ہونا** بڑے فائدے میں رہنا۔

محاورہ: **پو بارہ پھینکنا / چلنا** داؤ لگانا، عیاری سے کام لینا، کامیاب چال چلنا۔

**پو چھکا** جوا، قمار بازی۔

**پو(۳)** ولین۔امث۔ مسافروں کے آرام کی سایہ دار جگہ؛ جانوروں کے پانی پینے کی جگہ؛ پیال پیاؤ۔ نیز پوسالہ/ پوشالہ۔

**پو(۴)** ولین۔ہ۔ پاؤ کی تخفیف۔

**پوسیرا** پاؤ سیر کا باٹ یا ناپ کا ظرف۔

**پوقدما** دھیمی چال سے چلنے والا (عموماً گھوڑے کے لیے)۔

**پو(۵)** ولین۔امث، ہ۔ جانوں کو پانی پلانے کی جگہ، سڑک کے کنارے وہ سایہ دار جگہ جہاں مسافر لوگ آرام کرتے اور پانی پیتے ہیں۔

**پوا** زبرپ، شدو۔اند۔ پاؤ سیر کا بٹا، چوتھائی مقدار کی بوتل؛ نیچے قد کا بیل؛ اینٹ یا پتھر کا چھوٹا ٹکڑا، کتل؛ کسی چیز کا ایک چوتھائی حصہ۔

**پواج** پیش پ، شدو۔جمع، مذ۔ کمینے لوگ، ادنیٰ اشخاص؛ وضیع، ارزل (پاجی کا صیغۂ تفضیل)۔

**پوال** پیش پ۔امث، ہ۔ دھان کا بھوسا یا سوکھے ڈنٹھل۔ نیز پیال۔

**پوانا** پیش پ۔فعل متعدی۔ پھیلانا (مجازاً) مشہور کرنا۔

**پوآ** وج۔اند۔ کسی جانور کا چھوٹا بچہ۔

**پوپٹ** وج، زبرپ۔امث۔ کولھو کے بیل کی آنکھوں کی اندھیری جو کولھو میں چلتے وقت اُس کی آنکھوں پر چڑھادی جاتی ہے تاکہ وہ ٹھہرے نہیں بلکہ اپنی راہ (دائرے) پر چلتا رہے۔

**پوپک** وج، زبرپ۔اند۔ ہدہد کا ایک نام۔

**پوپلا** ومع، جزم پ۔اند۔ چھوٹی روٹی؛ ٹکیا۔

**پوپلا** وج، جزم پ۔صف۔اند۔ بے دانت کا۔ نیز پوپلی۔

کہاوت: **پوپلے منہ سے ہڈی نہیں چبتی** کمزور سے سخت کام نہیں ہوتا۔

**پوپلانا** پوپلے منہ سے بولنا کہ بعض آوازیں صحیح مخارج سے ادا نہ ہوسکیں۔

**پوپلی** ومع، جزم پ۔امث۔ کھوکھلی نلی؛ بچوں کے کھیلنے کا کاٹھ کا بہت چھوٹا کھلونا جو چھوٹی ڈنڈی کی قسم کا ہوتا ہے اور جس کے دونوں سرے کچھ موٹے ہوتے ہیں؛ بانس وغیرہ سے کاٹی ہوئی وہ چھوٹی سی کھوکھلی نلی جس میں دیسی پنکھیوں کی ڈنڈی کا آخری سرا پھنسا رہتا ہے، جس کے سہارے پنکھا آسانی سے چاروں طرف گھومتا ہے۔

**پوپلیا** وج، زبرپ، جزم ل۔ (نباتیات) خلوی بافت کا بنا ہوا بے قد ان۔

**پوت** زبرپ، زیرو۔صف۔ پینے والا۔

**پوت** ومع۔اند، ہ۔ بیٹا، فرزند۔

کہاوت: **پوت بیگانے چومیے منہ رالوں بھریے** پرائی اولاد سے محبت سے نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **پوت بھئے سیانے، دُکھ بھئے پرانے** بیٹے جوان ہوں تو سب تکلیفیں جاتی رہتی ہیں۔ کیونکہ وہ والدین کا سہارا بن جاتے ہیں۔

کہاوت: **پوت فقیرنی کا چال (چلے) احدیوں کی سی** اُس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو غریب ہو کر امیروں کی سی حالت رکھے۔

کہاوت: **پوت کپوت پنگوڑوں میں ہی پہچانے جاتے ہیں**

بچے میں شروع ہی سے اچھے برے ہونے کے آثار پائے جاتے ہیں۔ نیز **پوت کے پاؤں (تو) پالنے (ہی) میں (دکھائی دینے) پہچانے جاتے ہیں۔**

کہاوت: **پوت کپوت ہوتو ہو پر ماں کماں نہیں ہوسکتی** بیٹا ماں کے ساتھ برا سلوک کرے تو کرے پر ماں بیٹے کے ساتھ برا سلوک نہیں کرسکتی۔

کہاوت: **پوت کرے بھتار کے آگے آئے** بیٹے کی کرتوتوں کی سزا باپ کو بھگتنی پڑتی ہیں۔ بھتار=خاوند۔

کہاوت: **پوت مانگنے گئیں، بھتار (خاوند) لیتی آئیں** پیر سے بیٹا مانگنے گئی اور اس سے آشنائی کرلی۔

**پوت** (۱) وج۔اند۔ دس سال کی عمر کا ہاتھی۔

**پوت** (۲) وج۔امث۔ سوئی میں پروکر کپڑوں میں جڑنے، ٹانکنے کے لیے شیشے کے مہین سوراخ دار موتی کی طرح کے دانے؛ بنارسی کام کا ریشمی کپڑا؛ تانے بانے کے تار۔

**پوت** (۳) وج۔اند۔ کمی، خسارہ، نقص؛ ادھوراپن۔

محاورہ: **پوت پورا کرنا** حساب برابر کرنا۔

**پوت** (۴) وج۔اند۔ لگان، زمین کا محصول۔ نیز **پوتا**۔

**پوت** (۵) وج۔امث۔ گندگی، گوبر، پاخانہ، فضلہ۔

**پوت** (۶) وج۔اند، ہ۔ پوتا، پوتی کی تخفیف، بیٹے کا بیٹا یا بیٹے کی بیٹی، مثلاً: **پوت بہو، پوت داماد۔**

**پوت** (۷) وج۔اند، ہ۔ شیشے کا سوراخ دار چھوٹا سا دانہ جو موتی کی مانند ہوتا ہے۔

**پوت** (۸) وج۔اند، ہ۔ لگان، زمین کا محصول۔

**پوتا** (۱) وج۔اند، ہ۔ بیٹے کا بیٹا۔ (مث) **پوتی**۔

**پوتا** (۲) وج۔اند، ہ۔ مونجھ کی کوچی یا کپڑا جس سے پُتائی کرتے ہیں؛ پتائی، پچارا۔

محاورہ: **پوتا پھیرنا** دیوار پر پنڈول یا سفید مٹی کا پچارا یا کوچی پھیرنا۔ نیز **پوچا پھیرنا۔**

**پوتر** زبرپ، زیرو، جزم ت۔ صف، ہ۔ پاک، صاف، متبرک، مقدس۔ (اکیف، مث) **پوترتا**۔

**پوتر** وج، جزم ت۔اند۔ سؤر کی تھوتھنی؛ ہل کی پھالی۔

**پوتران جیوا** وج، جزم ت، ی۔اند۔ انگدی سے ملتا ایک سخت لکڑی کا پہاڑی درخت جس کے بیجوں کا تیل دواؤں میں کام آتا ہے اور فقیر بیجوں کی مالا بنا کر بھی پہنتے یا بچوں کو نظرِ بد سے بچانے کے لیے پہناتے ہیں۔

**پوتڑا** وج، جزم ت۔اند، ہ۔ شیر خوار بچوں کی رانوں میں باندھنے کا تکونا کپڑا جو پیشاب پاخانے کے بعد تبدیل کیا جاسکتا ہے۔

**پوتڑوں کا رئیس** امیر گھرانے کی اولاد۔

محاورہ: **پوتڑے بدلنا** بیمار کے نیچے کے کپڑے تبدیل کرنا۔

**پوتک** وج، زبر ت۔اند۔ نوجوان جانور؛ جوان پودا، پنیری؛ جوان آم، نورس آم؛ مکان کی بنیاد۔

**پوتک** وج، زیر ت۔اند۔ ایک پھل دار پیڑ جس کے بیج گول ہوتے ہیں اور بچے اُس سے گولی کھیلتے ہیں۔

**پوتنا** وج۔فعل متعدی۔ چنائی پر مٹی، رنگ، چونا وغیرہ پھیرنا۔

**پوتیا** وج، زیر ت۔اند۔ لباسِ غسل، نہانے کے وقت جو کپڑا باندھا جائے، انگوچھا، لنگوٹ؛ دوسرا جس کی باری ہو؛ ایک قسم کھلونا۔

**پوتھ** (۱) وج۔امث۔ رک: **پوت** (۲)۔

**پوتھ** (۲) وج۔امث، ہ۔ کلائی کا ایک زیور؛ گلے کی ایک کنٹھی؛ قالین کی بافت میں ڈالا جانے والا کچے سوت کا ڈورا۔

**پوتھ** (۳) وج۔اند۔ (مجازاً) کنکر، ذرہ؛ حقیر شے۔

**پوتھی** (۱) وج۔امث، ہ۔ کتاب؛ پُشتک، بیجک؛ ہندوؤں کی کوئی بھی مذہبی یا مقدس کتاب؛ موسیقی کی کتاب۔

**پوتھی** (۲) وج۔امث، ہ۔ (باغبانی) جڑ، گول گٹھیلی جڑ والا پودا، پوتیا؛ لہسن کی گرہ یا گانٹھ؛ جڑ ونڈا۔

**پوٹ** زیرپ، زبرو۔اند۔ چول، محور، مدار۔

**پوٹ** (۱) وج۔امث، ہ۔ گٹھڑی، بقچہ، پلندا، پشتارا؛ چادر؛ ایک ساتھ بندھی ہوئی یا اکٹھی بہت سی چیزیں یا عدد۔ مکبر: پوٹا بڑی گٹھڑی۔ تص (مث): **پوٹلی، پٹلیا۔**

**پوٹ** (۲) وج۔امث، ہ۔ (کتابت) اگلے صفحے کا پہلا لفظ جو پچھلے صفحے کے آخر میں یا یادداشت یا سلسلہ ملانے کے لیے لکھا جاتا ہے۔ ترک، پاورق۔ نیز رک: **لوٹ پوٹ**۔

**پوٹا** (۱) وج۔اند، ہ۔ پیٹ، معدے کی تھیلی؛ پرندے کی سنگدانے کی تھیلی جس میں وہ دانے وغیرہ چن کر بھر لیتا ہے اور آہستہ آہستہ ہضم کرتا ہے۔

محاورہ: **پوٹا ٹیکنا** (ے) پورا زور کسی کام میں لگا دینا۔

**پوٹا** (۲) وج۔اند۔ جانور خصوصاً پرندے کا چھوٹا بچہ، چینچلا، چینگی پوٹا؛ لکڑی کا ٹکڑا، چھپٹی۔ حیثیت، طاقت، مجال۔

**پوٹا** (۳) وج۔اند۔ (تارکشی) تار کھینچنے کا جنتر۔

**پوٹا** (۴) وج۔اند، ہ۔ داڑھی والی عورت، ملازمہ، خادمہ، دوجنسیا (انسان، جانور

یا پودا جس میں نر و مادہ کی خاصیتیں موجود ہوں۔

**پوٹلا** وج۔اند،ہ۔ رک: پوٹا (۱) مجازاً: کلیجا؛ بڑا گٹھا۔

**پوٹی** ومع۔اند،امث۔ دھرا، بیل گاڑی یا بگھی کا ایک حصہ۔

**پوٹی** وج۔امث۔ ایک بوٹی جس کے پتے پان سے مشابہ ہوتے ہیں؛ شیشے یا دھات کے صاف کرنے کے لیے ٹین یا سیسے کا سفوف۔

**پوٹیا** وج،ی۔امث۔ حمال، بوجھ اُٹھانے والا، مزدور۔

**پوجا** ومع۔امث،ہ۔ پرستش، عبادت۔فعل متعدی: **پوجنا**۔ نیز **پوجن**۔

**پوجا پاٹھ** پوجا کی رسمیں ادا کرنا اور پوتھیوں کے اشلوک چپنا؛ عبادت اور وظیفہ۔

**پوجیہ** ومع،شدزیرج،زبری۔صف،س۔ لقب، عزت مآب؛ محترم، عزت کے قابل شخص، پرستش کے لائق انسان۔

**پوچ (۱)** وج۔صف،ف۔ ادنیٰ، بے مقدار؛ ہیچ، لغو، لچر، بیہودہ۔

صف: **پوچ گو** (وج) (ف) احمق، فضول باتیں کرنے والا، جاہل، بے مغز، ہرزہ گو۔ نیز **پوچ مغز**۔

**پوچھ** ومع۔امث۔ عزت، مان، پُرسش، استفسار، دریافت، واقفیت۔

**پوچھ پاچھ / پوچھ تاچھ** جرح، تفتیش، استفسار۔ نیز **پوچھ گچھ**۔

کہاوت: **پوچھ لے روکر، آڑا دے ہنس کر** منت خوشامد سے راز معلوم کرے اور ہنس کر افشا کر دے۔

کہاوت: **پوچھو دن کی بتائے رات کی، پوچھو زمین کی تو کہے آسمان کی** سوال کچھ اور جواب کچھ۔

فعل متعدی: **پوچھنا** سوال کرنا، دریافت کرنا، مزاج پرسی کرنا؛ منشا معلوم کرنا؛ آئے مہمان کی آؤ بھگت کرنا۔

**پوچھا** ومع۔امث،ہ۔ شگون، جوتشیوں کی اصطلاح منجموں کی رائے۔

**پوچھنا** ومع۔امث۔ دریافت کرنا، معلوم کرنا؛ اجازت حاصل کرنا۔

کہاوت: **پوچھیں جب بولیے، بلائیں جب جائیے** جب تک کوئی پوچھے نہیں اس وقت تک بات بتانی نہیں چاہیے۔ اور جب تک کوئی بلائے نہیں اس کے گھر نہیں جانا چاہیے۔

**پود** ومع۔اند،ف۔ بانا جس کو تانے میں ڈال کر کپڑا بنتے ہیں (اکثر تار کے ساتھ مستعمل، مثلاً: تار و پود)۔

**پود** ولین۔امث،ہ۔ ننھا پودا، پنیری۔

محاورہ: **پود جمانا** بنیاد قائم کرنا، پودا لگانا۔

**پودا (۱)** ولین۔اند۔ نیا اُگا ہوا پیڑ؛ چھوٹا درخت؛ ڈوری، ڈور، سُوئی کے کام میں پرو دیا جانے والا دھاگا۔

محاورہ: **پودا لگانا** بنیاد رکھنا۔

**پودا (۲)** ولین۔اند۔ زیور کے دونوں طرف کے بُندوں میں کا چھوٹا بند جو باندھنے میں پھندا بنایا جاتا ہے؛ مچھلی کے پکڑنے کا سر بند جس میں ڈوری باندھی جاتی ہے۔

**پودا (۳)** ولین۔اند۔ پھندنا جو بلبل کی پٹی میں باندھ دیتے ہیں۔

**پودر** ولین، زبرد۔امث۔ کھیت کے اندر یا کھیت کے کنارے کنارے ایک آدمی کے چلنے کا راستہ جو کچی زمین پر مسلسل چلنے سے پکا نشان بن جاتا ہے۔

**پودنا** لیٹا زبرد۔اند،ہ۔ ایک چھوٹا پرندہ جو پُھدک پُھدک کر چلتا اور زمین میں گنبد نما گھونسلا بناتا ہے۔

**پودینہ** وج،ی،زبرن۔اند،ف۔ سبز رونگٹے دار بیضوی پتیاں جن کا ذائقہ کسی قدر تیز ہوتا اور جھنجھناہٹ پیدا کرتا ہے۔ کھانوں میں استعمال کیا جاتا ہے اور دہی کے ساتھ اس کی چٹنی یا رائتہ بنایا جاتا ہے۔ اس کا پودا ایک فٹ تک بلند، پھول سرخی مائل، پتیوں کے سَت سے پیپرمنٹ بنتا ہے۔

**پور (۱)** ومع۔اند،ف۔ بیٹا، اولادِ نرینہ۔

**پور (۲)** ومع۔اند۔ پانی کا ریلا۔

**پور (۳)** ومع۔اند۔ بستی، آبادی۔ نیز **پورہ**۔

**پور** وج۔امث۔ جسم کے جوڑ۔ اُنگلیوں کے سرے سے جوڑ تک یا جوڑوں کے درمیان کا حصہ جو قدرتی نشانوں سے ظاہر ہوتا ہے؛ گنے؛ بانس یا نرکل کی ایک گانٹھ سے دوسری گانٹھ تک کا کوئی حصہ؛ دو نشانوں کے درمیان کا فاصلہ؛ ایک قدم کا فاصلہ۔ (خیاطی) پوروانی، انگشتانہ۔

**پوری** اُنگلی کی پور۔

فقرہ: **پور پور دُکھ رہی ہے** پورے جسم کا تھکاوٹ یا کسی اور وجہ سے درد کرنا۔

**پور** ولین۔امث۔ دروازہ، پھاٹک۔

**پورا** ومع۔صف۔ مکمل، تمام سالم، بے کم و کاست؛ معیاری۔

محاورہ: **پورا اُترنا** آزمائش یا امتحان میں کامیاب ہونا۔

محاورہ: **پورا پڑنا** کمی پوری کرنا، کافی ہونا؛ فراغت سے گزارہ ہونا۔

کہاوت: **پورا تول، چاہے مہنگا بیچ** دکاندار کو کم چیز کبھی نہیں دینی چاہیے اس سے بہتر ہے کہ مہنگا دے مگر پورا دے۔

**پورب** ومع، زبرر۔اند،ہ۔ مشرق؛ پہلا / پچھلا / سابقہ زمانہ۔

کہاوت: **پورب یا پچھم، گھر سب سے اُتم** اپنا وطن جہاں بھی ہو سب سے بڑھ کر ہے۔

**پوربک** سابق، پچھلا، گزشتہ۔

صف: پوربی (ہ) پورب یا مشرق کی طرف کا؛ راگوں کا ایک ٹھاٹھ اور ایک راگنی جو کافی کے سُروں کے لَوٹنے سے بنتی ہے۔

پوربیا (زبرر، جزم ب، بروزن پٹلیا) ہند کے علاقے اودھ کی طرف کا آدمی، (خصوصاً برطانوی فوج کا سپاہی)۔

پورتی ومع، زبرر۔امث۔ انجام، تکمیل کی حالت وکیفیت، تسلی، تشفی، اطمینان؛ بھرا ہوا، مؤثر، مکمل۔

پورج ولین، زیرر۔امث۔ جو یا جئی کا دلیہ۔

پورم پور ومع، زبرر۔متعلق فعل۔ ٹھیک ٹھیک، بالکل درست؛ تمام تر۔

پورن ومع، زبرر۔صف، ہ۔ پورا، مکمل۔

مرکب: پورن ماشی چاند کی چودھویں تاریخ۔

پورنا ومع۔فعل متعدی۔ بُننا، تاننا (جالی، جالا وغیرہ)۔

پورنائی ومع، جزم ر۔امث۔ تکمیل یا مکمل ہونے یا بھرا ہوا ہونے کی حالت، افراط، بہتات، کثرت۔

پوری (۱) ومع۔صف۔امث۔ پورا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: پوری پڑے تو سپوت کہلائیں اگر بیٹا والدین کی خدمت اچھی طرح کرے تو سپوت کہلانے کا مستحق ہے۔

پوری (۲) ومع۔امث۔ آٹے یا میدے کی تلی ہوئی ٹکیا۔

کہاوت: پوری سے پوری پڑے تو سب ہی نہ پوری کھائیں اگر صرف پوریوں پر ہی گزارہ ہو سکے تو ہر ایک شخص پوریاں ہی کھائے۔فضول خرچی سے ضرور دوالا نکل جائے گا۔

پوریا ومع، جزم ر۔امث، ہ۔ مارواٹھاٹھ کی ایک راگنی۔

پوڑ وج۔ پود اور پنیری کے ذریعے کاشت، جو گنے وغیرہ کی کاشت کا عام طریقہ ہے۔

پوڑا ومع۔امذ، ہ۔ شکر اور میدے کا خمیرہ اُٹھا کر تلا گیا گلگلا۔

پوڑھا ومع۔صف، ہ۔ مستحکم، مضبوط؛ قوی، طاقت ور۔

پوز (۱) وج۔امذ، ف۔ تھوتھنی؛ گھوڑے کا منہ۔

پوز بند گھوڑے کے منہ پر چڑھانے کا چھینکا۔

پوزِش وج، زیرز۔امث۔ معافی، معذرت۔

پوزَن وج، زبرز۔امث۔ کھیتی باڑی کے لیے قابلِ استعمال بنانے کی خاطر صاف کی جانے والی زمین۔

پوس ومع۔امذ، ہ۔ ہندی سال کا نواں مہینہ، دسمبر جنوری کے مطابق۔

کہاوت: پوس کونے گھوس پوس کے مہینے میں سردی بہت پڑتی اور لوگ گرم ہونے کے لیے کونوں میں گھس جاتے ہیں۔

پوست وج، جزم س۔امذ، ف۔ کھال، چمڑی؛ چھلکا؛ بکل؛ خشخاش کا ڈوڈا، کوکنار۔

پوست پرست سطحی نظر رکھنے والا جو بات کی تہہ کو نہ پہنچ سکے؛ لفظوں کو پکڑنے والا۔

پوست کندہ اصلی، سچی بات۔

پوستی وج، جزم س۔امذ۔ افیمی؛ سُست، کاہل شخص۔

پوستین وج، ی۔امث، ف۔ جانوروں کی کھال کا بالوں والا لباس؛ بالوں والی کھال کا ٹکڑا۔

پوسٹ مارٹم وج، جزم ر، زبرٹ۔امذ۔ لاش کا طبی معائنہ کرنے کے لیے کی جانے والی چیر پھاڑ۔

پوسنا وج۔ رک: پالنا جس کا یہ تابع ہے۔

پوش وج۔امذ، ف۔ پالنے، پرورش کرنے، اچھی حالت میں ہونے کا عمل؛ نشو و نما، ترقی، خوشحالی، بہبودی، آسودگی۔

پوشاک وج۔امث، ف۔ لباس، جامہ، پوشش، پہننے کے کپڑے۔

پوشش وج، زیرش۔امث، ف۔ لباس، چادر، ڈھانپنے کا کپڑا، غلاف؛ کتاب کی چولی۔

پوشک وج، زبرش۔صف۔امذ۔ پالنے والا، پرورش کرنے والا؛ معاون، مددگار، محافظ؛ پالنے اور پرورش کرنے کا عمل۔

پوشہ ومج، زبرش۔امذ۔ پھول کی کٹوری جس پر پنکھڑیاں جڑی ہوتی ہیں؛ مسند گل۔

پوشیدہ وج، ی، زبرد۔صف، ف۔ چھپا ہوا، خفیہ، پنہاں؛ پیٹھ پیچھے، در پردہ۔

اکیف (مث): پوشیدگی۔

پوشیدنی چھپانے یا تن ڈھانپنے، پہننے کے لائق۔

پوکا (۱) وج۔امذ، س۔ پودوں کا ایک کیڑا، جھانجا۔

پوکا (۲) وج۔امذ۔ گول چپٹا اور گہرا داغ جو چمڑے کو بیکار کر دیتا ہے۔

پوکن وج، زبرک۔امذ۔ سوکن، سوت۔

پوکھر وج، زبرکھ۔امذ، ہ۔ جوہڑ، تالاب۔

پول ومع۔امذ، ف۔ پیسہ، نقدی۔

پول ولین۔امذ۔ دروازہ، پھاٹک، صحن، احاطہ؛ شہر کا محلہ جس کا اپنا دروازہ ہو، در بند کوچہ۔

پول وج۔امذ۔ کھوکھلا پن۔مثال: محاورہ: ڈھول کا پول کُھلنا/کھولنا اصل حقیقت جسے چھپایا گیا ہو اُس کا ظاہر ہو جانا یا ہونا۔

صف: پولا کھوکھلا، نرم، پلپلا۔

**پول** وج۔اند۔ زمین ناپنے کا ساڑھے پانچ گز کا پیمانہ۔

**پولا** ومع۔اند۔ خشک ڈنٹھلوں کا بندھا ہوا گٹھا؛ پودوں کو دھوپ پالے وغیرہ سے بچانے یا دوسری جگہ لے جانے کے لیے باندھا ہوا سوکھی ٹہنیوں یا پھونس کا غلاف۔ (اسث) پولی۔

**پولاد** وج۔اند،ف۔ کیمیائی طریقے سے ڈھال کر مضبوط کیا ہوا لوہا، فولاد۔

**پولچ** وج، زبرل۔اسث۔ وہ پڑتی اراضی جس میں کھیتی کرتے چار سال ہو گئے ہوں اور ہر سال بوئی گئی ہو۔

**پولک** وج، زبرل۔اند۔ گھاس کا گٹھا جو لمبے بانس کے سرے پر باندھ کر ہاتھی کو ڈرایا جاتا ہے۔

**پولنگ** وج، زبرل، ن غنہ۔اند۔ انتخابات میں رائے دینا۔

**پولنگ اسٹیشن** وہ مقام جہاں رائے دہندگان اپنی رائے بذریعہ ووٹ دینے کے لیے جمع ہوتے ہیں۔

**پولیس** وج، ی۔اند۔ ایک سرکاری محکمہ جس کے ذمہ شہریوں کی جان اور مال کی حفاظت ہوتی ہے۔

**پومان** زبرپ، زبرو۔اند،س۔ ہوا، آندھی، چاند کا ایک لقب؛ ایک خاص آگ کا نام جو اگنی کا بیٹا تصور ہوتی ہے۔

**پون** زبرپ، زبرو۔اسث،ہ۔ ہوا، باد؛ باد، جھکڑ، جھونکا۔

**پون چکی** ہوا کی طاقت سے چلائی جانے والی آٹا پیسنے کی چکی۔

**پون (۱)** ولین،ہ۔کسری عدد۔اند۔ اکائی کی تین چوتھائی۔ نیز پونا۔

**پون (۲)** ولین۔ خبیث ارواح، بھوت، پریت؛ جادو کا عمل؛ جادو کی چھڑی؛ عامل کا موکل یا جن جو اُس کے تابع ہو۔ نیز پون پائی بچھل پائی۔

**پونا** ولین۔اند۔ ایک قسم کا سوراخ دار کفگیر جس سے تلی ہوئی چیزیں نکالتے ہیں؛ حلوائیوں کا ایک قسم کا آلہ جس سے وہ شکر صاف کرتے ہیں۔

**پونٹا** وج، ن مغ۔اسث۔ وہ محصول جو شہر کے اندر آنے والی مقررہ چیزوں پر لیا جاتا ہے، چونگی۔

**پونجا** ومع، ن مغ۔اند۔ گٹھا، پولا۔

**پونجا** ولین، ن مغ۔اند۔ پونے پانچ کا پہاڑا۔

**پونجی** ومع، ن مغ۔اسث،ہ۔ دولت، سرمایہ، مال ومتاع۔

صف: **پونجی پتی** (زبرپ) سرمایہ دار، دولت مند۔

**پونجی وادی** سرمایہ داری کا حامی۔

**پونچھ** ومع، ن غنہ۔اسث،ہ۔ دُم جو جانوروں کی پُشت سے جڑی ہوتی ہے؛ (صف) طفیلی، دُم چھلا۔

محاورہ: **پونچھ پکڑ کر چلنا** (طنزاً) کسی کے پیچھے پیچھے چلنا، کسی کا پچھ لگو بننا، ہر بات پر کسی کی پیروی کرنا۔

**پونچھار** (ن مغ) گھنی یا لمبی دُم والا۔تص: **پونچھڑی** (جزم چھ) چھوٹی دُم؛ بیل کی دُم میں ڈالا جانے والا حلقہ۔

**پونچھنا** وج، ن مغ۔فعل متعدی۔ صاف کرنا؛ کپڑا پھیرنا۔نمی سیل یا میل یا کوئی آلائش دور کرنا۔

**پونڈا** ولین، ن مغ۔اند۔ موٹی قسم کا گنا؛ سبز ڈالی۔

**پونڈر** ولین، ن مغ، زبرڈ۔اند۔ پیلے رنگ کا گنا؛ موروثی طور پر گُڑ بنانے والی کی ایک قوم۔

**پونکا** وج، ن مغ۔اند۔ کیڑا (خصوصاً سیپ میں پایا جانے والا)۔ نیز پونگا۔

**پونگ** ومع، ن غنہ۔اند۔ ٹڈی کا بچہ جو انڈوں سے نکل کر آیا ہو۔ اُس کا رنگ سیاہی مائل بھورا ہوتا ہے۔

**پونگا (۱)** ومع، ن مغ۔اند۔ سیپ کا کیڑا، کرمِ صدف؛ گھونگا۔

**پونگا (۲)** ومع، ن مغ۔اند،ہ۔ بانس کی کھوکھلی پور؛ بھونپو؛ بگل۔ نیز پونگی بانسری، سپیروں کا تونبی اور بانس کی پوروں سے بنا ہوا منہ سے پھونکا جانے والا ایک مخصوص باجا؛ تونبڑی، مجیدی، بین پونگا (وج)۔

**پونگڑا** ومع، ن مغ، جزم گ۔اند،ہ۔ لڑکا، بیٹا۔

**پونگڑی** وج، ن مغ، جزم گ۔اسث،ہ۔ مقعد، مبرز۔

محاورہ: **پونگڑی چلنا** دست آنا۔

محاورہ: **پونگڑی ڈھیلی ہونا** ہمت پست ہونا۔

**پونی** ومع۔اسث۔ چرخا کاتنے کے لیے تیلی لپٹی ہوئی روئی کے گالے کی بتی۔

**پونیا** ولین۔اند،ہ۔ ایک قسم کا ململ، جس کا تھان پون تھان کے برابر اور عرض کم ہوتا ہے۔

**پوہ پوہ** ومع، جزم ہ۔اند۔ کلمۂ حقارت ونفریں۔

**پویرا** زبرپ، ے۔اند۔ ہاتھ سے بجائی کرنا۔

**پویریا** بجائی کرنے والا۔

**پویا** وج۔صف،ف۔ دوڑنے والا۔ نیز پوئندہ۔

**پویہ** ومع۔اسث،ف۔ دوڑ، گھوڑے کی ایک چال، دُلکی۔

## پ ۔ ہ

**پہ** زبرپ۔ پر کی تخفیف۔ نیز پہ (ے) اُوپر، مگر، لیکن۔

**پہارسیا** زبرپ، جزم ر، زیرس۔اند۔ ایک درخت جس کی لکڑی ڈرم یا پہیے بنانے کے کام آتی ہے، گُنبلا۔

**پہاڑ** زبرپ۔مذ۔ میدانوں کے مقابلے میں سطح سمندر سے اُونچی اور اُبھری ہوئی

پتھریلی زمین؛ چٹان؛ چٹانوں اور پتھریلی چوٹیوں کا سلسلہ، کوہ، جبل۔ (مجازاً) مشکل کام، بھاری بوجھ۔ نیز تھں: پہاڑ کا رہنے والا؛ چھوٹا پہاڑ، چٹان؛ پہاڑ سے متعلق۔

محاورہ: **پہاڑ اُٹھانا** اہم کام کرنا، مشکل کام کرنا۔

محاورہ: **پہاڑ ٹلنا** مصیبت دُور ہونا، مشکل رفع ہونا۔

محاورہ: **پہاڑ ٹوٹ پڑنا** سخت مصیبت آجانا، ناگہانی آفت پڑنا۔

**پہاڑ زندگی** طویل، لمبی اور ناگواری زندگی۔

**پہاڑا** زبر پ۔ اند۔ اعداد ضربی کی رقمیں جو ریاضی کے سبق کے طور پر بچوں کو زبانی یاد کرائی جاتی ہیں۔ مثلاً دو کا پہاڑا: دو ایکن دو ۱×۲=۲، دو دونی چار ۲×۲=۴، دو تیے چھ۔

**پہاڑوا** زبر پ، جزم ڑ۔ اند۔ بچوں کا ایک کھیل جس میں ایک بچہ چبوترے یا اُونچائی پر سے نیچے اُترتا ہے اور دوسرے بچے اُس کو پکڑنے یا چھونے کی کوشش کرتے ہیں، اگر وہ چھونے سے پہلے واپس اُوپر پہنچ جائے تو بچ جاتا ہے ورنہ "مرا ہوا" شمار ہوتا ہے یعنی کھیل سے خارج۔ نیز **چتّی مُنّی کا پہاڑوا**۔

**پہاڑی** زبر پ۔ امث۔ پہاڑ (رک) کی تصغیر؛ بلاول ٹھاٹھ کی ایک پانچ سُر کی راگنی۔

**پہچان** لیٹا زبر پ، جزم ہ۔ امث، ہ۔ شناخت، نشانی، علامت؛ معرفت، واقفیت؛ نظر، پرکھ، تجربہ، تمیز۔

محاورہ: **پہچان پانا** شناخت کرنا، جاننا۔

**پہچل** لیٹا زبر پ، جزم ہ، زبر چ۔ امث۔ قدموں کی چاپ۔

**پہر** لیٹا زبر پ، لیٹا زبر ہ۔ اند، ہ۔ دن یا رات کا چوتھائی حصہ، چوبیس گھنٹے میں آٹھ پہر شمار کیے جاتے ہیں۔

**پہرا** لیٹا زبر پ، جزم ہ۔ اند۔ رک: پہر؛ سنتری جو مقررہ وقت کے لیے تعینات کیا گیا ہو؛ نگہبانی، پاسبانی، چوکیداری۔

محاورہ: **پہرا بٹھانا** حفاظت کے واسطے آدمی متعین کرنا۔

محاورہ: **پہرا دینا** رکھوالی کرنا؛ جاگنا۔

**پہرے دار** سنتری، چوکیدار، محافظ، دربان۔

**پہل** (۱) لیٹا زبر پ، لیٹا زبر ہ۔ اند۔ روئی کا گالا یا چپٹا ٹکڑا؛ نمدے کا ٹکڑا۔

**پہل** (۲) لیٹا زبر پ، لیٹا زبر ہ۔ امث، ہ۔ پیش قدمی، ابتدا، شروعات۔

محاورہ: **پہل کرنا** کسی کام کو سب سے پہلے شروع کرنا، ابتدا کرنا۔

**پہل** (۳) لیٹا زبر پ، لیٹا زبر ہ۔ اند، ف۔ پہلو کی تخفیف؛ گوشہ، کونا، مثلاً: رومال کے ایک پہلو پر پھول، تین پہل سادے۔

**پہل کاری** لیٹا زبر ہ۔ امث۔ نگینے کا مصنوعی کٹاؤ جو سان پر گھسا کر بنایا جاتا ہے۔

**پہل کار** پہل کاری کرنے والا، پہل کاری کا ماہر۔

**پہلا** لیٹا زبر پ، جزم ہ۔ صف عددی، ہ۔ اوّل، شروع کا؛ فائق، برتر؛ پُرانا، گزشتہ۔ (امث) **پہلی**۔

**پہلی منزل** سفرِ آخرت کا پہلا مرحلہ، مراد: قبر۔

کہاوت: **پہلے آپ پیچھے باپ** پہلے اپنی ہی داڑھی کی آگ بجھائی جاتی ہے پھر دوسرے کا خیال آتا ہے۔

کہاوت: **پہلے بو!! پہلے کاٹ** جو پہلے کام کرتا ہے فائدہ میں رہتا ہے۔

کہاوت: **پہلے پہرے سب کوئی جاگے دوجے پہرے بھوگی، تیسرے پہرے چور جاگے چوتھے پہرے جوگی** رات کو پہلے پہر ہر کوئی جاگتا ہے۔ دوسرے پہر میں عورت والا تیسرے میں چور اور چوتھے میں خدا کی عبادت کرنے والا۔

**پہلن** لیٹا زبر پ، جزم ہ، زبر ل۔ امث۔ گائے بھینس وغیرہ کے بچہ دینے کے بعد کا دودھ، پیوسی، پھیج (ی)۔

**پہلو** لیٹا زبر پ، جزم ہ، وmع۔ اند، ف۔ بازو اور سینے کے درمیان کی جگہ، بغل؛ کروٹ؛ گود، آغوش؛ سمت، رُخ؛ متصل یا برابر کا مقام، مکان کا ضلع؛ زاویہ، کونا؛ نقطۂ نگاہ۔

محاورہ: **پہلو بٹھانا** تدبیر کرنا، معنی سمجھنا۔

**پہلو بہ پہلو** برابر، ساتھ ساتھ۔

محاورہ: **پہلو بچانا** الگ ہونا، کترانا، علیحدہ ہونا۔

**پہلو تہی** (لیٹا زیر پ، زبر ت) احتراز، گریز، کنارہ کشی۔

صف: **پہلو دار** وہ بات جس کے کئی مطلب ہوں، رمز والی، کنایہ والی، مبہم، مشتبہ؛ وہ شے جس کے کئی گوشے ہوں۔

**پہلو** لیٹا زبر پ، جزم ہ، زبر ل، و ملفوظ۔ اند، ف۔ علم۔ شہر۔ نیز اصفہان کے علاقے کا قدیم نام۔

**پہلوی** (ف) ایران کی قدیم زبان؛ پہلو سے منسوب؛ شہری، مہذب باشندہ۔

**پہلوان** لیٹا زبر پ، لیٹا زبر ہ، جزم ل۔ اند، ف۔ کُشتی لڑنے والا، قوی آدمی، سورما؛ موسیقی کا ایک ٹھیکہ۔

**پہلوٹا / پہلونٹا** لیٹا زبر پ، جزم ہ، ولین۔ صف۔ پہلی نرینہ اولاد۔ نیز **پہلوٹھا**۔ نیز **پہلوٹھی کا**۔ (امث) **پہلوٹھی کی**۔

**پہلی** لیٹا زبر پ، جزم ہ۔ صف عددی، ہ۔ پہلا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **پہلی بوہنی اللہ میاں کی آس** اگر پہلی فروخت اچھے آدمی کے

پاس ہو تو سارا دن فائدہ دیتا ہے۔

**پہلے** لیٹا زبرپ، جزم ہ۔صف عددی، ہ۔ پہلا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **پہلے آپ پیچھے باپ** پہلے اپنی ہی داڑھی کی آگ بجھائی جاتی ہے پھر دوسرے کا خیال آتا ہے۔

کہاوت: **پہلے بو!! پہلے کاٹ** جو پہلے کام کرتا ہے فائدہ میں رہتا ہے۔

کہاوت: **پہلے بھیتر پھر دیوتا پتر** پہلے اپنے پیٹ کی فکر ہوتی ہے پھر خیرات کا خیال آتا ہے۔بھیتر،اندر، پتر=باپ۔

کہاوت: **پہلے پہرے سب کوئی جاگے دوجے پہرے بھوگی، تیسرے پہرے چور جاگے، چوتھے پہرے جوگی** رات کو پہلے پہر ہر کوئی جاگتا ہے۔دوسرے پہر میں عورت والا تیسرے میں چور اور چوتھے میں خدا کی عبادت کرنے والا۔

کہاوت: **پہلے پیوے بھکوا، پھر پیوے نمکوا، پیچھے پیوے چلم چاٹ** حقہ پینے میں وہ شخص فائدہ میں رہتا ہے جو درمیان میں پیے، پہلا شخص تو سلگانے میں رہتا ہے اور آخری جلا ہوا پیتا ہے۔

کہاوت: **پہلے پیوے جوگی، بیچ میں پیوے بھوگی، پیچھے پیوے روگی** کھانا کھانے میں جوگی پانی پہلے پیتا ہے تندرست اور خوش خور درمیان میں اور بیمار بعد میں۔

کہاوت: **پہلے تم/آپ، پیچھے اور** پہلے آپ کا حق ہے پھر دوسرے کا۔

کہاوت: **پہلے (بات کو) تو لو، پھر منہ سے بولو** بات کرنے سے پہلے سوچ لینا چاہیے۔بے دھڑک بول پڑنے پر نصیحت ہے۔

کہاوت: **پہلے تو ناک کاٹی پھر تاش کے فومال سے پونچھنے لگے** پہلے ذلیل کیا پھر خاطر کی۔

کہاوت: **پہلے چوما، پھر گال کاٹا** شروع ہی میں شرارت کی۔ابتدا میں ایذا دی تو بعد میں بھلائی کی کیا اُمید ہے سکتی ہے۔

کہاوت: **پہلے سوچ بچار، پیچھے کیجیے کار** سوچ سمجھ کر کام میں ہاتھ ڈالنا چاہیے۔

کہاوت: **پہلے کھانا پھر بتانا** بے اجازت کسی چیز پر تصرف پھر اس کا اعتراف۔اوّل طعام بعدہٗ کلام۔

کہاوت: **پہلے گھر کے تو پیچھے باہر کے** اپنوں سے بچے تو اور کو دیا جاتا ہے۔

کہاوت: **پہلے گھر میں، پھر پیچھے مسجد میں** پہلے گھر میں چراغ جلتا ہے۔فالتو ہو تو دین کے لیے خرچ کیا جائے۔معذوری کے اظہار کے لیے بولا جاتا ہے۔

کہاوت: **پہلے لکھ اور پیچھے دے، پھر بھولے تو کاغذ (مجھ) سے لے** لین دین میں پہلے لکھ لینا چاہیے۔پھر بھول چوک نہیں ہوتی اور اگر ایسا ہو تو لکھے سے رجوع کرنا چاہیے

کہاوت: **پہلے ہی لقمے میں بال آیا** شروع ہی میں بدشگونی ہو تو انجام کیسے اچھا ہو۔

**پہَن** لیٹا زبرپ، جزم ہ۔صف۔اند،ف۔ وسیع، کشادہ، فراخ؛ وسعت سمائی۔ نیز پہنا (امث) پہناوری۔

**پہنائی** (ف) کشادگی، پھیلاؤ، وسعت، فراخی۔

**پھَن** لیٹا زبرپ، لیٹا زبرہ۔اند،ف۔ وہ دودھ جو بچے سے محبت کی وجہ سے ماں کی چھاتیوں میں بھر جائے۔

**پہنانا** (۱) لیٹا زبرپ، جزم ہ۔ رک: پہننا۔

**پہنانا** (۲) لیٹا زبرپ، جزم ہ۔فعل لازم۔ گھوڑے کا مستی پر آنا۔

**پہناوا** لیٹا زبرپ، جزم ہ۔اند۔ لباس، عام طور پر پہننے کے کپڑے، رواجی پوشاک۔

**پہناوَنی** لیٹا زبرپ، جزم ہ، وج۔امث۔ کسی تقریب پر عزیزوں کو تحفۃً دیے جانے والے کپڑے۔عام: پنہاونی۔

**پہنچ** زبرپ، لیٹا پیش ہ، ن غنہ۔امث۔ رسائی، دسترس، وہ حد جہاں تک جانا ممکن ہو؛ دخل؛ حوصلہ؛ اختیار، اثر ورسوخ؛ رسید۔

**پہنچا** زبرپ، لیٹا پیش ہ، ن مغ۔اند۔ بندِ دست، کلائی، ساعد؛ ہتھیلی اور کلائی کا جوڑ۔نیز رک: پہنچنا۔

**پہنچا ہوا** ۔صف۔ خدارسیدہ؛ باخبر، تجربہ کار، کامل۔

**پہنچانا** زبرپ، لیٹا پیش ہ، ن مغ۔فعل متعدی۔ رک: پہنچنا جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**پہنچنا** زبرپ، لیٹا پیش ہ، ن مغ۔فعل لازم۔ کسی جگہ تک آنا یا کسی جگہ یا حد تک جانا؛ وارد ہونا؛ نازل ہونا، رسید ہونا، منزل کو پانا، وصول ہونا؛ حاصل ہونا۔نیز پونچنا (ولین، ن مغ، زبرہ)۔

صف: **پہنچا ہوا** خدارسیدہ، ولی، عارف۔طنزاً بڑا عیار۔

**پہنچی** زبرپ، لیٹا پیش ہ، ن مغ۔امث۔ کلائی کا ایک زیور جس میں عموماً گرہوں اور نگوں کی دوہری لڑی ہوتی ہے اور سروں پر گھنڈی اور حلقہ۔نیز پونہچی۔

**پہننا** لیٹا زبرپ، لیٹا زبرہ، جزم ن۔فعل لازم۔ بدن کے کپڑے، ٹوپی، جوتی یا زیور کو استعمال میں لانا۔اوڑھنا، چڑھانا، ڈالنا، سر پر لینا، سجنا۔

فعل متعدی: **پہنانا** پہننے کے لیے دینا یا پہننے میں مدد کرنا۔نیز پنہانا۔

**پہنی** لیٹا زبرپ، پیش ہ، شدن۔ امث، ہ۔ وہ مخروطی شکل لکڑی جو بڑھئی تختے چیرتے وقت شگاف کھلا رکھنے کے لیے شگاف میں رکھتے ہیں۔

**پہیا** زبرپ، جزم ہ، شدی۔ اند، ہ۔ چرخی، چکر، اپنے محور پر گول گھومنے والی شے، خصوصاً وہ جس پر گاڑی چلتی ہے۔ نیز پہیہ۔

**پہیا پھری ناک** بیٹھی ہوئی ناک۔

**پہیلی** زبرپ، ے۔ امث، ہ۔ تفریحی اور ذہنی آزمائش کے لیے پوچھا جانے والا پیچ دار سوال یا کسی عبارت کا مطلب؛ بُوجھ، مفہوم، جواب، حل بتانے کی فرمائش؛ بجھاون، چیستاں، معمّی؛ مبہم بات۔ (افعال) بُجھانا، بُوجھنا، بُجھوانا۔

**پئے** زبرپ، ے۔ متعلق فعل۔ واسطے، لیے، برائے؛ پیچھے عقب یا تعاقب میں۔

## پ۔ ی، ے

**پی** (۱) اند، ہ۔ ساجن، محبوب، شوہر۔ نیز پیا۔

کہاوت: **پی کی سہاگن سے کیا کام، جگ کی سہاگن چاہیے** ایسا کام کرنا چاہیے جس کی سب تعریف کریں۔

**پی** (۲) امث، ف۔ چربی، روغن۔

**پے** (۱) ے لین۔ اند، ف۔ قدم، پاؤں؛ پٹھا، عصب، نشان، سراغ؛ گھوڑے کی کونچ یا سُم سے ملے ہوئے ٹانگ کے پچھلے پٹھے۔

**پے خجستہ** مبارک قدم۔

**پے سپر** پامال، پاؤں تلے روندا ہوا۔

**پے** (۲) ولین۔ امث، ف۔ عقب، پشت، پچھاڑی۔

**پے در پے** لگاتار، مسلسل، متواتر۔

**پے** (۳) امث، ف۔ نقص، خرابی، عیب؛ گنجائش، اعتراض۔

**پے** ے۔ حرف 'پ' کا نام۔

**پیا** زیرپ، ی۔ اند، ہ۔ محبوب، شوہر، خاوند۔

کہاوت: **پیا جسے چاہے وہی سہاگن** سہاگن اصل میں وہی ہے جس سے اُس کا شوہر محبت کرے۔

کہاوت: **پیا کی کمائی مو ہے نہیں لہنا، تو پہ باز و بند نہیں اور سب گہنا** ہوس پر طنز ہے جیسے عورت کی زیور کی خواہش کبھی پوری نہیں ہوتی کہ سب کچھ پاس ہو تو بھی صبر نہیں آتا۔

کہاوت: **پیا میرا اندھا، کس کے لیے کروں سنگار** کوئی قدردان نہیں کس کے لیے محنت کروں۔

**پیابانسا** زیرپ، ن مغ۔ اند۔ گز بھر لمبا ایک کانٹے دار پودا جس میں سفید، زرد، سرخ یا نیلے پھول لگتے ہیں۔ اسی لحاظ سے اِس کی چار قسمیں ہیں۔ اِس کا کوئلہ آتش بازی وغیرہ بنانے میں استعمال ہوتا ہے۔

**پیاپے** زبرپ، ے لین۔ متعلق فعل۔ لگاتار، متواتر، یکساں۔

**پیادہ** زیرپ، زبرد۔ اند، ف۔ پیدل سپاہی، شطرنج کا مہرہ جو فیل اور گھوڑے سے چھوٹا ہوتا ہے، سیدھا چلتا اور آڑا وار کرتا ہے۔

صف: **پیادہ پا** (ف) بغیر سواری کے، پیدل۔

**پیار** جزم پ۔ اند۔ محبت، اُلفت، عشق؛ بوسہ۔ نیز پیار (زیرپ)۔

صف: **پیارا/پیارا** محبوب، دل پسند، خوب صورت؛ محبوب۔ (مث) پیاری۔

**پیاز** زیر نیز جزم پ۔ امث، ف۔ سفید، تہ در تہ پرت والی گٹھی جڑ یلی ترکاریوں کی ایک قسم جو عام طور پر کھانوں میں استعمال ہوتی ہے۔ بو تیز اور ذائقہ کسی قدر چھلّا اور اِس کا عرق اشک آور ہوتا ہے۔ نیز جنگلی پیاز۔

محاورہ: **پیاز کے سے پرت اُتارنا** (کسی شے کو) بہت باریک کترنا؛ (مجازاً) بُرا بھلا کہنا۔

**پیازی** ہلکا گابی رنگ جس میں خفیف نیلاہٹ ہو۔

**پیاس** زیر نیز جزم پ۔ امث۔ پانی پینے کی خواہش، تشنگی؛ چاہ، طلب۔

صف: **پیاسا** جسے (پانی) پینے کی خواہش ہو، تشنہ؛ آرزومند، غرض مند، حاجت مند۔

کہاوت: **پیاسا کنویں کے پاس جاتا ہے، کنواں پیاسے کے پاس نہیں آتا** مشتاق اپنے محبوب کی تلاش کرتا ہے، مطلوب خود چل کر طالب کے پاس نہیں آتا۔

**پیال** زیرپ۔ امث، ہ۔ دھان کا سوکھا ڈنٹھل، پھوس۔ نیز رک: پوال۔

**پیال کے پاؤں** ناپائیدار، غیر مستحکم۔

**پیالہ** زیرپ، زبرل۔ اند، ف۔ منہ سے لگا کر پینے کا گول برتن؛ بلوری یا دھات وغیرہ کا بنا ہوا کٹورا، جام؛ کوئی گڑھے دار ظرف، پُرزہ وغیرہ۔ تص (مث) پیالی۔ نیز پیالا۔

**پیام** زبرپ۔ اند، ف۔ خبر، بات جو کسی کی طرف سے پہنچے یا کسی کو بھیجی جائے۔ سندیسہ، پیغام؛ لڑکے والوں یا لڑکے کی طرف سے رشتے کی درخواست۔ نیز پیغام۔

**پیامِ اجل** موت کا پیغام، ناگہانی آفت۔

صف: **پیامی** پیام لے جانے پہنچانے والا۔ نیز پیامبر۔

**پیاں** زبرپ، ے، شدی۔ جمع، مث۔ پاؤں کی تصغیر۔

محاورہ: **پیاں پڑنا** پاؤں پڑنا، عاجزی کرنا۔

**پیپ** ی۔ امث، ہ۔ مواد یا سفید رنگ کا مادہ جو پھوڑوں اور زخموں وغیرہ میں پڑ

جاتا ہے۔

محاورہ: پیپ پڑنا زخموں میں سفید رنگ کا مواد بھر جانا۔

**پیپل** ی، زبرپ۔اند،ہ۔ گھنا، سایہ دار اُونچا درخت جس کے پتے نکیلے، پان کے پتوں سے ملتے ہوئے ہوتے ہیں اور اس پر فالسے کی شکل کا چھوٹا سا پھل لگتا ہے، جسے پلی کہتے ہیں۔ نیز پیپلی۔

کہاوت: **پیپل کاٹے، پال بناسے، بھگوان بھیس ستاوے، کایا گڑھی میں دیا نہ بیاپے جڑا مول سے جاوے** جو شخص پیپل کاٹے۔ مکان گرائے۔ نیک آدمیوں کو ستائے۔ لوگوں پر رحم نہ کھائے۔ اس کا ہر طرح ستیاناس ہوتا ہے۔

**پیپلا مُول** پیپل کی جڑ جو چُونے کی دیوار میں بھی اُگ آتی ہے۔

**پیپلا** ی، جزم پ۔اند،ہ۔ تلوار کا نوک دار سِرا۔

**پیت (۱)** ی۔اسث،ہ۔ محبت، پیار۔ نیز پریت (جزم پ)۔

کہاوت: **پیت تو ایسی کیجیے جوں ہندو کی جوئے، جیتے جی تو سنگ رہے مرے پہ ستی ہوئے** محبت ایسی ہونی چاہیے جیسے ہندو کی بیوی جیتے جی ساتھ رہتی ہے۔ اور مرنے پر ستی ہوتی ہے۔

کہاوت: **پیت تو ایسی کیجیے جیسے روئی کپاس، جیتے جی تو سنگ رہے موئی پر ہووے ساتھ** محبت روئی کی طرح ہونے چاہیے جو جیتے جی پہنی جاتی ہے اور مرنے پر کفن بنایا جاتا ہے۔

کہاوت: **پیت کی ریت (ہی) نرالی ہے** محبت کی رسم سب سے جدا ہے۔

کہاوت: **پیت نہ جانے ذات کجات** محبت میں ذات پات کا خیال نہیں رہتا۔

**پیت (۲)** ی۔اند۔صف۔ زرد رنگ، زرد، پیلا۔

**پیتل** ی، زبرت۔اند،ہ۔ مرکب زرد دھات جو تانبا اور جست ملا کر بنائی جاتی ہے۔ برنج۔

**پیتم** زیرپ، زبرت۔اند،اسث۔ محبوب، عاشق، نہایت پیارا۔

کہاوت: **پیتم بسیں پہاڑ پر اور ہم جمنا کے تیر، اب کا ملنا کٹھن ہے، پاؤں پڑی زنجیر** پیارا پہاڑ پر رہتا ہے اور میں جمنا کے کنارے، ملنا مشکل ہے کیونکہ یہاں سے نکلنا محال ہے۔

**پیتمبر** ی، زبرت، جزم م، زبرب۔صف،ہ۔ زرد پوش، زرد یا زعفرانی لباس پہننے والا، وشنو دیو اور شری کرشن کا لقب۔

**پیتمبری** بسنتی، زعفرانی، پیلے رنگ کی۔

**پیٹ** ے۔اند۔ بدن کا درمیانی حصہ جس میں آنتیں اور دیگر اعضا ہوتے ہیں۔

(مجازاً) وسط، درمیان، گھیر، حمل، بچہ دانی۔

محاورہ: **پیٹ اُبھرنا** (زبرا، زبربھ) پیٹ پھولنا۔

محاورہ: **پیٹ باندھنا** خواہش سے کم کھانا۔ بھوک ضبط کرنا۔

کہاوت: **پیٹ بھرا تو دُور کی سوجھی، بھوک لگی تندور کی سوجھی** پیٹ بھرا ہو تو آدمی دور تک جانے کی سوچتا ہے ورنہ صرف تندور تک۔

کہاوت: **پیٹ بھر اور پیٹھ لاد** کھانے کو دو اور کام لو۔

کہاوت: **پیٹ بھرے رذالے اور بھوکے بھلے مانس سے ڈریے** کمینہ دولت مند ہو کر اور شریف مفلسی میں بدمزاج ہو جاتا ہے، اس لیے اِن دونوں سے بچنا چاہیے۔

کہاوت: **پیٹ بھری کی کھوٹی چال** امیر آدمیوں کی عادتیں بگڑ جاتی ہیں۔

کہاوت: **پیٹ بھی خالی گود بھی خالی** مفلس اور بے اولاد۔

کہاوت: **پیٹ بیچ پڑی روٹیاں تو سبھی باتیں موٹیاں** امیر ہو کر باتیں سوجھتی ہیں۔

کہاوت: **پیٹ پاپی ہے** دولت اور بھوک کی خاطر سے انسان بہت سے گناہ کر گزرتا ہے۔

محاورہ: **پیٹ پالنا** گزارہ کرنا۔

کہاوت: **پیٹ پالنا کتا بھی جانتا ہے** دُنیا میں اپنا پیٹ پالنا ہی مقصد نہیں یہ کام تو کتا بھی کر لیتا ہے انسان کو کوئی بڑا کام کرنا چاہیے۔

کہاوت: **پیٹ پٹاری منہ سپاری** دیکھنے میں تو دُبلا پتلا ہے پر کھاتا بہت زیادہ ہے۔

محاورہ: **پیٹ پوجا کرنا** پیٹ بھرنے کے لیے کچھ کھانا۔

کہاوت: **پیٹ جو چاہے سو کرائے** بھوک سے مجبور ہو کر آدمی ہر کام کے لیے تیار ہو جاتا ہے۔ نیز پیٹ سب کچھ کراتا ہے۔

محاورہ: **پیٹ رہنا** حمل ہونا۔

کہاوت: **پیٹ سب رکھتے ہیں** سب کو بھوک لگتی ہے۔ سب کو خوراک چاہیے۔

محاورہ: **پیٹ سے ہونا** حاملہ ہونا۔

کہاوت: **پیٹ کا پڑا کوئی نہیں دیکھتا، تن کا پہنا سب دیکھتے ہیں** روکھی سوکھی کھائے مگر لباس اچھا پہنے۔

محاورہ: **پیٹ کاٹنا** کم کھانا، کفایت کرنا، (کسی کی خاطر) اپنی ضروریات روکنا۔

صف: **پیٹ کا ہلکا** جو راز نہ رکھ سکے۔

کہاوت: پیٹ کوئی، منہ سوئی چہرے سے دُبلا پتلا، مگر کھاتا بہت ہے۔
پیٹ کی کھرچن آخری اولاد۔
محاورہ: پیٹ کی آگ بجھانا بھوکے کو کھانا کھلانا؛ بھوک دُور کرنا۔
کہاوت: پیٹ کے بگاڑ سے سارے بگاڑ ہیں ساری بیماریاں فساد معدہ سے ہوتی ہیں۔
کہاوت: پیٹ کے گن کون جانے باطن کا حال کسی کو معلوم نہیں ہوتا۔
کہاوت: پیٹ میٹ کار سمیٹ پہلے کام ختم کر، پھر کھانے کو مانگ۔ بھوک کو بھول جا، پہلے کام ختم کر۔
محاورہ: پیٹ میں آگ لگنا بھوک سے بیقرار ہونا۔
کہاوت: پیٹ میں آنت نہ منہ میں دانت بہت بوڑھا اور ضعیف ہے۔
محاورہ: پیٹ میں بات رکھنا راز چھپانا، بھید مخفی رکھنا۔
محاورہ: پیٹ میں بل پڑنا ہنستے ہنستے دُہرا ہو جانا، بہت زیادہ ہنسنا۔
کہاوت: پیٹ میں پاؤں ہیں محنت کرو تو کھانے کو ملتا ہے۔ کھانے کو ملے تو محنت ہوتی ہے۔ چھپا رستم ہے۔
کہاوت: پیٹ میں پڑا چارہ تو کودنے لگا بیچارہ غریب امیر ہو کر پچھلی باتیں بھول جائے تو کہتے ہیں۔ کھانے کو ملے تو شرارت سوجھتی ہے۔ کھانے سے طاقت آتی ہے۔ نیز پیٹ میں پڑی روٹیاں تو سب گلاں موٹیاں۔
کہاوت: پیٹ میں پڑی بوند تو نام رکھا محمود کام ہوا نہیں خوشی پہلے ہی منانی شروع کر دی۔
کہاوت: پیٹ میں پڑے تو عبادت سوجھے بھوکے سے عبادت نہیں ہوتی۔
محاورہ: پیٹ میں داڑھی ہونا چھوٹی میں عقل مندی، بڑے بوڑھوں کی سی باتیں کرنا۔
محاورہ: پیٹ میں قراقر ہونا پیٹ میں ریاح کا آواز پیدا کرنا۔
کہاوت: پیٹ میں گھسے تو بھید ملے کسی سے بہت دوستی ہو جائے تو راز معلوم ہوتا ہے۔
محاورہ: پیٹ میں ہول اُٹھنا بہت زیادہ پریشان ہونا، گھبرا جانا۔
کہاوت: پیٹ ہے یا بے ایمان کی قبر بہت بڑے پیٹ والے کو مذاقاً کہتے ہیں۔
کہاوت: پیٹ ہے یا چمڑے کی پکھال بہت زیادہ شراب پینے والے کی نسبت کہتے ہیں۔

پیٹا ے۔ اند۔ دَور، گولائی، گھیر؛ کسی ظرف کا پیٹ یا سمائی؛ جوف، پتنگ کی کانپ؛ دریا کے دونوں کناروں کے درمیان کی گہرائی۔
کہاوت: پیٹا ہا چاکر، گھسا ہا گھوڑا، کھائے بہت، کام کرے تھوڑا توندوالا نوکر اور موٹا گھوڑا کھاتے بہت ہیں اور کام تھوڑا کرتے ہیں۔
متعلق فعل: پیٹے میں لگ بھگ، تقریباً، مثلاً: وہ اب چالیس کے پیٹے میں ہوں گے۔
محاورہ: پیٹے میں آنا زیر بار ہونا۔
محاورہ: پیٹے میں ہونا قریب قریب ہونا۔
پیٹک پیا ی، زبر ٹ، جزم ک، زبر پ، شدی۔ امث۔ واویلا، رونا دھونا۔
پیٹنا ی، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ مارنا، چوٹ لگانا، ٹھونکنا؛ اپنا ماتھا یا سینہ کوٹنا؛ کسی بات کی رٹ لگانا؛ مات دینا، ہرانا، شکست دینا، بھگانا؛ ماتم کرنا، رونا۔
پیٹو ے، ومع۔ صف۔ کھاؤ، پُرخور، ہوکے زدہ۔
کہاوت: پیٹو مرے پیٹ کو، نامی مرے نام کو پیٹو کو ہر وقت کھانے کا خیال رہتا ہے۔ اور عزت دار کو اپنی عزت کا۔
پیٹی ے۔ امث۔ کمر باندھنے کی پٹی؛ چھوٹا صندوق۔
محاورہ: پیٹی اُتروانا سپاہی کو معطل کرنا۔
پیٹھ ی۔ امث۔ کمر کا بالائی حصہ، پُشت؛ خاندان کی پیڑھی، نسل۔
محاورہ: پیٹھ پر ہاتھ پھیرنا پیار کرنا، حوصلہ بڑھانا، ہمت بڑھانا۔
محاورہ: پیٹھ ٹھونکنا شاباش دینا۔
پیٹھ پیچھے غیبت میں، خفیہ طور پر۔
کہاوت: پیٹھ پیچھے بادشاہ کو بھی برا کہتے ہیں غیر حاضری میں کسی کی کوئی پروا نہیں کرتا۔
محاورہ: پیٹھ پیچھے ڈال دینا بے پروائی کرنا۔
کہاوت: پیٹھ پیچھے ڈوم راجا بڑے کی غیر حاضری میں چھوٹوں کی بن آتی ہے۔
کہاوت: پیٹھ پیچھے کچھ ہی ہو جو نقصان سامنے نہ ہو اُس کی زیادہ تکلیف نہیں ہوتی۔
محاورہ: پیٹھ دکھانا روانہ ہونا؛ دغا دینا؛ مقابلے یا لڑائی سے بھاگ جانا، شکست کھانا؛ مرجانا، انتقال کر جانا۔
پیٹھا ے۔ اند، ہ۔ کدو کی ایک شیریں قسم، کدو شریں، میٹھے کھیے یا تربوز کی طرح ایک گول ترکاری جس کا گودا سفید اور نرم ہوتا ہے۔ اس کی مٹھائی بھی بنتی ہے اور خول پانو نبی ساز بنانے کے کام آتی ہے۔
پیٹھنا ے لین، جزم ٹھ۔ فعل لازم۔ گھسنا، دھنسنا، سمانا۔

**پٹھنا** ی، جزم ٹھ۔ فعل لازم، ہ۔ پیچھے ہٹنا، غائب ہونا؛ پیٹھ دکھانا۔
**پیٹھی** ی۔امث، ہ۔ ماش اور مونگ وغیرہ کی دال کی لگدی جو سل بٹے پر پیس کر بنائی جاتی ہے۔
**پیچ** ی۔امث۔ اُبلے ہوئے چاولوں کا پانی یا دھوون۔ نیز **پیچھ**۔
کہاوت: **پیچ پی ہزار نعمت پائی** مفلس کو ادنیٰ چیز بھی نعمت ہے۔
**پیچ** ے۔امذ، ف۔ چکر، اُلجھاؤ، بل؛ پھیر، گھماؤ؛ گھما کر کسنے کی لہرے دار کٹاؤ کی کیل؛ کشتی یا پتنگ بازی کا مقابلہ؛ پیٹ کا مروڑ؛ سر پر باندھنے کی پگڑی۔
**پیچ و تاب** (وج، ف) اضطراب، بے چینی؛ بل، چکر؛ فکر، اندیشہ؛ غصہ، قہر، غضب؛ گوندھی ہوئی چوٹی۔
محاورہ: **پیچ و تاب کھانا** لپٹنا، بل کھانا؛ نہایت غضب ناک ہونا؛ بیقرار ہونا؛ حسد یا رشک سے جلنا؛ فکر و اندیشہ میں رہنا۔
**پیچ و خم** (وج) (ف) بل، چکر، پھیر۔
**پیچاک** ے۔امذ، ف۔ مروڑا، بل، مُڑی ہوئی خمیدہ شے؛ اُلجھن۔
**پیچاں** ے، ن غنہ۔ صف، ف۔ بل دار، پیچ کھایا ہوا، گردش میں۔
**پیچش** ے، زیر چ۔امث، ف۔ آنتوں میں سوزش سے دست آنے کی بیماری، مروڑ، زحیر (زبر ز، ی)۔
**پیچک** ے، زبر چ۔امث، ف۔ لپٹے ہوئے دھاگے کی انٹی؛ تینچہ لٹکانے کی کمر پٹی۔
**پیچو** ی و مع۔امذ، ہ۔ زرد آلو، آلوچے سے ملتا ایک پھل۔ کچا لو جوار وی سے ملتی ایک جڑیلی ترکاری ہے۔
**پیچوان** ے، جزم چ۔امذ، ف۔ فرشی حُقہ جس کی لچک دار نے دُور تک جا سکتی ہے؛ برتی تاروں کا لچھا، کشتی کا ایک داؤ۔
**پیچیدگی** ے، ی، زبر د۔امث، ف۔ اُلجھن، بل، مشکل صورت حال۔
صف: **پیچیدہ** (ے، ی، زبر د) (ف) پیچ دار، اُلجھا ہوا؛ مشکل، مبہم، سیدھا کی ضد۔
**پیچھا** ی۔امذ۔ آگے کی ضد؛ عقب؛ تعاقب؛ پیروی؛ غیر حاضری۔
محاورہ: **پیچھا چھڑانا** آزادی حاصل کرنا، جان بچانا، خلاصی حاصل کرنا۔
محاورہ: **پیچھا کرنا** تعاقب کرنا؛ درپے ہونا۔
**پیچھے** ی۔ متعلق فعل۔ بعد میں، عقب میں؛ پھر۔
محاورہ: **پیچھے پیچھے پھرنا** ہر وقت ساتھ رہنا، جان نہ چھوڑنا؛ منتیں کرنا، خوشامد کرنا۔
محاورہ: **پیچھے رہ جانا** ساتھ نہ دے سکنا۔
**پیخال** ے۔امذ، ف۔ چڑیا کی بیٹ۔

**پیدا** ے لین۔ صف، ف۔ حاضر؛ نمایاں؛ جنما، بنا ہوا۔ (صف) عیاں و ظاہر۔
**پیدا آوری** کمائی، آمدنی۔
محاورہ: **پیدا کرنا** جننا، وجود میں لانا۔
**پیداوار** (ف) کھیتی کا حاصل، کارخانے کا تیار مال؛ افزائش نسل، نفع، یافت۔
کہاوت: **پیدا ہوا نا پید کے لیے** جو پیدا ہوا ہے اُسے مرنا ضرور ہے، ہر ذی روح کو موت آ کر رہے گی۔
**پیدائی** ظہور، وجود، نظر آنا۔
**پیدائش** ے لین۔امث، ف۔ خلقت، آفرینش، جنم؛ نفع، آمدنی؛ اصل، شروع، ابتدا، آغاز۔
**پیدائشی** اصلی، فطری، خلقی، جبلی۔
**پیدائی** ے لین۔ صف، ف۔ ظاہر ہونے والا۔
**پیدل** ے لین۔ صف، ہ۔ چلنے ولا، پیادہ پا، سوار کی ضد؛ شطرنج کا ایک ادنیٰ درجے کا مہرہ (پیادہ)۔
کہاوت: **پیدل، سوار کا کیا ساتھ** امیر اور غریب کا کیا مقابلہ۔
**پیر** (۱) ے لین۔امذ۔ پاؤں۔ (مجازاً) دخل، تعلق؛ نقشِ پا۔
**پیر گاڑی** بائیسکل۔
محاورہ: **پیر بھاری ہونا** عورت کا حاملہ ہو جانا۔
**پیر** (۲) ے لین۔امذ۔ گاہنے کے کٹے ہوئے اناج کا ڈھیر، انبار۔
**پیر** (۱) ی۔امذ، ف۔ بوڑھا؛ مرشد، روحانی پیشوا۔
**پیر بھائی** ایک ہی پیر کے مرید۔
**پیر بھُچڑی** (پیش بھ، جزم چ) ہیجڑوں کا ایک فرضی پیر جس کی نیاز دلاتے ہیں۔
**پیرِ تسمہ پا** (زبر ت، جزم س) تلمیح، ایک داستان کے کردار کی طرف جس کے پیر تسمے کی طرح تھے اور دوسروں کے کاندھوں پر چڑھی لیتا اور پاؤں سے گردن دبا دیتا تھا۔ (مراداً) ایسا شخص جو دوسروں کے لیے مصیبت بن جائے۔
کہاوت: **پیر جی کی سگائی میر جی کے یہاں** ایک حیثیت کے آدمی آپس میں تعلق رکھتے ہیں۔
**پیرِ خرابات** شراب خانے کا مالک؛ صوفیوں کی اصطلاح میں مرشدِ کامل جو قیود شرعی سے آزاد ہو اور فنافی اللہ ہو۔
**پیرزادہ** مرشد کا بیٹا؛ ایک لقب جو پیروں کی اولاد اکثر اختیار کرتی ہے۔
**پیرزال** وہ بوڑھا جس کے سر کے سارے بال سفید ہو گئے ہوں۔ (امث) بڑھیا۔

پیرِ طریقت صوفیوں کا پیر (مرشد)۔

پیرِ فرتوت سٹھیایا ہوا بوڑھا۔

کہاوت: پیر کو نہ شہید کو، پہلے کانے چور کو جب کوئی کم حیثیت شخص خود کو مقدم سمجھے تو کہتے ہیں۔ نیز پیر کو نہ شہید کو پہلے نکٹے دیو کو۔

کہاوت: پیر کی پیری سے کام، پیر کے فعلوں سے کیا کام پیر کی پیری سے تعلق رکھنا چاہیے اور اُس کے اعمال سے صرف نظر کرنا چاہیے۔

پیرِ مغاں شراب خانے کا مالک؛ اصلاً: مجوسیوں کا امام۔

پیری (ی) بڑھاپا۔

پیری ہے! ہارے ہوئے کو جھڑپانے کا کلمہ۔

پیری بولنا ہارے ہوئے پر فقرہ کسنا۔

پیر (۲) ی۔ اند۔ اتوار اور منگل کے درمیان کا دن، سوموار۔

پیراستہ ے لین، جزم س، زبر ت۔ صف، ف۔ سجایا، دُرست کیا ہوا۔

پیراستگی (امث) سجاوٹ، آرائش۔

پیراک ے لین۔ اند، ہ۔ تیرنے والا۔ نیز تیراک۔

کہاوت: پیراک ہی ڈوبتا ہے ہوشیار ہی نقصان اُٹھاتا ہے۔

پیراکی تیرنے کا ہنر یا عمل۔ فعل لازم: پیرنا۔

پیرانہ ی، زبر ن۔ صف، ف۔ بوڑھوں کی طرح۔

پیرانہ سالی بڑھاپے کا زمانہ۔

پیراہن ے لین، زبر ہ۔ اند، ف۔ کُرتا، لباس۔ نیز پیراہن (ی) پیرہن (ے لین، زبر ر، زبر ہ)۔

پیراہنِ کاغذی فریادی/مظلوم کا لباس؛ ناپائیدار شے۔

پیراہنِ یوسف وہ کُرتا جو حضرت یوسفؑ نے مصر سے کنعان اپنے غم زدہ باپ حضرت یعقوبؑ کے اطمینان کے لیے بھیجا تھا۔

پیرائی ے۔ امث۔ آرائش، زیبائش، سنوارنا، بنانا۔ مرکبات کا جزوِ ثانی، مثلاً: زمزمہ پیرائی، نغمہ پیرائی گانا، سخن پیرائی، نوا پیرائی۔

پیرایش ے لین، ے۔ امث، ف۔ سجاوٹ، آراستگی، زیبائش، زینت۔

پیرایہ ے لین، زبر ی۔ اند، ف۔ لباس؛ زیور؛ آراستگی؛ طرزِ اظہار، بیان کرنے کا انداز۔ نیز پیرایہ (ی)۔

پیرنا ے لین، جزم ر۔ فعل لازم، ہ۔ تیرنا؛ جسم میں پیوست ہونا؛ بھکنا، گھونپا جانا؛ سمانا، سرایت کرنا۔

پیرو ے لین، و لین۔ اند، ف۔ مطیع، تابع، پیچھے چلنے، ماننے، تقلید یا اطاعت کرنے والا۔

پیروِ دین (لینا زیرِ و، ی) کسی دین کو مان کر اُس کے احکامات پر عمل کرنے والا۔

پیروکار کسی کے معاملے میں اُس کی طرف سے کوشش یا کارروائی کرنے والا وکیل۔

پیروکارِ سرکاری سرکاری وکیل؛ وہ وکیل یا سرکاری افسر جو سرکار کی طرف سے مقدمات کی پیروی کرے۔

پیروز ی، وج۔ صف، ف۔ فاتح، کامیاب۔ (امث) پیروز مندی۔ نیز فیروز، فیروز مندی۔

پیروں ے، وج۔ مذ، جمع۔ پیر، پاؤں (رک) کی جمع۔

محاورہ: پیروں پھرنا باپردہ خاتون کا سواری کے بغیر گھر سے باہر نکلنا۔

محاورہ: پیروں میں مہندی لگنا بلاوجہ عذر پیش کرنا، فضول بہانے بنانا۔

پیروی ے لین، زبر ر۔ امث، ف۔ اطاعت، فرماں برداری؛ تقلید؛ کوشش (کرنا یا ہونا کے ساتھ)۔ عام: پیرْوی (جزم ر)۔

پیڑ ی۔ امث، ہ۔ درد؛ دردِ زہ؛ مصیبت، آفت۔

پیڑ ے۔ اند، ہ۔ درخت، پودا، رُوکھ۔

کہاوت: پیڑ بوئے ببول کے تو آم کہاں سے ہوں بُرے کام کا نتیجہ اچھا نہیں ہوتا۔

کہاوت: پیڑ پھل ہی سے پہچانا جاتا ہے انسان کی باتوں سے معلوم ہو جاتا ہے کہ کمینہ ہے یا شریف۔

کہاوت: پیڑ چڑھے یونہی دکھائی دیتا ہے اگر تم میرے جگہ ہو تو تم بھی ایسا ہی کرو۔

کہاوت: پیڑ گننے سے مطلب یا آم کھانے سے اپنی کام سے کام رکھنا چاہیے، فضول باتوں میں اُلجھنا نہیں چاہیے۔

پیڑا ے۔ اند، ہ۔ گُندھے ہوئے آٹے کا گول کیا ہوا، ایک روٹی کے لیے تھاپا یا بیلا جانے والا گولا؛ کھوئے سے بنی ہوئی ایک مٹھائی کی تلیا یا گولی جسے چپٹا کر دیتے ہیں۔

پیڑو ے، ومع۔ اند، ہ۔ شرمگاہ سے اُوپر کا اُبھار جس پر موئے زہار اُگتے ہیں۔ نیز ہڈیوں کا حلقہ جو اِس کے نیچے واقع ہوتا ہے۔

پیڑو کی آنچ شہوت؛ عورت کی مرد کے ساتھ محبت خواہشِ نفسانی سے ہوتی ہے۔

کہاوت: پیڑو کی آنچ، پھر کیا سات پانچ عشق میں عورت سب کچھ بھول جاتی ہے۔ عزت کی پرواہ بھی نہیں کرتی۔

پیڑی ی۔ امث، ہ۔ دُکھ، تکلیف۔ نیز پیڑا۔

پیڑی ے لین۔ امث۔ سیڑھی، پاؤں رکھنے کی جگہ۔

**پیڑھی** ی۔اسث،ہ۔ چار پائیوں کی چوکور، نیچی بان یا نواڑ سے بُنی ہوئی چوکی۔ نیز پیڑھا۔

**پیڑھی** (۲) ی۔اسث،ہ۔ خاندان یا نسل کی ایک پشت؛ قدامت،قرن۔

**پیڑھی در پیڑھی** پُشت در پُشت، نسلاً بعدنسل۔

**پیزار** ے لین۔اسث،ف۔ جوتی، پاپوش۔

**پیس** ی۔فعل۔ پیسنا کا امر۔

کہاوت: **پیس لوں تو پیٹوں** پہلے روزی کی فکر کرلوں تو پھر اور کام کروں۔ روٹی سب سے مقدم ہے۔

کہاوت: **پیس موئی پکا موئی، آئے بوکھے کھا گئے** کمائی کوئی اور کھائے کوئی۔

**پیسا** ے لین۔اند،ہ۔ تانبے کا چھوٹا سکہ جو پہلے چوتھائی آنے یا ۶۴/۱ روپے کے برابر ہوتا تھا۔ دولت، رقم۔ نیز پیسہ۔

محاورہ: **پیسا اُڑانا** بہت فضول خرچ کرنا۔

کہاوت: **پیسا آوے پیسا جاوے لوگ نفع میں روٹی کھاویں** پیسا یا دولت کھانے کی چیز نہیں لیکن روٹی اسی سے ملتی ہے۔

کہاوت: **پیسا پاس کا، گھوڑا ران کا** دولت اور گھوڑا وہی اپنا جو اپنے قبضہ میں ہو۔

کہاوت: **پیسا پیسا جوڑا چھینی بھر اُٹھایا** محنت کے بعد تھوڑا حاصل ہوا۔

محاورہ: **پیسا پیسا جوڑنا** دولت جمع کرنا؛ بہت کنجوس ہونا؛ سوچ سمجھ کر خرچ کرنا۔

محاورہ: **پیسا ڈوبنا** دولت برباد ہونا؛ کسی کام میں کی گئی سرمایہ کاری میں نقصان ہونا۔

کہاوت: **پیسا کبھی نہیں نکلتا** دولت خرچ ہو کر رہتی ہے۔

کہاوت: **پیسا گانٹھ کا، یار ساتھ کا** دوست وہ ہے جو وقت پر مدد کرے اور دولت جو قبضہ میں ہو

کہاوت: **پیسا نہ کوڑی بانکی بوا کی سیر** اپنی حیثیت سے بڑھ کر کام کرنے والے کو کہتے ہیں۔ نیز **پیسا نہ کوڑی بازار کو دوڑی**۔

کہاوت: **پیسا نہیں پاس تو کیونکر سونگھیں باس** بغیر پیسے عیش نہیں ہو سکتا۔

کہاوت: **پیسا (روپیہ) ہاتھ کا میل ہے** دولت ادنیٰ چیز ہے۔

کہاوت: **پیسا ہوتا تو بیاہ ہی نہ کرتے** بہت مفلس ہیں۔ کوئی پیسا مانگے تو مذاقاً کہتے ہیں۔

**پیسنا** زیر، پ،ی۔فعل متعدی۔ کھرل یا سل بٹے پر رگڑنا، چکی میں دل کر باریک یا آٹا آٹا کرنا، کوٹ کر بُرتر مایا سفوف بنا دینا۔ (مجازاً) بہت آزار دینا۔ نیز رک: پینا (۱)۔

کہاوت: **پیسنے والیاں پیس لے جائیں گی، ہتھا تھوڑی اُکھاڑ لے جائیں گی** لوگوں کو اپنا کام نکالنے دو، تمھارا کچھ نقصان نہ ہوگا۔

**پیسے** ے لین۔جمع،مذ،ہ۔ پیسا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **پیسے بن ماتا کہے جاما پوت کہوت، بھائی بھی پیسے بنا ماریں لاکھ سر جوت** غریب کو ماں اور بھائی بھی اچھا نہیں سمجھتے۔

کہاوت: **پیسے کے تین ڈھیلے بھنا تا ہے** بڑا عقلمند ہے۔ بڑا کفایت شعار ہے۔

صف: **پیسے والا** امیر، دولت مند، صاحب ثروت۔

**پیش** ے۔صف،ف۔ اگلا، پہلا، سامنے کا۔

کہاوت: **پیش از مرگ واویلا** تکلیف سے پہلے ہی شور مچا دینا/کسی بات کے خوف سے ناحق تشویش میں مبتلا ہونا۔

**پیش امام** نماز پڑھانے والا۔

**پیش اُفتادہ** (دَ) سامنے پڑا ہوا؛ پامال، فرسودہ؛ عام، معمولی۔

محاورہ: **پیش آنا** برتاؤ کرنا؛ واقع ہونا، ظاہر ہونا۔

**پیش آہنگ** قافلے یا سواری کے آگے چلنے والا یا فوج کا ہراول دستہ۔

**پیش بریدہ** (پیش ب،ی، زبرد) زنخا، ہجڑا، وہ مرد جس کا عضوِ تناسل کاٹ دیا گیا ہو۔

**پیش بندی** روک تھام، کسی بات کا پہلے سے انتظام یا تدارک۔

**پیش تطبیب** مرض سے پہلے اُس کا دفعیہ، حفظ ماتقدم۔

**پیش خدمت** نجی ملازم۔

**پیش خیمہ** (ے لین نیز ے، زبرم) (ف،ع) وہ سامان جو سفر پر روانہ ہونے سے پہلے بھیجا جائے؛ کسی واقعہ سے پہلے پیش آنے والی صورت حال یا حالت: ہرکارہ، پیادہ؛ ہراول دستہ۔

**پیش دالان** صدر دالان، ڈیوڑھی جو مکان کے آگے بنی ہو۔

**پیش دستی** پہل، سبقت، خصوصاً لڑائی یا ہاتھا پائی میں۔

**پیش رس** فصل کا تازہ بہ تازہ پھل۔

**پیش رفت** ترقی، کسی کام کا آگے بڑھنا۔

**پیش قبض** خنجر، کٹار۔

**پیش قدمی** آگے بڑھنا، سبقت کرنا۔ عام: پیش قدمی (جزم د)۔

محاورہ: **پیش کرنا/ہونا** سامنے لانا؛ رکھنا یا جانا، رکھا جانا۔

**پیش کار** ذاتی مددگار، نائب، منیب۔

**پیش کش** نذر، تحفہ۔ نیز پیشکش۔

**پیش گوئی / پیشین گوئی** کوئی بات اُس کے وقوع سے پہلے بتا دینا، کہہ دینا۔

**پیش گاہ** عمارت کا اگلا حصہ، اگلا دالان، برآمدہ۔

**پیش لفظ** کسی کتاب کے اصل متن سے پہلے لکھی جانے والی عبارت جس میں عمومی طور پر مصنف یا مؤلف کتاب کا تعارف ہوتا ہے، کتاب کا دیباچہ۔

**پیش منظر** (جزم ش، زبرم، زبرظ) تصویر یا نظارے کا دیکھنے والے سے قریبی حصہ۔

**پیش نہاد** منظورِ نظر، مدِ نظر، تجویز۔

**پیش و پس** (و ج) ہچکچاہٹ، تذبذب۔

**پیشاب** ے۔ اند، ف۔ بول، مُوت؛ (مجازاً) نطفہ؛ حقیر آدمی۔

محاورہ: **پیشاب سے / میں چراغ جلنا** رعب ہونا؛ خوش اقبال، صاحب اقتدار ہونا۔

محاورہ: **پیشاب نکل جانا / نکلنا** مُوت دینا؛ بہت ڈرنا، خوف سے کانپنا۔

محاورہ: **پیشاب کی دھار پر مارنا** بہت ذلیل سمجھنا۔

محاورہ: **پیشاب بھی نہ کرنا** بہت حقیر سمجھنا۔

محاورہ: **پیشاب خطا ہونا** مُوت نکل جانا، بہت ڈرنا۔

**پیشاچ** ے۔ لین۔ اند۔ عورت سے عالمِ غفلت میں جماع۔

**پیشاچی** ے۔ لین۔ امث۔ پراکرت کی ایک قدیم شاخ۔

**پیشانی** ے۔ امث، ف۔ ماتھا، سیما، طلعت۔ (مجازاً) تقدیر کا لکھا؛ عنوان، سرنامہ۔

محاورہ: **پیشانی پر بل پڑنا** ملال ہونا، چہرے سے رنج کے آثار ظاہر ہونا۔ نیز **پیشانی پر شکن آنا**۔

محاورہ: **پیشانی پر لکھا ہونا** (مجازاً) نوشتۂ تقدیر ہونا؛ چہرے سے عیاں ہونا۔

**پیشانی کا خط** قسمت کا لکھا، نوشتۂ تقدیر۔

محاورہ: **پیشانی رگڑنا** بہت خوشامد کرنا، بہت اطاعت اور فرمانبرداری کرنا۔

محاورہ: **پیشانی روشن ہونا** آدمی کی اچھی خصلت کا چہرے سے ظاہر ہونا؛ آدمی کا نورِ ایمان سے چہرہ دمکنا۔

محاورہ: **پیشانی کی شکن کو تقدیر بنا کر پڑھنا** چہرے سے دل کی بات پڑھ لینا۔

**پیشرو** ے۔ ولین، ف۔ آگے جانے والے، اگلے لوگ، سابق لوگ۔

**پیشگی** ے، جزم ش۔ متعلق فعل، ف۔ وقت سے پہلے، واجب ہونے یا کام پورا ہونے سے پہلے (ادائی، اطلاع وغیرہ)۔

**پیشوا** ے، جزم ش۔ صف، ف۔ امام، سربراہ۔

**پیشوائی** سرداری؛ پذیرائی، کسی کے استقبال کے لیے آگے بڑھنا۔

**پیشواز (۱)** ے، جزم ش۔ اند، ف۔ عورتوں کا ایک گھیردار لباس؛ تلک۔

**پیشواز (۲)** ے، جزم ش۔ استقبال یا پیشوائی کرنے والا۔

**پیشہ** ے، زبر ش۔ اند، ف۔ وہ کام جو کمائی کا ذریعہ ہو؛ ہنر، فن؛ جسم فروشی۔

محاورہ: **پیشہ کرانا** بدکاری کرانا، لڑکیاں پال کر اُن سے حرام کاری کرانا اور کمائی کھانا۔

محاورہ: **پیشہ کرنا** بدکاری کرنا؛ تحصیلِ معاش کے طور پر پیشہ کرانا، رنڈی یا کسبی کا کام کرنا؛ کام کرنا، محنت کرنا۔

**پیشہ ور** ماہر؛ مستقل طور پر کوئی کام انجام دینے والا، اتائی اور اناڑی کی ضد۔

**پیشی** ے۔ امث، ف۔ حاضری، حضوری؛ زیرِ تجویز، زیرِ نظر؛ مقدمہ کی سماعت کی تاریخ۔

**پیشین** ے، ی۔ صف، ف۔ پُرانا، قدیم، پہلے کا۔ نیز پیشیں (ن غنہ)۔

**پیغار** ے۔ اند، ف۔ گڑھا، نشیب، کھوہ، سوراخ (اصلاً: پیغور)۔

**پیغارہ** ے، زبر ر۔ اند، ف۔ بدگوئی، الزام تراشی، طنز و طعن۔

**پیغارہ جو** غیبت یا طعنہ زنی کرنے والا۔

**پیغارہ زن** طعنہ دینے والا، الزام لگانے والا۔

**پیغالہ** ے، زبر ل۔ اند۔ پیالہ۔

**پیغام** ے لین۔ اند، ف۔ سندیسہ، اطلاع، خبر جو کہیں بھیجی جائے۔ لڑکی کے رشتے کے لیے درخواست۔ نیز پیام۔

**پیغام بر / رساں** خبر پہنچانے والا، پیغام لے جانے والا، قاصد؛ (مجازاً) خدا کا حکم بندوں تک پہنچانے والا۔ نیز رک: پیغمبر۔

محاورہ: **پیغام دینا** کسی سے کوئی بات کہلا بھیجنا؛ شادی یا نسبت کی درخواست کرنا۔

**پیغمبر** ے لین، زبر غ، جزم م، زبر ب۔ اند، ف۔ خدا کی طرف سے ہدایت کے لیے بھیجا ہوا رسول، نبی۔

**پیغمبر آخر الزماں** (پیش رغم ا، غم ل، شد ز بر ز) مراد: حضرت محمد ﷺ جو اللہ کے آخری نبی اور رسول ہیں اور آپ کے بعد کوئی نبی یا رسول نہیں آئے گا اور آپ کی لائی ہوئی شریعت بھی آخری ہے۔

**پیغمبری** رسول کا منصب۔

**پیغمبری وقت** آزمائش یا مشکل کا وقت، فاقوں کی نوبت۔

**پیغولہ** ے، و مع، زبر ل۔ اند۔ کھوہ، غار، گوشہ، نیز پیغورہ۔ صف:

**پیغولی۔**

**پیغولی کمانیں** جن کے پہلو ایک دوسرے کو قطع کریں اور گوشے بنائیں۔

**پیک** ے۔لین۔اند،ف۔ قاصد، نامہ بر؛ **پیکان** (رک) کا مخفف۔

**پیکِ اجل** (زبرا، زبرج) موت کا فرشتہ۔

**پیک** (۱) ی۔امث،ہ۔ چبائے ہوئے پان کا رنگین تھوک، سرخ لعاب یا اُس کی پچکاری۔

**پیک دان** تھوکنے کا برتن، اُگال دان۔

**پیک** (۲) ی۔امث۔ جلا ہوا بارود؛ آتش بازی کا گُل۔

**پیک** (۳) ی۔امث،ہ۔ بوتلوں میں تیل یا عرق ڈالنے کا آلہ، قیف۔

**پیکا** ی۔اند۔ کونپل، کھوا۔

**پیکار** (۱) ے۔لین۔امث،ف۔ جنگ، لڑائی۔ (معماری) دروازے کے دونوں طرف کی چنائی۔

**پیکار** (۲) ے۔لین۔صف،ف۔ پھیری والا، گھوم پھر کر بیچنے والا، گشتی سوداگر، گشتی خردہ فروش؛ وصول کنندہ، محصل۔

**پیکان** ے۔لین۔اند،ف۔ تیر کی نوک یا انی۔ نیز **پیکاں** (ن غنہ) تص: پیک۔

**پیکانی** ے۔لین۔صف،ف۔ نوکیلا، نوکدار؛ لعل اور یاقوت کی ایک قسم۔

**پیکر** ے۔لین، زبرک۔اند،ف۔ جسد، جسم، مجسمہ۔ (مجازاً) کسی خصوصیت کا مثالی نمونہ۔

**پیکرِ عنصری** (پیش ع، پیش ص) مادی، خاکی جسم۔

**پیکرِ بے جان** مردہ، وہ بدن جس میں جان نہ ہو۔

**پے کرما** زبرک، جزم ر۔اند۔ کسی یاتری کا سر کے بل سفر طے کرنا۔

**پیکڑ** زیرپ، زبری، شدزبرک۔صف۔ بہت پینے والا، پرانا شرابی، نشہ باز۔

**پیکی** ے۔لین۔اند۔ راہ چلتوں سیلانیوں کو حقہ پلانے والا، ساقی۔

**پیکھنا** ے، جزم کھ۔فعل متعدی،ہ۔ دیکھنا، نظارہ کرنا۔ (اند) پُتلیوں کا تماشا۔

**پیل** ے۔اند،ہ۔ دھکا، ریلا، مثلاً دھکا/ دھکم پیل۔

**پیل** ی۔اند،ف۔ فیل، ہاتھی؛ شطرنج کا ایک مہرہ جو آڑے خانوں پر چلتا ہے۔ نیز فیل، فیلا، پیلا۔

**پیل پا** رک: فیل پا۔

**پیل پایہ** ستون، کھم۔

**پیل بند** شطرنج میں فیل اور پیدل کو ایک دوسرے کے زور پر بٹھانا۔

**پیل تن** قوی، بڑے تن و توش والا۔

**پیل مال** ہاتھی کے پاؤں کے نیچے کچلوانے کی سزا۔

**پیل مرغ** پیکو، ایک قسم کا بڑا مرغ (انگریزی: ٹرکی)۔

**پیلا** ی۔صف،ہ۔ زرد، اصفر۔ نیز رک: پیل۔

اسم کیفیت (مذ): **پیلا پن** پیلاہٹ، زردی؛ (مجازاً) بے رونقی، افسردگی؛ نیز پیلی۔

**پیلار** ی۔متعلق فعل۔ آگے، پرے، دُور، اُدھر۔ نیز **پیلاڑ**۔

**پیلک** ی، زبرل۔امث۔ سارنگی پر لگی ہوئی ہاتھی دانت کی پتری۔

**پیلنا** ے، جزم ل۔فعل متعدی،ہ۔ سینے سے دھکیلنا؛ بیلن وغیرہ سے دبا کر بیجوں کا تیل نکالنا۔

کہاوت: **پیلتے پیلتے انسان کولہو کا بیل بن جاتا ہے** اگر انسان ہر وقت کام کرتا رہے تو اس کی حالت اچھی نہیں رہتی۔

**پیلو** ی، ومع۔اند،ہ۔ مسواک کا درخت، کرپھل، آراک۔ (موسیقی) کافی یا ٹھاٹھ کی ایک سمپورن راگنی جس کا وادی سُر گندھار ہے۔ نیز رک: **پیل مرغ**۔

**پیلہ** ی، زبرل۔اند،ف۔ ریشم کا کیڑا؛ ریشم کا کویا۔

**پیلیا** ی، جزم ل۔اند۔ یرقان کا مرض؛ زرد مٹی یا ریت ملی زمین۔

**پیم** ے۔اند۔ رک: پریم۔

**پیمان** ے۔لین۔اند،ف۔ عہد، قول، قرار۔

فعل مرکب: **پیمان توڑنا** عہد توڑنا، وعدہ شکنی کرنا۔

صف: **پیمان شکن** قول و اقرار سے منحرف ہونے والا، بے وفا (کنایۃً) معشوق۔اکیف: **پیمان شکنی**۔

فعل مرکب: **پیمان لینا** وعدہ لینا، قول لینا، عہد لینا۔

**پیمانہ** ے۔لین، زبرن۔اند،ف۔ ناپنے کا آلہ یا ظرف؛ معیار، مثال؛ درجہ، مرتبہ، شراب کا جام۔

محاورہ: **پیمانہ چھلکنا** کسی سیال چیز کا لبریز ہو کر گرنا؛ کم ظرفی ظاہر ہونا؛ آنسوؤں کا تار بندھنا۔ نیز **پیمانہ چھلک جانا**۔

محاورہ: **پیمانہ لبریز ہونا** مرجانا؛ جام بھر جانا۔

**پیمائش** ے۔لین، زیرء۔امث،ف۔ ناپ، ناپنے کا عمل؛ آلے کے مدد سے جانچ۔

**پیمائش و آزمائش** ناپنا اور پڑتال کرنا۔

**پیمبر** زبرپ، زبرے، جزم م، زبرب۔اند،ف۔ رک: پیغمبر۔

**پیمک** ے۔لین، زبرم۔امث،ہ۔ کلابتوں کے تانے اور ریشم کے بانے سے بنی ہوئی پتلی پٹی جو کپڑوں ٹوپیوں وغیرہ پر حاشیے کے طور پر ٹانکی جاتی ہے اور اس کی کئی وضعیں ہوتی ہیں۔

**پین** ی۔صف۔ موٹا، فربہ، تن و توش والا، بڑا لمبا چوڑا، بھاری بھرکم۔

**پیں** ی۔امث، ہ۔ باجے یا نفیری کی آواز، بچے، پرند یا جانور وغیرہ کی باریک آواز (بیشتر تکرار کے ساتھ مستعمل)۔

محاورہ: **پیں بولنا** عاجز ہونا، چیں بول جانا، تھک ہار کر اعتراف عجز کرنا۔

**پینا** ے لین۔اند، ہ۔ ہاتھی کو ہنکانے کا آنکس؛ پتھر میں سوراخ کرنے کا ٹکلا، سُنبا۔صف: نوک دار، چھیدنے والا۔

**پینا(۱)** زیرپ۔فعل متعدی۔ کسی پانی جیسی پتلی شے کو منہ سے پیٹ میں پہنچانا؛ تمبا کو کا کش لگانا؛ برداشت کرنا، ضبط سے کام لینا؛ شراب کا شغل کرنا۔

کہاوت: **پینے کو پانی نہیں، چھڑکنے کو گلاب** ویسے تو مفلس ہے شان وشوکت امیروں کی ہے۔ مفلسی میں امیرانہ ٹھاٹھ۔

**پینا(۲)** زیرپ۔ (بروزن کینا)۔فعل متعدی۔ اناج وغیرہ کا پیسنا؛ محنتِ شاقہ اُٹھانا، تکلیف سے کمانا۔رک: **پیسنا**۔

**پینتالیس** ے لین، ی۔عدد۔ چالیس اور پانچ، پچاس سے پانچ کم، (ہندسوں میں) ۴۵۔صف: **پینتالیسواں**۔

**پینتانا** ے لین، ن مغ۔اند۔ پاؤں کی طرف کا حصہ، پلنگ عمارت یا مقبرے وغیرہ کی پائنتی۔

**پینترا** ے لین، ن مغ، جزم ت۔اند۔ حریف پر وار کرنے کے لیے مستعد ہونے، موزوں انداز سے کھڑا ہونے کا عمل؛ سوچی ہوئی چال۔

محاورہ: **پینترا بدلنا** کشتی یا پٹے کے وقت قاعدے کے لحاظ سے پاؤں آگے پیچھے رکھنا؛ ٹھاٹھ سے کھڑا ہونا؛ ناز وانداز سے چلنا۔

**پینتیس** ے لین، ن مغ، ی مع۔عدد۔ تیس اور پانچ، (ہندسوں میں) ۳۵۔ صف: **پینتیسواں**۔

**پینٹھ** ے لین، ن مغ۔اند، ہ۔ مضافات میں وقفے وقفے سے خرید وفروخت کے لیے لگنے والا بازار، ہاٹ۔

کہاوت: **پینٹھ ابھی لگی نہیں، گٹھ کترے آموجود ہوئے** معاملہ ابھی طے نہیں ہوا خود غرض آموجود ہوئے۔

محاورہ: **پینٹھ اُٹھانا** بازار کسی مقررہ جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا۔

**پینجن** ی لین، ن مغ، زبر ج۔اند، ہ۔ جھانجن اور پائل کی قسم کا ایک زیور، پازیب۔نیز پَیجن۔

**پینجنی** ی، ن مغ۔امث، ہ۔ کبوتروں یا دوسرے پالتو پرندوں کے پاؤں میں پہنائے جانے والے پیتل کے چھلے۔

**پینچ** ی لین، ن غنہ۔امث۔ مور کی دُم۔

**پیند** ے، ن غنہ۔اند، ہ۔ زمین کھود کر بنایا گیا گول گڑھا جو درخت کی جڑ کے آس پاس پانی کے لیے ہوتا ہے اور اُس کے کناروں پر زمین کی سطح سے اُونچی منڈیر بنادی جاتی ہے۔

**پیندا** ے، ن مغ۔اند، ہ۔ کسی برتن کا نیچے ٹکنے والا حصہ؛ ٹیک؛ کسی چیز کا سب سے نچلا حصہ۔

محاورہ: **پیندا لگنا** پتیلی یا دیگ میں کھانے پکاتے وقت پیندے سے ملے ہوئے مسالے یا چاول وغیرہ کا جلنے یا زیادہ خشک ہو کر پیندے سے چپکنے لگنا۔

**پینڈی** گاجر، مولی یا بینگن وغیرہ کا ڈنڈی کی طرف کا سخت حصہ، ڈنڈی کا اُوپری سرا؛ پھول کے پیالے کی نچلی روک یا ڈھال۔

**پیندے** (رک) **پیندا** جس کی یہ مغیرہ حالت اور جمع ہے اور عموماً تراکیب میں استعمال ہوتی ہے۔

محاورہ: **پیندے کا ہلکا** اُس ظرف کے لیے بولتے ہیں جس کا پیندا سبک اور جلد گرم ہو جانے والا ہو؛ اوچھا، کم ظرف، غیر مستقل مزاج یا نا قابلِ اعتبار شخص۔

**پینڈ** ی، ن غنہ۔امث، ہ۔ درخت کی جڑ مع متعدد ریشوں کے جو جدا جدا ہوتے ہیں۔

**پینڈ** ے لین، ن غنہ۔اند، ہ۔ قدم؛ راستہ، پگڈنڈی۔

**پینڈ** ے، ن غنہ۔اند۔ گولا، ڈلا، ڈھیلا؛ اُونچی زمین۔

**پینڈی** ی، ن مغ۔امث، ہ۔ روے کے میٹھے میوہ دار بڑے لڈو جو بعض گھریلو تقریبوں پر برادری میں تقسیم ہوتے ہیں۔

**پینس** ی، زبر ن۔امث، ہ۔ پالکی، ایک قسم کی ڈولی؛ ناک کی ایک بیماری جس میں قوت شامہ باقی نہیں رہتی۔نیز فینس۔

**پینسٹھ** ے لین، ن مغ، زبر س۔عدد۔ ساٹھ اور پانچ، (ہندسوں میں) ۶۵۔ صف: **پینسٹھواں**۔

**پینک** ی، زبر ن۔امث، ہ۔ افیون کا نشہ یا سرور، غوط، غفلت، غنودگی۔

**پینگ** ی، ن غنہ۔امث، ہ۔ جھولے کا جھونٹا، جھولے کے ایک سمت سے دوسری سمت پہنچنے کا فاصلہ۔

محاورہ: **پینگیں بڑھانا** ربط ضبط پیدا کرنا، میل جول بڑھانا۔

**پینی** ی۔امث، ہ۔ روئی دھننے کا آلہ، دھنکی۔نیز پنی۔

**پیوٹ** ی، زبر و۔اند۔ شراب کا دھتی۔

**پیوڑی** ے، جزم و۔امث، ہ۔ زردی مائل رنگ کی ڈلی جسے پانی میں گھول کر کپڑے رنگتے ہیں۔

**پیوست** ے لین، زبر و، جزم س۔صف، ف۔ ملا ہوا، جڑا ہوا، متصل؛ کسی چیز میں اُترا یا سمایا ہوا۔

**پیوستگان** (زبر ت)(ف) اقربا، عزیز ورشتہ دار۔

**پیوستگی** (زبر ت)(ف) جوڑ، ملاپ؛ لگاؤ؛ چپک، چمٹ؛ دوستی، اُنس،

اُلفت۔عام: پیوستگی (جزم ت)۔

**پیوستہ** ے لین، زبرو، جزم س، زبر ت۔صف، ف۔ ملا ہوا؛ جُڑا ہوا؛ بیٹھا ہوا؛ گُھبا ہوا؛ متصل، مسلسل، لگا تار۔

**پیوسی** ے، جزم و۔امث، ہ۔ گائے، بھینس کا گاڑھا دودھ جو بچہ جننے کے چند (عموماً تین چار) دن بعد تک آتا رہتا ہے؛ بوہلی۔

**پیوں پیوں** وج، ن غنہ۔نقلِ صوت۔امث۔ خراماں خراماں بچوں کے چلنے کے لیے پیار سے بولا جاتا ہے۔

**پیوند** ے لین، زبرو، جزم ن۔اند، ف۔ میل، تعلق، رشتہ؛ گرہ، گانٹھ؛ بوسیدہ کپڑے میں لگایا ہوا ٹکڑا؛ ایک ہم جنس درخت کی دوسرے ہم جنس درخت میں قلم۔
(صف) سمایا، گڑا ہوا، مدفون۔نیز عام: پیوند (ے)۔

صف: **پیوندِ زمیں** (ف) زمین میں دفن۔

**پیوندکاری** پیوند یا قلم لگانے کا عمل۔

**پیوندِ مریم** ایک چھوٹا سا، گول اور مٹر کے برابر خوشبودار پھل جس سے خوشبویات بنتی ہیں۔گھیونی۔

محاورہ: **پیوند میں پیوند مل جانا** نسل میں نسل مل جانا۔

**پیوندی** پیوند کے ذریعے اُگایا ہوا (پھل)؛ مصنوعی، اُوپری (وج) شے۔

**پیوندی مونچھیں** نقلی مونچھیں؛ حلقہ دار مصنوعی مونچھیں جو گالوں سے چپکا لیتے ہیں۔

**پییہ** ی، جزم ہ۔امث۔ چربی، روغن۔

**پیہر** ے، زبرہ۔اند، ہ۔ باپ کا گھر؛ لڑکی کا میکا، آبائی گھر۔نیز پیہر (ی)۔

**پیہم** ے لین، زبرہ۔صف۔متعلق فعل، ف۔ برابر، لگا تار، مسلسل، متواتر۔

**پیہو** ی، وم ع۔نقلِ صوت، ہ۔ پپیہے کی آواز؛ مور کی آواز۔

محاورہ: **پیے دودھ اور کھائے مال** اُس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو عیش وعشرت کی زندگی بسر کرتا ہو۔

محاورہ: **پیے ہونا** شراب کے نشے میں مدہوش ہونا۔

# پھ

**پھ** پھے، پھا۔مث۔ اُردو حروفِ تہجی کا ترتیب کے لحاظ سے چھٹا اور صوت کے لحاظ سے پانچواں، دیوناگری رسم الخط کا بائیسواں (۲۲ واں) حرف۔''پ'' کی ہائیہ شکل جس کا مخرج وہی ہے جو ''پ'' کا ہے۔اُردو حروفِ تہجی کا دوسرا ہائیہ، ''پ'' کا شوشہ دو چشمی ''ھ'' کے ساتھ مخلوط، ہندی اصل الفاظ کے ساتھ مخصوص مگر کسی لفظ کے آخر میں نہیں آتا۔جمل میں اِس کے عدد ''پ + ہ'' کے برابر شمار ہوتے ہیں۔یہ قدیم ہند آریائی آواز ہے۔یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوئی کوڈ اور نام مختص نہیں کیا گیا بلکہ اِس کا اندراج ''Arabic Letter Peh'' اور ''Arabic Letter Heh Doachashmee'' کے کوڈز کو ملا کر کیا جاتا ہے۔

## پھ۔ا

**پھابی** ۔صف، ہ۔ پھبا ہوا، سجا ہوا، جچا ہوا۔

**پھاپھاکٹنی** پیش ک، جزم ٹ۔امث۔ عیار بوڑھی عورت کے لیے تحقیر کا کلمہ یا پھبتی۔

**پھاپھرا** جزم پھ۔امث، ہ۔ ایک ادنیٰ قسم کا اناج۔

**پھاٹ** اند، ہ۔ تقسیم؛ معاملہ، حصہ داروں میں لگان یا اقساط کو مالگزاری کے شرکا کے درمیان تقسیم کرنا۔

**پھاٹا** اند، ہ۔ تختہ، بیچ میں سے چرا ہوا لکڑی کا تختہ جس میں پچر لگایا جا سکے۔جتی ہوئی زمین ہموار کرنے کے لیے پھیرا جانے والا تختہ۔

**پھاٹک** زبر ٹ۔اند، ہ۔ چوڑا دروازہ، عموماً دو پاٹ کے کواڑوں یا پٹوں سے بند ہونے والا۔

کہاوت: **پھاٹک ٹوٹا، گڑھ لوٹا** محافظ یا روک نہ رہے تو مغلوب ہونا پڑے گا۔رکاوٹ دور ہو جائے تو رستہ کھل جاتا ہے۔

**پھار** امث۔ ہل کا پھل یا پھال، پھالا۔

**پھاڑ** ۔ہ۔ پھاڑنا (رک) کا اسم کیفیت، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **پھاڑ کھانا** درندے کا کسی چیز کو چیر پھاڑ کر کھا جانا، کاٹ کھانا، بھنبھوڑ لینا؛ بدمزاجی سے چیخ چیخ کر بولنا۔

محاورہ: **پھاڑ کھانے کو دوڑنا** رک: پھاڑ کھانا۔

**پھاڑنا** جزم ڑ۔فعل متعدی۔ کاٹنا، شق کرنا، چاک کرنا، چیرنا؛ بھنبھوڑنا؛ دودھ میں تُرشی وغیرہ ملا کر پھٹکیاں ڈالنا۔

**پھاس** امث، ہ۔ مرطوب زمین جس میں پانی کھڑا ہو۔

**پھاگ** اند، ہ۔ ہولی کے تہوار میں رنگ اُچھالنا۔

محاورہ: **پھاگ کھیلنا** مزے اُڑانا، موج کرنا۔

**پھاگن** پیش گ۔اند، ہ۔ ہندی کیلنڈر کا گیارھواں مہینہ جس میں ہولی کا تہوار آتا ہے۔

**پھال** (۱) اند، ہ۔ نوک۔ نیز رک: پھار۔تص (مث) پھالی۔

**پھال** (۲) امث، ہ۔ سپاری کا پتلے دل کا کٹا ہوا ٹکڑا؛ قدم، چھلانگ، ڈگ، کود، قدم بھر کا فاصلہ۔

**پھال** (۳) امث۔ پنڈلی کا گوشت، بونگ۔

**پھالگن** جزم ل، پیش گ۔ امذ۔ رک: **پھاگن**؛ ارجن نامی درخت۔

**پھان** ۔امذ، ہ۔ پھندا؛ جنگلی ہاتھی کے پکڑنے کے لیے جنگل میں لکڑیوں کا ایک خاص طریقے سے باندھا ہوا باڑا یا احاطہ۔

**پھانا** ۔امذ۔ لکڑی جسے موچی جوتی میں رکھتے ہیں تاکہ جوتا کشادہ ہو جائے؛ وہ لکڑی جس کو آرا چلانے والے شگاف میں رکھتے ہیں تاکہ لکڑی جلد چر جائے، پچر۔ نیز فانہ۔

**پھانٹا** ن مغ۔امذ۔ ڈنڈا؛ دریا کی پتلی شاخ۔

**پھانجا** ن مغ۔امذ۔ پھندا، جال۔

**پھانچ** ن غنہ۔امذ۔ دروازہ، پھاٹک۔

**پھاند** (۱) ن غنہ۔امث، ہ۔ پھندا؛ اُنگل بھر کی چوڑائی۔ نیز رک: **پھاندنا**۔

**پھاند** (۲) ن غنہ۔امث، ہ۔ ایک ناپ، اُنگلی کی چوڑائی، عورتیں اکثر چوڑی کے ناپ کے لیے بولتی ہیں۔

**پھاندنا** ن مغ، جزم د۔فعل لازم۔ پھلانگنا، کودنا۔ (امث) **پھاند**۔

**پھاندی** ن مغ۔امث، ہ۔ گٹھا، مُٹھا، بندھی ہوئی اشیا؛ پولا، گنوں کی ایک وقت میں اُٹھائی جانے والی لادی۔

**پھانس** ن غنہ۔امث، ہ۔ کھال میں چبھنے والا لکڑی؛ بانس وغیرہ کا مہین نکیلا ٹکڑا؛ پھندا؛ پھانسنے، پکڑنے کا عمل یا تدبیر۔

محاورہ: **پھانس چبھنا** لکڑی یا پان کے سخت ریشے یا کانٹے کا بدن میں گڑنا؛ صدمہ پہنچنا، خلش ہونا، اذیت ہونا۔

محاورہ: **پھانس لانا** فریب میں پکڑ لانا، گرفتار کرنا، دھوکا دے کر لانا۔

**پھانسنا** گھیرنا، جال میں پکڑنا، پھندے میں لانا، پھانس مارنا؛ اڑنگا لگانا، رکاوٹ ڈالنا۔

**پھانسی** ن مغ۔امث، ہ۔ گلا گھونٹ کر مارنا؛ موت کی سزا اور اُس کا مروج طریقہ۔

محاورہ: **پھانسی دینا** پھندے کے ذریعے گلا گھونٹ کر مار ڈالنا۔

محاورہ: **پھانسی لگنا** پھانسی کی سزا دی جانا؛ گلا گھونٹ کر مار دیا جانا۔

**پھانک** ن غنہ۔امث، ہ۔ کسی پھل کا تراشا ہوا ٹکڑا، قاش؛ نارنگی وغیرہ کے اندر سے نکلنے والی قدرتی قاشوں میں سے کوئی۔

**پھانکڑ** ن مغ، زبر ک۔صف، ہ۔ عیار اور چالاک۔

**پھانکنا** ن مغ، جزم ک۔فعل متعدی۔ چٹکی، پُڑیا یا ہتھیلی پر سے کسی چیز کو منہ میں ڈالنا؛ سانس کے ذریعے جسم یا حلق میں اُتارنا؛ ہتھیلی پر سے کسی چیز کو منہ میں ڈالنا؛ سانس کے ذریعے جسم یا حلق میں اُتارنا، مثلاً: **ہوا پھانکنا**۔

**پھانکی** ن مغ۔امث، ہ۔ (منطق) اعتراض؛ دعویٰ؛ مغالطہ، دلیل باطل؛ دھوکہ، چالاکی۔

**پھاو** ۔امذ۔ وہ چیز جو خریدی ہوئی شے سے دکاندار زیادہ دے، روکن، لبھاو۔

**پھاوڑا** جزم و۔امذ، ہ۔ زمین کھودنے کا دستہ دار چوڑے پھل کا آلہ جس کا پھل بیلچے کے برخلاف چلانے والے کی سمت مڑا ہوا ہوتا ہے؛ کُسّا۔

کہاوت: **پھاوڑا نہ کدال، ترا کھیت ہمارا** ایسا کام کرنے کا ذمہ لینا جو نہ ہو سکے۔ پاس کچھ نہ ہونا اور شیخی بہت مارنا۔

کہاوت: **پھاوڑے کے نام گل صفا نہیں جانتا** الف کے نام ب نہیں جانتا۔ بالکل جاہل ہے۔

**پھاہا** امذ، ہ۔ روئی یا کپڑے کا ٹکڑا جو مرہم کے ساتھ زخم پر لگایا جائے۔

محاورہ: **پھاہا رکھنا** روئی وغیرہ پر دوا لگا کر زخم پر رکھنا؛ تسکین دینا۔

## پھ۔ب

**پھب** زبر پھ۔امث، ہ۔ زیب، زینت؛ تناسب، موزونی، خوبصورتی، حسن۔

**پھبتی** زبر پھ، جزم ب۔امث۔ مذاق کا نام یا طنزیہ فقرہ جو کسی پر چست کیا جائے۔

محاورہ: **پھبتی کسنا** ہنسی اُڑانا، ظرافت سے تشبیہ دینا۔

**پھبدنا** زبر پھ، زبر ب، جزم د۔فعل لازم۔ جسم پر پاس پاس اور کثرت سے پھوڑے پھنسیوں کا نمودار ہونا۔

**پھبکنا** زبر پھ، زبر ب، جزم ک۔فعل لازم۔ اُدبدا کے پنپنا، (پودے کا) پھوٹنا، پھولنا، کِھل اُٹھنا۔

**پھبن** زبر پھ، زبر ب۔امث، ہ۔ کسی چیز کا کسی کے جسم یا ذات پر سجنا، زیب دینا، چھب، خوبی، سج دھج، زیبائش۔

**پھبنا** موزوں، متناسب، برمحل، چست، دلکش نظر آنا۔ سجنا، زیب دینا، موزوں ہونا۔

محاورہ: **پھپ پھپ کرنا** شرم یا بوکھلاہٹ سے زبان کا ہکلانا یا بے معنی آواز نکلنا۔

## پھ۔پ

**پھپا** پیش پھ، شد ب۔امذ، ہ۔ رک: **پھوپا**۔

**پھپٹ** زبر پھ، شد زبر ب۔امذ، ہ۔ شور وغوغا، فغاں وفریاد؛ فتنہ وفساد؛ چرچا،

شہرت؛مکر،فریب۔

**پھپٹ باز** مکار،فریبی،فتنہ انگیز،فسادی۔

**پھپڑ ولالے** زبر پھ،زبر پ،جزم ڑ،زبر د۔جمع،مذ،ہ۔ چاپلوسی کی باتیں۔

**پھپس** زبر پھ،شدزبر پ۔صف،ہ۔بہت موٹا۔

**پھپسا** زبر پھ،جزم پ۔صف،ہ۔ پولا،کھوکھلا؛لکڑی کے تختوں پر گارے کی تہہ،کہگل۔

**پھپک** زبر پھ،زبر پھ۔امث،ہ۔ نمود،بدن کی افزائش۔

**پھپیاخسر** پیش پھ،جزم پ،پیش خ،زبر س۔اند۔ شوہر یا بیوی کا پھوپا۔نیز **پھپیاسسر**۔(مث) **پھپیا ساس**۔

**پھپیرا** پیش پھ،ے۔صف۔ پھوپی کے رشتے سے بھائی۔(مث) **پھپیری**۔ نیز **پھپیرا بھائی،پھپیری بہن**۔

**پھپھولا** زبر پھ،وج۔اند،ہ۔ جل جانے یا گرمی یا بیماری کی وجہ سے جلد کا پولا اُبھار جس کے اندر پانی بھرا ہوتا ہے،چھالا،آبلہ۔جمع: **پھپھولے**۔

محاورہ: **پھپھولے پھوڑنا** چھالے توڑنا؛دل کا غبار نکالنا،غصہ نکالنا، حسرت نکالنا(عموماً دل کے ساتھ)۔

**پھپھوند** زبر پھ،ومع،ن غنہ۔امث۔ نم دار سطحوں پر بعض اوقات پھوٹ آنے والی ون پتیوں کی نبات جس میں اکثر کچھ نیلاہٹ یا سبزی ہوتی ہے۔

## پھ۔ٹ

**پھٹ(۱)** زبر پھ۔متعلق فعل۔نقلِ صوت،ہ۔ معاً،اُسی دم؛ترنت؛پٹاخہ چھوٹنے کی یا اُس سے مماثل آواز۔

**پھٹ(۲)** زبر پھ۔امث،ہ۔ **پھٹنا**(رک) سے اسم کیفیت۔

محاورہ: **پھٹ پڑنا** افراط سے ہونا،کثرت سے ہونا؛جوش پر ہونا،زوروں پر ہونا؛بے قابو ہونا،بھڑک جانا۔

کہاوت: **پھٹ پڑے وہ سونا جس سے ٹوٹیں کان** رک: **بھٹ پڑے وہ سونا جس سے ٹوٹیں کان**۔

کہاوت: **پھٹ وا کا جینا جو تکے پرائی آس** پرائے بھروسے یا سہارے پر رہنے والے کی کیا زندگی ہے۔

**پھٹ** زبر پھ۔امث،ہ۔ پھٹکار کی تخفیف،لعنت،تف۔

**پھٹ** پیش پھ۔صف۔ طاق عدد،اکیلا،الگ،علیحدہ،منتشر کیا ہوا۔

**پھٹ پھٹانا** زبر پھ۔فعل لازم۔ بازو پھڑ پھڑانا۔فعل متعدی: جھٹکنا،جھاڑنا۔

محاورہ: **پھٹا پڑنا**(زبر پھ) حسن وخوبصورتی کا بھرپور اظہار ہونا،جوبن پر ہونا،بھرپور جوانی ہونا۔

**پھٹا منہ** زبر پھ،شدٹ،پیش م،ن غنہ۔ بطور فضیحت نحوست زدہ چہرہ۔رک: **پھٹے منہ**۔

**پھٹاو** زبر پھ۔اند۔ پھٹنے کا عمل،دراڑ،شگاف،پھٹن۔

**پھٹک** زبر پھ،زبر ٹ۔امث۔ پھٹکنے کا عمل؛بلور،شیشہ۔

**پھٹکا(۱)** زبر پھ،جزم ٹ۔اند،ہ۔ لمحہ،لحظہ؛اُچھال،اُچھکن،تڑپن۔

محاورہ: **پھٹکا نہ کھانا** فوراً دم دے دینا۔

**پھٹکا(۲)** اند،ہ۔ روئی دھننے کا آلہ،دھنکی پینی،چوٹ،مار۔

**پھٹکار** زبر پھ،جزم ٹ۔اند،ہ۔ پھٹکنے،جھٹکنے،پھنکارنے کی آواز؛چھڑکنے کا عمل؛چاشنی۔

**پھٹکار** زبر پھ،جزم ٹ۔امث،ہ۔ لعنت،نحوست؛ذلت،خواری،رسوائی۔

محاورہ: **پھٹکار برسنا** اُداسی چھانا،رونق جاتی رہنا،لعنت برسنا،(چہرے سے)بدنمائی ٹپکنا۔

محاورہ: **پھٹکار سننا** بُرا بھلا اور لعنت ملامت برداشت کرنا۔

**پھٹکارا** زبر پھ،جزم ٹ۔صف،ہ۔ پھٹکار مارا،دھتکارا ہوا۔

**پھٹکارنا** زبر پھ،جزم ٹ۔فعل متعدی۔ ڈانٹنا ڈپٹنا،سرزنش کرنا؛کپڑے کوڑے وغیرہ کو جھٹکنا۔

**پھٹکل** پیش پھ،جزم ٹ،زبر ک۔صف،ہ۔ طاق،جس کا جوڑ نہ ہو،علیحدہ،اکیلا؛متفرق،مختلف؛خوردہ،تھوڑا تھوڑا۔نیز **پھٹکر**۔

**پھٹکل حساب** متفرق چیزوں کا حساب؛معمولی سا حساب۔

**پھٹکن** زبر پھ،جزم ٹ،زبر ک۔امث،ہ۔ تنکے کنکر وغیرہ جو پھٹکنے میں نکلیں۔

**پھٹکنا** زبر پھ،جزم ٹ،زبر ک۔اند۔ غلیل کا فیتہ جس میں غلہ رکھ کر کھینچتے ہیں۔

**پھٹکنا(۱)** زبر پھ،زبر ٹ،جزم ک۔فعل متعدی۔ چھاج میں غلّہ ڈال کر ہلانا تاکہ کوڑا کرکٹ الگ الگ ہو جائے،غلّہ صاف کرنا۔

**پھٹکنا(۲)** زبر پھ،زبر ٹ،جزم ک۔فعل لازم۔ کسی کے قریب نہ آنا،سرسری طور پر آنا،جھلک دکھانا۔

**پھٹکی** زبر پھ،جزم ٹ۔امث،ہ۔ چڑی ماروں کی نوکری۔

**پھٹکی** پیش پھ،جزم ٹ۔امث،ہ۔ گٹھلی جو کسی خشک چیز(آٹے وغیرہ)کو پانی میں گھولنے سے پڑ جائے۔بوند،داغ،چھینٹ۔

محاورہ: **پھٹکی پڑنا** اوس پڑنا۔

**پھٹن** زبر پھ،زبر ٹ۔امث،ہ۔ زمین یا کسی سطح کے تڑق جانے کی کیفیت۔

**پھٹنا** زبر پھ،جزم ٹ۔فعل لازم۔ شق ہونا؛جدا ہونا،الگ ہونا،ٹوٹنا؛ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔

**پھٹی** زبر پھ۔امث،ہ۔ **پھٹا**(رک) کی تانیث۔

**پھٹی پھٹی آنکھیں** (خوف یا کسی وجہ سے) خلافِ معمول زیادہ بڑی زیادہ پھیلی زیادہ کُھلی آنکھیں۔

**پھٹی** پیش پھ۔امث،ہ۔ ڈوڈا، کپاس کا پھول۔

**پھٹے** زبر پھ۔صف،ہ۔ پھٹا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**پھٹے حالوں** خستہ حالت میں، مفلسی میں۔

**پھٹے سے منہ** بے حیائی یا نالائقی پر طنز۔

کہاوت: **پھٹے کو نہ سیے اور روٹھے کو نہ منایئے تو کیسے گزارہ ہو سکتا ہے** دُنیا میں جھگڑا فساد مٹائے بغیر گزارہ ممکن نہیں ہے۔ اصلاح کی کوشش کرتے رہنا چاہیے۔

کہاوت: **پھٹے میں پاؤں دفتر میں ناؤں** جھگڑے میں دخل دے کر کچہری میں گواہ کے طور جانا پڑتا ہے۔

کہاوت: **پھٹے نہ پھوٹے جی جان نہ چھوٹے** کسی طرح اس چیز یا بات سے چھٹکارا نہیں ہوتا۔

**پھٹیچر** زبر پھ، ی، زبر چ۔صف۔ خراب و خستہ، ناکارہ؛ گھٹیا، نامعقول، ناشائستہ۔

**پھٹے منہ** زیر پھ، شد ٹھ، پیش م، ن غنہ۔ دُشنام: لعنت ہے، پھٹکار ہے۔

## پھ۔د

**پھدکنا** پیش پھ، زبر د، جزم ک۔فعل لازم۔ اُچھلنا، کودنا، اُچھل اُچھل کر چلنا؛ (رحمِ مادر میں بچے کا) حرکت کرنا۔

**پھدکی** (امث) (ہ) پنجوں کے بل اُچھلنا۔ ایک چھوٹی سی چڑیا جو پھدک پھدک کر چلتی ہے۔

## پھ۔ڈ

**پھڈا** زبر پھ، شد ڈ۔اند،ہ۔ جھگڑا، ٹنٹا؛ کارستانی۔

**پھڈے باز** جھگڑالو؛ پھڈے کرنے والا۔

**پھڈا** زیر پھ، شد ڈ۔صف،ہ۔ چپٹا، پست، دبا؛ بیٹھا ہوا۔

**پھڈی** زیر پھ، شد ڈ۔صف،ہ۔ چپٹی، پست، دبی؛ بیٹھی ہوئی۔

**پھڈی جوتی** جس کی ایڑی پچکی ہوئی ہو۔

**پھڈی چال** ٹیڑھی، لڑکھڑاتی۔

**پھڈی ناک** چپٹی، پھیلی ناک۔

## پھ۔ر

**پھر** زیر پھ۔متعلق فعل۔ بعد ازاں، کسی امر کے وقوع کے بعد؛ بعد میں، کچھ مدت گزرنے کے بعد؛ مکرر، دوبارہ؛ تب، اس صورت میں؛ اور، اور کیا سبب ہے؛ تاہم، اس کے باوجود؛ بصورتِ دیگر۔

کہاوت: **پھر بے گھوڑے یہیں سے** ایسے آدمی کے متعلق کہتے ہیں جو بات بات پر پلٹے اور مکرے۔

کہاوت: **پھر بھی موچی کے موچی رہے** کوئی ترقی نہیں کی۔

متعلق فعل: **پھر پھرا کے** چار و ناچار، لازماً، لوٹ پھر کر۔

کہاوت: **پھر کون مرے کون جیے** زندگی کا کوئی اعتبار نہیں اس لیے کام فوراً کرنا چاہیے۔

کہاوت: **پھر کون جیے کس کا راج** زندگی کا کوئی اعتبار نہیں اس لیے کام فوراً کرنا چاہیے۔

کہاوت: **پھر مڑلی بیل تلے** پھر اپنے آپ کو خطرے میں ڈالا۔

**پھر** پیش پھ۔نقل صوت،ہ۔ چڑیوں کے اُڑنے کی آواز۔

محاورہ: **پھر سے اُڑ جانا** ایک دم اُڑ جانا، فوراً اُڑ جانا۔

**پھرا** زبر پھ، شد ر۔اند،ہ۔ درخت کا بیچ میں سے کاٹا ہوا تنا جو ایک طرف سے چپٹا ہوتا ہے؛ پیڑو کی ہڈی؛ چوکور لنگوٹ؛ علم، جھنڈے پر ٹانگا جانے والا کپڑے کا ٹکڑا؛ طول طویل تحریر، کھرا۔

**پھرانا** زبر پھ۔فعل متعدی۔ پھیرنا کا متعدی، موڑنا، گھمانا، ٹہلانا؛ اجابت کروانا۔

**پھرانا** زبر پھ، شد ر۔فعل متعدی۔ پرندوں کا پروں یا بازوؤں کو ہوا میں تیزی سے حرکت دینا؛ پھاندنا، کسی رکاوٹ کو کود کے پار کرنا؛ ہوا میں سے تیزی سے گزرنا۔ نیز پھر پھرانا۔

**پھرپہیا** زیر پھ، زبر پ، زیر ہ، شد ی۔اند،ہ۔ توپ کا محور جس پر اُسے گھما کر رُخ پھیرا جا سکتا ہے۔

**پھر پھند** زبر پھ، جزم ر، زبر پھ، جزم ن۔اند،ہ۔ چکر، پھندا، شرارت؛ بدمعاشی؛ مکر، فریب، پاجی پن، دھوکے کی ترکیب۔

**پھرت** زیر پھ، زبر ر۔امث،ہ۔ گھومنے، پھرنے، چکر کھانے کی کیفیت؛ دلال کی کمیشن جو اُسے لوٹائی جائے۔

**پھرتی** پیش پھ، جزم ر۔امث،ہ۔ اعضا کی چستی اور تیز حرکت، حاضر دماغی؛ جلدی، تیزی۔

متعلق فعل: **پھرتی سے** جلدی سے، آن کی آن میں۔

**پھرتیلا** پیش پھ، جزم ر، ی۔ اند۔ صف۔ چست، چالاک، تیز، چاق و چوبند، جلد کام کرنے والا۔

**پھرچھا** زبر پھ، جزم ر۔ اند، ہ۔ فیصلہ حکمِ عدالت؛ بندوبست، انتظام؛ آسمان کا صاف ہونا، بادلوں کا چھٹ جانا، خوشگوار موسم۔

**پھرسا** زبر پھ، جزم ر۔ اند، ہ۔ کلھاڑی، تبر، کدال، برچھا۔

**پھرک (۱)** زبر پھ، زبر ر۔ امث، ہ۔ ڈھال جس سے وار روکتے ہیں۔

**پھرک (۲)** زبر پھ، زبر ر۔ امث۔ تڑپ، کھلبلی، کھد بدی۔ نیز پھڑک، پھڑکن۔ نیز پھر۔

**پھرکا** زیر پھ، جزم ر۔ اند۔ (معماری) بڑی پرکار یا ڈوری جس سے زمین یا کسی سطح پر دائرہ بناتے ہیں۔

**پھرکنی** زیر پھ، زبر ر، جزم ک۔ امث۔ گھگھریا، لہنگے کی طرح کا زنانہ لباس۔

**پھرکئی ڈنڈ** زیر پھ، زبر ک، زبر ڈ، جزم ن۔ اند، ہ۔ پھولے، اُبھرے مردانہ بازو۔

**پھرکی** زیر پھ، جزم ر۔ امث۔ چھوٹا سا پھرنے والا لٹو؛ چکی، ریل، چکر کھانے والی شے؛ چرخے کا ٹکڑا جس پر کاتنے کا تکلا گردش کرتا ہے؛ چھوٹے پہیے کی شکل کی مدور لکڑی۔

محاورہ: **پھرکی کی طرح پھرنا/گھومنا** ایک جگہ یا ایک حال پر قرار نہ ہونا۔

**پھرنا** زیر پھ، جزم ر۔ مصدر۔ ٹہلنا، گھومنا، چہل قدمی کرنا، سیر کرنا؛ گردش میں آنا؛ تبدیل ہونا، بدل جانا؛ متوجہ ہونا؛ ٹیڑھا ہونا؛ مکر جانا، منحرف ہونا؛ سرکش ہونا، مارا مارا پھرنا۔

**پھرنائی** زیر پھ، جزم ر۔ امث۔ لکڑی کا تختہ چیرنے یا سل تراشنے کا چوکھٹے میں کسا ہوا آرا۔

**پھرہرا** زبر پھ، لیٹا زبر ر، جزم ہ۔ صف۔ اند۔ زخم جو اندمال کے قریب ہو؛ دال چاول جو پک کر بکھرے بکھرے رہیں؛ جھنڈا۔ نیز پھریرا۔

**پھرہری** نیم خشک دال وغیرہ۔

**پھری** زبر پھ۔ امث، ہ۔ پٹے بازوں کی چمڑے کی پھولی پھولی روک یا ڈھال، روک، بچاؤ، حفاظت۔

**پھری گتکا** (پیش گ، جزم ت) پٹے بازی کے آلات۔

**پھریری** پیش پھ، ے لین۔ امث۔ تنکے یا سلائی کے سرے پر لپٹا ہوا پھویا؛ جھرجھری جو کسی ناگوار چیز کو دیکھ کر یا سونگھ کر جسم میں محسوس ہو۔

محاورہ: **پھریری لینا** جوش میں آنا؛ کانپنا، تھرتھرانا؛ اُمنگ پیدا ہونا؛ لہر میں آنا، موج میں آنا؛ روئی کا پھاہا لینا۔

## پھ۔ ڑ

**پھڑ** زبر پھ۔ امث، ہ۔ جوئے کا اڈا؛ جوئے کی بساط؛ تختہ، دکاندار کی گدی؛ توپ کا چبوترا، عمارت کے نیو کے لیے ڈالا ہوا نشان۔

**پھڑباز** جواری، قمار باز، جواریا۔

**پھڑپھڑانا** زبر پھ۔ فعل لازم۔ پرندے کا بازو یا پر مارنا، جھٹکنا؛ پھڑکنا، تڑپنا۔ اکیف (مث): پھڑپھڑاہٹ۔

**پھڑک** زبر پھ، زبر ڑ۔ امث۔ بے قراری، اضطراب، بے چینی، تڑپ؛ بھڑک، تپش؛ نتھنوں کی حرکت؛ دھڑکن، حرکت۔

محاورہ: **پھڑک اُٹھنا** بے قرار ہو جانا، بے تاب ہو جانا؛ خوشی سے بے تاب ہونا؛ عاشق ہو جانا۔

**پھڑکا** زبر پھ۔ اند۔ دھوپ کی تمازت یا لو سے چڑھنے والا بخار، لو کا اثر (جانوروں کے لیے مستعمل)۔

**پھڑکانا** زبر پھ، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ ہلانا، ہوا میں جھلانا، تڑپانا؛ چمکانا، دکھاوا کرنا؛ نظر کو کھینچنے والا لباس پہننا، کبوتر کے دونوں پنجے پکڑ کر جھلانا (بطور سزا)۔

**پھڑکن** زبر پھ، جزم ڑ، زبر ک۔ صف۔ یکساں چال سے چلنے والا بجتا ہوا بیل؛ چلنسار۔

**پھڑکنا** زبر پھ، زبر ڑ، جزم ک۔ فعل لازم۔ تڑپنا، اُچھلنا؛ اضطراری طور پر جنبش کرنا، مثلاً: پسلی پھڑکنا، آنکھ پھڑکنا۔

**پھڑوا** زبر پھ، جزم ڑ۔ اند۔ کدال؛ کپڑے کی کترن، دھجی۔

**پھڑوال** پھاوڑا مع کدال ایک ساتھ ڈھلے اور ایک دستے میں لگے ہوئے۔

**پھڑولنا** زبر پھ، ورج۔ فعل متعدی۔ گڈمڈ کرنا، بے ترتیب کرنا؛ تلاش کرتے وقت چیزوں کو اُلٹ پلٹ کرنا۔

**پھڑی** زبر پھ۔ امث، ہ۔ اینٹوں کی چبوترے کی شکل میں لگائی ہوئی ڈھیری۔

**پھڑیا** زبر پھ، جزم ڑ۔ اند۔ وہ شخص جس کے مکان میں جوا ہوتا ہو؛ متفرق اشیا بیچنے والا۔

## پھ۔ س

**پھساوا** زبر پھ۔ اند، ہ۔ اُلجھاؤ، جھگڑا؛ رنج میں پھنسنے کا ایسا مقام جس سے نجات مشکل ہو۔

**پھساوٹ** زبر پھ، زبر و۔ امث۔ اٹکاؤ، چست ہونے کی کیفیت۔

**پھساہندا** پیش پھ، زبر ہ، ن غنہ۔ صف۔ سیلا اور بو دار، مثلاً: سیلا اناج۔ (امث) پھساہند۔

**پھسپھسا** پیش پھ، جزم س، پیش پھ۔صف۔ بودا، کمزور، بے جان، بے لطف، بے مزا۔

**پھسپھسانا** زیر پھ، جزم س، زیر پھ۔فعل لازم۔ دبکنا، پیچھے ہٹ جانا؛ جی چُرانا، کانا پھوسی کرنا؛ سیل جانا۔

**پھسڈی** زیر پھ، زبر س، شد ڈ۔صف۔ پیچھے رہ جانے والا، کمتر، کم ہمت، نالائق۔

**پھسکڑا** زبر پھ، جزم س، زبر ک۔ اند۔ فرش پر پھیل کر بے ڈول طریقے سے بیٹھنا۔

محاورہ: **پھسکڑا مار کر بیٹھنا** پاؤں پھیلا کر، بے ہودگی سے بیٹھنا؛ بے تکلفی سے بیٹھنا۔

**پھسل** زیر پھ، زبر س۔امث۔ پھسلنا (رک) سے تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **پھسل پڑنا گر پڑنا**؛ فریفتہ ہونا، عاشق ہونا، کسی پر مائل ہونا۔

**پھسل بنڈا** زیر پھ، زبر س، زبر ب، جزم ن۔اند۔ سلامی دار تختے جن پر بچے تفریحاً پھسلتے ہیں۔

**پھسلانا** پیش پھ، جزم س۔فعل متعدی۔ نرم، خوشامدانہ لہجے میں بات کر کے کسی کو راضی کرنا، منانا یا ورغلانا۔

**پھسلاوا** بہکاوا، فریب، جھانسا، چال۔

**پھسلن** زیر پھ، جزم س، زبر ل۔امث۔ سطح کا چکنا پن جس پر پاؤں پھسلے یا رپٹے یا جہاں رگڑ اور رکاوٹ نہ ہو۔صف: چکنا، رپٹواں۔

**پھسلنا** زیر پھ، جزم س۔فعل لازم۔ پاؤں کا رپٹنا، بلا رکاوٹ گزر جانا؛ زبان کا لغزش کرنا؛ مائل یا فریفتہ ہونا۔

**پھسلواں** ڈھالو، سلامی دار (سطح)۔

**پھسلونیا** پیش پھ، جزم س، وج، جزم ن۔صف۔ فریبی، مکار، دغاباز شخص، جھانسا دینے والا۔

**پھسی** پیش پھ۔امث۔ جانوروں کا مادہ منویہ۔

**پھسیارا** زبر پھ، جزم س۔اند۔ پھانسی لگانے والا، خناق۔

**پھسیندا** پیش پھ، ے لین، ن مغ۔صف، مذ۔ گندہ بدبودار، بساندا؛ گھٹیا، پست تر، بے ہودہ، نامعقول۔

## پھ۔ش،ک

**پھش** زیر پھ۔ فجائیہ صف۔ کلمۂ نفریں۔ ہیچ پوچ، حقیر، پھسڈی۔

**پھک** (۱) زبر پھ۔امث۔ بھوسی، برادہ، چھلکا۔

**پھک** (۲) زبر پھ۔امث۔ ملائم چیز میں کسی سخت چیز کے جلدی سے داخل ہونے کی آواز؛ کسی بھی دھماکہ خیز چیز کی آواز؛ آتش بازی کے زور سے پھٹنے کا عمل۔

**پھکا** پیش پھ، شد ک۔اند۔ ابرک کا چورا؛ برادہ۔

**پھکارنا** زیر پھ، شد ک، جزم ر۔فعل متعدی۔ سرننگا کرنا، بال کھولنا، بال کھلے چھوڑ دینا، مینڈھیاں کھولنا۔

**پھکائی** پیش پھ۔امث۔ پھونکنے اور جلانے کا عمل۔

**پھکر** زبر پھ، شد زبر ک۔اند۔ فقیر، درویش، گداگر۔

**پھکرمول** زبر پھ، زبر ک، وغ۔امث۔ ایک پودے کی جڑ جو بطور دوا مستعمل ہے، کٹھ، کشٹھ۔

**پھکڑ** زبر پھ، شد زبر ک۔امث۔ ہیجڑوں کی لڑائی جس میں وہ تالیاں پھٹکار پھٹکار کر ایک دوسرے پر فقرے چست کرتے ہیں؛ بیہودہ گوئی، فحش کلامی۔ اسم کیفیت: **پھکڑ پن، پھکڑی**۔

**پھکڑیات** پھکڑ پن کی لچر لوچ باتیں۔

**پھکڑ باز** گالی گلوچ میں بات کرنے والا، ہزلیات بکنے والا؛ گندی گفتگو کرنے والا، فحش گو۔

محاورہ: **پھکڑ باندھنا** لگا تار جھگڑنا، بکنا، برا بھلا کہنا، پنجے جھاڑ کے پیچھے پڑ جانا۔

محاورہ: **پھکڑ ہونا** فحش مذاق کرنا؛ بے تکلفی اختیار کرنا۔

**پھکڑی** زبر پھ، جزم ک۔امث۔ بداخلاقی سے پیش آنے کا فعل؛ بدتہذیبی؛ بے عزتی، خواری۔

**پھکسا** زبر پھ، جزم ک۔اند۔صف۔ گارا، گاڑھی گیلی مٹی؛ پھل کا گودا جو پھیکا اور مزے سے اُترا ہوا ہو۔

**پھکلائی** پیش پھ، جزم ک۔امث۔ (جفت سازی) چمڑے کو نمک پانی سے مل کر نرم کرنے کا عمل۔

**پھکنا** زبر پھ، جزم ک۔امث۔ وہ میٹھی تر چیز میں گھی کم ہو۔

**پھکنا** پیش پھ، جزم ک۔اند۔ گائے بکری وغیرہ کا مثانہ؛ غبارہ یا جھلی جس میں ہوا بھری جائے؛ پھونک بھرنے کا آلہ؛ دھونکنی۔ نیز رک: **پھونکنا** کا فعل لازم۔

**پھکنت** پیش پھ، زبر ک، جزم ن۔امث۔ اہلِ ہنود کے مردے کا جلایا جانا۔

**پھکنی** پیش پھ، جزم ک۔امث، ہ۔ بانس کی کھوکھلی پوری یا لوہے کا گول لمبا کھوکھلا نل جس میں سے پھونک مار کر آگ دہکاتے ہیں۔

**پھکی** زیر پھ، زبر ک۔ (بروزن عمل، ہکی) امث۔ جئی کی قسم سے ستا غلہ، چینا۔

**پھکیت** زیر پھ، ے لین۔اند، ہ۔ پھری گتکا یا بلم چلانے کا ماہر؛ سیف باز،

تلوریا۔

صف: **پھکیتی** (امث) گتکا چلانے کا فن، تلوار بازی کا فن۔

## پھ۔گ

**پھگوا** زبر پھ، پیش گ۔ اند، ہ۔ پھاگ کی تصغیر، ہولی کے تہوار کا دن، ہولی کا گیت؛ گتکے باز۔

فعل متعدی: **پھگوانا** ہولی کا رنگ پھینکنا، گت بنانا۔

محاورہ: **پھگوا منانا** پھاگن میں مردوں اور عورتوں کا باہم مل کر رنگ کھیلنا۔

## پھ۔ل

**پھل** زبر پھ۔ اند۔ تر میوہ، درختوں پر اُگنے والی شے جس میں اُس کے بیج ہوتے ہیں؛ حاصل، انعام، نتیجہ؛ چاقو، خنجر وغیرہ کا دھار والا حصہ؛ ہل کی پھالی۔

**پھل پھلاری** (پیش پھ) رنگ رنگ کے میوے، تر میوے (امرود، کیلے وغیرہ)، وہ ترکاریاں جو کچی کھائی جاتی ہیں۔

محاورہ: **پھل چکھنا** مزا چکھنا، نتیجہ بھگتنا۔

**پھل دار** پھلنے والا، پھلا ہوا، بارور۔

کہاوت: **پھل کھانا آسان نہیں** فائدہ آسانی سے حاصل نہیں ہوتا۔

محاورہ: **پھل ملنا** صلہ ملنا، محنت کا اجر یا معاوضہ ملنا؛ کیے کی سزا پانا۔

کہاوت: **پھل وہ کھائے جو ہل جوتے** جو محنت کرے وہ فائدہ اُٹھائے۔

**پھلاہار** پھل کھانا۔

**پھلت** پھلنا، پیدوار۔

**پھل** پیش پھ۔ پھول (رک) کی تصغیر جو مرکبات میں مستعمل ہے، مثلاً: پھلجھڑی، پھلواری۔

**پھلا** پیش پھ، شدل۔ اند۔ بلبلے کی طرح پھولی ہوئی چیز، خمیری روٹی کا گول پیڑا؛ آنکھ میں ہوجانے والی ٹینٹ، آنکھ کی پھلی جو باہر کو نکل آتی ہے۔ نیز پھلی۔

**پھلانگ** زبر پھ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ چھلانگ، کسی چیز کو کود کر پار کرنے کا عمل۔

فعل مرکب: **پھلانگنا** لانگنا، کسی شے کو چھلانگ سے پار کرنا۔

**پھلانگ** پیش پھ، ن غنہ۔ اند، ہ۔ ایک قسم کی بھنگ۔

**پھلاہی** پیش پھ۔ امث، ہ۔ پیلو کے درخت کی ایک قسم جس کی مسواکیں بنتی ہیں۔

**پھلبہری** پیش پھ، جزم ل، لیٹا زبر ب، جزم ہ۔ امث، ہ۔ رک: برص۔

**پھلپھلا** پیش پھ، جزم ل، پیش پھ۔ صف۔ نرم، لجلجا، پھولا پھولا، ٹھوس کی ضد۔

**پھلت** زبر پھ، زبر ل۔ صف، ہ۔ پھل دینے والا، نافع؛ کامیاب، بہرہ مند۔

**پھلجھڑی** پیش پھ، جزم ل، زبر جھ۔ امث، ہ۔ ایک قسم کی آتش بازی؛ تار پر چڑھایا ہوا بارود اور پسے ہوئے لوہ چون کا مسالا جو سلگنے پر پھولوں کی طرح چنگاریاں برساتا ہے۔ (مجازاً) خوش گفتار یا لطیفہ باز آدمی؛ پھڑکتا ہوا فقرہ یا بول۔

محاورہ: **پھلجھڑی چھوڑنا** پھلجھڑی کو آگ دکھانا؛ فساد کی بات کرنا، فتنہ اُٹھانا۔

**پھلروا** پیش پھ، زبر ل، جزم ر۔ اند، ہ۔ پھول کی تصغیر؛ پھول جیسا۔

**پھلرا** زبر پھ، جزم ل۔ اند، ہ۔ پھل کی تصغیر، بمعنی خنجر، تلوار وغیرہ کی باڑھ۔

**پھلسا** زبر پ، جزم ل۔ اند، ہ۔ دروازہ، پھاٹک، دروازے کے کواڑ؛ روک اور حفاظت کا سامان؛ گاؤں کا بزرگ، پنچ؛ شہر ایک حصہ۔

**پھلسرا** پیش پ، جزم ل، زیر س۔ اند، ہ۔ سفید رنگ کے سر والا ایک رنگا کبوتر۔

**پھلسنگی** پیش پھ، جزم ل، پیش س، ن غنہ۔ امث۔ پھولوں کا رس چوسنے والی ایک سیاہی مائل نیلی چڑیا۔

**پھلکا** زبر پھ، جزم ل۔ اند۔ آبلہ، چھالا۔ (مجازاً) جلن، پرخاش۔

**پھلکا** پیش پھ، جزم ل۔ اند، ہ۔ آٹے کی سینک کر پھلائی ہوئی چھوٹی نرم روٹی۔

صف (مذ): ہلکا (خصوصاً ہلکا پھلکا بطور تابع)۔

**پھلکاری** پیش پھ، جزم ل۔ امث، ہ۔ بیل بوٹے بنانے کا کام، کشمیری کڑھائی۔

**پھلکی** زبر پھ، جزم ل۔ امث، ہ۔ تیل میں تلی ہوئی بیسن کی پھولی پھولی ٹکیاں۔

**پھلکی** زبر پھ، شدزبر ل۔ امث۔ مچھلی کی ایک قسم پھلسئی۔

**پھلنا** زبر پھ، جزم ل۔ فعل لازم۔ درخت کا پھل لانا، کسی کام کا کامیاب، بارور ہونا؛ جسم کا پھنسیوں/گرمی دانوں سے بھر جانا۔

فعل لازم: **پھلنا پھولنا** کامیاب ہونا، بامراد ہونا؛ کسی چیز کا ترقی پانا، فروغ پانا؛ صاحب اولاد ہونا، اولاد کی کثرت ہونا۔

**پھلوا** زبر پھ، جزم ل۔ اند، ہ۔ لوئی یا چادر وغیرہ کی جھالر جسے بعض اوقات بٹ لیا جاتا ہے۔

**پھلوا گھاس** پیش پھ، جزم ل۔ امث، ہ۔ ایک خودرو مہین پھولوں کی گھاس جسے کھیتوں وغیرہ سے تلائی میں چھانٹ دیا جاتا ہے۔

**پھلوار** پیش پھ، جزم ل۔ امث، ہ۔ پھولوں کی کیاری یا باغیچہ۔ نیز پھلواری، پھلواڑی۔

**پھلی** زبر پھ۔ امث، ہ۔ بعض پودوں میں لگنے والا عموماً گول لمبوترا پھل جس کے اندر بیج یا بیجوں کی قطار ہوتی ہے۔

کہاوت: **پھلی لگی نہ پاپڑی، پٹاک بہو آپڑی** بے محنت و مشقت کام نہیں ہوسکتا۔

**پھلی** پیش پھ، شدل۔ امث۔ زیور کی ایک قسم جسے عورتیں ناک میں پہنتی ہیں، ناک کی کیل۔

**پھلیر** پیش پھ، ے۔ امذ، ہ۔ سفید رنگ میں سیاہ داغ یا سیاہ میں سفید داغ والا جانور جسے منحوس خیال کیا جاتا ہے۔

**پھلیرا** پیش پھ، ے۔ امذ۔ سنگھار کا سامان تیار کرنے والا؛ گندھی۔

**پھلیل** پیش پھ، ے۔ امذ، ہ۔ خوشبودار تیل، عطر۔

**پھلینڈا** زبر پھ، ے لین، ن مغ۔ امذ۔ بڑی قسم کی جامن۔

## پھ۔ن

**پھن** زبر پھ۔ امذ، ہ۔ سانپ کے کلّے جنھیں وہ پھلا لیتا ہے۔

فعل لازم: **پھنپھنانا** پھن پھلانا؛ (مجازاً) غصہ کرنا۔

**پھنٹی** زبر پھ، جزم ن۔ امث۔ معماروں کی ہموار لمبی لکڑی جسے چونے وغیرہ کی لپائی پر پھیر کر سطح کو ہموار کرتے ہیں۔

**پھنچی** زبر پھ، جزم ن۔ امث۔ باغوں میں اُگایا جانے والا ایک پودا جس کے پھول چار انچ تک لمبے ہوتے ہیں۔ پھارنگی، مجیٹھ۔

**پھند** زبر پھ۔ امذ، ہ۔ مکر، فریب؛ جال، کمند، حلقہ۔

**پھندا** زبر پھ، جزم ن۔ امذ، ہ۔ جال، گرہ، رسی، ڈوری وغیرہ کا حلقہ جو کسا جاسکے؛ اُچھو جو سانس کی نالی میں عارضی رکاوٹ سے اُٹھے؛ گرفت، شکنجہ۔

محاورہ: **پھندا ڈالنا** اُلجھا دینا، بکھیڑا ڈالنا؛ پھنسا لینا؛ گرہ لگانا۔

**پھندنا** پیش پھ، جزم ن، جزم د۔ امذ۔ دھاگوں، ڈوریوں یا کلابتوں کی باریک لڑیوں کا بنا ہوا طرہ۔

**پھندوار** زبر پھ، ن مغ، جزم د۔ صف۔ مث۔ جو پھند یا پھندا لگائے، پھندا لگانے والا۔

**پھندوڑنا** زبر پھ، ن مغ، وج، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ اُنگلیوں یا ہاتھوں سے ٹٹولنا؛ رولنا۔

**پھندیا** زبر پھ، جزم ن، جزم د۔ امذ۔ شکاری، جال بچھانے والا۔

**پھندیت** زبر پھ، ن مغ نیز جزم ن، ے لین۔ امذ، ہ۔ پھانسنے والا، وہ جانور جو اپنی جنس کے دوسرے جانوروں کو پکڑنے کے لیے سدھایا گیا ہو، دام گھاگھی۔ نیز **پھندیل**۔

**پھنس** زبر پھ، زبر ن۔ امذ، ہ۔ کٹھل، کٹھل کا درخت۔

**پھنسنا** زبر پھ، ن غنہ، جزم س۔ (بروزن بسنا)۔ فعل لازم۔ بندھ جانا، گرفتار ہونا، اُلجھ جانا، گھر جانا، قابو میں آنا؛ مشکل میں پڑنا، مصیبت میں مبتلا ہونا، دھنسنا؛ پھسلاوے میں آنا، آشنائی کرنا۔

فعل متعدی: **پھنسوانا** پکڑوانا، پھنسنے دینا۔

**پھنسی** پیش پھ، جزم ن۔ امث، ہ۔ چھوٹا پھوڑا، سرخ اُبھار جو فسادِ خون یا جلد کی خرابی سے جسم پر اُبھر آئے۔ عام: **پھنسی** (زیر پھ)۔

**پھنسیا** زبر پھ، ن مغ، شدی۔ امذ۔ چڑی مار؛ شکاری۔

**پھنکا** زبر پھ، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ دانے یا پسی، دلی ہوئی سوکھی چیز جو ہتھیلی پر سے منہ میں ڈالی جائے۔ تص: **پھنکی**۔ فعل متعدی: **پھنکانا** (زبر پھ، ن غنہ)۔

**پھنکار** پیش پھ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ نتھنوں یا کسی سوراخ سے ہوا زور سے ہوا کے خارج ہونے کی آواز، جیسے سانپ کی پھنکار۔ نیز **پھنکارا**۔

**پھنکن** پیش پھ، ن غنہ، زبر ک۔ امث۔ جلنے کی کیفیت یا فعل۔

**پھننگ** پیش پھ، زبر ن، ن غنہ۔ امث، ہ۔ درخت کی چوٹی؛ کسی اُونچی چیز کا اُوپری سرا؛ ناک کی نوک۔

**پھنو** پیش پھ، شدن، وج۔ امث، ہ۔ چری ہوئی لکڑی کے پھٹوں کے درمیان اَڑایا جانے والا لکڑی کا ٹکڑا، پچڑ، پچّی؛ چھوٹے لڑکوں کا عضوِ تناسل۔

**پھنے خاں** زبر پھ، شدن، ے۔ خود کو کسی کار لائق کا اہل جاننا جب کہ حقیقت میں ایسا نہ ہو، شیخی خور۔ نیز **پاٹے خان**۔

**پھنیری** زبر پھ، ے۔ صف، ہ۔ پھن پھلانے والا سانپ یا سانپوں کی قسم۔

## پھ۔و

**پھوار** پیش پھ۔ امث، ہ۔ بارش، فوارے یا جھرنے وغیرہ کی مہین بوندوں کا برسنا۔ نیز **پھوہار**۔ کسی سطح پر مہین بندکیوں کے نشان؛ ایک مہین بندکیوں دار کپڑا۔

کہاوت: **پھوار سے کھیت نہیں بھرتے** تھوڑی چیز سے کام نہیں چلتا۔

**پھوپا** ومع۔ امذ، ہ۔ پھوپی کا شوہر۔ نیز **پھپا**، **پھوپھا**۔

**پھوپی** باپ کی بہن۔ نیز **پھپی** (شدپ)، **پھوپھی**۔

**پھوٹ** ومع۔ امث، ہ۔ کھنڈت، بکھرنا، باہمی نفاق، نااتفاقی؛ کینہ؛ جڑ جو پنپ گئی ہو۔ خربوزے کی طرح کا ایک پھیکے ذائقے کا پھل جسے کچالو کی چاٹ میں استعمال کرتے ہیں۔ اسے پھونٹ بھی کہتے ہیں۔ (بطور فجائیہ) دھت، دُور، پرے۔

محاورہ: **پھوٹ بہنا** زار و قطار رونا، اشک جاری ہونا؛ بند ٹوٹ جانا؛ پنہاں کینہ یا دل کی بات ظاہر کرنا؛ پھوڑے یا چھالے کا پھوٹ کر مواد جاری ہو جانا۔

محاورہ: **پھوٹ پڑنا** پھٹنا، شق ہونا؛ اُگ آنا، ریزہ ریزہ ہونا، پھٹنا، باہر نکلا آنا؛ (وبا) پھیلنا؛ نمودار ہونا (بغاوت وغیرہ کا)۔

محاورہ: **پھوٹ پھوٹ کر رونا** بہت آنسو بہانا، جی کھول کر رونا۔

محاورہ: **پھوٹ ڈالنا** نااتفاقی پیدا کرنا، دشمنی پیدا کرانا، جدائی کرانا۔

کہاوت: **پھوٹ ہندوستان کا میوہ ہے** ہندوستان میں مختلف اقوام کی

نا اتفاقی پر طنز ہے۔ (پھوٹ کے دوہری معنی سے فائدہ اٹھایا ہے) پھوٹ ایک پھل بھی ہے خربوزہ سے مشابہ۔

**پھوٹا** ومع۔صف۔ ٹوٹا، شکستہ۔

**پھوٹک** ومع، زبرٹ۔صف،ہ۔ آسانی سے ٹوٹنے، بکھر جانے والا، ناہموار دبازت کا ناقص کاغذ۔

**پھوٹلا** ومع، زبرٹ۔صف۔ چٹخا ہوا، خراب، ناکارہ؛ کھوٹا سکہ۔

**پھوٹنا** ومع، جزم ٹ۔فعل لازم۔ پھٹنا، ٹوٹنا، شکستہ، چکنا چور، ریزہ ریزہ، ٹکڑے ٹکڑے ہونا؛ رُخ بدلنا؛ جدا ہونا؛ نمو پانا؛ اُگنا؛ پٹم، بے نور ہونا، مثلاً: دیدے پھوٹنا، آنکھ پھوٹنا؛ اُبھر آنا، بہنا، اُبلنا، مثلاً: چشمہ پھوٹنا۔ بکھرنا، پھیلنا، مثلاً: بو پھوٹنا۔ (طنزاً) منہ کھولنا، بولنا، مثال: کچھ تو منہ سے پھوٹو۔

**پھوٹن** ومع، زبرٹ۔امث،ہ۔ نااتفاقی، اختلاف، غلط فہمی، اعضا شکنی؛ ٹکڑا جو ٹوٹ کر الگ ہو گیا ہو۔

**پھوٹی** ومع۔صف۔مث۔ (رک) پھوٹا جس کی یہ تانیث ہے۔

**پھوٹی تقدیر/قسمت** بگڑا نصیب، بُری قسمت۔

**پھوٹی کوڑی** نہایت حقیر رقم، ادنیٰ رقم۔

کہاوت: **پھوٹی آنکھوں سے سوجھتا ہے کچھ** غافل آدمی کی سرزنش کے طور پر جسے سامنے کی چیز دکھائی نہ دے۔

کہاوت: **پھوٹی دیگچی قلعی کی بھڑک** بری بات کو چھپانا۔ ظاہر اچھا باطن خراب۔

کہاوت: **پھوٹی سہی، آنجی نہ سہی** اُس کنجوس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو نقصان سے بچنے کے لیے خرچ نہ کرے۔

کہاوت: **پھوٹی ہانڈی آواز ہی سے پہچانی جاتی ہے** نقص آسانی سے معلوم ہو جاتا ہے۔

**پھوٹے** ومع۔صف۔ (رک) پھوٹا جس کی یہ مغیرہ حالت ہے۔

**پھوٹے منہ سے** بددلی سے، تکلفاً۔

**پھوڑا** ومج۔امذ،ہ۔ بڑی پھنسی، دنبل۔ نیز پھڑیا۔

**پھوڑا پھنسی** جلدی بیماری جس میں جسم پر چھوٹے بڑے زخم پیدا ہو جاتے ہیں۔

**پھوس** ومع۔امث۔ سوکھے پتے، ڈنٹھل، تنکے۔ (صف) بہت بوڑھا۔ نیز پھونس۔

**پھوسڑا** ومع، جزم س۔امذ۔ دھاگے کا چھوٹا ٹکڑا؛ گودڑ کی باریک بتی، تنکا، پرکاہ۔ نیز پھونسڑا۔

**پھوسی** ومع۔امث،ہ۔ بھوسا، کوڑا کرکٹ؛ جھوٹی بات، بے بنیاد قول۔

**پھوک** ومج۔امذ،ہ۔ چوسنے یا عرق نکالنے کے بعد کا بچا ہوا بے کار جز، سفل؛ خالی، کھوکھلا۔

**پھوکا** ومج۔صف،ہ۔ کھوکھلا، ہلکا؛ بے زور، بے وزن، کھلسل۔ نیز پھوکل۔

**پھوکٹ** ومج، زبرک۔صف۔امث،ہ۔ مفت، بے قیمت؛ مفت ہاتھ آنے والی شے، مثلاً: پھوکٹ میں مفت، اصل فائدے کے علاوہ۔

**پھوکر** ومع، زبرک۔امذ۔ عقل مند، ہوشیار، نوجوان۔

**پھول** ومع۔امذ۔ پودوں پر اُگنے والے بے شمار انواع کے بوٹے، گُل؛ ریحان؛ نقلی بوٹے جو مختلف صنعتوں سے بنائے جاتے ہیں۔ چراغ کی بتی کا ادھ جلا سرا؛ چتا پر جلی ہوئی ہڈیاں؛ مسلمان میت کی تیسرے دن کی فاتحہ، سوم یا سوئم؛ ہندوؤں میں تیسرے دن میت کی جلی ہوئی ہڈیاں سمیٹ کر بہانے کی رسم؛ ایک قسم کی قدیم شراب کا نام۔ مرکب دھات، کانسی؛ نشتر کی نوک، ڈھال پر جڑا ہوا دھات کا پترا؛ نوجوان لڑکی کا پہلا حیض، آنکھ کی پھلی؛ ٹائپ یا کتابت میں مختلف مواقع پر لگنے والا چار جُڑے ہوئے نقطوں کا نشان؛ تاش کے پتوں میں چڑیا کے سیاہ نشان کا پتہ۔ (مجازاً) پیاری، عزیز، ہلکی پھلکی شے یا بچہ۔

کہاوت: **پھول اپنے ہی باغ میں خوب کھلتا ہے** شگفتگی اور دلی مسرت اپنے ہی ہم جنسوں سے خوب ہوتی ہے۔

محاورہ: **پھول آنا** درختوں میں پھول لگنا؛ حیض آنا، عورت کا بالغ ہو جانا۔

کہاوت: **پھول آئے ہیں تو پھل بھی آئے گا** تسلی کے لیے کہتے ہیں کہ کامیابی کے آثار پیدا ہو گئے ہیں۔

محاورہ: **پھول برسانا** (اظہارِ عقیدت کے طور پر) پھولوں کی بارش کرنا، پھول نچھاور کرنا؛ بہت زیادہ تعظیم و تکریم بجا لانا؛ رنگینی و شگفتگی بخشنا؛ شیریں زبان سے کلام کرنا، دلآویز باتیں کرنا۔

کہاوت: **پھول پھول کر کے چنگیر بھرتی ہے** تھوڑا تھوڑا بہت ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **پھول ٹہنی ہی میں اچھا لگتا ہے** ہر چیز اپنی اصل جگہ ہی ٹھیک معلوم ہوتی ہے۔

کہاوت: **پھول جھڑے تو پھل لگے** پہلی منزل طے ہو تو دوسری منزل آئے۔ مقصد بتدریج حاصل ہوتا ہے۔

صف: **پھول سا** جس میں کچھ بھی وزن نہ ہو، بہت ہلکا، ہلکا پھلکا، پھول سا ہلکا؛ خوبصورت، نازک۔

کہاوت: **پھول کی بیرن دھوپ، گھی کا بیری کوپ** دھوپ سے پھول کرجھا جاتے ہیں اور کپے میں ڈالنے سے گھی خراب ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **پھول کی ڈال نیچے کو جھکے** شریف آدمی غرور نہیں کرتا۔ شریف

کو رتبہ ملے تو انکسار سے کام لیتا ہے۔

کہاوت: **پھول کی جگہ پنکھڑی** بہت کی بجائے تھوڑا۔ جہاں اُمید زیادہ کی ہو مگر تھوڑا ملے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **پھول کی ڈال نیچے کو جھکے** شریف آدمی غرور نہیں کرتا۔ شریف کو رتبہ ملے تو انکسار سے کام لیتا ہے۔

کہاوت: **پھول نہ پان دیبی ہاں ہاں** محض باتوں سے کام نہیں چلتا کچھ خرچ بھی کرنا چاہیے۔

کہاوت: **پھول نہ سہی رانجھی سہی** بہت نہیں تو تھوڑا سہی۔

کہاوت: **پھولوں ماری گر پڑی، لتھوں مارے اٹھ بیٹھی** بڑی تکلیف برداشت کر لی، تھوڑی گوارا نہ کی۔ خوشامد پر نخرے کیے، سختی کرنے پر پھرتی دکھائی۔

کہاوت: **پھول وہی جو مہیش چڑھے** چیز وہی ہے جو کسی اچھے کام آئے۔

**پھولا** وم ع۔ اند۔ مرغ اور دیگر پردار جانوروں کا ایک مرض جس میں جانور پھول جاتا ہے اور اُس کے گلے میں کانٹا نکل آنے کی وجہ سے موت واقع ہو جاتی ہے؛ گھوڑے کے پٹھے یا ران پر سفید داغ جو منحوس خیال کیا جاتا ہے۔ (صف) پھیلا ہوا، اپنے معمولی حجم سے بڑا ہوا۔ (مث) پھولی۔

محاورہ: **پھولا پھرنا** خوش خوش پھرنا، بے فکری سے اینٹھتے ہوئے پھرنا؛ ناز کرنا، گھمنڈ کرنا، اترانا۔ نیز پھولا پھولا پھرنا۔

محاورہ: **پھولی پھولی کھانا** (بطور طعن) کسی کے سر آرام چین سے رہنا۔

محاورہ: **پھولا (پھولے) نہ سمانا** بہت خوش ہونا۔

**پھولام** وم ع۔ اند۔ ایک طرح کا ریشمی کپڑا جس کی بناوٹ میں پھول ہوتے ہیں۔

**پھولنا** وم ع، جزم ل۔ فعل لازم۔ درخت پودے یا بیل وغیرہ کا پھول لانا؛ پھول کھلانا؛ پھیلنا، جسامت بڑھانا؛ اُبھرنا، سطح پر نمایاں ہونا؛ خوش ہونا، نہال ہونا؛ فخر کرنا؛ روٹھنا، رنجیدہ؛ کبیدۂ خاطر نظر آنا۔

**پھوں** وم ع، ن غنہ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ سانس کی آواز؛ سانپ کی پھنکار؛ کتے کا سونگھنا؛ گھوڑے کا خرانا۔

محاورہ: **پھوں پھوں کرنا** بہت زیادہ غصہ کرنا، پھنکارنا۔

**پھونس** وم ع، ن غنہ۔ امث، ہ۔ رک: پھوس۔

**پھونک** وم ع، ن غنہ۔ امث، ہ۔ سانس جو منہ سے باہر چھوڑا جائے یا کسی نلکی کے ذریعے کسی چیز میں بھرا جائے؛ دَم؛ روح؛ ہوا جو کسی شے کو پھلانے کے لیے اُس میں بھری جائے؛ "پھو" جو پیر کسی مریض یا معتقد پر اپنے منہ سے کرے۔

محاورہ: **پھونک پھونک کر قدم / پاؤں رکھنا** احتیاط برتنا، ڈرتے ڈرتے کام کرنا۔

محاورہ: **پھونک نکل جانا** سانس ختم ہو جانا؛ شیخی اور اکڑ جاتی رہنا، غرور ٹوٹ جانا۔

کہاوت: **پھوکنے کے نہ پھاکنے کے، ٹانگ اُٹھا کے ناپنے کے** خود غرض کی نسبت بولتے ہیں کہ وہ کسی کے کام نہیں آتا۔

**پھوہار** وم ع۔ رک: پھوار۔

**پھوہڑ** وم ع، زبرہ۔ صف۔ اند۔ امث، ہ۔ بدسلیقہ، جو بھونڈا کام یا بھونڈی حرکات کرے۔

**پھوہڑپن** بدتمیزی؛ بدسلیقگی؛ ناشائستگی؛ بے ہنری؛ بے وقوفی۔

کہاوت: **پھوہڑ چالے تو گھر ہالے** بیوقوف یا بدسلیقہ کے ہر کام میں نقصان کا اندیشہ ہوتا ہے۔

کہاوت: **پھوہڑ سینے بیٹھے تب سوئی توڑے** بے ہنر کا کام میں خرابی ہوتی ہے۔

کہاوت: **پھوہڑ کرے سنگار، مانگ اینٹوں سے پھوڑے** بے وقوف کے پاس بوقتِ ضرورت کوئی چیز نہیں نکلتی۔

کہاوت: **پھوہڑ کی جھاڑ و سگھڑ کا لیپا دونوں چھپتے نہیں** بدسلیقہ اور خوش سلیقہ دونوں کا کام خود بولتا ہے۔

**پھوہڑ کی کھیر** (مجازاً) کوئی کام جو بدسلیقگی سے کیا گیا ہو۔

**پھوئی** (۱) وم ع۔ امث، ہ۔ ایک قسم کی پھپھوند جو خالی آنکھ سے نظر نہیں آتی اور درختوں پر لگ کر اُنھیں نقصان پہنچاتی ہے، تھار، تو سر، کنڈوا۔

**پھوئی** (۲) وم ع۔ امث، ہ۔ وہ آلہ جس میں عطر بھر کر چھڑکا جاتا ہے۔

**پھوئی پھوئی** (وج) قطرہ قطرہ، بوند بوند، پھوار، ہلکی بارش۔

**پھوئیاں پھوئیاں** وم ع، جزم۔ متعلق فعل، ہ۔ قطرہ قطرہ، بوند بوند (برسنا)۔

**پھویا** وج۔ اند۔ تنکے یا سلائی کے ایک سرے پر لپیٹا ہوا روئی کا چھوٹا سا ٹکڑا، پھریری، دوا میں بھگویا یا عطر میں بسایا ہوا روئی کا چھوٹا سا ٹکڑا۔ نیز پھایا یا پھاہا۔

## پھ۔ ی، ے

**پھیپڑا** ے، جزم پ۔ اند، ہ۔ سینے کے اندر وہ گدگدا عضو جس میں سانس جا کر بھرتا ہے اور وہ اُس میں سے آکسیجن اخذ کر کے کاربن گیس جسم سے خارج کرتا ہے۔ عموماً دو پھیپڑے ہوتے ہیں، دایاں اور بایاں۔ نیز پھیپھڑا۔

**پھیر** ے۔ اند، ہ۔ چکر، گھماؤ، احاطہ؛ موڑ، ٹیڑھا، لمبا، دُور کا راستہ؛ گمراہی،

بھڑکنے کی کیفیت، کج فہمی، ناسمجھی؛ وسعت، پھیلاؤ؛ (مجازاً) فکر، خیال، اُدھیڑ بُن؛ جوڑتوڑ؛ اُلجھن۔

محاورہ: **پھیر میں لانا** چکر میں پھنسانا، گمراہ کرنا، بھٹکانا۔

**پھیرا** ے۔امذ، ہ۔ گشت، دورہ، مکرر آمد، لوٹ کے آنا۔

**پھیرن** ے، زبر ر۔امذ، ہ۔ لہنگا؛ سایہ۔

**پھیرنا(۱)** ے۔فعل متعدی۔ واپس کرنا، لوٹانا؛ رُخ موڑنا، منحرف کرنا، پلٹنا، بدلنا؛ گھمانا، ملنا، چپڑنا، لیپنا، پوتنا؛ رگڑنا۔ نیز **پھرانا**۔فعل لازم: **پھرنا**۔

**پھیرنا(۲)** ے۔امذ۔ (زرکوبی) ورق کوٹنے کی تھیلی جسے زرکوب پر ضرب کے بعد پھیرتے یا گھماتے جاتے ہیں۔

**پھیرو** ے۔ومع۔ گیدڑ، شغال۔

**پھیری** ے۔امث، ہ۔ گشت، گلی کوچوں میں گھوم پھر کر سودا بیچنا۔

**پھیری والا** گھوم پھر کر سودا بیچنے والا، گشتی سوداگر۔

محاورہ: **پھیری لگانا** رسی وغیرہ کو بل دے کر کسنے کا ڈنڈا، ہکول، اینٹھا؛ رقص؛ پاؤں پر گھومنا، چکر۔

**پھیرے** ے۔امذ، جمع، ہ۔ **پھیرا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، ہندوؤں میں نکاح کی رسم جو آگ کے گرد دولھا دُلھن ایک دوسرے کے دامن سے دامن باندھے چند چکر لگا کے ادا کرتے ہیں۔

محاورہ: **پھیرے ڈالنا** کسی جگہ بار بار جانا۔

کہاوت: **پھیروں کی گناہگار ہے** اُس عورت کے متعلق کہا جاتا ہے جو بچپن ہی میں بیوہ ہوگئی ہو۔

**پھیس** ے۔امذ۔ پھین، جھاگ۔

**پھیک** ی۔امث۔ چابک کا تسمہ۔

**پھیکا** ی۔صف۔ بے ذائقہ؛ بے نمک، بے مٹھاس؛ بے مسالے کا؛ مدھم، ماند؛ بے رونق؛ بے حلاوت (بات، کلام وغیرہ) جس سے تصنع یا بے ہنری ظاہر ہو۔ نیز **پھیکی**۔

محاورہ: **پھیکا پڑ جانا** رنگ مدھم پڑ جانا، ماند ہوجانا؛ شوخی جاتی رہنا؛ ذلیل ہوجانا۔

محاورہ: **پھیکا پڑنا** شرمندہ ہونا، نادم ہونا؛ ذلیل ہونا۔

**پھیکا پن** بے ذائقہ، بے مزہ، پھیکا ہونے کی کیفیت۔

**پھیکا پنڈا** خفیف سا بخار۔

صف: **پھیکا سیٹھا** (ی مع) بدمزہ، بے مزہ۔

**پھیکی ہنسی** مصنوعی بے دلی کی مسکراہٹ۔

**پھیکاس** رک: **پھیکا پن**۔

**پھیل** ے لین۔ **پھیلنا** (رک) کا امر، تراکیب میں مستعمل۔

**پھیلانا** ے لین۔فعل متعدی۔ دُور تک لے جانا، وسعت دینا؛ کشادہ کرنا، کھولنا؛ تقسیم کرنا، بکھیرنا، نشر کرنا، شہرت دینا، اشاعت کرنا، مشہور کرنا؛ بچھانا؛ تفصیل کرنا، جانچنا، مثلاً: حساب **پھیلانا**۔فعل لازم: **پھیلنا**۔

**پھیلاؤ** ے لین، ومع۔امذ۔ چوڑائی، وسعت، پہنائی؛ اشاعت، نفاذ۔

**پھیلاؤا** وسعت، توسیع۔

**پھیلنا** ے لین، جزم ل۔فعل لازم۔ مختلف اطراف میں بڑھنا، دراز یا وسیع ہونا؛ اشاعت پانا؛ عام ہونا، رواج پانا؛ ایک سے دوسرے تک پہنچنا یا ایک سے دوسرے کو لگنا (مرض وغیرہ کا)؛ اُڑنا، ہٹ کرنا۔

صف: **پھیلواں** چوڑا، کشادہ، پھیلا ہوا۔

**پھین** ے۔امذ، ہ۔ کف، جھاگ؛ زخم سے نکلنے والی رطوبت۔

محاورہ: **پھین اُڑانا** منہ سے جھاگ کرنا، تھوک کے چھینٹے باہر نکل کر پھیلنا۔

**پھین دار** جھاگ والا، جھاگ دار۔

**پھینٹ** ے، ن غنہ۔امث، ہ۔ چنائی کی اینٹوں کا درمیانی خلا؛ ریخ؛ لکڑی کی عرضی چرائی۔

**پھینٹا** ے لین، ن مغ۔امذ، ہ۔ بغیر کلاہ کے گول، بل کھائی ہوئی پٹیوں کی صورت میں سر پر لپیٹی ہوئی پگڑی۔

**پھینٹنا** ے، ن مغ۔فعل متعدی۔ کسی رقیق یا نیم سیال چیز یا مرکب کو ہلا ہلا کر یک جان کرنا یا اُس میں جھاگ اُٹھانا، مثلاً: انڈا پھینٹنا۔ تاش کے پتوں کو گڈمڈ کرنا۔

**پھینک** ے، ن غنہ۔امث۔ کنکے بازی، گل بازی؛ دباؤ، زور۔

محاورہ: **پھینک جانا / دینا** ڈال دینا، بکھیر دینا، بے دلی کے ساتھ ڈال دینا۔

**پھینکا** ے، ن مغ۔امذ۔ ایک پودا جس کی جڑ اور پھل سے حاصل ہونے والا مادہ صابن بنانے کے کام آتا ہے، ریٹھا۔

**پھینکنا** ے، ن مغ۔فعل متعدی۔ بازو یا کسی طرح کے زور سے دُور پہنچانا؛ ضائع کرنا، رد کرنا؛ اُونچا اُچھالنا، زور سے گرانا، پٹکنا؛ ہاتھ سے لڑھکانا، مثلاً: پانسہ پھینکنا۔

**پھینی** ے لین نیز ے۔امث، ہ۔ میدے کی مہین تاروں کے لچھے کی صورت کی پھیکی یا شکر چھڑکی ہوئی مٹھائی جسے دودھ میں ڈال کر کھاتے ہیں تو بالائی کی طرح کا ذائقہ دیتی ہے۔ عموماً رمضان کے مہینے میں سحری کے وقت استعمال کی جاتی ہے۔ عام طور پر جمع کے صیغے میں: **پھینیاں**۔

**پھیہا** ی۔امذ، ہ۔ مرغی کی ایک بیماری جس میں پیٹ کا ورم ہو جاتا ہے اور وہ انڈے دینا چھوڑ دیتی ہے۔

# ت

**ت** تے، تا۔اسث۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے ساتواں جبکہ صوتی کے اعتبار سے چھٹا، عربی حروفِ تہجی ابثت کا تیسرا اور دیوناگری کا سولھواں حرف جو تائے فوقانی، تائے قرشت اور تائے مثنات کے نام سے موسوم ہے۔لثوی مصمتہ (حرفِ صحیح) جو نوکِ زبان اور دانتوں یا مسوڑھوں کی پُشت سے ادا کیا جاتا ہے۔لفظ کے شروع اور درمیان دونوں جگہوں پر آتا ہے، مثلاً: 'تاخیر'،'ستیاناس' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آسکتا ہے، مثلاً: 'قیامت'، 'صداقت'،'آفت' اور 'ذات'،'صدقات'،'رات' وغیرہ۔جمل میں "ت" کے بطور تائے قرشت ۴۰۰ عدد شمار ہوتے ہیں، بطور تائے مدورہ "ۃ" ہائے ہوز کی مثل صرف ۵ اعداد کا حامل۔حروفِ شمسی میں شامل ہے۔یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا کوڈ "U+062A" اور اِس کا نام "Arabic Letter Teh" ہے۔

**ت** زیرت۔صف۔ مرکبات کے شروع میں آکر تین کے معنی دیتا ہے۔مثلاً: تکنا، ترپھلا وغیرہ۔

## ت۔ا

**تا(۱)** حرف جر۔ف۔ تک، جب تک، جس وقت تک، اس لیے کہ؛ کی حد تک، نیز ''تاکہ'' کی تخفیف مثلاً: تاعرضِ شوق میں نہ رہے بندگی کی لاگ۔

**تا ابد** (زبرا، زبرب) ہمیشہ۔

متعلق فعل: **تا امکان** (زبرا، جزم م) مقدور بھر، جس قدر ممکن ہو، جہاں تک ہوسکے۔

متعلق فعل: **تا ایں دم** (ی، ن مغ، زبرد)(ف) اب تک، اس وقت تک، آج تک۔

متعلق فعل: **تا آنکہ** (تا آں کے)(ف) یہاں تک کہ، اِس حد تک کہ۔

متعلق فعل: **تا کِے** (زبرب، ے لین)(ف) کب تک، کہاں تک۔

متعلق فعل: **تا بمقدور** (زبرم، جزم ق، ومع)(ف) جہاں تک بس میں ہو۔

کہاوت: **تا تریاق از عراق آوُردہ شوَد، مارگزیدہ مُردہ شوَد** جب تک عراق سے تریاق آئے گا سانپ کا کاٹا مرجائے گا، عموماً ایسے موقع پر بولا جاتا ہے جب انتظار کرنے سے مقصد فوت ہوجانے کا اندیشہ ہو۔

کہاوت: **تا تو بمَن میرَسی مَن بخدا میرَسم** جب تک تو میرے پاس پہنچے گا میں خدا کے پاس پہنچ چکا ہوں گا یعنی مرجاؤں گا، زیادہ انتظار کی حالت میں بولا جاتا ہے۔

**تا حال** اب تک، اِس وقت تک، یہاں تک۔

**تاحینِ حیات** (ی، لیٹا زیرن، زبرح) زندگی بھر، جیتے جی۔نیز تا بہ حیات۔

**تا دمِ زیست** (لیٹا زیرم، ی، جزم س) زندگی کے آخری سانس تک، عمر بھر، جیتے جی۔نیز **تا دمِ حیات**۔

**تا دمِ مرگ** مرتے دم تک۔

**تا دمِ واپسیں** رک: **تا دمِ مرگ**۔

**تا دیر** کافی مدت تک، بہت دیر تک۔

کہاوت: **تا سال دِگر مے کے خورد زندہ کے ماند** اگلے سال تک کون شراب پیے کون جیے، کون زندہ رہے کون مرجائے، کیا خبر کیا ہو۔

کہاوت: **تا شُو د مردِ فربہے لاغر، لاغرے مُردہ باشَد از سختی** جس قدر سختی یا مصیبت کی وجہ سے موٹا آدمی کمزور ہوتا سختی سے کمزور آدمی مرجاتا ہے؛ جس کام میں امیر آدمی کا معمولی نقصان ہو غریب آدمی کا اُتنے میں ستیاناس ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **تا صَدَف قانع نشُد پُر دُر نشُد** جب تک سیپی قناعت نہیں کرتی، موتی سے نہیں بھرتی۔یہ کہاوت قناعت کی تعریف میں کہی جاتی ہے۔

**تا قیامت** (زیرق، زبرم) قیامت تک، طویل مدت تک۔

**تا کجا** (پیش ک) کہاں تک، کب تک۔

**تا کہ** (ف) جب تک کہ، اس زمانے تک کہ، اس لیے کہ۔

کہاوت: **تا کہ احمق باقی است اندر جہاں، مردِ عاقل کے شوَد محتاجِ ناں** جب تک دُنیا میں بیوقوف لوگ موجود ہیں عقل مند کو روٹی کی محتاجی نہیں ہوسکتی۔

**تا لبِ گور** (وج) مرتے دم تک، آخری دم تک۔

کہاوت: **تا مرد سخن نگفتہ باشَد، عیب و ہنرَش نہفتہ باشَد** (شیخ سعدی) جب انسان منہ سے کچھ نہ کہے اُس کے عیب اور ہنر چھپے رہتے ہیں۔

**تا مقدور** رک: **تا بمقدور**۔

متعلق فعل: **تا وقتیکہ** (وَق تے کے)(ف۔ع) جس وقت تک، اس وقت تک۔

متعلق فعل: **تا ہم** (ف) پھر بھی، اس کے باوجود۔

**تا ہنوز** ابھی تک۔

**تا(۲)** اسث۔ (رقص) ناچ کا بول جو تال میں دوسرے بولوں کے ساتھ ادا کیا جاتا ہے۔

**تا(۳)** اسث، ہ۔ بچوں کو خوش کرنے کے لیے اوٹ میں سے منہ نکال کر کہا جانے والا کلمہ، غالباً ''تاک'' کا مخفف، مثلاً مو کھے سے تا کی/تا کہا۔

**تاب**(۱) امث، ف۔ گرمی، تپش؛ حرارت، آگ؛ روشنی، چمک، نور۔ نیز تابش۔

**تاب آلود** گرمی کھایا ہوا۔

صف: **تاباں** روشن۔ نیز تابناک، تابندہ۔

**تاب خانہ** حمام، گرم کمرہ، تنور گھر۔

**تاب دار** روشن، چمکتا ہوا۔

**تاب دان** روشن دان، وہ موکھا جو عمارت میں روشنی کے لیے چھوڑ دیا جاتا ہے۔

محاورہ: **تاب دینا** روشن کرنا، منور کرنا۔

**تاب کار** زیادہ ایٹمی وزن رکھنے والے بعض عناصر جن سے ہر وقت ایسی شعاعیں خارج ہوتی رہتی ہیں جس سے ایٹوں میں توڑ پھوڑ ہوتی رہتی ہے، ایسے عناصر کو تابکار کہا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Radio Active Elements۔ نیز تابکار۔

**تابناک** روشن، چمک دار۔

**تاب**(۲) امث۔ بل، پیچ، اُلجھن؛ بالوں کی لہر یا گھونگر۔

**تاب دار** پیچ دار، خم دار۔

محاورہ: **تاب کھانا** بل کھانا، خم کھانا۔

**تاب**(۳) امث۔ تحمل، برداشت، صبر؛ طاقت، مجال، قدرت، مقدور۔

محاورہ: **تاب باقی نہ رہنا** ضبط نہ ہوسکنا۔

محاورہ: **تاب پانا** فرصت یا مہلت ملنا۔

**تاب فرسا** ہمت توڑنے والا، طاقت گھٹانے والا۔ نیز **تاب کاہ**۔

محاورہ: **تاب نہ لاسکنا** برداشت نہ کرسکنا، کسی تکلیف، غم یا دُکھ کی شدت کو سہہ نہ سکنا۔

مرکب: **تاب وتواں** (وج، پیش ت) طاقت، قدرت؛ ظرف، حوصلہ، صبر، قرار۔

**تاب وتوش** طاقت، توانائی۔

**تاباں** ۔صف۔امث،ف۔ چمک دار، روشن، درخشاں۔

**تابانی** امث،ف۔ روشنی، چمک، تابندگی۔

**تابڑتوڑ** زبرب، جزم ڑ، وج۔متعلق فعل۔ مسلسل، متواتر، لگاتار، اُوپر تلے، برابر۔

**تابستان** زیرب، جزم س۔ امذ،ف۔ گرمی کا موسم۔

**تابش** زیرب۔امث۔ چمک، روشنی، نور، گرمی، حرارت، تمازت۔

**تابشِ آفتاب** سورج کی گرمی؛ دھوپ کی چمک۔

**تابع** لیٹا زیرب۔صف، ع۔ پیرو، اتباع کرنے والا؛ ماتحت، پابند؛ ساتھ لگا ہوا مثلاً: تابع مہمل۔

**تابع فرماں** مطیع، حکم کا بندہ، ملازم۔ (غلط العام) **تابع دار** کو بھی تابع فرمان کے معنوں میں استعمال کیا جانے لگا ہے۔

اکیف(مث): **تابع داری** اطاعت، فرمانبرداری۔

**تابع مرضیِ مالک** (زبرم، جزم ر، لیٹا زیری، زیرل) وہ کسان جو مالک کا مطیع ہو، خود کسی بات کا اختیار نہ رکھتا ہو۔

**تابع معقول** (زبرم، جزم ع، ومع) جس بات کا استخراج منطق اور عقل سے کیا جائے۔

**تابع موضوع**(ف) وہ لفظ جو کسی بامعنی لفظ کے ساتھ زینتِ کلام کے لیے آئے، مثلاً: گوراچٹا میں "چٹا"۔

**تابع مہمل** (ف، ع) وہ بے معنی لفظ جو کسی بامعنی لفظ کے ساتھ بولا جائے مثلاً پانی وانی میں "وانی"۔

**تابعی** لیٹا زیرب۔امذ،ع۔ اصحابِ رسول اللہ ﷺ کی صحبت سے مستفید قدیم مسلمان، جو تاحیات ایمان پر قائم رہا ہو۔

**تابعیت** تابعی کا درجہ یا حیثیت۔

**تابعین** لیٹا زیرب،ی۔امذ،جمع۔ **تابعی** (رک) کی جمع۔

**تابکار** جزم ب۔صف،ف۔ زہریلی شعاعیں خارج کرنے والے (اجسام)۔ انگریزی میں: RadioActive۔

**تابکاری** انحطاط پذیر ایٹمی مرکزوں سے الفا، بی ٹا اور گاما جیسی شعاعوں کا اخراج۔

**تابندگی** زیرب، جزم ن، زبرد۔امث،ف۔ روشنی، چمک۔

**تابندہ** زیرب، جزم ن، زبرد۔صف،ف۔ روشن، چمکیلا۔

**تابوت** ومع۔امذ،ع۔ لکڑی کا صندوق جس میں لاش کو رکھ کر دفن کیا جائے۔ ایک قسم کا تعزیہ؛ جوتے کی شکل درست رکھنے کے لیے جوتے کے اندر رکھا جانے والا لکڑی کا فرما؛ ایک قسم کا ٹیکس جو مسلمانوں کو مرہٹوں کے دَور میں تابوت نکالنے کی وجہ سے دینا پڑتا تھا۔

محاورہ: **تابوت اُٹھانا** جنازہ لے جانا؛ تعزیہ اُٹھانا۔

محاورہ: **تابوت اُٹھنا** رک: **تابوت اُٹھانا** جس کا یہ لازم ہے۔

کہاوت: **تابوت پر لدنے کے دن ہیں** بوڑھا ہونے کے سبب قریب المرگ ہیں۔

**تابوت گر** جنازہ تیار کرنے والا۔

محاورہ: **تابوت نکالنا** جنازہ اُٹھانا؛ تعزیہ اُٹھانا۔

**تابہ(۱)** زبرب۔اند،ف۔ توا جس پر روٹی پکاتے ہیں۔

**تابہ(۲)** زبرب۔اند،ف۔ بٹا ہوا، پیچیدہ، بل کھایا ہوا؛ چمکیلا، روشن۔

**تابی** صف۔ وہ زمین جس پر جھیل یا نہر وغیرہ کے ذریعے آبپاشی نہ ہوتی ہو، بارانی یا چاہی؛ آبی کی ضد؛ گرمی، تاپ۔

**تابید** ی۔امث۔ ابدیت، قیام، پائیداری۔

**تابیدہ** ی، زبرہ۔صف،ف۔ پیچیدہ، بل کھایا ہوا؛ چمکتا ہوا، روشن۔

**تابین** ی۔اند،ع۔ فوج کا وہ سپاہی جو صاحبِ عہدہ نہ ہو۔

**تابین باشی** فوج کا افسرِ اعلیٰ۔

**تابیہ** زیرب، زبری۔اند۔ تنبیہ، فہمائش، آگاہی۔

محاورہ: **تابیہ بٹھانا** روک ٹوک کرنا؛ رعب قائم کرنا؛ یاد کرانا۔

**تاپ** اند،ہ۔ بخار، حرارت، گرمی۔ نیز تپ۔

**تاپ تلی** تلی کا ورم جو بخار کی وجہ سے ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **تاپ چڑھنا** بخار ہونا۔

**تاپا** اند۔ ماہی گیری کی کشتی۔

**تاپاک** اند۔ بےچینی، مچلاہٹ، چستی، پھرتی، چالاکی؛ گرمجوشی۔ نیز (رک) تپاک۔

**تاپسی** زبرپ، ی۔امث،س۔ تارک الدنیا عورت۔

**تاپک** زبرپ۔اند۔ حدت، گرمی، بخار؛ شعلہ زنی۔

**تاپنا** جزم پ۔فعل لازم۔ سینکنا، دھوپ میں یا آگ کے پاس بیٹھ کر جسم کو گرمی پہنچانا۔

**تات** ۔اند،س۔ معزز، مکرم، لائقِ احترام؛ بزرگ، بڑا۔

**تاتا** ۔صف۔ گرماگرم، گرم کیا ہوا۔

**تاتا تھئی تھئی** زبرتھ، ی۔نقلِ صوت،ہ۔ ناچ گانا۔

محاورہ: **تاتھیا مچنا** دھوم ہونا، شور و غل، ہڑبونگ ہونا۔

**تاثر** زبرت، زبرا، شد پیش ث۔اند،ع۔ اثر ڈالنا یا قبول کرنا؛ کسی بات کا معنی خیز نتیجہ یا نکتہ جو ذہن میں رہ جائے، ذہن پر قائم ہونے والا نقش۔

**تاثیر** ی۔امث،ع۔ خاصیت، اثر، نتیجہ، پھل؛ نشان چھوڑنا۔

محاورہ: **تاثیر دکھانا/کرنا** سرایت کرنا، اثر کرنا، خاصیت ظاہر ہونا۔

محاورہ: **تاثیر کھونا** اثر زائل ہونا۔

**تاج** اند،ع۔ شاہی ٹوپی، اکلیل، مکٹ؛ مور، مرغ وغیرہ کی کلغی؛ (مجازاً) بادشاہ، حکومت، سلطنت؛ درخت کی شاخ۔

**تاج اُلملوک** (پیش ج، غم ا، جزم ل، پیش م، ومع) بچھناک کا پودا۔ نیز کلاہ راہب۔

**تاج بخش** وہ بادشاہ یا شہنشاہ جو دوسروں کو بادشاہ بنائے یا دوسرے بادشاہوں کی سلطنت پر قبضہ کر کے اُنھیں واپس لوٹا دے۔

**تاج بخشی** تاج یا سلطنت دینے کا عمل۔

**تاج پوشی** (وج) سر پر تاج رکھنا، باقاعدہ تاج پہن کر بادشاہ بننا۔

**تاجِ خروس** (لیٹا زیرج، پیش خ، ومع) (ف) مرغ کی کلغی؛ ایک سرخ پھول، کلغہ، جس کی پتیاں مرغ کی کلغی کی طرح ہوتی ہیں۔

صف: **تاج دار** (ف،ع) بادشاہ، حکمران؛ (معماری) اصل تعمیر سے آگے نکلا ہوا سلامی دار چھجا، دالان یا لداؤ کا دروازہ۔

**تاج دارِ دیں** دین کا بادشاہ، مراد: حضرت محمد ﷺ۔

**تاجِ سکندری** (زیرس، زبرک، ن مغ، زبرد) دُنیا کی بادشاہت، ساری دُنیا کی حکمرانی کا تاج۔

**تاج گر** بادشاہ بنانے والا۔ انگریزی میں: King Maker۔

محاورہ: **تاج سر پر رکھنا** تاج پہننا، بادشاہ بننا۔

**تاجِ شمع** شمع کا شعلہ۔

**تاج وَر** تاج والا، بادشاہ، صاحبِ اختیار۔ نیز تاجور۔

**تاجِ ہدہد** ہدہد کے سر پر موجود تاج کی سی شکل کی کلغی۔

**تاجر** زیرج۔اند،ع۔ سوداگر، تجارت پیشہ، کاروباری۔

**تاجو** وج۔صف۔مث۔بطورِ دُشنام۔ بدعورت؛ سفاک عورت جو سگے بھائی سے بدسلوکی کرے۔

**تاجیل** ی۔امث۔ التوا، مہلت، معینہ مدت۔

**تاخ** جزم خ۔اند۔ نقاب۔

**تاخت** جزم خ۔امث،ف۔ حملہ، دھاوا؛ لوٹ، غارتگری۔

**تاخت و تاراج** لوٹ مار، تباہی، بربادی۔

محاورہ: **تاخت و تاراج کرنا** تباہ کرنا، برباد کرنا؛ ستیاناس کرنا، لوٹ لینا۔

**تأخر** زبرت، زبرا، شد پیش خ۔اند،ع۔ مؤخر ہونا، پیچھے ہونا؛ عمر یا رتبے میں کم، تقدم کی ضد۔

**تاخیر** ی۔امث،ع۔ دیر (کرنا یا ہونا)، وقت کا کھونا؛ وقفہ، تعویق۔

محاورہ: **تاخیر کرنا** دیر کرنا، وقت ضائع کرنا۔

**تأدُب** زبرت، زبرا، شد پیش د۔اند،ع۔ آداب سیکھنا، ادب آموزی؛ تمیز، تہذیب، شائستگی۔

**تادیب** ی۔امث،ع۔ تعلیم، سدھانا، اَدب سکھانا، اَخلاقی تربیت؛ تنبیہ، سرزنش کرنا، سزا دینا، تعزیری کارروائی کرنا۔

**تادیب خانہ** قیدیوں کی اصلاح کا ادارہ۔

**تادیبی** تنبیہ کے متعلق، اصلاحی۔

**تادیبی کارروائی** ایسی کارروائی جس سے نظم و ضبط قائم رہے، انضباتی کارروائی۔

**تادیت** (۱) زیرد، زبری۔ امث۔ عمل؛ مطلوبہ یا متوقع کارکردگی؛ ابلاغ، پہنچانا، ادا کرنا۔ (برقیات) ترسیل، توصیل؛ ادائی، بے باقی۔ نیز **تادیہ**۔

**تادیت** (۲) زیرد، زبری۔ امث۔ جذب ہونے یا اثر پذیر ہونے کی کیفیت۔

**تاذی** زبرت، زبرا، شدذ۔ امث، ع۔ اذیت دینا، تکلیف دینا؛ رنجش، آزردگی، دُکھ۔ نیز **تأذی**۔

**تاذین** ی۔ امث، ع۔ اجازت، اِذن۔ نیز **تاذُن**۔

**تار** (۱) اند، ف۔ دھات یا دھاگے کی پتلی ڈوری، کوئی مہین ریشہ، کپڑے کی دھجی؛ رشتہ، سلسلہ؛ تعلق، بندھن؛ کسی قوام کی پتلی دھار؛ سالن پر تیرتی چکنائی۔ سورج یا روشنی کی شعاع؛ برقی پیغام۔

**تار بابو** ڈاک یا ریلوے کا وہ ملازم جو برقی پیغام کی ترسیل و وصول کا کام کا مخصوص برقی آلے سے سرانجام دیتا ہے۔

کہاوت: **تار باجا، راگ بوجھا** ایسے موقع پر جب کوئی ایک اشارے سے پوری بات سمجھ لے۔

**تارِ باراں** مینہ کے پانی کا سلسلہ جس سے ابر سے زمین تک ایک لکیر سی بن جاتی ہے۔

محاورہ: **تار باندھنا** کسی کام کا سلسلہ کرنا؛ کوئی کام پے در پے کرنا، کوئی کام لگاتار کیے جانا۔

محاورہ: **تار بتار ہونا** براحال ہونا، پتلا حال ہونا؛ معاملہ بگڑ جانا۔

**تارِ برقی** وہ تار جو برقی قوت سے پیغامات کو ایک مقام سے دوسرے مقام تک پہنچائے۔ انگریزی میں: ٹیلیگراف، ٹیلیگرام۔

محاورہ: **تار بندھنا** کسی کام کا پے در پے ہونا؛ قوام کا چیپ والا ہونا۔

**تار بندی** بجلی کے تار نصب کرنے کا عمل؛ کھیت وغیرہ کے گرد حفاظت کے لیے تار لگانے کا عمل۔

محاورہ: **تار بھرنا** چاندی یا سونے کے تار سے کسی لباس کو آراستہ کرنا۔

**تار پتری** سونے کے تاروں سے بُنا ہوا کپڑا۔

**تار تار** دھجی دھجی، ٹکڑے ٹکڑے، پرزے پرزے۔

محاورہ: **تار تار بکنا** ہر ایک لفظ جدا جدا بولنا۔

محاورہ: **تار تار کرنا** پھاڑنا، دھجیاں بکھیرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

**تار ترنگا** (زیرت، زبرر، ن غنہ) وہ کپڑا جس کی بُناوٹ دُور دُور ہو، جھرجھرا۔ نیز **تار تلنگا** (زبرت، زیرل)۔

**تار توڑ** ایک قسم کا سوئی کا کام جو کپڑے پر کیا جاتا ہے۔

محاورہ: **تار ٹوٹنا** سلسلہ منقطع ہونا، رخنہ پڑنا؛ کام میں ہرج واقع ہونا؛ سانس بند ہونا؛ سوت وغیرہ کا تار کٹ جانا۔

محاورہ: **تار چڑھانا** ستار یا طنبورے کے تار کسنا یا لگانا۔

محاورہ: **تار چھوڑنا** شیرہ پک جانا، قوام بن جانا۔

محاورہ: **تار دبکنا** سنہرے اور روپہلے تاروں کو کوٹ کوٹ کر چوڑا کرنا۔

محاورہ: **تار دینا** برقی تار کے ذریعے ایک مقام سے دوسرے مقام پر خبر پہنچانا۔

**تار رسانی** برقی تار کی ترسیل، تار پہنچانے کا عمل۔

محاورہ: **تار سے تار جدا ہونا** لباس کا ایک ایک دھاگا الگ ہونا، کپڑوں کا نہایت بوسیدہ ہو جانا۔

**تارِ شعاع** روشنی کی کرن۔

**تارِ شمع** موم بتی یا شمع کا وہ دھاگا جو اوّل سے آخر تک ہوتا ہے اور جلتا رہتا ہے۔

**تارِ عنکبوت** (زبرع، جزم ن، زبرک، ومع) (ف، ع) مکڑی کا جالا؛ (مجازاً) کمزور ریشہ۔

صف: **تارکش** (ف) سونے اور چاندی کے تاروں کو کھینچ کر لمبا اور پتلا کرنے کا کام کرنے والا شخص۔

**تارکشی** تار کھینچنے کا کام یا پیشہ؛ سونے یا چاندی کے تار سے کپڑوں پر کشیدہ کاری کا کام، زربافی۔

کہاوت: **تار کے بل مکڑی ناچے** کمزور رشتے کا سہارا لینے پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **تار کھینچنا** کسی دھات کو پگھلا کر یا تپا کر پتلا کرنا؛ موسیقی کے آلات کے تار کسنا۔

**تارِ گریباں** گریبان کی دھجی۔

محاورہ: **تار گھاٹ لینا** اندازہ کرنا، جانچنا، جائزہ لینا۔

**تار گھر** وہ مقام جہاں سے تارِ برقی سے تار دیے اور وصول کیے جاتے ہیں۔ انگریزی میں: ٹیلیگراف آفس۔

محاورہ: **تار لگانا** سلسلہ قائم کرنا، کسی کام کو مسلسل اور لگاتار کیے جانا؛ تار باندھنا۔

محاورہ: **تار لگا نہ رکھنا** کسر باقی نہ چھوڑنا، تسمہ لگا نہ رکھنا؛ کوئی تعلق باقی نہ رکھنا۔

محاورہ: **تار لگنا** سلسلہ بندھنا، کسی کام کا مسلسل ہوئے جانا۔

**تارمار** پریشان، درہم برہم۔

**تارِ مسطر** (زیرِ م، جزم س، زبر ط) وہ دھاگا جو مسطر میں لکیریں کھینچنے کے لیے لگایا جاتا ہے۔

محاورہ: **تار ملانا** (موسیقی) ستار یا طنبورے کے تاروں کو ہم آہنگ کرنا۔

**تارِ نظر** لگاتار دیکھنے کا عمل، کسی کے آنے جانے پر مسلسل نظر رکھنا۔

**تارِ نفس** (زبر ن، زبر ف) سانس کے آنے جانے کا سلسلہ۔

محاورہ: **تار نکالنا** کشیدہ کاری کے لیے کپڑے میں سے دھاگے نکالنا؛ سراغ لگانا، کھوج نکالنا۔

**تارِ نگہ** رک: تارِ نظر۔

محاورہ: **تار نہ ٹوٹنا** تسلسل میں فرق نہ آنا، سلسلہ جاری رہنا؛ تار بندھا رہنا۔

**تار و پود** تانا بانا؛ کپڑا بُننے کے لیے طولاً و عرضاً لگائے گئے دھاگے۔

محاورہ: **تار ہونا** ٹکڑے ٹکڑے ہونا، پھٹ جانا۔

**تار** (۲) صف۔ تاریکی، اندھیرا؛ تاریک، جو روشن نہ ہو مثلاً: **شبِ تار** اندھیری رات۔

محاورہ: **تار ہونا** تاریک ہونا، اندھیرا ہونا۔

**تارا** اند، ہ۔ ستارہ، نجم، جرمِ فلکی، کوکب؛ آنکھ کی پتلی؛ صدمے یا دماغی کمزوری کے باعث آنکھوں کے آگے آنے والا ترمرا؛ (مجازاً) پیارا۔

محاورہ: **تارا اُترنا** ستارے کا آسمان سے زمین پر اُترنا؛ (مجازاً) بچہ پیدا ہونا۔

**تارا پلاؤ** ایک قسم کا پلاؤ جو پسندے، انڈے اور قیمہ ڈال کر پکایا جاتا ہے۔

محاورہ: **تارا ٹوٹنا** رات کی تاریکی میں کسی روشن لکیر کا پیدا ہونا، شہابِ ثاقب کا گرنا۔

محاورہ: **تارا جھلملانا** برسات کے موسم میں ستارے کا کبھی کم اور کبھی زیادہ چمکنا۔

محاورہ: **تارا چمکنا** عروج ہونا، ترقی ہونا۔

محاورہ: **تارا ڈوبنا** ستارہ غروب ہونا، نحوست چھا جانا؛ زوال آنا۔

**تارا سی آنکھیں** چمک دار روشن، صاف شفاف آنکھیں، خوبصورت آنکھیں۔

محاورہ: **تارا سی آنکھیں ہو جانا** آنکھوں کی بیماری (آشوبِ چشم) جاتی رہنا، آنکھوں کا میل کچیل صاف ہو جانا۔

محاورہ: **تارا گرنا** مقدر خراب ہونا، بدنصیبی کے دن آنا۔

محاورہ: **تارا ہو جانا** ستارے کی مانند ہو جانا، آسمان سے لگ جانا؛ شہرت کی بلندی پر پہنچ جانا؛ کسی شے کا اتنا بلند ہو جانا کہ چھوٹی نظر آنے لگے؛ غائب ہو جانا۔

**تارا مچھلی** (اسث) بے ریڑھ کی ہڈی کی نوع سے ایک ستارہ نما مچھلی؛ متعدد بازوؤں والی سمندری مخلوق۔

**تاراج** اسث، ف۔ غارت گری، لوٹ مار، دست بُرد۔ نیز تاراجی۔

محاورہ: **تاراج کرنا** لوٹ لینا، غارت کرنا۔

**تاراج گاہ** غارت گری کی جگہ۔

**تاراج گر** لوٹنے والا، غارت کرنے والا، لٹیرا۔

**تاراجی** بربادی، لوٹ مار۔

**تارامنڈل** زبر م، جزم ن، زبر ڈ۔ اند۔ پھول برسانے والی آتش بازی، آگن گولا؛ ستاروں کا حلقہ، کنڈل۔

**تارامیرا** ی۔ اند، ہ۔ سرسوں سے مشابہ بیج جن سے تیل نکالا جاتا ہے۔

**تارپتری** زبر پ، جزم ت۔ اسث۔ رک: تار (۱) کے تحتی الفاظ۔

**تارپیڈو** ے، وج۔ اسث۔ سگار کی شکل کا ایک جنگی آلہ جو بحری بیڑوں کو تباہ کرنے کے لیے پانی کے اندر آبدوز سے چلایا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Torpedo۔

**تارپین** ی۔ اند۔ گندہ بہروزہ، ایک قسم کا گوند جو چیڑ کے درخت سے نکلتا ہے، انگریزی کے لفظ "Turpentine" کا مورد۔

**تارترنگا** جزم ر، زیر ت، زبر ر، ن غنہ۔ صف۔ جھیر جھیر، جھوجھرا، جس کی بناوٹ کے تار دور دور یا الگ الگ ہوں، گھٹیا کپڑا یا مسالا، ٹکن وغیرہ۔ نیز تارتلنگا۔

**تارتل** جزم ر، زیر ت۔ اند۔ چھوٹا موٹا زیور۔ نیز تار چھلا، تارتنکا۔

**تارخ** زبر ر۔ اند۔ چندیا، تالو۔

**تارک** زبر ر۔ اند، ف۔ مانگ، سر کا درمیانی حصہ؛ سر کا اُوپری حصہ، تالو۔

**تارک** زیر ر۔ صف، ع۔ ترک کرنے، چھوڑنے، تیاگنے والا۔

**تارکِ اُلدنیا** (پیش ک، غم ا، غم ل، پیش د) راہب، گوشہ نشین۔

**تارکِ الصلوٰۃ** (پیش ک، غم ا، غم ل، شد زبر ص، کھڑا ا زبر ل) جس نے نماز چھوڑ رکھی ہو، بے نماز۔

**تارکِ الوطن** (پیش ک، غم ا، جزم ل، زبر و، زبر ط) جو مستقل طور پر شہر یا ملک چھوڑ دے۔

**تارکِ موالات** (پیش م) حکومت سے تعاون نہ کرنے والا شخص۔

**تارن** (۱) زبر ر۔ اند۔ چھپر چھانے کے لیے بانس کا ٹھاٹھر؛ بانسوں کو جوڑ کر بنایا ہوا دریا پار کرنے کا وسیلہ۔

**تارن** (۲) زبر ر۔ اند، ہ۔ آزاد کرنے والا، نجات دلانے والا۔

**تارن ہار** نجات دینے والا۔

**تارنا** زبر۔ فعل متعدی۔ بخشنا؛ نجات دلانا، آزاد کرانا۔

**تاروں** وج۔ جمع۔ مذ۔ **تارا** (رک) کی جمع۔

**تاروں بھری** وہ اوڑھنی جس میں تارے ٹنگے ہوں۔

**تاروں بھری رات** ایسی رات جس میں آسمان صاف ہو اور ستارے چمکتے ہوں۔

**تاروں کی انجمن** ستاروں کا جھمکٹا۔

**تاروں کی چھاؤں** ستاروں کی روشنی؛ پچھلی رات کا وقت، نور تڑکے، صبح کاذب۔

**تاروں کی محفل** ستاروں کا جھنڈ؛ (مجازاً) نورانی محفل، عالی مرتبہ لوگوں کا اجتماع؛ حسینوں کا مجمع۔

**تاری** امث۔ آتش بازی کی ایک قسم جو ہوا میں اُڑ کر تاروں کے جھرمٹ کی طرح پھیلتی ہوئی نیچے اُترتی ہے؛ تاریکی، سیاہی۔

**تارے** جمع۔ امذ۔ **تارا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **تارے اُتارنا** روشن کرنا، منور کرنا؛ ناممکن کام کرنا۔

محاورہ: **تارے باندھنا** عورتوں کا ایک ٹوٹکا جو بارش کی جھڑی بند کرنے کے لیے کیا جاتا ہے؛ کسی سلسلے کو روکنا۔

محاورہ: **تارے توڑنا** حیرت انگیز کام کرنا، ناممکن کام کر دکھانا؛ نہایت چالاکی اور عیاری کا مظاہرہ کرنا۔

محاورہ: **تارے ٹانکنا** آرائش اور سجاوٹ کے لیے موتی اور ستارے وغیرہ کپڑوں پر لگانا۔

محاورہ: **تارے جڑنا** کسی سطح پر تاروں کو جمانا، آراستہ کرنا۔

محاورہ: **تارے جھڑنا** ستارے گرنا، تارے ٹوٹنا۔

محاورہ: **تارے جھلملانا** (خصوصاً برسات میں) ستاروں کا کبھی کم اور کبھی زیادہ روشنی دینا۔

محاورہ: **تارے چٹکنا** مطلع صاف ہو کر بادلوں کا چھٹ جانا اور ستاروں کا نکل آنا؛ رات طلوع ہونا۔

محاورہ: **تارے دکھانا** مسلمان عورتوں کی ایک رسم کہ زچہ کو چھٹی کے دن نہلا دھلا کر دُلھن بناتے ہیں اور گود بھر کر چھلنی میں روشنی دکھاتے ہیں، اس موقع پر قرآنِ مجید اُس کے سر پر رکھا جاتا ہے؛ بدحواس کرنا، پریشان کرنا۔

محاورہ: **تارے دکھائی دینا** صدمے یا دماغی کمزوری کے باعث آنکھوں کے آگے ترمرے ناچنا؛ سخت مصیبت میں مبتلا ہونا۔

محاورہ: **تارے کھلنا** صاف رات میں تاروں کا آسمان پر چمکنا۔

محاورہ: **تارے گننا** نہایت بے قراری میں رات کاٹنا، رات بھر جاگتے رہنا؛ (عاشق کا) فرقت میں رات بسر کرنا۔

محاورہ: **تارے گنوانا** (رک) **تارے گننا** کا تعدیہ؛ مصیبت میں مبتلا کرنا۔

محاورہ: **تارے نظر آنا** حیران ہونا، خوف زدہ ہونا، پریشان ہونا۔

محاورہ: **تارے نکلنا** رات طلوع ہونا، ستارے چمکنا۔

**تاریج** ی۔ امث۔ تختۂ حساب جو میزان جوڑنے کے لیے لکھا جائے؛ جدول، گوشوارہ۔

**تاریخ** ی۔ امث، ع۔ جنتری کی رُو سے کسی دن کا عدد شمار؛ روئداد، سرگزشت؛ کسی چیز یا واقعے کے ظہور کا وقت؛ گزشتہ زمانوں کے حالات کی تحقیق و تالیف کا علم؛ (قانون) عدالت میں پیشی کا دن؛ قواعدِ جمل کے مطابق حروف والفاظ کو جوڑ کر کسی واقعے کا سال متعین کرنا۔

**تاریخِ اِرجاع** (زیرا) عدالت سے رجوع ہونے، دعویٰ دائر کرنے کی تاریخ۔

**تاریخِ پیشی** (ے) (قانون) وہ تاریخ جو عدالت میں حاضری کے لیے مقرر ہو۔

محاورہ: **تاریخ پڑنا** عدالت میں مقدمہ کی سماعت کی تاریخ مقرر ہونا۔

محاورہ: **تاریخ ٹھہرانا** شادی بیاہ وغیرہ کی تاریخ مقرر کرنا۔

**تاریخ داں** تاریخ کے فن سے واقف؛ وہ شخص جو حسابِ جُمل سے تاریخی مادے نکالنے کا فن جانتا ہو۔

محاورہ: **تاریخ دینا** عدالت کے منشی کا مقدمہ کی سماعت کی تاریخ کا مقدمہ کے فریقین کو دینا یا بتانا۔

**تاریخِ شمسی** وہ تاریخ جس کا تعلق شمسی مہینے سے ہو، عیسوی سال کے مہینے کی تاریخ۔

**تاریخِ صوری** (لینا زیر خ، پیش ص، زبرو) اُس مادۂ تاریخ کو کہا جاتا ہے جس میں حسابِ جمل کو دخل نہ ہو بلکہ الفاظ سے خود بخود ظاہر ہو مثلاً: میر صاحب تیسویں ذی الحج کی شام، کر کے گئے چودھویں ہجری تمام۔

**تاریخِ قمری** ہجری سن کی تاریخ، چاند سے تعلق رکھنے والی تاریخ۔

محاورہ: **تاریخ کہنا** نظم و نثر میں ایسے الفاظ کا استعمال کرنا جن سے جُمل کے قاعدہ کے مطابق کسی واقعہ کے دن، مہینہ اور سال کا علم ہو جائے۔

محاورہ: **تاریخ لکھنا** کسی ملک یا قوم کے حالات و واقعات کو خاص ترتیب سے قلم بند کرنا۔ نیز رک: **تاریخ کہنا**۔

محاورہ: **تاریخ مقرر کرنا** جج یا عدالت کے منشی کا مقدمہ کی سماعت کی تاریخ مقرر کرنا؛ شادی بیاہ وغیرہ کی تاریخ طے کرنا۔

**تاریخی** ی۔ صف، ع۔ تاریخ سے منسوب، یادگار، اہم؛ زمانۂ گزشتہ سے تعلق

رکھنے والی شے۔

**تاریخی آدمی** وہ شخص جو کسی اہم انفرادی کارنامے کی وجہ سے تاریخ میں درج کرنے کے قابل ہو۔

**تاریخی تناظر** تاریخ سے براہ راست تعلق رکھنے والا پس منظر یا پیش منظر۔

**تاریخی غلطی** ایسی غلطی جس سے کسی قوم یا ملک پر شدید منفی اثرات مرتب ہوں اور وہ تاریخ کا حصہ بن جائے۔

**تاریخی واقعات** ایسے واقعات جن سے تاریخ کا ثبوت ملے، سچے واقعات۔

**تارید** ی۔است۔ کسی غیر زبان کے لفظ کو اُردو لب و لہجے میں ڈھالنا، اُردوانا، مثلاً ''Tomato'' سے ٹماٹر، "Lantern" سے لالٹین، ''Bottle'' سے بوتل وغیرہ۔ نیز توریدی (ولین)۔

**تاریدہ** ی، زبرد۔صف۔ تار تار کیا ہوا، اُلجھا ہوا، پیچیدہ، گچھے دار۔

**تاریک** ی۔صف،ف۔ سیاہ، کالا، مکدر؛ اندھیرا، اندھیری؛ (مجازاً) منحوس، ناخوشگوار۔

**تاریک براعظم** براعظم افریقہ کا پرانا نام۔

**تاریک چشم** جسے رات کو دکھائی نہ دے، رتوندیا۔

**تاریک دل** بدباطن، کینہ پرور، ایسا شخص جو دوسروں کو نقصان پہنچانے کے درپے ہو؛ (مجازاً) گمراہ۔

**تاریک زمانہ** بے علمی کا زمانہ، جہالت کا زمانہ۔

محاورہ: **تاریک کرنا** سیاہ کرنا، اندھیرا کرنا؛ اندھا کرنا۔

**تاریک نقطہ** وہ سیاہ تل جو آنکھوں کے مرکز میں ہوتا ہے۔

محاورہ: **تاریک ہونا** سیاہ ہونا؛ اندھیرے میں ہونا، کچھ نظر نہ آنا۔

**تاریکی** است،ف۔ تیرگی، سیاہی؛ لاعلمی، بےخبری، جہالت۔

محاورہ: **تاریکی آنا** اندھیرا چھا جانا۔

محاورہ: **تاریکی چھانا** رک: تاریکی آنا۔

محاورہ: **تاریکی میں ہونا** ناواقف ہونا، بےخبر ہونا؛ علم نہ ہونا۔

**تارینہ** ی، زبرن۔اند۔ (نباتات) پھولوں کا گچھا جو ایک ہی ڈنڈی سے پھوٹے ہوں۔

**تاڑ(۱)** اند،ہ۔ کھجور سے مشابہ ایک اُونچا درخت جس کے اُوپری سرے پر چھتری نما پتوں کا جھنڈ ہوتا ہے۔ اِس کی مادہ قسم میں سخت چھلکے کا پھل لگتا ہے جسے منخل کہتے ہیں اور اِس میں سے نرم شفاف گودا نکلتا ہے، خام صورت میں پھلوں کے گچھے کو کاٹ کر اُن کی جگہ مٹی کا برتن باندھ دیتے ہیں جس میں عرق جمع ہوتا رہتا ہے جو تاڑی کہلاتا ہے اور نشہ آور مشروب ہے۔

**تاڑ پتر** تاڑ کا چوڑا پتہ جو قدیم زمانے میں کاغذ کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

**تاڑ کا ساقد** بہت لمبا قد۔

**تاڑ(۲)** است،ہ۔ تاکنے، تاڑنے کا عمل؛ دھیان، تصور، قیاس؛ ذہن کی رسائی، فراست، سمجھ۔

مرکب وصفی: **تاڑ باز** نظر باز، عورتوں کو گھورنے والا؛ سمجھ دار، گہری نظر یا پرکھ رکھنے والا۔

**تاڑبازی** فہم و فراست، تیز فہمی۔

محاورہ: **تاڑ جانا/ لینا** بھانپ لینا، جانچ لینا، جان لینا، قیافے سے پہچان لینا۔

فعل متعدی: **تاڑنا** پرکھنا، پہچاننا، بات کی تہہ تک پہنچ جانا؛ مارنا، پیٹنا؛ ایک پتھر کو دوسرے پتھر سے ہم وزن کرنا؛ عورتوں کو گھورنا۔

صف: **تاڑو** (وج)(ہ) بہت زیادہ تاڑنے والا؛ قیافہ شناس۔

**تاڑک** ۔صف۔ سزا دینے والا، تنبیہ کرنے والا۔

**تاڑنی** است،ہ۔ چابک، کوڑا۔

**تاڑی(۱)** است،ہ۔ رک: تاڑ(۱) کے درخت سے حاصل ہونے والا عرق جو فوراً تازہ تازہ پی لیا جائے تو مفرح ہوتا ہے، لیکن دن نکلنے پر نشہ آور ہو جاتا ہے۔

**تاڑی باز** تاڑی پینے والا۔

**تاڑی(۲)** است،ہ۔ موٹھ، قبضہ، کسی ہتھیار کا دستہ۔

**تاڑی(۳)** صف،ہ۔ نظر لگانے والا شخص یا آنکھ؛ حاسد۔

**تاز** صف،ف۔ دوڑ، بھاگ؛ حملہ؛ بطور لاحقہ یا مرکبات میں جزو دوم کے طور پر مستعمل۔ دوڑنے والا، دھاوا کرنے والا، مثلاً: ترکتاز، یکہ تاز۔

**تازوتگ** دوڑ دھوپ، کوشش۔

**تازَگی** زبرز۔مث،ف۔ سرسبزی، شادابی، طراوت؛ جدت، نیاپن، (چہرے کی) رونق۔ نیز تازْگی (جزم ز)۔

**تازہ** زبرز۔صف،ف۔ نیا، جدید، حال کا؛ (پھل پھول) ڈال کا ٹوٹا، پیڑ کا اُترا، سرسبز، ہرا بھرا؛ مکرر، دوبارہ واقع ہونے یا کیا جانے والا؛ نورس، نودمیدہ، نوآمدہ۔ پرانا، باسی، کہنہ کی ضد۔

**تازہ بات** نئی بات؛ عجیب بات۔

مرکب: **تازہ بتازہ** (زبرب) بالکل نیا جو پہلے سے موجود نہ ہو؛ گرما گرم؛ نیا سوجھا ہوا۔

**تازہ بدن** موٹا جسم۔

**تازہ بہار** تازگی، شگفتگی۔

**تازہ تازہ** بالکل نیا، حال کا، جدید۔

**تازہ خبر** نئی خبر، ایسی خبر جو سنی نہ گئی ہو۔

**تازہ خیال** نیا خیال؛ جدت، وہ جسے نئی بات سوجھے۔

**تازہ خیالی** نئی بات سوجھنے کی کیفیت۔

**تازہ دم** جو تھکا ہوا نہ ہو، چاق و چوبند۔

محاورہ: **تازہ دم ہونا** تھکان اُتارنا، ہوشیار ہونا، چاق و چوبند ہونا۔

**تازہ دِماغ** عقل مند؛ نوعمر لوگ؛ جس کا دماغ تھکا نہ ہو؛ ایسا طالبِ علم جس نے حال ہی میں تعلیم مکمل کی ہو۔

محاورہ: **تازہ رکھنا** بوسیدگی سے بچانا، شگفتہ رکھنا۔

**تازہ رُو** خوبصورت، ہشاش بشاش، شگفتہ رُو۔

**تازہ روئی** چہرے کی شادابی، حسن و دل آویزی، بشاشت۔

**تازہ شگوفہ** نئی کلی، سبز کلی؛ نئی بات، انوکھی بات۔

محاورہ: **تازہ شگوفہ پھولنا / کھلنا** نئی بات ہونا، انوکھی بات ہونا؛ بدنامی ہونا۔

محاورہ: **تازہ شگوفہ چھوڑنا** انوکھی بات کرنا۔

محاورہ: **تازہ شگوفہ کھلانا** نئی شرارت کرنا؛ انوکھی بات کرنا۔

**تازہ فقرہ** نئی چال، فریب، دھوکا۔

**تازہ کار** نئی بات کرنے، کرشمہ دکھانے والا، موجد، مخترع۔

**تازہ کاری** جدت، نیاپن۔

محاورہ: **تازہ کرنا** شگفتگی بخشنا، پژمردگی دُور کرنا؛ اُبھارنا، اُجالنا؛ یاد دلانا؛ حقے کا پانی بدلنا؛ بہلانا، خوش کرنا؛ آرام دینا، تھکان اُتارنا۔

محاورہ: **تازہ گل پھولنا / کھلنا** نئی بات ہونا، انوکھی بات ہونا؛ بدنامی کی بات ہونا۔

**تازہ مشق** نوآموز، مبتدی، نیا سیکھا ہوا۔

**تازہ وارِد** حال کا آیا ہوا، اجنبی، پردیسی۔

**تازہ ولایت** (زبری) غریبِ شہر، پردیسی۔

**تازی** (۱) صف، ع۔ عرب سے تعلق رکھنے والا، عربی؛ عربی گھوڑا۔

کہاوت: **تازی پہ بس نہ چلا، تُرکی کے کان اینٹھے** زبردست سے مجبور ہو کر کسی عاجز کو ستانے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**تازی خانہ** عربی نسل کے شکاری کتوں کا طویلہ۔ شکاری کتے رکھنے کی جگہ یا مقام۔

کہاوت: **تازی مارا، ترکی کانپا** ایک کی سزا سے دوسرے کو عبرت ہوتی ہے۔

**تازی** (۲) صف، ف۔ تازہ (رک) کی تانیث۔

**تازی بات** نئی بات، انوکھی بات۔

**تازیانہ** زیرز، زبرن۔ اند، ف۔ کوڑا، چابک، ہنٹر؛ تنبیہ۔

محاورہ: **تازیانہ توڑنا** مار مار کر چابک توڑنا، بہت مارنا۔

محاورہ: **تازیانہ کھانا** کوڑے کی مار کھانا۔

**تازیب** ی۔ امث۔ بہانا، رواں کرنا؛ شرمندہ کرنا، ذلیل کرنا۔

**تازیک** ی۔ اند، ت۔ دوغلی نسل کا گھوڑا جس میں عربی کا میل ہو؛ تاجکستان کا باشندہ، تاجیک۔

**تاس** اند، ف۔ بڑا تشت (طشت)، تسلا؛ گھنٹہ، ساعت۔ نیز وہ علاقہ جو کسی دریا کے قریب ہو۔ رک: طاس۔

**تاسع** لیٹانا زیرس۔ صف عددی۔ نواں۔

**تاسف** زبرت، زبرا، پیش س۔ اند، ع۔ افسوس، پچھتاوا، کُڑھن؛ حسرت؛ رنج، ملال۔

فعل مرکب: **تاسف کرنا** افسوس کرنا، کڑھنا۔

محاورہ: **تاسف کھانا** افسوس کرنا، غم کھانا۔

**تاسک** زبرس۔ اند، ف۔ طبق، تھالی۔

**تاسلا** جزم س۔ امث۔ ریچھ کو نچانے کی رسی۔

**تاسنا** جزم س۔ فعل متعدی۔ تاڑ کے درخت سے تاڑی نکالنا، تونس یا شدید پیاس محسوس کرنا۔

**تاسی** زبرت، زبرا، شدس۔ فعل متعدی۔ امث۔ پیروی کرنا، اطاعت، اتباع۔

**تاسیس** ی۔ امث، ع۔ اساس رکھنا، نیو رکھنا، بنیاد رکھنا، جڑ قائم رکھنا، مضبوط کرنا؛ (عروض) قافیے میں حرفِ روی سے پہلے ساکن الف یا الف بطور مصوتہ جو جزو قافیہ ہو، جیسے مدار، نگار اور بہار میں۔

**تاش** (۱) اند، و۔ زربفت، ریشمی کپڑا جس کا بانا سنہری تاروں کا ہو؛ بادلے سے بنی ہوئی ہلکی قسم کو کرکری تاش کہتے ہیں۔

کہاوت: **تاش پر مونج کا بخیہ** بے جوڑ بات، بے تکا کام۔

**تاش** (۲) اند، ہ۔ کاغذ کا باون نشان زدہ پتوں سے کھیلا جانے والا ایک گھریلو کھیل؛ وہ پتے جن سے تاش کھیلتے ہیں۔

**تاش** (۳) اند۔ ہم پیشہ، دوست، شریک؛ ایک دوسرے کے ہمکار مثلاً: رک: خواجہ تاش۔

**تاشہ** زبرش۔ اند۔ گلے میں لٹکا کر دو چوبوں سے بجایا جانے والا پتلا۔ تیز آواز کا ڈھول جس میں گونج نہیں ہوتی کڑاکا ہوتا ہے۔

محاورہ: **تاشہ کڑکنا** بہت زور سے تاشہ بجنا، تاشے سے زور کی آواز نکلنا۔

**تاصیل** ی۔ امث۔ اصلیت بتانا؛ لفظ کا اشتقاق واضح کرنا۔

**تافتان** جزم ف۔ امث ،ف۔ میدہ ملی نرم، تنور میں پکی پھولی پھولی نرم پرت دار روغنی روٹی۔

**تافتہ** جزم ف، زبرت۔ صف، ف۔ لپیٹا، پیچ کھایا، موڑا ہوا؛ بُنا ہوا؛ چمکیلا؛ ایک قیمتی ریشمی کپڑا۔

**تافیف** ی۔ امث۔ اُف کرنا، منہ سے اُف کہنا۔

**تاقی** صف، ف۔ دورنگی آنکھوں والا گھوڑا جسے منحوس خیال کیا جاتا ہے۔

**تاک(۱)** امث ،ہ۔ ٹکٹکی، جمی ہوئی نظر، گھورنا، تاکنا، تاڑنا؛ تلاش، جستجو۔

محاورہ: **تاک باندھنا** برابر دیکھے جانا؛ شست باندھنا، نشانہ باندھنا۔

محاورہ: **تاک پر آنا** کسی اُمید یا توقع پر آنا۔

محاورہ: **تاک پر ملنا** ضرورت کے وقت کسی شے کا ملنا۔

متعلق فعل: **تاک تاک کر** چھانٹ چھانٹ کر، چن چن کر، دیکھ دیکھ کر۔

مرکب عطفی: **تاک جھانک** نظربازی؛ ٹوہ۔

محاورہ: **تاک جھانک کرنا** چھپ کر دیکھنا، نظربازی کرنا۔

محاورہ: **تاک رکھنا** گھات میں لگے رہنا، موقع ڈھونڈنا، پہلے سے دیکھ رکھنا؛ جانچ رکھنا۔

محاورہ: **تاک لگانا** موقع کی تلاش میں رہنا، شست باندھنا۔

محاورہ: **تاک لینا** چیزوں کا وقت پر پہنچنا، اشیائے ضروری وقت پر مہیا کرنا؛ نگرانی کرنا، دیکھ بھال کرنا۔

محاورہ: **تاک میں بیٹھنا** انتظار یا تلاش کی حالت میں ہونا، گھات میں لگنا۔

محاورہ: **تاک میں رہنا** موقع کی تلاش میں رہنا، گھات میں رہنا، انتظار میں رہنا۔

محاورہ: **تاک میں ہونا** منتظر ہونا، داؤ لگائے رہنا۔

محاورہ: **تاکتے رہ جانا / رہنا** دیکھتے رہ جانا، محروم رہ جانا؛ گھات میں رہنا، دیکھ بھال کرنا۔

**تاک(۲)** امث۔ نقلِ صوت، ہ۔ طبلے وغیرہ پر چوٹ پڑنے کی آواز، مثلاً: تاک دھنا دھن۔

**تاکا** امذ۔ پودوں، ترکاریوں کو لگنے والی ایک بیماری۔

**تاکل** زبرت، زبرا، شد پیش ک۔ امذ۔ دھات کا گلنا، بوسیدہ ہونا، زنگ کھانا؛ دُبلا، نحیف ہونا۔

**تاکنا** جزم ک۔ فعل متعدی۔ گھورنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا، جھانکنا، چھپ کر دیکھنا؛ تاڑنا، پہچاننا۔

**تاکہ** لیٹا زیر ک۔ حرفِ علت و جزا۔ اس لیے، اس واسطے، اس غرض سے۔

**تاکی** ۔امث۔ کھڑکی۔

**تاکید** ی۔ امث ،ع۔ ضد، اصرار، ہٹ؛ جتانا، زور دینا، اصرار کرنا۔

مرکب: **تاکید اکید** (لیٹا زیر د، زبرا، ی) سخت تاکید۔ (عربی میں: اکید = لازمی، یقینی)۔

**تاکیدِ بلیغ** پوری تاکید، سخت تاکید۔

**تاکیدِ شدید** سخت تاکید۔

**تاگا** امذ، ہ۔ دھاگا، ڈورا۔

محاورہ: **تاگا پرونا** سوئی کے چھید میں سے دھاگا نکالنا۔

محاورہ: **تاگا ڈالنا** سینے کے لیے سوئی میں دھاگا پرونا۔

محاورہ: **تاگا لینا** ٹوہ لینا؛ جستجو میں رہنا، کسی بات کا سرا پکڑنا۔ نیز رک: آگا تاگا۔

**تاگڑی** جزم گ۔ امث ،ہ۔ دھوتی یا لنگوٹی کو سہارنے کے لیے کمر میں باندھا جانے والا بٹا ہوا ڈورا؛ زنجیر کی قسم کا ایک زیور۔

محاورہ: **تاگڑی بندھوا دینا** مفلس بنا دینا، کنگال کر دینا۔

**تاگنا** جزم گ۔ فعل متعدی۔ دھاگا پرونا، ڈورا ڈالنا۔

**تال(۱)** امذ، ہ۔ تالاب، چھوٹی جھیل۔

محاورہ: **تال تلیاں بھرنا** اس قدر زیادہ بارش ہونا کہ چھوٹے بڑے تالاب پانی سے بھر جائیں۔

کہاوت: **تال سے تلیا گہری، سانپ سے سنپولا جہری** چوڑے تالاب سے چھوٹا تالاب گہرا ہوتا ہے اور چھوٹا سانپ۔ بڑے سانپ سے زہریلا ہوتا ہے۔ جب چھوٹے بڑوں سے زیادہ چالاک ہوں تو کہتے ہیں (جہری = زہری، زہریلا)۔

**تال گھڑی** (امث) جوار بھاٹے یا پانی کے اُتار چڑھاؤ کو ناپنے کا آلہ، تال ترازو، پن گھڑی۔

**تال(۲)** امث ،ہ۔ عینک کا شیشہ۔

**تال(۳)** امث ،ہ۔ ہاتھ پر ہاتھ مارنے کی آواز، طبلے کا ٹھیکہ، لے میں سُروں کے متناسب مقررہ اوزان؛ ہاتھ میں اُٹھا کر بجانے کا دف کی طرح کا ایک چھوٹا باجا، جھانجھ، مجیرا؛ اکھاڑے میں پہلوانوں کے خم ٹھونکنے کا عمل۔

محاورہ: **تال اُڑانا** سُر کا ساز کے ساتھ مطابق نہ ہونا۔

محاورہ: **تال اُٹھانا** دُھن چھیڑنا، ساز بجانے کا آغاز کرنا۔

کہاوت: **تال تو بھوپال تال، باقی سب تلیاں** کسی چیز کی بہت تعریف کرنا ہو تو کہتے ہیں بھوپال کا تالاب مشہور ہے۔

کہاوت: **تال بجا کے مانگے بھیک، اُس کا جوگ رہائے ٹھیک** اُن منگتوں پر طنز ہے جو گھنٹے بجا کر مانگتے ہیں۔

محاورہ: **تال بجانا** دُھن چھیڑنا، راگ یا نغمہ چھیڑنا۔

صف: **تال بے تال** بے سُرا، لَے سے ہٹا ہوا۔

محاورہ: **تال بے تال ہونا** گانے میں سُر سے بے سُر ہونا، کسی کام کے بے موقع بے محل ہونے کی وجہ سے کہا جاتا ہے۔

**تال پرداز** تال بجانے والا۔

محاورہ: **تال پڑنا** گانے میں سُر قائم رکھنے کے لیے تالی بجانا یا سہارا ملنا۔

محاورہ: **تال ٹوٹنا** کسی بات وغیرہ کا انتہا کو پہنچنا، اختتام ہونا، خاتمہ ہونا، انحصار ہونا۔

محاورہ: **تال ٹھونکنا** لڑنے مرنے کے لیے آمادہ ہونا، خم ٹھونکنا۔

محاورہ: **تال دینا** گانے میں وزن اور سُر قائم رکھنے کے لیے خاص ربط میں تالی بجانا۔

محاورہ: **تال سے بے تال ہونا** بے موقع تان لینا، سُر تان سے اُکھڑنا، سُر سے بے سُر ہونا۔

محاورہ: **تال مارنا** پرندوں کا اپنے پروں کو پھڑ پھڑانا۔

مرکب: **تال میل** (ے) موافقت، ہم آہنگی، میل جول۔

محاورہ: **تال میل کھانا** موافقت ہونا، موزوں ہونا، سنجوگ ہونا، باہم اتفاق ہونا؛ اتحاد ہونا؛ تال کا سُر کے ساتھ ملن۔

**تال** (۴) امذ۔ وقت، سمے۔

**تال ترازو** وقت ناپنے کا آلہ۔

**تال** (۵) امذ، ہ۔ رک: تاڑ جس کی یہ ایک شکل ہے۔

**تال پتر** (زبرپ، جزم ت) تاڑ کا پتا جو لکھنے کے کام آتا تھا۔ **تال جنتر** تاڑ کے پتے کی شکل کا ایک آلۂ جراحی۔

**تال ورنتا** (زبرو، زبرر، جزم ت) کھجور کے پتوں کا پنکھا۔

**تالا** امذ، ہ۔ قفل جو دروازے وغیرہ پر ڈالا جاتا ہے۔ (مجازاً) بندش۔

**تالا بندی** احتجاج کے طور پر کام بند کرنا، ہڑتال؛ کسی فیکٹری یا ادارے کو تالا لگا کر کام بند کرنے کا عمل۔

محاورہ: **تالا بھڑ جانا/ بھڑنا** قفل لگ جانا؛ گھر اُجڑ جانا۔

محاورہ: **تالا پڑ جانا/ پڑنا** قفل لگنا؛ (مجازاً) زبان بند ہونا، بولنے پر پابندی ہونا۔

محاورہ: **تالا توڑنا** قفل توڑنا، کسی کے گھر سے صندوق وغیرہ سے چیز چرانے کے لیے قفل توڑنے کا جرم کرنا۔

محاورہ: **تالا جڑنا** قفل لگانا۔

محاورہ: **تالا چڑھانا** کسی دوسرے کے مکان پر قفل ڈالنا؛ کسی کے مکان پر قبضہ کرنا۔

محاورہ: **تالا چڑھوانا** رک: تالا چڑھانا جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: **تالا لگنا/ لگ جانا** کسی کے کام میں رکاوٹ پڑنا، پابندی لگنا؛ دروازے پر قفل لگنا۔

**تالاب** امذ۔ قدرتی جھیل یا پانی کا پشتے باندھ کر بنایا ہوا ذخیرہ۔ نیز تال۔

**تالابیلی** ے۔ امث۔ بے چینی، تڑپ، اضطراب۔ نیز تلابیلی۔

**تالاں** امذ۔ لوٹ، تاراج، غارت؛ لوٹ مار۔

**تالسپتری** زیرل، جزم س، زبرپ، جزم ت۔ امث۔ ایک پودا جس کی پتیاں اور کلیاں کڑوی ہوتی ہیں؛ ذائقہ ریوند چینی سے ملتا ہو۔

**تالف** زبرت، زبرا، شد پیش ل۔ امذ، ع۔ دوستی، محبت، موانست، مدارات؛ مائل کرنے کے لیے کسی شے کا دینا۔

**تالک** (۱) زبرل۔ امذ۔ ابرک۔ ہڑتال، تاڑ کا پھل، مخمل۔ نیز طلق۔

**تالک** (۲) زبرل۔ امذ۔ ابرک۔ زنجیر، کھٹکا، چٹخنی۔

**تال گوبھی** ورج۔ امث۔ بند گوبھی، کرم کلا۔

**تالم** زبرت، شد پیش ل۔ امذ، ع۔ رنج، افسوس، دُکھ، غمگینی، یاسیت۔

**تال مکھانا** زبرم۔ نیلوفر سے ملتی ہوئی ایک بیل جو پانی کے کنارے اُگتی ہے، اس کے بیج کا چھلکا سیاہ اور سخت ہوتا ہے اور اندر سے سفید چتی دار مغز نکلتا ہے جس کا مزہ لعابی اور پھیکا ہوتا ہے جسے بھون کر کھاتے ہیں۔ نیز مکھانا۔

**تالمود** جزم ل، ومع۔ امذ، عب۔ رک: تلمود۔

**تالو** ومع۔ امذ، ہ۔ منہ کے اندر کا بالائی حصہ یا چھت، کام دہن، حنک؛ سر کا سب سے اُوپری حصہ، چندیا، بچوں کے سر کا وہ حصہ جو پہلے نرم ہوتا ہے اور بعد میں سخت ہو جاتا ہے؛ گھوڑے کا ایک عیب؛ مچھلی کی ایک قسم (تمبو مچھلی)۔

محاورہ: **تالو اُٹھانا** بچہ پیدا ہونے کے بعد دائی کا بچے کے کام دہن کو اُنگلیوں سے دبا کر درست اور باموقع کرنا۔

محاورہ: **تالو آنا** تالو میں ورم ہونا۔

محاورہ: **تالو بگڑنا** آواز کا تالو سے اچھی طرح نہ نکلنا۔

محاورہ: **تالو بھنّانا** سر چکرانا، دماغ پریشان ہونا۔

محاورہ: **تالو چٹکنا** سر میں بہت گرمی محسوس ہونا؛ پیاس سے منہ سوکھنا۔

محاورہ: **تالو سے زبان کھینچنا** اگلے وقتوں میں بادشاہ بطور سزا زبان کو تالو سے کھنچوا کر الگ کر دیتے تھے؛ سخت سزا دینا۔

محاورہ: **تالو سے زبان لگانا** خاموشی اختیار کرنا، چُپ ہو رہنا۔

محاورہ: **تالو سے زبان لگنا** چپ رہنا، خاموش ہونا۔

محاورہ: **تالو سے زبان نہ لگنا** بہت باتیں کرنا، بکواس کرنا، بولتے چلے

جانا؛ کسی تکلیف کی وجہ سے بے قرار رہنا۔

محاورہ: **تالو سے ناف لگنا** پیٹ بھرا ہونا؛ کھانے پینے سے پیٹ پھول جانا۔

محاورہ: **تالو لپکنا** دودھ پیتے بچے کی چندیا کا جلدی جلدی چلنا۔

محاورہ: **تالو لٹکنا** منہ کے مرض کی وجہ سے تالو کا اپنی جگہ سے نیچے آجانا۔

**تالوا** جزم ل۔ اند، ہ۔ بچے کو پیدائش کے بعد پہنایا جانے والا پہلا جوڑا جو رسماً ننھیال سے آتا ہے۔

**تألّہ** زبرت، زبرا، شد بشکل ومع ل۔ اند، ہ۔ خدا سازی، معبودگری؛ کسی کو اوتار قرار دینا۔ (الٰہیات) کائنات کی تخلیق اور وجودِ باری تعالیٰ کی بابت غور و فکر و نظریات کا علم؛ خدا سے لَو لگانا؛ مذہبی فرائض کے لیے وقف ہو جانے کی حالت یا کیفیت، خدا پرستی، حق پرستی؛ عبادت، پرستش۔

**تالی** (۱) امث، ہ۔ ہتھیلی پر ہتھیلی مارنے سے پیدا ہونے والی آواز۔

کہاوت: **تالی ایک ہاتھ سے نہیں بجتی** لڑائی جھگڑا یا عشق و محبت اُس وقت نہیں ہو سکتے جب تک فریقین کی خواہش نہ ہو یا وہ اس کے لیے تیار نہ ہوں۔

محاورہ: **تالی بجانا** تالی کی آواز نکالنا؛ خوش آمدید کہنا، خوش ہونا؛ کسی کو بلانے کے لیے ہاتھ پر ہاتھ مار کر اشارہ کرنا۔ نیز **تالی پٹخارنا** (زبرپ، جزم ٹ)، **تالی پیٹنا** (ی)۔

محاورہ: **تالی بجنا** رک: تالی بجانا جس کا یہ لازم ہے؛ دیوالہ نکل جانا۔

محاورہ: **تالی پٹنا** مذاق اُڑنا، رسوائی ہونا۔

محاورہ: **تالی پیٹنا** تضحیک کرنا، ہنسی اُڑانا، مذاق اُڑانا؛ تحسین کرنا، داد دینا۔

محاورہ: **تالی دینا** ذلیل کرنا، مضحکہ اُڑانا، رسوا کرنا۔

محاورہ: **تالی مارنا** رک: تالی بجانا۔

**تالی** (۲) امث، ہ۔ کنجی؛ کلید، مفتاح، چابی۔

کہاوت: **تالی بن کیسا تالا، جورو بن کیسا سالا** غیر موزوں بات اچھی نہیں ہوتی۔

**تالی** (۳) اند، ع۔ تلاوت کرنے والا، قرآنِ مجید پڑھنے والا؛ بعد میں آنے والا، بعد کا، تابع، مؤخر۔

**تالیاں** جمع۔ اند، ہ۔ رک: تالی (۱) جس کی یہ جمع ہے۔

کہاوت: **تالیاں بجالے بنوں بیاہ ہوگا** چھوٹی بچیوں کو کہا جاتا ہے جب وہ خوشی سے تالیاں بجاتی ہیں۔

**تالیف** ی۔ امث، ع۔ پرونا، مرتب کرنا، جمع کرنے کا کام، باہم مربوط کرنا؛ ملاپ، محبت، دلجوئی، اُلفت، دوستی؛ مرتب شدہ کتاب۔

**تالیفِ قلب/ قلوب** دلوں کو مائل کرنے کا عمل، دل جوئی، کسی کا دل جیتنا۔

محاورہ: **تالیف کرنا** ملانا، ربط و اختلاط پیدا کرنا، میل جول بڑھانا؛ لکھنا، تصنیف کرنا؛ دل جوئی کرنا۔

صف: **تالیفی** تالیف کے کام سے متعلق۔

**تالیفی زبان/ جملہ** (لسانیات) وہ جس میں الفاظ ایک سلسلے سے ترتیب دیے جائیں مثلاً: میں نے کہا۔ تصریفی کی ضد جس میں صرفی عمل زیادہ واقع ہوتا ہے یعنی حرفوں کا اُلٹ پھیر یا الفاظ کی شکل میں تبدیلی۔

**تالیقہ** ی، زبرق۔ مال و اسباب کی ضبطی۔

**تالیکا** ی۔ اند۔ (لسانیات) وہ مصمتہ جس کی ادائی میں کسی قدر صوتی ارتعاش واقع ہوتا ہے جیسے "ر"۔

**تالیل** ی۔ اند۔ مسا، پیدائشی سیاہ دانہ جو بعض اوقات جسم پر ہوتا ہے اور عمر کے ساتھ بڑا بھی ہو جاتا ہے، اسے عموماً مبارک خیال کیا جاتا ہے۔

**تام** (۱) صف، ع۔ پورا، کامل، تمام، مثلاً: **تعریفِ تام** مکمل تعریف جو کسی چیز پر پوری طرح صادق آئے۔ جمع: تامہ۔ مثال: مہارتِ تامہ۔

**تام اُلخلقت** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرخ، جزم ل، زبرق) اپنی ساخت میں بالکل مکمل اور بے نقص۔

محاورہ: **تام ہونا** پورا ہونا، مکمل ہونا۔

متعلق فعل: **تامًا** (تام مَن) تمامتر، بالکل۔

**تام** (۲) اند، س۔ تانبا کی تخفیف، مرکبات میں مستعمل۔

**تام بٹ** تانبے کے برتن بنانے والا، کسیرا۔

**تام چی** اشرفی جس میں تانبے کا کھوٹ ہو۔

**تام چینی** چینی کا روغن پھری ہوئی دھات۔

**تام رس** تانبا، سونا؛ ہمت، طاقت، قوت۔

**تام لوٹ** (وج) تانبے کا لوٹا۔

**تام** (۳) اند، س۔ شام کی تاریکی؛ گھبراہٹ، بے چینی۔

**تام جان** اند۔ شاہانہ یا زنانہ لباس کا لمبا فرشی دامن یا گھیر۔

**تام جھام** اند۔ کھلی چھت کی پالکی جسے کہار کاندھوں پر اُٹھاتے تھے، اس لیے اِسے ہوادار بھی کہا جاتا ہے۔

**تامرس** جزم م، زبرر۔ اند، ہ۔ تانبا؛ سرخی مائل سونا، سرخ کنول؛ طاقت، ہمت، قوت۔

**تامرسی** کنول کے پھولوں سے بھرا ہوا تالاب۔

**تامری** جزم م۔ امث۔ ایک طرح کی پن گھڑی، تانبے یا کسی دھات کا بنا

ہوا برتن جس کے پیندے میں باریک سوراخ ہوتا ہے، پانی پر رکھ دیا جاتا اور مقررہ مدت میں وہ پانی سے پُر ہو جاتا ہے، آبی گھنٹہ۔

**تامڑا** جزم م۔ اند، ہ۔ ایک گھٹیا قسم کا یاقوت جس میں چمک بہت کم ہوتی ہے؛ گول چندیا جس پر سے بال اُڑ گئے ہوں۔

محاورہ: **تامڑا نکل آنا** تانبے کے رنگ کا ہو جانا؛ بدرنگ ہو جانا۔

**تامس** (۱) زبرم۔ اند، ہ۔ غصہ، غضب؛ احمق، بے وقوف، جاہل؛ بدذات؛ شرارتی؛ کینہ پرور شخص، بدمعاش؛ سُست، کاہل۔

**تامس** (۲) زبرم۔ اند۔ تاریک، سیاہ، سیاہی سے متعلق۔

**تامل** زبرت، زبرا، شدپیش م۔ اند، ع۔ غور، فکر؛ توقف، ہچکچاہٹ، پس و پیش، اندیشہ؛ صبر و تحمل، برداشت۔

**تاملات** افکار و خیالات، سوچ بچار۔

**تاملی** (زبرت، زبرا، شدپیش م) غور و فکر سے متعلق؛ متفکر۔

**تامہ** زبرت، زبرا، شدزبرم۔ صف۔ مث، ع۔ مکمل، پوری۔

**تامیت** (زیرم، زبری) پورا ہونا؛ علم الاعداد کی ایک صفت۔

**تامیسری** ے، جزم س۔ اند، ہ۔ سرخ رنگ کا گنجا؛ سونا چاندی جس میں تانبا ملا ہوا ہو؛ تانبے کے رنگ کا۔

**تامیسور** ے، جزم س، زبرو۔ اند، ہ۔ تانبے کا کشتہ۔ نیز تامیشور۔

**تامین** ی۔ امث، ع۔ آمین کہنا؛ امان دینا، خصوصاً ملکی مال کو بیرونی مال کے مقابلے میں محصول کی چھوٹ دے کر تحفظ دلانا؛ بیمہ انشورنس۔

**تامینی تجارت** ی۔ امث، ع۔ ایسی تجارت جس کے تحفظ کے لیے غیر ملکی اشیا کی درآمد پر پابندی لگا دی جائے۔

**تان** (۱) اند، ہ۔ تناؤ، کھنچاؤ، پھیلاؤ؛ گانے میں لمبا سُر کھینچنا۔

محاورہ: **تان اُڑا لینا** کسی کے گانے کا ڈھنگ سیکھ لینا۔

محاورہ: **تان اُڑانا** گانے میں سُروں کو خوبصورت انداز میں ادا کرنا؛ مذاق کرنا، ہنسی اُڑانا۔

محاورہ: **تان باندھنا** رک: تان بندھنا جس کا یہ تعدی ہے۔

**تان بندھان سے** نظم و ضبط سے، اُصول و قواعد کے مطابق۔

محاورہ: **تان بندھنا** (موسیقی) دُھن ترتیب دینا، نئی تان بنانا۔

محاورہ: **تان بولنا** تان لینا، گانا۔

محاورہ: **تان بھرنا** گاتے وقت سُروں کا عمدہ طریقے سے بار بار ادا کرنا۔ نیز **تان لینا**۔

محاورہ: **تان پڑنا** گاتے وقت خوبصورت اور دلکش آواز نکالنا۔

محاورہ: **تان پلٹنا** (موسیقی) مختلف سُریقے سے تان لینے کا انداز؛ اُونچے سُروں اور نیچے سُروں کے اُلٹنے پلٹنے کا عمل۔

**تان پورا** (وج) ستار نما، تونبا لگا ہوا تاروں کا ساز جسے دو اُنگلیوں سے گانے والے کو سرگم کے اندر رہنے میں مدد دینے کے لیے چھیڑا جاتا ہے اور اِس سے صرف بنیادی سُر ''سا'' کی آواز نکالی جاتی ہے۔

متعلق فعل: **تان تان کر** زور زور سے، کھینچ کھینچ کر۔

**تان توبڑا** کاٹھ کباڑ، ساز و سامان۔

محاورہ: **تان توڑنا** گانے کے بول یا لے کو سم پر لا کر چھوڑنا؛ ختم کرنا، اصل بات کا غرض بیان کرنا۔

محاورہ: **تان ٹوٹنا** رک: **تان توڑنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **تان کر سونا** آرام سے سونا، بے خبر سونا، بے فکر ہو کر سونا۔ نیز **لمبی تان کر سونا**۔

**تان کی جان** سُریلا پن؛ خلاصہ، حاصل، مطلب۔

محاورہ: **تان کی لینا** گانا، الاپنا۔

محاورہ: **تان لگانا** رک: **تان اُڑانا**۔

محاورہ: **تان لینا** چادر وغیرہ اوڑھ لینا؛ کھینچ لینا؛ ہاتھ پاؤں یا بندوق وغیرہ سیدھا کرنا۔

محاورہ: **تان میں تُکّل اُڑانا** بہت اُونچی تان لینا۔

محاورہ: **تان نہ توڑنا** سلسلہ ختم نہ کرنا، بات یا کام وغیرہ کو ادھورا نہ چھوڑنا۔

مرکب: **تان پلٹے** راگ کے سروں کی مشق یا مشاقانہ ادائی اور لوٹ پھیر۔

**تان** (۲) اند۔ ساگو نیہ کی قسم کا ایک پیڑ۔

**تان** (۳) اند، ہ۔ کھڈی پر تنا ہوا دھاگا۔

**تانا** اند، ہ۔ کپڑے بُننے کے لیے لمبائی میں تنا ہوا دھاگا یا دھاگے جن پر بانا عرضاً بُنا جاتا ہے۔

مرکب: **تانا بانا** تار و پود، وہ دھاگے جنھیں بُنائی کے وقت طول و عرض میں ڈالتے ہیں۔ (مجازاً) ساخت؛ آنا جانا، آوارہ گردی۔

محاورہ: **تانا بانا اُدھیڑنا** پرانی باتیں دہرانا؛ کسی چیز کے ابتدا کے پیچھے پڑنا، پہلے کے واقعات لے کر بیٹھنا؛ لاجواب کرنا؛ بھید کھولنا، بخیے اُدھیڑ دینا۔

محاورہ: **تانا بانا بُننا** کسی چیز کو ترتیب دینا، بنیاد ڈالنا۔

محاورہ: **تانا بانا ٹوٹنا** نظم و نسق بگڑنا، انتظام میں خلل پیدا ہونا۔

کہاوت: **تانا بانا سُوت پرانا** بے فائدہ محنت۔

**تانا بتھاری** (امث) تانے کے دھاگوں کو سیدھا رکھنے کے لیے بار بار پنجا پھیرنا۔ (مجازاً) محنت مشقت، دردسری، پریشانی۔

محاورہ: **تانا بتھاری کرنا** پریشانی اُٹھانا؛ دوڑ دھوپ کرنا؛ غور و فکر کرنا؛ تجزیہ

کرنا، کھوج لگانا۔

**تانا(۱)** فعل متعدی۔ہ۔ تپا کر آلائش، پھین وغیرہ چھانٹنا مثلاً: گھی تانا؛ (مجازاً) زک پہنچانا، امتحان لینا۔

**تانا(۲)** فعل متعدی، ہ۔ گیلی مٹی یا آٹے وغیرہ سے برتن کا منہ بند کرنا۔

**تانا(۳)** امذ، ہ۔ تال اور اُلاپ میں گایا جانے والا ایک کلمہ، گانا، دُھن۔

کہاوت: **تانا نہ دیوانہ، جس کی چٹھی نہ پروانہ** اُس کی نسبت کہا جاتا ہے جو فضول جھگڑوں میں وقت ضائع کرتا رہے۔

**تاناشاہی** صف۔است۔ نازک، نازک دماغ۔

**تانبا** ن مغ۔امذ، ہ۔ ایک سرخی مائل دھات جو بجلی کی عمدہ موصل ہے اور دوسری دھاتوں کے ساتھ آسانی سے آمیز ہو جاتی ہے۔ بنیادی عناصر کی ترتیب میں اِس کا نمبر اُنتیسواں ہے۔

**تانبا بنسی** ایک زہریلا سانپ جس کا سر تانبے کے رنگ کا ہوتا ہے۔ کھڑ کھڑیا سانپ کی نسل سے ہے لیکن اِس کی دُم میں کھٹ کھٹ کی آواز نہیں ہوتی۔

محاورہ: **تانبا دے جانا** حقیقت کُھل جانا؛ (لفظاً) قلعی اُتر جانا۔

**تانبا سا** گلابی، کم سُرخ۔

**تانبا** ٹھٹیرا، کسیرا۔

محاورہ: **تانبا نکلنا** قلعی خراب ہونا۔

**تانب چون** ن مغ، ومع۔امذ، ہ۔ تانبے کا برادہ۔

**تانبے** ن مغ۔جمع۔مذ، ہ۔ تانبا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**تانبے تاشیر** بہت کم، کم سے کم، کسی شے کی اتنی کم مقدار جس پر گزارہ ہو سکے۔

**تانبے کا تار** معمولی زیور، معمولی ساز و سامان۔

کہاوت: **تانبے کا تار/ چھلا نہیں** بہت غریب، انتہائی مفلس۔

**تانبے کا چراغ (زیرچ)** وہ پیسہ جو راہِ خدا میں دیا جائے۔

محاورہ: **تانبے کی طرح تپنا** جس طرح تانبا دھوپ یا آگ میں گرم ہو کر سُرخ ہو جاتا ہے اسی طرح دھوپ یا گرمی کی وجہ سے سرخ ہو جانا، شدید تپش کے وجہ سے جلنا بھلسنا۔

**تانبیل** ن مغ،ے۔است۔ کچھوے کا ایک نام۔

**تانت** ن مغ۔است، ہ۔ بھیڑ بکری وغیرہ کی انتڑیاں جو صاف کرنے کے بعد تن کر آواز دیتی اور سازوں کے علاوہ بھی مختلف صورتوں سے استعمال ہوتی ہیں۔ تص: **تانتڑی** چھوٹی آنت۔

کہاوت: **تانت باجی راگ بوجھا/ پایا** باتوں ہی سے دل کا حال معلوم کر لیا جاتا ہے، قرینے سے مطلب پہچان لیا جاتا ہے۔

محاورہ: **تانت باندھنا** بہت باتونی شخص کو چپ کرانا۔

**تانت سا** بہت دُبلا پتلا، منحنی۔

صف: **تانتو (ومع)** تانت والا، تانت کا بنا ہوا (ساز وغیرہ)۔

**تانتیا** بہت لمبا اور لاغر۔تص: **تانتڑی**۔

**تانتا** ن غنہ۔امذ، ہ۔ سلسلہ، قطار، ہجوم؛ مجمع، گروہ۔

محاورہ: **تانتا بندھنا** سلسلہ بندھنا؛ بہت زیادہ آمد و رفت ہونا۔

**تانتا پنواڑ (ہ)** طولانی بات، طویل داستان؛ شیطانی آنت۔

**تانترک** جزم ن، جزم ت، زیر ر۔صف۔ **تنتر (رک)** سے تعلق رکھنے والا۔

**تانتوا** ن مغ، جزم ت۔امذ۔ نومولود بچے کی زبان کے نیچے لگی ہوئی ایک باریک جھلی جس کو پیدائش کے بعد دائیہ نکال دیتی ہے تاکہ زبان حرکت کرنے لگے؛ آنت کے اُترنے کی بیماری۔

محاورہ: **تانتوا ٹوٹنا** بکواس کرنے کی عادت ہونا، بہت زیادہ بولنا، بیکار باتیں کیے جانا۔

**تانتی (۱)** ن مغ۔است۔ نسل، خاندان، قبیلہ، نوع؛ سلسلہ، قطار۔

**تانتی (۲)** ن مغ۔امذ۔ جولاہا، نورباف، پارچہ باف۔

**تانتیا** ن مغ، زیر نیز جزم ت۔صف۔ نہایت دُبلا، لاغر، لمبا اور دُبلا شخص؛ سانپ کی ایک قسم۔

**تانڈا** ن مغ۔امذ، ہ۔ مویشیوں کی قطار؛ سوداگروں کا گروہ؛ بنجاروں کا مال و اسباب؛ گھر کا سامان۔

**تانڈو** ن مغ، زبر ڈ، جزم و۔امذ۔ ایک جوشیلا مردانہ ناچ، ہندو دیومالا کی رُو سے مہادیو شوجی کا زبردست رقص۔ نیز تانڈو نرتن، نرتیہ (نْ رِ تن، نْ رِ ٹ ی)۔

**تانس** ن مغ۔است، ہ۔ جھڑکی، گھرکی، ڈانٹ، تنبیہ۔

فعل متعدی: **تانسنا** دھمکانا، ڈانٹنا۔

**تانس** زبر ت، زبر ا، شد پیش ن۔امذ، ہ۔ اُنسیت، بے تکلفی، اخلاص، اُلفت، لگاؤ۔

**تانک** ن مغ۔امذ۔ ذرا سا، تھوڑا سا۔

**تانگ** ن مغ۔است۔ خواہش، طلب۔

محاورہ: **تانگ ہونا** طلب ہونا، خواہش ہونا۔

**تانگا** ن مغ۔امذ، ہ۔ دو پہیوں کی چھتری دار گاڑی جسے گھوڑا کھینچتا ہے اور مسافر اگلی نشست پر تانگے والے کے ساتھ آگے کی طرف منہ کر کے یا پچھلی نشست پر مخالف سمت میں ٹانگ پھیلا کر بیٹھتا ہے۔ نیز تانگہ۔

**تانگھنا** ن مغ، جزم گھ۔فعل متعدی۔ گھورنا، انتظار کرنا؛ لانگنا، پھلانگنا۔

**تاننا** جزم ن۔فعل متعدی۔ تار یا دھاگے وغیرہ کو کھینچ کر ڈھیل، جھول نکالنا؛ چادر

وغیرہ کو پھیلا کر لٹکانا، بڑھانا؛ منڈھنا، ڈھانپنا؛ اوڑھنا، بچھانا؛ اشتعال دلانا، اُکسانا، جوش دلانا؛ بندوق کا نشانہ لینا، وار کرنے کے لیے ہتھیار اُٹھانا، تولنا، مثلاً: خنجر تاننا۔

**تانو** وسع۔صف۔ مکار؛ وار کرنے والا۔

**تانور** ن مغ، زبرو۔اند۔ سُستی، چکر، غنودگی، کسلمندی۔

محاورہ: **تانور آنا** غش آنا، چکر آنا۔

**تانی** امث، ہ۔ جولاہوں کا بُنائی کا اڈا۔

**تانی** زبرت، زبرا، شدن۔امث، ع۔ صبر، تامل، تحمل؛ آہستگی، تاخیر۔

**تانیث** ی۔امث، ع۔ مؤنث ہونا، مذکر سے مؤنث بنانا، تذکیر کی ضد۔

**تانیثِ معنوی** (قواعد) وہ اسم جس میں تانیث کی علامت موجود نہ ہو مگر اہلِ زبان اس کے مؤنث بولتے ہوں مثلاً: ارض، رحم۔

**تانیس** ی۔امث۔ محبت کرنا؛ عادت ڈالنا۔

کہاوت: **تانے گھاٹ کہ بانے گھاٹ** یہ مثل ایسے موقعوں پر بولی جاتی ہے جب یہ ظاہر کرنا ہو کہ کسی طرح کی کوئی کمی نہیں ہے۔

**تاوا(۱)** اند، ہ۔ سدھے ہوئے پالتو کبوتروں کی پرواز کا ایک چکر؛ گردش، پھیرا، طواف۔

محاورہ: **تاوا دینا** کبوتروں کا چکر دینا۔

محاورہ: **تاوا کرنا** چکر لگانا۔

**تاوا(۲)** اند، ہ۔ بھٹی میں شراب کی تیاری کا عمل۔

**تاوان** اند، ف۔ ڈنڈ، جرمانہ، کفارہ، وہ رقم جو مفتوح فاتح کو ہرجانے کے طور پر ادا کرتا ہے۔

محاورہ: **تاوان بھرنا** جرمانہ دینا۔

**تاوڑی** جزم و۔اند۔ جوشیلا، پُرجوش، طوفانی۔

**تاول** زبرو۔امث، ہ۔ جلدی، شتابی، اضطراب۔

**تاولا** جزم و۔صف، ہ۔ جلد باز، مضطرب۔ نیز **تاوَلا**۔

متعلق فعل: **تاولی** جلدی، عجلت، جلدی سے۔

**تاویل** ی۔امث، ع۔ شرح، تفسیر؛ کسی بات کی غلط توجیہ یا تعبیر جو کسی کو مطمئن کرنے کے لیے کی جائے۔

**تاہری** زیرہ۔امث، ہ۔ بگھارے چاول جن میں آلو کے قتلے یا بڑیاں ڈالی گئی ہوں اور اگر چنے کی دال کے ساتھ پکائے جائیں تو قبولی کہلاتے ہیں۔ نیز **تہاری** (زبرت)، **طاہری**۔

**تاہل** زبرت، زبرا، شد پیش ہ۔اند، ع۔ عیال دار ہونا، شادی شدہ ہونا۔

**تاہم** زبرہ۔ متعلق فعل۔ پھر بھی، اس کے باوجود۔

**تائب** زیر نیز لیٹا زیرء۔صف، ع۔ توبہ کرنے والا، کسی بری عادت کو ترک کرنے والا، برائی سے باز آنے والا۔

**تاؤ** وسع۔اند، ہ۔ (دیہات) تایا، باپ کا بڑا بھائی، بڑا چچا۔ (مث) **تائی**۔

**تاؤ** وسج۔اند، ہ۔ آنچ، آگ کی لپیٹ، دہکنے کی حالت؛ غصہ؛ تیہا؛ قوت، توانائی؛ جوش، ترنگ، ولولہ؛ تیزی، شدت؛ کاغذ کا تختہ۔

محاورہ: **تاؤ آنا** غصہ آنا، جوش کھانا؛ آگ کی تیزی کا اپنی انتہائی حد کو پہنچ جانا۔

**تاؤباز** معمولی معمولی باتوں پر غصہ کرنے والا۔

**تاؤ پیچ** غم و غصہ، خفگی۔

محاورہ: **تاؤ چڑھنا** غصہ آنا، جوش آنا۔

محاورہ: **تاؤ دینا** تپانا، گرمانا، آنچ دینا، پگھلانا؛ غصہ دلانا۔

محاورہ: **تاؤ کھانا** جوش کھانا، غصہ کرنا۔

محاورہ: **تاؤ لگنا** خوب گرم ہونا، زیادہ جل جانا؛ داغ دار ہو جانا۔

محاورہ: **تاؤ میں آنا** غصہ کرنا، جوش میں آنا۔

**تاؤ بھاؤ** وسج۔اند۔صف، ہ۔ بہت کم، ذرا سا، کسی قدر۔

محاورہ: **تاؤ بھاؤ دیکھنا** اونچ نیچ دیکھنا۔

**تاؤتوش** وسج۔امث۔ طاقت و توانائی۔

**تاۂ** لیٹا زیرء، جزم ہ۔اند۔ عصبیات کے دس سلسلوں میں سے ایک جو نرخرے سے ہوتا ہوا پھیپھڑوں، دل اور معدے تک پہنچتا ہے، عشریہ۔

**تائے(۱)** حرف۔امث۔ رک: حرف "ت"۔

**تائے تانیث** (قواعد) وہ "ت" جو الفاظ کے آخر میں مؤنث بنانے کے لیے آئے۔

**تائے ثقلیہ** (زبرث، ی، زبرل) ٹ، ٹے۔

**تائے دراز** (قواعد) وہ "ت" جو کھینچ کر لکھی جائے۔

**تائے مدور** (پیش م، زبرد، شد زبرک) گول "ۃ"، عربی میں بعض الفاظ کے آخر میں "ہ" کی شکل میں لکھی جاتی ہے جس پر دو نقاط لگا دیے جاتے ہیں مثلاً: زکوٰۃ۔ نیز **تائے مدورہ**۔

**تائے(۲)** ۔اند، ف۔ تہہ، کپڑا، کاغذ کا تختہ۔

**تائید** ی۔امث، ع۔ مدد، اعانت، فیضان؛ توثیق، تصدیق، ہمنوائی؛ استحکام، اُستواری؛ حمایت، طرفداری۔

**تائیدِ اعتصامی** (زیرا، جزم ع، زیرت) خود کو گناہ سے بچانے کی کوشش و سعی۔

**تائیدِ ایزدی** (ے، زبرز) اللہ کی مدد۔

**تائیدِ غیبی** غیب سے ملنے والی مدد۔

محاورہ،فعل مرکب: **تائید کرنا** مدد کرنا، حمایت کرنا، ساتھ دینا، سہارا دینا۔

**تائیدِ کلام** دعوٰی کی مدد؛ بات کی پچ، سخن پروری۔

**تائیدِ مزید** زیادہ مدد، زیادہ تصدیق۔

**تائیدی** طرفداری کرنے والا، حمایت کرنے والا۔

**تائیدی شہادت** وہ دستاویز یا شہادت جو مقدمہ یا شہادت دینے والے کے مطلب کی تائید کرے۔

**تایا** اند، ہ۔ باپ کا بڑا بھائی۔(مث) تائی۔

**تایازاد** تایا کی اولاد، تایا کا لڑکا یا لڑکی۔

**تالیس** زبری۔امث، ہ۔ (دیہات) چچیا ساس، خسر کے بڑے بھائی کی بیوی۔ نیز تائیس۔

**تالیسرا** (اند، زبری، جزم س) چچیا خسر، تایا خسر۔

## ت ـ ب

**تب** (۱) زبرت۔اند،ف۔ بخار، تپ؛ گرمی۔ نیز تپ۔

محاورہ: **تب اُترنا** بخار ختم ہونا۔

محاورہ: **تب آنا** بخار چڑھنا؛ گھبرا جانا، ڈرنا۔

محاورہ: **تب چڑھنا** بخار ہونا۔

**تبِ دردوں** اندرونی گرمی، دل کی حرارت؛ عشق۔

**تب وتاب** (وج) جگمگاہٹ، جلوہ گری، حُسن وخوبی، آب وتاب، چمک دمک؛ تڑپ؛ جلنے کی کیفیت؛ شان وشوکت؛ سرگرمی۔

**تب** (۲) زبرت۔ظرفِ زمان۔ جب، اُس وقت، اُس موقع پر، اُس بات پر، اُس مرحلے پر؛ اُس بنا پر، اس لیے مثلاً: جب ایسے اچھے ہو تب ایسے نامی ہو (تو کی ایک شکل)۔

**تب بھی** اس پر بھی، پھر بھی۔

**تب تک** جب تک؛ اُس وقت تک۔

**تب تو** پھر تو، اس لیے۔

کلمۂ صلہ: **تب جانیں** اُس وقت سمجھیں؛ بات جب ہے کہ؛ قائل ہو جائیں۔

متعلق فعل: **تب سے** اُس وقت سے۔

کہاوت: **تب کا لیپا گیا سرائے، اب کا لیپا دیکھو آئے** پرانی بات ہے جانے دیجیے؛ موجودہ حالت دیکھیے۔

کہاوت: **تب لگ جھوٹ نہ بولیے جب لگ پار بسائے جہاں** تک ممکن ہو جھوٹ سے اجتناب کرنا چاہیے۔

**تب ہی** اسی وقت، فوراً۔

**تب** (۳) زبرت۔اند،ف۔ چمک دمک، رونق۔

**تبادُر** زبرت، پیش د۔اند،ع۔ آپس کی دوڑ، مقابلہ، مسابقت؛ کسی بات کا فوراً خیال آنا؛ طلوع ہونا۔

محاورہ: **تبادر ہونا** خیال آنا، فوراً خیال آنا۔

**تبادُل** زبرت، پیش د۔اند،ع۔ مبادلہ، باہمی تبادلہ، ادل بدل؛ (طبعیات) ایک جسم کا دوسرے جسم سے حرارت اخذ کرکے مساوی درجۂ حرارت پر آنے کا رجحان۔ نیز نظریۂ تبادل/تبادلِ حرارت۔

**تبادلِ سزا** (قانون) سزا کا بدلاؤ، ایک سزا کی جگہ دوسری سزا دینا۔

**تبادلہ** (زبرت، جزم نیز زیر د، زبر ل) ایک شے کی دوسری شے میں تبدیلی، عوض، بدل، معاوضہ؛ کسی ملازم کی ایک جگہ سے دوسری جگہ یا دوسرے شہر تعیناتی۔

**تبار** زبرت۔اند،ف۔ خاندان، قوم، لوگ، ذات؛ دودمان، گھرانا، گھر؛ اولاد، نسل۔

**تبّار** زبرت، شدب۔اند۔ آنحضرت محمد ﷺ کی ایک تلوار کا نام۔

**تبارا** زیرت۔متعلق فعل۔ تیسری بار، تیسری دفعہ، تسرا کے۔

**تبارک** زبرت، زبرر۔صف،ع۔ بزرگ، برتر، نہایت فیوض و برکات والا، مثلاً: اللہ تبارک وتعالیٰ (تَ بارَکَ وَ تَ عا لا) رجب کے مہینے میں مردہ عزیزوں کی رسمِ فاتحہ۔

کلمۂ توصیف: **تبارک اللہ** (زبرت، زبرر، زبرک، اغم، شدل) بڑائی اللہ کے لیے ہے، کسی کی تعریف یا اظہارِ حیرت کے موقع پر بولتے ہیں۔ مراد: سبحان اللہ، ماشاءاللہ۔

**تبارک کی روٹی** (امث) ایک خاص قسم کی زیرہ سونف وغیرہ ملی روغنی موٹی روٹی جو رجب کی فاتحہ میں تقسیم کی جاتی ہے۔

**تباسی** زیرت۔صف، ہ۔ تین دن یا تین وقتوں کی باسی روٹی، تین دن کی رکھی ہوئی کوئی چیز۔

**تباسی عید** عید کا تیسرا دن۔

**تباشیر** زبرت، ی۔امث،ف۔ بنس لوچن جو بانس کی جڑ یا گانٹھوں سے برآمد ہوتی ہے؛ (مجازاً) صبح کاذب، صبح کے آغاز کی روشنی۔ نیز طباشیر۔

**تباع** زیرت۔اند۔ پیروی (عربی کے لفظ اتباع کی تحریف)۔

**تباعد** زبرت، پیش ع۔اند،ع۔ آپس کا بیر، باہمی بغض وعداوت؛ دُوری، جدائی، علیحدگی۔

تباغض زبرت، پیش غ۔اند، ع۔ آپس میں بغض رکھنا، عداوت، دشمنی۔
تباک زبرت۔اند۔ بخار، تپش، حرارت، سوزش۔
تباکھیر زبرت، ی۔امث، ہ۔ ایک دوا جو بنس لوچن کی طرح ہوتی ہے اور اس کی رنگت سفید ہوتی ہے، نیلی رنگت والی کو تباشیر یا طباشیر کہا جاتا ہے۔
تباہ زبرت۔صف، ف۔ برباد، خراب، بُرے حال میں، شکستہ، ویران، اُجڑا اُگڑا ہوا، اکارت، لاحاصل، ضائع۔
صف: تباہ حال خراب حال، پریشان حال، مصائب میں زندگی بسر کرنے والا۔
تباہ کاری بربادی، خرابی، تباہی۔
محاورہ: تباہ کرنا برباد کرنا، اُجاڑ دینا، ویران کر دینا، غرق کرنا؛ کبوتروں کا گم کرنا، کھو دینا۔
محاورہ: تباہ ہونا رک: تباہ کرنا جس کا یہ لازم ہے۔
تباہی زبرت۔امث، ف۔ بربادی، خرابی؛ بگاڑ؛ آفت، مصیبت، بلا۔
تباہی زدہ بدنصیب، خراب حال، خستہ حال۔
تباہی کا مارا رک: تباہی زدہ۔
محاورہ: تباہی کھانا آفت میں مبتلا ہونا، مصیبت میں پڑنا، برباد ہونا۔
تباین زبرت، پیش ی۔اند، ع۔ اختلاف، فرق، ضد، دو چیزوں کا آپس میں جدا ہونا۔
تباینِ جزئی/ جزوی تباین کی ایسی صورت جس میں کُلی طور پر اختلاف نہ پایا جائے۔
تباینِ کُلی (بترکیب فارسی) تباین کی وہ صورت جس میں مکمل طور پر فرق یا اختلاف پایا جائے۔
تبت زبرت، زبرب۔اند۔ سارنگی کا کمانچہ یا گز۔
تبتل زبرت، زبرب، شد پیش ت۔اند، ع۔ تجرد، تنہا، بے اہل و عیال زندگی؛ اللہ کے سوا سب سے منقطع ہو کر ہمہ تن خدا کی عبادت میں لگے رہنے کی حالت۔ نیز تبتیل (تب تِیل)۔
تبجیل زبرت، جزم ب، ی۔امث، ع۔ تعظیم و تکریم، عزت کرنا۔ (صف) مبجل مکرم، معظم۔ مبجّل (شد زیر ج) نیازمند، تعظیم کرنے والا۔
تبحر زبرت، زبرب، شد پیش ح۔اند، ع۔ سمندر کی طرح وسیع عریض اور عمیق ہونا۔ مجازاً: علمی فضیلت، کسی ہنر میں کامل ہونے کی حالت۔
تبخال زبرت، جزم ب۔اند، ف۔ ہونٹ یا زبان پر معدے کی گرمی سے نکل آنے والا چھالہ۔ نیز تبخالہ (زبرل)۔
تبختر زبرت، زبرب، جزم خ، پیش ت۔اند، ع۔ نخوت، غرور، تکبر؛ ادا سے چلنا، ناز سے چلنا۔
تبختر پیشہ مغرور، اِترانے والا۔
تبخرہ زبرت، جزم ب، لیٹا زیر خ، زبر ر۔اند۔ معدے سے بخارات اُٹھنا۔
تبخیر زبرت، جزم ب، ی۔امث، ع۔ ہلکی حرارت؛ پانی سے بھاپ اُٹھنا۔
تبدع زبرت، زبرب، شد لیٹا پیش د۔اند، ع۔ بدعت اختیار کرنا، خلافِ شرع کاموں میں پڑنا۔
تبدل زبرت، زبرب، شد پیش د۔اند، ع۔ تبدیلی، ادل بدل، تحریف، میل ملاوٹ۔
تبدلِ رائے خیال بدلنا، رائے میں تبدیلی آنا۔
تبدلی زبرت، زبرب، شد زبر د۔امث۔رک: تبدل جس کی یہ تانیث ہے۔
مرکب: (نباتیات) تبدلی پرت/ غلاف چھال کے نیچے نرم تہہ جو رفتہ رفتہ چھال کی جگہ لے لیتی ہے جس سے نمو میں مدد ملتی ہے۔
تبدید زبرت، جزم ب، ی۔امث، ع۔ انتشار، بکھیرنا، پھیلانا؛ بکھراؤ۔
تبدیع زبرت، جزم ب، ی۔امث، ع۔ بدعت کا اِلزام لگانا، بدعتی قرار دینے کا عمل۔
تبدیل زبرت، جزم ب، ی۔امث، ع۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ بدلے جانے کا عمل، تبادلہ، بدل جانے کی کیفیت، تغیر واقع ہونے کا عمل۔
تبدیلِ آب و ہوا صحت کے فائدے کے لیے ایک مقام سے کسی دوسرے مقام پر جانا۔
تبدیل پذیر جسے تبدیل کیا جاسکے؛ لچک دار۔
تبدیلِ صورت بھیس بدلنا، کسی کو دھوکا دینے کے لیے صورت میں تبدیلی کرنا۔
محاورہ: تبدیل کرنا بدلنا، پلٹنا؛ بھیس بدلنا؛ فرق ڈالنا۔
تبدیلِ مذہب پہلے سے قبول کیے ہوئے مذہب کے بجائے کسی دوسرے مذہب کو اپنانا۔
تبدیلِ مکان نقلِ مکان، گھر بدلنا۔
تبدیلِ ناجائز (قانون) کاغذات میں ایسا ردوبدل کرنا جو جائز نہ ہو، جعل سازی کرنا۔
تبدیلی ایک جگہ سے دوسری جگہ بدلا جانا۔
تبذر زبرت، زبرب، شد پیش د۔اند، ع۔ فضول خرچی، اسراف۔ (طب) جراثیموں کی افزائش تناسل کی بجائے خلیوں کے منقسم ہونے سے ہونا؛ ایک خلیے کا دو خلیوں میں تقسیم ہو جانا۔
تبذیر زبرت، جزم ب، ی۔امث، ع۔ اسراف، دولت کا بے جا خرچ، بے

ضرورت روپیہ اُڑانا۔

**تبر** زبرت، زبرب۔ اند، ف۔ کلھاڑا، کلھاڑی سے ملتا جلتا ایک جنگی ہتھیار جس کا پھل قوسی ہوتا ہے۔

**تبردار** کلھاڑی رکھنے والا مزدور۔

مرکب: **تبرِ زاغنول** (ومع) دوہرے، دور نے پھل والا کلھاڑی نما ہتھیار۔

**تبرزن** تبر چلانے والا؛ لکڑ ہارا؛ سپاہی۔

**تبرزنی** کاٹنے کا عمل، توڑ پھوڑ۔

**تبرزین** (ی) تبر کی ایک قسم جسے زین کے ساتھ لٹکایا جاتا ہے۔

محاورہ: **تبر لینا** ہتھیار سنبھالنا؛ تبر کی ضرب سہنا، کلھاڑی کی چوٹ یا ضرب کھانا۔

**تبرا** زبرت، زبرب، شدر۔ اند، ع۔ پناہ مانگنا، برأت، مخلصی چاہنا؛ اظہارِ بیزاری، نفرت، انکار اور اُس کا برملا اظہار، سب وشتم کرنا۔ نیز تبرّی۔

محاورہ: **تبرا بھیجنا** لعنت بھیجنا، نفرت کرنا۔

**تبرج** زبرت، زبرب، شدپیش ر۔ اند، ع۔ عورت کا اپنی زیبائش ظاہر کرنا؛ بناؤ سنگار، آرائش۔

**تبرز** زبرت، زبرب، شدپیش ر۔ اند، ع۔ رفع حاجت، اجابت کے لیے جانا، براز رفع کرنا۔

**تبرزد** زبرت، زبرب، جزم ر، زبرز۔ امث۔ شکر، مصری، قند۔

**تبرع** زبرت، زبرب، شد لیٹا پیش ر۔ اند، ع۔ عبادت یا نیک عمل جو فرائض میں شامل نہ ہو بلکہ اپنی خوشی سے کیا جائے، جیسے نفل، خیرات، چندہ برائے کارِ خیر؛ بخشنا، عطا کرنا، مفت دینا۔

**تبرعاً** ثواب کے لیے۔

**تبرک** زبرت، جزم ب، زبرر۔ اند۔ ایک درخت جس میں اِملی کی طرح کی پھلیاں لگتی ہیں جو مویشیوں کا دودھ بڑھانے کے لیے کھلائی جاتی ہیں۔

**تبرک** زبرت، زبرب، شدپیش ر۔ اند، ع۔ خیر و برکت والی شے؛ نیاز کی مٹھائی وغیرہ، نادر کمیاب، شے؛ تحفہ، بزرگوں کا عطیہ؛ پرشاد۔

**تبرکاً** برکت کے ساتھ، برکت کے طور پر۔

جمع: **تبرکات** ایسی اشیاء جن کو اگلے بزرگ لوگوں سے نسبت ہو اور اِس بنا پر سینت کر یا عزیز رکھی جائیں، بزرگوں کے آثارِ فضیلت وعزت؛ (مجازاً) باقی رہ جانے والی چیزیں، بچ جانے والی اشیا؛ افراط، کثرت، بہتات۔

**تبرکوں** زبرت، زبرب، ومع۔ ایسا گھوڑا جس کی پشت تکونی تیر جیسی ہو، ایسا گھوڑا عیبی یا منحوس تصور کیا جاتا ہے۔

**تبرید** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ ٹھنڈائی، ٹھنڈی دوائیں جو موسمِ گرم کی حدت دور کرنے اور جلاب کے بعد جسم کو تقویت پہنچانے کے لیے دی جاتی ہیں؛ سرد ہونے یا کرنے کا عمل۔

محاورہ: **تبرید کرنا** ٹھنڈک پہنچانا۔

**تبرید گر** ٹھنڈا کرنے یا ٹھنڈا رکھنے والا آلہ، مشین وغیرہ۔

**تبرید گری** رک: تبرید گر جس کا یہ اسم کیفیت ہے؛ ٹھنڈا کرنے کا عمل۔

انگریزی میں: Refrigeration۔

**تبریق** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ برقانا، کسی شے میں بجلی دوڑانا۔

**تبریک** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ تہنیت، مبارک باد؛ شاباش دینا، مبارک دینا۔

**تبریہ** زبرت، جزم ب، زیرر، زبری۔ اند، ع۔ اِلزام سے بری کرنا؛ چھوڑنا، صاف کرنا۔

**تبڑ** زبرت، شدزبر۔ امث، ہ۔ خاندان، کنبہ۔ نیز ٹبر۔

**تبڑی** زبرت، جزم ب۔ امث، ہ۔ ڈھول یا تاشے پر چوٹ کی آواز۔

محاورہ: **تبڑی پٹنا** رُسوائی ہونا، ڈھنڈوار پٹنا۔

**تبسط** زبرت، زبرب، شدپیش س۔ اند، ع۔ پھیلاؤ، وسعت، فراخی، کشادگی؛ فرصت، فراغت۔

**تبسم** زبرت، زبرب، شدپیش س۔ اند، ع۔ مسکراہٹ، زیرِ لب مسکرانا؛ کلی کا کھلنا۔

**تبسمِ برق** بجلی کی چمک۔

**تبسم ریزی** مسکرانے کا عمل؛ مسکراہٹ بکھیرنا۔

**تبسم فروش** (زبرف، ومج) مسکرانے والا، خوش رُو۔

محاورہ: **تبسم کرنا** مسکرانا، ہنسنا۔

**تبسمِ مینا** (ی) صراحی سے شراب نکلنے کی آواز۔

**تبشیر** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ بشارت دینا، خوش خبری سنانا۔

**تبصر** زبرت، زبرب، شدپیش ص۔ اند، ع۔ بصیرت، غور، فکر، سوچ؛ غور سے دیکھنا۔

**تبصرہ** زبرت، جزم ب، زیرص، زبرر۔ اند، ع۔ (لفظاً) کسی کو کوئی چیز دکھانا۔ (مجازاً) اظہارِ خیال، نقد و نظر۔

**تبصیر** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ وضاحت، توضیح، تشریح؛ معنی یا خوبی کو روشن کرنا، کسی چیز سے واقف کرنا۔

**تبطن** زبرت، زبرب، شدزبر ط۔ اند۔ ع اخفا، پوشیدگی، باطن میں ہونا۔

**تبع** زبرت، جزم ب۔ صف۔ اند، ع۔ پیروی کرنے والا، پیرو؛ پیروی، اتباع۔

جمع: تبعہ (زبرت، زبرب، زبرع)۔

**تبع تابعین** وہ مسلمان جنھوں نے اصحابِ رسول ﷺ سے فیض یاب ہونے والوں کو بحالتِ اسلام دیکھا ہو اور تاحیات دین پر قائم رہے ہوں۔

**تبعض** زبرت، زبرب، شدپیش ع۔ اند، ع۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ حصے، بخرے کرنا، جوڑ جوڑ الگ کرنا۔ نیز **تبعیض** (ی)۔

**تبعہ** زبرت، زیرب، زبرع۔ اند۔ برا کام؛ انجام بد، عذاب۔

**تبعی** زبرت، جزم ب، ی۔ صف، ع۔ ضمنی، ثانوی۔

**تبعیت** زبرت، جزم ب، زیرع، شدزبری۔ امث، ع۔ پیروی، اتباع، تقلید، حکم ماننا؛ مستقل سکونت، کسی جگہ کا باشندہ ہونے کی صورت یا حیثیت۔

**تبعید** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ دُوری، جدائی، افتراق، علیحدگی کا عمل۔

**تبعیض** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ رک: **تبعض**۔

**تبغ** زبرت، زبرب۔ اند۔ خام تمباکو؛ ایک نشہ آور بوٹی جس کے پھول نیلے، سرخ یا ارغوانی ہوتے ہیں۔ نیز تبغ صحرائی۔

**تبغیض** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ دُشمنی ڈالنا، بغض پیدا کرنا؛ بغض رکھنا، دُشمنی رکھنا۔

**تبغیہ** زبرت، جزم ب، زیرغ، زبری۔ اسمِ جنس۔ (نباتات) پودوں کی ایک قسم جس میں دھتورا، بھنگ اور تمباکو وغیرہ شامل ہیں۔ نیز حشیشۃ الحمار (ح ش ش ئل ح مار)۔

**تبکچی** زبرت، زبرب، جزم ک۔ اند۔ شاہی خزانے کا ملازم، محکمۂ مالیات شاہی کا ایک کارندہ۔

**تبکیت** زبرت، زبرب، ی۔ امث، ع۔ بحث میں غلبہ حاصل کرنا، منہ بند کرنا، اس طرح قائل کرنا کہ دوبارہ بات کرنے کی جرأت نہ ہو۔

**تبکیہ** (زبری) قائل کرنے کا عمل۔

**تبلر** زبرت، زبرب، شدپیش ل۔ اند۔ (طبیعیات) شیشے جیسا ہونا، بلوری خصوصیات رکھنا۔ اصلاً: **تبلوز**۔

**تبلی** زبرت، زبرب۔ صف۔ مث، ہ۔ تین دھاگوں یا ڈوریوں سے بٹی ہوئی ڈوری یا رسّی۔

**تبلیغ** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ پیغام پہنچانا، پھیلانا، ابلاغ، تشہیر؛ پرچار کرنا، دین کی طرف مائل کرنا۔

**تبن** زبرت، جزم ب۔ اند، ع۔ سوکھا تنکا، گھاس، بھُس۔

صف: **تبنی** سوکھی گھاس کے رنگ کا، زردی مائل۔

**تبنی** زبرت، زبرب، شدن۔ امث، ع۔ بیٹا بنانا، گود لینا۔ نیز (مث) **تبنیت** ولدیت میں لینا۔

صف: **متبنی** گود لیا ہوا، لے پالک۔

**تبوراک** زبرت، ومع۔ اند۔ وہ چھوٹا نقارہ جو کسان کھیتوں میں پرندوں کو اُڑانے کے لیے لگا رکھتے ہیں۔

**تبوری** زبرت، ومع۔ امث۔ رَسولی؛ ورم۔

**تبوک** زبرت، ومع۔ اند۔ دمشق اور مدینے کے درمیان واقع ایک مقام جو تاریخ اسلام میں جنگ کی وجہ سے مشہور ہے؛ ہاتھ سے بجایا جانے والا ایک دف۔

**تبول** زبرت، زبرب، شدپیش و۔ اند۔ پیشاب کرنا۔

**تبویب** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ کتاب کے باب قائم کرنا، مقالات وغیرہ کو مختلف عنوانات کے تحت مرتب کرنا۔

**تبویض** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ (حیوانات) بیضہ یا انڈہ بننے کی کیفیت، انڈے دینا، بیضے کا مادہ کے رحم میں اُترنا۔

**تبہ** زبرت، زبرب، جزم ہ۔ صف، ف۔ رک: تباہ جس کا یہ مخفف ہے۔

**تبئیض** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ رک: **تبییض**۔

**تبئین** زبرت، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ تشریح، بیان، بہت زیادہ وضاحت؛ واضح، روشن کرنا۔ نیز **تبیین**، **تبیان**۔

**تبیر** زبرت، ی۔ اند۔ ڈھول، نقارہ۔ نیز **تبیرہ**۔

**تبیض** زبرت، زبرب، شدپیش ی۔ اند۔ (حیاتیات) بیضے پیدا ہونا۔

**تبیع** زبرت، ی۔ اند۔ گائے کا سال بھر کا بچہ، بچھڑا۔ (مث) تبیعہ۔

**تبین** زبرت، زبرب، شدپیش ی۔ اند۔ کھول کر بیان کرنا، شرح کرنا، بہت زیادہ وضاحت کرنا۔ نیز تبیین (ت ب ی ن)۔

**تبییض** زبرت، جزم ب، ی۔ امث۔ مسودے کو صاف کرنا، صفائی کے ساتھ لکھنا؛ سنبھال کر رکھنا، نسخے کا مبیضہ تیار کرنا؛ تسوید کی ضد۔ نیز **تبئیض**۔

**تبھونا** زبرت، ومج، جزم ن۔ فعل متعدی۔ اُلٹ پلٹ کرنا۔

## ت۔پ

**تپ** (۱) زبرت۔ اند، د۔ بخار، لرزہ؛ گرمی، حرارت؛ اضطراب، بے قراری، جوش۔

محاورہ: **تپ آنا** بخار ہونا؛ ڈرنا، گھبرانا، خوف کھانا۔

**تپِ بے ہوشی** وہ بخار جس کے دَورے کے وقت مریض پر بے ہوشی لاحق ہو جائے۔

محاورہ: **تپ ٹوٹنا** بخار کا زور ختم ہونا۔

محاورہ: **تپ جانا** بے چینی دُور ہونا، تپش دُور ہونا، بیماری ختم ہونا۔

محاورہ: **تپ چڑھنا** بخار ہونا، لرزہ طاری ہونا؛ ڈر سے کانپنا، گھبرانا، خوف

کھانا۔

**تپِ حار** گرمی کا بخار۔ نیز تپِ حارّہ۔

**تپ خالا/ خالہ** وہ چھالا جو بخار کی گرمی کی وجہ سے منہ کے اندر یا ہونٹوں پر پڑ جاتا ہے۔

**تپِ دِق** دِق کی بیماری کا بخار، ٹی بی، وہ بخار جس سے حرارت اعضائے رئیسہ اور اصلیہ میں سرایت کر جانے کے سبب بدن کی رطوبت کو خشک کر دے۔

**تپ زدہ** جس کو بخار آتا ہو، بخار میں مبتلا۔

**تپِ زرد** وہ بخار جس میں مریض کو یرقان بھی لاحق ہو جائے۔

**تپِ زندانی** میعادی بخار جو دو ہفتہ تک چڑھتا رہتا ہے اور مریض بے ہوشی کے عالم میں ہذیان بکتا ہے۔

**تپِ غب** (لیٹا زیرِ پ، زیرِ غ) باری کا بخار۔

**تپِ قرمزی** ایک متعدی مرض جو عموماً بچوں کو ہوتا ہے۔ علامات حلق کی سوزش اور چہرے پر سرخی۔ انگریزی میں: Scarlet fever۔

محاورہ: **تپ کا مُوت جانا** ہونٹوں اور چہرے پر بخار کے جانے کی علامت ظاہر ہونا۔

**تپِ لرزہ** (لیٹا زیرِ پ، زبرِ ل، جزم ر، زبرِ ز) جاڑا بخار، ملیریا، کپکپی کے ساتھ چڑھنے والا بخار۔

**تپِ محرقہ** (لیٹا زیرِ پ، لیٹا پیشِ م، جزم ح، لیٹا زیرِ ر) میعادی بخار، ٹائیفائڈ۔ نیز تپِ محرق۔ انگریزی میں: Typhoid۔

**تپِ مزمن** (لیٹا زیرِ پ، پیشِ م، جزم ز، زیرِ م) پرانا بخار۔

**تپِ نوبت** (ولین، زبرِ ب) باری کا بخار، وہ بخار جو مقررہ وقفے کے بعد چڑھتا ہو۔

**تپِ نہاری** وہ بخار جو دن کے وقت ہو۔

**تپ(۲)** زبرت۔ اند۔ س۔ عبادت، ریاضت، تپسیا، قلبی عبادت۔

**تپ بن** (زبرب) عبادت کے لیے مخصوص جنگل۔

مرکبِ عطفی: **تپ جپ** دھونی رما کر جسمانی ریاضت۔

محاورہ: **تپ دھارنا** جوگی اور سنیاسی ہونا، عبادت اور ریاضت کے لیے چلہ کشی کرنا۔

**تپ(۳)** زبرت۔ اند۔ **تپنا** (رک) کا حاصل مصدر، آزمائش، جانچ، پرکھ؛ تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **تپ تپ ہونا** بہت زیادہ پریشان ہونا؛ جھلسنا۔

متعلق فعل: **تپ تپا کر** جانچ پرکھ کر، دیکھ بھال کر۔

**تپاس(۱)** زبرت۔ اند، ہ۔ زہد و اتقا، عبادت؛ ریاضت، پوجا کے سلسلے میں زحمت کشی؛ کم کھانے اور کم سونے کی تکلیف برداشت کرنے کا عمل، برت رکھنا، دھوپ میں جلنا وغیرہ۔

**تپاس(۲)** زبرپ۔ اند۔ تفتیش، دریافتِ حال، چھان بین۔

**تپاک** زبرت۔ اند، ف۔ خوش اخلاقی، خاطر مدارت، آؤ بھگت؛ دوستی کا برتاؤ؛ ربط ضبط، رسم و راہ، میل جول؛ نرمی، مہربانی۔

**تپاک سے پیش آنا** گرم جوشی سے ملنا، آؤ بھگت کرنا۔

مرکب: **تپاکِ قلب** دل کی دھڑکن، اختلاج۔

محاورہ: **تپاک کرنا** التفات یا تعلقات ظاہر کرنا۔

**تپاں** زبرت۔ صف، ف۔ جلتا، بھلستا ہوا؛ تڑپتا ہوا، بیقرار، بے چین۔

**تپانا(۱)** زبرت۔ فعل متعدی۔ گرم کرنا، جلانا؛ پگھلانا؛ ایذا دینا؛ غصہ دلانا، تاؤ دلانا۔ تپاؤ (اند) تپانے کا عمل۔ فعل لازم: تپنا۔

فعل مرکب: **تپا نرمانا** (میکانیات) دھات کو تپا کر نرم کرنا۔

**تپانا(۲)** زبرت۔ فعل متعدی۔ کسی دیوتا پر بھینٹ چڑھانے کے لیے تھوڑی سی شراب گرانا؛ (مزاحاً) شراب کا جرعہ۔

**تُپانا** پیشِ ت۔ فعل متعدی، ہ۔ دفن کرانا، دھنسوانا۔

**تپانچہ** زبرت، ن مغ، زبرچ۔ اند، ف۔ تھپڑ، طمانچہ۔

**تپاؤ** زبرت، وج۔ اند، ہ۔ **تپانا(۱)** (رک) کا اسم کیفیت۔

**تپائی** زیرت۔ امث، ہ۔ تین پایوں کی چوکی یا چھوٹی میز۔ نیز رک: تپایا۔

**تپایا** زیرت۔ صف۔ تین ستونوں پر کی ہوئی تعمیر، مثلث نما عمارت۔

**تپتا** زبرت، جزم پ۔ صف۔ گرم، جلتا ہوا، بہت گرم۔

**تپتی** زیرت، زبرپ، شدت۔ امث، ہ۔ ایک نازک پتیوں کی بوٹی جس کے ایک ڈنٹھل میں تین پتیاں ہوتی ہیں اور ذائقہ کھٹا؛ ایک قسم کی لکڑی جس کی بو ناگوار ہوتی ہے؛ تاش کا ایک کھیل جس میں ہر کھلاڑی کو ایک وقت میں تین پتے بانٹے جاتے ہیں۔

**تپچاق** زبرت، جزم پ۔ اند۔ ایک اعلیٰ نسل کا قوی الجثہ گھوڑا۔

**تپچانا** زبرت، جزم پ۔ فعل متعدی۔ کپڑے سے کپڑے کی نوک ملانا۔

**تپڑ** زبرت، شد زبرپ۔ اند، ہ۔ ٹاٹ کی گدی جس پر دکاندار (خصوصاً بنیے) بیٹھیں؛ کھال کا ٹکڑا، جلد جو آبلہ پڑنے سے اُبھر جائے یا اُکھڑ آئے۔ استرکاری جو اُکھڑ کر گر جائے، کھپرا۔ (مث) تپڑی۔

محاورہ: **تپڑ اُلٹ دینا** دیوالیہ ہو جانا، دیوالیہ بنا دینا۔

**تپڑی** زبرت، جزم پ۔ امث۔ چٹائی، چمڑے کی گدی۔ نیز رک: تپڑ۔

**تپس (۲)** زبرت، زبرپ۔ امث۔ گرمی، (بخار کی) حدت، سوزش؛ دھوپ کی تمازت۔

**تپس** (۱) زبرت، زبرپ۔امث، ہ۔ عبادت، ریاضت، پرستش۔

**تپسیا** زبرت، زبرپ، جزم س۔امث، ہ۔ ریاضت، عبادت کے لیے دُکھ جھیلنا۔

صف: **تپسوی** زاہد، عابد۔نیز **تپسی**۔

**تپش** زبرت، زیرپ۔امث، ف۔ گرمی، حدت؛ اضطراب، بے چینی، تڑپن۔نیزرک: **تپس** (۱)۔

**تپش اندوز** حرارت حاصل کرنے والا۔

**تپش آلودہ** تڑپنے والا، بے چین؛ گرم تاثیر۔

**تپش پیما** حرارت جانچنے کا آلہ، درجۂ حرارت معلوم کرنے کا آلہ۔انگریزی میں: Thermometer۔

**تپش ڈھال** وہ جھکا ہوا حصہ جس سے گرمی کی روک ہوسکے۔

**تپک** زبرت، زبرپ۔امث، ہ۔ کسی پھوڑے یا زخم وغیرہ سے رہ رہ کر جلن ہونا، ٹیس اُٹھنا۔

**تپک** پیش ت، زبرپ۔امث، ف۔ توپ کی تصغیر، چھوٹی توپ، رہکلا۔

**تپکچی/تپنکچی** (امذ) گولنداز، توپ چلانے والا۔

**تپکن** زبرت، جزم پ، زبرک۔امث، ہ۔ جلن، ٹیس۔(مجازاً) اضطراب، بے چینی۔نیز **تپک**۔

فعل لازم: **تپکنا** سوزش کرنا؛ زخم میں ٹیس اُٹھنا، دُکھنا۔

**تپنا** زبرت، جزم پ۔فعل لازم۔ گرم ہونا، جلنا؛ کسی داخلی کیفیت کی وجہ سے تکلیف اُٹھانا؛ غصہ کرنا۔

**تپنا** زیرت، زبرپ، شدن۔صف۔ جس میں تین تہیں، پنے یا تاؤ ہوں۔(مث) **تپنی** پتنگ۔

**تپنچہ** زبرت، زبرپ، جزم ن، زبرچ۔امذ، ف۔ پستول، جیبی آتشیں ہتھیار جس میں بار بار کارتوس یا گولیوں کے بھرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔نیز طپنچہ، تمنچہ۔ انگریزی میں: Pistol یا Revolver۔

محاورہ: **تپنچہ اُٹھانا** وار کرنے کے لیے آمادہ ہونا، حملہ آور ہونا۔

محاورہ: **تپنچہ باندھنا** تپنچہ کمر پر لگانا، جنگ کی تیاری کرنا۔

محاورہ: **تپنچہ بھرنا** پستول میں گولیاں بھرنا۔

محاورہ: **تپنچہ چلانا** پستول سے گولی چلانے کے لیے گھوڑا دبانا۔نیز **تپنچہ چھوڑنا**۔

محاورہ: **تپنچہ داغنا** رک: **تپنچہ چلانا**۔

**تپنچے کا پایہ** پستول کا گھوڑا یا لبلبی۔

**تپیدن** زبرت، ی، زبرد۔مصدر، ف۔ تڑپنا، پھڑکنا، جلنا، پھڑک؛ گرم ہونا؛ بیقراری، بے چینی۔

صف: **تپیدہ** (زبرد) گرم، تپتا ہوا۔نیز تپاں۔

## ت ۔ ت

**تت** (۱) زبرت۔امث، ہ۔ اصلیت، جوہر، روح، سچائی، صداقت۔(صف) خالص، کھرا، پُرخلوص۔

**تت پر** کسی چیز کو اعلیٰ مقصد یا عزم بنانے والا؛ نہایت مشغول، بہت متوجہ؛ بہت خدمت، ٹہل کرنے والا۔

**تت گیان** اِدراک کی حقیقت، اعلیٰ دانش۔

**تت** (۲) زبرت۔متعلق فعل، ہ۔ وہ، اُس کا۔

**تت کال** حال، ابھی، فوراً۔

**تتا** زبرت، شدت۔صف، ہ۔ کھولتا ہوا، گرم؛ تندمزاج، غضب ناک؛ پرجوش؛ جری، بہادر، شجاع۔

**تتا تاوَلا** جلدباز، تیزمزاج۔

کہاوت: **تتا کور نہ اُگلنے کا نہ نگلنے کا** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب کچھ نہ بن پڑے۔

محاورہ: **تتا ہونا** گرم ہونا، غضبناک ہونا؛ ناراض ہونا۔

**تتالا** زبرت۔امذ، ہ۔ (موسیقی) طبلے کی سات مخصوص تالوں میں سے پانچویں تال کا نام۔

**تتابع** زبرت، لینا پیش ب۔امذ، ع۔ تسلسل، ایک کے پیچھے ایک لگا ہونا، مسلسل، ایک کے بعد ایک آنا۔

**تتارخوانی** زیرت، ومعدولہ۔امث۔ (موسیقی) طبلے کی سترہ (عمومی) تالوں میں سے چھٹی تال جو حضرت امیر خسرو سے منسوب کی جاتی ہے۔نیز **تتارخانی**۔

**تتال** زیرت، شدت۔صف۔امذ۔ دغاباز، دھوکے باز، چال باز؛ تیز طرار۔

**تتالہ** زیرت، زبرل۔امذ۔ طبلے کی ایک مخصوص تال، تین بھری اور ایک خالی ضرب، ترہٹ، تروٹ۔نیز **تتالا**۔

**تتالی** زیرت، شدت۔امث۔ چالاکی، فریب، دھوکے بازی۔

**تتبع** زبرت، زبرت، شد لینا پیش ب۔امذ، ع۔ تقلید، نقل، پیروی؛ تلاش، جستجو، چھان بین۔

**تترات** زبرت، جزم ت۔امث۔ شوخی، ناز و ادا، چلبلا پن۔صف: تتر۔ (امث) **تتری**۔

**تتر بتر** زیرت، شد زبرت، زیرب۔صف۔ بکھرا ہوا؛ منتشر، متفرق، پراگندہ، جدا جدا۔

**تتری** زبرت، جزم ت۔صف، ہ۔ ناز و نخرہ کرنے والی؛ بدقسمت، جنم جلی:

بخیل، بے حد کنجوس عورت۔

**تتری** زبرت، جزم ت۔ امث۔ رک: تتلی۔ آوار، سرگرداں۔

**تتڑی** زبرت، جزم ت۔ امث، ہ۔ رک: تتلی۔ تیز مزاج عورت، نازنخرے والی؛ بدقسمت، جنم جلی؛ بے حد کنجوس، بخیل عورت۔

کہاوت: **تتڑی نے دیا، جنم جلی نے کھایا، نہ جیب جلی نہ سواد آیا** اگر بہت تھوڑا کھانے کو دیا جائے یا کوئی خرچ کرنے سے کترائے تو اُس موقع پر کہا جاتا ہے۔

**تت سم** زبرت، زبرس۔ اند، ہ۔ (لسانیات) ہندی لفظ کا اصلی روپ، خصوصاً سنسکرت (اصل) کے مستعمل الفاظ کی اصل صورت جیسی کہ سنسکرت میں ہے۔ تدبھو کی ضد۔

**تتق** پیش ت، پیش ت۔ اند، ف۔ پردہ، چادر، حجلۂ عروسی؛ خیمہ۔

**تتق نیلی** نیلا پردہ؛ (مجازاً) آسمان۔

**تتک** پیش ت، زبرت۔ اند۔ جہاز کا تختہ۔

**تتکار** زبرت، جزم ت۔ اند، ہ۔ ہدایت، وہ ہدایات جو اسٹیج پر تماشا کرنے والے اداکاروں کو دی جائیں، حکم۔

**تتلانا** پیش ت، جزم ت۔ فعل لازم۔ بولنے میں الفاظ کو صحیح طور پر ادا کرنے سے معذور ہونا جیسے "ٹ" کی جگہ "ت" اور "ڈ" کی جگہ "د" بولنا، بچوں کی طرح بولنا۔ (امث) **تتلاہٹ**۔ صف: توتلا (وج)۔

**تتلی** زیرت، شدت۔ امث۔ خوش رنگ، پردار کیڑا جو پھولوں پر منڈلاتا رہتا ہے؛ (مجازاً) خوبصورت عورت؛ ہرجائی۔ نیز تیتری۔

**تتمبا** زیرت، زبرت، جزم م۔ اند، ہ۔ بکھیڑا، جھگڑا، اُلجھن پریشانی کا کام جو مشکل سے سمیٹا جاسکے؛ چالبازی، سازش۔

**تتمہ** زبرت، جزم ت، شدزبرم۔ اند، ع۔ آخری حصہ، اختتامی تحریر یا ضمیمہ، بقیہ، بچا ہوا؛ کتاب یا رسالے سے تعلق رکھنے والا مضمون یا حواشی جو بطور ضمیمہ شامل کیا جائے۔

**تتمیم** زبرت، جزم ت، ی۔ امث، ع۔ تمام کرنا، پورا کرنا، انجام کو پہنچانا؛ کمال کو پہنچانا۔ نیز اتمام۔

**تتنا** زیرت، جزم ت۔ صف، ہ۔ اِس قدر، اتنا۔

**تتو** زبرت، شدزبرت، زبرو۔ اند۔ حقیقت، سچائی؛ عناصرِ اربعہ۔

**تتو تھمبو** زبرت، شدت، وج، زبرتھ، جزم م، وج۔ امث، ہ۔ معاملے کو ٹھنڈا کرنے، جھگڑے کو رفع دفع کرنے کی کوشش، روک تھام؛ لیپاپوتی، بہلاوا پھسلاوا، دم دلاسا۔

**تتوہ** زبرت، جزم ت، زبرو۔ اند۔ حقیقت، اصلیت، خلاصہ، عناصرِ اربعہ؛ اللہ تعالیٰ؛ اُصولِ اوّل، بنیادی حقیقت۔

**تتہڑا** زبرت، لیٹا زبرت، جزم ہ۔ اند۔ تانبے کا گھڑا جس میں پانی گرم کیا جاتا ہو۔

**تتئی** پیش ت، زبرت۔ امث، ہ۔ ٹونٹی دار لٹیا، چھوٹا لوٹا۔

**تتی** زبرت، شدت۔ امث۔ تتا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **تتی پر تین بال، وہ بھی ناچیں تین تال** کم مائگی میں اترانے پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تتی کھچڑی گھی نہ پیا، اب کا سیالا یوں ہی گیا** غربت کی حالت ظاہر کرنے کے لیے کہا جاتا ہے۔

**تتے** زبرت، شدت۔ اند۔ تتا (رک) کی مغیرہ حالت یا جمع۔

محاورہ: **تتے پڑنا** رُسوائی ہونا، بدنامی ہونا۔

محاورہ: **تتے توے پر قسم کھانا** سخت قسم کھانا۔

محاورہ: **تتے توے کی بوند ہونا** بہت زیادہ خرچ میں تھوڑی سی آمدنی کسی شمار میں نہیں ہوتی؛ کسی شے کا بہت کم مقدار میں ہونا۔

محاورہ: **تتے سیلے کرنا** خدمت کرنا، اچھا برتاؤ کرنا؛ ہموار کرنا۔

**تتیا** زبرت، شدی۔ اند، ہ۔ بھڑ، زنبور، ڈنک مارنے والی مکھی؛ (مجازاً) تیز، چالاک، پھرتیلا، ذہین۔

**تتیا جیسی کمر** بہت پتلی کمر، نازک کمر۔

محاورہ: **تتیا کا ناچ نچانا** (مجازاً) بہت زیادہ ستانا، تنگ کرنا۔

**تتیا مرچ** (امث) ایک چھوٹی مرچ جو نہایت تیز ہوتی ہے اور اس کی جھلاہٹ بڑی دیر میں زائل ہوتی ہے۔

**تتیا ناچ** تیز رقص جس سے اضطراب کا اظہار ہو۔

**تتھا** زبرت۔ امث، ہ۔ طاقت، بل، بوتا؛ قابلیت، اہلیت۔

## ت ۔ ٹ

**تٹ** زبرت۔ اند، س۔ ندی وغیرہ کا کنارہ، گھاٹ؛ ڈھلوان سطح، جھکاؤ۔

**تٹاپا** پیش ت۔ اند۔ کمزوری، لاچاری؛ مفلسی، غربت۔

## ت ۔ ث

**تثاقل** زبرت، پیش ق۔ اند، ع۔ بھاری پن، گرانی، ثقالت۔

**تثبت** زبرت، زبرث، شدزبرب۔ امث، ع۔ ثبت کرنا، جمانا۔

**تثبیت** زبرت، جزم ث، ی۔ امث۔ مقرر کرنا، لگانا؛ ثبت کرنا، نقش کرنا؛ (کیمیا) کسی گیس کو ٹھوس چیز کے ساتھ ملانے کا عمل۔

**تثلیث** زبرت، جزم ث، ی۔ امث، ع۔ مثلث بنانا، تین کرنا، تین بنانا؛ الوہیت کے تین ارکان کا تصور، مراد: خداوند؛ حضرت عیسیٰؑ اور روح القدس، جو عیسائیوں کا عقیدہ ہے؛ عیسائی مذہب؛ (نجوم) دو سیاروں کے درمیان ۱۲۰ درجے یا دائرے کے تیسرے حصے کا فاصلہ۔

**تثلیث فی التوحید** (غم ی، غم ا، غم ل) ایک میں تین خدا ہونے کا عیسائیوں کا عقیدہ۔

**تثنیہ** زبرت، جزم ث، زیرن، زبری۔ اند، ع۔ جمع کا وہ صیغہ جس کا اطلاق دو پر ہو مثلاً: طرفین، زوجین، نورین، فریقین۔

**تثویب** زبرت، جزم ث، ی۔ امث، ع۔ اذان میں اور اقامت کے دوران میں دو دو مرتبہ حی علی الصلوٰۃ حی علی الفلاح کہنا۔

## ت ۔ ج

**تج** (۱) زبرت۔ اند، ہ۔ درخت کی چھال؛ پوست، قرفہ۔ نیز دار چینی؛ قرفت القرنفل۔

**تج** (۲) زبرت۔ **تجنا** (رک) سے تراکیب میں بطور جزو اوّل مستعمل۔

محاورہ: **تج بیٹھنا** دست بردار ہو جانا، چھوڑ دینا۔

محاورہ: **تج دینا** کنارہ کش ہونا، چھوڑنا؛ قربان کر دینا۔

**تج** پیش ت۔ ''تو'' کی حالتِ اضافی، تیرا کے معنی میں؛ تجھ۔

**تجاذب** زبرت، پیش ذ۔ اند، ع۔ باہمی کشش؛ کششِ ثقل کا کلیہ۔ انگریزی میں: Gravitation۔

**تجار** پیش ت، شدز برج۔ جمع، مذ، ع۔ تاجر لوگ۔

**تجارب** زیرت، زبرر۔ جمع۔ مذ، ع۔ **تجربہ** (رک) کی جمع۔

**تجارت** زیرت، زبرر۔ امث، ع۔ کاروبار، بیوپار، اشیا کی خرید و فروخت کا کام، چیزوں کا لین دین۔

**تجارت پیشہ** وہ شخص جس کا ذریعۂ معاش بیوپار ہو، تاجر۔

محاورہ: **تجارت ٹھکنا** کاروبار کا مندا ہونا۔

محاورہ: **تجارت چمکنا** کاروبار میں ترقی ہونا۔

**تجارتِ خارجہ** بیرونی تجارت، برآمد۔

**تجارتِ داخلہ** ملک کے اندر کی جانے والی تجارت۔

صف: **تجارتی** کاروبار سے متعلق۔

**تجارتی مارکہ** تجارتی نشان۔ انگریزی میں: Trade Mark۔

**تجارتی ہوائیں** سمندر پر شمالی کرۂ ارض میں شمال مشرق سے اور جنوبی کرۂ ارض میں جنوب مشرق سے خطِ استوا کی طرف چلنے والی ہوائیں، جن کی مدد سے پہلے تجارتی بیڑے راستہ متعین کرتے تھے۔

**تجاری** زیرت۔ اند۔ چوتھے دن چڑھنے والا باری کا بخار۔

**تجاسر** زبرت، پیش س۔ اند، ع۔ کسی کام کی طرف اقدام کرنا؛ جسارت، دلیری، جرأت۔

**تجانس** زبرت، پیش ن۔ اند۔ دو اشیا، افراد یا انواع کا ایک جنس سے ہونا، مثلاً: انسان اور حیوان میں بھی تجانس ہے کہ دونوں ذی حیات ہیں اور ایشیائی و افریقی آبادی میں بھی کہ نوعِ انسان سے ہیں۔

**تجاوز** زبرت، پیش و۔ اند، ع۔ مقررہ حد سے بڑھنا، مبالغہ؛ فرق؛ پھیلنا، زمین کا ناجائز طور پر ہتھیانا؛ (مجازاً) انحراف، حکم عدولی۔

**تجاوزات** غیر مملوکہ زمین پر قبضہ یا کھڑی کی ہوئی اَملاک۔ انگریزی میں: Encroachments۔

**تجاویز** زبرت، ی۔ جمع۔ مث۔ **تجویز** (رک) کی جمع۔

**تجاہل** زبرت، پیش ہ۔ اند، ع۔ انجان بننا، بے پروائی برتنا، بے خبری یا عدمِ واقفیت۔

**تجاہلِ عارفانہ** مصلحتاً خود کو لاعلم بتانا، یا چشم پوشی اختیار کرنا، بن کر بات کرنا، ارادۃً کسی چیز سے ناواقفیت ظاہر کرنا۔

**تجاہل پیشہ** اپنے آپ کو انجان ظاہر کرنے والا۔

**تجاہل کیش** (ے) جسے انجان بننے کی عادت ہو؛ بے پروا۔

**تجبر** زبرت، زبرج، شد پیش ب۔ اند، ع۔ تمرّد، نافرمانی، سرکشی، تکبر؛ ظلم، تعدی۔

**تجدد** زبرت، زبرج، شد پیش د۔ اند، ع۔ نیا پن، احیاء، ابداع، نئی بات کرنا، جدت پسندی۔

**تجددِ امثال** (الہیات) کائنات میں ہر آن تبدیلی اور فنا پذیری کے باوجود مثالی تصورات کا باقی رہنا، عالم کا ہر آن فنا ہو کر باقی رہنا، فنا میں بقا کا جلوہ۔

**تجدید** زبرت، ی۔ امث، ع۔ نیا کرنے کا عمل، دوہرانا، از سرِ نو آغاز کرنا، جدت، تازگی۔

**تجدید بنائے دعویٰ** (قانون) بنائے دعویٰ کو نئے سرے سے کرنا۔

**تجدیدِ معکوس** (نفسیات) اُلٹی تبدیلی۔

**تجدیدی** رک: **تجدید** سے منسوب۔

**تجدیدی نصاب** وہ نیا نصابِ تعلیم جس سے اساتذہ کو روشناس کرایا جائے۔ انگریزی میں: Refresher Course۔

**تجدیف** زبرت، ی۔ امث۔ اللہ کی واحدنیت سے انکار کرنا؛ ذات باری کی

بابت ہرزہ سرائی کرنا، کفر بکنا۔

**تجربات** زبرت، جزم ج، لیٹا زیر ر۔ جمع۔ مذ، ع۔ تجربہ (رک) کی جمع۔

**تجربہ** زبرت، جزم ج، لیٹا زیر ر، زبر ب۔ اند، ع۔ آزمائش، امتحان؛ (سائنس) عملی جانچ پڑتال، پرکھ، اختیار؛ علم یا مہارت جو عمل سے حاصل ہو، ثبوت، دلیل۔ غلط العوام: تجرُبہ (پیش ر)۔

محاورہ: **تجربہ اُٹھانا** کسی کام کو کرکے سیکھنا۔

محاورہ: **تجربہ حاصل کرنا** رک: تجربہ اُٹھانا۔

**تجربہ خانہ** وہ جگہ جہاں تجربات کیے جائیں، معمل۔ انگریزی میں: Laboratory۔ نیز تجربہ گاہ۔

**تجربہ ساز** تجربہ کرنے والا۔

صف: **تجربہ کار** (ع،ف) ماہر، آموزکار، ہوشیار، واقف کار، جہاں دیدہ۔

**تجربہ کاری** رک: تجرہ کار جس کا یہ اسم کیفیت ہے، مہارت، واقفیت۔

**تجربی** ایسے اُمور جن کا تجربے سے تعلق ہو۔

**تجربی الیغو** (ی، وج) نفسیات میں تجربے کے دوران خلا یا بے یقینی کی کیفیت یا بہاؤ کا عمل۔

**تجربی دَور** عملی جانچ کا وہ مقررہ عرصہ جو تجربہ گاہ میں کسی شے کی جانچ پڑتال یا نتائج حاصل کرنے میں صرف ہو۔

**تجرباتی نفسیات** ایسی نفسیات جو نقل، قیاس یا روایات کے بجائے تجربے پر مبنی ہو۔

**تجربیات** ایسے علوم جن کی بنیاد تجربے پر ہو، مثلاً: عملی سائنس۔

صف: **مجرب** آزمایا ہوا۔

**تجرد** زبرت، زبرج، شد پیش ر۔ اند، ع۔ تنہائی، خلوت گزینی، اکیلا رہنا، رن بیاہا پن، علیحدگی۔

**تجرع** زبرت، زبرج، شد لیٹا پیش ر۔ اند، ع۔ جرعہ کشی، گھونٹ لینا، ٹھہر ٹھہر کر پینا؛ بادہ نوشی۔

**تجریب** زبرت، جزم ج، زیر ر، ی۔ امث۔ آزمانا۔

**تجریح** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ جراحی کرنا، زخم لگانا، الزام دینا؛ جرح و حجت کرنا، کرید کرید کر پوچھنے کا عمل؛ شہادت کو باطل کرنے کا عمل۔

**تجرید** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ تنہائی، علیحدگی، آزادی؛ پوست اُتارنا، ننگا کرنا؛ جوڑے بنانا؛ علیحدہ کرنا؛ آزاد کرنا؛ خلاصہ کرنا۔ (فنونِ لطیفہ) مرئی ہیئت واشکال کی نقل و تمثیل سے گریز؛ فنی تخلیقات میں حسی مشاہدات یا معروضی کیفیت و صورت کی بجائے اپنے ذہنی وجذباتی ردِعمل کو پیش کرنا۔

صف: **تجریدی** (ف) ذہنی وخیالی، اشارات پر مبنی۔

**تجریدی فن** (مصوری) جدید فنِ مصوری کا وہ انداز جس میں فنکار واضح خطوط و نقوش کے بجائے مبہم اور غیر واضح اشکال و علامات کے ذریعے اظہارِ خیال کرتا ہے۔ انگریزی میں: Abstractart Art۔

**تجریدی عمل** کسی چیز کو مجرد بنانے یا ثابت کرنے کا عمل۔

**تجریع** زبرت، جزم ج، ی۔ امث۔ چسکیاں لینا؛ (جانوروں کی) ناک میں تیل کی ایک قسم کو علاج کے طور پر قطرہ قطرہ ٹپکانے کا عمل۔

**تجزی** زبرت، زبرج، شد ز۔ امث، ع۔ علیحدہ علیحدہ کرنا، فرد فرد کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا، کسی مرکب کے ہر جز کو تقسیم کرنے کا عمل؛ افتراق، انتشار، عدمِ اتحاد۔

**تجزیہ** زبرت، جزم ج، زیر ز، زبر ی۔ اند، ع۔ جزو اجزو اجانچنا؛ مرکب یا مخلوط اشیاء کے اجزا کو الگ الگ کرکے دیکھنا، تفصیلی مشاہدہ یا مطالعہ۔ انگریزی میں: Analysis۔

محاورہ، فعل مرکب: **تجزیہ کرنا** اصل حقیقت کو جاننا، آثار، کردار اور قرائن کے ذریعے اصلیت معلوم کرنا۔

**تجسد** زبرت، زبرج، شد پیش س۔ اند۔ جسم اختیار کرنا، پیدائش، روح کا جسمانی ہیئت پکڑنا، اُوتار لینا۔

**تجسس** زبرت، زبرج، شد پیش س۔ اند، ع۔ ٹوہ، جستجو، کھوج، کرید، تحقیق، تلاش۔

**تجسس کناں** (پیش ک) تلاش کرتا ہوا۔

**تجسیم** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ صورت دینا، جسم دِلانا، خدا کے جسمانی وجود کا تصور (جو مسلمانوں کے نزدیک درست نہیں)؛ صاحبِ جسم ہونے کی کیفیت و حالت۔ نیز تجسم۔

**تجسیمیت** وجودِ الٰہی کے جسمانی و مادی ہونے کا عقیدہ؛ بے جان اشیاء کو جاندار فرض کرنا جو ادب میں عام ہے۔

**تجشم** زبرت، زبرج، شد پیش ش۔ اند۔ زحمت کشی، کلام میں آمد کے مقابل آورد؛ رنج ومشقت۔

**تجصوتیہ** زبرت، جزم ج، ولین، زیرت، زبری۔ اند۔ اصوات کی اکائی؛ نطقِ انسانی کے تجزیے سے حاصل ہونے والی مجرد بنیادی آوازوں میں سے کوئی جیسے 'م'، 'د'، 'ک' (بلا حرکت)۔

**تجصیص** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ سفیدی پھیرنا؛ پکی قبر بنانا۔

**تجفیف** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ سکھانا، رطوبت ختم کرنا، (مثلاً پھولوں کو محفوظ کرنے کے لیے) نمی زائل کرنا، خشک کرنا۔

**تجلب** زبرت، زبرج، شد پیش ل۔ اند۔ کھینچنے یا اُتارنے کا عمل۔

**تجلجل** زبرت، زبرج، جزم ل، پیش ج۔ اند۔ موثر کرنا؛ بے کلی، اضطراب؛

زمین میں دھنس جانا، غرق ہونا۔

**تجلد** زبرت، زبرج، شدل۔ امث۔ (لفظاً) پھرتی، عجلت؛ (مجازاً) دشمن کے مقابلہ میں چالاکی اور پھرتی دکھانا۔

**تجلی** زبرت، زبرج، شدل۔ امث، ع۔ روشنی، نور، اُجالا، چمک؛ روشن ہونا؛ ظہور، جلوہ؛ نورانی منظر۔ نیز تجلیٰ (ت جل لا)۔

**تجلیِ ذات** انسان کے باطن کا نور؛ خدا کی ذات کا جلوہ۔

**تجلی زادہ** عالی خاندان، جو شان و شوکت میں پیدا ہو۔

**تجلیِ طور** خدا کی ذات کا وہ نور جو حضرت موسیٰ کو کوہِ طور پر نظر آیا تھا، جلوۂ رب۔

**تجلی گاہ** وہ جگہ جہاں شان و شوکت یا زیادہ روشنی ہو؛ (مجازاً) وہ مقام جہاں حضرت موسیٰ کو خدا کا جلوہ نظر آیا تھا، کوہِ طور۔

**تجلیل** زبرت، جزم ج، ی۔ امث۔ بڑائی کرنا، بزرگی کا اظہار؛ فضیلت بیان کرنا۔

**تجمد** زبرت، زبرج، شد پیش م۔ امذ۔ ٹھوس بنانا، جمانا؛ جما ہوا، گٹھا ہوا ہونے کی کیفیت، استحکام، پختگی۔ انگریزی میں: Consolidation۔ نیز (امث) تجمید۔

**تجمع** زبرت، زبرج، شد لیٹا پیش م۔ امذ۔ اکٹھا ہونا یا کرنا، یکجا ہونے کی کیفیت، جمع، جوڑ۔ (حیوانیات) فروع کا مماثل خصوصیات کے اشتراک سے ایک نوع میں تبدیل یا شمار ہونا؛ خلاصہ کرنا، اجزا کی میزان یا اوسط نکالنا۔ نیز تجمیع (معاشیات) متفرق کاشتکاروں کا اشتراک قائم کرنا۔

**تجمل** زبرت، زبرج، شد پیش م۔ امذ، ع۔ جمال کی نمائش؛ زیبائش یا آرائش، زیب و زینت، جمال آرائی؛ شان و شوکت، عظمت، وقار، جلال۔

**تجملِ شاہانہ** بادشاہی شان و شوکت۔

**تجمید** زبرت، جزم ج، ی۔ امث۔ بستگی، جماوٹ، انجماد، جم جانے کی کیفیت۔

**تجمیر** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ دھونی، بخور۔

**تجمیع** زبرت، جزم ج، ی۔ امث۔ جمع ہونے کی کیفیت؛ (سیاسیات) اجتماعیت کے نظریہ کے حامیوں کو منظم کرنے کا عمل۔

**تجنا** زبرت، جزم ج۔ فعل متعدی۔ چھوڑنا، ترک کرنا، تیاگنا۔

**تجنب** زبرت، زبرج، شد پیش ن۔ امذ، ع۔ بچنا، پرہیز، اجتناب کرنا، ہٹ جانا، کنارہ کش ہو جانا؛ گوشہ نشین ہونا۔

**تجنیس** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ ہم جنس ہونا، ایک جیسا، ایک قبیل سے ہونا؛ (علمِ بدیع) مختلف مفہوم کے الفاظ کا املا ایک جیسا ہونا۔ (ریاضی) مختلف طرح کی رقموں کو ایک زُمرے میں لے آنا، ملے جلے سالم اور کسری اعداد کو کسور میں لے آنا۔

**تجنیسِ تام** مختلف الفاظ کا بالکل ہم شکل و ہم آواز مگر معنی میں مختلف ہونا، مثلاً: دار (درخت)، دار (مکان)، آہنگ (ارادہ)، آہنگ (آواز)۔

**تجنیسِ خطی** تجنیس کی وہ قسم جس میں بظاہر الفاظ ایک شکل کے ہوں مگر اُن کے اعراب اور نقطے مختلف ہوں مثلاً: میلا (تماشا)، میلا (گرد آلود) یا سیر (گھومنا پھرنا) اور سیر (بھرا ہونے کی کیفیت)۔ نیز تجنیسِ محرف (پیش م، زبرح، شدزبر ر)۔

**تجنیسِ زائد** ایسے دو الفاظ جو کلام میں ہوں لیکن ایک کلمہ میں دوسرے کلمہ سے کوئی حرف زائد ہو جیسے جود اور وجود۔

**تجنیسِ صوتی** ایسے مختلف الفاظ جن میں کوئی صوت مشترک ہو۔

**تجنیسِ عارضی** دو الفاظ کا بلحاظ حروف یکساں ہونا مگر بلحاظ معنی مختلف ہونا۔

**تجنیسِ قلب** تجنیس کی ایک قسم جس میں متجانس الفاظ کے حروف اُلٹنے سے معنی بھی بدل جائیں مثلاً: باد سے داب۔

**تجنیسِ مرکب** دو متجانس الفاظ میں ایک لفظ کا اپنی اصل وضع پر اور دوسرے کا مرکب ہونا مثلاً "جانا" ایک جگہ مرکب ہو اور دوسری جگہ "جا" اور "نا" سے مرکب ہو۔

**تجنیسِ ناقص** (تام کی ضد)، مثلاً: اِصرار، اِسرار۔

**تجوری** زبرت، وج۔ امث، ہ۔ نقدی اور قیمتی دستاویزات وغیرہ محفوظ رکھنے کا آہنی صندوقچہ یا الماری۔ غالباً انگریزی کے لفظ: Treasury کا مؤرد۔

**تجوز** زبرت، زبرج، شد پیش و۔ امذ، ع۔ رعایت، چشم پوشی، جواز۔

**تجوع** زبرت، زبرج، شد لیٹا پیش و۔ امذ۔ بھوک، اشتہا؛ (مجازاً) کسی شے کی مانگ، طلب۔

**تجوہر** زبرت، زبرج، شد پیش و، زبرہ۔ امذ۔ درجۂ کمال، وہ مقام جہاں انسان اشیا ماحول اور واقعات کی اصل کو جان لیتا ہے۔

**تجوید** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ قرآن شریف کی قرأت صحیح مخارج اور اصولِ قرأت کے مطابق کرنا۔

**تجویز** زبرت، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ رائے، مشورہ، تدبیر، راہ نکالنا؛ قرار داد؛ عدالتی فیصلہ، تصفیہ؛ دریافت، تحقیق، تفتیش۔

**تجویز بند** وہ کاغذ جس پر تجویز لکھی جائے۔

محاورہ: **تجویز پاس کرنا** رائے یا مشورہ منظور کرنا۔

محاورہ: **تجویز پیش کرنا** رائے دینا، مشورہ دینا، کسی جلسے یا اجتماع میں کسی معاملے کے بارے میں رائے دینا۔

**تجویز طلب** جس کا فیصلہ زیرِ غور ہو۔

محاورہ: **تجویز کرنا** فیصلہ کرنا، منتخب کرنا؛ منصوبہ سوچنا؛ معاملہ منظوری کے لیے کسی مجلس میں پیش کرنا۔

محاورہ: **تجویز گھڑے رہنا** تدبیر بنانا۔

محاورہ: **تجویز منظور کرنا** کسی مجلس میں بحث و مباحثہ کے بعد تسلیم کرنا کہ آئندہ اس رائے پر عمل کیا جائے گا۔

**تجویف** زبرت، جزم ج، ی۔ اسث، ع۔ چھید کرنا، جھنگلی لگانا؛ جوف، پیٹ، پوٹا، خول؛ کھوکھلا کرنا، خالی کرنا۔

**تجویفِ شمی** (طب) گڑھا یا خالی جگہ جو ناک کی بناوٹ میں موجود ہوتی ہے۔

**تجہم** زبرت، زبرج، شدزبرہ۔ امذ، ع۔ خوارج کا ایک فرقہ جو جبریہ تھے۔

**تجہیز** زبرت، جزم ج، ی۔ اسث، ع۔ تیاری، آراستگی، ضروری سامان کی فراہمی؛ میت کو تدفین کے لیے تیار کرنا۔

**تجہیز و تکفین** مردے کے کفن دفن کا سامان کرنا (جس میں غسل دینا، کفنانا اور دفن کرنا شامل ہے)۔

**تجہیل** زبرت، جزم ج، ی۔ اسث، ع۔ جاہل قرار دینا؛ ناواقفیت، نادانی، لاعلمی۔

**تجہیلِ ترتیبِ موت** کئی آدمیوں کے اکٹھا مر جانے کی صورت میں یہ معلوم ہونا کہ پہلے کون مرا۔

**تجیا** زیرت، جزم ج۔ صف۔ وہ شخص جس کی تیسری شادی ہو۔

**تجھ** پیش ت۔ ضمیرِ مخاطب۔ تو، تیرا، تم کی مغیرہ حالت۔

**تجھ بن** (زیرب) تیرے سوا، تیرے بغیر۔

کہاوت: **تجھ پڑے جو حادثہ دل میں مت گھبرا، جب سائیں کی ہو دَیا کام تُرت بن جا** اگر مصیبت پڑ جائے تو گھبرانا نہیں چاہیے، خدا کی مہربانی ہوئی تو سب کام درست ہو جائیں گے۔

**تجھ سارکا** تیری طرح، تیرے جیسا۔

کہاوت: **تجھ سے پھرے تو خدا سے پھرے** قسم یا وعدے کے موقع پر بولتے ہیں یعنی اگر وعدے کے خلاف کروں تو خدا کے خلاف کروں۔

کہاوت: **تجھ سے تو جا ضرور/ پاخانے میں بھی لوٹا نہ رکھواؤں** نفرت یا اکراہ میں کسی بدصورت کی نسبت یہ فقرہ کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تجھ سے خدا ہی سمجھے** بے بسی کے اظہار کے موقع پر کہا جاتا ہے، خدا ہی تجھے سزا دے گا۔

کہاوت: **تجھ کو پرائی کیا پڑی اپنی نبیڑ تو** تو دوسروں کے کام میں کیوں دخل دیتا ہے اپنے کام سے کام رکھ۔

**تجھ مجھ** ہر کس و ناکس، ایرے غیرے۔

**تجھی** تجھ ہی، تجھے ہی۔

**تجھے** تجھ کو، تیرا۔

کہاوت: **تجھے اوروں کی کیا پڑی اپنی سنبھال** دوسروں کی فکر اپنے سے فارغ ہو کر کرنی چاہیے؛ اپنی گزر نہیں ہوتی اور دوسروں کا بوجھ اُٹھاؤ گے۔

کہاوت: **تجھے گھری توپ میں توپوں** تو مر جائے، خدا تجھے غارت کرے۔

**تجی** زبرت۔ اسث۔ کشیدہ کاری میں دھاگا لپیٹنے کی سلائی؛ جالی پر کڑھائی کا کام جو کچے دھاگے سے کیا گیا ہو۔

## ت۔ چ

**تچانا** زبرت۔ فعل متعدی۔ گرم کرنا، جھلسانا، تپانا، بھلسنا۔

**تچنا** زبرت، جزم ج۔ فعل لازم۔ تپنا، گرم ہو جانا۔

**تچھ** پیش ت۔ صف، ہ۔ حقیر، ذلیل، بے قیمت؛ (مجازاً) خالی، کھوکھلا۔

## ت۔ ح

**تحارج** زبرت، پیش ر۔ امذ، ع۔ وارثوں کا ایک سے زیادہ کا مالِ متروکہ میں سے کچھ لے کر تمام مال سے دستبردار ہو جانا۔

**تحاسد** زبرت، پیش س۔ امذ۔ آپس میں رنجش رکھنے کی حالت، جلاپا، باہمی دشمنی، آپس کی عداوت۔

**تحاشا** زبرت۔ صف، ع۔ اجتناب، تنفر، پرہیز؛ ڈر، خوف۔

**تحاشی** زبرت۔ اسث، ع۔ حاشا، کہنا، پناہ مانگنا؛ کسی بات سے بے تعلقی ظاہر کرنا، بیزاری کا اظہار کرنا۔

**تحاکم** زبرت، پیش ک۔ صف۔ امذ۔ حکم چلانے کا عمل۔

**تحالف** زبرت، پیش ل۔ امذ، ع۔ مقدمہ کے فریقین کا باہم حلف اُٹھانا۔

**تحاور** زبرت، پیش و۔ امذ، ع۔ بول چال، باہم گفتگو کرنا، مکالمہ؛ مباحثہ، محاورہ، روزمرہ۔

**تحبب** زبرت، زبرح، شدزبرب۔ امذ، ع۔ محبت کا اظہار، دوستی۔

**تحت** لیٹا زبرت، جزم ح۔ امذ، ع۔ نچلی جگہ؛ قبضہ، اختیار، تصرف، زیرِ اثر۔ (متعلق فعل) نیچے، نچلا، ذیل میں، زمرے یا تعریف میں۔ مثال: اس جنس کے تحت یہ نوع بھی ہے۔

**تحتِ اِدراک** (زیرا، جزم د) عقل کے تحت، سمجھ میں آ جانے والی شے۔

**تحت اُلاحمر** (لیٹا زبرت، جزم ح، پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ح، زبر م) (نفسیات) سرخ شعاعوں سے طویل تر طول موج کی غیر مرئی شعاعیں جو ٹھوس اجسام میں سرایت کر جاتی ہیں۔

**تحت اُلارض** (لیٹا زبرت، جزم ح، پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرر، جزم ر) زیر زمین، زمین دوز؛ (مجازاً) خفیہ، پوشیدہ۔

**تحت اُلثریٰ** (لیٹا زبرت، جزم ح، پیش ت، غم ا غم ل، زبرث، کھڑا زبری) زمین کا سب سے نچلا طبقہ، پاتال۔

**تحت اُلحنک** (لیٹا زبرت، جزم ح، پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرح، زبرن) (لفظاً) ٹھوڑی کے نیچے؛ (مجازاً) دستار کا پیچ جو ٹھوڑی پر سے گزار کر لپیٹا جائے۔

صف: **تحت اُلشعاع** (لیٹا زبرت، جزم ح، پیش ت، غم ا غم ل، شد پیش ش) نظر سے اوجھل؛ چاند کا سورج کے قریب آجانے کی وجہ سے باریک ہو جانا اور نظر نہ آنا، بعض لوگ اسے منحوس خیال کرتے ہیں۔

**تحت اُلشعور** (لیٹا زبرت، جزم ح، پیش ت، غم ا، غم ل، پیش ش، ومع) (امذ) ذہن یا نفس انسانی کا وہ علاقہ جہاں حسی ارتسامات غیر شعوری طور پر مرتب ہوتے ہیں اور اکثر تخلیقی عمل بھی واقع ہوتا ہے، شعور و لاشعور کا درمیانی منطقۂ ذہنی۔

**تحت اُلقہوہ** (لیٹا زبرت، جزم ح، پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرق، جزم ہ، زبر و) (امث) قہوہ یا چائے کے ساتھ کھانے کی شے۔

صف: **تحت اُللفظ** (لیٹا زبرت، جزم ح، پیش ت، غم ا، شد زبر ل، جزم ف) لفظ کے مطابق؛ لفظاً لفظاً، حرف بحرف؛ صاف صاف، کسی غنا یا کھینچ تان کے بغیر لفظ کو ادا کرنا۔

**تحتِ امکان** (لیٹا زیرت، زیرا، جزم م) اِمکان میں ہونا، ممکن ہونے کی صورت۔

محاورہ: **تحت آنا** زیرِ حکومت ہونا، زیرِ فرمان ہونا، ماتحت ہونا۔ نیز تحت میں آنا۔

محاورہ: **تحت رکھنا** قابو میں رکھنا، قبضہ میں رکھنا؛ دباؤ میں رکھنا۔ نیز تحت میں رکھنا۔

محاورہ: **تحتِ قلم کرنا** لکھنے میں مہارت حاصل کرنا، لکھائی میں ماہر ہونا۔

**تحتِ مبالیت** (زبرم، زیرل، زبری) پیشاب کی نالی کے نیچے کا حصہ جہاں سے یہ نالی گزرتی ہے۔

محاورہ: **تحت میں لانا** قبضہ کرنا، قبضہ میں لینا؛ فتح کرنا، قابو میں رکھنا، پابند رکھنا۔ نیز تحت لانا۔

محاورہ: **تحت و تصرف میں لانا** (قانون) قبضہ میں لانا، قبضہ کرنا، کام میں لانا۔

**تحتانی** لیٹا زبرت، جزم ح۔ صف، ع۔ وہ حروف جن کے نیچے کی طرف نقطے لگتے ہیں۔ مثلاً: ب پ وغیرہ (فوقانی کے برخلاف)؛ نیچے کا، نچلا؛ (ریاضی) وہ رقم جو کسی دوسری رقم کے نیچے جمع/تفریق وغیرہ کے عمل کے لیے لکھی جائے۔

**تحتیہ** زبرت، جزم ح، زیرت، زبری۔ امث۔ ماتحت، زیر اثر؛ ذیلی، نچلی۔

**تحجر** زبرت، زبرح، شد پیش ج۔ امذ، ع۔ پتھرا جانا، پتھر کی طرح ٹھوس اور سخت ہو جانا؛ سختی، صلابت؛ درشتی، سنگدلی۔

**تحجرِ مفاصل** (زبرم، زیرص) (طب) جوڑوں اور پٹھوں کا اکڑ کر پتھر کی طرح سخت ہو جانا، جوڑوں کے جماؤ کی بیماری۔

**تحدب** زبرت، زبرح، شد پیش د۔ امذ، ع۔ درمیان سے اُبھرا ہوا ہونا، کمر کا خمیدہ ہونا، کبڑا پن؛ (مجازاً) دباؤ، جھکاؤ۔

**تحدی** زبرت، زبرح، شد د۔ امث، ع۔ للکار، مقابلے پر بلانا، مقابلہ کرنا؛ غالب آنے کی جدوجہد۔

**تحدیث** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ ذکر، بیان، تذکرہ، روایت۔

**تحدید** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ حد، روک، بندش لگانا۔

**تحدیق** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث۔ گھور کر دیکھنا، نظریں گاڑنا؛ تیز نظری، تیز دیکھنے کی کیفیت۔

**تحذیر** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث۔ خبردار کرنا، انتباہ، تنبیہ؛ ڈرانا، خوف دلانا؛ (مجازاً) پوشیدگی، پردہ۔

**تحرز** زبرت، زبرح، شد پیش ر۔ امذ۔ بچنا، احتراز کرنا؛ اجتناب، پرہیز، احتیاط۔

**تحرق** زبرت، زبرح، شد پیش ر۔ امذ۔ جلانے کا عمل، گرم کرنے کا عمل؛ جلن، سوزش۔

**تحرک** زبرت، زبرح، شد پیش ر۔ امذ، ع۔ حرکت میں آنا، حرکت دینا، اُکسانا؛ حرکت، جنبش۔

**تحری** زبرت، زبرح، شد ر۔ امث، ع۔ حقیقت کی جستجو، صحیح رائے کی تلاش؛ عمدہ اور بہترین چیز کا انتخاب؛ دیر، ٹھہراؤ؛ (فقہ) احتیاط سے کام لینا، حتی المقدور کوشش کرنا، مثلاً تیمم سے پہلے پانی کے لیے یا اندھیرے میں سمت قبلہ متعین کرنے کے لیے؛ قبلے کی طرف منہ کرنا۔

**تحریت** زبرت، جزم ح، ی۔ امث۔ تادیب، سرزنش، سرکوبی؛ نیکی و بہتری کی تعلیم۔

**تحریر** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ لکھنا؛ لکھی ہوئی چیز، نوشتہ، وثیقہ، دستاویز، خط کی روش؛ انشا کا انداز، مضمون، عبارت؛ تصنیف؛ لکیر، پتلی سطر؛ طرز ادا؛ لڑکے کی مسجد کی خدمت پر ماموری۔

**تحریراً** لکھائی میں، لکھ کر۔

**تحریر بین السطور** ( ے لین، زبرن، غم ا، غم ل، شد پیش س، و مع ) سطروں کے درمیان کی تحریر؛ (مجازاً) وہ مطلب جو عبارت میں مخفی ہو، ظاہراً معنی کچھ اور مطلب کچھ اور ہو۔

**تحریر ظہری** کاغذ کی پشت پر لکھی ہوئی عبارت۔ (عربی میں: ظہر بمعنی پیٹھ)۔

**تحریر گلو** (پیش گ، و مع) (لفظاً) گردن سے ملحق، گلے پر پڑی ہوئی شکن؛ (مجازاً) وہ بات جو یاد رکھنے کے قابل ہو۔

**تحریر مقابل** پرت ثانی، انتقال کی دستاویز۔

محاورہ: **تحریر کرنا** لکھنا، رقم کرنا، قلم بند کرنا۔

محاورہ: **تحریر ہونا** رک: تحریر کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**تحریری** نوشتہ، لکھا ہوا، قلم بند کیا ہوا۔

**تحریز** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث۔ بچاؤ، تحفظ، حفظ ماتقدم، مدافعت۔

**تحریص** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ ترغیب دینا، مائل کرنا، لالچ دینا، حرص دلانے کا عمل۔

**تحریض** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ جنگ پر اُبھارنا۔

**تحریف** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ الفاظ میں تبدیلی یا تصرف کرنا، عبارت بدل دینا۔

مرکب: **تحریف مضحک** کلام کی نقالی، پیروڈی، عبارت یا شعر و شاعری میں تبدیلی کر کے ہنسی اُڑانے کا عمل۔

**تحریف نگاری** کسی مصنف، عبارت یا اُسلوبِ بیان وغیرہ کی نقل۔

**تحریق** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ جلانا، پھونکنا، آگ بھڑکانا۔

**تحریک** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ حرکت دینا؛ اُکسانا، ورغلانا، بہکانا؛ کسی مقصد کے لیے منظم جدوجہد کا آغاز یا سلسلہ؛ کسی مجلس میں قرارداد کی پیشکش، تجویز، خیال، تصور؛ ایما، مرضی، اشارہ، جذبہ، جوش؛ (قواعد و عروض) ساکن کو متحرک کرنے کا عمل۔

**تحریکِ استحقاق** (زیرا، جزم س، زبرت، جزم ح) (آئین) قانون ساز اسمبلی میں کسی مسئلے پر بحث کرنے کی تجویز پیش کرنے کا منظور شدہ یا طے شدہ حق۔

**تحریکِ التوا** مجلس آئین ساز کے اجلاس میں کسی اہم واقع پر بحث کرنے کے لیے اجلاس کی غیر معمولی کارروائی روکنے کی تجویز۔ انگریزی میں: Adjournment Motion۔

**تحریکِ پاکستان** مسلمانوں کا ایک الگ وطن و حکومت حاصل کرنے کا وہ مطالبہ جو حکومتِ برطانیہ سے آزادی حاصل کرنے کے لیے کیا گیا جس کے نتیجے میں ۱۹۴۷ء میں ہندوستان تقسیم ہوا اور پاکستان معرض وجود میں آیا۔

محاورہ: **تحریک پہنچانا** رک: تقویت پہنچانا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **تحریک پہنچنا** تقویت ملنا؛ مدد فراہم کرنا۔

محاورہ: **تحریک پیدا کرنا** (لفظاً) حرکت میں لانا؛ (مجازاً) کسی کام کے سلسلے میں جوش و خروش پیدا کرنا۔

محاورہ: **تحریک پیش کرنا** کسی اجلاس میں منظوری کے لیے تجویز یا رائے پیش کرنا۔

**تحریکِ خلافت** جنگ عظیم کے بعد یورپ کی استعماری قوتوں نے سلطنتِ عثمانیہ جو کہ اسلامی حکومت کی خلافت کا مرکز تھا، ختم کرنے کا منصوبہ بنایا، انگریزوں کے اِس عمل کے خلاف اور ترکی کی حکومت کے حق میں ہندوستان کے مسلمانوں نے ایک لائحہ عمل تیار کیا، جس کو تحریکِ خلافت کا نام دیا گیا۔

محاورہ: **تحریک دینا** ترقی دینا، رائج کرنا، پھیلانا۔

**تحریکِ عدم تعاون** حکومت کی پالیسیوں سے بدظن ہو کر عوام کا حکومتی احکام کو ماننے سے انکار کر دینا۔

محاورہ: **تحریک کرنا** کوشش کرنا۔

**تحریم** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ حرام قرار دینا، ناجائز ٹھہرانا، منع کرنا؛ پاک کرنا؛ مقدس قرار دینا۔

**تحریمِ خمر** شراب یا نشہ آور اشیا کے حرام ہونے کی کیفیت۔

**تحریمِ مزامیر** (زبرم، ی) موسیقی کے آلات کے حرام ہونے کا حکم۔

مرکب: **تحریم و تحلیل** حرام اور جائز اشیا یا کاموں کا تعین۔

**تحریمہ** لیٹا زبرت، جزم ح، ی، زبرم۔ امث، ع۔ نماز کے وقت نیت باندھنے کے وقت پہلی دفعہ ہاتھ اُٹھا کر اللّٰہ اکبر کہنے کا عمل؛ حاجی کا حج کے لیے لباس پہننا، احرام باندھنا۔

**تحزن** زبرت، زبرح، شد پیش ز۔ امذ، ع۔ غمگینی، رنجیدگی۔

**تحزین** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ اندوہگیں لہجے میں کلام خوانی یا قرآن خوانی۔

**تحسر** زبرت، زبرح، شد پیش س۔ امذ، ع۔ اظہار حسرت، آرزو کرنا؛ غم کھانے کی کیفیت۔

**تحسیب** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ حساب داری، اکاؤنٹنگ، اعداد و شمار کا عمل، اندازہ۔

**تحسین** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ خوبیاں بیان کرنا، سراہنا، تعریف و توصیف؛ آراستگی، سدھارنا، سنوارنا؛ نیکی کے ساتھ نسبت دینا۔

تحسینِ ناشناس بغیر سوچے سمجھے تعریف کرنا؛ نادان کی تعریف، ناواقفیت کی واہ واہ۔

تحشم زبرت، زبرح، شد پیش ش۔ اند، ع۔ شان وشوکت، جاہ وحشم، رعب داب۔

تحشی زبرت، زبرح، شد ش۔ امث، ع۔ حاشیہ نگاری، حاشیہ لکھنا۔ نیز تحشیہ (تَ حْ شِ ی)۔

تحصص زبرت، زبرح، شد پیش ص۔ اند، ع۔ حصوں میں تقسیم کرنے کا عمل، درجہ بندی کرنا۔

تحصن زبرت، زبرح، شد پیش ص۔ اند، ع۔ مستحکم کرنا، قلعہ بند کرنا؛ اپنے آپ کو بچانا، حفاظت کرنا۔

تحصی پیش ت، جزم ح، کھڑا زبری۔ صف۔ گھیرا ہوا، احاطہ کیا گیا۔

تحصیر لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ احاطہ کرنا، گھیرنا، پوری طرح سمیٹ لینا؛ گھیراؤ۔

تحصیل لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ حاصل کرنا، وصول کرنا؛ سیکھنا، اکتساب کرنا؛ خراج، محصول؛ کسی جگہ کو مستحکم کرنا، ضلع کا تحتی علاقہ یا اُس کا سرکاری صدر مقام۔

تحصیلِ حاصل موجود شے کی تلاش، بے فائدہ اور بے سود بات؛ بے فائدہ تگ و دو۔

محاورہ۔ تحصیل خام کرنا محاصل وصول کرنا۔

تحصیل دار (اند) تحصیل کا حاکم۔

تحصیل داری تحصیلدار کا کام یا عہدہ۔

تحصیلِ علم علم حاصل کرنا، کسی فن کو سیکھنا۔

محاورہ۔ تحصیل کرنا وصول کرنا، حاصل کرنا؛ جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔

تحصیلنا جمع کرنا، وصول کرنا؛ حاصل کرنا، اکتساب کرنا۔

تحصین لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث۔ قلعہ بندی؛ مورچہ؛ تحفظ، پناہ؛ استحکام۔

تحفظ زبرت، زبرح، شد پیش ف۔ اند، ع۔ خطرے سے بچاؤ، محفوظ کرنا؛ زبانی یاد کرنا؛ حفظ کرنا۔

تحفظِ انواع نسل کی حفاظت، نسل کو ختم ہونے سے بچانا۔

تحفظِ ذات (نفسیات) انسان کا اپنی جان بچانے کا فطری جذبہ جو دوسرے تمام جذبوں پر حاوی ہوتا ہے۔

تحفظات ذہن میں پہلے سے موجود خیالات، یادداشتیں؛ حفاظتی مراعات؛ تحفظ (رک) کی جمع۔ انگریزی میں: Reservations۔

تحفگی لیٹا پیش ت، جزم ح، زبرف۔ امث، ع۔ خوبی، عمدگی، عجیب بات، غیر معمولی خوبی۔

محاورہ۔ تحفگی نکلنا بھلائی حاصل کرنا؛ فوقیت نکلنا۔

تحفہ لیٹا پیش ت، جزم ح، زبرف۔ اند، ع۔ ہدیہ، سوغات؛ عمدہ، نفیس شے؛ عجیب وغریب، سب سے الگ، علیحدہ۔

تحفۂ علت نفرت اور حقارت کے لیے استعمال کیا جانے والا کلمہ، عجیب و غریب مصیبت، انوکھی بیماری۔

تحفہ معجون انوکھا آدمی، عجیب شخص؛ (طنزاً) مسخرہ۔

تحفتہً تحفہ کے طور پر، سوغات کے طور پر۔

تحقق زبرت، زبرح، شد پیش ق۔ اند، ع۔ تصدیق، تیقن، صحیح جاننا۔

تحقیر لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ ذلت، حقارت؛ قدر گھٹانا، ذلیل کرنا۔

تحقیرانہ ذلت آمیز، حقارت کا انداز لیے ہوئے۔

تحقیق لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ جستجو، دریافت، کھوج، چھان بین، تفتیش؛ تصدیق، ثبوت، حقیقت؛ (متعلق فعل) ضرور، بے شک، یقیناً، مصدقہ طور پر۔

تحقیقات (رک) تحقیق کی جمع؛ دریافت کردہ حقائق، تفتیش کا عمل، بیانات کا لکھنا اور ثبوت اکٹھا کرنا؛ دریافت، پوچھ گچھ کا عمل۔ نیز بطور واحد اُردو کا تصرف۔

تحقیقِ موقع وہ تفتیش جو مقامِ وقوع پر ہو۔

تحقیقی رک: تحقیق سے منسوب؛ یقینی، دریافت شدہ، درست اور ٹھیک۔

تحقیقی اِنتقاد (زیرا، جزم ن، زیرت) تنقید کے اُصولوں کی روشنی میں کسی تحقیق کی پرکھ۔

تحکم زبرت، زبرح، شد پیش ک۔ اند، ع۔ حکم چلانا، حاکمیت جتانا؛ حکومت، دعویٰ، غلبہ۔

محاورہ۔ تحکم جتانا زور آوری، زبردستی، دعوے سے کوئی کام لینا۔

تحکماً (زبرت، زبرح، شد پیش ک، م دو زبر "من") جبری، زبردستی، دھونس سے۔

تحکمانہ (زبرت، زبرح، شد پیش ک، زبرن) زبردستی کا، حکومت والا انداز یا لہجہ؛ رعب داب والا۔

تحکیم زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ کسی قضیے کا فیصلہ کرنے کے لیے کسی کو ثالث بنانے کا عمل، ثالثی، پنچایت؛ دانائی، حکمت۔

تحلت زبرت، زیرح، شد زبرل۔ اند۔ قانونی بنانے کا عمل۔

**تحلف** زبرت، زبرح، شد پیش ل۔ اند، ع۔ حلف لینا؛ قسم دلانا؛ قسم کھانے کا عمل۔

**تحلل** زبرت، زبرح، شد پیش ل۔ اند، ع۔ گھلنے کا، تحلیل ہونے عمل؛ (بخار کے) اُترنے کا عمل؛ احرام سے نکلنا، احرام کا جامہ اُتارنا۔

**تحلیف** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث۔ قسم دلانا، حلف اُٹھوانا۔

**تحلیق** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث۔ بال منڈانے کا عمل؛ کم کرنا؛ گھولنا، حل کرنا، اجزا کو الگ الگ کرنا؛ پہچان کے لیے اُونٹ پر گول نشان بنانا۔

**تحلیل** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ حلال کرنے یا جائز قرار دینے کا عمل؛ حل کرنے یا گھولنے کا عمل؛ بکھراؤ، انتشار۔

**تحلیلِ قویٰ** طاقت یا قوت کے گھٹ جانے کی کیفیت۔

**تحلیلِ نفسی** نفسیاتی مریض کے خیالات کے سلسلے کا غائر مطالعہ جس سے نفسی پیچیدگی کا پتہ چلایا جا سکے۔

**تحلیہ** زبرت، جزم ح، زیرل، زبری۔ اند۔ زیور پہن کر اُنھیں آراستہ کرنے کا عمل۔

**تحمر** زبرت، زبرح، شد پیش م۔ اند۔ سرخی ملانا، لال کرنا۔

**تحمل** زبرت، زبرح، شد پیش م۔ اند، ع۔ برداشت، سہار، حلم، صبر، بردباری؛ بوجھ اُٹھانا۔

محاورہ **تحمل کا یارا نہ ہونا** برداشت کی طاقت نہ ہونا، بے صبرا ہونا۔

**تحمید** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ (اللّٰہ کی) حمد کرنا، تعریف وثنا کرنا؛ الحمد پڑھنا، الحمدللّٰہ کہنا۔

**تحمید وتقدیس** تعریف کرنا اور پاکیزگی بیان کرنا۔

**تحمیق** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ مذاق اُڑانا؛ بے وقوف بنانا؛ احمق ہونا، حماقت کا اظہار کرنا۔

**تحمیل** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ بوجھ اُٹھوانے یا لادنے کا عمل؛ حق سے زیادہ مانگنا، مانگ کر تنگ کرنا۔

**تحنث** زبرت، زبرح، شد پیش ن۔ اند، ع۔ ترکِ بدعات، گناہ چھوڑ دینے کا عمل، عبادت گزاری۔

**تحنف** زبرت، زبرح، شد پیش ن۔ اند۔ سیدھی راہ پر چلنا، بہترین مذہب پر چلنا۔

**تحنن** زبرت، زبرح، شد پیش ن۔ اند۔ مہربانی، رحم؛ شفقت کرنا، مہربانی سے پیش آنا۔

**تحنط** زبرت، زبرح، شد پیش ن۔ اند، ع۔ خوشبو ملنا؛ بوجھ لادنا۔

**تحنیک** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ حلق سے نیچے اُتارنا، نوزائیدہ بچے کو گھٹی دینا؛ (فقہ) مُردے کی ٹھوڑی کے نیچے سے کپڑا لے جا کر اُس کے سر پر باندھنا۔

**تحور** زبرت، زبرح، شد پیش ن۔ اند، ع۔ جلدی، تیزی، سرعت؛ غصہ، غیض، غضب۔

**تحول** زبرت، زبرح، شد پیش و۔ اند، ع۔ پلٹنا، جگہ بدلنا، منتقل ہونا؛ عقیدے سے پھرنا۔

**تحویل** لیٹا زبرت، جزم ح، ی۔ امث، ع۔ تبدیلی، تغیر، پھرنے یا بدلنے کا عمل؛ حوالے کرنا، سونپنا، سپرد کرنا؛ قبضہ، امانت؛ نقدی، دھن، سرمایہ، پونجی؛ کسی ستارے کا ایک برج سے دوسرے برج میں آنا؛ مالگواری کی رقم۔

**تحویلِ امانتی** کسی چیز کی تحویل جو اس شرط پر کی جائے کہ غرضِ مذکورہ کے حصول کے بعد چیز واپس لے لی جائے گی۔

**تحویلِ تصرف** (لیٹا زیرل، زبرت، زبرص، شد پیش ر) امانت میں خیانت۔

**تحویل دار** (ع، ف) امانت دار، محافظ؛ قابض، خزانچی، منیب۔

**تحویل داری** رک: تحویل دار جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**تحویلِ صعودی** چھوٹی اکائی کی رقم کو بڑی اکائی کی رقم میں تبدیل کرنا مثلاً پیسوں کو روپوں میں۔

**تحویلِ قبلہ** قبلہ (جس طرف مسلمان منہ کر کے نماز ادا کرتے ہیں) کا تبدیل ہونا (آغازِ اسلام میں مسلمان بیت المقدس کی طرف منہ کر کے نماز ادا کرتے تھے، یہودیوں کے طعنہ دینے پر اللّٰہ تعالیٰ نے قبلہ تبدیل کرنے کی آیت نازل فرمائی اور مسلمانوں کو خانۂ کعبہ کی طرف منہ کر کے نماز ادا کرنے کا حکم دیا، آپ ﷺ نے دورانِ نماز ہی اپنا چہرہ مبارک بیت اللّٰہ کی طرف کر لیا اسی عمل کو تحویلِ قبلہ کہا جاتا ہے)۔

**تحویلِ نزولی** بڑی اکائی کی رقم کو چھوٹی اکائی کی رقم میں تبدیل کرنا جیسے روپوں کے پیسے بنانا۔

محاورہ: **تحویل میں دینا** کسی کے سپرد کرنا، امانت رکھنا۔

محاورہ: **تحویل میں لینا** قبضہ میں لینا۔

**تحیت** زبرت، زبرح، شد زبری۔ امث، ع۔ سلام؛ سلام کرنا، آداب بجالانا۔ نیز تحیا، تحیات۔

**تحیت المسجد** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرم، جزم س، زیرج) مسجد میں جا کر سب سے پہلے دو رکعت نماز ادا کرنا۔

**تحیت الوضو** (پیش ت، غم ا، جزم ل، پیش و، ومع) نفل کی دو رکعتیں جن کا ہر وضو کے بعد ادا کیا جانا مستحب ہے۔

**تحیّر** زبرت، زبرح، شد پیش ی۔ اند، ع۔ حیرت، تعجب، اچنبھا۔

**تحیز** زبرت، زبرح، شد پیش ی۔ اند، ع۔ محدود ہونا، محصور ہونا؛ سانپ کا کنڈل مار کر بیٹھنا۔

## ت۔خ

**تخارُج** زبرت، پیش ر۔ اند، ع۔ کسی وارث کا کسی بات کے معاوضے کے طور پر اپنے حصے سے دست بردار ہو جانا۔ نیز تحارج۔

**تخاطب** زبرت، پیش ط۔ اند، ع۔ ہم کلامی؛ باہمی گفتگو، روبرو باتیں کرنا، مخاطب یا اپنی طرف متوجہ کرنے کا عمل۔

**تخالُف** زبرت، پیش ل۔ اند، ع۔ باہمی اختلاف؛ تضاد، مخالفت، بیر، لاگ، دشمنی۔

**تخانا** زیرت۔ صف۔ تین خانوں والا۔ (مث) تین خانوں والی۔

**تخبط** زبرت، زبرخ، شد پیش ب۔ اند، ع۔ خبطی، دیوانہ، سحر زدہ ہو جانا، اُکل سے بے راہ چلنا۔

**تخبیط** زبرت، جزم خ، ی۔ امث، ع۔ دیوانہ پن؛ خبطی بنانا، بہکانا۔

**تخت** زبرت، جزم خ۔ اند۔ لکڑی کی چار پایوں پر بنی ہوئی چبوترہ نما نشست گاہ، بیٹھنے یا لیٹنے کی ہر وہ چیز جو پلنگ کی وضع پر لکڑی کے پایوں پر بنائی گئی ہو، بادشاہ کے بیٹھنے کی پُر تکلف کرسی، سنگھاسن؛ شاہی اجلاس کی پُر تکلف چوکی۔ (مجازاً) حکومت، مملکت، سرکار؛ سارنگی کی طرح کی ستار کی طبلی پر کسی شے کی لگی ہوئی تختی جو عموماً ہاتھی دانتوں سے بنائی جاتی ہے جو تاروں کو طبلی کی سطح سے قدرے اُوپر اُٹھائے رکھتی ہے۔

محاورہ: **تخت اُتارنا** رک: تخت اُترنا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **تخت اُترنا** پریوں کا آنا؛ (مجازاً) حسینوں کا آنا۔

محاورہ: **تخت اُلٹنا** سلطنت درہم برہم ہونا، انقلاب برپا ہونا؛ (مجازاً) مصیبت یا تباہی آنا؛ عورت کا بیوہ ہو جانا؛ کسی عہدہ سے معزول کر دینا۔

**تختِ آبنوسی** آبنوس کی لکڑی کا بنا ہوا تخت؛ (کنایۃً) رات۔

**تخت بخت** (زبرب، جزم خ) عیش و آرام؛ خوش نصیبی، خوش اقبالی؛ راگ سہاگ؛ خاوند اور اولاد۔

محاورہ: **تخت برپا کرنا** تخت رکھنا، تخت مہیا کرنا، حاضر کرنا۔

**تخت بردار** تخت اُٹھانے والا۔

محاورہ: **تخت پر بٹھانا** بادشاہ بنانا، تخت نشین کرنا، حکومت سپرد کرنا، برسرِ حکومت ہونا۔

محاورہ: **تخت پر بیٹھنا** بادشاہ بننا، سلطنت کا اختیار ہاتھ میں لینا۔

**تخت پوش** (و مج) تخت پر بچھائی جانے والی چادر۔

محاورہ: **تخت چڑھانا** عزت بخشنا، سرفراز کرنا؛ شادی کرنا۔

محاورہ: **تخت چھوڑنا** بادشاہی سے دستبردار ہونا، سلطنت چھوڑنا۔

محاورہ: **تخت خواب پر استراحت فرمانا** پلنگ پر سونا۔

مرکب: **تختِ رواں** کہاروں کے کاندھوں پر لے جائی جانے والی کھلی سواری، ہوادار؛ وہ تخت جس پر گانے والوں کا طائفہ سواری کرتا تھا؛ اُڑن کھٹولا، وہ افسانوی تخت جس پر بیٹھ کر پرواز کی جاسکتی ہے؛ خیالات کی پرواز۔ نیز تختِ ہوائی۔

محاورہ: **تخت سے اُتارنا** بادشاہت سے معزول کرنا؛ طلاق دینا، زوجیت سے نکال دینا۔

**تختِ شاہی** سلطنت، بادشاہت۔

**تختِ طاؤس** وہ تخت جسے ہندوستان کے بادشاہ شاہجہان نے کثیر دولت خرچ کر کے بنوایا تھا جس پر ہیرے جواہرات سے طاؤس (مور) بنا ہوا تھا۔

**تختِ عاج** ہاتھی دانت سے بنایا گیا تخت؛ (کنایۃً) معشوق کی بلوریں پنڈلی۔

محاورہ: **تخت قبض کرنا** حکومت پر قبضہ ہونا، اقتدار چھین لینا۔

محاورہ: **تخت کا تختہ ہونا** بادشاہی جاتی رہنا؛ تباہ ہو جانا، برباد ہو جانا، کچھ نہ رہنا۔

**تخت کی رات** سہاگ رات، شبِ زفاف۔

**تخت کی لال کسوت** (زیرک، جزم س، زبرو) شادی کا سرخ جوڑا جو دُلھن کو نکاح یا رخصتی کے روز پہنایا جاتا ہے۔

**تخت گاہ** دارالخلافہ، وہ جگہ جہاں حکمران رہے۔

**تختِ مینا(ی)** نگینوں سے جڑا ہوا تخت؛ (مجازاً) آسمان۔

**تخت نشان** تخت پر بٹھانے والا، سلطنت دینے والا۔

**تخت نشینانِ خاک** فرش پر بیٹھنے والے، فقراء۔

**تخت نشین** بادشاہ، تخت پر بیٹھنے والا۔

**تخت نشینی** سلطنت کے تخت پر بیٹھنے کا عمل، حکومت سنبھالنے کی رسم۔

**تاج و تخت** ملک و سلطنت، حکومت، بادشاہت۔

**تخت یا تختہ** ترقی یا تنزلی، کامیابی یا موت، اِدھر یا اُدھر۔

**تختہ** زبرت، جزم خ، زبرت۔ اند، ف۔ لکڑی کا چوڑا سپاٹ قطعہ؛ کاغذ کا ایک تاؤ؛ میت کو نہلانے کا لکڑی کا بغیر پایوں کا مستطیلی لمبا تخت؛ دُکان یا مکان پر نام نشان ظاہر کرنے کے لیے آویزاں کیا جانے والا بورڈ، لوحِ مزار؛ مُردے کو نہلانے کا لمبا تخت جس میں پائے نہیں ہوتے؛ گوشوارہ، فہرست یا حساب لکھا ہوا کاغذ، کھاتہ؛ زمین کا قطعہ، کیاری، کھیت؛ باغ کا وہ چھوٹا سا حصہ جس میں ایک ہی طرح کے

پودے برابر لگائے گئے ہوں۔

محاورہ: تختہ اُلٹ جانا آباد جگہ کا ویران ہو جانا، تباہ و برباد ہو جانا، اُجڑ جانا؛ بادشاہت یا حکومت جاتی رہنا۔

محاورہ: تختہ اُلٹ دینا آباد جگہ کو ویران کر دینا، تہہ و بالا کر دینا؛ ختم کر دینا؛ بغاوت کرنا، کسی سے اقتدار چھین لینا۔

تختۂ اوّل بچوں کے لکھنے کی تختی؛ (کنایۃً) لوحِ محفوظ۔

تختۂ آمدنی آمد و خرچ کا گوشوارہ، کھاتہ۔

تختۂ بازار بازار کے عین بیچ۔

محاورہ: تختہ برابر ہونا زمین کے کسی حصے کا ہموار ہو جانا؛ اُلٹ پلٹ ہونا۔

تختۂ بلور (استعارۃً) پیٹ، شکم۔

تختہ بند لکڑی کا وہ پتلا اور سیدھا ٹکڑا جو ٹوٹے ہوئے عضو (بازو وغیرہ) پر باندھا جاتا ہے، پٹ؛ محبوس، قیدی، مقید؛ قید، حبس، گھٹن؛ (مجازاً) گرفتارِ بلا۔

محاورہ: تختہ بند کرنا الگ الگ درجے بنا دینا۔

تختہ بندی چوبی قنات، تختوں کی بنی ہوئی آڑ یا روک جو کسی دروازے کو بند کرنے کے لیے یا بڑے کمرے کو دو حصوں میں تقسیم کرنے کے لیے لگائی جائے؛ لکڑی کے تختوں کا فرش؛ پھولوں کی کیاریوں کی آراستگی۔

محاورہ: تختہ بیٹھنا زمین کے کسی ٹکڑے کا دھنس جانا۔

تختۂ پُل وہ پل جو قلعے کی خندق پر بنایا جاتا ہے اور اسے کواڑ کی طرح کھولا اور بند کیا جا سکتا ہے۔

محاورہ: تختہ پھولنا کیاریوں میں بکثرت پھول آنا، کیاری کا پھولوں سے بھر جانا۔

محاورہ: تختہ تاراج ہونا رک: تختہ اُلٹنا۔

تختۂ تابوت وہ صندوق یا تختہ جس پر مُردے کو لے جایا جاتا ہے۔

محاورہ: تختۂ تابوت پر سلانا جان سے مارنا، قتل کرنا۔

محاورہ: تختۂ تابوت پر سونا مرنا، فوت ہو جانا۔

محاورہ: تختہ تباہ ہونا رک: تختہ اُلٹنا۔ کھیت کا ویران ہونا، کیاری کا اُجڑ جانا؛ تباہ و برباد ہو جانا، اینٹ سے اینٹ بج جانا۔

محاورہ: تختہ تختہ ہونا ٹکڑے ٹکڑے ہونا، ٹوٹ کر بکھر جانا۔

تختۂ تُربت لوحِ مزار؛ قبر کا منہ ڈھانپنے کا ہموار تختہ۔

تختۂ حیات وہ نقشہ یا جدول جس میں ہر ایک عمر کے آدمی کا اندراج ہوتا ہے۔

تختۂ خاک زمین۔

تختۂ سیاہ مکتب میں لٹکایا یا کھڑا کیا ہوا کالی سطح کا تختہ جس پر کھریا مٹی سے لکھا اور مٹایا جا سکتا ہے۔

تختۂ صندل پیٹ، شکم۔

محاورہ: تختہ کرنا بند کرنا، کسی دُکان وغیرہ کو تختے جما کر بند کر دینا؛ کام خراب کرنا، بگاڑنا۔

تختہ کشی کتابوں کے گتوں کو مضبوط بنانے کے لیے تختی سے دبانے کا عمل۔

محاورہ: تختہ کلاہ کرنا چوبی ٹوپیوں میں گھنٹیاں باندھ کر ملزموں یا مجرموں کو پہنانا؛ ذلیل و خوار کرنا۔

تختہ گردن سخت، موٹی اور سیدھی گردن کا گھوڑا جو لگام کے اشارے سے نہ مڑے؛ موٹی اور سخت گردن والا۔

تختۂ گُل گلاب کی کیاری؛ باغ کا وہ حصہ جہاں بہت زیادہ پھول کھلے ہوں۔

محاورہ: تختہ لگانا زمین میں پودے وغیرہ لگانا، باغ میں پھولوں کی کیاریاں تیار کرنا۔

محاورہ: تختہ لوٹنا حکومت چلی جانا، بادشاہت چھن جانا؛ تباہ و برباد ہو جانا۔

تختۂ مشق (مجازاً) وہ شخص جس کی جان یا مفاد کو نظر انداز کر کے کوئی عمل کیا جائے؛ ہدفِ تنقید؛ بچوں کی لکھائی کی مشق کرنے کی تختی؛ وہ چیز جس پر بار بار تجربہ کیا جائے۔

محاورہ: تختۂ مشق بنانا کسی مقصد کے لیے کسی کو بار بار استعمال کرنا۔

تختۂ مقتل پھانسی کا تختہ۔

تختۂ نرد (زبرن، جزم ر) لکڑی یا وہ چوکور ٹکڑا جس پر نردیں (چوسر کی گوٹیں) رکھ کر کھیلتے ہیں؛ شطرنج کے مقابلے میں ایجاد ہونے والا ایک کھیل؛ کار گاہِ جہاں۔

محاورہ: تختہ ہونا اکڑ جانا، سخت ہو جانا؛ بے حس و حرکت ہو جانا؛ دُکان کا بند ہو جانا، کاروبار ٹھپ ہونا۔

تختی زبرت، جزم خ۔ امث۔ چھوٹا تختہ، لوح، خصوصاً بچوں کو لکھنے کی مشق کرانے کے لیے جس کے ایک طرف مخروطی کٹاؤ کا دستہ ہوتا ہے؛ چہرے کی وضع، چھب، انداز؛ (کبوتر بازی) کبوتر کی چھاتی۔

کہاوت: تختی پر تختی، میاں جی کی آئی کمبختی مکتب کے لڑکے تختی کے اوپر تختی رکھنے کو منحوس خیال کرتے ہیں اور اُستاد کے لیے مذاق کے طور پر یہ فقرہ کہتے ہیں۔

تختے زبرت، جزم خ۔ جمع۔ امذ۔ تختہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: تختے دینا مُردے کو قبر میں اُتارنے کے بعد قبر بند کرنے کے لیے لکڑی کے (پھٹے) تختے لگانا۔

محاورہ: **تختے کے تختے سیاہ کرنا** بہت زیادہ لکھنا۔

**تخجیل** زبرت، جزم خ، ی۔ امذ۔ شرمندہ ہونے کی کیفیت۔

**تخدیر** زبرت، جزم خ، ی۔ امذ، ع۔ (طب) سُن کرنا؛ آپریشن سے پہلے سُن کرنے یا بیہوش کرنے کے لیے کسی قسم کی نشہ آور چیز یا دوا دینا؛ عورت کو پردے میں بٹھانا۔

**تخدیع** زبرت، جزم خ، ی۔ امث، ع۔ مکر، فریب؛ دھوکا دینا، دغا دینا؛ فریفتہ ہونا۔

**تخرجہ** زبرت، جزم خ، زیر ر، زبر ج۔ امذ، ع۔ گھٹانے، خارج کرنے کا عمل؛ (جُمل) بعض حروف یا الفاظ کو شمار سے خارج رکھنے کا اشارہ دے کر تاریخ کہنا؛ احادیث، اقوال یا کلام کے اصل حوالہ جات کی تحقیق کا اصطلاحی کام۔

**تخریب** زبرت، جزم خ، ی۔ امث، ع۔ تباہی، بگاڑ، خرابی؛ ٹوٹ پھوٹ کا عمل جس میں بہتری ہو۔

**تخریب پسند** جو تباہی کے درپے ہو؛ شریر، شرپسند۔

**تخریب کار** (ملک میں) توڑ پھوڑ کرنے یا انتشار پھیلانے والا۔

**تخریج** زبرت، جزم خ، ی۔ امث، ع۔ نصوص سے احکام اخذ کرنا، استنباط کرنا، نتیجہ نکالنا؛ اشعار، احادیث وغیرہ کا اصل حوالہ تلاش کرنا۔

**تخش** زبرت، زبر خ۔ امذ، ف۔ کمان کی ایک قسم جس سے چھوٹے تیر چلائے جائیں؛ آتش بازی کا تیر، ہوائی۔

**تخش دار** آتش بازی کے تیروں سے مسلح شخص۔

**تخشب** زبرت، جزم خ، پیش ش۔ امذ۔ بے ہوشی، سکتہ، سکون کی حالت۔

**تخشع** زبرت، زبر خ، شد پیش ش۔ امذ، ع۔ انکسار، عاجزی، فروتنی۔

**تخصص** زبرت، زبر خ، شد پیش ص۔ امذ، ع۔ خصوصیت، خاص ہونے کا عمل۔

**تخصیب** زبرت، جزم خ، ی۔ امث۔ مادہ کے جسم میں بیضے کا بارآور ہونا، نمو پانا۔

**تخصیص** زبرت، جزم خ، ی۔ امث، ع۔ خصوصیت، امتیاز؛ خصوصی، انفرادی؛ مخصوص ہونا یا کرنا۔

**تخصیص کار** کسی کام کے کرنے میں بہت زیادہ مہارت۔

**تخصیصی شعور** ذہن کی وہ قوت جو تمیز کرنے کی صلاحیت رکھتی ہو۔

**تخطئہ** زبرت، جزم خ، زیر ط، زبر ہ۔ امذ۔ خطا پکڑنا، غلطی نکالنا۔

**تخطیط** زبرت، جزم خ، ی۔ امث، ع۔ نشان، لکیر یا خط ڈالنا، حد بندی کرنا، تعمیر کا نقشہ بنانا۔

**تخطیطِ قلب** (امذ) دل کی دھڑکنوں کا چربہ جو ایک خاص مشینی عمل سے کاغذ پر اُتارا جاتا ہے۔ انگریزی میں: کارڈیوگرافی۔

**تخفیف** زبرت، جزم خ، ی۔ امث، ع۔ مختصر کرنا، کم کرنا، کمی واقع ہونا، بوجھ ہلکا کرنا؛ افاقہ، آرام؛ شدت میں کمی آنا۔

**تخفیفِ اسلحہ** (زبرا، جزم س، لیٹا زیر ل، زبر ح) ہتھیاروں میں کمی کرنے کی ایک بین الاقوامی تحریک جس کا آغاز جنگِ عظیم اول کے بعد ہوا۔

**تخفیفِ تصدیعہ** (زبرت، جزم ص، ی، زبر ع) (لفظاً) دردِ سر کو کم کرنا، زحمت یا پریشانی میں کمی۔ مراد: رخصت کی اجازت چاہنا۔

**تخفیفِ جرم** جرم کا ہلکا ہونا، چھوٹے جرم والی دفعہ عائد کرنا۔

**تخفیفِ جمع** لگان میں کمی۔

محاورہ: **تخفیف دینا** مہلت دینا، کمی کرنا۔

محاورہ: **تخفیف کا قلم جاری کرنا** کمی کا تحریری طور پر حکمِ عام جاری کرنا۔

محاورہ: **تخفیف کرنا** کمی کرنا، گھٹانا؛ خرچ کم کرنا؛ ملازموں کی تعداد میں کمی کرنا؛ کسی عہدے یا منصب کو ختم کر دینا، موقوف کرنا۔

**تخفیفِ لگان** لگان میں کمی۔

محاورہ: **تخفیف میں آنا** موقوف کرنا، برخاست کرنا، نوکروں کی تعداد کم کرنا، کسی منصب کو ختم کرنا۔

محاورہ: **تخفیف میں لانا** رک: **تخفیف کرنا**۔

محاورہ: **تخفیف ہونا** کسی محکمے میں ملازموں کی برخاستگی ہونا۔

**تخفیفہ** زبرت، جزم خ، ی، زبر ف۔ امذ، ع۔ وہ چھوٹی پگڑی جو عموماً رات کو سوتے وقت سر پر باندھی جاتی ہے۔

**تخلخل** زبرت، زبر خ، جزم ل، پیش خ۔ امذ، ع۔ چھدرا پن، ڈھیلا پن، کھوکھلا پن۔

**تخلص** زبرت، زبر خ، شد پیش ل۔ امذ، ع۔ اختیار کردہ عرف یا نام جس سے شاعر کی شناخت ہو؛ قصیدے میں تشبیب کے بعد گریز۔

**تخلف** زبرت، زبر خ، شد پیش ل۔ امذ، ع۔ خلاف ہونا، انحراف کرنا، رُوگردانی؛ پیچھے رہ جانا؛ پس و پیش، حیلہ حوالہ کرنا، بدعہدی کرنا۔

**تخلق** زبرت، زبر خ، شد پیش ل۔ امذ، ع۔ عادی ہونا، خلق اختیار کرنا؛ اچھا برتاؤ کرنا۔

**تخلل** زبرت، زبر خ، شد پیش ل۔ امذ، ع۔ خلل پڑنا، خرابی آنا، بگاڑ پیدا ہونا؛ مزاحمت، روک؛ نااتفاقی؛ چھید کرنا۔

**تخلی** زبرت، زبر خ، شد ل۔ امث، ع۔ تنہا، تجرد، اکیلا ہونے کی کیفیت؛ خالی؛ کھوکھلا؛ آلودگی سے پاک ہونا۔

**تخلید** زبرت، جزم خ، ی۔ امث۔ ہمیشگی کرنا، ہاتھ میں کنگن پہننا۔

**تخلیص** زبرت، جزم خ، ی۔ اسث، ع۔ خالص بنانا، خلاصہ کرنا؛ نتھارنا؛ قصیدے میں گریز کا مقام؛ بچاؤ، رہائی، خلاصی۔

**تخلیط** زبرت، جزم خ، ی۔ اسث، ع۔ ملاوٹ، آمیزش، خلط ملط کرنا۔

**تخلیف** زبرت، جزم خ، ی۔ اسث، ع۔ اختلاف، مخالفت۔

**تخلیق** زبرت، جزم خ، ی۔ اسث، ع۔ پیدائش، آفرینش، وجود میں لانا؛ تصنیف، اختراع، ایجاد؛ مخلوق۔

**تخلیق کار** (ع، ف) (لفظاً) پیدا کرنے والا، (مجازاً) مصور یا مصنف جو کوئی فن پارہ وجود میں لائے۔

محاورہ: **تخلیق کرنا** وجود میں لانا، پیدا کرنا؛ ایجاد کرنا۔

**تخلیقیہ** زبرت، جزم خ، ی، جزم ق، زبری۔ صف۔ **تخلیق** (رک) پرست، مسلکِ تخلیق کا قائل۔

**تخلیل** زبرت، جزم خ، ی۔ اسث، ع۔ خلال کرنا، داڑھی میں انگلیوں سے کنگھی کرنا۔

**تخلیہ** زبرت، جزم خ، جزم ل، زبری۔ امذ، ع۔ باہر نکالنا یا نکالنا یا نکلنا، خالی کرنا؛ خلوت، تنہائی۔

محاورہ: **تخلیہ پذیر ہونا** تخلیہ میں جانا، تنہائی اختیار کرنا۔

**تخم** پیش ت، جزم خ۔ امذ، ف۔ بیج، بزرہ، گٹھلی؛ انڈہ، بیضہ؛ (مجازاً) نسل، اولاد، ذریات؛ جڑ، بنیاد۔

**تخم افشانی** بیج بونے کا عمل؛ پرورش کرنے کا کام۔

محاورہ: **تخم اُگنا** بیج میں اکھوا (پہلی روئیدگی) پھوٹنا؛ (مجازاً) نمودار ہونا، ظاہر ہونا، پیدا ہونا۔

**تخمِ بالنگو** (زبرل، ن غنہ، وع) ایک بیج جو پانی میں ڈالنے سے پھول جاتا ہے، اسے گرمیوں میں جگر یا معدے کی گرمی کم کرنے کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

**تخمِ بد** بدذات، حرامی، نطفۂ حرام۔

محاورہ: **تخم بونا** بوائی کرنا، کھیت میں بیج بکھیرنا۔

**تخم پاشی** بیج بونا، کھیت میں بیج بکھیرنے کا عمل۔

محاورہ: **تخم پڑنا** بیج پڑنا، بنیاد پڑنا۔

محاورہ: **تخم پھوٹنا** رک: **تخم اُگنا**۔

کہاوت: **تخم تاثیر صحبت کا اثر** نطفے اور پاس اُٹھنے بیٹھنے کا اثر کچھ نہ کچھ ضرور ہوتا ہے۔

محاورہ: **تخم جمنا** بیج کا جڑ پکڑنا، مضبوط بنیاد قائم ہونا۔

**تخمِ حرام** بدذات، حرامی، نطفۂ حرام۔

مرکب: **تخم دان** حیوانوں یا پودوں کا وہ حصہ جہاں تولیدی مادہ، بیضہ، بیج یا زیرہ جمع رہتا ہے، بیضہ دان، کیسۂ کرم۔ نیز **تخم تھیلا**۔

**تخمِ ریحاں** (ے لین، ن غنہ) تلسی کے بیج مہین سیاہ دانے جو پھول کر سفید لعاب میں لپٹے نظر آتے ہیں۔ اکثر شربت میں ڈالے جاتے ہیں، مفرح اور مسکن ہیں۔ نیز رک: **ریحان**۔

محاورہ: **تخم ڈالنا** رک: **تخم بونا**۔

**تخم ریز** (ے) بیج بکھیرنے والا، زراعت کرنے والا، کسان؛ (مجازاً) ابتدا کرنے والا، بنیاد ڈالنے والا۔

**تخم ریزی** بیج بونا، کھیت میں بیج بکھیرنے کا عمل۔

محاورہ: **تخم گڑا ہونا** کسی بات کا قائم ہونا، کسی جذبے کا دل میں جگہ کر لینا۔

**تخمک** پیش ت، جزم خ، زبرم۔ امذ۔ (نباتیات) بیج دان۔

**تخمہ** (۱) زبرت، جزم خ، زبرم۔ امذ، ف۔ ہیضہ، بدہضمی، ضعفِ معدہ۔

محاورہ: **تخمہ پڑنا** شدید بدہضمی کی شکایت ہونا۔

**تخمہ** (۲) زبرت، جزم خ، زبرم۔ امذ۔ نسل، اصل، ذات، اولاد؛ بیج، دانہ۔

محاورہ: **تخمہ نکلنا** کبوتروں کے جسم پر پھنسیاں نمودار ہونا۔

**تخمی** پیش ت، جزم خ، ی۔ صف، ف۔ بیج سے پیدا شدہ، جو قلمی نہ ہو؛ گٹھلی دار (پھل)۔

**تخمی آم** وہ آم جو بغیر قلم کے لگائے صرف بیج سے پیدا ہو۔ قلمی، پیوندی کی ضد۔

**تخمی تھیلا** رک: **تخم دان**۔

**تخمیر** زبرت، جزم خ، ی۔ اسث۔ خمیر اُٹھانا یا اُٹھنا؛ سرشت، طینت؛ اصلیت، ماہیت؛ کسی خیال یا نظریے کی پرورش۔

**تخمیری** زبرت، جزم خ، ی۔ صف۔ **تخمیر** (رک) سے منسوب۔

**تخمیری عمل** خمیر اُٹھانا۔

**تخمیری فعلیات** نظام ہضم کا مطالعہ۔

**تخمیس** زبرت، جزم خ، ی۔ اسث۔ پانچ حصوں میں بانٹنا؛ (شاعری) یعنی پانچ پانچ مصرعوں کے بند لکھنا۔

**تخمین** زبرت، جزم خ، ی۔ امذ، ف۔ اندازہ، قیاس، ظن، گمان۔

**تخمین کیش** اندازہ لگانے والا، قیاس کرنے والا۔

متعلق فعل: **تخمیناً** (تـخ مـی نـن) اندازے کے مطابق، لگ بھگ، کم و بیش، اٹکل سے۔

صف: **تخمینی** قیاسی، ظنی۔

**تخمینہ** زبرت، جزم خ، زبرن۔ امذ۔ خرچ وغیرہ کا پیشگی حساب؛ کسی شے کے

بارے میں لگایا گیا اندازہ۔ ’ی‘ کا اضافہ اُردو کا تصرف۔

**تخمینہ کاری** اندازہ کرنا، تخمینہ لگانا۔

**تخنیق** زبرت، جزم خ، ی۔امث،ع۔ گلا گھونٹنا، پھانسی۔

**تخویف** زبرت، جزم خ، ی۔امث، ع۔ خوف زدہ کرنا؛ ڈرانا؛ اندیشہ، خطرہ، ڈر۔

**تخویف مشرب** (زبرم، جزم ش، زبرر) خوف دلانے والے پیشہ ور لوگ۔

**تخیک** زبرت، زبرخ، شد پیش ی۔امذ۔ سپرد خاک کرنا، خاک میں ملانے کا عمل (اُردو کی اختراع)۔

**تخیُّل** زبرت، زبرخ، شد پیش ی۔امذ۔ لاموجود کو ذہنی طور پر موجود دیکھنے کا عمل، تصور، قیاس۔ ذہن کی اختراعی صلاحیت، سوچ یا دھیان کی کیفیت؛ نیا خیال، اچھوتی فکر۔ نیز تخیُّل۔

**تخیُّل آرائی** خیال کرنا، خیال میں گم رہنا، کسی دھیان میں رہنا۔

**تخیُّل پرست** اپنے خیالوں میں گم رہنے والا، ہر وقت سوچ میں رہنے والا (عملی کی ضد)۔

**تخیُّلِ خلاق** (زبرخ، شدل) انسان کی تخلیق کرنے کی قوت جس کی وجہ سے مختلف انواع واقسام کی تخلیقات ہوتی ہیں۔

محاورہ: **تخیُّل کرنا** یاد سے نکلے ہوئے خیالات کو تازہ کرنا، سوچنا، خیال کرنا۔

**تخیلہ** زبرت، زبرخ، شد پیش ی، زبرل۔امذ،ع۔ خیال، دھیان۔

**تخیم** زبرت، زبرخ، شد پیش ی۔امذ۔ خیمہ کھڑا کرنے کا عمل، خیمہ نصب کرنا۔

**تخییر** زبرت، جزم خ، زیری، ی۔امث۔ دوسرے کو انتخاب کا موقع دینے کا عمل؛ اختیار دینا، ترجیح دینا۔

**تخییل** زبرت، جزم خ، زیری، ی۔امث۔ خیال کی طاقت؛ خیال۔

**تخییلی** زبرت، جزم خ، زیری، ی۔صف،ع۔ وہمی، خیالی۔

## ت۔د

**تد** (۱) زبرت۔ظرف۔ تب، اُس وقت۔

**تد** (۲) زبرت۔امث۔ (موسیقی) پکھاوج کے پہلے چار بولوں "تد"، "دت"، "ہن"، "نا" میں سے پہلا بول۔

**تدابر** زبرت، پیش ب۔امذ۔ باہمی کنارہ کشی، روگردانی۔

**تدابیر** زبرت، ی۔جمع۔امث،ع۔ تدبیر (رک) کی جمع۔

**تداخل** زبرت، پیش خ۔امذ،ع۔ ایک دوسرے کے معاملات میں دخل دینا، یا ایک دوسرے میں درآنا، گھس جانا؛ مداخلت؛ (فقہ) نماز ظہر کے آخری وقت میں ظہر اور عصر کی نمازیں اکٹھی ادا کرنا۔

مرکب: **تداخل فصلین** (زبرف، جزم ص، ے لین) موسموں کا باہم ملنا، وہ زمانہ جب ایک موسم رخصت اور دوسرا وارد ہو رہا ہو؛ (طب) ایک کھانا ہضم ہونے سے پہلے مزید خوراک کا معدے میں پہنچ جانا جس سے سوئے ہضم واقع ہو۔ (اَدب) ایک صنعت کا نام جس میں دو اسموں یا لفظوں وغیرہ میں جدائی پائی جاتی ہو اور وہ یکجا ہوں۔

**تدارُک** زبرت، پیش ر۔امذ،ع۔ دفعیہ، رَد، روک تھام؛ علاج، تدبیر، انتظام؛ مکافات، بدلہ، تلافی؛ حل۔

**تدارُک پذیر** قابلِ علاج، جس کا ازالہ ممکن ہو۔

**تدارُکِ خفیف** تھوڑی سزا، خفیف تنبیہ۔

فعل مرکب، محاورہ: **تدارُک کرنا** تلافی کرنا؛ سزا دینا، ازالہ کرنا؛ بندوبست کرنا۔

**تدافع** زبرت، لیٹا پیش ف۔امذ،ع۔ ایک دوسرے کے خلاف عمل کرنے کی کیفیت، باہمی ردوفشار، دفاع کرنا، مدافعت کرنا۔

**تداں** زبرت۔امذ۔ تبھی، تب۔

**تداول** زبرت، پیش و۔امذ،ع۔ گردش، انقلاب؛ ادل بدل کر آنا، باری باری آنا، گھومنا؛ گرداں، رائج ہونا، رواج ہونا، رواں ہونا۔

**تداوی** زبرت۔امث،ع۔ علاج، چارہ جوئی، دوا کرنا۔

**تدبُّر** زبرت، زبرد، شد پیش ب۔امذ،ع۔ سوجھ بوجھ، تدبیر سے کام لینا، بُردباری، کام کے انجام پر غور کرنا۔

**تدبیر** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ کسی مسئلے کا عملی حل؛ سوچ بچار، خیال، منصوبہ؛ علاج، درمان؛ انتظام، بندوبست۔

محاورہ: **تدبیر اُلٹی ہونا** سوچے ہوئے کے خلاف ہونا، انتظام کے برعکس ہونا۔

**تدبیرُ المنازل** (پیش ر، غم ا، جزم ل، زبرم، زیرز) خانہ داری، گھر کا سنبھالنا، گھر چلانا۔

محاورہ: **تدبیر بننا** تدبیر کارگر اور مفید ہونا۔

محاورہ: **تدبیر بن نہ پڑنا** کچھ نہ سوجھنا، کوئی صورت سمجھ میں نہ آنا، کوئی راہ نہ سوجھنا۔

محاورہ: **تدبیر پیش جانا** تدبیر کارگر ہونا، تجویز مفید ثابت ہونا؛ منصوبہ کامیاب ہونا۔

محاورہ: **تدبیر پیش رفت ہونا** تدبیر کارگر ہونا، تدبیر کا بااثر یا مفید ہونا۔

محاورہ: **تدبیر چلنا** رک: تدبیر پیش جانا۔

محاورہ: **تدبیر خالی پڑنا** تدبیر کارگر نہ ہونا، کوشش رایگاں جانا۔

**تدبیرِ سلطنت** سیاسی معاملہ، نظم و نسق؛ امورِ حکومت۔

محاورہ: **تدبیر سوجھنا** تجویز ذہن میں آنا۔

محاورہ: **تدبیر سوچنا** تجویز نکالنا۔

متعلق فعل: **تجویز سے** جتن سے، طور طریقے سے، حیلے سے۔

کہاوت: **تدبیر سے قسمت کی برائی نہیں جاتی، بگڑی ہوئی تقدیر بنائی نہیں جاتی** اگر قسمت ہی خراب ہو تو انسان چاہے لاکھ کوشش کرلے کچھ نہیں ہوتا۔

**تدبیرِ غذا** خوراک کی پابندی۔

**تدبیرِ فاسد** شرارت، سازش۔

**تدبیرِ فاسد سے** دھوکے سے، دغابازی سے۔

محاورہ: **تدبیر کارگر ہونا** تدبیر کامیاب ہونا، تدبیر کا بااثر ہونا۔

محاورہ: **تدبیر کرنا** انتظام کرنا، بندوبست کرنا، کوشش کرنا۔

**تدبیر گر** بہت زیادہ سوچنے والا، فکر کرنے والا؛ تجویز نکالنے والا۔

محاورہ: **تدبیر لڑانا** ربط پیدا کرنا؛ تجویز نکالنا، جوڑ توڑ سے کام لینا۔

محاورہ: **تدبیر لڑنا** رک: تدبیر لڑانا جس کا یہ لازم ہے۔

**تدبیرِ منزل** (زبرم، جزم ن، زیرز) گھر کا انتظام، خانہ داری۔

محاورہ: **تدبیر نکالنا** تجویز نکالنا، بندوبست کرنا، تدبیر کرنا۔

محاورہ: **تدبیر نہ بننا** کوئی راہ نہ سوجھنا، کچھ سمجھ میں نہ آنا۔

**تدخین** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ دُھونی دینا؛ تمباکو نوشی۔

**تدرا** زبرت، زبرد۔صف۔امذ۔ تین دروں یا دروازوں والا؛ دالان کی قسم کی عمارت۔

**تدرج (۱)** زبرت، زبرد، شد پیش ر۔امذ، ع۔ درجہ بدرجہ بڑھنا یا حرکت کرنا۔

**تدرج (۲)** زبرت، زبرد، شد پیش ر۔امذ۔ **تدرو** (رک) کا معرب۔

**تدرن** زبرت، زبرد، شد پیش ر۔امذ۔ دِق کا مرض۔ نیز **تَدَرُّن رِیہ** (زیرر، زبری) سل، پھیپھڑوں کی دق۔

**تدرو** زبرت، زبرد، جزم ر۔امذ، ف۔ ایک خوش آواز پرندہ، چکو۔ نیز **تذرو** (زبرذ)۔

**تدروپ** زبرت، جزم د، ومع۔امذ، س۔ ویسا ہی، اُس جیسا، ہم شکل۔

**تدریب** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ مشق کرنا، عادت ڈالنا۔

**تدریج** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ درجہ بدرجہ، مرحلہ وار، آہستہ آہستہ۔

**تدریجی** زبرت، جزم د، ی۔امث۔ **تدریج** (رک) سے منسوب۔

**تدریجی ارتقا** مرحلہ وار ترقی، درجہ بدرجہ آگے بڑھنے کا عمل۔

**تدریس** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ تعلیم، پڑھائی؛ درس دینا۔

**تدفین** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ دفن کرنا، سپرد خاک کرنا۔

**تدقیق** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ صحیح صحیح دریافت، چھان بین، صحت و صداقت؛ گہری نظروں سے جانچنا؛ باریکی، باریک پن۔

**تدلل** زبرت، زبرد، شد پیش ل۔امذ، ع۔ دلیل تلاش کرنا؛ باہم ناز کرنا۔

**تدلیس** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ مکر، فریب کاری؛ عیب چھپانا، صداقت پوشی؛ مشکوک اور مشتبہ کتابوں کے حوالے دینا۔

**تدم** زبرت، زبرد۔امذ۔ بے دم، خستہ حال، تھکا ہوا۔

**تدمغ** زبرت، زبرد، شد پیش م۔امذ۔ غرور، دماغ داری، تکبر؛ بدمزاجی۔ (صف) **مدمغ** مغرور، متکبر۔

**تدمیر** زبرت، جزم د، ی۔امث۔ کسی کو ہلاکت میں ڈالنا، مصیبت میں ڈالنا۔

**تدنیق** زبرت، جزم د، ی۔امث۔ نظر جما کر دیکھنے کا عمل، دیکھ بھال؛ سرسری نظر سے دیکھنا۔

**تدور** زبرت، زبرد، شد پیش و۔امذ۔ گولائی، دائرے کی صورت میں ہونا۔

**تدویر** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ گولائی دینا، گھمانا؛ دائرے میں حرکت کرنا۔ مثال: **تدویر کواکب** (زبرک، زیرک) ستاروں کی گردش۔

**تدوین** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ مرتب کرنا، منتشر اجزا کو یکجا کرنا، تالیف، جمع و ترتیب۔

محاورہ: **تدوین کرنا** مرتب کرنا، جمع کرنا، یکجا کرنا۔

**تدہر** زبرت، زبرد، شد پیش ہ۔امذ، ع۔ دہریت، خدا کے وجود سے انکار، بے دینی۔

**تدہین** زبرت، جزم د، ی۔امث، ع۔ تیل کی مالش، چکنا کرنا، مشین کے کل پرزوں میں تیل دینا۔

**تدین** زبرت، زبرد، شد پیش ی۔امذ، ع۔ دین داری، پرہیزگاری؛ راست بازی، سچائی، صدق۔ (صف) متدین۔

**تدھارا** زیرت۔امذ۔ تین دھاروں کا سنگم، وہ جگہ جہاں تین دریا ملے یا ملتے ہوں؛ تروینی؛ تھوہر کا پودا۔ صف: تین دھاروں والا، تین کناروں والا۔

**تدھاں** زبرت۔ متعلق فعل۔ اُس وقت، تب، تب سے۔

## ت ۔ ذ

**تذبذب** زبرت، زبرذ، جزم ب، پیش ذ۔امذ، ع۔ پس و پیش، شک و شبہ، تامل، ہچکچاہٹ؛ غیر یقینی حالت؛ بے چینی، گھبراہٹ۔ (عربی میں: لنگر کی طرح ادھر

سے اُدھر ڈولنا)۔

**تذبیح** زبرت، جزم ذ، ی۔ نثر یا نظم میں رنگوں کا کنایۃً استعمال کرنا مثلاً دونوں کے سر کاٹ کر جسم لال کر دیے۔ اِس فقرہ میں لال کنایے کے طور پر خون کے لیے استعمال ہوا ہے۔

**تذکار** زبرت، جزم د۔ اند، ع۔ یاد کرنا، ذکر کرنا۔ نیز **تذکار** (زبرت)۔

**تذکر** زبرت، زبر ذ، شد پیش ک۔ اند، ع۔ قوتِ حافظہ، یادداشت، یاد کرنا؛ آگاہ ہونا، ہوشیار ہونا؛ نصیحت، وعظ و پند۔

**تذکرہ** زبرت، جزم ذ، زیرک، زبرر۔ اند، ع۔ سوانح حیات، مشاہیر کے احوال پر مشتمل تالیف؛ بیان، ذکر، حوالہ؛ چرچا، افواہ، گفتگو۔

محاورہ: **تذکرہ چلانا** ذکر چھیڑنا، بیان کرنا۔

محاورہ: **تذکرہ چلنا** ذکر ہونا۔

محاورہ: **تذکرہ چھیڑنا** کوئی واقعہ بیان کرنا، کسی کا ذکر کرنا، بات شروع کرنا۔

**تذکرہ نویس** (زبرن، ی) ادیبوں، علما اور شعرا وغیرہ کے حالاتِ زندگی لکھنے والا۔

متعلق فعل: **تذکرۃً** سرسری بیان کے طور پر، محض علم میں لانے کی غرض سے، ذکر کے طور پر۔

**تذکیر** زبرت، جزم ذ، ی۔ امث، ع۔ مذکر ہونا۔ تانیث کی ضد؛ وعظ و نصیحت، یاد دہانی۔

**تذکیہ**(۱) زبرت، جزم ذ، زیرک، زبری۔ اند۔ جانور کی قربانی۔

**تذکیہ** (۲) زبرت، جزم ذ، زیرک، زبری۔ اند۔ ذہن کی تیزی، ذکاوت، ذہانت۔

**تذلل** زبرت، زبر ذ، شد پیش ل۔ اند، ع۔ عاجزی، انکساری، عجز و نیازمندی، خاکساری۔

**تذلیل** زبرت، زبر ذ، ی۔ امث، ع۔ ذلیل کرنا، تحقیر، رسوائی، ذلت۔

**تذمیم** زبرت، جزم ذ، ی۔ امث۔ برا بتانا، مذمت کرنا۔

**تذویب** زبرت، جزم ذ، ی۔ امث۔ پگھلانا، کیمیائی عمل سے دھاتوں کو گلانا یا گلا کر صاف کرنا۔

**تذہیب** زبرت، جزم ذ، ی۔ اند، ع۔ سونے کا ملمع کرنا، سنہری بنانا، سونے کا پانی پھیرنا۔

**تذہیب کار** ملمع کرنے والا۔

## ت ۔ ر

**تر**(۱) زبرت۔ صف۔ ف۔ گیلا، نم، بھیگا ہوا؛ زیرِ آب؛ آبدار، بارونق؛ شاداب، شگفتہ؛ مرغن، چکنا۔ مرکب: **خشک و تر** زمین اور سمندر۔ (بطور لاحقہ) تقابل، بہتری بڑائی یا فوقیت ظاہر کرنے کے لیے، مثلاً: **سبک تر** زیادہ ہلکا؛ **بیش تر** بڑھ کر۔

صف: **تر بتر** بالکل بھیگا ہوا، شرابور؛ روغن دار، ایسا کھانا جس سے سے چکنائی ٹپک رہی ہو۔

**تر بند** گیلی پٹی۔

**تر ترانا** گھی میں ڈوبا ہوا ہونا مثلاً: ترتراتے پراٹھے۔

**تر دامن** (کنایۃً) گناہگار، مجرم۔

**تر دامنی** گناہ گاری، خطا کاری، جرم۔

**تر دست** چابکدست، پھرتیلا، ہنرمند۔

**تر دستی** چالاکی، ہوشیاری، ہنرمندی۔

**تر دماغ** سرخوش، نفاست پسند۔

**تر زبان** ثناخواں، مداح، تعریف میں سرگرم۔

**تر مہر** (پیش م) نئی دولت، بہت دولت، کثیر رقم۔

**تر نوالا** (زیرن) عمدہ غذائیں، لذیذ کھانے؛ (مجازاً) عیش و عشرت۔ نیز **تر نوالہ**۔

**تر و تازہ** بارونق، سرخ و سفید، آبدار؛ سرسبز، شاداب؛ ڈال کا ٹوٹا ہوا، وہ پھل جو حال ہی میں توڑا گیا ہو؛ مستعد، تازہ دم۔

**تر و خشک** آرام و تکلیف، دُنیاوی نشیب و فراز، اونچ نیچ؛ روکھی پھیکی۔

محاورہ: **تر ہونا** گیلا ہونا، بھیگنا۔

**تر**(۲) زبرت۔ اند۔ شرمندہ۔

**تر** زیرت۔ سابقۂ عددی۔ تین کی علامت۔

**تر بھون** تینوں عالم۔

**تر پھلا** تین پھلوں کا مجموعہ، ایسا مرکب جس میں تین پھل شامل کیے گئے ہوں۔

**تر شرا** (زیرش) تین سروالا، تین نوکوں والا۔

**تر** پیش ت۔ اند۔ (پارچہ بافی) وہ تختہ جس پر بُنا ہوا کپڑا تیار ہو کر لپیٹا جاتا ہے، جولاہے کا راچھ، دفتی۔ نیز **ترا**۔

**ترا** زبرت۔ اند، ہ۔ سرسوں سے مشابہ ایک بیج جس کا تیل نکال کر استعمال کیا جاتا ہے۔

**ترا** زیرت۔ ضمیر۔ تیرا کی تخفیف۔

**تُرا** پیش ت۔ ضمیر۔ تجھ کو۔

استفہام: **تُراچہ** (تُ راچے) تجھے کیا، تجھ سے کیا غرض، گیدڑوں کے غول

سے حکایۃً منسوب جملے، ایک پکارتا ہے: پدرم سلطان بود (میرا باپ بادشاہ تھا) دوسرے جواب میں کہتے ہیں تراچہ؛ یعنی پھر تجھے کیا۔

**تراب** پیش ت۔امث، ع۔ مٹی، خاک۔

صف: **ترابی** خاکی، مٹی کا، زمینی۔

**تراٹ (۱)** زبرت۔صف۔ تیز، رواں دواں، طرار۔

**تراٹ (۲)** زبرت۔متعلق فعل۔ **تراٹنا** (رک) سے مرکبات میں مستعمل۔

محاورہ: **تراٹ اُٹھنا** بولنے لگنا، دھاڑنا، چیخنا۔

**تراٹنا** زبرت، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ آواز نکالنا، چیخنا، چلانا۔

**تراجع** زبرت، لیٹا پیش ج۔اند۔ رجوع کرنا، پھر جانا، پلٹ پڑنا، ایک دوسرے سے مخالف سمت میں جانا۔

**تراجم** زبرت، زیرج۔ رک: ترجمہ جس کی یہ جمع ہے۔

**تراجی** زبرت۔اند۔ باہم مراد رکھنا۔

**تراحم** زبرت، پیش ح۔اند۔ ایک دوسرے پر رحم کرنا، باہم ہمدردی کرنا۔

**تراخی** زبرت۔امث۔ ڈھیل دینا، سُستی کرنا؛ التوا، تعویق، دیر، تاخیر۔

**ترادف** زبرت، پیش د۔اند، ع۔ مترادف یا ہم معنی ہونا؛ آگے پیچھے ایک دوسرے کے ساتھ لگا ہوا ہونا، سلسلہ قائم کرنا، متواتر، لگاتار، ایک کے بعد ایک؛ ایک دوسرے کا دوست ہونا۔

**ترارہ** زبرت، زبرر۔اند، ع۔ تیز دوڑ، جست، زقند؛ چستی، چالاکی، تیزی؛ ڈینگ، شیخی۔نیز **ترارا**۔

محاورہ: **ترارہ بھرنا** نہایت مشاقی سے کام کرنا، جلدی جلدی کوئی کام کرنا۔

محاورہ: **ترارہ مارنا** شیخی مارنا، ڈینگ مارنا، گپیں ہانکنا۔

**ترارنا** تیز دوڑنا۔

**تراز** زیرت۔امث، ف۔ وضع، طرز؛ انداز، نمونہ؛ زیب و زیبائش، کپڑے کے نقوش۔نیز **طراز**۔

**ترازو** زبرت، ومع۔امث، ف۔ تولنے کا آلہ، کانٹا، ڈنڈی، میزان۔

**ترازو بٹ** تولنے کے باٹ اور ترازو۔

**ترازو پن** برابری، ہمواری۔

کہاوت: **ترازو سے کھڑے ہو کر نہ تولو برکت جاتی رہتی ہے**
کسی شے کو کھڑے ہو کر تولنا اچھا خیال نہیں کیا جاتا۔

**ترازو کش** (زبرک) ترازو میں تولنے والا۔

**ترازو کے تول** برابر برابر، نصف نصف۔

محاورہ: **ترازو مارنا** جان بوجھ کر کم تولنا، تولتے وقت گاہک کو دھوکا دینا۔

محاورہ: **ترازو ہونا** (تیر) آر پار ہونا، آدھا ایک طرف آدھا دوسری طرف ہونا، مثلاً: تیر جگر میں ترازو ہو گیا۔

**ترازوئے عدل** وہ ترازو جس کے دونوں پلے برابر ہوں؛ انصاف کرنے کا اختیار۔

**ترازوئے قیامت** وہ ترازو جس میں قیامت کے روز نیکیاں اور بدیاں تولی جائیں گی۔

**تراس** زبرت۔اند، س۔ خوف، ڈر۔

محاورہ: **تراس تراس کرنا** خوف اور دہشت ظاہر کرنا۔

صف: **تراسا** ڈرا ہوا۔

**تراس** زیرت۔امث، س۔ پیاس، تشنگی، پانی پینے کی خواہش۔

**تراسی** زیرت۔عدد۔ اسی اور تین، (ہندسوں میں) ۸۳۔(صف) تراسی واں، تراسواں۔نیز تیراسی، تیراسواں۔

**تراش** زبرت۔امث، ف۔ قطع، کاٹ، کٹاؤ، وضع (لباس وغیرہ کی)، کاٹنے کا ڈھنگ، طرز؛ بناؤ سنگھار، آرائش؛ اختراع و ایجاد؛ فطرت؛ کتر بیونت، کاٹ چھانٹ۔

مرکب: **تراش خراش** کاٹنا، چھانٹنا، قطع و برید؛ وضع قطع؛ بناؤ سنگھار، زیب و زینت؛ (مجازاً) ترمیم و اصلاح۔

محاورہ: **تراش خراش کرنا** اپنے آپ کو سجانا، اچھا لباس پہننا؛ تحریر میں کاٹ چھانٹ کرنا۔

محاورہ: **تراش خراش نکالنا** نئی وضع ایجاد کرنا، نئی طرز پیدا کرنا۔

محاورہ: **تراش ڈالنا** چھیلنا، کترنا۔

محاورہ: **تراش لینا** گھڑ لینا، فرض کر لینا۔

فعل متعدی: **تراشنا** کترنا، چھیلنا، کاٹنا، قطع کرنا، قلم کرنا؛ ایجاد کرنا، وضع کرنا، کوئی قصہ یا بات گھڑنا، مثلاً: اِلزام تراشنا؛ قاش اُتارنا، پھانک اُتارنا؛ بال کٹوانا، حجامت بنوانا؛ آراستہ کرنا، بناؤ سنگھار کرنا؛ تاش کے سارے پتوں میں سے تقسیم کرنے کے لیے کھلاڑی کے ہاتھ سے کچھ پتے اُٹھا لینا؛ (مجازاً) اپنے آپ کو دوسروں سے بہتر جاننا۔

**تراشہ** زبرت، زبرش۔اند، ف۔ کترن، چھیلن؛ کسی چیز میں سے قطع کیا ہوا ٹکڑا؛ اخبار وغیرہ سے کاٹا ہوا پرچہ، سنگ تراشی کا ایک اوزار۔

**تراشیدہ** زبرت، ی، زبرد۔صف، ف۔ تراشا ہوا، کاٹا ہوا؛ گھڑا ہوا، بنایا ہوا؛ وضع کیا ہوا۔

**تراضی** زبرت۔امث، ع۔ باہمی رضا مندی۔

**تراضی طرفین** (شدزیری) دونوں فریقوں کا ہامی بھرنا، ہر دو جانب سے رضا مندی۔

**تراکب** زبرت، پیش ک۔ امذ۔ باہم ملانا، ترکیب دینا، جوڑنا، تہہ بہ تہہ کرنا۔

**تراکز** زبرت، پیش ک۔ امذ۔ مرکزیت، کسی ایک مرکز پر آ ملنا۔ (اُردو کا تصرف)۔

**تراکم** زبرت، پیش ک۔ امذ، ع۔ ڈھیر لگانا، تہہ در تہہ جمانا، اکٹھا کرنا؛ کھچ بچ، گنجان پن، پیوستگی، جماؤ۔ جمع: **تراکمات**۔

**تراکیب** زبرت، ی۔ امذ، امث، ع۔ **ترکیب** (رک) کی جمع۔

**تران (۱)** زبرت۔ امذ۔ محصول، ٹیکس، لگان۔

**تران (۲)** زبرت۔ امذ۔ بچاؤ، امان، حفاظت؛ محافظ، گارڈ۔

**ترانا** زیرت۔ فعل متعدی۔ اُبھارنا، ڈبانے کی ضد؛ ڈوبتے ہوئے کو نکالنا؛ نجات دلانا؛ گناہوں سے بچنا۔

**تُرانا** پیش ت۔ امذ۔ رات کو اُبالے ہوئے چاول جو ٹھنڈے پانی میں رکھ کر صبح کو کھائے جائیں۔

**ترانوے** زیرت، جزم ن، وج۔ عدد۔ نوے اور تین، (ہندسوں میں) ۹۳۔ (صف) ترانواں، تیرانواں۔ نیز **تیرانوے**۔

**ترانہ** زبرت، زبرن۔ امذ، ف۔ نغمہ، گیت؛ رباعی یا چوپائی کے لیے موسیقی کی اصطلاح؛ پکے گانے کا ایک طرز جس میں بعض مخصوص کلمے برتے جاتے ہیں۔ مثلاً: توم، تانانا؛ در، دھا وغیرہ۔

**ترانہ پرداز** ترانہ بنانے والا، ترانے کا موجد۔

**ترانہ سنج** ترانہ گانے والا، نغمہ پرداز۔

**ترانی** زبرت۔ امث۔ صف۔ حفاظت کرنے والا، محافظ؛ حفاظت سے متعلق۔

**ترانی** زیرت۔ امث۔ وہ پیشگی معاوضہ، سائی، کمیشن یا رشوت جو اِس شرط پر دی جائے کہ کام نہ ہوا تو واپس کردی جائے گی۔

**تراو** زیرت، جزم و۔ امذ، ہ۔ تیر کر ندی یا دریا وغیرہ پار کرنا۔

**تراوت** زبرت، زبرو۔ امث، ہ۔ تازگی، شادابی، ٹھنڈک؛ فرحت۔ نیز **تراوت**۔

**تراوش** زبرت، زیرو۔ امث، ف۔ ٹپکنا، رسنا، تقاطر؛ اشارے، کنایے یا انداز سے ظاہر ہونا۔

فعل مرکب: **تراوش ہونا** ظاہر ہونا، ٹپکنا، مترشح ہونا۔

**تراوندہ** زبرت، زیرو، جزم ن، زبرد۔ صف۔ ٹپکنے والا؛ مترشح۔

**تراویح** زبرت، ی۔ جمع، مث، ع۔ ماہِ رمضان میں عشا کی نماز کے بعد پڑھی جانے والی عموماً بیس سنت رکعتیں جو دو دو کرکے پڑھی جاتی ہیں۔

**تراہ** زیرت۔ امث۔ پکار، فریاد، دُہائی، واویلا، پناہ دو، بچاؤ؛ شور، ہنگامہ۔

**تراہا** زیرت۔ امذ، ہ۔ وہ مقام جہاں سے تین طرف سڑک نکلتی ہو، سہ راہا۔

**تراہوا** زیرت، پیش ہ۔ صف۔ بچا ہوا، نجات پایا ہوا۔

**ترائب** زبرت، زیرء۔ جمع، مذ۔ سینے یا پیٹھ کے بالائی حصے کی ہڈیاں یا پسلیاں؛ چھاتی۔

**ترائی** زبرت۔ امث، ہ۔ دامنِ کوہ؛ دریا کے طاس کا علاقہ، ندی یا دریا کے قریب کی زمین۔

**ترائی (۱)** پیش ت۔ امث۔ (لفظاً) روئی سے بھرا ہوا؛ (مراداً) لحاف، توشک۔

**ترائی (۲)** پیش ت۔ امث۔ اعلیٰ، عمدہ، اچھا، بہترین؛ جلدی سے، تیزی سے، پھرتی سے۔

**ترب** زبرت، جزم ر۔ امث۔ تانت یا تاروں والے ساز (سارنگی یا ستار) میں جڑی ہوئی اُفقی پتریاں یا موٹے تار جن کو چھونے سے بجنے والے تار مطلوبہ سُر پیدا کرتے ہیں۔

**ترب** پیش ت، پیش ر۔ امذ، ع۔ زمین، مٹی، خاک۔

**تربت** پیش ت، جزم ر، زبرب۔ امث، ع۔ (لفظاً) مٹی، خاک کا تودہ، مراد: قبر، مرقد، مزار۔ نیز **تُربہ** (زبرب)۔

محاورہ: **تربت بیٹھ جانا** قبر زمین میں دھنس جانا۔

**تربت خانہ** روضہ، مقبرہ۔

**تربتر** زبرت، جزم ر، زبرب، زبرت۔ صف، ف۔ بہت بھیگا ہوا، شرابور۔

**تربد** پیش ت، جزم ر، پیش ب۔ امث، ف۔ ایک سرخ رنگ کی جڑ، دوا کے طور پر مستعمل جو دست آور ہوتی ہے، نسوتھ/نسوت؛ کالنگا۔

**تربص** زبرت، زبرر، شد پیش ب۔ امذ۔ انتظار، وقفہ؛ آزمائشی مدتِ ملازمت۔ نیز **تربُّض**۔

**تربوز** زبرت، جزم ر۔ گول سبز خول کے اندر سرخ گودے اور گلابی پانی والا بڑا پھل جو بیل میں زمین پر لگتا ہے، ہدوانہ۔

صف: **تربوزی** تربوز کے گودے سے ملتا جلتا گلابی رنگ۔

**تربوش** زبرت، جزم ر، مع۔ اُونچی باڑ کی ترکی ٹوپی۔

**تربہ** پیش ت، جزم ر، زبرب۔ امذ، ع۔ قبرستان، مدفن۔

**تربیب** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ تعلیم، تربیت، پرورش۔

**تربیت** زبرت، جزم ر، زیرب، شد زبری۔ امث، ع۔ تعلیم، پرداخت؛ تادیب؛ سدھانا، سکھانا؛ اخلاق وتہذیب کی تعلیم۔

**تربیت پذیر** تربیت کے لائق، اصلاح پذیر۔

محاورہ: **تربیت کرنا** پالنا، پرورش کرنا؛ تعلیم دینا، سکھانا۔

**تربیت گاہ** تربیت دینے کی جگہ۔ انگریزی میں: Training Centre۔

کہاوت: **تربیت نااہل را چوں گردگاہ بر گنبد است** نالائق پر

تربیت کا کچھ اثر نہیں ہوتا۔

**تربیت یافتہ** اچھی تربیت پایا ہوا، شائستہ۔

**تربیدی** زبرت، جزم ر، ے۔صف، ہ۔ تین ویدوں کو جاننے والا؛ برہمنوں کی ایک قوم۔

**تربیع** زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ چوکور یا مربع شکل میں ڈھالنا؛ میت کے چاروں پایوں کو باری باری کاندھا دینا (سیدھے سرہانے سے چل کر بائیں سرہانے تک)۔

**تربینی** زیرت، جزم ر، ے۔امث، ہ۔ (لفظاً) جہاں دو دریا ملیں؛ (موسیقی) پوربی سُر کا ایک راگ۔

**تربھر** زیرت، جزم ر، زیر بھ۔صف، ہ۔ بھرا ہوا، برہم؛ خفا، ناراض؛ تتر بتر، منتشر۔

محاورہ: **تربھر ہونا** ناراض ہونا، خفا ہونا، بگڑنا؛ منتشر ہونا۔

**تربھرا** پریشان، گھبرایا ہوا۔

**تربھنگ** زیرت، جزم ر، زبر بھ، ن غنہ۔اند، ہ۔ تین خموں، جوڑوں یا درجوں والا، تین جگہ سے مڑا یا ٹوٹا۔

صف: **تربھنگا** ناچ میں کمر اور گھٹنوں کا لچکا کر کھڑا ہونے کا ایک انداز، ترچھا، جھکا ہوا۔

**تربھون** زیرت، جزم ر، زبر بھ، زبر و۔اند، س۔ تین لوک یا عالم، آسمان زمین اور پاتال مراد: کُل عالم۔

**ترپ** پیش ت، پیش ر۔امث۔ تاش کے کھیل میں پتوں کے چار رنگوں یا سلسلوں میں سے وہ رنگ جو دوسروں پر فائق مان لیا جائے اور اُس کا گھٹیا پتہ دوسرے رنگ کے بڑھیا پتے کو کاٹ سکے۔

**ترپ چال** تاش کا ایک کھیل؛ ترپ کے پتوں کی بازی؛ (مجازاً) ایسی چال جس کا توڑ نہ کیا جاسکے۔

مرکب: **ترپ کا پتہ** وہ چال جو یقینی ہو۔

محاورہ: **ترپ لگانا/ مارنا** ترپ کا پتہ پھینک کر دوسرے کے پتے کو کاٹنا۔

**ترپاد** زیرت، جزم ر۔اند۔ تین پاؤوں والا۔

**ترپال** زیرت، جزم ر۔امث۔ موم وغیرہ چڑھا کر بنا ہوا کپڑا یا ٹاٹ جس میں پانی سرایت نہ کر سکے۔انگریزی میں: Tarpaulin۔

**ترپان** زبرت، جزم ر۔امث۔ بازگشت۔

**ترپائی** پیش ت، جزم ر۔امث۔ بخیے کے اُوپر کی سیون، وہ سلائی جو کپڑے کے کنارے دبانے کے لیے کی جائے۔

محاورہ: **ترپائی کرنا** دبا کر سینا، کپڑے کے سرے موڑ کر سینا۔

**ترپت** زیرت، زیر ر، جزم پ۔صف۔ آسودہ، مطمئن۔

**ترپتی** زیرت، جزم ر، زبر پ۔اند۔ ترلوک (آسمان، زمین اور پاتال) کا فرمانروا؛ (مجازاً) عالم پناہ، بادشاہ۔

**ترپد** زیرت، جزم ر، زبر پ۔صف۔اند۔ تین پائے والا، (ریاضی) ثلثی، تین رقموں کا مجموعہ۔

**ترپن** زبرت، جزم ر، زبر پ۔اند۔ دیوتاؤں یا بزرگوں کی ارواح کو جل بھینٹ کرنے کا عمل۔

**ترپن** زبرت، زیر ر، زبر پ۔عدد۔ پچاس اور تین، (ہندسوں میں) ۵۳۔ صف: ترپنواں۔

**تُرپن** پیش ت، جزم ر، زبر پ۔امث۔ کپڑے کے کنارے کو اندر کے رُخ موڑ کر سینا تاکہ اُس کے تار دبے رہیں۔نیز ترپائی۔

**ترپنا** پیش ت، زبر ر، جزم پ۔فعل متعدی۔ دبا کر سینا، کپڑے کے سروں کو موڑ کر سلائی کرنا، تُرپائی کرنا۔

**ترپولیا** زیرت، جزم ر، و مج، زیر ل۔اند، ہ۔ سہ درہ، وہ مقام جہاں سے ایک سمت میں تین دروازے نکلتے ہوں۔

**ترپھرا** پیش ت، جزم ر، پیش پھ۔صف۔ تیز، چست، چالاک۔

**ترپھرنا** پیش ت، جزم ر، زبر پھ۔مصدر۔ بے قرار ہونا۔

**ترپھلا** زیرت، جزم ر، زبر پھ۔اند، ہ۔ ہیڑ، بہیڑہ اور آنولہ تین پھلوں کا مجموعہ، اطریفل؛ تین پھل والا چاقو۔

**ترت** پیش ت، زبر نیز جزم ر۔متعلق فعل، ہ۔ ابھی، فوراً، تُرنت۔

کہاوت: **ترت بھلائی وہ نر پاوے، جو دھن داتا نام لٹاوے** جو خدا کے نام پر خرچ کرے اُسے خدا فوراً جزا دیتا ہے۔

**ترتال** زیرت، جزم ر۔امث۔ طبلے کا ایک ٹھیکا جس کے بول ہیں نا دھن، دھن نا۔نیز تِتالہ۔

**ترت پھرت** پیش ت، پیش پھ، زبر ر۔متعلق فعل، ہ۔ فوراً، تیزی سے؛ (امث) چالاکی، تیزی، جلدی، پھرتی؛ چھپاک چھپاک۔

کہاوت: **ترت پھرت کی پڑیا** کسی کام کے جلدی ہونے کی نیت سے عورتیں تھوڑی سے شکر ایک پڑیا میں باندھ کر رکھ دیتی ہیں اور کام ہو جانے پر یہی شکر نذر کر دی جاتی ہے۔

**ترت کا بالک** نوزائیدہ بچہ۔

**ترتب** زبرت، زبر ر، شد پیش ت۔اند۔ مرتب ہونا، مجتمع ہونا، مضبوط ہونا۔

**ترتر** پیش ت، جزم ر، پیش ت۔متعلق فعل، ہ۔ جلد جلدی، تیزی سے، فر فر۔

**ترترا** پیش ت، جزم ر، پیش ت۔صف، ہ۔ تیز، چست، چالاک، چرب زبان۔

فعل لازم: ترترانا تیز چلنا، تیزی سے رینگنا۔

ترترا زبرت، جزم ر، زبرت۔صف، ہ۔ گھی میں ڈوبا ہوا ہونا، جس کھانے سے گھی ٹپکے۔

ترتیب زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ آراستگی؛ سلسلے وار لگانا، مرتب کرنا، سلسلہ، درجہ بندی؛ تالیف؛ انتظام، نظم ونسق۔

فعل مرکب، محاورہ: ترتیب پذیر ہونا ترتیب پائی جانا۔

محاورہ: ترتیب دینا آراستہ کرنا، استوار ومنظم کرنا۔

محاورہ: ترتیب کرنا سلسلہ وار کرنا، منظم کرنا، اکٹھا کرنا، مرتب کرنا؛ جمع کرنا۔

ترتیبِ نو نیا طریقہ، نیا انتظام۔

متعلق فعل: ترتیب وار سلسلے وار، باضابطہ، یکے بعد دیگرے، درجہ بدرجہ۔

ترتیباً علی الترتیب، سلسلہ سے۔

ترتیبات زبرت، جزم ر، ی۔جمع، مث، ع۔ ترتیب (رک) کی جمع۔

ترتیل زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ آہستہ آہستہ قرأت کرنا؛ حروف کی زیر، زبر، پیش کا لحاظ رکھتے ہوئے آہستہ آہستہ ادائی کا عمل۔

محاورہ: ترجانا پار اُتر جانا؛ نام آور ہونا، نیک نام ہونا؛ مالا مال ہونا؛ نجات حاصل کرنا۔

ترٹّی زبرت، پیش ر۔امث۔ بہت وقت یا عرصہ، لمحہ، ثانیہ، لحظہ؛ نقصان، تباہی، بربادی؛ بھول چوک۔

ترجمان زبرت، جزم ر، پیش ج۔اند، ع۔ ترجمہ کرنے والا، ایک زبان سے دوسری زبان میں مطلب ادا کرنے والا؛ نمائندہ، کسی کی طرف سے بات کرنے والا۔

ترجمانی زبرت، جزم ر، پیش ج۔امث۔ ع، ف۔ ترجمہ کرنا، ایک زبان کا مطلب دوسری زبان میں بیان کرنا؛ تعبیر وتشریح؛ نمائندگی۔

ترجمہ زبرت، جزم ر، زبر ج، زبر م۔اند، ع۔ ایک زبان کے الفاظ یا عبارت کو دوسری زبان میں منتقل کرنا؛ تذکرہ، احوال، کسی شخصیت یا مشاہیر کا بیان۔ غلط العوام: ترجُمہ (پیش ج)۔

ترجمہ نویس ترجمہ لکھنے والا۔

ترجن زبرت، جزم ر، زبر ج۔اند۔ ڈر، خوف۔

ترجنا زبرت، جزم ر، زبر ج۔فعل متعدی۔ ڈرانا، خوف دلانا، دھمکانا، الزام دینا۔

ترجی زبرت، زبر ر، شد ج۔امث۔ اُمید، تمنا، طلب۔

ترجیح زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ برتری، فوقیت، امتیاز۔

مرکب: ترجیح بلا مرجح بے موقع ترجیح، بغیر کسی وجہ کے فوقیت، بے موقع امتیاز، لایعنی ترجیح۔

ترجیع زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ (لفظاً) لوٹنا، لوٹانا، پلٹنا، پھرنا، واپس جانا، رجعت؛ بازگشت؛ (مجازاً) سرکی ہوئی ہڈی کو اُس کی جگہ واپس لانا، اُترا ہوا جوڑ بٹھانا۔

مرکب: ترجیع بند (شاعری) ایسے بندوں کا سلسلہ جن میں ٹیپ کا شعر یا مصرعہ دوہرایا جائے؛ (مجازاً) کسی بات کو بار بار دہرانا یا کہنا۔

ترچھا زبرت، جزم ر۔صف، ہ۔ سیدھ سے ہٹا ہوا، کج، آڑا؛ (مجازاً) ناخوش، غصے سے بھرا ہوا؛ بانکا، طرحدار، تیکھا۔

ترچھاپن ترچھا ہونے کی کیفیت؛ بانکپن۔

ترچھا جوڑا (مع) وہ جوڑا جو سر کے ایک طرف بندھا ہوا ہو۔

محاورہ: ترچھا دیکھنا کنکھیوں سے دیکھنا؛ بھینگا ہونا۔

ترچھا کرنا ٹیڑھا کرنا، ڈھلوان کرنا۔

محاورہ: ترچھا لگنا آڑا لگنا، ٹیڑھا ہو کر لگنا۔

محاورہ: ترچھا ہونا ناراض ہونا، غصے سے بھرا ہونا؛ ٹیڑھا ہونا۔

ترچھائی کسی شے کی کجی، ٹیڑھا پن۔

ترچھی زبرت، جزم ر۔صف، ہ۔ سیدھ سے ہٹی ہوئی، آڑی؛ بانکی؛ (مجازاً) کڑی، غضب ناک۔

ترچھی نظر نگاہِ ناز، معشوقانہ نگاہ، محبت بھری نگاہ؛ کنکھیوں سے دیکھنا، نیم نگاہی؛ غصہ بھری نظر، نگاہِ غضب۔ نیز ترچھی نگاہ۔

ترح زبرت، زبر ر۔امث۔ رنج، خلش، اندوہ، غم۔

ترحب زبرت، زبر ر، پیش ح۔اند، ع۔ مرحبا کہنا، آؤ بھگت کرنا۔

ترحم زبرت، زبر ر، شد پیش ح۔اند، ع۔ رحم، مہربانی؛ ترس کھانا، رحم کرنا، کرم کرنا۔

ترحیب زبرت، جزم ر، ی۔اند، ع۔ خاطر تواضع، مہمان کی آؤ بھگت۔

ترحیم زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ اللہ سے رحم کی دعا یا التجا۔

ترخا زبرت، جزم ر۔اند۔ زخم، گھاؤ، شگاف۔

ترخان زبرت، جزم ر۔اند، ع۔ تمام قوانین سے بالا شخصیت، بے روک؛ آزاد؛ رئیس وشریف، سردار؛ (کنایۃً) مسخرہ۔ نیز ترخان (پیش ت)۔

ترخص زبرت، زبر ر، شد پیش خ۔اند، ع۔ اجازت، رخصت، آسانی؛ (فقہ) نماز وغیرہ میں آسانی یعنی سفر کی حالت میں نماز کے قصر کرنے کی چھوٹ۔

ترخنا زبرت، زبر ر، جزم خ۔فعل لازم۔ شگاف ہونا، پھٹ جانا، دراڑ پڑنا۔ نیز تڑخنا، تڑکنا۔

ترخیص زبرت، جزم ر، ی۔امث۔ع اجازت، رخصت۔

ترخیم زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ (نحو) نام یا لفظ کے اخیر سے کسی حرف یا

جز کو ہٹانا، اختصار، مثلاً: جمشید سے جم، گوزن سے گوز؛ (لفظا) دُم کٹا۔ صف: مرخم (پیش م، زبر ر، شد خ)۔

**تردّد (۱)** زبرت، زبرر، شد پیش د۔ اند، ع۔ تامل، رکاوٹ، پس وپیش، ہچکچاہٹ، اُدھیڑبُن فکر، ذہنی پریشانی، خوف، اندیشہ؛ جدوجہد، سعی، کوشش۔

**تردّدِ دُنیا** دُنیاوی کوششیں، دُنیا سے متعلقہ چیزوں یا کاموں کی فکر۔

**تردّد (۲)** زبرت، زبرر، شد پیش د۔ اند، ع۔ کاشت کاری، زراعت، کھیتوں کی دیکھ بھال۔

**تردّدِ ناجائز** ناجائز کاشت، ایسی کاشت جو قانون کے خلاف کی گئی ہو؛ کسی فصل کی یا فصل کے ممنوعہ بیج کی کاشت۔

**تردّدِ زمین** زمین کی ایک قسم جس میں فصل خریف اور فصلِ ربیع کو ادل بدل کر کاشت کی جائے۔

**تردوش** زیرت، جزم ر، وج۔ اند۔ بدن کی تین رطوبتوں کی بیماریاں یعنی خون، بلغم اور صفرا۔

**تردّی** زبرت، زبرر، شد زیر د۔ امث۔ گرنا، اُوپر سے گرکر مرجانا۔

**تردیب** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ پتلا پن؛ بہاؤ۔

**تردید** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ اِنکار کرنا، غلط ٹھہرانا، کاٹنا، رد کرنا۔

**تردیف** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ کسی کو اپنے پیچھے سوار کرنا۔

**ترری** زیرت، جزم ر۔ اند۔ موسمِ گرما میں پیدا ہونے والا ایک پھل۔

**ترڑی** زبرت، جزم ر۔ امث۔ نظر اُتارنے کے لیے استعمال کی جانے والا رائی کا بیج۔

**ترزیق** زیرت، جزم ر، ی۔ امث۔ یاوہ گوئی، بے کار باتیں، بے ہودہ گفتگو، غلط بیانی۔

**ترس** زبرت، جزم ر۔ اند۔ خوف، ڈر، دہشت۔ (صف) مرکب: **خداترس** خدا سے ڈرنے والا، نیک آدمی۔

**ترس کاری** ہراساں ہونے کی کیفیت، خوف زدہ رہنا۔

**ترس کاری** ڈرنے اور خوف زدہ ہونے کی حالت یا کیفیت۔

**ترس گار** ڈرنے والا، خوف کھانے والا۔

**ترس (۱)** زبرت، زبرر۔ اند۔ رحم، خوفِ خدا۔

محاورہ: **ترس آنا** رحم آنا۔

محاورہ: **ترس جانا** محروم رہ جانا، کوئی شے نصیب نہ ہونا، حسرت رہ جانا۔

محاورہ: **ترس سے کام لینا** رحم کرنا۔

محاورہ: **ترسا ترسا کر دینا** تھوڑا تھوڑا دینا، خواہش سے کم دینا؛ خواہش دلا کر دینا۔

محاورہ: **ترسا ترسا کر/ کے مارنا** بڑی تکلیف سے مارنا، ایک ہی بار میں کام تمام نہ کرنا؛ سخت شوق دلا کر پھر نہ دینا، خواہش کے مطابق نہ دے کر رنج دینا۔

محاورہ: **ترسا مارنا** تڑپانا، بے چین کرنا۔

**ترس (۲)** زبرت، زبرر۔ اند۔ حرکت کرنے والا؛ دل۔

**ترس** زیرت، جزم ر۔ صف۔ ترچھا، ٹیڑھا، کج؛ خفیہ طور پر۔

**ترس کریا** زیرت، جزم ر، زیر ک، جزم ر۔ امث۔ بے عزتی، گستاخی، گالی گلوچ، سرزنش، تنبیہ۔

**ترسا** زبرت، جزم ر۔ اند، ف۔ آتش پرست، نصرانی۔

**ترساں** زبرت، جزم ر۔ صف، ف۔ ڈرا ہوا، خوف زدہ۔ نیز ترسیدہ (ی، زبر د)۔

**ترسانا** زبرت، جزم ر۔ فعل متعدی۔ محروم رکھنا، حسرت میں مبتلا رکھنا، للچانا؛ اُمید دلا کر محروم رکھنا۔ نیز رک: ترسنا جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**ترسانہ** زبرت، جزم ر، زبر ن۔ اند۔ اسلحہ خانہ؛ بہت بڑا کارخانہ، جہاز بنانے کا کارخانہ۔

**ترساوٹ** زبرت، جزم ر، زبر و۔ امث۔ محرومی، اُمید و مایوسی کی ملی جلی کیفیت۔

کہاوت: **ترستی نے دیا بلکتی نے کھایا، جیب چلی سواد نہ پایا** ایک بدبخت دوسرے پر احسان کرے تو کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

**ترسّل** زبرت، زبرر، شد پیش س۔ اند۔ کوئی کام یا بات نرمی سے کرنا، محتاط ہو کر لکھنا؛ بچوں کے لکھنے کی بیاض یا رسالہ؛ رسل و رسائل، پہنچانے کا عمل، بھیجنے کا عمل۔

**ترسول** زیرت، جزم ر، ومع۔ اند، ہ۔ سہ شاخہ بلم جو ہندو دیوتا مہادیو شو کا نشان ہے۔ عام: ترشول۔ (قیافہ شناسی) انسان کے ماتھے کی لکیریں۔

**ترسوں** زیرت، جزم ر، وج۔ صف۔ گزرا ہوا یا آنے والا تیسرا دن۔ نیز اُترسوں۔

**ترسیب** زبرت، جزم ر، ی۔ امث، ع۔ تہ نشین ہونا، (کسی شے کا مائع کے) نیچے بیٹھنا، کسی محلول کے اجزا کو ٹھہرا کر کششِ ثقل کے اثر سے تہ میں پہنچانے کا عمل۔ نیز (اند) ترسّب (زبرت، زبرر، شد پیش س) تہ نشین ہونا [illegible] کا عمل۔

**ترسیدہ** زبرت، جزم ر، ی، زبر د۔ صف۔ خائف، ڈرا ہوا، سہما ہوا، خوف زدہ۔

**ترسیل** زبرت، جزم ر، ی۔ بھیجنا، روانہ کرنا۔

**ترسیلِ حرارت** گرمی یا حرارت کو ایک مقام سے دوسرے مقام پر پہنچانے کا عمل۔

**ترسیم** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ نقش کرنا، ثبت کرنا، لکھنا، نقشہ بنانا، خاکہ

کھینچنا۔ نیز ترسیم کھینچنا۔

**ترسیمہ** تحریری زبان کی بنیادی اکائی۔

**تَرش** زبرت، زبرر۔ امث۔ پیاس؛ خواہش۔

**تُرش** پیش ت، پیش ر۔ صف، ف۔ کھٹا؛ ناخوش، بدمزاج؛ پُرانا، بوسیدہ؛ بد دِماغ، روکھا۔

**ترش اَبرو** بدخو، بدمزاج۔

محاورہ: **ترش اَبرو ہونا** بدمزاج ہونا، چڑچڑا ہونا۔

**ترش پیشانی** بدمزاج، چڑچڑا۔

صف: **ترش رُو** جس کی شکل سے غصہ ظاہر ہو، جس کی تیوری چڑھی ہو، بد مزاج، چڑچڑا، ناراض۔

**ترش رُوئی** بدمزاجی، بددِماغی، سختی۔

**ترش کام** ناپسندیدہ مقصد والا، ناگوار ارادے والا۔

**ترش کلام** تلخ گفتار، ناگوار باتیں کرنے والا۔

**ترش مزاج** بدمزاج، چڑچڑا، بدخو۔

**ترشا** زیرت، جزم ر۔ امث، س۔ پیاس، تشنگی؛ سخت خواہش، تمنا؛ لالچ، حرص؛ (ہندومت) خواہشات پوری کرنے کی دیوی کا نام۔

**تُرشابہ** پیش ت، جزم ر، زبرب۔ امذ۔ سرکہ، تیزاب۔ نیز تُرشہ، ترشاوا۔

**ترشاترشایا** زبرت، جزم ر۔ صف۔ چھِلا ہوا، ہموار کیا ہوا، سڈول؛ (مجازاً) مہذب، شائستہ۔

**ترشاوہ** پیش ت، جزم ر، زبرو۔ امذ۔ ترنج کی قبیل کے پھل جن میں ترشی ہوتی ہے۔ نیز ترشاوا۔ انگریزی میں: Citrus۔

**ترشائی** کھٹاس، ترشی۔

محاورہ: **ترش جانا** (زبرت، زبرر) سنور جانا، مہذب ہو جانا؛ الگ ہو جانا، کٹ جانا۔

**ترشح** زبرت، زبرر، شدپیش ش۔ امذ، ع۔ بوندا باندی، تقاطر، ٹپکنے کا عمل۔ نیز (امث) ترشّح (ی)۔

**ترشد** زبرت، زبرر، شدپیش ش۔ امذ۔ سیدھی راہ پر ہونا۔

**ترشنا** زبرت، زبرر، جزم ش۔ فعل لازم۔ چاقو یا چھری وغیرہ سے کٹنا، قلم ہونا، کترا جانا۔

**ترشنا** زیرت، زیرر، جزم ش۔ امث۔ پیاس، تشنگی۔

**ترشوانا** زبرت، زبرر، جزم ش۔ فعل متعدی۔ کٹوانا، چھلوانا، کتروانا۔

**ترشول** زیرت، جزم ر، ومع۔ امذ۔ رک: ترسول۔

**تُرشہ** پیش ت، جزم ر، زبرش۔ امذ۔ تیزاب۔ نیز ترشاوا، ترشابہ۔

فعل متعدی: **ترشانا** کھٹا کرنا، تیزاب ملانا یا بنانا۔

**تُرشی** پیش ت، جزم ر۔ امث، ف۔ کھٹائی، کھٹا ذائقہ، کھٹاس؛ مصیبت، تکلیف؛ رنجش؛ طنز۔

**تُرشیت** (پیش ت، جزم ر، زیرش، زبری) کھٹائی، تیزابیت۔

**ترشیح** زبرت، جزم ر، ی۔ امث، ع۔ پانی دینے کا عمل، ٹپکاؤ، رساؤ، نچوڑ؛ شاعری کی ایک صنعت جس میں اشعار اس ترتیب سے کہے جاتے ہیں کہ اگر ہر مصرع کے پہلے حروف ترتیب سے لکھے جائیں تو کوئی نام ظاہر ہوتا ہے۔

**ترصد** زبرت، زبرر، شدپیش ص۔ امذ، ع۔ انتظار، اُمید، توقف؛ رصدگاہ میں ستاروں کا مشاہدہ۔

**ترصید** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ ستاروں کی رصد بندی، ستاروں کا دُور بینی مشاہدہ۔

**ترصیص** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ مضبوطی، استواری؛ ٹھیک کرنا۔

مرکب ومفی: **بنیانِ مرصوص** سیسہ پلائی ہوئی بنیاد؛ جس کی ریخوں میں سیسہ بھرا گیا ہو۔

**ترصیع** زبرت، جزم ر، ی۔ امث، ع۔ تزئین، آرائش، جڑاؤ کام، مرصع کاری؛ ادب میں صنائع لفظی سے کام لینا؛ مقابل کے مصرعوں میں ہر لفظ کے مقابل ہم وزن لفظ لانا، مثلاً "اب نہ سیکھے گا تو کب سیکھے گا"؛ تماثل ترکیب۔

**ترصیف** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ صف بندی، قطار باندھنا۔

**ترضی** زبرت، زبرز، شدض۔ امث۔ راضی کرنا، خوش کرنا۔

**ترطیب** زبرت، جزم ر، ی۔ امث، ع۔ تر کرنا، رطوبت پہنچانا، (مزاج میں دوا کے ذریعے) تری پیدا کرنا۔

**ترغیب** زبرت، جزم ر، ی۔ امث، ع۔ مائل کرنا، آمادہ کرنا، رغبت دلانا، شوق دلانا، خواہش پیدا کرنا۔

**ترف** زبرت، زبرر۔ امث۔ آسودگی، خوشحالی، عیش و آسائش۔ نیز ترفہ۔

**ترفان** زبرت، جزم ر۔ امذ۔ ریتی کی طرح کا ایک آلہ جس سے بندوق کی نالی صاف کی جاتی ہے۔

**ترفانیہ** پیش ت، جزم ر، زیرن، زبری۔ امذ۔ ایک جرثومہ جس سے نیند کی بیماری اور دوسری بیماریاں پیدا ہوتی ہیں۔

**ترفع** زبرت، زبرر، شدپیش ف۔ امذ، ع۔ بلندی، رفع، اُونچا ہونا، بلند ہونے کا احساس، (نفسیات) دبی ہوئی جنسی قوت کا تخلیقی عمل کی طرح راغب ہونا۔ انگریزی میں: Sublimation۔ نیز ترفیع۔

**ترفہ** زبرت، زبرر، شد لیٹا پیش ف۔ امذ، ع۔ آسودگی، خوشحالی۔ نیز ترفیہ (ی) خوشحالی کا سامان کرنا۔

**ترقّب** زبرت، زبرر، شدپیش ق۔اند، ع۔ اُمید، توقع، آس۔

**ترقّع** زبرت، زبرر، شدپیش ق۔اند۔ حصولِ فائدہ۔

**ترقنا** زبرت، زبرر، جزم ق۔فعل لازم۔ پھٹنا، شق ہونا؛ شیشے میں بال آنا۔ نیز تڑکنا۔

**ترقّی** زبرت، زبرر، شدق۔امث، ع۔ افزائش؛ بہتری، اصلاح، عروج پانا، قوت پکڑنا، عہدہ یا تنخواہ میں اضافہ؛ زیادتی، بڑھنا؛ پنپنا۔

**ترقی بخش** اضافہ کرنے والا۔

محاورہ: **ترقی پانا** عہدہ بڑھنا، درجہ بڑھنا، تنخواہ میں اضافہ ہونا۔

**ترقی پذیر** ترقی کرنے والا، ترقی کی طرف مائل، آگے بڑھنے والا۔

**ترقی پذیرفتہ** ترقی پایا ہوا۔ نیز ترقی یافتہ (جزم ف، زبرت)۔

محاورہ: **ترقی پر آنا** عروج پر پہنچنا۔

محاورہ: **ترقی پر ہونا** بڑھنے کی حالت میں ہونا۔

**ترقی پسند** ترقی چاہنے والا، آگے بڑھنے والا، عموماً، مراد: اُس تحریک کے حامی سے جو ادب میں عصری مسائل سے بحث کرنے کی قائل تھی اور کسی قدر اشتراکیت سے ہم رشتہ؛ (اصطلاحاً) فنکاروں خصوصاً ادیبوں کا وہ گروہ جو قدیم روایات کی جگہ جدید افکار و خیالات کا علم بردار ہو۔ انگریزی میں: Progressive۔

محاورہ: **ترقی پکڑنا** زیادہ ہونا، بڑھنا؛ پُر رونق ہو جانا۔

**ترقی خواہ** ترقی چاہنے والا، بہی خواہ۔

محاورہ: **ترقی دینا** تنخواہ میں اضافہ کرنا، درجہ یا مرتبہ بڑھانا؛ قوت بڑھانا، پھیلانا۔

محاورہ: **ترقی کرنا** مرتبہ زیادہ ہونا، آگے بڑھنا؛ عہدہ بڑھنا۔

محاورہ: **ترقی ہونا** رک: ترقی کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**ترقیِ معکوس** تنزل، پستی کی سمت لوٹنا۔

**ترقی یافتہ** آگے بڑھا ہوا، جدید علوم وفنون سے مالا مال، مہذب (ملک یا قوم)۔ نیز ترقی پذیرفتہ۔

**ترقّیات** (زبرت، زبرت، شدزیرق) رک: ترقی جس کی یہ جمع ہے۔

**ترقّیاتی** رک: ترقیات جس سے یہ منسوب ہے۔

**ترقیدگی** زبرت، جزم ر، ی، زبرد۔امث۔ پھٹنا، شگاف پڑنا۔

**ترقیدہ** زبرت، جزم ر، ی، زبرد۔صف۔ تڑقا ہوا، پھٹا ہوا۔

**ترقیص** زبرت، جزم ر، ی۔امث۔ نچانا، مراد: (تجوید) قرأت میں آواز کا اُتار چڑھاؤ۔

**ترقیط** زبرت، جزم ر، ی۔امث۔ سرمئی پتھر کی آتش فشاں چٹانیں۔ انگریزی میں: Trachyte۔

**ترقیع** زبرت، جزم ر، ی۔امث۔ پیوند لگنا؛ (جراحی) پلاسٹک سرجری۔

**ترقیق** زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ پتلا کرنا، رقیق بنانا؛ (تجوید) حروف کو باریک پڑھنا۔

**ترقیم** زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ لکھنا، رقم کرنا؛ لکھائی، نگارش۔ جمع: **ترقیمات** نوشتے، ریاضی کی رقمیں۔

**ترقیمہ** (ی، زبرم) (اند) کتاب یا مخطوطے کے آخر میں لکھی ہوئی عبارت جس میں عموماً کاتب کا نام، مقامِ تحریر اور تاریخ وغیرہ درج ہوتی ہے۔

**ترک** (۱) زبرت، زبرر۔امث، ہ۔ شہتیر، چھت کی کڑی؛ (کشتی بانی) لکڑیوں کو جوڑ کر بنایا گیا ایسا وسیلہ جس سے دریا پار کیا جاتا ہے؛ سرکونڈا لکڑی جو دروازے کواڑوں کو بند رکھنے کے لیے کواڑوں کے پیچھے اَڑا دی جاتی ہے۔

**ترک** (۲) زبرت، زبرر۔امث۔ مٹھائی کی ایک قسم؛ دوشیزہ، کنواری لڑکی۔

**ترک** (۱) زبرت، جزم ر۔اند، ع۔ چھوڑنا، تجنا، دست برداری، کنارہ کشی؛ تیاگ؛ بھول چُوک، سہو؛ حذف شدہ الفاظ؛ صفحہ کتاب کے آخر میں اگلے صفحے کا پہلا لفظ، پاورق؛ خیمے کی طناب؛ یادداشت کے لیے کتاب کے اندر رکھی جانے والی نشانی۔

**ترکِ ادب** گستاخی، بے ادبی، بدتہذیبی۔

**ترکِ اسلام** مسلمان کا اپنے مذہب کو چھوڑ دینا، کافر ہو جانا۔

**ترکِ اَولیٰ** وہ فعل جسے چھوڑنا زیادہ مناسب ہو۔

**ترکِ ترک** (لیٹا زیرک، زبرنیز پیش ت) (تصوف) مقامِ فنا؛ بے خودی و بے نیازی کی آخری منزل؛ پسندیدہ چیزوں سے بے نیازی؛ معشوق سے بے تعلقی۔

**ترکِ تعلق** میل جول چھوڑنا؛ (مجازاً) دُنیاوی آرام و آسائش چھوڑنا۔

**ترکِ حیوانات** جانوروں سے حاصل ہونے والی غذا مثلاً دودھ، گوشت اور گھی وغیرہ سے اجتناب کرنا۔

**ترکِ دُنیا** دُنیاداری اور عیش وعشرت سے کنارہ کش ہونا، فقیری اختیار کرنا، تیاگ۔

محاورہ: **ترک دینا** چھوڑ دینا، دستبردار ہونا، کسی شے سے باز آ جانا۔ نیز ترک کر دینا۔

**ترک رسا** عیش وعشرت چھوڑنا؛ کسی چیز سے توبہ کرنا۔

**ترکِ صحبت** دوستی ختم کرنا، میل جول چھوڑنا۔

**ترکِ علائق** دُنیوی تعلقات اور محبتوں کو چھوڑ دینا۔

محاورہ: **ترک کرنا** چھوڑ دینا، کسی شے سے باز آنا۔

**ترک کی ڈوری** کتاب کے پشتے پر لگی ہوئی ڈوری جو اوراق کے درمیان نشانی کے طور پر رکھی جاتی ہے۔

**ترکِ لذات** عیش وعشرت چھوڑنا، دنیوی آرام وآسائش سے اجتناب کرنا۔

محاورہ: **ترک لگانا** اجزا کو ترتیب دینا۔

**ترکِ ماسوا** اللہ کے سوا سب کو چھوڑ دینا، تمام مخلوقات سے کنارہ کش ہو جانا۔

**ترک موالات** (لینا پیش م) (لفظاً) عدم تعاون، بے تعلقی۔ (اصطلاحاً) کانگریس کی طرف سے انگریز حکومت سے تعاون نہ کرنے کے لیے چلائی گئی تحریک۔

**ترکِ وطن** مہاجرت، ہجرت کرنے کا عمل۔

**تَرک(۲)** زبرت، جزم ر۔ امذ۔ (علمِ منطق) نامعلوم کی جستجو؛ تصور، خیال، گمان؛ بحث، مباحثہ؛ شک، شبہ؛ اعتراض، تکرار۔

محاورہ: **ترک اُٹھانا** اعتراض کرنا، جواب دینا۔

**تِرَک** زیرت، زبرر۔ امذ۔ (موسیقی) یکتانہ ٹھیکے کا ایک بول۔

**تِرِک** زیرت، زیرر۔ امذ۔ تین کا مجموعہ؛ ترسول، ٹھوڑی کی ہڈی؛ (صف) تین گنا۔

**تُرک** پیش ت، جزم ر۔ امذ، ف۔ ترکستانی قبائل میں سے کسی قبیلے کا باشندہ جو یافث بن نوحؑ کے بیٹے تُرک کی اولاد بتائی جاتی ہیں۔ (ہندوانی اصطلاح میں) مسلمان؛ محبوب، معشوق۔ صف: تُرکانہ۔

**تُرک پسر** (زبرپ، زبرس) حسین لڑکا، نوجوان، محبوب؛ ترک لڑکا۔ نیز ترک بچہ۔

**تُرک تاز** جنگجو، سپاہی؛ لٹیرا۔ نیز ترکتاز۔

**تُرکِ چشم** حسین وخوبصورت آنکھ؛ ایسی آنکھ جس میں جنگجوانہ اوصاف ہوں۔

**ترک سوار** گھوڑے پر سوار مسلمان؛ وہ ہندوستانی سوار جسے ۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی سے قبل انگریزی لباس پہنایا جاتا تھا اور گھوڑا وغیرہ بھی حکومت کی طرف سے دیا جاتا تھا۔

**ترکِ فلک** (زبرف، زبرل) سورج؛ مریخ۔

**ترک مزاج** ظالم، سفاک؛ بدچلن، بدکار، شرارتی۔

**ترکاری**: زبرت، جزم ر۔ امث۔ ساگ پات، سبزی؛ پھل پھلاری یا اُن کا سالن۔

محاورہ: **ترکاری بنانا** سبزی چھیلنا، سبزی پکانے کے لیے تیار کرنا۔

محاورہ: **ترکاری چڑھانا** سبزی وغیرہ کو چھیل چھال کر پکانے کے لیے چولھے پر رکھنا۔

**ترکال** زیرت، جزم ر۔ امذ۔ تین زمانے (حال، مستقبل، ماضی)، صبح، دوپہر، شام۔

**تُرکانہ** پیش ت، جزم ر، زبرن۔ صف، ف۔ تُرک جیسا؛ معشوقانہ۔

**ترکانی** زیرت، جزم ر۔ امث، ف۔ ڈھیلا ڈھالا کپڑا جو تُرک خواتین پہنتی ہیں۔

**ترکتاز** پیش ت، جزم ر، جزم ک۔ امث۔ حملہ، دھاوا؛ لوٹ مار، غارت گری۔ نیز (صف) لٹیرا، غارتگر، حملہ آور۔

**ترکتازی** پیش ت، جزم ر، جزم ک۔ امث۔ لوٹ مار، حملہ؛ ادائیں، معشوقانہ ناز وانداز۔

**تَرکٹ** زبرت، جزم ر، پیش ک۔ امذ۔ چرخے پر دھاگا نکالنا، کاتنا۔

**تِرکٹ** زیرت، جزم ر، زبرک۔ امذ۔ (موسیقی) طبلے کا ایک ٹھیکا؛ سرخ رنگ کے پتوں والا ایک پودا، گوکھرو کا پودا۔

**ترکٹا** زیرت، جزم ر، پیش ک۔ امذ، ہ۔ ویدک نسخے کا ایک چورن جو تین اجزا سے تیار کیا جاتا ہے، سونٹھ، پیپل اور سیاہ مرچ کا مرکب۔

**تَرکُٹی** زبرت، جزم ر، پیش ک۔ امث، س۔ تکلا، سلائی۔

**تِرکُٹی** زیرت، جزم ر، پیش ک۔ امث۔ صوفیوں کا ایک مراقبہ جس میں نظر کو ناک کی نوک (پھننگ) پر مرکوز کیا جاتا ہے۔

محاورہ: **ترکٹی جمانا** مراقبے میں نظر کو ناک کے سرے پر قائم کرنا۔

**ترکس** زیرت، جزم ر، زبرک۔ صف۔ ٹیڑھا، ترچھا۔

**ترکش** زبرت، جزم ر، زبرک۔ امذ، ف۔ پیٹھ پر لادنے والا تیروں کے رکھنے کا مخروطی شکل کا خانہ، تیردان۔

**ترکش بند** وہ شخص جو ترکش باندھے ہوئے ہو۔

کہاوت: **ترکش میں دو تیر نہیں، خان بہادر آتے ہیں** ہمت اور طاقت ذرہ برابر بھی نہیں اور بڑے بڑے پہلوانوں سے لڑنے کی ڈینگ ہانک رہے ہیں، ذرا سی بات پر اپنے آپ کو بڑا سمجھ رہے ہیں۔

کہاوت: **ترکش میں دو تیر نہیں، شرم شرمی لڑتے ہیں** اُمید تو نہیں رہی مگر کوشش جاری ہے۔ نیز رک: **ترکش میں دو تیر نہیں، خان بہادر آتے ہیں۔**

**ترکل** زبرت، جزم ر، پیش ک۔ امذ۔ تاڑ کا درخت یا اُس کا پھل۔

**ترکمان** پیش ت، جزم ر۔ امذ، ف۔ ایک قوم جو تُرکوں سے کم درجہ ہونے کی وجہ سے ترکمان کہلاتی ہے۔

**ترکم ترکا** زبرت، جزم ر، زبر ک، جزم م، زبرت، جزم ر۔امث۔ اَن بن؛ جدائی، میل جول ختم کرنا۔

**ترکنا** زبرت، زبرر، جزم ک۔امذ۔ غور کرنا، تحقیق کرنا۔

**ترکنا** زیرت، جزم ر، پیش ک۔صف۔ (لفظاً) تین کونوں والا؛ پن گھڑی کا ایک پرزہ۔

**ترک و تاز** پیش ت، جزم ر، وج۔امث۔ جد وجہد، کوشش، دوڑ دھوپ؛ غارت گری۔

**ترک وِترک** زبرت، جزم ر، زیرو، زبرت۔امث، س۔ غور وفکر، سوچ بچار، بحث۔

**ترکون** زیرت، جزم ر، وج۔صف۔ تین کونوں والی کوئی چیز، تکون، مثلث نما؛ تکڑم۔

**ترکہ** زبرت، جزم ر، زبر ک۔امذ، ع۔ وفات پائے ہوئے آدمی کا وارثوں کے لیے چھوڑا ہوا مال و اسباب۔

محاورہ: **ترکہ بٹنا** متوفی کی جائیداد حصہ داروں میں تقسیم ہونا۔

**ترکۂ پدری** باپ کا چھوڑا ہوا مال۔

**ترکی** زبرت، جزم ر۔امث۔ ستار کا نچلا سرا یا پیندا جو تونبے کی شکل کا اور اُوپر سے ہموار ہوتا ہے۔

**تُرکی** پیش ت، جزم ر۔صف، ف۔ ترکستان کا باشندہ، زبان، گھوڑا یا کوئی شے؛ (موسیقی) ایک بحر جس میں امیر خسرو نے ایک تال ایجاد کی تھی۔

محاورہ: **تُرکی بہ تُرکی جواب دینا** برابر کا مقابلہ؛ جیسا کوئی کہے ویسا ہی جواب دینا، سخت جواب دینا۔

محاورہ: **تُرکی بہ تُرکی سننا** سخت جواب سننا۔

کہاوت: **تُرکی پٹے تازی کانپے** ایک فرد کو جرم کی سزا دی جائے تو سب ڈر جاتے ہیں۔

محاورہ: **تُرکی تمام ہونا** تھوڑا سا زور دکھا کر رہ جانا، دم خم نکل جانا، غرور ختم ہو جانا۔

محاورہ: **تُرکی تمام کرنا** ساری اکڑفوں نکال دینا، غرور توڑ دینا، گھمنڈ دُور کرنا۔

**تُرکی ٹوپی** (امث) پتلے نمدے سے بنی ہوئی عموماً سرخ ٹوپی جس کی چندیا پر پُھندنے کے لیے ایک لمبی گھنڈی نکلی ہوئی ہوتی ہے، پہلے مسلمانوں میں عام تھی اور علی گڑھ یونیورسٹی کی یونیفارم کا لازمی جز تھی، اب تقریباً متروک ہوگئی ہے۔ نیز رومی ٹوپی۔

**ترکی غسل** جسم کی مالش وغیرہ کے ساتھ گرم اور خشک ہوا کا غسل۔

کہاوت: **ترکی کے ہاتھ پڑا، تازی کے کان ہوئے** ایک کو سزا کا دوسروں پر اثر ہونا۔

**ترکے** زبرت، جزم ر۔جمع۔مذ۔ ترکہ (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **ترکے میں آنا** ورثے میں ملنا۔

محاورہ: **ترکے میں چھوڑنا** وصیت میں کسی کو دینا۔

**ترکیب** زبرت، جزم ر، ی۔امث، ع۔ مختلف اجزا کی آمیزش؛ طریقہ، ڈھب، گُر، چال، تدبیر، حکمتِ عملی؛ الفاظ کا باہمی ربط؛ بناوٹ، ساخت، وضع۔

محاورہ: **ترکیب اُڑا لینا** طریقہ سیکھ جانا، گُر کا علم ہو جانا۔

**ترکیبِ استعمال** کسی دوا وغیرہ کو استعمال کرنے کا طریقہ۔

**ترکیبِ اضافی** (زیرا) ایسے دو الفاظ کا مرکب جو ایک دوسرے سے حرفِ اضافت یا علامتِ اضافت کے ذریعے جُڑے ہوئے ہوں اور ایک کو دوسرے سے نسبت دی گئی ہو، اُن میں سے ایک مضاف دوسرا مضاف الیہ کہلاتا ہے مثلاً: دل کا حال یا حالِ دل (حال مضاف، دل مضاف الیہ)۔

محاورہ: **ترکیب برتنا** چال چلنا، چالاکی کرنا۔

**ترکیب بند** (شاعری) ایسے بندوں کا سلسلہ جن کے آخری شعر یا مصرعے سب بندوں میں ہم قافیہ ہوں۔

محاورہ: **ترکیب پانا** اجزا کا باہم مل کر ایک ہونا؛ الفاظ کا اضافت کے ذریعے مل کر مرکب بن جانا؛ شکل اختیار کرنا۔

محاورہ: **ترکیب پیدا کرنا** تدبیر کرنا، تجویز سوچنا۔

**ترکیبِ توصیفی** ایسے الفاظ کا مجموعہ جن میں سے ایک صفت اور دوسرا موصوف (جس کی صفت بیان کی گئی) ہو، مثلاً: سفید (صفت) گھوڑا (موصوف)۔

محاورہ: **ترکیب چلنا** تدبیر کامیاب ہونا۔

محاورہ: **ترکیب سوجھنا** تدبیر آنا، طریقہ خیال میں آنا۔

**ترکیب سے** ہوشیاری سے، چالاکی سے؛ دانشمندی سے، ڈھنگ سے، ہوش سے۔

محاورہ: **ترکیب سے چلنا** کفایت شعاری برتنا؛ اُصولوں پر سختی سے کاربند رہنا۔

محاورہ: **ترکیب کرنا** ملانا، مرکب کرنا، صورت نکالنا؛ جملے کے ٹکڑے جوڑ جوڑ کر اس کے متعلقات بتانا۔

محاورہ: **ترکیب نکالنا** تدبیر بتانا، ڈھنگ نکالنا، تجویز سوچنا، مسئلے کے حل کی صورت نکالنا۔

محاورہ: **ترکیب نکلنا** رک: ترکیب نکالنا جس کا یہ لازم ہے۔

**ترکیباً** بناوٹ کے لحاظ سے، ساخت میں۔

**ترکیبی** ملا ہوا، بناوٹی، مصنوعی، ساختہ؛ چالاک، مکار، عیار۔
**ترکیبی اجزا** وہ اجزا جن سے کوئی چیز بنی ہو۔ نیز اجزائے ترکیبی۔
**تُرکیت** پیش ت، جزم ر، زیر ک، شد زبری۔ صف، ف۔ تُرک ہونے کی حالت یا خصوصیت۔
**ترکیدہ** زبر ت، جزم ر، ی، زبر د۔ امذ۔ دراڑ یا شگاف پڑی ہوئی (زمین وغیرہ)، پھٹا ہوا۔
**ترکیز** زبر ت، جزم ر، ی۔ امذ۔ ایک جگہ اکٹھا کرنا، جمع کرنا۔
**تُرکھا** زبر ت، جزم ر۔ صف۔ تیز، تیز رفتار۔
**ترکھا(۱)** زیر ت، جزم ر۔ امذ۔ ٹیڑھی بات، تلخ بات، ڈانٹ پھٹکار۔
**ترکھا(۲)** زیر ت، جزم ر۔ امذ۔ پیاس، تشنگی؛ خواہش، ضرورت۔
**ترکھان** زبر ت، جزم ر۔ امذ۔ بڑھئی، لکڑی کا کام کرنے والا۔
**ترگ** زبر ت، جزم ر۔ امذ۔ خود، فولادی ٹوپی۔
**ترگ** پیش ت، زبر ر۔ امذ۔ تیز چلنے والا گھوڑا۔
**ترگن** زیر ت، زیر نیز جزم ر، پیش گ۔ صف۔ تین گنا؛ تین تاروں والا، تین دھاگوں والا؛ تین خاصیتوں والا۔
**ترل** زبر ت، زبر ر۔ صف۔ کانپنے والا، لرزنے والا، غیر مستقل؛ ناپائیدار؛ بے وفا، بدکار؛ چمک دار، روشن۔
**ترلوچن** زیر ت، جزم ر، و ج، زبر چ۔ صف۔ امذ۔ س۔ تین آنکھوں والا؛ ترنگا؛ شیوجی کا لقب۔
**ترلوک** زیر ت، جزم ر، و ج۔ امذ۔ س۔ تین عالم (آسمان، زمین اور پاتال)؛ کائنات۔
**ترم** پیش ت، زبر ر۔ امذ، ہ۔ بگل، ترئی، جس میں سُر نہیں ہوتے۔
**ترمتی** پیش ت، زبر ر، جزم م۔ امث، ہ۔ شکرے کی نسل کا ایک چھوٹا پرندہ جس کی کئی قسمیں ہیں۔
**ترم خاں** پیش ت، شد زبر ر۔ امذ۔ (پھبتی) اکڑفوں دکھانے، شیخی بگھارنے والا شخص، تنک مزاج، دماغ دار آدمی۔ نیز طرم خاں۔
**ترمچی** پیش ت، زبر ر، جزم م۔ امذ۔ ترم (رک) بجانے والا۔
**ترمرا** زبر ت، جزم ر، زیر م۔ امذ، ہ۔ ڈیڑھ دو ہاتھ اُونچا پودا جو مغربی ہندوستان میں پایا جاتا ہے، اِس کا تیل نکال کر جلانے کے کام لاتے ہیں۔
**ترمرا** زیر ت، جزم ر، زیر م۔ امذ، ہ۔ شوربے پر تیرتی ہوئی چکنائی؛ وہ تارا جو دماغی کمزوری کے باعث آنکھ کے سامنے اُڑتا ہوا نظر آتا ہے۔
فعل لازم: **ترمرانا** پانی پر تیرتے ہوئے تیل یا چکنائی کی طرح چمکنا؛ چندھیانا، چکاچوند ہو جانا۔

اسم کیفیت: **ترمراہٹ** چندھیاپن، سنسناہٹ، تھرتھراہٹ۔
**ترمرے** (جمع) کسی چوٹ یا چکر آ جانے سے آنکھوں کے سامنے ناچتے ہوئے مہین ستارے۔ نیز ایک نبات جس کی کئی قسمیں (شاہترہ وغیرہ) ہیں۔
**ترمکھ** زیر ت، جزم ر، پیش م۔ صف، ہ۔ تین منہ والا، جس کے تین چہرے ہوں؛ تین دریاؤں کے ملنے کی جگہ۔
**ترملی** پیش ت، جزم ر، زبر م۔ امث۔ اوّل درجے کے ہیرے سے سختی اور چمک میں کم درجے کا ہیرا۔
**ترمنڈ** زبر ت، جزم ر، پیش م، جزم ن۔ صف۔ مکار، حیلہ باز۔
**ترمید** زبر ت، جزم ر، ی۔ امث۔ دھات کو تپا کر راکھ کرنا، بھسماؤ، کشتہ سازی۔
**ترمیم** زبر ت، جزم ر، ی۔ امث۔ اصلاح، درستی، کتر بیونت؛ تبدیلی۔
**ترن(۱)** زبر ت، زبر ر۔ امذ۔ گلِ نسریں، سیوتی۔
**ترن(۲)** زبر ت، زبر ر۔ امذ۔ پار اُترنا؛ نجات، فرار، چھٹکارا؛ وہ شخص جو رہائی پائے؛ کشتی، بیڑا۔
**ترن** زبر ت، پیش ر۔ امذ۔ جوان، بالغ (مرد)؛ نیا، تازہ۔
**ترن تارن** زبر ت، زبر ر۔ امذ۔ صف۔ نجات دہندہ، پار اُترنے اور پار اُتارنے والا، ہادی، راہنما۔
**ترنا** زیر ت، جزم ر۔ فعل لازم۔ ڈوبنے سے بچنا، تیرنا، پانی یا کسی سیال کی سطح پر اُبھر آنا۔
**ترنال** زیر ت، جزم ر۔ امث۔ عہدِ اکبری میں تیار کی جانے والی توپ کی ایک قسم۔
**ترنت** زبر ت، زبر ر، جزم ن۔ امذ۔ سمندر، بحر؛ موسلا دھار بارش؛ دُھند۔
**ترنت** پیش ت، زبر ر، جزم ن۔ متعلق فعل، ہ۔ فوراً، جھٹ پٹ، جلد۔ نیز ترت۔
**ترنج** پیش ت، زبر ر، جزم ن۔ امذ، ف۔ لیموں کی قسم کا ایک پھل، گلگل، چکوترا، کھٹا (فارسی کے لفظ ترنگ کا معرب)؛ مہین کپڑے کی ایک قسم جسے آرائش کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔
**ترنجبین** پیش ت، زبر ر، ن غنہ، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ ایک سفید شیریں مادہ جو جواسا یا اُونٹ کٹارا کے درخت پر جم جاتا ہے۔
**ترنجن** زبر ت، زبر ر، جزم ن، زبر ج۔ امث۔ دریا سے پار اُترنے کی جگہ، گھاٹ۔
**ترندا** زبر ت، زیر ر، جزم ن۔ امذ۔ تیراک، تیرنے والا، وہ تختہ جس پر بیٹھ کر جھیل یا ندی پار کریں؛ غوطہ لگانے کی جگہ کا نشان، ندی یا تالاب میں وہ جگہ جہاں گہرا

پانی ہوتا ہے، اس لیے نشانی کے طور پر وہاں تونبے وغیرہ ڈال دیے جاتے ہیں۔ نیز ترنڈا۔

**ترنگ** (۱) زبرت، زبرر، ن غنہ۔ امث، ہ۔ کیف، سُرور؛ موج، دُھن؛ لہر؛ جذبہ، جوش؛ زور، شدت؛ دھیان، خیال، تصور؛ شیخی، غرور، تکبر، گھمنڈ۔

محاورہ: **ترنگ اُٹھنا** جوش پیدا ہونا، جذبہ بیدار ہونا، دھیان آنا۔

محاورہ: **ترنگ آنا** رک: ترنگ اُٹھنا۔

محاورہ: **ترنگ سوجھنا** تدبیر تبدیل ہو جانا؛ دھیان بندھنا، ارادہ ہونا۔

محاورہ: **ترنگ کھانا** جوش میں آنا، جذبہ پیدا ہونا، اُمنگ میں آنا۔

محاورہ: **ترنگ میں آنا** اُمنگ پیدا ہونا، موج میں آنا۔

**ترنگ** (۲) زبرت، زبرر، ن غنہ۔ امث۔ کڑاہی، جس میں پکوان تلا جاتا ہے۔

**ترنگ** (۳) زبرت، زبرر، ن غنہ۔ امث، ف۔ کمان چلنے کی آواز جو تیر چلاتے وقت نکلتی ہے، ساز بجاتے وقت تار کی آواز؛ سُرور یا جوش میں منہ سے نکلنے والی آواز، تان۔

**تُرنگ** پیش ت، زبرر، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ تیز رفتار گھوڑا۔

**ترنگا ترنگ** زبرت، زبرر، ن غنہ۔ امث، ف۔ تلوار کی آواز جو سخت چیز پر پڑنے سے آئے، تلواروں کے آپس میں ٹکرانے سے اُٹھنے والی جھنکار۔

**ترنگت** زبرت، زبرر، ن غنہ، زبرگ۔ صف۔ لہردار، بھرا ہوا۔

**ترنگل** زیرت، زبرر، ن غنہ، زبرگ۔ امذ۔ گھاس سمیٹنے کا پنجے کی شکل کا سہ شاخہ ڈنڈا۔

**ترنم** زبرت، زبرر، شد پیش ن۔ امذ، ع۔ سریلی آواز، لحن، غنا، نغمہ۔

**ترنم ریز** (ے) سُر اور لَے کے ساتھ گانے والا، الاپنے والا۔

**ترنم سرا** (زبرس) گانے والا، خوش الحانی کرنے والا۔ نیز نغمہ سرا۔

محاورہ: **ترنم کرنا** گنگنانا، زیرِلب گانا؛ چہچہانا۔

**ترنوالا** زبرت، زبرن۔ صف۔ عمدہ غذائیں، لذیذ کھانے؛ (مجازاً) عیش و عشرت۔

**ترنی** زبرت، جزم ر۔ صف، س۔ سرایت کرنے والا، بیچ میں سے گزر جانے والا؛ سورج، سورج کی روشنی کی کرن۔

**ترو** زبرت، ومع۔ امذ۔ پیڑ، درخت، شجر۔ نیز ترور۔

**تروار** زیرت، جزم ر۔ امذ۔ رک: تلوار۔ نیز ترواڑ۔

**ترواہا** زیرت، جزم ر۔ امذ۔ ندی کے کنارے کی روئیدگی۔

**تروٹ** زیرت، جزم ر، زبرو۔ امث، ہ۔ (موسیقی) گانے کا ایک خاص انداز، امیر خسرو کا ایجاد کردہ ترانے کا ایک انداز۔

**تروٹی** زیرت، وج۔ امث۔ چونچ، منقار؛ مچھلی کا منہ، نوکیلی تھوتھنی والی مچھلی۔

**تروح** زبرت، زبرر، شد پیش و۔ امذ۔ پنکھے سے ہوا کرنا؛ رات کے وقت سیر کرنا، راحت پانا۔

**ترور** (۱) زبرت، جزم ر، زبرو۔ امذ۔ ایک درخت جس کی چھال چمڑا رنگنے کے کام آتی ہے۔

**ترور** (۲) زبرت، جزم ر، زبرو۔ امذ۔ درخت، جھاڑی۔

کہاوت: **ترور اچھا چھانولا، اور روح سہانا سانولا** درخت سایہ دار اچھا اور معشوق ملیح۔

**ترورا** زبرت، زبرر، ولین۔ امذ۔ تیز اور زوردار بہاؤ، موسلا دھار بارش۔

**ترونا** زبرت، ولین۔ امذ۔ وہ ڈگڈگی کی شکل کی ٹیک جس پر خوانچہ فروش خوانچہ ٹکاتے ہیں۔

**ترونجا** زبرت، ولین، ن مخ۔ امذ۔ کچی کھانڈ یا بورا جو پوری طرح صاف نہ کیا گیا ہو۔

**ترویب** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ جمانا، سخت کرنا؛ بستگی، انجماد۔

**ترویج** زبرت، جزم ر، ی۔ امث، ع۔ رواج پانا یا دینا، اشاعت، چلن؛ شہرت؛ (مجازاً) سکہ چلانا۔

**ترویح** زبرت، جزم ر، ی۔ امث، ع۔ ہوا دینا، سانس لینا؛ ہوا کی آمد و رفت، ہوا پہنچانا؛ راحت پہنچانا، سکون دینا۔

**ترویدی** زیرت، جزم ر، ے لین۔ امذ، س۔ تین ویدوں کا جاننے والا؛ برہمنوں کی ایک قوم۔

**ترویق** زبرت، جزم ر، ی۔ امث۔ چھاننا، خالص کرنا؛ شراب نچوڑنا۔

**ترویہ** زبرت، جزم ر، زیرو، زبری۔ امذ، س۔ سیراب کرنا؛ کسی کام کے بارے میں غور و فکر کرنا؛ ذی الحج کی آٹھویں تاریخ جس میں حجاج منیٰ کو جاتے ہیں۔

**ترہ** (۱) زبرت، زبرر۔ امذ، ف۔ سبزی، ترکاری، ساگ۔

**ترہ تیز** (ے) ایک قسم کی بوٹی جس کی چٹنی بنائی جاتی ہے، ہالم جرجیر۔

**ترہ فروش** سبزی بیچنے والا، کنجڑا۔

**ترہ** (۲) زبرت، زبرر۔ امذ۔ واویلا، فریاد، دُہائی؛ شور، ہنگامہ۔

محاورہ: **ترہ ترہ پڑنا** واویلا مچنا، ہنگامہ کھڑا ہونا، شور و غوغا ہونے لگنا؛ دُہائی دی جانا۔

**ترہات** پیش ت، شد زبرر۔ امث۔ بے ہودہ باتیں، بیکار باتیں، بے معنی بکواس۔

**ترہب** زبرت، زبرر، شد پیش و۔ امذ۔ راہبی اختیار کرنا، ترک کر دینا، دُنیوی عیش و آرام سے کنارہ کشی اختیار کرنا۔

**ترہت** پیش ت، شد زبر ر، زبرہ۔ امث۔ بکواس، یاوہ گوئی۔

**ترہی** پیش ت، جزم ر۔ امث، ہ۔ ایک قسم کا سینگ سے بنا باجہ جسے پھونک مار کر بجایا جاتا ہے۔

**ترہیا** ترہی بجانے والا۔

**ترہیب** زبر ت، جزم ر، ی۔ امث۔ دھمکی، ڈراوا، ہیبت پیدا کرنا۔

**ترئی(۱)** پیش ت، زبر ر۔ امذ، ہ۔ منہ سے پھونکنے والا ایک باجا۔ نیز (رک) ترہی۔

محاورہ: **ترئی ہونا** بگل بجنا۔

**ترئی(۲)** پیش ت، زبر ر۔ امث، ہ۔ ایک لمبوتری ترکاری جس کا چھلکا سبز دھاری دار اور گودا مزے میں کدو سے ملتا جلتا ہے، بیج سفید، ایک بیل پر اُگتی ہے جو آسانی سے گھروں میں بھی اُگ آتی ہے، سوکھ جانے پر اس کے اندر سے ایک جالی سی نکلتی ہے جسے برتن وغیرہ مانجھنے کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز توری۔

کہاوت: **ترئی اور کدو لعنت بہردو** (زبر ب، زبرہ) توری اور کدو کا ذائقہ ایک سا بدمزہ ہوتا ہے۔

**ترئی کا سا پھول** ترئی کے زرد پھول کی مانند جس کی زردی آنکھوں کو بھلی معلوم ہوتی ہے؛ (کنایۃً) خالص سونا، کھرے روپے، خوش نما اور عمدہ سکہ۔

**ترئی کی بیل** (مجازاً) بہت جلد جوان ہو جانے والی لڑکی؛ بہت جلد ہو جانے والا کام؛ وہ بیل جس پر ترئی لگتی ہے۔

**تری** زبر ت، جزم ر۔ امث، ف۔ رطوبت، نمی؛ بحر، سمندر، دریا؛ چکنائی، روغن۔

**تری(۱)** زیر ت، جزم ر۔ ضمیر۔ تیری (رک) کا مخفف۔

فقرہ: **تری آواز مکے اور مدینے** تیری شہرت دُور دُور ہو۔

**تری شان** خدا کی قدرت۔

**تری(۲)** زیر ت، جزم ر۔ صف، ہ۔ تین، (ہندسوں میں) ۳۔

**تری پد** تین مصرعوں والا شعر۔

**تری مورتی** تین شکلوں والا، تین دیوتاؤں والا (برما جی، شیو جی اور وشن جی)۔

**تری** پیش ت، جزم ر۔ امث، ہ۔ ایک قسم کا بگل، لمبی نفیری۔

کہاوت: **ترے گا سو ڈوبے گا** ہنرمند ہی نقصان اُٹھاتا ہے یا غلطی کرتا ہے۔

**تریا** زیر ت، جزم ر۔ امث، ہ۔ (ہندو) عورت، استری۔

**تریا بال** بیوی بچے، اہل و عیال۔

کہاوت: **تریا بھلی وہی ہے بھائی، جو پُرکھا سنگ کرے بھلائی** وہی عورت اچھی ہے جو مرد کے ساتھ نیکی کرے یا جس کے کردار اور اخلاق کی وجہ سے مرد نیک ہو جائے۔

کہاوت: **تریا تو ہے سو بھاگر گھر کی، جو ہولاج رکھا وانر کی** جو عورت اپنے خاوند کی عزت برقرار رکھے وہی گھر کی زینت ہے۔

کہاوت: **تریا تیرہ، مرد اٹھارہ** عورت کی شادی کے لیے موزوں عمر تیرہ سال اور مرد کے لیے اٹھارہ سال۔

**تریا چرتر/ چلتر** زنانہ مکر و فریب، عیاری، عورتوں کی دغابازی۔

**تریاراج** عورتوں کی حکومت، گھر میں جورو کا حکم چلنا۔

**تریاق** زیر ت، جزم ر۔ امذ، ع۔ زہر؛ دوا، زہر مہرہ؛ (مجازاً) اکسیر؛ افیون۔ نیز تریاک۔

**تریاقِ فاروق** (وع) ایک معجون جو زہر کے دفعیہ میں بہت مؤثر بتائی جاتی ہے۔

**تریاقِ کبیر** جراثیم کو دفع کرنے والی دوا۔ نیز تریاقِ محلل۔

**تریاقات** (رک) تریاق کی جمع؛ کاٹ، اُتار۔

**تریاک** زیر ت، جزم ر۔ امذ، ف۔ رک: تریاق۔ نیز افیون۔

صف: **تریاکی** (ف) نشہ باز، افیمچی، چنڈو باز، نشے کا عادی۔

**تریان** زبر ت، جزم ر۔ امث۔ ٹوکری، ڈلیا، طبق۔

**تریاں** زیر ت، جزم ر۔ امث۔ مچھلیاں۔

**تریاہٹ** زبر ت، جزم ر، زبرہ۔ امث۔ زنانہ ضد اور خود سری۔

**تری بری** زیر ت، زیر ر۔ صف۔ متعلق فعل، ہ۔ منتشر، جدا جدا، تتر بتر، پراگندہ۔

**تریرنا** زبر ت، ے، جزم ر۔ فعل متعدی۔ تکنا، تاڑنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا؛ تر کرنا، پانی چھڑکنا۔

**تریڑا** زبر ت، ے لین۔ امذ، ہ۔ پانی کی موٹی دھار؛ کسی شے کی نجاست دُور کرنے کے بعد پانی کی دھار ڈال کر پاک کرنا۔

فعل متعدی: **تریڑنا** دھار باندھ کر پانی ڈالنا۔

**تریز** زبر ت، ے۔ امث، ف۔ پٹی، پتھر کی پانچ چھ انچ چوڑی، تین فٹ لمبی اور ڈیڑھ انچ موٹی پتری یا سل؛ کُرتے یا انگرکھے کی چوڑے منہ کی کلی۔

**تریسٹھ** زیر ت، ے، زبر س۔ عدد۔ ساٹھ اور تین، (ہندسوں میں) ۶۳۔

صف: تریسٹھواں۔

**تریسر** زیر ت، ے، زبر س۔ صف۔ تکونا، مثلث نما، تین سرے والا۔

**تریش** زبر ت، ی۔ صف۔ تیزاب ملا، تُرش، ترشیدہ۔

**تریق** زبر ت، زبر ر، شد پیش ی۔ امذ۔ (طب) تھوک نکلنا، رال ٹپکنا۔

**تریل** زبر ت، ی۔ امث، ہ۔ مست ہتھنی جس پر دوسرے ہاتھیوں کا چارہ لاد کر

لاتے ہیں۔

## ت۔ڑ

**تڑ** زبرت۔ امذ۔ نقلِ صوت۔ تھپڑ کی آواز، ضرب کی آواز۔

**تڑ پڑ** (زبرپ) تیزی، پُھرتی؛ فوراً، ترنت۔

**تڑ تڑ** پیہم، لگاتار، تابڑتوڑ۔

**تڑاپڑ** زبرت، زبرپ۔ متعلق فعل۔ ترنت، بلاتوقف، فوراً۔

**تڑاخ** زبرت۔ نقلِ صوت۔ امث۔ زور کی آواز، پٹاخہ، بندوق یا تھپڑ کی آواز۔

**تڑاخا** زبرت۔ نقلِ صوت۔ امذ۔ گولی کے سر ہونے، پٹاخہ چھوٹنے یا ہنٹر، کوڑے کے پھٹکارنے کی آواز، کسی ظرف کے ٹوٹنے کی آواز۔ نیز تڑاقا۔

**تڑاخ پڑاخ** زبرت، جزم خ، زبرپ۔ نقلِ صوت۔ ٹوٹنے، چٹخنے، پھٹکارنے کی مسلسل آوازیں۔ متعلق فعل: مسلسل لگاتار، جلد جلد اور متواتر۔ نیز تڑاق پڑاق چٹاچٹ، چھپاچھپ، پھرتی کے ساتھ، لگاتار، پے درپے۔

محاورہ: **تڑاق پڑاق پر آمادہ ہونا** تو تو میں میں پر آجانا، تند و تیز گفتگو ہونا۔

**تڑاخ سے** بے باکی سے، فوراً۔

**تڑاخے کی گوٹ** امث۔ رک: **پڑاقے کی گوٹ**۔ نیز تڑاقے کی گوٹ۔

**تڑاقا** زبرت۔ امذ۔ کسی سخت شے کے ٹوٹنے کی آواز یا بندوق وغیرہ کے چلنے کی آواز؛ چٹخارے کی آواز، ذائقے کی آواز؛ شدت، زور۔

محاورہ: **تڑاقا کھاجانا** کسی لکڑی کا یکا یک چٹخ جانا یا ٹوٹ جانا، دیوار کا اچانک پھٹ جانا۔

**تڑاقو** زبرت، ومع۔ امذ۔ دھماکے سے پھٹنے والا مادہ جس سے ڈائنامائیٹ وغیرہ اُڑاتے ہیں۔

**تڑاقے** زبرت۔ امذ۔ **تڑاقا** (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **تڑاقے بھرنا** کسی پرندے کا فراٹا بھرنا، زور سے اُڑنا۔

**تڑاقے دار** بھڑک دار، چمکیلا۔

محاورہ: **تڑاقے سے ہونا** بناؤسنگھار سے ہونا، زیب وزینت سے رہنا۔

**تڑانا** پیش ت۔ فعل متعدی، ہ۔ رسی یا لگام وغیرہ توڑ ڈالنا؛ خُردہ کرانا، روپیہ پیسہ کی ریزگاری کرانا؛ الگ کرادینا، چھڑادینا، جدا کرادینا۔

**تڑاو** زبرت، وج۔ امذ۔ شان، آن بان۔ نیز تڑاوان۔

**تڑاوا** زبرت۔ امذ، ہ۔ نمائش، دکھاوا؛ خود پسندی۔

**تڑوانا** زبرت۔ امذ۔ رک: **تڑانا**۔

**تڑپ** زبرت، زبرڑ۔ امث۔ بے چینی، بے قراری، لوٹنا، پھڑکنا؛ اُچھل کود؛ بجلی کی چمک، کوندا؛ پرندے کا پھڑپھڑانا؛ پھرتی، چالاکی۔ فعل لازم: تڑپنا۔

محاورہ: **تڑپ اُٹھنا** بے چین ہوجانا، بے قرار ہوجانا۔

**تڑپ تڑپ کر** بے چینی کے ساتھ، بے تابی سے، نہایت اذیت کے ساتھ۔

محاورہ: **تڑپ جانا** رک: **تڑپ اُٹھنا**؛ بہت زیادہ لطف اُٹھانا؛ شدت سے متاثر ہونا۔

**تڑپ جھڑپ** پُھرتی، چالاکی، جوش، زوروشور۔

محاورہ: **تڑپ دکھانا** جھلملاہٹ دکھانا، چمک دمک دکھانا۔

متعلق فعل: **تڑپ کر** بے قرار ہوکر، گھبرا کر، بے چین ہوکر؛ جلدی سے، پُھرتی سے۔

محاورہ: **تڑپ کھانا** تیزی سے جست لگانا۔

**تڑپ و پھڑک** بے حد خواہش، بڑی تمنا؛ (مجازاً) منت و مراد۔

فعل متعدی: **تڑپانا** بے چین کرنا۔ نیز تڑپن۔

**تڑپتا ہوا** بے چین، بے قرار کردینے والا؛ ایسا شعر یا نثر جو سننے یا پڑھنے والے کو بے قرار کردے۔

فعل لازم: **تڑپنا** پھڑکنا، بے تاب ہونا، بے قرار ہونا؛ لوٹنا، تلملانا؛ اُچھلنا، کودنا۔

**تڑپڑاہٹ** زبرت، جزم ڑ، زبرپ، زبرہ۔ امث۔ مرچ یا کسی اور چیز کی تیزی کا اثر جو زبان پر محسوس ہو؛ اضطراب، بے چینی، بے قراری۔

**تڑپن** زبرت، جزم ڑ، زبرپ۔ امث، ہ۔ بے چینی، بے کلی۔

**تڑپیلا** زبرت، جزم ڑ، ی۔ صف۔ جلدباز، عجلت کرنے والا؛ مشتاق۔

**تڑت** زبرت، زیرڑ۔ امث۔ بجلی، برق۔

**تڑتڑ** زبرت، جزم ڑ۔ متعلق فعل۔ مسلسل، پیہم، لگاتار؛ بندوق یا پٹاخوں کے مسلسل چلنے کی آواز۔

**تڑتڑانا** تڑتڑ کی آواز دینا؛ تڑپنا، دھڑکنا۔

**تڑخ** زبرت، زبرڑ۔ امث۔ درز، دراڑ، چٹخن، ٹوٹ پھوٹ جانے کی حالت۔

تڑخی ہوئی خشک زمین۔ نیز تڑق۔

فعل لازم: **تڑخنا** پھٹنا، شق ہونا، دراڑ پڑنا، بال آنا۔ نیز تڑقنا۔

محاورہ: **تڑخ تڑخ نور برسنا** بدصورت یا بدوضع کی نسبت بطور طنز کہا جاتا ہے۔

**تڑس** زبرت، زبرڑ۔ امذ۔ لگڑبگڑ، چرخ، کتے سے بڑا اور دھاری دار جلد والا

ایک درندہ۔

**تڑک** زبرت، زبرڑ۔امث۔ شکستگی؛ ٹیس، درد؛ شکن، جُھری۔

محاورہ: **تڑک اُٹھنا** ٹیس اُٹھنا، درد ہونا۔

**تڑک بھڑک** ناز نخرہ، چمک دمک، دکھاوٹ، چٹک مٹک۔ نیز **تڑک پھڑک**۔

**تڑک جانا** شق ہوجانا، دراڑ پڑنا۔

محاورہ: **تڑک کر آنا** بے تاب ہوکر آنا۔

فعل لازم: **تڑکنا** پھٹنا، کھلنا، شق ہونا؛ بال آنا، درز پڑنا؛ رنجیدہ ہوکر سخت سُست کہنا۔ نیز **تڑخنا**۔

**تڑکا**(۱) زبرت، جزم ڑ۔امذ۔ بہت سویرا، صبح صادق، فجر کا وقت۔

محاورہ: **تڑکا کر دینا** سویرا کر دینا، اُجالا کر دینا، دیر کرنا؛ صبح دیر تک سوتے رہنا؛ دیوالہ نکال دینا، صفایا کر دینا۔

محاورہ: **تڑکا ہونا** سویرا ہونا، پو پھٹنا؛ صفایا ہونا، دیوالہ نکلنا، کچھ نہ رہنا؛ حیران ہونا، متحیر ہونا۔

**تڑکا**(۲) زبرت، جزم ڑ۔امذ۔ گھی کا بگھار، چھونک۔

محاورہ: **تڑکا دینا** دال، سبزی یا کسی دوسرے کھانے میں گھی گرم کرکے ڈالنا، بھگارنا۔

**تڑکنا**(۱) زبرت، زبرڑ، جزم ک۔فعل متعدی۔ بگھارنا، چھونکنا؛ گھی یا تیل گرم کرکے سبزی یا دال وغیرہ پر ڈالنا۔

**تڑکنا**(۲) زبرت، زبرڑ، جزم ک۔فعل لازم۔ چٹخنا، پھٹنا، شق ہونا۔

**تڑکے** زبرت، جزم ڑ۔امذ۔ **تڑکا**(۱)(رک) کی مغیرہ حالت۔

کہاوت: **تڑکے کا بھولا سانجھ کو آئے تو بھولا نہیں کہلاتا** اگر کوئی تھوڑا سا بھٹک کر راہ راست پر آجائے تو اُسے گمراہ نہیں سمجھنا چاہیے۔ نیز **صبح کا بھولا شام کو آئے تو اُسے بھولا نہیں کہنا چاہیے**۔

**تڑنگا** زبرت، زبرڑ، ن غنہ۔صف۔ لمبے قد والا، دراز قامت۔

**تڑوڑ** زبرت، جزم ڑ، زبرو۔امذ،ہ۔ ایک جنگلی درخت جس کی چھال سے کپڑا رنگا جاتا ہے۔ نیز **تروڑ**۔

**تڑوڑ تڑوڑ جھیم جھیم** زبرت، جزم ڑ، زبرو، زبر جھ، شد زبری۔نقلِ صوت۔ تاشوں مجیروں وغیرہ کی ملی جلی آوازیں۔

**تڑی** زبرت۔امث،ہ۔ مار، ضرب؛ فریب، دھوکا؛ دھونس، دھمکی۔

محاورہ: **تڑی دینا** دھمکانا، دھونس دینا؛ دھوکا دینا، فریب دینا۔ نیز **تڑی لگانا**۔

محاورہ: **تڑی میں آنا** رعب میں آنا، ڈر جانا؛ دھوکا کھانا۔

محاورہ: **تڑی ہوجانا** دھوکا دے کر غائب ہوجانا، فرار ہوجانا۔

## ت۔ز

**تزاحم** زبرت، پیش ح۔امذ۔ آپس میں ہجوم کرنا، بھیڑ کرنا؛ (مراداً) ٹکراؤ، کشمکش۔

**تزاید** زبرت، ی۔جمع، مث، ع۔ شکنیں، سلوٹیں۔ (علمِ تشریح) بھیجے کی بافت۔

**تزاید** زبرت، پیش ی۔امذ،ع۔ تجاوز، زیادتی؛ نیلام، حراج؛ بیماری کا طول پکڑنا، بڑھنا، زیادہ ہونا۔

**تزحر** زبرت، زبرز، شد پیش ح۔امذ،ع۔ تکلیف یا درد (زہ) کی شدت سے آہ بھرنا، کراہنا۔

**تزحیر** زبرت، جزم ز، ی۔امث۔ع دردِ زہ سے کراہنا؛ مروڑ لگنا۔

**تُزک** پیش ت، پیش ز۔امذ،ف۔ شاہی روزنامچہ، نظم و نسق، قواعد و ضوابط؛ ترتیب، انتظام؛ سوانح، سرگزشت؛ شان و شوکت، احتشام۔ ترکی میں: **توزک** (و مع، پیش ز)۔

**تزک واحتشام** شان و شوکت۔

**تزکیہ** زبرت، جزم ز، زیرک، زبری۔امذ،ع۔ پاک کرنا، صاف کرنا، جلا دینا؛ مال سے زکوٰۃ ادا کرنا۔

مرکب اضافی: **تزکیۂ جذبات** ادب میں جذبات کو اُبھار کر تسکینِ نفس کا سامان، ذہنی جلاب جو المیہ کی بابت ارسطو کا نظریہ تھا۔

**تزلزل** زبرت، زبرز، جزم ل، پیش ز۔امذ،ع۔ لرزش، ہلچل، بھونچال، زلزلہ؛ ہلنا جلنا؛ فرق آنا، کمی ہونا۔

**تزوج** زبرت، زبرز، شد پیش و۔امذ،ع۔ شادی، بیاہ، نکاح؛ بیوی کرنا، شوہر کرنا۔

**تزوری** زبرت، زبرز، شد پیش و۔امث۔ جھوٹ، دروغ، کذب؛ فریب کاری، جعل سازی، دھوکا، دغا۔

**تزویج** زبرت، جزم ز، ی۔امث،ع۔ جوڑے لگانا، دو دو کو ملانا، عقدہ کروانا، نکاح، بیاہ، شادی؛ زوجیت۔

**تزویجِ محرمات** ایسے رشتے داروں سے شادی کرنا جن سے شرعاً نکاح حرام ہو۔

**تزویر** زبرت، جزم ز، ی۔امث،ع۔ جھوٹ، فریب کاری، دھوکا۔

جمع: **تزویرات** جنگی چالیں، حکمتِ عملی۔

**تزہد** زبرت، زبرز، شد پیش ہ۔امذ،ع۔ پرہیزگاری، عبادت۔

**تزئید** زبرت، جزم ز، ی۔ امث۔ بڑھانا، بڑھوتری۔

**تزئیف** زبرت، جزم ز، ی۔ امث، ع۔ جعلی سکے بنانا، کھوٹ ملانا؛ آمیزش کرنا؛ تحقیر کرنا۔

**تزئین** زبرت، جزم ز، ی۔ امث، ع۔ سنوارنا، سجانا، آرائش، زینت۔

**تزئینِ جمال** بناؤ سنگھار۔

**تزئینِ کاری** زیب و زینت کا عمل۔

**تزئینِ نو** تجدید کرنا، نیا کرنا۔

## ت۔س

**تس(۱)** زیرت۔ امث، ہ۔ پیاس، تشنگی، عطش؛ سخت خواہش، آرزو، تمنا۔

**تس(۲)** زیرت۔ اسمِ اشارہ، ہ۔ اِس۔

**تس اُوپر** اس پر بھی، اس کے باوجود۔

**تس پر** پھر بھی، تاہم۔

متعلق فعل: **تس پیچھے** اس کے بعد۔

**تُس** پیش ت۔ امذ، ہ۔ پھونسڑ، ریشہ، تنکا، اناج کا چھلکا، بھوسی وغیرہ کا ذرہ جو منہ میں آجائے اور ناگوار گزرے۔

**تُسار** پیش ت۔ امث، س۔ کُہر، پالا، سردی۔

**تسافل** زبرت، پیش ف۔ امذ۔ نیچے اُترنا، پستی کی طرف جانا۔

**تساقط** زبرت، پیش ق۔ امذ، ع۔ گرنا، ساقط ہونا، پے در پے گرنا؛ کمزوری، نقاہت، ضعف۔

**تسامح** زبرت، لیٹا پیش م۔ امذ، ع۔ سہو، لغزش، بھول چوک۔

**تسامحاً** غلطی سے، سہواً۔

**تسامع** زبرت، پیش م۔ امذ، ع۔ ایک دوسرے سے سننا، خبر فاش ہونا۔

**تسائل** زبرت، پیش ہ۔ امذ، ع۔ لاپروائی، سُستی، غفلت، آلکس۔

**تسبب** زبرت، زبر س، شد پیش ب۔ امذ۔ وسیلہ ڈھونڈنا، سبب پیدا کرنا۔

**تسبیب** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ سبب بتانا، اسباب پیدا کرنا، علت و معلول کا سلسلہ، منطقی اُصول؛ برا بھلا کہنا، گالی دینا۔

**تسبیح** زبرت، جزم س، ی۔ امث، ع۔ خدا کی ثنا؛ وہ مالا جس پر خدا کے نام یا حمدیہ کلمے گن گن کر ادا کیے جائیں؛ جاپ، کسی بات کو بار بار دوہرانا؛ سو (۱۰۰) دانوں کی مالا، سبحہ؛ (مجازاً) وِرد، وظیفہ۔

محاورہ: **تسبیح اُٹھانا** قسم کھاتے وقت سچائی ثابت کرنے کے لیے تسبیح ہاتھ میں لینا۔

کہاوت: **تسبیح پھیروں ستر کو گھیروں** ایسی عبادت کرنا جس میں مکر و فریب ہو؛ (مجازاً) مکاری عیاری کی تدبیر کرنا۔

محاورہ: **تسبیح پھیرنا** خدا کو یاد کرنا، مالا جپنا۔

**تسبیح خانہ** عبادت خانہ، شاہی محل کا وہ حصہ جہاں وظائف وغیرہ پڑھے جاتے تھے۔

**تسبیح خواں** وظیفہ کرنے والا، تسبیح پڑھنے والا؛ وہ شخص جو اُجرت لے کر کسی کے واسطے تسبیح پڑھے۔

**تسبیح خوانی** وظیفہ پڑھنے کا عمل، تسبیح پڑھنا؛ وظیفہ پڑھنے والے کا پیشہ۔

**تسبیحِ سلیمانی** ایک قسم کے سیاہ پتھر کے دانوں کی تسبیح جن پر سفید دھاری ہوتی ہے۔

محاورہ: **تسبیح کھٹکھٹانا** تسبیح کے دانوں کو اس طرح زور زور سے پھیرنا کہ دانے پر دانہ گر کر ٹکرانے کی آواز پیدا ہو۔

**تسبیح گزار** تسبیح پڑھنے والا، پاکیزگی بیان کرنے والا۔

**تسبیح گلال** ایک پھول کے سرخ بیج جنھیں تسبیح میں پرو لیا جاتا ہے۔ نیز رک: گل تسبیح۔

**تسبیع** زبرت، جزم س، ی۔ امث، ع۔ تمام کرنا، پورا کرنا۔ (عروض) رکن کے آخر میں ایک سبب خفیف کے درمیان الف کا اضافہ مثلاً: مفاعلین سے مفاعیلان۔

**تستر** زبرت، زبر س، شد پیش ت۔ امذ، ع۔ ستر پوشی، پردہ نشینی، شرم گاہ ڈھانکنا۔

**تسجیع** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ مقفّی نثر نگاری؛ نثر میں توازن اور ہم آہنگی پیدا کرنا۔

**تسجیل** زبرت، جزم س، ی۔ امث، ع۔ درج سجل یا درج رجسٹر کرانا، تحریر کرنا؛ نقش کرنا، ثبت کرنا؛ نشاندہی، تشخیص۔

**تسحر** زبرت، زبر س، شد پیش ح۔ امذ، ع۔ رمضان میں سحری کرنا۔

**تسحیق** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ باریک پیسنا، سفوف بنانا۔

**تسخر** زبرت، زبر س، شد پیش خ۔ امذ۔ ہنسی، مذاق، ٹھٹھا؛ مطیع کرنا، تابع بنانا۔

**تسخن** زبرت، زبر س، شد پیش خ۔ امذ۔ گرمائی؛ گرمی پکڑنا، گرم ہونے کی حالت، حرارت جذب کرنا۔ نیز تسخین۔

**تسخیر** زبرت، جزم س، ی۔ امث، ع۔ گرفت میں لینا، قابض ہونا؛ تابع کرنا؛ قابو پانا، فتح کرنا؛ جن یا پری کو قابو میں کرنا؛ (مجازاً) دل لبھانا، اپنی طرف مائل کرنا؛ گھیراؤ، محاصرہ۔

**تسخیرِ عالم** دُنیا کو مسخر کرنا، کائنات پر تصرف حاصل کرنا۔

**تسخیرِ قلب** کسی کے دل کو اپنی طرف مائل کرنا۔

**تسخین** زبرت، جزم س، ی۔امث۔ گرم کرنا، گرمی پہنچانا۔

**تسدید** زبرت، جزم س، ی۔امث، ع۔ درستی، اُستواری؛ مضبوط، مستحکم کرنا، سیدھا کرنا، سیدھا راستہ دکھانا۔

**تسدیس** زبرت، جزم س، ی۔امث، ع۔ چھ حصوں میں بانٹنا، شش گوشہ بنانا، مسدس بنانا۔

**تسر** زبرت، زبر س۔امذ۔ (پارچہ بافی) بانا ڈالنے کا چھوہارے کی گٹھلی سے مشابہ آلہ؛ جولاہے کی نال۔

**تسرانا** زیرت، جزم س۔فعل متعدی۔ کسی کام کر تیسری بار کرنا، دوہرانے کے بعد کا عمل۔

متعلق فعل: تسرا کے تیسری دفعہ، تیسری بار۔

**تسرول** زبرت، زبرس، جزم ر، پیش و۔امث۔ پاجامہ پہننے کا عمل۔

**تسری** زبرت، زبرس، شدر۔امث۔ لونڈی کو حرم بنانا، کنیز کو بیوی کا درجہ دینا۔

**تسطیح** زبرت، جزم س۔امث۔ سطح ہموار کرنا، مسطح کرنا، چوڑا کرنا۔

**تسطیر** زبرت، جزم س، ی۔امث، ع۔ سطر بندی؛ (اصطلاحاً) تحریر، قلم بند کرنا، لکھنا۔

**تسعہ** زیرت، جزم س، زبرع۔عدد۔ نو، (ہندسوں میں) ۹۔(صف) تسع۔

**تسعی** نواں۔

**تسعیر** زبرت، جزم س، ی۔امث۔ نرخ یا بھاؤ مقرر کرنا؛ آگ دہکانا، (نفسیات) جذبات میں اشتعال پیدا کرنا۔

**تسعیط** زبرت، جزم س، ی۔امث۔ ناک میں دوا ٹپکانا۔

**تسعین** زیرت، جزم س، ی۔عدد۔ نوے، (ہندسوں میں) ۹۰۔

**تسفل** زبرت، زبرس، شدپیش ف۔امذ۔ ذلیل سمجھنا؛ گراوٹ، تنزل، ترقی معکوس۔

**تسقیہ** زبرت، جزم س، زیرق، زبری۔امذ۔ پانی کا چھینٹا دینا۔(کیمیا) کسی محلول پر عرق یا تیزاب چھڑکنا جسے چویا دینا بھی کہتے ہیں۔

**تسکیک** زبرت، جزم س، ی۔امث۔ سکہ ڈھالنا، سکہ سازی؛ سکہ ڈھالنا، ٹھپہ لگانا؛ جعلی سکہ ڈھالنا، وضع کرنا؛ من گھڑت بات کہنا۔

**تسکین** زبرت، جزم س، ی۔امث، ع۔ دلاسہ، ڈھارس؛ سکون پہنچانا، تسلی، تشفی کرنا؛ افاقہ، آرام۔(عروض) متحرک حرف کو ساکن کرنا۔

**تسکینِ اَوسط** کسی لفظ کے درمیانی حروف کو ساکن کرنا۔

**تسکین بخش** اطمینان دلانے والا، تسلی دہ، دلاسا دینے یا ڈھارس بندھانے والا۔

محاورہ: **تسکین گزیں ہونا** اطمینان سے رہنا، تسلی سے رہنا۔

**تسلا** زبرت، جزم س۔امذ، ہ۔ تانبے، تام چینی، پتیل یا لوہے وغیرہ کا ایک چوڑا برتن جو آٹا گوندھنے، کھانا چُننے یا ہاتھ وغیرہ دُھلانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے؛ طشت، پرات۔ نیز تسلہ۔

**تسلخ** زبرت، زبرس، شدپیش ل۔امذ۔ مذبوحہ جانور کی کھال اُتارنا؛ بیماری کی وجہ سے کھال کا اُتر جانا۔ نیز تسلیخ (زیرت)۔

**تسلسل** زبرت، زبرس، جزم ل، پیش س۔امذ، ع۔ جاری، رواں، متواتر ہونے کی کیفیت، تواتر، روانی، سلسلہ واری، کڑی سے کڑی ملنے کی کیفیت، مسلسل۔

**تسلسلِ بول** (ولین) (لفظاً) پیشاب کا مسلسل اخراج، (طب) ذیابیطس۔انگریزی میں: Diabetes۔

**تسلط** زبرت، زبرس، شدپیش ل۔امذ، ع۔ غلبہ، قابو، قبضہ۔

**تسلم** زبرت، زبرس، شدپیش ل۔امذ۔ تسلیم کرنا، سلام کہنا؛ (فقہ) نماز کے آخر میں السلام علیکم ورحمۃ اللّٰہ پڑھنا، سلام پھیرنا۔

**تسلہ** زبرت، جزم س، زبرل۔امذ۔ دھات کا بنا ہوا کونڈے کی شکل کا ظرف۔ نیز تسلا۔

**تسلی** زبرت، زبرس، شدل۔امث، ع۔ دلاسا، اطمینان۔

**تسلیخ** زبرت، جزم س، ی۔امث۔ حیوانات کی کھال کھینچنا۔

**تسلیک** زبرت، جزم س، ی۔امث۔ (تصوف) سلوک کی منزلیں طے کرنا یا کرانا، اللّٰہ کا قرب حاصل کرنے کی حالت۔

**تسلیم** زبرت، جزم س، ی۔امث، ع۔ سلام کرنا؛ (فقہ) نماز کے اختتام پر السلام علیکم ورحمۃ اللّٰہ کہنا، نماز میں سلام پھیرنا؛ رضامندی، ماننا، قبول کرنا، منظور کرنا؛ نذر کرنا، حوالے کرنا؛ فرمانبرداری؛ سپردگی؛ قناعت۔

محاورہ: **تسلیم بجالانا** سلام کرنا۔

**تسلیم ورضا** (زبرنیز زیر) اپنے آپ کو خدا کے حوالے کرنا، اللّٰہ کی رضا پر راضی ہونا۔

**تسلیم ونیاز** آداب وبندگی (عموماً خطوط کی ابتدا میں مستعمل)۔

محاورہ: **تسلیم کرنا** ماننا، قبول کرنا؛ اقرار کرنا (جرم وغیرہ کا)۔

محاورہ: **تسلیم ہونا** خدا کی مرضی ہونا، راضی برضا ہونا۔

**تسلیمات** زبرت، جزم س، ی۔جمع۔مث، ع۔ آداب، اظہارِ نیازمندی کا کلمہ؛ عبادت؛ تسلیم (رک) کی جمع، اُردو میں واحد کے طور پر مستعمل۔

محاورہ: **تسلیمات بجالانا** کسی بزرگ یا بڑے آدمی کو جھک کر سلام کرنا۔

**تسلیہ** زبرت، جزم س، زیرل، زبری۔امذ۔ دلاسا دینا، تشفی کرنا۔

**تسمہ** زبرت، جزم س، زبرم۔امذ، ف۔ چمڑے کی پتلی ڈوری، وہ ڈوری (سوتی، نائلون یا چمڑے کی) جو بعض جوتوں کو باندھنے میں استعمال ہوتی ہے، کھال یا چمڑے کا

پتلا ٹکڑا، تلوار یا بوٹ کی کمر پٹی پر ضرب۔
صف: **تسمہ باز** دھوکے باز، فریبی۔
محاورہ: **تسمہ باقی نہ رہنا** گردن وغیرہ کا صاف کٹ جانا، رمق باقی نہ رہنا۔
**تسمہ پا** رک: پیرِ تسمہ پا۔
محاورہ: **تسمہ تسمہ کرنا** ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
**تسمہ کش** کھال کھینچنے والا؛ کوڑے مارنے والا جلاد۔
محاورہ: **تسمہ کھینچنا** کھال اُدھیڑ دینا، گلا گھونٹ دینا، پھانسی دینا۔
محاورہ: **تسمہ لگا رہنا** کسر باقی رہنا۔
محاورہ: **تسمہ لگا نہ رکھنا** صاف صاف دو ٹکڑے کرنا، ذرا کسر نہ چھوڑنا؛ کچھ باقی نہ رہنا۔
محاورہ: **تسمے کے لیے بھینس مارنا** اپنے معمولی سے فائدے کے لیے دوسرے کا بڑے سے بڑا نقصان کرنے سے گریز نہ کرنا۔
**تسمید** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ پتوں اور مینگنیوں کی کھاد۔
**تسمیط** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ روک تھام، پھیلاؤ میں روک۔
**تسمیع** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ (فقہ) نماز میں رکوع سے سر اُٹھاتے میں "سَمِعَ اللّٰہُ لِمَن حَمِدَہٗ" کہنا؛ (لفظاً) سننا، سنانا۔
**تسمیہ** زبرت، جزم س، زیرم، زبری۔ اند، ع۔ بسم اللہ پڑھنا؛ نام رکھنا۔
**تسمیہ خوانی** (ومعدولہ) بچے کی تعلیم کے آغاز کی تقریب جب اسے ایک تختی پر لکھا ہوا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھوایا جاتا ہے۔ رسمِ بسم اللہ، رسمِ مکتب۔
**تسنن** زبرت، زبرس، شد پیش ن۔ اند، ع۔ سُنی شریعت کی پیروی۔
**تسنیم** زبرت، جزم س، ی۔ امث، ع۔ بہشت کے ایک چشمے یا نہر کا نام۔
**تسوس** زبرت، زبرس، شد پیش و۔ اند۔ (ہڈی وغیرہ کا) گلنا، سڑنا، مسوڑھوں کا گلنا۔
**تسوید** زبرت، جزم س، ی۔ امث، ع۔ (لفظاً) کالا کرنا؛ (مجازاً) تحریر، لکھائی، نقشہ، خاکہ؛ دھبا، سیاہی کا نشان۔
**تسویط** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ ملاوٹ، آمیزش؛ خلط۔
**تسویف** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ تاخیر، دیر، ڈھیل، تساہل۔
**تسویق** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ کسی کو اپنا مالک بنانا، خودمختاری؛ کسی کام پر جبراً مائل ہونا، کسی کام کو کیے بن نہ رہ سکنا، ایک قسم کا نفسیاتی خلل۔ انگریزی میں: Compulsion۔
**تسویل** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ بہکانا، بھٹکانا، ورغلانا، تاویل کرنا، بات بنانا؛ ملمع سازی، فریب۔
**تسویہ** زبرت، جزم س، زیرو، زبری۔ اند، ع۔ ہموار کرنا، برابر کرنا؛ درستی، مساوات۔
**تسہیل** زبرت، جزم ہ، ی۔ امث، ع۔ آسان بنانا، سہل کرنا، (کام کو) ہموار کرنا؛ آسانی، سہولت۔
**تسہیم** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ تقسیم کرنا، حصے لگانا؛ قرعہ ڈالنا۔
**تسییح** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ پگھلانا، گلانا، کچ دھات کو کیمیائی عمل سے صاف کرنا۔
**تسییر** زبرت، جزم س، ی۔ امث۔ گھومنا، سیر کرنا؛ شہر بدر کرنا؛ (نجوم) سیاروں کی گردش۔

## ت۔ش

**تشابک** زبرت، پیش پ۔ اند۔ آپس میں بل دینا، بٹنا، دو چیزوں کو ایک دوسرے کے ساتھ ساتھ لگانا؛ اُنگلیوں کا اُنگلیوں میں ڈالنا؛ اژدہام، انبوہ؛ اشیا کی کثرت۔
**تشابہہ** زبرت، لیٹا پیش ب، جزم ہ۔ اند، ع۔ مماثل، مشابہ ہونا؛ آپس میں ایک دوسرے کی مانند ہونا؛ قرأت میں الفاظ کی مماثلت کے باعث سہو واقع ہونا۔ فعل مرکب: تشابہ، متشابہ لگانا/ہونا۔
محاورہ: **تشابہہ لگنا** حافظِ قرآن کا الفاظ یکساں ہونے کی وجہ سے کچھ کا کچھ پڑھنا۔
**تشاخہ** زبرت، زبرخ۔ صف۔ تین شاخوں والا۔
**تشاغب** زبرت، پیش غ۔ اند۔ شور مچانا، غل کرنا، اُچھالنا، پروپیگنڈا کرنا؛ راستے سے ہٹنے کو عمل، روگردانی۔
**تشاغل** زبرت، پیش غ۔ اند۔ مشغولیت، مصروفیت، مصروف ہونا۔
**تشاکل** زبرت، پیش ک۔ اند۔ ہم شکل ہونا، ایک جیسا ہونا۔
**تشاہد** زبرت، پیش ہ۔ اند۔ شہادت، گواہی دینا؛ باہم ملاقات کرنا۔
**تشائم** زبرت، پیش ء۔ اند۔ غم پسندی، یاسیت، حزنیت۔
**تشبث** زبرت، زبرش، شد پیش ب۔ اند۔ کسی چیز کو مضبوطی سے پکڑ لینا، کسی چیز سے چمٹ جانا اور نہ چھوڑنا۔
**تشبثِ روح** روح کے (جسم سے) قبض کیے جانے کی کشمکش، نزع کا عالم۔
**تشبک** زبرت، زبرش، شد پیش ب۔ اند۔ سوراخ دار، چھلنی کی طرح چھدا ہوا ہونا۔ صف: (امث) **مشبک** جالی۔
**تشبہہ** زبرت، زبرش، شد لیٹا پیش ب، وملفوظ۔ مشابہ، مانند، ملتا جلتا ہونا، تقلید، نقالی کرنا۔ نیز تشبہ۔

**تشبہ بالنصاریٰ** (بِن نَ صارا) عیسائیوں کا چلن اختیار کرنا۔

**تشبہ وتخلق** (وجِ، زبرت، زبرخ، شدپیش ل) (تصوف) انسان کے دل کی وہ حالت جب اُسے کسی سے محبت ہونے کی صورت میں محبوب کی ہر ادا اور ہر بات مطلوب و پیاری ہو جاتی ہے۔

**تشبیب** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ (لفظاً) ذکرِ شباب، عشق کا ذکر کرنا؛ روایتی قصیدے کے ابتدائی اشعار جو عموماً بہاریہ ہوتے تھے (لیکن لازماً نہیں)۔ (نباتیات) خلیوں کا نئے سرے سے جوان ہونا؛ پودوں کا بلوغ کو پہنچنا۔

**تشبیہ** زبرت، جزم ش، ی، ہ ملفوظ۔ امث، ع۔ کسی چیز کو بعض خصوصیات کے اشتراک کی بنا پر دوسری (عموماً بہتر) چیز کے مماثل بتانا، مشابہت، مماثلت۔ نیز تشبیہہ۔

**تشبیہِ اَضمار** (زبرا، جزم ض) (اَدَب) در پردہ تشبیہ دینا، اس طرح تشبیہ دینا کہ آسانی سے سمجھ نہ آ سکے۔

**تشبیہِ بدیع** نادر تشبیہ، انوکھی تشبیہ۔

**تشبیہِ بعید** ایسی تشبیہ جو آسانی سے سمجھ میں نہ آئے۔

**تشبیہِ تام** ایک دوسرے کے ساتھ ہر طرح سے یکسانیت، پوری پوری مماثلت۔

**تشبیہِ تفضیل** ایسی تشبیہ جس میں مشبہ کو مشبہ بہ پر ترجیح دی جائے۔

**تشبیہِ جمع** ایسی تشبیہ جس میں ایک مشبہ کے کئی ایک مشبہ بہ ہوں۔

**تشبیہِ مفصل** وہ تشبیہ جس میں تشبیہ کی وجہ کھول کر بتائی گئی ہو، یا تشبیہ کے ساتھ تمہید ہو اور لمبا سا بیان ہو۔

**تشبیہت** زبرت، جزم ش، ی، زبرہ۔ امث۔ (مسیحی عقیدہ) خدا کو جسمانی یا انسانی شکل میں قیاس کرنا۔

**تشت** جزم ش۔ امذ، ف۔ لگن، تسلا، پرات۔ نیز طشت۔

محاورہ: **تشت از بام ہونا** مشہور ہونا؛ ظاہر ہونا، کُھل جانا۔

مرکب: **تشت چوکی** مریض کے پاس رفع حاجت کے لیے سوراخ دار چوکی اور اُس کے نیچے رکھا ہوا تسلا۔

**تشتِ زریں** سونے کی پرات یا تسلا؛ کنایۃً: سورج، آفتاب۔

**تشتت** زبرت، زبرش، شدپیش ت۔ امذ، ع۔ ٹوٹ جانا، بکھر جانا؛ پریشانی، پراگندگی، گھبراہٹ، اضطراب۔

**تشتری** زبرت، جزم ش۔ امث، ف۔ رکابی، پلیٹ۔ نیز طشتری۔

**تشث** پیش ت، جزم ش۔ صف۔ صابر، قانع؛ خوش، مسرور۔

صف: **تشث وال** مہربان۔

**تشجر** زبرت، زبرش، شدپیش ج۔ امذ۔ پودے کا اُگنا، شاخوں کا پھوٹنا۔

**تشجیر** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ شجرکاری؛ درخت کی صورت میں تحریر یا لکھائی (مصورانہ خطاطی کی ایک قسم)۔

**تشجیع** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ دلیر بنانا؛ ہمت افزائی کرنا۔

**تشحیذ** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ عاجزی کرنا، بھیک مانگنا، گڑگڑانا؛ دھار تیز کرنا؛ ذہنی جلا۔

**تشخص** زبرت، زبرش، شدپیش خ۔ امث، ع۔ ذاتِ باری کو ایک شخصی یا جسمانی وجود قرار دینا؛ پہچان، انفرادیت، امتیاز، علیحدگی، تمیز؛ خود بینی، خود شناسی۔

**تشخیص** زبرت، جزم خ، ی۔ امث، ع۔ پہچان، شناخت، پرکھ، جانچ؛ فرق و امتیاز، تخصیص، علامات کو دیکھ کر مرض کو پہچاننا، کھوج، تحقیق؛ تجویز، اندازہ، تخمینہ؛ قدر جانچنا، حکم لگانا۔ انگریزی میں: Evaluation۔

**تشخیصِ جمع** مالگزاری کی رقم معین کرنا۔ نیز **تشخیصِ لگان، مال**۔

**تشخیصِ خام** کچا اندازہ۔

**تشخیص خانہ** علاج گھر، شفاخانہ؛ تجربہ گاہ۔

**تشدد** زبرت، زبرش، شدپیش د۔ امذ، ع۔ سختی، شدت، غلو؛ جبر، تعدی، ظلم، زیادتی؛ تعصب۔

**تشدید** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ حرف کی دوہری آواز ادا کرنا، صوتیے کو ادا کرتے وقت مخرج پر دُگنا توقف کرنا، لفظ پر دوہری آواز کی علامت، لکھنے میں سین کے سرے کی شکل کی سی علامت (ّ)؛ ملاپ کا واسطہ یا ذریعہ؛ تشدد (رک)، سختی، زیادتی۔

**تشرع** زبرت، زبرش، شدپیش ر۔ امذ، ع۔ شرع کی پابندی، شریعت پر عمل۔ صف: متشرع۔

**تشرف** زبرت، زبرش، شدپیش ر۔ امذ۔ شرف پانا، مشرف ہونا، عزت پانا امتیاز حاصل کرنا، بزرگ ہونا۔

**تشرف بالمعرفت** (زیرب، غم ا، جزم ل، زبرم، جزم ع، زیر، زبرف) خداشناسی کا درجہ حاصل کرنا۔

**تشریح** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ وضاحت، تفصیل، تفسیر، توضیح کرنا، سمجھانا، کھول کر بیان کرنا، معانی کی وضاحت۔ (طب) اعضائے جسمانی کی ساخت کا تفصیلی مطالعہ (انگریزی میں: اناٹومی)۔ نیز **علم التشریح** (پیش م، غم ا، غم ل، پیش ت، شدزبرت، جزم ش، ی)۔

**تشریح الابدان** (پیش ح، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ب) طب کا وہ شعبہ جس میں انسانی یا حیوانی اعضا کی ترتیب و ترکیب چیر پھاڑ وغیرہ کے ذریعے بتائی جاتی ہے۔ نیز تشریح اعضاء۔

**تشریحات** زبرت، جزم ش، ی، زیر ح۔ جمع۔ مث۔ رک: تشریح

الابدان۔

**تشریع** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ شرع، شریعت کی تبلیغ و اشاعت؛ قانون سازی۔

**تشریعی** شریعت سے تعلق رکھنے والے اُمور۔

**تشریف** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ شرف دینا؛ بزرگی، عزت، ترجیح؛ خلعت، عبایا قبا (خصوصاً جو بادشاہ کی طرف سے عزت افزائی کے طور پر ملے)؛ عہدہ، رُتبہ، مرتبہ۔

محاورہ: **تشریف ارزانی فرمانا** ذی مرتبہ، بزرگ یا کسی امیر شخصیت کا آنا۔

مرکب: **تشریف آوری** کسی امیر، معزز یا بزرگ ہستی کی آمد۔

**تشریف بری** چلے جانا، تشریف لے جانا۔

محاورہ: **تشریف دینا** خلعت عطا کرنا یا تحفہ دینا۔

محاورہ: **تشریف رکھنا/ فرما ہونا** کسی بڑے کا بیٹھنا، ٹھہرنا، قیام کرنا، موجود، حاضر ہونا (گاہے طنزاً کسی ادنیٰ آدمی کے لیے)۔

**تشریفِ شرف** (زبرش، زبرر) خلعتِ بزرگی، عزت و مرتبے والا لباس۔

محاورہ: **تشریف لانا** کسی بزرگ کے آنے یا جانے کے لیے مستعمل۔

محاورہ: **تشریف لے جانا** رخصت ہونا، چلے جانا؛ تلف ہو جانا، ختم ہو جانا۔

محاورہ: **تشریف لے چلنا** کسی جگہ جانا۔

**تشریفات** رسمی تکلفات؛ سرکار، دربار کے اُصول وضوابط اور رسوم جن کا تعلق حفظِ مراتب سے ہو۔

**تشریق** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ یوم الحج کے بعد کے تین دن؛ واضح، روشن کرنا؛ چمک، روشنی؛ تحقیق کرنا، مشرق کی طرف رُخ کرنا؛ عمل یا حرکت کی سمت متعین کرنا یا رُخ اختیار کرنا؛ گوشت کو دھوپ میں سکھانا۔

**تشریک** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ خدا کی ذات و صفات میں کسی کو شریک ٹھہرانا؛ ساجھی بنانا، حصہ دار بنانا؛ شراکت، حصہ داری۔

**تشرین** زبرت، جزم ش، ی۔ امذ، عبر۔ رومی مہینوں کے نام، پہلا مہینہ تشرین اُولیٰ (اکتوبر) کہلاتا ہے جو ہندی مہینے کاتک اور دوسرا تشرینِ اُخریٰ یا ثانی جو مگھر (نومبر) کے مطابق ہوتا ہے۔

**تشعر** زبرت، زبرش، شد پیش ع۔ امذ۔ شعر گوئی، شاعری کرنا۔

**تشعع** زبرت، زبرش، شد پیش ع۔ امذ۔ چمکانا، روشن کرنا، شعاع ڈالنا، کرن ڈالنا۔

**تشعیث** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ تفریق؛ بکھراؤ، پھیلاؤ، اُلجھاؤ، انتشار، پراگندگی۔ (عروض) اُخفش کے قول کے مطابق وتد مجموع کے دو متحرک حروف میں سے پہلے حرف کو گرانا۔ مثلاً: فاعلاتن کے وتد مجموع علا میں سے "ع" گرا کر فالاتن جسے مفعولن سے بدل دیا جاتا ہے جو اس کا ہم وزن ہے۔

**تشفع** زبرت، زبرش، شد لیٹا پیش ف، ع ملفوظ۔ امذ۔ شفاعت؛ (مجازاً) سفارش۔

**تشفی** زبرت، زبرش، شد ف۔ امث، ع۔ ڈھارس بندھانا یا بندھنا، تسکین پانا، اطمینان، دل جمعی؛ بہلاوا، طفل تسلی؛ قرار، قیام؛ صحت، شفا۔

**تشفیع** زبرت، زبرش، ی۔ امث۔ کسی کے حق میں سفارش کرنا، شفاعت کرنا۔

**تشقق** زبرت، زبرش، شد پیش ق۔ امذ۔ پھٹنا، شگاف پڑنا۔

**تشقیق** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ ٹکڑے کرنا، تجزیہ کرنا۔ (قواعد) تصریف، لفظ کے حروف کو صرف کے قاعدے سے تبدیل کرنا، کلمے کی اصل کا پتہ چلانا۔ (حیاتیات) خلیے کا کئی خلیوں میں بٹ کر نسل کو بڑھانا۔ نیز انشقاق۔

**تشکر** زبرت، زبرش، شد پیش ک۔ امذ۔ شکر گزاری۔

**تشکک** زبرت، زبرش، شد پیش ک۔ امذ، ع۔ بہت زیادہ شک و شبہ میں مبتلا ہونا، بے یقینی، شک پرستی۔ نیز تشکیک۔

**تشکک آمیز** شک پرست؛ ایسا شخص جو عیسائیت کی صداقت کو شک کی نظر سے دیکھے، منکر، دہریہ۔

**تشکل** زبرت، زبرش، شد پیش ک۔ امذ۔ خدا کے انسانی شکل اختیار کرنے کا عقیدہ، اُوتار۔

**تشکیک** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ شک، شبہ؛ شک میں مبتلا کرنے کا عمل۔ نیز تشکک۔

**تشکیل** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ کسی خیال یا تصور کو شکل دینا؛ عمل میں لانا؛ خاکہ، نقشہ تیار کرنا۔

**تشکیل بالتمثیل** (لسانیات) کسی لفظ کے نمونے پر دوسرے لفظ (الفاظ) وضع کرنا؛ غلط مثال کو سامنے رکھ کر لفظ گھڑنا۔

**تشکیلِ سیرت** (لفظاً) سیرت کا شکل دھارنا؛ (نفسیات) ذہن کی نشو و نما۔

**تشکیلات** خطوط واشکال کے ذریعے خلاصہ یا وضاحت کرنا۔ انگریزی میں: Diagrams۔

**تشکیلاتِ قمر** چاند کا مختلف شکلیں اختیار کرنے کا عمل یا حالت۔

**تشکیلاتِ ملّی** قوم کو کسی ایک مرکز پر لانے کا عمل۔

**تشمع** زبرت، زبرش، شد لیٹا پیش م۔ امذ۔ موم کی طرح نرم پڑ جانا یا پگھلانا۔

**تشمیر** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ سکیڑنا؛ اہتمام کرنا؛ دامن کمر پر لپیٹنا؛ کشتی کو چلانا۔

**تشمیر العین** آنکھوں کو سمیٹنا، سکیڑنا۔

**تشمیس** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ دھوپ دینا، دھوپ میں رکھنا۔

**تشنا** زبر نیز زیرت، جزم ش۔ اند، ف۔ رک: تشنہ۔

**تشنا** زیرت، جزم ش۔ اند۔ بدگوئی، لعنت ملامت۔

**تشنج** زبرت، زبر ش، شد پیش ن۔ اند، ع۔ اکڑن، اینٹھن، کھنچاؤ، جھٹکے کی بیماری؛ نچلا دھڑ رہ جانے، ماؤف ہوجانے کا مرض؛ پولیو۔

**تشنک** زبرت، جزم ش، زبرن۔ اند۔ بچے کا نرم تالو۔

**تشنہ** زیرت، جزم ش، زبرن۔ صف، ف۔ پیاسا؛ (محاورۃً) ادھورا، ناقص؛ مشتاق، خواہش مند۔ نیز تشنہ (زبرت)۔

**تشنۂ جگر** مشتاق، آرزومند، طلب رکھنے والا۔

**تشنۂ خون** جانی دشمن، خون کا پیاسا۔

محاورہ: **تشنہ ڈالنا** نامکمل یا ادھورا چھوڑنا۔

مرکب (صف): **تشنہ کام** نامراد، محروم، نااُمید؛ پیاسا۔ **جگرِ تشنہ** سخت پیاسا۔

**تشنہ کامی** تشنہ کام (رک) کا اسمِ کیفیت۔

**تشنہ لب** وہ پیاسا جس کے ہونٹ پیاس کی شدت کی وجہ سے خشک ہو گئے ہوں، نہایت پیاسا؛ (مجازاً) آرزومند، طلب گار۔

**تشنہ لبی** رک: تشنہ لب جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے؛ پیاس؛ طلب، خواہش، شوق۔

**تشنگی** (امث) پیاس؛ خلش، ناآسودگی۔

**تشنیع** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ مذمت کرنا، بدنام کرنا، توہین کرنا، گالی دینا، ملامت، طعنہ۔

**تشوش** زبرت، زبر ش، شد پیش و۔ اند، ع۔ اُتھل پُتھل، شورش، پراگندگی، بے ترتیبی؛ زلزلہ۔

**تشوہ** زبرت، زبر ش، شد لیٹا پیش و۔ اند۔ شکل بگڑنا؛ جنین یا پودے وغیرہ کی نشوونما میں خرابی رہ جانا۔

**تشویر** زبرت، جزم ش، ی۔ امث۔ شورش، فساد مچانا؛ خجل ہونا، ندامت، شرمندگی۔

**تشویش** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ پریشانی، تردد، فکرمندی؛ بے چینی، گھبراہٹ، بے کلی۔

محاورہ: **تشویش میں پڑنا** فکر میں ہونا، گھبراہٹ ہونا، سوچ میں پڑنا۔

**تشویق** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ شوق دلانا، ترغیب دینا، اُبھارنا۔

**تشویہ** زبرت، جزم ش، زیرو، زبری۔ اند، ع۔ (لفظاً) بھوننا، گوشت وغیرہ کو سینکنا؛ (طب) دوا وغیرہ کو گرم بھوبل میں بھلسنا۔

**تشہد** زبرت، زبر ش، شد پیش ہ۔ اند، ع۔ کلمۂ شہادت پڑھنا؛ نماز میں التحیات پڑھنا یا اس حالت میں بیٹھنا۔

**تشہدی** کلمۂ شہادت پڑھنے والا۔

**تشہیر** زبرت، جزم ش، ی۔ امث، ع۔ شہرت پانا یا دینا، منادی کرنا؛ اُچھالنا، (مجازاً) رسوا کرنا۔

**تشیخ** زبرت، زبر ش، ی۔ اند۔ تعلّی، بڑے ہونے کا پندار، ڈینگ مارنا۔

**تشیع** زبرت، زبر ش، شد پیش ی۔ اند، ع۔ شیعہ مذہب اپنانا کرنا، شیعہ ہونا، شیعیت اختیار کرنا۔

**تشیُّن** زبرت، زبر ش، شد پیش ی۔ اند۔ شان و شوکت، آن بان، مرتبہ، عزت، وقار۔

صف: **مُشیَّن** (پیش م، زبر ش، شد ی) بارعب، شاندار۔

## ت ـ ص

**تصاحب** زبرت، پیش ح۔ اند۔ باہم ساتھ رہنا۔

**تصادف** زبرت، پیش د۔ اند۔ اتفاقیہ ملاقات ہونا، کسی (شے) کا اچانک مل جانا۔

**تصادق** زبرت، پیش د۔ اند۔ باہم اعتبار کرنا، ایک دوسرے کی تصدیق کرنا۔

**تصادم** زبرت، پیش د۔ اند، ع۔ ٹکراؤ، ٹکر؛ مڈبھیڑ، باہم جھگڑنا؛ مختلف ہونا، اختلاف رائے۔

محاورہ: **تصادم لینا** ٹکراؤ لینا، مقابلہ پر آنا۔

**تصاعد** زبرت، پیش ع۔ اند۔ چڑھائی، غلبہ۔

**تصافح** زبرت، لیٹا پیش ف۔ امث۔ اظہارِ خلوص کے لیے آپس میں ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑنا۔ نیز مصافحہ۔

**تصانیف** زبرت، ی۔ امث۔ تصنیف (رک) کی جمع۔

**تصبر** زبرت، زبر ص، شد پیش ب۔ اند۔ برداشت کرنا، روکنا؛ (برائیوں سے) باز رکھنا۔

**تصبیب** زبرت، جزم ص، ی۔ امث۔ اعصاب کی تقویت، اعصابی قوت۔

**تصحیح** زبرت، جزم ص، ی۔ امث، ع۔ درستی، اصلاح، غلطیاں ٹھیک کرنا۔

**تصحیحِ خیال** ایسا خیال جو قائم کرنے سے اصلی حالت بن جائے، خیال کی یکسوئی یا پاکیزگی۔

محاورہ: **تصحیح کرنا** درست کرنا، اصلاح کرنا۔

**تصحیح نامہ** کتاب کی غلطیوں کا صحت نامہ۔

**تصحیحہ** زبرت، جزم ص، ی، زبر ح۔ اند، ع۔ چہرہ نویسی کی سند دینا، ٹھپہ لگانا، (گھوڑے کو) داغنا، ملازمین کی فہرست کا رجسٹر۔

**تصحیف** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ اصل عبارت میں ردوبدل؛ کتابت کی غلطی۔

**تصدق** زبرت، زبر ص، شد پیش د۔اند، ع۔ صدقہ، نچھاور، وار پھیر؛ طفیل، بدولت۔

محاورہ: **تصدق اُتارنا** کسی پر سے کوئی چیز صدقے کر دینا۔

**تصدق کے ماش** صدقے کے لیے چوراہے میں رکھوائے جانے والے کالے ماش۔

محاورہ: **تصدق ہونا** قربان ہونا، واری ہونا۔

**تصدی** زبرت، زبر ص، شد د۔امث۔ درپیش، سامنے؛ پیچھے پڑنا۔

**تصدیع** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ دردِسر میں مبتلا کرنا؛ تکلیف، دُکھ، زحمت دینا۔ نیز تصدیعہ۔

محاورہ: **تصدیع اُٹھانا** تکلیف سہنا، دُکھ جھیلنا۔

**تصدیع دہ** تکلیف دینے والا، دردِسر پیدا کرنے والا، پریشان کن۔

محاورہ: **تصدیع فرمانا** آنے کی زحمت برداشت کرنا، تشریف لانا۔

**تصدیق** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ تائید، توثیق؛ ثبوت، اثبات، سچ قرار دینا؛ اصلیت، حقیقت۔

**تصدیقِ بالقلب** دل سے سچ ماننا۔

**تصدیقِ عینی** آنکھوں دیکھا ثبوت یا شہادت۔

محاورہ: **تصدیق کرنا** سچا ہونے کی تائید کرنا؛ تشخیص کرنا، تحقیق کرنا، حقیقت یا سچائی تلاش کرنا۔

**تصرف** زبرت، زبر ص، شد پیش ر۔اند، ع۔ دخل، اختیار، ردوبدل؛ اثر، پرتو، فیض؛ عمل، اِقدام، طریقِ کار۔

**تصرفِ بےجا** (قانون) غبن، خیانت، ناجائز قبضہ۔

محاورہ: **تصرف کرنا** خرچ کرنا؛ غبن کرنا؛ تبدیلی کرنا۔

**تصرفِ مجرمانہ** دوسرے کی چیز بلا اجازت استعمال کرنا یا لینا۔

محاورہ: **تصرف میں لانا** استعمال میں لانا، قبضہ کرنا یا قبضے میں لانا۔

**تصرفی** زبرت، زبر ص، شد زبر نیز پیش ر۔صف۔امث، اند، ع۔ بدلا ہوا، مختلف؛ عام لوگوں نوکروں چاکروں کو دیا جانے والا کھانا، ٹکڑے۔

**تصرم** زبرت، زبر ص، شد پیش ر۔اند۔ جدا ہونا، الگ ہونا، کٹ جانا۔

**تصریح** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ وضاحت، تشریح، بات کو صاف صاف کرنا۔

**تصریف** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ انحراف، راستہ سے ہٹنا؛ انحطاط، زوال، گھٹاؤ؛ گردش، اُلٹ پھیر؛ مصدر سے مختلف صیغے بنانے کا عمل۔

**تصریفِ ایام** زمانے کا چکر یا اُلٹ پھیر۔

**تصعید** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ اُونچا اُٹھانا، بلند کرنا؛ ہوا میں تحلیل ہونے کا عمل۔ (نفسیات) خیال اور قوائے ذہنی کا جنس سے ہٹ کر کسی تخلیقی، تعمیری عمل میں لگ جانا۔

**تصغیر** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ چھوٹا کرنا، تکبیر کی ضد؛ وہ لفظ جس میں عمومی مفہوم کا اطلاق اسی نوع کی کسی چھوٹی مثال پر ہو یا اُسے عزیز، پیارا یا ادنیٰ ظاہر کرنا مقصود ہو۔ مثلاً: نگریا، ٹٹوا، بچی۔

**تصفح** زبرت، زبر ص، شد لیٹا پیش ف۔اند۔ چھان بین، غور و خوض، پہچاننے کے لیے چہرہ غور سے دیکھنا، جانچنا، تحقیقات کرنا۔

**تصفیف** زبرت، جزم ص، ی۔امث۔ صف میں کھڑا ہونا یا کرنا، صف بندی، ترتیب دینا۔

**تصفیق** زبرت، جزم ص، ی۔امث۔ تالی بجانا۔

**تصفیہ** زبرت، جزم ص، زیر ف، زبر ی۔اند، ع۔ معاملے کا طے پانا، صلح، سمجھوتہ، فیصل ہونا؛ صفائی کا عمل۔

**تصفیۂ آب** پانی کو چھان کر یا کسی اور طریقے سے پاک کرنا۔

**تصفیہ طلب** قابلِ فیصلہ، وہ امر جس کا فیصلہ کرنا یا ہونا ضروری ہو۔

**تصفیہ گر** صاف کرنے والا، (کیمیا) دھاتوں کو مقررہ طریقے سے صاف کرنے والا۔

**تصفیہ نامہ** فیصلے، سمجھوتے کی تحریر۔

**تصلب** زبرت، زبر ص، شد پیش ل۔اند، ع۔ سخت ہونا، بے لچک ہونا؛ شدت۔

**تصلبِ شرائین** خون کی رگوں میں سختی آجانا۔

**تصلف** زبرت، جزم ص، شد پیش ل۔اند۔ اِتراہٹ، دکھاوا؛ شیخی، لاف زنی۔

**تصلیب** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ سُولی پر چڑھانا، صلیب دینا؛ صلیب کا نشان بنانا۔

**تصلیف** زبرت، جزم ص، ی۔امث۔ لاف زنی، شیخی، اِتراہٹ۔

**تصمیم** زبرت، جزم ص، ی۔امث۔ (ارادے کی) پختگی، مضبوطی۔

**تصنع** زبرت، زبر ص، شد لیٹا پیش ن۔اند، ع۔ بناوٹ، تکلف، نمود و نمائش، دکھاوا؛ اِتراہٹ۔

**تصنیف** زبرت، جزم ص، ی۔امث، ع۔ ایجاد، اختراع؛ تخلیقی یا تالیفی کام جو مضمون یا کتاب کی صورت میں ہو؛ صنفیں بنانا، جمع کرنا، ابواب قائم کرنا، جدا جدا کرنا؛ فرضی بات کہنا، دل سے کوئی بات گھڑ لینا۔

کہاوت: تصنیف را مصنف نیکو کند بیان مصنف ہی اپنی تحریر کو اچھے طریقے سے پڑھ سکتا یا بیان کرسکتا ہے۔

**تصور** زبرت، زبرص، شدپیش و۔ اند، ع۔ خالی صورت، نقشہ، خاکہ؛ منصوبہ؛ کسی شے کا دھیان؛ (منطق) کسی شے کی صورت کا حکم کے بغیر ذہن میں آجانا۔

محاورہ: **تصور باندھنا** سوچنا، خیال کرنا۔

محاورہ: **تصور پیش نظر رہنا / ہونا** کسی بات کا خیال ہونا۔

**تصور پیشہ** جو ہر وقت سوچتا رہے؛ عمل کے بجائے خیالی دُنیا میں رہنے والا شخص۔

محاورہ: **تصور جمانا** کسی خیال کو ذہن نشین کرنا، دھیان کرنا۔

محاورہ: **تصور رہنا** دھیان لگا رہنا، ذہن میں کسی چیز کا خیال رہنا۔

**تصورِ شیخ** (ے لین) سلسلۂ رُشد و ہدایت کی ایک ریاضت یا روحانی مشق جس میں مرید اپنے پیر کی شکل پر خیال کو مرکوز کرتا ہے۔

**تصورِ فقط** (زبرف، زبرق) (منطق) وہ علم جس میں کسی قسم کا حکم نہ ہو۔

محاورہ: **تصور کرنا** سوچنا؛ قیاس کرنا، اندازہ کرنا؛ شمار کرنا۔

محاورہ: **تصور مٹنا** خیال میں یکسوئی یا صورت کا قائم نہ رہنا، کسی شے کا ذہن سے اُتر جانا۔

**تصور نگاری** (امث) حروفِ ہجا کی بجائے لفظ یا خیال کو علامات واشکال کے ذریعے تحریر کرنا جیسا کہ چینی جاپانی وغیرہ زبانوں کا طریقہ ہے۔ انگریزی میں: Ideographic۔

**تصوراتی** رک: تصوری۔

صف: **تصوری** خیالی، تخیلی، حقیقی یا مادی کی ضد۔

**تصوریت** زبرت، زبرص، شدپیش و، زیر، شدزبری۔ امث۔ مادی عالم کے قائم بالذات ہونے سے اِنکار اور داخلیت پر اصرار۔ فلسفے کی ایک شاخ جس کے تحت ساری دُنیا ذہن یا اذہان پر مشتمل ہے۔

**تصوف** زبرت، زبرص، شدپیش و۔ اند، ع۔ مادی علوم کے وسیلے کے بغیر روحانی ریاضت کے ذریعے حقیقتِ اصلی کو پانے کی جستجو، جس کے متنوع مسالک ہیں۔

**تصوفِ گویا** (وج) شاعری کی وہ قسم جس میں صوفیانہ شاعری کی گئی ہو۔

**تصویب** زبرت، جزم ص، ی۔ امث، ع۔ درست قرار دینا؛ اصلاح، درستی، تصدیق۔

**تصویت** زبرت، جزم ص، زیرو، زبری۔ امث۔ آواز کو منہ سے ادا کرنا۔

**تصویر** زبرت، جزم ص، ی۔ امث، ع۔ شبیہ، نقلی صورت، نقشہ، عکسی فوٹو؛ (مجازاً) سراپا؛ حالت۔ صف: عالَم تصویر نہایت حسین، حُسن کا مثالی نمونہ۔

محاورہ: **تصویر اُترنا** نقشہ کھنچ جانا، تصور آنکھوں میں سما جانا۔

**تصویرِ آزری** آزر کا تراشا ہوا بت؛ بے حس و حرکت مورت۔

محاورہ: **تصویر آنکھوں سے سامنے پھرنا** کسی کا بار بار دھیان آنا۔

محاورہ: **تصویر بنا دینا** حیرت میں ڈال دینا، حیرت سے چپ کرا دینا۔

محاورہ: **تصویر بن جانا / بننا** حیرت میں مبتلا ہونا، بت بن جانا، ساکت و جامد ہو جانا؛ بہت خوبصورت ہونا۔

محاورہ: **تصویر جمانا** تصور قائم کرنا۔

**تصویر چہ** (چ) بہت چھوٹی تصویر۔ انگریزی میں: Miniature۔

**تصویر ساز** تصویر بنانے والا، مصور۔

**تصویرِ عبرت** دردناک منظر، ایسی حالت جسے دیکھ کر عبرت حاصل ہو۔

**تصویرِ قالی** قالین پر بنی ہوئی تصویر، بے جان مصنوعی افتادہ نقش؛ (مجازاً) مجبور؛ بے ہوش، بے جان، زار و نزار آدمی۔

**تصویر کا ابر / سایہ** تصویر کا سایہ؛ وہ تاریکی جو تصویر کے اعضا میں موقع محل سے دکھائی جائے۔

**تصویر کا دوسرا رُخ** تصویر کی دوسری طرف؛ (مجازاً) کسی بات کا دوسرا پہلو۔

**تصویر کشی** (امث) تصویر یا نقش کھینچنا، اُتارنا، بنانا۔

محاورہ: **تصویر کھینچ دینا** نقشہ سامنے کر دینا، اصلیت ظاہر کر دینا؛ سماں باندھ دینا۔

محاورہ: **تصویر کھینچنا** شبیہ اُتارنا، نقشہ بنانا۔

**تصویرِ نہالی** کسی کپڑے وغیرہ پر بنی ہوئی درخت کی تصویر۔

**تصویرِ نیم رُخ** ایک طرف سے کھینچی یا بنائی گئی تصویر، ایسی تصویر جس میں چہرے کی صرف ایک طرف ظاہر ہو۔

**تصویری** زبرت، جزم ص، ی۔ صف۔ تصویر (رک) سے منسوب (لسانیات) ایسی تحریر جو صوتی ہونے کی بجائے خیالات کو تصاویر سے ظاہر کرے مثلاً مصری یا چینی زبانیں۔

**تصویری اَبجد** اغرائیلی نقش، حروف کی جگہ تصاویر کا استعمال جن سے تخفیف ہو کو موجودہ حروف بنے۔

**تصوین** زبرت، جزم ص، ی۔ امث۔ تحفظ؛ استحکام، مضبوطی۔

## ت ۔ ض

**تضاد** زبرت۔ اند، ع۔ ضد، اختلاف؛ فرق؛ (لسانیات) اصطلاح میں دو ایسے الفاظ کا استعمال جو معنوی لحاظ سے ایک دوسرے کی ضد ہوں، خواہ وہ دونوں اسم

کی صورت میں ہوں یا فعل یا دونوں میں سے ایک اسم ہو اور دوسرا فعل۔

**تضادِ ایجابی** (لسانیات) جب عبارت کے دو الفاظ میں بذاتِ خود تو تضاد موجود ہو لیکن حرفِ نفی ساتھ نہ ہو، مثلاً میں **جیوں یا مروں** تمھیں اِس سے کیا۔

**تضادِ سلبی** (لسانیات) اگر دو الفاظ بذاتِ خود تو متضاد نہ ہو لیکن اُن میں حرفِ نفی استعمال کر کے تضاد کی کیفیت پیدا کی گئی ہو اور دونوں ایک ہی مصدر سے مشتق یا ماخوذ ہوں؛ مثلاً **سب نامراد اپنی مراد کو پہنچیں**۔

**تضارب** زبرت، پیش ر۔ اند۔ ٹکراؤ، ایک دوسرے کو مارنا۔

**تضاعف** زبرت، پیش ع۔ اند، ع۔ بڑھنا، دو چند ہونا؛ بڑھوتری، اضافہ۔ نیز **تضعیف**۔

**تضاغط** زبرت، پیش غ۔ اند۔ تنگی، بھنچاؤ۔

**تضایف** زبرت، پیش ی۔ اند۔ پہلو بہ پہلو کھڑا ہونا۔

**تضحیک** زبرت، جزم ض، ی۔ امث، ع۔ مذاق اُڑانا، تمسخر؛ تذلیل، رُسوائی۔

**تضرع** زبرت، زبر ض، شد لیٹا پیش ر۔ اند، ع۔ عاجزی، گڑگڑانا۔

**تضعیف** زبرت، جزم ض، ی۔ امث، ع۔ (لفظاً) بڑھانا، اضافہ کرنا؛ تہہ کرنا، دوہرا کرنا؛ کمزوری، ضعف۔

**تضلیل** زبرت، جزم ض، ی۔ امث، ع۔ گمراہ کرنا، بھٹکانا۔

**تضمن** زبرت، زبر ض، شد پیش م۔ اند۔ ذیلی طور پر یا ضمناً شامل کرنا یا ہونا۔ صف: **متضمن**۔

**تضمین** زبرت، جزم ض، ی۔ امث، ع۔ ساتھ لگانا، شامل کرنا، ملانا۔ (شاعری) کسی کے کلام کو اپنے کلام کے ساتھ پیوند کرنا جس سے اُس کی توضیح و تفصیل مقصود ہو یا اپنے کلام کی تائید حاصل کرنا، شعر پر مصرع لگانا۔

**تضیع** زبرت، ی۔ امث، ع۔ ضائع کرنا، کھونا، گنوانا۔

**تضیعِ اوقات** وقت کا برباد ہونا، ضائع ہونا؛ عمر کا رائیگاں جانا۔

**تضیق** زبرت، زبر ض، شد پیش ی۔ اند۔ تنگ ہونا؛ تنگی، سکڑاؤ۔

## ت ۔ ط

**تطابق** زبرت، پیش ب۔ اند، ع۔ باہم مطابق ہونا، باہمی موافقت، ایک دوسرے سے ملتا ہونا۔ نیز **تطبیق**۔

**تطاول** زبرت، پیش و۔ امث، ع۔ بڑھنا، دراز ہونا، طول؛ زیادتی کرنا، زور و ظلم، چیرہ دستی۔

محاورہ: **تطاول کرنا** بلند کرنا، دراز کرنا، (عمارت کو) اُونچا کرنا۔

**تطبع** زبرت، زبر ط، شد پیش ب۔ اند۔ کسی کی خصلت یا عادت اپنانا؛ عادت کے خلاف کام کرنا۔

**تطبق** زبرت، زبر ط، شد پیش ب۔ اند، ع۔ پتریلا پن؛ طبق یا پرت جمانا، جمنا۔

**تطریق** زبرت، جزم ط، ی۔ امث۔ وضع جنین، وضع حمل۔

**تطعیم** زبرت، جزم ط، ی۔ امث۔ (لفظاً) ایک درخت کی ٹہنی کا دوسرے درخت کی ٹہنی سے اُلجھ جانا؛ (طب) بیماری سے بچاؤ کا ٹیکا لگانا۔

**تطفیف** زبرت، جزم ط، ی۔ امث۔ تول میں کمی کرنا، ڈنڈی مارنا۔

**تطلیق** زبرت، جزم ط، ی۔ امث۔ چھوڑ دینا؛ طلاق دینا۔

**تطمیع** زبرت، جزم ط، ی۔ امث۔ لالچ دینا، طمع دلانا۔

**تطوع** زبرت، زبر ط، شد لیٹا پیش و۔ اند، ع۔ فرائض سے بڑھ کر نیک کام کرنا، اپنی خوشی سے خدمت یا اطاعت۔

**تطول** زبرت، زبر ط، شد پیش و۔ صف، ع۔ لمبا چوڑا سلسلہ، پھیلاؤ؛ بہت بخشش کرنا، فیاضانہ انعام و اکرام۔

**تطویل** زبرت، زیر ط، ی۔ امث، ع۔ طوالت، درازی، طول دینا، کھینچنا، بڑھانا؛ (تجوید) لفاظی کرنا۔

مرکب: **تطویلِ لاطائل** بےکار، بےفائدہ طول دینا۔

**تطویلی** طول دیا ہوا، لمبے عرصے کا۔

**تطویلی تعامل** طویل ردِعمل۔

**تطہیر** زبرت، زیر ط، ی۔ امث، ع۔ پاک کرنا، طہارت، پاکیزگی، تزکیہ؛ پانی وغیرہ کو کیمیائی طریقے سے جراثیم سے پاک کرنا۔

**تطیب** زبرت، زبر ط، شد پیش ی۔ اند۔ خوشبو لگانا؛ پاک کرنا؛ خوش کرنا۔

**تطیر** زبرت، زبر ط، شد پیش ی۔ اند۔ پرندے کی پرواز سے فال لینا۔

## ت ۔ ظ

**تظاہر** زبرت، پیش و۔ اند، ع۔ آپس میں مدد کرنا، باہم پشتی کرنا۔

**تظلم** زبرت، زبر ط، شد پیش ل۔ اند، ع۔ ظلم کی فریاد کرنا، دادخواہی کرنا، دہائی۔

**تظہیر** زبرت، جزم ظ، ی۔ امث، ع۔ پشت پناہی، پشتی بانی۔

## ت ۔ ع

**تعادل** زبرت، پیش د۔ اند۔ برابری، تناسب، اعتدال، توازن۔

**تعارض** زبرت، پیش ر۔اند، ع۔ مخالفت، مزاحمت۔

**تعارف** زبرت، پیش ر۔اند، ع۔ باہمی شناسائی؛ پہلی ملاقات، روشناس کرانا، ملانا، ملاقات کرانا؛ کسی کتاب کا دیباچہ یا ابتدائی باب۔

**تعاشر** زبرت، پیش ش۔اند۔ آپس کا رہن سہن، باہمی میل جول۔

**تعاطی** زبرت۔اند۔ آپس کا لین دین؛ ایک دوسرے کو عطیہ دینا۔

**تعاقب** زبرت، پیش ق۔اند، ع۔ پیچھا کرنا؛ (مجازاً) قائم رہنا، پیچھے رگا رہنا، درپے ہونا۔

**تعاکس** زبرت، پیش ک۔اند۔ اُلٹ دینا، اُلٹا کرنا؛ ردِّعمل، انعکاس؛ بازگشت، گونج۔

**تعال** زبرت۔دعائیہ کلمہ، ع۔ کسی کی آمد پر خوش آمدید کہنے کے لیے، مرحبا۔
نقرہ: **تعال اللّٰہ/ تعالٰی اللّٰہ** اللّٰہ کو بزرگی ہو، مراد: واہ وا؛ سبحان اللّٰہ؛ مرحبا۔ (بطورِ تحسین) **تعالٰی شانہٗ** (تت عالا شان ہو) حمدیہ کلمہ، اُس کی شان بلند ہے۔

**تعالٰی** زبرت۔امث، ع۔ بلندی، ترفع، اُونچا ہونا، بلند ہونا۔

**تعامل** زبرت، پیش م۔اند، ع۔ باہمی اشتراکِ عمل، تعاون۔

**تعامل** زبرت، زبر ع، شد پیش م۔اند۔ اثر ڈالنا، متاثر کرنا؛ اثر قبول کرنا، متاثر ہونا۔

**تعاون** زبرت، پیش م۔اند، ع۔ ایک دوسرے کی مدد کرنا، امدادِ باہمی؛ مدد؛ (طب) دو دواؤں کے ملنے سے ایک یا دونوں کی تاثیر بڑھ جانا۔

**تعاہد** زبرت، پیش م۔اند، ع۔ باہمی عہد و پیمان۔

**تعب** زبرت، زبر ع۔اند، ع۔ تکان؛ بے چینی، اضطراب؛ تکلیف؛ بوجھ، سختی؛ رنج، دکھ۔

**تعبد** زبرت، زبر ع، شد پیش ب۔اند، ع۔ عبادت گزاری، بندگی۔

**تعبس** زبرت، زبر ع، شد پیش ب۔اند، ع۔ تُرش روئی، خشونت، تیوری چڑھانا، منہ بنانا، بدمزاجی۔ نیز عبوست۔

**تعبیر** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ خواب کی تشریح، خواب میں ہونے والی بات کا ظاہر ہونا؛ مفہوم نکالنا، معنی بتانا؛ وضاحت، تشریح۔
محاورہ: **تعبیر اُلٹی ہونا** نتیجہ برخلاف ہونا یا خلافِ توقع ہونا۔
محاورہ: **تعبیر پانا** معنی یا مفہوم کے لحاظ سے تکمیل کرنا۔
محاورہ: **تعبیر پوری ہونا** خواہش پوری ہونا، خواب کا نتیجہ برآمد ہونا۔
محاورہ: **تعبیر دینا** خواب کا مطلب بیان کرنا؛ (محنت اور لگن سے) خواب کو حقیقت میں بدلنا۔
محاورہ: **تعبیر کرنا** خواب کا مطلب بیان کرنا؛ سمجھنا، مراد لینا؛ بتانا، سمجھانا؛ قرار دینا۔

**تعبیہ** زبرت، جزم ع، زیرب، زبری۔اند، ع۔ آرائش، زیبائش، تیاری؛ فوج کا اسلحے سے لیس ہونا، لڑائی کے لیے تیار کرنا۔

**تعجب** زبرت، زبر ع، شد پیش ج۔اند، ع۔ حیرت، حیرانی، اچنبھا۔
**تعجب انگیز** حیرت میں ڈالنے والا، عجیب و غریب۔
**تعجب خیز** حیرت والا، حیران کن۔
محاورہ: **تعجب میں آنا** حیرت میں پڑنا، تعجب کرنا۔

**تعجیب** زبرت، جزم ع، ی۔اند، ع۔ کسی کو حیرت میں ڈالنے کا عمل۔

**تعجیل** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ عجلت، جلدی، شتابی۔ صف: **معجّل** فوری، بروقت، جلد۔
محاورہ: **تعجیل کرنا** سبقت لے جانا، آگے نکل جانا۔

**تعجیم** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ حروف پر نقطے لگانا۔

**تعداد** زبرت، جزم ع۔امث، ع۔ گنتی، شمار؛ اندازہ، تخمینہ۔
محاورہ: **تعداد کرنا** گننا، شمار کرنا۔

**تعدد** زبرت، زبر ع، شد پیش د۔اند، ع۔ گنتی میں ایک سے زیادہ یا بہت ہونا؛ (برقیات) ایک معینہ وقت کے اندر تعدادِ تکرار، کسی بات کے واقع ہونے کی شرح یا گنتی۔ انگریزی میں: Frequency۔
**تعدد پیما** فریکوئنسی ناپنے کا آلہ۔
**تعدد اَمثال** ایک شکل کا بیک وقت کئی جگہ نظر آنا۔

**تعدی** زبرت، زبر ع، شد د۔امث، ع۔ جبر، روز و ظلم، ستم، ناانصافی؛ شدت، پھیلنا، چھوت ایک سے دوسرے کو لگنا۔ (صف) **متعدی** پھیلنے والا، ایک دوسرے کو پہنچنے والا۔

**تعدید** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ تیاری، آمادگی؛ شمار، گننا۔

**تعدیل** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ برابر، یکساں کرنا، اعتدال پیدا کرنا؛ درستی، ہمواری، غیر جانبداری۔
**تعدیلِ لیل و نہار** رات اور دن کا طول برابر ہونا، جب سورج خط استوا کے عین اُوپر ہوتا ہے (۲۱ مارچ، ۲۲ ستمبر)۔
**تعدیلِ ارکان** نماز میں قیام، رکوع، سجدہ وغیرہ میں جلدی کی بجائے آہستگی۔
**تعدیلی رنگ** خاکستری رنگ، مرکب یا متوازن رنگ۔
**تعدیلی مادیت** (فلسفہ) وہ فکری نظریہ جو ذہنی عمل کو ایک طرح کا مادی عمل قرار دیتا ہے۔

**تعدیم** زبرت، جزم ع، ی۔ امث۔ معدوم کرنا یا ہونا، نیست و نابود ہونے کی حالت۔

**تعدیہ** زبرت، جزم ع، زیرد، زبری۔ امذ، ع۔ فعل لازم سے فعل متعدی بنانا مثلاً: بڑھنا سے بڑھانا۔ چھوت لگنا، بیاری کا پھیلنا؛ ٹیکس دہندگان پر محصول کے بوجھ کا تناسب۔

**تعذر** زبرت، زبرع، شدپیش ذ۔ امذ، ع۔ معذرت، عذر؛ کسی کام کا دشوار ہونا، معذوری۔

**تعذیب** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ سزا دینا، عذاب دینا؛ سزا، دکھ، تکلیف، عذاب۔

**تعذیر** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ معذور رکھنا؛ عذر قبول کرنا، عذر کرنا؛ سزا، دُکھ۔

**تعرب** زبرت، زبرع، شدپیش ر۔ امذ۔ کسی غیر زبان کے لفظ کا عربی بنا لیا جانا، مثلاً: گوہر سے جوہر۔

**تعرض** زبرت، زبرع، شدپیش ر۔ امذ، ع۔ روک ٹوک، مزاحمت؛ بے جا مداخلت؛ درمیان میں آنا؛ سامنے آنا، پیش ہونا؛ مطلب رکھنا۔

محاورہ: **تعرض کرنا** تعلق یا واسطہ رکھنا، جھگڑنا۔

**تعرف** زبرت، زبرع، شدپیش ر۔ امث، ع۔ شناخت، پہچان۔

**تعریب** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ غیر زبان کے لفظ کو عربی لب و لہجے کے مطابق ڈھالنا مثلاً: تر پھلا سے اطریفل، گوہر سے جوہر، کیبنٹ سے کابینہ۔

**تعریج** زبرت، جزم ع، ی۔ امث۔ بوجھ یا دباؤ سے جھکنا، خمیدہ ہونا؛ کجی، خمیدگی۔

**تعریض** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ پھیلاؤ، توسیع؛ طعن، طنز، چوٹ، اعتراض؛ کسی مسئلے میں پیچیدگی پیدا کرنا۔

**تعریف** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ تشریح، توضیع؛ الفاظ میں کسی شے کی شناخت کرانا، واقفیت کرانا، پہچان، شناسائی، شناخت؛ مدح، ستائش، تحسین، داد؛ نام ونشان۔

**تعریف بالمجہول** (زیرب، غم ا، جزم ل، زبرم، ومع) ایسی شے سے مثال دینا جو خود نا معلوم ہو۔ نیز **تعریف المجہول بالمجہول**۔

**تعریف الوقت** (پیش ف، غم ا، جزم ل، زبرو، جزم ف) کسی واقعہ کا وقت یا تاریخ مقرر کرنا۔

نقرہ: **تعریف کرتے منہ سوکھتا ہے** جس قدر تعریف کا مستحق ہے اُتنی تعریف نہیں ہوسکتی۔

محاورہ: **تعریف کرتے منہ سوکھنا** بہت زیادہ تعریف کرنا، مبالغہ کی حد تک ستائش کرنا، کمالِ عجز کے ساتھ تعریف کرنا۔

محاورہ: **تعریف کے پُل باندھنا** بہت مبالغے سے تعریف کرنا، لگاتار تعریف کیے جانا۔

کہاوت: **تعریف میں رطب اللسان ہے** ہر وقت زبان سے تعریف ہی نکلتی ہے۔

**تعریفات** زبرت، جزم ع، ی۔ امث۔ **تعریف** (رک) کی جمع؛ کلیے، گُر، ضابطے۔

**تعریق** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ پسینہ لانا؛ عرق کشیدہ کرنا۔

**تعریہ** زبرت، جزم ع، زیرر، زبری۔ امذ۔ عریاں کرنا، کھود نکالنا، منصۂ شہود پر لانا؛ فلم دھونے کا عمل؛ کیمرے کی پلیٹ یا فلم کو روشنی دکھانا (انگریزی میں: Expose)۔

**تعزز** زبرت، زبرع، شدپیش ش۔ امذ، ع۔ جاہ پسندی، معزز بننا؛ عزیز ہونا، عزت، اعزاز۔

**تعزیت** زبرت، جزم ع، زیرز، زبری۔ امث، ع۔ میت کے ورثا/ پسماندگان سے اظہارِ رنج، ماتم پُرسی، پُرسا دینا۔

**تعزیت خانہ** وہ جگہ جہاں تعزیت کی جائے۔

**تعزیت دار** غمگین، عزادار۔

**تعزیت نامہ** وہ تحریر جس میں مردے کے پسماندگان سے اظہارِ افسوس کیا جائے۔

**تعزیر** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ سزا، ڈنڈ، سیاست، پاداش، سرزنش، گوشمالی۔

**تعزیر دہی** (زیرد) (لفظاً) سزا دینے کی خدمت، سزا دینے کا عمل؛ (مجازاً) کسی جرم کی پاداش میں عائد کیے گئے خصوصی عمل کی تکمیل۔

**تعزیرات** زبرت، جزم ع، ی۔ جمع۔ امث، ع۔ سزائیں، مجموعۂ قوانین جس میں جرائم کی نوعیت اور مقررہ سزائیں درج ہوں۔

**تعزیراتِ ہند** جرائم و سزا کے قوانین کا وہ مجموعہ جو ہندوستان کی عدالتوں کی مستند ترین کتابوں میں شمار کیا جاتا ہے۔

**تعزیری** سزا سے متعلق۔

**تعزیری کارروائی** سزا دینے کے لیے کیا جانے والا عمل۔

**تعزیریات** (امث) جرائم اور سزاؤں کی بابت مباحث کا علم۔ انگریزی میں: Penology۔

**تعزیل** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ جدا کرنا، الگ کرنا؛ تنہا رکھنا، علیحدگی، تنہائی۔

**تعزیہ** زبرت، جزم ع، زیرز، زبری۔ امذ، ع۔ تعزیت کرنا، عزاداری؛ عموماً بانس کے ٹھاٹھروں پر بنے ہوئے گنبد نما یا منارہ نما شہدائے کربلا کے مقبروں کے نمونے جو عشرۂ محرم میں جلوس کی شکل میں لے جا کر دریابُرد کر دیے جاتے ہیں، جسے (محاورۃً) **تعزیہ ٹھنڈا کرنا** کہتے ہیں۔

محاورہ: **تعزیہ اُٹھانا** تعزیہ کو امام باڑے یا تعزیہ خانے سے اُٹھا کر گشت کرانا؛ دفن کرنے کے لیے لے جانا۔

محاورہ: **تعزیہ بجالانا** ماتم کرنا، عزاداری کرنا۔

محاورہ: **تعزیہ ٹھنڈا کرنا** تعزیے کو دفن کرنا یا دریابُرد کرنا؛ کسی امیر آدمی کا قتل ہونا، مشہور انسان کو جان سے مار دینا۔

محاورہ: **تعزیہ ٹھنڈا ہونا** رک: **تعزیہ ٹھنڈا کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**تعزیہ دار** تعزیہ رکھنے یا نکالنے والا۔ اسمِ کیف: **تعزیہ داری**۔

محاورہ: **تعزیہ داری لینا** تعزیہ نکالنے کو اپنے اُوپر واجب کر لینا۔

محاورہ: **تعزیہ سرانا** (زبرس) تعزیہ کو دفن کرنا یا دریا میں ڈال دینا۔ نیز رک: **تعزیہ ٹھنڈا کرنا**۔

**تعسر** زبرت، زبرع، شد پیش س۔ امذ، ع۔ دشوار ہونا، مشکل ہونا؛ دشواری، مشکل، دقت۔

**تعسف** زبرت، زبرع، شد پیش س۔ امذ۔ سیدھے راستے سے بھٹکنا؛ ظلم و تعدی۔

**تعشق** زبرت، زبرع، شد پیش ش۔ امذ، ع۔ اظہارِ عشق؛ محبت، پریم؛ جذبات کا بے جا اظہار کرنا، عشق جتانا۔

**تعشیر** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ دس دس کے مجموعے بنانا، دس سے تقسیم کرنا، رقم میں اعشاریہ لگانا، عشاری / عشری نظام میں ڈھالنا۔ انگریزی میں: Decimalization۔

**تعصب** زبرت، زبرع، شد پیش ص۔ امذ، ع۔ کمزور اعصابی نظام کے باعث مغلوب الجذبات ہونا، جلد بپھر جانا؛ ہٹ دھرمی، ناروا داری، دوسروں سے بغض و بیر، اپنوں کی یا اپنی چیز کی بے جا پاسداری، طرف داری، حقیقت ظاہر ہونے کے بعد بھی حق بات سے اِنکار۔

**تعضیہ** زبرت، جزم ع، زیرض، زبری۔ امذ۔ تشریح، مطالعے کے لیے اعضا کی چیر پھاڑ۔

**تعطر** زبرت، زبرع، شد پیش ط۔ امذ، ع۔ مہکنا، خوشبودار ہونا۔

**تعطف** زبرت، زبرع، شد پیش ط۔ امذ۔ مہربانی؛ مہربانی کرنا۔

**تعطل** زبرت، زبرع، شد پیش ط۔ امذ، ع۔ بے کاری، بے حرکت ہونے کی کیفیت؛ رکاوٹ، بندش۔

**تعطیر** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ عطر ملنا، خوشبو بسانا۔

**تعطیل** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ معلق کرنا، موقوف کرنا؛ چھٹی کا دن، رخصت، کام کا بند ہونا؛ (فقہ) خدا کو اُن صفات سے مبرا خیال کرنے کا عقیدہ جو انسانوں میں پائی جاتی ہیں۔ تشبیہ کی ضد۔

مرکبِ وصفی: **تعطیل کلاں** لمبی چھٹی۔

**تعطین** زبرت، جزم ع، ی۔ امث۔ پانی یا کسی سیال میں ڈبو کر نرم کرنا، غذا کا معدے میں جا کر نرم ہونا۔

**تعظیم** زبرت، زبرع، ی۔ امث، ع۔ احترام، بزرگی، وقعت؛ عزت دینا، احترام کرنا، بزرگ ماننا، تعظیم دینا، کھڑے ہو کر ملنا یا اِستقبال کرنا۔

محاورہ: **تعظیم بجالانا** ادب واحترام سے پیش آنا، عزت کرنا۔

کہاوت: **تعظیم دفعِ ماندگی** کسی کے احترام کے لیے اُٹھنا بیماری کو دُور کرتا ہے۔

محاورہ: **تعظیم دینا** کسی کی آمد پر کھڑے ہو کر استقبال کرنا، خیر مقدم کرنا، ایسا عمل کرنا جس سے تکریم و تعظیم کا اظہار ہو۔

محاورہ: **تعظیم سے پیش آنا** عزت کرنا، احترام کرنا، آداب بجالانا، خلق سے ملنا۔

محاورہ: **تعظیم کرنا** احتراماً اُٹھ کھڑا ہونا، عزت کرنا۔

**تعفف** زبرت، زبرع، شد پیش ف۔ امذ، ع۔ گناہوں سے پرہیز، نیکی، پاک دامنی، دین داری۔

**تعفن** زبرت، زبرع، شد پیش ف۔ امذ، ع۔ بدبو، سڑاند۔ (صف) **متعفن** عفونت زدہ، بدبودار، سڑا ہوا۔

**تعفین** (امث) کسی مادے کا جراثیم کے عمل سے گلنا، سڑنا، خمیر اُٹھانا۔

**تعقب** زبرت، زبرع، شد پیش ق۔ امذ، ع۔ پیچھا کرنا، تعاقب کرنا۔

**تعقد** زبرت، زبرع، شد پیش ق۔ امذ۔ بستہ ہونا، جم جانا؛ بندھنا، رشتے میں منسلک ہونا؛ (طب) کسی سطح یا عضو پر اُبھار یا گٹھلیاں پڑنا، انگریزی میں: Nodulation۔

**تعقف** زبرت، زبرع، شد پیش ق۔ امذ۔ موٹاپا، موٹا ہونا۔

**تعقل** زبرت، زبرع، شد پیش ق۔ امذ، ع۔ عقل سے بہرہ وری، دانش مندی، عقلمندی، ذہانت، سمجھ داری، ادراک۔

محاورہ: **تعقل کرنا** ادراک کرنا، محسوس کرنا۔

**تعقلات** (جمع) فلسفیانہ نظریات یا کلیے۔

**تعقیب** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ نماز کے بعد وظیفے یا دُعا کے لیے بیٹھنا؛ پیچھے رہنا، ٹھٹک جانا، رفتار میں بل پڑ جانا۔

**تعقید** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ گرہ دینا، اُلجھانا؛ بندھنا؛ مصرعے یا جملے میں الفاظ کا قواعدِ نحوی کے خلاف آگے پیچھے ہو جانا؛ پوشیدہ بات کہنا؛ جماؤ، بستگی۔

**تعقید معنوی** بیان میں اُلجھن، مبہم بات، نامانوس اِستعارہ۔

**تعقیدِ نکاح** نکاح باندھنا۔

**تعقیر** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ بہت زخمی کرنا، تھکا دینا۔

**تعقیم** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ (طب) بانجھ کر دینا؛ تولید وافزائش کے ناقابل بنانا؛ جراثیم سے پاک کرنا (انگریزی میں: Sterilization)۔

**تعکیس** زبر، جزم ع، ی۔امث۔ اُلٹانا، اُلٹا کرنا، پلٹ دینا؛ عکس لینا؛ بازگشت۔

**تعلق** زبرت، زبرع، شد پیش ل۔امذ، ع۔ لگاؤ، واسطہ، رشتہ؛ ربط، مناسبت، میل؛ آشنائی، ناجائز لگاؤ۔

**تعلقِ خاطر** دل کا لگاؤ، طبیعت کا میلان۔

محاورہ: **تعلق رکھنا** وابستہ ہونا، متعلق ہونا، آشنائی ہونا۔

محاورہ: **تعلق کٹ جانا** نسبت نہ رہنا، ربط ٹوٹ جانا، رشتہ وسلسلہ قائم نہ رہنا۔

**تعلقات** زبرت، زبرع، شد پیش ل۔جمع، امذ۔ راہ ورسم۔

محاورہ: **تعلقات اچھے ہونا** یارانہ ہونا، اُلفت وپیار کا رشتہ ہونا۔

**تعلقاتِ عامہ** عوام میں مقبولیت حاصل کرنے کی کوشش۔

محاورہ: **تعلقات کشیدہ ہونا** میل جول ختم ہونا، باہمی رنجش ہونا۔

**تعلقہ** زبرت، زبرع، شد پیش ل۔امذ، ع۔ زیرِ انتظام علاقہ جو چند گاؤوں پر مشتمل ہو۔

**تعلقہ دار** جاگیر یا تعلقہ کا حاکم۔ نیز تعلقدار۔

محاورہ: **تعلقے باندھنا** بے سروپا بات کرنا، طویل بات کرنا۔

**تعلل** زبرت، زبرع، شد پیش ل۔امذ۔ التوا، دیر دار، پس وپیش؛ دل بہلانا، کسی کام میں مشغول ہونا۔

**تعلم** زبرت، زبرع، شد پیش ل۔امذ، ع۔ پڑھائی، علم سیکھنا۔

**تعلّی** زبرت، زبرع، شد ل۔امث، ع۔ شیخی، اپنی بڑائی کرنا، لاف زنی، لن ترانی؛ (شاعری) شاعر کا اپنے حق میں مبالغہ۔

**تعلّی باز** شیخی خور، ڈینگ مارنے والا۔

محاورہ: **تعلّی کرنا** شیخی مارنا، دون کی لینا۔ نیز تعلّی کی لینا۔

**تعلیب** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ شگاف ڈالنا، نشان لگانا؛ کاٹنا، چھیلنا۔ (نباتیات) پتوں کا شاخ کے دونوں طرف آمنے سامنے اس طرح اُگنا کہ صلیبی نشان بن جائے۔

**تعلیج** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ (تجوید) تلاوت کو عیوب سے پاک کرنا۔

**تعلیق** (۱) زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ اُدھر رکھنا، معلق، لٹکا ہوا رکھنا، ملتوی، مشروط رکھنا؛ حاشیہ، وضاحت؛ (حدیث) حدیث کی اسناد کے شروع میں ایک یا زیادہ راوی چھوڑ دینا۔

**تعلیق بالمحال** (زیرب، غم ا، جزم ل) کسی امر کے ساتھ ایسی شرط لگانا جو محال ہو اور شرط پوری نہ ہو سکے۔

**تعلیق** (۲) زبرت، جزم ع، ی۔امذ، ع۔ خطِ عربی کی ایک قدیم روش جو رقاع اور توقیع کو ملا کر بنائی گئی تھی۔

**تعلیقہ** زبرت، جزم ع، ی، زبرق۔امذ، ع۔ مال واسباب کی ضبطی، قرقی؛ حاشیہ، تشریحی نوٹ، پاورق، کسی تحریر کا خلاصہ۔

جمع: **تعلیقات** حواشی۔

**تعلیل** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ دھیان بٹانا، کسی مضمون یا شخص کو کسی چیز میں مشغول رکھنا؛ منطقی سوچ؛ علت، سبب یا وجہ تلاش کرنا یا بیان کرنا۔ (قواعد) کسی لفظ میں حرفِ علت ("ا"، "و"، "ی" میں سے کسی) کو بدلنا یا اُس میں تصرف کرنا مثلاً: قدیم سے قدامت۔

**تعلیم** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ پڑھائی؛ کسی کو کچھ سکھانا، ہدایت؛ ذہنی تربیت کرنا، فنی مشق کرانا، گُر بتانا، (جانور خصوصاً گھوڑا) سدھانا۔

**تعلیمِ اعلیٰ** کالج، جامعہ یا فنی اور اعلیٰ پیشہ وارانہ تعلیم۔ انگریزی میں: Higher Education۔

**تعلیم گاہ** مکتب، مدرسہ، تعلیم دینے یا حاصل کرنے کی جگہ۔

محاورہ: **تعلیم لینا** سیکھنا، درس لینا، قرینہ سیکھنا؛ گانا بجانا یا ناچنا سیکھنا۔

**تعلیم وتعلم** پڑھنا پڑھانا، درس وتدریس۔

صف: **تعلیم یافتہ** (ع۔ف) پڑھا لکھا ہوا، مہذب، ادب واطوار سے واقف۔

**تعمد** زبرت، زبرع، شد پیش م۔امذ۔ کسی کام کا ارادہ کرنا، نیت باندھنا؛ عمود یا ستون ہونا۔

**تعمدیت** (زبرت، زبرع، شد زبرم، شد زبری) قوتِ ارادی، اعمال پر انسان کے اختیار کا نظریہ۔

**تعمر** زبرت، زبرع، شد پیش م۔امذ۔ نشوونما پانا، بالیدگی کا عمل۔

**تعمق** زبرت، زبرع، شد پیش م۔امذ، ع۔ غور وخوض، چھان بین، گہرائی میں جانا، بات کی تہہ تک پہنچنا۔

**تعمقِ نظر** گہری نگاہ، باریک بینی۔

**تعمل** زبرت، زبرع، شد پیش م۔امذ۔ (لفظاً) عمل کرنا، کام کرنا؛ (مجازاً)

کوشش، جدوجہد۔

**تعمید** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ ارادے کی پختگی؛ بپتسمہ دینا، اصطباغ کرنا۔

**تعمیر** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ عمارت بنانا؛ عمارت، مکان؛ (مجازاً) بناوٹ؛ جبلت؛ ترقی دینا، سنوارنا، سدھارنا۔مفید/مثبت/نتیجہ خیز یا بہتری کے کام۔

محاورہ: **تعمیر بنانا** عمارت کھڑی کرنا، مکان بنانا۔

**تعمیرِ نو** دوبارہ بنانا، نئے سرے سے بنانا۔

صف: **تعمیری** مثبت، فلاحی، اصلاحی، افادی۔تخریبی کی ضد۔تعمیر (رک) سے متعلق۔

**تعمیق** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ گہرا کرنا یا ہونا، گہرائی کا عمل۔

**تعمیل** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ حکم یا اُصول یا ضابطے کے مطابق عمل؛ فرمانبرداری؛ عمل میں لانا، عمل درآمد، بجا آوری؛ عدالتی سمن یا طلبی کو مطلوبہ شخص تک پہنچا دینا۔

**تعمیلِ ارشاد** حکم بجالانا، کہنے کے مطابق عمل کرنا۔

**تعمیلِ حکم** حکم کے مطابق عمل کرنا، فرمان کی بجا آوری۔

محاورہ: **تعمیل دینا** عمل بجالانے کا حکم دینا۔

**تعمیلِ سمن** سمن کو اُس تک پہنچانے کا عمل جس کے نام عدالت نے جاری کیا ہو۔

**تعمیل کنندہ** حکم بجالانے والا، تعمیل کرنے والا۔

**تعمیم** زبرت، جزم ع، ی۔اند، ع۔ عام کرنا، عام ہونا، سب کو شامل کرنا، کسی اُصول یا تعریف کے اطلاق کو وسیع کرنا۔

**تعمیماً** عمومیت کے ساتھ۔

**تعمیہ** زبرت، جزم ع، زیرم، زبری۔اند، ع۔ معمی گوئی، بات میں کوئی پوشیدہ نکتہ رکھنا جسے ذہانت سے سمجھا جاسکے، غیر واضح اور مشتبہ بنانا؛ بناوٹ؛ اخفا؛ (تاریخ گوئی) مادۂ تاریخی کے عدد پورے کرنے کے لیے اُس میں کسی حرف یا لفظ کو ہنرمندی کے ساتھ شامل کرنا، اضافہ کرنا، کمی پوری کرنے کے لیے کچھ بڑھانے کا عمل۔

**تعنت** زبرت، زبرع، شدپیش ن۔اند، ع۔ عیب چینی، مذمت، طنز وطعن، بدگوئی۔

**تعنین** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ رجولیت سے عاری، زنخا، نامرد بنانا؛ قاضی یا طبیب کا کسی پر نامردی کا حکم دینا۔

**تعود** زبرت، زبرع، شدپیش و۔اند۔ عادی ہونا، خوگر ہونا، آب وہوا سے مناسبت موافقت پیدا کرلینا۔نیز تعوید۔

**تعوذ** زبرت، زبرع، شدپیش و۔اند، ع۔ نعوذ باللہ کہنا، پناہ مانگنا۔

**تعویج** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ کجی، ضم، جھکاؤ۔

**تعوید** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ عادت ڈالنا، خوگر بنانا۔

**تعویذ** زبرت، جزم ع، ی۔اند، ع۔ سلامتی کی غرض سے لکھا ہوا نقش، آیت دعا، یا طلسمی کلمات جو بعض اوقات زیور کے طور پر گلے میں لٹکایا یا بازو میں باندھ لیا جاتا ہے؛ ایک طرح کا جوشن یا بازو بند جو خواتین بازو پر پہنتی ہیں؛ قبر پر نشانی یا آرائش کے لیے صندوق نما تعمیر یا اُبھرواں پتھر؛ پناہ میں لینا، بچاؤ۔

محاورہ: **تعویذ باندھنا** تعویذ کو کپڑے وغیرہ میں سی کر، چاندی کے خول یا چمڑے کے ٹکڑے میں ڈال کر باندھنا۔

محاورہ: **تعویذ بخشنا** تعویذ لکھنے کی اجازت دینا، تعویذ دینا۔

محاورہ: **تعویذ پلانا** لکھے ہوئے تعویذ کو پانی میں بھگو کر یا دھو کر پلانا۔

**تعویذِ جاں** نہایت عزیز شے، حرزِ جاں۔

محاورہ: **تعویذ چاٹنا** ذہنی استطاعت بڑھانے کے لیے تعویذ کے پرزے کو زبان سے چوسنا؛ بطورِ عقیدت واحترام کسی بزرگ کی لوحِ مزار کو چومنا۔

**تعویذ ڈنڈ** بازو یا ڈنڈ پر باندھنے کا تعویذ۔

محاورہ: **تعویذ عمل میں ہونا** تعویذ لکھنے کا تجربہ ہونا، تعویذ کا عامل ہونا؛ ایسا عمل کرنا کہ پُراثر تعویذ لکھنے کی قدرت حاصل ہوسکے۔

محاورہ: **تعویذ کرنا** تعویذ لکھ کر دینا؛ کسی شے کو تعویذ کی طرح حفاظت سے رکھنا۔

محاورہ: **تعویذ گنڈے چلنا** تعویذ کارگر ہونا۔

کہاوت: **تعویذ گنڈے پر نہ رہنا، کچھ کمر کا بھی زور لگانا** کام محنت سے ہوتا ہے، خالی توکل کرکے بیکار بیٹھ رہنے کے بجائے خود بھی کوشش کرنی چاہیے۔

**تعویذِ لحد** قبر کے اُوپر بنائی جانے والی تعویذ سے مشابہ شکل۔

محاورہ: **تعویذ لکھنا** نقش یا دعائیں لکھنا، نقش بھرنا۔

**تعویذ وطومار** جادو، ٹونہ، گنڈا، تعویذ۔

**تعویذِ گلوری** پان کا مربع بیڑا۔

**تعویذیا** زبرت، جزم ع، ی، جزم ذ۔اند۔ ایک قسم کا کبوتر جس کی گردن کے پر سفید تعویذ کی شکل کے ہوتے ہیں؛ چھوٹا تعویذ۔

**تعویض** زبرت، جزم ع، ی۔امث۔ بدلہ دینا، معاوضہ دینا؛ بدلنا۔

**تعویق** زبرت، جزم ع، ی۔امث، ع۔ تاخیر، دیر، التوا، لیت ولعل، ڈھیل؛ رکاوٹ۔

**تعہد** زبرت، زبرع، شدپیش ہ۔اند، ع۔ عہد باندھنا، ذمہ لینا، ٹھیکہ لینا؛ معاہدہ، قول، قرار۔

**تعیش** زبرت، زبرع، شد پیش ی۔ اند، ع۔ مزے سے زندگی گزارنا، عیش پرستی، عیش وعشرت۔

**تعیّشات** زبرت، زبرع، شد پیش ی۔ جمع۔ اند۔ عیش وعشرت سے تعلق رکھنے والی اشیا۔ انگریزی میں: Luxuries۔

**تعین** زبرت، زبرع، شد پیش ی۔ اند، ع۔ تقرر، طے پانا؛ معین، مقرر یا مخصوص کرنا؛ حد بندی، محدود کرنا۔

جمع: **تعینات** (تصوف) وجودِ انسانی پر عائد حدود، حقیقت تک پہنچنے میں رکاوٹیں۔

**تعینات** زبرت، ی۔ صف۔ (کسی خدمت پر) مامور یا مقرر کیا گیا، کسی عہدے یا کام پر لگا ہوا۔

**تعیناتی** تقرری، ماموری۔ عربی کے لفظ تعین میں اُردو کا تصرف۔

**تعییب** زبرت، جزم ع، ی۔ امث۔ عیب لگانا، الزام لگانا۔

**تعیین** زبرت، جزم ع، ی۔ امث، ع۔ مقرر کرنا، مخصوص کرنا؛ تقرر۔ نیز رک: تعین۔

## ت۔غ

**تغ** پیش ت۔ اند۔ گھوڑے کی دُم کے بالوں کا بنا ہوا طرہ۔

**تغابن** زبرت، پیش ب۔ اند، ع۔ ایک دوسرے کو دھوکا دینا، فریب دہی؛ نقصان، زیاں کاری؛ قرآن کی ایک سورۃ؛ (مجازاً) افسوس۔

**تغار** زبرت۔ اند، ف۔ کسی ضرب سے پڑ جانے والا گڑھا؛ گڑھے دار ظرف، کونڈا۔ نیز (امث) تص: **تغاری** آٹا گوندھنے کا برتن۔

**تغافل** زبرت، پیش ف۔ اند، ع۔ بے التفاتی، غفلت، کم توجہی، بے پروائی؛ بے خبری۔

محاورہ: **تغافل برتنا** اجتناب کرنا، پرہیز کرنا۔

**تغافل پسند** غافل، بے پروا۔

**تغافل پیشہ** رک: تغافل پسند۔

**تغافل شعار/شیوہ** رک: تغافل پسند۔

**تغایر** زبرت، پیش ی۔ اند، ع۔ فرق، اختلاف؛ غیریّت، غیر ہونا۔

**تغدری** پیش ت، جزم غ، زبرد۔ اند۔ تلیر کی نسل کا ایک سنہری پرندہ۔

**تغذ حیوانچہ** زبرت، جزم غ، جزم ذ، ے لین، جزم ن، زبر چ۔ اند۔ (حیاتیات) غیر تناسلی عمل تولید میں خلیے کے تقسیم ہونے سے پیدا ہونے والے جوڑے میں سے کوئی خلیہ، دختر خلیہ۔

**تغذی** زبرت، زبرغ، ی۔ امث۔ غذائیت، خوراک دیا جانا، غذا پانا۔

**تغذیہ** زبرت، جزم غ، زیرذ، زبری۔ اند، ع۔ خوراک کا جزوِ بدن بننا، انگ کو لگنا، خوراک بہم پہنچانا، غذا دینا، کھلانا۔

**تغذیہ بخش** غذائیت پہنچانے والا، زیادہ غذائیت والا۔

**تغریب** زبرت، جزم غ، ی۔ امث۔ (وطن سے) دور کرنا، دیس نکالا دینا، مسافرت پر آمادہ کرنا۔

**تغریر** زبرت، جزم غ، ی۔ امث۔ خود کو یا کسی اور کو ہلاکت میں ڈالنے کا عمل؛ غرور کرنا، مشک یا بوتل کو پانی سے بھرنا۔

**تغریہ** زبرت، جزم غ، زیرر، زبری۔ اند۔ چپکانا، گوند لگانا؛ گاہک کو پرچانا، تحریص، ترغیب۔

**تغزل** زبرت، زبرغ، شد پیش ز۔ اند، ع۔ غزل کی صورت میں محبت کی باتیں نظم کرنا؛ نظم میں غزل کا سا انداز، عاشقانہ اشعار۔

**تغسل** زبرت، زبرغ، شد پیش س۔ اند۔ غسل کرنا، نہانا۔

**تغسیل** زبرت، زبرغ، س۔ امث۔ جسم پر بہت زیادہ پانی بہانا؛ میت کو غسل دینا۔

**تغشیش** زبرت، جزم غ، ی۔ امث۔ دواؤں میں ملاوٹ کرنا۔

**تغلب** زبرت، زبرغ، شد پیش ل۔ اند، ع۔ غلبہ پانا، زیر کرنا؛ خیانت، غبن؛ دخل اندازی، مداخلتِ بے جا؛ غصب، جارحیت۔

**تغلیب** زبرت، جزم غ، ی۔ امث۔ غالب کرنا، غالب ہونا؛ (مجازاً) زبردستی۔

**تغلیباً** زبرت، جزم غ، ی، ب دو زبر (بن)۔ متعلق فعل۔ غالب طور پر، اکثر و بیشتر۔

**تغلیط** زبرت، جزم غ، ی۔ امث، ع۔ جھٹلانا، غلط ٹھہرانا، تردید کرنا۔

**تغلیطِ محض** دلائل و تجربات کے بعد حاصل ہونے یا کی جانے والی مکمل تردید۔

**تغلیظ** زبرت، جزم غ، ی۔ امث، ع۔ گاڑھا کرنا؛ اینٹھنا؛ سختی، شدت؛ سخت قسم دینا، شدید عہد و پیمان۔

**تغمہ** زبرت، زبرغ، زبرم۔ اند۔ رک: تمغہ۔

**تغوط** زبرت، زبرغ، شد پیش ی۔ اند۔ رفع حاجت، قضائے حاجت کرنا، پاخانہ کرنا۔

محاورہ: **تغوم تغوم کرنا** منہ سے بے معنی آواز/آوازیں نکالنا۔

**تغیر** زبرت، زبرغ، شد پیش ی۔ اند، ع۔ تبدیلی، فرق، تبدل، ایک حالت سے دوسری حالت میں جانا؛ فتور، ابتری۔ نیز **تغییر** (ی)۔

**تغیرِ آفتاب** غروبِ آفتاب کی وہ حالت جب کہ وہ مکمل طور پر غروب نہ ہوا

ہو۔

**تغیربالمرادف** (زیرب،غم ا، جزم ل، پیش م، زیرد) الفاظ کا اس طرح بدلنا کہ مفہوم میں فرق نہ آئے۔

**تغیر پذیر** تبدیل ہونے والا، تبدیلی قبول کرنے والا۔

محاورہ: **تغیر پکڑنا** تبدیل ہوجانا۔

محاورہ: **تغیر دینا** بدلنا، ایک حالت سے دوسری حالت میں پلٹنا۔

**تغیروتبدل** تبدیلیاں، فرق۔

**تغیرات** رک: تغیرجس کی یہ جمع ہے۔

## ت۔ف

**تَف** زبرت۔امذ،ف۔ تپ، حرارت۔

**تُف** پیش ت۔امذ،ف۔ تھوک، لعاب دہن؛ (بطور کلمۂ نفرین) لعنت، تھو، پھٹکار۔

محاورہ: **تف نہ کرنا** بالکل پروانہ کرنا، ذرا توجہ کے لائق نہ سمجھنا۔

**تف ہے** لعنت ہے، پھٹکار ہے۔

**تف** پیش ت، شد نیز جزم ف۔امث۔ ناخنوں کا میل، کھانے کے وہ اجزا جو کھانے کے بعد دانتوں میں رہ جائیں۔

**تفاح** پیش ت، شدف۔امذ،ع۔ سیب۔

**تفاحِ آدم** مردانہ گردن میں نکیلا اُبھار، کنٹھ (انگریزی میں: Adam's Apple)۔ نیز تفاحتِ آدم۔

**تفاخر** زبرت، پیش خ۔امذ،ع۔ گھمنڈ، فخر، ناز؛ بڑائی ظاہر کرنا۔

**تفاخرانہ** فخریہ، ناز سے۔

**تفارق** زبرت، پیش ر۔امذ،ع۔ جدائی، فراق۔

**تفاریق** زبرت،ی۔جمع،مث،ع۔ فرق، تفریق کی جمع؛ قسطیں، وقفے۔

**تفاسیر** زبرت،ی۔امذ،امث،ع۔ تفسیر (رک) کی جمع۔

**تفاصیل** زبرت،ی۔امذ،ع۔ تفصیل (رک) کی جمع۔

**تفاضل** زبرت، پیش ض۔امذ۔ برتری، بزرگی؛ افزائش، زیادتی، افزونی۔

**تفاعل** زبرت، پیش ع۔امذ۔ عمل، کام، اثر پذیر حرکت؛ اغراض و مقاصد؛ فرض، کام۔

**تفاعیل** زبرت،ی۔جمع مذ۔ (عموماً افاعیل کے ساتھ) مراد: عروض کے ارکان۔

**تفاف** زبرت۔امذ۔ گرمی، تپش؛ برقی رو کا عمل۔

**تفاوت** زبرت، پیش د۔امذ،ع۔ فرق، اختلاف؛ کمی، کسر؛ ہٹنا، دور ہونا؛ امتیاز، پہچان؛ ایک دوسرے سے فاصلہ، دُوری۔

محاورہ: **تفاوت بولنا** غلط بیانی کرنا، مختلف بیان دینا۔

محاورہ: **تفاوت کرنا** الگ الگ کرنا، جدا کردینا۔

**تفاول** زبرت، پیش و۔امذ،ع۔ فال نکالنا، شگون لینا، مستقبل کا حال دریافت کرنا۔ نیز تفائل۔

**تفتہ** زبرت، جزم ف، زبرت۔صف،ف۔ جلا ہوا، تپا ہوا، سوختہ؛ (کنایۃً) عاشق، آزردہ، غمگین۔

**تفتیح** زبرت، جزم ف،ی۔امث،ع۔ کھولنا، باز کرنا، کشادہ کرنا (مسامات یا سدّے وغیرہ کا)؛ کھل جانا، کشادگی؛ انشراح؛ فرحت۔

**تفتیدہ** زبرت، جزم ف،ی، زبرد۔صف،ف۔ تپتا یا تپایا ہوا، تپیدہ، سوختہ، جلا ہوا؛ (مجازاً) گرمی سے جُھلسا ہوا۔

**تفتیش** زبرت، جزم ف،ی۔امث،ع۔ دریافت، تحقیقات، پوچھ گچھ کرنا، کھوج لینا، ٹوہ لینا۔

**تفجر** زبرت، زبرف، شد پیش ج۔امذ۔ پانی کا جاری ہونا، پھٹ جانا؛ پیپ کا بہنا؛ صبح کا روشن ہونا۔

**تفحص** زبرت، زبرف، شد پیش ح۔امذ۔ گہرائی میں جانا، تعمق؛ کھودنا، تلاش کرنا؛ گہری سوچ بچار، دریافتِ حال۔

**تفخر** زبرت، جزم ف، شد پیش خ۔امذ،ع۔ فخر، ناز، گھمنڈ۔

**تفخیم** زبرت، زیرف،ی۔امث،ع۔ بڑھانا، شدت پیدا کرنا؛ اہمیت دینا، بزرگ ماننا، تعظیم کرنا؛ (تجوید) مخصوص حروف کو پُر کرکے پڑھنا۔

**مفخم** (پیش م، زبرف، شدخ) معزز۔

**تفرج** زبرت، زبرف، شد پیش ر۔امذ،ع۔ شگفتہ ہونا، کھلنا؛ سیر تفریح کرنا، خوشحالی۔

**تفرح** زبرت، زبرف، شد پیش ر۔امذ۔ فرحت پانا؛ سکھ، تفریح۔

**تفرد** زبرت، زبرف، شد پیش ر۔امذ،ع۔ یکتائی، وحدت؛ خلوت، انفرادیت؛ (تصوف) اپنے دل کو ماسوااللہ سے خالی کردینا۔

محاورہ: **تفرد کرنا** (حدیث) کسی روایت کے بیان کرنے میں راوی کا اکیلا ہونا۔

**تفرس** زبرت، زبرف، شد پیش ر۔امذ،ع۔ فراست، سمجھ بوجھ سے کام لینا؛ تاڑ لینا۔

**تفرض** زبرت، زبرف، شد پیش ر۔امذ۔ فرض کرنا، قیاس کرنا۔

**تفرع** زبرت، زبرف، شد لیٹا پیش ر۔امذ۔ شاخیں نکالنا، شاخیں پھوٹنا؛ اصل یا اُصول سے نکلنا۔

**تفرّغ** زبرت، زبرف، شد لیٹا پیش ر۔ اند۔ فراغت پانا، کسی کام سے فارغ ہونا۔

**تفرّق** زبرت، زبرف، شد پیش ر۔ اند۔ الگ الگ ہونے کا عمل۔ تفریق، تقسیم؛ پھوٹ، انتشار۔

**تفرّقِ اجزا** حصوں کے جدا ہونے یا بکھرنے کا عمل۔

**تفرقع** زبرت، زبرف، لیٹا پیش ق۔ اند۔ کسی چیز کا دھماکے سے اُڑنا، بھک سے ہونا، (انگریزی میں: Explosion)؛ انتشار، پھیلنا خلیوں کے بہت سے مزید خلیوں میں تقسیم ہو جانے کا عمل۔

**تفرقہ** زبرت، جزم ف، لیٹا زیر، زبرق۔ اند، ع۔ پھوٹ، نفاق؛ علیحدگی، افتراق؛ فرق، امتیاز؛ ایک دوسرے سے جدا ہونا، الگ ہونا۔

**تفرقہ انداز** نفاق ڈالنے والا، دلوں میں فرق ڈالنے والا۔

**تفرقہ پرداز** رک: تفرقہ انداز۔

محاورہ: **تفرقہ پڑنا** پھوٹ پڑنا، جدائی ہونا، الگ الگ ہو جانا۔

**تفرقۂ خاطر** طبیعت کی پراگندگی؛ دل کی ناپسندیدگی۔

محاورہ: **تفرقہ ڈالنا** پھوٹ ڈالنا، مخالفت کرانا، دُوری پیدا کرانا، نااتفاقی پیدا کرانا۔

صف: **تفرقہ زا** نااتفاقی پیدا کرنے والا، جدا کرنے والا۔

محاورہ: **تفرقہ ہونا** منتشر ہونا، متفرق ہونا، دُور یا الگ ہونا۔

**تفرنج** زبرت، زبرف، جزم ر، پیش ن۔ اند۔ فرنگی پن، فرنگیوں کا سا انداز۔

**تفرہ** زبرت، جزم ف، زبر ر۔ اند۔ غرور، تکبر، گھمنڈ، فخر، نخوت؛ شان و شوکت دکھانا۔

**تفریح** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ مسرت، فرحت؛ سیر، ہوا خوری، چُہل، مذاق۔

**تفریح بخش** سکون پہنچانے والا، آرام پہنچانے والا۔

**تفریحِ خاطر** تالیفِ قلب، خوشی۔

**تفریحِ طبع** طبیعت خوش کرنے کا عمل۔

**تفریح گاہ** سیر تماشے کی جگہ، تفریح کا مقام، سیر سپاٹے کی جگہ۔

محاورہ: **تفریح لانا** سکون دینا، تازگی پہنچنا۔

محاورہ: **تفریح لینا** مزہ لینا، دل خوش کرنا، کسی کو چھیڑ کر لطف اندوز ہونا۔

**تفریحی** زبرت، جزم ف، ی۔ صف۔ تفریح (رک) سے منسوب۔

**تفریحی ادب** فرحت و خوشی بخشنے والا ادب۔

**تفریخ** زبرت، جزم ف، ی۔ امث۔ پرندوں کا انڈے سینا؛ جراثیم کا فعال ہونے سے پہلے جسم میں پرورش پانا۔

**تفرید** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ ایک ہونا، منفرد ہونا، یکتائی، وحدت؛ الگ کرنا، جدا جدا کرنا، چھانٹنا۔

**تفریس** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ غیر زبان کے لفظ کو فارسی لب و لہجے میں ڈھالنا۔ مثلاً: ٹیلیوژن سے تلویزیون؛ تھیٹر سے تیاتر۔

**تفریط** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ گھٹانا، کم کرنا، کسر/کمی کرنا؛ نظر انداز کرنا؛ تقصیر، کوتاہی۔

**تفریطِ زر** اشیا کی قیمتوں میں حد سے زیادہ کمی۔

**تفریع** زبرت، جزم ف، ی۔ امث۔ (لفظاً) بلندی پر چڑھنے اور اُترنے کا عمل؛ بڑھانا، اضافہ کرنا، شاخ نکالنا، یا نکلنا۔

**تفریغ** زبرت، جزم ف، ی۔ امث۔ خالی کرنا، فارغ کرنا۔

**تفریق** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ بانٹنا، تقسیم کرنا، گھٹانا؛ امتیاز کرنا؛ علیحدگی، جدائی؛ چیر، شگاف، درز۔ جمع: تفاریق۔

**تفریقِ مراتب** (زبرم، زیرت) چھوٹے بڑے کا لحاظ۔

محاورہ: **تفریق ہونا** خارج ہونا، نکلنا۔

**تفسفر** زبرت، زبرف، جزم س، پیش ف۔ اند۔ فاسفورس کا عمل یا آمیزش، ضیا پاشی۔

**تفسرہ** زبرت، جزم ف، زیر س، زبر ف۔ اند۔ قارورہ یا پیشاب؛ قارورہ کی شیشی۔

**تفسندہ** زبرت، جزم ف، زیر س، جزم ن، زبر د۔ صف۔ جھلسانے والا، جلنے والا۔

**تفسیح** زبرت، جزم ف، ی۔ امث۔ کُھلنا، کشادگی، وسیع ہونا، فراخی۔

**تفسیدگی** زبرت، جزم ف، ی۔ امث۔ تپش، گرمی، جلن؛ اُلجھن؛ پریشانی، آفت۔

صف: **تفسیدہ** (ع) گرم، تپا ہوا، جلا ہوا۔

**تفسیر** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ وضاحت، تشریح، خصوصاً آیاتِ قرآنی کی شرح یا اُن پر حواشی۔

**تفسیرِ حکمت** دُنیاوی باتوں کا عقل و دانش کی روشنی میں مطلب سمجھنا یا نکالنا۔

محاورہ: **تفسیر کرنا** تصریح کرنا، کُھلے الفاظ میں بیان کرنا، تفصیل بیان کرنا۔

**تفصیل** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ جزویات کا بیان یا احاطہ؛ کھول کر بیان کرنا، واضح کرنا، توضیح، تشریح، تصریح، اجمال کی ضد؛ دو چیزوں کے درمیان امتیاز کرنا یا الگ الگ سمجھنا۔

**تفصیلاً** جزئیات کے احاطے کے ساتھ، ایک ایک جزو پر، وضاحت سے،

مفصل طریقے سے۔

**تفصیلی** (زبرت، جزم ف، ی) ایک ایک جزو کو نظر میں رکھ کر، مکمل، وضاحت سے۔

**تفصیلیہ** زبرت، جزم ف، ی، زیرل، زبری۔ امذ۔ اوقاتِ تحریف میں وہ علامت جو آنے والی تفصیل سے پہلے اشارۃً درج کی جاتی ہے، کولن یا کولن ڈیش (:-)۔

**تفضّل** زبرت، زبرف، شدپیش ض۔ امذ، ع۔ کرم، مہربانی؛ نیکی، احسان؛ فاضل، زائد ہونا، زیادتی، بیشی۔

**تفضیح** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ رُسوائی، بدنامی، برائی کرنا۔

**تفضیل** زبرت، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ فوقیت، فضیلت، برتری۔ (قواعد) صفتِ مبالغہ، ایسی صفت جو موصوف کو دوسروں سے برتر یا فائق بتائے، مثلاً: اکمل = کامل ترین۔

**تفضیلِ بعض** (لفظاً) بعض پر فضیلت دینا۔ (قواعد) وہ صفت جو متصف کو کسی دوسرے یا بعض سے بہتر قرار دے مثلاً: بیش تر، عزیز تر: مقابلۃً زیادہ عزیز۔

**تفضیلِ تام** (لفظاً) سب پر فضیلت دینا، سب سے افضل بتانا۔ (قواعد) وہ صفت جس کے ذریعے ایک موصوف کی تمام پر ترجیح ظاہر کی جائے، عموماً صفت کے بعد ترین لگایا جاتا ہے، مثلاً: اعلیٰ ترین، بزرگ ترین، بدترین۔

**تفضیلِ نفسی** وہ صفت جس میں مقابلے کا پہلو نہ ہو مثلاً: اعلیٰ اَخلاق، اچھی گفتگو۔

**تفضیلہ** زبرت، جزم ف، ی، زبرل۔ امذ۔ زری کے کام کا کپڑا۔

**تفضیلی** زبرت، جزم ف، ی۔ امذ، ع۔ وہ شخص یا فرقہ جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو دیگر اصحابِ رسول ﷺ سے افضل مانتا ہو، اگرچہ شیعہ نہ ہو۔ نیز تفضیلیہ۔

**تفطّر** زبرت، زبرف، شدپیش ط۔ امذ۔ چرنا، تڑقنا، پھٹنا، آسانی سے ٹوٹ جانا۔ نیز تفطیر۔

**تُف طُفیلی** پیش ت، جزم ف، شدپیش ط، ے لین۔ امذ۔ صف۔ طفیلی مہمان کے ساتھ لگا ہوا بن بلایا مہمان، دوہرا طفیلی۔

**تفطیح** زبرت، جزم ف، ی۔ امذ۔ بہنا، (خون وغیرہ کا) بہہ نکلنا۔

**تفقّد** زبرت، زبرف، شدپیش ق۔ امذ۔ توجہ، پرسشِ احوال، غمخواری کرنا؛ التفات، مہربانی؛ تلاش، جستجو، ڈھونڈنا۔

**تفقّہ** زبرت، زبرف، شد لیٹا پیش ق۔ امذ، ع۔ فقہ کی پابندی، فقہ کا مطالعہ؛ علمِ فقہ سیکھنا، علم و فضل میں ماہر ہونا۔

**تفقّہ فی اَلدین** (زیرف، غم ی، غم ا، غم ل، شدد، ی) دین کا علم، دینی مسائل کی سوجھ بوجھ۔

**تفکّر** زبرت، زبرف، شدپیش ک۔ امذ، ع۔ سوچ بچار، غور و خوض، فکرمندی، پریشانی، اندیشۂ بے جا۔

**تفکّہہ** زبرت، زبرف، شد لیٹا پیش ک، ہ ملفوظ۔ امذ، ع۔ میوہ خوری؛ تفریح؛ ظرافت، تفنن، خوش طبعی۔

**تفل** زبرت، زبرف۔ امذ۔ ندی یا جھیل کے پشتے میں حسبِ ضرورت پانی جاری کرنے کے واسطے کھولا یا بند رکھا جانے والا دروازہ۔

**تفل** زبرت، جزم ف۔ امذ۔ تھوک، لعابِ دہن۔

**تفلا** زیرت، زیرف، شدل۔ امذ۔ یہودیوں کی تین وقت کی نمازیں۔

**تفلسف** زبرت، زبرف، جزم ل، پیش س۔ امذ، ع۔ فلسفے سے شغف یا سرسری دلچسپی نہ کہ حقیقی یا گہرا علم۔ فلسفہ آمیز کلام۔

**تفمّم** زبرت، زبرف، شدپیش م۔ امذ۔ رگوں، ریشوں یا نالیوں کی باہمی بندش، منہ سے منہ ملانا۔ ریشۂ نباتات کا منہ نکلنا یا شاخ اُگنا۔ نیز تفوّہ (زبرت، زبرف، شد و)۔ انگریزی میں: Anastomosing۔

**تفنگ** پیش ت، زبرف، ن غنہ۔ امث، ع۔ بندوق، اصلاً وہ نلکی جس میں غلہ رکھ کر پھونک سے اُڑاتے تھے یا سانس کے زور سے تیر پھینک کر چڑیوں اور دوسرے چھوٹے پرندوں کا شکار کیا جاتا تھا۔ تص: (امذ) تفنگچہ (زبرچ)، طپنچہ، طمنچہ۔

**تفنگ انداز** تیر پھینکنے والا، بندوق چلانے والا؛ وہ مقام جہاں تک تیر، چھرہ یا بندوق کی گولی پہنچ سکے۔

**تفنگ اندازی** بندوق چلانے اور اس کا نشانہ لگانے کا فن۔

محاورہ: **تفنگ چڑھانا** بندوق کی شست باندھنا۔

**تفنگ کا طوطا** توڑے دار بندوق کا ایک آہنی آلہ جس میں فتیلہ رکھ کر بارود کو آگ دیتے ہیں۔

**تفنگچی** بندوقچی، بندوق چلانے والا۔

مرکب: **تفنگی سوراخ** (امذ) پودوں کی ایک بیماری سے پتوں پر گلنے کا داغ جو بندوق کی گولی کے نشان سے ملتا ہوا ہوتا ہے۔

**تفنّن** زبرت، زبرف، شدپیش ن۔ امذ، ع۔ خوش طبعی، تفریح، دل لگی، چُہل؛ دل بہلاوا، مشغلہ۔

مرکب اضافی: **تفننِ طبع** دل خوش کرنا، دل بہلانا۔

**تفو** پیش ت، و مع۔ کلمۂ نفریں۔ تھوک ڈالنا، تھوکنا؛ تھو، پھٹے منہ، لعن طعن، پھٹکار۔

**تفوّق** زبرت، زبرف، شدپیش و۔ امذ، ع۔ برتری، فوقیت، فضیلت، ترجیح، بڑائی۔

**تفویض** زبرت، جزم ف، ی۔امث، ع۔ سپردگی، حوالگی، اختیارات وغیرہ کا سپرد کرنا؛ فیض بخشی۔

**تفویض وتسلیم** اختیارات کا تسلیم کرنا۔

**تفہم** زبرت، زبرف، شد پیش ہ۔اند، ع۔ سمجھ سے کام لینا، فہم وفراست۔

**تفہیم** زبرت، جزم ف، ی۔امث، ع۔ سمجھانا، فہمائش کرنا۔

## ت۔ق

**تقا** پیش ت۔اند۔ پرہیزگاری، خوف خدا۔

**تقابض** زبرت، پیش ب۔اند۔ ایک دوسرے کا باہم قبضہ کرنا، باہم قابض ہونا۔

**تقابل** زبرت، پیش ب۔اند، ع۔ مقابلہ، موازنہ۔

صف: **تقابلی** موازنے سے متعلق، موازنے کی غرض سے مثلاً: تقابلی مطالعہ۔

**تقابلی طریقہ** (زبرط، ی، زبرق) مقابلہ کا قاعدہ، دو چیزوں کا مقابلہ کرنے کا اُصول یا ضابطہ۔

**تقابلی لسانیات** ہم اصل زبانوں کی مماثلت اور اختلاف کا عہد بہ عہد جائزہ وتحقیق۔

**تقابلی مطالعہ** مختلف علوم کا آپس میں مقابلہ کرنے کا طریقہ۔

**تقاتل** زبرت، پیش ت۔اند۔ باہم قتل کرنا، مارنا۔

**تقادم** زبرت، پیش د۔اند۔ پرانا ہونا، قدیم ہونا؛ (قانون) ایک مدت جس کے بعد کسی جرم کی سزا نہیں دی جاسکتی۔

**تقار** زبرت، شد ق۔صف۔ خطابت سے شوق رکھنے والا، ماہر مقرر (امث) تقاری۔

**تقارب** زبرت، پیش ر۔اند، ع۔ قریب ہونا، پاس ہونا؛ قرب اور نزدیکی؛ (عروض) ایک بحر جس کا وزن آٹھ بار فعولن ہے، بحر متقارب۔

**تقاری** زبرت، شد ق۔امث۔ خطابت یا تقریر کا فن۔

**تقاریر** زبرت، ی۔امث، ع۔ رک: تقریر جس کی یہ جمع ہے۔

**تقاصر** زبرت، پیش ص۔اند۔ گھٹنا، کم ہونا۔

**تقاضا** زبرت۔اند، ع۔ طلب، مانگ، خواہش، احتیاج؛ اصرار، تاکید، ابرام؛ طبعی علت یا لازمی سبب، رجحان، عمر کے مختلف مدارج میں پیدا ہونے والی خواہش۔

غلط العوام: تقاضہ۔

محاورہ: **تقاضا اُترنا** مطالبہ پورا ہونا۔

محاورہ: **تقاضا اُٹھانا** مانگ یا طلب گوارا کرنا؛ (قرض وغیرہ لے کر) مطالبے کا موقع دینا۔

محاورہ: **تقاضا کرنا** مطالبہ کرنا، مانگنا، بار بار طلب کرنا۔

محاورہ: **تقاضا ہونا** اصرار ہونا، مطالبہ ہونا۔

**تقاضائے بشریت** (زبرب، زبرش، زیرر، شد زبری) انسانی تقاضے، انسان ہونے کے ناطے پیدا ہونے والے مطالبات۔

**تقاضائے سن، عمر، وقت** بچپن یا بڑھاپا کی طبعی خواہش کے موافق، حسب موقع۔

**تقاضگیر** زبرت، زبرض، ی۔اند۔ تقاضا کرنے والا، مطالبہ کرنے والا۔

کہاوت: **تقاضے کا حقہ بھی نہیں پیا جاتا** جس بات میں جھگڑا ہو وہ نہیں کرنی چاہیے، قرض نہیں لینا چاہیے۔

**تقاطر** زبرت، پیش ط۔اند، ع۔ قطرہ قطرہ ٹپکنا، بوندا باندی؛ ترشح۔

**تقاطع** زبرت، لینا پیش ط۔اند، ع۔ ایک دوسرے کو قطع کرنا، دو خطوں کا کسی نقطے پر ملنا، منقطع ہونا۔

**تقاطع صلیبی** دو خطوں کا آپس میں اس طرح ملنا کہ صلیب کی شکل بن جائے۔

**تقاعد** زبرت، پیش ع۔اند۔ کسی کام سے ہاتھ اُٹھا لینا، باز رہنا؛ بے پروائی، پس ماندگی۔

**تقاعدہ** زبرت، پیش ع، زبرد۔اند۔ سستی، ہچر مچر۔

**تقاوت** زبرت، زبرو۔امث۔ پرہیزگاری، پاکیزگی، تقویٰ۔

**تقاوی** زبرت۔امث، ع۔ امداد، تقویت، سہارا؛ قوت دینا، مدد دینا۔

**تقاوی قرضہ** (اند) وہ امدادی رقم جو کاشتکاروں کو زراعت کی ترقی کے لیے حکومت کے خزانے سے دی جائے، امدادی قرضہ۔

**تقاویم** زبرت۔امث، ع۔ تقویم (رک) کی جمع۔

**تقبیح** زبرت، جزم ق، ی۔امث۔ مذمت، قباحت بیان کرنا، بُرائی کرنا۔

**تقبیل** زبرت، جزم ق، ی۔امث۔ چومنا، بوسہ دینا۔

**تقدس** زبرت، زبرق، شد پیش د۔اند، ع۔ پاک ہونا، قابلِ حرمت ہونا؛ خالص ہونا۔

صف: **تقدس مآب** (مَ آب) پاکیزہ سرشت، بزرگ، پاکیزہ۔

**تقدم** زبرت، زبرق، شد پیش د۔اند، ع۔ (ترتیب یا وقت وغیرہ میں) آگے ہونا، پہلے ہونا؛ پیش پیش ہونا؛ سبقت، برتری، ترجیح؛ ترقی۔

**تقدم بالشرف** (زیرب، غم ا، غم ل، شد زبرف، زبرر) فضیلت و بزرگی کی وجہ سے مقدم ہونا۔

**تقدیم وتاخر** (وج، زبرت، زبرا، شد پیش خ) ترتیب میں آگے پیچھے ہونا؛ مراتب کے لحاظ سے سلسلہ قائم کرنا، پیش و پس، مقدم ومؤخر۔

**تقدمہ** زبرت، جزم ق، زیر د، زبر م۔ امذ، ع۔ تمہید، دیباچہ؛ پیشگی ادائی یا حساب؛ تخمینہ۔

**تقدمۃ الجیش** (پیش ت، غم ا، جزم ل، ے لین) فوج کا وہ حصہ جو آگے آگے چلتا ہے۔

**تقدیر** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ قسمت جو قدرت کی طرف سے متعین خیال کی جاتی ہے، بخت، نصیب؛ اندازہ، مقدار؛ مفروضہ، قیاسی صورت، قدر متعین کرنا۔

محاورہ: **تقدیر اُلٹ جانا** مقدر کا خلاف ہونا، نصیب پلٹ جانا، بدقسمتی ہونا۔

**تقدیرِ الٰہی** مشیتِ خداوندی، اللہ کی مرضی۔

محاورہ: **تقدیر اُونچی جگہ لڑنا** دولت مند گھرانے میں بیاہ ہونا۔

محاورہ: **تقدیر آزمانا** قسمت کے بھروسے پر کوئی کام کرنا، قسمت آزمانا۔

**تقدیر آزمائی** رک: **تقدیر آزمانا** کی حالت وکیفیت۔

محاورہ: **تقدیر بگڑنا** رک: **تقدیر اُلٹ جانا**۔

محاورہ: **تقدیر پر چھوڑنا** کسی معاملہ میں تدبیر کی بجائے قسمت پر قانع ہوجانا، کوئی تدبیر نہ کرنا۔

محاورہ: **تقدیر پر راضی ہونا** اچھے برے جیسے بھی حالات ہوں اُن پر قناعت کرلینا، خوش رہنا۔

محاورہ: **تقدیر پر رونا** بدنصیبی پر آنسو بہانا، مقدر پر افسوس کرنا۔

محاورہ: **تقدیر پلٹنا** مقدر کا اچھے سے بُرا یا بُرے سے اچھا ہونا؛ رک: **تقدیر اُلٹ جانا**۔

محاورہ: **تقدیر پھر جانا** رک: **تقدیر پلٹنا**۔

محاورہ: **تقدیر پھوٹ جانا / پھوٹنا** قسمت کا بگڑ جانا، نصیب برگشتہ ہونا؛ (کنایۃً) بُری جگہ شادی ہونا۔

محاورہ: **تقدیر جاگنا** بھلے دن آنا، قسمت کا بیدار ہونا، وقت کا موافق ہونا، حالات سازگار ہونا، نصیب جاگ جانا۔

محاورہ: **تقدیر چمکانا** مقدر روشن کرنا، قسمت بدلنا، کامیابی کے اسباب بہم پہنچانا۔

محاورہ: **تقدیر چمکنا** تقدیر جاگنا، اچھے دن آنا، نصیب جاگ جانا، وقت کا موافق ہونا، حالات سازگار ہونا۔

محاورہ: **تقدیر سونا / سو جانا** قسمت کا ناموافق ہونا، بُرے دن آنا، حالات ناسازگار ہونا۔

مقولہ: **تقدیر سے زور نہیں چلتا** جو قسمت میں لکھا ہو وہ ہو کر ہی رہتا ہے۔

محاورہ: **تقدیر سیدھی ہونا** زمانہ موافق ہونا، حالات سازگار ہونا۔

**تقدیر سے** خوش قسمتی سے۔

**تقدیر کا بگاڑ** قسمت کا پھیر، مقدر کی خرابی۔

محاورہ: **تقدیر کا بل نکل جانا** بدبختی دور ہونا۔

محاورہ: **تقدیر کا دامن پکڑنا** رک: **تقدیر پر چھوڑنا**۔

محاورہ: **تقدیر کا دکھانا** قسمت کا لکھا پیش آنا؛ مصیبت میں مبتلا ہونا۔

**تقدیر کا کھوٹا** جس کی قسمت خراب ہو، بدنصیب۔

**تقدیر کا لکھا** وہ بات جو قسمت کے مطابق ہو کر رہے، قسمت کا لکھا، شدنی امر، نوشتہ قسمت۔

**تقدیر کا کھیل** قسمت کی بات، قسمت کی باتیں۔

محاورہ: **تقدیر کا لکھا پورا ہونا** جو قسمت میں ہو وہ ہو جانا، جو قسمت میں لکھا ہوا سے کوئی نہیں ٹال سکتا۔

**تقدیر کا مارا** بدنصیب، بدقسمت۔

محاورہ: **تقدیر کا منہ پھیر لینا / پھیرنا** بدبختی آنا، بُرا وقت آنا، حالات کا خراب ہوجانا، مالی تنگی آنا۔

محاورہ: **تقدیر کا موافق آجانا** قسمت اچھی ہونا، نصیب یاور ہونا، اچھے دن آنا، حالات سازگار ہونا۔

محاورہ: **تقدیر کو رونا** کم نصیبی پر شکوہ کرنا، قسمت کو بُرا بھلا کہنا۔

**تقدیر کی گردش** قسمت کی خرابی، بدبختی۔

کہاوت: **تقدیر کے آگے کسی (تدبیر) کی نہیں چلتی** اگر قسمت ہی خراب ہو تو اس کا علاج ممکن نہیں، یعنی قسمت کے خراب ہونے پر کسی قسم کی تدبیر کارگر نہیں ہوتی۔

محاورہ: **تقدیر کا کھلنا / کُھل جانا** مقدر کا موافق ہوجانا، قسمت چمک جانا، اچھے دن آنا، حالات بہتر ہوجانا۔

کہاوت: **تقدیر کھوٹا کیوں اُٹھائے ٹوٹا** بدنصیب ہمیشہ نقصان اُٹھاتا ہے۔

محاورہ: **تقدیر گردش میں ہونا** قسمت خراب ہونا، بدنصیب ہونا۔

محاورہ: **تقدیر لوٹ جانا** تقدیر کا دغا دے جانا، قسمت کا خراب ہونا، بُرے دن آنا۔

محاورہ: **تقدیر میں لکھا ہونا** مقدر میں ہونا، قسمت میں ہونا۔

**تقدیر والا** خوش نصیب، بخت آور، اچھی قسمت والا۔

محاورہ: **تقدیر یاور ہونا** بخت اچھے ہونا، قسمت اچھی ہونا۔

**تقدیس** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ پاکیزگی کا بیان، حمد وتسبیح کرنا۔

**تقدیس وتحمید** خدا کی پاکی بیان کرنا اور حمد کرنا؛ عبادت وریاضت کرنا، نماز

روزہ، اوراد اور وظائف بجالانا۔

**تقدیم** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ سبقت، اوّلیت؛ قدیم ہونا؛ ترجیح، برتری، فضیلت، بزرگی؛ پیش کرنا، بجالانا۔

محاورہ: **تقدیم ہونا** برتر ہونا؛ بڑھانا، افضل ٹھہرانا۔

محاورہ: **تقدیم کرنا** پیش کرنا، بجالانا؛ آگے بڑھنا۔

**تقدیم وتاخیر** آگے پیچھے کرنا یا ہونا۔

**تقرب** زبرت، زبرق، شدپیش ر۔ اند، ع۔ نزدیکی؛ قریب قریب، لگ بھگ ہونا؛ نزدیک ہونے کی کوشش کرنا۔

**تقرب الی اللّٰہ** عبادات کے ذریعے اللّٰہ کے قریب ہونا، خدا کی بارگاہ میں قربت کی کوشش کرنا۔

**تقرح** زبرت، زبرق، شدلیٹا پیش ر۔ اند۔ زخم میں پیپ پڑنا، ناسور بننا۔ انگریزی میں: Ulceration۔

**تقرر** زبرت، زبرق، شدپیش ر۔ اند، ع۔ مامور، متعین، تعینات ہونا، چنا جانا، انتخاب، ملازمت ہونا؛ طے پانا۔

اکیف: **تقرری** (امث) تعیین، ماموری۔

**تقرف** زبرت، زبرق، شدپیش ر۔ اند۔ زخم کے منہ کا تازہ ہونا۔

**تقریب** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ نزدیکی، تقرب؛ باعث، سبب، وسیلہ، ذریعہ، بہانہ؛ سفارش؛ تذکرہ، ذکر؛ موقع محل؛ تعارف؛ کسی اہم موقع پر اجتماع، جشن؛ رسم۔ اصلاً: قریب آنا۔

محاورہ: **تقریب ڈالنا** طرح ڈالنا، تدبیر نکالنا، طرز نکالنا۔

**تقریباً** زبرت، جزم ق، ی، دوزبرب (بن)۔ متعلق فعل، ع۔ قریب قریب، اندازاً تخمیناً، ضمناً، ذیلی طور پر۔

**تقریح** زبرت، جزم ق، ی۔ امث۔ زخم ڈالنا۔ (صف) **مقرح** جو زخم پیدا کرے (دوا بوٹی وغیرہ)۔

**تقریر** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ منہ سے بولنا، تفصیل سے بیان کرنا، بات کرنا؛ توضیح، بیان، ذکر، خطابت، وعظ، درس؛ بحث، تکرار، مباحثہ؛ آواز، صوت؛ بول چال، زبان۔

محاورہ: **تقریر بھگارنا** اترا اترا کر بولنا، تقریر کا کمال دکھانا، بڑھ چڑھ کر بولنا، باتیں بنانا۔

**تقریر کا لچھا** مسلسل تقریر یا اُس کا لطف، آواز کا اُتار چڑھاؤ۔ نیز لچھے دار تقریر۔

محاورہ: **تقریر لگانا** بیان کرنا، تقریر کرنا۔

محاورہ: **تقریر میں بند ہونا** لاجواب ہو جانا، تقریر کرنے سے مجبور ہونا یا معذور ہونا۔

محاورہ: **تقریر نکالنا** نکتہ پیدا کرنا؛ عیب چینی کرنا۔

**تقریراً** زبانی کلامی۔

صف: **تقریری** منسوب بہ تقریر؛ زبانی۔

صف: **تقریریا** حجتی، بحثی، جھگڑالو۔

**تقریس** زبرت، جزم ق، ی۔ امث۔ ٹھنڈا کرنا، سرد کرنا؛ ٹھنڈ، جماؤ۔

**تقریظ** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ کسی تصنیف پر اظہار رائے جو عموماً توصیفی ہوتا ہے۔

**تقریظ نگار** تقریظ لکھنے والا۔

**تقریع** زبرت، جزم ق، ی۔ امث۔ ملامت کرنا، سرزنش کرنا، ڈانٹنا؛ تنبیہ کرنا۔

**تقسیط** زبرت، جزم ق، ی۔ امث۔ قسط بندی کرنا؛ اہل وعیال پر خرچ کے معاملے میں بخل کرنا۔

**تقسیم** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ بانٹنے یا حصے کرنے کا عمل، الگ الگ کرنا؛ طرح، انداز، طور، ڈھنگ۔

**تقسیم اراضی** زرعی زمین کو ملکیت کے لحاظ سے چھوٹے چھوٹے کھیتوں میں بانٹنا۔

**تقسیم کار** (فلم سازی) فلم کی نمائش کرانے والا؛ بانٹنے یا تقسیم کرنے والا۔ انگریزی میں: Distributor۔

**تقسیمِ کار** اہلیت یا صلاحیت کے لحاظ سے افراد میں کام بانٹنا۔

محاورہ: **تقسیم کرنا** بانٹنا، حصے کرنا، الگ الگ کرنا۔

محاورہ: **تقسیم لگانا** حصے مقرر کرنا، بانٹنا۔

**تقشر** زبرت، زبرق، شدپیش ش۔ اند، ع۔ چھل جانا، چھلکا الگ ہونا، چھال یا پپڑی اُکھڑنا۔

**تقشف** زبرت، زبرق، شدپیش ش۔ اند۔ بہت سادہ زندگی بسر کرنا، بُری حالت میں رہنا، پھٹے حالوں رہنا، نفاست پسندی کی ضد۔

**تقشیر** زبرت، زبرق، ی۔ اند۔ چھلکا اُتارنا، چھیلنا، پوست اُتارنا۔

**تقصیر** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ کمی، کوتاہی، قصور، خطا، سہو؛ (بطور ادب واحترام) حضور، سرکار۔ (طبیعیات) آواز کو دبا دینا، تکبیر کی ضد۔

محاورہ: **تقصیر اُتارنا** گناہ معاف کرنا، خطا بخش دینا۔

**تقصیرِ حضوری** غیر حاضری۔

محاورہ: **تقصیر کرنا** کوتاہی کرنا، دیر کرنا۔

فقرہ: **تقصیرِ معاف (ہو)** کلمۂ معذرت کی تخفیف جو دکن میں رائج تھی، غلطی معاف فرمائیے۔

**تقصیر مند** قصوروار، خطاوار۔

**تقطر** زبرت، زبرق، شد لینا پیش ط۔ اند۔ ع۔ بوند بوند ٹپکنے کی حالت، قطرہ قطرہ نکلنا؛ کسی سیال کے چھن کر نکلنے کی کیفیت۔

**تقطع** زبرت، زبرق، شد لینا پیش ط۔ اند۔ وقفہ، وقتِ راحت۔ انگریزی میں: Intermission۔

**تقطیب** زبرت، جزم ق، ی۔ امث۔ قطب نما بنانا، کسی شے خصوصاً برقائی ہوئی دھات کا یہ صورت اختیار کرنا کہ اس کا ایک سرا قطب شمالی کی طرف اور دوسرا قطب جنوبی کی طرف ہو؛ متضاد مؤقف اختیار کرنا، ایک دوسرے کے آمنے سامنے ڈٹ جانا۔ انگریزی میں: Polarization۔

**تقطیر** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ قطرہ قطرہ ٹپکنا، کسی سیال کا چھن کر نکلنا، عملِ کشید۔ انگریزی میں: Distillation۔

**تقطیر اُلبول** (غم ا، جزم ل، ولین) پیشاب کا قطرہ قطرہ ہو کر آنے کا مرض۔

**تقطیر گر** رک: تقطیر کرنے والا؛ ٹپکاؤ کے ذریعے صفائی کرنے یا صاف کرنے والا۔ انگریزی میں: Filter۔

**تقطیع** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ ٹکڑے کرنا، قطع کرنا، کاٹنا، توڑنا، اثر زائل کرنا، تجزیہ۔ (عروض) مصرع کے الفاظ کو ارکانِ بحر کے مطابق جانچ کر دیکھنا؛ کتاب یا صفحے کا سائز۔

**تقلب** زبرت، زبرق، شد پیش ل۔ اند، ع۔ پلٹنا، اُلٹنا، اُلٹا کرنا، بالکل برعکس حالت میں لے آنا، تغیر، رُخ بدلنا؛ تبدیلِ نوع، انقلابِ نوعی۔ (امث) تقلیب۔

**تقلص** زبرت، زبرق، شد پیش ل۔ اند۔ سکڑنا، جسامت میں کمی واقع ہونا۔

**تقلید** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ پیروی، اتباع، نقل؛ فقہ اور دینی امور میں چار ائمہ میں سے کسی کی پیروی؛ (قانون) جعل، فریب؛ کوئی منصب سونپ دینا۔ صف: مقلد۔

**تقلیدی** رک: تقلید جس سے یہ منسوب ہے؛ رواجی، نقل کیا ہوا۔

**تقلیل** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ چھوٹا کرنا، کم کرنا؛ قلت، کمی، اختصار۔

**تقلیلِ الفاظ** (امث) مدعا بیان کرنے کے لیے کم سے کم الفاظ کا استعمال کرنا۔

**تقلیل حاصل** (معاشیات) زمین کی پیداواری صلاحیت میں تدریجی کمی۔

**تقلیم** زبرت، جزم ق، ی۔ امث۔ کاٹنا؛ (ناخن) تراشنا۔

**تقمیر** زبرت، جزم ق، ی۔ امث۔ قمری مہینے کی مدت، ایک چاند سے دوسرے چاند تک کا درمیانی عرصہ یا دورانیہ جو ساڑھے اُنتیس دنوں پر مشتمل ہوتا ہے۔

**تقمیط** زبرت، جزم ق، ی۔ امث۔ نوزائیدہ بچے کو کچھ عرصے تک کپڑے میں لپیٹ کر جکڑے رکھنے کا دستور، غندق کرنا، دونوں ہاتھوں اور پاؤں کو اکٹھا کر کے باندھنا۔

**تقوز** زبرت، جزم ق، شد پیش و۔ اند۔ مسرور کُن، مسرت بخش، خوش نما۔

**تقوم** زبرت، جزم ق، شد پیش و۔ اند۔ سیدھا ہونا، درست ہونا۔

**تقویٰ** زبرت، جزم ق، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ پارسائی، پرہیزگاری، گناہوں سے بچنا۔ نیز تقوا۔ صف: متقی پرہیزگار، نیک۔

محاورہ: **تقویٰ کرنا** پرہیزگاری اختیار کرنا۔

**تقویت** زبرت، جزم ق، زیرو، شد زبری۔ امث، ع۔ قوت بڑھانا، اعانت، مددگاری، (مجازاً) ڈھارس، دلاسا، تسکین، اطمینان، تسلی۔

**تقویم** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ جنتری، کیلنڈر؛ قائم کرنا، سیدھا کرنا، اُستوار کرنا؛ اُفتاد، فطری وضع؛ شیرازہ، قوام، گوندھی ہوئی مٹی یا مادہ جس سے کوئی ہیولا بنایا جائے؛ تشکیل، اصلاح، درستگی۔ جمع: تقاویم۔ مرکب: **احسنِ تقویم** بہترین ساخت۔

**تقویم پار** پرانا، گزرا ہوا، بےکار۔

**تقویم پارینہ** پرانی جنتری۔ مراد: ناکارہ شے، ردی۔

**تقویم خانہ** رصدگاہ۔

محاورہ: **تقویم کرنا** مقدر میں لکھنا، پہلے سے لکھ دینا۔

**تقویم ملت** قوم کا شیرازہ۔

**تقی** زبرت۔ صف، ع۔ نیک، متقی، پرہیزگار۔

**تقیح** زبرت، زبرق، شد پیش ی۔ اند۔ پیپ پڑ جانا۔

**تقید** زبرت، زبرق، ی۔ امث۔ تاکید، تنبیہ، روک ٹوک۔

**تقید** زبرت، زبرق، شد پیش ی۔ اند، ع۔ خود کو پابند کرنا؛ مشاہدہ، نگرانی؛ توجہ، مشغولیت؛ محنت، کوشش۔

**تقیہ** زبرت، زیرق، شد زبری۔ اند، ع۔ رک: تقویٰ۔ نیز بناوٹی پرہیزگاری، بناوٹ، تصنع؛ اپنے اصل عقیدے کو چھپانا، ظاہراً دوستی کا اظہار کرنا جبکہ دل میں نفرت یا عداوت کا جذبہ ہو۔

## ت۔ک

**تک** (۱) زبرت۔ امث، ہ۔ بڑی ترازو (جسے عموماً طور پر زمین میں نصب کیا جاتا ہے)، ڈنڈی، کانٹا۔

**تک** (۲) زبرت۔ امث۔ حد وانحصار کے لیے، زور و تاکید کے لیے مستعمل،

بھی؛ جگہ کی انتہا ظاہر کرنے کے لیے، پاس، دُور۔

**تک** (۳) زبرت۔ تکنا (رک) سے مشتق۔

**تک** پیش ت۔ امذ، ہ۔ لفظوں کا جوڑ، قافیہ؛ نسبت، مناسبت۔

متعلق فعل: **تک بے تک** فضول، بے مقصد۔

**تک بندی** (امث) گیت یا نظم کے بول بنانا، قافیہ ملانا۔

محاورہ: **تک جوڑنا** محض قافیے سے قافیہ ملانا۔

محاورہ: **تک سے تک ملانا** قافیے جوڑنا، تکلف کے ساتھ اُلٹے سیدھے شعر موزوں کرنا۔

**تک کی بات** معقول بات، جچی ہوئی بات۔

**تکا** زبرت، شدک۔ امذ۔ وہ بکرا جو گلّے کے آگے آگے چلے۔ نیز تکہ۔

**تکا** زبرت۔ امذ، ف۔ گوشت کا پارچہ، خاص کر وہ جسے بھون کر کھاتے ہیں۔ غلط العام: تکہ۔

محاورہ: **تکا بوٹی کرنا** تمام جسم کو کاٹ پھینکنا، فنا کر دینا، دھجیاں کر ڈالنا؛ بانٹ لینا۔

**تُکا** پیش ت۔ امذ۔ وہ تیر جس میں نوک نہ ہو؛ (پتنگ بازی) پتنگ کا ٹھڈا یا عمودی تیلی؛ قیاس، انداز، اَٹکل۔

محاورہ: **تُکا چلانا** محض اَٹکل سے کام لینا، قیاس آرائی کرنا۔

**تُکا سا** بالکل سیدھا، تیر کی طرح سیدھا۔

محاورہ: **تُکا سا کھڑا رہنا** ہر وقت موجود رہنا، ہمہ وقت تیار رہنا۔

**تُکا سی داڑھی** وہ بڑی داڑھی جو رخساروں پر نہ ہو۔

محاورہ: **تُکا لگانا** قیاس آرائی کرنا، اَٹکل سے کام لینا۔

مرکب: **تُکا فضیحتی** زبانی لڑائی جھگڑا، چپقلش۔

فعل مرکب، محاورہ: **تُکا لگنا** اتفاق سے کام ٹھیک ہو جانا، نشانہ ٹھیک بیٹھنا۔

**تکاثر** زبرت، پیش ث۔ امذ، ع۔ خوش حالی، فراغت، دولت کی فراوانی؛ کثرت، تعدد۔

**تکاثف** زبرت، پیش ث۔ امذ، ع۔ کثیف، گاڑھا ہونا، میل جمنا، غلیظ ہونا؛ جماؤ۔ نیز تکثیف سکڑنا۔

**تکار** زبرت۔ امذ۔ کھیت کی تیسری دفعہ جتائی، تین مرتبہ ہل چلانا۔

**تُکار** پیش ت۔ امذ۔ تو (رک) کو تحتی جو تحقیر کے لیے آتا ہے۔

**تکاسل** زبرت، پیش س۔ امذ، ع۔ کسلمندی، سُستی، مٹھا پن، آرام پسندی؛ خود کو سُست ظاہر کرنا۔

**تکافل** زبرت، پیش ف۔ امذ۔ کفالت، خرچ اُٹھانا، خبرگیری کرنا۔

**تکافو** زبرت، و مع۔ امذ۔ ہم کفو، ہم مرتبہ ہونا، ہمسر و ہمدوش ہونا۔

**تکان** (۱) زبرت۔ امث، ف۔ تھکا ہونے کی کیفیت، تھکاوٹ، سُستی۔ (صف) **بے تکان** مسلسل، برابر، بغیر رُکے، بغیر تھکے۔

محاورہ: **تکان اُتارنا** تھکن اُتارنا، تازہ دم ہونا؛ (عوامی) جماع کرنا، ہم بستر ہونا۔

محاورہ: **تکان اُترنا** رک: تکان اُتارنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **تکان چڑھنا** تھکنا، سُستی آنا۔

**تکان** (۲) زبرت۔ امث، ف۔ حرکت، جنبش، جھٹکا۔ دھکا، ایڑھ جو گھوڑے کو دی جائے۔

محاورہ: **تکان پہنچنا** صدمہ پہنچنا، جھٹکا لگنا۔

محاورہ: **تکان کھانا** جھٹکے کھانا، جھٹکوں کا اثر قبول کرنا۔

**تکاہل** زبرت، پیش ہ۔ امذ۔ سُستی، کاہلی۔

**تکید** زبرت، زبرک، شد پیش ی۔ امذ۔ عروج، بلندی، معراج۔

**تکبر** زبرت، زبرک، شد پیش ب۔ امذ، ع۔ غرور، گھمنڈ، بڑائی۔

محاورہ: **تکبر کرنا** اِترانا، بڑائی دکھانا، غرور کرنا؛ سبقت لے جانا۔

**تکبیر** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ اللہ اکبر کا نعرہ لگانا، اللہ کی بڑائی بیان کرنا۔ (قواعد) کسی لفظ میں ایسا تصرف کرنا جس سے بڑا پن ظاہر ہو، مثلاً: مٹھی کے مقابل مٹھا۔

محاورہ: **تکبیر پڑھنا** خدا کی بڑائی بیان کرنا؛ اللہ اکبر کہنا۔

محاورہ: **تکبیر پھیرنا** ذبح کرنا، گلے پر چھری چلانا۔

**تکبیرِ تحریمہ** (لیٹا زبرت، جزم ح، ی) نماز کی نیت باندھ کر پہلی بار اللہ اکبر کہنا۔

**تکبیرِ تشریق** حج کے دوران میں نویں ذی الحج سے تیرھویں تک ہر فرض نماز کے بعد پڑھی جانے والی تکبیر۔ اللہ اکبر۔ اللہ اکبر۔ لاالٰہ الا اللہ واللہ اکبر۔ اللہ اکبر وللہ الحمد۔

**تکبیرِ صوت** آواز کو اُونچا کرنا۔

محاورہ: **تکبیر کرنا** ذبح کرنا، گلے پر چھری چلانا۔ نیز تکبیر پھیرنا۔

**تکبیرِ مکبر** نمازِ باجماعت میں امام کی تکبیر کا بآوازِ بلند اعادہ کرنے والے کا اللہ اکبر کہنا۔

**تکبیری شیشہ** عکس کو بڑھا کر دکھانے والا آئینہ۔

**تکتکی** زبرت، جزم ک، زبرت۔ امث۔ سطح کی ہمواری جانچنے کا آلہ، بڑھئی کا اوزار، گُنیا۔

**تکثا** زبرت، جزم ک۔ امذ۔ ورق، پتا۔

**تکثیر** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ کثرت، افراط، بہتات۔

**تکثیرت** بڑھوتری، زیادتی۔

**تکثیف** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ گاڑھا ہونا؛ میلا یا گدلا ہونا؛ (لفظاً) باہم اکٹھا ہونا۔

**تکدد** زبرت، زبرک، شد پیش د۔ امذ، ع۔ مشقت، محنت۔

**تکدر** زبرت، زبرک، شد پیش ک۔ امذ۔ خاک آلود ہونا، میلا ہونا؛ بغض، کدورت۔

**تکدمہ** زبرت، زبرک، زیرد، زبرم۔ امذ۔ اندازے کی تفصیل، تخمینہ، میزانیہ۔

**تکذیب** زبرت، جزم ق، ی۔ امث، ع۔ جُھٹلانا، غلط بتانا؛ شدت سے انکار کرنا۔

**تکدیہ** زبرت، جزم ک، زیرد، زبری۔ امذ۔ گدائی، بھیک مانگنا۔

**تکر** زبرت ک۔ امذ۔ دہی یا چھاچھ جس میں ۳/۴ حصہ پانی ہو۔

**تکراٹ** زبرت، جزم ک۔ امث۔ دہی بلونے کی رئی، متھانی، بلونی۔

**تکرار** زبرت، جزم ک۔ امث، ع۔ مکرر یا بار بار ہونا؛ دوہرانا، اعادہ کرنا، حجت، بحثا بحثی، تنازعہ، جھگڑا، ردوکد۔ نیز تکرر بار بار واقع ہونا۔

محاورہ: **تکرار پڑنا** بحث ہونا، جھگڑا ہونا۔

محاورہ: **تکرار چلنا** بحث شروع ہونا۔

محاورہ: **تکرار کرنا** جھگڑنا، بار بار کہنا۔

محاورہ: **تکرار لانا** حجت کرنا، رَدّوکد کرنا۔

محاورہ: **تکرار نکالنا** حجت پیدا کرنا، جھگڑا شروع کرنا۔

**تکراری** جھگڑالو، نزاعی، جھگڑنے والا۔

**تکرر** زبرت، زبرک، شد پیش ر۔ امذ۔ مکرر یا بار بار ہونا؛ دوہرانا۔

**تکرم** زبرت، زبرک، شد پیش ر۔ امذ۔ شرف، کرم؛ بہ تکلف سخی ہونا۔

**تکریر** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ تکرار (رک)، مکرر لانا۔

**تکریم** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ عزت کرنا، تعظیم کرنا، خاطر مدارت کرنا؛ اکرام، اعزاز۔

**تکڑا** زبرت، جزم ک۔ صف، ہ۔ طاقتور، مضبوط، ٹانٹا۔ نیز تگڑا۔

**تِکڑا** زیرت، جزم ک۔ صف، ہ۔ تین مصرعوں پر مشتمل صنفِ شعر، تین بتی۔

**تکڑم** زیرت، جزم ک، زبرڑ۔ امث۔ جعل، فریب، دغا، دھوکا؛ ترکیب، طریقہ، تدبیر۔ نیز تکڑمی جعل سازی، چالاکی، ہوشیاری، دھوکے بازی۔

**تکڑی** زیرت، زبرک۔ امث، ہ۔ گاڑی/بگھی میں ایک ساتھ جوتے جانے والے تین گھوڑے۔

**تکس** پیش ت، شد زبرک۔ امذ، ہ۔ وہ پتہ جس میں پان رکھ کر تنز و طی شکل کی پڑیا بناتے ہیں۔

**تکسر** زبرت، زبرک، شد پیش س۔ امذ، ع۔ ٹوٹ پھوٹ، شکستگی؛ (طب) اعضا شکنی، بخار ہونے سے پہلے کی کیفیت؛ گھٹانا، کم کرنا۔ نیز تکسیر۔

**تکسل** زبرت، زبرک، شد پیش س۔ امذ۔ سُست ہونا، کاہل ہونا۔

**تکسیب** زبرت، جزم ک، ی۔ امث۔ اکتساب کا عمل، کسب کرنا، حاصل کرنا، کوشش کر کے کسی شے کا پالینا۔

**تکسید** زبرت، جزم ک، ی۔ امث۔ آکسیجن کی آمیزش؛ زنگ کھانا، زنگ آلود ہونا؛ میل کشی، میل دُور کرنا۔

**تکسیر** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ توڑنا، حصے حصے کرنا؛ (تعویذ نویسی) اعداد کو تعویذ کے خانوں میں اس طرح لکھنا کہ مجموعہ ہر طرف سے چار آئے۔

**تکشف** زبرت، زبرک، شد پیش ش۔ امذ۔ (جراحی) زخم وغیرہ کا کُھل جانا۔

**تکشیف** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ کشف، انکشاف، کُھلنا، ظاہر ہونا، عیاں ہونا۔

**تکفل** زبرت، زبرک، شد پیش ف۔ امذ، ع۔ ذمہ داری، ضمانت؛ پرورش، پرداخت۔

**تکفیر** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ کافر بنانا، کفر کا فتویٰ لگانا؛ گناہوں کا کفارہ دینا۔

**تکفیل** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ کفالت کرنا، پرورش، دیکھ بھال کا ذمہ دار ہونا۔

**تکفین** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ میت کو کفن پہنانا۔

**تُکّل** پیش ت، شد زبرک۔ امث۔ ایک قسم کی پتنگ جس میں دو طرف کانپ لگی ہوتی ہے۔

**تکلا** زبرت، جزم ک۔ امذ۔ چرخ کا سُوا جس کے گھومنے سے سُوت بلا جاتا ہے؛ سنگ تراشی کا ایک دھاردار اوزار؛ بٹیوں کی ڈوک جس پر کلابتون بٹ کر چڑھتا جاتا ہے؛ وہ آہنی سلاخ جس سے پکوان نکالتے ہیں۔ نیز تکلوا۔

محاورہ: **تکلا سوزن کرنا** تکلے سے سوراخ کرنا، تکلا بھونکنا؛ تکلیف دینا۔

**تِکلا** زیرت، جزم ک۔ امذ۔ (پتنگ بازی) وہ ڈور جو ہاتھ کے نیچے کھول کر انگوٹھے اور چھنگلیا پر لپیٹتے ہیں۔

**تکلف** زبرت، زبرک، شد پیش ل۔ امذ، ع۔ جھجک، رکاوٹ، تامل؛ بناوٹ، نمود و نمائش، ظاہر داری؛ اہتمام، زحمت کشی؛ آرائش، سجاوٹ؛ غیریت، بیگانگی؛ کمال، سلیقہ، خوبی، نزاکت۔ جمع: **تکلفات** رسوم و آداب۔

**تکلف آمیز** تکلف والا، پُر تکلف۔

محاورہ: **تکلف برتنا** ظاہر داری سے کام لینا؛ اہتمام سے کام لینا، آرائش کا ایسا سامان کرنا جو سادگی کے خلاف ہو؛ شرم سے کام لینا، غیریت اختیار کرنا۔

**تکلف برطرف** بغیر کسی ظاہرداری کے، کسی خصوصی اہتمام کے بغیر، بے حجابی سے؛ خطا معاف، صاف صاف۔

محاورہ: **تکلف کرنا** رک: **تکلف برتنا**۔

**تکلف مزاج** بہت تکلف کرنے والا؛ اہتمام کرنے والا؛ شرم کرنے والا، حجاب کرنے والا۔

کہاوت: **تکلف میں ریل چل دی** لکھنؤ کے دو شریف آدمی کہیں جارہے تھے، ایک نے دوسرے سے کہا کہ پہلے حضرت سوار ہوں، دوسرے نے کہا قبلہ پہلے آپ سوار ہوں، پہلے نے پھر کہا پہلے آپ، غرض دیر تک یہی ہوتا رہا اور اتنے میں ریل گاڑی چل دی۔

کہاوت: **تکلف میں تکلیف ہے سراسر** تکلف یا ظاہرداری میں ہمیشہ تکلیف ہوتی ہے۔

محاورہ: **تکلف نکلنا** زیبائش ہونا، اہتمام ہونا، نمایاں ہونا۔

**تکلفات** زبرت، زبرک، شد پیش ل۔ جمع۔ اند، ع۔ **تکلف** (رک) کی جمع۔

**تکلفاتِ رسمی** ظاہرداری کی باتیں، ظاہری نمود و نمائش۔

**تکلفاتِ لایعنی** فضول ٹھاٹھ، بیکار کی ظاہرداری۔

**تکلم** زبرت، زبرک، شد پیش ل۔ اند، ع۔ بولنا، بات کرنا۔

**تکلم ریز** (ے) بولنے والا، بات کرنے والا۔

**تکلیس** زبرت، جزم ک، ی۔ امث۔ چونا سازی، چونا پھیرنا یا چڑھانا؛ کیمیائی عمل جس میں چونا شامل ہو؛ نمو پذیر جسم میں ہڈیوں کا بننا۔

**تکلیف** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ زحمت؛ دکھ، رنج؛ درد؛ حکم، ہدایت؛ فرمائش؛ فریضہ جس کی بجا آوری لازم قرار دی گئی ہو؛ تکلف، اہتمام؛ حرکت، جھونکا، مثلاً: تکلیفِ ہوا۔

محاورہ: **تکلیف اُٹھانا** مصیبت برداشت کرنا، زحمت گوارا کرنا۔

محاورہ: **تکلیف پانا** دکھ پہنچنا، رنج پہنچنا۔

محاورہ: **تکلیف پہنچانا** دکھ دینا، ایذا دینا۔

صف: **تکلیف دہ** (لیٹا زیر، ہ ملفوظ) جس سے دکھ پہنچے، تکلیف دینے والا۔

**تکلیف دہی** (امث) زحمت دینا۔

محاورہ: **تکلیف دینا** دکھ دینا، ایذا دینا، زحمت دینا؛ ترغیب دینا، کوئی کام ذمے لگانا۔

محاورہ: **تکلیف فرمانا** آنا، تشریف لانا، (آنے کی) زحمت گوارا کرنا، قدم رنجہ فرمانا۔

محاورہ: **تکلیف کھینچنا** زحمت اُٹھانا، دکھ برداشت کرنا۔

محاورہ: **تکلیف گزرنا** مصیبت میں بسر ہونا، دکھ ہونا۔

**تکلیفِ شرعی** دینی فرائض۔

**تکمل** زبرت، زبرک، پیش م۔ اند، ع۔ مکمل کرنا، اجزا کو باہم ملا کر مربوط کرنا۔ انگریزی میں: Integration۔

**تکملہ** زبرت، جزم ک، لیٹا زیر م، زبر ل۔ اند، ع۔ تکمیل کرنے والا جز، ضمیمہ، تتمہ؛ مکمل کرنے کا عمل۔ (ریاضی) کسی عمل یا مساوات کو مکمل کرنے والے عمل یا جز کی قیمت یا اس کی دریافت کا عمل۔ انگریزی میں: Integer Integraion۔ نیز **تکمل احصا**۔

**تکمہ** پیش ت، جزم ک، زبر م۔ اند، ف۔ گھنڈی، بٹن، بوتام؛ وہ حصہ جس میں گھنڈی پھنسائی جاتی ہے، کاج۔

**تکمۂ گریبان** گریبان میں لگا ہوا بٹن یا گھنڈی۔

**تکمید** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ گرم پانی سے سینکنا، ٹکور کرنا؛ گرم پانی کی تھیلی یا بوتل سے سکائی۔

**تکمیل** زبرت، جزم ک، ی۔ امث، ع۔ پورا کرنا، کامل کرنا، کسر نکالنا۔ نیز رک: **تکملہ**۔

محاورہ: **تکمیل پانا** مکمل ہونا، پورا ہونا، ختم ہو جانا۔

**تکمیل پذیر** مکمل ہونے والا، ختم ہونے کے قریب۔

محاورہ: **تکمیل کو پہنچنا** مکمل کرنا، انجام کو پہنچانا۔

**تکمیلِ مسل** مسل کے نقائص کو دور کرنا، ہر ایک ضروری کاغذ مسل کے ساتھ شامل کرنا۔

**تکنا** زبرت، جزم ک۔ فعل متعدی، ہ۔ لگاتار دیکھنا یا گھورنا، ٹکٹکی باندھنا، بغور دیکھنا؛ انتظار کرنا۔

**تکنی** زبرت، جزم ک۔ امث۔ بندوق کی نال پر لگا ہوا سوراخ جس میں سے دیکھ کر مکھی کی سیدھ نشانے سے ملاتے ہیں؛ فوجی گاڑی کا دیدبان۔

**تکنیک** زبرت، جزم ک، ی۔ امث۔ کسی فن کے اُصول، گُر یا آزمودہ طریق کار؛ ہنرمندی، فنون کا نظریہ۔ انگریزی کے لفظ "Technique" کا مورد۔ (صف) **تکنیکی** فنی۔

**تکوا** زبرت، جزم ک۔ اند۔ تیلی پر لپیٹی ہوئی سوت کے گالے کی پتلی سی بتی جس سے تکلے پر سوت کاتا جاتا ہے۔ پونی، تماگا۔ نیز رک: **تکلا**۔

**تکوائی** زبرت، جزم ک۔ امث۔ سخت نگرانی، دیکھ بھال، نگہداشت۔

**تکوری** زبرت، جزم ک، وج۔ امث۔ بے مروتی۔

**تکول** زبرت، وج۔ امث۔ کستوری سے مشابہ ایک خوشبودار بیل جس کی بو مشک سے مشابہ ہوتی ہے، پھول زرد اور پھل سیاہ، مزہ تیز۔ نیز **تکولم**۔

**تکون** زیرت، وج۔امث، ہ۔ مثلث، تین کونوں والی، سہ گوشی۔

صف: **تکونا** تین گوشوں یا پہلوؤں والا۔نیز **تکونیا**۔

**تکوّن** زبرت، زبرک، شدپیش و۔اند۔ وجود میں آنا، حدوث؛ پیدائش؛ قیام۔

**تکوین** زبرت، جزم ک، ی۔امث، ع۔ پیدا ہونا یا کرنا، تخلیق کرنا۔

**تکوینِ نو** نئی پیدائش، نیا جنم۔

صف: **تکوینی** رک: **تکوین** سے منسوب۔

**تکوینی تخیل** ذہن کا تخلیقی عمل، لاموجود کی پیش بینی۔

**تکوینی ترکیب** پیدائشی یا فطری ترکیب۔

**تکوینیات** تخلیقِ عالم کے متعلق غور و فکر کا علم اور نظریات، توالد و تناسل کا مطالعہ۔

**تکویہ** زبرت، جزم ک، زیرو، زبری۔اند۔ گرم سلاخ، سوئی یا تیزاب وغیرہ سے زخم یا مسوں کو داغنے یا جلانے کا عمل۔انگریزی میں: Cauterization۔

**تکہ** زبرت، شدزبرک۔ رک: **تکا**۔

صف: **تکہ ریش (ی)** بکرے کی سی نکی داڑھی والا۔

**تکہن** زبرت، زبرک، شدپیش ہ۔اند۔ کاہن کا پیشہ یا عمل؛ کہانت، پیش گوئی، فال گوئی۔

**تکی** زبرت، شدک۔امث۔ ٹکٹکی، گھورنا، تکنا۔

محاورہ: **تکی لگانا** گھورنا، دیر تک دیکھتے رہنا، ٹکٹکی باندھنا۔

**تکی دان** زبرت۔ کاغذ، لفافے رکھنے کا خانے دار استادہ ڈبا یا بکس، کاغذ دان۔

**تکیرو** زبرت، ے، وامع۔صف۔ منہ تکنے والا، خوشامدی، حاشیہ بردار۔نیز **تکیڑو**۔

**تکیف** زبرت، زبرک، شدپیش ی۔ کیف حاصل کرنا، لطف اُٹھانا، مزہ آنا۔

صف: **مکیف** ہوا کو گیس کے ذریعے ٹھنڈا کرنا۔انگریزی میں: Air Conditioning۔

**تکینی** زبرت، ے۔امث، ہ۔ چھوٹا تکیہ، بچوں کے پہلو میں رکھنے کا چھوٹا گول تکیہ۔

**تکیہ** زبرت، جزم ک۔اند، ف۔ سہارا، بھروسہ؛ سر کے نیچے رکھنے کا نرم گدا، ٹیک؛ پیٹھ کے سہارے کے لیے گول موٹا پھولا پھولا روئی بھرا، بیلن نما گولا؛ فقیروں کا ٹھکانا جو عموماً کسی مزار کے پاس ہوتا ہے، درویشوں کے رہنے کی جگہ، گھر، ٹھکانہ؛ قبر، مزار، گورستان؛ کرسی وغیرہ کی پیٹھ۔

محاورہ: **تکیہ آباد کرنا** درویشی اختیار کرنا، فقیر کے تکیے میں جا رہنا۔

محاورہ: **تکیہ باندھنا** رہائش اختیار کرنا، تکیہ کرنا۔

**تکیۂ خیال** وہ خیال جو دل میں جم جائے اور کسی کی عام سوچ بچار پر حاوی ہو۔

**تکیہ دار** وہ فقیر جو قبرستان میں رہے، قبرستان کا سجادہ نشین؛ ٹیک والا۔

محاورہ: **تکیہ دینا** سہارا دینا، کسی چیز کے لیے ٹیک لگانا، سہارا لینا؛ آؤ بھگت کرنا۔

محاورہ: **تکیہ دھوپ میں رکھنا** سوتے میں ایک ہی کروٹ لینے سے جو گردن میں درد ہو جاتا ہے اِس کے علاج کی تدبیر کے لیے تکیے کو دھوپ میں گرم کر کے اُس پر درد والی کروٹ سے لیٹنا۔

محاورہ: **تکیہ رکھنا** اعتماد کرنا، بھروسہ کرنا۔

**تکیۂ صدا** گفتگو میں آواز کا نشیب و فراز اور دباؤ جس سے کسی مخصوص لب و لہجہ کا ادائے تلفظ میں اظہار ہوتا ہے، لہجہ۔

محاورہ: **تکیہ کرنا** اعتماد کرنا، بھروسہ کرنا؛ ٹیک لگانا؛ ستانا؛ اُمید رکھنا، آس رکھنا۔

**تکیہ کلام** وہ لفظ یا جملہ جو زبان پر چڑھ جائے اور گفتگو میں بار بار منہ سے بے ساختہ نکلے۔عام: **تکیۂ کلام**۔

**تکیہ گاہ** بھروسے کی جگہ؛ ٹیک لگانے، آرام کرنے کی جگہ۔

**تکیے کا کتا** ایسا شخص جو دوسروں کے ٹکڑوں پر پڑا رہے۔

**تکھار کر / کے** زیرت، زبرک، جزم ر۔متعلق فعل، ہ۔ گھما پھرا کر، کرید کرید کر، دلیل کے ساتھ۔

**تکھارنا** زیرت، جزم ر۔فعل متعدی، ہ۔ کسی بات کو پکا کرنے کے لیے تین بار کہنا یا کہلوانا؛ دلیل سے ثابت کرنا۔

**تکھرا** زیرت، جزم کھ۔اند، ہ۔ تین بار ہل چلایا ہوا کھیت۔

محاورہ: **تکھرا کرنا** بوائی سے پہلے تین مرتبہ ہل چلانا۔

**تکھونٹا** وج۔صف، ہ۔ تین کونوں والا، سہ پہلو، سہ گوشہ۔

## ت۔گ

**تگ** زبرت۔امث، ف۔ دوڑ، تیز بھاگنا، گرم رفتاری؛ کنویں یا دریا کی تہہ۔

محاورہ: **تگ جانا** دوڑ جانا، بھاگ جانا۔

مرکب عطفی: **تگ و تاز** جولانی، تیزی؛ (مجازا) دوڑ دھوپ، کوشش؛ چڑھائی، فوج کشی۔

**تگ و دو** کوشش، جدوجہد، سعی۔

صف: **تگاور** تیز دوڑنے والا گھوڑا۔

**تگا** پیش ت۔اند۔ ایک سفید نیلاہٹ لی ہوئی چیز کا نام جو بانس کے اندر سے نکلتی

ہے اور دوا کے طور پر استعمال ہوتی ہے، بنسلوچن، طباشیر۔

**تگّا** زبرت، شدگ۔ اند، ت۔ انّا کا خاوند، دایہ کا شوہر۔

**تِگّا** زیرت، شدگ۔ صف، ہ۔ کبڑا، گوژہ پشت؛ پیادہ، چٹھی یا پیغام لانے والا۔

**تگاپو** زبرت، ومع۔ امث، ف۔ بھاگ دوڑ، گھوڑے کی اُچھل کود؛ تگ و دو، کوشش، جدوجہد، سعی؛ تلاش، جستجو؛ کرید؛ اُدھیڑبن۔

**تگانا** زبرت۔ فعل متعدی، ہ۔ دھاگا ڈالنا، پرونا؛ سلوانا۔ نیز (امث) تگائی، تکیانا۔

**تگاو** زبرت۔ اند۔ ہری بھری نشیبی زمین؛ لڑائی، جنگ۔

**تگاور** زبرت، زبرو۔ اند، ف۔ تیز رفتار جانور جس پر سواری کی جاسکے، تیز رفتار گھوڑا؛ جھڑپ، ٹکر۔

**تگٹ** زبرت، زبرگ۔ اند۔ زریں یا روپہلے چھاپ کا کپڑا۔

**تگدری** پیش ت، جزم گ۔ رک: تلور۔

**تگدم** زیرت، زبرگ، شدزبرد۔ اند، ہ۔ تین کا مجموعہ۔ نیز (رک) تگرم۔

**تگر** زبرگ۔ اند، ہ۔ ایک خوشبودار سیاہ لکڑی جو بطورِ دوا نیز خوشبویات میں بھی استعمال ہوتی ہے۔

**تگرگ** زبرت، زبرگ، جزم ر۔ اند، ف۔ سنگریزہ نما وہ منجمد سرد پانی جو آسمان سے برسے، اولا، ژالہ۔

**تگڑ** زبرت، زبرگ۔ اند، ہ۔ دھات کی بنی چادر یا پتلا ورق؛ دھات سے بنایا گیا تمغہ؛ ڈھال پر بنا نشان۔

**تگڑا** زبرت، جزم گ۔ صف، ہ۔ ہاتھ پاؤں سے مضبوط، موٹا تازہ، طاقتور۔ (مث) تگڑی زوردار۔

**تگڑم** زیرت، جزم گ، زبرڑ۔ امث۔ سازش، گٹھ جوڑ، جوڑتوڑ، دھوکا دہی؛ تین کی یکجائی۔

**تگن** زیرت، پیش گ۔ امث۔ گانے بجانے میں تین گنی آواز کی رفتار، گویے کی ابتدائی لے کو اُونچا (تین گنا) لے جانے سے پیدا ہونے والی آواز؛ طبلے کی تیز گت۔ نیز تگنی۔

**تگنا** زیرت، جزم گ۔ اند، ہ۔ تین گنا، سہ چند۔ (مث) تگنی۔

**تگنی** زیرت، جزم گ۔ امث، ہ۔ تگنا (رک) کی تانیث۔

محاورہ: **تگنی کا ناچ نچانا** تیز ناچ ناچنے پر مجبور کر دینا؛ بہت تنگ کرنا، ستانا؛ حیران و پریشان کر دینا۔

**تگہا** لیٹا زیرت، زبرگ۔ صف۔ تین درجوں یا دالانوں والا (مکان)۔

**تگہی** (مث) وہ عمارت جس میں تین دالان در دالان ہوں۔

**تگی** زبرت، شدگ۔ امث، ہ۔ ڈور، دھاگا، بٹی ہوئی ڈوری؛ ایک قسم کی مچھلی پکڑنے کی ڈور۔

**تگیانا** دھاگا ڈالا، ڈورے ڈالنا۔

**تگی** زیرت، شدگ۔ امث، ہ۔ (پہلوانی) خمیدہ کمر؛ کم عمر لڑکوں کا کھیل جس میں ایک جھک جاتا اور دوسرا اُس پر سوار ہوتا ہے۔

محاورہ: **تگی بننا** کمر جھکانا، حالتِ رکوع میں آنا۔

**تگیں** زبرت، ی، ن غنہ۔ صف، ف۔ زور آور، قوی؛ شجاع، بہادر، دلیر۔

## ت۔ل

**تل (۱)** زبرت۔ امث، ع۔ پہاڑی، زمین، فرش؛ کھنڈرات کا ڈھیر؛ زیرِ پا۔ جمع: تلال (زیرت)۔

**تل تخیری** زمین کو جھلسانے والی (دھوپ)۔

**تل (۲)** زبرت۔ اند، ہ۔ تلا/ تلے کی تخفیف؛ پیندا؛ چپت، تھپڑ؛ مزاج؛ سراپا؛ ماتحت، تابع۔ مرکبات میں مستعمل۔

**تل بولی** کسی زبان کی تحتی بولی، فرع کی فرع، ذیلی بولی۔

**تل بیج** پھوٹنے والے بیج کی نیچے کی طرف پھوٹنے والی جڑ۔

**تل بیلی** بےچینی، اضطراب۔

محاورہ: **تل تمیں پڑنا** کھلبلی یا ادھم مچنا، افراتفری ہونا۔

**تل چوا (ومع)** وہ نرم زمین جس کے نیچے سخت زمین ہوتی ہے اور بارش کے بعد بہت نرم ہو جاتی ہے۔

صف: (متعلق فعل) **تل دھار اُوپر دھار** پیہم، مسلسل، لگاتار۔

**تِل (۱)** زیرت۔ اند، ہ۔ ایک پودا اور اُس کا مہین بیج جس سے خوردنی تیل نکالا جاتا ہے اور بھون کر لڈو اور ریوڑی وغیرہ بھی بناتے ہیں۔ سیاہ اور سفید دو قسم کا ہوتا ہے، کنجد۔

**تل (کے) برابر** بہت قلیل مقدار یا بہت تھوڑی جگہ، ذرہ بھر۔

**تل بھگا (پیش بھ، شدگ)** وہ کُٹے ہوئے تل جن میں شکر ملی ہوئی ہو۔

**تل بھر** رک: تل (کے) برابر۔

محاورہ: **تل چاٹنا** شادی کی ایک رسم جس میں دولھا کو رخصت کے وقت بطورِ ٹوٹکا دلھن کے ہاتھ سے کالے تل چٹوائے جاتے ہیں تاکہ وہ عمر بھر دلھن کا مطیع رہے۔

**تل چاول** تلوں کی ایک مٹھائی۔

صف: **تل چاولا** چتکبرا، سیاہ و سفید ملا جلا۔ نیز **تل چانولا/ چانولی**۔

**تل چاولی** چاولوں کے ساتھ ملے ہوئے تل؛ سیاہ اور سفید بال۔

**تل چاولی داڑھی** وہ داڑھی جس میں سیاہ اور سفید بال ہوں۔

**تِل** (۲) زیرت۔ امذ۔ آنکھ کی پُتلی کے بیچ کا نقطہ جو قریب دیکھنے پر قدرے پھیلتا اور دُور دیکھنے پر سکڑ کر مہین ہو جاتا ہے؛ چہرے یا جسم کے کسی حصہ پر پیدائشی سیاہ نقطہ، سُرمے یا کاجل وغیرہ سے بنایا ہوا ویسا ہی نشان، خال۔ (مجازاً) نہایت چھوٹی چیز۔

محاورہ: **تِل بنانا** نظرِ بد سے بچانے کے لیے چہرے پر کسی جگہ کاجل یا سرمے کا نشان بنانا۔

محاورہ: **تِل بندھنا** آفتاب کی کرنوں کا آتشی شیشے سے گزر کر ایک جگہ جمع ہونا۔

**تِل بھر** رک: تِل (کے) برابر۔

محاورہ: **تِل بھر جگہ نہ ہونا** ذرا سی بھی گنجائش نہ ہونا، بالکل بھی جگہ نہ ہونا۔

کہاوت: **تِل بھر لہو پہاڑ برابر محبت (نہیں)** عزیز، رشتے دار کو دوست سے زیادہ درد ہوتا ہے، اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب اپنا دور کا رشتے دار قریبی دوست سے زیادہ کام آتا ہے۔

محاورہ: **تِل پھوٹتے رو دینا** معمولی سی خلافِ مزاج بات پر آنسو بہانے شروع کر دینا۔

محاورہ: **تِل پھوٹی آنا** چور اُچکے کا کسی مکان میں داخل ہونا۔

کہاوت: **تِل چور سو بجر چور** جس نے معمولی چوری کی وہ بڑی چوری بھی کر سکتا ہے؛ چھوٹی چوری اور بڑی چوری جرم کے لحاظ سے برابر ہوتی ہے۔

محاورہ: **تِل دھرنے کی جگہ نہ ہونا** رک: تِل بھر جگہ نہ ہونا۔

**تِل** (۳) زیرت۔ امذ۔ لمحہ، پل، دقیقہ۔

متعلق فعل: **تِل تِل** پل پل یا ہر پل، ہر لمحہ، لمحہ بہ لمحہ۔

**تِل تِل کا حساب** ذرہ ذرہ کا حساب، رتی رتی کا حساب۔

**تُل** پیش ت۔ امث، ہ۔ ترازو، کانٹا؛ یکساں، برابر؛ نشے میں دھت، چُور۔ نیز تُلا۔

محاورہ: **تُل بیٹھانا** رک: تُل بیٹھنا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **تُل بیٹھنا** متوازی بیٹھنا، توازن برقرار رکھ کر بیٹھنا، جم کر بیٹھنا۔

محاورہ: **تُل پڑنا** آمادہ ہونا، کسی کام پر پوری طرح متوجہ یا تیار ہو جانا؛ وزن کیا جانا، تول ہونا، جانچا جانا، پرکھا جانا۔

محاورہ: **تُل رہنا** مقابلے کے لیے کسی کے سامنے کھڑا ہونا۔

**تُل کر** آمادہ ہو کر، جم کر، تیار ہو کر۔

**تلا** زبرت۔ امذ، ہ۔ برتن کا پیندا؛ جوتے، جوتی کا نچلا حصہ جو چلنے میں زمین پر پڑتا ہے۔

**تلاتوپ** (وج) دوڑ دھوپ؛ شور، پکار۔

محاورہ: **تلا دینا** ہانڈی یا پتیلی کے نیچے گیلی مٹی چڑھانا تاکہ آگ سے محفوظ رہے۔

**تلاملی** (زبرم) اضطراب، بے چینی، گھبراہٹ۔

**تلا** زیرت۔ امذ، ف۔ سونا، ٹیکا، طلا؛ مرہم، لیپ۔

**تلا** زیرت، شدل۔ امذ، ف۔ سونے کا تار، سنہری گوٹا کناری وغیرہ، سنہری جھالر؛ طلائی کام۔

**تُلا** (۱) پیش ت۔ امث۔ ایک طفیلی بیل جس کی پھلیوں سے نکلنے والے سرخ، سفید یا دو رنگے سیاہ و سرخ دانے ایک رتی کے باٹ کے طور پر جوہریوں کے کانٹوں میں استعمال ہوتے ہیں۔

**تلا بیج** (امذ) تلا کے دانے۔

**تُلا** (۲) پیش ت۔ امذ، ہ۔ ترازو، کانٹا۔

محاورہ: **تُلا رکھنا** ترازو کے دونوں پلوں کو برابر رکھنا؛ توازن برقرار رکھنا۔

محاورہ: **تُلا رہنا** مقابلے کے لیے کسی کے سامنے کھڑا ہونا، آمادہ رہنا، تیار رہنا۔

محاورہ: **تُلا کھڑا ہونا** (برسنے کے لیے) تیار رہنا؛ آمادہ ہونا، تیار ہونا۔

**تُلا لگن** (زبرل، زبرگ) (نجوم) سورج کا بُرج میزان میں داخل ہونا۔

**تُلا ہوا ہاتھ** جچا ہوا یا بھرپور وار۔

**تُلا** (۲) پیش ت۔ امذ۔ گاڑی کے دُھرے کو قائم رکھنے کے لیے دونوں سروں پر ٹھکی ہوئی روک۔ نیز تولا۔

**تُلا** پیش ت، شدل۔ امذ۔ دُم چھلا۔

**تلابیلی** زبرت، ے۔ امث۔ بے قراری، بے چینی، اضطراب۔

**تلاتل** زبرت، زبرت۔ امذ۔ زمین کا چوتھا طبقہ؛ دوزخ کے سات حصوں میں سے چوتھا۔

**تلاٹا** زبرت۔ صف۔ نیچے، مشرق۔

**تلاٹے اُپرائے** نیچے اُوپر۔

**تلاجی** زبرت۔ امث۔ تلی ہوئی ترکاری کے قتلوں سے دہی میں سے تیار کردہ کھانا مثلاً: بینگن کی تلاجی۔

**تلاحق** زبرل، پیش ح۔ امذ۔ میل، آمیزش، خلط ملط۔

**تلازم** زبرت، پیش ز۔ امذ، ع۔ باہمی میل، وابستگی، ایک دوسرے کے ساتھ لازم ہونا۔

**تلازمِ اختیاری** لازم قرار دینے یا نہ دینے کا اختیاری عمل۔

مرکب: **تلازمِ اَفکار/ خیالات** ذہن میں ایک دوسرے کے ساتھ کسی قسم کا ربط رکھنے والے خیالات کا سلسلہ۔

**تلازمہ** (لیٹازیرز) لازم ہونے والی بات، لازمی حصہ؛ کلام میں ایسے الفاظ کی یکجائی جو ایک دوسرے کے ساتھ ظاہری یا معنوی ربط رکھتے ہوں۔

**تلاش** زبرت۔امث،ت۔ جستجو، کھوج، سراغ؛ آرزو، خواہش؛ کوشش، سعی؛ معنی آفرینی۔

**تلاشِ حق** سچائی کی تلاش، حقیقت کی جستجو۔

**تلاشِ روزگار** روزی یا نوکری کی جستجو، رزق کا ڈھونڈنا۔ نیز **تلاشِ معاش**۔

محاورہ: **تلاش میں رہنا** جستجو میں رہنا؛ فکر میں رہنا۔

**تلاشی** زبرت۔امث،ف۔ جھاڑا، گھر میں کسی چیز کی جستجو جو عدالتی حکم سے کی جائے۔صف: **متلاشی** تلاش کرنے والا، ڈھونڈنے والا۔

محاورہ: **تلاشی لینا** ڈھونڈنا، چوری کا مال ڈھونڈنے کے لیے کسی کے مکان یا کسی شخص کی دیکھ بھال۔

**تلاطم** زبرت، پیش ط۔امذ،ع۔ طوفان، اُتھل پتھل، پانی کے تھپیڑے؛ (مجازاً) ہیجان، ہنگامہ، ہلچل؛ جوش و خروش، ولولہ؛ بے چینی، اضطراب۔

محاورہ: **تلاطم میں لانا** تہہ و بالا کرنا، ہلچل مچادینا۔

**تلافی** زبرت۔امث،ع۔ نقصان کا بدل، عوض۔

مرکب: **تلافیِ مافات** (لیٹازیرف) نقصان کا بدلہ یا ازالہ۔

**تلاقی** زبرت۔امث۔ ملاقات؛ آمنا سامنا۔

**تلالا** زبرت۔امذ۔ نعرہ، غلغلہ؛ گانے کی آواز، صوت، صدا؛ (مجازاً) دھوم، شہرت۔

**تلالو** زبرت، ومع۔امث۔ چمک دمک، آب و تاب۔

**تلام** زیرت۔امذ،ع۔ غلام کا غلام، خدمت گار، ملازم۔

**تلامذہ** زبرت، زیرم، زبرذ۔مذ،ع۔ رک: **تلمیذ** جس کی یہ جمع ہے۔

**تلامذۃُ الرحمٰن** (پیش ۃ، غم ا، غم ل، شد زبر ب، جزم ح) (لفظاً) خدا کے شاگرد؛ (مجازاً) قدرتی طور پر ذہین، صاحبِ ایجاد، خصوصاً شاعروں کے لیے مستعمل۔

**تلاملی** زبرت، زبرم۔امث۔ بے چینی، تلملاہٹ۔

**تلامیذ** زبرت،ی۔ **تلمیذ** (رک) کی جمع۔ نیز **تلامذہ**۔

**تلانجلی** زیرت، جزم ن، زبرج۔امث۔ ہندوؤں میں پُرکھوں کے نام پر تل اور پانی اُچھالنے کی رسم۔

محاورہ: **تلانجلی دینا** قطع تعلق کرنا، یکسر بے تعلقی اختیار کرنا، مردہ سمجھ لینا۔

**تلانیکی** زیرت،ی۔امذ۔ جنوبی ہند کا ایک درخت جس کے بیجوں سے مشینوں کے لیے تیل نکالا جاتا ہے۔

**تلاؤ** زبرت، وج۔امذ۔ تالاب، پوکھر؛ (رنگائی) نیل تیار کرنے کا حوض۔

**تلاوا**(۱) زبرت۔امذ۔ رات کو گشت کرنے والا سپاہیوں کا دستہ۔

**تلاوا**(۲) زبرت۔امذ۔ تلا ہوا پکوان۔

**تلاوا** پیش ت۔امذ،ہ۔ گاڑی کی وہ لکڑی جس پر اُس کا سارا بوجھ رہتا ہے اور وہ دھرے کے اُوپر لگائی جاتی ہے۔

**تلاوت** زیرت، زبرو۔امث،ع۔ پڑھنا، آواز سے پڑھنا، خصوصاً قرآن شریف؛ کسی کے پیچھے پیچھے آنا۔

**تلائی** زبرت۔امث،ہ۔ تلنے کا عمل۔

**تلائی** زیرت۔امث،ہ۔ تیل دینا، تدہین، جسم پر تیل کی مالش۔

**تلائی** پیش ت۔امث،ہ۔ تولنے کا عمل؛ منڈی میں بیوپار کا مال تولنے کی اُجرت۔

**تلبر** زیرت، جزم ل، زبرب۔صف۔ چتی دار، دھبے دار، داغ دار، مشکی۔ نیز **تلبری**۔

**تلبس** زبرت، زبرل، شد پیش ب۔امذ،ع۔ لباس پہننا؛ (مجازاً) رفاقت، شامل ہونا۔

**تلبیت** زبرت، جزم ل،ی۔امث۔ پھلوں کے گودے کا عرق نکالنا یا چھان کر صاف کرنا (انگریزی میں: Pulping)۔ جانوروں کی ریڑھ کی رگ کاٹ کر ذبح کرنے کا عمل، جھٹکا کرنا۔

**تلبید** زبرت۔امث۔ بالوں کی پٹی جمانا، گوند وغیرہ لگا کر بالوں کو جمانا۔

**تلبیس** زبرت، جزم ل،ی۔امث،ع۔ بھیس بدلنا، اس طریقے کا بناؤ سنگھار کہ دیکھنے والا دھوکا کھا جائے؛ دھوکا دینا، کایا پلٹ کرنا، جعل سازی کرنا۔

**تلبیسِ سکہ** سکہ بدل کر چلانا، نقل کرنا، جعلی سکہ بنانا۔

**تلبیسِ لباس** (قانون) دھوکا دینے کے لیے سرکاری وردی پہننا۔

**تلبیسِ مبین** کھلا دھوکا؛ سرِ عام کی جانے والی بددیانتی۔

**تلبیہ** زبرت، جزم ل، زیرب، زبری۔امذ،ع۔ لبیک کہنا، حج اور عمرے کے دوران میں ''لبیك اللّٰھم لبیك الخ'' پڑھنا۔

**تلپانا** زیرت، جزم ل۔ فعل متعدی۔ تیل لگا کر چکانا۔

**تلپٹ** زبرت، جزم ل، زبرپ۔صف،ہ۔ اُلٹ پلٹ، اوندھا سیدھا، زیر و زبر؛ مضطرب، پریشان؛ گم، غائب؛ تباہ، غارت، ملیامیٹ۔ (اصلاً: سطح کا پلٹنا۔ **تل**: سطح؛ **پٹ**: اُلٹا)۔

محاورہ: **تلپٹ کرنا** تباہ کر دینا، اُجاڑ دینا؛ غائب کر دینا؛ پامال کر دینا؛ چُرا لینا، چُھپا دینا۔

**تل پھلا** پیش ت، زبر پھ۔امذ۔ سیمل کا درخت جس میں سے روئی کی طرح

کے ریشے نکلتے ہیں۔

**تل تل** زیرت، جزم ل، زیرت۔ متعلق فعل۔ لحہ بہ لحہ؛ بے چینی، اضطراب؛ گھبراہٹ۔

**تل تیس** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ کھلبلی، افراتفری۔

**تل چک** زبرت، جزم ل، زبر چ۔ امث۔ کنویں کی تہہ کا سوتا۔

**تل چٹا** زیرت، زبر چ، شدٹ۔ امذ۔ لال بیگ۔

**تلچھٹ** زبرت، جزم ل، زبر چھ۔ امث۔ بغیر چھنی شراب یا کسی اور سیال یا رقیق شے کی تہہ میں بیٹھ جانے والا میل، دُرد؛ (مجازاً) جذبات کا ٹھہراؤ؛ حقیر شے۔ نیز تل چھٹ۔

**تلچھنا** زبرت، زبر ل، جزم چھ۔ فعل لازم، ہ۔ تڑپنا، بے قرار ہونا، بے چین ہونا، مضطرب ہونا۔

**تلحین** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ اچھی آواز میں پڑھنا، آواز میں لحن پیدا کرنا، دُھن بنانا؛ (برقیات) کسی اعلیٰ تعددی رَو کو صوتی اشاروں سے ہم آہنگ کرنا۔

**تلخ** زبرت، جزم ل۔ صف، ف۔ کڑوا، بدذائقہ؛ ناگوار؛ ناپسند؛ تند و تیز؛ سخت دُشوار؛ ناراض، خفا۔

**تلخ اَبرو** بددماغ، غصے والا۔

محاورہ: **تلخ بولنا** کڑوی باتیں کرنا، غصے سے بولنا۔

**تلخ جواب** ایسا جواب جو ناگوار گزرے۔

**تلخ دہاں** بدزبان، گالی گفتار بکنے والا۔

**تلخ رُو** (ومع) ایسا شخص جس کی شکل سے سختی اور رُکھائی نظر آئے۔

**تلخ زبان** بدزبان، ایسا شخص جس کی باتیں ناگوار ہوں۔

**تلخ عیش** ایسا شخص جس کی زندگی بُرے حال سے گزرے، انتہائی غریب۔

**تلخ کام** ناکام، نااُمید؛ (مجازاً) عاشق۔

**تلخ کامی** کڑواہٹ؛ نااُمیدی، ناکامی؛ ناگواری۔

**تلخ کلامی** برا بھلا کہنا، کڑوی باتیں کرنا۔

**تلخ گفتار** (پیش گ، جزم ف) بدزبان، برا بھلا کہنے والا، ایسا شخص جس کی باتیں ناگوار محسوس ہوں۔

**تلخ گفتاری** رک: تلخ گفتار جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے۔

محاورہ: **تلخ لگنا** ناگوار محسوس ہونا، برا لگنا۔

**تلخ مزاج** (زیر م) بدمزاج، بدزبان۔

**تلخ نگاہ** بُری نظر سے دیکھنے والا۔

**تلخ نوا** رک: تلخ زبان۔

**تلخ وترش** (پیش ت، جزم ر) بے حد ناگوار؛ سخت سُست؛ کڑوا، کسیلا۔

**تلخ وشیریں** (وج، ی، ی) (لفظاً) کڑوا اور میٹھا؛ (مجازاً) برا بھلا، ناگوار اور خوشگوار۔

محاورہ: **تلخ ہو جانا / ہونا** ناخوش ہونا؛ ناگوار ہونا؛ کڑوا ہونا، بے مزہ ہونا۔

**تلخا** زبرت، جزم ل۔ امذ۔ ستو۔

**تلخابہ** زبرت، جزم ل، زبر ب۔ امذ، ف۔ کڑوا یا کھاری پانی، آبِ تلخ۔ نیز تلخاب۔

**تلخانا** زبرت، جزم ل۔ فعل لازم۔ مزے میں تلخ ہو جانا؛ کڑواہٹ آجانا؛ طبیعت کا بے لطف ہونا۔

**تلخہ** زبرت، جزم ل، زبر خ۔ امذ، ف۔ پتا؛ پت، صفرا۔

**تلخی** زبرت، جزم ل۔ امث، ف۔ کڑواہٹ، بدمزگی؛ باہمی رنجش، دشمنی، مخالفت؛ شدت، سختی؛ تکلیف، مصیبت۔

**تلخیِ ایّام** زمانے کی گردش؛ نشیب و فراز کا زمانہ۔

**تلخیِ دَوراں** رک: تلخیِ ایام۔

**تلخیِ مرگ** موت کی سختی۔

محاورہ: **تلخی میں کٹنا** مشکل سے زندگی بسر ہونا، پریشان ہونا۔

**تلخیص** زبرت، جزم ل، ی۔ امث، ع۔ خلاصہ کرنا، مختصر کرنا؛ خلاصہ، اختصار؛ پاک صاف کرنا۔

**تلخیصاً** اختصار کے طور پر۔

**تلذذ** زبرت، زبر ل، شد پیش ذ۔ امذ، ع۔ حظ اُٹھانا، مزا لینا؛ لذت۔

**تلڑ** زبرت، شد زبر ل۔ امذ، ہ۔ (حقارۃً) پیٹ، شکم۔

محاورہ: **تلڑ بھرنا** پیٹ بھرنا، سیر ہو کر کھانا۔

**تلڑا** زیرت، زبر ل۔ امذ، ہ۔ تین لڑیوں والا ہار۔

**تلڑی** زیرت، زبر ل۔ صف۔ امث، ہ۔ جس میں تین لڑیاں ہوں؛ تین لڑیوں کی مالا۔

**تلسو** زیرت، جزم ل، ومع۔ امث، ہ۔ ایک قسم کی لکڑی۔

**تلسی** پیش ت، جزم ل۔ امث، ہ۔ ایک خوشبودار پودا تقریباً ایک گز اُونچا، پتے لمبوترے نرم اور نازک، تین قسموں کا ہوتا ہے، عموماً ہندو سفید پھول والی قسم کو متبرک سمجھتے ہیں؛ منجری، ریحان۔

**تلسی جنگلی** ایک جنگلی پودا، پتے چھوٹے اور دندانے دار، پھول زردی مائل۔

**تلسی دانہ** گلے میں پہننے کا ایک زیور جس میں لڑیاں ہوتی ہیں۔

**تلسی دل** (امذ) تلسی کا پتہ جو ہندوؤں میں متبرک ہے۔

کہاوت: **تلسی کا پتہ، کون چھوٹا کون بڑا** وہاں کہا جاتا ہے جہاں سب

اعلیٰ درجہ کے لوگ جمع ہوں۔

**تلطف** زبرت، زبرل، شد پیش ط۔ اند، ع۔ لطف، مہربانی کرنا، عنایت؛ اختلاط کرنا۔

**تلطیف** زبرت، جزم ل، ی۔ امث، ع۔ نرم کرنا، لطیف، نفیس بنانا، صفائی پیدا کرنا؛ (طب) بہت کم مقدار میں غذا دینا۔

**تلعب** زبرت، زبرل، شد پیش ع۔ اند۔ کھیل، ہنسی مذاق، شوخی، دل لگی، شوخ چشمی، گستاخی۔

**تلغیم** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ (کیمیا) کسی دھات کی پارے کے ساتھ آمیزش کرنا۔

**تلف** زبرت، زبرل۔ صف، ع۔ ضائع، گم؛ بربادی، نقصان، ضیاع۔ (اند) اتلاف۔

محاورہ: **تلف ہونا** برباد ہونا، غارت ہونا؛ رائیگاں جانا؛ گم ہونا۔

**تلفی** (مث) نقصان، ہلاکت، ضائع ہونا۔

**تلفظ** زبرت، زبرل، شد پیش ف۔ اند، ع۔ الفاظ وحروف کی اصوات اور حرکت لفظ یا حرف کی ادائی۔

**تلفیف** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ اچھی طرح لپیٹنا؛ لپیٹ، بل یا بکل؛ غلاف مغز، بھیجے کی جھلی۔

**تلفیق** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ اختراع، گھڑی ہوئی بات، جھوٹ؛ سخن سازی، ایک بات کو دوسری بات میں ملانا۔

**تلقی** زبرت، زبرل، شدق۔ امث۔ قبولیت، ملاقات۔

**تلقی بالقبول** (زیرب، غم ا، جزم ل، پیش ق، ومع) (علمِ حدیث) ایسی حدیث جسے قبولِ عام حاصل ہو۔

**تلقیب** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ لقب دینا۔

**تلقیح** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ (کھجور کے) نر درخت کے پھول مادہ درخت پر چھینکنا، جسے شادی کرنا بھی کہتے ہیں، نر اور مادہ کا ملاپ؛ حاملہ ہونا۔

محاورہ: **تلقیح ہونا** حاملہ ہونا، نطفہ قبول کرنا۔

**تلقین** زبرت، جزم ل، ی۔ امث، ع۔ ہدایت، نصیحت؛ ترغیب، تعلیم؛ مردے کو قبر میں اُتارتے وقت قرآنی آیات پڑھنے کا عمل۔

**تلک** زبرت، زبرل۔ حرف جار۔ رک: **تک** (۲) کی ایک قدیم شکل۔

**تلک** (۱) زیرت، زبرل۔ اند، ہ۔ صندل یا سیندور کا نشان جو ہندو ماتھے پر لگاتے ہیں، ٹیکا۔ دُلھن کے باپ کی طرف سے داماد کو سلامی۔

محاورہ: **تلک دینا** ماتھے پر ٹیکا لگانا۔

محاورہ: **تلک دھارنا / دھارن کرنا** ماتھے پر ٹیکا لگانا۔

**تلک دھاری** معزز یا معتبر شخص جس کے ماتھے پر رسمی طور پر تلک لگا کر کسی منصب پر فائز کیا گیا ہو؛ ماتھے پر تلک لگا کر اعزاز پانے والا۔

محاورہ: **تلک کرنا** تخت نشین کرنا، گدی پر بٹھانا؛ ماتھے پر ٹیکا لگانا؛ شادی کرنا، رخصت کرنا۔

**تلک** (۲) زیرت، زبرل۔ خلعت، اعزازی لباس، ایک زنانہ لبادہ جو کپڑوں کے اُوپر پہنا جاتا ہے۔

**تلکا** زیرت، جزم ل۔ اند۔ داغ دار، دھبے دار؛ سردار، حاکم، بڑا۔

**تلکا** پیش ت، زبرل۔ اند۔ ایک چھوٹا پرندہ۔

**تلکڑی** زیرت، جزم ل، زبرک۔ امث۔ نگینے کے ترشے ہوئے پہل جو اُس کے درمیانی نقطے کے گرد بنائے جاتے ہیں۔

**تلل تلل** پیش ت، زبرل۔ متعلق فعل۔ دھار بندھ کر، فوراہ یا دھار کی شکل میں۔

**تلّی** پیش ت، زبرل، شدل۔ امث، ہ۔ پانی یا کسی سیال شے، خون وغیرہ کی مسلسل دھار۔

محاورہ: **تلّی بندھنا** (خون یا پانی وغیرہ کا) دھار کے ساتھ بہنا، فوارہ چھوٹنا۔

**تلمذ** زبرت، زبرل، شد پیش م۔ اند، ع۔ شاگردی، شاگرد ہونا۔

**تلملا** زبرت، جزم ل، زبرم۔ اند، ہ۔ بے چین ہونا، تڑپنا، بیقرار ہونا۔

محاورہ: **تلملا اُٹھنا** یکا یک بے تاب یا بے چین ہو جانا، تڑپ جانا۔

**تلملانا** زبرت، جزم ل، زبرم۔ فعل لازم، ہ۔ بے چین ہونا، تڑپنا، بے قرار ہونا؛ مضطرب ہونا؛ گھبرانا، پریشان ہونا۔

**تلملاہٹ** بے چینی، بے قراری، تڑپ۔

**تلمود** زبرت، جزم ل، ومع۔ اند۔ یہودی فقہ، یہود کے مذہبی قوانین کا مجموعہ۔

**تلمیح** زبرت، جزم ل، ی۔ امث، ع۔ (علمِ بیان) کلام یا بیان میں کسی معروف واقعے یا متن یا شخص کی طرف اشارہ، مضمر یا اجمالی حوالہ؛ اُچٹتی نگاہ ڈالنا۔

**تلمیذ** زبرت، جزم ل، ی۔ اند، ع۔ شاگرد، طالب علم؛ چیلا، مرید۔ اصلاً: **تلمیذ** (زیرت)۔ جمع: تلامیذ۔

مرکب اضافی: **تلامیذ الرحمٰن** (پیش ذ، غم ا، غم ل، شد زبرب، جزم ح) قدرتی طور پر ذہین طباع، صاحب ایجاد، خصوصاً شاعر۔

**تلمیع** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ ملمع کرنا؛ نقلی رنگ چڑھانا، اصلیت کو چھپانا، دھوکا دینا۔

**تلن** زبرت، زبرل۔ امث۔ تلی ہوئی چیز، پکوان۔ نیز تلے جانے کا عمل۔

فعل متعدی: **تلنا** کھولتے تیل میں ڈبو کر نکالنا۔

**تلنا** پیش ت، جزم ل۔ فعل لازم، ہ۔ وزن کیا جانا؛ جانچا جانا، پرکھا جانا؛ کسی کام

پر آمادہ ہونا؛ مقابلے میں آنا، ٹوٹ پڑنا۔

**تلنگ** زیرت، زبرل، ن غنہ۔ امث، ہ۔ کھماج ٹھاٹھ کی ایک راگنی کا نام جس میں پانچ سُر ہوتے ہیں۔

**تلنگ** پیش ت، زبرل، ن غنہ۔ صف۔ سرپٹ دوڑتا ہوا (گھوڑا)؛ (امث) چھلانگ۔

محاورہ: **تلنگ جانا / چلنا** بہت تیز دوڑنا، چھلانگیں مار مار کر چلنے کا انداز۔

**تلنگا** زیرت، زبرل، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ ہندوستان میں برطانوی فوج کا ہندی سپاہی (جن کی بھرتی ابتدا میں تلنگانہ سے شروع ہوتی تھی)؛ پتنگ کی ایک قسم؛ بدتہذیب، بد سلیقہ۔

**تلنگنی** زیرت، زبرل، ن غنہ۔ امث، ہ۔ شکر کے شیرے میں میوہ ڈال کر پکائی ہوئی پتلی پڑیوں کی شکل کی مٹھائی۔ نیز تلنگا (رک) کی تانیث، سپاہی عورت۔

**تلنگی** زیرت، زبرل، ن غنہ۔ امث، ہ۔ چنگاری؛ تکون کی طرح کی چھوٹی سی پتنگ، کنکیا؛ تکونی محراب؛ کھماج ٹھاٹھ کی ایک راگنی جس میں پانچ سُر ہوتے ہیں اور اِسے گانے کا وقت رات کا دوسرا پہر ہے۔

**تلوا** زبرت، جزم ل۔ امذ، ہ۔ پاؤں کا ایڑی اور پنجے کے بیچ والا حصہ جو زمین پر ٹکتا ہے۔

محاورہ: **تلوا زمین پر نہ ٹکنا / لگنا** جی نہ لگنا، بے قراری کی کیفیت، ایک جگہ جم کر نہ بیٹھنا۔

محاورہ: **تلوا کھجانا / کھجلانا** سفر درپیش ہونا، علامتِ سفر ظاہر ہونا؛ پاؤں کے نچلے حصے میں خارش کرنا۔

محاورہ: **تلوا لگانا** جی لگانا؛ مستعد ہو کر کام کرنا۔

**تلوار** زبرت، جزم ل۔ امث، ہ۔ لمبا، پتلا، دستہ دار، لوہے کا ہتھیار، عموماً قوسی لیکن بعض صورتوں میں سیدھا یا دودھاری، شمشیر، سیف، تیغ۔

محاورہ: **تلوار اُترنا** تلوار کا جسم میں داخل ہونا۔

محاورہ: **تلوار اُٹھا لینا** قتل سے باز آنا؛ لڑائی سے ہاتھ کھینچ لینا۔

محاورہ: **تلوار اُٹھانا** تلوار ہاتھ میں لینا، لڑائی کے لیے تیار ہونا، جنگ کے لیے آمادہ ہونا۔

محاورہ: **تلوار اُٹھنا** رک: تلوار اُٹھنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **تلوار اُگلی پڑنا** قتل پر آمادہ ہونا، لڑائی کے لیے بالکل تیار ہونا۔

**تلوار بازی** شمشیر زنی، تلوار چلانا، تلوار چلانے کا فن۔

محاورہ: **تلوار باندھنا** تلوار کو کمر سے لٹکانا؛ سپاہ گری اختیار کرنا؛ لڑائی کے لیے تیار ہونا؛ کسی کو قتل کرنے پر آمادہ ہونا۔

محاورہ: **تلوار بجنا** تلواروں کے آپس میں ٹکرانے کی آواز؛ شدید جنگ کی صورتِ حال۔

محاورہ: **تلوار برسنا** شدت سے تلوار چلنا، لگاتار شمشیر زنی ہونا۔

**تلوار بند** وہ شخص جو ہمہ وقت تلوار کو کمر سے باندھے رکھے، سپاہی۔

محاورہ: **تلوار بندھنا** رک: تلوار باندھنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **تلوار پَٹ پڑنا** تلوار کا وار اوندھا پڑنا، وار خالی جانا۔

محاورہ: **تلوار پر ناچنا** رقاص کا دو آدمیوں کے کندھوں پر ہاتھ رکھ کر تلوار کی دھار پر رقص کرنا۔

محاورہ: **تلوار پر ہاتھ رکھنا / دھرنا** تلوار سے حملہ کرنے کی غرض سے تلوار کے قبضے پر ہاتھ ڈالنا؛ تلوار کی قسم کھانا۔

محاورہ: **تلوار پڑنا** تلوار کا کاٹ کرنا۔

محاورہ: **تلوار پکڑنا** جنگ پر آمادہ ہونا، کشت و خون کا سامان کرنا۔

محاورہ: **تلوار پھرنا** تلوار چلنا؛ بہت دُکھ پہنچنا۔

محاورہ: **تلوار پھینک دینا** جنگ سے کنارہ کشی اختیار کرنا، ہتھیار ڈال دینا، شکست مان لینا؛ اطاعت کرنا۔

کہاوت: **تلوار تو پَٹ پڑی نیمچہ کاٹ کر گیا** جو کام بڑے سے نہ ہو سکا وہ چھوٹے نے کر دیا۔

محاورہ: **تلوار تولنا** تلوار کو ہاتھ میں لے کر جانچنا تاکہ وار کرتے وقت بھرپور ضرب لگے؛ تلوار سنبھالنا، تلوار بازی کا ارادہ کرنا۔

محاورہ: **تلوار تیر جانا** تلوار کا کسی چیز کو کاٹ کر آر پار ہو جانا۔

محاورہ: **تلوار جڑنا** تلوار سے ضرب لگانا، تلوار کے وار سے زخمی کرنا، تلوار مارنا۔

محاورہ: **تلوار چلانا** تلوار کا وار کرنا؛ جنگ کرنا، لڑائی کرنا۔

محاورہ: **تلوار چلنا** تلوار بازی ہونا؛ خون خرابہ ہونا، جنگ ہونا۔

محاورہ: **تلوار چھوڑنا** تلوار سے وار کرنا، حملہ کرنا۔

محاورہ: **تلوار درمیان میں رکھ کر سونا** اپنی اپنی جانب کروٹ لے کر سونا اور تلوار درمیان میں رکھنا، مرد کا اپنے اور عورت کے درمیان تلوار رکھ کر سونا تاکہ وصل میں روک ٹوک رہے۔

محاورہ: **تلوار دکھانا** قتل کی دھمکی دینا۔

محاورہ: **تلوار زیبِ کمر کرنا** تلوار کمر میں باندھنا۔

محاورہ: **تلوار سونتنا** تلوار کا میان یا غلاف سے باہر کھینچنا؛ جنگ پر آمادہ ہونا؛ کسی کو قتل کرنے کے اِرادے سے تلوار اُٹھانا یا میان سے نکالنا۔ نیز **تلوار سونتنا**۔

کہاوت: **تلوار سے پانی جدا نہیں ہوتا** نااتفاقی کے باوجود خونی رشتہ ختم نہیں ہو سکتا۔

محاورہ: **تلوار عرش پر جھولنا** تلوار بازی کی مہارت کی شہرت ہونا۔

محاورہ: **تلوار عَلَم کرنا** حملے کی تیاری کرنا؛ تلوار میان سے باہر کھینچنا، ننگی تلوار بلند کرنا۔

**تلوار کا بل** تلوار کی کجی جو بے موقع یا غلط زاویے سے ضرب لگانے پر ہو جاتی ہے۔

محاورہ: **تلوار کا بل نکل جانا** تلوار کا زور اور غرور ختم ہو جانا۔

**تلوار کا پانی** تلوار کی کاٹ یا تیزی۔

محاورہ: **تلوار کا پانی پلانا** کسی کو تلوار کے وار سے قتل کرنا۔

**تلوار کا پھل** تلوار کا وہ حصہ جس میں دھار ہوتی ہے۔

**تلوار کا چھالا** وہ نشان جو تلوار کے پھل پر آبلے کی طرح نمودار ہو۔

محاورہ: **تلوار کا دونوں باگوں سے کسنا** جو تلوار عمدہ لوہے سے بنائی گئی ہو اگر اُس کے دونوں سرے آپس میں ملا دیے جائیں تو وہ نہیں ٹوٹتی۔ تلوار کا اچھے اور نہایت عمدہ لوہے سے بنا ہونا۔

**تلوار کا دھنی** بہت بہادر، شجیع؛ تلوار بازی کے فن کا ماہر۔

محاورہ: **تلوار کاری پڑنا** تلوار کا بھرپور وار پڑنا، پوری طرح کاٹ کر رکھ دینا۔

کہاوت: **تلوار کا زخم بھر جاتا ہے بات کا نہیں** تلوار سے لگایا جانے والا زخم تو کچھ عرصے بعد بھر جاتا ہے لیکن کسی کی بدزبانی یا طعن و تشنیع کی کھٹک ہمیشہ دل میں رہتی ہے۔

**تلوار کا رومال** وہ کپڑا جو تلوار کے قبضے پر باندھتے ہیں۔

**تلوار کا قبضہ** وہ دستہ جو تلوار پکڑنے کے لیے اس کے اُوپری حصے پر لگایا جاتا ہے۔

محاورہ: **تلوار کا کسنا** تلوار کو دبا کر جھکانا تا کہ اُس کی جانچ کی جا سکے (جو تلوار عمدہ لوہے سے تیار کی گئی ہو اگر اُس کے دونوں سروں کا دوہرا کر کے آپس میں ملا دیا جائے تو ٹوٹتی نہیں)۔

**تلوار کا کھیت** میدان جنگ، لڑائی کا میدان۔

**تلوار کا گھاٹ** تلوار کا خم، دھار؛ تلوار کی گہرائی۔

محاورہ: **تلوار کا گھاٹ سے پڑنا** تلوار کا اُس جگہ سے پڑنا جہاں سے خم شروع ہوتا ہے۔

کہاوت: **تلوار کا گھاؤ بھر جاتا ہے زبان کا نہیں** رک: **تلوار کا زخم بھر جاتا ہے بات کا نہیں**۔

محاورہ: **تلوار کا لنگر سنبھالنا** تلوار کے وار سے بچنا، اپنی تلوار سے دشمن کی تلوار کے وار کو سہارنا۔

محاورہ: **تلوار کا مینہ برسانا** کثرت سے تلوار چلانا۔

محاورہ: **تلوار کو پتھر چٹانا** تلوار کی دھار کو تیز کرنا۔

**تلوار کی آب** تلوار کی چمک۔

محاورہ: **تلوار کی دھار پر چلنا** خطرہ مول لینا، جان جوکھوں میں ڈالنا۔

فقرہ: **تلوار کے نیچے (تلے) دَم تو لینے دو** صبر سے کام لو، ذرا انتظار کرو؛ جو دَم بچے، وہی غنیمت ہے۔

محاورہ: **تلوار کھینچنا** تلوار میان سے نکالنا؛ آمادۂ جنگ ہونا۔

محاورہ: **تلوار گر جانا** ہار جانا؛ بہادری جاتی رہنا۔

کہاوت: **تلوار گری پر جا پھری** حاکم کی بزدلی یا نرمی سے رعایا باغی ہو جاتی ہے۔

محاورہ: **تلوار گھسیٹنا** میان سے تلوار نکالنا؛ قتل کا ارادہ کرنا؛ حملہ کرنے کے لیے تلوار کھینچنا۔

محاورہ: **تلوار لیے پھرنا** قتل کرنے پر آمادہ ہو جانا۔

محاورہ: **تلوار مارنا** تلوار کا وار کرنا، تلوار سے زخمی کرنا؛ (مجازاً) تلوار کے زور سے کسی چیز کو حاصل کرنا۔

کہاوت: **تلوار مارے ایک بار، احسان مارے بار بار** احسان کی ضرب تلوار سے بھی زیادہ گہری ہوتی ہے؛ شریف انسان کے لیے احسان کا بوجھ تلوار سے بھی زیادہ سخت ہوتا ہے۔

محاورہ: **تلوار منہ پر چڑھنا** مقابلہ ہونا، آمنا سامنا ہونا۔

محاورہ: **تلوار میان سے لینا** تلوار کو غلاف سے نکالنا؛ آمادۂ جنگ ہونا۔

محاورہ: **تلوار میان سے نکلی پڑنا** قتل کے لیے آمادہ ہونا؛ انتہائی غصے کے عالم میں ہونا۔

محاورہ: **تلوار میان میں کرنا** تلوار غلاف میں رکھنا؛ قتل کا ارادہ ترک کر دینا، لڑائی سے باز رہنا؛ ہتھیار ڈال دینا، ہار جانا۔

متعلق فعل: **تلوار میں** حملے کی زد میں۔

محاورہ: **تلوار میں بال آنا** تلوار میں نقص آ جانا، تلوار ٹوٹنے کے قریب ہونا۔

محاورہ: **تلوار میں کاٹ ہونا** تلوار کی دھار کا اِس قدر تیز ہونا کہ جس پر پڑے اُسے کاٹ دے۔

محاورہ: **تلوار سے ہاتھ رکھنا** لڑنے سے باز رہنا۔

**تلواروں** زبرت، جزم ل، وج۔ امث۔ **تلوار** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **تلواروں پر رکھ لینا** تلواروں سے حملہ کرنا۔

**تلواروں کی چھاؤں (کے سائے) میں** نہایت حفاظت میں؛ جنگ و جدل میں؛ جان جوکھوں میں ڈال کر۔

محاورہ: **تلواروں کے نیچے دھرنا** زیر کرنا، مطیع بنا لینا۔

**تلواریا** زبرت، جزم ل، جزم ر۔ صف، ہ۔ تلوار چلانے والا؛ بہادر، مسلح؛ تلوار

کا دھنی۔

**تلواڑہ** زبرت، جزم ل، زبرڑ۔ اند، ہ۔ (موسیقی) طبلے کی ایک تال جس میں چھ(۶) ماترے ہوتے ہیں۔

**تلواس** زبرت، جزم ل، جزم ل۔ امث۔ بے چینی، اضطراب، بے قراری؛ اندوہ۔

**تلواں** پیش ت، جزم ل، ن غنہ۔ صف۔ برابر، کانٹے کی تول، متوازن؛ بھاری، وزنی (قیمتی) جوڑا یا زیور۔

**تلوانسا** زبرت، جزم ل، ن مغ۔ اند۔ پاؤں کا چھالا، تلوے کا زخم۔

**تِلوانسا** زیرت، جزم ل، ن مغ۔ اند۔ اِس طرح رکھا ہوا چراغ کہ اُس کا تیل بتی کے قریب رہے۔

**تلوائی** زبرت، جزم ل۔ امث۔ گھوڑے کے سُم کی سوجن۔

**تلوث** زبرت، زبرل، شد پیش و۔ آلودہ، ملوث ہونا۔ نیز **تلویث** ملاوٹ۔

**تلور** زیرت، وج۔ اند۔ لمبی ٹانگوں والا ایک آبی پرندہ جس کا اکثر شکار کیا جاتا ہے۔ تگدری۔

**تلوری** زیرت، ولین۔ امث، ہ۔ ایک خوش آواز چڑیا؛ مونگ کی وہ دال جس میں کچھ تل بھی ملے ہوئے ہوں۔

**تلوک** زیرت، وج۔ اند۔ رک: **ترلوک**۔

**تلوک چند** (اند) ایک ادنیٰ قسم کا چاول۔

**تلون** زبرت، زبرل، شد پیش و۔ صف، ع۔ (لفظاً) رنگ دار ہونا؛ (مجازاً) رنگا رنگی، رنگ بدلنا، ایک حال، خیال یا رائے پر قائم نہ رہنا؛ چھچھور پن، اوچھا پن؛ تبدیلی، تغیر۔

صف: **تلون مزاج** (ع، ف) غیر مستقل مزاج، جلد بدل جانے والا۔ نیز **متلون المزاج** (پیش ن، غم ا، جزم ل، زیرم)۔

**تلونچی** زیرت، ولین، ن غنہ۔ امث۔ بیلوں کی گردن کا مستطیل شکل کا جوا جسے مچیرا بھی کہا جاتا ہے۔

**تلوں** زیرت، وج۔ تِل (رک) کی جمع۔

محاورہ: **تلوں میں تیل نہ ہونا** محبت نہ ہونا، مروت نہ ہونا۔

محاورہ: **تلوں میں سے تیل نکالنا** کفایت سے کام لینا، کام چلانا؛ (مجازاً) سخت محنت کرنا۔

**تلووں** زبرت، جزم ل، وج۔ **تلوا** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **تلووں (تلوے) سے آنکھیں ملنا** بے حد عاجزی دکھانا، انکساری سے کام لینا؛ بہت عزت کرنا، خوشامد سے کام لینا۔

محاورہ: **تلووں سے آگ لگنا** نہایت غصے سے ہونا، تن بدن میں آگ لگ جانا۔

محاورہ: **تلووں سے لگنا** مشتعل ہونا، غضب میں آنا؛ مضطرب ہونا، حسد سے جلنا، دُھن ہونا، فکر ہونا۔

محاورہ: **تلووں سے لگنا سر سے بجھنا** سر سے پاؤں تک غصے میں جلنا، سراپا جلنا، غصے سے آگ بگولا ہونا۔

محاورہ: **تلووں سے ملنا** روندنا، پیس ڈالنا، پامال کرنا۔

**تلووں کا کچا** ایسا شخص جو بہت جلد تھک جائے۔

**تلوے** زبرت، جزم ل۔ اند۔ **تلوا** (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **تلوے آنکھوں سے ملنا** بہت عزت کرنا، خوشامد کرنا؛ عاجزی سے کام لینا۔

محاورہ: **تلوے تلے ہاتھ دھرنا** چاپلوسی کرنا، خوشامد کرنا۔

محاورہ: **تلوے جلنا** تلووں کے نیچے سے آگ سی نکلنا؛ کسی جگہ جانے کے لیے بے تاب ہونا۔

محاورہ: **تلوے چاٹنا** حد سے زیادہ خوشامد کرنا، چاپلوسی سے کام لینا؛ رعب یا دبدبہ ماننا۔

محاورہ: **تلوے دھو دھو کر پینا** نہایت قدر دانی کرنا، کمالِ اطاعت و فرمانبرداری سے کام لینا۔

محاورہ: **تلوے سہلانا** خوشامد کرنا، چاپلوسی کرنا۔

محاورہ: **تلوے گرم کرنا** رشوت دینا، مٹھی گرم کرنا۔

محاورہ: **تلوے گھس جانا** بہت تھک جانا؛ بہت کوشش کرنا، جدوجہد کرنا؛ بہت زیادہ سفر کرنا۔

محاورہ: **تلوے ملنا** تلوے کی مالش کرنا۔ نیز رک: **تلوے سہلانا**۔

**تلویح** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ اشارہ، کنایہ؛ حوالہ؛ چمکانا، روشن کرنا؛ (مجازاً) وضاحت، تشریح۔

**تلویم** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ ملامت، مذمت۔

**تلوین** زبرت، جزم ل، ی۔ امث۔ رنگنا۔ (تصوف) رُتبۂ عاشق، تمکین کی ضد۔

**تلہا** زیرت، جزم ل۔ صف۔ چکنا، روغن۔ نیز **تلہاڑ**۔

**تلہائی** (امث) چکنا پن، چکناہٹ۔

فعل متعدی: **تلہانا** تیل دینا، چکنا کرنا۔

**تلہب** زبرت، زبرل، شد پیش ی۔ اند۔ سوزش؛ سوزش ہونا؛ آگ بھڑکانا۔

**تلہٹی** زبرت، لیٹا زبرل، جزم ہ۔ امث۔ پہاڑ کا دامن۔

**تلہرو** زبرت، زبرل، جزم ہ، وج۔ صف۔ ماتحت، کم درجے کا۔

**تلہڑا** زیرت، لیٹا زبرل، جزم ہ۔اند۔ کولھو میں لگا ہوا وہ ظرف جس میں تیل کھنچ کر جمع ہوتا ہے۔

**تلہف** زبرت، زبرل، شد پیش ہ۔اند۔ اظہار رنج، افسوس کرنا۔

**تلہن** زیرت، جزم ل، زبرہ۔امث۔ وہ غلہ جس سے تیل نکالا جائے، روغنی اجناس۔

**تلیمین** زبرت، جزم ل، ی۔امث۔ نرم کرنا، پتلا بلین کرنا۔نیز **تلیین**۔

**تلی** (۱) زبرت۔امث، ہ۔ عمدہ قسم کی کھجور کا درخت جو بہت پھلدار ہوتا ہے۔نیز **تلی پاٹ**۔

**تلی** (۲) زبرت۔امث، ہ۔ دامنِ کوہ، گھاٹی۔ پیر کے نیچے، ایڑی اور پنجے کا درمیانی حصہ، تلوا۔

**تلی** (۱) زیرت، شدل۔امث، ہ۔ پیٹ میں معدے اور پسلیوں کے درمیان ایک عضو جو خون کو متوازن رکھتا ہے اور خلط سودا سے منسوب کیا جاتا ہے۔طحال۔

**تلی** (۲) زیرت، شدل۔امث۔ کاغذ کے تختے یا پتھر کی لوح پر کسی عبارت کو نمایاں کرنے کے لیے بنایا ہوا چوکھٹا، دائرہ وغیرہ۔

**تُلی** (۱) پیش ت۔امث، ہ۔ کوچی؛ سلاخ؛ مصور کی کوچی، موقلم، برش۔ایک سلاخ جسے پگھلی ہوئی دھات میں ڈال کر دیکھتے ہیں کہ وہ اچھی طرح سے پگھل گئی کہ نہیں۔

**تُلی** (۲) پیش ت۔امث، ہ۔ چھوٹی ترازو۔

فقرہ: **تُلی ہوئی بات** جانچی ہوئی بات، پرکھ کر کہی گئی بات، ٹھیک ٹھیک بات۔

**تلے** زبرت۔حرف جار، ظرف، ہ۔ نیچے (اُوپر کی ضد)، تہہ میں؛ ماتحت، زیر نگرانی؛ متاخر، بعد کو۔

متعلق فعل: **تلے اُوپر** ایک دوسرے کے اُوپر، لگاتار، پے در پے، مسلسل، یکے بعد دیگرے؛ زیر و زبر، تہہ و بالا، اُوپر نیچے؛ اُوپر سے نیچے تک، (مراداً) مکمل، پوری طرح۔

محاورہ: **تلے اُوپر کرنا** رک: **تلے اُوپر ہونا** جس کا یہ تعدی ہے۔

صف: **تلے اُوپر کے** دو بچے جو ایک دوسرے کے بعد پیدا ہوئے ہوں۔

محاورہ: **تلے اُوپر ہونا** تہہ و بالا ہونا، درہم برہم ہونا۔

محاورہ: **تلے پڑنا** نیچے آنا، اُوپر سے اُترنا؛ ماتحت ہونا۔

**تلے بندی** (ساہوکاری) سابقہ، بقایا۔

محاورہ: **تلے پڑنا** نیچے پڑ جانا، زمین پر لیٹنا یا سونا؛ (کنایۃً) اِغلام کرانا۔

کہاوت: **تلے پڑی کا مول کیا** جو شے قبضے میں ہو دل میں اُس کی قدر نہیں ہوتی۔

کہاوت: **تلے تیس اُوپر بیس** کسی شے کے تہہ و بالا یا درہم برہم ہونے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**تلے تلے** نیچے نیچے، خفیہ طور پر۔

محاورہ: **تلے تلے دیکھنا** نیچی نظروں سے دیکھنا؛ چُھپ کر دیکھنا۔

کہاوت: **تلے ٹانگ اُوپر مانگ** ایسے شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جس کے بدن پر تو ڈھنگ کا کپڑا نہ ہو لیکن مانگ بڑی خوبصورتی سے نکالی ہو، غریب بانکا۔

کہاوت: **تلے کا پاٹ (پتھر) بھاری ہے** (مجازاً) بیوی زبردست ہے۔

کہاوت: **تلے کا دم/سانس تلے رہ گیا اور اُوپر کا اُوپر** حیران یا دم بخود رہ جانے یا کسی قسم کی بُری خبر سننے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **تلے کا سانس/ دم تلے اور اوپر کا اُوپر رہنا** ہکا بکا رہنا، حیران و دم بخود ہونا۔

محاورہ: **تلے کرنا** جھکانا، نیچا کرنا، زیر کرنا؛ ماتحت کرنا۔

محاورہ: **تلے کے دانت تلے، اُوپر کے اُوپر رہ جانا** حیرت کا خوشی کے موقع پر منہ کھلا کا کھلا رہ جانا۔

محاورہ: **تلے کی دُنیا اُوپر ہونا** عظیم انقلاب برپا ہونا؛ سخت تباہی آنا۔

کہاوت: **تلے گھیرا اُوپر سہرا** ایسی شادی کے موقع پر کہا جاتا ہے جس میں لڑکی کو زیور وغیرہ نہ ملے۔

**تُلے** پیش ت۔اند۔ رک: **تُلا** (۲) جس کی یہ جمع یا مغیرہ حالت ہے۔

محاورہ: **تُلے رہنا** آمادہ رہنا، تیار رہنا؛ برابر رہنا، متوازن رہنا۔

محاورہ: **تُلے ہونا** کسی کام کے کرنے پر آمادہ ہونا، تیار ہونا؛ ضد کرنا، مصر ہونا۔

**تلیا** زبرت، زبرل، شدی۔امث۔ رک: **تال** (۱) جس کی یہ تصغیر ہے، جوہڑ، چھوٹا تالاب۔

**تلیانا** زیرت، جزم ل۔فعل لازم۔ چکنا ہو جانا؛ تیل میں تر بتر ہونا۔ چربی چڑھ جانا۔

**تلیچا** زبرت، ی۔اند۔ (معماری) چھت کے نیچے کی تعمیر، دیواریں یا فرش وغیرہ۔نیز **تلینچا**۔

**تلید** زبرت، ی۔اند۔ عجمی جس کی پرورش عرب میں ہوئی ہو؛ پرانا اور موروثی مال۔

**تلے دانی** زیرت، ے۔امث۔ سینے پرونے کا سامان۔نیز عام ضرورت کی چھوٹی موٹی چیزیں رکھنے کی تھیلی یا بٹوہ جو عورتیں اپنے پاس رکھتی ہیں۔

**تلیر** زیرت، جزم ل، زبری۔اند، ہ۔ لمبی چونچ اور لمبی ٹانگوں والا ایک سیلانی

پرندہ، بلبل سے ذرا بڑا، سیاہ بازو، سفید پیٹ، عموماً موسمِ بہار میں کثرت سے موجود ہوتا ہے اور شہتوت کا شوقین ہے۔

**تلیل** زیرت، ی۔ اند۔ گردن، گردن کا کنارہ۔

**تلینڈو** زبرت، ے لین، ن غنہ، ومع۔ اند۔ ادنیٰ غلام، لونڈا؛ مطیع، فرمانبردار، تلے آنے والا۔

**تلینڈی** زبرت، ے لین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ہندو تہوار، ہولی کے بعد کا تیسرا دن، دولینڈی سے اگلا دن۔

**تلیہ** پیش ت، جزم ل، زبری۔ متعلق فعل۔ صف۔ طرح، مانند، جیسا؛ برابر۔ مثلاً ہوا؛ بے غرض، بے مطلب۔

**تلیہ بل** برابر کی طاقت۔

**تلیین** زبرت، جزم ل، ی۔ امث، ع۔ نرم کرنا، پتلا کرنا؛ (طب) آنتوں کی صفائی کرنا، مسہل دینا، ہلکا جلاب؛ نرمی، ملائمت؛ (حدیث) مجازاً کسی بات کا بہت ہی معمولی طریقہ سے ثابت ہونا۔

## ت۔م

**تَم** زبرت۔ اند۔ آنکھ کی ایک بیماری؛ پردہ، جھلی؛ (مجازاً) تاریکی، سیاہی۔

**تُم** پیش ت۔ اند۔ واحد حاضر کے لیے؛ واحد جمع کے لیے، "تو" کی جگہ اور اُس کے معنوں میں مستعمل۔

مقولہ: **تم اور چلے گھاؤ میں مرچیں لگانے** ایک تو پہلے ہی تکلیف تھی تم اور تکلیف دینے لگے۔

مقولہ: **تم ایسے جیسے بہتوں کو چرا چکا ہوں** میں نے تمھارے جیسے بہت دیکھے ہیں۔

مقولہ: **تم آگ کے جلے ہوئے کو سینکتے ہو** مصیبت کے مارے ہوئے کو اور تکلیف دیتے ہو۔

کہاوت: **تم بھی کورے چالیس سیرے بے وقوف ہو** تم بے حد بیوقوف ہو، بالکل گاؤدی ہو۔

کہاوت: **تم بھی کہو گے کہ مجھے کوئی جورو کرے** جسے اپنی ذہانت اور لیاقت پر گھمنڈ ہو اُس کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تم تو جب ماں کے پیٹ سے بھی نہیں نکلے ہو گے** اُس موقع پر کہتے ہیں جب یہ جتلانا مقصود ہو کہ یہ بہت پرانی بات ہے، تمھارے پیدا ہونے سے بھی پہلے کی بات ہے۔

کہاوت: **تم تو عقل کے پیچھے لٹھ لیے پھرتے ہو** کوئی بے وقوفی یا نقصان کا کام کرے تو کہا جاتا ہے۔

فقرہ: **تم جانو تمھارا کام (جانے)** تم جو چاہو کرتے پھرو میں اُس میں دخل دینے والا نہیں۔

کہاوت: **تم ڈال ڈال تو ہم پات پات** ہم تمھیں خوب سمجھتے ہیں، ہم تم سے زیادہ ہوش مند اور دانا ہیں۔

کہاوت: **تم راج میں خوش ہم باج میں آنند** تم اپنی جگہ خوش ہم اپنی جگہ راضی؛ ہر شخص اپنے حال میں مست رہتا ہے۔

مقولہ: **تم روٹھے ہم چھوٹے** ہمیں تمھاری ناراضگی کی پروا کب ہے؛ تم ناراض ہوئے اچھا ہوا، ہماری بھی جان چھوٹی۔

**تم سا** تمھارے جیسا، تمھاری طرح کا۔

مقولہ: **تم سے پھرے خدا سے پھرے** تم سے برگشتہ ہونا خدا سے برگشتہ ہو جانا ہے؛ مضبوط عہد کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تم کاٹو میری ناک اور کانی، میں نہ چھوڑوں اپنی بانی** عورت کے متعلق کہا جاتا ہے کہ چاہے تم میری ناک اور کان کاٹ ڈالو لیکن میں اپنی عادات تبدیل کرنے کی نہیں۔

مقولہ: **تم کس کھیت کی مولی ہو** تمھاری کیا حیثیت ہے، تم بالکل ناچیز ہو، بالکل بے وقعت ہو۔

مقولہ: **تم کون کہ خواہ مخواہ** تمھارا اِس سے کیا تعلق، تم بلا وجہ اپنی ٹانگ اڑاتے ہو۔

مقولہ: **تم کہیں، ہم کہیں** تم الگ میں الگ، میرا تمھارا کچھ واسطہ نہیں۔

کہاوت: **تم نے اُڑائیں، (ہم) میں نے بھون بھون کھائیں** ہم تمھاری چالیں خوب سمجھتے ہیں، تمھاری چالاکی ہم سے نہیں چل سکتی، ہم تمھارے بھی اُستاد ہیں۔

مثل: **تم ہی غم کھاؤ** تم ہی جانے دو، تحمل کرو، درگزر سے کام لو۔

**تَم** زبرت، شد زبرم۔ اند۔ ختم ہوا، تمام ہوا، مکمل ہوا۔

**تماثل** زبرت، پیش ث۔ اند، ع۔ مشابہت ہونا، مماثلت ہونا، ملتا جلتا ہونا؛ یکساں یا برابر ہونا۔

**تماثیل** زبرت، ی۔ اند، ع۔ **تمثال** (رک) کی جمع؛ مورتیں، تصویریں؛ شاہی فرمان۔

**تماچا** زبرت۔ اند۔ تھپڑ؛ ہاتھ پھیلا کر مارنا؛ پٹے بازوں کی اصلاح میں وہ ہاتھ جو حریف کے بائیں جانب مارا جائے۔ نیز **تمانچہ**۔

محاورہ: **تماچا اُٹھانا** مارنے کا قصد کرنا، دھمکانا۔

کہاوت: **تماچا مارے منہ لال رکھتے ہیں** اُن لوگوں کے متعلق کہا جاتا ہے جو اپنی غربت کسی پر ظاہر نہیں کرتے؛ مصنوعی صورت اختیار کرنا۔

**تمادی** زبرت۔امث،ع۔ طول، درازی، مدتِ معینہ سے بڑھ جانا، دیر دار کر دینا۔ نیز تماطل، تطاول۔

**تمادیِ ایام** زمانے کا طول، مدت کی درازی؛ (قانون) میعاد کا گزر جانا۔

**تمارض** زبرت، پیش ر۔امذ،ع۔ بیمار بننا، بیماری کا بہانہ کرنا۔

**تمازت** زبرت، زبرز۔امث۔ گرمی، تپش، حدت؛ گرمی کی شدت۔ عربی کے لفظ "توز" کی تورید۔

**تماس** زبرت۔امذ۔ ملنا، مس ہونا، چھونا؛ ربط، تعلق؛ ملاوٹ، امتزاج۔

**تماسخ** زبرت، پیش س۔امذ۔ صورت کا بدل جانا، خوب صورت سے بدصورت ہو جانا، مسخ ہو جانا۔ تناسخ، آواگون، حلول۔

**تماسک** زبرت، پیش س۔امذ۔ باندھ کر رکھنا؛ منظم اور مربوط کرنا۔

**تماش** زبرت۔امذ،ف۔ تماشا (رک) کا مخفف۔

**تماش بین** (ی) دیکھنے والا، منظر سے لطف اندوز ہونے والا، تماشائی؛ (مجازاً) آوارہ، اوباش، عیاش، بدکار؛ شوقین مزاج۔

**تماش بینی** (مجازاً) آوارگی، بدکاری، عیاشی، رنڈی بازی۔

**تماشا** زبرت۔امذ،ف۔ نظارہ، دید؛ دلچسپ منظر؛ دیکھنے کا عمل؛ عجیب یا دلچسپ بات، حالت، کیفیت؛ کھیل، سوانگ، کرتب، شعبدہ، دل لگی، تفریحِ طبع کا سامان؛ ہنگامہ، شور؛ مجمع، بھیڑ۔

محاورہ: **تماشا بنا لینا** رک: تماشا بنانا۔

محاورہ: **تماشا بنانا** نقل کرنا، ہنسی اُڑانا، مذاق کرنا؛ انوکھی بات کرنا۔

محاورہ: **تماشا بن جانا** ایسی حالت ہو جانا کہ لوگ متوجہ ہوں یا مذاق اُڑانے لگیں۔

**تماشا بین** رک: تماش بین۔

محاورہ: **تماشا پڑنا** ہنگامہ برپا ہونا، تہلکہ مچنا۔

**تماشہ خانم** انوکھی عورت، مسخری عورت۔

**تماشہ خانہ** جہاں کھیل تماشے ہوں، تماشے کی جگہ۔ انگریزی میں: Theater۔ نیز تماشہ گاہ۔

محاورہ: **تماشا دکھانا** عجیب و غریب حرکات کرنا، عجیب منظر پیش کرنا؛ مزا لینا؛ کسی جگہ یا مقام کی سیر کرانا؛ حیران کر دینا۔

محاورہ: **تماشا دکھلانا** رک: تماشا دکھانا۔

محاورہ: **تماشا دیکھنا** سیر کرنا، لطف اُٹھانا؛ دیدار کرنا؛ ناٹک دیکھنا۔

محاورہ: **تماشا کرنا** دیکھنا، مشاہدہ کرنا؛ کرتب دکھانا، ناٹک کرنا؛ عجیب و غریب حرکتیں کرنا۔

**تماشہ گاہ** رک: تماشہ خانہ۔

**تماشا گر** نظارہ ساز؛ کھیل تماشا دکھانے والا، مداری، بازی گر۔

محاورہ: **تماشا ہونا** انوکھی بات ہونا، انوکھا ہونا، مسخرہ ہونا۔

فاعل: **تماشائی** دیکھنے والا۔

**تماشے** زبرت۔امذ۔ تماشا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**تماشے کی بات** انوکھی بات، عجیب بات۔

**تمالک** زبرت، زبرل۔امذ۔ ایک چوپتیا ساگ جس کے پتے نیم کی طرح دندانے دار ہوتے ہیں۔

**تمالک** زبرت، پیش ل۔امذ۔ ملکیت میں لینا، قبضے میں لانا، مالک ہونا؛ قابو، اختیار۔

**تمام** زبرت۔صف،ع۔ کُل، سب؛ ختم، آخر؛ مکمل۔

**تمام تر** (ف) سراسر، مطلق، محض، بالکل؛ مکمل طور پر۔

کہاوت: **تمام رات ممیائی، ایک ہی بچہ بیائی** محنت بہت کی اور فائدہ کم اُٹھایا۔

**تمام شد** (پیش ش) (ع۔ف) ختم ہو گیا، مکمل ہو گیا/گئی۔

محاورہ: **تمام عمر یاد رکھنا** ہمیشہ یاد رکھنا، کبھی نہ بھولنا۔

**تمام عیار** خالص، کھرا۔

محاورہ: **تمام کرنا** ختم کرنا، پورا کرنا؛ کچھ نہ چھوڑنا، باقی نہ رکھنا؛ (مجازاً) جان سے مار ڈالنا، قتل کر دینا۔

**تمام و کمال** سب کا سب، کُل؛ کامل، پورا، سرتاپا؛ ہر طرح، پوری طرح؛ واضح طور پر، واشگاف، کھول کر۔

محاورہ: **تمام ہو جانا / ہونا** پورا ہونا، انجام کو پہنچنا؛ جان نکل جانا، ختم ہو جانا؛ خرچ ہو جانا، صرف ہو جانا۔

**تمام** زبرت، شدم۔امذ۔ مکمل کرنے والا؛ برابر یا ہموار کرنے والا آلہ۔

**تمامی** زبرت۔امذ،ف۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا جس میں سنہری تاروں کا چارخانہ بنا ہوتا ہے، اساوری، زری پارچہ۔ تمام، سب، کل، تکمیل؛ آخری، اختتامی؛ پورا کرنے والا، ختم کرنے والا۔

**تمامی زاویہ** ایسا زاویہ جو دوسرے زاویے سے مل کر ۱۸۰ درجے کا زاویہ بنائے۔

محاورہ: **تمامی پانا** ختم ہو جانا، کمال کو پہنچنا۔

محاورہ: **تمامی کرنا** مکمل کرنا، پورا کرنا۔

محاورہ: **تمامی ہونا** ختم ہونا، پورا ہونا، تمام ہونا۔

**تمامیت** زبرت، زیرم، شدز بری۔امث،ع۔ اختتام، تکمیل۔

**تمانا** پیش ت۔فعل متعدی۔ تومنا (رک) کا متعدی، روئی کو صاف کرنا۔

**تمانع** زبرت، پیش ن۔اند۔ (ایک دوسرے) کو روکنا، باز رکھنا۔
**تماہل** زبرت، پیش ہ۔اند۔ تساہل، تاخیر، دیر، تعویق۔
**تمایل** زبرت، پیش ہ۔اند۔ جھکنا، جھکاؤ، مائل ہونا؛ ایک دوسرے کی طرف مائل ہونے کیفیت۔ نیز تمائل۔
**تمایلِ جنسی** جنسی رغبت۔
**تمبا** پیش ت، جزم م۔اند۔ خالی کدو جس میں گداگر بھیک مانگتے ہیں۔
**تمباکو** پیش ت، جزم م۔اند۔ ایک پودا جس کے پتے خشک کر کے حقے، سگریٹ یا بیڑی وغیرہ میں پینے اور پان میں ڈال کر کھانے کے کام آتے ہیں۔ انگریزی میں: Tobacco۔
**تمباکو نوشی** تمباکو پینے کا عمل، سگریٹ یا حقہ پینا۔
**تمبالو** زبرت، وم ع۔اند۔ لوٹا، بٹلوہی۔
**تمبو** زبرت، وم ع۔اند۔ رک: تنبو؛ بام مچھلی کی ایک قسم۔
**تمت** زبرت، زبرم۔صف، ع۔ خواہش مند، آرزومند، مشتاق۔
**تمت** زیرت، زبرم۔صف۔ گیلا نم دار؛ بے پروا۔
**تمت** زبرت، شد زبرم۔امث۔ آخر، ختم، اختتام، خاتمہ (عبارت یا بیان وغیرہ کا)۔ نیز تمت بالخیر۔
**تمتع** زبرت، زبرم، شد لیٹا پیش ت۔اند، ع۔ فائدہ اُٹھانا، نفع حاصل کرنا، فیض پانا؛ (مجازاً) صحبت، ہم بستری۔
**تمتمات** زبرت، زبرم، زبرت۔اند۔ ہنگامہ، شور وغل؛ جُھل؛ چمک دمک۔ نیز تمتماہٹ۔
**تمتمانا** زبرت، زبرم، زبرت۔اند۔ اندرونی (بخار یا کسی جذبے کے اثر سے) یا خارجی (دھوپ وغیرہ سے) گرمی کی وجہ سے چہرہ سرخ ہو جانا۔
**تمتماہٹ** زبرت، زبرم، زبرت، زبرہ۔امث۔ گرمی، بخار یا کسی جذبہ کی شدت کی وجہ سے چہرے پر ظاہر ہونے والی سرخی، لالی؛ چمک دمک۔
**تمثال** زیرت، جزم م۔اند، ع۔ تصویر، مورت، پُتلا؛ عکس، شبیہ، خیالی نقش، سایہ؛ مثال، مانند، طرح۔
**تمثال دار** شبیہ والا، صاحب تصویر۔
**تمثال گر** مصور، نقاش۔
**تمثالات** خیالات، تصوارت؛ نقش گری۔
**تمثل** زیرت، زبرم، شد پیش ث۔اند، ع۔ مشابہت، مطابقت، ہم شکلی؛ فرشتے کی شکل میں آنا؛ مثال بنانا، نظیر تلاش کرنا۔ تصور، خیال۔
**تمثیل** زبرت، جزم م، ی۔امث، ع۔ مثال دینا، مماثلت پیدا کرنا؛ استعارہ، مثال، نظیر؛ ڈراما، ناٹک؛ اِس طرح سے۔

محاورہ: **تمثیل دینا** مثال دینا، نظیر بیان کرنا۔
محاورہ: **تمثیل کرنا** اسٹیج پر ڈراما کرنا، ڈراما کھیلنا۔
محاورہ: **تمثیل گزارنا** مثال دینا، حکایت بیان کرنا۔
**تمثیل گھر** ڈراما گاہ۔ انگریزی میں: Theater۔
**تمثیل نگار** ڈراما لکھنے والا، ڈراما نگار۔ انگریزی: Allegorist۔
**تمثیلاً** مثال کے طور پر، تشبیہاً، بطور نظیر۔
**تمجید** زبرت، جزم م، ی۔امث، ع۔ بزرگی؛ (اللہ تعالیٰ کی) بزرگی کا بیان، تعریف؛ (مذہب) اسلام کے چھ کلموں میں سے تیسرے کلمے کا نام۔
**تمحیص** زبرت، جزم م، ی۔امث، ع۔ ثابت کرنا، بحث کرنا۔
**تمحیض** زبرت، جزم م، ی۔امث، ع۔ پاک کرنا، صاف کرنا، چھاننا، تجزیہ کرنا، جانچنا؛ خالص بنانے کا عمل۔
**تمدد** زبرت، زبرم، شد پیش م۔اند، ع۔ کھینچنا، طول دینا؛ پھیلاؤ، لچک، کھچ جانے کی صلاحیت؛ اینٹھن، کشیدگی۔
**تمدن** زبرت، زبرم، شد پیش م۔اند، ع۔ سماجی زندگی، شہری بود و باش؛ نظامِ حیات، باہم مل جل کر رہنا؛ تہذیب، شائستگی، معاشرت کے طور طریقے اور خدوخال۔
محاورہ: **تمدن کرنا** رہنا سہنا، بود و باش اختیار کرنا۔
صف: **تمدنی** (زبرت، زبرم، شد پیش د) معاشرتی، ثقافتی۔
صف: **متمدن** تہذیب یافتہ۔
**تمدیح** زبرت، جزم م، ی۔امث۔ تعریف، مدح۔
**تمر** زبرت، زبرم۔امث، ع۔ کھجور۔
**تمرستان** (زبرت، زبرم، زیر ر، جزم س) کھجوروں کا باغ۔
**تمرِ ہندی** املی کی پھلی۔
**تمر** زیرت، زیرم۔اند۔ اندھیرا، تاریکی؛ بے عقلی۔
**تمرد** زبرت، زبرم، شد پیش ر۔اند، ع۔ اکڑ، انانیت، غرور، تکبر؛ سرتابی، بغاوت، سرکشی؛ ضد، اَڑ۔ (صف) متمرد مغرور۔
**تمرد باز** باغی، نافرمان، سرکش؛ مغرور، مکتبر۔
**تمرد شعاری** سرکشی، نافرمانی، بغاوت۔
**تمریخ** زبرت، جزم م، ی۔امث۔ تیل کی مالش، چکنا کرنا، تدہین۔
**تمریض** زبرت، جزم م، ی۔امث۔ کمزوری، سُستی؛ تیمارداری، (انگریزی میں: Nursing)۔
**تمرین** زبرت، جزم م، ی۔امث، ع۔ مشق، ریاضت، مزاولت؛ عادت ڈالنا، خوگر ہونا۔
**تمڑی** پیش ت، جزم م۔امث۔ آتش بازی کا بڑا انار؛ ساز کی ایک قسم۔ نیز

تونبڑی۔

**تمزیق** زبرت، جزم م، ی۔ امذ۔ انتشار، افتراق؛ تشقق۔

**تمس** زبرت، زبرم۔ امذ۔ تاریکی، اندھیرا، ظلمت؛ غصہ، رنج؛ (مجازاً) جہالت؛ گھٹن، ٹھوس پن، کثافت۔

**تمساح** زبرت، جزم م۔ امذ۔ مگرمچھ، گھڑیال۔

**تمسخر** زبرت، زبرم، جزم س، پیش خ۔ امذ، ع۔ مذاق، ہنسی، ٹھٹھا۔

**تمسر** زبرت، زبرم، جزم س۔ امذ۔ اندھیرا؛ غصہ؛ ایک دوزخ کا نام۔

**تمسرا** زبرت، جزم م، جزم س۔ امذ۔ چاند کا ڈھلتا پہر؛ اندھیری رات، شب دیجور۔

**تمسک** زبرت، زبرم، شد پیش س۔ امذ، ع۔ لین دین کی دستاویز، ہنڈی؛ مال کی روانگی کا اقرار نامہ، عہد نامہ؛ وصیت نامہ؛ قبضہ، گرفت؛ پکڑنا، تھامنا، روکے رکھنا۔

**تمسک بالدین** (زیرب، غم ا، غم ل، شد د، ی) دین کو مضبوطی سے پکڑنا، احکامِ خداوندی کی پابندی کرنا۔

محاورہ: **تمسک کرنا** استدلال کرنا؛ قرض لے کر ثبوت یا سند کے طور پر دستاویز لکھ کر دینا۔

**تمسیح** زبرت، جزم م، ی۔ امث۔ مسیح بنانا، عیسائی کرنا۔

**تمغا** زبرت، جزم م۔ امذ، ت۔ ٹھپا، مہر، نشانِ خصوصی جو فرمان یا دستاویز وغیرہ پر ثبت ہو؛ مستند شاہی فرمان؛ شاہی مہر سے عطا کردہ جاگیر؛ علامت، امتیاز؛ بلا، نشانِ اعزاز؛ عطیہ، انعام۔ نیز **تمغہ**۔

محاورہ: **تمغا بٹھانا** سکہ بٹھانا، رعب جمانا، حکومت جتانا۔

**تمک** زبرت، زبرم۔ امث۔ غرور؛ چہرے کے سرخ ہونے کا عمل۔

**تمکن** زبرت، زبرم، شد پیش ک۔ امذ، ع۔ قدرت، قبضہ؛ قرار، قیام؛ (تعمیرات) دباؤ، بٹھاؤ؛ ٹھہرنا، قیام پذیر ہونا۔

• **تمکنِ اراضی** زمین پر قبضہ۔

محاورہ: **تمکن کرنا** قرار پکڑنا۔

**تمکن ونظر** جگہ اور نگاہ، منظر و نظارہ۔

**تمکنت** زبرت، جزم م، زبرک، زبرن۔ امث، ع۔ وقار، آن بان، شان و شوکت، دبدبہ؛ سنجیدگی، بُردباری؛ ناز، غرور، تکبر، گھمنڈ۔

محاورہ: **تمکنت کرنا** غرور کرنا، اترانا، نخوت کرنا۔

**تمکین** زبرت، جزم م، ی۔ امث، ع۔ بُردباری، استقامت، برداشت، ضبط؛ وقار، شکوہ؛ توقیر، مرتبہ؛ قرار، استحکام؛ قدرت، طاقت، اختیار۔

**تمکینی** (امث) آبادکاری، بساؤ۔

مرکب وصفی: **تمکینی ال تمغا/آل تمغا** سرخ مہر؛ شاہی مہر کے ساتھ آباد ہونے کے لیے عطا کردہ جاگیر۔

**تملق** زبرت، زبرم، شد پیش ل۔ امذ، ع۔ خوشامد، چاپلوسی؛ اظہارِ عاجزی؛ ملائمت، نرمی۔

**تملق لمی** (زیرل، شدم) جھوٹی تعریف، مصنوعی باتیں۔

**تملک** زبرت، زبرم، شد پیش م۔ امذ، ع۔ قبضہ، ملکیت، مالکِ متصرف ہونا۔

**تملیک** زبرت، زبرم، ی۔ امث، ع۔ ملکیت، قبضہ؛ مالک ہونا یا بنانا؛ ٹھیہ، اجارہ داری کی سند۔

**تملیک نامہ** مالک بننے کی تحریر؛ وہ تحریر جس کے ذریعے اپنی ہر منقولہ اور غیر منقولہ جائیداد کا کسی دوسرے کو مالک بنایا گیا ہو۔

**تمن** پیش ت، زبرم۔ امذ، ت۔ سواروں کا بھاری دستہ، فوج کی ٹکڑی؛ ایک طلائی سکہ۔ تومان کی تخفیف۔

محاورہ: **تمن باندھنا** فوج اکٹھی کرنا۔

**تمن دار** رسالے کا سردار۔

**تمن توغ/توق** فوجی دستے کا خصوصی نشان، جھنڈا۔

**تمنا** زبرت، زبرم، شد ن۔ امث، ع۔ آرزو، خواہش؛ اشتیاق، ارمان؛ توقع، اُمید۔

محاورہ: **تمنا بر آنا** آرزو پوری ہونا۔

محاورہ: **تمنا جگانا** آرزو کرنا، دل میں خواہش پیدا کرنا۔

**تمنائے خام** ایسی آرزو جس کے پورے ہونے کا امکان کم ہو۔

صف: **تمنائی** آرزومند، حسرتی۔

محاورہ: **تمنا ہونا** خواہش ہونا، متمنی ہونا۔

**تمنا** پیش ت، جزم م۔ امذ۔ تم، تم کو، تمھارا۔

**تموج** زبرت، زبرم، شد پیش و۔ امذ، ع۔ طوفان، لہروں کا اُتار چڑھاؤ، ہلچل، لہرداری، مثلاً: **تموج برق** بجلی کی لہر۔

**تموز** زبرت، وم ع۔ امذ، ع۔ شدت کی گرمی؛ ایک رومی مہینہ جو جولائی کے مہینے کے مطابق ہوتا ہے۔ غلط العام: **تمازت**۔

**تمول** زبرت، زبرم، شد پیش و۔ امذ، ع۔ امیری، مال داری، دولت مندی، ثروت۔

**تمولی** دولت مند ہونے کی حالت۔

**تمویہہ** زبرت، جزم م، ی، ہ ملفوظ۔ امث۔ بناوٹ، فریب کاری؛ ملمع چڑھانا۔

**تمہید** زبرت، جزم م، ی۔ امث، ع۔ (مجازاً) آغاز، ابتدا؛ کتاب کا دیباچہ؛ (لفظاً) بچھونا بچھانا، فرش بنانا؛ ترتیب، تنظیم؛ اُستواری، بنیاد۔

محاورہ: **تمہید اُٹھانا** کسی مضمون یا بات کی ابتدا کرنا، آغاز کرنا۔

محاورہ: **تمہید باندھنا** قیاس آرائی کرنا، من گھڑت باتیں کرنا؛ بے معنی عذر پیش کرنا؛ نیز رک: **تمہید اُٹھانا**۔

**تمیز** زبرت، جزم م، ی۔ امث، ع۔ شناخت، پہچان؛ اعتراف؛ الگ الگ کرنا؛ فرق کرنے کی صلاحیت، چھانٹا؛ اچھا برتاؤ، تہذیب، ادب، سلیقہ، شائستگی؛ ہوش، شعور، سمجھداری؛ (قواعد) وہ لفظ جو ابہام دُور کرے، مثلاً: زید بکر سے (قد میں) بڑا ہے۔

محاورہ: **تمیز آنا** سلیقہ سیکھنا، مہذب ہونا۔

صف: **تمیز دار** سلیقہ مند، باشعور، ہوشیار۔

**تمیز داری** تہذیب، شائستگی، سلیقہ۔

محاورہ: **تمیز دینا** فوقیت دینا؛ ادب و آداب سکھانا، مہذب بنانا۔

محاورہ: **تمیز مٹانا** فرق نہ رکھنا؛ فرق ختم کرنا۔

**تمھارا** پیش ت۔ ضمیر۔ تم سب کا؛ آپ کا، حضور کا۔

فقرہ: **تمھارا سر** جب کوئی شخص مزاج کے خلاف کوئی بات کہتا یا پوچھتا ہے تو یہ کلمہ انکار کے طور پر کہا جاتا ہے۔

فقرہ: **تمھارا سر قرآن کی جگہ** تمھارے سر کی قسم؛ سچ کہتا ہوں۔

کہاوت: **تمھارا مال سو ہمارا مال، ہمارا مال سو ہیں ہیں** خود غرضی دکھانے کے موقع پر کہا جاتا ہے کہ دوسرے کے مال سے تو فائدہ اُٹھائے لیکن اپنی باری آئے تو ہنس کر ٹال دے۔

**تمھاری** پیش ت۔ ضمیر۔ تمھارا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **تمھاری ایڑی میں کیا لگا ہوا ہے** نظر بد سے بچنے کے لیے عورتیں کہتی ہیں۔

کہاوت: **تمھاری بات نہ اُٹھائی جائے نہ دھری جائے** جس کی بات کا اعتبار یا بھروسا نہ ہو اُس کی نسبت اور فضول گو کی نسبت کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تمھاری بات نہ تھل کی نہ بیڑے کی** رک: **تمھاری بات نہ اُٹھائی جائے نہ دھری جائے**۔

کہاوت: **تمھاری جوتی اور تمھارا ہی سر** تمھارا مال تم پر ہی خرچ ہو رہا ہے۔

متعلق فعل: **تمھاری جوتیوں کے طفیل (میں)** آپ کی توجہ سے، آپ کی عنایت یا کوشش سے۔

کہاوت: **تمھاری یہ راہ، ہماری وہ راہ** تمھارا ہمارا کوئی تعلق نہیں، کوئی پروا نہیں۔

**تمھارے** پیش ت۔ ضمیر۔ تمھارا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

فقرہ: **تمھارے طالعوں کی قسم** بڑے خوش نصیب ہو۔

کہاوت: **تمھارے فرشتوں کو بھی خبر نہیں** آپ کو کچھ پتہ نہیں؛ تمھیں کچھ معلوم ہی نہیں۔

کہاوت: **تمھارے لڑکے بھی کبھی پاؤں چلیں گے** تمھارا مزاج بھی کبھی راستی پر آئے گا؛ تم بھی کبھی سچ بولو گے۔ نیز **تمھارے لڑکے بھی کبھی گھٹنوں چلیں گے**۔

کہاوت: **تمھارے منہ کا اُگال ہمارے پیٹ کا اُدھار** آپ کی تھوڑی سی امداد ہمارے لیے بہت ہے۔

کلمۂ نفرین: **تمھارے منہ میں خاک** اُس شخص کی نسبت کہا جاتا ہے جو کسی کا برا چاہے؛ تمھارا کہا یا چاہا پورا نہیں ہوگا؛ تمھارا ستیاناس ہو، تمھارا بُرا ہو۔

فقرہ: **تمھارے منہ میں دانت ہیں** تمھیں کیا حق ہے، تمھارے پاس کیا اختیار ہے، تم کون ہوتے ہو۔

فقرہ: **تمھارے منہ میں گھی شکر** اللہ کرے تمھارا کہا پورا ہو۔

کہاوت: **تمھارے واسطے تو کنوؤں میں بانس ڈال دیے** تمھیں بہت ڈھونڈا، ہر جگہ تلاش کیا۔

**تمھیں** پیش ت، ی، ن غنہ۔ ضمیر مع حرف تاکید۔ تم ہی، تم۔

**تمھیں** پیش ت، ے، ن غنہ۔ ضمیر۔ تم کو۔ نیز **تمھیں**۔

## ت ـ ن

**تن (۱)** زبر ن۔ امذ، ف۔ جسم، بدن، جسد، پیکر؛ شخص، ذات، فرد۔

صف: **تن آسان** کاہل، آسائش طلب، آرام طلب؛ جسمانی آرام کو ترجیح دینے والا۔

**تن آسانی** آسائش، آرام طلبی، جسمانی تکلیف سے بچنا۔

**تن آور** فربہ، موٹا، مضبوط۔ نیز تناور۔

**تن بدن** سارا بدن، پورا جسم۔

محاورہ: **تن بدن اُولا ہو جانا** کسی صدمہ کے سبب جسم سرد پڑ جانا۔

محاورہ: **تن بدن پھونک دینا** جلا دینا؛ بہت زیادہ غصہ دلانے والی بات کہہ دینا۔

محاورہ: **تن بدن کا ہوش نہ رہنا** اپنے آپ کا خیال نہ رہنا، اپنے آپ سے

بے خبر ہو جانا، ہواس ٹھکانے نہ رہنا۔

محاورہ: تن بدن میں آگ پھکنا بہت زیادہ غصہ آنا۔

محاورہ: تن بدن میں آگ لگانا (رک) تن بدن میں آگ لگنا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: تن بدن میں آگ لگنا سخت غصہ آنا، غضبناک ہونا۔

کہاوت: تن بدن میں جان نہیں نام زور آور خان قابلیت اور اہلیت سے زیادہ شیخی بگھارنے کے موقع پر کہا جاتا ہے؛ نام کچھ صفات کچھ۔

مقولہ: تن بہ تقدیر اپنے آپ کو قسمت کے حوالے کرنا، تقدیر کے بھروسے، جو کچھ ہو گا دیکھا جائے گا۔

محاورہ: تن بہ تقدیر رہنا تقدیر پر شاکر رہنا۔

تنِ بے جان لاش، مردہ۔

تن پرست وہ شخص جو ہر وقت کھانے پینے میں مشغول رہے، بدن کو پالنے والا؛ خود غرض، آرام طلب۔

کہاوت: تن پر کپڑا نہ بدن پر لتا، پھر بات کروں البتہ مفلسی میں آرائش کا خیال ہے، جب کوئی اپنی حیثیت سے بڑھ چڑھ کر نمائش کرے تو عورتیں کہتی ہیں۔

کہاوت: تن پر نہیں لتا، مسی ملے البتہ رک: تن پر کپڑا نہ بدن پر لتا، پھر بات کروں البتہ۔

تن پرور رک: تن پرست۔

تن پروری اپنے جسم کی پرورش کرنا، بہت زیادہ کھانا پینا؛ خود غرضی، آرام طلبی۔

تن پوشی لباس پہننا، کپڑے پہننا، بدن ڈھانپنا۔

مقولہ: تن پیٹ کا مزہ اچھا پہننے اور کھانے کا چسکا۔

کہاوت: تن پیٹ کہاں رکھ آویں کھانے پینے کا خرچ ضروری ہے، کوئی مفت خدمت لے تو اُس وقت کہا جاتا ہے۔

محاورہ: تن پھنکنا (پیش پھ) بخار ہونا، بدن کا حرارت کی وجہ سے جلنا۔

کہاوت: تن تازہ (تو) قلندر راجا پیٹ بھرا ہو تو گدا گر بھی راجا ہوتا ہے؛ کسی کے مرنے سے غرض نہ کسی کے جینے سے کام۔

محاورہ: تن تازہ ہونا سیر ہو کر کھانا پینا۔

کہاوت: تن تکیہ بسرام، جہاں پڑ رہے وہاں آرام قانع اور صابر آدمی کے لیے ہر جگہ آرام ہے۔

تن تنہا بالکل اکیلا، واحد، مجرد۔

تن درستی (پیش د، پیش ر) صحت، سلامتی۔ نیز تندرستی۔

مقولہ: تندرستی ہزار نعمت ہے صحت سے بہتر کوئی شے نہیں، اگر صحت ہے تو سب کچھ ہے۔

صف: تن دہ محنتی، جفاکش، لگن سے کام کرنے والا۔

اسم کیفیت: تن دہی محنت، جفاکشی، مستعدی۔

مقولہ: تن دے من لے محنت کرا اور کھا۔

محاورہ: تن دینا سخت محنت کرنا، جانفشانی سے کام کرنا، کوشش کرنا۔

محاورہ: تن ڈھانکنا ستر پوشی کرنا۔

تن زیب ململ کی قسم کا کپڑا جو نین سکھ سے زیادہ باریک اور قدرے جھر جھرا ہوتا ہے؛ قبا کے نیچے پہننے کی صدری۔

تن سازی ورزش کرنا، جسم بنانا۔ انگریزی میں: Body Building۔

تن سکھ ایک نفیس قسم کا کپڑا جو بنگال سے آتا ہے، نرم لٹھا؛ بدن کو آرام دینے والا۔

کہاوت: تن سکھی تو چین ہے، نا تو دن دُکھ رین ہے اگر صحت اچھی ہو تو زندگی آرام سے گزرتی ہے ورنہ ہر وقت انسان تکلیف میں رہتا ہے۔

کہاوت: تن سکھی، تو من سکھی صحت اچھی ہو تو اور انسان کو کھانے کے لیے اچھا ملے تو کوئی تکلیف نہیں ہوتی اور دل خوش رہتا ہے؛ اگر پیٹ کی فکر نہ ہو تو عقل بھی ٹھکانے رہتی ہے۔

محاورہ: تن سے لگنا فکر ہونا، خیال ہونا، دل پر اثر ہونا۔

صف: تن کا اُجلا من کا میلا ظاہر میں کچھ باطن میں کچھ، ظاہر اچھا باطن بُرا، مکار۔

محاورہ: تن کو لگنا دل پر اثر ہونا، کسی چیز فکر کی یا لگن ہونا؛ جزو بدن ہونا۔

کہاوت: تن کنگال، تو من کنگال اگر پیٹ خالی ہو تو کچھ اچھا نہیں لگتا، پیٹ بھرا ہو تو سب باتیں بھلی معلوم ہوتی ہیں۔

فقرہ: تن کو کپڑا نہ پیٹ کو روٹی بہت ہی غریب کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

محاورہ: تن گھٹنا کمزور ہونا، لاغر ہونا۔

صف: تن لاگو جاں نثار، وفادار، محنتی، چست و چالاک۔

تن من جسم و جان، روح و قالب۔

محاورہ: تن من ایک ہونا گہرا دوست ہونا، دو قالب ایک جان ہونا۔

محاورہ: تن من بھر جانا سیری ہو جانا، دل بھر جانا؛ خوشی ہونا۔

محاورہ: تن من تج دینا سب کچھ لٹا دینا؛ ہر ایک سے قطع تعلق کر لینا؛ تمام تر توجہ اور صلاحیت کسی کام پر مرکوز کر دینا۔

محاورہ: تن من دھن وارنا جان قربان کرنا؛ ہر چیز فدا کرنا۔

متعلق فعل: **تن من سے** دل سے، جی جان سے، پوری کوشش کرنا۔

محاورہ: **تن من کی سدھ نہ رہنا** اپنے آپ کا خیال نہ رہنا؛ کسی کام میں بہت زیادہ محو ہونا؛ ہوش و حواس ٹھکانے نہ رہنا۔

محاورہ: **تن من مارنا** اپنے جذبات کو دبانا، اپنی خواہشات کو مارنا؛ ضبط کرنا، خاموش ہونا، چپ رہنا؛ نہایت کوشش کرنا۔

محاورہ: **تن من وارنا** دل و جان قربان کرنا۔

محاورہ: **تن میں جان آنا** تازگی ہونا، فرحت ہونا؛ ہوش و حواس درست ہونا۔

**تنِ نزار** (زبرن) کمزور جسم، نازک بدن۔

مرکب عطفی: **تن و توش** (وج) جثہ، ڈیل ڈول؛ عموماً فربہ جسم کے لیے۔

**توش** سینہ، بدن، طاقت۔

**تن** (۲) زبرن۔اند۔ **تننا** (رک) سے ماخوذ۔

**تن کر** سینہ تان کر، اکڑ کر؛ جم کر، مستعد ہو کر۔

**تن** پیش ت۔اند، ہ۔ مہاگنی کا درخت جس کی لکڑی سے فرنیچر اور پھول سے رنگ بنتا ہے (سرخی مائل زرد رنگ)۔

**تنا** زبرت۔اند۔ درخت کا سطح زمین سے شاخوں تک کا حصہ۔

**تنابز** زبرت، زبرب۔اند۔ گالی گلوچ، سب و شتم۔

**تنایا** زبرت، زبرب۔اند۔ جوانی، شباب، اُٹھان، ترنگ۔

**تنائی** زبرت، زبرت۔امث۔ کشیدگی، رنجش، ان بن۔

**تناد** زبرت۔اند۔ منتشر ہونا، فرار ہونا، بھاگنا۔

**تناریری** زبرت، ی۔امث، ہ۔ بے وقت کا گانا، بے لطف راگ؛ وہ ابتدائی الفاظ جو گانا سکھانے کے آغاز میں بتائے جاتے ہیں؛ کھڑراگ، جھگڑا۔

**تنازع** زبرت، لیٹا پیش ز۔اند، ع۔ جھگڑا، لڑائی، تکرار، باہمی آویزش؛ مقدمہ، نالش۔ نیز **تنازعہ**، نزاع۔

(حیاتیات) **تنازع للبقا** جانداروں میں بقائے نسل کے لیے جدوجہد۔

**تنازعات** زبرت، زبر نیز زیرز۔جمع۔مذ، ع۔ **تنازعہ** (رک) کی جمع۔

**تنازعہ** زبرت، زبر نیز زیرز، زبرع۔اند، ع۔ نزاع، جھگڑا۔

**تنازل** زبرت، پیش ز۔اند۔ عہدے کا گھٹنا، تنزلی؛ اُترنا، نازل ہونا؛ تنزل؛ اشیائے صرف کی قیمتوں کا کم ہونا۔

**تناسب** زبرت، پیش س۔اند، ع۔ موزونیت، باہمی نسبت، مطابقت۔

**تناسبِ اعضا** جسم کے اعضا کا اپنے انداز اور موقع سے ایک دوسرے سے مناسب ہونا۔

**تناسبِ معکوس** اُلٹا تناسب۔

**تناسخ** زبرت، پیش س۔اند، ع۔ یہ عقیدہ کہ روح موت کے بعد دُنیاوی اعمال کے مطابق کسی دوسرے اعلیٰ یا ادنیٰ جسم میں منتقل ہوتی ہے، آواگون۔

**تناسل** زبرت، پیش س۔اند، ع۔ نسل بڑھانا، اولاد پیدا کرنا۔

**تناصر** زبرت، پیش ص۔اند، ع۔ ایک دوسرے کی مدد کرنا۔

**تناظر** زبرت، پیش ظ۔اند، ع۔ ایک دوسرے کی طرف دیکھنا، باہمی نظارہ؛ مناظرہ، مباحثہ۔ (اصطلاحاً) سامنے کا منظر، گردوپیش کا ماحول۔

**تنافر** زبرت، پیش ف۔اند، ع۔ باہمی ناپسندیدگی، عدم توافق، ناموافقت، بیزاری، نفرت؛ (علمِ معانی) کلام میں ایسے حروف کی یکجائی جن سے خوش آہنگی میں فرق آئے۔

**تنافس** زبرت، پیش ف۔اند، ع۔ ناخوشگوار مقابلہ خصوصاً تجارت میں، ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش۔ انگریزی میں: Cut throat competition۔

**تنافی** زبرت۔امث۔ انکار کرنا، ایک دوسرے کی نفی کرنا؛ نکال دینا، پیچھا کرنا؛ نقصان پہنچانے کی کوشش کرنا، تنگ کرنا۔

**تناقض** زبرت، پیش ق۔اند، ع۔ ایک دوسرے کی ضد ہونا، تضاد، بے ربطی؛ ناہمواری، اختلاف۔

**تناقل** زبرت، پیش ق۔اند۔ آپس کی خط کتابت، باہمی میل جول۔

**تناکر** زبرت، پیش ک۔اند۔ ایک دوسرے سے نظر پھیر لینا، باہمی عداوت۔

**تنانا** زبرت، شدن۔فعل لازم۔ ورم کی وجہ سے زخم کا پھول جانا، تن جانا۔ (اند) تناؤ، کھچاوٹ، تنی ہوئی حالت۔

**تناو** زبرت۔اند۔ کھنچاؤ، کساؤ، تنے ہوئے یا کسے ہوئے ہونے کی حالت؛ (اعصابی) اکڑن، ذہنی فشار؛ (مجازاً) تعلقات میں کشیدگی، کشمکش۔

**تناوٹ** زبرت، زبرو۔اند۔ کھنچاؤ، کساؤ، تناؤ۔

**تناوری** زبرت، زبرو۔امث، ف۔ زور، قوت، جسامت۔ (صف) **تن آور** جسیم۔

**تناول** زبرت، پیش و۔اند، ع۔ کھانا نوش کرنا، کھانا کھانے کا عمل۔

**تناول ما حضر** (لفظاً) جو موجود ہو وہ کھانا؛ (مراداً) کھانا کھانا۔

**تنبان** پیش ت، ن مثل م۔اند، ف۔ ایک خاص تراش کا تنگ مہری کا پاجامہ۔

**تنبک** زبرت، ن مثل م، زبرب۔اند۔ دھونکنی والا باجا؛ تونبی؛ ڈفلی، ڈھولکی۔ نیز **تُمبک** (پیش ت)، **تُنبک** (پیش ت)۔

**تنبل** زبرت، جزم ن مثل م، زبرب۔صف۔ سُست، کاہل الوجود، بے کار۔

**تنبلی** (امث) کاہلی، سُستی، غفلت۔

**تنبو** زبرت، جزم ن مثل م، و مع۔اند۔ خیمہ، ڈیرہ؛ شامیانہ۔

**تنبورا** زبرت، جزم ن مثل م، وسع۔ اند۔ ستار کی طرح کا ایک ساز جس میں تین یا چار تار لگے ہوتے ہیں۔ نیز تنبورہ، طنبورہ۔

**تنبول** زبرت، ن مغ، وسع۔ اند، ف۔ پان کا پتہ؛ پان کے عرق سے تیار کردہ ایک مشروب جو دُلھن کے پینے کو وداع کے اگلے دن بھیجا جاتا تھا۔

محاورہ: **تنبول آنا** لگام کے کھچاؤ کی وجہ سے گھوڑے کا منہ چھل جانا اور خون نکل آنا۔

محاورہ: **تنبول پینا** پان کا مرکب عرق پینا۔

صف: **تنبولا** پان کے رنگ کا، لال۔

**تنبولن** رک: **تنبولی** جس کی یہ تانیث ہے، پنواڑن۔

**تنبولی** زبرت، ن مغ، وسع۔ اند، ف۔ پان بیچنے والا، پنواڑی؛ پان بیچنے والی قوم۔

**تنبہ** زبرت، زبرن، شد لیٹا پیش ب، ہ ساکن۔ اند، ع۔ خبردار کرنا، تنبیہ کرنا، آگاہ کرنا؛ جتا دینا، اُونچ نیچ سمجھانا؛ نصیحت، عبرت، آگاہی۔ صف: **متنبہ** (مُ تَ نَبْ بِہ)۔

**تنبیلا** زبرت، ن غنہ، ے۔ صف۔ تانبے کے رنگ کا۔

**تنبیہ** زبرت، جزم ن مثل م، ی۔ اند، ع۔ آگاہی، نصیحت، عبرت، پند؛ جھڑکی، سرزنش، تہدید؛ سزا، تادیب۔

**تنبیہاً** سزا کے طور پر۔

**تنبیہی ساعت** الارم والی گھڑی، ایسی گھڑی جس میں گھڑی لگی ہوتی ہے۔

**تنت** (۱) زبرت، جزم ن۔ امث۔ سخت دباؤ، مشکل لحہ، نازک وقت یا حالت، کشمکش؛ کسی صورتِ حال کا نقطۂ عروج؛ انتہا، آخر؛ عین موقع پر، ٹھیک طور سے؛ ہو بہو۔

**تنت** (۲) زبرت، جزم ن۔ امث۔ جالا، تنی ہوئی چیز؛ تانت کا مخفف۔

**تنتر** (۱) زبرت، جزم ن۔ اند۔ (لفظاً) کسی رسم کا اہم جزو؛ جھاڑ پھونک کا عمل؛ ہندوؤں کی پوجا پاٹ کی رسوم وضوابط وغیرہ پر مبنی ایک ضخیم شاستر۔

**تنتر جنتر** منتر، جادو، افسوں، ٹوٹکا۔

**تنتر** (۲) زبرت، جزم ن۔ اند۔ سانپ کی ایک قسم جس کا رنگ سبزی مائل سیاہ ہوتا ہے اور بہت تیز چلتا ہے، دبک کر پانچ ہاتھ سے آدمی پر جست کرتا ہے۔

**تنتر** (۳) زبرت، جزم ن۔ اند۔ بڑھانا، پھیلانا، ازسرِ نو پیدا کرنا، افزائش۔

**تنتری** پیش ت، جزم ن، زبرت۔ صف۔ جنتر منتر کرنے والا، جادوگر۔

**تنتنانا** زبرت، جزم ن، زبرت۔ فعل لازم۔ شوروغل، ہلڑ ہونا؛ غصے میں ہونا، خفا ہونا۔

**تنتناہٹ** زبرت، جزم ن، زبرت، زبرہ۔ امث۔ سوجن، ورم کی وجہ سے ہونے والی تکلیف۔

**تنتنی** پیش ت، جزم ن۔ امث۔ تاروں کا چھوٹا ساز، تاروں کے ساز کا کھلونا، اکتارا۔

کہاوت: **تنتنی بجاتے، میاں کھاتے شکر گھی، اِس نوکری کی ایسی تیسی بھلا بچہ** جی سُست اور کاہل فقیروں کے بارے میں کہتے ہیں کہ ہم سے اچھے تو وہ ہیں نہ نوکری کرنا پڑتی ہے نہ محنت، بس مانگ کر کھاتے جائیں اور عیش کریں۔

**تنتنے باز** زبرت، جزم ن، زبرت۔ اند۔ مغرور، متکبر، نازک دماغ۔

**تنتھا** زبرت، جزم ن۔ اند۔ ہمت، طاقت۔

**تنٹا** زبرت، جزم ن۔ اند۔ فساد، جھگڑا۔ نیز ٹنٹنا۔

**تنجیم** زبرت، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ ستارہ شناسی، اختر شناسی، علم نجوم سے سعد و نحس کو دریافت کرنا۔

**تنخ** زبرت، زبرن۔ امث۔ چھوٹی سی پتنگ، گڈی۔

**تنخواہ** زبرت، جزم ن، و معدولہ۔ امث، ف۔ خدمت کا بندھا ہوا معاوضہ، مشاہرہ، وظیفہ۔

محاورہ: **تنخواہ باندھنا** خدمت کا معاوضہ مقرر کرنا۔

محاورہ: **تنخواہ چڑھنا** مقررہ وقت پر تنخواہ ادا نہ ہونا۔

**تنخواہ دار** تنخواہ پانے والا، ملازم۔

محاورہ: **تنخواہ کاٹ لینا** تنخواہ نہ دینا، کام ٹھیک نہ کرنے یا چھٹیاں وغیرہ کرنے کی وجہ سے مقررہ تنخواہ میں سے کچھ رقم منہا کر لینا۔

محاورہ: **تنخواہ لگنا** تنخواہ مقرر ہونا، تنخواہ ملنا شروع ہونا۔

**تند** پیش ت، جزم ن۔ صف، ف۔ تیز، سخت، شدید؛ ناگوار یا تلخ (بات)؛ غصہ ور، غضبناک۔

**تندخو** (وسع) بدمزاج، غصیلا، چڑچڑا۔

**تندرو** (ولین) تیز رفتار، تیز رو، جس کے بہاؤ میں تیزی اور زور ہو۔

**تندگوئی** سخت کلامی۔

صف: **تندمزاج** (ف۔ ع) بہت جلد غصے میں آ جانے والا، تیز مزاج کا؛ تیز رفتار، تیز رو، جس کے بہاؤ میں تیزی اور زور ہو۔

محاورہ: **تند ہونا** غصہ کرنا، مشتعل ہونا۔

**تندر** پیش ت، جزم ن، زبرد۔ اند۔ بجلی کی کڑک، گرج، رعد۔

**تندرا** زبرت، جزم ن، جزم د۔ امث۔ تھکاوٹ، سُستی، کاہلی، اونگھ۔

**تندرست** زبرت، جزم ن، پیش د، پیش ر، جزم س۔ صف۔ جسے کوئی بیماری نہ

ہو، بھلا چنگا۔

**تندرستی** زبرت، جزم ن، پیش د، پیش ر، جزم س۔امث۔ رک: تن کے تحت الفاظ۔

**تندل** پیش ت، جزم ن، زیر د۔صف۔ بڑے پیٹ والا، موٹا، فربہ۔

**تندم** زبرت، جزم ن، پیش د۔ امذ۔ توبہ استغفار؛ ندامت، شرمساری، شرم، حیا۔

**تندور** زبرت، جزم ن، ومع۔ رک: تنور۔

**تندہی** زبرت، جزم ن، لیٹا زیر د۔امث۔ محنت، مشقت، جی لگا کر کام کرنا، ایسا کام کرنا جس کے لیے سخت محنت درکار ہو۔

متعلق فعل: **تندہی سے** جی لگا کر، جی جان سے۔

**تندی** زبرت، جزم ن۔امث۔ دھاگا، تار۔

**تندی** پیش ت، جزم ن۔امث، ف۔ سختی، تناؤ، شدت؛ برہمی، تیز مزاجی، غصہ، بدمزاجی، وفور شہوت، استادگی عضو تناسل۔صف: تند۔

محاورہ: **تندی کرنا** بیباکی کرنا، تیزی دکھانا۔

**تندی** زبرت، زبرن، شد د۔امث۔ پسیجنا؛ بدن کا پسینے میں بھیگنا؛ نمدیدہ ہو جانا۔

**تندیل** پیش ت، جزم نیز مغ ن، ے لین۔صف، ہ۔ توندوالا، بڑے اور لٹکے ہوئے پیٹ والا، موٹا، فربہ۔

**تندیم** زبرت، جزم ن، ی۔امث۔ پشیمان کرنا، نادم ہونا۔

**تنزل** زبرت، زبرن، شد پیش ز۔امذ، ع۔ گرنا، اوپر سے نیچے آنا، انحطاط، زوال؛ (عہدے میں) کمی، تخفیف۔

**تنزہ** زبرت، زبرن، لیٹا پیش ر، ہ ملفوظ۔امذ، ع۔ پاکی، بے آلودگی؛ بے نیازی۔

**تنزیہہ** (ی) (امث) پاکی، تقدس۔

**تنزیل** زبرت، جزم ن، ی۔امث، ع۔ (عموماً وحی کا) نازل ہونا، اترنا۔

**تنزیہ** زبرت، جزم ن، زیر ز، زبر ی۔امذ، ع۔ خواہش پیدا کرنا؛ خواہش، آرزو، اشتیاق۔

**تنزیہہ** زبرت، جزم ن، زیر ز، ی۔امث، ع۔ اللہ تعالیٰ کی ذات کا نقص یا تعین و تشبیہ سے منزہ و پاک وصاف ہونا؛ صاف کرنا، عیب سے پاک کرنا؛ صفائی، پاکیزگی۔

**تنسیخ** زبرت، جزم ن، ی۔امث، ع۔ رد کرنا، تردید، منسوخی، باطل قرار دینا، کالعدم کرنا۔

**تنسیخ نکاح** نکاح کو منسوخ کرنا۔

**تنش** زبرت، زیرن۔امث۔ تناؤ، کھچاؤ؛ کشاکش، کشیدگی۔صف: تنشی۔

**تنش** زبرت، زبرن۔امذ۔ شیشم کی قسم سے ایک تناور درخت۔

**تنشیط** زبرت، جزم ن، ی۔امث۔ مسرت، نشاط، شادمانی۔

**تنشیطِ قلوب** دلوں کی خوشی، دلوں کا اطمینان۔

**تنصر** زبرت، زبرن، شد پیش ص۔امذ، ع۔ عیسائی ہونا، عیسائیت اختیار کرنا، نصاریٰ ہونا۔

**تنصیب** زبرت، جزم ن، ی۔امث، ع۔ کھڑا کرنا، استادہ کرنا، قائم کرنا، لگانا، نصب کرنا، گاڑنا۔

**تنصیف** زبرت، جزم ن، ی۔امث، ع۔ دو حصوں میں مساوی تقسیم، کسی چیز کو عین درمیان میں سے کاٹ کر دو حصوں میں تقسیم کرنا۔

**تنظم** زبرت، زبرن، شد پیش ظ۔امث، ع۔ نظم گوئی، نظم کہنا۔

**تنظیر** زبرت، جزم ن، ی۔امث۔ صفائی، پاکی، ستھرائی۔

**تنظیف** زبرت، جزم ن، ی۔امث۔ نظیر ہونا؛ مثال پیش کرنا، مثال دینا۔

**تنظیم** زبرت، جزم ن، ی۔امث، ع۔ گروہ، باضابطہ جماعت، مجلس، ادارہ؛ انتظام، اہتمام، اصول بندی۔

**تنعم** زبرت، زبرن، شد پیش ع۔امذ، ع۔ عیش و آسائش، نعمتوں سے مالا مال ہونا؛ امن چین سے زندگی بسر کرنا۔

**تنعیم** (ی) (امث) آسائش مہیا کرنا، ناز و نعمت سے پالنا۔

**تنغص** زبرت، زبرن، شد پیش غ۔امذ، ع۔ بدمزگی، ناخوشی، تکدر؛ کراہت، گھن؛ اضطراب، بے چینی۔

**تنفر** زبرت، زبرن، شد پیش ف۔امذ، ع۔ نفرت، بیزاری؛ بھاگنا۔

**تنفس** زبرت، زبرن، شد پیش ف۔امذ، ع۔ سانس کا آنا جانا، سانس لینا؛ ہانپنا، دمہ کا دورہ۔

**تنفیر** زبرت، جزم ن، ی۔امث۔ بھاگنا، بیزار ہونا۔

**تنقل** زبرت، زبرن، شد پیش ق۔امذ۔ نُقل کے طور پر کھانا، تھوڑا تھوڑا کھانا۔

**تنقیب** زبرت، جزم ن، ی۔امث۔ نقب لگانا؛ کھودنا۔

**تنقیح** زبرت، جزم ن، ی۔امث، ع۔ چھان بین، جانچ پڑتال، تحقیق، عیب صواب معلوم کرنا؛ عدالتی قضیے میں فیصلہ طلب امور کی نشاندہی۔جمع: **تنقیحات** فیصلہ طلب نکات۔

محاورہ: **تنقیح پانا** چھان بین کے بعد صاف۔ اور واضح ہونا، طے پانا۔

صف: **تنقیح ساز** حسابات کی جانچ پڑتال کرنے والا، محاسب۔ انگریزی میں: Auditor۔

**تنقیح طلب** ایسا امر جس میں چھان بین یا تحقیق کی ضرورت ہو۔

**تنقید** زبرت، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ رائے زنی؛ جانچ، پرکھ، نکتہ چینی، اعتراض؛ علمی یا فنی قدر متعین کرنے کا عمل۔ نیز (اصلاً) نقد، انتقاد۔

**تنقیص** زبرت، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ نقص نکالنا، عیب گنوانا، نکتہ چینی؛ مذمت، تحقیر۔

**تنقیض** زبرت، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ رد کرنا، مخالفت کرنا، اُلٹنا۔

**تنقیہ** زبرت، جزم ن، زیرق، زبری۔ امذ، ع۔ پاک صاف کرنا، کھوٹ آلائش دُور کرنا؛ آنتوں کو صاف کرنا، جلاب لینا؛ بیج نکالنا۔ صف: **منقی** جس کے بیج الگ کر دیے گئے ہوں۔ مثلاً: مویز منقی۔

**تنقیۂ جذبات** (امث) جذبات کو اُبھار کر ایک نقطۂ عروج تک لے جانا تاکہ جی ہلاک ہو جائے، جذبات کی پاکیزگی، جذبات کی صفائی؛ رد فشار بذریعہ تشدید فشار۔

**تنک** زبرت، زبرن۔ متعلق فعل، ع۔ ذرا، تھوڑا سا، تک، قدرے۔

**تنک** پیش ت، پیش ن۔ صف، ف۔ کم، تنگ؛ اوچھا؛ نحیف، لاغر؛ نازک، لطیف؛ بے مقدار، ذرا سا، حقیر۔

**تنک پرتو** (زبرپ، جزم ر، ولین) کم روشنی والا، جو تھوڑی دیر تک نظر آنے کے بعد غائب ہو جائے۔

**تنک تابی** کم چمکنا، ماند پڑنا۔

صف: **تنک حواس** ہوشیار، عقل مند۔

صف: **تنک ظرف** کم ہمت، کم حوصلہ؛ اوچھا، کمینہ؛ پیٹ کا ہلکا، جسے بات نہ پچ سکے۔

صف: **تنک مایہ** بے حقیقت؛ مفلس، کم ساز و سامان والا۔

صف: **تنک مزاج** (ف۔ ع) چڑچڑا، زود رنج؛ نازک مزاج۔

**تنک مزاجی** (ف۔ ع) رک: **تنک مزاج** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**تنک نان** پتلی روٹی۔

**تنکا** زیرت، جزم ن۔ امذ۔ تیلی، سوکھی گھاس کی پتی یا ڈنڈی، سوکھا ڈنٹھل، وہ چھوٹی سی سینک جو خواتین ناک میں لونگ یا نتھ کی جگہ ڈال لیتی ہیں، پرکاہ؛ (مجازاً) بے حقیقت شے، ذرا سی چیز۔

محاورہ: **تنکا اُتارنا** کسی پر انتہائی معمولی احسان کرنا۔

کہاوت: **تنکا اُتارنا اور چھپر سر پر رکھ دینا** معمولی سا احسان کر کے اُس کے عوض، بہت کچھ وصول کر لینا۔

محاورہ: **تنکا اِدھر سے اُدھر نہ ہونا** ذرا سی بے ترتیبی یا تبدیلی بھی نہ ہونا۔

محاورہ: **تنکا باقی نہ چھوڑنا** جھاڑو پھیر دینا، صفایا کر دینا، کچھ باقی کچھ نہ چھوڑنا؛ مفلس کر دینا، کنگال کر دینا۔

**تنکا بھر** ذرا سا، معمولی۔

محاورہ: **تنکا بھی نہ توڑ سکنا** بہت کمزور ہونا، ناتواں ہونا؛ کاہل ہونا۔

محاورہ: **تنکا بھی نہ رہنا** صفایا ہو جانا، نہایت مفلس ہو جانا، کنگال ہو جانا، قلاش ہونا؛ سب متاع و مال کھا اُڑا دینا۔

**تنکا تنکا** ذرہ ذرہ، ایک ایک چیز۔

محاورہ: **تنکا توڑنا** معمولی سا کام کرنا؛ کچھ تعلق نہ رکھنا۔

محاورہ: **تنکا دانتوں (منہ) میں لینا** فریادی بننا، جان بخشی چاہنا، پناہ مانگنا، گڑگڑانا، مغلوب ہونا۔

محاورہ: **تنکا سا توڑنا** دوٹوک جواب دینا، اِنکار کرنا۔

محاورہ: **تنکا سمجھنا** بے حقیقت جاننا، بے حیثیت سمجھنا، کمزور سمجھنا۔

محاورہ: **تنکا نہ اُٹھانا** ذرا سی تکلیف بھی نہ دینا۔

محاورہ: **تنکا نہ چھوڑنا** رک: **تنکا باقی نہ چھوڑنا۔**

محاورہ: **تنکا ہو جانا** بہت دُبلا ہو جانا، لاغر اور کمزور ہو جانا۔

**تنکنا** زیرت، زبرن، جزم ک۔ فعل لازم۔ کسی بات کا بُرا مان کر چٹاخ سے جواب دینا، نخرہ کرنا، تیور دکھانا، ناراض ہونا، بگڑنا، تر بھر ہونا۔

**تنکوں** زیرت، جزم ن، وج۔ جمع، مذ۔ تنکا (رک) کی جمع۔

**تنکوں کا کام** فضول کام، نکما کام۔

**تنکے** زیرت، جزم ن۔ جمع، مذ۔ تنکا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

کہاوت: **تنکے اوجھل پہاڑ** ادنیٰ سی چیز کی اوٹ میں بڑی چیز کا ہونا؛ کسی مشکل کام کا ذرا سی تدبیر سے چل جانا۔

محاورہ: **تنکے کا احسان بھی بہت ہوتا ہے** معمولی سے احسان کا بوجھ بھی بہت ہوتا ہے۔

**تنکے کا سہارا** تھوڑا سا آسرا، معمولی سی حمایت، ذرا سی مدد۔

محاورہ: **تنکے کا سہارا نہ ہونا** تھوڑی سی آمدنی نہ ہونا، معمولی سی مدد کا آسرا بھی نہ ہونا۔

**تنکے کا بھی سہارا نہیں** آمدنی کا معمولی سا ذریعہ بھی نہیں۔

محاورہ: **تنکے کو پہاڑ کر دکھانا** چھوٹی یا معمولی سی بات کو بڑا کر دکھانا، مبالغہ کرنا۔

کہاوت: **تنکے کی چٹائی نو بیگھ پھیلائی** اتنا وعدہ کرنا جو پورا نہ سکے۔

**تنکیر** زبرت، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ عمومیت پیدا کرنا، اسمِ معرفہ سے نکرہ بنانا۔ مثلاً: مسیحیت از مسیح۔

**تنگ** زبرت، ن غنہ۔ صف، ف۔ کم گنجائش والا، تھوڑا، مختصر، جس میں سمائی کم ہو، کم چوڑا، پھنسا ہوا؛ ملول؛ پریشان، دِق، عاجز؛ ایذا رساں؛ بیزار، اُکتایا ہوا؛ جسم پر

بہت زیادہ چست (کپڑا وغیرہ)۔ (اند) گھوڑے کی کمر کا بند یا کمر پٹی۔
مقولہ: **تنگ آمد بجنگ آمد** پریشان ہو کر آدمی جنگ کے لیے یا لڑنے مرنے کے لیے تیار ہو جاتا ہے۔
محاورہ: **تنگ آنا** بیزار آنا، اُکتا جانا، تھک جانا۔
**تنگ بخت** بدبخت، مفلس، نادار۔
**تنگ بست** ساز و سامان سے آراستہ (گھوڑا وغیرہ)۔
محاورہ: **تنگ پکڑنا** دِق کرنا، ستانا، عاجز کرنا، زچ کرنا؛ گھوڑے کی لگام کھینچ کر رکھنا۔
**تنگ پوش** ایسا لباس پہننے والا جو جسم پر کسا ہوا اور چست ہو۔
محاورہ: **تنگ ٹوٹنا** گھوڑے کے کمر بند کا دو ٹکڑے ہو جانا۔
**تنگ جائی** تنگی، سختی۔
**تنگ چشم** (زبر چ، جزم ش) کم ظرف، بخیل، کنجوس، لالچی، کمینہ، حریص؛ چھوٹی آنکھوں والا۔
**تنگ چشمی** اوچھاپن، کم حوصلگی۔
**تنگ حال** مصیبت زدہ، پریشان حال؛ مفلس، نادار۔
**تنگ حوصلہ** پست حوصلہ، کم ہمت؛ اوچھا؛ پیٹ کا ہلکا۔
**تنگ دست** مفلس، نادار محتاج۔
اکیف: **تنگ دستی** ناداری، افلاس، مفلسی۔
صف: **تنگ دل** کم ظرف، اوچھا، کمینہ، کنجوس، بخیل؛ ملول، رنجیدہ۔
**تنگ دہن/ دہان** چھوٹے منہ کا، غنچہ دہن؛ (مجازاً) حسین و خوب صورت۔
**تنگ دوز** باریک سلائی کرنے والا۔
محاورہ: **تنگ ڈھیلا ہونا** گھوڑے کا کمر بند پوری طرح کسا ہوا نہ ہونا جس سے سوار کے گر جانے کا خطرہ ہوتا ہے۔
**تنگ ذہن** کند ذہن، غبی، بے وقوف۔
**تنگ روزی** رک: تنگ دست۔
محاورہ: **تنگ رہنا** پریشان رہنا۔
**تنگ طلبی** سختی سے مانگنا، شدید تقاضا۔
**تنگ ظرف** کم ظرف، پست ہمت، کم حوصلہ؛ کمینہ، لالچی، حریص۔
محاورہ: **تنگ کرنا** ستانا، دِق کرنا، عاجز کرنا، تکلیف دینا۔
محاورہ: **تنگ کسنا** گھوڑے کے کمر بند کو کھینچنا تاکہ زین کسی جانب جھکنے نہ پائے۔
**تنگ گلو** (پیش گ، و مع) پتلی گردن والا۔

**تنگ گیری** ظلم، زیادتی۔
**تنگ مایگی** رک: تنگ مایہ جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔
**تنگ مایہ** غریب، مفلس، کم حیثیت، نادار۔
**تنگ نائے** رک: تنگنائے۔
**تنگ نظر** جس کے خیال میں وسعت نہ ہو؛ کم ہمت، کم حوصلہ۔
**تنگ نویسی** مقرر کردہ لکیروں، نقاط اور علامات میں الفاظ لکھنے کا ہنر۔
محاورہ: **تنگ ہونا** دِق ہونا، زچ ہونا؛ چھوٹا ہونا، کشادہ نہ ہونا۔
**تُنگ** پیش ت، ن غنہ۔ اند۔ چھاگل، شراب کا ظرف؛ چوٹی، اُونچائی، بلند، سب سے اُونچی جگہ۔
محاورہ: **تنگا مارنا** طنز کرنا، طعنہ دینا۔
**تنگنائے** زبر ت، ن غنہ، جزم گ۔ امث۔ تنگ جگہ، تنگ راستہ؛ تنگی، دُشواری۔ کم گنجائش والا۔
**تنگی** زبر ت، ن غنہ۔ امث، ف۔ سمائی یا وسعت کی کمی؛ فراخی کی ضد؛ حبس، اِنقباض؛ مشکل حالات، دُشواری کا سامنا؛ عُسرت، تنگ دستی، افلاس؛ درہ، گھاٹی؛ سخت گیری، شدت۔
محاورہ: **تنگی اُٹھانا** مالی پریشانی اُٹھانا، کمی برداشت کرنا۔
**تنگی اوقات** مالی پریشانی۔
**تنگی تُرشی** بسر اوقات میں نہایت کمی، تنگ حالی۔
محاورہ: **تنگی کرنا** کوتاہی کرنا، کنجوسی کرنا؛ سختی کرنا، جبر کرنا۔
کہاوت: **تنگی کے ساتھ فراخی اور فراخی کے ساتھ تنگی لگی ہوئی ہے** حالات تبدیل ہوتے رہتے ہیں، کوئی نہ سدا امیر رہتا ہے اور نہ غریب، اچھے برے دن آتے جاتے رہتے ہیں۔
کہاوت: **تنگی گئی فراخی آئی** غربت دُور ہوئی، دولت آئی۔ بُرے دن گئے اچھے دن آئے۔
**تُنگی** پیش ت، ن غنہ۔ امث۔ اُونچائی، بلندی؛ بلند چوٹی۔
**تنمیہ** زبر ت، جزم ن، زیر م، زبر ی۔ اند۔ نشو و نما دینا، پرورش کرنا، پروان چڑھانا، بالیدگی۔
**تننا** زبر ت، جزم ن۔ فعل لازم۔ (کسی عضو یا رگ وغیرہ کا) کھنچنا، اکڑنا؛ پھولنا، اُبھرنا؛ سیدھا کھڑا ہونا، سینہ اُبھارنا۔
**تنور** زبر ت، و مع۔ اند، ع۔ روٹی سینکنے کا گہرا زمین دوز الاؤ (اب زیادہ تر تنور گڑھے کے بجائے زمین کی سطح پر ہی لگائے یا بنائے جاتے ہیں)۔ عام: تندور۔
محاورہ: **تنور جھونکنا** تنور گرم کرنا؛ (مجازاً) فضول کام کرنا۔
**تنور چی** تنور پر روٹیاں پکانے والا، بھٹیارا۔

کہاوت: **تنور سے بچنے کے لیے بھاڑ میں گرے** تھوڑی مصیبت سے بچنے کے لیے بڑی مصیبت میں مبتلا ہو گئے۔

محاورہ: **تنور کی سوجھنا** تنور پر جا کر روٹیاں کھانا۔

محاورہ: **تنور گرم رکھنا** روٹیاں پکانے کے لیے تنور تیار رکھنا؛ کھانا تیار رکھنا۔

محاورہ: **تنور میں کود پڑنا** خطرہ مول لینا، بلا وجہ مصیبت میں مبتلا ہو جانا، جانے بوجھے مشکل میں پھنسنا۔

**تنورِ بند** پیٹ، شکم۔

**تنور** زبرت، ن غنہ، زبرو۔ اند، (بروزن قمر) امث۔ چکر، گھمیری، غشی۔

**تنورہ** زبرت، وم، زبرر۔ اند۔ انگیٹھی؛ ایک قسم کی زرہ؛ کھال کی پوشش؛ زنانہ زیریں پوش؛ لہنگا، پیٹی کوٹ۔

**تنوریہ حکومت** (امث) زنانہ حکومت۔

**تنوع** زبرت، زبرن، شد لیٹا پیش ف۔ اند، ع۔ رنگا رنگی، بوقلمونی، کئی اقسام کی یکجائی۔

**تنوم** زبرت، زبرن، شد پیش و۔ اند، ع۔ سونا، خواب میں پہنچنا، ہپناٹزم کے اثر میں آنا۔

**تنویم** (امث) سُلا دینا، نفسیاتی عمل سے بے ہوش کر دینا۔

**تنومند** زبرت، وج، زبرم، جزم ن۔ صف، ف۔ قوی، موٹا تازہ، صحت مند، فربہ، ہاتھ پیر کا مضبوط۔

**تنویر** زبرت، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ روشنی، نور افشانی، چمک، روشنی کی لہر؛ روشن کرنا؛ (مجازاً) ترقی پانا۔

**تنویم** زبرت، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ سُلا دینا، نفسیاتی عمل سے بے ہوش کر دینا۔ انگریزی میں: Mesmerism۔

**تنوین** زبرت، جزم ن، ی۔ امث، ع۔ نون کی آواز پیدا کرنا؛ (نحو) لفظ کے آخر میں دو زبر، دو زیر، یا ایک اُلٹا اور ایک سیدھا پیش لگا کر حرف "ن" کا تلفظ کرنا مثلاً: اوّلاً (اوَّ وَلَن)، نسلاً بعد نسلٍ (نَس لَن بَع دَنَس لِن)، سلامٌ علیکم (سلامُن ع لے کُم)۔

**تنہا** زبرت، جزم ن۔ صف، ف۔ اکیلا، واحد، یکتا؛ جدا؛ صرف، فقط۔

**تنہا باش** اکیلا رہنے والا۔

**تنہا خور** اکیلے ہی کھانے والا؛ کسی دوسرے کی شرکت گوارا نہ کرنے والا؛ خود غرض۔

**تنہائی** (امث) اکیلا پن، خلوت، علیحدگی؛ مفارقت، جدائی۔

**تنی** (۱) زبرت۔ امث۔ ایک بیل جس کے نیلگوں پھول کو منڈی یا مہا منڈی کہتے ہیں۔

**تنی** (۲) زبرت۔ امث۔ ڈوری، بند، ترازو کی ڈوری یا چوٹی (جو تولتے وقت تن جاتی ہے)۔

**تنی** زیرت، شدن۔ اند۔ ایک قسم کا خودرو چاول۔

**تنیا** زبرت، جزم ن۔ امث، ہ۔ کلائی پر لپیٹنے کا کپڑا؛ کپڑے کی دھجی جو کم حیثیت یا غریب لوگ ستر پوشی کے واسطے باندھ لیتے ہیں، لنگوٹی۔

## ت ۔ و

**تَو** ولین۔ امث۔ تہ، پرت، طبق، پردہ، آڑ؛ تب، پھر؛ اُس وقت؛ تب، اس کے بعد؛ اس لیے، تاکہ۔ نیز تو (وج)۔

متعلق فعل: **تو بر تو تو بہ تو** (تُو بَ تُو) تہ در تہ۔

**تو پھر** تب، اُس وقت، اُس حالت میں۔

**تو جانیں** تو دیکھیں، تب سمجھیں۔

**تُو** وم۔ ف۔ ضمیر واحد حاضر، اپنے سے کمتر کے لیے یا نہایت عزیز و محترم کے لیے۔

کہاوت: **تو بھی رانی میں بھی رانی، کون بھرے پن گھٹ پر پانی** جب سب کام سے جی چُرائیں یا سب کم مرتبہ ہوں یا کسی کام کو اپنے مرتبے سے گرا ہوا خیال کیا جائے تو اُس موقع پر کہا جاتا ہے۔

مرکب: **تُو تڑاق** بدکلامی، زبانی لڑائی، گالم گلوچ، تکرار۔ نیز **تُو تکار؛ تُو تو مَیں مَیں**۔

کہاوت: **تو تیلی کا بیل تجھے کیا سیر، لگا رہو (گھانی) گھاس سے** جو شخص ہر وقت اپنے کام میں جُتا رہے اُس کے متعلق کہا جاتا ہے۔

فقرہ: **تو جان تیرا کام جانے** سمجھانے کے باوجود اگر کوئی اپنی ضد پر قائم رہے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تو چاہے میری جائی کو، میں چاہوں تیری چارپائی کو** ساس اپنے داماد سے کہتی ہے کہ اگر تو میری بیٹی سے کا خیال رکھے گا تو مجھے تیری ہر شے پیاری ہے۔

فقرہ: **تو چل میں آیا** ایک کے بعد دوسرے کے آنے کا تانتا بندھنے اور سلسلہ نہ ٹوٹنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

فقرہ: **تو چل میں چل** ایسے موقع پر کہتے ہیں جب کسی مقام یا تقریب سے ایک کے بعد ایک کھسکے۔

کہاوت: **تو چھوئی کہ میں موئی** کسی کی جھوٹی نازک مزاجی کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تو دیورانی میں جٹھانی، تیرے آگ نہ میرے پانی**

دونوں مفلس اور کنگال ہیں۔

کہاوت: **تو ڈال ڈال، تو (وج) میں پات پات** رک: **تم ڈال ڈال تو میں پات پات۔**

فقرہ: **تو کون اور میں کون** کوئی کسی کو نہیں پوچھتا، ایک دوسرے سے کوئی واسطہ نہیں۔

فقرہ: **تو کہاں اور میں کہاں** تیرا میرا کیا مقابلہ، اگر اعلیٰ سے مخاطب ہوں تو خود کو کمتر اور اگر ادنیٰ سے مخاطب ہوں تو اپنے آپ کو افضل بتانے کے لیے کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تو کہے سوچ ہے بڈھی تو کہے سوچ** جب کوئی گپ ہانکے تو اُس کے جواب میں طنزاً کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تو کھول میرا مکنا میں گھر سنبھالوں اپنا** جب نئی دُلھن گھر کے کاموں میں دخل دینا شروع کر دے تو ساس کہتی ہے؛ (مکنا بمعنی گھونگٹ، نقاب)۔

کہاوت: **تو گدھی کمھار کی تجھے رام سے کیا کام** اُسے کہا جاتا ہے جو اپنی کم حیثیتی کے باوجود بڑے بڑوں کی باتوں میں دخل اندازی کرے۔

کہاوت: **تو گور کھود میری میں گاڑ آؤں تجھ کو** اگر تو میرا برا چاہے گا تو تیرا ہی برا ہوگا۔

کہاوت: **تو میرا بالا کھلا میں تیری کھچڑی کھاؤں** احمق کو دُم دے کر راضی کر لیتے ہیں، کسی کو بے وقوف بنا کر ٹھگنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تو میرا لڑکا کھلا میں تیری کھچڑی پکاؤں** تو میرا کام کر میں تیرا کام کروں۔

فقرہ: **تو نہیں تیرا بھائی سہی** تو یہ کام نہیں کرتا تو کوئی دوسرا کر دے گا۔

فقرہ: **تو نے کہی اور میں نے مانی** مجھے تمھارا قطعاً اعتبار نہیں۔

**توا** زبرت۔ امذ۔ روٹی پکانے کا لوہے کا گول اُبھرواں پتر؛ حُقّے کی چلم میں آگ کے نیچے تمبا کو کے اُوپر رکھی جانے والی ٹھیکری؛ دریا کی تہہ، پرت؛ گراموفون کا ریکارڈ، تھالی۔

کہاوت: **توا چڑھا اور جی بڑھا** روٹی پکتے دیکھ کر بھوکے کو تسلی ہوتی ہے۔

محاورہ: **توا چڑھانا** روٹی پکانے کے لیے توا چولھے پر رکھنا۔

محاورہ: **توا سر سے باندھنا** اپنے آپ کو مستحکم کرنا، مضبوط بنانا۔

کہاوت: **توا نہ تغاری، کاہے کی بھٹیاری** بے سروسامانی کی حالت میں بڑے بڑے دعوے کرنا، شیخی بگھارنا؛ پاس کچھ بھی نہ ہونا لیکن ظاہر داری بہت کرنا۔

محاورہ: **توا ہنسنا** توے کے نیچے کی کالونچ کا روشن ہو کر اُس کے پھول جھڑنا جسے نیک فال سمجھا جاتا ہے؛ اگر کوئی کالے رنگ کا آدمی پان کھا کر ہنسے تو اُس وقت پھبتی کے طور پر کہا جاتا ہے۔

**تواب** زبرت، شدو۔ صف، ع۔ توبہ قبول کرنے والا۔

**توابع** زبرت، شدو۔ صف، ع۔ **تابع** (رک) کی جمع، مطیع، فرمانبردار، ماتحت؛ گردونواح کے علاقے۔

**توابل** زبرت، زیرب۔ جمع، مذ، ع۔ گرم مسالے۔

**تواتر** زبرت، پیش ت۔ امذ، ع۔ کسی بات کا پے در پے واقع یا بیان ہونا؛ مسلسل روایت؛ تسلسل۔

**تواجد** زبرت، پیش ج۔ امذ، ع۔ وجد کرنا، کیف میں آنا، جھومنا، سُرور۔

**تواحد** زبرت، پیش ح۔ امذ، ع۔ اتحاد، یکجہتی۔

**توارث** زبرت، پیش ر۔ امذ، ع۔ (آپس میں) ترکہ پانا، ایک دوسرے سے میراث پانا۔

**توارُد** زبرت، پیش ر۔ امذ، ع۔ ایک ساتھ واقع ہونا یا یکے بعد دیگرے آنا؛ کسی مضمون یا خیال کا دو آدمیوں کو سوجھنا، مضمون لڑنا۔

**توارُدِ روزگار** زبرت، پیش ر، وج، جزم ز۔ امذ۔ وقت گزرنا، زمانہ دراز بیت جانا۔

**تواری** زبرت، زیرو۔ امذ۔ برہمنوں کا ایک فرقہ جو تین وید پڑھنے کا حق رکھتا ہے۔

**تواریخ** زبرت، ی۔ جمع، مث، ع۔ **تاریخ** (رک) کی جمع؛ علم تاریخ، گزشتہ زمانوں کا علم۔

**توازن** زبرت، پیش ز۔ امذ، ع۔ وزن میں برابری، ہم وزن یا متناسب ہونا؛ خیال کی ہمواری، استواری۔

**تواسی** زیرت۔ امث۔ فرش یا قالین جس پر کشیدہ کاری کی گئی ہو؛ تین دن کا بچہ؛ تین دن کی رکھی ہوئی چیز۔

**تواصل** زبرت، پیش ص۔ امذ۔ ایک دوسرے میں پیوست ہونا یا ملا ہوا ہونا۔

**تواصی** زبرت۔ امث، ع۔ ایک دوسرے کو وصیت کرنا؛ نصیحت، وصیت۔

**تواضع** زبرت، لیٹا پیش ض۔ امث، ع۔ مدارات، خاطر داری، مہمان نوازی؛ عاجزی، انکساری۔ جمع: **تواضعات۔**

محاورہ: **تواضع کرنا** آؤ بھگت کرنا، خاطر مدارت کرنا، عطا کرنا، بخشنا، نذر کرنا؛ (طنزاً) مارنا، پیٹنا۔

**توافر** زبرت، پیش ف۔ امذ۔ کثرت سے ہونا، زیادہ ہونا۔

**توافق** زبرت، پیش ف۔ امذ، ع۔ موافقت، ملتا جلتا ہونا، باہم میل کھانا۔

**توالُد** زبرت، پیش ل۔ امذ، ع۔ اولاد پیدا کرنا، نسل بڑھانا۔

مرکب عطفی: **توالدوتناسل** (زبرت، پیش س) افزائش نسل، اولاد پیدا ہونا، نسل چلنا۔

**توالف** زبرت، پیش ل۔ اند۔ باہمی اُلفت، موافقت۔

**توالی** زبرت۔ امث، ع۔ سلسلہ، متواتر، پے در پے؛ سلسلہ باندھنا۔ (صف)

**متوالی** سلسلہ دار۔

**توأم** ولین، زبرا۔ صف، ع۔ جڑواں (خصوصاً بچہ جو دوسرے بچے کے ساتھ پیدا ہوا ہو)؛ ایک دوسرے کے ساتھ لازماً موجود، لازم وملزوم۔

مرکب وصفی: **توامِ عینی** (طب) ہم شکل جڑواں بچے۔ نیز **توأمان**۔

**تواں** لیٹا پیش ت، ن غنہ۔ امث، ف۔ زور، طاقت، تاب، توانائی، بل؛ قدرت۔ نیز **توان**۔

**توانا** پیش ت نیز زبرت۔ صف، ف۔ تن وتوش والا، ہٹا کٹا، جسیم، طاقتور؛ تندرست، صحت مند؛ قادر، قدرت والا، اختیار والا۔

**توانائی** پیش ت نیز زبرت۔ صف، ف۔ طاقت، زور، بل۔ (طبیعیات) توانائی سے مراد وہ قابلیت ہے جو کوئی کام کر سکے یا کچھ ہلا سکے، جو دھکا دے سکے یا گھسیٹ سکے۔

محاورہ: **توانائی بخشنا** قوت دینا، طاقت پہنچانا۔

**توبڑا** وج، جزم ب۔ اند، ہ۔ چمڑے کا تھیلا جس میں دانہ بھر کر گھوڑے کے منہ کے پاس گردن میں لٹکا دیتے ہیں۔ اصلاً: توبرہ (فارسی)۔

محاورہ: **توبڑا چڑھانا** کاٹنے والی مشین کے منہ پر تھیلا باندھ دینا تاکہ وہ کسی کو زخمی نہ کر دے۔

**توبہ** ولین، زبرب۔ امث، ع۔ (لفظاً) لوٹنا، یا رجوع کرنا؛ (اصطلاحاً) معافی چاہنا؛ کسی کام (خصوصاً گناہ) سے باز رہنے کا عہد؛ (ندامت کے ساتھ) طلب، مغفرت۔

**توبۂ انابت** (زیرا، زبرت) بندے کا اللہ تعالیٰ کے عذاب کے خوف سے توبہ کرنا۔

مرکب وصفی: **توبۃُ النصوح** (پیش ۃ، غم ا، غم ل، شد زبرن، و مع) سچی توبہ، خالص توبہ۔

محاورہ: **توبہ بلوانا** عاجز کر دینا، ستامارنا، دِق کرنا، تنگ کرنا۔

محاورہ: **توبہ بھلانا** حواس گم کر دینا، عاجز کر دینا۔

بول چال: **توبہ تلا** عاجزی کے ساتھ واویلا کرنا، گریہ وزاری کرنا۔

فقرہ: **توبہ (ہی) بھلی** خدا کی پناہ، اللہ بچائے۔

محاورہ: **توبہ بھول جانا** پریشان ہونا، حواس گم ہونا۔

متعلق فعل: **توبہ توبہ کر کے** زور دے کر، تاکید سے۔

محاورہ: **توبہ توبہ کرنا** عبرت اور افسوس ظاہر کرنا، نفرت اور حقارت کا اظہار کرنا؛ ایسا کام کرنا جسے دیکھ یا سُن کر سب اللہ سے معافی مانگنے لگیں۔

محاورہ: **توبہ توڑنا** توبہ کر کے پھر جانا، عہد شکنی کرنا، قول وقسم سے پھرنا۔

**توبہ دھاڑ** تکلیف یا سزا کی وجہ سے واویلا کرنا، چیخ پکار، آہ وزاری۔

**توبہ شکن** توبہ توڑنے والا؛ (مجازاً) معشوق، محبوب۔

محاورہ: **توبہ قبول کرنا/فرمانا** گناہوں کی معافی دینا، خطاؤں سے درگزر کرنا۔

محاورہ: **توبہ قبول ہونا** گناہوں کی معافی ہونا۔

محاورہ: **توبہ کا در (دروازہ) بند ہونا** گناہوں کی معافی کا وقت نہ رہنا، استغفار کا وقت نکل جانا، مہلت ختم ہونا۔

کہاوت: **توبہ کر بندے اِس گندے روزگار سے** بُرے کام اور روزگار سے باز آ، بُرے پیشے کو چھوڑ دے۔

محاورہ: **توبہ کرنا** گناہوں سے باز آ جانا، کسی برے کام یا بات کو چھوڑ دینا۔

فقرہ: **توبہ کریں/کیجیے** کوئی غرور کا کلمہ کہے یا کسی پر ہنسے یا خلاف مذہب کوئی بات کرے تو کہا جاتا ہے۔

**توبیخ** ولین، ی۔ امث، ع۔ ڈانٹ پھٹکار، جھڑکی، سرزنش؛ طنز، طعن۔ مرکب عطفی: **زجروتوبیخ** ڈانٹ ڈپٹ، فضیحتے۔

**توپ** وج۔ امث، ت۔ گولا پھینکنے کی جنگی مشین۔

**توپ انداز** توپ چلانے والا۔ نیز رک: **توپچی**۔

محاورہ: **توپ بھرنا** توپ میں گولہ بارود ڈالنا۔

محاورہ: **توپ چلانا** توپ کے بارود کو آگ لگانا، گولہ مارنا۔

بول چال: **توپ چیز** بہت ہوشیار چالاک شخص؛ بہت خوبصورت عورت۔

**توپ خانہ** توپوں کو رکھنے اور اُن کے چلانے والے عملے کے ٹھہرنے یا قیام کرنے کی جگہ۔

محاورہ: **توپ داغنا** رک: **توپ چلانا**۔

محاورہ: **توپ دم کرنا** توپ سے اُڑانا، تباہ و برباد کرنا، غارت کرنا۔

محاورہ: **توپ سے اُڑا دینا** توپ کے منہ پر باندھنا اور توپ چلا کر مار دینا؛ کسی مکان یا جگہ کو توپ کے گولے سے تباہ کر دینا۔

محاورہ: **توپ کو بتی دکھانا** توپ کے بارود کو آگ لگانا؛ رک: **توپ چلانا**۔

متعلق فعل: **توپ کے منہ پر** موت کے منہ میں، مصیبت کے سامنے۔

**توپ کے مہرے (پر)** رک: **توپ کے منہ پر**۔

محاورہ: **توپ مارنا** رک: **توپ چلانا**۔

**توپچی** (امذ) توپ داغنے والا۔

**توپنا** وج، جزم پ۔ فعل متعدی۔ دفن کرنا، زمین میں گاڑنا؛ ڈھانپنا، چھپانا۔

**توت** ومع۔ امذ، ف۔ ایک درخت اور اُس کا سبز یا سیاہ لمبوترا پتلا پھل۔ اِس درخت پر ریشم کے کیڑے پلتے ہیں۔ نیز شہتوت۔

**توتا** وج۔ امذ، ہ۔ لال چونچ اور عموماً سبز پروں والا پرندہ جو انسانی آواز کی نقل سیکھ جاتا ہے۔ نیز طوطا۔

**توتا/طوطا چشمی** (امث) بے مروتی۔

**توتلا** وج، جزم ت۔ صف۔ جس کی زبان موٹی یا کٹی ہوئی ہو اور وہ الفاظ صحیح طور پر ادا نہ کر سکے۔ فعل لازم: تتلانا۔

**توتلا پن** بچوں کی طرح بولنے کی عادت یا بیماری۔

**توتی** ومع۔ امذ، ف۔ ایک چھوٹا سا خوش آواز پرندہ جو زیادہ تر توت کے موسم میں دکھائی دیتا ہے۔ نیز طوطی۔

محاورہ: **توتی بولنا** کسی ہنر، خوبی یا قابلیت کی وجہ سے مشہور ہونا، دھاک بیٹھنا۔

عام: **طوطی بولنا۔**

محاورہ: **توتی کا پڑھنا** توتی کا چہچہانا۔

کہاوت: **توتی (طوطی) کی آواز نقار خانے میں کون سنتا ہے** بڑے آدمیوں کے سامنے چھوٹے یا ادنیٰ لوگوں کی کوئی وقعت نہیں ہوتی؛ شور و غل یا ہنگامے میں کسی کمزور کی آواز پر کوئی کان نہیں دھرتا۔

**توتیا** ولین، زیر ت۔ امذ۔ الزام، تہمت۔

محاورہ: **توتیا باندھنا** الزام دھرنا، تہمت لگانا۔

محاورہ: **توتیا طوفان جوڑنا** تہمت لگنا، جھوٹا الزام دھرنا۔

**توتیا** ومع، زیر ت۔ امذ۔ نیلا تھوتھا، سرے کا پتھر جسے بہت باریک پیس کر آنکھوں میں لگاتے ہیں۔

**توثیق** ولین، ی۔ امث، ع۔ مضبوطی، استحکام؛ رجحان؛ لحاظ، مہربانی۔

**توجہ** زبرت، زبرو، شد پیش ج۔ امث، ع۔ دھیان دینا؛ غور، فکر؛ میل، رغبت، التفات؛ مہربانی، عنایت۔

محاورہ: **توجہ جمانا** توجہ کا کسی ایک نقطہ یا خیال پر مرکوز کرنا۔

محاورہ: **توجہ بٹنا** کسی مرکز یا خیال سے توجہ دور ہونا؛ کسی کام کے دوران میں دھیان کسی اور طرف جانا۔

اسم فاعل: متوجہ (مُ تَ وَجْ جِہْ) دھیان دینے، کان دھرنے والا۔

**توجیہ** ولین، ی، جزم ہ۔ امث، ع۔ وجہ، دلیل، سبب بتانا، علت بیان کرنا، وضاحت، تصریح۔

**توحد** زبرت، زبرو، شد پیش ح۔ امذ، ع۔ ایک ہونا، تنہا ہونا۔

**توحش** زبرت، زبرو، شد پیش ح۔ امذ، ع۔ وحشت، نفرت؛ شہر کا برباد ہونا؛ اکیلا رہ جانا۔

**توحید** ولین، ی۔ امث، ع۔ خدا کو ایک ماننا، وحدانیت۔

**توخیہ** ولین، زیر خ، زبری۔ امذ۔ جفر کا ایک قاعدہ جس کے تحت ہم شکل حروف کو باہم بدلتے ہیں۔

**تودُد** زبرت، زبرو، شد پیش د۔ امذ۔ دوستی، محبت، اُلفت۔

**تودہ** وج، زبرد۔ امذ، ف۔ خاک کا ڈھیر، انبار؛ خرمن؛ مٹی کا ٹیلا جس پر نشانہ بازی کی مشق کی جاتی ہے، ہدف۔

**تودہ بندی** حد بندی، حدود کا تعین۔

**تودۂ خاک** (لفظاً) مٹی کا ڈھیر؛ (مجازاً) بے حس و حرکت، بے جان، مردہ۔

**تودۂ طوفان** الزام تراشنے والا، فسادی، فتنہ انگیز، شرارتی، مکار؛ بہت بڑا الزام یا بہتان۔

محاورہ: **تودۂ ملامت بننا** ملامت کا نشانہ بننا۔

محاورہ: **تودہ ہونا** ڈھیر ہونا، بے جان ہونا، بے حس و حرکت ہونا، مردہ ہونا۔

**تودیع** ولین، ی۔ امث، ع۔ رخصت کرنا، الوداع کرنا، سپرد کرنا، سونپنا۔

**تور (۱)** وج۔ امذ، ف۔ پالکی پر ڈالا جانے والا پردہ، جھالر، وہ رسی جس سے زنانہ پالکی کے پردے کو باندھ دیتے ہیں تاکہ پردہ نہ اُڑے۔

**تور (۲)** وج۔ امذ، ف۔ ایک قسم کا غلہ جس کی دال بنائی جاتی ہے۔

**تور پلاؤ** تور کو ملا کر پکائے گئے چاول۔

**تورُع** زبرت، زبرو، شد پیش ر۔ امذ۔ پرہیز گاری، زہد، تقویٰ۔

**تورہ (۱)** وج، زبرر۔ امذ، ت۔ پُرتکلف کھانوں کا خوان جو کسی تقریب کے حصے کے طور پر بھیجا جاتا تھا۔

**تورہ بندی** بھیجنے کے لیے حصے لگانا، تورے کی تقسیم کا اہتمام۔

**تورہ پوش** وہ سرپوش جس سے تورہ کے کھانوں کو ڈھانپا جائے۔

**تورہ پیٹی (ی)** نخرے دکھانے والی، شیخی باز (عورت)۔

محاورہ: **تورہ توڑنا** کسی کا غرور کم کرنا، غرور مٹانا۔

محاورہ: **تورہ لگنا** اِترانا، غرور کرنا، فخر کرنا، دماغ ہونا۔

**تورہ (۲)** وج، زبرر۔ امذ، ت۔ رسم، رواج، قاعدہ، قانون، شرع؛ (مجازاً) چنگیز خان کا وضع کردہ قانون۔

**توری** وج۔ امث۔ گہرے سبز رنگ کی ایک ترکاری جو حجم میں چھوٹی ککڑی کے برابر ہوتی ہے، چھلکا اُتارنے پر اِس کا گودا اور سفید بیج نکلتے ہیں۔

**تورے** وج۔ جمع، مذ۔ تورہ (۱) (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

**تورے والی** نخرے والی، متکبر، مغرور عورت؛ (طنزاً) پرہیزگار عورت۔

**توریا** ومع، ی۔اند، ہ۔ ایک قسم کا سرسوں کا پودا۔

**توریت** ولین، ے لین۔ امث، عبر۔ صحیفۂ آسمانی جو حضرت موسیٰؑ پر نازل ہوا۔ عہد نامۂ عتیق۔ نیز **تورات**۔

**تورید** ولین، ی۔ امث۔ بیرونی لفظ کو اُردو لب و لہجے کے مطابق ڈھالنا، اُردوانا۔ نیز **تارید**۔

**توریہ** ولین، جزم ر، زبر ی۔ اند۔ بات یا شعر میں ایہام پیدا کرنا، ذو معنی بات کہنا؛ جو کچھ دل میں ہو اُس کے خلاف ظاہر کرنا۔

**توڑ** وج۔ اند۔ ردّ، جواب، دفعیہ، روک تھام؛ علاج؛ بندش، مدافعت؛ بحران، شدید صورتِ حال؛ ٹوٹ پھوٹ، شکستگی۔

متعلق فعل: **توڑ پر** مقابلے پر، جواب میں۔

مرکب عطفی: **توڑ پھوڑ** انہدام، غارت گری، ٹوٹ پھوٹ، شکست و ریخت، تخریب؛ سازش۔

محاورہ: **توڑ پھوڑ دینا** تباہ کر دینا، برباد کر دینا، نیست و نابود کر دینا، ویران کر دینا۔

**توڑ جوڑ** ترتیب، تنظیم؛ سازش؛ چالاکی، عیاری؛ کسی شے کا توڑنا اور پھر جوڑنا؛ اُدھیڑ بن؛ میل ملاقات، راہ و رسم۔

محاورہ: **توڑ جوڑ آنا** عیار ہونا، چالاکی کی خصوصیت ہونا۔

محاورہ: **توڑ جوڑ چلنا** میل ملاقات ہونا۔

محاورہ: **توڑ دینا** شکستہ کرنا، ٹکڑے کرنا؛ پاش پاش کرنا؛ الگ کرنا، جدا کرنا؛ کمزور کر دینا، لاغر کرنا؛ کم کر دینا، گھٹانا۔ نیز رک: **توڑنا**۔

محاورہ: **توڑ ڈالنا** رک: **توڑنا**۔

**توڑ کا وقت** بحرانی کیفیت، نازک وقت۔

محاورہ: **توڑ کرنا** ردّ کرنا، جادو منتر کا دفیعہ کرنا، اُتار کرنا؛ ختم کرنا، حساب صاف کرنا۔

**توڑ کی بات** لاجواب کر دینے والی بات، مسکت بات۔

**توڑ کی صراحی** (پیش ص) ایسی صراحی جس کا پیندا اور گردن الگ الگ ہو جاتے ہوں۔

محاورہ: **توڑ کے نکل جانا** کسی مضبوط چیز کے آر پار ہو جانا۔

محاورہ: **توڑ کھانا** بھنبھوڑنا، پھاڑ کھانا۔

محاورہ: **توڑ لانا** الگ کر لانا۔

محاورہ: **توڑ لینا** اپنی طرف کھینچ لینا، اپنا بنا لینا، اپنا ہم خیال بنا لینا؛ پھوڑنا، توڑنا، کاٹنا، جدا کر دینا۔

**توڑ مروڑ** کاٹ چھانٹ؛ ردوبدل، تبدیلی۔

محاورہ: **توڑ مروڑ دینا** کسی چیز کو بل دینا، اپنی مرضی اور منشا کے مطابق بنانا، ترمیم و تحریف کرنا۔

**توڑا** وج۔ اند۔ نقدی کی تھیلی؛ بارود کا کپا؛ کمی، قلت؛ گلے میں پہننے کا لڑیوں یا زنجیر دار زیور۔ نیز ایک طرح کی پازیب؛ بندوق کا فتیلہ، شتابہ؛ رقص کرتے وقت گت کا سلسلہ توڑ کر درمیان میں ایک اور حرکت کر کے پھر اسی گت کے سلسلے میں مل جانا۔

محاورہ: **توڑا ٹوٹن کرنا** جدا ہو جانا، الگ ہو جانا؛ تعلق چھوڑ دینا۔

محاورہ: **توڑا شیر کرنا** بندوق کے فتیلے کو اُوپر اُٹھانا تاکہ بروقت آگ دکھائی جا سکے۔

محاورہ: **توڑا لگنا** گھاٹا پڑنا، نقصان ہونا۔

**توڑانا** رک: تڑوانا۔

**توڑا مروڑی** توڑنا مروڑنا، ہاتھوں سے دبانا، موڑنا، توڑنا۔

**توڑنا** وج، جزم ڑ فعل متعدی۔ ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پاش پاش کرنا، دو یا کئی حصے کرنا؛ زور یا شدت کو زائل کرنا، لاغر کرنا؛ رکاوٹ ڈالنا، ڈھانا، گرانا، منہدم کرنا؛ شاخ سے پھول یا پھل وغیرہ علیحدہ کرنا؛ اپنی طرف ملانا، کھینچ لانا؛ قطع تعلق کرنا، دوستی وغیرہ چھوڑ دینا؛ نافرمانی کرنا، خلاف ورزی کرنا۔ مرکب: **دَم توڑنا** آخری سانس لینا، مرجانا۔

محاورہ: **توڑنا پھوڑنا** پاش پاش کرنا؛ منتشر کرنا۔

محاورہ: **توڑنا جوڑنا** بنانا بگاڑنا، سنوارنا۔

محاورہ: **توڑنا مروڑنا** تحریف کرنا، اصل میں تصرف کرنا؛ بل دینا، گھمانا پھرانا۔

کہاوت: **توڑنے آئے چارہ، کھیت پر اجارہ** ایک تو پرائی چیز کا استعمال کرنا اور اوپر سے رعب بھی ڈالنا۔

**توڑے** وج۔ اند۔ **توڑا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**توڑے دار بندوق** وہ بندوق جو فتیلہ لگا کر چھوڑی جاتی تھی۔

محاورہ: **توڑے کا منہ کھول دینا** بخشش کرنا، بہت فیاضی سے کام لینا۔

محاورہ: **توڑے کٹنا** بہت زیادہ بخشش ہونا۔

محاورہ: **توڑے کھانا** کاٹنا، نوچنا، انتہائی جسمانی ایذا پہنچانا۔

محاورہ: **توڑے لینا** رقص و موسیقی کی مشق کرنا، ناچ کی گت ادا کرنا۔

**توز** وج۔ اند۔ صنوبر کی قسم سے ایک کشمیری درخت کی چھال جو حفاظت کے لیے بعض چیزوں سے منڈھنے اور کاغذ کی جگہ لکھنے کے لیے استعمال ہوتی تھی۔

**توزع** زبر ت، زبر و، شد پیش ز۔ اند، ع۔ انتشار، پریشانی، پراگندگی۔

**توزعِ ضمیر** (زبر ض، ی) طبیعت کی پریشانی، دل کی پراگندگی۔

**توزک** ومع، پیش ز۔ امث، ت۔ معمول، طور طریقہ، ضابطہ، آئین، تنظیم؛

شاہی روزنامچہ، روئداد، ڈائری، سوانح؛ شان وشوکت، احتشام؛ سامانِ آرائش۔ نیز تزک (پیش ت، پیش ز)۔

**توزیع** ولین، ی۔امث، ع۔ پھیلاؤ، نشر؛ بانٹنا؛ پراگندہ کرنا؛ تقسیم کا عمل؛ (قانون) لگان کا حساب کتاب، جمع بندی۔

**توزیعِ حال** ہر مہینے کا حساب جس میں ہر ایک مالک کا زرِ مطالبہ، تحصیل اور بقیہ کا اندراج ہو۔

**توزیعِ صدقات** صدقوں کی تقسیم۔

**توزیغ** ولین، ی۔امث۔ بچے کا پیٹ میں مختلف شکلیں بدلنا۔

**توس** ومع۔امذ۔ دُھسا، موٹے اُون کا چادرہ۔ نیز توسہ۔

**توس** وج۔امذ۔ ڈبل روٹی یا نان کا سینکا ہوا ٹکڑا۔

**توس دان** توس رکھنے کا برتن۔

**توسط** زبرت و، شد پیش س۔امذ، ع۔ درمیانی راستہ، اعتدال؛ وسیلہ، واسطہ، توسل، وساطت۔

**توسع** زبرت، زبرو، شد لیٹا پیش س۔امذ۔ فراخی، خوش حالی؛ وسعتِ نظر۔

**توسل** زبرت، زبرو، شد پیش س۔امذ، ع۔ وسیلہ، واسطہ، ذریعہ؛ سفارش، تعارف، تعلق، رابطہ؛ تقرب۔

**توسم** زبرت، زبرو، شد پیش س۔امذ۔ فراست، فراست سے دریافت کرنا۔

**توسن** ولین، زبرس۔امذ۔ گھوڑا، خصوصاً شریر گھوڑا۔

محاورہ: **توسن اَڑنا** گھوڑے کا نہ چلنا۔

محاورہ: **توسن چمکانا** گھوڑے کو تیز کرنا۔

اسم کیفیت (مث): **توسنی** تیزی، سرکشی، شرارت۔

**توسیع** ولین، ی۔امث، ع۔ کشادہ کرنا، پھیلانا؛ بڑھانا؛ کھنچاؤ، کشیدگی، کھینچ کر بڑھانے کا عمل۔

**توش** وج۔امذ۔ قوت، زور، توانائی۔

مرکب عطفی: **توش وتاب** جثہ، ڈیل ڈول؛ عموماً فربہ جسم کے لیے۔ نیز تن وتوش۔

**توشک** وج، زبرش۔امث، ف۔ بستر کی چادر کے نیچے بچھانے کا پتلا گدا۔

**توشک خانہ** وہ مکان جہاں امیروں کے لباس، پوشاک اور زیورات وغیرہ جمع رہتے ہیں۔

**توشہ** وج، زبرش۔امذ، ف۔ سفر میں ساتھ لے جانے والا کھانا؛ تحفہ، خیرات، بخشش؛ سازوسامان، اسباب؛ (مجازاً) سہارا۔

**توشۂ آخرت** عقبیٰ میں سرخروئی کا سامان؛ وہ بچہ جو ماں باپ کے سامنے مر جائے۔

**توشۂ راہ/ راحلہ** راستے کا سامان، زادِ راہ۔

**توشہ خانہ** سازوسامان کا پلندہ۔

**توشہ دان** خوراک رکھنے کا ظرف، وہ برتن جس میں سفر کے دوران میں استعمال کی جانے والی خوراک رکھی جائے۔

محاورہ: **توشہ کرنا** نیاز کرنا، نذرانہ چڑھانا۔

**توشیح** ولین، ی۔امث، ع۔ گلے میں حمائل لٹکانا۔ (عروض) **صنعت توشیح** ایسے اشعار موزوں کرنا جن کے پہلے حرفوں کو ملانے سے کوئی نام بنتا ہو۔

**توشیع** ولین، ی۔امث۔ اشاعت، نشر، پھیلاؤ۔

**توصل** زبرت، زبرو، شد پیش ص۔امذ، ع۔ اتصال، ملاپ، وصل ہونا، جڑنا۔

**توصیت** ولین، زبرص، زبری۔امث۔ وصیّت، نصیحت۔ نیز توصیہ۔

**توصیف** ولین، ی۔امث، ع۔ تعریف، وصف بیان کرنا، ستائش۔

**توصیلی** ولین، ی۔صف۔ ملانے والا، جوڑنے والا۔

**توضیح** ولین، ی۔امث، ع۔ وضاحت، کھول کر بیان کرنا، شرح کرنا۔

**توضیع** ولین، ی۔امث۔ وضع کرنا، بنانا، تشکیل دینا؛ افسردہ کرنا، غمگین کرنا، عاجز کرنا۔

**توطن** زبرت، زبرو، شد پیش ط۔امذ، ع۔ بسنا، آباد کرنا، وطن بنانا۔

صف: **توطن پذیر** رہنے، بسنے والا۔

**توطئہ** ولین، زیر ط، زبرء۔امذ، ع۔ تمہید اُٹھانا، ابتدائی کلمات کہنا یا لکھنا؛ رد کرنا؛ دھکیلنا، سواری لینا، دھکیانا۔ **طوطیہ** (اُردو کا تصرف) الزام تراشی، طوفان اُٹھانا۔ نیز توطیہ۔

محاورہ: **توطئہ باندھنا** تمہید باندھنا؛ الزام لگانا، تہمت دھرنا۔

**طوعاً وکرہاً** ولین، عین دوزبر (عَن)، زبرو، زبرک، جزم ر، ہ دوزبر (ہَن)۔ متعلق فعل۔ چاروناچار، بددلی سے، مجبوراً۔

**توغ** وج۔امذ۔ عَلَم، نشان، جھنڈا۔

**توغل** زبرت، زبرو، شد پیش غ۔امذ، ع۔ غور وخوض، انہماک، لگن، شغف؛ مبالغہ، غلو۔

**توغہ** وج، زبرغ۔امذ۔ شیرازی کبوتر جس کے بازوؤں میں سفید پر ہوں۔

**توفر** زبرت، زبرو، شد پیش ف۔امذ، ع۔ کثرت ہونا، زیادہ ہونا۔

**توفیر** ولین، ی۔امث، ع۔ وفور، کثرت، زیادہ کرنا؛ بچت، فالتو رقم۔

**توفیق** ولین، ی۔امث، ع۔ انعامِ الٰہی، تائیدِ غیبی؛ سکت، استطاعت، لیاقت، ہمت، حوصلہ؛ موافقت، مطابقت؛ مطابق بنانا، مطابقت پیدا کرنا؛ وسعت، فراخی۔

**توفیقِ خیر** نیک کام کرنے کی ہمت واستطاعت۔

**توقان** ولین۔امذ۔ برادرِ بزرگ، ہمزاد۔

**توقع** زبرت، زبرو، شد لیناپیش ق۔امث،ع۔ آس، اُمید، آرزو، بھروسہ۔

**توقف** زبرت، زبرو، شد پیش ق۔اند،ع۔ (لفظاً) ٹھہرنا، قیام کرنا، رُکنا؛ (مجازاً) تامل، پس وپیش، ٹھٹکنا؛ غور وخوض، سوچ۔

**توقیت** ولین، زیرق، زبری۔امث،ع۔ وقت کا تقرر، کسی واقعے یا مخطوطے وغیرہ کا زمانہ متعین کرنا۔

**توقیر** ولین، ی۔امث،ع۔ عزت، مان، وقعت۔

**توقیع** ولین، ی۔امث۔ مہر شدہ شاہی فرمان، تصدیق شدہ دستاویز؛ خطاطی کی ایک روش جو فرمانوں کے لکھنے کے لیے مخصوص تھی؛ خطِ رقاع کی ایک شاخ۔

محاورہ: **توقیع کرنا** مہر لگانا، دستخط ثبت کرنا؛ (مجازاً) تصدیق کرنا۔

**توقیع نویس** فرمان یا حکم لکھنے والا شخص۔

**توقیف** ولین، ی۔امث،ع۔ نصب کرنا؛ روک لینا؛ حدیث کی روایت کرنا۔

**توک** وج۔امث۔ انداز، وضع، ادا۔

**توکل** زبرت، زبرو، شد پیش ک۔اند،ع۔ عمل کا نتیجہ خدا پر چھوڑ دینا، تائیدِ الٰہی کا بھروسا؛ اسبابِ دنیوی سے بے پروائی؛ دوڑ دھوپ، محنت کے بغیر جو کچھ مل جائے اُس پر گزارہ کرنا، قناعت۔

صف: **توکل پیشہ** توکل کا عادی؛ قناعت کرنے والا۔

**توکید** ولین، ی۔امث۔ اُستواری، استحکام۔

**تول** وج۔امث۔ وزن، وزن کی پیمائش۔

**تول کر** جانچ کر، سنبھال سنبھال کر۔

محاورہ: **تول لینا** آزمالینا، جانچ لینا، لیاقت یا قابلیت کا اندازہ کرلینا۔

**تولا** وج۔اند۔ ۱۲ ماشے کا وزن، سیر کا ۸۰واں حصہ۔ نیز **تولہ** (ل/لا)۔

کہاوت: **تولا کے پیٹ میں گھونگچی** بڑے لوگ چھوٹوں سے فائدہ اُٹھاتے ہیں۔

کہاوت: **تولا بھر کی آرسی نانی بولے فارسی** معمولی احسان کرکے بہت زیادہ جتانا۔

**تولا** زبرت، زبرو، شد ل۔اند،ع۔ محبت، ولا، اُلفت؛ دوستی پیدا کرنا؛ کسی کام کی ذمہ داری لینا۔

صف: **تولائی** محبت کا بندہ۔

**تولد** زبرت، زبرو، شد پیش ل۔اند،ع۔ پیدائش، ولادت۔صف: **متولد** پیدا ہونے والا، زائیدہ۔

محاورہ: **تولد پانا** وجود میں آنا۔

**تولنا** وج، جزم ل۔فعل متعدی۔ وزن کرنا، اندازہ کرنا، جانچنا؛ تلوار کو ہاتھ میں لے کر جانچنا؛ کسی شے کے بھاری پن کا اندازہ کرنا۔

**تولہ** پیش ت، زبرو، زبر ل۔اند۔ جادو، ٹونا، منتر، تعویذ۔

**تولہ** وج، زبر ل۔اند۔ بارہ ماشے کا وزن۔

کہاوت: **تولہ بھر کی آرسی، نانی بولے فارسی** جب کوئی بہت معمولی سلوک کرکے بہت زیادہ احسان جتائے تو کہا جاتا ہے۔

**تولیا** ولین، زیر ل۔اند/امث۔ روئیں دار بافت کا کپڑا جس سے گیلے ہاتھ، منہ اور بدن وغیرہ پونچھتے ہیں۔ نیز **تولیہ**۔

**تولیت** ولین، زیر ل، زبری۔امث،ع۔ نگہداشت، کسی کو اپنی نگرانی اور پرورش میں لینا؛ حکومت، عمل۔صف: **متولی**۔

**تولیت نامہ** ولی بنانے کی تحریر، وہ سند جس کی رُو سے کسی کی نگرانی میں کوئی مقام یا چیز دی جائے۔

**تولید** ولین، ی۔امث،ع۔ پیدائش، جنم؛ جننا، پیدا کرنا؛ دائی کا کام، جنانا؛ اُگنا، نمو۔

**توم** (۱) ومع۔امث۔ دریا یا مصنوعی جھیل کے درّوں میں پانی کے زور کو روکنے کے لیے بنائی گئی روک جس میں زیادہ تر حصہ پتھر اور چونے کا ہوتا ہے۔

**توم** (۲) ومع۔امث۔ **تومنا** (رک) سے۔

محاورہ: **توم ڈالنا** گڑے مردے اُکھاڑنا، عیب بیان کرنا، قلعی کھولنا؛ کھری کھری سنانا۔

**تومڑا** ومع، جزم م۔اند۔ ایک قسم کا کدو؛ کدو کو سکھا کر اور اسے اندر سے خالی کر کے بنایا گیا ایک برتن جس میں گداگر بھیک مانگتے ہیں اور بعض اوقات اسے کھانے پینے کے لیے بھی استعمال میں لاتے ہیں، کشکول۔

**تومڑی** ومع، جزم م۔امث۔ **تومڑا** (رک) کی تصغیر؛ (مجازاً) اُسترہ پھرا چکنا سر۔

**تومنا** ومع، جزم م۔فعل متعدی۔ روئی کو کاتنے سے پہلے چھوٹے چھوٹے گالوں میں چٹکی سے توڑ توڑ کر تقسیم کرنا۔

**تون** ولین۔امث۔ جانور کے پچھلے پیر میں باندھی جانے والی رسی، پگا۔

**تونا** ومع۔فعل متعدی۔ مادہ جانور کا حمل گرنا۔

**تونبا** ومع، ن غنہ۔اند،ہ۔ کدوئے تلخ جسے خشک اور صاف کرکے مختلف طرح استعمال کیا جاتا ہے، خصوصاً تیراک کے سہارے کے لیے یا تاروں والے ساز مثلاً ستار وغیرہ میں۔تص: (مث) **تونبی**۔

محاورہ: **تونبا/تونبی ہاتھ میں لینا** جوگ لینا، فقیری اختیار کرنا۔

**توند** وج، ن مغ۔امث،ہ۔ بڑھا ہوا پیٹ، فربہی شکم۔

محاورہ: **توند پکڑنا/تھامنا** پریشانی کی حالت میں ہونا، گھبرانا۔

صف: **توندل** جس کا پیٹ نکلا ہوا ہو۔ نیز **توندیل**۔

**تونری** وِمع، ن مغ ۔امث ۔ ایک خاص قسم کی نرم و نفیس چٹائی۔

**تونس** ولین، ن مغ ۔امث، ہ۔ پیاس کی بیماری، شدت کی پیاس، نہ بجھنے والی تشنگی؛ انتہائی خواہش، ہڑک۔

**تونسا** ولین، ن مغ ۔اند۔ گرمی کی شدت سے پیدا ہونے والی جسمانی حرارت یا بخار۔

**تونگر** زبرت، زبرو، ن غنہ، زبرگ ۔صف، ف۔ صاحب حیثیت، متمول، دولت مند؛ بے نیاز، مستغنی۔ نیز **توانگر**۔

**توانگری** (امث) امیر، صاحب ثروت ہونا۔

**توہم** زبرت، زبرو، شدپیش ہ ۔اند، ع۔ کسی غلط خیال کا پیدا ہونا یا دل میں جم جانا، وہم، وسوسہ، شک، گمان۔

**توہم پرست** وہمی، خلاف عقل باتوں کو ماننے والا۔

**توہین** ولین، ی ۔امث، ع۔ بے عزتی کرنا یا ہونا؛ اہانت، تذلیل، حقارت۔

صف: **توہین آمیز** حقارت یا ذلت سے بھرا ہوا۔

**توہینِ عدالت** (قانون) کوئی ایسی بات کہنا یا کام کرنا جس سے عدالت کے وقار پر حرف آتا ہو، عدالت کی بے توقیری۔

**توئی** وِمج ۔امث، ہ۔ کپڑے پر بنی ہوئی بیل جو دوپٹے یا چادر کے کناروں پر ٹانکی جاتی ہے؛ شادی، بیاہ۔

**توے** زبرت ۔جمع، مذ۔ **توا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **توے پر بوند ہونا** بے حقیقت ہونا، کوئی حیثیت نہ ہونا۔

**توے کی بوند** جلد فنا ہو جانے والی شے، ناپائیدار شے؛ معمولی شے۔

کہاوت: **توے کی تیری، تغار کی میری** زیادہ فائدہ میرا اور کم فائدہ تیرا۔

کہاوت: **توے کی تیری، ہاتھ (گھئی) کی میری** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب ہر طرف لوٹ مچی ہو اور جس کے ہاتھ جو لگ جائے اُسے لے کر بھاگ جائے۔

## ت ۔ ہ

**تہ** لیٹا زبرت، جزم ہ ملفوظ ۔امث، ف۔ پیندا، نچلا حصہ؛ لپیٹ، بل؛ پرت، طبق؛ گہرائی، تھاہ؛ منشا، عندیہ، بھید۔ پرندوں خصوصاً مرغ یا بٹیر کے معدے سے اُبلنے والی رطوبت۔ نیز رک **تہہ** اور اس کے تحت اندراجات۔

**تہ** زبرت ۔صف۔ تین۔

**تہ لاوا کنواں** وہ کنواں جس میں ایک ہی وقت میں تین چرس چلیں اور پانی نہ ٹوٹے۔

محاورہ: **تہا تہی رکھ چھوڑنا** استعمال میں نہ لانا، احتیاط سے رکھ دینا۔

**تہارنا** زبرت، جزم ر ۔فعل متعدی۔ ورد کرنا، جپنا۔

**تہامی** لیٹا زیرت ۔صف۔ (علم) عرب کے علاقے تہامہ سے منسوب، مراد: حضرت محمد ﷺ۔

**تہاون** زبرت، پیش و ۔اند۔ غفلت کرنا، کوتاہی کرنا، سستی کرنا؛ ذلیل کرنا، خوار کرنا، حقیر جاننا۔

**تہائی** زیرت ۔صف ۔مث۔ کسی چیز کے تین حصوں میں سے ایک حصہ، تیسرا حصہ۔

**تہایت** زیرت، زبری ۔اند۔ ثالث، حَکم، پنچ۔

**تہتر** زیرت، زبرہ، شدزبرت ۔صف ۔عددی۔ تین اُوپر ستر، (ہندسوں میں) ۷۳۔

محاورہ: **تہتر کے بیجوں کو پہنچنا** تباہ و برباد ہونا، ستیاناس ہونا۔

**تہتک** زبرت، زبرہ، شدپیش ت ۔اند، ع۔ ہتک کرنا، رُسوا کرنا؛ منہ زوری کرنا؛ گستاخی؛ تو تو میں میں۔

**تہجد** زبرت، زبرہ، شدپیش ج ۔اند/ امث، ع۔ رات کے پچھلے پہر پڑھی جانے والی نفل نماز؛ رات کو جاگنا، رات میں سو کر اُٹھنا۔

**تہجد گزار** تہجد کی نماز کا پابند، نہایت عابد و زاہد۔

**تہجن** زبرت، زبرہ، شدپیش ج ۔اند۔ بے عزتی کرنا؛ ذلت و خواری۔

**تہجی** (۱) زبرت، زبرہ، شدج ۔امث، ع۔ ہجے کرنا، الفاظ کے زیر زبر کو الگ الگ ادا کرنا؛ کسی زبان کے حروف مفردہ۔

**تہجی** (۲) زبرت، زبرہ، شدج ۔امث۔ کسی کی ہجو کرنا۔

**تہجیں** لیٹا زبرت، جزم ہ، ی ۔امث۔ مذمت، عیب چینی؛ تذلیل۔

**تہدف** زبرت، زبرہ، شدپیش د ۔اند۔ ہدف بنانا، نشانہ بنانا۔

**تہدی** زبرت، زبرہ، شدد ۔امث۔ تحفہ دینا، ہدیہ کرنا، نذر کرنا، کسی تصنیف کو کسی کے نام منسوب کرنا۔ نیز **تہدیہ** (لیٹا زبرت، جزم ہ، زیرد، زبری)۔

**تہدید** لیٹا زبرت، جزم ہ، ی ۔امث، ع۔ ڈانٹ، دھمکی، فہمائش، سرزنش۔

**تہدید آمیز** تنبیہ کا، دھمکی کا۔

**تہدیم** لیٹا زبرت، جزم ہ، ی ۔امث۔ منہدم کرنا، مٹانا، ویران کرنا۔

**تہذیب** لیٹا زبرت، جزم ہ، ی ۔امث، ع۔ اصلاح، درستی، آراستگی؛ ترقی، بہتری؛ ہدایت و تربیت؛ شائستگی، اَخلاق و آداب، تمدن، رہنے سہنے کا انداز، معاشرت؛ کسی گروہ انسانی کی اعلیٰ روایات، ذہنی کارنامے، طرزِ معاشرت اور اَخلاقی اَقدار۔

**تہذیبِ باطن** ذہنی و قلبی صفائی۔

**تہذیبِ جدید** نئی طرزِ معاشرت؛ (مراداً) مغربی طرزِ زندگی۔

**تہذیب یافتہ** مؤدب، شائستہ، مہذب۔

**تہرا** لیٹا زیرت، جزم ہ۔صف۔مذ۔ تِکنا، تین طرح کا۔

**تہرانا** لیٹا زیرت، جزم ہ۔فعل متعدی۔ کسی کام کا تیسری دفعہ کرنا؛ تین گنا کرنا، تین لڑیوں میں کرنا۔

**تہری** لیٹا زبرت، جزم ہ۔امث۔ ایک قسم کا کھانا جس میں چاولوں کے ساتھ بڑیاں اور آلو بھی ڈالتے ہیں۔

**تہری** لیٹا زیرت، جزم ہ۔امث۔ تہرا (رک) کی تانیث۔

**تہری سواری** ایسی ڈولی جس میں تین آدمی سوار ہوں۔

**تہس** لیٹا زبرت، جزم ہ، لیٹا زبرن۔صف، ہ۔ برباد، ملیامیٹ، ضائع، غارت۔

**تہس نہس** (لیٹا زبرت، جزم ہ، لیٹا زبرن) تباہ و برباد، ملیامیٹ، تہہ و بالا۔

**تہلکم** زبرت، زبرہ، شدپیش ک۔امذ۔ افسوس؛ گھمنڈ؛ پریشان ہونا؛ گزری بات؛ ہنسی اُڑانا، مذاق۔

**تہلکہ** لیٹا زبرت، جزم ہ، جزم ل، زبرک۔امذ۔ ہلچل، ہنگامہ، افراتفری؛ ہلاکت، غارت گری، مصیبت، آفت۔

**تہلکہ انگیز** ہلچل مچانے والا، ہنگامہ خیز۔

محاورہ: **تہلکہ برپا ہونا** ہلچل مچنا، افراتفری ہونا۔

محاورہ: **تہلکہ پڑنا** مصیبت آنا، افراتفری ہونا، ہنگامہ بپا ہونا۔

**تہلیل** لیٹا زبرت، جزم ہ، ی۔امث، ع۔ حمد کرنا، کلمۂ طیبہ پڑھنا۔

**تہمت** لیٹا پیش ت، جزم ہ، زبرم۔امث، ع۔ الزام، بہتان؛ جھوٹی بدنامی؛ بری رائے۔

محاورہ: **تہمت اُٹھانا** اِلزام برداشت کرنا۔

محاورہ: **تہمت باندھنا** عیب لگانا، جھوٹا الزام دینا۔

محاورہ: **تہمت تراشنا** بے وجہ کسی پر الزام لگانا۔

**تہمت کار** جھوٹا الزام لگانے والا، بہتان دھرنے والا۔

**تہمت کا گھر** بدنامی کا گھر، وہ مقام جہاں بدنامی کا اندیشہ ہو۔نیز **تہمت کی ٹٹی**۔

محاورہ: **تہمت لگانا** عیب لگانا، جھوٹا الزام دینا۔

**تہمتن** لیٹا زبرت، زبرہ، جزم م، زبرت۔صف، ف۔ زورآور، قوی ہیکل، دلیر، بہادر؛ شاہنامہ فردوسی کے کردار رستم کا لقب۔

صف: **تہمتنی** (لیٹا زبرت، زبرہ، جزم م، زبرت) قوت، صلابت، شجاعت، دلیری۔

**تہمتی** پیش ت، جزم ہ، زبرم۔صف۔ تہمت لگانے والا، بہتان جوڑنے والا؛ وہ شخص جس پر تہمت لگائی جائے، ملامتی۔

**تہمد** لیٹا زبرت، جزم ہ، زبرم۔ امث، ف۔رک: **تہہ بند**۔

**تہمک** زبرت، زبرہ، شدپیش م۔امذ۔ کوشش کرنا؛ مبالغہ کرنا۔

**تہمیرا** لیٹا زبرت، جزم ہ، ی۔امذ۔ ایک قسم کی چھوٹی بٹیر۔

**تہن گان** زبرت، زیرہ۔امذ۔ ایک درخت جس کی چھال جو وارنش بنانے میں کام آتی ہے۔

**تہنیت** لیٹا زبرت، جزم ہ، زیرن، زبری۔امث، ع۔ مبارکباد؛ مژدہ، خوشخبری۔

**تہنیت خوانی** مبارک باد دینا، مبارک باد پڑھنا۔

**تہنیت نامہ** (ع۔ف) وہ تحریر جس میں مبارک باد دی گئی ہو۔

**تہنید** لیٹا زبرت، جزم ہ، ی۔امث، ع۔ کسی اور زبان کے لفظ کو ہندی یا اُردو لب و لہجے کے مطابق ڈھالنا۔

**تہوار** لیٹا زیرت، جزم ہ۔امذ، ہ۔ کسی مذہبی یا سماجی تقریب کو اجتماعی طور پر منانے کا دن۔

**تہور** زبرت، زبرہ، شدپیش و۔امذ، ع۔ دلیری، جرأت مندی، شجاعت؛ غصے میں اعتدال سے بڑھ جانا۔

**تہوع** زبرت، زبرہ، شدپیش و۔امث۔ اُبکائی، سوکھی قے، معدہ کا قے کے لیے حرکت کرنا لیکن اُس میں سے کچھ نہ نکلنا۔

**تہویل** لیٹا زبرت، ی۔امث۔ ڈرانا، خوف دلانا۔

**تہویہ** لیٹا زبرت، جزم ہ، زیرو، زبری۔امث۔ ہوا دینا، تازہ ہوا کے گزر کا راستہ بنانا (انگریزی میں: Ventilation)۔

**تہہ** لیٹا زبرت، جزم ہ ملفوظ۔امث۔ پیندا، نچلا حصہ؛ پلیٹ، بل؛ پرت، طبق؛ گہرائی، تھاہ؛ منشا، عندیہ، بھید۔ پرندوں خصوصاً مرغ یا بٹیر کے معدے سے اُبلنے والی رطوبت۔ نیز تہ۔

محاورہ: **تہہ آب ہوجانا** ڈوب جانا، غرقاب ہوجانا۔

**تہہ بار** ممنون، احسان مند، زیر بار۔

**تہہ بازار** بازار کی زمین، دکان کے آگے نیچے کی زمین پر لگایا جانے والا عارضی بازار، پھڑ، پھڑی۔

**تہہ بازاری/ بزاری** وہ رقم جو بازار میں پھیری، ریڑھی یا پھڑ لگانے سے والوں سے بلدیہ یا حکومت محصول کے طور پر وصول کرے۔

**تہہ بند** بدن کے نچلے حصے کے گرد لپیٹنے کا کپڑا، لُنگی۔ نیز **تہمد**۔

**تہہ بندی** کتاب کی جزبندی، وہ رنگ جو کپڑے کے اصل رنگ سے پہلے دیتے ہیں تاکہ اصل رنگ پائیدار ہو اور نکھر کر آئے۔

محاورہ: تہہ بیٹھنا گرد وغیرہ کا کسی جگہ جم جانا۔

تہہ بینی حقیقت تک پہنچنے کی صلاحیت، دُور بینی، دُور اندیشی۔

محاورہ: تہہ (کو) پانا اصل حقیقت دریافت کرنا، کسی بات کی گہرائی معلوم کر لینا۔

تہہ پوشی وہ لباس جو عورتیں ساڑھی یا اِسی قسم کے کے دوسرے لباس کے نیچے ستر پوشی کی خاطر پہنتی ہیں۔

تہہ پیچ پگڑی کے نیچے کا کپڑا، بطانہ۔

محاورہ: تہہ تک پہنچنا حقیقت معلوم کرنا، معاملے کی اصل جان لینا۔

محاورہ: تہہ توڑنا باقی نہ چھوڑنا؛ بہت زیادہ کھانا؛ انتہا کر دینا؛ کنویں کا سارا پانی نکال دینا یہاں تک کے زمین کی تہہ دکھائی دینے لگے؛ انجام کو پہنچانا، جھگڑا نبٹانا۔

محاورہ: تہہِ تیغ کرنا قتل کرنا، تلوار سے گردن اُڑا دینا۔

محاورہ: تہہ ٹوٹنا مفلس ہونا، کنگال ہونا، دوالہ نکل جانا۔

تہہِ جام پیالے کی تہہ میں رہ جانے والی شراب۔

تہہِ جرعہ (پیش ج، جزم ر) شراب کی تھوڑی سی مقدار جو پیالے کی تہہ میں رہ جائے، تلچھٹ۔

محاورہ: تہہ (پر تہہ) جمانا تلے اُوپر رکھنا، کھائے پر کھانا۔

تہہِ خاک زمین کے نیچے، مدفون؛ (مجازاً) تباہ، برباد۔

تہہ خانہ (زبرت، جزم ہ، زبرن) زمین دوز کمرہ یا منزل۔

صف: تہہ دار پرت والا، جس کی تہہ ہو؛ پیچیدہ، مشکل، دقیق؛ عمیق، گہرا؛ معنی خیز؛ ظاہر میں کچھ باطن میں کچھ۔

تہہ داری گہرائی، عمق؛ دقت، مشکل، پیچیدگی۔

متعلق فعل: تہہِ دام پکڑا ہوا، گرفتار، جال میں پھنسا ہوا۔

محاورہ: تہہِ دام آنا پکڑا جانا، قابو آنا، جال میں پھنسنا۔

تہہ درز ایسا کپڑا جس کی تہہ بھی نہ ٹوٹی ہو، بالکل نیا، کورا۔

متعلق فعل: تہہِ دل سے (زبرت، لیٹا زیرہ) نہایت خلوص کے ساتھ۔

تہہِ دلی اطمینانِ قلب، خلوصِ دل۔

تہہِ دیگ (ے) رک: تہہِ دیگی۔

تہہِ دیگی دیگ کے نیچے کا کھانا جس میں گھی کی مقدار نسبتاً زیادہ ہوتی ہے، کُھرچن۔

محاورہ: تہہ دینا ہلکا رنگ دینا؛ اُوپر نیچے رکھنا، تہہ لگانا؛ ختم کرنا، چکانا، طے کرنا؛ استر اور اصل کپڑے کے درمیان ٹکن وغیرہ دینا، استر لگانا۔

محاورہ: تہہ ڈالنا چھت یا فرش کی سطح کو چونے سے پختہ کرنا۔

محاورہ: تہہ ران کرنا (مراداً) کسی جانور پر سواری کرنا؛ ران کے نیچے لانا۔

صف: تہہ رس گہرا، عمیق؛ تہہ تک پہنچنے والا۔

محاورہ: تہہ سے موتی نکال لانا سوچ سمجھ کر فیصلہ کرنا، بات کی گہرائی تک پہنچنا، مشکل مسئلے کا حل دریافت کرنا۔

تہہ کا عمیق، گہرا؛ دقت طلب۔

محاورہ: تہہ کر رکھنا بھول جانا، ملتوی کرنا؛ ترک کرنا؛ استغنا کے موقع پر کہا جاتا ہے، اب نہیں چاہیے۔

محاورہ: تہہ کرنا ٹھیک طریقے سے لپیٹنا، چھپانا، ظاہر نہ کرنا؛ فیصلہ کرنا؛ ختم کرنا، چھوڑنا، ترک کرنا۔

محاورہ: تہہ کو پہنچنا / پانا اصل مطلب پا لینا، حقیقت جان لینا، معاملے کی گہرائی تک پہنچنا۔

تہہ کی بات چھپی ہوئی بات، اصل، حقیقت۔

محاورہ: تہہ لگانا کپڑے کو سلیقے سے لپیٹنا، استر دینا۔

محاورہ: تہہ مارنا گھوڑوں کی ایک بیماری جس میں اُن کے پٹھے متاثر ہوتے ہیں اور اُنھیں شدت سے پیاس لگتی ہے۔

محاورہ: تہہ ملانا پرندوں کے نر کے ساتھ مادہ کو ملانا۔

محاورہ: تہہ میں بیٹھ جانا ڈوب جانا؛ (مجازاً) کسی کے دل میں گھر کر لینا، بھید لے لینا۔

تہہ نال تلوار کے قبضے کے نیچے لگا لوہے کا ٹکڑا۔

تہہ نامہ راضی نامہ، اقرار نامہ۔

تہہ نشان شمشیر کے قبضے پر کیا گیا پھول پتیوں کا کام جس کو جواہر وغیرہ سے بھر دیا گیا ہو؛ جما ہوا، تہہ میں بیٹھا ہوا۔

تہہ نشین تلچھٹ، دُرد، گاد؛ (صف) تہہ میں بیٹھنے والا؛ چھپا ہوا؛ جما ہوا، محفوظ۔

محاورہ: تہہ نکالنا نکتہ نکالنا، بات پیدا کرنا۔

تہہ نگیں (زبرن) زیرِ حکومت، زیرِ اقتدار۔

تہہ و بالا نیچے اُوپر، اُلٹ پلٹ؛ تباہ، برباد؛ بے چین، مضطرب۔

محاورہ: تہہ ہونا لپٹنا، سکڑ جانا؛ چھپی ہوئی بات پانا، راز جاننا۔

تہی لیٹا زیرت۔ صف، ف۔ خالی، بھرا ہوا کی ضد۔

تہی پائی ننگے پاؤں ہونا۔

تہی دست مفلس، نادار؛ خالی ہاتھ۔

تہی ظرف جس کا برتن خالی ہو؛ (مجازاً) اوچھا، کم حوصلہ۔

تہی قسمت کم نصیب، بری قسمت والا۔

تہی مایگی (امث) افلاس، ناداری، بے مقدوری۔
صف: تہی مایہ نادار، مفلس۔
صف: تہی مغز اندر سے خالی، وہ بیضہ جس میں زردی نہ ہو؛ بیوقوف، احمق، کم عقل، گاؤدی، نادان۔
تہیج زبرت، زبرہ، شد پیش ی۔ امذ، ع۔ ہیجان، ہلچل، تحریک۔
تہیہ زبرت، زیرہ، شد زبری۔ امذ، ع۔ سامان کرنا، تیاری کرنا، انتظام؛ پکا اِرادہ، عزم، آمادگی۔
تہیہ کار مہیا کرنے والا، مستعد۔

## ت ۔ ء

تئی زبرت (بروزنِ کئی)۔ امث، ہ۔ اُلٹے توے کی طرح کی اُتھلی کڑاہی۔
تئیس زبرت، ی۔ صف عددی۔ بیس اور تین، گنتی میں بائیس کے بعد کا عدد، (ہندسوں میں) ۲۳۔
تئیں زبرت، ی، ن غنہ۔ حرفِ جار، ہ۔ کو، تک مثلاً: اپنے تئیں ہلاک نہ کرو؛ واسطے، کے لیے مثلاً: سیر کے تئیں گئے۔ تا، تک، تلک، مثلاً: کب تئیں راہ دیکھیں۔
اصلاً: تائیں کو، تک۔

## ت ۔ ی، ے

تیا زیرت۔ صف عددی، ہ۔ تین سے نسبت رکھنے والا، تین گنا۔
محاورہ: تیا پانچا کرنا ٹکڑے ٹکڑے کر کے ختم کر دینا، منتشر کرنا، قصہ پاک کرنا، جھگڑا چکانا۔
تیا زبرت، شدی۔ صف، ہ۔ تیسرے دن چڑھنے والا باری کا بخار۔
تیاتر زیرت، زبرت۔ امذ۔ تھیٹر، تماشا گاہ۔ انگریزی کے لفظ "Theatre" کا مفرس۔
تیار زبرت، شدی۔ صف۔ آمادہ، مائل؛ موجود؛ مستعد، تیاری یا سامان کیے ہوئے، قابلِ استعمال؛ مضبوط، ہٹا کٹا؛ پکا، پختہ، رسیدہ؛ تربیت یافتہ، لیس، چوکس۔
محاورہ: تیار کرنا تربیت دینا، تعلیم دینا، قابل بنانا؛ سجانا۔
تیاری زبرت، شدی۔ امث۔ دُرستی؛ آمادگی، مستعدی؛ سج دھج؛ انتظام، تکمیل۔
تیاری کی بیٹھک وہ بیٹھک جس سے جسم فربہ ہو۔
تیاگ جزم ت۔ امذ، ہ۔ ترک، چھوڑ دینا، دستبرداری، علیحدگی؛ ایثار، قربانی۔
نیز عام: تیاگ (زیرت)۔
تیاگ پتر دستبرداری کا رقعہ یا دستاویز، فارغ خطی۔
فعل متعدی: تیاگنا (جزم ت، جزم گ) دست بردار ہونا، تجنا، ترک کرنا، چھوڑ دینا۔
صف: تیاگی متقی، پرہیزگار، راہب، تارک الدنیا، سادھو، جوگی۔
تیپ ی۔ امذ۔ دستہ، فوج، رسالہ، پیدل فوج۔
تیپچی ے، جزم پ۔ امث۔ دونوں رُخوں سے برابر کے بڑے ٹانکوں کی سلائی؛ قدرے کچی سلائی۔
تیپچی کا نکاح (مزاحا) کمزور اور بودا نکاح جو جس میں جلد طلاق کی نوبت آ جائے۔
تیتا ی۔ صف۔ گیلا، نم، بھیگا ہوا۔
تیتال ی۔ امذ۔ مکاری، عیاری، فریب۔
تیتالا ی۔ امذ، ہ۔ تین حصوں میں بٹا ہوا مکان، ایسا مکان جس کی تین الگ الگ چھتیں ہوں؛ تین حصوں کا۔
تیتامیتا ی۔ علم۔ جادوگروں کے افسانوی دیوتا جن کا نام منتر پڑھتے وقت پکارتے ہیں۔
تیتر ی، زبرت۔ امذ۔ بھورے رنگ کا کبوتر سے قدرے بڑا ایک پرندہ جس کا اکثر شکار کیا جاتا ہے۔
فقرہ: تیتر بولا مارا بولنے والے پر مصیبت آتی ہے۔
کہاوت: تیتر تو اپنی آئی مرا، تو کیوں مرے بٹیر ایک تو اپنی غلطی کی وجہ سے سزا پائے، دوسرا کیوں رنج کی وجہ سے اپنی جان گنوائے۔
کہاوت: تیتر کے منہ لچھمی سفر پر جانے سے پہلے تیتر کے دائیں ہاتھ میں بولنے کو نیک جبکہ بائیں ہاتھ میں بولنے کو بدشگونی سمجھا جاتا ہے؛ قسمت پر موقوف ہے، دوسرے کے ہاتھ بات ہے؛ بعض اوقات معمولی آدمیوں کی باتوں پر بڑے بڑے کاموں کا انحصار ہوتا ہے۔
تیترا ی، جزم ت۔ صف۔ (مجازاً) چالاک، تیز؛ کھوج لگانے والا۔ نیز (مث) تیلڑھ، تیتر۔
تیترا ے، جزم ت۔ صف، ہ۔ تیسرا بیٹا، تین لڑکیوں کے بعد پیدا ہونے والا لڑکا۔
کہاوت: تیترا بیٹا راج رجائے، تیتری بیٹی بھیک منگائے ہندوؤں کے خیال میں تیسرا بیٹا مبارک جبکہ تیسری بیٹی منحوس ہوتی ہے۔
تیتری تیسری بیٹی، تین لڑکوں کے بعد پیدا ہونے والی لڑکی۔
تیتری ی، جزم ت۔ امث۔ رک: تتلی؛ تیتر کی مادہ؛ ایک سیاہی مائل چتی دار، مرغے کے برابر کا پرند؛ چھتے کے سرے سے ملتی ہوئی شکل میں موڑ کر بنائی ہوئی لوہے کی پتری جو دھرے وغیرہ کے سرے پر روک کے طور پر اٹکا دی جاتی ہے، چمٹی۔
تیج ی۔ امث ہس۔ چاند کی تیسری تاریخ؛ بیر بہوٹی۔

**تیج** ے۔اند/امث۔س۔ آگ، آنچ؛ روشنی؛ گرمی، کرواہٹ، جوش؛ رونق؛ شان وشوکت، رعب داب، جلال؛ کَس، بل، ہمت، حوصلہ۔

**تیج بل** ایک پہاڑی خاردار درخت اور اُس کی لکڑی، چھال سرخ؛ مزا مرچ کی طرح جھلا۔ نیز **تیج وتی**۔

**تیج پات** ایک درخت جس کی پتیاں مسالے کے طور پر کھانوں میں استعمال ہوتی ہیں۔ سازہندی۔ نیز **تیز پات**۔

**تیجا** ی۔صف۔اند، ہ۔ تیسرا، میّت کے کریا کرم یا تدفین کے بعد تیسرا دن جبکہ شمشان سے اُس کے پھول چُنے جاتے ہیں اور مسلمانوں میں سوئم کی فاتحہ ہوتی ہے۔

**تیخا** ی۔صف۔ شوخ، تیز مزاج، چلبلا، بانکا۔ کھجور کے تنے کی وضع پر بنایا ہوا اینٹوں کا کھرنجا۔

**تیخی** (امث) ٹیڑھی، بانکی، زبان دراز۔

**تیر(۱)** ی۔اند،ف۔ ایرانی سال شمسی کا چوتھا مہینہ، مطابق ساون۔

**تیر ماہی** ساون کے مہینے کا، جون والا۔

**تیر(۲)** ی۔اند،ف۔ نوک دار چھڑی یا ڈنڈی جسے کمان میں کھینچ کر ہتھیار کے طور پر چھوڑتے ہیں، بان، خدنگ، ناوک؛ تیر کی شکل کا نشان جس کے ایک سرے پر نوک اور دوسری طرف پروں کی علامت ہو۔

محاورہ: **تیر اُتارنا** بہت زیادہ زخمی کرنا، بدن میں تیر پیوست کرنا۔

**تیر ادا** (مجازاً) ناز و انداز جو دل پر تیر کی طرح لگے۔

**تیر افگن** تیر چلانے والا، کمان دار۔

**تیر انداز** رک: **تیر افگن**۔

**تیر اندازی** تیر چلانے کا فن، تیر چلانا۔

**تیر بار** تیر برسانے والا، زخمی کرنے والا۔

محاورہ: **تیر برسانا** بہت زیادہ تعداد میں تیر چلانا۔

محاورہ: **تیر بن کر کلیجے میں اُترنا** سخت اذیت پہنچنا، دلی صدمہ پہنچنا؛ تیر کا کُھب جانا۔

**تیر بہدف** (زبرب، زبرہ، زبرد) ایسا تیر جو ٹھیک نشانے پر لگے۔ (مجازاً) کارگر، مؤثر (تدبیر، علاج وغیرہ)۔

محاورہ: **تیر بہدف ہونا** تیر کا ٹھیک ٹھیک نشانہ لگنا؛ تدبیر کا اثر ہونا، دعا قبول ہونا۔

محاورہ: **تیر بیٹھنا** تیر کا اندر گھس جانا، تیر کا ٹھیک نشانے پر لگنا۔

**تیر پرتاب** وہ فاصلہ جہاں تک تیر کی پھینک ہو، تیر کی مار۔

محاورہ: **تیر ترازو ہونا** تیر کا پوری طرح سے پار نہ ہونا، تیر کا نصف اندر اور نصف باہر ہونا۔

**تیرِ تفنگ** (زبرف، ن غنہ) بندوق کی گولی یا چھرا۔

محاورہ: **تیر تکّے (تکوں) پر گزارہ ہونا** باقاعدہ روزگار نہ ہونا، مشکل سے گزارہ ہونا، بے اطمینانی سے گزربسر ہونا؛ کسی کام کا اتفاق پر منحصر ہونا۔

**تیرِ جستہ** ایسا تیر جو کمان سے نکل چکا ہو۔

محاورہ: **تیر جوڑنا** تیر چلانے کے لیے کمان میں لگانا، نشانہ باندھنا، شست لینا۔

محاورہ: **تیر چلانا** تیر پھینکنا، تیر نشانے پر مارنا؛ کوئی کارنامہ سرانجام دینا۔ نیز **تیر چھوڑنا**۔

**تیرِ حکمی** ایسا تیر جو کبھی بھی نشانہ خطا نہ کرے، شرطیہ نشانے پر لگنے والا تیر۔

**تیرِ خاکی** ایسا تیر جو وزن میں ہلکا ہو اور اُس کا سر چھوٹا ہو۔

**تیرِ خدنگ** ایسا تیر جو خدنگ کے درخت سے بنایا گیا ہو۔

محاورہ: **تیر خطا ہونا** تیر کا نشانے پر نہ لگنا، نشانہ چُوک جانا۔

صف: **تیر خوردہ** (پیش خ، ومعدولہ، جزم ر، زبرد) جسے تیر سے زخم لگا ہو، تیر کھایا ہوا۔

**تیر دان** تیر رکھنے کا خول، ترکش۔

**تیرِ دستی** ہاتھ سے پھینکا جانے والا تیر۔

محاورہ: **تیر ڈوب کر رہ جانا** تیر کا اپنے ہدف میں گھس جانا، تیر ترازو ہونا۔

**تیر رس** رک: **تیر پرتاب**۔

**تیر سا** تیر کی مانند، بالکل سیدھا۔

**تیر زن** رک: **تیر افگن**۔

محاورہ: **تیر سا لگنا** کسی بات کا سخت بُرا لگنا؛ تیر کی مانند چبھنا۔

**تیرِ سحر** صبح کی آہ، بددعا؛ صبح کاذب کی روشنی۔

**تیرِ سہ** پہلو تین پہلوؤں والا تیر۔

**تیرِ غمزہ** ناز و انداز؛ ایسی ادا جو بہت اثر رکھتی ہو۔

**تیرِ غم** غم، دُکھ، رنج، الم۔

**تیرِ فلک** سیارہ عطارد۔

**تیرِ قامت** سیدھا قد؛ (مجازاً) محبوب، معشوق۔

**تیرِ قضا** موت؛ قضا کا حملہ۔

**تیر کا پلہ** تیر کی مار، وہ فاصلہ جتنی دور تک تیر جائے۔

محاورہ: **تیر کا خطا ہونا** تیر کا نشانے پر نہ لگنا۔

**تیر کا دستہ** بہت سے تیروں کا مجموعہ۔

محاورہ: **تیر کمان سے نکلنا** تیر کا چلنا؛ کسی موقع کا کھو دینا، کسی کام کا وقت نکل جانا۔

محاورہ: **تیر کلیجے کے پار ہونا** سخت صدمہ پہنچنا، کسی بات کا بہت ناگوار گزرنا۔

محاورہ: **تیر کی طرح آنا** بہت تیزی سے آنا؛ سیدھا آنا۔

محاورہ: **تیر کی طرح سیدھا آنا** اِدھر اُدھر نہ ہونا؛ ذمہ لگائے گئے کام کو سر انجام دے کر سیدھا واپس آنا۔

متعلق فعل: **تیر کھانا/کھایا ہونا** تیر سے زخمی ہونا؛ (مجازاً) کسی کی بات کا بہت زیادہ دُکھ یا رنج ہونا۔

**تیر گر** تیر بنانے والا۔

محاورہ: **تیر لگانا** تیر چلانا، تیر پھینکنا، تیر کا نشانہ باندھنا۔

محاورہ: **تیر مارنا** تیر اندازی کرنا، تیر پھینکنا؛ کوئی کارنامہ سر انجام دینا، کمال کر دکھانا۔

**تیرِ مژگاں** (استعارۃً) محبوب کے ابرو۔

صف: **تیرِ ملامت** ایسی بددعا یا ملامت جو تیر کی سی تیزی سے قبول ہو یا اثر کرے۔

**تیرِ ناز** انداز، شوخی، ادا۔

**تیرِ ناوک** نالی سے چلایا جانے والا چھوٹا تیر۔

محاورہ: **تیر نتھوں میں دینا** نہایت دِق کرنا، ستانا، بے حد پریشان کرنا۔ نیز **نتھوں میں تیر کر دینا**۔

محاورہ: **تیر نشانے پر بیٹھنا** تدبیر کامیاب ہونا، مقصد پورا ہونا۔ نیز **تیر نشانے پر پڑنا**۔

**تیرِ نگاہ** (استعارۃً) معشوق کی نگاہ۔

کہاوت: **تیر نہ کمان، کاہے کا پٹھان** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی بہت شیخی مارے، حقیقت میں کچھ نہ ہونا اور ڈینگیں مارنا۔

کہاوت: **تیر نہ کمان، میاں کا اللہ نگہبان** حفاظت کی کوئی صورت نہیں، خدا ہی بچائے۔

مثل: **تیر نہیں تکا ہی سہی** اعلیٰ نہیں ادنیٰ ہی سہی۔

**تیرِ نیم کش** وہ تیر جو پوری طرح بدن کے آر پار نہ ہو بلکہ اٹک کر رہ جائے؛ (مجازاً) معشوق کی کن اکھیوں سے دیکھنے کی ادا۔

**تیرِ ہدف** ٹھیک ٹھیک نشانے پر لگنے والا تیر، ایسا تیر جو خطا نہ کرے؛ کامیاب، کامران۔

**تیرِ ہوائی** ایسا تیر جو بغیر کسی نشانے یا ہدف کے چھوڑا جائے؛ فضول، بیکار، بے فائدہ۔

محاورہ: **تیر ہونا** بھاگ جانا، فرار ہونا، غائب ہونا؛ سیدھا ہونا، بل نکل جانا۔

**تیر**(۲) ی۔ امذ۔ س۔ ندی وغیرہ کا کنارہ، گھاٹ، ساحل؛ پہلو، جوار۔

**تیر**(۳) ی۔ صف۔ گزرا ہوا، رفتہ وگزشتہ، بسر کیا ہوا۔

محاورہ: **تیر کرنا** گزارنا، بسر کرنا، (وقت یا مدت) پوری کرنا؛ سیدھا کرنا؛ سزا دے کر یا ڈانٹ ڈپٹ سے راہ راست پر لانا۔

**تیرا** ے۔ ضمیر، مذ، مث۔ تو (رک) کی اضافی حالت، چھوٹے یا ادنیٰ کے لیے مستعمل۔

کوسنا: **تیر ا برا نہ ہو** کسی سے ناراضگی کے موقع پر کہا جاتا ہے؛ تونے عجیب و غریب کام کیا۔ نیز **تیرا برا ہو** (رک) کی جگہ بھی مستعمل۔

کوسنا: **تیرا برا ہو** تیرا ستیاناس ہو جائے۔ نیز **تیرا بیڑا غرق ہو**۔

کہاوت: **تیرا پانی میں بھروں میرا بھرے کہار** دُنیا میں ایک سے بڑھ کر ایک ہے، شیخی خور خادمہ کہتی ہے۔

فقرہ: **تیرا حلوا اور بھتی کھاؤں** تو مر جائے، تیرا ستیاناس ہو۔

فقرہ: **تیرا ڈھکا رہے میرا ایکے** سخت خودغرضی کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تیرا سو میرا، میرا سو ہیں ہیں** جہاں کوئی دوسرے کی چیز استعمال کرلے لیکن اپنی نہ دے تو اُس موقع پر کہا جاتا ہے۔

فقرہ: **تیرا منہ ہے** تیری ہمت ہے، تیرا ہی حوصلہ ہے۔

**تیرا میرا** غیریت کی باتیں؛ ہر کسی کا، ہر شخص کا۔

محاورہ: **تیرا میرا کرنا** بیگانگی اور غیریت کی باتیں کرنا؛ کسی چیز کی بابت جھگڑنا۔

محاورہ: **تیرا میرا منہ دیکھنا** دوسروں کا سہارا ڈھونڈنا، دوسروں سے مدد کا طلب گار ہونا۔

کہاوت: **تیرا ہوا جو میرا تھا، برائے خدا ٹک دیکھنے تو دے اگر** بیوی شوہر کو لے کر الگ ہو جائے تو ساس بہو سے کہتی ہے۔

فقرہ: **تیرا ہی کام تھا** تیری ہمت تھی، تیرے سوا کوئی اور نہ کر سکتا تھا، طنزاً بھی کہا جاتا ہے۔

**تیراک** ے لین۔ صف۔ تیرنے والا، شناور، پیراک۔ ف ل: تیرنا۔

کہاوت: **تیراک (تارو) ہی ڈوبتے ہیں** جو شخص کسی کام میں مہارت رکھتا ہو وہی خطا کرتا ہے، کام کرنے والے سے ہی خطا ہوتی ہے، جس نے کام کو ہاتھ نہیں لگا نا وہ غلطی کیا کرے گا۔

**تیراکی** شناوری، تیرنے کا فن یا عمل۔ نیز **پیراکی**۔

**تیراکیہ** ے لین، زیرک، زبری۔ امذ۔ پانی کی سطح پر تیرنے والی نبات۔

**تیراؤ** ے لین، وج۔ صف۔ گہرا پانی، جس میں تیراکی کی جاسکے۔ نیز **تیراؤ پانی**۔

**تیرتھ** ی، زبر۔ اند، ہ۔ زیارت گاہ، ہندوؤں کا مقدس مقام، متبرک دریا پر نہانے کا گھاٹ، اشنان کی جگہ۔ نیز تیرت۔

**تیرس** ے، پیش ر۔ اند، ہ۔ (گزشتہ یا آئندہ) تیسرا برس۔

**تیرگی** ی، زبر۔ امث، ف۔ تاریکی، اندھیرا، ظلمت۔ نیز تیرہ گی۔

**تیرگیِ بخت** قسمت کی خرابی، بدقسمتی۔

**تیرگیِ شب** رات کا اندھیرا۔

محاورہ: **تیرگی چھانا** اندھیرا ہونا، تاریکی چھانا۔

**تیرنا** ے لین۔ فعل لازم۔ پانی میں ڈوبے بغیر گزرنا، کسی بے جان چیز کا کسی مائع کی سطح پر آنا، پانی کے بہاو کے ساتھ بہنا؛ کسی تیز دھار آلے سے بدن یا کسی چیز کو کاٹ کر گزرنا، کسی نوک دار شے کا کسی جسم میں داخل ہونا۔

**تیروں** ی، وج۔ جمع، مذ۔ تیر (رک) کی جمع۔

محاورہ: **تیروں پر رکھ لینا/ رکھنا** بہت زیادہ تیر برسانا، تیروں سے چھلنی کرنا، تکلیف پہنچانا۔

محاورہ: **تیروں کا مینہ برسانا** بہت زیادہ تیر چلانا۔

**تیرہ** ی، زبر۔ صف، ف۔ تاریک، سیاہ، اندھیرا؛ منحوس۔

**تیرہ بخت** بدقسمت، بدنصیب؛ منحوس۔

**تیرہ تار** سیاہ اور تاریک۔

**تیرہ چشم** اندھا، نابینا۔

**تیرہ حال** بدحال، برے حالوں۔

**تیرہ خاک** مٹی، زمین۔

**تیرہ خرد** (زیرخ، زبر) بے وقوف، احمق، جاہل۔

**تیرہ دَروں** (زبر د، ومع) بے ایمان، ظالم، سیاہ دل، بدسرشت۔

**تیرہ** ے، زبر ر۔ عدد۔ دس اور تین، (ہندسوں میں) ۱۳۔ صف: (مذ) **تیرھواں** (ے، زبر رھ)۔

**تیرہ تیزی** (اند) صفر کے مہینے کے پہلے تیرہ دن جو منحوس خیال کیے جاتے ہیں۔

**تیری** ے۔ ضمیر۔ تیرا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **تیری آواز مکے مدینے** تیری شہرت دُور دُور ہو۔

کہاوت: **تیری بات گڑ سے میٹھی** تیری بات بہت پسند ہے۔

فقرہ: **تیری شامت آئی ہے** کیوں سزا کا طالب ہو رہا ہے۔

کہاوت: **تیری کرنی تیرے آگے، میری کرنی میرے آگے** جیسا تو نے کیا ویسا بدلہ بھی ملے گا اور جیسا میں نے کیا ویسا ہی بدلہ میں پاؤں گا، ہر ایک کو اپنے کیے کا پھل ملے گا۔

**تیرے** ے۔ ضمیر۔ تیرا (رک) کی مغیرہ حالت۔

فقرہ: **تیرے باپ سے لوں گا** وصول کر کے رہوں گا، ہر گز نہیں چھوڑوں گا۔

کہاوت: **تیرے بیگن میری چھاچھ** اُس کے متعلق کہا جاتا ہے جو خود تو تھوڑا دے اور دوسروں سے زیادہ مانگے۔

فقرہ: **تیرے فرشتوں کو بھی معلوم نہیں** تجھے کچھ خبر نہیں۔

فقرہ: **تیرے منہ میں خاک** خدا کرے ایسا نہ ہو، کسی کے منہ سے بری بات سن کر کہا جاتا ہے۔

فقرہ: **تیرے منہ میں گھی شکر** خوشی کی خبر سن کر سنانے والے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **تیرے میرے پر رکھنا** ظاہراً دوسروں کو برا کہنا لیکن درحقیقت مخاطب کی برائی کرنا۔

محاورہ: **تیرے میرے کہنے میں آنا** دوسروں کی باتوں میں آجانا، کچے کانوں کا ہونا۔

**تیز** ے۔ صف، ف۔ رواں، دوڑتا ہوا؛ دھار دار، کٹیلا؛ کسی صفت (ذائقے، حدت، رنگ، نگاہ، گردش، رفتار، مزاج وغیرہ) میں معمول سے بڑھا ہوا؛ ذہین، ہوشیار، چالاک، جلد جواب دینے والا۔ اکیف: (مث) تیزی۔

**تیز آب** تلخ پانی، ایک قسم کا انتہائی درجے کا تیز اور تُرش کیمیائی سیال مادہ (عموماً گندھک، نمک وغیرہ سے تیار کیا جاتا ہے) جو سوزش، کاٹ اور گھلا دینے کی خاصیت رکھتا ہے، (مراداً) شراب۔ نیز تیزاب۔

**تیز پات** رک: تیج پات۔

بول چال: **تیزم تازا** تکرار، جھگڑا۔

**تیز دستی** پھرتی، چالاکی، جلدی کام کرنا؛ ہوشیاری۔

**تیز رفتار** بہت تیز چلنے والا/ والی؛ چالاک، پھرتیلا۔

**تیز رو** (ولین) بہت تیز چلنے والا۔

**تیز طبع** چالاک، ہوشیار، ذکی، ذہین۔ نیز تیز طبیعت۔

**تیز قلم** زود نویس، تیز تیز لکھنے والا۔

**تیز قدم** جلدی جلدی چلنے والا، تیز رفتار۔

محاورہ: **تیز کرنا** دھار نکالنا، باڑھ رکھنا؛ بڑھانا، زیادہ کرنا۔

**تیز گام** تیز رفتار، جلد جلد چلنے والا۔

**تیز مزاج** غضب ناک، غصیل، تند۔

**تیز نظر** جسے دُور تک نظر آئے؛ دُوررس، ہوشیار، جلد بھانپ جانے والا؛ کڑی نگاہ، غصے کی نظر۔ نیز تیز نظر۔

محاورہ: **تیز ہونا** سرگرم ہونا، مستعد ہونا؛ بگڑنا، جھلانا؛ کسی آلے مثلاً چھری یا تلوار وغیرہ کی کاٹ اچھی ہونا، دھار تیز ہونا؛ چمک اُٹھنا، نکھرنا۔

**تیزاب** ے۔ امذ۔ف۔ ایک قسم کا انتہائی درجے کا تیز اور تُرش کیمیائی سیال مادہ (عموماً گندھک، نمک وغیرہ سے تیار کیا جاتا ہے) جو سوزش، کاٹ اور گھلا دینے کی خاصیت رکھتا ہے۔

**تیزابیا** نیاریا، تیزاب سے کام لے کر سونا پرکھنے والا۔

اسم کیفیت: **تیزابیت** (زیرب، زبری) شوریت، تیزاب کا اثر۔

صف: **تیزابی** رک: **تیزاب** سے متعلق، تیزاب کا۔

**تیزک** ے، زبرز۔امذ۔ بھنگ کی قبیل سے ایک بوٹی، قرون السنبل۔

**تیزم تازی** ے، زبر۔امث۔ تیز و ترش گفتگو، سخت کلمات۔

**تیزی** ے۔امث، ف۔ تندی، تلخی، چڑچڑاہٹ، گرم مزاجی، غضب ناکی؛ پھرتیلا پن، جلدی، سرعت؛ مہنگائی، گرانی؛ کسی دھار والے آلے کی کاٹ؛ شدت، زیادتی۔

**تیس** ے لین۔امذ۔ ہرن، چیتل، آہو۔

**تیس** ی۔صف عددی۔ بیس اور دس، (ہندسوں میں) ۳۰۔

کہاوت: **تیس کا چاند نہیں بھاتا** ہرجائی اور دیر سے آنے والے کی قدر نہیں کی جاتی۔

**تیس مار خان** (لفظاً) ایسا شخص جس نے تیس جانور یا آدمی مارے ہوں؛ بہادر، کارنامہ سرانجام دینے والا؛ طنزاً بزدل آدمی۔

**تیسا** ے لین۔صف۔ اُسی طرح کا، جیسے کا مقابل؛ جوں جوں۔

**تیسرا** ی، جزم و۔صف عددی۔ دوسرے کے بعد کا، دو کے بعد آنے والا؛ **تین** (رک) سے منسوب۔

کہاوت: **تیسرا آنکھوں میں ٹھیکرا** اگر دو افراد کے درمیان کوئی تیسرا شخص آ جائے اور اُس کی موجودگی ناگوار ہو تو اُس موقع پر کہا جاتا ہے۔

**تیسرا بُعد** (پیش ب) گہرائی؛ اُونچائی، باریک بینی۔

کہاوت: **تیسرا مجھ کو مار لے گا** جب کوئی حوصلہ دیے جانے کے باوجود بھی بزدلی کا مظاہرہ کرے تو اُس موقع پر کہا جاتا ہے۔

**تیسرے** ی۔صف عددی۔ **تیسرا** (رک) کی مغیرہ حالت۔

**تیسرے فاقے** بہت زیادہ مجبوری اور تنگی کی حالت، تین وقت کا کھانا نہ ملنے کی حالت۔

کہاوت: **تیسرے فاقے مردار بھی حلال (ہوتا ہے)** اسلام میں مردار کھانا حرام ہے لیکن اگر تین دن تک کھانے کو کچھ میسر نہ ہو اور جان پر بن آئے تو جان بچانے کے لیے مردار بھی کھایا جا سکتا ہے؛ مجبوری میں ناروا بات یا کام بھی جائز ہو جاتا ہے۔

**تیسی** (۱) ی۔امث۔ السی، کتان (جس کا تیل نکالا جاتا ہے)۔

کہاوت: **تیسی کے کھیت میں جولاہا بٹھلائے** جولاہوں کی بیوقوفی ظاہر کرنے کو کہتے ہیں کہ السی کے کھیت کی چوکیداری کر رہے ہیں۔

**تیسی** (۲) ی۔امث۔ تیس برس کی (عورت)؛ تیس برس کا مجموعہ۔

**تیسیر** زبرت، زبری، شد پیش س۔امث، ع۔ حصول، میسر آنا، آسان ہونا۔ نیز **تیسیر** (ے لین، ی)۔

**تیشہ** ے، زبرش۔امذ، ف۔ چٹان کاٹنے، پتھر پھوڑنے کا آلہ، ٹانکی، تبر۔

**تیشہ زن** تیشہ چلانے والا، بڑھئی۔

**تیغ** ے۔امث، ف۔ تلوار، شمشیر۔

**تیغ ابرو** تلوار کی طرح خم دار بھویں۔

محاورہ: **تیغ آزمانا** تلوار چلانا، شمشیر زنی کرنا؛ قتل کرنا، جان سے مارنا؛ (لفظاً) تلوار کی دھار کی تیزی دیکھنا۔

صف: **تیغ بکف** ہاتھ میں تلوار لیے ہوئے۔

صف: **تیغ بند** مسلح سپاہی؛ بہادر، جری۔

محاورہ: **تیغ بہنا** تلواروں کی لڑائی ہونا، تیغ چلنا۔

محاورہ: **تیغ بیٹھنا** تلوار کا بدن میں اُتر جانا۔

**تیغ بے دریغ** وہ تلوار جو کسی کو نہ چھوڑے، فوری طور پر نکال لی جانے والی تلوار۔

محاورہ: **تیغ پر تیغ پڑنا** تلوار کے پے در پے وار ہونا، تلوار سے مسلسل حملے ہونا۔

محاورہ: **تیغ تننا** کسی کو جان سے مارنے کے ارادے سے میان سے تلوار نکالنا۔

**تیغ جفا** ظلم و ستم، ظلم و زیادتی کا رواج۔

**تیغ دو پیکر** دو دھاری تلوار۔

**تیغ دودستی** دونوں ہاتھوں سے چلائی جانے والی تلوار۔

**تیغ دودم/ دوسر** (دُسَر) ایسی تلوار جس کی دو دھاریں/ نوکیں ہوں۔

**تیغ زن** تلوار چلانے والا، شمشیر زن۔

محاورہ: **تیغ سان پر رکھنا** تلوار کی دھار تیز کرنا؛ (مجازاً) حملے کی تیاری کرنا۔

**تیغ ستم** رک: **تیغ جفا**۔

محاورہ: **تیغ عرش سے جھولنا** تلوار بازی کی خوب شہرت ہونا، تیغ زنی کی مہارت کی وجہ سے بہت زیادہ مشہور ہو جانا۔

محاورہ: **تیغ علم کرنا** حملے کے لیے تلوار اُٹھانا؛ اذیت پہنچانا۔

محاورہ: **تیغ کا پانی کاٹنا** تلوار کی دھار کند کرنا؛ حملہ روکنا۔

کہاوت: **تیغ کج رانیام کج باشد** (لفظاً) ٹیڑھی تلوار کے لیے نیام بھی ٹیڑھی ہوتی ہے؛ (لفظاً) جیسا آدمی ہو اُس کے ساتھ ویسا ہی سلوک ہوتا ہے؛ جیسے کو تیسا۔

**تیغِ کوہ** پہاڑ کی چوٹی۔ نیز کوہسار۔

محاورہ: **تیغ کے گلے ملنا** تلوار کا وار برداشت کرنا، تلوار کا مقابلہ کرنا۔

**تیغِ گرداں** وہ تلوار جو حملے کے لیے گردش میں ہو۔

**تیغ گزار** تلوار چلانے والا، شمشیر زن۔

**تیغِ ناز** ناز و انداز۔

**تیغِ نطق** (پیش ن، جزم ط) فصیح و بلیغ زبان۔

محاورہ: **تیغ و سپر باندھنا** لڑنے مرنے کے لیے تیار ہونا۔

تصغیر (مذ): **تیغہ** چھوٹی چوڑے پھل کی تلوار۔

**تیغا** ے۔ امذ۔ دروازے یا دریچے وغیرہ کو بند کرنے کے لیے کی ہوئی چنائی؛ (مجازاً) تالا، قفل؛ چوڑے پھل کی چھوٹی تلوار۔ نیز **تیغہ**۔

محاورہ: **تیغا دینا** چنائی کا پیوند لگانا، چنائی کر کے دروازے وغیرہ کو بند کر دینا۔

محاورہ: **تیغا کرانا** چنائی کر کے بند کرا دینا۔

محاورہ: **تیغا گانٹھنا** تلوار کا بھرپور کرنا۔

**تیقظ** زبرت، زبری، شد پیش ق۔ امذ، ع۔ بیداری، خبرداری، ہوشیاری؛ حفاظت کرنا، جاگنا۔

**تیقن** زبرت، زبری، شد پیش ق۔ امذ، ع۔ اعتبار، یقین؛ یقین کرنا، یقین دہانی۔

**تیکھا** ے۔ صف۔ ٹیڑھا، ترچھا؛ بانکا، طرح دار؛ تیز، غصیلی، بدمزاج، چڑچڑا، نک چڑھا؛ روشن، حسین؛ پُراثر، دل میں کھبنے والا۔

اسم کیفیت: **تیکھاپن** شوخی؛ تیزی، طراری۔

**تیکھر** ی، پیش کھ۔ امذ۔ ایک درخت جس سے ایک طرح کا نشاستہ تیار کیا جاتا ہے جسے تباکھیر کہتے ہیں۔ دیسی اراروٹ۔

**تیکھی** ی۔ امذ۔ **تیکھا** (رک) کی تانیث۔

**تیکھی چتون** (زیر چ، جزم ت، زبر و) ترچھی نظر۔

محاورہ: **تیکھی چتون کرنا** ترچھی نظر سے دیکھنا؛ غصے سے دیکھنا۔

محاورہ: **تیکھی ہونا** ناراض ہونا، خفا ہونا۔

**تیکھے** ی۔ امذ۔ **تیکھا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**تیکھے نقوش** دلکش خدوخال۔

**تیل** ے۔ امذ۔ چکنائی، روغن؛ نباتی بیجوں یا حیوانوں کی چربی سے تیار کردہ چکنا مائع جو کھانے کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے؛ کیمیائی طور پر مالش یا خوشبو کے واسطے تیار کیا ہوا سیال مصنوعہ؛ معدنی سیال جسے صاف کر کے ایندھن یا مشینی توانائی کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے، پٹرولیم۔

محاورہ: **تیل اور پانی کا سا ملنا** ساتھ رہتے ہوئے بھی جدا جدا رہنا، الگ الگ رہنا۔

محاورہ: **تیل بان کرنا** ہندوؤں میں شادی کی ایک رسم جس میں دولھا دُلھن کے جسم پر اُبٹن ملا جاتا ہے، مائیوں بیٹھنے کی رسم۔

محاورہ: **تیل پانی پر ڈالنا** بعض جاہل لوگوں کے خیال میں اگر تیل کو پانی پر ڈالا جائے تو بادل چھٹ جاتے ہیں اور مینہ برسنا بند ہو جاتا ہے، اس لیے یہ عمل ٹوٹکے کے طور پر کرتے ہیں۔

متعلق فعل: **تیل پانی سے درست** کنگھی چوٹی کر کے، بالکل تیار، بناؤ سنگار کر کے۔

**تیل پانی کا گلاس/کنول** وہ کنول یا گلاس جس میں نیچے پانی اور اُوپر تیل بھر کر روشنی کی جاتی ہے۔

محاورہ: **تیل پیلنا** کولھو میں بیج وغیرہ ڈال کر تیل نکالنا۔

محاورہ: **تیل پلانا** کسی لکڑی یا لاٹھی وغیرہ کو مضبوط بنانے کے لیے اُس میں تیل جذب کرنا۔

کہاوت: **تیل تلوں ہی سے نکلتا ہے** ہر چیز کا خرچ اُس کی آمدنی ہی میں سے نکالا جاتا ہے؛ رعایا پر جو خرچ ہو وہ اُن ہی سے بطور محصول (ٹیکس) وصول کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **تیل تلی نہ اُوپر پلی** نہایت کنگال، بہت مفلس۔

صف: **تیل توا** نہایت کالا، توے کی سیاہی کی مانند کالا۔

کہاوت: **تیل جلے گھی، گھی جلے تیل** تیل تیز آگ پر گرم کرنے سے اچھا ہو جاتا ہے (اُس میں گھی کا اثر آجاتا ہے) اور گھی کے بہت زیادہ تیز آنچ پر جل کر خراب ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **تیل چڑھانا** رک: **تیل بان کرنا**۔

کہاوت: **تیل دیکھو تیل کی دھار دیکھو** توقف کرو، جلدی نہ کرو، دیکھو آئندہ کیا ہوتا ہے۔

محاورہ: **تیل دینا** رگڑ کم کرنے کے لیے مشین کے پرزوں میں تیل ڈالنا، کسی چیز کو تیل سے چکنا کرنا۔

کہاوت: **تیل ڈال کمبلی کا ساجھا** ذرا سا کام کر کے ساری چیز کے دعوے دار۔

محاورہ: **تیل ڈالنا** کسی بات کو بڑھانا، اشتعال دلانا۔ نیز **جلتی پر تیل**

ڈالنا۔

**تیل کش** گہرے برتن میں سے تیل کھینچنے کا آلہ۔

محاورہ: **تیل کم ہونا** صلاحیت گھٹنا، اثر میں کمی ہونا۔

محاورہ: **تیل کو پھاڑنا** تیل صاف کرنا، تیل کے اجزا الگ کرنا۔

کہاوت: **تیل کی جلیبی موادور سے دکھائے** وعدہ کر کے پورا نہیں کرتا، دھوکا دیتا ہے۔

محاورہ: **تیل لگانا** تیل سے چکنا کرنا، تیل ملنا۔

**تیل ماش** تیل اور ماش کو سفر سے واپسی پر یا صدقہ وغیرہ اُتارنے کے لیے غربا و مساکین میں تقسیم کرتے ہیں۔

محاورہ: **تیل ماش اُتارنا** اپنے عزیز یا رشتہ دار کی سفر سے خیریت سے واپسی پر ایک برتن میں ماش بھر کر اُس پر تیل ڈال دیتے ہیں اور مسافر اُس میں اپنا منہ دیکھتا ہے، پھر یہ سب صدقہ کے طور پر خاکروب کو دے دیا جاتا ہے۔ نیز **تیل ماش دکھانا۔**

محاورہ: **تیل ماش کرانا** قربان کرانا، صدقہ کرانا، تصدُق کرانا؛ (مجازاً) قتل کروانا، جان سے مروا دینا۔

**تیل مالش** آرام اور سکون کی خاطر جسم پر تیل ملنا۔

محاورہ: **تیل میں ہاتھ ڈالنا** پہلے زمانے میں یہ قاعدہ تھا کہ کسی بات سے منکر شخص اپنی صداقت کا ثبوت دینے کے لیے انتہائی گرم تیل میں اپنا ہاتھ ڈال کر کہتا کہ اگر میں سچا ہوں تو ہاتھ نہ جلے اور اگر میں جھوٹا ہوں تو جل جائے۔ اکثر اوقات چوروں کو بھی اس طرح آزمایا جاتا تھا اور تیل سے جلنے کے ڈر کی وجہ سے چور چوری کا اقرار کر لیتے تھے۔

محاورہ: **تیل نکالنا** روغن کشی کرنا، کولھو میں بیج ڈال کر تیل پیلنا: سخت محنت کرنا، پسینے پسینے ہونا؛ بہت کام لینا، طاقت کھینچ لینا، ست نکال لینا۔

کہاوت: **تیل نہ مٹھائی چولھے دھری کڑائی** پاس کچھ بھی نہیں اور شیخی بہت ہے۔

**تیل وعطر** سنگار کے لوازمات۔

محاورہ: **تیل ہو کے بہہ جانا** پتلا ہو کر نکل جانا؛ ضائع ہو جانا۔

**تیل** زیرت، شد زبری۔ اند۔ ہ۔ تین پارچوں کا زنانہ جوڑا جس میں اوڑھنی، لہنگا اور انگیا شامل ہوتی ہے۔

**تیلڑی** ے، جزم ل۔ امث۔ تیل رکھنے کا چھوٹا برتن، روغن دان۔

**تیلن** ے، زبر ل۔ امث۔ **تیلی** (رک) کی تانیث، تیلی کی بیوی۔

**تیلی** ی۔ امث۔ بانس کی پتلی چھیلن، لمبا سوکھا تنکا؛ جھاڑ کی پتلی ٹہنی، لوہے کا لمبا پتلا تار (جیسے چھتری کو تاننے کے لیے لگے ہوتے ہیں)؛ پنڈلی، ساق۔

**تیلی** ے۔ امذ۔ بیجوں کو کولھو میں پیل کر خوردنی تیل بنانے والا۔

**تیلی تنبولی** (زبر ت، ن مغ، و ج) تیل اور پان بیچنے والا۔

محاورہ: **تیلی تنبولی جمع ہونا** رذیل قوموں کے لوگوں کا اکٹھا ہونا۔

کہاوت: **تیلی جوڑے پلی پلی، رام لنڈھائے کُپا** بخیل انسان پیسہ پیسہ جمع کرتا ہے اور قدرت ایک ہی دم میں خرچ کرا دیتی ہے۔

کہاوت: **تیلی خصم کیا اور (پھر بھی) روکھا کھایا** اپنے مطلب کے لیے بُرا کام کیا لیکن حاصل کچھ بھی نہ ہوا؛ خلاف عادت کوئی کام کیا اُس پر بھی مقصد پورا نہ ہوا؛ مال دار کے گھر بیاہ کرنے سے بھی غریب کے غریب ہی رہے۔

**تیلی راجا** (مجازاً) نہایت غلیظ، میلا کچیلا انسان۔ نیز **تیلیا راجا۔**

**تیلی مسان** (زبر م) خبیث؛ بہت کالا آدمی۔

کہاوت: **تیلی کا بیل کیا جانے جنگل کی سار** مقید انسان آزادی کی قدر نہیں کر سکتا۔

کہاوت: **تیلی کا بیل مرے، کمھارستی ہوا** کسی کے ساتھ بے فائدہ ہمدردی یا بے جوڑ بات کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **تیلی کا تیل جلے، مشعلچی کا دل جلے** خرچ کسی کا ہو اور فکر کوئی کرے۔

کہاوت: **تیلی کا تیل گرا، ہینا ہوا، بنیے کا لون گرا، دونا ہوا** بنیے پر طنز ہے۔ نمک مٹی ملنے سے زیادہ ہو جاتا ہے اور تیل گرنے سے کم ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **تیلی کا کام تنبولی کرے، چولھے میں آگ اُٹھے (لگے)** اگر کوئی اپنا چھوڑ کر دوسرے کا پیشہ اختیار کرے تو نقصان اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **تیلی کے بیل کو گھر ہی پچاس کوس** غریب آدمی گھر ہی میں کام کرتے کرتے تھک جاتا ہے۔

کہاوت: **تیلی کے تینوں سریں اُوپر سے ٹوٹے لٹھ** کسی کا نقصان ہو ہمیں کیا غرض۔ اپنی بے پروائی جتانے کو کہتے ہیں۔

کہاوت: **تیلی کی جورو ہو کر پانی میں کیا نہاوے** آدمی کی جیسی حیثیت ہو ویسا کام کرتا ہے۔

**تیلیا** ے، زیر ل۔ صف۔ تیل کے رنگ کا؛ چمک دار بھورا؛ ناگ کی نوع کا ایک سانپ جس کی پشت پر بندکیاں ہوتی ہیں؛ بچھناگ کی قسم کی ایک نبات کی جڑ جسے تیلیا یا میٹھا زہر بھی کہتے ہیں جسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**تیلیاں** ی، زیر ل، ی۔ جمع، مث۔ **تیلی** (رک) کی جمع۔

محاورہ: تیلیاں بکھر جانا گھر والوں کا مختلف جگہوں پر چلا جانا؛ منتشر ہو جانا؛ درہم برہم ہو جانا۔ نیز تیلیوں کی طرح بکھر جانا۔
تیم ے۔صف،ہ۔ نمی، گیلا پن، رطوبت؛ تازگی۔
تیمار ی۔اند،ف۔ رنج،غم؛ انتظام، نگہداشت، دیکھ بھال۔
صف: تیماردار مریض کی دیکھ بھال کرنے والا، غمگساری اور خبر گیری کرنے والا۔
اسم کیفیت (مث): تیمارداری مریض وغیرہ کی دیکھ بھال کرنا۔
تیماری علاج معالجہ۔
تیمر ی، زبرم۔اند۔ آبنوس کا درخت جس کی لکڑی سیاہ ہوتی ہے۔
تیمسار ے۔کلمۂ خطاب۔ حضرت، عالی مقام، والا شان۔
تیمّم زبرت، زبری، شد پیش م۔اند، ع۔ (لفظاً) طہارت کا ارادہ کرنا؛ پانی نہ ہونے کی صورت میں وضو کی جگہ مٹی سے مسح وغیرہ کرنا۔
تیمن زبرت، زبری، شد پیش م۔اند، ع۔ مبارک، بابرکت ہونا؛ داہنے ہاتھ سے کام کرنا۔
متعلق فعل: تیمناً تبرکاً (زبرت، زبر ب، شد پیش ر، دو زبر ک "کن") برکت کے طور پر۔
تین ی۔عدد۔ دو اور ایک، (ہندسوں میں) ۳۔
کہاوت: تین بلائے تیرہ آئے دے دال میں پانی عام طور پر کئی بن بلائے مہمان آجاتے ہیں۔ ایسے موقع پر سوائے اس کے کہ دال میں پانی ڈال کر اُسے پتلا کیا جائے اور کچھ نہیں ہو سکتا۔
تین پانچ فریب، مکر، چالاکی؛ جھگڑا، تکرار۔
محاورہ: تین پانچ باتیں کرنا تکرار کرنا، جھگڑے کی بات کرنا۔
محاورہ: تین پانچ کرنا ٹال مٹول کرنا؛ جھگڑا کرنا؛ دھوکا دینا، مکاری سے کام لینا۔
کہاوت: تین پیڑ بکائین کے اور میاں چلے باغ میں غریب شیخی مارے کے متعلق کہتے ہیں۔
کہاوت: تین پیڑ بکائین کے، میاں باغبان رک: تین پیڑ بکائین کے اور میاں چلے باغ میں۔
تین تال (موسیقی) سُر اور لے کا انداز جس میں مقررہ ضربات ہوتی ہیں، طبلے کے مقررہ تالوں کی ایک قسم۔
متعلق فعل: تین تفرقہ (زبرت، جزم نیز زبر ف، زبر نیز جزم ت، زبر ق) پریشان، تتر بتر، منتشر، پراگندہ۔
محاورہ: تین تیرہ آٹھ (آٹ) اٹھارہ کرنا/ ہونا تتر بتر ہونا، منتشر ہونا/ کرنا، پراگندہ کرنا/ ہونا؛ سب خرچ کر دینا، اُڑا دینا۔
متعلق فعل: تین تیرہ بارہ باٹ تباہ، برباد؛ منتشر، تتر بتر۔
محاورہ: تین تیرہ کرنا برباد کرنا، منتشر کرنا؛ غائب کرنا۔
کہاوت: تین تھان، چوتھا میدان گھوڑا اگر تین دن تک کھونٹے سے بندھا رہے تو چوتھے دن اُسے ضرور دوڑانا چاہیے۔
تین ٹانگ کا گھوڑا معیوب یا بیکار چیز۔
کہاوت: تین ٹانگ کی گھوڑی نو من کی لادنی طاقت سے زیادہ کام لینے کے موقع پر بولتے ہیں۔
صف: تین چار چند، معدودے، تھوڑے سے۔
تین حرف تین حرف یعنی "ل"، "ع"، "ن" (لعن) لعنت۔
محاورہ: تین حرف بھیجنا لعنت کرنا، پھٹکار کرنا، دھتکارنا۔
کہاوت: تین دن قبر میں بھی بھاری ہوتے ہیں مرنے کے بعد قبر میں تین دن تک فرشتے حساب کتاب کرتے ہیں؛ مراد: دُنیا کے بکھیڑے کبھی ختم نہیں ہوتے اِس لیے انسان کو چاہیے کہ خدا کو ہر وقت یاد رکھے۔
تین دن کی بادشاہی شادی سے چوتھی تک کا زمانہ جس میں دولھا کو نوشا کہا جاتا ہے۔
تین روزہ زندگی ناپائیدار زمانہ؛ انسان کی عمر جو بہت مختصر ہے۔
تین کال تین زمانے (ماضی، حال، مستقبل)۔
کہاوت: تین گناہ خدا بھی بخش دیتا ہے جب کوئی پہلی مرتبہ کوئی غلطی کرے تو معافی مانگتے وقت کہا جاتا ہے۔
کہاوت: تین میں نہ تیرہ میں کسی شمار میں نہیں، کوئی حیثیت نہیں؛ معمولی حیثیت کا آدمی؛ بھلا کیا تعلق۔
کہاوت: تین میں نہ تیرہ میں، نہ سُتلی کی گرہ میں کوئی حیثیت یا عزت نہ ہونا۔
کہاوت: تین نری میں تیرہ گز تین بکریوں کی کھال تیرہ گز تک پھیلائی جا سکتی ہے، تھوڑی سی چیز سے بہت کام لیا جا سکتا ہے۔
تینتالیس ے، ن مغ، ی۔عدد۔ چالیس اور تین، (ہندسوں میں) ۴۳۔
صف: (مذ) تینتالیسواں/ تینتالسواں۔
تیندو ے، ن مغ، و مع۔اند،ہ۔ ایک صحرائی درخت اور اُس کا شیریں پھل، آلو کے برابر جس میں بینگن کی طرح پینڈی اور ڈنڈی ہوتی ہے۔
تیندوا ے، ن مغ، جزم د۔اند۔ چیتے کی قسم سے ایک درندہ جس کی کھال پر چوڑے چوڑے نشان ہوتے ہیں، گلدار، باگھ۔
تینوں ی، وج۔صف۔ تین، کُل تین۔

**تینی** ی۔اند۔ دھان کی ایک قسم، جاہی۔

**تیواج** ی۔اند۔ اِندر جو کے درخت کی کڑوی چھال، قابض۔ بطورِ دوا بھی استعمال کی جاتی ہے۔

**تیور** ی، زبر و۔صف،ہ۔ تیز، مضبوط؛ بہت زیادہ؛ گرم؛ (موسیقی) سپتک کے سات سُروں میں سے "آ" اور "پا" قائم سُروں کو چھوڑ کر باقی پانچ سُروں کی تیز اور مدھم کیفیتوں میں سے تیز کیفیت، کومل یا مدھم کی ضد۔

**تیور** ے، زبر و۔اند،ہ۔ نگاہ، نظر، چتون؛ آنکھ کا نور، روشنی، بینائی؛ مزاج؛ بدمزاجی، غصہ؛ تیہا؛ (مجازاً) طرز، ڈھنگ؛ کسی صدمے یا گرمی کی وجہ سے آنکھوں کے سامنے چھا جانے والا اندھیرا۔

محاورہ: **تیور آنا** آنکھوں کے آگے اندھیرا چھانا۔

محاورہ: **تیور بجھنا** چمک یا تیزی زائل ہونا؛ افسردہ ہونا۔

محاورہ: **تیور بدلنا** نگاہ کا انداز بدل جانا، رویے میں تبدیلی ہونا، انداز تبدیل ہونا؛ بے رُخی یا بے مروتی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **تیور بُرے نظر آنا** دل میں فرق معلوم ہونا؛ برا ارادہ معلوم ہونا؛ جان کا دشمن ہو جانا۔

محاورہ: **تیور بگڑنا** آنکھوں سے خفگی یا رنج کا اظہار ہونا؛ آنکھوں کی پتلیوں کا پھر جانا، موت کی علامات ظاہر ہونا۔

محاورہ: **تیور بوجھنا / پہچاننا** نظروں سے دل کا حال معلوم کرنا، نگاہ سے ارادے کو پہچان لینا۔

محاورہ: **تیور پر بل آنا** غصے کے آثار ظاہر ہونا؛ چہرے سے خفگی یا ناگواری کا ظاہر ہونا۔

محاورہ: **تیور پر میل آنا** رک: **تیور پر بل آنا۔**

محاورہ: **تیور پھرنا** نگاہ کا انداز بدل جانا، رویے میں تبدیلی ہونا، انداز تبدیل ہونا؛ بے رُخی یا بے مروتی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **تیور جلنا** کسی صدمے یا گرمی کے باعث آنکھیں بے نور ہو جانا۔

محاورہ: **تیور جھکنا** افسردہ ہونا۔

محاورہ: **تیور چڑھانا** رک: **تیور چڑھنا** جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: **تیور چڑھنا** غصے کے آثار ظاہر ہونا؛ چہرے سے خفگی یا ناگواری ظاہر ہونا۔

محاورہ: **تیور دکھانا** ناراض ہونا، خفا ہونا، غصے کا اظہار کرنا؛ ناز و انداز دکھانا، نخرہ کرنا۔

محاورہ: **تیور دیکھنا** صورت یا نگاہ سے مزاج کی حالت معلوم کرنا۔

محاورہ: **تیور سمجھنا** رک: **تیور بوجھنا۔**

فعل لازم: **تیورانا** چکرانا، غش کھانا، ڈگمگانا۔

**تیورس** ے، جزم و، زبر ر۔اند،ہ۔ اگلا یا پچھلا تیسرا (برس)۔

**تیوری** ے، جزم و۔امث،ہ۔ **تیور** کی تانیث، نظر، نگاہ؛ ماتھے کی سلوٹ۔

محاورہ: **تیوری اُترنا** پیشانی کے بل کُھل جانا، خفگی دور ہو جانا۔

محاورہ: **تیوری بدلنا** رک: **تیور بدلنا۔**

**تیوری پٹی** (ی) مغرور عورت جس کی ہر وقت تیوری چڑھی رہتی ہو۔

محاورہ: **تیوری چڑھانا** رک: **تیوری چڑھنا** جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: **تیوری چڑھنا** (غصے یا ملال سے) بھنویں اُوپر اُٹھا کر دیکھنے کا انداز جس سے ماتھے پر بل پڑ جاتے ہیں؛ چیں بہ جبیں ہونا۔

**تیوری کے بل** ماتھے کی شکنیں۔

محاورہ: **تیوری میں بل پڑنا** ماتھے پر شکنیں پڑنا، غصے کی حالت میں ہونا۔

**تیوڑی** ے، جزم و۔امث،ہ۔ عشق پیچاں کی بیل۔ نیز لبلاب، چاندنی بیل۔

**تیول** پیش ت، ومع۔اند۔ جاگیر؛ وہ علاقہ جو بادشاہ کسی کو امانت کے طور پر دے تاکہ مالیات ادا کرنے کے بعد جو رقم بچے وہ اُس سے فائدہ اُٹھا سکے۔

**تیون** ی، زبر و۔اند،ہ۔ سالن، ترکاری؛ چٹنی، اچار۔

کہاوت: **تیون بن نہ روٹی سوہے، گوندھے بن نہ چوٹی سوہے** چٹنی یا سالن کے بغیر روٹی کا مزا نہیں اور اگر چوٹی کو گوندھا نہ گیا ہو تو اچھی معلوم نہیں ہوتی (سوہے=اچھی لگے)۔

**تیوہار** جزم ت، وج۔اند،ہ۔ وہ تقریب جس میں اجتماعی طور پر مقررہ تاریخ میں غم یا خوشی منائی جائے، مثلاً: عید، ہولی وغیرہ۔ نیز تہوار۔

**تیہہ** ی، جزم ہ، ہ ملفوظ۔اند،ہ۔ ویرانہ، بیابان، جنگل؛ بھول بھلیاں؛ تکبر کرنا۔ نیز تیہ۔

**تیہا** ی۔اند،ہ۔ غصہ، بدمزاجی، غضب، جوش، غصہ؛ نخرہ۔ نیز تیہا (ے)۔

**تیہر** ے، زبر ہ۔امث۔ ایک زیور جو عورتیں پاؤں میں پہنتی ہیں۔

**تیہرا** ے، زبر ہ۔صف۔ تین تہہ کا۔

**تیہو** ے، ومع۔اند،ف۔ چکور سے ملتا، اُس سے کسی قدر چھوٹا پرندہ جس کی چونچ سرخ اور بازوؤں کے اندر سیاہی و سفیدی ہوتی ہے۔

**تیئیس** ے، ی۔صف۔عدد۔ بیس اُوپر تین، (ہندسوں میں) ۲۳۔صف: تیئیسواں/ویں۔

**تیا** ی۔اند۔ ٹیلا، حد بندی کا کھونٹا۔

**تیابندی** حد بندی کے نشان ڈالنا۔

# تھ

**تھ** تھے، تھا امث۔ حرفِ ہجا، اُردو کا تعداد کے لحاظ سے آٹھواں اور صوت کے لحاظ سے ساتواں اور دیوناگری کا سترھواں حرف جو لفظ کے شروع درمیان اور آخر میں بھی آتا ہے، مثلاً، تھاک، کھٹک وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں منفصل اور متصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے ہاتھ، رتھ، ہتھ وغیرہ؛ لثوی مصمتہ 'ت' کی ہائیہ شکل، ہندی اصل کے الفاظ کے ساتھ مخصوص، جمل میں 'ت' اور 'ھ' کا مجموعہ اور ۴۰۵ عدد کا حامل۔ یونی کے کوڈ چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوئی کوڈ نہیں اس لیے یہ "Arabic Letter TEH" اور "Arabic Letter Heh Doachashmee" کے کوڈز کو ملا کر "U+062A+U+06BE" لکھا جاتا ہے۔

## تھ۔ا

**تھا** فعل ناقص۔اند۔ "ہے" کا ماضی، صیغہ واحد مذکر۔ (امث) **تھی**۔

**تھاپ** امث۔ طبلے کی ضرب، ڈھولک کی آواز؛ طمانچہ، تھپڑ؛ حریف کی لکڑی چھیننے کے لیے بنوٹ کا ایک داؤ؛ ہاتھ کے پنجے کا نشان؛ گٹھا، تلے اُوپر جماؤ۔

محاورہ: **تھاپ پڑنا/ لگنا** طبلہ بجانے والے کا ہاتھ طبلے پر قاعدے سے پڑنا۔

محاورہ: **تھاپ دینا** طبلے یا ڈھولک پر ہاتھ سے ضرب لگانا؛ دیوار پر گوبر سے اُپلے تھاپنا۔

محاورہ: **تھاپ سہارنا** تکلیف اُٹھانا، سختی یا مصیبت جھیلنا۔

**تھاپا** اند، ہ۔ ہاتھ کا چھاپا یا نشان؛ ہندوؤں میں شادی کی ایک رسم جس میں ہاتھ پر ہلدی یا مہندی مل کر سمدھی کی کمر یا گھر کی دیوار پر لگاتے ہیں؛ جانور کے پاؤں کا نشان؛ اینٹ وغیرہ بنانے کا سانچہ۔

**تھاپنا** جزم پ۔فعل متعدی۔ گیلی مٹی وغیرہ کو گوندھنا، تھوپنا؛ ہاتھوں سے تھپتھپا کر ڈھالنا؛ گوبر پاتھنا؛ تھپتھپانا، اطمینان دینا، دلاسا دینا؛ مورتی کی پوجا کرنا۔

**تھاپی** امث، ہ۔ تھپکی؛ تھپکنے کی آواز، تھپتھپانے کا عمل؛ معمار کی کرنی (اوزار) جس سے پلستر پھیرتے ہیں؛ ٹینس کا ریکٹ، کرکٹ کا بیٹ۔ ڈھیری یا انبار جس میں چیزیں اُوپر تلے چنی گئی ہوں مثلاً: روٹیوں کی تھاپی۔

**تھاجی** امث، ہ۔ نیاریوں کی کام کرنے کی کٹھالی۔

**تھاک** اند، ہ۔ رک: **تھاہ**؛ حد بندی کے لیے بنایا ہوا چھوٹا پستہ مینار۔

مرکب: **تھاک بست** حد بندی، پیمائش سے حدود اراضی مقرر کرنا۔

محاورہ: **تھاک بندھنا** ڈھیر لگانا، تانتا باندھنا۔

**تھاکا** اند، ہ۔ تھکا ہوا۔

**تھاگا** اند۔ دھاگا، تار، ڈوری۔

**تھال** اند۔ تانبے، پیتل یا کسی اور دھات کا بنا ہوا گول، کنارے دار اُتھلا سپاٹ برتن، کھڑے کناروں کی سینی؛ (مجازاً) آسمان، سورج۔

محاورہ: **تھال کرنا** نذر و نیاز کا کھانا تیار کرنا، تھال بھر کر نیاز دلانا۔

**تھال کھلائی** چھٹی کے بعد کی ایک رسم جس میں تھال میں خشکہ اور اُس پر میوے اور گھی شکر ڈال کر زچہ کو کھلایا جاتا ہے، زچہ کے کھانے کے بعد دوسری سہاگنیں کھاتی ہیں۔

**تھالا** اند، ہ۔ درختوں کو پانی دینے کے لیے ان کے چاروں طرف بنایا جانے والا کم گہرا گڑھا، تھانولا؛ (مجازاً) وہ دائرہ جو خون کے گرنے سے زمین پر بن جائے۔ نیز رک: **تھال**۔

محاورہ: **تھالا باندھنا** پانی دینے کے لیے درختوں کے گرد گڑھا کھودنا یا تیار کرنا۔

**تھالا بندی** رک: **تھالا باندھنا**۔

**تھال تھپک** اند، ہ۔ رقص و نغمہ۔

**تھالی** امث، ہ۔ دھات کی طشتری، چھوٹا تھال؛ مٹھائی کا خوان؛ وہ حصہ جو دہانِ زخم کے گرد ہوتا ہے۔

محاورہ: **تھالی بجانا** سانپ کے کاٹے ہوئے کے آگے تھالی کی آواز کے ساتھ منتر پڑھنا۔ بچہ پیدا ہونے پر اُس کے ڈر نکالنے کے لیے تھالی یا توا بجانا۔

کہاوت: **تھالی پر سے بھوکا نہیں اُٹھتا** کھانا سامنے ہو تو آدمی بغیر پیٹ بھرے سامنے سے نہیں اُٹھتا۔

محاورہ: **تھالی پھرانا** مداریوں کا ایک کرتب جس میں وہ تھالی کو بانس پر رکھ کر ایسی ترکیب کرتے ہیں کہ تھالی گھومتی یا ناچتی محسوس ہوتی ہے۔

محاورہ: **تھالی پھرنا** بہت زیادہ ہجوم ہونا، لوگوں کا اِس قدر زیادہ تعداد میں ہونا کہ اگر تھالی پھینکی جائے تو سروں پر ہی آگے چلتی رہے لیکن زمین پر نہ گرے۔

کہاوت: **تھالی پھوٹی تو پھوٹی جھنکار تو سنی** نقصان تو ہوا لیکن مطلب حاصل ہو گیا (جب کوئی بے حیا آدمی راز فاش ہونے پر خوش ہو تو کہا جاتا ہے)۔

کہاوت: **تھالی پھوٹی یا نہ پھوٹی جھنکار تو ہوئی** نقصان ہوا یا نہ ہوا مگر بدنامی تو ہوئی۔

کہاوت: **تھالی پھینکو تو سر پر اُچھلے/ جائے/ چلی جائے** بہت زیادہ ہجوم ہو یا کثیر مجمع ہو یا نظر دوڑاؤ تو آدمی ہی آدمی ہوں۔

کہاوت: **تھالی پھینکو تو سر ہی پر گرے** رک: **تھالی پھینکو تو سر پر اُچھلے۔**

کہاوت: **تھالی ٹوٹی تو جھنکار، نہ ٹوٹی تو جھنکار** ہر حال میں رُسوائی ہونا (ایسے موقع پر بولتے ہیں جب کسی بات کی خواہ اصلیت نہ ہو مگر ہو جائے)۔

**تھالی جوڑ** نیچے تھالی اوپر سرپوش جس کے بیچ میں پیالہ وغیرہ رکھا ہو۔

محاورہ: **تھالی سروں پر پھرنا** بہت زیادہ لوگوں کا ہجوم ہونا، لوگوں کا اژدہام ہونا۔

صف: **تھالی کا بینگن** غیر مستقل مزاج شخص؛ ایسا شخص جو لالچ کے باعث ہر ایک کی طرف داری کرنے پر راضی ہو جائے؛ ایسا شخص جس کی اپنی کوئی رائے نہ ہو۔

کہاوت: **تھالی گری جھنکار سب سے سنی** جب کوئی بری بات ہوتی ہے تو ہر کسی کو خبر ہوتی ہے۔

کہاوت: **تھالی گری جھنکار ہوئی کیا خبر بھری تھی یا خالی** جب بدنامی ہو جائے تو حقیقت خواہ کچھ بھی ہو تو اُسے کوئی نہیں روک سکتا۔

محاورہ: **تھالی مانگنا** کھانا مانگنا۔

محاورہ: **تھالی میں لات مارنا** کسی نعمت کو ٹھکرانا۔

**تھام** (۱) ۔اند۔ مقام، ٹھور، موقع محل، مرحلہ۔

**تھام** (۲) ۔اند۔ تھامنا (رک) سے ماخوذ۔

متعلق فعل: **تھام کر** سنبھال کر، دیکھ بھال کر، روک کر۔

محاورہ: **تھام لینا** پکڑنا، سہارا دینا۔

**تھامنا** جزم م۔فعل متعدی۔ ہاتھ میں پکڑنا، گرفت میں لینا، لینا یا سنبھالنا؛ روکنا، باز رکھنا؛ ہلنے یا گرنے نہ دینا، قابو میں رکھنا۔

**تھامو** دمع۔اند۔ پہیے کی رفتار دھیمی کرنے کے لیے لگا ہوا اڑنگا۔

**تھان** اند، ہ۔ جگہ، ٹھکانا؛ گھوڑے یا دوسرے پالتو مویشیوں کے باندھنے کی جگہ، طویلہ، اصطبل؛ وہ گھاس جو گھوڑے کے نیچے بچھا دیتے ہیں؛ فروخت کے لیے دُکانوں پر رکھنے کے لیے تختی پر لپیٹا ہوا کپڑا؛ جوتے کا جوڑا؛ عدد کے ساتھ بطور تابع شمار یا تعداد ظاہر کرنے کے لیے، مثلاً: تین تھان چکر، مراد: تین چکر۔

محاورہ: **تھان پر باندھنا** گھوڑے کو اصطبل یا طویلے میں رسی سے جکڑنا؛ کسی کو شرارت یا برے کام سے روکنا۔

**تھان کا ٹرا** (زبرٹ، شدر) وہ گھوڑا جو تھان کے قریب کسی کو آنے نہ دے۔

صف: **تھان کا سچا** وہ گھوڑا جو چھوٹ کر ہمیشہ اپنے تھان پر آ پہنچے، غریب گھوڑا؛ (مجازاً) وہ شخص جو اپنے گھر پہنچنے کے لیے بیقرار ہو۔

محاورہ: **تھان میں آنا** گھوڑے کا تھکان مٹانے کے لیے خاک میں لوٹنا۔

فقرہ: **تھان ہے تھان ہے** جب گھوڑا سوتے میں ڈر کر ہنہنائے تو سائیس اُس کی پشت سہلاتے ہوئے کہتے ہیں۔

**تھانا** اند، ہ۔ پولس چوکی، کوتوالی۔ نیز تھانہ۔

محاورہ: **تھانا بٹھانا** چوکی پہرا قائم کرنا، پولیس اسٹیشن بنانا۔

مرکب: **تھانا تھنول** (زبرتھ، زبرن، شدپیش و) پولیس میں رپورٹ لکھا کر معاملے کو طول دینا؛ عدالت، کچہری، فوجداری۔

**تھانا/تھانے دار** پولیس کا داروغہ (تھانہ+فارسی: دار)۔

محاورہ: **تھانا دِکھانا** کسی پر کوئی الزام لگا کر پولیس کے حوالے کرنا۔

محاورہ: **تھانا ہونا** قیام ہونا، ٹھہرنا۔

**تھانے داری** تھانے دار کا عہدہ یا اُس کا کام؛ (مجازاً) دھونس۔

**تھانب** ن غنہ۔اند۔ تھم، کھمبا، ستون۔

**تھانک** ن غنہ۔اند۔ جگہ، حیثیت، حالت۔

**تھانگ** ن غنہ۔امث، ہ۔ کھوج، سراغ؛ چوروں کی کمین گاہ، چوروں کا اڈا؛ سازش، ملی بھگت، مال مسروقہ۔

**تھانگ دار** چوروں کا سرغنہ۔

**تھانگ داری** چوری کا مال چھپا کر رکھنے کی خدمت۔

**تھانگ گیری** (ی) چورل کا مال لینا، رسہ گیری۔

محاورہ: **تھانگ لگانا** کھوج لگانا، پتا لینا، سراغ لگانا۔

فعل مرکب: **تھانگ لینا** ٹوہ لینا، سراغ لگانا، کھوج لگانا؛ چوروں کا اڈا۔

صف: **تھانگی** (اند، ہ) کسی آوارہ گرد گروہ کا شریک، چوروں کا مددگار؛ سراغ رساں۔ نیز تھانگیاں، تھنگی۔

**تھانولا** ن مغ، جزم و۔اند۔ درخت کے نیچے پانی کھاد ڈالنے کے لیے بنایا ہوا گڑھا۔ نیز تھل۔

**تھانہ** زبرن۔اند۔ پولس چوکی، کوتوالی۔ نیز رک: تھانا۔

**تھاور** زبرو۔صف۔ ساکت، غیر متحرک، ٹھہرا ہوا، بے جان۔ جنگم (رک) کی ضد؛ ہفتہ کا دن، سنیچر۔

**تھاور (و) جنگم** غیر متحرک اور متحرک چیزیں؛ جاندار اور بے جان اشیا؛ نامیاتی اور غیر نامیاتی فطرت۔

**تھاوَس** زبرو۔اند۔ صبر و ضبط، تحمل برداشت، تسلی، دلاسا۔

محاورہ: **تھاوَس دینا** صبر کی تلقین کرنا، تسلی دینا۔

**تھاوَل** زبرو۔اند۔ رک: تھاوس۔

**تھاہ** امث،ہ۔ دریا وغیرہ کی تہہ؛ گہرائی عمق؛ انتہا؛ منشا، غایت؛ بھید، حقیقت۔

محاورہ: **تھاہ لگانا** تہہ تک پہنچنا، گہرائی معلوم کرنا۔

محاورہ: **تھاہ لینا** گہرائی معلوم کرنا؛ مقصد یا منشا معلوم کرنا؛ حقیقت معلوم کرنا، بھید جاننا۔

**تھاہ لینے کا آلہ** سمندر کی گہرائی معلوم کرنے کا ایک آلہ۔

محاورہ: **تھاہ ملنا** گہرائی معلوم ہونا؛ کھوج یا سراغ پانا۔

محاورہ: **تھاہ ہونا** پایاب ہونا۔

صف: **تھاہی (ہ)** پایابی۔

## تھ۔پ

**تھاپنا** زبرتھ۔فعل متعدی۔ قائم کرنا، بنیاد ڈالنا۔

**تھپ تھپ** زبرتھ، جزم پ۔نقلِ صوت۔امث۔ تھپ تھپ کی آواز، ہاتھ کی ہتھیلی یا پاؤں کے تلووں کو زور سے مارنے کی آواز۔

**تھپتھپانا** زبرتھ، جزم پ۔فعل متعدی۔ پیٹھ ٹھونکنا، ہاتھ کی ضربیں لگانا۔

**تھپریل** زبرتھ، جزم پ، ے لین۔امث۔ چپٹی کھپریل۔

**تھپڑ(۱)** زبرتھ، شدزبرپ۔اند،ہ۔ منہ پر کھلے ہاتھ کی ضرب؛ شیر کے پنجے کا وار؛ موج کا تھپیڑا، تیز ہوا کا جھونکا؛ (مجازاً) سخت جواب۔

**تھپڑ(۲)** زبرتھ، شدزبرپ۔اند،ہ۔ تہہ، پرت۔

کہاوت: **تھپڑ کے تھپڑ میل جما ہے** بڑا کثیف اور گندہ انسان ہے جس کے جسم پر میل کی تہیں جمی ہیں۔

**تھپڑی(۱)** زبرتھ، جزم پ۔امث،ہ۔ رک: تپڑی۔ کھلے ہاتھ کی تالی؛ رُسوائی، بدنامی۔

محاورہ: **تھپڑی بجانا / مارنا** تالی بجانا، مذاق اُڑانا، تضحیک کرنا۔

محاورہ: **تھپڑی پٹوانا** رُسوائی کرنا، بدنام کرانا۔

محاورہ: **تھپڑی لڑنا** تالی بجا بجا کر لڑنا، عورتوں کی طرح جھگڑنا۔

**تھپڑی(۲)** زبرتھ، جزم پ۔امث،ہ۔ بیسن کی پوری جس میں ہینگ، زیرہ اور نمک ڈالا جاتا ہے۔

**تھپک** زبرتھ، زبرپ۔امث،ہ۔ رک: تھاپ۔

محاورہ: **تھپک تھپک کر سلانا** بچے کی پیٹھ پر آہستہ آہستہ ہاتھ مارے جانا یہاں تک کہ وہ سو جائے۔

محاورہ: **تھپک دینا** خاموش کرنا، ٹھنڈا کر دینا؛ تسلی دینا، دلاسا دینا؛ رام کر لینا۔

متعلق فعل: **تھپک کر** پیار یا حوصلہ افزائی کے لیے پیٹھ پر ہاتھ مار کر، نرمی سے۔

محاورہ: **تھپک لینا** حاصل کر لینا، مار لینا۔

**تھپکا** زبرتھ، جزم پ۔اند۔ لوہار کا پنکھا۔

**تھپک تھیا** زبرتھ، شدزبرپ، شدی۔نقلِ صوت۔امث۔ ڈھول مجیرے وغیرہ کی ملی جلی آواز، طبلے کی آواز؛ ناچ رنگ۔

**تھپکی** زبرتھ، جزم پ۔امث،ہ۔ شاباش یا دلاسے کے طور پر پیٹھ کو ہلکے سے تھپتھپانا (بطورِ ملامت یا شکر خند)؛ تسلی، دلاسا۔تھپڑانا، ٹھکائی کرنا؛ دھوبی کا موگرا جس سے کپڑے پیٹے جاتے ہیں؛ کرکٹ کھیلنے کا بلّا۔

**تھپنا** زبرتھ، جزم پ۔فعل متعدی۔ رک: تھپتھپانا۔(اند) تھاپنے، چوٹ دینے کا پتھر یا لکڑی کا چپٹے پھل کا اوزار؛ قائم کرنا، جمانا، بٹھانا۔صف: بھدا، بے ڈول۔نیز (مث) تھپی۔

**تھپنا** پیش تھ، جزم پ۔فعل لازم۔ تھوپا جانا، لیپا جانا؛ (الزام وغیرہ) سرمنڈھا جانا، ذمے پڑنا۔

**تھپی** زبرتھ، شدپ۔امث۔ تالی، ہتھیلی پر ہتھیلی مارنے کی آواز۔نیز رک: تھپنا۔

**تھپیڑ** زبرتھ، ے۔امث،ہ۔ رک: تھپڑ۔

**تھپیڑا (اند،ہ)** زور کا تھپڑ؛ پانی کا اُچھال؛ صدمہ، حادثہ، ناگہانی مصیبت۔ پانی کی زوردار لہر؛ ہوا کا جھونکا۔

## تھ۔ت

**تھتا** زبرتھ، شدت۔اند،ہ۔ ڈھیر، انبار؛ ہجوم۔

**تھترو** زبرتھ، شدزبرت۔اند۔ موٹی پپڑی، موٹا پرت، لوتھڑا، جھلا۔

محاورہ: **تھترو جمنا / لگنا** پپڑی جمنا، دانت نہ مانجھنے سے میل جمنا۔

**تھتک** زبرتھ، زبرت۔صف۔ ساکت، ٹھٹھرا، ٹھہرا ہوا، بے حس و حرکت؛ خاموش۔

**تھتے** زبرتھ، شدت۔اند،ہ۔ تھتا (رک) کی جمع۔

محاورہ: **تھتے جما دینا** کسی کے سر بہت سا قرضہ کر دینا۔

**تھتکار** پیش تھ، جزم ت۔امث،ہ۔ لعنت ملامت، تھو تھو کرنا، تھوکنے کی آواز۔ نیز تھتکارا۔

محاورہ: **تھتکار دینا** دھتکار دینا، نکال دینا۔

**تھکارا** پیش تھ، جزم ت۔صف۔ہ راندہ ہوا، مردود، ملعون؛ تھوکنے کی آواز، تھوکنا۔

**تھکارنا** پیش تھ، جزم ت، جزم ر۔فعل متعدی۔ بار بار اور آہستہ آہستہ تھوکنا، اس طرح تھوکنا کہ اس میں تھوک کم نکلے۔ نیز تھتھکارنا۔

**تھکاری** پیش تھ، جزم ت۔صف، امث، ہ۔ تھکارا (رک) کی تانیث، چڑیل، ڈائن؛ جوتی، سلیپر، پیزار۔

**تھتلا** پیش زبر تھ، جزم ت۔اند، ہ۔ تھتڑ (رک)، لوتھڑا۔

**تھتھانا** پیش تھ۔فعل متعدی۔ پُھلانا، سُوجا ہوا سا بنانا، مثلاً: منہ تھتھانا غصے سے منہ پُھلائے ہونا۔

**تھتھکارنا** پیش تھ، جزم تھ۔فعل متعدی۔ تھوتھو کرنا، تھوکنے کی آواز نکالنا، کسی چیز پر جھوٹ موٹ تھوکنا۔ بطور ٹوٹکا یا اظہارِ نفرت و ملامت۔ نیز تھکارنا۔

**تھتھلانا** پیش تھ، جزم تھ۔فعل لازم۔ کانپنا، جھلانا۔

**تھتھلنا** زبر تھ، جزم ل۔فعل لازم۔ کھنڈ جانا، بکھرنا، پگھل جانا۔

**تھتھلی** زبر تھ، جزم تھ۔امث، ہ۔ پپڑی، تہہ، تھتھلا (رک) کی تانیث۔

**تھتھی** پیش تھ، شد تھ۔امث، ہ۔ ایک قسم کا دھونکنی والا باجا۔

**تھجانا** زبر تھ، جزم ج۔فعل متعدی۔ تھجنا (رک) جس کا یہ متعدی ہے۔

**تھجنا** زبر تھ، جزم ج۔فعل لازم۔ ٹھٹکنا، ٹھہرنا، ساکت ہو جانا۔

محاورہ: **تھد اچڑھنا** خفا ہونا، منہ بن جانا۔

## تھ۔ر

**تھر** زبر تھ۔صف۔ تہہ، پرت، طبق؛ کوئی پھیلی ہوئی چیز؛ جگہ، ٹھکانہ۔

**تھر** زبر تھ۔صف۔ ایک جگہ قائم، مستقل، دائمی، مستحکم، ایک جگہ ٹھہرا ہوا۔

**تھرا** زبر تھ، شد ر۔ تھرانا (رک) سے ماخوذ۔

محاورہ: **تھرا اُٹھنا** کانپ جانا، لرزنا۔

محاورہ: **تھرا جانا** کانپنے لگنا، خوف سے لرزنے لگنا۔

**تھرانا** زبر تھ، شد ر۔فعل لازم، ہ۔ سردی، خوف یا غصے کی وجہ سے کانپنا، لرزنا۔ نیز تھرتھرانا۔

**تھرانا** زیر تھ۔فعل متعدی، ہ۔ تہہ سے اُوپر آ جانا، سوجن کم ہو جانا، تہہ بیٹھ جانا، نتھرنا؛ خاموش ہو جانا۔

**تھرتھر** زبر تھ، جزم ر، زبر تھ۔امث۔ کانپتا ہوا، لرزاں؛ کپکپاتے ہوئے، لرزتے ہوئے۔

**تھرتھرانا** غصے، خوف، بخار، تکلیف یا سردی کی وجہ سے بدن کے اعضا کا ہلنا، تھرانا۔

**تھرتھراہا** لرزاں، کانپتا ہوا۔

**تھرتھراہٹ** تھرتھرانے کا عمل، کپکپاہٹ، لرزہ، جنبش، ارتعاش۔

**تھرتھر کانپنا** خوف، غصے یا سردی کی وجہ سے کپکپانا۔

**تھرتھری** (امث) کپکپاہٹ، لرزش۔

محاورہ: **تھرتھری چھوٹنا** لرزنا، کانپنا، تھرتھرانا۔

محاورہ: **تھرتھری ڈالنا** تھرا دینا، خوف زدہ کرنا۔

**تھرکنا** زیر تھ، جزم ک، زبر ر۔فعل لازم۔ اعضا کا پھڑکانا، چمکانا، حرکت دینا، مٹکنا، ناچنا۔

**تھرماس** زبر تھ، جزم ر۔اند۔ ایک طرح کی بوتل (جس کا خول دھات کا ہوتا ہے) جس میں چائے، دودھ یا برف وغیرہ رکھتے ہیں تاکہ اُن کی حرارت یا برودت برقرار رہے۔ انگریزی میں: Thermos۔

**تھرمامیٹر** زبر تھ، جزم ر، ی، زبر ٹ۔اند۔ درجہ حرارت معلوم کرنے کی تقریباً پانچ انچ لمبی شیشے کی نلی جس میں پارہ بھرا ہوتا ہے، مقیاس الحرارت، حرارت پیما۔ انگریزی میں: Thermo-meter۔

**تھرجانا/تھرنا** زیر تھ، جزم ر۔فعل لازم۔ میل کچیل کا کسی مائع یا پانی کی تہہ میں بیٹھ جانا۔

## تھ۔ڑ

**تھڑ** پیش تھ۔صف، ہ۔ تھوڑا (رک) کی مخفف۔

صف: **تھڑدلا** (پیش تھ، جزم ڑ، زیر د) کنجوس، خسیس۔

**تھڑدِلاپن** کمزوردلی، پست ہمتی، بزدلی۔

**تھڑا** زبر تھ۔اند، ہ۔ دُکاندار کی نشست، گدی، ٹھیا، تھلا؛ کاٹھی یا وہ حصہ جس پر سواری کرنے میں بیٹھا جاتا ہے۔

**تھڑک** زبر تھ، زبر ڑ۔ ترنت، فوراً۔

**تھڑنا** پیش تھ، جزم ڑ۔فعل لازم۔ کم پڑ جانا، مقدار یا تعداد میں ناکافی ہونا، گھٹ جانا۔

**تھڑی** زبر تھ۔مث، ہ۔ (موسیقی) ستار وغیرہ کی پیشانی کے قریب جڑی ہوئی کنگھی نما تختی جو تاروں کو طبلی سے اُوپر اُٹھائے رکھتی ہے۔ (اند) جواری، قمار باز۔

**تھڑیا** جوئے کا اڈا چلانے والا۔

**تھڑی تھڑی** پیش تھ۔امث۔ رُسوائی، انگشت نمائی، اظہارِ تنفر (ہونا، مچنا)،

لعنت، ملامت۔

محاورہ: **تھڑتھڑ کہنا** لعنت ملامت کرنا، تھوتھو کرنا۔

محاورہ: **تھڑتھڑ مچنا** تھوتھو ہونا، رُسوائی ہونا۔

فقرہ: **تھڑی ہے** لعنت ہے، تف ہے۔

فقرہ: **تھڑی ہے تھڑی** کسی کو بہت زیادہ پھٹکار دینے کے موقع پر مستعمل۔

## تھ۔ک

**تھک** زبرتھ۔ تھکنا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **تھک کر بیٹھنا/ بیٹھنا** جی چھوڑ دینا، عاجز ہو کر کسی کام سے ہاتھ کھینچ لینا۔

**تھکا** زبرتھ۔صف۔ ماندہ، عاجز، سُست۔

کہاوت: **تھکا اُونٹ سرائے کو دیکھے/ دیکھتا ہے** مصیبت کا مارا انسان مخلصی چاہتا ہے، ناچار آدمی سہارا مانگتا ہے۔

صف: **تھکا بکا/ پھکا** تھکا ہوا، ماندہ، گھبرایا ہوا۔

صف: **تھکا بیل (ےلین)** کام چور، سُست آدمی، نکما، کاہل۔

کہاوت: **تھکا شکاری فاختہ مارے** مجبوری کی حالت میں جو کام بھی ہو جائے اُسے غنیمت جاننا چاہیے۔

محاورہ: **تھکا لینا** خستہ حال ہو جانا، بے حال ہونا۔

محاورہ: **تھکا مارنا** بہت زیادہ تھکا دینا، دِق کر دینا، عاجز کر دینا۔

**تھکا ماندہ** عاجز، تھکا ہوا۔

**تھکا ہارا** رک: **تھکا ماندا۔**

**تھکا** زبرتھ، شدک۔اند۔ تپڑ، لوتھڑا، پپڑی، لوندا، کوئی سیال شے جو سوکھ کر جم گئی ہو، مٹھا؛ جما ہوا دہی جو عموماً بازار میں کونڈے میں جمایا جاتا ہے۔

**تُھکا** پیش تھ، شدک۔اند۔ رک: **تھوک۔**

**تھکا فضیحتی** لعن طعن، بےعزتی؛ جھگڑا، فساد۔

**تھکان** زبرتھ۔امث۔ رک: **تھکن۔**

**تُھکانا** پیش تھ۔فعل متعدی۔ رک: **تھوکنا** جس کا یہ متعدی ہے۔

**تھکاوٹ** زبرتھ، زبرو۔امث۔ کمزوری، کسلمندی، تھکن، ماندگی۔

**تھکت** زبرتھ، زبرک۔صف۔ تھکا ماندا، متعجب؛ ٹھہرا ہوا، بےحرکت، ساکت، ٹھٹکا ہوا۔

**تھکن** زبرتھ، زبرک۔امث۔ مشقت سے پیدا ہونے والی وقتی کمزوری، کسلمندی، تھکاوٹ، تکان۔ (فعل لازم) تھکنا۔

محاورہ: **تھکن اُترنا** تھکن دور کرنا، آرام آنا، کسلمندی مٹنا۔

محاورہ: **تھکن اُتارنا** رک: **تھکن اُترنا** جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **تھکن آنا** تھکن محسوس کرنا، جسم ٹوٹنا۔

محاورہ: **تھکن سے چور ہونا** بہت زیادہ تھک جانا؛ زیادہ محنت، بڑھاپے یا کمزوری کی باعث سخت کام نہ کر سکنا، عاجز ہو جانا۔

**تھکنا** زبرتھ، جزم ک۔فعل لازم۔ نڈھال ہونا، شل ہونا، ماندہ ہونا۔

**تُھکنا** پیش تھ، جزم ک۔فعل لازم۔ ذلیل ہونا، رُسوا ہونا۔

**تھکوانا** پیش تھ، جزم ک۔فعل متعدی۔ (مجازاً) ذلیل کرانا، رُسوا کرانا، بےعزت کرانا۔

**تھکی** زبرتھ، شدک۔امث، ہ۔ چاندی یا سونے کی ڈلی جو مختلف ریزوں اور ٹکڑوں کو پگھلا کر تیار کی جائے۔

**تھکی ہوئی آواز** آواز جو گانے یا چلاتے ہوئے کمزور پڑ جائے۔

**تھکے** زبرتھ، شدک۔اند۔ تھکا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

کہاوت: **تھکے بیل گون بھی بھاری، اب کیا لدو گے** سر پر مصیبت آ پڑی ہے اب کیا کرو گے۔

**تھکیا** زبرتھ، شدک۔صف۔ تھکا ہوا، عاجز؛ حیرت زدہ، متحیر۔

**تھکیل** پیش تھ، ےلین۔صف، ہ۔ وہ عورت جو قابلِ نفرت ہو، تھوکنے کے قابل۔

## تھ۔گ

**تھگلا** زیرتھ، جزم گ۔اند۔ رک: **تھگلی** ٹکڑا۔

**تھگلی** زیرتھ، جزم گ۔امث۔ پیوند، جوڑ، کترن، پارچہ؛ تھوڑی سی جگہ یا زمین؛ مکان یا جھونپڑا۔

محاورہ: **تھگلی لگانا** کسی مقام تک پہنچنا، کسی مقام کی خبر لانا۔

محاورہ: **آسمان میں تھگلی لگانا** نہایت چالاکی دکھانا، دور کی چیز یا خبر اُڑا لانا، عیاری سے کارِ محال انجام دینا۔

## تھ۔ل

**تھل** زبرتھ۔اند، ہ۔ چٹیل میدان، سوکھی زمین؛ جائے قرار، مقام، ٹھکانا؛ کسی نقشین شے یا بوٹی دار کپڑے پر خالی جگہ یا زمین؛ گھاٹ، دریا یا سمندر کا کنارہ؛ غول، جھنڈ، گروہ۔

محاورہ: **تھل باندھنا** بھیڑ اکٹھی کرنا، مجمع کرنا۔

محاورہ: تھل بیٹھنا آرام سے بیٹھنا، آرام کرنا۔

مرکب: تھل بیڑا (ے) کشتی باندھنے کی جگہ، بندرگاہ؛ جائے قرار؛ مستقل ٹھکانا۔

محاورہ: تھل بیڑا تباہ ہونا سارا خاندان اُجڑنا۔

محاورہ: تھل بیڑا لگنا ٹھکانا ہونا، سہارا ملنا؛ سراغ ملنا، پتہ لگنا۔

محاورہ: تھل بیڑا نہ لگنا مراد پوری نہ ہونا؛ سراغ نہ ملنا؛ سہارا نہ ملنا۔

تھل چاری زمین پر حرکت کرنے والا، ارضی۔

محاورہ: تھل چڑھانا مٹی یا ریت وغیرہ کا ڈھیر لگانا۔

محاورہ: تھل سے بیٹھنا اطمینان سے بیٹھنا، آرام کرنا۔

محاورہ: تھل کترنا کیش کے گول گول پھول بنانا۔

**تھل تھل** زبر تھ۔ صف۔ بھاری، بوجھل، ہلتا جلتا، پلپلا اور پوپلا پن؛ نیم ٹھوس شے یا جسم۔

محاورہ: تھل تھل کرنا رک: تھلتھلانا۔ نیز تھلک تھلک کرنا۔

**تھل تھل** پیش تھ، پیش تھ۔ صف۔ متعلق فعل۔ آہستہ آہستہ، ٹپکتا ہوا۔

**تھلتھلانا** زبر تھ، جزم ل۔ فعل لازم۔ ڈگر ڈگر کرنا، ہلتا جلتا، غیر مستحکم ہونا؛ کسی موٹے یا پھسپھسے جسم کا ہلنا۔ نیز تھلک تھلک کرنا؛ دھڑکنا، بے طور جنبش۔

**تھلکنا** زبر تھ، جزم ک۔ رک: تھلتھلانا۔ فعل متعدی: تھلکانا۔ لرزنا، تھرتھرانا، دھڑکنا، دہلنا۔

**تھلی** زبر تھ، شد ل، ہ۔ ریگستان کی وہ زمین جس میں آدمی دھنس جائے۔

## تھ۔م

**تھم** (۱) زبر تھ۔ اند۔ ستون، کھم، کھمبا؛ درخت کا تنا؛ (ہندو) وہ حلوا اور پوری جو ہندو عورتوں مندروں میں دیوی پر چڑھاتی ہیں۔ نیز تھمب۔

**تھم** (۲) زبر تھ۔ اند۔ تھمنا (رک) سے ماخوذ۔

تھم تو سہی ذرا رک، ٹھہر۔

تھم تھم کر ٹھہر ٹھہر کر، رک رک کر، آہستہ آہستہ۔

فعل مرکب: تھما دینا حوالے کر دینا، پکڑا دینا، ہاتھ میں دینا۔

فعل مرکب: تھما رہنا رکا رہنا؛ قائم رہنا۔

**تھمانا** زبر تھ۔ فعل متعدی۔ تھامنا (رک) کا تعدیہ۔ روکنا، باز رکھنا؛ ملتوی رکھنا، اٹکانا، ٹھہرانا؛ دینا، پکڑانا۔

**تھمڑا** زبر تھ، جزم م۔ صف۔ کُھر درا، غیر شفاف، انگھڑ، ناتراشیدہ؛ بھدا؛ پھولا ہوا، موٹا، جسیم۔

**تھمنا** زبر تھ، جزم م۔ فعل لازم۔ رُکنا، ٹھہرنا۔

**تھمونی** زبر تھ، و مج۔ امث۔ نقدی جو مٹھی گرم کرنے کے لیے کسی کے ہاتھ میں تھما دی جائے؛ رشوت۔

## تھ۔ن

**تھن** زبر تھ۔ اند۔ مادہ مویشی کا پستان جس سے وہ اپنے بچوں کو دودھ پلاتے ہیں۔

تھن کا دودھ خالص اور تازہ دوہا ہوا دودھ۔

تھن ٹوٹا (و مج) گائے، بکری یا بھینس وغیرہ کا بچہ جس نے پوری میعاد تک ماں کا دودھ نہ پیا ہو؛ بہت دُبلا، منحنی۔

محاورہ: تھن جلنا گائے وغیرہ کا دودھ خشک ہو جانا۔

**تھنال** زبر تھ، شد ن۔ اند، ہ۔ میان کا وہ حصہ جہاں تلوار کا پھیلاؤ رہتا ہے۔

**تھنبانا** زبر تھ، ن مغ۔ فعل متعدی۔ روک دینا، ساکت کر دینا۔

**تھنگی** زبر تھ، ن غنہ۔ اند۔ سادھو۔

**تھنی** زبر تھ۔ امث۔ ایک غدود جو گھوڑے کی پیشاب کی جگہ نکلتا ہے جو کھال پر لٹکتا اور منحوس خیال کیا جاتا ہے۔

**تھنیلا** زبر تھ، ے۔ اند۔ پستان کی سوزش اور وَرَم۔

## تھ۔و

**تھو** و مع۔ امث۔ تھوکنے کی آواز یا اُس کی نقل؛ تف، لعنت، پھٹکار۔

تھوتھو بار بار تھوکنے کی آواز یا تھوکنا؛ (فجائیہ) (اظہارِ نفرت کے لیے یا کوئی برا کلمہ منہ سے نکلنے کے بعد) توبہ توبہ، خدا بچائے، اللہ نہ کرے۔

تھوتھوتھڈا (و مع، پیش تھ، شد د) جب کسی کھیل یا شرط میں لڑکا ہارنے لگتا ہے اور اُسے کوئی عذر پیش ہوتا ہے تو یہ لفظ کہتا ہے یعنی ابھی نہیں پھر کبھی کھیلوں گا۔

محاورہ: تھوتھو کرنا نفرت کا اظہار کرنا، بار بار تھوکنا؛ لعنت بھیجنا، نفرین کرنا۔

محاورہ: تھوتھو ہونا بدنامی ہونا، رُسوائی ہونا، ذلیل ہونا، بے عزت ہونا۔

تھو ہے لعنت ہے، تف ہے۔

**تھوا** و مع۔ اند، ہ۔ مٹی کا بنا ہوا تودہ؛ بے عقل، نکما آدمی؛ طبق، پرت۔

**تھوبڑا** و مج، جزم ب۔ اند، ہ۔ بڑے سے منہ پر پھبتی، منہ، تھوتنی۔ نیز رک: توبڑا۔

محاورہ: **تھوبڑا اسجانا** منہ بگاڑنا، خفا ہونا، ناراض ہونا۔

**تھوپ** (۱) ورج ۔اند، ہ۔ پالکی یا ڈولی کا پچھلا ڈنڈا جو کہار کے کاندھے پر ہوتا ہے اور قدرے خم دار ہوتا ہے۔

**تھوپ** (۲) ورج ۔اند، ہ۔ **تھوپنا** (رک) سے ماخوذ؛ تھپڑ، گھونسا، مکا۔

محاورہ: **تھوپ تھاپ کرنا** کسی معاملے کو دبا دینا، رفع دفع کرنا۔

محاورہ: **تھوپ دینا** کسی کے سر الزام لگانا؛ اپنی خطا میں دوسرے کو پھنسا دینا۔

**تھوپنا** ورج ۔فعل متعدی۔ لیپنا، تہہ جمانا؛ اکٹھا کرنا، ڈھیری لگانا، جمع کرنا؛ مَلنا، پھیرنا؛ کسی کے ذمے ڈالنا؛ کسی پر زبردستی مسلط کرنا، افترا پردازی کرنا، منڈھنا، سر منڈھنا، مثلاً: اِلزام تھوپنا۔

**تھوتھا** ورج ۔صف، ہ۔ کھوکھلا، کھکل، اندر سے خالی، بے مغز؛ بے معنی، مہمل۔ نیز تھوتا، تھوتھرا۔

کہاوت: **تھوتھا چنا باجے گھنا** کم ظرف اور نالائق آدمی بہت شیخی مارتا ہے۔

**تھوتھرے** ورج، جزم تھ۔اند۔ بیکار، نکمے، نافہم، بدعقل۔

**تھوتھنی** ورج، جزم تھ۔امث، ہ۔ لمبوترے جبڑے والے جانور کا منہ یا جبڑا۔ نیز تھوتھن۔

**تھوتھی** ورج، جزم تھ۔امث، ہ۔ **تھوتھا** (رک) کی تانیث۔

محاورہ: **تھوتھی اُڑانا** جھوٹی خبر پھیلانا۔

صف: **تھوتھی بات** مہمل بات، بے معنی بات، لغو بات۔

**تھوتھے** ورج، جزم تھ۔اند، ہ۔ **تھوتھا** (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **تھوتھے پچھوڑنا** ایسی بات کرنا جن کی اصل نہ ہو، بے فائدہ باتیں، بے کار گفتگو۔

محاورہ: **تھوتھے تیروں سے اُڑانا** سخت سزا دینا؛ اذیت دینے کی خاطر کند تیروں سے مارنا یا زخمی کرنا۔

**تھور** ورج ۔اند۔ زیرِ زمین پانی کی سطح اُونچی ہونے کے باعث زمین میں لگنے والا شور۔

مرکب: **تھور بارہ** شور لگنے کی شدید صورت جبکہ نمک کے ذرے نمایاں ہونے کی بجائے، زمین کے ذروں میں گھل مل جاتے ہیں۔

**تھورنا** ومع ۔فعل لازم۔ نگلنا، گلے سے اُتارنا (عموماً بطور طنز)۔

**تھوڑا** ورج ۔صف۔ کم مقدار؛ کم تعداد، کم حیثیت؛ ادنیٰ، خفیف؛ تنگ، چھوٹا۔ (مث) تھوڑی۔

کہاوت: **تھوڑا آپ کو، بہت غیر کو** اُس شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جو اپنوں کو کم اور غیروں کو زیادہ دے۔

**تھوڑا بہت** کسی قدر، کم و بیش، تھوڑا سا۔

**تھوڑا تھوڑا** کچھ کچھ، کم کم، ذرا ذرا۔

مقولہ: **تھوڑا تھوڑا کر کے ہی بہت ہوتا ہے** کم سے ہی زیادہ ہوتا ہے، قطرہ قطرہ دریا بن جاتا ہے۔

محاورہ: **تھوڑا تھوڑا ہونا** شرمندہ ہونا، خفیف ہونا، نادم ہونا، شرم سے پانی پانی ہونا؛ کم حیثیت یا کم مرتبہ نظر آنا۔

محاورہ: **تھوڑا سمجھنا / جاننا** بے وقعت خیال کرنا، کم سمجھنا۔

محاورہ: **تھوڑا دینا بہت آرزو کرنا** معمولی سے کام پر بہت زیادہ صلے یا انعام کی اُمید رکھنا۔

صف: **تھوڑا سا** بہت مختصر، بہت کم، قلیل، ذرا سا۔

محاورہ: **تھوڑا کرنا** کم کرنا، گھٹانا۔

کہاوت: **تھوڑا کریں غازی میاں، بہت کریں دفالی** خوشامدی بڑھ چڑھ کر باتیں بناتے ہیں اور جھوٹی تعریفیں کرتے ہیں؛ پیروں سے بڑھ کر مرید چالاک ہوتے ہیں۔

محاورہ: **تھوڑا کھانا بنارس میں رہنا** وطن کی تھوڑی بے وطنی کی بہت زیادہ سے اچھی ہے، گھر کی آدھی باہر کی ساری سے بہتر ہے۔

محاورہ: **تھوڑا کھانا دہلی (بنارس) کا رہنا** خرچ اتنا ہونا چاہیے کہ آدمی عزت سے رہے۔

کہاوت: **تھوڑا کھانا جوانی کی موت** جوان آدمی کے لیے کم خوراک نقصان دہ ہوتی ہے۔

محاورہ: **تھوڑا کھانا سکھی رہنا** ہوس بری چیز ہے، تھوڑا کھانے سے انسان تندرست رہتا ہے۔

فقرہ: **تھوڑا لکھا بہت جاننا** یہ فقرہ کسی عبارت یا خط کے آخر میں اُس وقت لکھتے ہیں جب مکتوب الیہ کو کسی کام کی تاکید منظور ہو۔

متعلق فعل: **تھوڑا ہی** (تاکید کے طور پر) بالکل نہیں، ہرگز نہیں۔

فقرہ: **تھوڑا ہے** (بطورِ استفہامِ انکاری) کم نہیں ہے، بہت ہے۔

**تھوڑی** ورج ۔صف۔ **تھوڑا** (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **تھوڑی آس مدار کی، بہت آس گُلگلوں کی** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب ظاہری طور پر کوئی کام ثواب کے طور پر کیا جائے لیکن باطن میں نفس پروری کا جذبہ غالب ہو۔

کہاوت: **تھوڑی پونجی کھسموں کھائے** تھوڑی رقم سے کاروبار کرنے سے گھاٹا رہتا ہے۔

نقرہ: **تھوڑی سی رہ گئی ہے** عمر کا زیادہ حصہ گزر جانے اور کم باقی رہ جانے سے کنایہ ہے۔

کہاوت: **تھوڑی سی عقل لیجیے تو بہتر ہے** بہت احمق ہو، ذرا سوچ سمجھ کر۔

**تھوڑے** وج۔صف۔ تھوڑا (رک) کی مغیرہ حالت اور جمع۔

**تھوڑے پانی کا بلبلا** کم ظرف یا کمینہ شخص۔

کہاوت: **تھوڑے تیزاب سے یہ گلٹ اُتر سکتا ہے** ذرا سی سختی کرنے سے اصل حال معلوم ہو جائے گا۔

نقرہ: **تھوڑے لکھے کو بہت جاننا/سمجھنا** رک: **تھوڑا لکھا بہت جاننا یا سمجھنا۔**

محاورہ: **تھوڑے میں اُبل پڑنا** ذرا سی بات میں آپے سے باہر ہو جانا، کم ظرفی کا اظہار کرنا۔

**تھوک** وج۔اند،ہ۔ انبار، ڈھیر؛ جتھا، گروہ؛ کئی حصوں کا مجموعہ؛ دھات کی موٹھ یا خول جو پالکی وغیرہ کے ڈنڈوں کے سروں پر منڈھا جاتا تھا؛ تجارتی مال جو بڑی مقدار میں یک مشت فروخت ہو۔

محاورہ: **تھوک باندھنا** جتھے بنانا، گروہ بنانا؛ جھے قائم کرنا۔

**تھوک بُست** پیائش کے بعد حد بندی۔

**تھوک فروش** تجارتی مال کو اکٹھا یا یک مشت فروخت کرنے والا۔ انگریزی میں: Wholesaler۔

**تھوک کا آدمی** گروہ رکھنے والا، کسی جتھے کا سردار۔ انگریزی میں: Gangster۔

**تھوک** ومث۔اند،ہ۔ منہ سے خارج ہونے والی بے رنگ، چیپ دار رطوبت، لعابِ دہن، تف، رال۔

محاورہ: **تھوک اُچھالنا** بے ہودہ باتیں کرنا؛ بیکار گفتگو کرنا، بکواس کرنا۔

محاورہ: **تھوک بلونا** بے فائدہ باتیں کرنا، فضول گفتگو کرنا۔

نقرہ: **تھوک تیرے جنم میں** انتہائی غصے میں ادنی آدمی کو الزام دینے کے لیے کہتے ہیں۔

نقرہ: **تھوک داڑھی پھٹے منہ** لعنت ہے، تمھارے منہ پر لعنت ہے۔

محاورہ: **تھوک دینا** منہ پر تھوکنا، (نفرت کی بنا پر) چھوڑ دینا، ترک کر دینا؛ غصے کو معاف کرنا جانے دینا؛ غرض نہ رکھنا۔

محاورہ: **تھوک سے تیل بننا** تھوڑے خرچ میں بڑا کام کرنا یا نکالنا۔

کہاوت: **تھوک سے ستو نہیں سَنتے** خرچ کیے بغیر کام اُوپر ہی اُوپر سے نہیں بنتا، معمولی خرچ سے بڑا کام نہیں نکالا جا سکتا۔

محاورہ: **تھوک کے/کر چاٹنا** عہد یا اقرار سے پھر جانا، جس بات سے انکار کیا ہو اسے پھر سے سرانجام دینا۔

محاورہ: **تھوک کے/کر چٹوانا** ذلیل و خوار کرنا، بے عزت کرنا۔

محاورہ: **تھوک کے ستو گھولنا** کمزور یا ناپائیدار کام کرنا، بودا کام کرنا۔

محاورہ: **تھوک لگا کر چھوڑنا** ذلیل کرکے چھوڑنا، رسوا کرنا۔

محاورہ: **تھوک لگانا** ذلیل کرنا، رسوا کرنا، ہرا دینا، نیچا دکھانا؛ فریب دینا، دھوکا دینا؛ (لفظاً) لعابِ دہن لگانا۔

محاورہ: **تھوک مارنا** کف پھینکنا، غصہ میں آنا۔

محاورہ: **تھوک میٹھا کرنا** تھوڑی سی میٹھی چیز کھانا؛ میٹھی میٹھی باتیں کرنا، جھوٹی باتیں کرنا۔

کہاوت: **تھوک میں پکوڑے نہیں تلے جاتے** کوئی بھی کام مفت میں نہیں ہوتا۔

کہاوت: **تھوک میں ستو نہیں سَنتے** معمولی خرچ سے بڑا کام نہیں نکالا جا سکتا۔

نقرہ: **تھوک ہے** لعنت ہے، پھٹکار ہے، تف ہے۔

فعل لازم: **تھوکنا** تھوک منہ سے باہر پھینکنا؛ لعنت ملامت کرنا، خوار کرنا، نفرت کرنا۔

**تھول** ومث۔اند۔ گندہ، غلیظ۔

**تھولی** ومث۔اند،ہ۔ گیہوں کے دانوں کو باریک دَل کر بنایا ہوا دلیہ؛ دردرے دانوں کا دلیہ۔

**تھوم** وج۔اند۔ لہسن۔

**تھونبا** ومث، ن مغ۔اند۔ گیلی مٹی کا لوندا جو ترازو کی لکڑی کے سرے پر وزن برابر کرنے کے لیے لگایا جاتا ہے، پاسنگ۔

**تھونی** ومث۔امث،ہ۔ لکڑی کا کھم جو چھت یا چھپر کے نیچے ستون کے طور پر لگا دیتے ہیں، کھمبا، تھم؛ (چھپر بندی) بیساکھی، چھپر کے سامنے کی اڑواڑ۔

**تھونیا** ومث، زیرن۔امث،ہ۔ (آب پاشی) ڈھیکلی کی دونوں اطراف کو سہارا دینے والی لکڑی۔

**تھونیر** وج، ے۔اند۔ ایک درخت جس کی لکڑی خوشبو کے لیے جلائی جاتی ہے۔

**تھوہر** وع۔اند،ہ۔ ایک جنگلی خاردار پودا جس کی بہت سی اقسام ہیں، پتوں اور ڈنٹھلوں سے دودھ کی طرح کا سیال نکلتا ہے۔ (مجازاً) بے کار شے، بے مصرف شے۔ نیز تھوہڑ۔

**تھوئی** زبرتھ، زبرو۔ اند،س۔ (بروزن مگی)۔ چنائی کرنے والا، معمار، مستری، راج۔

## تھ۔ء

**تھئی** زبرتھ۔امث،ہ۔ اُوپر تلے رکھی ہوئی بہت سی برتیں، مثلاً: روٹیوں کی تھئی۔

**تھئی تھئی** زبرتھ۔امث،ہ۔نقلِ صوت۔ ناچ کے توڑے کے بول؛ طبلے اور دوسرے سازوں کی ملی جلی آواز۔ نیز تا تا تھئی تھئی۔ (متعلق فعل) سازوں کی آواز کے ساتھ مثلاً: تھئی تھئی ناچ ہونا۔

## تھ۔ی،ے

**تھیا** زبرتھ، شدی۔ گول گدی جس پر نانبائی روٹی رکھ کر تنور کی دیوار پر جماتے ہیں، رفیدہ۔

**تھیتھلا** ے، جزم تھ۔صف۔ اُتھلا، سپاٹ۔ (مجازاً) ایسی بات یا کلام جس میں وزن یا گہرائی نہ ہو۔

**تھیٹر** ے، زبرٹ۔اند۔ وہ جگہ یا مکان جہاں ناٹک کھیلا جائے، تماشا گاہ، ناچ گھر؛ ناٹک۔ انگریزی میں: Theatre۔

**تھیر** ے۔صف۔ ٹھہرا ہوا، ساکت، جامد؛ چین، سکون، آرام؛ جس میں ہلچل نہ ہو (جھیل، دریا وغیرہ)؛ قائم، مضبوط، مستحکم۔ نیز تھر۔

**تھیڑ** زبرتھ، شدزبری۔اند۔ کبوتر کی ایک قسم جو کئی رنگوں کا ہوتا ہے، بازو کی ساخت سے پہچانا جاتا ہے، جس میں مچھلی ہوتی ہے۔

**تھیسس** ی، زیرس۔اند۔ کسی موضوع پر تحقیقی مقالہ۔ انگریزی میں: Thesis۔

**تھیک** ی۔امث۔ ناز، اچپلاہٹ، اِتراہٹ۔

**تھیلا** ے لین۔اند،ہ۔ کپڑے یا ٹاٹ کی بوری؛ کیسہ، جھولا؛ جانگھ یا گھٹنے کے اُوپر کا پاجامے کا حصہ؛ (مجازاً) ڈھیلا ڈھالا۔

تص: **تھیلی** خریطہ، توڑا؛ بٹوہ؛ خصیہ، فوطہ۔

**تھیلی دار** خزانچی، وہ شخص جو خزانے میں روپے اُٹھاتا ہے، تحویل دار، روکڑیا۔

محاورہ: **تھیلی کا منہ کھولنا** فراخدلی کے ساتھ روپیہ صرف کرنا، بہت زیادہ خیرات کرنا۔

**تھیلی مار** چور، اُچکا۔

کہاوت: **تھیلی میں روپیہ ہے اور منہ میں گُڑ** دولت پاس ہونے سے جی خوش ہو جاتا ہے۔

**تھیوا** ے۔اند،ہ۔ انگوٹھی کا گھاٹ، وہ جگہ جس میں نگ جڑتے ہیں یا وہ سطح جس پر نقش کھودا جاتا ہے۔

**تھیوری** زیرتھ، ی۔امث۔ نظریہ؛ خیال، قیاس، رائے۔ انگریزی: Theory۔

# ٹ

**ٹ** ٹے ٹا مث۔ تائے ہندی۔ اُردو حروفِ تہجی کا صوتیات کے لحاظ سے آٹھواں اور تعداد کے اعتبار سے نواں، ہندی کا گیارھواں حرف جس کی آواز فارسی، ترکی اور عربی میں نہیں پائی جاتی، انگریزی کے حرف "T" کی آواز ادا کرتا ہے۔ اِس حرف کی آواز زبان کا سرا تالو پر لگانے سے رگڑ پیدا ہونے پر ادا ہوتی ہے۔ حسابِ جمل اِس کے ''ت'' کے مساوی یعنی چار سو عدد مقرر ہیں۔ لفظ کے شروع اور وسط میں آسکتا ہے مثلاً 'ٹہل'، 'ٹال'، 'لٹو' اور 'مٹر' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آسکتا ہے جیسے 'لپیٹ'، 'آہٹ'، 'ٹاٹ' اور 'گھاٹ' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام ''Arabic Letter Tteh'' ہے جو صرف اُردو اور ہندی کے لیے مختص ہے جبکہ اِس کا کوڈ نمبر "U+0679" ہے۔

**ٹ** زبرٹ۔ صف۔ اند۔ پست قد، بونا؛ آواز؛ چاند؛ ضعیفی۔

## ٹ۔ا

**ٹابر (۱)** زبرب۔ اند، ہ۔ لڑکا، چھوکرا، بالک۔

**ٹابر (۲)** زبرب۔ اند، ہ۔ چھوٹی سی جھیل، چھوٹا تالاب؛ چھوٹا سا گھر، جھونپڑا؛ خاندان، کنبہ۔ نیز ٹابر۔

**ٹابرا** جزم ب۔ اند۔ پانی کا برتن۔

**ٹاپ (۱)** امث، ہ۔ گھوڑے کے قدموں کی آواز؛ گھوڑے کا سُم؛ حقے کا پیندا۔

صف: **ٹاپ دار** ایک طرف سے چوڑا اور ایک طرف سے پتلا، شیر دہان، چوڑے سر کا۔

محاورہ: **ٹاپ مارنا** گھوڑے کا زمین پر پاؤں مارنا جس سے اُس کا کسی ضرورت کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہوتا ہے۔

**ٹاپ (۲)** امث، ہ۔ چھتری، مخروطی یا مستطیل کی وضع کا بالائی حصہ؛ موٹر، بگھی وغیرہ کی کمانی دار چھت۔

محاورہ: **ٹاپ جانا** سب سے آگے نکل جانا، بہت تیز دوڑنا۔

محاورہ: **ٹاپ کرنا** کسی مقابلے یا امتحان میں اوّل آنا، پہلی پوزیشن حاصل کرنا۔

**ٹاپا** اند۔ مرغیاں بند کرنے کا اوندھا ٹوکرا جو اُوپر سے پتلا اور نیچے سے گھیر دار ہوتا ہے جسے اُلٹا ڈھانپا جاتا ہے۔ نیز کھانچا۔ آپا کا ہم قافیہ تابع مہمل جو بچے بڑی بہن کو چھیڑنے کے لیے بولتے ہیں: آپا ٹاپا جی کا جلاپا۔ ایک طرح کی چھوٹی کشتی۔ سرپوش، ڈھکن جو کسی چیز پر اوندھا دیا جائے۔

محاورہ: **ٹاپا توڑ کر نکل جانا** صاف بچ نکلنا۔

محاورہ: **ٹاپا ٹوئی کرنا** ڈھونڈنا، چھان مارنا؛ ٹپکتے مکان کی مرمت کرنا۔

**ٹاپتا** اند۔ ٹاپنا (رک) سے، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **ٹاپتا رہ جانا** آرزو یا انتظار میں بیٹھا رہ جانا، دل مار کر رہ جانا؛ افسوس کرنا، تکتا یا دیکھتا رہ جانا۔

**ٹاپاٹوہیا** اند۔ تلاش، جستجو۔

**ٹاپڑ** زبرپ۔ اند۔ ٹیلا، پتھریلی زمین۔

**ٹاپک ٹوئیاں** زبرپ، ومع۔ جمع، مث، ہ۔ قیاس، اٹکل، اندازہ؛ تلاش، جستجو۔ نیز رک: **ٹامک ٹوئیاں**۔

محاورہ: **ٹاپک ٹوئیاں مارنا** رک: **ٹامک ٹوئیاں مارنا**۔

**ٹاپنا** جزم پ۔ فعل لازم۔ حیران پریشان پھرنا۔ مجبوری بے بسی کی حالت میں گرفتار یا جکڑا ہوا ہونا۔ گھوڑے کا کھڑے کھڑے زمین پر پاؤں مارنا۔ بندھے گھوڑے کی طرح مجبوری کی حالت میں پاؤں پٹخنا۔ اُمیدِ موہوم میں رہنا۔ چھلانگ لگا کر کسی کھائی یا دیوار وغیرہ کو عبور کرنا۔

**ٹاپتی** جزم پ۔ امث، ہ۔ ریشمی کپڑے کی ایک قسم۔

**ٹاپو** ومع۔ اند، ہ۔ پانی کے بیچ میں خشک زمین، چھوٹا جزیرہ۔ نیز اُتھلا کنارہ یا ساحل۔

**ٹاٹ** اند، ہ۔ سَن کا بُنا ہوا فرش، چٹائی یا بوریا۔

محاورہ: **ٹاٹ اُلٹ دینا** دیوالیہ ہونے کا اقرار یا اعلان کرنا؛ کسی منصوبے کو تہس نہس کر دینا۔

**ٹاٹ بافی** سنہری روپہلی تاروں کی بُنائی۔

**ٹاٹ بندی** ذات پات کی قیود، تقسیم، امتیاز، علیحدگی۔

کہاوت: **ٹاٹ کا لنگوٹا نواب سے یاری** اپنی حیثیت سے بڑھ چڑھ کر کام کرنے کے موقع پر بولتے ہیں۔

کہاوت: **ٹاٹ کا ملی گھر میں گھالے، باہر بتاوے شالے دو شالے** معمولی حیثیت کا آدمی شیخیاں بگھارے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **ٹاٹ کی انگھیا مونج کا بخیہ** پھوہڑ کام کرنے والی عورت کے لیے بولتے ہیں؛ اَنمل بے جوڑ۔

کہاوت: **ٹاٹ کی انگھیا مونج کی تنی، دیکھ میرے دیورا میں کیسی بنی** جب کوئی سب کام بے جا اور بے ڈھنگے کرے اور اُس پر اترائے بھی اس وقت یہ مثل بولتے ہیں۔

کہاوت: **ٹاٹ میں زر بفت کا پیوند** بے میل اور بے جوڑ بات، کسی اعلیٰ چیز میں ادنیٰ چیز نامناسب طور پر شامل کرنے کے موقع پر بولتے ہیں۔

**ٹارٹری** جزم ر۔ امث۔ وہ ترش مسالا یا تیزاب جس سے خمیر اُٹھایا جاتا ہے۔

عام: ٹاٹری۔

**ٹارگٹ** جزم ر، لیٹا زیرگ۔ اند۔ نصب العین؛ ہدف، نشانہ۔

**ٹاری** جزم ر۔ فاصلہ، دُوری، تفاوت، وقفہ، انتر۔

**ٹال (۱)** امث، ہ۔ ایندھن کی لکڑی فروخت کرنے کی دُکان؛ ڈنڈی۔

محاورہ: **ٹال کرنا** لکڑی (ایندھن) کی دکان لگانا۔

**ٹال کی ٹال** لکڑیوں وغیرہ کا بہت بڑا انبار۔

محاورہ: **ٹال مارنا** انبار لگانا، ڈھیر لگانا؛ پیسے کے کناروں کا چھیلنا؛ ڈنڈی مارنا، تولتے وقت دھوکے سے وزن گھٹا دینا، کم تولنا۔

**ٹال (۲)** امث، ہ۔ مصلحت، لاپروائی یا بے دلی سے کسی بات کو ملتوی کرنا؛ لیت و لعل، بہانہ بازی؛ رفت گزشت، رَد کرنا، اُڑا جانا۔

محاورہ: **ٹال آنا** (حیلے بہانے سے) پیچھا چھڑا لینا، دفع کر دینا۔

کہاوت: **ٹال بتا اُس کو نہ تو جس کیا اقرار، چاہے ہووے بیر تیرا چاہے ہووے یار** وعدہ کرکے پورا کرنا چاہیے، خواہ دوست سے ہو خواہ دشمن سے۔

کہاوت: **ٹال بجا کے مانگے بھیک، اُس کا جوگ رہا کب ٹھیک** اُن فقیروں اور سادھوؤں پر طنز ہے جو گھنٹی بجا کر بھیک مانگتے ہیں۔

محاورہ: **ٹال جانا** ملتوی کرنا، بچ کر نکل جانا؛ درگزر کرنا؛ طرح دے جانا؛ بے پروائی کرنا۔

محاورہ: **ٹال دینا** چلتا کرنا، لوٹا دینا؛ ملتوی کر دینا۔

محاورہ: **ٹال کرنا** کہیں جانے کا ارادہ فسخ کر دینا، کسی کام کے کرنے سے باز رہنا، ٹال جانا، حیلے بہانے کرنا۔

**ٹال مٹول** (زبرم، وج) التوا، دیر دار، بچر مچر، حیلے بہانے۔ نیز ٹالم ٹولا۔

کہاوت: **ٹال مٹول وقت کا چور** وقت پر جواب نہ دینے اور حیلے بہانے کر کے وقت ٹال دینے کی نسبت کہتے ہیں۔

**ٹال (۳)** امث، ہ۔ گھنٹی جو گائے، بیل یا ہاتھی وغیرہ کے گلے میں باندھی جاتی ہے، ٹالی۔

کہاوت: **ٹال بجا کر مانگے بھیک، اُس کا جوگ رہا کب ٹھیک** گھنٹی بجا کر مانگنے والے سادھوؤں پر طنز ہے۔

**ٹالنا** جزم ل۔ فعل متعدی۔ دفع کرنا، ہٹانا؛ لوٹانا، رُخ پھیرنا؛ تسلیم نہ کرنا، نہ ماننا؛ گزارنا، صرف کرنا، بسر کرنا؛ ضبط کرنا؛ پیچھا چھڑانا، اِلتوا میں ڈالنا، سنی اَن سنی کر دینا۔

**ٹالے بالے** جمع، مذ۔ ٹالنے کی باتیں (بتانا، کرنا)۔ نیز آلے بالے۔

محاورہ: **ٹالے بالے بتانا** حیلے حوالے کرنا، بہانے کرنا، ٹالنا۔

محاورہ: **ٹالے بالے سننا** ٹال مٹول میں رہنا، حیلے حوالے میں رہنا۔

محاورہ: **ٹالے بالے میں آنا** دھوکا کھانا، غلط بات پر یقین کر لینا۔

**ٹامک ٹوئیاں** زبرم، پیش ٹ، ومع، زیرء۔ ہ۔ تلاش، جستجو؛ اُلٹے سیدھے قدم؛ خیالی قیاسی باتیں، اٹکل، اندازے؛ بے نتیجہ کاوش۔ نیز ٹاپک ٹوئیاں۔

محاورہ: **ٹامک ٹوئیاں مارنا** آوارہ پھرنا؛ خیالی گھوڑے دوڑانا؛ اندازے سے کام لینا۔

**ٹانٹ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ چندیا، کھوپڑی کی بالائی سطح یا جلد۔

محاورہ: **ٹانٹ پر ایک بال نہ رہنا** بہت جوتے لگنا، سر گنجا ہو جانا؛ مفلس ہو جانا۔

محاورہ: **ٹانٹ کھجلانا / کھجانا** سر میں کھجلی ہونا؛ پٹنے کو جی چاہنا؛ گھاٹا یا نقصان اُٹھانے کا کام کرنا۔

محاورہ: **ٹانٹ گنجی ہونا** جوتے مار مار کر سر کے بال اُڑا دینا؛ دیوالہ نکلوا دینا۔

محاورہ: **ٹانٹ میں پھوڑا اُٹھنا** مت ماری جانا۔

**ٹانٹا** ن مغ۔ صف، ہ۔ مضبوط اور گٹھے ہوئے جسم کا۔

**ٹانچ (۱)** ن غنہ۔ امث، ہ۔ پالتو مویشی کے اگلے پیر باندھنے کی رسی۔

**ٹانچ (۲)** ن غنہ۔ امث، اند، ہ۔ بدمزاج، گستاخ، اکھڑ؛ ٹیڑھا چلنے والا؛ اپنے مطلب کے لیے دھوکا دینے والا؛ جھگڑا، تکرار؛ مخالفت، ضد؛ مصیبت، پریشانی۔

محاورہ: **ٹانچ آنا** مصیبت آنا، آفت آنا۔

محاورہ: **ٹانچ دینا** کسی ہتھیار سے ضرب یا چوٹ لگانا، زخمی کرنا۔

محاورہ: **ٹانچ لانا** جھگڑا کرنا، تکرار کرنا، مقابلے پر آنا۔

محاورہ: **ٹانچ مارنا** کسی کا دل پھیر دینے والی بات کہنا، دوسرے کے کام بگاڑنے والی بات کرنا۔

محاورہ: **ٹانچ نہ اُٹھائی جانا** کسی کی اکڑفوں کی سہار نہ ہونا، جھگڑے یا تکرار کی برداشت نہ ہونا۔

**ٹانچ (۳)** ن غنہ۔ امث۔ ٹانکا، سلائی، ٹنکی ہوئی؛ چکتی؛ چھید، سوراخ۔

**ٹانچنا** ن غنہ، جزم چ۔ فعل متعدی۔ باندھنا، ٹانکنا، اٹکانا؛ کھپانا، کام میں لانا۔

**ٹانڈ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ کھیت میں رکھوالی کے لیے بنایا ہوا مچان۔ ٹھاٹھر؛ پاڑ؛ ایک قسم کا زیور جو بازو پر باندھتے ہیں۔

**ٹانڈا** ن مغ۔ اند، ہ۔ بیوپاریوں کا قافلہ۔ بکری کے مال کی کھیپ؛ مویشیوں کی قطار۔ کٹم، قبیلہ۔

محاورہ: **ٹانڈا اڈالنا** (قافلے کا) ڈیرہ ڈالنا، ٹھہرنا، قیام کرنا۔

**ٹانڑا** ن مغ۔ اند، ہ۔ ایک ہرے رنگ کا کیڑا جو فصلوں کو خراب کرتا ہے۔

**ٹانس** ن غنہ۔ امث۔ ہاتھ یا پاؤں کے بہت دیر تک مڑے رہنے کے سبب رگ چڑھ جانے کی تکلیف جو بہت جلد رفع ہو جاتی ہے۔

**ٹانک** ن غنہ۔اند، ہ۔ ملاوٹ، کھوٹ، لاگ، ملونی۔ چوبیس رتی کا وزن۔ تیر اندازوں کی اصطلاح میں ٹانک پانچ سیر کے وزن کو کہتے ہیں جو کمان کی مضبوطی جانچنے کے لیے اِس پر لٹکایا جاتا تھا۔

**ٹانک** زیرن۔اند۔ طاقت پہنچانے والی دوا۔انگریزی:Tonic۔

**ٹانکا** ن مغ۔اند، ہ۔ سوئی دھاگے سے لگایا ہوا جوڑ، سیون، سلائی۔

محاورہ: **ٹانکا بھرنا** سینا، پھٹا پرانا کپڑا مرمت کرنا؛ عیب پوشی کرنا؛ تسلی دینا۔

محاورہ: **ٹانکا لگانا** کسی چیز کو جوڑ دینا، سی دینا؛ زخم سینا؛ ٹوٹے ہوئے برتنوں یا زیورات میں جوڑ لگانا۔

**ٹانکا ٹوک** ن مغ، ومع۔صف۔ نپا تلا، ٹھیک ٹھیک، بلا کم وکاست۔

**ٹانکنا** ن مغ، جزم ک۔فعل متعدی۔ سینا، سی کر لگانا یا اٹکانا۔سلائی جو سُتلی سوئے وغیرہ سے کی جائے۔دھات مثلاً رانگ کو پگھلا کر لگایا ہوا جوڑ۔

**ٹانکی** ن مغ۔امث، ہ۔ پتھر کی سطح صاف کرنے کا اُنگلی کے برابر موٹا دھار دار اوزار جو پانچ چھ انچ لمبا اور چپٹے منہ کا ہوتا ہے۔ رُخانی؛ خربوزے وغیرہ کی پتلی قاش جو مزا چکھنے کے لیے تراشی جائے۔

**ٹانگ** ن غنہ۔امث۔ ران سے لے کر نیچے تک کا عضو، لات۔

فعل مرکب، محاورہ: **ٹانگ اَڑانا** ناحق دخل انداز ہونا۔

محاورہ: **ٹانگ اُٹھانا** مباشرت کرنا؛ ذلیل وخوار ہونا۔

کہاوت: **ٹانگ اُٹھے نا، چڑھا چاہے ہاتھی پر** اپنی طاقت سے بڑھ کر کام کرنے والے کی نسبت کہتے ہیں۔

محاورہ: **ٹانگ اُونچی رکھنا** اپنی ضد پر قائم رہنا، اپنی بات منوانا۔

کہاوت: **ٹانگ بھر کی لڑکی اور گز بھر کی زبان** ایسی لڑکی کے بارے میں کہتے ہیں جو زبان دراز ہو۔

کہاوت: **ٹانگ پکڑ کر کے لائے اور پونچھ پکڑ کہ بہادیا** سخت بے عزتی کی۔

محاورہ: **ٹانگ پھنسانا** بیچ میں دخل دینا، مزاحم ہونا۔

محاورہ: **ٹانگ کے نیچے سے نکالنا** مغلوب کرنا، عاجز کرنا، نیچا دکھانا۔

**ٹانگن** ن مغ، زبرگ۔اند، ہ۔ پہاڑی ٹٹو جو قد کا چھوٹا اور جسم کا گھٹا ہوا اور مضبوط ہوتا ہے۔ نیز ٹانگھن۔

**ٹانگنا** ن غنہ، جزم گ۔فعل متعدی۔ لٹکانا، آویزاں کرنا؛ سولی دینا، پھانسی دینا۔

**ٹانگی** ن مغ۔امث، ہ۔ بڑھئی کی چھوٹی کلھاڑی۔

**ٹانگیں** ن غنہ، ے۔امث۔ ٹانگ (رک) کی جمع، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **ٹانگیں پھیلا کے سونا** آرام سے بے فکر ہو کر سونا۔ نیز ٹانگیں پسار کے سونا۔

محاورہ: **ٹانگیں پھیلانا** پاؤں پھیلانا، حد سے زیادہ بڑھنا۔

محاورہ: **ٹانگیں ٹوٹنا** تھک کر چور ہو جانا۔

محاورہ: **ٹانگیں چیرنا/ چیر ڈالنا** سخت تنبیہ کرنا، کڑی سزا دینا۔

محاورہ: **ٹانگیں رہ جانا** ٹانگیں بیکار ہو جانا، مفلوج ہو جانا۔

**ٹانواں ٹانواں** ن مغ۔صف۔ خال خال، اِکا دُکا۔

**ٹائیں ٹائیں** ے، ن غنہ۔نقلِ صوت۔ طوطے کی آواز؛ بکواس، فضول باتیں، بڑبڑ۔

بول چال: **ٹائیں ٹائیں فش** ناکامی پر چڑانے کا کلمہ، مراد: کچھ نہ ہو سکا، کوئی بات نہ بنی، کوئی نتیجہ نہ نکلا۔

## ٹ-ب

**ٹب** زبرٹ۔اند۔ چینی یا جست وغیرہ کا بنا ہوا مختلف حجم کا ایک ظرف جس میں بیٹھ کر نہاتے ہیں، کٹھرا۔

**ٹبا** زیرٹ، شدب۔اند، ہ۔ ٹیلا، بڑا تودہ، اونچی جگہ۔ نیز رک: ٹیبا۔

**ٹبر** زبرٹ، شدزبرب۔اند، ہ۔ بڑا کنبہ، خاندان، اہل وعیال۔

محاورہ: **ٹبر چلنا** کنبے کا خرچ پورا ہونا، خاندان کا پرورش پانا۔

## ٹ-پ

**ٹپ(۱)** زبرٹ۔امث۔ بوند بوند گرنے کی آواز؛ مسلسل، لگاتار، پے در پے۔

محاورہ: **ٹپ ٹپ آنسو گرنا** مسلسل آنسو بہنا، آنسوؤں کا تار بندھنا۔

**ٹپ (۲)** زبرٹ۔صف۔ جلدی، فوراً، ترنت۔

محاورہ: **ٹپ سے بول اُٹھنا** بغیر پوچھے جھٹ سے بول دینا، بیچ میں دخل دینا۔

**ٹِپ(۱)** زیرٹ۔امث۔ صرافے میں بڑھنے والے حصص کی خفیہ اطلاع؛ گھڑ دوڑ کی جیت کا اشارہ، اوّل آنے والے گھوڑے کی لیے پیشین گوئی؛ کوئی رقم جو بطور انعام یا بخشش دی جائے۔

محاورہ: **ٹِپ کرنا** دے دینا، انعام کے طور پر دے دینا، دینے کا اشارہ کرنا، غیر رسمی طور پر پیش کرنا۔

**ٹپا(۱)** زبرٹ، شدپ۔اند، ہ۔ گیند یا گولے کا پھینکے جانے کے بعد زمین پر گرنا؛ زقند، گولے کی مار۔ نیز ٹِپا (زیرٹ)۔

محاورہ: **ٹپا کھانا** گولی وغیرہ کا ٹکرانا، بندوق کی گولی کا کسی چیز پر لگ کر چٹخنا؛ گیند وغیرہ کا زمین پر لگ کر اُچھلنا۔

**ٹپا(۲)** زبرٹ، شدپ۔اند، ہ۔ گانے کا ایک ہلکا پھلکا انداز۔

محاورہ: **ٹپا گانا** بے کار بیٹھنا، کچھ نہ کرنا (عموماً جمع میں مستعمل)۔

**ٹپال** زبرٹ، شدپ۔ امذ۔ ڈاک، ڈاک خانہ، ڈاک کے ہرکاروں کی چوکی۔

**ٹپس** زیرٹ، شدزبرپ۔ امث، ہ۔ داؤ، منصوبہ، چال، اقدام؛ بنیاد، بنا، وجہ؛ وسیلہ، سہارا؛ قدم جمانے کی جگہ؛ تھوڑا تعلق، علاقہ، ذرا سا وسیلہ۔

محاورہ: **ٹپس جمانا** ربط پیدا کرنا، مطلب نکالنے کا ڈھنگ نکالنا، خوشامد درآمد سے مقصد حاصل کرنا؛ بنیاد رکھنا۔

**ٹپک** زبرٹ، زبرپ۔ امذ، ہ۔ پانی کے (قطروں کے) گرنے کی آواز۔

محاورہ: **ٹپک پڑنا** بہہ نکلنا؛ قابو سے باہر ہو جانا، بیتاب ہونا؛ یکا یک آنکلنا، دفعتاً سامنے آجانا؛ جیفں پھوٹ پڑنا؛ بیچ میں بول پڑنا، دخل اندازی کرنا۔

**ٹپکا** زبرٹ، جزم پ۔ امذ، ہ۔ پانی کا قطرہ قطرہ گرنا، رساؤ، ٹپکار۔ درخت پر لگے لگے بغیر پال ڈالے پک کر گرنے والا آم۔ گرا ہوا، جھڑا ہوا۔

محاورہ: **ٹپکا پڑنا** بے اختیار ظاہر ہونا، ضبط نہ ہو سکنے کی وجہ سے عیاں ہو جانا۔

**ٹپکنا** زبرٹ، زبرپ، جزم ک۔ فعل لازم۔ قطرہ قطرہ گرنا، رسنا، تراوش ہونا، ظاہر ہونا، نمایاں ہونا۔ یکا یک آدھمکنا۔ قطعِ کلام کرنا؛ کسی کے بات کرنے میں بول پڑنا۔ بے اختیار قلم سے نکلنا۔

کہاوت: **ٹپکے کا ڈر ہے** ناگہانی آفت سے بچنا چاہیے۔

**ٹپکے کا آم** وہ آم جو پک کر خود بخود پیڑ سے گر جائے۔

**ٹپل** زبرٹ، شدزبرپ۔ امذ۔ گھوڑے کے ماتھے پر سفید نشان جو انگوٹھے سے نہ چھپ سکے۔ اگر سفید نشان (ستارہ) چھوٹا ہو تو مبارک خیال کیا جاتا ہے۔

**ٹپن** زیرٹ، زبرپ۔ امذ۔ ناشتہ، دوپہر کا کھانا جو انگریز عموماً سہ پہر کو کھاتے ہیں۔ انگریزی میں: Tiffin۔

**ٹپنا** زبرٹ، جزم پ۔ فعل متعدی۔ زقند بھرنا؛ طرح دے جانا؛ پار اُتر جانا۔ آن ٹپکنا؛ آگھسنا؛ مُخل ہونا۔ نیز ٹاپنا۔

**ٹپنکھی** زیرٹ، زبرپ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ خفیف بھینگا پن۔

**ٹپنی** زیرٹ، شدزبرپ۔ امث۔ شرح، تفصیل، تفصیلی معلومات۔

**ٹپو** پیش ٹ، وج۔ امث۔ ٹوپی کے لیے تحقیر یا تضحیک کا کلمہ۔

**ٹپے ٹوئی** زبرٹ، شدپ، وج۔ امث، ہ۔ جستجو، تلاش، تجسس، ٹٹول۔

محاورہ: **ٹپے ٹوئے (ٹوئیاں) مارنا** ٹٹولنا، تلاش کرنا، ڈھونڈنا۔

## ٹ ۔ ٹ

**ٹٹا** زبرٹ، شدٹ۔ امذ۔ ٹاٹ کا فرش۔ بانس کا ٹھاٹھر۔ نیز ٹٹر۔

**ٹٹار** زبرٹ۔ صف۔ شدید، تیز، مثلاً: **ٹٹار دھوپ** کڑی دھوپ۔

**ٹٹ پونجیا** زبرٹ، جزم ٹ، ومع، ن مغ، زیرج۔ صف، ہ۔ ادنیٰ مالی حیثیت کا آدمی، کم مایہ؛ (مجازاً) ادنیٰ، معمولی۔ نیز ٹُٹ پونجیا (پیش ٹ)۔

**ٹٹخار** زبرت، جزم ٹ۔ امث۔ منہ سے "ٹٹ" سے ملتی جلتی آواز نکالنا جیسے جانور کو ہنکانے کے لیے نکالی جاتی ہے۔ نیز ٹٹکارنا، ٹخ ٹخ۔

فعل لازم/فعل متعدی: **ٹٹخارنا** گھوڑے وغیرہ کو چلنے کا اشارہ کرنا؛ چلے جانے کو کہنا، نکال دینا، ٹرخانا۔

**ٹٹرال** زبرٹ، جزم ٹ۔ امذ، ہ۔ ٹھٹھیروں کا ہتھوڑا جس سے برتنوں کو ٹھونک کر اُن کی شکل بناتے ہیں۔

**ٹٹروں ٹوں** پیش ٹ، جزم ٹ، ومع، ن غنہ۔ امث نقلِ صوت، ہ۔ فاختہ کی بولی۔ (صف) اکیلا، تنہا، تن تنہا۔

**ٹٹری** زبرٹ، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ کھوپڑی (خصوصاً نوزائیدہ بچے کی)۔

محاورہ: **ٹٹری گرم کر دینا** بہت مارنا؛ حیثیت سے زیادہ خرچ کرا دینا۔

محاورہ: **ٹٹری گلنا** بہت دُبلا ہونا، نحیف ہونا، ناتواں ہونا؛ اپنی حیثیت سے زیادہ خرچ ہو جانا۔

محاورہ: **ٹٹری مونڈنا** مالی طور پر زیرِ بار کرنا، دیوالہ نکلوا دینا؛ کسی کو دھوکے یا فریب سے لوٹنا۔

**ٹٹو** زبرٹ، شدٹ، ومع۔ امذ، ہ۔ چھوٹے قد کا ادنیٰ نسل کا گھوڑا، یابو، ٹانگن؛ (مجازاً) احمق، کم عقل؛ بھدا اور سُست آدمی۔ (مث) **ٹٹوانی**۔

**ٹٹول** زبرٹ، وج۔ امث، ہ۔ ٹوہ، جستجو، تلاش، تجسس۔

متعلق فعل: **ٹٹول ٹٹال کر** تلاش و جستجو کے بعد، ڈھونڈ ڈھانڈ کر۔

محاورہ: **ٹٹول دیکھنا** تلاش کر لینا، تلاشی لے لینا؛ آزمانا، امتحان لینا۔

محاورہ: **ٹٹول لینا** کھوج لینا، معلوم کر لینا، تلاش کر لینا۔

محاورہ: **ٹٹول مارنا** پوری کوشش سے تلاش کرنا، حد سے زیادہ جستجو کرنا۔

محاورہ: **ٹٹول میں رہنا** تجسس کرنا، ٹوہ میں رہنا۔

فعل متعدی: **ٹٹولنا** (زبرٹ، وج، جزم ل) ہاتھ سے چھونا یا کھوجنا، اندازہ لگانا، بھانپنا۔

**ٹٹی** (۱) زبرٹ، شدٹ۔ امث، ہ۔ تنکوں، سرکنڈوں یا خس کی تیلیوں کو بُن کر یا باندھ کر بنائی ہوئی اوٹ یا پردہ۔ نیز رک: ٹٹا جس کی یہ تصغیر ہے۔

محاورہ: **ٹٹی بندھنا** مجمع اکٹھا ہو جانا۔

محاورہ: **ٹٹی کی آڑ میں شکار کھیلنا** چھپ کر کارروائی کرنا۔

محاورہ: **ٹٹی کی اوٹ بیٹھنا** چھپ کر بیٹھنا؛ کوئی خفیہ کام کرنا یا چھپ کر کوئی کام سرانجام دینا، گھات میں بیٹھنا۔

محاورہ: **ٹٹی گھیرنا** پردہ ڈالنا، اوٹ کرنا یا بنانا۔

محاورہ: **ٹٹی لگانا** بھیڑ کرنا، ہجوم کرنا؛ اوٹ کرنا، آڑ کرنا، پردہ کرنا؛ نیز ٹٹی

کھڑی کرنا۔

محاورہ: ٹٹی میں چھید کرنا حجاب اُٹھانا، کھل کھیلنا، فاحشہ ہو جانا۔

ٹٹی (۲) زبرٹ، شدٹ۔ امث، ہ۔ پاخانہ، ہگنا، ہگاس۔

محاورہ: ٹٹی جانا پاخانے جانا، رفع حاجت کو جانا۔

محاورہ: ٹٹیاں لگنا خوف کے مارے حواس جاتے رہنا، خوف سے اوسان خطا ہو جانا؛ بہت زیادہ پاخانے آنا۔

محاورہ: ٹٹی نہ دینا انتہائی کنجوسی کرنا، حقیر شے بھی نہ دینا، کچھ بھی نہ دینا۔

ٹٹیانا (۱) زبرٹ، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ آڑ لینا، اوٹ میں رہنا، بچنا، چھپنا۔

ٹٹیانا (۲) زبرٹ، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ سوکھ کر اکڑ جانا، سوکھ جانا۔

ٹیٹری زبرٹ، ی۔ امث، ہ۔ چھوٹے بگلے کے برابر ایک آبی پرندہ جس کی پیٹھ سیاہ، پیٹ سفید، ٹانگیں لمبی اور پتلی ہوتی ہیں۔

کہاوت: ٹیٹری سے آسمان نہیں تھمتا مشہور ہے کہ ٹیٹری اپنے پنجے آسمان کی طرف کر کے سوتی ہے کہ اگر آسمان گرے تو اُسے سنبھال لے اِس لیے اُس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو اپنے حوصلے ہمت اور قوت سے زیادہ کسی کام کے کرنے پر آمادہ ہو یا کسی کا دعویٰ کرے۔

## ٹ۔ چ

ٹچا پیش ٹ، شدچ۔ صف۔ مذ، ہ۔ اوچھا، چھچھورا، رذیل، کم ظرف، تنگ دل۔

ٹچن زیرٹ، زبرچ۔ صف۔ بالکل ٹھیک، تیار، لیس؛ موزوں۔

## ٹ۔ خ

ٹخ ٹخ زبرٹ، جزم خ۔ امث، نقلِ صوت۔ آہستہ آہستہ، نرم رفتار سے، پھیاں پھیاں؛ ٹخارنے کی آواز۔ نیز ٹخار رک۔

ٹخر ٹخر زبرٹ، زبرخ۔ امث۔ سُستی، دھیمے پن کے ساتھ (چلنا، کام کرنا)، بوڑھوں کی سی چال۔

ٹخنا زبرٹ، جزم خ۔ امذ۔ وہ اُٹھی ہوئی ہڈی جو ایڑی سے اُوپری ٹانگ اور پاؤں کے جوڑ پر ہوتی ہے، گٹا۔

## ٹ۔ ڈ

ٹڈا زبرٹ، شدڈ۔ امذ۔ ٹڈی سے ملتا ایک سبز رنگ کا پردار حشرہ جو اُچھل اُچھل کر چلتا ہے؛ (طنزاً) انتہائی چھوٹے قد کا آدمی۔

ٹڈی زبرٹ، شدڈ۔ امث۔ صحرائی علاقوں میں انڈے دینے اور گھنے غولوں کی شکل میں سرسبز علاقوں کی طرف پرواز کر کے کھیت کے کھیت آن کی آن میں چٹ کر جانے والی بھوری پردار مخلوق، ملخ، تیڑی۔

مرکب: ٹڈی دَل ٹڈیوں کا ریلا؛ (مجازاً) غول، بہت بڑا ہجوم، بھیڑ بھاڑ۔

کہاوت: ٹڈی کا آنا کال کی نشانی ہر آفت کے لیے پیشتر سے کچھ آثار ضرور ہوتے ہیں (کیونکہ ٹڈی دل کھیتوں اور درختوں کو تباہ کر دیتا ہے جس کی وجہ سے قحط پڑتا ہے)۔

## ٹ۔ ر، ڑ

ٹر زبرٹ۔ امث۔ مینڈک کی آواز، لچر بات، بکواس۔ فعل لازم: ٹرانا۔

محاورہ: ٹر ہانکنا شیخی مارنا، بے ہودہ بکنا۔

ٹرا زبرٹ۔ صف۔ بدتمیزی سے بولنے والا؛ شریر، سرکش۔

ٹراپن تندگفتاری، بدمزاجی؛ اکھڑپن، ضد، ہٹ۔

ٹرا پیش ٹ، شدر۔ امذ، ہ۔ دانہ، ٹوٹا، چھرہ، کسی چیز خصوصاً سپاری کا چھوٹا ٹکڑا؛ ستا اناج، باجرا، موٹھ، جوار وغیرہ؛ سگریٹ کا وہ چھوٹا ٹکڑا جو پینے کے بعد بچ رہے۔

ٹرالی زبرٹ۔ امث۔ وہ ٹھیلا گاڑی جو ریل کی پٹڑی پر چلتی ہے؛ چھوٹی کشتی نما گاڑی جس میں چائے اور دوسرے لوازمات رکھ کر مہمانوں کو پیش کیے جاتے ہیں؛ ٹھیلا جس میں قلی سٹیشن پر اسباب لے جاتے ہیں، وہ ہاتھ گاڑی جو میں مزدور تعمیری مسالا رکھ کر لے جاتے ہیں (انگریزی میں: Trolley)۔

ٹرانا زبرٹ، شدزبرر۔ فعل لازم۔ بک بک کرنا، فضول گفتگو کرنا؛ مینڈک کا آواز نکالنا۔

ٹرانزسٹر جزم ٹ، جزم ن، زیرز، زبرٹ۔ امذ۔ ایک چھوٹا سا برقی آلہ جو نیم موصل دھاتوں (سلیکان یا جرمینیم) پر مشتمل ہوتا ہے اور انواع اقسام کے برقی آلات مثلاً ٹیلی ویژن، ریڈیو اور کمپیوٹر وغیرہ میں بکثرت استعمال کیا جاتا ہے؛ چھوٹا سا ریڈیو سیٹ جس میں ٹرانزسٹر استعمال کیے گئے ہوتے ہیں (انگریزی میں: Transistor)۔

ٹرانسپورٹ جزم ٹ، جزم ن، جزم س، وج، جزم ر۔ امذ۔ نقل و حمل، مال یا مسافروں کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا، سواری اور بار برداری (انگریزی میں: Transport)۔

ٹرانسفارمر جزم ٹ، جزم ن، جزم س، جزم ر، زبرم۔ امذ۔ (برقیات) ایک برقی رو سے مختلف قوت کی دوسری رو کو اعتدال پر رکھنے کا آلہ، اس کے ذریعے کم برقی قوت کو زیادہ اور زیادہ کو کم برقی قوت کی رو میں تبدیل کیا جا سکتا ہے۔ انگریزی: Transformer۔

**ٹرانسفر** جزم ٹ، جزم ن، جزم س، زبر ف۔ امث۔ تبادلہ، بدلی، تبدیلی؛ منتقلی (انگریزی میں: Transfer)۔

**ٹراہٹ** زبرٹ، زبرہ۔ امث۔ رٹ، زٹ، لگاتار بولنا، واہی تباہی بات۔ بکی، جھکی، سخت کلام؛ کڑوا اور تیز تمباکو۔

**ٹربنگا** زیرٹ، زبرب۔ صف، ہ۔ ٹیڑھا میڑھا، کج مج۔ نیز ٹڑ بنگا۔

**ٹرپھس** زیرٹ، زبرپھ۔ امث، ہ۔ حجت، تکرار، جھگڑا؛ اکھڑپن، بدمزاجی۔

**ٹرٹر** زبرٹ۔ امث۔ بکواس، حجت، تکرار، لگاتار ناگوار گفتگو۔

**ٹرخانا** زبرٹ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ ٹال دینا، بہانہ کرنا، ناکام واپس پھیر دینا؛ بے رغبتی سے کسی کام کو جوں توں انجام دے کر فارغ ہو جانا۔

بول چال: **ٹرخالو جی لگانا** اِدھر اُدھر کی ہانک کر ٹالنا۔

**ٹرخل** زبرٹ، جزم ر، زبر خ۔ صف۔ بوڑھی عورت پر پھبتی، ناکارہ، فضول۔ نیز ٹرخلو، ٹرخو (وج)، ٹرخیل (ے لین)۔

**ٹرفش** زبرٹ، زیرف۔ امث۔ اکڑفوں، اکھڑپن؛ تکرار، حجت۔ نیز ٹرفوں (ومع)۔ نیز غرفش۔

**ٹرک** زبرٹ، زبرر۔ اند۔ بڑی گاڑی یا لاری جس میں مال لے جایا جاتا ہے، بار برداری کی موٹی گاڑی۔ انگریزی میں: Truck۔

**ٹرکنا** زبرٹ، زبرر، جزم ک۔ فعل متعدی۔ چلا جانا، ہٹ جانا، کھسک جانا۔

**ٹرم** زبرٹ، جزم ر۔ امث۔ میعاد، میقات، درسگاہوں کی تعلیم کا زمانہ؛ کسی چیز کا شعبہ جاتی یا پیشہ وارانہ نام؛ طرز، اندازِ بیاں، پیرایۂ بیاں؛ اصطلاح۔ انگریزی میں: Term۔

**ٹرو (۱)** زبرٹ، شدر، ومع۔ اند، ہ۔ مینڈک؛ ٹرانے والا؛ ایک طرح کی پھرکی جسے گھمانے سے ٹرٹر کی تیز آواز نکلتی ہے۔

**ٹرو (۲)** زبرٹ، شدر، ومع۔ اند۔ عید کا دوسرا دن۔

**ٹرواس** زبرٹ، جزم ر۔ امث، ہ۔ بکواس، لگاتار بولے جانا، بے ہودہ کلام۔

صف: **ٹرواسن** (زبرٹ، زبرس) بے ہودہ بکنے والی (عورت)۔

صف: **ٹرواسی** (مذ) بکواس کرنے والا، بیہودہ باتیں کرنے والا۔

## ٹ ۔ ڑ

**ٹڑ** زیرٹ۔ ہ۔ ٹیڑھا (رک) کی تخفیف۔

**ٹڑمغزا** ٹیڑھے دماغ کا، جو سیدھی بات کا بھی اُلٹا مطلب لے، کج فہم۔

**ٹڑمنہا** (پیش م) لقوہ زدہ، ٹیڑھے منہ کا۔

**ٹڑمنہی** (پیش م) لقوہ زدہ (عورت)، ٹیڑھے منہ کی۔

## ٹ ۔ س

**ٹسر** زبرٹ، زبرس۔ امث۔ کچا ریشم، معمولی قسم کا یا مصنوعی ریشم۔

**ٹسر ٹسر** پیش ٹ، زبرس۔ متعلق فعل۔ رونے کے انداز کی نقل۔

محاورہ: **ٹسر ٹسر (پیش ٹ) رونا** (عموماً بچوں کا) زار زار رونا، پھوٹ پھوٹ کر رونا؛ مسلسل سسکیاں بھرنا، چپکے چپکے آنسو بہانا۔

**ٹسرمسر** زبرٹ، زبرس، زبرم، جزم ر۔ امث۔ چِر مِر، لیت و لعل، وقفہ، توقف؛ کسمسانا، چال ڈھال سے سستی، بے دلی کا اظہار۔

محاورہ: **ٹس سے مس نہ ہونا** جگہ سے نہ ہلنا، جنبش نہ کرنا، ضد دکھانا، اڑ جانا۔

**ٹسک** زبرٹ، زبرس۔ اند۔ کسک، ٹیس، درد، رہ رہ کر اُٹھنے والا درد۔

**ٹسکنا** زبرٹ، زبرس، جزم ک۔ فعل لازم۔ جگہ سے ہلنا، جنبش کرنا۔

**ٹسکنا** پیش ٹ، زبرس۔ فعل لازم۔ چپکے چپکے سے سسکیاں بھر بھر کر رونا؛ گلنا، گداز ہونا۔

**ٹسن** زبرٹ، زبرس۔ امث۔ ٹوٹ پھوٹ یا پھٹ جانے کی حالت، ٹوٹنے پھوٹنے یا پھٹ جانے کا عمل؛ کسی بات سے ایسے انداز کے ساتھ انکار یا اقرار جو کسی کو کُھل رہا ہو، کھلنے والا انداز۔

محاورہ: **ٹسن کی لینا** کسی بات سے محض یا کسی کے اصرار کی خواہش میں جھوٹا انکار کرنا۔

**ٹسوا** زبرٹ، جزم س۔ اند۔ آنسو (بیشتر جمع میں مستعمل)۔

محاورہ: **ٹسوے بہانا** جھوٹ موٹ رونا، ظاہرداری کرنا۔

## ٹ ۔ ش

**ٹشو** زیرٹ، ومع۔ اند۔ بافتہ، ریشہ؛ خلیوں وغیرہ کا سلسلہ؛ زربفت، سونے چاندی کے تار سے بُنا ہوا کپڑا۔

**ٹشو پیپر** حریری کاغذ، وہ کاغذ جو نمی جذب کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے اور نرم ہوتا ہے۔

## ٹ ۔ ک

**ٹک (۱)** زبرٹ۔ امث۔ عادت، لت، خصلت۔

**ٹک (۲)** زبرٹ۔ امث۔ نظر، نگاہ، گھورنے کا عمل، ٹکٹکی۔

محاورہ: **ٹک باندھنا** تاک لگانا، لگاتار تکنا، دیکھتے ہی چلے جانا۔

**ٹک (۳)** زبرٹ۔ امث۔ سِل یا بٹے پر دہانے کا نشان۔

**ٹک** زیرٹ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ گھڑی کے چلنے کی آواز۔ فعل لازم: ٹک

ٹک کرنا۔ نیز رک: تک تک۔
ٹک زیرٹ۔ ٹکنا (رک) سے مرکبات میں مستعمل۔
محاورہ: ٹک کر بیٹھنا تسلی اور سکون سے بیٹھنا، جلد بازی نہ کرنا۔
ٹک (۱) پیش ٹ۔ متعلق فعل۔ ذرا، قدرے، کچھ، تھوڑا بہت؛ ذرا کی ذرا۔
محاورہ: ٹک ٹک دیکھنا چپکے چپکے یا لگاتار دیکھنا۔ نیز ٹکر ٹکر۔
کہاوت: ٹک ٹک دیدم، دم نہ کشیدم چپکے دیکھتا رہا اور دم نہیں مارا، سانس روکے رہا۔ ایسے موقع پر بولتے ہیں جب کوئی مجبوری یا کم ہمتی کے باعث چپ چاپ دیکھتا ہے اور کوئی عمل نہ کرے۔
کہاوت: ٹک ٹک کر کے من بھر کھاوے، تنک بیگماں نام بتاوے جو عورت نخروں سے کھائے، اُس کی نسبت کہتے ہیں۔
فقرہ: ٹک جیا تو کیا جیا ذرا سی دیر آرام پایا تو کیا۔
کہاوت: ٹک جیسے امر ہوئے قلیل زندگی کا بھی شکر ادا کرنا چاہیے۔
ٹک (۲) پیش ٹ۔ متعلق فعل۔ کپڑوں میں کیڑے کی وجہ سے یا کٹ جانے سے ہو جانے والا چھوٹا سا سوراخ یا چھید۔
ٹکا زبرٹ۔ امذ۔ دو پیسے کا سکہ، ڈبل پیسہ؛ (مراد) حقیر رقم۔
محاورہ: ٹکا چوٹ کر دینا ہر ایک سے زنا یا بدفعلی کرانا۔
کہاوت: ٹکا روٹی اب لے چاہے تب اس سے زیادہ نہیں ملے گا۔
کہاوت: ٹکا کرائی اور گنڈا دوائی چیز کے لیے دو پیسے خرچ کرتا ہے اور مرمت پر ایک آنہ، بعض باتوں میں فضول خرچ اور بعض باتوں میں کنجوس۔
محاورہ: ٹکا گانٹھ میں ہونا روپیہ پاس ہونا، دولت ہونا۔
کہاوت: ٹکا ہو جس کے ہاتھ میں، وہ بڑا ہے ذات میں جس کے پاس روپیہ پیسہ ہو اُسے ہر جگہ عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔
بول چال: ٹکا سا جواب کھرے پن کے ساتھ انکار؛ صاف جواب؛ روکھا جواب۔
بول چال: ٹکا سا دم بالکل اکیلا، تنہا۔
ٹکاسی ٹکے ٹکے کا سودا بیچنے والا، معمولی دکاندار۔
ٹکے سیر سستا، ادنیٰ۔
ٹکا زیرٹ۔ امذ۔ رک: ٹکیت۔
ٹکاشرے زیرٹ، جزم ش۔ امذ۔ ٹھہرنے کی جگہ، ستانے کی جگہ، کارواں سرائے۔
ٹکانا زیرٹ۔ فعل متعدی۔ رکھنا، ٹھہرانا، سہارے سے کھڑا کرنا؛ عارضی یا معمولی نوکری دلانا؛ مارنا، جڑنا، مثلاً: چپت ٹکانا۔
ٹکانی زیرٹ۔ امث۔ وہ روک یا کھڑی لکڑی جو گاڑی کا پہیہ نکال کر اسے اُٹھائے رکھنے کے لیے لگا دی جائے (انگریزی میں: Jack)۔
ٹکاؤ زیرٹ، وم ع۔ صف۔ دیرپا، پائیدار، مضبوط۔
ٹکاؤ زیرٹ، وم ج۔ امذ۔ سہارا، روک، ٹکنے رکنے ٹھہرنے کی حالت یا عمل؛ (مجازاً) قرار، سکون۔
ٹکاہی زبرٹ۔ امث۔ ادنیٰ درجے کی پیشہ ور کسبی، معمولی رنڈی۔
ٹکائی زبرٹ، ی۔ امث۔ ٹانکنے یا کپڑوں پر ٹکن لگانے کا عمل؛ وضع کرنے یا ٹانکنے کی اُجرت؛ ٹیکس، محصول۔
ٹکنی زیرٹ، جزم ک۔ امث۔ پن سال، پانی ناپنے کا آلہ۔
ٹکٹ زیرٹ، زبرک۔ امذ۔ دفتی یا کاغذ کا وہ چھپا ہوا ٹکڑا جس پر مسافر کے سوار ہونے اور اُترنے کے سٹیشنوں کے نام اور سفر کے کرائے کی رقم تحریر ہوتی ہے اور جو کرایہ ادا کر کے لیا جاتا ہے؛ کسی سیر، تماشے یا نمائش وغیرہ کو دیکھنے کا اجازت نامہ جو قیمت ادا کرنے پر ملتا ہے؛ الیکشن پر کھڑے ہونے کا پارٹی کی طرف سے اجازت نامہ، کسی قسم کا اجازت نامہ۔ انگریزی میں: Ticket۔
ٹکٹ زدہ ٹکٹ لگا ہوا۔
محاورہ: ٹکٹ کٹانا/کٹوانا سفر پر جانے کے لیے ٹکٹ خریدنا، سفر پر جانا۔
محاورہ: ٹکٹ کھلنا ٹکٹ دینے والی کھڑکی کا کھلنا، گاڑی آنے سے کچھ عرصہ پہلے ٹکٹ کا دیا جانا۔
ٹکٹ گھر وہ جگہ جہاں سے سفر پر جانے یا کھیل تماشہ دیکھنے کے لیے ٹکٹ ملتے ہیں۔
ٹکٹکی (۱) زیرٹ، جزم ک۔ امث۔ لگا تار دیکھنے کا عمل، آنکھیں لڑانے یا گھورتے رہنے کا عمل۔
محاورہ: ٹکٹکی باندھنا لگا تار گھورنا۔
ٹکٹکی کا کھیل بچوں کا کھیل جس میں دو بچے آمنے سامنے ہو کر آنکھیں لڑاتے ہیں اور یہ شرط رہتی ہے کہ پہلے جس کی آنکھ جھپکے گی وہی ہارے گا۔
ٹکٹکی (۲) زیرٹ، جزم ک۔ امث۔ لکڑی کا چوکھٹا جس میں مجرم کو کوڑے لگانے یا ایذا دینے کے لیے کسا جائے۔
ٹکر زبرٹ، شد زبرک۔ امث، ہ۔ سر ٹکرانا، سر سے مارنا؛ تصادم، دو چیزوں کا زور سے آ کر لگنا؛ مقابلہ، برابری، مدمقابل، برابر، ہمسر؛ دھکا، دھچکا، صدمہ۔ اکیف (مذ) ٹکراؤ۔
محاورہ: ٹکر اُٹھانا نقصان، صدمہ یا حملہ برداشت کرنا؛ مقابلہ کرنا۔
محاورہ: ٹکر پڑنا مقابلہ ہونا، ٹکرانا، دھکا لگنا۔
محاورہ: ٹکر جھیلنا صدمہ، نقصان یا مصیبت برداشت کرنا، اپنے سے بڑے کا سامنا کرنا۔

**ٹکر روک** (زبرٹ، زبرک، وج) ٹکر سے بچاؤ کے لیے لگائی ہوئی روک؛ وہ چھوٹی ریاست جو اُن دو بڑی ریاستوں کے درمیان واقع ہو جو آپس میں نبرد آزما ہوں۔

محاورہ: **ٹکر سنبھالنا** مقابلے یا حملے کا زور برداشت کرنا، تحمل کرنا۔

**ٹکر کا** مقابلے کا، برابر کا، ہمسر۔

محاورہ: **ٹکر لینا** مقابلہ کرنا، ہمسری کرنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **ٹکراتا پھرنا** تلاش کرتے پھرنا، ڈانواں ڈول پھرنا؛ ٹٹولتے پھرنا۔

**ٹکر** زبرٹ، پیش ک۔ امث، ہ۔ رک: ٹکور جس کی یہ تخفیف ہے۔

**ٹکرانا** زبرٹ، جزم ک۔ فعل لازم، فعل متعدی۔ ٹکر لگنا، ٹکر لگانا، دو چیزوں کو باہم زور سے بھڑانا، لڑ جانا، بھڑ جانا، متصادم ہونا؛ کسی چیز سے سر مارنا؛ مقابلہ کرنا؛ اتفاقاً مڈبھیڑ ہو جانا، آمنا سامنا ہو جانا۔

**ٹکر ٹکر** پیش ٹ، زبرک۔ متعلق فعل، ہ۔ حیرت سے۔

**ٹکری** زیرٹ، جزم ک۔ امث۔ تاشہ بجانے کی ڈنڈی، چوب، کرتال؛ بولی زمین جس کی تہہ سے نمی جلد اُڑ جاتی ہے۔

**ٹکریا** زبرٹ، زبرک، جزم ر۔ اند۔ صف۔ وہ مرغ جس کے کلغی سر سے چھوٹی ہو۔

**ٹکری تحریر** پیش ٹ، جزم ک، زبرت، جزم ح، ی۔ امث۔ ایک طرح کی مختصر نویسی جس سے تاجر پیشہ لوگ کام لیتے ہیں۔

**ٹکڑ** پیش ٹ، زبرک۔ اسم مکبر، ہ۔ رک: ٹکڑا جس کی یہ تخفیف ہے۔

**ٹکڑ خور** (وج) وہ شخص جو روٹی کے ٹکڑوں پر گزارہ کرے؛ طفیلیہ؛ ملازم، خادم۔

مرکب: **ٹکڑ گدا** ٹکڑے مانگ کر کھانے والا، بھک منگا، دوسروں کے ٹکڑوں پر پلنے والا؛ فقیر، کنگال۔

**ٹکڑ** زیرٹ، شد زبرک۔ اند، ہ۔ موٹی روٹی، روٹ۔

**ٹکڑا(۱)** پیش ٹ، جزم ک۔ اند، ہ۔ روٹی کا پارچہ؛ کسی چیز کا چھوٹا پارچہ، جزو، قاش، ریزہ وغیرہ؛ کسی کُل کا ایک حصہ۔

**ٹکڑا توڑ جواب** ایسا جواب جو بے لاگ ہو اور اُس میں کسی مروت یا رعایت کا شائبہ نہ ہو، کھرا جواب، صاف جواب۔

مرکب: **ٹکڑا پارچہ** چھوٹا سا ٹکڑا، ذرہ، بھورا، حقیر مقدار۔ نیز ٹکڑا ٹیڑا۔

محاورہ: **ٹکڑا لگانا** روزی کا سامان کر دینا، کسی کے یہاں کھانے کا بندوبست کر دینا۔

محاورہ: **ٹکڑا نہ توڑنا** بالکل بھی نہ کھانا؛ سست اور کاہل ہونا، اپنے ہاتھ سے کوئی کام نہ کرنا۔

محاورہ: **ٹکڑوں پر ہونا** زیر کفالت ہونا، دوسروں کے سہارے گزر اوقات کرنا۔

محاورہ: **ٹکڑوں پر پلنا** دوسروں کے سہارے پرورش پانا؛ مفت کی روٹیاں کھانا۔

**ٹکڑا(۲)** پیش ٹ، جزم ک۔ اند، ہ۔ گانے کے درمیان لگائے جانے والے اُوپری بول۔

**ٹکڑی** پیش ٹ، جزم ک۔ امث، ہ۔ چھوٹا ٹکڑا؛ چھوٹی جمعیت، کسی جمعیت یا گروہ یا غول کا ایک حصہ، گروہ؛ فوجی دستہ، ہوائی جہازوں کا غول؛ کپڑے کا تھان، طاقہ۔ جواریوں کا جتھا جو جُوا کھیلنے کے لیے اکٹھا ہو۔

**ٹکڑے** پیش ٹ، جزم ک۔ جمع، مذ، ہ۔ روٹی کے پارچے، شیرے یا دودھ میں پکائے ہوئے، ڈبل روٹی کے میٹھے یا شاہی ٹکڑے؛ پرزے، پرخچے، حصے بخرے، بُکل۔ نیز رک: ٹکڑا جس کی یہ جمع ہے۔

محاورہ: **ٹکڑے اُڑانا** اعضا کا پارہ پارہ کرنا، جسم کو چور چور کر دینا؛ خوب مارنا۔

محاورہ: **ٹکڑے باندھنا** طبلہ بجاتے ہوئے تھاپ میں جوڑ لگانا جو بہت مزہ دیتا ہے، طبلے پر گیت کے مختلف بولوں کو خوش اُسلوبی سے ترتیب دینا۔

**ٹکڑے ٹکڑے** پاش پاش، پرزے پرزے؛ (بیان یا مضمون وغیرہ) الگ الگ، علیحدہ علیحدہ۔

کہاوت: **ٹکڑے دے دے بچھڑا پالا، سینگ لے کر مارن آیا** نیکی کے عوض بدی حاصل ہوتی ہے؛ ناخلف اولاد، محسن کش شخص جو نیکی کے بدلے بدی کرے۔

محاورہ: **ٹکڑے مانگ لانا** بھیک مانگنا، بھیک مانگ کر گزر بسر کرنا۔

**ٹکسال** زبرٹ، جزم ک۔ امث، ہ۔ سکے ڈھالنے کا کارخانہ، دارالضرب؛ (مجازاً) معیار، کسوٹی۔

**ٹکسال باہر** غیر مستند، غیر معیاری، جو سچا اور کھرا نہ ہو؛ وہ لفظ، ترکیب یا محاورہ جو اہل زبان کے نزدیک درست نہ ہو۔

**ٹکسال کا کھوٹا** بدذات، کمینہ، شریر، حرام زادہ۔

**ٹکسال والی** طوائف، کسبی۔

**ٹکسالی** کھرا، درست؛ بامحاورہ لفظ یا بولی۔

**ٹکلی** زیرٹ، جزم ک۔ امث، ہ۔ دھات یا گتے کا غذ وغیرہ کا تراشا ہوا چھوٹا گول ٹکڑا؛ سوت بٹنے کی پھرکی؛ ماتھے کا زیور، ستارہ، بندی، ٹیکا؛ چھوٹی سی روٹی، ٹکیا۔

**ٹکن** زبرٹ، زبرک۔ امث۔ کپڑوں پر ٹانکی جانے والی چمک؛ جھالر،

پھول، ستارے وغیرہ۔

**ٹکنا** زیرٹ، جزم ک۔ فعل لازم۔ ٹھہرنا، زمین یا کسی سطح سے آکر لگنا؛ بیٹھنا، قیام یا اقامت کرنا، فروکش ہونا؛ توقف کرنا، قائم رہنا؛ قرار پانا، دم لینا؛ رکنا، جمنا۔

**ٹکنی** زیرٹ، جزم ک۔ امث۔ دروازے کی چٹخنی، ٹنڈی۔

**ٹکوا** زبرٹ، جزم ک۔ امذ، ہ۔ درانتی کی طرح کا بغیر دندانے کا ٹہنیاں اور پتے وغیرہ کاٹنے کا اوزار۔

**ٹکور** زبرٹ، وج۔ امث، ہ۔ ضرب، چوٹ، ٹھیس، ہلکا دھکا، تاشے ڈھول وغیرہ پر چوب کی ضرب یا اُس کی آواز۔ گرم پوٹلی؛ ریت یا اینٹ وغیرہ یا گرم پانی کی تھیلی یا بھگوئے ہوئے کپڑے سے جسم کے کسی عضو کی سکائی۔

**ٹکورا** زبرٹ، وج۔ امذ، ہ۔ (سنگ تراشی) سِل راہنے یا پتھر پر کھدائی کرنے کا چونچ نما اوزار؛ ڈنکا، نوبت یا ڈھول وغیرہ کی آواز؛ چھوٹی کلھاڑی؛ چھوٹا کچا آم، کیری۔

**ٹکہائی** زبرٹ، جزم ک۔ امث، ہ۔ ادنیٰ درجے کی کسبی۔

**ٹکی** زیرٹ، شدک۔ امث، ہ۔ انگیا پر سامنے کے رُخ سِلا ہوا گول ٹکڑا، انگیا کا پان۔

**ٹکیا** زیرٹ، جزم ک۔ امث، ہ۔ چھوٹی روغنی یا سادی گول روٹی؛ کوئی چھوٹی گول چپٹی شے؛ دوائی کی گولی (Pill)، قُرص، بٹیا، ٹکلی؛ چلم میں بھر کر دینے کی تمباکو کی پنڈی؛ کوئلے کے چُورے سے بنائی ہوئی چلم میں جلانے کی چھوٹی چکتی۔ نیز ٹکی۔

محاورہ: **ٹکی لگانا** تندور میں روٹی لگانا، روٹی پکانا۔

محاورہ: **ٹکی لگنا** فائدہ حاصل کرنا، خواہش اور مطلب کے موافق کوئی کام ہونا، دال گلنا، کامیاب ہونا۔

محاورہ: **ٹکی نہ لگنا** بس نہ چلنا، اختیار نہ ہونا۔

**ٹکی** پیش ٹ۔ امث، ہ۔ چپت، تھپڑ۔

**ٹکے** زبرٹ۔ جمع، مذ۔ ٹکا (رک) کی مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **ٹکے پرکھانا** دولت کمانے کا ذریعہ مہیا کرانا، آمدنی کا وسیلہ پیدا کرنا، جیب بھرانا۔

کہاوت: **ٹکے تیتر مہنگا پانچ روپے سستا** غربت میں جو چیز مہنگی معلوم ہوتی ہے امیری میں سستی لگتی ہے۔

محاورہ: **ٹکے ٹکے بکنا** بہت کم قیمت ہوجانا، ارزاں ہوجانا۔

محاورہ: **ٹکے سیدھے کرنا** پیسہ کمانا، روپیہ وصول کرنا۔

**ٹکے سیر** بہت سستا، ارزاں۔

محاورہ: **ٹکے سیر بکنا** بہت ارزاں بکنا، نہایت کم قیمت ہونا، بے وقعت ہونا۔

**ٹکے کا** نہایت کم قیمت، بے اوقات، کم حیثیت والا۔

**ٹکے کا آدمی** بہت غریب آدمی، کم حیثیت شخص۔

کہاوت: **ٹکے کا سارا کھیل** دولت کی روشنی ہے، پیسے کا سارا کھیل ہے۔

کہاوت: **ٹکے کا ظھورا ہے** (رک) **ٹکے کا سارا کھیل**۔

کہاوت: **ٹکے کی بُڑھیا دو ٹکے سرمنڈائی** تھوڑے فائدے کے لیے بہت خرچ پڑنے کے موقع پر بولتے ہیں۔

محاورہ: **ٹکے کی نہاری میں ٹاٹ کا ٹکڑا** سستی چیز میں کچھ نہ کچھ نقصان یا عیب ضرور ہوتا ہے۔

کہاوت: **ٹکے کی ہانڈی گئی، کتے کی ذات پہچانی گئی** کسی قدر نقصان ضرور ہوا مگر تجربہ ہوگیا یا دوسروں کا حال معلوم ہوگیا۔

**ٹکے ہائی** ادنیٰ درجے کی پیشہ کرانے والی عورت؛ بہت تھوڑی رقم لے کر جسم فروشی کرنے والی عورت۔

**ٹکیت** زبرٹ، ے لین۔ صف۔ امذ، ہ۔ دولت مند، صاحب ثروت، مالدار، پیسے والا (آدمی)۔

**ٹکیت** زیرٹ، ے لین۔ امذ، ہ۔ راجہ کا وہ بیٹا جو راجہ کے بعد یا اُس کی غیر موجودگی میں ولی عہد کے فرائض سرانجام دے۔ نیز ٹکا راجہ۔

**ٹکیل** زبرٹ، جزم ک، زبری۔ صف۔ ٹکے کا، سستا؛ غیر معیاری، گھٹیا۔

## ٹ۔گ

**ٹگر** زبرٹ، زبرگ۔ امذ، ہ۔ سہاگا؛ چھیڑ چھاڑ، شرارت، چُہل؛ پریشان خیالی، گھبراہٹ، بے چینی۔

**ٹگرا** زبرٹ، جزم گ۔ صف، ہ۔ بھینگا، اینچا تانا، احول۔

## ٹ۔ل

**ٹل** زبرٹ۔ ٹلنا (رک) سے تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **ٹل آنا** چل آنا، واپس آجانا۔

**ٹل** زبرٹ۔ امث۔ (رک) ٹُل۔ (امذ) ٹلّا چوٹ، ضرب، دھکا۔

محاورہ: **ٹل کرنا** گلی کو ڈنڈے کے ساتھ زور سے چوٹ لگانا؛ کڑکانا۔

**ٹل** زیرٹ۔ امث۔ کسی چیز کے حصول کے لیے پوری قوت اور صلاحیت کو صرف کرنا، لگانا کے ساتھ مستعمل۔ (امذ) ٹُل۔

**ٹُل** پیش ٹ۔ امث۔ ایک چیز سے دوسری چیز پر ضرب لگانے کا عمل، آنس، چوٹ، ضرب۔ نیز ٹِل۔

محاورہ: **ٹُل لگانا** گلی اُچھال کر ضرب لگانا۔

**ٹلا** زیرٹ، شدزبرل۔ امذ، ہ۔ دھکا، ضرب؛ جماع کرتے وقت کی ضرب، گھسا،

رگڑا۔

**ٹلپ** زبرٹ، زبرل۔امث۔ چھوٹا سا ٹکڑا، جز، حصہ؛ ذرہ۔

**ٹلڈا** پیش ٹ، جزم ل۔امذ۔ ایک قسم کا بانس جو چٹائی بُننے کے کام آتا ہے۔

**ٹلکنا** پیش ٹ، زبرل، جزم ک۔فعل لازم، ہ۔ سرکنا، آہستہ آہستہ، ڈگمگاتے یا خود کو سنبھالتے ہوئے چلنا۔

**ٹلنا** زبرٹ، جزم ل۔فعل لازم۔ جگہ سے ہٹنا، سرک جانا؛ کھسکنا؛ ناغہ ہونا، گزر جانا؛ (مجازاً) دور دفع ہو جانا، ملتوی ہونا۔

**ٹلم** زبرٹ، شدزبرل۔صف، ہ۔ بےکار انسان، فضول آدمی۔

**ٹلوا** زبرٹ، جزم ل۔امذ۔ ٹال کا مالک، وہ شخص جس کی ٹال ہو۔

**ٹلوا(۱)** زیرٹ، جزم ل۔صف، ہ۔ لکڑی کا خمدار ٹکڑا جو گیڑیاں کھیلنے میں استعمال ہو۔ نیز ٹلو (زیرٹ، شدزیرل)۔

**ٹلوا(۲)** زیرٹ، جزم ل۔صف، ہ۔ اُسترا، سر مونڈھنے کا آلہ؛ خوشامدی، چاپلوس؛ نادان، احمق؛ بونا، پستہ قد۔

محاورہ: **ٹلوا لگنا** ایک جگہ دل لگنا، ایک جگہ سکون و اطمینان سے کچھ دیر بیٹھنا، ٹھہرنا۔

**ٹلی** زبرٹ، شدل۔امث۔ پیالہ نما گھنٹی۔

محاورہ: **ٹلی بجانا** آمد یا رخصت کے وقت یا اعلان کے وقت گھنٹی بجانا۔

**ٹلیا** زیرٹ، ی۔امث، ہ۔ چوزہ، مرغی کا بچہ، پٹھا؛ (تحقیراً) موٹی نوجوان عورت۔

**ٹلی للی جھر** زیرٹ، زیرل، زیرجھ۔امث۔ بیچ کی اُنگلی کسی کی طرف نچا کر چڑانے کے لیے مہمل الفاظ منہ سے نکالنے کی بچکانہ حرکت۔

**ٹلے نویسی** زیرٹ، شدل، زبرن، ی۔امث۔ فضول کام، مصاحبت، دوسروں کی فضول خدمت گزاری میں اپنی اوقات گنوانا۔

## ٹ۔م

**ٹما** زیرٹ، شدم۔صف۔امذ، ہ۔ حقیر جسم جثّے کا آدمی، دُبلا پتلا، کم رُو۔ نیز رُخ۔

صف: **ٹما بھما** (،) ایسے ویسے، ایرے غیرے، رذیل، کمینے لوگ۔

**ٹماٹر** زیر نیز زبرٹ، زبرٹ۔امذ۔ پک کر سرخ ہو جانے والی، کسی قدر ترش، گودے دار گول ننڈے کے برابر ترکاری، پینڈی میں نوکدار پتیاں، پتلی ڈنڈی پر اُگنے والی، عام طور پر سلاد چٹنی وغیرہ کے لیے مستعمل۔

**ٹماخ** زیرٹ۔امذ، ہ۔ بناؤ سنگھار (بطورِ طنز)، ٹھسا۔

**ٹم ٹم** زبرٹ۔امث۔ وِلایتی تانگا؛ دو پہیوں کی، کھلنے والی چھت والی گھوڑا گاڑی جو عموماً ہوا خوری کے لیے استعمال ہوتی تھی۔

**ٹم ٹم** زیرٹ۔نقلِ صوت، ہ۔ ہلکی بارش، پھوار؛ آہستہ آواز، ہلکی آواز، کوئی آواز۔

**ٹمٹمانا(۱)** زیرٹ، جزم م۔فعل لازم۔ دیے کی ہلکی ہلکی ہلتی جلتی لَو کی طرح روشنی دینا، جھلملانا، کم کم روشنی دینا؛ ستاروں کی طرح روشنی دینا؛ ذرا سی دیر کے لیے آنکھیں کھولنا اور بند کرنا۔ نیز ٹمر ٹمر کرنا۔

اسم کیفیت (مث): **ٹمٹماہٹ** ہلکی روشنی، جھلملاہٹ۔

**ٹمٹمانا(۲)** زیرٹ، جزم م۔فعل لازم۔ (مجازاً) مرنے کے قریب ہونا، دمِ واپسی، چل چلاؤ۔

**ٹمکنا(۱)** زیرٹ، جزم م۔امذ، ہ۔ نشان؛ سرِ پستان، بھٹنی؛ بٹن، مروڑی۔

**ٹمکنا(۲)** زیرٹ، جزم م۔فعل لازم۔ رُکنا، ٹھہرنا؛ چمکنا، روشنی دینا۔

**ٹمنا** پیش ٹ، جزم م۔فعل لازم۔ سلائی کے لیے لمبے ٹانکے بھرنا۔

## ٹ۔ن

**ٹن(۱)** زبرٹ۔امث، ہ۔ آن، انا، خود پسندی، کھوکھلا طنطنہ، ٹھسا؛ (نقلِ صوت): گھنٹہ بجنے کی آواز۔

**ٹن(۲)** زبرٹ۔امذ۔ ایک ہزار کلوگرام، اٹھائیس من کا وزن۔ انگریزی میں: Ton۔

**ٹنا** زبرٹ، شدن۔امذ، ہ۔ اندامِ نہانی کا درمیانی گوشت جو بہت حساس ہوتا ہے۔ دانہ، زنانہ آلت۔

**ٹنا** زیرٹ، شدن۔امذ، ہ۔ پانچ سال سے کم عمر کا بچہ، کم سن بچہ۔

**ٹنا** پیش ٹ، شدن۔امذ، ہ۔ پھل دار ٹہنی، ڈالی۔ نیز ٹنٹیلا (ے)۔

**ٹنٹا** زبرٹ، جزم ن۔امذ، ہ۔ جھگڑا، قضیہ، بکھیڑا، مناقشہ۔ نیز ٹنٹالا۔

کہاوت: **ٹنٹنا مت کر جب ٹنٹنے ہووے کام، ٹنٹنا بس کی بیل ہے یا کا مت لے نام** اگر ہمت اور حوصلہ نہ ہو تو جھگڑا نہیں کرنا چاہیے؛ بکھیڑے میں ہر طرح سے نقصان ہی نقصان ہوتا ہے۔

**ٹنٹا** پیش ت، جزم ن۔صف، ہ۔ آدمی جس کا ایک ہاتھ نہ ہو، لُنجا۔ نیز لُنڈا۔

**ٹنچ(۱)** زبرٹ، جزم ن۔امث، ہ۔ کھری چاندی۔ (امذ) گلے کے بھگوڑے ڈھور کو بھاگنے سے روکنے کے لیے پیروں میں ڈالی جانے والی رسی۔

**ٹنچ(۲)** زبرٹ، جزم ن۔امث۔صف، ہ۔ مستعد، تیار، آمادہ، لیس؛ بخیل، کنجوس، خسیس؛ غیر مہذب، بدتمیز؛ سنگ دل۔

**ٹُنچ** پیش ٹ، جزم ن۔صف۔ بہت تھوڑا، ذرا سا، چھوٹا سا، کم؛ حقیر، کم ظرف، کم مایہ؛ بےوقعت، کم حیثیت۔

محاورہ: **ٹُنچ بڑھانا** ذرا سے سرمایے سے بڑا کام کرنا۔

**ٹنڈ** زیرٹ، جزم ن۔ اند، ہ۔ رہٹ میں بندھا ہوا بدھنا، ڈبوا؛ گنجا سر۔

**ٹنڈ** پیش ٹ، جزم ن۔ اند، ہ۔ بے پنجے کا ہاتھ جو کلائی سے کٹا ہو۔

صف: **ٹُنڈا** ہتھ کٹا، لنجا۔

**ٹنڈا** زیرٹ، جزم ن۔ اند، صف، ہ۔ کدو کی نسل سے ایک چھوٹی سبز ترکاری جس کا سالن وغیرہ بناتے ہیں۔ نیز ٹینڈا۔

**ٹنڈس** زبرٹ، جزم ن، زبر ڈ۔ اند۔ دکھاوے کا کام، جھوٹا کام۔

**ٹنڈخی** زیرٹ، جزم ن، جزم ڈ۔ امث۔ پوٹا، پیٹ، خصوصاً جانوروں یا حشرات، مکھیوں وغیرہ کا۔

**ٹنڈنا** پیش ٹ، جزم ن، جزم ڈ۔ اند۔ ڈھکنے کو چٹکی سے پکڑ کر کھولنے کے لیے جڑا ہوا پترا۔

**ٹنڈوار** زبرٹ، جزم ن، جزم ڈ۔ امث۔ چھت کے نیچے چھت گیری تاننے کے لیے ٹھونکی ہوئی لکڑیاں (انگریزی میں: False Ceiling)۔

**ٹنڈوالنا** زبرٹ، ن غنہ، جزم ڈ، جزم ل۔ فعل متعدی۔ رکھوالی کرنا، دیکھ بھال کرنا، چوکسی کرنا؛ تربیت کرنا۔

**ٹنڈی** پیش ٹ، جزم ن۔ امث، ہ۔ کلائی سے بازو تک ہاتھ؛ ناف، بازو۔ جمع (مث) ٹُنڈ یاں۔

محاورہ: **ٹُنڈ یاں باندھنا/کسنا** قیدی کے ہاتھ جکڑنا۔ نیز ٹُنڈ یانا۔

محاورہ: **ٹُنڈ یاں کھینچنا** مشکیں کسنا، پکڑا جانا، گرفتار ہونا، بندھنا۔

**ٹنڈیرا** زبرٹ، ی۔ اند۔ بکھیڑا، اسباب، بکھرا ہوا سامان۔

**ٹنڈیل** زبرت، جزم ن، ے لین۔ اند، ہ۔ مزدوروں کا جمعدار؛ کشتی بان، ناخدا۔

**ٹُڑا** پیش ٹ، جزم ن۔ اند۔ جو یا گیہوں کی بال کا تنکا جو کپڑوں کا جسم سے چمٹ جاتا ہے۔

**ٹنک** زبرٹ، ن غنہ۔ اند، ہ۔ (جوتا سازی) چمڑے کی سلائی کا موٹا اور لمبا ٹانکا۔

**ٹنک** زبرٹ، زبرن۔ اند، ہ۔ سخت آواز، جھنکار، ٹن ٹن کی آواز، دھات یا چینی کے برتن کی آواز؛ دھڑ کنے یا پھڑکنے کی آواز۔

**ٹنکارنا** زبرٹ، ن غنہ۔ فعل متعدی، ہ۔ برتن، تانت وغیرہ کو بجا کر دیکھنا۔ نیز ٹنکارنا (زبرٹ، جزم ن) ٹن کی آواز نکالنا۔ (امث) ٹنکار۔

**ٹنکاری** زبرٹ، ن غنہ۔ امث۔ ایک درخت جسے بیساکھ اور جیٹھ میں بوتے ہیں اس کا پھل حب القلقل سے ملتا ہے جو چمک دار کہربا رنگ کا، مزیدار ہوتا ہے، بعض علاقوں میں ٹیپاری کہتے ہیں۔

**ٹنکائی** زبرٹ، ن مغ۔ امث۔ ٹانکنے/سینے کی اُجرت، سلائی۔

**ٹنگار** پیش ٹ، ن مغ۔ امث، ہ۔ تھوڑا تھوڑا کھانا، تھوڑا تھوڑا چننا (پھل وغیرہ)، نقل۔

**ٹنگڑی** زبرٹ، ن مغ، جزم گ۔ امث، ہ۔ ٹانگ کی تصغیر؛ کشتی کا ایک داؤ جس میں ٹانگ مار کر حریف کو لڑکھڑایا جاتا ہے۔

محاورہ: **ٹنگڑی باندھنا** ایک ٹانگ باندھ کر ایک ہی ٹانگ پر چلنے کے لیے مجبور کرنا (بطور سزا یا مذاق عموماً کھیل میں ہارنے پر)۔

محاورہ: **ٹنگڑی پر اڑانا** (کشتی) داؤ لگا کر گرانا، ٹانگ مار کر گرا دینا، اڑنگا مارنا۔

**ٹنگنا** زبرٹ، ن مغ، جزم گ۔ فعل لازم۔ لٹکایا جانا، ٹانگا جانا، آویزاں ہونا، کسی اُونچی جگہ پر اُدھر یا ٹھہرا رہنا، مثلاً: دن بھر جھولے یا کوٹھے پر ٹنگا رہتا ہے۔ ٹانگنا (رک) کا لازم۔

**ٹنگی** زبرٹ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ کشتی کا ایک داؤ جس میں بائیں ہاتھ سے حریف کی گردن پر چپکی دے کر اپنی دائیں طرف کی بغل میں حریف کا سر دبایا جاتا ہے اور بائیں ہاتھ سے حریف کا داہنا بازو پکڑ کر اپنی داہنی ٹانگ حریف کی داہنی ٹانگ میں باہر سے مار کر اُسے چت کر دیتے ہیں۔

**ٹنگیانا** زبرٹ، ن غنہ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ گھوڑے کو ایڑ لگانا۔

**ٹنہا** پیش ٹ، جزم ن۔ اند، ہ۔ جادوگر، ٹونا کرنے والا۔

**ٹنہایا** پیش ٹ، جزم ن۔ اند، ہ۔ جادو ٹونا کرنے والا۔ (امث) ٹنہائی۔

## ٹ۔و

**ٹو** وج۔ امث، ہ۔ جاسوسی، کسی چیز کی جستجو، تلاش۔ نیز ٹوہ۔

**ٹوا لینا** پیش ٹ، غم و۔ اند، ہ۔ ٹٹولنے کا فعل، ٹٹول۔

**ٹوبا(۱)** وج۔ اند۔ لمبی سلائی، ٹانکا۔

محاورہ: **ٹوبا بھرنا** سینا، ٹانکا لگانا، ٹانکا بھرنا۔

**ٹوبا(۲)** وج۔ اند۔ غوطہ خور جو کنویں میں اُتر کر چیز نکالے۔

**ٹوپ (۱)** وج۔ اند۔ بڑی چھجے دار ولایتی ٹوپی جس سے کان ڈھک جاتے ہیں، سولا ہیٹ۔

**ٹوپ (۲)** وج۔ اند۔ چوٹی، چندیا، مٹی کا بڑا تودہ، گنبد کی شکل کی تعمیر؛ بدھ عہد کی گنبد نما یادگاریں۔

**ٹوپا** وج۔ اند۔ اَناج کو ناپنے کا پیالہ نما پیمانہ؛ بڑی ٹوپی یا کنٹوپ۔ نیز ٹوپہ۔

**ٹوپنا** وج، جزم پ۔ اند۔ مٹی سے ڈھانکنا، دفن کرنا؛ درخت لگانا، پودا لگانا؛ ہاتھ سے بیج بونا؛ لٹکانا۔

**ٹوپی** وج۔ امث۔ کلاہ، سر کی پوشش؛ ڈھلنا؛ توڑے دار بندوق میں لگایا جانے

والا بارود کا توڑا؛ کوئی گول ڈھکنے نما شے؛ چیتے، گھوڑے وغیرہ کی آنکھوں پر چڑھائی جانے والی چمڑے کی ڈھکنیاں، کپڑے وغیرہ کا وہ خول جو شکاری پرندوں کے منہ پر چڑھا دیتے ہیں، کھوپے؛ بھنڈی کے اُوپر کا حصہ جو پکاتے وقت کاٹ دیا جاتا ہے۔

محاورہ: **ٹوپی اُتارنا/اُچھالنا** بے عزت کرنا، توہین کرنا، رُسوا کرنا۔

محاورہ: **ٹوپی اُترنا** لڑکی کا سیانا ہو جانا، بالغ ہو جانا۔

**ٹوپی بدل بھائی** وہ دوست یا عزیز جس کے ساتھ ٹوپی بدل کر دینی یا دُنیاوی طور پر بھائی بنا لیا جائے۔

محاورہ: **ٹوپی بدلنا** کسی کو بھائی بنانا؛ اتحاد پیدا کرنا۔

**ٹوپی بھر** بہت سا، کافی مقدار میں۔

محاورہ: **ٹوپی پر ہاتھ ڈالنا** کسی کی عزت کے درپے ہونا، پگڑی اُچھالنا، ذلیل و رُسوا کرنا۔

محاورہ: **ٹوپی پہنانا** کسی کی آنکھوں پر پٹی باندھنا، باتونی شخص کا چرب زبانی سے دوسرے کو مطمئن کر دینا۔

محاورہ: **ٹوپی ٹیڑھی کرنا** غرور کرنا، اپنے سے زیادہ کسی کو نہ سمجھنا۔

**ٹوپی ڈرامہ** اصل بات چھپانے کے لیے کوئی ایسی ترتیب اختیار کرنا جس سے حقیقت تک پہنچنا عام آدمی کے لیے ممکن نہ رہے۔

**ٹوٹ** ومع۔امث۔ شکستگی؛ ریزہ ریزہ، ٹکڑے ٹکڑے ہونے یا عمل، افتراق کی کیفیت، بکھرنے کا عمل؛ نقصان، خسارہ، گھاٹا، کمی؛ فرق، کسر۔

محاورہ: **ٹوٹ پڑنا** دھاوا بولنا، شدت یا کثرت سے نازل یا راغب ہونا؛ ہجوم کرنا۔

**ٹوٹ پھوٹ** (ومع) شکست و ریخت؛ چھانٹ، ریزہ، ریزگاری۔

محاورہ: **ٹوٹ پھوٹ جانا** برباد ہو جانا، منہدم یا منتشر ہو جانا، تتر بتر ہو جانا، بکھر جانا۔

بول چال: **ٹوٹ کر** شدت سے، بے تحاشا۔

محاورہ: **ٹوٹ کر برسنا** شدت سے مینہ برسنا، موسلا دھار بارش ہونا۔

محاورہ: **ٹوٹ رہنا** کام کر کر کے تھک جانا؛ عضاشکنی ہونا؛ غریب ہو جانا، مفلس ہو جانا۔

**ٹوٹا** ومع۔اند۔ ٹوٹنا (رک) سے، تراکیب میں مستعمل؛ شکستہ، پھوٹا ہوا، مرمت طلب؛ کٹا ہوا، منقطع؛ مضمحل، تھکا ماندہ۔

محاورہ: **ٹوٹا پڑنا** ایک پر ایک گرنا، ہجوم ہونا؛ بوجھ کے مارے جھکا جانا۔

**ٹوٹا پھوٹا** (ومع) گرا پڑا، خراب خستہ؛ ناقص؛ اُلٹا سیدھا، برا بھلا، معیار سے گرا ہوا؛ خستہ حال۔(مث) **ٹوٹی پھوٹی شکستہ**؛ شُستہ و رواں کی ضد، کج مج عبارت، بولی وغیرہ۔

کہاوت: **ٹوٹا تیلی کمر میں ادھیلی** (تیلیوں کی غربت پر طنز کے طور پر) مراد: بہت غریب ہے، پاس کچھ بھی نہیں۔

**ٹوٹا** (۱) وج۔اند۔ خسارہ، گھاٹا، ریزہ، خوردہ ٹکڑا؛ بانس کی پور۔ آتش بازی کی ایک قسم جس کی شکل بند کارتوس کی طرح ہوتی ہے؛ اوجھری کی نلی، معدے کا منہ، کونپل۔

محاورہ: **ٹوٹا اُٹھانا** نقصان یا گھاٹا ہونا، کمی ہونا۔

**ٹوٹا بھرائی** نقصان پورا کرنے یا ٹوٹا بھرنے کا عمل۔

محاورہ: **ٹوٹا پڑنا** کمی ہونا، نقصان ہونا، گھاٹا ہونا۔

کہاوت: **ٹوٹا کردے منہ کو کالا، ٹوٹے والا جگت کا سالا** گھاٹا بہت بدنام کرتا ہے اور آدمی ہر ایک کی نظر میں ذلیل ہو جاتا ہے۔

**ٹوٹا مارا** وہ شخص جو کاروبار وغیرہ میں نقصان اُٹھا چکا ہو۔

محاورہ: **ٹوٹا ہونا** کمی واقع ہونا، قلت محسوس ہونا۔

**ٹوٹا** (۲) وج۔ چاولوں کی چھڑائی کے دوران ٹوٹ جانے والے دانے جو چھانٹ کر الگ کر دیے جاتے ہیں اور نسبتاً ارزاں ہوتے ہیں۔ نیز ادھواڑ چاولوں کے کم ٹوٹے ہوئے دانے۔

**ٹوٹرو** (۱) وج، جزم ٹ، ومع۔اند۔ فاختہ کی ایک قسم۔

مرکب: **ٹوٹرو کی بیل** نیلے کٹاؤ کی بیل۔

**ٹوٹرو سا دم** اکیلا آدمی، تنہا جان، جانِ واحد۔

**ٹوٹرو** (۲) وج، جزم ٹ، ومع۔اند۔ چیخ پکار کرنے والا چھوٹا بچہ؛ (مجازاً) گفتگو میں خواہ مخواہ دخل اندازی کرنے والا کم حیثیت کا آدمی۔

**ٹوٹکا** وج، جزم ٹ۔اند۔ (عموماً) توہم کے تحت کسی مقصد سے کیا جانے والا کوئی سرسری عمل؛ ٹونا، منتر۔

محاورہ: **ٹوٹکا کرنے آنا** کھڑے کھڑے آنا، جلدی چلا جانا۔

محاورہ: **ٹوٹکا ہونا** جادو ہونا؛ کسی بات کا جلدی سے ہو جانا۔

محاورہ: **ٹوٹا سے گاج ٹالنا** معمولی تدبیروں سے بڑا کام سرانجام دینا۔

کہاوت: **ٹوٹکوں سے گاج نہیں ٹلتی** معمولی تدبیروں سے بڑے کام سر انجام نہیں ہو پاتے۔

**گھریلو ٹوٹکا** روزمرہ کے گھریلو پیش آنے والے مسائل کے حل کے لیے تجربے کی بنیاد پر وضع کی گئیں کچھ تراکیب۔

**ٹوٹل** وج، زبرٹ۔اند۔ میزان، اعداد کا حاصلِ جمع۔ انگریزی میں Total۔

**ٹوٹن** ومع، زبرٹ۔امث، ہ۔ ٹوٹی یا چھوٹی ہوئی شے؛ کتابت میں چھوٹی ہوئی عبارت جسے حوالے کا نشان ڈال کر کسی اور جگہ لکھا جائے۔

**ٹوٹن** وج۔امث، ہ۔ لڑائی کے مرغ وغیرہ کی چونچ۔

ٹوٹنا ومع، جزم ٹ۔فعل لازم۔ دو ٹکڑے یا ٹکڑے ٹکڑے ہونا، شکستہ، دو پارہ یا پارہ پارہ ہونا؛ شدت یا زور کا کم ہونا؛ نڈھال ہونا؛ پھٹنا، چھٹنا، علیحدہ، متفرق ہونا، منحرف ہونا؛ نازل ہونا، وارد ہونا، کسی پر ہجوم کرنا، تنہا یا مل کر حملہ کرنا، دھاوا بولنا؛ اُکھڑنا؛ ڈھینا، گرنا؛ تہ ہو جانا۔ (صف): ٹوٹا شکستہ۔

ٹوٹواں ومع، جزم ٹ۔صف، ہ۔ تہ ہو کر تھوڑی جگہ میں سما جانے والا (آلہ، فرنیچر وغیرہ)؛ غیر مسلسل، کٹکھنے دار (تحریر وغیرہ)۔

ٹوٹی ومع، جزم ٹ۔فعل لازم۔ ٹوٹا (رک) کی تانیث؛ (مجازا) موت (تراکیب میں مستعمل)۔

ٹوٹی بانہہ نالائق بیٹا، بھائی یا رفیق۔

محاورہ: ٹوٹی بانہہ گلے پڑنا کسی عزیز یا دوست کا بوجھ اپنے اوپر پڑنا، اپاہج کا خرچ اپنے ذمے ہونا۔

کہاوت: ٹوٹی ٹانگ پاؤں نہ ہاتھ، کیسے چلوں گھوڑوں کے ساتھ اُس بیوقوف کی نسبت کہتے ہیں جو ایسے کام میں ہاتھ ڈالے جو بڑوں بڑوں سے نہ ہو۔

کہاوت: ٹوٹی کا کیا جوڑنا گانٹھ پڑے اور نہ رہے جہاں ایک دفعہ شکر رنجی ہو جائے، پھر پہلی سی دوستی نہیں ہوتی۔

کہاوت: ٹوٹی کی بوٹی نہیں موت کا علاج نہیں۔

کہاوت: ٹوٹی ہے تو جڑی نہیں اور جڑی ہے کوئی توڑ نہیں سکتا بیمار آدمی کو حوصلہ دلانے کے لیے کہتے ہیں کہ اگر موت آنی ہے تو اُسے کوئی ٹال نہیں سکتا اور دوسری صورت میں خیر ہی خیر ہے۔

ٹوٹے ومع۔اند۔ رک: ٹوٹا (۱) جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

محاورہ: ٹوٹے میں پڑنا نقصان میں ہونا، خسارہ اُٹھانا۔

ٹوچن (۱) ومج، زبر چ۔امث، ہ۔ کشیدہ کاری کی ایک سوئی یا موچی کا سُوا جس میں ناکے کی جگہ مُڑی ہوئی نوک ہوتی ہے جس میں دھاگا اٹکا لیا جاتا ہے؛ اندھا سُوا۔

ٹوچن (۲) ومج، زبر چ۔امث، بول چال۔ خراب یا ناکارہ گاڑی کو کسی دوسری ٹھیک گاڑی کے ساتھ باندھ کر کھینچنے کے لیے استعمال کی جانے والی رسی یا زنجیر۔

محاورہ: ٹوچن کرنا ناکارہ گاڑی کو کسی دوسری ٹھیک گاڑی کے ساتھ رسی وغیرہ سے باندھ کر کھینچ لے جانا۔

بول چال: ٹوچن لگانا ٹانکا لگانا، ایک چیز کو دوسری چیز کے ساتھ جوڑنا، منسلک کرنا، ملانا۔

ٹوڈر ومج، زبر ڈ۔اند۔ حلقہ، پیر میں پہننے کا زیور، توڑا۔

ٹوڈی (۱) ومج۔امث۔ چھجے کے سہارے کے لیے نصب کی جانے والی پتھر کی تراشیدہ تکونی سل یا شیر کے منہ کی سی شکل کی آرائشی چٹائی یا ترشی ہوئی سل۔ نیز ٹوڑا، ٹوڑی۔

ٹوڈی (۲) ومج۔صف۔ ذلیل خوشامدی، چاپلوس، کاسہ لیس۔

ٹورا ومع۔صف، ہ۔ بدوضع، بے ڈھنگا؛ ٹھگنا (آدمی)؛ کمزور، لاغر (پرندہ)؛ ایک خاکی چھوٹی چڑیا جو بٹیرے سے چھوٹی ہوتی ہے۔ نیز ٹوری۔

ٹورا ومج۔اند۔ عورتوں کے پاؤں میں پہننے کا ایک زیور جس میں گھنگرو لگے ہوتے ہیں۔

ٹوڑی ومج۔امث، ہ۔ ایک راگنی جو صبح کے وقت سے منسوب ہے؛ اس کی کئی اقسام ہیں۔

ٹوڑیا ومج، جزم ڑ۔اند۔ اُونٹ کا بچہ۔

ٹوسا ومج۔اند، ہ۔ آک کے پودے کا پھل۔

ٹوسی ومع۔امث۔ بند یا اَدھ کھلی کلی۔

ٹوک ومع۔اند، ہ۔ ٹکڑا (خصوصاً روٹی کا)۔

ٹوک سا ذرا سا، تھوڑا سا، معمولی سا۔

ٹوک ومج۔امث، ہ۔ مزاحمت، اعتراض، گرفت، چشم نمائی۔

محاورہ: ٹوک کر مارنا للکار کر قتل کرنا۔

محاورہ: ٹوک میں آنا ہونس میں آنا، نظر لگنا، مثلاً: بچہ ٹوک میں آ گیا۔

ٹوکنا روکنا منع کرنا؛ للکارنا؛ نظر لگانا؛ دھمکانا، بیچ میں بول پڑنا۔

ٹوکا ومج۔اند۔ چارہ کاٹنے کا ایک آلہ، گنڈاسا؛ ہدہد یا کھٹ بڑھئی کا مقامی نام؛ ایک فصلی کیڑا جو کپاس، مکئی اور آڑو وغیرہ کے پودوں کو نقصان پہنچاتا ہے۔

ٹوکرا ومج، جزم ک۔اند، ہ۔ جھاؤ کی تیلیوں یا بانس کی کھپچیوں سے بُنا ہوا سامان سر پر لاد کر لے جانے کا چوڑا، کھلے منہ اور چھدری بُنائی کا ہنڈا یا ظرف۔ (کنایۃً) بوجھ، بار۔ مثلاً: ذمہ داری کا ٹوکرا، بدنامی کا ٹوکرا۔

محاورہ: ٹوکرا سر پر ہونا (ذمہ داری کا) بار سر پر ہونا، سر پر بوجھ ہونا۔

ٹوکری ومج۔امث۔ ٹوکرا (رک) کی تصغیر، جھلی، ڈلیا۔

محاورہ: ٹوکری ڈھونا قلی کا کام کرنا، مزدوری کرنا۔

ٹوکنا (۱) ومج، جزم ک۔اند۔ پیتل سے بنا پانی رکھنے کا برتن۔

ٹوکنا (۲) ومج، جزم ک۔فعل متعدی۔ تعرض کرنا، مزاحمت کرنا، روکنا؛ کسی کو جاتے وقت پیچھے سے آواز دینا۔

ٹوکی ومج۔امث، ہ۔ انگیا کی کٹوریوں کا اُوپری ٹکڑا۔

ٹول (۱) ومع۔امث۔ ایک سرخ کپڑا، شالباف، قند جو اُستر وغیرہ کے کام آتا ہے۔

ٹول (۲) ومع۔اند۔ آلہ، اوزار؛ (خرادی) لوہا تراشنے اور چھیلنے کا تیز دھار اوزار جسے مشین میں کس کر کام لیتے ہیں۔ انگریزی میں Tool۔

**ٹول (۱)** وج۔اند،ہ۔ بستی،محلہ،آبادی؛مجمع،گروہ،ٹکڑی،غول۔نیزٹولا۔

**ٹول (۲)** وج۔اند،ہ۔ صدمہ،دھکا،تھپیڑ؛نطفہ،بیج؛بچہ،لڑکا،اولاد۔

**ٹولی** وج۔امث،ہ۔ گروہ،افراد کا جتھا؛پتھر کی سڈول ترشی ہوئی سل۔

**ٹولنا** وج۔فعل متعدی۔ ٹوہ لینا،کھوجنا،شکار کو چھپی ہوئی جگہ سے باہر نکالنا؛(اند) زنخوں کی اصطلاح میں جوان مرد۔

**ٹوم** وم۔اند،ہ۔ گہنا،زیور۔(کنایۃً) قیمتی مال،خوبصورت عورت،سونے کی چڑیا؛چالاک آدمی،چلتا پرزہ۔

کہاوت:**ٹوم بنا عورت ایسی، دن پانی کے کھیتی جیسی** زیور کے بغیر عورت اس طرح ہوتی ہے جیسے کسی کھیت کو پانی نہ دیا جائے تو وہ سوکھ جاتا ہے اور ہولے ہولے قابلِ کاشت نہیں رہتا۔

کہاوت:**ٹوم کپڑے جس گھر پاویں، ایک چھوڑ دس بیر آویں** امیر آدمی چاہے تو جتنی شادیاں مرضی کر لے۔

مرکب:**ٹوم چھلا** گہنا پاتا،چھوٹا موٹا زیور۔

**ٹومنا** وم،جزم م۔فعل متعدی۔ اٹکانا،اُڑسنا؛اُکسانا،شہ دینا؛ٹھوکنا۔

**ٹونا** وج۔اند،ہ۔ جادو،منتر،ٹوٹکا؛ایک گیت جو ڈومنیاں دُلھن دُولھا کے آرسی مصحف کے وقت گاتی تھیں۔

محاورہ:**ٹونا اُلٹنا** جادو کا اثر نہ ہونے دینا،ایسا توڑ کرنا کہ جادو کرنے والے پر اصل جادو کا اثر ہو۔

**ٹونا ٹوٹکا** گنڈے تعویذ،جھاڑ پھونک۔

محاورہ:**ٹونا ڈالنا** ٹونا ٹوٹکا کرنا،جنتر منتر کرنا،جادو کرنا۔

محاورہ:**ٹونا لگنا** جادو کا اثر ہونا۔

**ٹوں ٹاں** وم،ن غنہ۔امث۔ بچے کے بولنے کی ابتدائی مشق یا کوشش۔

**ٹونٹی** وج،ن غنہ۔امث،ہ۔ کسی ظرف میں جڑی یا بنی ہوئی نکی جس میں سے پانی یا کوئی اور سیال نکال کر برتا جائے؛پانی کی پتلی دھار۔

**ٹونٹھ** وج،ن غنہ۔اند۔ اُبھار،ٹہنی کی گرہ؛گومڑا۔

**ٹونڈ** وم،ن غنہ۔اند۔ خشک شاخ یا درخت جس میں پتے نہ ہوں۔

**ٹونک** وج،ن غنہ۔امث۔ چونچ،نشان،اشارہ ہتھیار،اوزار یا قلم وغیرہ کی نوک؛گاؤں کی مینڈ،سرحد،سرا،حد۔

**ٹونگنا** وم،شدگ،ن مغ۔فعل متعدی۔ دانہ دانہ منہ میں ڈالنا؛شغلاً کوئی چیز تھوڑی تھوڑی کھانا؛نقل سے شغل کرنا۔(امث) **ٹونگار** (پیش ٹ،وغم،بروزن سنگار)۔نیز ٹنگار ٹونگنے کا شغل۔

**ٹونی** وج۔امث۔ درخت کے تنے کو کھوکھلا کر کے بنائی ہوئی کشتی

**ٹوہ** وج۔امث،ہ۔ کھوج،تلاش،جستجو؛طلب؛ٹٹول،لسں۔نیزٹو۔(اند)

**ٹوہی** کھوجی،مخبر۔(امث) ٹوہیا۔

محاورہ:**ٹوہ پانا** سراغ ملنا،پتہ چلنا،خبر ہونا۔

محاورہ:**ٹوہ رکھنا** تلاش جاری رکھنا،پوشیدہ طور پر جستجو کرتے رہنا۔

محاورہ:**ٹوہ رہنا** کھوج رہنا،پوشیدہ طور پر جستجو کرنا۔

محاورہ:**ٹوہ لگانا** کھوج لگانا،پتہ لگانا،سراغ لگانا؛عندیہ دریافت کرنا۔

محاورہ:**ٹوہ لینا** (رک) ٹوہ لگانا۔

محاورہ:**ٹوہ ملنا** سراغ ملنا،پتہ لگنا۔

محاورہ:**ٹوہ میں رہنا** تلاش میں رہنا،عیب جوئی کے درپے رہنا۔

**ٹوہا ٹوئی** چھان بین،دیکھ بھال،ٹٹول،تلاش۔

**ٹوہو** وم۔نقلِ صوت۔امث۔ اُلو کی بولی۔

**ٹوہی** وج۔صف،ہ۔ مخبر،کھوجی،سراغ لگانے والا۔نیزٹوہیا۔

**ٹوئی** وج۔امث۔ نرسل یا نیزے کی ایک پور جس سے قلم بنایا جاتا ہے۔

## ٹ ۔ ہ

**ٹھہرنا** لیٹا زبرٹ،لیٹا زبرہ۔فعل لازم۔ رک:ٹھہرنا۔رُکنا،قیام کرنا،کھڑا کرنا۔

**ٹہل** لیٹا زبرٹ،لیٹا زبرہ۔امث۔ خدمت گاری،پیش خدمتی،بندگی،نوکری،خدمت۔(اند) ٹہلوا،ٹہلیا اُوپر کا کام کرنے والا خادم۔(امث) ٹہلوئی (وج)،ٹہلنی۔

**ٹہل کر** چہل قدمی کرتے ہوئے،گشت کرتے ہوئے۔

محاورہ:**ٹہل جانا** چمپت ہو جانا،فرار ہونا،بھاگ جانا۔

فعل مرکب،محاورہ:**ٹہل کرنا** خدمت کرنا،سیوا کرنا،آرام پہنچانا؛نیز ٹہل سیوا۔

محاورہ:**ٹہل میں لگنا** خدمت کرنا،سیوا کرنا۔نیز ٹہل میں جانا۔

کہاوت:**ٹہل نہ ٹکوری، لاؤ مجوری موری** خدمت تو کچھ بھی نہ کی لیکن معاوضہ مانگنے کو تیار ہیں،کام چور۔

محاورہ:**ٹہلا دینا** غائب کر دینا؛ٹال دینا،دفع کرنا،چلتا کرنا۔

**ٹہلنا** لیٹا زبرٹ،لیٹا زبرہ،جزم ل۔فعل لازم۔ آہستہ آہستہ چلنا،چہل قدمی،سیر کھانا،تفریح کے لیے پھرنا۔

**ٹہنا** لیٹا زبرٹ،جزم ہ۔اند۔ درخت کا گدّا،بڑی ڈال،موٹی شاخ۔

**ٹہنی** لیٹا زبرٹ،جزم ہ۔امث۔ شاخ،ڈالی۔

**ٹہوکا** زبرٹ،وج۔اند۔ اُنگلی یا کسی چیز سے کسی کو اُکسانے یا مخاطب کرنے کی غرض سے ہلکے سے دھکیلنا،جھنجھوڑ ہلانا۔

## ٹ ۔ ی ، ے

ٹیا زیرٹ۔اِمذ۔ (ورق سازی) ورق کوٹنے کی چرمی تھیلی جس میں ورق رکھنے کی جھلیاں اور اُن کی حفاظت کی چرمی گدی بھی شامل ہوتی ہے۔

ٹیا پیش ٹ، شدی۔اِمذ۔ ہاتھی کی مستک کا ساز جو پانچ آہنی تیلیوں کا بنا ہوا ہوتا تھا۔

ٹیاں پیش ٹ، شدی۔صف، ہ۔ ادنی، معمولی، حقیر؛ چھوٹا، پستہ قد، بونا۔

ٹیاں طوطا معمولی نسل کا چھوٹا طوطا جو بولنا نہ سیکھ سکے۔

ٹیاں کوڑی چھوٹی کوڑی۔

ٹیاؤں ٹیاؤں زیرٹ، ومع، ن غنہ۔نقلِ صوت۔اِمث۔ کتے کے پلے کے بھونکنے کی آواز۔

ٹیبا ی۔اِمذ، ہ۔ ٹیلا، پہاڑی، پشتہ۔نیز رک: ٹبا۔

ٹیپ ی۔اِمث۔ چپت جو سر پر لگایا جائے، دھول؛ اُونچی تان، الاپ، وہ سُر جس پر طبلے کا سَم آئے۔گلے کا ایک زیور، ایک طرح کا گلوبند جس میں پھول پتیوں کی جھالر بنی ہوتی ہے۔اینٹوں کے درمیان درزوں کی چونے وغیرہ سے بھرائی۔ترکیب بند یا ترجیع بند کا آخری زوردار بند، ترجیع بند کا متواتر مصرع یا شعر؛ مصرع پر گرہ؛ مسدّس کی تیسری بیت؛ فوج کا دستہ۔

ٹیپ ٹاپ خودآرائی، خودنمائی، طمطراق؛ زیبائش، آرائش۔

کہاوت: ٹیپ ٹاپ کی پگڑی باندھی وہ بھی صدقہ جورو کا پرائے مال یا کسی کی مدد پر شان وشوکت جتانا کم ظرفی ہے خاص کر سسرال کے مال پر۔

محاورہ: ٹیپ جڑنا چپت مارنا، دھول مارنا۔

محاورہ: ٹیپ جمانا چپت مارنا تھپڑ مارنا۔

ٹیپ دار آواز اُونچے سُر کی آواز، پاٹ دار آواز، رسیلی آواز۔

محاورہ: ٹیپ دینا تھپڑ مارنا، چپت لگانا۔

ٹیپ ے۔اِمث۔ فیتہ، کپڑے کاغذ وغیرہ کی لمبی پٹی جو مختلف کاموں میں استعمال کی جاتی ہے؛ پیمائش کرنے یا ناپنے کا فیتہ۔انگریزی میں Tape۔

ٹیپ ریکارڈنگ آواز محفوظ کرنے کا عمل۔

محاورہ: ٹیپ کرنا ٹیپ ریکارڈ کے ذریعے کیسٹ وغیرہ پر آواز وغیرہ محفوظ کر لینا۔

ٹیپنا ی، جزم پ۔فعل لازم۔ سوجھنا دکھائی دینا (عوام)۔نیز ٹپائی دینا (بطور مزاح یا طنز)۔

ٹیٹ ے۔اِمذ۔ گرہ، گانٹھ، انٹی۔نیز ٹنٹیٹ۔

ٹیٹوا ے، جزم ٹ۔اِمذ۔ گلا، نرخرا، حلق، حلقوم۔نیز ٹینٹوا۔

محاورہ: ٹیٹوا دبا نا رکھنا (تواتر کے ساتھ) عاجز و مجبور کرنا۔

محاورہ: ٹیٹوا دبانا گلا دبانا، گردن دبانا؛ (مجازاً) عاجز کر دینا، سخت تقاضا کرنا۔

ٹیڈی ے۔صف۔اِمذ۔ وہ نوجوان جو ایڈورڈ ہفتم کے زمانے کا لباس اختیار کرے، ایک خاص قسم کا تنگ یا چست لباس پہننے والا جس سے اعضائے جسمانی نمایاں نظر آئیں۔

ٹیڈی پیسہ چھوٹا پیسہ۔

ٹیر ی۔اِمث۔ ترچھا کٹا ہوا کپڑا، ترچھی کاٹ۔

ٹیر (۱) ے۔اِمث، ہ۔ کوک، پرندے کی پکار؛ ہانک، آواز، سُر۔(فعل لازم)

ٹیرنا پکارنا، کوکنا، آواز نکالنا۔

ٹیر (۲) ے۔صف، ہ۔ گزرا ہوا زمانہ، گزشتہ زمانہ۔

محاورہ: ٹیر کرنا گزارنا، بسر کرنا، بھگتنا، کاٹنا۔

ٹیرا ی۔اِمذ، ہ۔ جس کی دونوں پتلیوں کا زاویۂ نظر مختلف ہو، بھینگا، اَحول۔

ٹیروا ے، جزم ر۔اِمذ، ہ۔ حقے کا فوارہ، نَلی یا حقے کی نلکی کا اُوپری سرا جس پر چلم رکھی جاتی ہے۔

ٹیڑھ ے، جزم ڑھ۔اِمث۔ کجی، ترچھا پن، خمیدگی، ٹیڑھی چال؛ خرد ماغی۔(صف) ٹیڑھا، ٹیڑھی کج، مشکل؛ پھیر کا؛ چکردار۔

ٹیڑھ کی چال ٹیڑھی چال، کج روی۔

محاورہ: ٹیڑھ کی لینا شرارت کرنا، سرکشی کرنا؛ اینٹھنا، اکڑنا۔

محاورہ: ٹیڑھ نکال دینا کجی دُور کرنا، (مجازاً) اتنا مارنا کہ شرارت بھول جائے۔

ٹیڑھا ے۔صف۔مذ، مث۔ خم دار، ترچھا، جھکا ہوا۔(مجازاً) پھرا ہوا، برخلاف؛ خفا، ناراض؛ سرکش، شریر؛ بے ڈھب، ناہموار، دُشوار۔

ٹیڑھا بڑنگا کج مج، ناہموار، پیچ دار۔

ٹیڑھا پن ٹیڑھا ہونے کی حالت۔

ٹیڑھا جواب وہ جواب جس سے ناخوشی یا اکھڑپن ظاہر ہو۔

محاورہ: ٹیڑھا چلنا صحیح طریقے پر نہ چلنا، غلط روی یا سرکشی اختیار کرنا۔

ٹیڑھا وقت برا وقت، مصیبت کی گھڑی۔

ٹیڑھی ے۔صف۔مث۔ ٹیڑھا (رک) کی تانیث، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: ٹیڑھی آنکھ سے دیکھنا غصہ سے دیکھنا، بگڑ کر دیکھنا۔نیز ٹیڑھی نظر/نگاہ سے دیکھنا۔

ٹیڑھی بات مخالفانہ بات، ایسی بات جو معقول اور مناسب نہ ہو، ناگوار بات۔

**ٹیڑھی کھیر** دُشوار کام، مشکل کام۔

کہاوت: **ٹیڑھی کھیر نہ کھاتے بنے، نہ چھوڑتے بنے** ایسا کام جسے سرانجام دینا دُشوار اور چھوڑنا اُس سے بھی مشکل ہو۔

**ٹیس** ی۔امث۔ شدید درد، تکلیف، کسک، خلش۔ (فعل لازم) ٹیسنا شدید تکلیف محسوس کرنا، بار بار درد یا خلش محسوس ہونا۔

محاورہ: **ٹیس مارنا** درد کرنا۔

**ٹیسو** ے، ومع۔اند،ہ۔ ڈھاک کا پھول جس سے زرد رنگ بنتا ہے۔ایک پُتلا جو بچے برسات کی پہلی بارش ہونے پر گھر کے دروازے پر لے جاتے تھے اور گاتے تھے "ہمارا ٹیسو یہیں اَڑا، کھانے کو مانگے دہی بڑا" الخ۔ نیز ٹیسو راے۔ وہ پُتلا جو ہندو بچے دُسہرے کے دنوں میں نکالتے اور گھر گھر لے جا کر انعام مانگتے ہیں۔

**ٹیک (۱)** ی۔امث،ہ۔ جانوروں کی پیشانی۔ مرغ کی کلغی کے اِردگرد کا حصہ؛ تَرشے ہوئے نگ کی نچلی تہہ جو نکیلی یا آنکھ کے تل کی طرح گول تراشی جاتی ہے۔

محاورہ: **ٹیک چلانا** مرغ کا لڑتے وقت اپنی کلغی کو حرکت دینا۔

**ٹیک (۲)** ی۔امث،ہ۔ ایک زیور جو پیشانی پر پہنا جاتا ہے؛ خون کی لکیر، دھار؛ چوٹی کی گرہ؛ جُوڑا۔

**ٹیک** ے۔امث،ہ۔ سہارا؛ وہ چیز جس کا سہارا لیا جائے۔ کرسی وغیرہ کا پہلو جس پر کہنی ٹکائی جاتی ہے۔ پشتی تکیہ/ گاؤ تکیہ، پیٹھ یا سر ٹکانے کی جگہ؛ گانے میں ٹیپ (ے) کے بول؛ استھائی، انترا، گیت کا وہ حصہ جو بار بار کہا جائے؛ استحکام، اتحاد۔

**ٹیک آلہ** ٹکانے کی جگہ؛ ٹھکن، کھانچا، وغیرہ۔ (انگریزی میں: Stand)۔

محاورہ: **ٹیک دھرنا** کسی بات یا کام کے کرنے کا مصمم ارادہ کر لینا، سختی سے کاربند ہونا۔

محاورہ: **ٹیک رکھنا** عزت یا آبرو رکھنا، بات رکھنا۔

محاورہ: **ٹیک رہنا** بات رہنا، بھرم رہنا، اعتبار رہنا، عزت رہنا۔

محاورہ: **ٹیک کرنا** کسی پر بھروسا کرنا، انحصار کرنا، کسی کا سہارا لینا۔

محاورہ: **ٹیک لگانا** سہارا لینا، آسرا کرنا (دوسرے کا)۔

**ٹیکا** ی۔اند۔ پیشانی پر لگا سیندور یا صندل کا نشان، قشقہ، تلک؛ ماتھے کا ایک زیور جو عام طور پر جڑاؤ بنایا جاتا ہے اور جس کے نیچے موتیوں کی جھالر ہوتی ہے؛ بیماری سے بچاؤ کے لیے جلد پر نشتر یا پچکاری لگانا، یا اُس کا نشان۔ داغ، دھبا، مثلاً: کلنک کا ٹیکا؛ **راج ٹیکا** رجواڑوں میں گدی نشینی کی رسم۔

محاورہ: **ٹیکا بھیجنا** (ہندو) نسبت یا منگنی کے وقت مٹھائی بھیجنا، نشان بھیجنا، سگائی کرنا۔

محاورہ: **ٹیکا چڑھنا** تخت نشینی کی رسم ادا ہونا۔

محاورہ: **ٹیکا کرنا** منگنی کرنا؛ رخصت کرنا۔

**ٹیکا** ے۔اند،ہ۔ سہارا، پشتہ، تھونی، ٹیک۔ نیز (امث) ٹیکن، ٹیکی۔

**ٹیکرا** ی، جزم ک۔اند،ہ۔ ٹیلا، اُونچی زمین۔ نیز (امث) ٹیکری۔

**ٹیکس** ی لین، جزم ک۔اند۔ محصول، لگان۔

**ٹیکس گزار** ٹیکس دینے والا۔

**ٹیکسی (۱)** ی لین، جزم ک۔امث۔ کرائے پر چلنے والی موٹر کار جس پر عموماً میٹر لگا رہتا ہے جو فاصلہ طے کرنے کے ساتھ ساتھ کرایہ بتاتا ہے۔

**ٹیکسی (۲)** ی لین، جزم ک۔امث۔ (مجازاً) بدکار عورت جو پیشہ کرائے، چھنال۔

**ٹیکنا** ے، جزم ک۔فعل متعدی۔ رک: ٹکانا جس کی یہ ایک شکل ہے۔ محاورات میں مستعمل، مثلاً: **پوٹا ٹیکنا** نہایت زور لگانا؛ **ماتھا ٹیکنا** سجدہ کرنا، عاجزی کرنا۔

**ٹیکی (۱)** ے۔امث،ہ۔ رک: ٹیک۔

**ٹیکی (۲)** ے۔امث،ہ۔ ٹیکا؛ وہ لکڑی جس سے چھت یا کسی چیز کو روک دیتے ہیں۔

محاورہ: **ٹیکی لینا** دم لینے کے لیے ذرا کی ذرا ٹھہرنا۔ نیز ٹھنکی لینا۔

**ٹیل** ی۔امث۔ جولان مرغی؛ نیلی مرغابی؛ (حقارتاً) موٹی نوجوان عورت۔

**ٹیلا** ی۔اند۔ اُبھری ہوئی زمین، اُونچی زمین؛ تودہ، ٹیکرا۔

**ٹیلنا** ے، جزم ل۔فعل متعدی۔ دھکیلنا، پیلنا، ٹھیلنا۔ نیز ٹالنا، ہٹانا۔

**ٹیلی فون** ے لین، ی۔اند۔ ایک بے تار/ تار دار برقی آلہ جس کے ذریعہ دُور دراز فاصلے سے گفتگو کر سکتے ہیں۔ انگریزی: Telephone۔

**ٹیلی فون بوتھ** وہ جگہ جہاں عوام کے استعمال کے لیے ٹیلی فون لگا ہو۔ انگریزی: Telephone booth۔

**ٹیلی گرام** ی۔اند۔ تار کے ذریعے آنے جانے والا پیغام، تار کے محکمہ یا تار گھر سے آیا ہوا تار۔ برقی پیغام جو عموماً ایک مقررہ فارم پر لکھا یا ٹائپ کیا گیا ہوتا ہے، تار برقی، برقیہ۔

**ٹیلی ویژن** ے لین، ی۔اند۔ دُور درشن؛ ایک برقی آلہ جس میں آواز کے ساتھ ساتھ اس کی سکرین (پردے) پر حرکت کرتی ہوئی تصاویر بھی نظر آتی ہیں۔

**ٹیم** ی۔اند،ہ۔ چراغ کی بتی کا وہ اگلا حصہ جو بالکل جل کر سیاہ ہو جائے۔

**ٹیم ٹام** ی۔امث،ہ۔ تکلفات، نمود و نمائش، زینت و آرائش۔

**ٹیمرو** ے، جزم م، ومع۔امث۔ آبنوس، تیندو۔

**ٹیں** ے لین، ن غنہ۔امث، نقلِ صوت۔ طوطے کی آواز (خطرے یا غصہ کے موقع پر)۔

محاورہ: **ٹیں ٹیں کرنا** طوطے کی طرح بولنا، بڑبڑانا، چیں چیں کرنا، بکنا۔

ٹینٹ ے،ن غنہ۔اند،ہ۔ کپاس کا ڈوڈا؛ کریل کا پھل جس کا اچار ڈالا جاتا ہے؛ آنکھ کی پُھلی۔ کان کے اندر پیدا ہو جانے والی پھنسی جس سے سماعت کو نقصان پہنچ سکتا ہے؛ ایک طرح کی چھوٹی رسولی۔ نیز ٹینی تہمد یا دھوتی کے اُوپری سرے کو موڑ کر بنائی ہوئی اَنٹی، گرہ۔ نیز ٹیٹ۔

کہاوت: ٹینٹ آنکھ میں منہ کھر دیلا، کہے پیار مورا چھیل چھبیلا اپنی چیز خواہ کتنی ہی بری ہو اچھی معلوم ہوتی ہے۔

ٹینٹوا ے،ن غنہ۔اند۔ رک: ٹیٹوا۔

محاورہ: ٹینٹوا چبانا ستانا، تنگ کرنا؛ گلا دبانا۔

محاورہ: ٹینٹوا دبانا گلا گھونٹنا، گردن دبانا؛ عاجز کر دینا؛ خاموش کرانا، چپ کرانا۔

ٹینگرا ے،ن غنہ۔امث۔ ایک قسم کی مچھلی۔ نیز ٹینگری۔

ٹینی ے۔صف۔ ادنیٰ یا دوغلی نسل کا چھوٹا مرغا یا کبوتر۔

ٹیو ے۔امث،ہ۔ عادت، لت، رسم، ریت؛ کرتب؛ چھل، فریب۔

ٹیوا ے۔اند،ہ۔ جنم پتری، زائچہ؛ عادت، چسکا۔

ٹیوب ویل ی، ولین۔اند۔ برقی قوت یا انجن کی مدد سے چلایا جانے والا نل کنواں۔ انگریزی: Tubewell۔

ٹیوکی ی۔امث،ہ۔ اڑواڑ، چھپر کی تھونی۔

ٹیہرا ے، جزم ہ۔اند،ہ۔ گاؤں؛ دیہات۔ (امث) ٹیہری۔

ٹیہلا ے، جزم ہ۔اند۔ بیاہ کی ایک رسم، شادی کی تقریب۔ تیج تہوار؛ نیگ، انعام۔

محاورہ: ٹیہلا پھرنا / پھیلانا بیاہ رچانا، شادی کی رسم ادا کرنا۔

# ٹھ

ٹھ ٹھے، ٹھ۔امث۔ اُردو حروفِ تہجی کا صوتی اعتبار سے نواں اور تعداد کے لحاظ سے دسواں اور دیوناگری کا بارھواں حرف۔ ''ٹ'' کی ہائیہ شکل، صرف ہندی الفاظ میں موجود۔ جمل میں اِس کی مقدار ''ٹ+ہ'' کا مجموعہ یعنی ۴۰۵ ہے۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اس کے لیے الگ سے نہ کوئی نام دیا گیا ہے اور نہ ہی کوڈ بلکہ یہ ''Arabic Letter Tteh'' اور ''Arabic Letter Heh Doachashmee'' کے کوڈز کو ملا کر لکھا جاتا ہے۔

## ٹھ۔ا

ٹھا (۱) امث،ہ۔ جگہ، مقام، ٹھکانا، مکان۔

ٹھا (۲) امث۔نقلِ صوت۔ گولی چلنے کی آواز، پٹاخا۔ نیز ٹھائیں، ٹھاہ۔

ٹھاٹ (۱) اند،ہ۔ بانس یا لکڑی کا ڈھانچا، ٹھاٹر، ٹھاٹھر؛ تکلفات، شان وشوکت؛ عیش آرام؛ آرائش، زیبائش؛ ڈھنگ، طور طریق، ناز و انداز، سج دھج؛ مال و اسباب۔ (موسیقی) سُروں کی بنیادی بندش، جس کی مزید چھ بندشیں شناخت کی جاتی ہیں، جن کے تحت مختلف راگ اور راگنیاں آتی ہیں۔ نیز ٹھاٹھ۔

ٹھاٹ باٹ سامانِ آسائش، شان وشوکت۔

محاورہ: ٹھاٹ باٹ سے رہنا شان وشوکت سے رہنا، آن بان سے رہنا۔

محاورہ: ٹھاٹ باندھنا ٹٹی باندھنا؛ پٹابازوں کا ایک قاعدے سے کھڑا ہونا؛ شان دکھانا؛ کوئی خیال پیش کرنے کے لیے مواد فراہم کرنا۔

محاورہ: ٹھاٹ بدلنا نیا انداز بدلنا، طرز بدلنا؛ پینترا بدلنا۔

محاورہ: ٹھاٹ بگڑنا شان وشوکت باقی نہ رہنا، کام خراب ہو جانا۔

محاورہ: ٹھاٹ پڑا رہ جانا سامان اور مال اسباب اِس دنیا میں رہ جانا۔

محاورہ: ٹھاٹ پھیلانا کسی کام کو صحیح طریق پر چلانے کی تدبیریں کرنا؛ آدا تیار کرنا۔

محاورہ: ٹھاٹ ٹھٹنا ساز و سامان ترتیب دینا، آرائش کا سامان کرنا۔

محاورہ: ٹھاٹ جمانا ساز و سامان ترتیب دینا، قائم کرنا؛ انتظام کرنا، اہتمام کرنا۔

ٹھاٹ دار شان دار، شان وشوکت والا۔

ٹھاٹ سے آنا شان سے آنا، اہتمام سے آنا۔

محاورہ: ٹھاٹ کرنا تیاری کرنا، آراستگی کرنا؛ آرام اور چین سے رہنا، شان و شوکت سے بسر اوقات ہونا۔

محاورہ: ٹھاٹ کھڑا کرنا (کسی چیز یا عمارت کا) ڈھانچا تیار کرنا، خاکہ بن کر تیار ہونا۔

محاورہ: ٹھاٹ مار کر اُٹھنا مرغ کا پر جھاڑ کر اُڑنے کے واسطے اُٹھنا۔

ٹھاٹ (۲) اند،ہ۔ گروہ، جھنڈ، کثرت، افراط؛ بیل یا سانڈ کی گردن کے اوپر کا اُٹھا ہوا حصہ۔

ٹھاٹر زبرٹ۔اند،ہ۔ ڈھانچا، پنجر؛ پالتو چڑیوں اور کبوتروں وغیرہ کے لیے بنایا ہوا بڑا جالی دار پنجرہ۔ چراغاں کے لیے بنائی ہوئی جالی یا ٹٹی۔ نیز ٹھاٹھر۔

**ٹھاٹھیں مارنا** ے،ن غنہ۔فعل لازم۔مرکب۔ (سمندر یا دریا کا) موج زن ہونا، تھپیڑے مارنا، بڑی بڑی لہریں لینا؛ (مجازاً) قلم میں روانی ہونا؛ (کنایۃً) جوش و جذبہ ہونا۔نیز **ٹھاٹھے مارنا**۔

**ٹھار** امث،ہ۔ رک: **ٹھور**۔

**ٹھاڑا** صف،ہ۔ اِستادہ، عمودی، سیدھا، قائم، کھڑا ہوا؛ ہٹا کٹا، طاقتور، مضبوط۔ نیز **ٹھاڈا**۔

کہاوت: **ٹھاڑا مارے اور آگے دھر لے** غالب مغلوب کے ساتھ جو چاہے کرلے؛ زبردست مارے اور رونے نہ دے۔

**ٹھار** (۱) امذ،ہ۔ ارادہ، قصد؛ سخت جاڑا، برف، پالا، کہر۔

**ٹھار** (۲) امذ،ہ۔ جگہ، مقام، ٹھکانا؛ کھیت کھلیان میں وہ جگہ جہاں کسان سامان رکھتے اور دیکھ بھال کرتے ہیں۔

**ٹھاکر** پیش ک۔امذ،ہ۔ دیوتا، سردار، مالک، زمیندار۔(مث) **ٹھکرائن/ٹھاکرائن** ٹھاکر کی بیوی۔

**ٹھاکرُدوارا** مندر؛ وہ مکان جہاں ٹھاکر جی (رام چندر جی یا کرشن جی) کی مورت ہو۔

**ٹھال** ۔امث،ہ۔ بیکاری، نکمّا رہنا، بےشغلی؛ فرصت۔

**ٹھالی** ۔امث،ہ۔ بےکار، بےروزگار، بےشغل، نکما۔

کہاوت: **ٹھالی سے بیگار بھلی** بیکار رہنے سے مفت کام کرنا بہتر ہے کہ بیکاری میں طرح طرح کے وسوسے پیدا ہوتے ہیں۔

**ٹھانس** ن غنہ۔امث،ہ۔ دھات کے برتن کا موڑا ہوا کنارہ تاکہ دھار دار نہ رہے۔ٹھونس کا تابع۔رک: **ٹھونسنا**۔

**ٹھاننا** جزم ن۔فعل لازم۔ پکا اِرادہ کرلینا، منصوبہ باندھنا، طے کرنا، ٹھہرانا، قرار دینا۔

## ٹھ۔پ

**ٹھپا** زبر ٹھ،شد پ۔امذ،ہ۔ نقش یا نشان جو مُہر یا اُٹو کے ذریعے بٹھایا جائے۔ چھاپا، سکہ، مُہر، خصوصی علامت؛ کپڑوں پر کشیدہ کاری کے لیے اُتارا گیا نقش جو عموماً نیل یا کوئلے وغیرہ سے بنایا جاتا ہے۔

محاورہ: **ٹھپا لگانا** نقش کرنا۔

محاورہ: **ٹھپا لگنا** کسی اُسلوب یا فکر کی چھاپ لگنا (عموماً منفی معنوں میں مستعمل)۔

محاورہ: **ٹھپک لینا** گوٹوں کے کھیل میں آسانی کے ساتھ گوٹ پیٹ لینا۔

## ٹھ۔ٹ

**ٹھٹھ** زبر ٹھ۔امذ،ہ۔ گروہ، ہجوم، بھیڑ، مجمع، جم غفیر۔نیز **ٹھٹ**۔

محاورہ: **ٹھٹھ لگنا** بھیڑ ہونا، مجمع ہونا، ہجوم ہونا۔

**ٹھٹھا** زبر ٹھ،شد ٹ۔امذ،ہ۔ قہقہہ، آپس میں ہنسی مذاق، چُہل۔(امث) **ٹھٹھے بازی** (دل لگی) چھیڑ چھاڑ۔نیز **ٹھٹا**۔

محاورہ: **ٹھٹھا کرنا** مذاق کرنا، دل لگی کرنا؛ ہنسی اُڑانا، آوازہ کسنا۔

محاورہ: **ٹھٹھا مارنا** زور سے ہنسنا، قہقہہ لگانا۔

**ٹھٹھرنا** زیر ٹھ، زبر ٹھ، جزم ر۔فعل لازم۔ سکڑنا، سردی سے اکڑنا یا کانپنا۔اسم کیفیت (مث) **ٹھٹھرن**، **ٹھٹرن**۔نیز **ٹھٹرنا**۔

اسم کیفیت: **ٹھٹھراہٹ** سردی، کپکپی، ٹھنڈ۔

محاورہ: **ٹھٹھر کر رہ جانا** سردی سے لرزنا یا اینٹھنا، سردی سے جم جانا۔

**ٹھٹھک** زیر ٹھ، زبر ٹھ۔امث،ہ۔ رکاوٹ، ٹھہراؤ، جھجک۔

**ٹھٹھکنا** زیر ٹھ، زبر ٹھ، جزم ک۔فعل لازم۔ چلتے چلتے رُک جانا (حیرت یا خوف سے)، ذرا کی ذرا ٹھہر جانا، جھجکنا، ہچکچانا۔نیز **ٹھٹھکنا**۔

**ٹھٹھنا** زبر ٹھ، جزم ٹھ۔فعل لازم۔ ترتیب دینا، آراستہ کرنا، سجانا؛ سجنا، آراستہ ہونا۔

**ٹھٹھول** زبر ٹھ، وج۔امذ،ہ۔ مسخرہ پن، چُہل، دل لگی۔(صف) خوش طبع، ہنسنے ہنسانے والا، ظریف، مسخرا۔نیز **ٹھٹھولیا**۔

**ٹھٹی** زبر ٹھ،شد ٹھ۔امث۔ بستی، گاؤں، آبادی۔

**ٹھٹھیرا** زبر ٹھ، ے۔امذ،ہ۔ تانبے اور پیتل کے برتن بنانے یا بیچنے والا۔پودوں کا ڈنٹھل یا سوکھی ٹہنی۔نیز **ٹھٹیرا**۔

محاورہ: **ٹھٹھیرا بدلائی کرنا** ٹھٹیروں کا گلی گلی آواز لگا کر تانبے پیتل کی پرانی چیزیں میوے کے بدلے خریدنا۔

کہاوت: **ٹھٹھیرے ٹھٹھیرے بدلائی نہیں ہوتی** کسی جنس کے بیچنے یا بنانے والے وہی جنس نہیں خریدتے۔

## ٹھ۔ڈ

**ٹھڈا** (۱) زبر ٹھ،شد ڈ۔امذ۔ پتنگ کی کمان کو قطع کرتی ہوئی کسی قدر موٹی عمودی تیلی۔

محاورہ: **ٹھڈا ٹوٹنا** کمر ٹوٹنا، سخت صدمہ پہنچنا؛ بےسہارا ہوجانا۔

محاورہ: **ٹھڈا گھسنا** پتنگ کے ٹھڈے کو سر پر رکھ کر یا گھٹنے سے ہلکا ہلکا دبانا تاکہ

اس میں ضرورت کے موافق خم پیدا ہو جائے۔

**ٹھڈا** (۲) پیش ٹھ، شدڈ۔ امذ، ہ۔ ٹھوکر، پاؤں سے ٹھوکر مارنا۔

محاورہ: **ٹھڈے مارنا** کسی کو ذلیل و رسوا کرنا، عزت اُتارنا۔

**ٹھڈا** (۳) پیش ٹھ، شدڈ۔ امذ۔ اناج کا دانہ جو بھاڑ میں بن کھلے سالم نکل آئے اور چبانے میں سخت ہو۔ نیز رک: **بڈھا** جس کا سے تابع ہے۔ نیز (امث) **ٹھڈی**۔

**ٹھڈی** (۱) پیش ٹھ، شدڈ۔ امث۔ ٹھوڑی، زنخدان۔

محاورہ: **ٹھڈی پکڑنا** (کنایۃً) جب کسی کو غصہ ہوتا ہے تو اُس کی ٹھڈی پکڑ کر خاموش کرنے یا منانے کی باتیں کرتے ہیں، خوشامد کرنا، منت سماجت کرنا۔

**ٹھڈی** (۲) پیش ٹھ، شدڈ۔ امث۔ اناج کی بالی، بھٹا وغیرہ؛ بھنے ہوئے چنے یا کسی اور اناج کا وہ دانہ جو بُھن کر کھلا نہ ہو۔

محاورہ: **ٹھڈی میسر نہ ہونا** انتہائی مفلسی کی حالت ہونا۔

## ٹھ۔ ر

**ٹھر** زبر ٹھ۔ امث۔ خنکی، ٹھٹھرانے والی سخت سردی۔

**ٹھرمرا** (زیر ٹھ، زبر م) ٹھنڈا (پانی) جس کی خنکی کسی قدر کم اور گوارا ہو گئی ہو۔

**ٹھرمروا** پالے کا مارا (کھیت)۔

**ٹھرا** زبر ٹھ، شدر۔ امذ۔ گُڑ کے شیرے سے تیار کردہ سستی شراب۔

**ٹھرک** زبر ٹھ، زبر ر۔ ٹھرے کی طلب؛ (مجازاً) عادت، شوق۔

صف: **ٹھرک باز** ٹھرے کا دھتی۔ نیز ٹھرکی۔

محاورہ: **ٹھرک جھاڑنا** (بالعموم غیر سنجیدہ انداز میں) ہوس کے تحت جنسی لگاوٹ کا اظہار کرنا۔

**ٹھریا** زبر ٹھ، جزم ر۔ امذ۔ مٹی کے پینیدے کا حقہ۔ نیز ٹھریا۔

## ٹھ۔ ڑ

**ٹھڑا** زبر ٹھ۔ صف۔ سیدھا، کھڑا۔

**ٹھڑا** زیر ٹھ۔ صف۔ مشکل، سخت، ناگہانی، تکلیف دہ۔

**ٹھڑا وقت** مشکل وقت، تکلیف دہ حالات۔

## ٹھ۔ س

**ٹھس** زبر ٹھ، جزم س۔ صف۔ سُست، کاہل؛ بھاری، بوجھل؛ اَڑیل؛ ٹھوس، کھوکھلا کی ضد؛ جس میں کھنکناہٹ یا آواز نہ ہو۔ اکیف (مث) **ٹھسی**۔

**ٹھس پنا** بھدا پن۔

محاورہ: **ٹھسی کھانا** ڈھیلا پڑ جانا، مدھم ہو جانا۔

**ٹھس** پیش ٹھ۔ امذ۔ نکما اور سُست آدمی؛ بندوق کی آواز؛ پتنگ کے اوپر نیچے کے کندھے برابر نہ ہونا؛ (مجازاً) بے رنگ، بے مغز، بے کیف، بے مقصد نثر یا نظم۔

**ٹھسا** زبر ٹھ، شدس۔ امذ۔ اِترانے، رعب ڈالنے کا انداز، غرور، گھمنڈ؛ ظاہری تمکنت، جسمانی زیب و زینت، کر و فر۔

محاورہ: **ٹھسا بنانا** زیب و زینت کرنا، آرائش کرنا۔

**ٹھسا** پیش ٹھ، شدس۔ امذ۔ اُستر کاری میں نقوش کندہ کرنے کا آہنی نوک دار قلم۔

**ٹھساٹھس** زبر نیز پیش ٹھ، زبر نیز پیش ٹھ۔ صف۔ کھچا کھچ، ٹھونس ٹھونس کر بھرا ہوا، لبریز۔

**ٹھسانا** پیش ٹھ۔ فعل متعدی۔ کھلانا، بہت کھلانا؛ زبردستی کھلانا۔

**ٹھسک** (۱) زبر ٹھ، زبر س۔ امث۔ خشک کھانسی؛ کھانسی کی آواز، دھمک۔ نیز **ٹھسکا**۔

**ٹھسک** (۲) زبر ٹھ، زبر س۔ امث۔ شان و شوکت، دھوم دھام، بھڑک؛ ناز و انداز، خوش خرامی۔

**ٹھسنا** زبر ٹھ، جزم س۔ فعل لازم۔ بہتے پانی کا کسی جگہ جمع ہو جانا یا رُک جانا۔

**ٹھسی** پیش ٹھ۔ امث، ہ۔ گلے کا ایک زیور جس میں گھنگرو لگے ہوتے ہیں۔

## ٹھ۔ ک

**ٹھکانا** زیر ٹھ۔ امذ۔ رہنے کی جگہ، گھر، منزل، مقام؛ حد، انتہا؛ (مجازاً) سہارا، بل بوتا، ذریعہ؛ (مجازاً) پتہ، نشان، سراغ۔ نیز ٹھکانہ۔

محاورہ: **ٹھکانا ڈھونڈنا** جگہ تلاش کرنا، گھر ڈھونڈنا، پتہ معلوم کرنا۔

محاورہ: **ٹھکانا کرنا** جگہ کرنا، ٹھہرنا، موقع تلاش کرنا، رہنے کا انتظام کرنا؛ (مجازاً) بیاہ کرنا، گھر بسانا۔

محاورہ: **ٹھکانا کمانا** بھنگی کا اپنے ذمہ کا گھر یا گھروں کے پاخانے صاف کرنا۔

محاورہ: **ٹھکانا لگانا** پتا لگانا، سراغ لگانا؛ برباد کرنا، تباہ کرنا، مار ڈالنا۔ کسی کا مکان دریافت کرنا؛ ثابت کرنا، قرار دینا۔

محاورہ: **ٹھکانا لگنا** انتظام ہونا، بندوبست ہونا۔

محاورہ: **ٹھکانا ملنا** رہنے کی جگہ میسر ہونا؛ سراغ ملنا، پتہ ملنا۔

محاورہ: **ٹھکانا نہ رہنا** حد باقی نہ رہنا، بے حد و حساب ہونا۔

بول چال: **کیا ٹھکانا ہے** کوئی حد و حساب نہیں، بے پناہ ہے۔

**ٹھکانے** زیر ٹھ۔ امذ۔ ٹھکانا (رک) کی مغیرہ حالت اور جمع۔

محاورہ: **ٹھکانے بھرنا** سقوں کا اپنی آسامیوں میں پانی پہنچانا۔

محاورہ: ٹھکانے سے بیٹھنا دائمی جگہ پر رہنا، مکان میں ہمیشہ کے لیے رہائش رکھنا، آرام سے بیٹھنا، سکون میسر آنا۔

محاورہ: ٹھکانے سے رکھ دینا ترتیب سے رکھ دینا، مناسب موقع پر رکھ دینا۔

محاورہ: ٹھکانے سے لگانا مناسب موقع پر رکھ دینا، مناسب جگہ پر پہنچانا؛ (مجازاً) دفن کر دینا۔

محاورہ: ٹھکانے لگانا مطمئن کرنا، تسلی دینا؛ مار ڈالنا، کام تمام کرنا، ہلاک کر دینا؛ کسی کام کو پورا کر دینا، رائیگاں نہ کرنا۔

محاورہ: ٹھکانے لگنا قرار پکڑنا (محنت کا) بارور ہونا، منزل پر پہنچ جانا۔ ختم ہونا، صرف ہونا، تمام ہو جانا، مر جانا۔

ٹھکانے کا مناسب، موزوں، ٹھیک، برمحل، کام کا؛ معقول، ڈھنگ کا۔

ٹھکائی پیش ٹھ۔ امث۔ ٹھونکنے کا عمل۔ پٹائی، مار، سزا، زدوکوب۔

ٹھک ٹھک زبر ٹھ، جزم ک، زبر ٹھ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ کھٹکھٹانے یا ٹھونکنے کی آواز۔

ٹھکرانی پیش ٹھ۔ امث، ہ۔ ٹھاکر (رک) کی تانیث۔

ٹھکٹھکیلا زبر ٹھ، جزم ک، ے۔ امذ۔ کھچاکھچ بھرا ہوا۔

## ٹھ۔گ

ٹھگ زبر ٹھ۔ امذ، ہ۔ قزاق، بٹ مار، دغاباز، فریبی۔ (امث) ٹھگنی۔

ٹھگ بدیا دھوکے بازی، کائیاں پن۔

کہاوت: ٹھگ، ٹھگ کی بھاکا جانے ایک ٹھگ ہی دوسرے ٹھگ کی بولی سمجھتا ہے۔ چوروں اور مکاروں کی چالوں کو چور اور مکار ہی سمجھ سکتے ہیں۔

محاورہ: ٹھگ کھانا دھوکا دے کر پرایا مال حاصل کرنا۔

محاورہ: ٹھگ لانا دھوکا دے کر مال لے آنا۔

محاورہ: ٹھگ لینا دھوکے سے کوئی چیز لینا، لوٹ لینا، چھین لینا۔

کہاوت: ٹھگ نہ دیکھے دیکھ قصائی، شیر نہ دیکھے دیکھ بلائی اگر تم نے ٹھگ نہیں دیکھا تو قصائی کو دیکھ لو اور اگر شیر نہیں دیکھا تو بلی کو دیکھ لو۔

ٹھگنا زبر ٹھ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ لوٹنا، دھوکے سے مال یا کوئی شے حاصل کرنا۔

ٹھگنا زبر ٹھ، جزم گ۔ صف۔ چھوٹے قد کا۔ نیز ٹھنگنا۔

## ٹھ۔ل

ٹھل زبر ٹھ۔ امث۔ روک، پکڑ؛ وہ پرزہ جو کاریگری کے وقت دھات کی چادر وغیرہ کو ہلنے جلنے سے روکتا ہے۔

ٹھلا زبر ٹھ۔ امذ۔ ہاتھ کے بچاؤ کے لیے تلوار کے قبضے پر باڑھ کے رخ لگی ہوئی آڑ۔

ٹھلا زبر ٹھ، شدل۔ صف۔ مضبوط، توانا، تگڑا۔

ٹھلک زبر ٹھ، شدل۔ امذ۔ پتھر کی سطح صاف کرنے اور چکنانے کا ٹکلی کی قسم کا اوزار۔ نیز تھلک۔

ٹھلوا زبر ٹھ، جزم ل۔ صف، ہ۔ امذ۔ بیکار، بے شغل۔

ٹھلیا زبر ٹھ، جزم ل۔ امث، ہ۔ چھوٹا گھڑا، پانی یا شراب وغیرہ کا مٹی کا برتن۔

ٹھلے بازی زبر ٹھ، شدل، ے۔ امث۔ دل لگی، ہنسی مذاق؛ ہیکڑی، نازنخرے، اُچپلاہٹ، شوخی۔

## ٹھ۔م

ٹھمری (۱) پیش ٹھ، جزم م۔ امث، ہ۔ گانے کا ایک مخصوص ہلکا اور دھیما انداز جس میں پیار کے مختصر بول ایک انترے اور ایک استھائی میں دوہرائے جاتے ہیں۔

محاورہ: ٹھمری اُڑانا ٹھمری گانا۔

ٹھمری (۲) پیش ٹھ، جزم م۔ امث، ہ۔ افواہ، گپ، جھوٹی بات۔

محاورہ: ٹھمری اُڑانا گپ چھوڑنا، چٹکلا چھوڑنا۔

ٹھمک پیش ٹھ، زبر م۔ امث، ہ۔ خرام، ہلکی سی ناچنے کی چال کے ساتھ، ناز و انداز کی رفتار۔

محاورہ: ٹھمک ٹھمک کر چلنا ناز و انداز سے چلنا، چلتے ہوئے ٹھمکنا۔

ٹھمکا پیش ٹھ، جزم م۔ صف۔ امذ، ہ۔ ناچ میں ساز کے ساتھ کولھے کی مٹک۔ پتنگ کی ڈور کو جھٹکا دینا۔

محاورہ: ٹھمکا لگانا کولھا مٹکانا؛ رجھانا۔

ٹھمکی پیش ٹھ، جزم م۔ امث، ہ۔ چھوٹا سا جھٹکا، پتنگ کی ڈور کو ہوا میں قائم رکھنے کے لیے اُنگلی سے ہلانے کا عمل۔

محاورہ: ٹھمکی دینا/لگانا پتنگ کی ڈور کو جھٹکا دینا تاکہ پتنگ بلند ہو کر ہوا میں قائم رہے۔

ٹھمکنا پیش ٹھ، زبر م، جزم ک۔ فعل لازم۔ ناز و انداز سے چلنا۔ ہلکے سے جھٹکے کے ساتھ تول تول کر قدم رکھنا؛ کولھے مٹکانا۔

## ٹھ۔ن

ٹھناکا زبر ٹھ۔ امذ۔ نقلِ صوت، ہ۔ دھات کی بنی ہوئی چیز پر چوٹ پڑنے کی آواز، ٹھن ٹھن کی آواز۔

**ٹھنٹھ** پیش ٹھ، جزم ن۔اند، ہ۔ سوکھا درخت یا جس کا تنا جڑ کے قریب سے کاٹ دیا گیا ہو، جڑ وندا۔ نیز ٹھنڈ (پیش ٹھ)۔

**ٹھنٹھ اُلو** (مجازاً) تنہائی پسند، تنہا۔

**ٹھنٹھنانا** زبر ٹھ۔ جزم ن۔فعل لازم/فعل متعدی۔ ٹھن ٹھن کرنا، گھنٹے کا بجنا، سکے یا دھات کے ٹکڑے سے بجتی گونجتی ہوئی آواز پیدا کرنا۔

**ٹھنڈ** زبر ٹھ، جزم ن۔امث۔ سردی، خنکی۔ فرحت؛ قرار۔ مثلاً: کلیجے میں ٹھنڈک پڑنا۔ نیز ٹھنڈک۔

محاورہ: **ٹھنڈ چڑھنا** سردی لگنا؛ (مجازاً) بخار سے پہلے سردی محسوس ہونا۔

محاورہ: **ٹھنڈ کھانا** سردی سے متاثر ہونا۔

محاورہ: **ٹھنڈ لگنا** سردی سے متاثر ہونے کی وجہ سے نزلہ، زکام یا بخار کی شکایت ہونا۔

کہاوت: **ٹھنڈا لوہا گرم لوہے کو کاٹتا ہے** نرم مزاج آدمی تند مزاج پر غالب آجاتا ہے۔

**ٹھنڈ** پیش ٹھ، جزم ن۔اند، ہ۔ رک: ٹھنٹھ۔

**ٹھنڈا** زبر ٹھ، جزم ن۔صف۔ سرد، خنک، جس میں حرارت کم ہو یا نہ ہو، بارد؛ مردہ؛ بجھا ہوا؛ بے خروش، جذبے سے عاری؛ بے لطف، بے رونق۔

**ٹھنڈا برف** (مجازاً) برف کی طرح ٹھنڈا، بہت سرد، بالکل سرد۔

محاورہ: **ٹھنڈا پڑ جانا** سرد ہو جانا، ٹھٹھر جانا؛ بجھ جانا، تپش یا حرارت نہ رہنا؛ مر جانا؛ خیالات منتشر ہونا۔ غصہ رفع ہونا، مزاج کی گرمی جاتی رہنا، جوش وخروش کم ہو جانا؛ نامرد ہو جانا، خواہش کا جاتا رہنا؛ ہمت ہار جانا، ارادہ ٹوٹ جانا۔

محاورہ: **ٹھنڈا پسینا آنا** خوف وہراس یا عالمِ نزع میں پسینہ آنا۔

محاورہ: **ٹھنڈا کر کے کھانا** سوچ سمجھ کے کوئی کام کرنا، آہستگی سے کام کرنا، جلدی یا تیزی نہ کرنا۔

محاورہ: **ٹھنڈا کرنا** سرد کرنا، خنک کرنا؛ غصہ دُور کرنا، اشتعال کم کرنا؛ مزاج کی گرمی دُور کرنا۔

کہاوت: **ٹھنڈا کھائے گرم نہائے، سائے میں سوئے، اُس کا بیری پچھواڑے روئے** ان باتوں سے آدمی بیمار نہیں ہوتا اور دشمن کو خوش ہونے کا موقع نہیں ملتا۔

محاورہ: **ٹھنڈا گرم نہ دیکھنا** سختی اور مصیبت نہ اُٹھانا، ناتجربہ کار ہونا۔

محاورہ: **ٹھنڈا لوہا پیٹنا** بے فائدہ کام میں اپنی صلاحیتیں لگانا، فضول محنت کرنا، لاحاصل کام کرنا۔

کہاوت: **ٹھنڈا لوہا گرم لوہے کو کاٹتا ہے** دھیمے مزاج کا آدمی گرم مزاج شخص پر غالب آجاتا ہے۔

محاورہ: **ٹھنڈا نہ رہنا** خوش نہ رہنا، اُداس رہنا، چین سے نہ رہنا۔

**ٹھنڈائی** زبر ٹھ، ن غنہ۔امث۔ بغیر جوش دیے صرف اجزا کو پانی میں کچھ دیر بھگو کر ٹھنڈا ٹھنڈا پلایا جانے والا طبی نسخہ؛ خیساندہ؛ آب بنگ، گھٹی ہوئی بھنگ۔

**ٹھنڈی**(۱) زبر ٹھ، جزم ن۔صف۔ ٹھنڈا (رک) کی تانیث۔

**ٹھنڈی مار** میٹھی مار، اندرونی سزا۔

**ٹھنڈی سہاگن** وہ عورت جس کا شوہر اُس کی حیات میں زندہ رہے۔

**ٹھنڈی گرمیاں** ظاہری محبت، بناوٹی اظہارِ جذبات، جھوٹی گرم جوشی۔

محاورہ: **ٹھنڈی مار دینا** کسی کو اس طرح تکلیف پہنچانا کہ اُس کے ظاہری آثار نہ ہوں۔

**ٹھنڈی**(۲) زبر ٹھ، جزم ن۔امث۔ خسرہ، جھائیں پھوئیں؛ چیچک۔

**ٹھنڈے** زبر ٹھ، جزم ن۔صف۔ ٹھنڈا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

**ٹھنڈے پیٹوں** (ے) خوشی سے، سیدھے سیدھے، سیدھی طرح سے۔

**ٹھنڈے ٹھنڈے** تڑکے، علی الصبح، سورج کی گرمی سے پہلے پہلے؛ خوشی خوشی، آرام سے۔

فعل مرکب، محاورہ: **ٹھنڈے ٹھنڈے گھر جانا** خوشی خوشی گھر جانا؛ طنزاً جان سلامت لے کر پہنچنا؛ دفع ہو جانا۔

**ٹھنڈے دل سے** بغیر تعصب کے، سیدھے سیدھے، غیر جانبداری سے۔

محاورہ: **ٹھنڈے سانس بھرنا** آہِ سرد نکالنا، کسی صدمے سے یا اظہارِ عشق کے لیے اُف اُف کرنا، افسوس کرنا۔

کہاوت: **ٹھنڈے لوہے بھی کبھی پٹنے سے ڈھیلے پڑے ہیں** اصلاح بچپنے میں ہونی چاہیے عمر زیادہ ہو جائے تو کچھ نہیں ہوسکتا۔

**ٹھنکار** زبر ٹھ، جزم ن۔امث، ہ۔ دھات کی چیز کے بجنے کی آواز۔

فعل لازم: **ٹھنکارنا** بجا کر دیکھنا، کھرے سکے کو پرکھنا۔

**ٹھنکنا** زیر ٹھ، زبر ن، جزم ک۔فعل لازم۔ سانس کے جھٹکوں کے ساتھ ناک سے رونے یا ضد کرنے کی آواز نکلنا، بچوں کی طرح رونا، ناز سے رونا۔

**ٹھنگارنا** پیش ٹھ، ن غنہ، جزم ر۔فعل متعدی۔ ایک ایک دانہ منہ میں ڈالنا۔ نقل سے شغل کرنا۔ نیز ٹھنگیرنا۔

**ٹھنگن** زبر ٹھ، ن غنہ، زبر گ۔اند۔ شادی بیاہ کے موقع پر زیادہ نیگ لینے پر اصرار کرنے کا عمل، ضد، ہٹ۔

**ٹھنگنا** زیر ٹھ، ن غنہ۔صف۔ رک: ٹھگنا (زیر ٹھ)۔

**ٹھنکیانا** پیش ٹھ، ن غنہ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ دانہ چگنا، دانے یا کھانے کی چیز پر ٹھونگیں مارنا۔

**ٹھننا** زبر ٹھ، جزم ن۔ فعل لازم۔ طے پانا؛ لڑائی کا چھڑ جانا؛ کشیدگی پیدا ہو جانا، مخالفت پیدا ہونا، ان بن ہو جانا؛ تیار ہونا؛ قرار پانا، شروع ہونا، جاری رہنا۔

## ٹھ۔و

**ٹھوٹھ** وج۔صف۔ بدھو، بے وقوف؛ جاہل، اَن پڑھ۔ نیز ٹھوٹ۔

**ٹھور(۱)** وج۔ اند، ہ۔ ٹھکانا، مقام، جگہ؛ سَمت، رُخ؛ (مجازاً) سراغ، پتہ، نشان۔ نیز ٹھار۔

**ٹھور بے ٹھور** موقع بے موقع، جابجا۔

**ٹھور ٹھکانا** مسکن، رہنے کی جگہ، بود و باش کا مقام۔

محاورہ: **ٹھور رکھنا** جہاں پاناوہیں مار دینا، بچ کر نہ جانے دینا۔

**ٹھور(۲)** وج۔اند، ہ۔ چونچ، ٹھونٹھ، ہونٹ۔

**ٹھوڑی** وج۔ امث۔ چہرے کا دہانے سے نیچے کا حصہ، زنخداں۔

**ٹھوڑی تارا** خوبصورت عورت کی ٹھوڑی میں قدرتی یا مصنوعی تل۔

محاورہ: **ٹھوڑی پر ہاتھ رکھ کر بیٹھنا** سوچ میں پڑا ہونا، فکر مند ہونا۔ نیز **ٹھوڑی پر ہاتھ دھر کر بیٹھنا۔**

محاورہ: **ٹھوڑی پکڑنا** خوشامد کرنا، منت سماجت کرنا؛ غصہ دھیما کرنا؛ تعریفی کلمات کہہ کر کسی کا غصہ ٹھنڈا کرنا۔

**ٹھوس** وج۔صف۔ گٹھا ہوا، جما ہوا، سخت، بھرپور؛ اندر سے پُر، وزن دار؛ پُر مغز، مدلل، باوزن؛ ہلکا/ پتلا/ کھوکھلا کی ضد۔ (طبعیات) جگہ گھیرنے والا مادہ جو گیس یا مائع کی تعریف میں نہ آئے۔

**ٹھوسا** وج۔اند۔ انگوٹھا، ٹھینگا۔

محاورہ: **ٹھوسا بھی نہ دینا** کچھ بھی نہ دینا۔

**ٹھوکر** وج، زبر ک۔امث۔ پاؤں یا جوتے کی نوک کی دانستہ ضرب یا اتفاقاً کسی چیز سے ٹکرانا۔ راستے میں کوئی اُبھار یا گڑا ہوا پتھر جس سے پاؤں ٹکرائے؛ رقاص کا ناچنے میں قدم زمین پر مارنے کا انداز؛ (طب) نبض کی حرکت جو نباض کی اُنگلیوں پر محسوس ہو؛ (مجازاً) خسارہ، نقصان؛ پشتہ یا روکنے کا آلہ جو ریل کی پٹری ختم ہونے کی جگہ پر لگا ہوتا ہے؛ سیدھے راستے سے بہکنے کا عمل، عقیدہ میں کجی، غلطی، لغزش۔

محاورہ: **ٹھوکر پر ٹھوکر لگنا** نقصان پر نقصان ہونا، تکلیف پر تکلیف ہونا۔

محاورہ: **ٹھوکر پر مارنا** حقیر سمجھنا، ذلیل جاننا، پروا نہ کرنا، کچھ نہ سمجھنا۔

محاورہ: **ٹھوکر(یں) دینا** ایذا دینا، تکلیف دینا۔

محاورہ: **ٹھوکر(یں) کھا کر سنبھلنا** نقصان اُٹھا کر ہوش میں آنا۔ کچھ کھو کر سیکھنا۔

محاورہ: **ٹھوکر(یں) کھانا** لاتیں کھانا؛ پامال ہونا؛ مارا مارا پھرنا، سختیاں جھیلنا؛ غلطیاں کرنا۔

کہاوت: **ٹھوکریں کھاوے، بدھ پاوے** کچھ کھو کر یا کچھ نقصان اُٹھا کر ہی عقل آتی ہے۔

محاورہ: **ٹھوکر(یں) کھلانا/ کھلوانا** ذلیل کرانا، دربدر پھرانا۔

محاورہ: **ٹھوکر(یں) مارنا** لات مارنا، ٹھکرانا؛ حقیر جاننا، رد کرنا؛ ترک کرنا، چھوڑ دینا، قبول نہ کرنا، مسترد کر دینا۔

**ٹھوکنا** وج، جزم ک۔ فعل متعدی۔ گاڑنا، ضرب لگا کر داخل کرنا، گھسانا؛ کوٹنا؛ مارنا، ضرب لگانا۔

**ٹھولا** وج۔اند، ہ۔ پرندوں کے پنجرے کے نیچے رکھا جانے والا پیالہ؛ اُنگلی کے جوڑ کی پچھلی طرف۔

**ٹھونسنا** وج، ن غنہ، جزم س۔ فعل متعدی۔ زور لگا کر یا زبردستی گھسانا، پھنسانا، بھرنا۔

**ٹھونس ٹھانس** کسی چیز بالعموم غیر ضروری چیز کو کسی دوسری چیز میں داخل کرنا، کسی بات یا لفظ وغیرہ کو بلا ضرورت یا ناپسندیدہ طور پر عبارت یا شعر میں داخل کرنے کا عمل، زبردستی کی بھرائی، غیر ضروری اضافہ۔ نیز ٹھونسم ٹھانس۔

**ٹھونکنا** وج، ن مغ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ گاڑنا، ضرب لگا کر داخل کرنا؛ مارنا/ مرمت، ٹھکائی کرنا، کسی شے پر ضرب لگانا، چوٹ لگانا؛ (تیل) سر میں جذب کرنا۔

**ٹھونکنی** وج، ن مغ، جزم ک۔امث۔ لکڑی کا ہتھوڑی نما اوزار جس سے مختلف کاریگر کوٹنے، دبانے اور ہموار کرنے کا کام لیتے ہیں۔

**ٹھونگ** وج، ن غنہ۔امث۔ پرندے کا دانے پر چونچ مارنا؛ اُنگلی کو دُہرا کر کے مارنے کا عمل۔

محاورہ: **ٹھونگ مارنا** چونچ مارنا، حملہ کرنا۔

فعل متعدی: **ٹھونگنا** چگنا، کسی شے کو دانہ دانہ کر کے کھانا۔

**ٹھونگیں** وج، ن غنہ، ے۔امث۔ **ٹھونگ** (رک) کی جمع۔

کہاوت: **ٹھونگیں مار کیا سر گنجا، کہے میرے ہے ہاتھ نہ پنجا** یعنی نقصان تو پہنچا دیا، اب فضول عذر پیش کرتا ہے۔

## ٹھ۔ہ

**ٹھہار** زبر ٹھ۔صف۔ دل لگی باز، چالاک؛ یقین کے لائق، اعتبار کے قابل۔

**ٹھپا کا** زبرٹھ۔اند،ہ۔ قہقہہ،ٹھٹا،ہنسی؛زور کی آواز، دھماکہ۔نیز ٹھپاگا۔

**ٹھہر** لیٹاز برٹھ،زبرہ۔اند۔ رک:ٹھہراؤ۔

متعلق فعل:ٹھہر ٹھہر کے رُک رُک کر، وقفے وقفے سے۔

**ٹھہرا** لیٹاز برٹھ، جزم ہ۔صف۔اند۔ رکا ہوا، جس میں حرکت نہ ہو، ساکن۔

**ٹھہرانا** لیٹاز برٹھ، جزم ہ۔فعل متعدی۔ روکنا، تھامنا، ساکت منجمد کرنا؛ طے کرنا، چکانا؛ کسی کے پڑاؤ، قیام کا ٹھکانا کرنا۔نیز ٹھیرانا۔

**ٹھہراو** لیٹاز برٹھ، جزم ہ، دمع۔صف۔ ٹھہرنے والا، دیرپا، پائیدار؛ مستقل۔

**ٹھہراؤ** لیٹاز برٹھ، جزم ہ، وج۔اند۔ سکون، قیام، قرار؛ جمود۔

**ٹھہرنا** لیٹاز برٹھ، لیٹاز برہ، جزم ر۔فعل لازم۔اند۔ رُکنا، پڑاؤ کرنا، رہنا، ساکت ہونا، قائم رہنا، ثابت قدم رہنا؛ قرار پانا، طے ہونا۔

## ٹھ۔ی، ے

**ٹھیا** زیرٹھ،ی۔اند،ہ۔ ڈھیر، تودہ، مٹی کی برجی؛ (دکاندار کے) بیٹھنے کی جگہ، گدی؛ کام کرنے کی جگہ، چاندی، سونا گلانے کی جگہ، اڈا، ٹھڑا۔

محاورہ:ٹھیالے کر بیٹھنا کاروبار یا دھندا کرنا، کمائی کا ٹھکانا سنبھالنا۔

**ٹھیپ** ی۔اند،ہ۔ مٹی کا برتن یا ٹوٹے گھڑے کا پیندا جس میں فقیر آگ جلاتے ہیں؛ شمع دان، انگیٹھی۔نیز ٹھیک۔(اند) ٹھیپا ٹھیکرا۔

**ٹھیٹھ** ے۔صف،ہ۔ اصلی، خالص، بالکل، قطعاً، مثالی۔نیز ٹھیٹ۔

**ٹھیرانا** ے لین۔فعل متعدی۔ ٹھیرنا (رک) کا تعدیہ، روکنا، تھامنا؛ منصوبہ باندھنا، طے کرنا؛ قائم کرنا، منجمد کرنا؛ مکان میں اُتارنا، قیام کرانا؛ تجویز کرنا، طے کرنا (شادی وغیرہ کے ساتھ)؛ قیمت چکانا، نرخ مقرر کرنا، بھاؤ تاؤ کرنا۔

**ٹھیراؤ** ے لین، وج۔اند۔ ٹھیرنا (رک) کی کیفیت وحالت، قیام، سکون؛ جمود؛ وقفہ؛ جماؤ، اطمینان؛ طے شدہ منصوبہ، تعین، فیصلہ۔

**ٹھیرنا** ے لین، جزم ر۔فعل لازم۔ رکنا، تھمنا، قیام کرنا، کھڑا رہنا؛ برقرار رہنا، قائم رہنا؛ ٹکنا، جمنا (نظر وغیرہ کا)؛ ثابت قدم رہنا، مقابلہ کرنا، تاب لانا؛ طے ہونا، تجویز ہونا؛ (شادی کی تاریخ) مقرر ہونا، (شادی) قرار پانا۔

**ٹھیس** ے۔امث۔ ٹھوکا، ہلکا سا صدمہ جو کسی نازک شے یا دُکھتی ہوئی جگہ کو پہنچے۔عموماً مجازاً بھی استعمال ہوتا ہے۔

محاورہ:ٹھیس لگنا صدمہ پہنچنا، دھچکا پہنچنا؛ ٹوٹنا، بکھر لگنا۔

کہاوت:ٹھیس لگے بدھ بڑھے صدمہ یا نقصان پہنچنے سے انسان کی عقل بڑھتی ہے۔

**ٹھیسنا** ے، جزم س۔فعل متعدی۔ ضرب لگانا، دھکا دینا۔

**ٹھیک(۱)** ی۔صف۔ درست، بجا، صحیح؛ تندرست، صحت یاب، بھلا چنگا؛ ہو بہو، بعینہٖ؛ عین مین، بالکل، بے کم وکاست، سارے کا سارا، مکمل؛ جوں کا توں؛ شایان، موزوں، مناسب۔

محاورہ:ٹھیک اُترنا درست ہونا، صحیح ہونا، بجا ہونا؛ پورا ہونا، صحیح ثابت ہونا۔

محاورہ:ٹھیک بنانا سزا دینا، گوشالی کرنا، مارنا پیٹنا؛ درست کرنا، راہ پر لانا؛ عاجز کرنا، تنگ کرنا، ذلیل وخوار کرنا؛ شرمندہ کرنا، باتیں بنانا۔

محاورہ:ٹھیک بیٹھنا (حساب وغیرہ کا) پورا ہونا، صحیح ہونا، میزان درست ہونا؛ عین نشانے پر لگنا۔

**ٹھیک ٹھاک** ہر طرح سے درست، جیسا چاہیے۔

محاورہ:ٹھیک ٹھاک کرنا درست کرنا، (بات وغیرہ) پختہ کرنا، انتظام کرنا۔

محاورہ:ٹھیک ٹھاک ہونا درست ہونا، موزوں ومناسب ہونا، صحیح ہونا، قرار پانا؛ تندرست ہونا۔

**ٹھیک ٹھیک** سچ سچ، بے کم وکاست، بالکل، بعینہٖ؛ ہو بہو۔

محاورہ:ٹھیک لگانا پتہ یا سراغ لگانا، کسی جگہ کام یا روزگار تجویز کرنا، بندوبست کرنا۔

کہاوت:ٹھیک نہیں ٹھیکے کا کام، ٹھیکہ دے کے مت کھو دام ٹھیکے کا کام اچھا نہیں ہوتا، اس میں روپیہ ضائع نہیں کرنا چاہیے۔

**کیا ٹھیک ہے** (بول چال) کلمۂ استعجاب، کوئی حد وحساب نہیں۔

**ٹھیک(۲)** امث۔ اڑواڑ، بلی، سہارا جس پر کوئی چیز قائم ہو۔ پکی مٹی کے برتن کا ٹوٹا ہوا ٹکڑا، ٹھیکرا۔

محاورہ:ٹھیک نکل جانا بھرم کھل جانا، سہارا جاتا رہنا؛ گھبرا جانا۔

**ٹھیکا(۱)** ے۔اند۔ (رک) ٹھیکہ۔

**ٹھیکا(۲)** ے۔اند۔ طبلے کی تھاپ سنگت، ڈھول بجانے کا ایک انداز؛ سُر، الاپ، راگ کی ایک قسم۔

محاورہ:ٹھیکا بھرنا گھوڑے کا اُچھل کود کرنا۔

محاورہ:ٹھیکا لگانا / بجانا طبلہ یا ڈھولک اس طرح بجانا کہ گانے والے کی آواز کو سہارا ملے۔

**ٹھیکرا** ی۔اند۔ رک: ٹھیک (۲)؛ پکی مٹی کے برتن کا ٹوٹا ہوا ٹکڑا، خصوصاً پیندا۔

محاورہ:ٹھیکرا اُٹھانا آنول نال اور دیگر زچگی کی آلائشوں کو برتن (جو عموماً مٹی

کا ہوتا ہے) میں ڈال کر اُٹھالے جانا اور کسی محفوظ جگہ گاڑ دینا۔

محاورہ: **ٹھیکرا ہو جانا** مٹی کے برتن کی مانند ہو جانا، بے وقعت ہو جانا، کسی کام کا نہ رہنا، ٹوٹ پھوٹ جانا۔

**ٹھیکری (۱)** ی، جزم ک۔امث۔ مٹی کے برتن کا چھوٹا ٹکڑا۔

**ٹھیکری پہرہ** پہرہ دینے کا ایک طریقہ جس میں ٹھیکریوں پر نام لکھ کر ایک گھڑے میں ڈال دیتے ہیں جس کے نام کی ٹھیکری نکل آئے اُس کا پہرہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **ٹھیکری رکھ لینا** بے مروتی کرنا، آنکھیں پھیر لینا۔

**ٹھیکری (۲)** ی، جزم ک۔امث۔ زنانہ پیڑو کا نچلا حصہ، زنانہ زیرِ ناف جس پر بال ہوتے ہیں۔

**ٹھیکرے** ی، جزم ک۔جمع، مذ۔ ٹھیکرا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**ٹھیکرے کی مانگ** بچی کی پیدائش پر دائی کے ٹھیکرے میں کچھ نقد ڈال کر نوزائیدہ کو اپنے لڑکے کی منگیتر بنا لینا، جو ایک پرانا دستور تھا۔

**ٹھیکروں کے مول** بہت سستے داموں، نہایت ارزاں قیمت پر۔

**ٹھیکہ** ے۔مذ۔ اجارہ، پٹا؛ بیٹھک، جائے قرار، ٹھکانا، ٹکاؤ۔ نیز ٹھیکا۔

**ٹھیکہ بندی** کھیت پٹے پر دینا۔

**ٹھیکہ بھینٹ** وہ نذرانہ جو ٹھیکہ لینے پر دیا جاتا ہے؛ پتی؛ چائے پانی (مجازاً: مٹھی گرم کرنا)۔

**ٹھیکہ پٹا** کھیت پٹے پر لینے کا اقرار نامہ۔

**ٹھیکہ حینِ حیات** اجارہ یا پٹا جو زندگی بھر کے لیے ہو۔

**ٹھیکہ دار** اجارہ دار، وہ شخص جس نے ٹھیکہ لیا ہو؛ (مجازاً) پورا ذمہ دار۔ نیز **ٹھیکے دار**۔

فعل مرکب، محاورہ: **ٹھیکہ دینا** اجارہ یا پٹا دینا۔

کہاوت: **ٹھیکہ لے اُس کام کا جو تجھ سے ہووے ٹھیک** جس کام کو انسان اچھی طرح سرانجام دے سکتا ہو اُسی کی ذمہ داری لینی چاہیے۔

محاورہ: **ٹھیکہ لینا** اجارہ لینا، کسی میعاد کے واسطے کسی چیز کا حق خریدنا؛ ذمہ لینا (بعض اوقات طنزاً)۔

**ٹھیکۂ مستاجری** کرائے پر لیا ہوا ٹھیکہ۔

**ٹھیکی** ے۔امث۔ دم لینے کی جگہ، جہاں مزدور سر سے بوجھ اُتار کر تھوڑی دیر کے لیے ٹھہرے؛ غلہ رکھنے کی جگہ، غلے کا انبار؛ وہ جگہ جہاں لکڑیاں بیچنے والے لکڑیاں جمع کرتے ہیں۔ نیز ٹیکی (ے)۔

محاورہ: **ٹھیکی لگانا** بوجھ سر سے اُتار کر دم لینا، چلتے چلتے تھک کر دم لینا؛ انبار لگانا۔

**ٹھیکنا** ے، جزم ک۔فعل لازم۔ سہارا لینا؛ ٹکنا۔

**ٹھیل** ے۔ چھوٹی بیل گاڑی۔

**ٹھیل گاڑی** دھکیل کر لے جائی جانے والی گاڑی (انگریزی میں: Wagon)۔

**ٹھیلا** ے۔مذ۔ ایک قسم کی گاڑی جس پر اسباب لاد کر اکثر ہاتھ سے دھکیلتے ہوئے لے جاتے ہیں، ریڑھا۔

فعل مرکب: **ٹھیلا لگانا** پھل یا اشیائے ضرورت کو چھوٹی ٹوکری یا ریڑھی پر رکھ فروخت کرنا۔

**ٹھیلنا** ے۔فعل متعدی۔ دھکا دینا، ٹہوکا دینا؛ دھکیلنا۔

**ٹھیلیا** ے، جزم ل۔مذ، ہ۔ ٹھیلا یا چھکڑا چلانے والا۔

**ٹھینٹ** ے، ن غنہ۔مذ، ہ۔ کان کا جما ہوا میل، میل کی گولی۔

**ٹھینٹھا** ے، ن غنہ۔مذ۔ کپاس کا ڈوڈا، پھٹی۔

**ٹھینگا** ے، ن غنہ۔مذ۔ انگوٹھا؛ سونٹا، ڈنڈا؛ عضوِ تناسل۔ (صف) **ٹھینگیل** (ے لین) لٹھ باز۔

محاورہ: **ٹھینگا باجنا** ہنسی اُڑنا، رسوائی ہونا۔

محاورہ: **ٹھینگا دکھانا/ نچانا** انگوٹھا ہلا کر چڑانا، چھیڑنا؛ (کنایۃً) صاف انکار کر دینا۔

**ٹھینگور** ے، ن غنہ، و مع۔مذ۔ بھگوڑے بیل کے گلے سے لٹکایا جانے والا ڈنڈا جو بھاگنے میں مزاحم ہوتا ہے۔

**ٹھیوا** ی۔مذ۔ (سنگ تراشی) بڑی قسم کا ستون بنانے کا پتھر، پتھر کا ایک سالم ٹکڑا جس سے بڑے سے بڑا ستون تیار ہو سکے۔ نگینے کا گھاٹ؛ انگوٹھی میں نگینہ جڑنے کی جگہ۔

**ٹھیونا** لیٹا زبر ٹھ، جزم و۔ گھوڑے کے سُم اور ٹخنے کے درمیان کا حصہ۔

**ٹھیہا** زیر ٹھ، شد زبری۔مذ۔ رک: ٹھیا۔



**ث** ثے ثا۔ امث۔ اُردو حروفِ تہجی کی تعداد کے لحاظ سے گیارھواں اور صوتی اعتبار سے دسواں، عربی حروفِ تہجی (ابتث) کا چوتھا اور فارسی کا پانچواں حرف۔ ثائے مثلثہ (یعنی تین نقطوں والی)، نیز ثائے مخذ بھی کہلاتا ہے۔ اِس کا تلفظ زبان کی نوک کو اُوپر کے دانتوں کی نوک سے ملا کر خفیف رگڑ کے ساتھ سانس کے اخراج سے ادا ہوتا ہے۔ اُردو میں اس کی آواز "س" سے ملتی جلتی ہے۔ اِس کا شمار حروفِ لثویہ (مسوڑوں سے ادا ہونے والے حروف) اور حروفِ مہموس (خفی الصوت) میں ہے۔ "ابجد" کی ترتیب میں یہ تیسواں حرف ہے۔ جمل میں پچاس عدد ۵۰۰ کا حامل۔ اُردو میں یہ حرف عموماً عربی الاصل الفاظ میں آتا ہے اور حروفِ شمسی میں سے ہے۔ لفظ کے شروع، درمیان اور آخر میں آسکتا ہے جیسے 'ثابت'، 'ثاقب'، 'ثالثی' اور 'ثالوث' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Theh" جبکہ اِس کا کوڈ نمبر "U+062B" ہے۔

## ث ۔ ا

**ثابت** زیرب۔ صف، ع۔ اپنی جگہ یا حالت پر برقرار، باقی، محکم، قائم، سالم، پورا، جو ٹوٹا پھوٹا شکستہ یا زخم خوردہ نہ ہو؛ دلیل سے روشن، مانا ہوا؛ درست؛ بے لوث۔

**ثابت اُلاصل** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ص) وہ حدیث جو قوی، متواتر یا صحیح حدیث کی تعریف میں آئے۔

**ثابت اُلحواس** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ص) درست حواس رکھنے والا، سمجھ دار۔

**ثابت خانی** امیر؛ بادشاہ کے ذاتی محافظ۔

**ثابت شدہ** جسے ثابت کیا جا چکا ہو، جس کا ثبوت مل چکا ہو۔

**ثابت قدم** اِرادے کا پکا، پیچھے نہ ہٹنے والا۔

کہاوت: **ثابت قدم سب جگہ ٹھاویں** مستقل مزاج آدمی کا ہر جگہ ٹھکانا ہے ہر کوئی اس کو قبول کرتا ہے۔

**ثابت قدمی** استقامت؛ ثابت قدم کا اسمِ کیفیت۔

کہاوت: **ثابت کر تب منہ پر مار** پہلے جرم ثابت کرو پھر کچھ کہنا۔

محاورہ: **ثابت کرنا** پایۂ ثبوت کو پہنچانا؛ تحقیق کرنا۔

محاورہ: **ثابت ہونا** قائم ہونا، مستقل ہونا؛ ظاہر ہونا، معلوم ہونا، پتہ چلنا۔

**ثابتہ** لیٹا زیرب، زبرت۔ امذ۔ قائم ستارہ جو حرکت کرتا دکھائی نہ دے۔ جمع: **ثوابت**۔ نیز رک: **اَعیانِ ثابتہ**۔

**ثادت** زبرد۔ مث۔ صف۔ فربہ (عورت)۔

**ثار(۱)** امذ۔ خون کا بدلہ، قصاص، مقتول کا انتقام۔ (صف) ثائر بدلہ لینے والا۔

**ثار(۲)** امذ۔ سیر کا مُعرب؛ اَسّی تولے یا ۱۶ چھٹانک کا وزن۔

**ثافسیا** زیرف، جزم س۔ امذ۔ ایک نباتی گوند جو ایک پہاڑی پودے سے نکلتا اور نہایت زہریلا ہوتا ہے۔ دوا کے طور پر مستعمل۔

**ثاقب** زیرق۔ صف، ع۔ روشن، چمکیلا (ستارہ)؛ بُراق (ذہن)؛ سُوئے کی طرح چھیدنے والا (درد یا ٹیس)۔

**ثاقول** ومع۔ امذ۔ ڈوری میں بندھا ہوا سیسے کا ٹکڑا جسے لٹکا کر دیوار کی سیدھ ناپتے ہیں۔ نیز **شاقول**، سہاول۔

**ثاقل** زیرق۔ صف۔ بھاری، وزنی؛ پورے وزن کا۔

**ثالث** زیرل۔ صف، ع۔ تیسرا، ترتیب میں تیسرے مقام پر۔ دو فریقوں کے درمیان جھگڑا چکانے والا۔ پنچ، حکم۔ (امث) **ثالثی**۔

**ثالث بالخیر** (زیرب، غم ا، جزم ل) نیک نیتی سے فیصلہ کرنے والا، غیر جانب داری سے فیصلہ کرنے والا۔

**ثالثِ حصری** فریقین کا مانا ہوا حکم۔

**ثالث نامہ** پنچوں کا تحریری فیصلہ؛ پنچوں کا فیصلہ۔

صف: **ثالثہ** تیسری، تیسرا۔

**ثالثی** پنچایت؛ پنچایت کا فیصلہ، صلح صفائی کرانے کا عمل۔

**ثالوث** ومع۔ امذ، ع۔ تین کا مجموعہ: عیسائی عقیدہ تثلیث کی رُو سے خدا، مسیح اور روح القدس۔ نیز **ثالوثِ اَقدس**۔

**ثالوث الجمال** تین خوبیوں والا؛ نہایت حسین۔

**ثالیل** ی۔ جمع، مذ۔ جسم پر اُبھرنے والی گلٹیاں، پستانوں کی چوچیاں۔

**ثامن** زیرم۔ صف، ع۔ (وہ عدد وغیرہ) جو ترتیب میں سات کے بعد اور نو سے پہلے ہو، آٹھواں۔ نیز صیغۂ جمع: **ثامنہ**۔ مثال: **عشرۂ ثامنہ** آٹھویں دہائی۔

**ثامر** زیرم۔ صف۔ پھلا ہوا درخت؛ پھل دار پودا۔

**ثانوی** زبرن۔ صف، ع۔ دوسرے درجے پر، ضمنی، تحتی۔

**ثانوی تعلیم** ابتدائی تعلیم کے بعد کا درجہ؛ تحتانی اور فوقانی کے درمیان۔

**ثانوی کور** (وج) رگوندا، سبز کور۔

**ثانی** صف، ع۔ دوسرا، دُوم؛ جواب، مدِ مقابل؛ جوڑی دار۔

متعلق فعل: **ثانیاً** دوسرے، یہ کہ، دوسری بار۔

**ثانی اَلذکر** جس کا ذکر اوّل کے بعد کیا گیا ہو جس کا تذکرہ بعد میں آیا ہو، مؤخر الذکر۔

**ثانیہ** زیرن، زبری۔ اند، ع۔ ایک منٹ کا ساٹھواں حصہ، دقیقہ، سیکنڈ۔ نیز ثانی (رک) کی تانیث۔

**ثائب** زیرء۔ مث۔ بارش کے بعد یا شروع ہونے سے پہلے چلنے والی ہوا۔

## ث ۔ ب

**ثبات** زبر ث۔ اند، ع۔ پائیداری، برقراری؛ قیام، استحکام؛ صبر و تحمل؛ استقرار۔

**ثباتِ رائے** (ع) رائے کی مضبوطی۔

**ثبات** پیش ث۔ اند۔ مجبوری، معذوری۔

**ثبت** زبر ث، جزم ب۔ صف۔ نقش کیا ہوا؛ لکھا، درج کیا ہوا۔

**ثبت** پیش ث، زبر ب۔ اند۔ ہجوم، بھیڑ۔

**ثبوت** پیش ث، وم ع۔ اند، ع۔ دلیل، شہادت، سَند؛ اُستواری، پائیداری، ثبات۔

**ثبوتِ استحقاق** (بترکیب فارسی) حصہ دار ہونے کا ثبوت۔

**ثبوتِ بدیہی** ایسا ثبوت جو ظاہراً صحیح معلوم ہو۔

**ثبوتِ تردیدی** (بترکیب فارسی) وہ ثبوت جو دوسرے کے رد میں ہو۔

**ثبوتِ ضمنی** وہ ثبوت جو کسی دوسرے ثبوت کے ضمن میں آئے۔

**ثخن** زیر ث، جزم خ۔ اند۔ موٹائی، حجم؛ دل۔

## ث ۔ د

**ثدی** زبر ث۔ امث۔ (حیوانات) تھن، پستان۔ (تثنیہ) ثدیان۔ جمع: اَثداء۔

**ثدیا** اُبھری ہوئی چھاتیوں والی عورت۔

## ث ۔ ر

**ثر** زبر ث، شدر۔ مذ۔ جدا کرنا، بکھیرنا۔

**ثرا** اند۔ مٹی؛ قدموں کے نیچے کی زمین؛ زمین کا نچلا طبقہ۔ نیز تحت الثرا۔ نیز ثریٰ (ثرا)۔

نقرۂ دعا: **طاب ثراہ** اُس کی قبر کی مٹی معطر رہے۔ بزرگ مرنے والوں کے حق میں دعا۔

**ثرب** زبر ث، جزم ر۔ امث۔ چربی کی چادر جو معدہ اور آنتوں پر ہوتی ہے؛ جھلی کا غلاف جس میں جنین لپٹا ہوتا ہے۔ پیٹ کے اندر کی جھلی۔

**ثرم** زبر ث، زبر ر۔ اند۔ (عروض) زحافاتِ مرکب کی ایک قسم، یہ اجتماع قبض و ثلم یعنی جس رُکن کے صدر و ابتدا میں پہلے وتد مجموع اور پھر ایک سبب خفیف ہو تو اُس کے ساکن کو نکال کر ڈالنا پھر وتد کے متحرکِ اوّل کو ساقط کرنا۔

**ثروت** زبر ث، جزم ر، زبر و۔ امث، ع۔ مال و دولت کی کثرت، خوش حالی، مالی فراغت۔

**ثریٰ** زبر ث، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ زمین کے نیچے کی مٹی۔

**ثریا** پیش ث، جزم ر، شدی۔ امث، ع۔ چھ ستارے جو آسمان پر ایک آویزے کی شکل میں یکجا نظر آتے ہیں۔ قدیم عقیدے کے مطابق سات بہنیں تھیں جن میں سے ایک بہن گم ہوگئی۔ نظم پرویں، سات سہیلیوں کا جھمکا۔ نیز عِقدِ ثریا۔

**ثرید** زبر ث، ی۔ اند، ع۔ عرب کا ایک کھانا جو شوربہ روٹی پر مشتمل ہوتا ہے۔

## ث ۔ ع

**ثعبان** پیش ث، جزم ع۔ اند، ع۔ بڑا سانپ، اژدھا۔

**ثعلب** زبر ث، جزم ع، زبر ل۔ امث، ع۔ لومڑی، لومڑی کا نر یا لومڑی کی جنس۔

**ثعلبِ مصری** ایک پودے کی جڑ جس کے پتے پیاز کی مانند ہوتے ہیں۔ اس کا ذائقہ میٹھا ہوتا ہے اور دوا کے طور پر بھی استعمال کی جاتی ہے۔ نیز خصیۃ الثعلب (غم اغم ل)۔

## ث ۔ غ

**ثغا** پیش ث۔ امث۔ بکری کی آواز، منمناہٹ۔

**ثغر** زبر ث، جزم غ۔ امث، ع۔ سرحد، دو ملکوں کے بیچ میں حد فاصل، جمع: ثغور سرحدیں۔ نیز فوج کی سرحدی چوکیاں۔

## ث ۔ ف

**ثفل** پیش ث، جزم ف۔ اند۔ پھوک (وج)، کسی رسیلی چیز کو چوسنے کی بعد باقی رہ جانے والا فضلہ۔

**ثفل دان** دسترخوان پر چوسی ہوئی ہڈیاں وغیرہ رکھنے کا برتن۔

## ث ۔ ق

**ثقابت** زبر ث، زبر ب۔ مث۔ جلایا جانا؛ آگ کا جلنا۔

**ثقافت** زبر ث، زبر ف۔ امث، ع۔ کسی گروہ انسانی کے تمدن کی امتیازی خصوصیات۔

**ثقافی یلغار** کسی تہذیب پر کسی دوسری تہذیب کا حملہ۔

**ثقال** زیرث۔جمع۔مذ۔ اہم شخصیتیں،ثقہ،معتبر،بھاری بھرکم لوگ۔اصلاً: بھاری وزن۔

صف: **ثقیل** بھاری بھرکم،بوجھل۔

**ثقالت** زبرث،زبرل۔امث،ع۔ وزن داری،بوجھل ہونا،بھاری پن،گرانی؛تحریر یا تقریر میں مشکل الفاظ کا استعمال۔سہولت اور روانی کی ضد۔

**ثقالہ** زیرث،زبرل۔امذ،ع۔ وہ بوجھ جو پاسنگ کے لیے ترازو پر رکھا یا لٹکایا جائے۔

**ثقاوہ** زبرث،زبرو۔امذ،ع۔ پانی کا وہ چھوٹا حوض جو نہانے کے اکثر غسل خانوں میں بنا دیتے ہیں؛مسجد میں بنی ہوئی پانی کی ٹنکی؛عام پانی کو ذخیرہ کرنے کا ظرف یا جگہ۔

**ثقاہت** زیرث،زبرہ۔امث،ع۔ سنجیدگی،بُردباری،باوقار،معتبر ہونا۔

**ثقبہ** پیش ث،جزم ق،زبرب۔امذ۔ سوراخ،چھید،مسام،آنکھ کی پُتلی کا تِل۔

**ثقت** زیرث،زبرق۔امث۔ ثقاہت،ثقہ پن۔

**ثقل** زبرث،زبرق۔صف۔مذ،ع۔ گراں قدر،قیمتی؛اہم اشیا،سامان۔ (تثنیہ)**ثقلین**۔

**ثقل** زیرث،جزم ق۔امذ،ع۔ بوجھ،وزن،بوجھل پن؛(طب) معدے کی گرانی،سوءِہضم۔جمع: **اثقال**۔تفضیل: **اثقل** بہت بھاری۔

**ثقلِ سماعت** بہرا پن،گراں گوشی۔نیز **ثقلِ سمع**۔

طبیعیات: **کششِ ثقل** اجزائے مادہ کی کششِ باہمی؛زمین کی اپنے مرکز کی طرف کشش۔

**ثقلین** زبرث،زبرق،ے لین۔تثنیہ،ع۔ دو گراں قدر اہم اشیا؛دونوں جہان،دونوں انواع۔بعض کے نزدیک ثقلین سے مراد جن و بشر ہے۔شیعی عقیدے میں: قرآن اور عترتِ نبوی ﷺ۔نیز **ثقلان**۔

**ثقوب** زبرث،ومع۔صف۔ (آگ کا) فیروزاں ہونا،(ستارے کا) چمکنا،چمک،روشنی؛(رائے کا) نافذ ہونا۔

**ثقہ** زیرث،زبرق۔صف،ع۔ باوثوق،معتبر،متین،سنجیدہ،جس کے قول و فعل پر اعتبار ہو،قابلِ اعتبار۔جمع: **ثقات** معتبر لوگ۔

**ثقہ بدمعاش** پرہیزگاروں کی سی شکل بنا کر بدمعاشی کرنے والا۔

**ثقیل** زبرث،ی۔صف،ع۔ وزنی،بھاری،بوجھل،جو پیٹ میں گرانی پیدا کرنے،دیرہضم۔

## ث۔ک

**ثکلان** زبرث،جزم ک۔صف۔ غم زدہ؛جس کا کوئی مرجائے۔

**ثکول** زبرث،ومع۔صف۔مث۔ وہ عورت جس کا بچہ فوت ہو گیا ہو۔

## ث۔ل

**ثلاثہ** زبرث۔صف،ع۔ تین،تین تین (کی ٹکڑیوں) میں بٹے ہوئے کا ایک حصہ۔نیز **ثُلثہ**۔**ثلاثی** (پیش ث) سہ گانہ،تین اجزا پر مشتمل۔

**ثُلاثی** پیش ث۔صف،ع۔ تین سے منسوب،تین (جزو) والا۔

**ثلاثیات** پیش ث،زیرث،شدی۔جمع،مث،ع۔ (اصولِ حدیث) وہ احادیث جن میں مؤلف اور حضرت محمد ﷺ کے درمیان صرف تین واسطے ہوں۔

**ثلاجہ** زبرث،شدل،زبرج۔امذ۔ برف کی چٹان یا تو دہ جو سمندر میں بہہ کر آئے اور جس کا صرف ایک کونہ اُوپر دکھائی دیتا ہے۔انگریزی میں: Glacier۔

**ثلث** پیش ث،پیش ل۔صف۔ ایک تہائی،۱/۳؛خطاطی کی ایک قدیم روش۔

**ثلثدہ** زبرث،جزم ل،زبرث،زبرد۔امذ۔ ایک قسم کی روئیدگی جو انفوس کی جڑ کے پاس اُگتی ہے عرب اسے جلنار صغیر کہتے ہیں۔

**ثلج** پیش ث،جزم ل۔امث۔ برف جو آسمان سے گرے یا جمائی جائے۔

**ثلم** زبرث،جزم ل۔امذ۔ (عروض) ایک زحاف کا نام: کسی رکنِ بحر کے شروع میں وتد مجموع ہو تو اُس کے پہلے متحرک حرف کو ساقط کر دینا۔

مثال: فعولن سے عولن جسے فِعلن سے بدل دیتے ہیں۔

## ث۔م

**ثم** پیش ث،شدز برم۔حرفِ عطف،ع۔ پھر،دوبارہ،مکرر(بطور تاکید) مثال: آمین ثم آمین!

**ثمان** زبرث۔عدد۔ آٹھ،ہشت،(ہندسوں میں)۸۔

صف: **ثمانی** ہشت پہلو۔جمع: **ثمانیہ**،**ثمانون** اَسّی۔

**ثمبرگ** زبرث،جزم م،زبرب،جزم ر۔ (نباتیات) پھول کے بھچے یا بیض دان کی پتی۔ایسی کئی پتیاں مل کر بقچہ بناتی ہیں۔نیز **ثمر برگ**۔

**ثمر** زبرث،زبرم۔امذ،ع۔ پھل،درخت کا بار،میوہ۔مجازاً: حاصل،نتیجہ؛جزا۔جمع: **ثمار**۔

**ثمرِ بہشت** قلمی آم کی ایک قسم۔

محاورہ: **ثمر پانا** کوشش کا پھل ملنا،کامیابی حاصل ہونا۔

**ثمرِ پیش رس** موسم کا پہلا پھل جو ہاتھ میں آئے۔
**ثمر قند** میٹھے پھلوں کا رس۔
**ثمرِ گل** پھول کا مرکزی حصہ جس میں پتیاں جڑی ہوتی ہیں۔
**ثمرور** پھل دینے والا درخت۔
**ثمرہ** زبرث، زبرم۔اند، ع۔ حاصل، نتیجہ؛ پھل، میوہ؛ بدلہ۔
**ثمن (۱)** زبرث، زبرم۔امث، اند، ع۔ قیمت، دام؛ شے کا معاوضہ جو جنس یا نقد کی صورت میں ہو۔
**ثمن (۲)** زبرث، زبرم۔امث۔ سمن (چنبیلی) کا ایک املا۔
**ثُمن** پیش ث، زبرم۔صف۔ آٹھواں (1/8)؛ ہشت پہلو۔ نیز ثمّن (پیش م، زبرث، شدزبرم)۔
**ثمود** زبرث، ومع۔اند۔ ازروئے صحائف ایک قدیم غیر مہذب قوم جس پر عذابِ الٰہی نازل ہوا۔
**ثمین** زبرث، ی۔صف، ع۔ قیمتی، گراں بہا، بیش قیمت۔
**ثمینہ** زبرث، ی، زبرن۔صف۔ بیش بہا شے، گراں قیمت چیز۔ ثمین (رک) کی تانیث۔

## ث۔ن

**ثنا (ء)** زبرث، ع۔ مدح، قصیدہ خوانی۔ جمع: ثنایا مدحیں؛ نیز سامنے کے دانت۔
**ثناخواں** زبان سے کسی کے محاسن کا اعتراف کرنے والا (خصوصاً شعر میں)۔ نیز ثنا گر۔
صف: ثناگستر (پیش گ، جزم س، زبرت) (ع۔ف) مداح، تعریف کرنے والا۔
**ثنائی** زبرث۔صف۔ تعریف کرنے والا، مدح کرنے والا۔
**ثُنائی** پیش ث۔صف۔ دو اجزا کا مرکب؛ دوحرفی لفظ؛ کسی بحر کا وہ رکن جس میں دو زحاف واقع ہوں۔ دو پرتی (انگریزی:Binary)۔
**ثنوی** زبرث، زبرن۔صف عددی، ع۔ دو سے منسوب۔ دو خداؤں یا دو عظیم غیبی طاقتوں کا ماننے والا۔ نظامِ فطرت میں متضاد قوتوں کے عمل کا قائل۔ (امث)
صف: ثنویت۔ انگریزی میں: Dualism۔
**ثنی** زبرث۔صف۔ جانور کی کم سے کم عمر جو قربانی کے لیے ضروری ہے۔
**ثنیہ** زبرث، جزم ن، زبری۔اند، ع۔ (علم تشریح البدن) جھلی کی تہہ یا شکن یا پردہ جیسے کہ زبان کے نیچے۔

## ث۔و

**ثواب** زبرث۔اند، ع۔ جزائے خیر، بھلائی، نیکی، عبادت کا انعام۔
محاورہ: **ثواب بخشنا** تلاوت یا خیرات کا جو اجر شرع کی رُو سے متوقع ہو وہ نام بنام کسی مردے یا مُردوں کو ہبہ کرنا، مرے ہوئے کو ثواب پہنچانا۔
محاورہ: **ثواب پہنچانا** کارِ خیر کا صلہ دوسرے کو دینا۔ (۲) فاتحہ درود کا ثواب کسی دوسرے کو پہنچانا۔
کہاوت: **ثواب نہ عذاب کمر ٹوٹی مفت** بے سود کام کے لیے کہا جاتا ہے۔
**ثوابت** زبرث، زیرب۔جمع، مذ، ع۔ وہ ستارے جو کسی مدار پر گردش کرتے ہوئے نظر نہیں آتے۔ واحد: ثابتہ۔
**ثوابی** زبرث۔اند۔ ثواب کمانے والا، ثواب حاصل کرنے والا۔
**ثُواج** پیش ث۔امث۔ بھیڑ کی آواز، ممیاہٹ۔
**ثوب** ولین۔اند، ع۔ کپڑا، لباس، پوشاک۔ جمع: ثیاب۔
**ثوبان** ولین۔اند۔ بازگشت، واپس آنا۔
**ثور** ولین۔اند، ع۔ بیل، بچار؛ قدیم نجوم کے مطابق آسمان کے بارہ برجوں میں سے دوسرا۔
**ثورِ بازاری** حصص کے بازار میں یکبارگی تیزی؛ قیمتوں کا دفعتہً چڑھاؤ۔
**ثوران** ولین۔اند۔ ہیجان، جوش، سیلان، خون۔
**ثوم** ومع۔اند۔ لہسن، تھوم۔
**ثومون** ومع۔اند۔ خاکسی کی طرح ایک نبات کے بیج کا نام۔ تخمِ زرداب۔ نیز ثومرون۔

## ث۔ی، ے

**ثیابت** زبرث، زبرب۔امث، ع۔ شادی شدہ ہونا، ثیب (رک) کا اسم کیفیت۔ ثیوبت (پیش ث، ومع، زبرب)۔
**ثیب** زبرث، شدزبری۔امث، ع۔ وہ عورت جو مرد سے خلوت کر چکی ہو، بیاہی ہوئی عورت، کنواری کی ضد۔ نیز ثیبہ۔
**ثیاب** زیرث۔جمع، مذ۔ رک: ثوب جس کی یہ جمع ہے۔
**ثیل** ی۔امث۔ بید گیاہ، ایک بیل جس کی شاخیں زمین پر پھیل جاتی ہیں، پتے بانس کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں، مویشی اِسے شوق سے چرتے ہیں۔
**ثیوبت** پیش ث، ومع، زبرب۔امث، ع۔ شادی شدہ ہونا۔ نیز ثیابت۔

# ج

ج جیم، جا۔ جیم تازی۔ اند۔ اُردو حروفِ تہجی کا شمار کے لحاظ سے گیارھواں اور صوتی اعتبار سے بارھواں، دیوناگری کا آٹھواں، فارسی کا چھٹا اور عربی کا پانچواں حرف؛ حکی مصمتہ جو زبان کے تالو سے لگ کر رگڑ کھانے سے پیدا ہوتا ہے۔ جدید صوتیات کی رُو سے مستقل صوتیہ ہے۔ ہندی الفاظ میں بعض اوقات ''ز'' کا بدل۔ تقویم میں اِس سے سہ شنبہ (منگل) مراد لیا جاتا ہے، علم ہیئت میں برج سرطان کی علامت ہے۔ شکل میں جُمل (اُونٹ) کے سر اور گردن سے مشابہ۔ متنِ قرآن کے رموز واوقاف میں وقفِ جائز کے لیے استعمال ہوا ہے۔ ابجد کے حساب میں اِس کی قدر ۳ کے برابر ہے، عربی کے حروفِ قمری میں شامل ہے یعنی اگر اس سے پہلے "ال" آئے تو لام اپنی آواز دیتا ہے۔ لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے جیسے 'جہاز'، 'کاجل'، 'فجر' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آسکتا ہے، جیسے 'معالج'، اور 'راج'، 'کاج' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Jeem" اور اِس کا کوڈ "U+062C" ہے۔

## ج۔ا

جا(۱) امث، ف۔ جگہ، مقام؛ موقع، محلِ وقوع، ٹھکانا؛ گنجائش۔ نیز جائے/ بجائے، مثلاً: نقد کی جا/ جائے/ بجائے جنس؛ جس، جو۔

جابجا اِدھر اُدھر؛ جگہ جگہ۔

محاورہ: جابجا کہنا بُرا بھلا کہنا۔

محاورہ: جا بھڑنا لڑ پڑنا؛ مقابلہ کرنا۔

محاورہ: جا چمٹنا زبردستی تعلق پیدا کرنا۔

محاورہ: جا دھمکنا بہت جلد اور اچانک جا پہنچنا۔

کہاوت: جا سے جا کو کام سوئی تا کو رام جس سے تجھے کام پڑے وہی تیرا خدا ہے۔ (تا کو = تیرا، تیرے لیے)۔

کہاوت: جا کارن موںڈ منڈایا، وہی دکھ آگے آیا جس مصیبت اور محنت سے بچنا چاہا وہی پیش آئی۔

کہاوت: جا کے پاس رہیے، تا کی ہی سے کہیے جس کے پاس رہو اس سے متفق الرائے ہونا چاہیے۔

کہاوت: جا سے جا کو کام سوئی تا کو رام جس سے تجھے کام پڑے وہی تیرا خدا ہے۔ تا کو = تیرا، تیرے لیے۔

محاورہ: جا ضرور بند ہونا قبض ہونا۔

محاورہ: جا ضرور خطا ہو جانا بے خبری میں پاخانہ نکل جانا۔

جا(۲) ۔ جانا سے صیغۂ امر۔ نیز اختصار۔ بول چال میں زورِ کلام کے لیے۔ مثلاً: جا تیرا بھلا ہوا۔ جا بس دیکھ لیا۔

فعل مرکب: جا پہنچنا پہنچ جانا۔

محاورہ: جا لینا جا کر پکڑ لینا۔

فعل مرکب، محاورہ: جانے دینا جانے کی اجازت دینا، بُھلا دینا؛ درگزر کرنا۔

جاب امث۔ ایک طرح کی کچھ سوکھی اور کچھ سبز گھاس جو جانور کے چارے کے طور دی جاتی ہے۔ سانی، کُٹی؛ چھینکا جو منہ پر باندھتے ہیں۔ نیز جابی چھوٹے جانوروں کے منہ پر باندھنے کا چھینکا۔

جاذب زیرب۔ اند۔ کھینچنے والا، کشش کرنے والا۔

جابر زیرب۔ صف، ع۔ جبر کرنے والا، ظالم، زبردستی کرنے والا، جفا کار۔

جابل زیرب۔ صف۔ نرم، ملائم، آسانی کے ساتھ مختلف شکل قبول کرنے والا۔

جابلسا پیش ب، جزم ل۔ اند۔ علم۔ مغرب کی جانب دنیا کی آخری مفروضہ حد اور مفروضہ شہر کا قدیم نام۔

جابلقا پیش ب، جزم ل۔ اند۔ عَلَم۔ مشرق کی جانب دنیا کی آخری حد اور ایک مفروضہ شہر کا قدیم نام۔

جابیہ زبرج، زیرب۔ اند۔ پتھر کا حوض جس میں جانوروں خصوصاً اُونٹوں کو پانی پلایا جاتا ہے۔

جاپ اند، ہ۔ جپنے، بار بار کوئی نام یا کلمہ دوہرانے/ رٹنے کا عمل؛ ورد، وظیفہ۔

کہاوت: جاپ کے برتے پاپ اِس اُمید پر گناہ کرنا کہ معاف کر دیا جائے گا۔

جاپ تاپ ذکر اور ریاضت۔

جاپک (زبرپ) جپنے والا، وہ شخص جو وظیفہ کرے۔ فعل متعدی: جاپنا۔

جاپا اند، ہ۔ زچگی، پیدائش، بچے کی ولادت۔

جاپن زبرپ۔ اند، س۔ وقت گزاری؛ وقت گزارنا۔

جات(۱) اند، ہ۔ نسل، قومیت، اصل۔ نیز ذات (جات کا مؤرد یا معرب)۔

کہاوت: جات جمات پوچھے نہ کوئی، کرتی پہن تلنگا ہوئے اِس زمانے میں ذات پات کوئی نہیں پوچھتا۔ وردی پہن کر سپاہی بن جاتا ہے۔

کہاوت: جات ذات پوچھے نہ کوئی، جو ہر کو بھجے سو ہر کا ہوئے خدا کے نزدیک ذات کی کوئی پوچھ نہیں۔ جو اس کی عبادت کرے۔ خدا اسی کو پسند کرتا ہے۔

جات(۲) صف، ہ۔ زائیدہ، جنا ہوا۔ نیز جاتا۔

**جاترا** جزم ت۔امث،ہ۔ یاترا (رک) کا عوامی تلفظ۔

**جاتری** تیرتھ یا زیارت کرنے والا؛ مسافر۔نیز جاترک۔

**جاتک (۱)** زبرت۔اند۔ ایک درخت جس کے گوند کو ہینگ کہتے ہیں۔ انجدان۔

**جاتک (۲)** زبرت۔امث،ہ۔ بچے کی پیدائش پر ادا کی جانے والی ایک رسم۔

**جاتکا** زیرت۔امث۔ بدھ مذہب کی کتابیں جن میں مہاتما بدھ کے سابقہ جنموں کا حال مذکور ہے۔

**جاٹ** اسمِ جنس۔اند،ہ۔ راجپوتوں کی ایک شاخ جن کی بابت عقیدہ ہے کہ شِو جی کی جٹا سے پیدا ہوتے تھے۔(مث) جاٹنی، جٹی۔

کہاوت: **جاٹ رے جاٹ تیرے سر پر کھاٹ، تیلی (ے) رے تیلی تیرے سر پر کولھو** بے معنی اور مہمل بات کے موقع پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **جاٹ کہے سن جاٹنی یا ہی گاؤں میں رہنا، اُونٹ بلیا لے گئی تو ہاں جی ہاں کہنا** بستی والوں کا ساتھ دے کر ہی وہاں رہا جا سکتا ہے۔

کہاوت: **جاٹ کی بیٹی (بابا) بائی جی نام** ادنیٰ ہو کر بڑائی کا دعویٰ کرنے والے کی نسبت کہتے ہیں۔

کہاوت: **جاٹ کی بیٹی برہمن کے گھر آئی** ادنیٰ ہو کر عزت پائی۔

کہاوت: **جاٹ مرا تب جانیے جب تیرھویں تیجا ہو جائے** جاٹ بڑی سخت جان قوم ہے۔ جب تک اس کی تیجا یا تیرھویں نہ ہو جائے اس کو مرا ہوا نہیں جاننا چاہیے۔ مراد یہ کہ جب تک کسی ناپسندیدہ شخص کے ہٹ جانے کا یقین کامل نہ ہو اطمینان نہیں ہو سکتا۔

کہاوت: **جاٹ نہ جانے گن کرا اور چنا نہ جانے باہ، جاٹ کے سر گھونسڑا اور چنے کے سر چھاہ** جاٹ اچھی بات کو نہیں جانتا اور چنا سخت خشک ہوتا ہے، جاٹ تو جوتے سے درست ہوتا ہے اور چنے کھا کر چھاچھ پی جائے تو اچھی رہتی ہے۔

**جاثمہ** زیرث، زبرم۔جمع۔مذ۔ پرندوں کی وہ انواع جن کے پنجے رسی، تار یا اڈے پر بیٹھنے کے لیے موزوں ہیں (حیوانیات)۔نیز عُصفوریہ۔

**جاثلیق** زیرث،ی۔ مسلمان ممالک میں عیسائی پادری۔ اِن کے تفصیلی درجات یہ ہیں: بطریق، جاثلیق، بطران، اُسقف، قِسّیس اور شماس۔

**جاثی** ی۔اند،ع۔ رکوع میں گیا ہوا، راکع۔

**جاثیہ** زیرث۔امث،ع۔ دو زانو ہو کر بیٹھنا؛ قرآن مجید کی پینتالیسویں سورت کا نام۔

**جاجک** زبرج۔اند،ہ۔ بھینٹ چڑھانے والا (پنڈت)۔

**جاجکی** زبرج۔اند۔ پھیری لگا کر گانے اور کمانے والا گویا، بھاٹ، طنبورہ بجانے والا۔

**جاجم** زبرج۔امث،ت۔ موٹے کپڑے کی چھپی ہوئی چادر جو دری کے اُوپر بچھائی جاتی ہے۔نیز جازم۔

**جاحد** زیرح۔صف۔ منکر، اِنکار کرنے والا (باوجود جاننے کے)، تجاہلِ عارفانہ۔

**جادو** ومع۔اند،ف۔ سحر، افسوں، منتر، ٹوٹکا؛ کمال کی بات۔

محاورہ: **جادو اُلٹ دینا** ایسا افسوں پڑھنا کہ جادو کا اثر اُس کے کرنے والے پر پلٹ جائے۔

**جادو بھرا** مؤثر، جس میں دل لبھالینے کی طاقت ہو۔

کہاوت: **جادو برحق کرنے والا کافر** جادو کے ثبوت اور جادوگر کی مذمت میں بولا جاتا ہے۔

محاورہ: **جادو جگانا** سحر کو تازہ کرنا/آزمانا، سحر کو عمل میں لانا۔

محاورہ: **جادو چلانا** ٹونا کرنا؛ کسی پر تعویذ دھاگے سے افسوں کرنا۔

محاورہ: **جادو کرنا** رک: **جادو چلانا**۔

کہاوت: **جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے** تدبیر وہی اچھی جو کارگر ہو اور دشمن بھی اُسے مانے۔

**جادوگر** ومع، زبرگ۔اند۔ کمال دکھانے والا، جادو کرنے والا، ساحر، اوجھا۔

(امث) **جادوگرنی** جادو کرنے والی عورت۔

**جادہ** زبرد۔اند،ع۔ سڑک، پگڈنڈی، راستہ، راہ۔

**جادہ پیما** راستہ چلنے والا۔

**جادۂ اطاعت** تابع داری کا طریقہ؛ اطاعت کا دستور۔

**جادۂ مستقیم** سیدھا راستہ؛ راہِ حق۔

**جاذِب** زیرذ۔صف،ع۔ اپنی طرف کھینچنے والا، کشش رکھنے والا؛ چوسنے والا؛ سیاہی چوس (کاغذ)۔نیز جاذبہ (تراکیب میں)۔

**جاذبِ نظر** (مجازاً) نظر کو لبھانے والا، پُرکشش، دلکش۔

**قوتِ جاذبہ** جھکاؤ، میلان۔

**جاذبیت** کشش، دلکشی۔

**جار (۱)** اند،ع۔ پڑوسی، ہمسایہ؛ ساجھی، بیوپار میں شریک۔نیز جوار (زیرج) ہمسائیگی؛ آشنا، یار، عاشق۔

**جارِ مُلاصِق** قریبی ہمسایہ جسے حقِ شفعہ حاصل ہو۔نیز جوار (پیش ج)۔

**جار (۲)** اند۔ (قواعد) اسماء و افعال کو باہم ملانے اور اُن میں معنوی ربط پیدا کرنے والے حروف۔عربی میں ب، ت، ک، ل، و، وغیرہ اُردو میں پر، کو، میں وغیرہ

جو حروف کہلاتے ہیں۔ (عربی: جار = زور ڈالنے والا، چونکہ یہ حروف جن عربی اسماء کے ساتھ آتے ہیں ان کے آخری حرف کو مکسور کر دیتے ہیں)۔ ترکیب عطفی: جار و مجرور؛ حروف جارہ (شدر)۔

**جار** (۳) امذ۔ ہ۔ جوش، زور، تیزی، تندی۔

**جارا** امذ۔ سنار کی بھٹی جس پر کُٹھالی رکھی جاتی ہے۔

**جارج** (۱) امذ۔ اعلان، ڈھنڈورا۔ اسم فاعل: جارجی۔

**جارج** (۲) امذ۔ وہ بچہ جو آشنا کے نطفے سے ہو، حرامی بچہ۔

**جارجٹ** امذ۔ ایک قسم کا باریک ریشمی کپڑا۔

**جارح** لیٹا زیر۔ صف۔ امذ، ع۔ جنگجو، چڑھ آنے والا، جنگ میں پہل کرنے والا۔

**جارحانہ** جنگجویانہ، حملہ آورانہ۔

**جارحیت** (زیر، زیر ح، شد زبری) دوسرے ملک پر بلاوجہ حملہ، ناجائز چڑھائی؛ لڑائی میں پہل کرنا۔

**جاروب** وج۔ امث، ف۔ رک: جھاڑو۔

**جاروب کش** جھاڑو دینے والا، خاکروب۔

**جاروب کشی** جھاڑو دینے کا عمل۔

**جاری** صف، ع۔ رواں، بہتا ہوا؛ رائج، نشر ہونے والا، چلتا ہوا، نافذ۔

فعل مرکب، محاورہ: **جاری رکھنا** کام کیے جانا؛ بہتا ہوا رکھنا۔

**جاریہ** (۱) زیر، زبری۔ صف، ع۔ جاری (رک) کی تانیث۔ نیز صیغۂ جمع، مثلاً: صدقۂ جاریہ، فیوضِ جاریہ۔

**جاریہ** (۲) زیر، زبری۔ امث۔ کنیز، لونڈی؛ نابالغ لڑکی؛ کشتی، جہاز۔

**جاریہ باز** نابالغ لڑکیوں سے بدفعلی کرنے والا۔

**جاڑا** امذ، ہ۔ سردی، خنکی، سردی کا موسم، موسمِ سرما۔

**جاڑا بخار** کپکپی کے ساتھ چڑھنے والا بخار، ملیریا۔

محاورہ: **جاڑا پڑنا** بہت سردی ہونا، سردی پڑنا۔

کہاوت: **جاڑا روئی سے جاتا ہے یا دوئی سے** جاڑے میں یا تو روئی کی رضائی یا کمبل وغیرہ گرمی پہنچاتی ہے یا کسی کا ساتھ ہونا۔

**جاڑے کی چاندنی** نعمتِ رائیگاں، وہ دولت جو کام نہ آسکے؛ بے فائدہ چیز۔

کہاوت: **جاڑا ماہ نہ پوہ، جاڑا ہوا کا ہو** سردی اس وقت زیادہ ہوتی ہے جب ہوا چلے۔ خواہ کوئی مہینہ ہو۔

**جازم** زیر ز۔ صف، ت۔ پختہ، پکّا، مضبوط، راسخ۔

**عازم جازم** پکا ارادہ باندھے ہوئے۔

**جاست** جزم س۔ امذ۔ وہ جگہ جہاں انگور رکھے جاتے ہیں۔

**جاسوس** ومع۔ امذ، ع۔ مخبری کرنے والا؛ ایک بوٹی جو آنکھ کے علاج میں کام آتی ہے۔

**جاسوسی** مخبری کرنا، راز جوئی کرنا، خفیہ نویسی کرنا۔

**جاسون** ومع۔ امذ۔ ایک درخت انار سے مشابہ، اور اِس کا پھول۔ نیز جاسن، جاسی، جسوندی؛ گڑھل۔

**جاعل** زیر ع۔ صف۔ بنانے والا، کرنے والا۔

**جاغر** زبر غ۔ امذ۔ پرندوں کا پوٹا، چینہ دان، حوصلہ۔

**جافر** زبر ف۔ امذ۔ سیندور یا پھول؛ ٹکن۔

**جافری** جزم ف۔ امث۔ بانس کی کھپچیوں یا لکڑی کی پٹیوں سے بنی ہوئی جالی دار دیوار یا ٹٹی۔

**جافیہ** جزم ف، زبری۔ امث۔ بھیجے کی جھلی یا غلاف۔

**جاکٹ** زبر ک۔ امذ۔ ایک قسم کا موٹا اُونی کپڑا۔

**جاکڑ** زبر ک۔ امذ، ہ۔ ہیرنی پھیرنی کا سودا، اِس شرط پر خریداری کہ پسند نہ ہو تو واپس، تجارتی اشیا کا مشروط لین دین۔

**جاگ** امث، ہ۔ بیداری، شب بیداری۔ نیز جاگرت (زیر ر) بیدار، جاگرتی بیداری۔

**جاگنا** نیند یا غفلت سے ہوشیار ہونا۔

مثل: **جاگے سو پائے، سوئے سو کھوئے** ہوشیار آدمی کامیاب رہے گا جبکہ غفلت میں نقصان ہے۔

کہاوت: **جاگتے کو جگانا اُس کو چھیڑنا ہے** دانا کو عقل بتانا بیوقوفی ہے۔

کہاوت: **جاگتے کی کٹیا اور سوتے کا کٹڑوا** ہوشیار آدمی فائدہ اُٹھاتا ہے۔ غافل نقصان اُٹھاتا ہے۔

**جاگت** زبر گ۔ امث، ہ۔ بیداری، پہرہ دینا؛ حفاظت رکھنا۔

**جاگتی جوت** وج۔ صاحب کرامات یا اعجاز؛ کرشمۂ قدرت، معجزہ۔

**جاگری** زیر گ۔ امث۔ جاگیر (رک)۔ کچی کھانڈ، گڑ کی راب۔

**جاگزیں** پیش گ، ی۔ امث، ف۔ جگہ پکڑنے والا، ٹھہرنے والا، قائم۔

**جاگنا** جزم گ۔ متعلق فعل۔ بیدار ہونا، ہوشیار ہونا۔

**جاگیر** ی۔ امث، ف۔ زمین، گاؤں وغیرہ جو کسی کو سرکاری طور پر بخشے گئے ہوں۔ نیز جاگیرداریت۔

**جاگیرداری نظام** سرمایہ داری کے دور سے پہلے کی معیشت جو بادشاہت کا لازمہ تھی۔

**جال** اند، ف۔ دھاگوں رسیوں یا نائلون کی بُنی ہوئی بڑی سی جالی جس سے مچھلیاں اور پرندے وغیرہ پکڑتے ہیں؛ پیچیدہ سلسلہ؛ فریب، سازش؛ پیلو کا پیڑ۔

**جالِ ستون** (نباتات) نباتی ریشوں سے بنا ہوا تنہ۔

محاورہ: **جال بچھانا** مکر و فریب کی کوشش کرنا، کسی کو پھانسنے کے لیے پھندہ پھیلانا، اپنے مقصد کے حصول کے لیے کسی کو دھوکا کرنا۔ نیز **جال ڈالنا**، **جال پھیلانا**۔

محاورہ: **جال میں پھنسانا** کسی کو دھوکا دینا، فریب دینا (یا کوشش کرنا)۔

**جالا** اند۔ باریک ریشوں کا جال جو مکڑی اپنے اِردگرد تانتی ہے۔ نیز سفید جھلی نما گھر جو مکڑی کی قسم کا ایک اور کیڑا (کمھاری) دیوار کے کونوں یا درختوں وغیرہ پر بناتا ہے۔ آنکھ کے پردے پر چھا جانے والی سفید ڈوریاں جو آنکھوں کی بیماری ہے۔ پھپھوند جو سر کے وغیرہ میں پڑ جاتی ہے۔

**جالب** زیر ل۔ صف۔ اپنی طرف کھینچنے والا، کشش کرنے والا؛ بٹورنے، حاصل کرنے والا۔ علّت، سبب؛ عامل۔

**جالس** زیر ل۔ اند۔ بیٹھا ہوا، نشستہ، جلوس کرنے والا۔

**جالک** زبر ل۔ امث۔ گھوڑے کو سردی سے بچانے کے لیے اس پر ڈالنے والی چادر یا نمدہ۔

**جالوت** وم ع۔ علم۔ ایک بادشاہ جو طالوت سے لڑتا ہوا حضرت داؤدؑ کے ہاتھوں مارا گیا۔ مجازاً: ظالم۔

**جالہ** زبر ل۔ اند۔ ہوا بھر کر پھلائی ہوئی مشکوں پر تختہ ڈال کر بنائی ہوئی کشتی۔

**جالنی** اند۔ وہ کمرہ جس میں نقش و نگار بنے ہوئے ہوں یا تصاویر لگی ہوں۔

**جالی** (۱) امث۔ ایسی تعمیر یا بناوٹ جس میں چھید، سوراخ درزیں یا موکھے رکھے گئے ہوں۔ سخت ریشے جو پھل یا ترکاری میں زیادہ پکنے سے پڑ جاتے ہیں؛ وہ جھلی جس میں بچہ لپٹا ہوا ہوتا ہے۔

**جالی** (۲) صف۔ مذ۔ جلا دینے والا، جلد کو صاف کرنے والا (مادہ یا دوا)۔

**جام** (۱) اند، ف۔ پانی پینے کا برتن؛ (مجازاً) شراب کا پیالا، ساغر، ایاغ۔

**جامِ جم/جمشید** شاہ ایران کا پیالہ جس میں روایتہً دُنیا نظر آتی تھی۔

**جام داری** آب داری، ساقی گری۔

**جامِ سفال/سفالیں** (زیر س، ی، ن غنہ) مٹی کا پیالہ۔

**جامِ شہادت** راہ خدا میں جان دینے کا مرتبہ، شہادت کا درجہ، کسی خاص مقصد میں موت کا اعزاز۔

**جامِ صبوحی** (زبر ص، وم ع) شراب کا وہ پیالہ جو صبح کو پیا جائے۔

**جامِ صحت** (نیز بلا شد) کسی کی سلامتی کے لیے رسمی طور پر جام اُٹھا کر گھونٹ لینا۔

**جامِ طہور** (زبر ط، وم ع) پاک، جنتی شراب۔

محاورہ: **جام چلنا** شراب کا دور چلنا۔

محاورہ: **جام لبریز ہونا** قریب المرگ ہونا؛ ظرف یا پیالہ بھر جانا۔

فقرہ: **جامِ جہاں نما ہے** اس میں سب مطالب ہیں۔

**جام** (۲) اند۔ امرود؛ جام کا پیڑ؛ تخم، بیج؛ بیٹا، جایا، جاتا۔

**جامد** زیر م۔ صف، ع۔ جما ہوا، بستہ، ٹھوس، سخت؛ ٹھہرا ہوا؛ بے جان، بے نمو۔ (قواعد) وہ لفظ جس سے کوئی لفظ نہ بنتا ہو نہ وہ کسی لفظ سے بنا ہو (مصدر اور مشتق دونوں سے الگ)، مثلاً اونٹ، پیڑ۔

**جامدانی** جزم م۔ امث، ف۔ ایک کڑھا ہوا پھول دار کپڑا، بوٹی دار مہین کپڑا؛ کپڑے رکھنے کا صندوق یا گٹھڑی؛ اَبرک یا شیشے کی ڈھکنے دار ڈبیا جس میں گوٹا سپاری رکھتے ہیں؛ پانی کے مٹکے رکھنے کی جگہ؛ بھنڈار خانہ۔

**جامع** لیٹا زیر م۔ صف، ع۔ جمع کرنے والا، یکجا کرنے والا؛ گھیرنے، احاطہ کرنے والا؛ محیط، حاوی؛ مجموعۂ صفات۔

**جامع مسجد** بڑی مسجد جہاں جمعہ کی نماز ادا کرنے کے لیے لوگ سب طرف سے جمع ہوں۔ نیز **مسجد جامع**۔

**جامع الاضداد** (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ض) جس میں بالکل مختلف یا متضاد خصوصیات جمع ہوں۔

**جامع الکمالات** (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبر ک) وہ جس میں تمام خوبیاں موجود ہوں، وہ جو تمام علوم و فنون کو جانتا ہو۔

**جامع ضدین** دو متضاد خصوصیتوں کا حامل۔

**جامع و مانع** مکمل اور خالص، (تعریف) جو پوری اُترے اور کسی دوسرے پر منطبق نہ ہو۔

**جامعہ** لیٹا زیر م، زبر ع۔ امث، ع۔ اعلیٰ تعلیم کی درسگاہ؛ یونیورسٹی۔

**جامعیت** زیر م، زیر ع، شد زبر ی۔ امث، ع۔ تکمیل، استیعاب، اکملیت، ہمہ گیری؛ دو یا زیادہ اشیا کے یکجا ہونے کی صورت۔

**جام غول** وج۔ اند۔ حرامی، ناجائز اولاد؛ (بطور دُشنام) بدمعاش۔

**جامک** زیر م۔ اند۔ پہرے سے متعلق؛ پہرے دار، چوکیدار۔

**جامگی** (۱) زبر م۔ امث، ف۔ توپ، بندوق، آتش بازی وغیرہ کا فلیتہ یا فتیلہ، شتابہ، بتی۔

**جامگی** (۲) زبر م۔ امث، ف۔ وظیفہ، روزینہ، تنخواہ۔

**جامن** (۱) زبر م۔ امث۔ ایک اُونچا پیڑ اور اُس کا کالے چھلکے اور اُودے سرخی

مائل گودے کا گٹھلی دار پھل؛ آم کے موسم میں پھلنے والا۔ (صف) جامنی اُودا۔
**جامن** (۲) زبرم۔ اند، ہ۔ دہی جمانے کے لیے دودھ میں ملائی جانے والی ترش شے یا دہی کا پانی۔ عرف عام میں **ضامن** جو جامن کی بدلی ہوئی شکل ہے۔
**جامن** زیرم۔ اند۔ رات، شب۔
**جاموش** ومع۔ اند، ع۔ بھینسا، گاؤمیش کا معرب۔
**جامہ** زبرم۔ اند، ف۔ کپڑا، لباس، پوشش، ایک خاص وضع کی گھیردار اچکن جو دولھا کے لیے مخصوص تھی۔
**جامۂ احرام** (لیٹا زیرہ، لیٹا زیرا) حاجیوں یا عمرہ کرنے والوں کا سفید بن سلا لباس۔
**جامہ خانہ** بقچہ یا صندوق جس میں پہننے کے کپڑے رکھے جائیں، کپڑے رکھنے کی الماری؛ حمام کے قریب کپڑے بدلنے کا حجرہ۔
**جامہ دار** داروغۂ لباس، جامعہ خانہ کا نگہبان؛ محافظ۔
**جامہ دری** (وحشت میں) کپڑے پھاڑنا۔
**جامۂ سالوس** مکروفریب کا لباس۔
محاورہ: **جامے سے باہر ہونا** غصے یا خوشی میں آپے میں نہ رہنا، بیہودوں کی سی حرکتیں کرنا، جذبے کی شدت کا اظہار کرنا۔
محاورہ: **جامہ قطع کرنا** کسی صفت یا عیب میں کامل ہونا۔
**جامہ کن** جامہ خانہ۔
**جامہ زیب** وہ جو ہر لباس میں اچھا لگے، جس کے بدن پر ہر لباس سجتا ہو۔
**جامہ وار** عمدہ پھول دار ریشمی کپڑا۔
محاورہ: **جامے میں پھولا نہ سمانا** نہات خوش ہونا، خوشی کے مارے آپے سے باہر ہو جانا۔
محاورہ: **جامہ/ جامے سے نکل جانا** آپے سے باہر ہونا۔
**جان** (۱) اند، ف۔ زندگی، ہستی، جی، دَم، روح، نفس؛ علم، دانست، پہچان، واقفیت؛ زور، توانائی؛ اصل، جوہر یا جزو؛ امتیازی یا بنیادی خصوصیت؛ عزیز ہستی، پیاری چیز۔ بعض تراکیب میں نونِ غنہ کے ساتھ فصیح تلفظ ہے۔
**جاں آفریں** زندگی بخشنے والا، خالق۔
محاورہ: **جان آنا** طاقت آنا، توانائی حاصل ہونا۔
صف: **جاں باز** جان فدا کرنے والا۔ جانباز۔
محاورہ: **جاں بحق تسلیم کرنا** مرنا، وفات پا جانا، دُنیا سے رخصت ہو جانا۔ نیز **جاں بحق ہونا**۔
کہاوت: **جان بچی، لاکھوں پائے** مرنے سے بچے یہی غنیمت ہے۔ جوکھوں سے صحیح سلامت نکل آئے۔

**جان بوجھ کر** عمداً، قصداً، دیدہ ودانستہ۔
**جاں بخشی** جان کی امان۔
محاورہ: **جاں بر ہونا** صحت یاب ہونا، زندہ بچ جانا، سلامت رہنا۔
محاورہ: **جان بنانا** عمدہ غذا کھانا تاکہ صحت اچھی ہو، جسم کو توانا بنانا۔
محاورہ: **جان پر بننا** ایسی تکلیف یا مصیبت میں ہونا جس سے جان جانے کا خطرہ ہو۔ نیز **جان پر بن آنا**۔
محاورہ: **جان پر کھیل جانا** (اپنے آپ کو) ہلاکت میں ڈالنا، خود کو خطرے میں ڈالنا۔ نیز **جان پر کھیلنا**۔
محاورہ: **جان پڑنا** طاقت آنا، توانائی حاصل ہونا؛ خوشی حاصل ہونا، قرار آنا، اطمینان حاصل ہونا۔
**جان پہچان** واقفیت، شناسائی، صاحب سلامت؛ آشنائی۔
محاورہ: **جان توڑ کوشش کرنا** بہت زیادہ کوشش کرنا، بہت محنت کرنا۔
**جانِ جاں** (کلمۂ تخاطب) بہت ہی عزیز، محبوب۔
محاورہ: **جان جانا** فوت ہو جانا، مرجانا، دم نکل جانا؛ معلوم ہو جانا، آگاہی ہو جانا۔
کہاوت: **جان جائے پر آن نہ جائے** بات یا عزت میں فرق نہ ہو۔ وقار کے آگے جان کی کوئی حقیقت نہیں ہے۔
محاورہ: **جان خشک ہونا** بہت ڈر جانا، خوف زدہ ہونا، سہم جانا۔ نیز **روح خشک ہونا**۔
کہاوت: **جان سب کو پیاری ہے** زندگی ہر شخص کو عزیز ہوتی ہے۔ کوئی بھی مرنا گوارا نہیں کرتا۔
کہاوت: **جان سب میں برابر ہے** ایسے موقع پر کہتے ہیں جہاں کوئی دوسروں سے بہت کام لینے کی کوشش کرے یا دوسروں کو ستائے۔
**جاں سپاری** (زیرس) جان قربان کرنا۔
**جاں فزا** تازگی بخش۔
**جاں فروش** (زبرف، وج) جان نثار کرنے والا؛ (مجازاً) بہادر، دلیر، جری۔ نیز **جاں باز**۔
کہاوت: **جان کا صدقہ مال۔ عزت کا صدقہ جان** جان بچانے کے لیے انسان مال کی پروا نہیں کرتا اور عزت بچانے کے لیے جان دے دیتا ہے۔
کہاوت: **جان کا منہ نہیں کرتے روپیہ کا منہ کرتے ہیں** بخیل کی نسبت کہتے ہیں جو روپیہ تو بچاتا ہے اور جان کی پروا نہیں کرتا۔
**جان کنی** (زبرک) وقت نزع، مرنے کا وقت قریب ہونا۔ نیز **جاں کنی**۔

کہاوت: **جان کی جان گئی، ایمان کا ایمان گیا** دین کے رہے نہ دُنیا کے۔ ہر طرح نقصان ہوا۔

کہاوت: **جان کے ساتھ جیوڑا** یہ مصیبت تو تمام عمر ساتھ رہے گی۔

**جاں گزا** اذیت ناک، تکلیف دہ۔

**جاں گسل** مار ڈالنے والا۔

محاورہ: **جان مارنا** نہایت کوشش سے کام کرنا، بہت زیادہ محنت کرنا۔

کہاوت: **جان مارے بانیا، پہچان مارے چور** بنیا دوستوں کو لوٹتا ہے۔ اور چور واقف کو۔

کہاوت: **جان مارے سے ٹکا پیدا ہوتا ہے** محنت سے روپیہ حاصل ہوتا ہے۔

محاورہ: **جان میں جان آنا** اطمینان ہونا، تسلی ہو جانا۔

کہاوت: **جان نہ پہچان، بڑی خالہ سلام** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو خواہ مخواہ اپنایت جتائے۔

محاورہ: **جان نہ چھوڑنا** مار ڈالنا، پیچھا نہ چھوڑنا، تنگ کرنا، دق کرنا۔

کہاوت: **جان ہے تو جہان ہے، جان ہے تو سب کچھ ہے** زندگی کے ساتھ سب لطف ہے۔

**جان (۲)** جمع، مذ، ع۔ اَجنہ، جنات۔ مرکب: **جان وانس** انسان اور جن۔

**جانا** فعل لازم۔ روانگی، کوچ کرنا؛ گزرنا، کھونا، گم ہونا؛ ختم ہونا، ہو چکنا۔ نیز بطور فعل امدادی مختلف مرکب افعال میں مستعمل، مثلاً: **بھول جانا، پا جانا، ڈر جانا، گر جانا، ہار جانا** تکمیلِ فعل کو ظاہر کرتا ہے۔

کہاوت: **جانا اپنے بس، آنا پرائے بس** مہمان کو جب تک میزبان جانے کی اجازت نہ دے وہ نہیں جا سکتا۔

**جاناں** مذ۔ محبوب، معشوق، پیارا۔ (اسم کیف) **جاناں نگی** محبوبیت۔

**جانانہ** محبوب یا محبوبوں جیسا، محبوب سے منسوب۔

**جانب** زبر ن۔ صف، ف۔ جاننے والا، واقف؛ جانا بوجھا۔

**جانب کار** شناسا، واقف کار، جانا بوجھا۔ نیز **جانب کاری**۔

**جانب** زیر ن۔ امث، ع۔ طرف، رُخ، سمت، پہلو؛ فریق۔ تثنیہ: **جانبین** (ے لین) دو یا دونوں فریق، پہلو یا اطراف۔

**جانب دار** طرف دار، حمایتی۔

**جانبداری** رویہ جس میں ایک فریق کی حمایت کی جائے۔

**جانبی** پہلو کا۔

**جانبی مصمتہ** (پیش م، زبر ص، شد زیر ک، زبر ت) وہ حرف جس کے ادا کرنے میں سانس زبان کے دونوں طرف سے گزرے، "ل" یا "س" سے ملتی جلتی آواز۔

**جانبین** (زیر ن، ے لین) (ع) دو طرف، دونوں طرف، دنوں رُخ یا پہلو۔

**جانٹ (۱)** جزم ن۔ مذ۔ ایک کانٹے دار صحرائی درخت، چھونکر۔

**جانٹ (۲)** جزم ن۔ مذ۔ دلیہ دلنے کی بڑی چکی جو ہاتھوں سے چلے۔

**جانچ** ن غنہ۔ امث۔ آزمائش، امتحان۔

**جانچ پڑتال** دیکھ بھال، چھان پھٹک، تحقیق۔

فعل متعدی: **جانچنا** تشخیص کرنا، امتحان لینا؛ معلوم کرنا؛ تاڑنا۔

**جانشین** ی۔ ولی عہد کا مقام، سلطنت کا نائب۔

**جانگ** ن غنہ۔ مذ، ہ۔ زانو، وہ مقام ٹانگ جسم کے اُوپری حصہ سے ملتی ہے۔

**جانگر** ن مغ، زبر گ۔ جمع، مذ۔ ہاتھ؛ اعضائے جسمانی۔

محاورہ: **جانگر ڈھیلے ہونا** تھکا ہارا ہونا۔

**جانگل** ن مغ، زبر گ۔ مذ۔ جنگلی جانور۔

**جانگلوس** ن مغ، جزم گ، و مع۔ مذ، صف، ہ۔ جنگلی، گنوار، اُجڈ آدمی، غیر مہذب انسان۔ نیز **جانگلو، جانگلوش**۔

**جانگیہ** ن مغ، جزم گ، زبر ی۔ مذ، ہ۔ میانی اور دو چھوٹے پائنچوں والا رانوں تک کا ستر پوش جامہ، کچھا۔ نیز **جانگھیا**۔

**جانگھ** ن مغ، جزم گھ۔ امث، ہ۔ دونوں رانوں کا اندرونی حصہ۔

**جاننا** جزم ن۔ فعل لازم، فعل متعدی۔ باخبر ہونا، آگاہ ہونا، علم رکھنا؛ گمان کرنا، سمجھنا، شناخت کرنا، پہچاننا۔

**جانور** جزم ن، زبر و۔ مذ۔ حیوانِ مطلق (چرند، پرند، درندہ وغیرہ)، جاندار؛ وحشی، غیر مہذب، انسانیت سے خارج شخص۔

**جانور خانہ/ جانورستان** (زیر ر، جزم س) وہ جگہ جہاں جانور پالے جائیں، باغ وحش، چڑیا گھر۔

**جانورک** جزم ن، زبر و، زبر ر۔ مذ۔ خورد حیاتی مخلوق، جرثومہ، حیوانچہ۔

**جانہار** جزم ن۔ صف۔ جانے کے لائق، گزرنے والا، مرنے جوگا؛ جان کھپانے، محنت کرنے والا۔

**جانی (۱)** صف۔ مجرم، گناہگار، خطاوار۔

**جانی (۲)** کلمۂ تخاطب۔ میری جان۔

**جانی (۳)** مذ۔ شعبدہ باز، جادوگر؛ نجومی۔ (اصلاً: گیانی)۔

**جانی (۴)** مذ۔ عزیز، دلارا، پیارا۔

**جانے (۱)** حرف شک واستفہام: کیا خبر، معلوم نہیں۔ کون جانے کی تخفیف۔

کہاوت: **جانے میری جوتی** خبر نہیں؛ ہمیں کیا؛ کیا معلوم۔

جانے (۲) فعل لازم۔ جانا (رک) کی مغیرہ حالت۔

کہاوت: **جانے والے کے ہزار رستے، ڈھونڈھنے والے کا ایک** کسی شخص کے جانے کے بعد اُس کو تلاش کرنا بہت مشکل ہے۔ کیونکہ وہ جدھر چاہے چلا جائے اور ڈھونڈھنے والا صرف ایک ہی سمت میں جاسکتا ہے۔

**جاوتری** زیرو، جزم ت۔ امث، ہ۔ جائفل کا چھلکا جو خوشبودار ہوتا ہے اور کھانوں میں مسالے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **جوتری، جلوتری**۔

**جاورگردش** زیرو۔ امث، ف۔ تغیرِ حال؛ حالات کا بدلنا۔

**جاوداں** زیرو۔ صف، ف۔ دائم، ہمیشہ رہنے والا، ابدی۔ نیز **جاوید** (ے)، **جاویداں** (ی)۔

**جاودانی** (لیٹا زیرو) ہمیشگی، ابد، دوام، ازل، سدا۔ نیز **جاویدانی** (ی)۔

**جاورس** زبرو، جزم ر۔ امذ۔ ایک غلے کا نام، باجرہ۔

**جاہ** امث، ف۔ رتبہ، درجہ، منزلت؛ شان وشکوت، عزت۔

**جاہ وجلال** (وج) شان وشوکت، عظمت، دبدبہ، کروفر۔ نیز **جاہ وحشم**۔

**جاہ ومکنت** (وج، زبرم، زیرک، زبرن) منصب اور طاقت۔ نیز **جاہ و مکنت** (پیش م، جزم ک)۔

**جاہ ومنصب** اَوج، رُتبہ، پایہ، بزرگی، قدرومنزلت؛ وقار۔

**جاہد** زیرہ۔ صف۔ جہد کرنے والا، کوشاں؛ مجاہد۔

**جاہل** زیرہ۔ صف، ہ۔ اَن پڑھ، ناواقف، ناخواندہ؛ بے علم، گمراہ، بے خبر۔

**جاہلیت، جاہلیہ** (زیرل، شدزبری) عرب کا زمانہ قبلِ اسلام جب لوگ بُت پرستی کرتے تھے۔

کہاوت: **جاہل فقیر شیطان کا ٹٹو** بے علم فقیر شیطان کی مانند ہوتا ہے۔

**جاپھل** لیٹا زیرہ، زبر پھ۔ امذ، ہ۔ ایک بھورے رنگ کا خوشبودار پھل جس کا درخت اخروٹ کے درخت کے برابر ہوتا ہے۔ پھل کے چھلکے کو جاوتری کہتے ہیں۔ نیز **جوز، جاتی پھل، جاے پھل، جائفل**۔

**جائیداد** لیٹا زیرہ۔ امث، ف۔ مکان، زمین، اَملاک، اثاثہ۔ نیز **جائداد**۔

**جائیدادِ آبائی** جدی وراثت، باپ دادا کی جاگیر۔

**جائیدادِ استمراری** جاگیر جو دائمی ہو۔

**جائیدادِ جمالی** مشترکہ جائیداد۔

**جائیدادِ زوجیت** بیوی کی ملکیت۔

**جائیدادِ منقولہ** (زبرم، وج، زبرل) وہ مال ومتاع جو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہو سکے۔ اثاث البیت، زیور وغیرہ۔

**جائیدادِ غیر منقولہ** (لیٹا زیرہ، ے لین) زمین، مکان وغیرہ جو منتقل نہ ہو سکے۔

**جائیدادِ مکفولہ** (زبرم، جزم ک، وج، زبرل) اَملاک جو رہن رکھ دی گئی ہو، مرہونہ۔

**جائیدادِ سکنی** رہنے کی جائیداد، مکانات وغیرہ۔

**جائیدادِ مستغرقہ** ڈوبی ہوئی جائیداد؛ وہ جائیداد جو رہن وغیرہ میں غرق ہو جائے۔

**جائیدادِ مکسو** آپ کمائی ہوئی جائیداد، خود پیدا کردہ جائیداد۔

**جائر** زیرہ۔ صف۔ ظلم، جفاکار، ستم شعار، قاہر۔

**جائز** زیرہ۔ صف، ع۔ روا، بجا، درست، مناسب، ٹھیک، جس کی ممانعت نہ ہو، قانون کے مطابق۔

**جائزہ** لیٹا زیرہ، زبرز۔ امذ، ع۔ جانچ، پڑتال، کسی عہدے کا سنبھالنا، انعام، صلہ؛ وہ نشان جو رقومات کی پڑتال کرتے وقت لگایا جائے۔

**جائع** لیٹا زیرہ۔ صف۔ بھوکا، گرسنہ۔ نیز **جایع**۔

**جائفل** لیٹا زیرہ، زبرف۔ رک: **جاپھل**۔

**جائگاہ** لیٹا زیرہ۔ امث۔ رہنے کی جگہ، قیام گاہ؛ مرتبہ، مقام۔

**جائگیر** لیٹا زیرہ، ی۔ صف۔ جگہ سنبھالے ہوئے، مقیم، اقامت پذیر؛ جاگیر۔ نیز **جائے گیر**۔

**جاؤشیر** وج، ی۔ امذ۔ ایک درخت کا گوند جو تلخ وبدبودار، اُوپر سے سرخ اندر سے سفید ہوتا ہے۔ نیز پھول پتے بطور دوا مستعمل ہیں۔ نیز **جواشیر**۔

**جاؤلی** وج۔ امث۔ ٹھمری کی ایک قسم؛ کرناٹکی ٹھمری جو رقص کے ساتھ گائی جاتی ہے۔

**جائی** (۱) امث۔ چنبیلی کے پھول کا ایک نام۔ نیز **جاہی، جاہی جوہی**۔
**جایا** (رک) کی تانیث۔

**جائی** (۲) امث۔ پیدا شدہ، جنی ہوئی، بیٹی، دختر۔

**جائے** امث، ف۔ جگہ، مقام؛ گنجائش، سمائی، موقع محل؛ اسامی، منصب۔

کہاوت: **جائے اُستاد خالی است** اُستاد پھر بھی اُستاد ہے۔ کوئی شخص اگر عمدہ تجویز دے تو اُس موقع پر کہتے ہیں۔

**جائے افسوس** رنج کا موقع، افسوس کرنے کا مقام۔

کہاوت: **جائے لاکھ، رہے ساکھ** کتنا ہی نقصان ہو آبرو بنی رہنی چاہیے۔

**جائے سے** مناسب، واجب؛ بجا، درست، ٹھیک۔

**جائے ضرور** پاخانہ۔ نیز **جاضرور**۔

**جائے عامہ** ایسی جگہ عوام بغرض تفریحات اکٹھے ہوتے ہوں۔

**جائے وقوعہ** (پیش و، وج، زبرع) مقام واردات؛ وہ مقام یا جگہ جہاں

کوئی چیز واقع ہو۔ نیز جائے وقوع۔

**جایا** صف۔ جنا ہوا، اولاد، بیٹا۔ نیز جائی۔

**جایَل** زبری۔ امث۔ وہ زمین یا کھیت جس پر دو مرتبہ ہل چلایا گیا ہو۔

## ج۔ب

**جب(۱)** زبرج۔ ظرف مکان۔ جس وقت؛ اُس صورت میں، اُس حالت میں۔

کہاوت: **جب اپنی اُتار لی تو دوسروں کی اُتارتے کیا دیر لگتی ہے** جو خود ذلیل ہے وہ دوسروں کو ذلیل کرنے سے گریز نہیں کرتا۔

کہاوت: **جب اوڑھ لی لوئی تو کیا کرے گا کوئی** بے حیا کسی کی پروا نہیں کرتا۔

کہاوت: **جب ایسے ہو تب ایسے ہو** تمھاری دولت یا شہرت یا مرتبہ عین تمھاری خوبیوں کے مطابق اور تمھیں سزاوار ہے۔

کہاوت: **جب آنکھ بند کر لی تو پیچھے کچھ ہی ہو** جب خود ہی مر گئے تو بعد میں جو چاہے ہو۔

کہاوت: **جب باڑ ہی کھیت کو کھائے تو رکھوالی کون کرے** جہاں اپنے ہی ایذا دیں تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **جب باوا جی مریں گے، تو بیل بٹیں گے** آس لگائے بیٹھے رہنا۔

کہاوت: **جب بنیا اُٹھانا چاہتا ہے تو جھاڑ دیتا ہے** کنایۃً اور اشارتاً کسی کو رخصت کرنا۔

کہاوت: **جب بھوک لگی، بھڑوے کو تندور کی سوجھی، اور پیٹ بھرا اُس کا تو پھر دُور کی سوجھی** جب بھوک لگی ہو تو کھانے کی طرف خیال ہوتا ہے لیکن جب پیٹ بھر جائے تو شرارتیں سوجھتی ہیں۔

فعل متعدی: **جب تب** موقع بے موقع، کبھی کبھی، وقتاً فوقتاً، ٹال مٹول۔

کہاوت: **جب تک اُونٹ پہاڑ کے نیچے نہیں آتا تب تک وہ جانتا ہے مجھ سے اُونچا کوئی نہیں** جب تک اپنے سے زبردست سے پالا نہ پڑے۔ انسان اپنے آپ کو بہت بڑا سمجھتا ہے۔

کہاوت: **جب تک بچہ روتا نہیں، ماں دودھ نہیں دیتی** بغیر مانگے کچھ نہیں ملتا۔

کہاوت: **جب تک جینا، تب تک سینا** تمام عمر محنت اور مشقت کرنی پڑتی ہے؛ جب تک جان ہے کوشش کرتے رہنا چاہیے۔

کہاوت: **جب تک دم ہے، تب تک غم ہے** زندگی میں غموں سے نجات نہیں؛ تمام عمر غم و فکر رہتا ہے۔

کہاوت: **جب تک سانس، تب تک آس** آخری سانس تک زندگی کی اُمید رہتی ہے۔

کہاوت: **جب دانت تھے تب چنے نہ تھے، جب چنے ہوئے تب دانت نہیں** جوانی میں غربت تھی لطف نہ اُٹھایا۔ پیری میں دولت ملی اب لطف اُٹھانے کی طاقت نہیں۔

کہاوت: **جب خدا دیتا ہے تو چھپر پھاڑ کر دیتا ہے** خدا دینے پر آئے تو بے وسیلہ رزق دیتا ہے۔

کہاوت: **جب دیکھو تیرے سامنے کھڑے ہیں** ہر وقت موجود ہیں، ناگوار شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **جب کری آس، تب آئے تیرے پاس** تجھ سے بڑی اُمید لے کر آئے ہیں۔

**جب (۲)** زبرج۔ تراکیب میں "ب" مشدد۔ (امذ) کنواں، حوض۔

**جب (۳)** زبرج۔ ایک زحاف جو بحر رجز کے رکن مفاعلین کے آخر سے دو سبب خفیف (عی لن) کے گرانے سے واقع ہوتا ہے، اور "مفا" کی جگہ مصرع کے آخر میں فعل آجاتا ہے (عروض)۔

**جبار** زبرج، شدب۔ صف، ع۔ قوت اور شوکت کا ملک، عظیم، زبردست، قوی؛ اسمائے الٰہی میں شامل۔ جبروت (رک)۔

**جبار** پیش ج۔ امذ۔ باطل، رائیگاں، ضائع؛ وہ خون جس کا بدلہ نہ لیا جائے۔

**جباڑا** زبرج۔ امذ۔ بڑا سا جبڑا (بطور پھبتی)۔

**جبان** زبرج۔ صف۔ بزدل، تھڑدلا۔

**جبانہ** زبرج، شدب، زبرن۔ امذ۔ ویرانہ، قبرستان، گورغریباں۔

**جباہ** زیرج، جزم ہ ملفوظ۔ جمع، مث۔ رک: جبہ جس کی یہ جمع ہے۔

**جبایت** زیرج، زبری۔ امث۔ محصول، مالگزاری یا خراج عائد یا اس کا وصول کرنا۔

**جبدا** زبرج، زبرب، شدد۔ صف۔ سُست، وہ شخص جو چست و چالاک نہ ہو۔

**جبر** زبرج، جزم ب۔ امذ، ع۔ زور، زبردستی، اکراہ، ظلم، دباؤ، تشدد، سختی، تاکید؛ ٹوٹی ہڈی جوڑنا، بٹھانا؛ مقابلہ، موازنہ؛ انسان کے اپنے اعمال میں بے اختیار ہونے کا عقیدہ۔ نیز جبریت۔

**جبر و تعدی** (زبرج، جزم ب، شدع) جور و جفا، ظلم و ستم۔

**جبر و قدر** یہ بحث کہ انسان اپنے عمل کا مختار ہے یا تقدیر کے آگے مجبور۔

**جبراً و قہراً** (جب رَن وَ قَہ رَن) چار و ناچار، زبردستی۔

**جبریہ/ جبری** مسلمانوں کا ایک فرقہ جس کا اعتقاد ہے کہ بندہ کو اعمال اور

افعال میں کسی قسم کا کوئی اختیار نہیں؛ زبردستی۔

**جراہنگ** زبرج، جزم ب، زبرہ، ن غنہ۔ امذ۔ جنگلی تل، ہمسم دشتی، کنجد بری۔

**جبر جنگ** زبرج، زبرب، جزم ر، زبرج، ن غنہ۔ (عوام) رعب دار، زبردست؛ بوجھل، گراں۔

**جبروت** زبرج، زبرب، ومع۔ امذ، ع۔ طاقت وقدرت، جاہ وجلال؛ روحانی ارتقاء کا سب سے بلند مقام؛ ناسوت، ملکوت اور لاہوت سے اُونچا درجہ۔

**جبرئیل** زیرج، جزم ب، ی۔ علم، ع۔ مقرب الٰہی، چار فرشتوں میں سے ایک جن کا کام رسولوں کو وحی الٰہی پہنچانا تھا اور لقب روح الامین۔ نیز جبریل (ی) جبرائیل (ی)۔

**جبری** زبرج، جزم ب۔ مجبوری سے، زبردستی سے۔

**جبریت** زبرج، جزم ب، زیر، شد زبری۔ رک: جبر۔

**جبریہ** زبرج، زبری۔ امذ، ع۔ مسلمانوں میں ایک گروہ جس کا یہ خیال ہے کہ انسان کو اپنے اعمال وافکار پر کوئی اختیار نہیں ہے۔

**جبڑا** زبرج، جزم ب۔ امذ۔ چہرے کا نچلا ڈھانچا جس میں دانت جڑے ہوتے ہیں۔ جانور کا دہانہ۔

محاورہ: **جبڑا چلانا** کوئی چیز کھانا؛ منہ چلانا۔

کہاوت: **جبڑا چلے، ستر بلا ٹلے** اچھی غذا کھاتے رہنے سے بہت سی تکلیفیں رفع ہوجاتی ہے۔

**جبس** زبرج، جزم ب۔ امذ۔ جپسم، سنگ رُخام، کیلشیم یا چونے کا سلفیٹ جس سے پلاسٹر آف پیرس بنتا ہے۔

**جبسیا** زبرج، جزم ب، زیرس۔ امث۔ زمین کا وہ ٹکڑا جو جوانسہ ہو، ایک جھاڑی جو گرمی کی شدت میں سرسبز ہوتی ہے اور اس کی جڑیں زمین میں بہت گہری جاتی ہیں جس کی وجہ سے زمین کاشت کے قابل نہیں رہتی۔

**جبل** زبرج، زبرب۔ امذ، ع۔ پہاڑ، کوہ، پربت۔ جمع: جبال۔

**جبل** زبرج، شد زبرب۔ امذ۔ وہ ڈنڈا یا سلاخ وغیرہ جو جرِثقیل کے لیے استعمال کیا جائے۔

**جبلت** زیرج، زیرب، شد زبرل۔ امث، ع۔ سرشت، فطرت، خصلت، اصل طبیعت، خلقی خصوصیات۔ (صف) **جبلی**۔

**جبن** پیش ج، جزم ب۔ امذ، ع۔ بزدلی، کم ہمتی، نامردی، بوداپن؛ وہ سفید مادہ جو دودھ پھاڑ کر نکالا جائے، پنیر۔

**جبو** زیرج، شد ب، وج۔ امث، ہ۔ جیبھ کی تصغیر۔ نیز **جبوا، جبیا**۔

**جبہ** پیش ج، شد زبرب۔ امذ، ع۔ عبا، چغہ، لبادہ، چوڑی آستینوں کی ڈھیلی ڈھالی لمبی پوشاک جو کُرتے کے اُوپر پہنی جاتی ہے۔

**جبہ خانہ** اسلحہ خانہ، بارودخانہ۔

**جبۂ درویش** (لفظاً) فقیر کا لباس؛ (کنایۃً) موسم سرما کا سورج؛ (مجازاً) گہرا بادل، رات کی تاریکی۔

**جبہ ودستار** لمبا چوغہ اور پگڑی جو عالم ہونے کی علامت سمجھی جاتی ہے۔

**جبہہ** زبرج، جزم ب، زبرہ، ع۔ ماتھا، پیشانی، (نجوم) چاند کی ۲۷ منزلوں میں سے ایک منزل۔

صف: جبہہ سا (ع، ف) پیشانی گھسنے والا، سجدہ کرنے والا۔ نیز **جبہہ فرسا، جبہہ سائی/فرسائی**۔

**جبیرہ** زبرج، ی، زبرر۔ امذ۔ وہ پٹی یا تختی جو ٹوٹی ہوئی ہڈی کو جوڑنے اور ہلنے جلنے سے روکنے کے لیے باندھتے ہیں۔

**جبیں** زبرج، ی، ن غنہ۔ امث، ف۔ پیشانی، ماتھا۔ نیز رک: جبہہ۔

**جبھی** زیرج۔ امث۔ چوٹی کے نیچے لگے ہوئے سونے، چاندی یا اُون وغیرہ کے پھندنے۔

## ج۔پ

**جپ** زبرج۔ امث، ہ۔ پوجا پاٹ کرنا، پرستش کرنا؛ ورد، وظیفہ؛ عبادت۔ نیز **جپنی** رٹ۔

**جپنا** بار بار کہنا، رٹنا۔

**جپ تپ/ جاپ تاپ** پوجا پاٹھ۔

**جپ جی** سکھوں کی مقدس کتاب کا نام۔

## ج۔ت

**جت** (۱) زبرج۔ امث، س۔ ہولی کے موقع پر گایا جانے والی موسیقی کا ایک سُر۔

**جت** (۲) زبرج۔ امث، س۔ قسم، نوع؛ طریقہ، طرز، ادا۔

**جت** (۳) زبرج۔ امذ، س۔ آلہ، کل؛ جنتر۔

**جت** (۱) زیرج۔ متعلق فعل، ہ۔ جہاں، جس جگہ، جدھر۔

**جت** (۲) زیرج۔ صف، ہ۔ جیتا ہوا، فتح کیا ہوا؛ جہاں قبضہ کیا گیا ہو۔

**جت** پیش ج۔ صف، ہ۔ **جتنا** (رک) سے اخذ شدہ۔

**جتانا** زبرج۔ فعل متعدی۔ زور دے کر کہنا، تاکید سے کہنا، اچھی طرح باور کرا دینا؛ منہ پر رکھنا مثلاً: احسان جتانا۔ نیز **جتلانا**۔

**جتاؤ** پیش ج۔ صف۔ جوتنے کے قابل۔

**جتائی** پیش ج۔ امث۔ کھیت جوتنے کا عمل۔

**جُتاوَ** جوتنے کے لائق یا جوتی جانے والی زمین۔ نیز **جُتّر**۔

**جُتائی بوائی** کاشت، کھیتی۔

**جترب** زبرج، جزم ت، زبرت۔ اند۔ طور، طریق، شیوہ، شعار۔

**جتن** زبرج، جزم ت۔ امث، ہ۔ کوشش، سعی، جدوجہد، دوڑ دھوپ، تدبیر؛ کارکردگی، عمل۔ نیز **جتن** (زبرج، زبرت)۔

محاورہ: **جتن کرنا** کوشش کرنا، تدبیر کرنا؛ جمع کرنا، حفاظت سے رکھنا۔ نیز **جتن رکھنا**۔

**جتنا** زبرج، جزم ت۔ متعلق فعل۔ جس قدر، جس تعداد یا مقدار میں۔

کہاوت: **جتنا زمین کے اُوپر اتنا ہی نیچے** چھوٹے قد کے شرارتی آدمی کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **جتنا اوڑھنا اتنے پاؤں پھیلانا** حیثیت کے موافق کام کرنا چاہیے۔

کہاوت: **جتنا تپے گا اتنا ہی برسے گا** جتنی گرمی پڑے گی اتنی بارش زیادہ ہوگی۔ نیز **جتنا گرمائے گا اتنا ہی برسائے گا**۔

کہاوت: **جتنا چھوٹا اتنا ہی کھوٹا** چھوٹا زیادہ خراب ہے۔ اُسے چھوٹا نہ سمجھو؛ پستہ قد کے انسان عموماً شریر ہوتے ہیں۔

کہاوت: **جتنا گڑ ڈالو گے اتنا ہی میٹھا ہوگا** جتنا خرچ زیادہ کرو گے اتنی ہی چیز اچھی ہوگی یا کام اچھا ہوگا۔

**جتنا** پیش ج، جزم ت۔ متعلق فعل، ہ۔ گھوڑے یا بیل وغیرہ کو گاڑی کے آگے لگانا؛ کسی کام میں بہت انہماک سے مشغول ہونا؛ کوشش کرنا، جالڑنا۔

**جتنی (۱)** زبرج، جزم ت۔ متعلق فعل۔ **جتنا** (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **جتنی چادر دیکھو اتنے پاؤں پسارو/ پھیلاؤ** حیثیت کے مطابق خرچ کرنا چاہیے۔

کہاوت: **جتنی لابھ اتنا لوبھ** جتنا فائدہ زیادہ ہو اُتنا ہی لالچ زیادہ ہوتا جاتا ہے۔

**جتنی (۲)** زبرج، جزم ت۔ امث۔ چرخے کی مال کو ٹھکانے پر روکنے والی ڈوری۔

**جتنے** زبرج، جزم ت۔ متعلق فعل۔ **جتنا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **جتنے منہ اتنی باتیں** سب اپنی اپنی کہتے ہیں۔ اعتراض کرنے یا نقص نکالنے والوں سے مراد ہے۔

کہاوت: **جتنے دم اُتنے غم** دولت جس قدر زیادہ ہو پریشانیاں اور فکر بھی اُسی قدر رہتی ہے۔

کہاوت: **جتنے گھنے اُتنے بھلے** تعداد کا زیادہ ہونا اچھا ہوتا ہے۔

**جتی (۱)** زبرج۔ امث۔ (موسیقی) تالوں اور ماتروں کے بعد کا وقفہ، خالی تال۔

**جتی (۲)** زبرج۔ امث۔ مجرد، بے اہل وعیال آدمی، برہمچاری؛ پارسا، باعصمت، زاہد۔

**جتیانا** پیش ج، جزم ت۔ فعل متعدی۔ جوتیاں لگانا، جوتے مارنا۔

**جتھا** زبرج۔ اند۔ گروہ، ٹولا؛ پونجی، سرمایہ؛ ایکا، اتفاق، قوت۔

**جتھابندی** گروہ بندی، جماعت سازی۔

## ج۔ ٹ

**جٹ** پیش ج۔ امث۔ اتفاق، ملاپ، اتحاد، میل، جوڑ، سنگت، ساتھ؛ گڈی۔

**جٹا** زبرج۔ امث، ہ۔ بالوں کی لمبی لڑ، بٹے ہوئے بال۔

**جٹادھاری** بال بڑھائے ہوئے جوگی۔

**جٹا** پیش ج، شدٹ۔ صف۔ پیوستہ، ملا ہوا۔ نیز **جُٹی**، مثلاً: **جٹی بھویں**، **جٹے اَبرو**۔

**جٹنا** ملنا، گتھنا، پیوستہ ہونا۔

**جٹل** زبرج، پیش ٹ۔ اند، ہ۔ مہاسا، مسا، نشان۔

**جٹھانی** زبرج۔ امث، ہ۔ جیٹھ (شوہر کے بڑے بھائی) کی بیوی۔

**جٹھر** زبرج، زبرٹھ۔ اند۔ پیٹ، شکم، رحم، توند؛ انتڑیاں۔

**جٹھرا** زبرج، جزم ٹھ۔ صف۔ سخت، کرخت، مضبوط؛ بندھا ہوا۔

## ج۔ ث

**جثہ** پیش ج، شدزبرث۔ اند، ع۔ قد، جسم، ڈیل ڈول۔

## ج۔ ج

**جج** زبرج، جزم ج۔ اند۔ منصف، قاضی، مفتی؛ عدالت کا حاکم، انصاف کرنے والا؛ پرکھنے والا۔ انگریزی: Judge۔

**ججمان** زبرج، جزم ج۔ اند، ہ۔ آقا، مربی، مؤکل، اسامی جس کی خدمت پر کوئی مامور ہو۔

کہاوت: **ججمان چاہے سرگ کو جائے، چاہے نرگ کو، مجھے دہی پوڑی سے کام** خودغرض کے متعلق کہتے ہیں کہ اُسے اپنے فائدہ سے غرض۔ کسی کا فائدہ ہو یا نقصان۔

کہاوت: **ججمان کو دیر ہو، پروہت کو دیر نہ ہو** دینے والا سستی کرتا ہے اور لینے والا سستی نہیں کرتا۔

**ججھ** پیش ج، جزم ج۔ اند، ہ۔ لڑائی، جنگ۔

## ج ـ چ

**جچا** زبر ج۔ جچنا (رک) کا ماضی اور اُس سے ماخوذ؛ جس کی جانچ ہو چکی ہو، جچا ہوا۔

**جچا تلا** (پیش ت) ٹھیک ٹھیک، مناسب، درست، پرکھا ہوا، پورا پورا، آزمائش کے مطابق۔

**جچنا** زبر ج، جزم چ۔ پسند آنا، ٹھیک لگنا، تسلی بخش، برجا، برمحل ہونا۔

**جچاؤ** (ومع) کھبنے، لبھانے والا۔

## ج ـ ح

**جحف** زبر ج، جزم ح۔ امث۔ (عروض) زحاف کی ایک قسم جس میں دوہرا زحاف واقع ہوتا ہے۔

**جحود** پیش، ومع۔ امذ، ع۔ کفر، سرتابی؛ جان بوجھ کر انکار کرنا، تجاہلِ عارفانہ۔

**جحیم** زبر ج، ی۔ امذ، ع۔ جہنم، دوزخ کی آگ خصوصاً دوزخ کا چھٹا طبقہ۔

## ج ـ د

**جد** (۱) زبر ج۔ امذ، ع۔ (تراکیب میں مشدد)۔ دادا، باپ کا باپ، مورثِ اعلیٰ۔ نیز جدہ دادی، نانی۔

**جدِ امجد** دادا یا خاندان کا ممتاز بُزرگ، داداؤں کے دادا۔

**جدِ صحیح** دادا پردادا میں صرف مردانہ سلسلے کے لوگ۔

**جدِ فاسد** بُزرگوں میں کوئی شخص جس سے کسی عورت کے توسط سے سلسلہ ملتا ہو، مثلاً: نانا، دادا کے نانا وغیرہ۔

**جد** (۲) زبر ج، شد د۔ امذ۔ نصیب، اچھی قسمت؛ دولت، خوشحالی، تونگری، خوشی۔

**جد** زبر ج، جزم د۔ جب (حرفِ شرط)۔

**جد نہ تد** جب نہ اب، ہر وقت؛ جب نہ تب۔

**جد** زیر ج۔ امث، ع۔ (تراکیب میں مشدد) کوشش، سعی۔

**جدّ و جہد/ جہد** (وج، زبر نیز لیتا پیش ج) شدید سرگرمی، سخت کوشش۔ نیز جدّ و کد۔

صف: بجِد مُصر، سرگرم۔ غلط العام: بضد۔

**جدا** پیش ج۔ صف، ف۔ الگ، الگ تھلگ، غیر تعلق، مختلف، متفرق، متضاد؛ علاوہ، سوا، بیش؛ دُور۔

**جداگانہ** الگ تھلگ، مختلف؛ غیر مخلوط (انتخابات وغیرہ)۔

**جدا صنفی** (حیاتیات) وہ انواع جن میں نر اور مادہ الگ الگ ہوتے ہیں۔

**جدار** زیر ج۔ امث۔ دیوار۔

**جداری مصوری/ نقاشی** دیوار پر نقاشی۔

**جدال** زیر ج۔ امذ، ع۔ (عموماً تراکیب میں مستعمل) لڑائی، جنگ، جھگڑا۔

**جدائی** پیش ج۔ امث، ف۔ علیحدگی، دُوری، فراق، ہجر۔

**جدت** زیر ج، شد زبر د۔ امث، ع۔ نیا پن، انوکھا پن، ایجاد، ابداع؛ تازگی، تازہ کاری۔

**جدت طرازی** (زبر ط) نئی بات، اُپج۔ نیز اصلاً: **جدت طرازی** (زیر ط)۔

**جدر** زبر ج، زبر د۔ امذ۔ چار سالہ اُونٹ کا بچہ؛ رخساروں پر لسی میں پڑنے والا گڑھا۔

**جدری** پیش ج، زبر د۔ امث، ع۔ چیچک، سیتلا۔

**جدری اُلبقر** (پیش ی، غم ا، جزم ل، زبر ب، زبر ق) گاؤ چیچک، چیچک کے دانے جو مادہ گائے کے تھنوں پر خفیف طور پر نکلتے ہیں۔

**جدری کاذِب** (زیر ذ) خسرہ، انگریزی میں: Chicken pox۔

**جدرین** (پیش ج، جزم د، ی) ٹیکہ، دافع مرض ٹیکے کے لیے تیار کردہ مادہ۔ نیز **جدرین کاری**۔

**جدع** زبر ج، جزم د، جزم ع۔ امذ۔ (عروض) رکن بحر مفعولات کا زحاف جس میں دو سبب خفیف گرا کر صرف لات رہ جاتا ہے جسے فاع سے بدل دیتے ہیں۔

**جدل** زبر ج، زبر د۔ امث، ع۔ (اکثر جنگ کے ساتھ مستعمل) لڑائی جھگڑا، دنگا فساد؛ تکرار، بحث مباحثہ۔ (علم الکلام) مفروضات کی بنیاد پر بحث۔ نیز **جدال** لڑائی۔

**جدلیت/ جدلیات** (شدی) منطقی استدلال۔ مثال: **مادی جدلیت** اشتراکیت کا بنیادی نظریہ جس کی رُو سے دو متضاد قوتوں کے ٹکراؤ کے بعد عمل تالیف یا انقلاب کے ذریعے سے ایک تیسری قوت وجود میں آتی ہے اور پھر اُس کے ردِ عمل کے طور پر ایک نئی قوت اُبھرتی ہے۔

**جدو** زبر ج، ومع۔ (عروض) قافیے میں حرفِ ردف کی حرکت جو یکساں رہنی چاہیے۔ مثلاً: اثر، خبر، جگر میں "ر" سے پہلے زبر۔

**جدوار** زبر ج، جزم ر۔ امث، ع۔ ایک جڑ جو دواؤں میں استعمال ہوتی ہے اور زہر دُور کرتی ہے۔

**جدوَل** زبر ج، جزم د، زبر و۔ امث، ع۔ پانی کی گزرگاہ یا راستہ جو باغ یا کھیت کو جائے؛ نقشہ، خاکہ، گوشوارہ، کتاب کے ورق کے گرد آرائش کے لیے بنایا ہوا حاشیہ۔

**جدہ** زیرج،شدزبرد۔اند،ع۔ کتے کے گلے کا پٹہ۔

**جدی** زبرج۔اند،ع۔ قدیم نجوم کے مطابق آسمان کے بارہ برجوں میں سے دسواں برج جسے بزغالہ (مینڈھے) سے تعبیر کیا جاتا ہے۔جنوبی آسمان پر ستاروں کے ایک جھرمٹ کا نام۔(جغرافیہ)خطِ اِستوا کے جنوب میں ۱۰۲۳/۲ درجے پر واقع اور خط اِستوا کے متوازی ایک فرضی خط۔۲۲ دسمبر کو سورج عین اِس خط کے اُوپر ہوتا ہے۔غلط العام: جَدّی۔

**جدید** زبرج،ی۔صف،ع۔ نیا،تازہ،حال کا،ابھی کا؛ایک عروضی بحر جس کے ارکان مستفعلن فاعلاتن ہیں۔نیز جدت۔

**جدیدیت** (زبرج،ی،زیرد،زبری) فنونِ لطیفہ کی وہ نئی تکنیک اور تحریکات جو جنگِ عظیم اوّل کے بعد شروع ہوئیں؛ نیا اندازِ فکر اور نئی روش اختیار کرنا۔ (انگریزی میں:Modernism)۔

**جدیر** زبرج،ی۔صف۔ لائق،سزاوار،موافق؛مکان جس کے گرد دیوار کھینچی گئی ہو۔

**جدھ** زبرج،زبردھ۔امث۔ تعلی،شیخی،بڑ۔

**جدھر** زیرج،زبردھ۔متعلق فعل۔ جہاں،جس جگہ،جس طرف۔

## ج۔ڈ

**جڈ** زبرج۔ رک:اُجڈ۔

## ج۔ذ

**جذاب** زبرج،شدذ۔صف۔ نہایت کشش کرنے والا؛سیاہی چوس۔

**جذام** پیش ج۔اند،ع۔ ایک متعدی مرض جس میں بدن سفید ہو جاتا ہے اور مرض کی شدت سے اعضا گل بھی جاتے ہیں،کوڑھ کا مرض۔

**جذام خانہ** کوڑھ کے مریضوں کا بیمارخانہ۔

**جذامی** کوڑھ کا مریض۔

**جذب** زبرج،جزم ذ۔اند،ع۔ کشش،کھنچاؤ؛حالتِ کیف،سرمستی؛اعصابی ہیجان؛ چوس لیے جانے کا فعل؛ مل جانا،ضم ہو جانا۔ نیز جذبی، مثلاً: جذبی تابکاری تابکاری اجسام سے دوسرے اجسام کا اثر قبول کرنا۔

**جذبِ اتصالی** مادے کے ذرّوں کا ایک دوسرے سے آملنا،باہمی کشش، ایک دوسرے کو کھینچنے کی قوت۔

**جذبُ الانابیب شعری** پانی کے باریک نلیوں میں چڑھ جانے کا عمل جس کے ذریعے پودے زمین سے پانی کھینچتے ہیں۔

**جذبات** زبرج،جزم ذ۔جمع،مذ،ع۔ جذبہ (رک) کی جمع۔

**جذبات نگاری** (اَدَب)پُرتاثیر عاشقانہ کلام۔

**جذباتیت** زبرج،جزم ذ،زیر ت،شدزبری۔اسم کیفیت۔ فکر یا عمل میں جذبات سے مغلوب ہو جانا،رقت آمیز کلام۔

**جذبہ** زبرج،جزم ذ،زبرب۔اند،ع۔ کشش،جوش،ولولہ؛ذہن پر طاری رہنے والی معروف کیفیات (خوشی،غم،غصہ) میں سے کوئی کیفیت۔اصلاً:عربی: جَذْبہ (زبرج،زبرذ،زبرب)۔

**جذبۂ دل** فرطِ شوق،محبت کا جوش،خلوص کی کشش۔

**جذباتی** جذبات سے متعلق؛زودحس۔

**جذر** زبرج،جزم ذ۔اند،ع۔ اصل،جڑ،مول،(ریاضی) کسی عدد کو اسی سے ضرب دیا جائے تو وہ حاصل ضرب کا جذر ہوگا۔مثلاً:۵×۵=۲۵ یہاں ۵،۲۵ کا جذر المربع ہے اور۱۲۵ کا جذر المکعب۔

**جذرِ اصم** عددِ اصم (۸،۱۰ وغیرہ) کا جذر جو عددِ صحیح کی شکل میں حاصل نہیں ہوتا۔

**جذرِ ناطق** وہ جذر جو عددِ صحیح ہو،جذرِ اصم کی ضد۔

**جذع** زیرج،جزم ذ،جزم ع۔اند۔ درخت (خصوصاً کھجور) کا تنا۔نیز جذل (زیرج،جزم ذ)۔

## ج۔ر

**جر** زبرج،(تراکیب میں رمشدد)اند،ع۔ کھینچا،گھسیٹنا،کشش۔

**جرِثقیل** (لیٹا زیر،زبرث،ی) ریاضیات کا ایک شعبہ جس میں وزنی اشیا کے اُٹھانے اور نیچے سے اُوپر لے جانے کے لیے اُصول اور قانون بنائے یا بتائے جاتے ہیں (ریاضی میکانیات)۔

**جراب** زیرج۔اند،ع۔ غدود کا غلاف یا تھیلی،خصیہ۔

**جراب** پیش ج۔امث۔ کپڑے یا اُون کا بنا پاؤں پر پہننے کا چست غلاف،موزہ۔عام:جَراب۔

**جرأت** پیش ج،جزم ر،زبرء،اغم (بروزن ہمت)۔امث،ع۔ حوصلہ مندی، دلیری،مردانگی،بہادری۔

**جرأت مند** حوصلہ مند،باہمت،بہادر،جری۔

**جراتی** زبرج۔اند۔ صاف شدہ سمندری نمک۔

**جراٹھا** زبرج۔صف۔ جھلسا ہوا،نیم سوختہ۔

**جراثیم** زبرج،ی۔جمع،مذ،ع۔ رک: جرثوم جس کی یہ جمع ہے۔

**جراثیم کش** جراثیم مارنے والا۔

**جراح** زبرج،شدر۔اند،ع۔ نشتر لگا کر مرہم کرنے والا،نشترزن،سرجن۔

**جراحت** (زبرج،زبرح) زخم،گھاؤ؛زخم کی مرہم پٹی۔نیز جراحی۔

**جراد** زبرج۔امث۔ ٹِڈی۔

**جرار** زبرج۔امذ،ع۔ سبز رنگ کا مٹکا جس میں شراب بنتی ہے۔

**جرار** زبرج،شدر۔صف،ع۔ اپنی طرف کھینچنے والا،تیز رفتاری سے روکنے والا؛ کثیر،بھاری؛زبردست،مثلاً:لشکرِ جرار۔

**جراز** پیش ج۔امث۔ تلوار جو بہت تیز ہو،تیغ،حُسام،شمشیر،سیف۔

**جرائد** زبرج،زیرء۔جمع،مذ،ع۔ **جریدہ** (رک) کی جمع۔

**جرائم** زبرج،زیرء۔جمع،مذ،ع۔ خطائیں یا قانونی فروگذاشتیں،تراکیب میں مستعمل،جُرم (رک) کی جمع۔

**جرائم پیشہ** وہ شخص جس کا پیشہ جرم کرنا ہو،جس کا ذریعہ معاش جرم ہو۔

**جرایِد** زبرج،پیش ی۔صف۔ وہ حیوان جو (مثلِ انسان) رحم میں پرورش پاکر پیدا ہو (حیاتیات)۔

**جرایو** زبرج،وسع۔امذ۔ وہ جھلی جس میں بچہ پیدائش کے وقت لپٹا ہوتا ہے۔

**جرب** زبرج،زبرر۔امث۔ پلکوں کی سوزش،خارش،کھجلی۔

**جربز** زبرج،جزم ر،زبرب۔امذ۔ اول فول،مہمل گفتگو۔

**جرت** زبرج،زبرر۔صف۔ پرانا،بوڑھا،قدیم؛کمزور،ضعیف۔

**جرٹ** زبرج،زیرر۔امث۔ رتھ،چوپہیا گاڑی۔

**جرثوم** پیش ج،جزم ر،وسع۔امذ،ع۔ خورد حیاتی وجود،نظر نہ آنے والا کیڑا۔ نیز جُرثومہ۔جمع:جراثیم (ی)۔عام:جَرثومہ۔

**تحت جراثیم** جرثومہ سے بھی چھوٹے وجود۔

**جرثومیات** جراثیم کا مطالعہ،خورد حیاتیات۔

**جرجر** (۱) زبرج،جزم ر۔صف۔ بوڑھا پھونس،ضعیف،ناتواں۔

**جرجر** (۲) زبرج،جزم ر۔ ایک آبی نبات،کرفس،کنکرابی،چھریلا۔نیز **جرجر** (زیرج)۔

**جرجر** (۳) زبرج،جزم ر۔ ایک جھلی منڈھا ساز،نوبت۔

**جرح** زیرج،زبرر۔امث،ع۔ بحث؛سلسلۂ سوالات جو سچائی معلوم کرنے کے لیے کسی سے کیے جائیں۔

**جرح قدح** ردوکد،بحثم بحث۔عربی میں:جرح وقدع۔

**جرح** پیش ج،جزم ر،جزم ح۔امذ۔ زخم،گھاؤ۔ جمع: **جروح**۔

**جردہ** زبرج،جزم ر،زبرد۔صف۔ پیلا؛ کافوری،صحرائی ریت کے رنگ کا (گھوڑا)؛سنہری سکہ،اشرفی۔

**جرذ** پیش ج،زبرر۔امذ۔ چوہا،جنگلی چوہا۔

**جرز** زبرج،جزم ر۔امذ۔ سرخاب۔

**جرس** زبرج،زبرر۔امذ،ع۔ گھنٹہ،خصوصاً قافلے کی روانگی کے وقت بجایا جانے والا۔

**جرسی** زبرجزم ر۔امث۔ اُونی بنیان؛آستین والا اُونی لباس جس کا اگلا حصہ سالم کھلا رہتا ہے۔

**جرعہ** پیش ج،جزم ر،زبرع۔امذ،ع۔ مائع (پانی وغیرہ) کی وہ مقدار جو پینے کے لیے منہ میں لی جائے،گھونٹ۔

**جرعہ کش** پینے والا۔

**جرگہ** زیرج،جزم ر،زبرگ۔امذ،ف۔ قبیلہ،قبائلی علاقے میں تنازعات کا فیصلہ کرنے والی کمیٹی۔اصلاً فارسی:جَرگہ (زبرج،زبرر) دائرہ۔

محاورہ: **جرگہ بیٹھنا** کسی مقدمہ کے فیصلے کے لیے اکٹھا ہونا۔

**جرم** (۱) زیرج،جزم ر۔امذ،ع۔ جسم،بدن،دھڑ؛مادی وجود،خصوصاً آسمانی کُرّوں کے لیے مستعمل۔جمع: **اَجرام**۔

**اَجرامِ فلکی** (زبرف،زبرل) ستارے اور سیارے۔

**جرم** (۲) زیرج،جزم ر۔امذ،ع۔ عیب،نقص؛نگینے کا داغ یا پھٹکی جو عیب ہے۔

**جرم دار** عیبی (نگینہ)۔

**جرم** پیش ج،جزم ر۔امذ،ع۔ گناہ،تقصیر،خطا،قصور،قانون کی خلاف ورزی۔

**جرمانہ** پیش ج،جزم ر،زبرن۔امذ۔ سزا کے طور پر وصول کی جانے والا تاوان،رقم۔

**جرموق** پیش ج،جزم ر،وسع۔امذ۔ پاتابہ جو موزے پر اُس کی حفاظت کی غرض سے پہنا جاتا ہے۔

**جرن** زبرج،زبرر۔ پرانا،سڑا ہوا؛کم ہونے والا؛ضعیف۔

**جرنا** زبرج،جزم ر۔متعلق فعل۔ جذب کرنا،خشک ہوجانا۔

**جرن** پیش ج،جزم ر۔ وہ جگہ جہاں کھجوریں خشک کی جاتی ہیں۔

**جرنغار** زبرج،زبرر،جزم ن۔امذ۔ فوج کا بایاں بازو،میسرہ۔

**جرنیل** زبرج،جزم ر،ے لین۔امذ۔ فوج کا اُونچا عہدہ دار،سالار،انگریزی کے لفظ جنرل کا مؤرد۔

**جرنیلی** بڑا،شاندار،مثلاً: **جرنیلی سڑک** شارع اعظم،جی ٹی روڈ۔

**جروا** پیش ج،جزم ر۔امث،ہ۔ **جورو** (رک) کی تصغیر،بیوی۔

**جرول** زبرج،پیش ر۔امذ۔ پتھریلی زمین۔

**جرونا** زبرج،وسع۔فعل لازم۔ پچنا،ہضم کرنا۔

**جرہ** پیش ج،شدزبرر۔امذ،ف۔ شِکرا،باز کا نر۔نیز جُرا۔

**جرئی** پیش ج،جزم ر۔امث۔ گیہوں اور چنے وغیرہ کی فصلوں کا کیڑا،جوئی،گھونگی۔نیز جُرّی۔

**جری** زبرج۔صف،ع۔ ہمت والا،دلیر،بہادر،سورما۔

**جری** زیرج، شدر۔امث۔ لمبی، بام مچھلی، مارماہی۔

**جریان** زبرج، زبرر۔اند،ع۔ سیل، بہاؤ، روانی؛ جاری ہونا؛ پیشاب کے ساتھ منی کا اخراج جو ایک مردانہ جنسی کمزوری یا بیماری ہے۔عام: **جر یان**۔

**جریانِ آب** عورتوں کی ایک بیماری۔

**جریانِ شکم** اسہال، پیچش، دست۔

**جریب** زبرج، ی۔امث،ع۔ عصا، لاٹھی؛ آلۂ پیائش؛ زمین کی پیائش کی زنجیر جو عموماً ۵۰، ۶۰ گز لمبی ہوتی ہے۔

**جریب کش** جریب کھینچنے والا۔

**جَریبانہ** کھیت یا زمین کی پیائش کا معاوضہ یا فیس؛ قدیم زمانے میں رقبے کے لحاظ سے لگایا جانے والا لگان۔

محاورہ: **جریب ڈالنا** جریب سے زمین کی پیائش کرنا۔

**جریح** زبرج، ی۔صف،ع۔ زخمی، مجروح؛ ذہین، منطقی دلائل کو سمجھنے والا۔

**جرید** زبرج، ی۔صف،ع۔ اکیلا، تنہا، علیحدہ، الگ تھلگ۔نیز **جریدہ**۔

**جریدہ** زبرج، ی، زبرد۔صف،ع۔ صحیفہ، رسالہ، اخبار؛ دفتر؛ گھڑ سواروں کا دستہ؛ سبز ٹہنی۔صف: **مجرد** اکیلا، یکتا، یگانہ۔

**جریمہ** زبرج، ی، زبرم۔اند،ع۔ رک: **جُرم** گناہ، خطا۔جمع: **جرائم**۔

## ج۔ڑ

**جڑ**(۱) زبرج۔امث،ہ۔ بیخ، اصل؛ بنیاد؛ مجازاً: مبدء، مخرج۔

**جڑبُدھی** بیوقوف، گنوار۔

**جڑ بھوت** ساکت، بے حس و حرکت، گڑا ہوا۔

**جڑ جیو** وحشی، ہونق۔

محاورہ: **جڑ پکڑنا** پودے کا جم جانا، مضبوط ہو جانا۔

محاورہ: **جڑ سے ناک کاٹنا** بہت زیادہ بدنام، رُسوا کرنا۔

کہاوت: **جڑ کاٹے جائیں، پانی دیے جائیں** نقصان پہنچائیں اور دکھاوے کی ہمدردی کریں۔

محاورہ: **جڑوں میں پانی دینا** نقصان پہنچانا؛ برباد کر دینا۔

کہاوت: **جڑ نہیں ہے دھور کی ٹوٹی، دھری رہے سب دارو بوٹی** جس کی خدا تباہ کرے اس کا کوئی مددگار نہیں۔

**جڑ**(۲) زبرج۔امث۔ جاڑے کا مخفف، ٹھنڈا، خنک، سرد۔

**جڑ کال/کالا** سردی کا موسم۔

**جڑا** زبرج۔امث۔ کوانچ یا کونچ جس کی پھلی کو چھونے سے کھجلی ہوتی ہے۔

**جڑاوٹ** زبرج، زبرو۔امث،ہ۔ مرصع نگاری، نگینے جڑنا۔نیز **جڑوات**۔

**جڑاول** زبرج، زبرو۔اند،ہ۔ جاڑے کے موسم کے کپڑے، لحاف، توشک وغیرہ۔

**جڑاؤ** زبرج، ومع۔صف،ہ۔ مرصع، مجوہر، نگینے جڑا ہوا۔نیز **جڑت**۔

**جڑتا** زبرج، جزم ڑ۔امث۔ بے حسی، ٹھہراؤ، سکون، سکوت؛ ٹھنڈک، سرد مہری۔

**جڑتال** پیش ج، جزم ڑ۔اند،ہ۔ وہ تالا یا قُفل جو اندر اور باہر دونوں طرف سے کھولا جاسکے۔

**جڑنا**(۱) زبرج، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ گاڑنا، ٹھونکنا، (نگینے وغیرہ کو) گھاٹ میں بٹھانا، جمانا۔پیوست کرنا؛ مارنا، لگانا۔مثال: **چپت جڑنا**۔

**جڑنا**(۲) زبرج، جزم ڑ۔ اِلزام، بہتان، عائد کرنا۔

**جڑنا** پیش ج، جزم ڑ۔فعل لازم/مجہول۔ جوڑا جانا، ملایا، وصل کیا جانا؛ شامل ہونا، آملنا؛ حاصل ہونا، نصیب ہونا؛ اکٹھا ہونا، فراہم ہونا؛ ٹوٹی ہوئی چیز کا سالم بن جانا۔فعل متعدی: **جوڑنا**۔

**جڑواں** پیش ج، جزم ڑ، ن غنہ۔صف۔ دو ملی ہوئی چیزیں، توأم، ایک ساتھ پیدا ہونے والے بچے۔

**جڑوٹ** زبرج، زبرو۔امث۔ درخت کا تنا۔

**جڑونڈا** زبرج، ولین، ن غنہ۔اند۔ درخت یا پودے جن کے پتے گر چکے ہوں اور تنے گل کر صرف جڑیں رہ گئی ہوں، سوکھی جڑ۔

**جڑہن** زبرج، جزم ڑ، زبرہ۔امث۔ دھان جو برسات کے آخر یا سردیوں کے شروع میں کاٹی جائے۔

**جڑی** زبرج۔امث،ہ۔ کسی پودے کی جڑ جو دوا کے طور پر کام آئے۔وہ پودے جن کی جڑ ہی اُن کا پھل ہوتی ہے، مثلاً: آلو، گاجر، مولی۔

**جڑی بوٹی** کسی پودے کی جڑ اور اُس کے پتے وغیرہ جو دواؤں میں کام آتے ہیں۔

**جڑیا** زبرج، ی۔اند،ہ۔ زیورات جڑنے والا، جوہر؛ اِغلام کرانے والا۔

**جڑیٹا** زبرج، ی۔اند۔ کانٹوں بھرا جھاڑ، پودا یا جنگل، خارزار۔

**جڑیل** زبرج، جزم ڑ، زبری۔صف،ہ۔ مولی، شلغم، گاجر وغیرہ جن میں جڑ نکل آنے سے سختی پیدا ہو گئی ہو۔نیز **جڑیلا**۔

**جڑیلا، جڑیلی** وہ بیل یا پودا جس کی جڑیں دور تک پھیلی ہوئی ہوں اور زمین کو خراب کریں۔

## ج۔ز

**جز**(۱) پیش ج۔اند،ع۔ حصہ، ٹکڑا، پارہ جو کسی کُل میں شامل ہو۔

**جزِلاینفک** (لیٹا زیرز، زبری، جزم ن، زبرف) (امذ) ایسا حصہ یا جز جو اپنے کُل سے الگ نہ کیا جا سکے۔

**جزوقتی** (زبرو، جزم ق) (صف، ع۔ف۔ تھوڑے وقت کا کام۔ انگریزی میں: Part-time۔

**جُزوقتی ملازم** جو مقررہ عام اوقات سے کم وقت کے لیے کام کرنے پر مامور ہو۔

مرکب عطفی: **جُزو وکُل** (وج، پیش ک) کُل، تمام، سب، شروع سے آخر تک؛ تمام حقیقت۔

**جز** (۲) پیش ج۔امذ۔حرفِ استثنا،ف۔ علاوہ، سوائے، (کسی شے کو) چھوڑ کر۔ نیز بجز۔

**جزبندی** پیش ج، جزم ز، زبرب، جزم ن۔امث، ف۔ع۔ جلد سازی، شیرازہ بندی، کتاب کے اجزا کو باندھنا، سینا۔

**جزدان** پیش ج، جزم ز۔امذ، ع،ف۔ اُردو میں یہ لفظ عموماً قرآن پاک کے غلاف کے لیے رائج ہے، کتاب کے اوراق رکھنے کا بستہ؛ مجازاً: جسم کا ڈھانچہ جس پر کھال کا خول ہے۔

**جُزرس** پیش ج، جزم ز، زبرر۔صف، ع،ف۔ بات کی تہہ تک پہنچنے والا (خیال نظر، ذہن)؛ کفایت شعار، بخیل، کنجوس آدمی۔ نیز جزرسی۔

**جزگیر** پیش ج، جزم ز، ی۔امذ۔ ایک آلہ جس سے پڑھنے یا لکھنے کے وقت کتاب کھلی رکھتے ہیں، منتشر اوراق کو یکجا رکھنے کا خانہ یا تختہ، پیڈ وغیرہ۔

**جزلایتجزا** پیش ج، لیٹا زیرز، زبری، ت، ج، شد زبرز، غم ی۔امذ۔ چھوٹے سے چھوٹا ذرہ جس کو تقسیم نہ کیا جا سکے، ایٹم، سالمہ۔

**جز/جزء دیما قرطیسی** ایٹم یا سالمے کا نظریہ جو پہلے پہل یونانی مفکر Democritus سے منسوب کیا جاتا ہے۔

**جزا** (ء) زبرج۔امث، ع۔ اچھا بدلہ، ثمر، نیکی یا بھلائی کا بدلہ، انعام۔ نیز محض بدلا، سزا۔

**جزائے خیر** ثواب، صلہ۔

**جزاک اللّٰہ** زبرج، زبرک، غم ا، شدل بد۔کلمۂ دعا، ع۔ خدا تجھے اچھا انعام دے۔ نیز جزاک اللّٰہ خیرا/خیرالجزاء (خے را/ خیرل ج زا)۔ جمع مخاطب کے لیے کم اللّٰہ (پیش ک، پیش م) مؤنث کے لیے کِ اللّٰہ (کِ ل لا)۔

**جزالت** زبرج، زبرل۔امث، ع۔ فصاحت، روانی، استواری؛ پختگی؛ کثرت، افراط۔

**جزائر** زبرج، زیرء۔ جزیرہ (رک) کی جمع۔

**جزائل** زبرج، زیرء۔ رک: جزیل۔

**جزائلچی** گولنداز، توپچی۔

**جزبز** زبرج، جزم ز، زیرب۔صف، ف۔ برہم، ناراض؛ بے چین، گھبرایا۔

محاورہ: **جزبز ہونا** کسی بات کے سمجھ میں نہ آنے سے نہایت پریشانی اور دقت اُٹھانا، آزردہ ہونا، گھبرانا؛ غصہ کرنا، برہم ہونا۔

**جزر** زبرج، جزم ر۔امذ، ع۔ سمندر کے پانی کا اُتار، بھاٹا، مد کی ضد۔

**جزع** زبرج، زبرز۔امث، ع۔ بے چینی، بے صبری، پریشانی، بے اطمینانی، ناشکیبائی۔

**جزع وفزع** (وج، زبرف) گھبراہٹ، بوکھلاہٹ، سٹ پٹاہٹ، سراسیمگی۔

**جزع** زبرج، جزم ز۔امذ۔ سلیمانی منکے جن میں سیاہی اور سفیدی ہوتی ہے، سنگِ سلیمانی؛ (کنایۃً) آنکھ۔

**جزم** زبرج، جزم ز۔امذ، ع۔ قطعی تاکید؛ یکسوئی؛ حتمیت؛ حرف پر سکون کی علامت (^)؛ اٹل، مضبوط، پختہ، مصمم؛ پکا۔

**عزم بالجزم** (زیرب، غم ا، جزم ل) پختہ ارادہ۔

**جزو** پیش ج، جزم ز۔ رک: جُز (۱)۔ نیز جزوی۔

**جزواً** (جُزوَن) تھوڑا سا، کسی قدر، کچھ، خال خال۔

**جزوِاعظم** وہ اصل جس کے بغیر تکمیل نہ ہو؛ (مجازاً) بھنگ۔

**جزوِبدن** بند کا حصہ، جسم کا حصہ۔

**جزوی** زبرج، جزم ز۔صف۔ قلیل، کچھ کچھ، تھوڑا سا۔ نیز جزئی۔

**جزیرہ** زبرج، ی، زبرر۔امذ، ع۔ خشکی کا وہ قطعہ جو چاروں طرف سے دریا یا سمندر کے پانی سے گھرا ہوا ہو، ٹاپو؛ (مجازاً) الگ تھلگ مقام۔

**جزیرہ نما** وہ زمین جس کے تین اطراف پانی ہو۔

**جزیل** (۱) زبرج، ی۔صف، ع۔ کثیر، وافر؛ رواں؛ فصیح؛ بڑا، بزرگ؛ مضبوط؛ استوار۔

**جزیل** (۲) زبرج، ی۔امث۔ چھوٹی توپ جو فتیلہ سلگا کر داغی جاتی تھی۔ جمع: جزائل۔

**جزیہ** زیرج، جزم ز، زبری۔امذ، ع۔ وہ شرعی محصول جو اسلامی حکومت غیر مسلم رعیت سے اُس کی جان و مال کے تحفظ کے عوض میں وصول کرے۔

## ج۔س

**جس** (۱) زبرج۔امذ،ہ۔ طاقت، زور؛ وصف، خوبی، جوہر؛ عزت، ساکھ؛ بھرم، وقار۔

جس (۲) زبرج۔ اند۔ تلاش، جستجو۔

جس زیرج۔ وہ، جو، اُس، جونسا۔

کہاوت: جس برتن/ ہانڈی میں کھائیں اُسی میں چھید کریں محسن کُش، نمک حرام، جو احسان کرے اُسی کو نقصان پہنچایا جائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: جس تن لاگے وہی تن جانے جسے دُکھ ہو وہی اُس کی تکلیف کو جانتا ہے، دوسرے کو کیا خبر۔

کہاوت: جس ٹہنی پر بیٹھے اُسی کو کاٹے محسن کُش، نمک حرام، جو احسان کرے اُسی کو نقصان پہنچایا جائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: جس طرح پیٹھ دکھائے جاتے ہو، اِسی طرح منہ دکھانا کوئی شخص سفر پر جاتا ہو تو اُسے کہتے ہیں کہ جیسے چلے ہو ویسے ہی واپس آنا۔

کہاوت: جس کا آنڈو پکے وہ بدھیا کیوں کرے جس کا کام ہو رہا ہو وہ اُس کے لیے بے فائدہ کیوں کوشش کرے۔ آنڈو = نر، بدھیا = خصی۔

کہاوت: جس کا چکنا دیکھا، پھسل پڑے ابن الوقت کی نسبت کہتے ہیں جہاں فائدہ دیکھتا ہے وہیں پہنچ جاتا ہے۔

کہاوت: جس کا کام اسی کو ساجے اور کرے تو ٹھینگا باجے جو جس کام کے لائق ہوتا ہے اُسی کو کر سکتا ہے۔

کہاوت: جس کا کوئی نہیں اُس کا خُدا غریبوں کا مددگار خدا ہے۔

کہاوت: جس کا کھایئے ان پانی، اُس کی کیجیے آوادانی جس سے فائدہ پہنچے اس کی خیر خواہی اور شکر گزاری کرنی چاہیے۔

کہاوت: جس کا کھایئے اُس کا گایئے جس سے فائدہ پہنچے اُسی کی خیر خواہی اور شکر گزاری کرنی چاہیے۔

کہاوت: جس کا منہ نہیں دیکھا اُس کے تلوے دیکھے جس سے ہمیشہ نفرت تھی اُس کی منت کرنی پڑی۔

کہاوت: جس کیلے کے پات میں پات، پات میں پات، تس گیانی کی بات میں بات، بات میں بات جس طرح کیلے کے پتے میں اندر ہی اندر پتے ہوتے ہیں اسی طرح عقل مند آدمی کی بات سے بات نکلتی ہے۔

کہاوت: جس کی بیٹی رانڈ ہوگئی اس کا جنم بگڑ گیا بیٹی کے رانڈ ہونے سے بڑھ کر اور کوئی مصیبت نہیں۔

کہاوت: جس کی بیوی سے کام اس کی لونڈی سے کیا کام اگر کام ہو تو افسروں کے پاس جانا چاہیے ماتحتوں کے پاس نہیں چاہیے۔

کہاوت: جس کی تیغ اُس کی دیگ مال و دولت زبردست کے لیے ہے۔

کہاوت: جس کی دیگ اس کی تیغ جو خرچ کرے لوگ اس کی خدمت کرتے ہیں۔

کہاوت: جس کی جوتی اُس کا سر جس کی چیز ہے اُسی پر خرچ ہوتی ہے۔

کہاوت: جس کی زبان چلے اس کے ستر ہل چلیں زبان دراز سے لوگ ڈر اُس کا کام جلد کر دیتے ہیں۔

کہاوت: جس کی سیرت اچھی نہیں اس کی صورت کا کیا دیکھنا بد خو آدمی سے کوئی ملنا پسند نہیں کرتا۔

کہاوت: جس کی فکر، اُس کا ذکر جس بات کا خیال ہوتا ہے اسی کا ذکر کرتا رہتا ہے۔

کہاوت: جس کی کھایئے چندیا، اس کے ہو جیئے بندیا جس سے فائدہ پہنچے اس کی خیر خواہی اور شکر گزاری کرنی چاہیے۔

کہاوت: جس کی گود میں بیٹھنا اس کی داڑھی کھسوٹنا (کھوسنا) جس سے فائدہ اُٹھانا اسے نقصان پہچانا۔

کہاوت: جس کی لاٹھی اُس کی بھینس غلبہ زبردست کا ہی ہوتا ہے وہ جس سے جو چاہے چھین لے۔

کہاوت: جس کی ماں جلے گی اس کی جائی پہلے جلے گی ماں کو تکلیف ہوتی ہے تو اس کا اثر بچوں پر بھی ہوتا ہے۔

کہاوت: جس کی یہاں چاہ اُس کی وہاں چاہ اچھے لوگوں کو خدا بھی چاہتا ہے۔ انھیں اپنے پاس بلا لیتا ہے۔

کہاوت: جس کے پاس بہت کام ہوں گے کوئی نہ کوئی بگڑے گا کام کاج والے آدمی کے کام خراب ہوتے ہی رہتے ہیں۔ کسی کام کے خراب ہو جانے پر گھبرانا نہیں چاہیے۔

کہاوت: جس کے پاس ڈھبوا وہی ہمارا ببوا جس کے پاس دولت ہوتی ہے ہر ایک اس کی خوشامد کرتا ہے۔

کہاوت: جس کے پاس نہیں پیسا، وہ بھلا مانس کیسا نادار کی کوئی عزت نہیں کرتا۔

کہاوت: جس کے پیشے میں بان، اس کا گرو/ وہ بڑا شیطان گاڑی بان، فیل بان وغیرہ بڑے شرارتی ہوتے ہیں۔

کہاوت: جس کے تن کو لگی ہو ہو جانے یار جس کو تکلیف پہنچی ہو وہی جان سکتا ہے دوسرا نہیں سمجھتا۔

کہاوت: جس کے چار بھیا، ماریں دھول چھین لیں روپیا جس کے مددگار ہوں وہ جو چاہے کرے۔

کہاوت: **جس کے چار پیسے لو، انھیں حلال کر کے کھاؤ** جس کی ملازمت کرو یا تنخواہ لو اس کی خدمت اچھی طرح کرو۔

کہاوت: **جس کے دیکھے تپ آوے وہی موا بیاہن آوے** جس سے نفرت ہو اُسی سے پالا پڑے۔

کہاوت: **جس کے سر پر جو تار کھ دیا وہی بادشاہ بن گیا** اپنی یا کسی کی تعریف میں کہتے ہیں۔

کہاوت: **جس کے سر پر ہتھیار اس کا کیا اعتبار** سینگ دار جانور کا کوئی اعتبار نہیں کہ کب مارے۔

کہاوت: **جس کے سر پڑتی ہے وہی جانتا ہے** جس پر مصیبت پڑتی ہے وہی اس کا اندازہ کر سکتا ہے۔

کہاوت: **جس کے کارن جوگ لیا وہی نہ ملا** جس کے لیے اتنی محنت کی وہ نہ ملا۔

کہاوت: **جس کے کارن جوگ بھئی وہ سیاں پردیس** جس سے محبت ہے اسے پرواہ نہیں۔

کہاوت: **جس کے کارن موںڈ منڈایا وہی کہے منڈا آیا** جس کی خاطر کوئی بُرا کام کیا وہی اِلزام دے یا مذاق اُڑائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **جس کے گھر بھوج اس کے بھات نہیں** جو بہت دعوتیں دیا کرتے تھے ان کے پاس کھانے کو نہیں۔

کہاوت: **جس کے لیے چوری کی وہی بتائے چور** جس کی خاطر کوئی برا کام کیا وہی الزام دے یا مذاق اُڑائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **جس کے ماں باپ جیتے ہیں وہ حرام کا نہیں کہلاتا** جس کے پاس ثبوت ہے وہ الزام سر نہیں لیتا۔

کہاوت: **جس کے محل میں میا، مانگے پیسا ملے روپیا** جس کو رسوخ حاصل ہو اسے مانگنے سے بھی زیادہ ملتا ہے۔

کہاوت: **جس کے منہ میں چاول ہوتے ہیں وہ خوب چبا چبا کر باتیں کرتا ہے** جس کے پاس دولت ہوتی ہے وہ خوب اترا کر باتیں کرتا ہے۔

کہاوت: **جس کے واسطے روئے اس آنکھوں میں آنسو بھی نہیں** جس کے ساتھ کسی تکلیف میں ہمدردی ہے اُسے پروا بھی نہیں ہے۔

کہاوت: **جس کے ہاتھ ڈوئی اس کے سب کوئی** جس سے فائدہ ہو اُس کے دوست بنتے ہیں۔

کہاوت: **جس کے ہوویں اسی، وہ کرے کھسی** جس کے پاس مال و دولت جمع ہو جائے اسے زکواۃ دینی پڑتی ہے۔

کہاوت: **جس گھر بڑے نہ بوجھیں دیپک جلے نہ سانجھ، وہ گھر اُجڑ جائیں گے جن کے تریا بانجھ** جس گھر میں بڑوں کی عزت نہ ہو یا شام کو دیے نہ جلیں اور وہ گھر جس میں عورت بانجھ ہو تباہ ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **جس گھر بوڑھا نہ بڑا وہ گھر ڈگم ڈگا** جس گھر میں کوئی عمر رسیدہ یا تجربہ کار نہ ہو وہاں خرابی کے آثار ہوتے ہیں۔

کہاوت: **جس گھر ساس مٹکنی اس گھر بہو کا کیا سہاگ** جو شخص خود کھاؤ اڑاؤ ہو گا وہ دوسرے کے ساتھ کیا سلوک کرے گا۔

کہاوت: **جس گھر ناری پھوڑی اوہ گھر جانور کوڑی** جس گھر کی مالکہ بدسلیقہ ہو وہ جلد اُجڑ جاتا ہے۔

کہاوت: **جس گھر ہووے پرکھ کچلیا اس گھر ہووے کھیر کا دلیا** جہاں مالک خراب ہو وہاں ہر چیز خراب ہوتی ہے (کچلیا = بری چال چلنے والا، بد چلن)۔

کہاوت: **جس منہ سے پان کھایئے اس منہ سے کوئلے نہ چبایئے** جس کو ایک دفعہ اچھا کہا جائے اُسے پھر بُرا نہیں کہنا چاہیے۔ جہاں لوگ پہلے عزت کرتے ہوں وہاں بے عزتی نہیں برداشت کرنی چاہیے۔ جس سے نیکی کی ہو اُس سے بدی نہیں کرنی چاہیے۔

کہاوت: **جس نے اپنی پگڑی (ٹوپی) اتاری (اسے) دوسرے کی اتارتے کب ڈر (ہوتا) ہے** جس نے اپنی عزت کی پروا نہیں کی دوسرے کی عزت کی پروا کہاں کرتا ہے۔ نیز **جس نے اتاری اپنی دوسرے کا کیا لحاظ**۔

کہاوت: **جس نے بھونکنا سکھایا اس کو کاٹنے دوڑا** احسان فراموش اور محسن کش کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **جس نے چیرا وہی نیرے گا** جس نے منہ دیا وہی کھانے کو بھی دے دے گا۔

کہاوت: **جس نے رنڈی کو چاہا اسے بھی زوال، جس کو رنڈی نے چاہا اس کی بھی تباہی** رنڈی کا یار ہر طرح خوار رہتا ہے۔

کہاوت: **جس نے گوڑا دیا، گھوڑا بھی دے گا** خدا پر بھروسا رکھنا چاہیے وہی حاجت پوری کرتا ہے۔

کہاوت: **جس نے کی شرم اُس کے پھوٹے کرم** بے موقع جھجک سے نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **جس نے لگائی وہی بجھائے گا** جس کی شرارت ہے وہی اُسے مٹا سکتا ہے۔ خدا نے جو تکلیف دی وہی اُس کو رفع کرے گا۔

کہاوت: **جس نے نہ دیکھی ہو کنیا، دیکھے کنیا کا بھائی** اپنی منگیتر کو

دیکھنا چاہو تو اسے کے بھائی کو دیکھو (اسی لیے سالے کو نقل پردانہ کہتے ہیں)۔

کہاوت: جس ہانڈی میں کھائے اُسی میں چھید کرے محسن کُش، نمک حرام، جو احسان کرے اُسی کو نقصان پہنچایا جائے تو کہتے ہیں۔

جسارت زبر ج، زبر ر۔ امث، ع۔ ہمت، جرأت، دلیری، مردانگی؛ بے باکی۔ نیز دیدہ دلیری، گستاخی۔ صف: جسور۔

جسامت زبر ج، زبر م۔ امث، ع۔ جثہ، حجم، تن و توش، کسی چیز کا حجم۔ (صف) جسیم عظیم، نمایاں۔

جساول زبر ج، زبر و۔ اند۔ سواری کی محافظت کے لیے چلنے والا سوار؛ نقیب، چوبدار۔ اصلاً: یساول۔

جسائت زبر ج، زبر ء۔ امث۔ جوڑوں کے باہم پیوست ہو جانے کا مرض، جما جوڑ۔

جست (۱) زبر ج، جزم س۔ اند۔ ایک مرکب دھات جو تانبے اور سیسے کو ملا کر تیار کی جاتی ہے۔ نیز عام: جستہ۔ صف: جستی۔

جست (۲) زبر ج، جزم س۔ امث، ف۔ لمبی چھلانگ، کوند، پھاند، اُچھال؛ زغند، چوکڑی۔

جست وخیز (وج، ے) اُچھل کود، چوکڑی بھرنا۔

جستہ اُچھلا ہوا، اُڑا ہوا۔

شرارِ جستہ اُڑتی ہوئی چنگاری۔

جست (۳) زبر ج، جزم س۔ اند۔ وہ نچھتر جس میں مبارک اور منحوس ستارہ یکجا ہو۔

جست (۱) پیش س، جزم س۔ امث، ف۔ تلاش، تحقیق، تجسس، ڈھونڈنا۔

جست (۲) پیش س، جزم س۔ امث۔ تیز، کڑوا؛ سخت، تند، تیز مزاج، غصیلا۔

جستجو پیش ج، جزم س، پیش ت، ومع۔ صف، ف۔ کھوج، تحقیق، تفتیش، تلاش، ڈھونڈنے کا عمل۔

جستہ جستہ زبر ج، جزم س، زبر ت۔ صف۔ متعلق فعل۔ ف۔ غیر مسلسل، وقفے وقفے سے، چھوڑ چھوڑ کر، کم کم، تھوڑا تھوڑا، کہیں کہیں (سے)۔ نیز رک: جست/ جستہ۔

جسد زبر ج، زبر س۔ اند، ع۔ جسم، بدن، تن۔

جسدِ عنصری مادی یا خاکی جسم۔

جسر زبر ج، جزم س۔ اند۔ پُل؛ عبور کرنے کے لیے بنایا ہوا تختہ وغیرہ۔

جسرِ رواں متحرک پُل جو چوبی تختوں یا آہنی زنجیروں سے بنایا جاتا ہے، کشتیوں کا پل۔

جسس زبر ج، زبر س۔ اند۔ شہرت، ناموری۔

جسم زبر ج، جزم س۔ اند، ع۔ بدن، پیکر، مادی وجود۔

جسمِ تعلیمی وہ چیز جس میں حجم پایا جائے، جو جگہ گھیرے، جو حواسِ خمسہ کے ذریعے محسوس ہو سکے۔

جسمِ ثفنی (زبر ث، جزم ف) (تشریح الابدان) سخت کھال، وہ سخت جو کٹی ہوئی کھال یا ٹوٹی ہوئی ہڈی کے جوڑ پر اسے مضبوط کرنے کے لیے پیدا ہو جاتی ہے۔ موٹی جھلی جو دماغ کے دائیں بائیں حصوں کے درمیان واقع ہے۔

محاورہ: جسم چُرانا (پیش چ) جسم کو سکیڑنا، لجانا۔

جسمِ صنوبری (علم التشریح البدن) دماغ کا ایک حصہ جو دماغ کے دونوں عرشوں کے درمیان پشت کی طرف واقع ہے۔

جسمِ عور ننگا، ننگا جسم، بدنِ عریاں۔

جسمِ مُخطط (پیش م، زبر خ، شد زبر ط) دماغ کا ایک حصہ جس میں جھری یا دھاری ہوتی ہے۔ انگریزی میں: Corpus Straintum۔

جسم نما ایک آلہ جس سے کسی جسم کے دو مختلف منظر ایک تصویر میں اُتار لیے جاتے ہیں اور تصویر ٹھوس معلوم ہوتی ہے۔

جسور زبر ج، ومع۔ صف، ع۔ دلیر، جرأت مند، جسارت کرنے والا۔

جسولنی زبر ج، ولین، جزم ل۔ امث، ع۔ شاہی محل کی زنانہ چوبدار جو محل میں خبر پہنچاتی تھیں۔ نیز یساول/ جساول کی تانیث۔

جسونت زبر ج، جزم س، زبر و۔ صف۔ شاندار، پُرشکوہ، طاقتور؛ ممتاز؛ باعزت۔

جسوندی زبر ج، ولین۔ امث۔ ایک درخت جو انار کے درخت کے برابر ہوتا ہے، گڑہل۔

جسیلا زبر ج۔ صف۔ نامور؛ زوردار، مضبوط۔

جسیم زبر ج، ی۔ صف، ع۔ عظیم الجثہ، موٹا، فربہ؛ نمایاں، ممتاز، اہم۔

کہاوت: جسے اللہ رکھے اُسے کون چکھے جس پر خدا کی مہربانی ہو اسے کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتا۔

کہاوت: جسے پیا چاہے وہی سہاگن (کیا سانولی کیا گوری) جسے مالک پسند کرے وہ سب سے اچھا ہے، خواہ اس کی صورت کیسی ہی ہو۔

کہاوت: جسے حیا نہیں اُسے ایمان نہیں بے حیا بے ایمان ہوتا ہے۔

کہاوت: جسے کھانے کو ملے یوں وہ کمانے کو جائے کیوں جسے بغیر محنت سے کچھ ملے اسے مشقت کرنے کی کیا ضرورت ہے۔

## ج۔ش

**جشن** زبرج، جزم ش۔ اند، ف۔ دُھوم دَھام؛ خوشی کی تقریب۔
**جشنِ جمشیدی** نوروز کا تہوار جو جمشید قدیم شاہِ ایران کے عہد سے شروع ہوا۔
**جشنِ سیمیں** وہ جشن جو کسی واقعہ کے بعد پچیس سال مکمل ہونے کی خوشی میں منایا جائے۔ انگریزی میں: Silver Jubilee۔
**جشنِ طلائی** (زیرط) وہ جشن جو کسی واقعہ کے بعد پچاس سال مکمل ہونے کی خوشی میں منایا جائے۔ انگریزی میں: Golden Jubilee۔
**جشنِ طویٰ** بیاہ کا جشن، جشنِ عروسی۔

## ج۔ص

**جص** زبرج۔ اند، ع۔ چونا۔
**جصاص** (اند، ع) چونا بیچنے والا، چونا بنانے والا۔
**جصی** آنکھ میں ہوجانے والا ناخونہ۔

## ج۔ع

**جعبہ** زبرج، جزم ع، زبرب۔ اند۔ تیردان، ترکش؛ صندوق، سرپوش۔
**جعد** زبرج، جزم ع۔ اند، ع۔ بالوں کی لٹ، گھونگر والے بال، مڑے ہوئے بال۔
**جعدہ** لیٹا پیش ج، جزم ع، زبرد۔ امث۔ عنبر بید، ایک خوشبودار گھاس جو دریاؤں کے کنارے اُگتی ہے۔
**جعفری** (۱) زبرج، جزم ع، زبرف۔ صف۔ حضرت امام جعفر صادق سے منسوب۔
**جعفری** (۲) زبرج، جزم ع، زبرف۔ اند، ع۔ ایک کیسری رنگ کا پھول جس کے بیج سرخ ہوتے ہیں اور پانی کو رنگین کردیتے ہیں؛ سیندوریا پھول، گلِ جعفری۔ نیز رک: جافری۔
**جعل** زبرج، جزم ع۔ اند، ع۔ بنانا، پیدا کرنا، ساخت کرنے کا عمل؛ صناعت؛ بناوٹ؛ اصل کی نقل اُتارنا، فریب دہی۔
**جعلی** نقلی، غیر اصلی۔
**جعلساز** اصل کی نقل اُتار کر دھوکا دینے والا۔ نیز جعلسازی۔
**جُعَل** پیش ج، زبرع۔ اند، ع۔ گوبر میں پیدا ہونے والا سیاہ رنگ کا کیڑا، گبریلا۔

## ج۔غ

**جغاردی** پیش ج، جزم غ۔ صف، ہ۔ بڑے جسم یا مرتبے والا، رعب دار۔ نیز جگادری۔
**جغرات** پیش ج، جزم غ۔ اند، ف۔ دہی۔
**جغرافیہ** پیش ج، جزم غ، زیرف۔ اند، ع۔ کرۂ زمین کی ساخت، طبعی، موسمی ومعاشی حالات کا مطالعہ؛ کسی مقام کے حدود اربعہ۔
**جف** زبرج، شدف۔ اند۔ سوکھنا، خشک ہونا۔
نقرہ: **جف القلم** (زبرج، شد زبرف، ضم ا، جزم ل، زبرق، زبرل) (لفظاً) ''قلم سوکھ گیا''۔ تلمیح ایک حدیث کی طرف جس کا مفہوم ہے کہ قدرت نے سب کچھ جو ہونے والا تھا لکھ ڈالا، اب اِس میں ترمیم نہیں ہوسکتی۔

## ج۔ف

**جفا** زبرج۔ امث، ف۔ ظلم، ستم، ناانصافی، زیادتی۔
**جفا پیشہ** ظلم چاہنے والا، جوروستم کو اچھا سمجھنے والا۔ نیز جفا جو (ومع)۔
**جفاکش** (زبرک) محنتی، سختیاں برداشت کرنے والا۔
**جفاکشی** (زبرک) محنت، مشقت اُٹھانا؛ ظلم برداشت کرنا۔
**جفا کفا** مصیبت، سختی؛ بدحالی، فاقہ کشی۔
**جفار** زبرج، شدف۔ صف، ع۔ علمِ جفر کا ماہر۔
**جفت** پیش ج، جزم ف۔ اند۔ ف۔ جوڑا، نر مادہ؛ وہ عدد جو ۲ پر برابر تقسیم ہوسکے؛ جوتی کا جوڑا۔
**جفت ساز** موچی، جوتیاں بنانے والا؛ جوڑیاں بنانے والا۔
**جفت سازی** جوتے بنانے کا کام، جوڑیاں بنانے کا کام، موچی کا پیشہ۔
**جفتک** پیش ج، جزم ف، زبرت۔ جمع، مذ، ف۔ چکوا، چکوی کا جوڑا جن کے متعلق گمان کیا جاتا ہے کہ اُڑتے وقت ایک دوسرے سے بھڑے رہتے ہیں کیونکہ صرف ایک ایک بازو رکھتے ہیں۔ نیز جفتک۔
**جفتہ** پیش ج، جزم ف، زبرت۔ اند، ف۔ کپڑے کی بناوٹ میں رہ جانے والی سلوٹ یا شکن؛ دراڑ، شگاف؛ بال جو اکثر جواہرات میں ہوتا ہے۔ نیز جفتہ (زبر ج) جانوروں کا دوغلا بچہ جو قدرے مختلف اقسام کے نر ما سے پیدا ہو؛ پیوندی پودا۔
**جفتی** پیش ج، جزم ف۔ اند، ف۔ جانوروں میں نر اور مادہ کا جنسی ملاپ۔ نیز (شاذ) مباشرت۔
**جفر** زبرج، جزم ف۔ اند، ع۔ تعویذ، عملیات؛ ایک علم کا نام جس میں حروف و

اعداد کے ذریعے جفر کے عامل احوالِ غیب دریافت کرنے کا دعویٰ کرتے ہیں۔

**جفّار** جفر کا ماہر۔ عام: جَفَر۔

**جفن** زبر ج، جزم ف۔ اند۔ غلافِ چشم، آنکھ کا پپوٹا؛ انگور کی بیل، انگور کی ایک قسم۔

## ج۔ق

**جق جق** زیر ج۔ امث، ف۔ شور، ناحق کا شور وغل، فریاد؛ بک بک۔ نیز جھک جھک۔

## ج۔ک

**جک** (۱) زبر ج۔ اند۔ ماہِ شعبان کی پندرھویں رات، شب برات۔

**جک** (۲) زبر ج۔ امث۔ طاقت، دَم، کس۔

**جک** (۳) زبر ج۔ اند۔ سُکھ، اطمینان، چین، خوشی۔

**جکری** زبر ج، جزم ک۔ امث۔ (موسیقی) وہ دھرپد راگ جو گجرات میں گایا جاتا ہے۔ نیز صوفیانہ بول۔

**جکڑ** زبر ج، زبر ک۔ اند۔ پکڑ، گرفت۔

**جکڑ بند (ی)** پھندا، سخت بندش، کسا ہوا، تنا ہوا، مضبوط بندھا ہوا۔

**جکڑن** بے حس، بےحرکت ہونے کی حالت، کھنچاوٹ، اینٹھن، اکڑن۔

**جکڑنا** دبوچنا، پھانسنا، کس کر باندھنا۔

**جکوڑنا** زبر ج، و ج، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ جمع کرنا۔

**جکھنا** (۱) پیش ج، جزم کھ۔ اند۔ کنوئیں کے منہ پر بلیوں کی بجائے لیٹواں جُڑے ہوئے تختہ کا سرا جہاں سے ڈول لٹکایا اور کھینچا جاتا ہے۔

**جکھنا** (۲) پیش ج، جزم کھ۔ فعل لازم۔ تُلنا، ماپا جانا۔

## ج۔گ

**جگ** (۱) زبر ج۔ اند، ہ۔ دُنیا، عالم، سنسار، جہاں؛ مخلوق۔

**جگ اُجال** دُنیا کو روشن کرنے والا۔

**جگ آشنا** دُنیا بھر سے واقف، بہت ہوشیار۔

**جگ بیتی** دُنیا جہان کی سرگزشت، دوسروں پر گزرا ہوا واقعہ۔ آپ بیتی کی ضد۔

کہاوت: **جگ جلا تو جلنے دے میں آپ ہی جلتی ہوں** میں خود ہی تکلیف میں ہوں دوسروں کی تکلیف کا کیا کروں۔

کہاوت: **جگ درشن کا میلا ہے** دُنیا دیکھنے میں خوبصورت ہے۔ دُنیا میں میل ملاپ بڑی چیز ہے۔

کہاوت: **جگ کی ماں، جہاں کی خالہ** اُس عورت کو کہتے ہیں جو گھر گھر پھرتی ہو۔

**جگ ہنسائی** (زبر ہ، ن غنہ) رُسوائی، بدنامی، ہدفِ طعن وطنز بننا۔

**جگ** (۲) زبر ج۔ امث، ہ۔ قربانی جو شاستر کے طریقے پر ہو؛ ضیافت۔ (اصلاً: یگیہ)۔

**جگ** (۳) زبر ج۔ امث۔ صراحی، شیشے یا تام چینی وغیرہ کا ظرف جس میں پانی، دودھ یا شربت وغیرہ رکھا جاتا ہے۔ انگریزی: Jug۔

**جُگ** پیش ج۔ اند، ہ۔ زمانہ، زمانے کا ایک دَور؛ لمبی مدت۔ اصلاً: یُگ۔

**جُگ جُگ** ہمیشہ ہمیشہ۔

کہاوت: **جگ جگ جیا کرو، دودھ بتاسے پیا کرو** بڑی عمر ہو اور خوش رہو۔

کلمۂ دعا: **جُگ جُگ جیو** بڑی عمر ہو۔

**جگا ٹیکس** (بول چال) رقم یا کسی بھی قسم کی کوئی شے جو بدمعاش قسم کے لوگ ڈرا دھمکا کر بالجبر وصول کرتے ہیں، بھتا۔ نیز غنڈہ ٹیکس۔

**جگاد** زبر ج۔ اند۔ چوٹی، سب سے اُونچا سلسلۂ کوہ؛ معراج، کمال۔

**جگادری** پیش ج، زبر د۔ صف، ہ۔ بڑا، عظیم الشان، وسیع وعریض؛ عظیم الجثہ، لمبا تڑنگا، قدآور؛ پرانا گھاگ۔

**جگار** زبر ج۔ امث۔ جاگتے رہنے کا عالم، عالمِ بیداری، جگائی، رت جگا؛ جگانے والی گھنٹی کی باج۔

**جُگار** پیش ج۔ امث۔ جوا، قمار بازی۔

**جُگاڑ** پیش ج۔ بول چال۔ تُکا؛ ٹوٹکا۔

محاورہ: **جُگاڑ لگانا** تُکا لگانا؛ کوئی ٹوٹکا استعمال کرنا؛ بندھے ٹکے اُصولوں کے بجائے کسی غیر رسمی طریقے سے کوئی کام سرانجام دینا یا کوئی گتھی سلجھانا۔

**جگالی** پیش ج۔ امث، ہ۔ مویشیوں کا نگلے ہوئے چارے کو دوبارہ دانتوں سے چبانا۔ مزاحاً: پان، چنے وغیرہ کو دیر تک چبانا؛ کہی ہوئی بات کو دوہرانا۔

**جگانا** زبر ج۔ فعل متعدی۔ جاگنا کا تعدیہ؛ بیدار کرنا، نیند سے اُٹھانا، ہوشیار کرنا، خبردار کرنا؛ روشن کرنا، جلانا، مثلاً دیا جگانا؛ عمل میں لانا، رواج دینا، ازسرنو تازہ کرنا۔

**جُگانا** پیش ج۔ فعل متعدی۔ سجا کر یا ٹھیک کر کے رکھنا؛ اکٹھا کرنا، جمع کرنا؛ احتیاط سے رکھنا، حفاظت کرنا۔

**جگاوٹ** زبر ج، زبر و۔ اند۔ ایک قسم کا نیزہ جو ہاتھی جو چلانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**جگت** (۱) زبرج، زبرگ۔ اند۔ کنویں کی مینڈ، کنویں کے اطراف کی وہ پوری جگہ جہاں پانی نکالنے کا پاڑ یا ٹانڈ بنی ہوتی ہے، اس میں کنویں کی حد چوبچہ اور گھاٹ بھی شامل ہے۔

**جگت** (۲) زبرج، زبرگ۔ اند۔ چلنے والا، متحرک۔

**جگت** (۳) زبرج، زبرگ۔ اند۔ رک: **جگ** (۱)، فطرت، مخلوق۔

**جگت اُستاد/گرو** وہ اُستاد جس کے بہت سے شاگرد ہوں، اپنے فن کا ماہر، زمانے کا استاد۔

**جگت آشنا** لوگوں سے زیادہ میل جول رکھنے والا۔

**جگت بھاشا** بین الاقوامی زبان۔

**جگت** پیش ج، زبرگ۔ امث، ہ۔ دانائی، حکمت، کاری گری؛ چالاکی؛ بذلہ سنجی؛ رعایت لفظی، ذومعنی بات؛ لطیفہ۔ نیز **ضلع جگت**۔

مف: **جگت باز** لطیفہ گو، بذلہ سنج۔

محاورہ: **جگت لگانا** تدبیر کرنا، موقع پیدا کرنا، راہ ورسم پیدا کرنا؛ آوازہ کسنا، کسی کا تمسخر اُڑانا۔

**جگتہ** پیش ج، جزم گ، زبرت۔ اند۔ (نباتیات) نرومادہ خلیوں سے مل کر بننے والا بیج۔

**جگتی** پیش ج، جزم گ۔ امث، ہ۔ علاج، تدبیر؛ شریک؛ بیوی، دُلھن۔

**جگجگا** زبرج، جزم گ۔ اند، ہ۔ جگمگاہٹ، چراغاں۔ پنی، چمکیلا ورق جس کے گل بوٹے بنائے جاتے ہیں۔

**جگجگاہٹ** جگمگاہٹ، چمک دمک، جھلک۔

**جگر** زیرج، زبرگ۔ اند، ف۔ اعضائے رئیسہ میں سے ایک عضو جو پھیپھڑوں اور دل سے نیچے، معدے کے متصل واقع ہے اور جسم کا سب سے بڑا غدہ ہے۔ علاوہ دیگر افعال کے خون کے سرخ ذرات بناتا ہے؛ کلیجا، کبد؛ ہمت، حوصلہ؛ (مجازاً) کسی چیز کا اندرونی یا اہم حصہ تکن کی موٹی تہ۔

**جگر اَفگار** جس کا کلیجہ زخمی ہو، گھبرایا ہوا؛ شکستہ دل، غمگین۔ نیز جگر فگار۔

**جگر برشتہ** (زیرب، زبرر) غم کا مارا، غمگین، دل جلا۔

**جگر بند** دل، تلی، پھیپھڑے اور کلیجے کا مجموعہ؛ (مجازاً) نورِ نظر، فرزند، عزیز جان۔

محاورہ: **جگر پانی کرنا** بہت صدمہ پہنچانا، انتہائی دکھ دینا، ہمت وحوصلہ پست کرنا۔

**جگر تشنہ** بہت پیاسا، (مجازاً) نہایت مشتاق۔

**جگر تفتہ** (زبرت) صدمے اُٹھائے ہوئے، رنجیدہ، غمگین، سوختہ دل؛ کنایۃً عاشق۔

محاورہ: **جگر چھلنی ہونا** بہت زیادہ غم ہونا، بہت دکھ پہنچنا۔

**جگر دار** باہمت، بہادر؛ آب دار، تیز (تلوار)۔

مف: **جگر سوز** کسی کی خیر خواہی میں دل جلانے والا، ہمدرد، دل سوز؛ جسے صدمہ پہنچے، دل جلا؛ سخت تکلیف دہ۔

**جگر کاوی** (زیرج، زبرگ) سخت، مشقت؛ (مجازاً) اُلجھن؛ (لفظاً) کلیجہ کُھرچنا۔

محاورہ: **جگر کھودنا** جگر خراشی کرنا، دلی صدمہ دینا، اپنی ذات کو تکلیف دینا۔

**جگر گوشہ** نہایت پیارا، عموماً اولاد کے لیے مستعمل لختِ جگر، پیارا بیٹا۔

**جگرا** حوصلہ، ہمت۔

**جگری** جانی، نہایت عزیز، عموماً دوست کے لیے مستعمل۔

**جگر جگر** زبرج، زبرگ۔ امث۔ جگمگ، چمک دمک، چمک دار، روشن۔ افعال: کرنا، ہونا۔

**جگل** پیش ج، زبرگ۔ اند، ہ۔ جفت، زوج، خصوصاً رادھا اور کرشن کا جوڑا۔

**جگمگ** زبرج، جزم گ، زبرم گ۔ امث۔ چراغوں کی کثرت کا سماں، بہت سے چراغوں کی ملتی جلتی لَو سے پیدا ہونے والا منظر۔ نیز اکیف (مث) **جگمگاہٹ**۔

**جگمگا** زبرج، جزم گ، زبرم۔ امث۔ روشنی۔ صف: روشن، چمک دار، درخشاں۔

محاورہ: **جگمگا اُٹھنا** روشن ہو جانا، چمک دار ہو جانا۔

**جگمگاہٹ** زبرج، جزم س، زبرم، زبرہ۔ اسم کیفیت، مث۔ جھلک، رونق، آب وتاب، چمک۔

**جگنو** پیش ج، جزم گ، ومع۔ اند۔ ایک برساتی کیڑا جس کی دُم وقفے وقفے سے چمکتی رہتی ہے، کرمک شب تاب؛ عورتوں کے گلے کا ایک زیور۔

کہاوت: **جگنو بیٔے کے گھر میں چراغ** ادنیٰ آدمی کو قلیل راحت بھی بمنزلِ ثروت کے ہے۔

**جگنی** پیش ج، جزم گ۔ امث، ہ۔ گلے کا ایک جڑاؤ زیور ایک طرح کا لاکٹ جو بلا زنجیر فیتوں وغیرہ کو بٹ کر لٹکایا جاتا ہے؛ (موسیقی) ایک قسم کا گانا جو پنجاب میں بہت مقبول ہے، جوگن کا گیت۔

**جگونا** پیش ج، وج۔ فعل متعدی۔ سینت رکھنا، کسی چیز کو رکھ چھوڑنا، خرچ یا صرف نہ کرنا۔

**جگہ** زبرج، زبرگ۔ امث۔ جا، مقام، منصب، ٹھکانا، نشست، موقع، محل، اسامی، نوکری، ملازمت؛ گنجائش، سمائی۔ متعلق فعل: بجائے، بعِوض، بدلے میں، مثلاً: **نیکی کی جگہ بدی**۔ جمع جگہیں (جگ ہیں)۔

محاورہ: **جگہ بنانا** تھوڑا تھوڑا سرک کر کسی شخص کے بیٹھنے کے لیے جگہ خالی کرا دینا۔ (مجازاً) مقام حاصل کرنا۔

**جگہ جگہ** اِدھر اُدھر، مختلف جگہوں پر۔
محاورہ: **جگہ (لے) لینا** بدل بننا، قائم مقام ہونا۔
**جگہر** زبر ج، جزم گ، زبرہ۔ امث، ہ۔ بیداری؛ بیماری یا پریشانی کی وجہ سے جاگنا۔
**جگی** پیش ج، شدگ۔ امث۔ کٹیا، جھونپڑی۔ نیز **جھگی**۔
**جگی جگی** زیر ج۔ امث۔ نقلِ صوت، ف۔ کلمۂ تعجب واظہار مسرت؛ چہ چہ، وہ آواز جو اظہار تاسف کے لیے زبان کو تالو سے ملا کر نکالتے ہیں۔
**جگیہ** زبر ج، جزم گ، زبری۔ امذ۔ بھینٹ، نذر، قربانی۔

## ج۔ل

**جل (۱)** زبر ج۔ امذ، ہ۔ پانی، آب، ایک شفاف، بے رنگ اور بے ذائقہ مائع جس کا ایک سالمہ (مالیکیول) آکسیجن کے دو اور ہائیڈروجن کے ایک جوہر (ایٹم) سے مل کر بنتا ہے اور لگ بھگ تین چوتھائی کرۂ ارض پر پھیلا ہوا ہے۔
**جل برہمی** پانی کے قریب اُگنے والی ایک نبات، پتے چھوٹے گول گھوڑے کے سُم کی مانند، اِس لیے بعض جگہ گھوڑسُمی کہلاتی ہے۔ بطور دوا مستعمل، نیز ساگ کے طور پر بھی کھایا جاتا ہے۔
**جل بھومی** وہ جانور جو خشکی اور پانی دونوں جگہ رہتے ہیں، جیسے کچھوا۔
**جل بھونرا** آبی بھونرا، کالے رنگ کا ایک کیڑا جو پانی پر تیزی سے دوڑتا ہے۔
**جل پان** پانی پینا، (مراد) خاطرداری، تھوڑا سا کھانا پینا۔
**جل پرا** (زبر ج، زبر پ) کبوتروں کا نیلگوں رنگ۔
**جل پری** ایک خیالی مخلوق جس کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ پانی میں رہتی ہے، کہتے ہیں کہ اِس کا نصف نچلا جسم مچھلی کا ہوتا ہے اور باقی بالائی جسم عورت کا ہوتا ہے اور یہ بہت خوبصورت بتائی جاتی ہے۔
**جل پنچھی** (مجازاً) نک چڑھا، زود رنج آدمی۔
**جل پیپل** ایک پودا جو پانی اور زمین دونوں میں پیدا ہوتا ہے، پتے نوکدار اور پھل کالی مرچ (فلفل) کی طرح تیز۔ نیز **جل پپلی/فلفل آبی**۔
**جل تُرئی** مچھلی۔
**جل تھل** بحر و بر، خشکی و تری، وہ زمین جو پانی سے ڈھک جائے (بارش کی کثرت ظاہر کرنے کے لیے بھی بولا جاتا ہے)۔
محاورہ: **جل تھل ہونا** بہت زیادہ بارش ہونا، پانی ہی پانی نظر آنا۔
محاورہ: **جل ٹھنڈے ہونا** جوش و خروش کم ہوجانا، کس بل جاتے رہنا۔
**جل جیرا (ی)** کھٹا، مسالے دار پانی جو املی، ہڑ، سونٹھ اور زیرے وغیرہ سے بنا ہوتا ہے اور گول گپوں کے ساتھ دیا جاتا ہے۔

**جل دھارا** پانی کی دھار۔
**جل سوت** (دمع) ایک کیڑا، نارو۔
**جل ککڑ** (پیش ک، زبر ک) مرغ آبی، جل پنچھی۔
کہاوت: **جل کی مچھلی جل کی میں بھلی** ہر چیز اپنے موقع پر اچھی معلوم ہوتی ہے، ہر شخص کا اپنی ہی قوم میں گزارہ ہوتا ہے۔
**جل مَیّ** طغیانی، طوفان۔
**جل نیم** مرطوب زمین کی ایک کڑوی بوٹی، کڑوی گھاس۔
**جل (۲)** زبر ج۔ امذ، ہ۔ ایک بہت اُونچا اُڑنے والا پرندہ، چکاوک؛ اگن کی مادہ۔
**جل (۳)** زبر ج۔ امذ۔ جلنا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔
محاورہ: **جل اُٹھنا** بھڑک اُٹھنا، آگ پکڑنا، یکا یک جلنے لگنا۔
محاورہ: **جل بجھنا** جل کر خاک ہوجانا، جل کر تمام ہونا؛ (مجازاً) نہایت رنجیدہ ہونا۔
متعلق فعل: **جل بھن کر** بگڑ کر، بہت زیادہ کڑھ کر (رشک و حسد وغیرہ سے)۔
محاورہ: **جل کر خاک ہونا** سخت ناراض ہونا؛ بہت حسد کرنا۔
محاورہ: **جل کر کباب ہونا** بہت ناخوش رہنا، ناراض رہنا۔
**جلّ** زبر ج، شد زبر ل۔ فقرۂ دعائیہ، حمدیہ۔ ع۔ (لفظاً) بڑا ہوا، اُونچا ہوا، بزرگ ہوا۔
**جل جلالہٗ وعم نوالہٗ** (ل ہُو) اُس کی بزرگی بڑی ہے اور اُس کی بخشش وعطا عام ہیں۔
کلمۂ تحسین: **جل شانہٗ** اُس کی شان اعلیٰ ہے۔ مخفف: جلّ۔
نقرہ: **جل تو جلال تو** بلا کو ٹالنے کے لیے ورد کیا جاتا ہے۔
**جل** زیر ج۔ امذ۔ شراب ناپنے کا ایک پیمانہ۔
**جُل (۱)** پیش ج۔ امذ، ہ۔ فریب، دھوکا، جھانسا، مکر، چال۔
محاورہ: **جُل دینا** جھانسا دینا، دھوکا دینا۔
**جُل (۲)** پیش ج۔ امذ، ع۔ ہاتھی یا گھوڑے وغیرہ پر ڈالنے کا کپڑا؛ بادبان۔
**جُل** پیش ج (تراکیب میں ل مشدد) صف۔ امث۔ اکثریت، غالب عنصر۔
**جُل اَرکان** بیشتر، اکثر اَرکان۔
**جُل کل** بیشتر حصہ۔
**جلا (۱)** زبر ج۔ امذ۔ رک: جلنا۔
صف: **جلا بھنا** غصہ میں بھرا ہوا، تند مزاج، رنجیدہ۔
**جلا (۲)** زبر ج۔ امذ، ع۔ دیس نکالا، ملک بدری، ترکِ وطن۔ (امث)

جلاوطنی۔

فعل مرکب، محاورہ: جَلا وطن (کرنا) دیس سے نکالنا، شہر بدر کرنا، وطن سے نکل جانا؛ (صف) دیس سے نکالا ہوا، شہر یا ملک بدر۔ عام: جِلا وطن۔

جَلاوطنی ہجرت، وطن سے دُوری۔

جلا زیرج۔ امث، ع۔ صیقل، صفائی، چمک، آب وتاب۔

جلاساز صیقل گر، اُجالنے والا۔ نیز جلا کار۔

جلاب پیش ج، شدل۔ امذ، ع۔ مسہل، دست آور طبی نسخہ؛ گلاب کا شربت۔ گلاب کا معرب۔

محاورہ: جلاب دینا اسہال کے لیے دست آور دوا پلانا؛ (مجازاً) خوف زدہ کرنا۔

محاورہ: جلاب کے گھونٹ پینا کڑوے گھونٹ پینا، ناگواری برداشت کرنا۔

محاورہ: جلاب لینا پیٹ کی صفائی کے لیے کوئی دست آور دوا وغیرہ کھانا یا پینا۔

جلاپا(۱) زبرج۔ امذ۔ جلن، حسد، کُوھن، رنج۔

جلاپا(۲) زبرج۔ امذ۔ ایک نہایت لمبی گرہ دار بیضوی جڑ جو بطور مسہل استعمال ہوتی ہے۔

جلاتن زبرج، زبرت۔ صف۔ مذ، مث۔ بدمزاج، جھلا، تندخو۔

جلاجل زبرج، زیرج۔ جمع، مذ، ع۔ گھنٹیاں؛ تھالی نما ساز جسے دونوں ہاتھوں سے ٹکرا کر بجاتے ہیں۔ واحد: جلجل۔

جلّاد زبرج، شدل۔ صف۔ امذ، ع۔ (لفظاً) دُرّے لگا کر کھال اُدھیڑنے والا؛ سفاک، گردن مارنے والا، پھانسی دینے والا، سزائے موت دینے پر مامور شخص۔

جلادی سفاکی، بے دردی، قصائی پن۔

جلادت زبرج، زبرد۔ امث، ع۔ تاب، برداشت، استقامت؛ بہادری، جواں مردی؛ چستی، چابکی۔

جلادتِ باطنی اندرونی طاقت؛ دلیری۔

جلال زبرج۔ امذ، ع۔ بزرگی، عظمت؛ رعب داب؛ قہر، غصہ؛ شان وشوکت، وجاہت۔

جلالت رعب داب، بزرگی۔

جلالۃ الملک (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبر ل، زیر ل) ملکِ معظم۔ بادشاہوں کا خطاب۔

جلالاکھا زبرج۔ امذ۔ اصیل مرغ کی ایک قسم۔

جلالہ زبرج، شدل، زبرل۔ امذ۔ (شرع) جانور جو گوہ (مع) کھاتا ہو اور اُس کا کھانا حرام یا مکروہ ہو۔

جلانا زبرج۔ فعل متعدی۔ سلگانا، بھڑکانا، پھونکنا، روشن کرنا؛ چڑکا دینا، رنج پہنچانا؛ چڑانا، رشک یا حسد میں مبتلا کرنا۔

کہاوت: جلانے کو پھوس نہیں اور تاپنے کو کوئلہ ہیں بہت غریب مگر مزاج میں امیری ہے۔

جِلانا زیرج۔ فعل متعدی۔ مُردوں کو زندہ کرنا، روح پھونکنا، مرنے سے بچا لینا۔ نئی زندگی بخشنا۔

جلاوت زبرج، زبرو۔ امث۔ روشنی، جلا۔

جلاوطن زبرج، زبرو، زبرط۔ صف۔ ملک بدر، دیس نکالا ہوا۔ نیز جلاوطنی۔

جلاہا پیش ج۔ امذ۔ پارچہ باف، بوریا باف، کپڑا بُننے والا کاریگر۔

کہاوت: جلاہے کا غصہ داڑھی پر اُترتا ہے غریب اور بے بس کا غصہ اپنے اُوپر یا اپنے سے کمزوروں پر اُترتا ہے۔

کہاوت: جلاہے کی مسخرگی (مسخری) ماں بہن کے ساتھ دوسروں کے ساتھ مذاق کرنے کی ہمت نہیں اپنے سے کمزوروں کے ساتھ چھیڑ چھاڑ کرتا ہے۔

جلائند زبرج، زیری، جزم ن۔ امث۔ جلنے کی بو۔

جلب(۱) زبرج، جزم ل۔ امذ، ع۔ اخذ کرنا، کھینچنا، بٹورنا؛ حاصل کرنا؛ درآمد کرنا، ایک مقام سے دوسرے مقام پر رکھنا۔ صف: جالب۔

محاورہ: جلب بصر کرنا نظر نواز کرنا، آنکھیں سینکنا، (مجازاً) نظارہ سے لطف اندوز ہونا۔

جلب(۲) زبرج، جزم ل۔ امذ، امث۔ فاحشہ عورت؛ بدکار مرد، بھڑوا۔

جلباب زیرج، جزم ل۔ امذ، ع۔ ڈھیلا ڈھالا زنانہ لباس؛ چادر، نقاب، برقع، پردے کی اوٹ۔

جلبان(۱) پیش ج، جزم ل۔ امذ۔ توشہ دان، چمڑے کا تھیلا؛ غلاف جس میں تلوار مع میان رکھی جاتی ہے۔

جلبان(۲) پیش ج، جزم ل۔ امذ۔ مٹر کے دانے یا سبز ماش۔

جلپ زبرج، جزم ل۔ امذ۔ بک بک، مناظرہ، بحثا بحثی، باہمی فقرے بازی۔

جلپاک جھگڑالو، بکواس کرنے والا؛ بحثی۔

جلپائی زبرج، جزم ل۔ امث۔ جنگلی زیتون۔

جلترنگ زبرج، جزم ل، زبرت، زبرر، ن غنہ۔ امذ۔ پانی بھری کٹوریوں کا سلسلہ جنھیں ساز کے طور پر سامنے رکھ کر لکڑی کی ڈنڈیوں سے بجایا جاتا ہے۔

جلتا زبرج۔ صف۔ جلنا (رک) کا حالیہ ناتمام، جلتا ہوا۔

جلتی زبرج۔ امث۔ جلتا (رک) کی تانیث، مرکبات میں مستعمل۔

محاورہ: **جلتی (آگ) پر تیل ڈالنا** جھگڑے فساد کو شہ دینا، لڑائی چکانا، شر و فساد میں اضافہ کرنا۔

محاورہ: **جلتی پر تیل کا کام دینا** (رک) **جلتی پر تیل ڈالنا**۔

محاورہ: **جلتے توے پر بیٹھنا** کڑی آزمائش سے گزرنا، بے حد یقین دلانے کے لیے آزمائش قبول کرنا۔

محاورہ: **جلٹ کرنا** عاشق کو ٹھکرانا، مسترد کرنا۔

**جلجل** رک: جلاجل۔

**جلد** زبرج، جزم ل۔ متعلق فعل، ف۔ بلا تاخیر، بلا توقف، جھٹ پٹ، فوراً۔

متعلق فعل: **جلد از جلد** جلدی جلدی سے، جتنی جلدی ہو سکے، بلا تاخیر۔

**جلد باز** جلدی کرنے والا، بے موقع عجلت کرنے والا، تاؤلا۔

**جِلد** زیرج، جزم ل۔ امث، ع۔ جاندار کے جسم کا بیرونی حصہ (سطح)، کھال، پوست، چمڑی؛ کتاب یا سلے ہوئے اوراق پر چڑھائی ہوئی دفتی کی بندش؛ کتاب کا ایک نسخہ یا کئی حصوں پر مشتمل کتاب کا ایک علیحدہ حصہ۔

**جلد ساز** جلد باندھنے والا کاریگر۔

**جلدو** زبرج، جزم ل، ومع۔ امذ، ت۔ انعام، صلہ، جزا، اچھا بدلہ۔ نیز جُلدو۔

**جلدی** زبرج، جزم ل۔ مف، ف۔ **جلد** (رک) سے منسوب یا متعلق۔

کہاوت: **جلدی کام شیطان کا (دیر کا کام رحمٰن کا)** جلدی کرنے میں کام خراب ہوتا ہے۔ کام سہولت سے ہونا چاہیے۔

**جِلدی** زیرج، جزم ل۔ مف، ع۔ **جِلد** (رک) سے منسوب یا متعلق، تراکیب میں مستعمل۔

**جِلدی امراض** وہ بیماریاں جن کا تعلق جسم سے ہے، پھوڑے، پھنسیاں خارش وغیرہ۔

**جل دھر** زبرج، جزم دھ۔ امذ، ہ۔ (موسیقی) بلاول ٹھاٹھ کا ایک راگ۔

**جلس** زبرج۔ بیٹھنا۔

**جِلس** زیرج۔ امذ۔ ساتھی، ہم راہی، رفیق، ایک کمرے میں رہنے والا، ہم خیال، مہمان۔

**جلسہ** زبرج، جزم ل، زبرس۔ امذ، ع۔ باہم مل بیٹھنا؛ چند یا بہت سے لوگوں کا اجتماع، اجلاس، محفل، مجلس؛ ناچ گانے کا مجرا۔

محاورہ: **جلسہ کرنا** نماز میں دونوں سجدوں کے درمیان ذرا سی دیر کو سیدھا بیٹھنا، ٹھہرنا، بیٹھنا؛ محفل منعقد کرنا، مجلس لگانا۔

**جلسہ گاہ** وہ جگہ جہاں جلسہ منعقد ہو۔

**جِلف** زیرج، جزم ل۔ مف، ع۔ (لفظاً) خالی پیٹ، خالی مٹکا؛ گھٹیا درجے کا، ناشائستہ، اُجڈ آدمی، احمق، کمینہ، ذلیل۔ جمع: **اَجلاف**۔

**جلق** زبرج، زبر نیز جزم ل۔ امذ، ع۔ ہاتھ کی مالش سے اخراجِ منی، اِستمنا بالید۔

**جلک** زبرج، جزم ل۔ امذ۔ حاضر جواب، فوراً بولنے والا۔

**جلکار** زبرج، جزم ل۔ امذ۔ مچھلی پکڑنے اور پانی استعمال کرنے کا حق۔

**جلمندرا** زبرج، جزم ل، زبرم، جزم ن۔ امذ۔ مختلف دواؤں کا ایک نیم سیال مرکب۔ نیز **جلمند رہ**۔

**جلن** زبرج، زبرل۔ امث۔ چرکا لگنے، جلنے کی تکلیف، سوزش، تپش؛ حسد، بیر (بےلین)، رشک، کینہ۔

**جلنا** زبرج، جزم ل۔ فعل لازم۔ روشن ہونا، آگ لگنا، سلگنا؛ (مجازاً) مشتعل ہونا، غصے سے بھڑک اُٹھنا؛ حسد کرنا، رشک کرنا؛ سوزش میں مبتلا ہونا؛ مرچ یا کسی تیز مسالے سے زبان میں چرپراہٹ ہونا، مثلاً: منہ جلنا۔

**جلندھر** زبرج، زبرل، جزم ن، زبردھ۔ امذ، ع۔ ایک مرض جس میں جسم کے خلیوں اور جوفوں میں پانی بھر جاتا ہے، پیٹ پھول جاتا ہے۔ استسقا۔ نیز **جلندر**۔

**جلو** زیرج، ولین۔ امذ، ت۔ لگام، باگ؛ سواری کے ساتھ زینت کے لیے خالی چلنے والا سجا ہوا کوتل گھوڑا یا ہاتھی؛ سواری کا جلوس، ہمراہی، ہم رکاب۔

**جلودار** امیر کے گھوڑے کی لگام پکڑ کر ساتھ چلنے والا ملازم۔

**جلوخانہ** مکان کے صدر دروازے یا صدر دالان کے سامنے کا صحن جہاں عام لوگ درشن یا دربار کے لیے جمع ہوتے ہوں۔

**جلوریز** باگ اُٹھائے ہوئے، رواں۔

**جلوگیری** روک تھام، ممانعت، پیش بندی۔

**جلومیں** ساتھ ساتھ، معیت میں، ہمرکاب، ہمراہ۔

**جلوب** (۱) زبرج، ومع۔ امذ۔ درآمد، بیرونی مال منگانا؛ اُتارنا، رکھنا۔

**جلوب** (۲) زبرج، ومع۔ امذ۔ اطراف جو نشیب میں ہوں۔

**جلوت** زبرج، جزم ل، زبرو۔ امث، ع۔ ظاہر ہونا، سامنے آنا؛ وہ جگہ جہاں تنہائی نہ ہو، خلوت کی ضد۔

**جلوتی** ظاہر، سامنے، بے پردہ۔ خلوتی کی ضد۔

**جلوس** پیش ج، ومع۔ امذ، ع۔ بیٹھنا، تخت نشین یا گدی نشین ہونا؛ سواری اور اس کے ساتھ چلنے والے؛ گروہ کی صورت میں چلنا۔

محاورہ: **جلوس فرمانا** تخت پر بیٹھنا، تخت نشین ہونا۔

**جلوسی** پیش ج، ومع۔ مف۔ **جلوس** (رک) سے منسوب یا متعلق۔

**جُلوسی ٹونٹا** (ن مغ) جلوس میں چھوڑا جانے والا پٹاخہ، چھوٹا کارتوس۔

**جُلوسی دَور** (حشریات) وہ زمانہ جب ٹڈیاں دل بادل کی شکل میں نکلتی ہیں۔

جلوگی زبرج، جزم ل، زبرو۔ نمود، نمائش، اپنے آپ میں نمایاں۔

جلوہ زبرج، جزم ل، زبرو۔ امذ، ع۔ رک: جلوت۔ نظارہ، درشن، دیدار دکھانا، ظہور، منظر، تماشا؛ رونق، آرسی مصحف۔

صف: جلوہ اَفروز ظاہر، نمودار، تشریف فرما۔

محاورہ: جلوہ دکھانا سج دھج دکھانا، عیاں ہونا۔

جلوہ فگن عکس ڈالنے والا، جلوہ دینے والا، نمودار، ظاہر۔

جلوہ گاہ نمودار ہونے یا نظارہ دکھانے کی جگہ، مقامِ دیدار۔

جلوہ گر (زبرگ) نمودار، ظاہر۔

جلوہ گُستر (پیش گ) دور تک نظر آنے؛ نور پھیلانے والا۔

جلہری زبرج، لیٹا زبر ل، جزم ہ۔ امث۔ پانی کا برتن یا ناند؛ (ہندو) وہ برتن جس میں خوشبودار پانی اور پھول بھر کر پُوجا کے وقت مُورت پر چھڑکتے ہیں۔

جلی (۱) زبرج۔ صف، ع۔ روشن، واضح، آشکار، خفی کی ضد۔

جلی قلم موٹا خط۔

جلی (۲) زبرج۔ صف۔ مث۔ جلا (رک) کی تانیث؛ سوختہ، سلگی، روشن۔

جلی کٹی (زبرک) دُشنام، عداوت پرمبنی باتیں۔

محاورہ: جلی کٹی سنانا ایسی باتیں کرنا جن سے خفگی و ناراضگی یا رشک و عداوت ظاہر ہو، بغض یا بیر کی باتیں۔

محاورہ: جلی پر جلانا جو پہلے ہی مصیبت میں ہو اُس کی مصیبت اور بڑھانا۔

جلیا زبرج، جزم ل، ی۔ امذ۔ مچھلیاں پکڑنے والا، ماہی گیر۔

جلیب زبرج، ی۔ امذ۔ جلو میں رہنے والا، مصاحب، ملازم۔

جلیبا زبرج، ے۔ امذ۔ شہتوت، بڑی جلیبی۔

جلیبی زبرج، ے۔ امث۔ زرد سنہری چکروں کی شکل میں شیرہ (ی) بھری مٹھائی۔

کہاوت: جلیبیوں کی رکھوالی اور چونٹی بے اعتبار شخص سے کوئی اعتبار کا کام لینا۔

جلید زبرج، ی۔ امث۔ اولا (ولین)، برف، شبنم کے قطرے جو منجمد ہو جائیں؛ آنکھ کے عدسے میں بھری ہوئی شفاف رطوبت۔

جلیدہ زبرج، ی، زبرد۔ امذ۔ ہڈی کا چھلا جو تیرانداز تیر چلاتے وقت پہنتے ہیں۔

جلیس زبرج، ی۔ صف، ع۔ ساتھ بیٹھنے والا، ساتھی، مصاحب، ہم نشین۔ نیز ہم جلیس۔

جلیع زبرج، ی۔ صف۔ بے شرم، بے حیا، بدچلن، چھنال عورت۔

جلیل زبرج، ی۔ صف، ع۔ بڑا، عظیم، مرتبے والا؛ طاقتور، زوردار، مؤثر؛ اللّٰہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔

جلیلُ القدر (پیش ل، غم ا، جزم ل، زبرق، جزم د) معزز، بڑے رُتبے والا۔

# ج۔م

جم (۱) زبرج۔ علَم، ف۔ جمشید کا مخفف؛ بڑا بادشاہ۔

جم (۲) زبرج۔ امذ، ہ۔ موت کا فرشتہ، ملک الموت؛ ناگوار، ناپسند، وہ شخص جس سے ملنا ناگوار ہو۔ نیز جم دُوت۔

جم (۳) زبرج (ترکیبات میں "م" مشدد)۔ امث، ع۔ مجمع، جمگھٹا، انبوہ، تعدادِ کثیر، ہجوم۔

جمِ غفیر (زبرغ، ی) بہت بڑا مجمع؛ طومار، انبار۔

جم (۴) زبرج۔ امذ۔ ہمیشہ۔

جم جم ہمیشہ، مدام؛ شوق سے، خوشی سے؛ ہر لحظہ، ہر وقت؛ خدا یونہی کرے، خدا کرے ایسا ہی ہو۔

فقرہ: جم جم آؤ خوشی سے آؤ، بسر و چشم تشریف لاؤ۔

جما زبرج۔ امذ۔ یونانی کے تیسرے حرف گاما کی تعریف؛ ریاضی کی رقوم میں مستعمل۔

جماح زبرج۔ امذ۔ سرکشی، بغاوت، منہ زوری۔

جماح پیش ج، شدم۔ صف۔ امذ۔ بغیر نوک کا تیر جس سے بچے تیراندازی کی مشق کرتے تھے۔

جماد زبرج۔ صف، ع۔ ٹھوس، بے حس و حرکت، بے نمو، بے جان چیزیں؛ جمود؛ پتھر، پہاڑ، زمین وغیرہ۔

جمادات غیر نامی مادی اشیا، نباتات وحیوانات کی ضد۔

جمادیٰ پیش ج، کھڑا زبری۔ امذ، ع۔ دو اسلامی مہینوں کے نام۔

جمادیٰ اُلاولیٰ (زبرد، غم ی، غم ا، جزم ل، پیش ا، غم و، کھڑا زبری) پانچواں مہینہ۔

جمادیٰ اُلاخریٰ/ ثانی (زبرد، غم ی، غم ا، پیش ا، جزم خ) چھٹا مہینہ۔

جماع زبرج۔ امذ، ع۔ ملنا، پیوست ہونا؛ ہم بستری، مجامعت، مباشرت۔

جماعت زبرج، زبرع۔ امث، ع۔ گروہ، ٹولی، جتھا، تنظیم، فریق۔ نماز پڑھنے والوں کی صف یا قطار؛ تعلیم کا درجہ، کلاس۔

محاورہ: جماعت کھڑی ہونا باجماعت نماز ادا کرنے کے لیے نمازیوں کا صفیں باندھنا۔

جمال زبرج۔ امذ، ع۔ حُسن، خوب صورتی، روپ۔

**جمال** زبرج، شدم۔ امذ۔ اُونٹ ہنکانے والا، ساربان، شُتربان۔

**جمال گوٹا** زبرج، وج۔ امذ۔ دنتی نامی درخت کا بیج جو نہایت دست آور ہے۔ تخم بیدانجیر، حب السلاطین۔

**جمالی** زبرج۔ صف۔ جمال (رک) سے منسوب۔

**جمالی خربوزہ** وہ خربوزہ جو دیکھنے میں خوشنما اندر سے پھیکا ہو۔ صورتِ حرام؛ (مجازاً) خوشنما مگرنا کارہ شے یا شخص۔

**اسماء جمالی** (لیٹا زیرء) اللہ کے وہ نام جن سے رحم، پرورش، حُسن وغیرہ کا مفہوم نکلتا ہے۔ جلالی کی ضد۔

**جمالیات** زبرج، زیرل۔ امث، ع۔ حُسن کی ماہیت اور معیار سے بحث کرنے والا علم؛ فنونِ لطیفہ کا مجموعی نام۔

**جمالیاتی** زبرج، زیرل۔ صف۔ جمالیات (رک) سے منسوب یا متعلق۔

**جمالیاتی حس** (زیرح) خوب صورتی کو پرکھنے اور جانچنے کی صلاحیت و قوت۔

**جمالیت** زبرج، زیرل، شدزبری۔ امث، ع۔ ادب اور آرٹ میں نفاست اور حُسن کاری پر بہت زیادہ اصرار۔

**جمانا** زبرج۔ فعل متعدی۔ ٹھہرانا، ساکت کرنا؛ منجمد کرنا، بستہ کرنا؛ مضبوط، مستحکم کرنا؛ ترتیب دینا؛ مارنا، جڑنا، رسید کرنا مثلاً: چپت جمانا۔ تہہ بٹھانا، تہہ چڑھانا، گاڑنا، ٹھوکنا؛ قائم کرنا، شروع کرنا؛ وصل کرنا، جوڑنا۔ ف ل: جمنا۔

**جمانا** زیرج۔ فعل متعدی۔ برہموں وغیرہ کی ضیافت کرنا، کھانا کھلانا۔

**جماوٹ** زبرج، زبرو۔ امث، ہ۔ جماو، جمنے کی کیفیت؛ جما ہوا مادہ، بستہ چیز۔

**جماؤ** زبرج، وج۔ امذ، ہ۔ اجتماع، بھیڑ، ہجوم؛ لشکر؛ گنجان (آبادی، سکونت وغیرہ کے ساتھ)؛ قیام، پڑاؤ۔

**جماہنا** زبرج، جزم ہ۔ فعل لازم۔ جماہی لینا۔

**جماہیر** زبرج، ی۔ امذ، ع۔ رک: جمہور جس کی یہ جمع ہے۔

**جمبر** زبرج، جزم م، زبرب۔ امذ۔ کاسۂ سر، کھوپڑی۔

**جمبک** زبرج، جزم م، پیش ب۔ امذ، س۔ گیدڑ، شغال؛ کمینہ آدمی؛ جامن۔ نیز جمبو۔

**جمبل** زبرج، جزم م، زبرب۔ امذ۔ کیوڑے کا درخت۔

**جمبو** زبرج، جزم م، وج۔ امذ، س۔ جامن کا درخت اور اُس کا پھل۔

**جمبیا** زبرج، جزم م، زیرب۔ امذ۔ شیر کے ناخن کی شکل کا دودھاری خنجر۔

**جمبیر** زبرج، جزم م، ی۔ امذ۔ لیموں کی قسم کا ایک بڑا پھل، کھٹا۔

**جمپان** زبرج، جزم م۔ امذ۔ تام جھام، پالکی۔

**جمتول** زبرج، جزم م، زبرت، شدزبرو۔ صف۔ دیر تک ٹھہرنے، جگہ نہ چھوڑنے والا؛ زوردار، بھرپور۔

**جمتول چپت** زوردار، زناٹے دار تھپڑ۔

**ججم** زیرج، جزم م، زیرج۔ جنگلی گاجر۔

**جمجمہ** زبرج، جزم م، زبرج، زبرم۔ امذ۔ حرف جیم (ج) کا سرا، ابتدائی حصہ جیم اور جیم سے ہم شکل حروف کا سرا۔

**جمجمہ** پیش ج، جزم م، پیش ج، زبرم۔ امذ۔ کاسۂ سر، کھوپڑی۔

**جم جوں** زبرج، ومع، ن غنہ۔ امث۔ ایک قسم کی مہین جوں جو بغل اور زیرِ ناف کے بالوں میں پڑ جاتی ہے۔

**جمدھر** زبرج، جزم م، زبردھ۔ امذ۔ سیدھی نوک کا خنجر جس میں خم نہیں ہوتا، دودھارا خنجر؛ ایک قسم کی پتنگ جو بادامی کاغذ سے بنائی جاتی ہے۔ نیز جم کھاک۔

**جمرہ** زبرج، جزم م، زبرر۔ امث، امذ، ع۔ کنکر؛ چنگاری؛ آتشک، پھوڑا، پھنسی؛ حج کے موقع پر منیٰ کے قریب تین شیطانوں (پتھر کے بنے ہوئی نشانوں) کو کنکریاں مارنے کا عمل جو مناسکِ حج میں داخل ہے۔ یہ تینوں علامتی شیطان بالترتیب جمرۃُ الاولیٰ (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، ومع، کھڑا زبری) جمرۃُ الوسطیٰ (پیش ت، جزم ل، ومع، جزم س، کھڑا زبری) اور جمرۃُ العقبیٰ/کبریٰ (پیش ع، جزم ق، کھڑا زبری/پیش ک، جزم ب) کہلاتے ہیں۔

**جمڑا** زبرج، جزم م۔ امذ۔ مورثِ اعلیٰ، باپ، والد۔

**جمست** پیش ج، شدزبرم، جزم س۔ امذ۔ یاقوت کی طرح کا ایک نیلا سرخی مائل پتھر، یاقوت سکندری جس میں نیلاہٹ ہوتی ہے۔

**جمسن** زیرج، جزم م، زبرس۔ امث۔ ایک خاردار بوٹی جس کے پھول سفید قیف نما ہوتے ہیں۔ دمے کے علاج میں مستعمل۔

**جمشید** زبرج، جزم م، ی۔ علم، ف۔ قدیم ایرانی بادشاہ، مخفف جم۔

**جمشید فری** (زبرف) جمشید جیسی شان و شوکت یا رعب و دبدبہ۔

**جمع** زبرج، جزم م۔ امث، ع۔ کُل، تمام، پونجی، سرمایہ؛ رقموں کو جوڑنے کا ریاضی کا عمل؛ (قواعد) ایسا لفظ جس کا اطلاق ایک سے زیادہ پر ہو؛ تمام لوگ، کُل نفری مثلاً: جمع جمہور کُل خلقت۔ عام: جَمع (زبرج، زبرم)۔

**جمع اُلجمع** (زبرج، جزم م، پیش ع، اغم، جزم ل) (صرف) جمع کی جمع، مثلاً: وجہ کی جمع وجوہ ہے اور وجوہ کی جمع وجوہات۔ نیز جمع المجموع۔

**جمع بندی** مال گزاری کی تشخیص و تفصیل۔

**جمع پونجی** نقد و جنس، املاک و منقولہ، جمع جتھا۔

مرکب عطفی: **جمع جکھڑی** (زبرج، جزم م، جزم کھ) جمع کی ہوئی رقم، جمع کی ہوئی نقدی روپیہ وغیرہ۔

**جمع جھڑتی** (زبرج، جزم م، زبرجھ، جزم ڑ) سارے دن کی بکری کی رقم

سے جمع اور خرچ کی بچت جو آخر میں باقی رہے۔

مرکب اضافی: **جمعِ خاطر** (زبر ج، جزم م، زیر ط) اطمینان، تسلی، دل جمعی۔ نیز خاطر جمعی۔

**جمع صدر** وہ مال گزاری جو مالکان اراضی سرکار سے براہ راست مقرر کر لیں۔

**جمع ضدین** اجتماع ضدین، باہم مخالف یا متضاد چیزوں کا کسی ایک جگہ اکٹھا ہونا۔

**جمعدار** زبر ج، جزم م، جزم ع۔اند، ع۔ف۔ فوجی سپاہیوں کی ایک ٹکڑی کا غیر کمیشن یافتہ سردار؛ پولیس کا داروغہ؛ خاکروبوں کا نگران، بھنگی، کسی گروہ یا جماعت کا نچلے درجے کا منتظم۔عام: جُمعدار۔

**جمعرات** پیش ج، لیٹا زیر م۔جزم ع۔امث۔ جمعہ سے پہلا دن، پنجشنبہ۔

**جمعگی** پیش ج، زبر م، جزم ع۔امث، ع۔ف۔ جمعہ کے دن ملنے والی مزدوری، مختانہ وغیرہ؛ چالے کی رسم۔

**جمعہ** پیش ج، جزم م، زبر ع۔اند، ع۔ جمعرات کے بعد کا دن، اسلامی ہفتہ کا ساتواں دن جو مسلمانوں کے نزدیک نمازِ جمعہ کی وجہ سے قابلِ احترام اور مبارک ہے اور یوم تعطیل گنا جاتا ہے۔روز آدینہ؛شکروار۔

**جمعۃ الخیر** (پیش ت، غم ا، جزم ل، ے لین) عیسائی تہوار جو ۲۰ مارچ کے بعد پہلی چاندرات کو منایا جاتا ہے۔

**جمعۃ الوَداع** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبر و) رمضان کا آخری جمعہ۔عام: وِداع۔

کہاوت: **جمعہ جمعہ آٹھ دن/ روز** چند روز، بہت کم مدت، کم عمر، جب مدت کو گھٹا کر بتاتا ہو۔

**جمعیت** زبر ج، جزم م، زیر ع، زبر ی۔امث، ع۔ گروہ، جماعت، تنظیم؛ سکونِ قلب، اطمینان۔

**جمک** (۱) زبر ج، زبر م۔اند۔ جوڑے کا ایک فرد؛ (بلاغت) وہ الفاظ جن کے معنی مختلف ہوں لیکن تلفظ ایک سا ہو، مثلاً: ہار (مالا) ہار (شکست)۔ نیز رک: جناس۔

**جمک** (۲) زبر ج، زبر م۔اند۔ اچھی حالت، خوش حالی، ترقی، پھولنا پھلنا۔

**جمکورا** زبر ج، جزم م، وج۔اند۔ ایک ساگ کا نام؛ نیلم (روایت ہے کہ ایک مالن کو جمکوڑا توڑنے میں نیلم ملا، جس سے یہ نیلم کا نام پڑ گیا)۔

**جمکوڑا** زبر ج، جزم م، وج۔اند۔ برساتی چھان نما ٹوپی جو بعض جگہ پر دہقان بارش میں اوڑھ لیتے ہیں؛ کھوی، آسرا۔

**جمگھٹا** زبر ج، جزم م، زبر گھ۔اند، ہ۔ ہجوم، مجمع، بھیڑ، کسی چیز کی بہت زیادہ تعداد یا مقدار۔ نیز جمگھٹ۔

**جمل** (۱) زبر ج، زبر م۔اند، ع۔ اُونٹ، شُتر؛ایک بڑی مچھلی، وھیل۔

**جمل** (۲) زبر ج، زبر م۔اند۔ جوڑا، جوڑی، دو۔

**جمل** (۱) پیش ج، زبر م۔اند، ع۔ حروف اَبجد کے روایتی طور پر متعین اعداد کو جوڑ کر مادہ تاریخ نکالنا۔نیز اصلاً: جُمّل (شدم)۔

**جمل** (۲) پیش ج، زبر م۔اند۔ حسین، خوبصورت۔

**جملگی** پیش ج، جزم م۔زبر ل۔امث، ع۔ف۔ تمامی، سب، میزانِ کُل؛ الفاظ یا فقرات کا بامعنی مجموعہ جو ایک پوری بات ادا کرے؛ کلام تام۔

**جملہ** پیش ج، جزم م۔زبر ل۔صف، ع۔ تمام کُل، سب کے سب۔

**جملۂ استفہامیہ** تحسین، تعجب وغیرہ۔

**جملۂ انشائیہ** ایسی بات جس پر سچ یا جھوٹ کا حکم نہ لگایا جاسکے۔جملۂ خبریہ کی ضد۔

**جملۂ شرطیہ** وہ فقرہ جو حروفِ شرط سے شروع ہو۔مثال: اگر پوچھا تو بتائیں گے۔

**جملۂ فعلیہ** وہ فقرہ جو فعل اور فاعل سے بنا ہو۔مثال: ابر آیا، آدمی جائے گا۔

**جملۂ مدللہ** ایسا فقرہ جس کا ایک جز دوسرے کی دلیل ہو۔مثال: اچھے دن بھی آئیں گے، زمانہ ایک سا نہیں رہتا۔

**جملۂ مستانفہ** وہ مرکب جملہ جس کو پیچھے جملے سے معنوی ربط ہو، لیکن لفظی نہ ہو یا دوسرا جملہ پہلے کا جواب ہو۔ بظاہر دو لخت لیکن معنوی لحاظ سے مربوط۔ مثال: اچھا لگا خرید لیا۔

**جملۂ معترضہ** بات کے درمیان میں بولا جانے والا وہ جملہ جو کسی امر کی وضاحت یا تحسینِ کلام یا دعا وغیرہ کے لیے آتا ہے اگر یہ فقرہ درمیان سے نکال دیا جائے تب بھی کلام میں خلل نہیں پڑتا یعنی جملۂ معترضہ اصل بات سے خارج ہوجاتا ہے۔

**جملۂ معطوفہ** مرکب جملہ جس کے اجزا کو حرفِ عطف سے ملایا گیا ہو یا حروفِ عطف مقدر ہو۔مثال: بہار آئے گی پھول کھلیں گے۔

**جملۂ معلولہ** جس میں ایک جملہ دوسرے کا سبب یا علت ہو۔مثال: چونکہ بیمار تھا اس لیے غیر حاضر رہا۔

**جملۂ مندوبہ** جس میں تأسف کا اظہار ہو اور آہ، وائے، افسوس کے الفاظ آئیں۔مثال: آہ دنیا کدھر جا رہی ہے۔

**جم** زبر ج، زبر م۔اند۔ (لفظاً) مرد کا لڑائی میں بے نیزہ ہونا؛ (عروض) اجتماع عقل و خرم (زحاف مفاعلتن کی آٹھ قسموں میں سے ایک کا نام۔

**جمنا(۱)** زبرج، جزم م۔امث۔ انڈیا میں ایک دریا کا نام جسے ہندوؤں میں بہت متبرک خیال کیا جاتا ہے۔نیز یمنا۔
کہاوت: **جمنا ملے تو گنگا داس، گنگا ملے تو جمنا داس** ایک بات پر قائم نہ رہنا بلکہ موقع کی مناسبت سے اپنا رویہ اور قول تبدیل کرتے رہنا۔
**جمنا(۲)** زبرج، جزم م۔فعل لازم۔ (کسی مائع شے کا) منجمد ہونا، بستہ ہونا؛ ٹھہرنا، ٹکنا، استحکام ہونا، قائم ہونا؛ دل لگنا؛ پڑنا، لگنا، مثلاً چانٹا جمنا؛ ذہن میں بیٹھ جانا، یاد ہو جانا؛ کسی کام کو بہت مستقل مزاجی سے کرنا، لگاتار کیے چلے جانا۔
**جمنازیم** زیرج، جزم م، زیرز، زبری۔اند، امث۔ وہ مقام جہاں جسمانی ورزش کی جاتی ہے، ورزش گاہ، جمنا سٹک گھر۔
**جمناسٹک** زیرج م، جزم ن، جزم س، زیرٹ۔امث۔ جسمانی تربیت (ورزش) کا ایک طریقہ جس کا علم اہلِ یونان سے ہوا، ورزشی کھیل، جسمانی کرتب۔ انگریزی: Gymnastic۔
**جمنوٹا** زبرج، زبرم، جزم ن، وج۔اند۔ مٹی کا کونڈا جس میں دہی جماتے ہیں۔
**جمنکا** زبرج م، جزم ن۔امث۔ خیمے کے گرد پردے کے لیے کھڑی کی جانے والی قنات۔
**جمنی** زبرج، جزم م۔امث۔ چھوٹی ہلکے رنگ کی جامن۔نیز جمویا۔
**جموا** زبرج، جزم م۔اند۔ نیل کا پودا یا پنیری۔
**جموٹ** زبرج، وج۔امث، ہ۔ کنوئیں کی نیو یا کوٹھی جو لکڑی کے تختوں سے بنائی جاتی ہے۔نیز جمواٹ۔
**جموح** پیش ج، وم۔امث۔ گھوڑے کا سرکش، اڑیل یا ضدی ہونا؛ عورت کا شوہر سے سرکشی کرنا، عورت کا بغیر اجازت شوہر اپنے عزیزوں کے ہاں رہ جانا، ہٹ، ضد۔صف: جموح سرکش۔
**جمود** پیش ج، وم۔اند، ع۔ منجمد ہونے کی حالت، ٹھٹھرا، جما ہوا ہونا؛ ٹھہراؤ، تعطل۔(طبیعیات) مادے کی یہ خاصیت کہ کسی خارجی قوت کے اثر انداز ہونے کے بغیر ٹھہرا ہے تو ٹھہرا رہے گا اور اگر متحرک ہے تو ایک ہی سیدھ میں متحرک رہے گا۔
**جمودت** پیش ج، وم، زبرد۔امث، ع۔ (رک) جمود۔
**جمورک** زبرج، وم، زبرر۔امث۔ ایک چھوٹی توپ جو گھوڑے یا اُونٹ پر رہتی ہے۔
**جموگا** زبرج، وج۔اند، ہ۔ بچوں کی ایک بیماری، اُم الصبیان، مسان۔
**جموگنا** زبرج، وج، جزم گ۔فعل متعلق۔ جانچنا، اندازہ کرنا، دھیان کرنا؛ تصدیق کرنا؛ ٹھہرانا، مقرر کرنا۔
**جمہ** پیش ج، شدزبرم۔اند۔ بالوں کا جوڑا جو عورتیں سر کے پیچھے گچھے کی شکل میں باندھ لیتی ہیں، گچھے بال۔
**جمہور** پیش ج، جزم م، وم۔اسمِ جمع، ع۔ تمام لوگ، عوام، اکثریت۔جمع: جماہیر۔عام: جمہور(زبرج)۔نیز جمہوراً نام۔
**جمہورزادہ** عام آدمی کا بیٹا، عام شخص، عوامی نمائندہ۔
**جمہوری** رک: جمہور جس سے یہ منسوب ہے، عوامی؛ پرانی شراب، انگوری۔
**جمہوریت** (زیرر، زبری) عوامی نمائندوں کی حکومت۔
**جمہوریہ** (زبرہ) وہ ریاست جہاں عوامی حکومت قائم ہو۔نیز عام: جمہوریت (زبرج)۔
**جمی** زبرج۔صف۔ روکنے والا، قابو میں رکھنے والا، وہ شخص جو اپنے آپ کو قابو میں رکھے۔
**جمی** زبرج، شدم۔امث۔ ایک صحرائی پودا جس کی جڑیں دُور تک پھیلتی ہیں۔
**جمی جم** زبرج، زبرج۔صف۔ واجبی سا، برائے نام، مراد: نہیں؛ سلامتی سے، خیر سے۔
**جمیع** زبرج، ی۔صف، ع۔ کُل، تمام، سب کے سب۔(امث) جمیعت نیز رک: جمعیت۔
**جمیل** زبرج، ی۔صف، ع۔ حسین، صاحبِ جمال؛ اچھا، خوب، پسندیدہ، اللہ کے اسمائے حسنہ میں سے ایک نام؛ (امث) پگھلی ہوئی چربی۔
**جمیل الشیم** (پیش ل، غم ا، غم ل، شدزیرش، زبری) اچھی عادت و خصائل والا؛ (مراداً) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔

## ج۔ن

**جن** زبرج۔اند، ہ۔ آدمی، شخص، فرد، متنفس، لوگ۔بطور اسمِ جمع: خلق، لوگ۔نیز جنی عورت۔
**جن(۱)** زیرج (تراکیب میں ن مشدد)۔اند، ع۔ (لفظاً) پوشیدہ، چھپا ہوا؛ (مجازاً) چھپی ہوئی مخلوق جس کا ذکر قرآن مجید میں ہے۔مجازاً: دُھن کا پکا آدمی، سخت محنت کش، ثابت قدم۔جمع: اَجِنہ، جنات۔
محاورہ: **جن اُتارنا** آسیب یا سائے کا اثر دور کرنا؛ غصہ دور کرنا، درست کرنا۔
محاورہ: **جن چمٹنا** کسی انسان پر جن کا قابض ہو جانا؛ آدمی کا آسیب زدہ ہونا؛ کسی شے کا خبط سوار ہونا۔
محاورہ: **جن کھلانا** زبردست یا سرکش شخص کو قابو کرنا۔
محاورہ: **جن نکالنا** تعویذ یا دم درود سے جادو یا سائے کا اثر دور کرنا؛ غصہ دور کرنا؛ کسی کے سر پر سوار دھن ختم کرنا۔

جن (۲) زیرج۔امث۔ ایک قسم کی شراب۔

جنا زبرج۔امذ۔ فرد، آدمی؛ جنا ہوا، زائیدہ مثلاً: رنڈی کا جنا۔

جنا پیش ج۔ فعل متعدی۔ دو بیلوں کو اکٹھا جوتنا۔

جناب زبرج۔مذ، مث۔کلمۂ تخاطب۔ع۔ (تعظیماً) نام سے پہلے حضرت یا قبلہ کی جگہ، مولوی کا مترادف؛ ڈیوڑھی، آستانہ، بارگاہ، چوکھٹ۔

جنابِ عالی/ عالیہ زیادہ معزز و محترم مرد یا عورت کے لیے۔

جنابِ مستطاب پسندیدہ شخصیت، حضور پاک۔

جنابِ من میرے جناب، میرے حضور۔

متعلق فعل: جناب میں خدمت میں، حضور میں، بارگاہ میں۔

جنابت زبرج، زبرب۔امث، ع۔ نجاست، ناپاکی؛ غسل واجب ہونا۔

جنات زبرج، شدن۔جمع، مث، ع۔ جنت (رک) کی جمع، بہشتیں۔ نیز جنان۔

جنات زیرج، شدن۔امذ، ع۔ جن (رک) کی جمع۔ نیز بطور واحد مستعمل۔

جناتی جنوں سے منسوب، سمجھ میں نہ آنے والا، عجیب و غریب، ناقابلِ فہم (تحریر یا خط)۔

جناح زبرج۔امذ، ع۔ پرندے کے پر جن سے وہ پرواز کرتے ہیں، پنکھ، بازو، بغل؛ فوج کا دستہ؛ زین کے دونوں پہلوؤں کے بند۔ جمع: اَجنحہ (اَج نَ ح) ذُوْالجناح پردار؛ مراد: تیز رفتار گھوڑا، صبا رفتار۔

جناح زیرج۔امذ۔ خوجوں کی ایک گوتھ۔

جناح کیپ ایک خاص انداز و تراش کی وہ ٹوپی جو نواب اسماعیل خان پہنتے تھے اور انھوں نے قائدِ اعظم کو بطور تحفہ دی تھی جس کو وہ اکثر اوقات پہنتے تھے اور اسی مناسبت سے یہ جناح کیپ کے نام سے مشہور ہوئی۔

جناحیت زبرج، زیرح، شدزبری۔امث، ع۔ پَر دار ہونا۔

جناحیۃ ُالایدی (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، ے لین) ہاتھوں کی مدد سے اُڑنے والا جانور، چمگادڑ۔

جناحیۃ ُالرجل (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، شدزبرر، زبرج) وہ تیرنے والے جانور جن کے پیر پنکھ نما ہوتے ہیں (حیوانات)۔

جنازہ زبرج، زبرز۔امذ، ع۔ میت، لاش کو تدفین کے لیے لے جانے والا جلوس، تابوت، پلنگ وغیرہ۔

محاورہ: جنازہ نکالنا جنازے کو گھر سے لے جانا؛ (مجازاً) تباہ و برباد کر دینا، دفن کر دینا۔

جناس زیرج۔امذ۔ کلام میں ایسے الفاظ کی یکجائی جو ہم آواز مگر معنی میں مختلف ہوں۔ نیز (رک) جمک۔

جناغ زبرج۔امذ۔ معاہدہ، شرط، عہد؛ دوستی؛ پرندے کے سینے کی ہڈی جسے باہم مل کر توڑتے اور دوستی کا عہد کرتے تھے۔ نیز زَناج۔

جُناغ پیش ج۔امذ۔ زین کے اُوپر کا چمڑا، رکاب کا چمڑا۔

جنان زیرج۔امث، ع۔ رک: جَنات، جنت۔ نیز جناں (ن غنہ)۔

جنایت زیرج، زبری۔امث۔ گناہ کا کام، خلافِ شرع عمل، گناہ، تقصیر۔

جنب زبرج، ن۔امذ۔ سن کا پودا، پٹ سن۔

جَنب زبرج، جزم ن۔امذ، ع۔ پہلو، بازو، کنار، بغل۔

جُنب پیش ج، پیش ن۔صف، ع۔ جو جنابت یا حالتِ ناپاکی میں ہو۔

جنباں پیش ج، م بشکل ن، ن غنہ۔صف، ف۔ حرکت دینے والا، ہلانے والا؛ متحرک ہلتا ہوا۔ اکیف (مث) جنبانی۔ مثلاً: سلسلۂ جنبانی زنجیر ہلانا۔

جنبش پیش ج، م بشکل ن، زیرب۔امث، ف۔ حرکت، ہلنا جُلنا؛ کھسکنا، جگہ سے ہٹنا، ہلچل، زلزلہ۔

جنبشِ نظر نگاہ کی حرکت؛ (مجازاً) آنکھ کا اشارہ۔

محاورہ: جنبش کھانا چکر کھانا، حرکت کرنا، ہلنا۔

جنبہ زبرج، جزم ن، زبرب۔امذ، ع۔ پہلو، بازو؛ پاسداری، جانبداری، طرف داری، حمایت۔ نیز جنبہ داری۔

صف: جنبہ دار، جنبہ کشی/کش (ع، ف) حمایت/حمایتی، طرف دار، جانب دار۔ نیز جنبیت۔

جنت زبرج، زبرن۔امث۔ پیدا ہونا، پیدائش، نسل۔

جنّت زبرج، شدزبرن۔امث، ع۔ (مذہب) اعمال کے بدلے آخرت میں ابدی آرام و آسائش کا مقام؛ (مجازاً) عیش کی جگہ، سہانے مناظر، خوبصورت باغ۔

جنت ُالبقیع (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرب، ی) مدینہ منورہ کا مشہور قبرستان۔

جنتِ ارضی زمینی جنت، حسین، خوشگوار مقام۔

جنت ُالحمقا (پیش ت، غم ا، جزم ل، پیش ح، زبرم) خود فریبی، فرضی جنت؛ خوش خیالی (میں رہنا)۔

جنت ُالفردوس (زیرف) جنت کا ساتواں یا آٹھواں درجہ۔

جنت ُالماویٰ (ماوا) جنت کا ایک اعلیٰ حصہ؛ مقامِ نور۔

جنت ُالنعیم (پیش ت، غم ا، شدزبرت، ی) جنت کا چھٹا درجہ، بڑی نعمتوں والی جنت۔

جنتِ آرام گاہ، جنت آشیاں، جنت مکانی وفات پائے ہوئے بادشاہوں کو دیے جانے والے القاب جو اُن کے نام کی جگہ استعمال ہوتے تھے۔

**جنتِ عدن** وہ مقام جہاں سے حضرت آدمؑ کو بدر کیا گیا۔

محاورہ: **جنت میں جھاڑو دینا** کھانے کی پلیٹ وغیرہ صاف کر جانا، جو کچھ بچا ہوا سے بھی چٹ کر جانا۔

**جنتِ نگاہ** وہ چیز جو آنکھوں کو بھلی معلوم ہو۔

**جنتی** جنت کا نیک آدمی؛ بھولا، سیدھا۔

**جنتا** زبر ج، زبر ن۔ امث، س۔ عوام الناس، خلقت، بہت سے آدمی۔

**جنتر** زبر ج، جزم ن، زبر ت۔ امث، ہ۔ آلہ، اوزار، میکانکی اختراع، مشین؛ تارکشی کا آلہ؛ قفل؛ جادو ٹونا۔

**جنتر منتر** (ہ) افسوں، جھاڑ پھونک؛ رصدگاہ۔

**جنتری** زبر ج، جزم ن، زبر ت۔ امث، ہ۔ وہ کتاب جس میں دنوں تاریخوں، موسموں اور چاند کی گردش وغیرہ کی بابت پیشگی معلومات درج ہوتی ہیں۔ (مجازاً) درست کرنے والی چیز، مصیبت یا تکلیف جو ٹھیک بنا دے۔ نیز جُنتری۔

**جنتو** زبر ج، جزم ن، ومع۔ صف۔ جاندار، ذی حیات، حیوان، عموماً ادنیٰ درجے کے کیڑے مکوڑے وغیرہ۔

**جنتو پھل** انجیر کی جنس کا ایک درخت جس کا پھل گلار کہلاتا ہے۔

**جنجال** زبر ج، جزم ن۔ امذ، ہ۔ گورکھ دھندا، آفت کا پھندا، مصیبت کا چکر جس سے نکلنا مشکل ہو؛ بکھیڑا، جھنجھٹ، اُلجھن، پریشانی؛ (مجازاً) مشکل، دقت، دشواری۔

**جنجر** پیش ج، جزم ن، زبر ج۔ امذ۔ ایک ساگ جس کا رنگ سرخی مائل ہوتا ہے، سرخ مرد۔

**جُند** (۱) پیش ج، جزم ن۔ امذ، ع۔ لشکر، فوج؛ عہد سابق میں ایک فوجی افسر جس کا مرتبہ سالار سے نیچے ہوتا تھا۔ (امث) تجنید لام بندی۔

**جُند** (۲) پیش ج، جزم ن۔ امذ۔ اصل، حقیقت، وجود۔

**جند** لیٹا زیر، ن غنہ۔ امذ۔ جسم؛ روح؛ زندگی (عموماً مجازاً مستعمل)۔ تص: جندڑی۔

**جند بادستر** پیش ج، جزم ن، جزم د، زبر د، جزم س، زبر ت۔ امذ۔ ایک بحری جانور (اود بلاؤ) کے خصیوں کی رطوبت جسے خشک کر کے بطور دوا استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز جند بیدستر (ے)۔

**جندار** زبر ج، جزم ر۔ امذ، ہ۔ نگینہ گر کی سان کا اڈا؛ گھاس پھوس پلٹنے کا بیچ شاخہ ڈنڈا؛ تالا، قفل۔ نیز رک: جنتر۔

**جندرمہ** زبر ج، جزم ن، زبر د، جزم ر، زبر م۔ امذ۔ بے قاعدہ فوج۔

**جندڑی** زیر ج، جزم ن، جزم د۔ امث، ہ۔ جند (رک) کی تصغیر، جان، زندگی؛ دل۔

محاورہ: **جندڑی گنوانا** جان گنوانا، جان نثار کرنا؛ عاشق ہونا۔

**جندوری** زبر ج، جزم ن، ومع۔ امث۔ میٹھے پانی کی ایک مچھلی۔

**جندہ** زبر ج، جزم ن، زبر د۔ امث۔ طوائف، قحبہ، زنِ فاحشہ، رنڈی۔

**جندہ خانہ** چکلہ، قحبہ خانہ۔

**جنڈ** زبر ج، جزم ن۔ امذ، ہ۔ ایک درخت جس کی لکڑی ایندھن کے طور پر جلائی جاتی ہے۔

**جنڈیل** زبر ج، جزم ن، ے لین۔ امذ۔ جرنیل کی ایک عامیانہ شکل۔

**جنس** زیر ج، جزم ن۔ امث، ع۔ نوع، قسم، ذات، طرح؛ مالِ منقولہ جس میں نقد روپیہ کے بجائے اشیا، چیزیں یا خرید و فروخت کا سامان ہو؛ باورچی خانے کی خشک اشیا، مثلاً: آٹا دال وغیرہ؛ قواعد میں مذکر مونث الفاظ کی تفریق؛ مخلوق میں نر مادہ، ذکور واناث کی تفریق۔ حیوانات کا وہ فطری نظام یا اُصول جس کا تعلق افزائشِ نسل سے ہے۔ (منطق) وہ کُل جس کے تحت کئی نوع ہوں اور نوع کے تحت اصناف اور صنف کے تحت افراد ہوتے ہیں، جیسے حیوان جنس ہے اور انسان اس کی ایک نوع۔

**جنس اُلاجناس** (فلسفہ) وسیع جنس جو بہت سی تحتی جنسوں پر حاوی ہو۔ نیز

**جنسِ اعلیٰ۔ جنسِ کامل۔**

**جنسِ خام** خام مال جس سے دوسری اشیا بنائی جائیں مثلاً روئی جس سے کپڑا بنتے ہیں۔

**جنس خانہ** مال گودام، کوٹھڑی۔

**جنسِ ضعیف** عورت۔ نیز جنسِ لطیف۔

**جنسِ قوی** مرد۔ نیز جنسِ کرخت۔

**جنسِ کرخت** مرد۔

**جنسِ لطیف** عورت۔

**جنسی** جنس سے منسوب؛ شہوانی؛ عورت اور مرد کے ایک دوسرے کے میلان کے متعلق۔

**جنسی امراض** وہ بیماریاں جن کا تعلق عورت یا مرد کے جنسی افعال سے ہو۔

**جنسیات** وہ علم جس میں عورت اور مرد کے جسمانی تعلق کی شرح کی جاتی ہے۔

**جنک** (۱) زبر ج، زبر ن۔ صف۔ پیدا کرنے، جنم دینے والا۔

**جنک** (۲) امذ۔ سپاٹ پیندے کی بحری کشتی۔

**جنکشن** زبر ج، ن غنہ، جزم ک، زبر ش۔ امذ۔ وہ سٹیشن جہاں مختلف سمتوں سے آنے والی ریل گاڑیوں کا میل ہوتا ہے؛ وہ جگہ جہاں دو چیزیں ملیں، مقامِ اتصال۔ انگریزی: Junction۔

**جنگ** زبر ج، ن غنہ۔ امث، ف۔ لڑائی، معرکہ، رزم؛ سپاہی طاقتوں کا باہمی

ٹکراؤ؛ کارزار، محاربہ؛ دو مختلف فریقوں کی باہمی چپقلش۔ شاہی وقتوں کا ایک خطاب۔

**جنگ آرا** لڑنے والا۔

**جنگ جو** (وِمع) لڑاکا، لڑنے والا، بہادر۔

**جنگ جوئی** لڑائی؛ لڑائی بھڑائی کا شوق۔

**جنگ زرگری** جھوٹ موٹ کی، دکھاوے کی لڑائی۔ مصلحتاً ایک دوسرے سے مخالفت کا اظہار، نورا کشتی۔

**جنگِ مفرد** میدان میں ایک ایک آدمی کا لڑنے کے لیے آنا۔

**جنگ وجدل** لڑائی بھڑائی، ہاتھا پائی۔

**جُنگ** (۱) پیش ج، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ کاغذوں کا مُٹھا، پُھتارہ، بیاض جس میں اشعار درج ہوں؛ دُھن، محویت، جوش۔

**جُنگ** (۲) پیش ج، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ جنسِ لبلاب یا پُرن کھری کا پودا، جنگلی لبلاب۔

**جنگاسا** زبر ج، ن غنہ۔ امث۔ ران کے اُوپر کا جوڑ، چڈا، بُن ران۔ نیز جنگھاسا۔

**جنگاہ** زبر ج، ن غنہ۔ امذ۔ لڑائی کا میدان، میدانِ جنگ۔

**جنگرا** زبر ج، ن غنہ، جزم گ۔ امذ۔ فصلِ خریف کے ڈنٹھل جو کٹائی کے بعد رہ جائیں۔

**جنگرا** زبر ج، ن غنہ، جزم گ۔ امذ۔ خودرو گھاس جس کے پودوں میں تیز کانٹے ہوتے ہیں جس کی مناسبت سے اسے نیزہ گھاس بھی کہتے ہیں۔

**جنگل** زبر ج، ن غنہ، زبر گ۔ امذ، ف۔ درختوں کا وسیع جھنڈ؛ غیر آباد ویرانہ۔

جمع: **جنگلات**۔

**جنگل جلیبی** ایک گول چکردار پھلی جس کے بیج کھائے جاتے ہیں اور جلیبی سے مشابہ ہوتی ہے۔

**جنگل جھاڑا** پاخانہ پھرنا۔

محاورہ: **جنگل چاہنا** ویرانہ طلب کرنا، ویرانگی کی ضرورت ہونا۔

**جنگل کا قانون** لاقانونیت، غیر منصفانہ نظام یا معاشرہ جہاں انصاف نہ ملے۔

**جنگل میں منگل** خاموش جگہ میں ایک دم چہل پہل نمودار ہونا۔

کہاوت: **جنگل میں مورنا چا کس نے دیکھا** کام ایسا ہونا چاہیے جسے سب دیکھیں الگ تھلگ رہ کر یا پردیس میں کام کرنے سے کیا فائدہ۔

**جنگلی** وحشی، صحرائی، جنگل کا رہنے والا؛ خودرو (نبات)۔

**جنگلا** زبر ج، ن غنہ۔ امذ۔ حد بندی، روک؛ لکڑی لوہے یا سیمنٹ وغیرہ کی حفاظت کے لیے بنائی ہوئی نیچی چار دیواری، کٹہرا، باریا پستہ دیوار، جالی دار باڑ۔ نیز جنگلہ کٹہرا؛ لَے، سُر، تان، جنگل کے جانوروں کی بولی مثلاً: سب جانوروں کا اپنا اپنا جنگلہ ہے۔

**جنگم** زبر ج، ن غنہ، زبر گ۔ امذ، س۔ چلتا پھرتا، متحرک، چلنے پھرنے والا؛ سادھوؤں کی ایک قسم جو جٹائیں رکھتے، پاؤں میں پتلی زنجیر پہنتے اور ہاتھ میں گھنٹی رکھتے ہیں جسے وہ ہر وقت بجاتے رہتے ہیں۔ نیز جنگی۔

**جوگی جنگی** متحرک، جنباں، سیلانی۔

**جنگی** زبر ج، ن غنہ۔ صف، ف۔ جنگ سے تعلق رکھنے والا؛ بڑا، بھاری، معمول سے بڑھ کر، جگادری؛ بہادر، لڑاکا؛ میدانِ جنگ میں کام آنے والا گھوڑا۔

**جنگی بخار** انفلوئنزا جو جنگِ عظیم اوّل کے دوران میں پھیلا۔

**جنگی پرنالہ** چھت کے پانی کی نکاسی کا پرنالہ جس میں لمبی سی نکی باہر نکلی ہوئی ہو۔

**جنگھا** زبر ج، ن غنہ۔ امذ۔ کنوئیں کے کنارے پر لگائی جانے والی لکڑی جس کا بالائی سرا دوشاخہ ہوتا ہے۔

**جنم** زبر ج، جزم ن۔ امذ، ہ۔ ولادت، پیدائش؛ پوری عمر، ایک زندگی؛ ابتدا، آغاز؛ اصلیت، خلقت، جبلت؛ ہمیشہ، عمر بھر۔ نیز عام: جَنَم۔

**جنم بھوم/ بھومی** (وِمع) جائے پیدائش، مقامِ ولادت۔

**جنم پتر/ کُنڈلی** (نجوم) وہ کاغذ جس میں بچے کی پیدائش کے وقت سے ستاروں کے حساب کے بموجب عمر بھر کے حالات درج کیے گئے ہوں، زائچہ۔ نیز **پترا/ پتری**۔

کہاوت: **جنم پتر سب دیکھتے ہیں کرم پتر کوئی نہیں دیکھتا** شادی کے موقع پر لڑکے لڑکی کے حسب نسب پر سب زور دیتے ہیں مگر اُن کے چال چلن اور طور طریقوں کی طرف کوئی نہیں توجہ کرتا۔

**جنم پٹا** عمر بھر کا اقرار نامہ۔

**جنم جلا** (زبر ج) بدنصیب، کم بخت، منحوس۔

**جنم جنم کا** ہمیشہ ہمیشہ کا۔

**جنم چکر** آواگون، تناسخ۔

**جنم داتا** جنم دینے والا، باپ۔ نیز جنیا۔

**جنم دن** سالگرہ، یوم پیدائش۔

**جنم روگی** جو ماں کے پیٹ سے ہی مریض پیدا ہوا ہو، پیدائشی مریض؛ ہمیشہ کا مریض، ہمیشہ بیمار رہنے والا۔

**جنم ساکھی** سکھوں کی مقدس کتاب؛ شجرۂ نسب۔

**جنم کا** پیدائشی۔

**جنم گھٹی** طبی نسخے کے مطابق وہ پہلی دوا جو نوزائیدہ بچے کو دی جاتی ہے۔ (مجازاً) ایسی شے جسے شروع سے یا عمر بھر کھایا پیا ہو اور اُس کی عادت ہوگئی ہو۔

**جنم لگن** ولادت کی ساعت، پیدائش کا وقت۔

**جَمانا** زبرج، جزم ن۔فعل متعدی۔ پیدا کرنا؛ تخلیق کرنا، اُگانا۔

**جنمی** زبرج، زبرن۔ امذ، صف، ہ۔ زندہ چیز، انسان، جانور، حیوان؛ ہمیشہ کا، پیدائشی، قدرتی۔

**جننا** زبرج، جزم ن۔فعل متعدی۔ بچہ دینا؛ بیانا۔

**جننی ماں** دادی؛ دایا؛ مہربان، رحم دل۔

**جنوارا** زبرج، جزم ن۔امذ۔ موت کا فرشتہ، یم دُوت، ملک الموت۔

**جنواسا** زبرج، جزم ن۔امذ، ہ۔ براتیوں کو ٹھہرانے کا مکان؛ سرائے۔

**جنوائی** زبرج، جزم ن۔امث، ہ۔ بچے جنوانے کی اُجرت، دائی کی فیس۔ نیز جمائی۔

**جنوائی** زبرج، ن غنہ۔امذ، ہ۔ داماد، بیٹی کا شوہر۔ نیز جمائی۔

**جنوب** زبرج، ومع۔امذ، ع۔ شمال کی مخالف سمت، دکھن؛ جنوبی ہوا۔ عام: جنوب (پیش ج، پیش ن)۔

**جنود** پیش ج، ومع۔امذ، ع۔ رک: جُند (۱) جس کی یہ جمع ہے؛ لشکر، فوجی دستے۔

**جنوری** زبرج، جزم ن، زبرو۔امث۔ سالِ عیسوی کا پہلا مہینہ۔

**جنون** پیش ج، ومع۔امذ، ع۔ دیوانگی، خللِ دماغ؛ سوداویت، جوش، ولولہ؛ دُھن، خبط۔ نیز جنوں (ن غنہ)۔(صف) مجنون/ں جنونی۔

محاورہ: **جنون اُچھلنا** دیوانگی کا عود کرنا؛ کسی چیز کی بہت زیادہ دُھن ہونا۔

محاورہ: **جنون کھانا** طیش کھانا، غضب ناک ہونا۔

**جِنّہ** زیرج، زبر شدن۔امذ، ع۔ جنات، پریاں۔

**جنہار** زبرج، جزم ن۔متعلق فعل۔ فرداً فرداً، ایک ایک کرکے۔

**جنہری** لیٹا پیش، ن غنہ، جزم ہ (بروزن موری)۔امذ، مث، ہ۔ جوار یا کوئی سستا غلہ۔

**جنی** (۱) زبرج۔امث، صف۔ بیٹی، جائی؛ بچہ جننے والی، ایسی زچہ جس نے حال ہی میں بچہ جنا ہو؛ (مجازاً) طوائف، رنڈی۔

**جنی** (۲) زبرج۔امذ۔ ایک خطرناک بیہوشی کے دورے جو عورتوں کے پڑتے ہیں۔

**جنی** (۳) زبرج۔امذ۔ عورت؛ بیوی؛ ماں؛ بہو؛ خادمہ؛ پیدائش؛ پیداوار؛ جائے پیدائش۔

**جِنّی** زیرج، شدن۔امذ۔ جن کو تسخیر کرنے والا۔ (امث) جن کی تانیث جِنّا تنی۔

**جنین** زبرج، ی۔امذ، ع۔ (لفظاً) کوئی چیز جو چھپی ہوئی ہو؛ ماں کے پیٹ میں پرورش پانے والا بچہ۔

**جنینیات** زبرج، ی۔امث۔ علم حیوانات کی وہ شاخ جو حمل کے دوران میں بچے کی تشکیل و پرورش کے مدارج سے تعلق رکھتی ہے۔

**جنیو** زبرج، ے، ومع۔امذ، ہ۔ زُنار؛ وہ بٹا ہوا دھاگہ جو ہندوؤں میں برہمن، کھتری یا ویش مقدس خیال کرتے ہوئے گلے میں اور بغل میں آڑا ڈال لیتے ہیں؛ نگینے میں ڈوری کی شکل کا نشان جو ایک نقص ہے، مگر بھاگوان سمجھا جاتا ہے؛ جھلی کی باریک کور جو ناخن کی جڑ پر جمی رہتی ہے۔

**جنیوا** زبرج، ی۔امث۔ گیلی زمین یا کنوئیں کی مینڈھ کے پاس پیدا ہونے والی خودرو گھاس۔

## ج ۔ و

**جو** (۱) ولین۔ضمیر۔ جس، جس دم، جس وقت، جونہی، جب۔

**جو** (۲) ولین۔امذ، ف۔ ایک سستا اناج جس کے دانوں کا چھلکا گیہوں سے سخت، زردی مائل، نکیلا ہوتا ہے۔ صف: جویں۔ مثلاً: نانِ جویں؛ انچ کا تیسرا حصہ؛ انگشت کا آٹھواں حصہ؛ اُنگلیوں کی پوروں کے نشان۔

**جوبھر** ذرہ بھر، تھوڑا سا۔

**جوجو** ذرا ذرا، رتی رتی مراد: بلا کم و کاست۔

محاورہ: **جو جو حساب لینا** ذرا ذرا حساب لینا، رتی رتی یا کوڑی کوڑی کا حساب لینا۔

**جوفروشی اور گندم نمائی** دھوکے بازی، دغا بازی، مکر و فریب۔

**جوکوب** دردار، موٹا موٹا کُٹا یا پسا ہوا۔

کہاوت: **جو کے کھیت میں کنڈوا اُپجے** اچھے گھر میں بری اولاد پیدا ہو۔

کہاوت: **جو کو گئے ستوانی لے آئے** کام کچھ کرنے گئے تھے اور کر کچھ آئے۔

کہاوت: **حساب جو جو بخشش سو سو** حساب پورا بخشش دل کھول کر۔

**جو** ومع۔امث، ف۔ ندی، نہر۔ نیز جوئبار۔ (ترکیبات میں لاحقے کے طور پر مستعمل) متلاشی، ڈھونڈنے والا، مثلاً: اَماں جو امن، پناہ چاہنے والا۔ حیلہ جو (حی لَ جُو) بہانے باز۔

بطور استعارہ: **جوئے اشک، جوئے خوں** رواں آنسو، بہتا خون۔

**جو** زبرج (ترکیبات میں و مشدّد) امذ، ع۔ فضائے آسمانی، کرۂ زمین کے

اِرد گرد کی فضا، کرۂ ہوائی، سماء۔

جوی فضائی، مثلاً: خطوط الجوی (پیش ج، و مع، اغم) ہوائی سفر کے راستے۔

جو وج۔ ضمیر۔ کوئی شخص، کوئی چیز؛ جب، جس وقت؛ 'چونکہ' کی جگہ (بعض اوقات "کہ" کے اضافے کے ساتھ)؛ اگر۔

کہاوت: جو اپنے کام نہ آئے وہ بھاڑ (چولھے) میں جائے بے فیض آدمی کسی کام کا نہیں۔

کہاوت: جو آگ کھائے گا، انگارے ہگے گا جو برا کام کرے گا اسے نتیجہ بھگتنا پڑے گا۔

کہاوت: جو آنکھ سے دُور وہ دل سے دُور منہ دیکھے کی محبت ہوتی ہے غیر حاضری میں انسان یاد بھی نہیں رہتا۔

کہاوت: جو بندھ گیا سو موتی انسان تکلیف اُٹھا کر اچھا بنتا ہے۔ جو آدمی مفید کام کرے وہ قابلِ قدر ہوتا ہے۔ جو خانہ پوری کرے اُسی کو نبھا لیا جاتا ہے۔

کہاوت: جو بولے سو کنڈا کھولے جو کوئی تجویز پیش کرے وہ خود ہی اسے عمل میں لائے۔

کہاوت: جو بوؤ گے وہی کاٹو گے جو کرو گے وہی یا ویسا ہی پھل ملے گا۔

کہاوت: جو بہت قریب سو زیادہ رقیب اپنے رشتے دار زیادہ مخالفت کرتے ہیں۔

کہاوت: جو پہلے مارے سو میری جو پہلے فائدہ اُٹھائے وہی اچھا رہتا ہے۔ مقابلے میں جو پہلے چوٹ کرے وہ جیتتا ہے۔ میری = جیتنے والا۔

کہاوت: جو پیاز کاٹے گا سو آپ روئے گا جو برا کام کرے گا اُس کی سزا پائے گا۔

کہاوت: جو پھل چکھا نہیں وہ سب سے میٹھا جو چیز انسان کو مل نہ سکے۔ اس کی خواہش بہت ہوتی ہے۔

کہاوت: جو جاگے گا سو پائے گا ہوشیار آدمی فائدہ اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: جو جائے کلکتہ سو کھے کھائے البتہ جو کلکتہ جائے وہ خوار ہوتا ہے۔

کہاوت: جو جو مرغی موٹی وہ وہ دَم چھوٹی دولت کے ساتھ بخل بھی بڑھتا ہے۔

کہاوت: جو جیتے وہ کھلاڑی لوگ اسی کو مانتے ہیں جو کامیاب رہے۔ نیز جو جیتا وہی سکندر۔

کہاوت: جو چڑھے گا سو گرے گا جو کام کرتا ہے وہ نقصان بھی اُٹھاتا ہے۔ ہر کمال کو زوال ہے۔

کہاوت: جو چوری کرتا ہے سو موری بھی رکھتا ہے جو کوئی کام کرتا ہے اس کا انجام بھی سوچ لیتا ہے۔ جو برا کام کرتا ہے اس کے انجام سے بچنے کے لیے طریقہ بھی سوچتا ہے۔

کہاوت: جو خال (اپنی) حد سے بڑھا سو مسا ہوا حد میں رہنا اچھا ہے جو چیز اپنی حد سے بڑھ جائے بری معلوم ہوتی ہے۔

کہاوت: جو خدا سر پر سینگ دے تو وہ بھی سہنے پڑتے ہیں جو مصیبت آئے وہ برداشت کرنی پڑتی ہے خدا کی رضا پر راضی رہنا بہت اچھی بات ہے۔

کہاوت: جو درخت سامنے آئے وہی اونٹ کا چارہ ہے ایسے شخص کے متعلق کہتے ہیں جو بھلے برے سب کو لوٹ کھائے۔

کہاوت: جو دل میں وہی زبان پر/، منہ پر ظاہر و باطن یکساں ہیں۔

کہاوت: جو دم ہے غنیمت ہے زندگی جس قدر ہے غنیمت ہے۔

کہاوت: جو دھاوے سو پاوے، جو سوئے سو کھووے غافل آدمی نقصان اُٹھاتا ہے اور بڑھ کر ہاتھ مارنے والا فائدے میں رہتا ہے۔

کہاوت: جو دھرتی پر آیا اُسے دھرتی نے کھایا جو پیدا ہوا وہ ضرور مرے گا۔

کہاوت: جو دے گا اُس کا کھیلے گا جو خرچ کرے گا اُس کا مقصد بر آئے گا۔

کہاوت: جو راہ بتائے وہی آگے چلے جو تدبیر بتائے وہی کر کے بھی دے۔

کہاوت: جو ساون میں برکھا ہووے، کھوج کال کا بالکل کھووے ساون کی بارش مالا مال کر دیتی ہے۔

کہاوت: جو سحری کھائے وہی روزہ رکھے جو فائدہ اُٹھائے وہی محنت کرے۔

کہاوت: جو سر اُٹھا کے چلے گا وہی ٹھوکر کھائے گا جو غرور کرے گا وہ ذلیل ہوگا۔

کہاوت: جو کام حکمت سے نکلتا ہے وہ حکومت سے نہیں نکلتا جو بات حکمتِ عملی سے ہو سکتی ہے وہ زور اور حکومت سے نہیں ہو سکتی۔

کہاوت: جو کرے سو بھرے جس نے نقصان کیا وہی سزا بھگتے۔

کہاوت: جو کرے سیوا، سو پائے میوہ جو خدمت کرتا ہے فائدہ اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: جو کوئی کسی کے لیے کنواں کھودتا ہے، اس کو کھائی تیار ہے جو کسی کو ناجائز نقصان پہنچانے کی کوشش کرتا ہے قدرت اُس کا زیادہ

نقصان کرتی ہے۔

کہاوت: **جوکوئی کھائے چنے کی ٹوک، پانی پیوے سو سو گھونٹ** چنے کی مٹھائی پیاس لگاتی ہے۔ ہر کام کا انجام بھگتنا پڑتا ہے۔

کہاوت: **جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں** بڑھ بڑھ کر باتیں کرنے والا حقیقتاً کھوکھلا ہوتا ہے، جو ظاہر میں آن اور شان دکھائے وہ اصل میں کچھ نہیں ہوتا؛ جو باتیں بنایا کرتے ہیں وہ کام نہیں کرتے۔

کہاوت: **جو گڑ دیے سے مرے اُسے زہر کیوں دیا جائے** جو کام نرمی سے ہو سکے اُس میں سختی نہیں کرنی چاہیے۔

کہاوت: **جو گڑ کھاوے سو کان چھدائے** انسان لالچ میں پھنس جاتا ہے، بچوں کے کان چھدانے ہوں تو اُن کو گڑ کا لالچ دیا جاتا ہے۔ جو فائدہ اُٹھائے وہی تکلیف اٹھائے۔

کہاوت: **جو ماں سے سوا چاہے (وہ) پھاپھا کٹنی کہلائے** اُن لوگوں پر طنز ہے جو خوشامد میں بہت زیادہ محبت جتائیں اور دل جیت کر اپنا الو سیدھا کرنا چاہیں۔

کہاوت: **جو مانگے گا سو پائے گا** مانگنے والے کو سب کچھ مل جاتا ہے۔

کہاوت: **جو من میں بسے سو سپنے دِسے** جس کی طرف ہر وقت خیال رہتا ہے۔ وہی خواب میں بھی نظر آتی ہے۔ دِسے = دکھائی دے، نظر آئے۔

کہاوت: **جو نہ بھائے آپ کو وہ بڑی بہو کے باپ کو** جو کام خود اپنے لیے پسند نہیں اُسے دوسروں کے لیے تجویز کرنا۔

**جُوا(۱)** زبر ج۔ اند، ہ۔ لہسن کی ایک پوتھی یا پھانک۔

**جُوا(۲)** زبر ج۔ اند۔۔ چینی گلاب۔

**جُوا(۳)** زبر ج۔ اند۔ صف۔ جو کے دانے جیسا، جو کے رنگ کا۔

**جُوا(۱)** پیش ج۔ اند۔ نقدی بد کر کھیلنا، قمار بازی۔

کہاوت: **جوا بڑا بیوپار جو نہ ہوتی اِس میں ہار** جوے میں دم کے دم میں ہزاروں کے وارے نیارے ہو جاتے ہیں اگر اِس میں جیت ہی جیت ہوتی تو اس سے بڑھ کر کوئی روزگار نہیں تھا۔

**جُوا(۲)** پیش ج۔ اند، ہ۔ دو جُتے ہوئے بیلوں کی گردن پر رکھا جانے والا لکڑی کا تراشا ہوا کندہ جس میں دونوں بیلوں کی گردن کے لیے دو خم اور کھونٹیاں وغیرہ ہوتی ہیں۔

محاورہ: **جوا اُتارنا** بار اُتارنا، بوجھ اُتارنا؛ نجات حاصل کرنا۔

محاورہ: **جوا اُٹھانا** ذمہ داری سنبھالنا، بوجھ برداشت کرنا۔

محاورہ: **جوا ہارنا** ہمت ہارنا، کندھا ڈال دینا۔

**جوا** زبر ج، شد و۔ اند۔ ہاتھ کا ایک زیور جس میں ہاتھ کی پشت پر پانچ اُنگلیوں کے سہارے پانچ لڑیاں لگی ہوتی ہیں۔ ہتھ پھول، رتن جوڑ۔

**جواب** زبر ج۔ اند، ع۔ سوال کے بدلے میں کہی جانے والی بات؛ مثل، جوڑ، ثانی، ہم سر، نظیر؛ مقابل؛ بدلہ، جیسے کو تیسا؛ مسئلے کا حل؛ سوز خوانی میں دوہرائے جانے والے ٹیپ کے بول؛ رفاقت سے انکار؛ ناپسندیدگی، نامنظوری؛ جوڑا، جفت؛ علاج، تدارک؛ ردِ عمل؛ رد، تردید۔

**جوابُ الجواب** جواب کا رد۔

**جواب با صواب (زبر ص)** موزوں، درست، صحیح جواب؛ جواب اقراری۔

**جواب بالا** آپ کا کہا پوار ہو۔

**جوابِ تلخ** سخت، دوٹوک، دل دُکھانے والا جواب، تکلیف دہ جواب۔

**جوابِ جاہلان باشد خاموشی** جاہلوں کی بات کے جواب میں سکوت ہی بہتر ہے، عقل مند جاہلوں کے منہ نہیں لگتے۔

**جوابِ دعوٰی** دعوے کا عدالت میں جواب، مدعا علیہ کا جواب۔

**جواب دِہ (لیٹا زیر د)** ذمہ دار، مسئول، جس کے ذمہ جواب دینا واجب ہو، جس سے باز پرس کی جائے۔

محاورہ: **جواب دینا** پوچھی گئی بات یا سوال کے بارے میں بتانا؛ نوکری وغیرہ سے برطرف کرنا؛ رشتہ دینے سے انکار کرنا؛ (مریض کو) لاعلاج قرار دینا؛ بزرگوں سے گستاخی سے بات کرنا۔

**جوابِ صاف** مطلق انکار۔

**جوابِ طلب** باز پرس یا دریافت کے قابل، قابلِ مواخذہ، جس کا جواب ضروری ہو۔

محاورہ: **جواب لانا** مثل یا نظیر پیش کرنا، مقابلہ کرنا۔

**جوابِ مضمون** وہ مضمون جو کسی سوال کے جواب میں لکھا جائے؛ کسی مقررہ عنوان یا موضوع پر لکھا جانے والا مضمون۔

فقرہ: **جواب ندارد** کوئی جواب نہ ملنے کی حالت۔

**جوابی** جواب طلب، مقابلے کا، آمنے سامنے، وہ کارروائی جو کسی کارروائی کے توڑ پر کی جائے؛ جھگڑنے اور سوال جواب کرنے والا۔

**جواد** زبر ج۔ صف، ع۔ وسیع القلب، بہت بخشش و عطا کرنے والا، سخی؛ (مجازاً) تیز رفتار گھوڑا۔

**جوار(۱)** پیش ج۔ اند، ہ۔ پانی کا چڑھاؤ، بھاٹا کی ضد۔

**جوار بھاٹا** سمندر میں پانی کا چڑھنا اور اُترنا جو چاند کی کشش کی بنا پر ہوتا ہے، مد و جزر۔

**جوار(۲)** پیش ج۔ امث، ہ۔ ایک سستا اناج۔

کہاوت: **جوار کے آٹے میں شرط کاہے کی** جب پہلے ہی برائی ظاہر ہوگئی ہو پھر تکرار کیا ہے۔

**جِوار** زیرج۔امذ،ع۔ ہمسایہ،پڑوس،نواح،آس پاس کی فضا۔عام: **جَوار**۔

**جوارِرحمت** قربِ الٰہی،رحمت کی پناہ یا قرب،سایۂ رحمت۔

**جوارح** زبرج،لیٹا زیر۔جمع،مذ،ع۔ ہاتھ پاؤں اور بدن کے دوسرے حصے۔ جارحہ کی جمع۔

**جوارش** زبرج،زیر۔امث،ع۔ ایک خوش ذائقہ مرکب دوا جو ہاضم اور مقوی معدہ ہتی ہے،اس کی بہت سے اقسام ہیں۔نیز **جوارش** (پیش ج)۔

**جواری** زبرج۔جمع،مث۔ لونڈیاں،باندیاں۔

**جواری**(۱) پیش ج۔امذ،ہ۔ جو اکھیلنے،داؤ لگانے والا۔

**جواری**(۲) پیش ج۔امث،ہ۔ ستار،سارنگی وغیرہ میں لگا ہوا ہاتھی دانت یا لکڑی کا بنا ہوا تاروں کا سہارا جو انھیں اُٹھائے رکھتا ہے۔

محاورہ،فعل مرکب: **جواری کھولنا** تاروں کو اِس طرح جڑنا کہ اُن سے مطلوبہ سُر برآمد ہوں۔

**جواز** زبرج۔امذ،ع۔ شرعاً کسی بات کا جائز یا روا ہونا،شرعی یا قانونی اجازت یا اختیار؛صحیح یا درست ہونا،ٹھیک ہونا۔

**جواز** پیش ج۔امذ۔ لکڑی یا پتھر کا موسل جو کولھو وغیرہ میں استعمال ہوتا ہے۔

**جواسا** زبرج۔امذ،ہ۔ ایک خاردار،خودرو پودا جو اکثر ندیوں کے کنارے پیدا ہوتا ہے اور برسات میں سوکھ جاتا ہے،اِسے اُونٹ شوق سے کھاتے ہیں اور دیہاتی لوگ پردے کی ٹٹیاں بناتے ہیں،جارِشُتر۔

**جواکھار** زبرج۔امذ،ہ۔ وہ نمک جو جَو کو جلا کر اُس کی راکھ سے نکالا جاتا ہے اور کیمیائی عمل میں کام آتا ہے۔

**جوال** زبرج،شدو۔امذ۔ بہت زیادہ سفر کرنے والا،گھومنے والا،سیاح۔

**جوال**(۱) زبر نیز پیش ج۔امذ،س۔ شعلہ،کوندا،آگ؛روشنی؛جوش،جذبہ، اُبھان۔نیز **جوالا**۔

**جوال**(۲) پیش ج۔امث۔ بوری،تھیلا،لدو جانور کے پہلوؤں پر لٹکنے والے تھیلوں میں سے کوئی؛دھوکا،فریب،دغا؛کوئی چیز جو کھلی اور پھیلی ہو۔

**جوال** زیرج۔امذ۔ کنوئیں کی مینڈھ (کنوئیں کے گرد بنی دیوار)۔

**جوالا** زبرج۔امذ،س۔ لپٹ،بھبکا؛حدت،حرارت،آگ؛تندی،تیزی۔

**جوالا مکھی** کوہِ آتش فشاں؛وہ جگہ جہاں سے آگ کے شعلے نکلیں۔

**جوالہ** زبرج،شدو،زبرل۔صف،ع۔ چکر کھاتا،گھومتا ہوا۔مثلاً: **شعلۂ جوالہ**۔

**جوالی** زبرج۔امث۔ جَو ملا ہوا گیہوں،جَو کا ملا ہوا بھوسا۔

**جوامع اُلکلم** زبرج،لیٹا زیرم،پیش ع،غم ا،جزم ل،زبرک،جزم ل۔جمع مذ۔ بلیغ باتیں جن میں الفاظ تھوڑے اور مفہوم بہت ہو۔

**جوان** زبرج۔امذ۔ صف،ف۔ بلوغ کو پہنچا ہوا آدمی،اُدھیڑ سے کم عمر کا آدمی،بالغ،سیانا؛(مجازاً) مضبوط،قوی،پُرشوق؛سپاہی،فوجی۔

**جواں بخت** (ن غنہ) بلند اقبال،خوش نصیب۔

**جوان جہان** جو عالمِ شباب میں ہو خصوصاً عورت۔

کہاوت: **جوان ڈراوے بھاگنے سے بوڑھا ڈراوے مرنے سے** جوان کا کہنا نہ مانو تو وہ گھر سے بھاگنے کی دھمکی دیتا ہے اور بوڑھا اسی حالت میں خودکشی کرنے کی۔

**جواں مرد** (ن غنہ،زبرم) دلیر،بہادر،عالی ہمت۔

**جواں مردی** (ن غنہ،زبرم) حوصلہ،ہمت،دلیری،عالی ہمتی،بہادری۔

**جواں مرگ/ جوانا مرگ** (پیش ج،زبرم،جزم ر) جوانی میں مرجانے والا یا والی،عمرِ طبعی سے پہلے مرجانے والی/ والا۔

**جوانا** زیرج۔فعل متعدی۔ جلانا،زندہ کرنا۔

**جوانی** زبرج۔امث۔ شباب کی عمر،بچپن کے بعد اور اُدھیڑپن سے پہلے کا زمانہ، عمر بہاریں؛نکھار،رونق،تروتازگی۔

محاورہ: **جوانی پھٹ پڑنا** بھرپور جوان ہونا،شباب عروج پر ہونا۔

**جوانی دیوانی** جوانی میں انسان دیوانہ ہوتا ہے،جوانی میں کچھ آگا پیچھا نہیں سوجھتا۔

**جوانیہ** زبرج،جزم ن،زبری۔امذ۔ (نباتیات) پکے ہوئے زرد رنگ کا اندرونی غلاف۔

**جواہر** زبرج،زیرہ۔جمع،مذ،ع۔ قیمتی پتھر جس کی پانچ قسمیں نہایت اعلیٰ سمجھی جاتی ہیں (لعل،الماس،یاقوت،نیلم اور زمرد)،رتن؛موتی۔نیز بطور واحد مستعمل۔ نیز رک: جوہر۔جمع الجمع: **جواہرات**۔

**جواہرُالکلم** فصیح و بلیغ باتیں،اقوالِ زریں۔

**جواہر پارہ** (لفظاً) جواہرات کا ٹکڑا؛(مجازاً) قیمتی اہم اور خوبصورت چیز (تحریر وغیرہ)۔

**جواہرِ خمسہ** پانچ رتن (ہیرا،یاقوت،زمرد،نیلم اور موتی)۔

**جواہر رقم** (زبرر،زبرق) نہایت خوش خط،خوش نویس۔

**جواہر فرد** ایک ایک یا الگ الگ جوہر،اکیلا جوہر،جوہر مجرد۔

**جواہر مہرہ** (زبرج،زبرہ،لیٹا پیش م،جزم ہ،زبرر) ایک نرم سبزی مائل طبی خواص کا حامل پتھر جو گھس کر پلایا جاتا ہے،کیلشیم کا حامل۔

محاورہ: **جواہرات سے منہ بھر دینا** بہت زیادہ قدر کرنا،بہت زیادہ انعام

واکرام سے نوازنا۔

**جواؤ** زبرج، وج۔اِمذ۔ تنک مزاجی، زبان کی تیزی۔ نیز دِجھاؤ، ہواؤ ہمت، جی داری۔

**جوائی** زبرج۔اِمث۔ روانگی، کوچ، جانے کا عمل۔

**جوبلی** وع، جزم ب۔اِمث۔ جشن، یادگاری تہوار جو پچیس، پچاس یا ساٹھ سال کے بعد منایا جاتا ہے۔

**جوبن** وج۔اِمذ،ہ۔ اُٹھتا شباب، بھری جوانی؛ نکھار، بہار، تروتازگی، شادابی؛ عورت کے سینے کا اُبھار؛ تص: جُبنا۔

محاورہ: **جوبن آنا** کسی چیز پر تروتازگی یا جوانی چھانا، رونق آنا۔

محاورہ: **جوبن پر آنا** بہار پر آنا، حسن یا خوبصورتی کا کمال پر ہونا۔

محاورہ: **جوبن دکھانا** حسن کی نمائش کرنا؛ خوبصورتی بڑھانا۔

محاورہ: **جوبن لوٹنا** حُسن سے لطف اندوز ہونا، دوشیزہ یا حسینہ سے جنسی تلذذ حاصل کرنا۔

محاورہ: **جوبن میں تُلنا** بہت زیادہ خوبصورت ہونا۔

**جوپ** وع۔اِمذ۔ ایک ستون یا لکڑی جس سے قربانی کے جانور کو باندھتے ہیں؛ فتح کا مینار، فتح گڑھ، سامان جو فتح کے نشان کے طور پر لیتے ہیں۔

**جوت** وع۔اِمذ۔ رک: جوتا جس کی یہ مکبر صورت ہے۔

**جُوتم پیزار** مار پیٹ۔

**جوت(۱)** وج۔اِمث،ہ۔ روشنی، اُجالا، تجلی، کرنوں کا پھوٹنا؛ (مجازاً) بینائی؛ رونق، چمک دمک۔

محاورہ: **جوت جگانا** چراغ روشن کرنا، روشنی کرنا، روشنی حاصل کرنا؛ موکلات حاضر کرنا۔

صف: **جوت سروپ** (زبرس، وع) روشن، درخشاں، پرنور، چمک دار، شاندار۔

**جوت(۲)** وج۔اِمث،ہ۔ کھیت جوتنا، کھیت کا لگان؛ جانور کو جوتنے کے تسمے یا ڈوریاں۔(اِمذ) **جوت دار** کسان۔

محاورہ: **جوت دینا** گھوڑے یا بیل کا گاڑی میں لگا دینا۔

**جوت(۳)** وج۔اِمذ،ہ۔ غلّہ ناپنے کا ایک پیمانہ جو اکثر مٹی کا بنا ہوتا ہے۔

**جوتا** وع۔اِمذ۔ پاؤں کی حفاظت کے لیے کپڑے یا چمڑے وغیرہ کی بنی ہوئی پوشش، پیزار، پاپوش، پاؤں کا پہناوا؛ مجازاً: زور، اثر، اقتدار، دباؤ۔

محاورہ: **جوتا اُچھلنا** جوتیوں سے لڑائی ہونا، لڑائی جھگڑا ہونا، ذلت و رسوائی ہونا۔ نیز جوتا چلنا۔

محاورہ: **جوتے پڑنا** جوتے کی مار پڑنا؛ رسوائی ہونا، طنز و تشنیع کا نشانہ بننا۔

محاورہ: **جوتا چھپانا** شادی کے موقع کی ایک رسم جس میں سالیاں دولھا کا جوتا چھپاتی ہیں اور پھر نیگ مانگتی ہیں۔

محاورہ: **جوتا رسید کرنا** (لفظاً) ہاتھ میں لے کر کسی کے جوتا مارنا؛ (مجازاً) ملامت کرنا، طعنے دینا، برا بھلا کہنا، احسان کر کے شرمندہ کرنا۔

محاورہ: **جوتا سر پر ٹوٹنا** خوب پٹائی ہونا، بری طرح مار پڑنا۔

**جوتا(۱)** وج۔اِمذ،ہ۔ زمین جوتنے والا شخص، کاشت کار، مزارع۔

**جوتا(۲)** وج۔اِمذ۔ درمیانی دیوار جو کمرے کو دو حصوں میں تقسیم کرے، حدِ فاصل کی دیوار۔

**جوترا** وج۔اِمذ۔ بیلوں کا جوا، جتے ہوئے جانوروں کا ایک چکر یا دَور، ایک وقت کی جتائی۔

**جوتری** زبرج، زیرو، جزم ت۔اِمث،ہ۔ رک: جاوتری۔

**جوتش** وج، زیرت۔اِمذ، مث،ہ۔ قدیم علمِ نجوم۔ نیز جیوتش (زیرج)۔

**جیوتش وِدّیا** علمِ نجوم۔

**جیوتشی** نجوم کا ماہر، جوتش جاننے والا، نجومی۔

**جوتنا** وج، جزم ت۔فعل متعدی۔ جانور کو ہل چلانے یا گاڑی کھینچنے کے لیے باندھنا، کھیت پر ہل چلانا؛ مچانا، برپا کرنا۔

**اُدھم جوتنا** شور مچانا، دنگا کرنا۔

**جوتی** وع۔اِمث۔ جوتا (رک) کی تانیث، پاپوش۔

محاروہ: **جوتی اوندھنا** لڑائی بند کرنا، بے پروائی اختیار کرنا، رُخ نہ کرنا، توجہ نہ کرنا۔

محاروہ: **جوتی پر رکھ کر روٹی دینا** ذلت کے ساتھ کھانا کھلانا، حقارت سے نان نفقے کا سلوک کرنا۔

محاروہ: **جوتی پر مارنا** ناچیز سمجھنا، ٹھکرانا، اہمیت نہ دینا۔

محاروہ: **جوتی پر ناک رگڑنا** خوشامد کرنا، پیروں میں سر دینا، عاجزی قبول کرنا۔

محاورہ: **جوتی تلے رکھنا** کسی کو مطیع بنانا، ذلیل کرنا، دباؤ میں رکھنا۔

**جوتی چھپائی** دُلھن کی بہن بھائیوں کا رخصتی کے وقت دولھا کی جوتی چھپا کر نیگ مانگنا۔

**جوتی خور** مار کھانے کا عادی، ڈھیٹ۔ نیز جوتے خور/خورا۔

فقرہ: **جوتی ڈرتی ہے/ڈرے** کوئی خوف نہیں، کوئی پروا نہیں۔

محاورہ: **جوتی کی نوک پر مارنا** مطلق پروا نہ کرنا۔

محاورہ: **جوتی سمیت آنکھوں میں آ بیٹھنا** دیدہ دلیری سے صریح بات کو جھٹلانا، ڈھٹائی کے ساتھ مکرنا، دھوکا دینا۔

محاورہ: **جوتیاں چٹخانا** مارا مارا پھرنا۔

محاورہ: **جوتیاں سیدھی کرنا** انتہائی سعادت مندی سے خدمت کرنا۔

محاورہ: **جوتیوں میں دال بٹنا** آپس میں لڑائی ہونا، پھوٹ پڑنا، نا اتفاقی ہونا۔

**جوتی** (۱) وج۔امث۔ چمک، رونق وغیرہ۔

**جوتی** (۲) وج۔امث، ہ۔ رسی جس میں ترازو کے پلے اور ڈنڈی بندھی ہوتی ہے؛ وہ رسی جو بیل کی گردن میں جوے کی روک کے لیے باندھتے ہیں۔

**جوٹ** وج۔امذ، ہ۔ ہمسر، برابر کا، مقابل؛ ساتھی، دوست، رفیق، مددگار؛ بیلوں کی جوڑی۔

**جوٹیا** کنویں کے بیل ہانکنے والا؛ ساتھی، مددگار۔

**جوج** ولین۔امث۔ جلیبی بنانے کی مٹی کی چھوٹی ہنڈیا یا ناریل کا خول جس کے پیندے میں سوراخ کر لیتے ہیں۔

**جوجرا** وج، جزم ج۔صف۔ چٹکا یا تڑقا ہوا برتن، بال پڑا ہوا ظرف جس میں پانی رستا رہے اور وہ استعمال کے قابل نہ رہے؛ (مجازاً) از کار رفتہ آدمی، نابکار آمد شے۔

**جوجھ** ومع۔امث۔ لڑائی، مار پیٹ؛ مقابلہ، جنگ؛ مشکل، کٹھن۔

متعلق فعل: **جوجھ جوجھ کر** لڑبھڑ کر، دکھ جھیل کر۔

**جُوجھنا** لڑنا؛ لڑائی میں کام آنا۔

**جود** ومع۔امث، ع۔ سخاوت، بخشش، فیاضی۔

**جودوسخا** بخشش، سخاوت۔

**جودت** ولین، زبرد۔امث، ع۔ خوبی، اچھائی، اعلیٰ قدر؛ تیزی، طراری (عموماً ذہن یا طبیعت کی)، چالاکی، ذکاوت، فراست۔

**جودتِ طبع** طبیعت کی جولانی، طراری و تیزی، طبیعت کا رسا ہونا۔

**جودھا** وج۔صف۔امذ، امث، ہ۔ بہادر، جنگ جو، جُجھیج (عورت یا مرد)۔

**جور** زبرج، زبرو۔امذ۔ بخار، تپ؛ جوش، ولولہ۔

**جور** ولین۔امذ، ع۔ ظلم، تشدد، ستم، تعدی۔

**جورو** وج، ومع۔امث، ہ۔ بیوی، زوجہ۔

کہاوت: **جورو پاس کی** بیوی وہی جو شوہر کے ساتھ ہو۔

کہاوت: **جورو خصم کی لڑائی، دودھ کی سی ملائی** میاں بیوی کی لڑائی یا رنجش بھی پُر لطف ہوتی ہے۔

**جورو کا مزدور** زن مرید، بیوی کا تابع فرمان۔

کہاوت: **جورو نہ جاتا اللہ میاں سے ناتا** مجرد ہونا، آل اولاد نہ ہونا۔

**جوڑ** وج۔امذ۔ ہڈیوں کے باہم جڑنے کی جگہ؛ کسی شے کے دو ٹکڑوں کا اتصال یا ملاپ؛ پیوند، کسی کپڑے میں سلا ہوا دوسرا کپڑا؛ متصل، ملا ہوا ہونا، پیوستگی، حرفوں کا وہ شوشہ جو دوسرے حرف سے جُوے؛ مناسبت، مطابقت؛ مقابل، ہمسر، ہم رتبہ ہونا؛ دو چیزوں کا توام یا لازم و ملزوم ہونا۔

**جوڑ بازی** مکاری، عیاری؛ افترا پردازی، جوڑ توڑ کا عمل۔

محاورہ: **جوڑ باندھنا** کشتی کے واسطے برابر کے دو پہلوانوں کو مقرر کرنا۔

محاورہ: **جوڑ بٹھانا** چول بٹھانا، جوڑ ملانا، وصل کرنا؛ حساب کی میزان ٹھیک کرنا۔

**جوڑ توڑ** سازش۔

**جوڑ کا** مقابلے کا، برابر کا، اسی طرح کا۔

**جوڑ کا توڑ** کسی چیز کے مناسب دوسری قسم کی چیز، برابر کا مقابلہ؛ جواب۔

محاورہ: **جوڑ لگانا** پیوند لگانا، ایک چیز کو دوسری چیز سے ملانا۔

**جوڑا** ومع۔امذ، ہ۔ سر کے پشت کی طرف گولائی میں لپیٹے ہوئے بال؛ پگڑی کا پچھلا حصہ۔

**جوڑا** وج۔امذ۔ دو کا مجموعہ، ہر چیز کا جفت؛ نر و مادہ؛ پورا لباس، جوتا۔نیز رک: جوڑ۔

**جوڑا باز** شرارتی۔

محاورہ: **جوڑا بڑھانا** پوشاک یا کپڑے اُتارنا۔

محاورہ: **جوڑا لگانا** نر اور مادہ کا ملانا۔

**جوڑنا** وج، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ ملانا، پیوست کرنا، جمع کرنا؛ دل سے گھڑنا؛ مرتب کرنا؛ صحیح سالم بنانا۔

**جوڑی** (۱) ومع۔امث۔ جاڑا بخار، تپ لرزہ، ملیریا۔

**جوڑی** (۲) ومع۔امث۔ گنے کی پور۔

**جوڑی** (۳) ومع۔امث۔ تکونی چھجے دار ٹوپی جو گلہ بان دھوپ یا بارش سے بچاؤ کے لیے اوڑھتے ہیں۔

**جوڑی** وج۔امذ۔ دو کا مجموعہ؛ نر و مادہ؛ میاں بیوی؛ ساتھ جتے ہوئے دو جانور (گھوڑا، بیل وغیرہ)؛ چوکھٹ کے کواڑ یا دوپٹ؛ طبلے کا دایاں اور بایاں؛ دونوں ہاتھوں سے گھمائے جانے والے مگدر۔نیز رک: جوڑا۔

**جوڑی دار** دوست، ساتھی؛ وہ دو اشخاص جو پہرے کی چوکی کے لیے مقرر کیے جائیں۔

**جوڑی والا** وہ شخص جو طوائفوں کے پیچھے طبلہ بجاتا ہے۔

**جوز** ولین۔امذ، ع۔ جائفل؛ ہر ایک پھل جس کا چھلکا سخت ہو۔

**جوزُ الماثل** (پیش ز، غم ا، جزم ل، زیرث) دھتورا۔

**جوز بازی** اخروٹوں سے گولیاں کھیلنا۔

**جوزِ ہندی** اخروٹ۔

**جوزئی** جوز کے رنگ کا، اخروٹی، گہرا بادامی۔

**جوزیہ** (نباتیات) جوز کی نسل کا درخت۔

**جوزا** و لین۔ امذ، ع۔ بارہ برجوں میں سے تیسرا آسمانی بُرج جس کی علامت دو جڑواں بچے ہیں؛ بُرجِ دو پیکر، تو اَمان؛ جنوبی آسمان پر ایک ہیئتِ سماوی کا نام۔ ایرانی شمسی سال کا تیسرا مہینہ۔

**جوزۃُ الحنجرہ** و لین، ز برز، پیش ت، اغم، جزم ل، ز برح، جزم ن، ز برج، ز بر ر۔ امذ۔ نرخرے کا اُبھار، تفاحتِ آدم۔

**جوزق** و لین، ز برز۔ امذ۔ روئی کا ڈوڈا۔

**جوزن** و لین، ز برز۔ امذ۔ ساحر، جادو کا تماشا دکھانے والا (جو پر منتر پڑھ کر پھونکنے والا)؛ بہکانے والا۔

**جوس** و مع۔ امذ۔ یخنی، شوربا، عرق، رس۔ انگریزی: Juice۔

**جوس** و لین۔ امذ۔ مکان وغیرہ میں کوئی چیز ڈھونڈ نکالنا، چوری کی نیت سے مکان کو کھنگال ڈالنا۔

**جوسق** و لین، ز برس۔ امذ۔ قصر، محل، بلند عمارت۔

**جوش** و مج۔ امذ، ف۔ (حرارت کی بنا پر کسی سیال شے میں) اُبال، کسی سیال کا گرم ہو کر اُبلنا، کھدبدانا؛ ہیجان، کھلبلی؛ اُمنگ، ولولہ، جذبہ، شدت، زیادتی، وفور۔

محاورہ: **جوش اُٹھنا** زوروں پر ہونا، زیادتی پر ہونا؛ ولولہ یا شوق پیدا ہونا۔

محاورہ: **جوش آنا** کسی سیال شے میں حرارت کی بنا پر اُبال آجانا؛ غصہ یا محبت وغیرہ کے جذبے میں بھر جانا؛ ولولہ پیدا ہونا، شوق ہونا، اُمنگ پیدا ہونا۔

محاورہ: **جوش ٹھنڈا ہونا** کسی جذبے کا دھیما پڑ جانا؛ غصہ ٹھنڈا ہونا، اشتعال دور ہونا۔

**جوشِ جنوں** دیوانہ پن، پاگل پن کا زور۔

**جوش دان** انجن یا مشین کا وہ حصہ جس میں پانی کو جوش دے کر بھاپ تیار کی جاتی ہے۔ انگریزی میں: Boiler۔

**جوشِ دہن** منہ پھولنا، منہ میں چھالے پڑنا۔

**جوشِ زن** جوش کھانے والا، کھولنے والا، جوش کھاتا ہوا، جوش دلانے والا، اُبھارنے والا۔

محاورہ: **جوش میں آنا** اُبلنا، کھولنا؛ ہیجان میں آنا، تاؤ کھانا؛ طغیانی پر آنا، زوروں پر آنا؛ محبت یا غصے وغیرہ کے جذبے سے بھرنا، کسی جذبے کا زور پکڑنا؛ آپے سے باہر ہونا، غضب کرنا، جلال میں آنا۔

**جوش و خروش** بہت زیادہ ولولہ یا ہیجان؛ جوش کی زیادتی دکھانی ہو تو بولتے ہیں؛ اشتعال، گھبراہٹ، کھلبلی۔

**جوشاں** و مج۔ صف، ف۔ اُبلتا ہوا، اُبلنے کی کیفیت۔

**جوشانا** فعل متعدی۔ کھولانا، اُبالنا؛ شہ دینا، ورغلانا۔

**جوشاندہ** و مج، ن مغ، ز برد۔ امذ، ف۔ طبی نسخے کے اجزا کو پانی میں اُبال کر بنائی ہوئی دوا، کاڑھا؛ (مجازاً) کڑوی شے۔

**جوشانیدہ** و مج، ی، ز برد۔ امذ۔ جوش دے کر۔

**جوشش** و مج، ز برش۔ امث، ف۔ اُبال، طغیانی؛ وفور، زیادتی۔

**جوشن** و لین۔ امذ، ع۔ بازو کا جڑاؤ زیور، بازو بند؛ تلوار کی ضرب سے حفاظت کے لیے کہنی تک کی آہنی پوشش۔ نیز زرہ جس میں کڑیوں کے ساتھ لوہے کے پتر ے ہوتے ہیں؛ بازو پر تعویذ کی شکل میں باندھی جانے والی دعا۔

**جوشن پوش** زرہ بکتر پہننے والا۔

**جوشی** و مج۔ امذ۔ جیوتشی کی تخفیف؛ چاول کی ایک عمدہ قسم۔

**جوشیلا** و مج، ی۔ صف۔ جذباتی، جوش سے بھرا ہوا، ایسا شخص جس میں جذبات کی شدت یا ولولہ پایا جائے۔

**جوع** و مع۔ امث، ع۔ بھوک، اشتہا، گرسنگی۔

**جوع الارض** (پیش ع، غم ا، جزم ل، ز برا، جزم ر) ملک فتح کرنے، زمینوں پر قبضہ کرنے کا شوق۔

**جوع البقر** (پیش ع، غم ا، جزم ل، ز برب، ز برق) ایک قسم کی بیماری جس میں کھانے کا ہوکا ہو جاتا ہے؛ (لفظاً) گائے بیل کی سی بھوک۔

**جوع الکلب** (پیش ع، غم ا، جزم ل، ز برک، جزم ل) نہ مٹنے والی بھوک؛ (لفظاً) کتے کی بھوک۔

**جوف** و لین۔ امذ، ع۔ پیٹ، پیٹا، وہ جگہ جو کسی چیز کے اندر کی جانب خالی ہو؛ گہرائی، غار؛ حرف کی گولائی۔

**جوفِ حرف** کسی حرف کا گول یا بیضوی شکل کا دائرہ یا جز جیسے "ص"، "ط" وغیرہ میں۔

**جوفِ دہن** منہ کے اندر کا خلا۔

**جوفِ سبتی** (نباتیات) بیج کا کھوکھلا حصہ، (تشریح الابدان) جسم کے اندرونی خلا۔

**جوفہ** و لین، ز برف۔ امذ۔ شیشے کی ایک طرف سے پھولی ہوئی نلکی؛ قمقمہ۔

**جوفیزہ** و لین، ی، ز برز۔ امذ۔ (تشریح الابدان) چھوٹا جسمانی جوف جیسے پھیپھڑے کے خلیے جن میں سانس بھرتا ہے۔ مسوڑھے میں دانت کا گھاٹ وغیرہ۔

**جوق** و لین۔ امذ، ت۔ فوجی دستہ، آدمیوں کا گروہ، پرندوں وغیرہ کا جھنڈ، ٹولی۔ نیز جُوق۔

**جوق بجوق / در جوق** قطار در قطار، کثیر تعداد میں، گروہ در گروہ۔

**جوکر** و مج، ز برک۔ امذ۔ ایسا شخص جو تماشوں میں لوگوں کے تفننِ طبع کے لیے

عجیب سالباس پہن کر مضحکہ خیز حرکات کرتا ہے۔ انگریزی: Joker۔

**جوکنا(۱)** وج، جزم ک۔ فعل متعدی۔ ورغلانا، بہکانا، اُکسانا۔

**جوکنا(۲)** وج، جزم ک۔ فعل متعدی۔ تولنا، وزن کرنا، مقدار کا اندازہ کرنا، ناپنا؛ کسی کی صلاحیت کا امتحان کرنا، جائزہ لینا۔

**جوکوب** ولین، ومع۔ اِس قدر کوٹی ہوئی دوا کہ دانوں کے تمام اجزا برابر رہیں اور باریک نہ ہونے پائیں؛ دردرا، موٹا موٹا کُٹا ہوا۔

**جوکھ** وج۔ امث، ہ۔ وزن، تول، بوجھ، مقدار؛ جانچ، اندازہ، پرکھ۔

**جوکھا** وج۔ امذ۔ ڈنڈی دار، آڑھیے کے ہاں تول کا کام کرنے والا۔

**جوکھم** وج، زبر کھ۔ امث، ہ۔ خطرہ، نقصان یا ضرر پہنچنے کا ڈر؛ مصیبت آزمائش۔ اصلاً: جوکھم (زبر کھ)۔

محاورہ: **جوکھم اُٹھانا** مصیبت اُٹھانا، خطرہ مول لینا۔

محاورہ: **جوکھم میں پھنسنا** مصیبت میں گرفتار ہونا، خطرے میں پڑنا، خسارہ اُٹھانا۔

محاورہ: **جوکھم میں پڑنا** رک: **جوکھم میں پھنسنا**۔

**جوکھمی** پُر خطر؛ وہ شخص جو خطرات مول لے۔

**جوکھنا** وج، جزم کھ۔ فعل متعدی۔ رک: جوکنا(۱)۔

**جوکھوں** وج، وج۔ امث، امذ، ہ۔ رک: جوکھم۔

محاورہ: **جوکھوں باقی رہنا** نقصان کا خطرہ موجود رہنا۔

محاورہ: **جوکھوں بھرنا** نقصان اُٹھانا، خسارہ برداشت کرنا یا پورا کرنا؛ مصیبت جھیلنا۔

محاورہ: **جوکھوں پہنچنا** مصیبت آنا، نقصان پہنچنا۔

**جوگ** وج۔ امذ، ہ۔ ملاپ، میل، پیوستگی، جوڑ، مطابقت؛ ترکِ دُنیا۔ خدا سے لو لگانا، طریقہ، طور، ڈھنگ، ذریعہ؛ شام کا ایک راگ؛ ہُنڈی کی ادائی، نیک ساعت، شبھ گھڑی؛ موقع، وقت۔ صف: لائق، موزوں، اہل۔ نیز جوگا۔

**جوگ آسن** (ہندو) ریاضت کا خاص طریقہ جو استغراق یا محویت کے لیے جوگی لوگ اختیار کرتے ہیں۔

**جوگ بر** مناسب شوہر، لائق شوہر، کفو، ہم پلہ مرد۔

محاورہ: **جوگ بن پکڑنا** جوگی بن کر جنگل میں پھرنا، دُنیا ترک کر دینا۔

محاورہ: **جوگ پڑنا** ستاروں کا ملاپ ہونا۔

محاورہ: **جوگ سادھنا** حبس دم کرنا، ریاضت کرنا، تپسیا کرنا؛ فقیری اختیار کرنا، دُنیا ترک کر دینا۔

محاورہ: **جوگ لینا** ترکِ دنیا کرنا، فقیری اختیار کرنا، جوگی بن جانا۔

**جوگ مایا** (امث) بھگوتی، جوگ کی شکتی یا بل۔ (بھگوتی، ہندو دیومالا کی رُو سے ایک کنیا جس نے یسودھا کے پیٹ سے جنم لیا اور اُسے کنس نے قتل کر دیا تھا)۔

**جوگا** وج۔ صف، ہ۔ لائق، قابل، مناسب، موزوں؛ مطابق، برمحل۔

**جوگتا** وج، جزم گ۔ امث، ہ۔ معقولیت، موزوں ہونے کی حالت یا کیفیت، درستی؛ قابلیت۔

**جوگرا** وج، جزم گ۔ امذ۔ ہل اور بیلوں کے جوئے کو ملانے والی رسی۔

**جوگن** وج، زبر گ۔ امث، ہ۔ جوگی کی تانیث، جوگی کی بیوی، وہ عورت جس نے جوگ لیا ہو۔ نیز اصلاً: جوگن (زبر گ)۔

**جوگ ناوک** وج، زیر و۔ امث۔ ایک روپہلی دریائی بڑی مچھلی۔

**جوگونا** وج، جزم گ، زبر و۔ فعل متعدی۔ دیکھ بھال کرنا، حفاظت کرنا، خبرگیری کرنا۔

**جوگنی** وج۔ امث۔ خبیث روح، بھتنی؛ درگا دیوی کی چیلی؛ جادوگرنی، کینا کا پودا یا پھول۔

**جوگی** وج۔ امذ، ہ۔ جوگ (رک) لینے والا شخص، تارک الدنیا، سنیاسی، آزاد، بن باسی۔

کہاوت: **جوگی تھا سو اُٹھ گیا آسن رہی بھبوت** وقت نکل گیا اب تدبیر لاحاصل ہے۔

کہاوت: **جوگیوں کا ڈنڈا بیراگوں کے سر** خطا کوئی کرے اور اور سزا دوسرا بھگتے۔

کہاوت: **جوگی کا لڑکا کھیلے گا تو سانپ سے** ہر کوئی اپنی تربیت کے بموجب کام کرتا ہے۔

کہاوت: **جوگی کس کے متر اور پاتر کس کی نار** آزاد آدمی کی دوستی کا کیا بھروسہ، جوگی دوست نہیں بن سکتا اور فاحشہ عورت کسی کی بیوی نہیں بن سکتی۔

کہاوت: **جوگی کس کے میت (ہوتے ہیں)** تارک الدنیا فقیر کسی کے بھی دوست نہیں ہوتے، مسافر کا اعتبار نہ کرے۔

کہاوت: **جوگی لڑیں گے کھپروں کا مفت میں نقصان ہوگا** بڑوں کے جھگڑے فساد میں چھوٹوں کا مفت میں نقصان ہوتا ہے، جب متخاصمین کے تنازع سے اوروں کو ضرر پہنچے تو یہ مثل بولتے ہیں۔

**جوگیا** وج۔ صف، ہ۔ جوگیوں جیسا؛ پیلے رنگ کا جو کسی قدر سرخی مائل ہو یا کیسری رنگ۔

**جوگیا اَرنڈ** ارنڈی کی ایک قسم جس کا رنگ سرخی مائل ہوتا ہے۔

**جوگیرا** ولین، ی۔ امذ۔ گھوڑوں کا ایک مرض جس میں اُنھیں چلنے پھرنے میں تکلیف ہوتی ہے۔

**جول** زبرج، زبرو۔ امذ۔ شعلہ، چمک، روشنی، بھڑک۔ نیز جوالا۔

**جول** ولین۔ امذ۔ میدانِ کارزار میں چکر لگانا؛ بڑا لشکر، فوج کثیر۔

**جول** ومع۔ امث۔ کنوئیں کی دیوار، اندرونی گول سطح۔

**جول(۱)** ومج۔ امث، امذ۔ مجمع، گروہ، جمگھٹ۔

**جول(۲)** ومج۔ امث، امذ۔ بیاباں۔

**جولا** ولین۔ عدد۔ دلالوں کی اصطلاح میں ۱۲ کا عدد۔

**جولان** ولین۔ امذ، ف۔ گردش، گھومنا پھرنا، آوارگی؛ دوڑ؛ بیڑی، پاؤں کی زنجیر۔ نیز جولاں (صف) رواں دواں، وجد کناں، سرشاری۔

محاورہ: **جولان دینا** گھوڑے کو دوڑانا، چکر دینا۔

**جولانی** کود پھاند، سرشاری، جوش، جذبہ۔

**جولاں گاہ** گھڑ دوڑ کا میدان، عرصۂ عمل؛ تگ و تاز یا جد و جہد کا میدان۔

**جولانِ طبع** طبیعت کی روانی یا تیزی، ذہانت، فطانت۔

**جولان گر** تیز رفتار۔ نیز تیز چلنے یا دوڑنے والا۔

**جولانی** ولین۔ امث، ع۔ بدن یا دل کی قوت، ولولہ، جوش، اُمنگ؛ طبیعت کی تیزی، چستی، پھرتی۔

**جولاہا** ومع (بروزن خلاصہ)۔ امذ، ہ۔ کپڑا بُننے والا، نورباف۔ نیز جلاہا۔

کہاوت: **جولاہے کو لگا تیر خدا بھلی (جھوٹ) کرے** ایسے موقع پر بولتے ہیں جب کوئی امرِ بیّن میں اخفا کرنا چاہے۔

کہاوت: **جولاہے کی عقل گدی میں ہوتی ہے** جولاہے عموماً کم عقل ہوتے ہیں۔

کہاوت: **جولاہے کی مسخری ماں بہن کے ساتھ** دوسروں کے ساتھ مذاق کرنے کی جرأت نہیں اپنے سے کمزوروں کے ساتھ چھیڑ چھاڑ رکھتا ہے، کوئی بے وقوفی کی یا نازیبا بات کہے تو کہتے ہیں۔

**جولہ** ومع، زبرل۔ ۲۰ (بیس) بسوے زمین کا قطعہ۔

**جولی** ومج۔ امث۔ ساتھی، جوڑی (عموماً ترکیب میں مستعمل جیسے: ہم جولی۔

**جومٹرا** ولین، زبرم، جزم ٹ۔ امذ۔ جو اور مٹر ملا ہوا مخلوط غلہ؛ وہ کھیت جس میں جو اور مٹر ملا کر بوئے جائیں۔

**جون** زبرج، زبرو۔ امذ۔ تیز رفتار، چالاک؛ تیز رفتار گھوڑا؛ تیزی۔

**جون** ولین۔ صف۔ رحم یا جائے پیدائش کے متعلق؛ شادی کے نتیجے سے؛ ماں کی طرف کا۔

**جون(۱)** ومع۔ امذ۔ سال شمسی (عیسوی) کا چھٹا مہینہ۔

**جون(۲)** ومع۔ امث، ہ۔ حلیہ، ہیئت؛ جسم، قالب، پیکر؛ وضع قطع۔

محاورہ: **جون بدلنا** ایک قالب سے دوسرے قالب میں جانا؛ (عقیدۂ تناسخ کے مطابق) قالب بدلنا، دوبارہ جنم لینا؛ وضع بدلنا، صورت بدلنا۔

محاورہ: **جون پوری کرنا** زندگی کے دن پورے کرنا۔

**جون(۳)** ومع۔ امث۔ برتن مانجھنے کی مونج۔ نیز جُونا۔

**جون(۴)** ومع۔ امث۔ وقت، نوبت؛ پرانا، فرسودہ۔

**جوں(۱)** ومع، ن غنہ۔ امث، ہ۔ بالوں یا کپڑوں میں پیدا ہو جانے والا حشرہ، لیکھ، ننہ۔

**جوں کی چال** سُست چال۔

**جوں(۲)** ومع، ن غنہ۔ حرف تشبیہ۔ جیسے، جس طرح، جس وقت۔

**جوں توں** جیسے تیسے، جس طرح بھی بَن پڑا۔

**جوں جوں** جیسے جیسے، جتنا جتنا۔

کہاوت: **جوں جوں بھیگے کاملی (کملی) توں توں بوجھل ہو** جتنا قرض بڑھتا ہے اتنی ہی زیر باری زیادہ ہوتی ہے۔

کہاوت: **جوں جوں چڑیا موٹی ہو اُتنی چونچ چھوٹی ہو** کم حوصلہ شخص جتنا امیر ہوا اتنا بخیل ہو جاتا ہے۔

**جوں کا توں** ویسے کا ویسا، جیسا تھا ویسا ہی۔

متعلق فعل: **جوں ہی** جیسے ہی، جس وقت، جب۔

**جون** ومج۔ امث، ہ۔ فرج، قُبل، زنانہ شرمگاہ (عموماً جانوروں کی جائے مخصوص کے لیے مستعمل)۔

**جونا** ومج۔ امث، ہ۔ زمین جو جوتنے کے بعد بیج ڈالنے کے لیے تیار کی گئی ہو؛ دعوت، مہمانی۔

**جونا** ومع۔ صف۔ پُرانا، قدیم، بوسیدہ، گھسا پٹا۔

**جونا** ومج۔ فعل متعدی۔ تلاش کرنا، ڈھونڈنا؛ اُمید کرنا، چاہنا۔

**جونار** جزم ج، زبرو۔ امث۔ وہ زمین جسے کاشت کے بغیر چھوڑ دیا جائے تاکہ اُس کی قوت بحال ہو سکے۔

**جونپوری** ولین، جزم ن، ومع۔ امذ، ہ۔ ایک راگ جو سلطان حسین شرقی والی جونپور کے نام سے منسوب ہے۔

**جونٹا** زبرج و، جزم ن۔ صف۔ امذ۔ جوان پٹھا۔ نیز جونٹی جوان، اچھے ہاتھ پاؤں کی لڑکی۔

**جونج** ولین، زبرن۔ صف۔ نظامِ قدرت کے وہ جاندار اجسام جو نر و مادہ کے ملاپ سے پیدا ہوں۔ ضد اَجونج۔

**جونچی** ولین، ن مغ۔ امث۔ جو وغیرہ کی فصلوں کی ایک بیماری جس میں خوشے کالے پڑ جاتے ہیں اور دانے نہیں اُگتے۔

**جونڈا** زبرج، زبرو، جزم ن۔ امذ۔ تقریباً دس فٹ اُونچا مچان جس پر بیٹھ کر فصل

اور مویشیوں کی نگرانی کرتے ہیں۔ نیز جونڈا (ولین، ن مغ)۔

**جونرا** ولین، ن غنہ۔ اند۔ بغلی کمرہ، خفیہ خانہ۔

**جونرا بھونرا** خفیہ کوٹھری اور تہ خانہ۔ عموماً بصیغۂ جمع: **جونرے بھونرے** خزانہ چھپانے کی جگہیں۔ نیز **جونری بھونری**۔

**جونڑا** ولین، ن مغ۔ اند، ہ۔ بٹائی کے وقت گاؤں کے ملازموں میں تقسیم کیا جانے والا غلّہ۔

**جونڑی** ولین، ن مغ۔ امث، ہ۔ چھوٹے دانوں کی جوار۔

**جونک (۱)** وج، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ٹھہرے ہوئے پانی میں پیدا ہونے والی ایک حشری مخلوق جو جسم پر چمٹ کر خون چوستی ہے اور علاج کے طور پر بھی اسے خون خارج کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے؛ پرانے کھنڈروں پر جمنے والی ایک روئیدگی جس کے پتے جونک کی مانند ہوتے ہیں۔

محاورہ: **جونک (جونکیں) لگانا** فاسد خون نکالنے کے لیے جونکیں جسم کے کسی حصے پر چمٹانا۔

کہاوت: **جونک ماٹی میں رُلے (رہے) تو بھی لہو پیتی رہے** بد آدمی کیسا ہی ذلیل یا خراب حال ہو اپنی بدی سے باز نہیں آتا، ایذا ہی دیتا ہے۔

**جونک (۲)** وج، ن مغ۔ امث۔ ایک روئیدگی جس کا پودا برسات میں ویرانوں، کھنڈروں اور دیواروں پر جمتا ہے، پتے جڑ کی طرف سے چوڑے اور سر کی طرف سے پتلے ہوتے ہیں۔

**جونکنا** ولین، ن مغ، جزم ک۔ فعل لازم۔ بدکلامی کرنا، گالی گفتار بکنا۔

**جونکی** ولین، ن غنہ۔ امث۔ گھوڑے کے پیٹ میں پڑ جانے والا کیڑا، گھوڑے کی ایک بیماری؛ ایک آہنی پُرزہ جو تختے کو مضبوطی سے پکڑ لیتا ہے۔

**جونی** ومع۔ امث، ہ۔ ترازوں کے پلڑوں کی رسی یا ڈوری۔

**جوہ** ومع۔ امث۔ ٹولی، گلہ، ڈار۔

**جوہار** وج۔ اند، ہ۔ بطورِ سلام پاؤں پڑنا (ٹھاکروں کے ساتھ منسوب)۔

**جوہر (۱)** ولین، زبرہ۔ اند، ع۔ قیمتی نگینہ، مثلاً: ہیرا، یاقوت، لعل، زمرد وغیرہ، موتی؛ فطری خوبی، لیاقت، کمال؛ کسی چیز کا ست، عطر، خلاصہ، اصلی مادہ؛ وہ شے جو قائم بالذات ہو، عرض کی ضد۔ صفات سے علیحدہ ذات؛ صیقل کے نشان، ابر۔

محاورہ: **جوہر اُٹھنا** آب و تاب آنا، صیقل سے چمک پیدا ہونا۔

**جوہرِ بسیط** (لیٹا زیر، زبر ب، ی) خالص مادہ جس میں کوئی میل ملاوٹ نہ ہو۔ مرکب کی ضد؛ ایٹم۔

محاورہ: **جوہر بہا دینا** خوبی زائل کر دینا۔

**جوہر پارگی** ایٹم کو توڑنا۔ انگریزی میں Atomic Fission۔

محاورہ: **جوہر جگانا** خوبیوں کو ظاہر کرنا، خاصیتوں کو اُجاگر کرنا، اوصاف نمایاں کرنا۔

**جوہردار** خوبیوں والا شخص، صاحبِ کمال یا ہنر۔

محاورہ: **جوہر دکھانا** ہنر یا کمال کا اظہار کرنا، کارنامہ دکھانا، قابلیت یا شرافت کا اظہار کرنا۔ (طنزاً) چالاکی دکھانا، خباثتِ نفسی ظاہر کرنا۔

**جوہرِ ذات** ذات کی حقیقت، اصلِ ذات۔

**جوہرِ سنجابی** بھیجے کا سفید گودا۔

**جوہر شناس** قیمتی پتھر پرکھنے والا، جوہر کی اصلیت پہچاننے والا، جوہری؛ خوبی یا لیاقت کو پرکھنے اور پہچاننے والا۔

**جوہرِ فرد** وہ قیمتی نگینہ جس کا مثل موجود نہ ہو۔ یکتا، بے مثل؛ ایٹم، سالمہ۔

**جوہرِ قابل** لائق فائق آدمی۔

**جوہرِ قصویٰ** (قُص وا) بعید ترین یعنی سب سے پہلے پیدا ہونے والا وجود۔ نیز **جوہرِ اوّل**۔

محاورہ: **جوہر کھلنا** کمال یا ہنر کا ظاہر ہونا، اصلیت یا استعداد ظاہر ہونا، قابلیت معلوم ہونا؛ عیب کھلنا، طبیعت کی چالاکی یا برائی ظاہر ہونا، اصلیت ظاہر ہونا۔

**جوہرِ ممتد** (پیش م، جزم م، زبر ت) پھیلا ہوا، ہمہ گیر وجود۔

**جوہرِ شعری** سمٹا ہوا، اپنے آپ میں محدود وجود یا ہستی۔

**جوہر (۲)** ولین، زبرہ۔ اند، ہ۔ قدیم راجپوتی روایت کہ لڑائی میں فتح سے مایوس ہو کر مرد لڑ کر مر جائیں اور عورتیں چتا میں جل کر تا کہ دشمن کسی کو زندہ نہ پا سکے۔ نیز جیوہر (زیر/جزم ج، ومع)۔ نیز جیونہر۔

**جوہری** ولین، زبرہ۔ اند۔ جواہر پرکھنے، بیچنے والا۔ (مف) جوہر (۱) سے متعلق؛ ایٹمی، سالماتی۔

**جوہری توانائی** (ع۔ف) ایٹم کے شق ہونے سے حاصل ہونے والی برقی یا مادی قوت۔ انگریزی: Atomic Energy۔

**جوہری عدد** ہر عنصر کے ایٹم میں برقیروں کی تعداد کے حساب سے اُن کے لیے مقرر کردہ شناختی ہندسہ۔

**جوہری وزن** مختلف عناصر کے ایٹم کا وزن جو اُس کے مرکزے میں واقع پروٹانوں کی تعداد پر مبنی ہوتا ہے۔

**جوہڑ** وج، زبرہ۔ اند، ہ۔ بغیر پُشتے کا کچا تالاب، برساتی پانی کا وسیع گڑھا۔

**جوہنا** وج، جزم ہ۔ فعل متعدی۔ تکنا، گھورنا؛ انتظار کرنا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا؛ ڈھونڈنا، ٹٹولنا۔

**جوہی** وج۔ امث، ہ۔ چنبیلی سے ملتا جلتا ایک سفید خوشبودار پھول؛ ایک قسم کی آتش بازی جس کے چلانے سے بہت سے چھوٹے چھوٹے پھول چھٹتے ہیں۔

**جوئندہ** ومع، زیرہ، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ ڈھونڈنے والا، تلاش کرنے

والا، جویا۔ نیز جوینده۔

**جوئبار** وم ع، زیر۔ امث۔ رک: جو اور تحتی الفاظ۔

**جوئے شیر** وم ع، ی۔ امث۔ دودھ کی نہر مراد کٹھن کام (فرہاد و شیریں کے قصے کی طرف تلمیح)۔ نیز جوئے شیریں۔

**جوئے خون** وم ع۔ امث۔ (لفظاً) خون کی نہر، (مجازاً) اشکِ خونیں، آنسو۔

**جویا** وم ع۔ صف۔ ڈھونڈنے والا، تلاش کرنے والا، کھوجی۔

**جوینده** وم ع، زیر ی، جزم ن، زبر د۔ صف۔ ڈھونڈنے والا، تلاش کرنے والا، کھوجی، جویا۔ نیز جوئنده۔

## ج۔ ہ

**جہ** لیٹا زبر ج، جزم ہ ملفوظ۔ حرف۔ یونانی حرف ''گاما'' کا معرب، ریاضی کی ترقیمات وغیرہ میں مستعمل۔

**جہ شعاع** ریڈیم سے خارج ہونے والی لاشعاع سے طول میں کم نوری موج جو ٹھوس اجسام میں زیادہ آسانی سے گزر جاتی ہے اور نسبتہً زیادہ زہریلی ہے۔

**جہات** زیر ج۔ امث، ع۔ طرفیں، سمتیں؛ اسباب، وجوہ۔ جہت کی جمع۔

**جہاد** زیر ج۔ امذ، ع۔ دین کے تحفظ کے لیے جنگ، کسی نیک مقصد کے لیے کی جانے والی کوشش، حق کے لیے کی جانے والی انتہائی کوشش؛ جدوجہد۔

**جہادِ اصغر** کافروں سے جنگ کرنا۔

**جہادِ اکبر** اپنے نفس کو قابو میں رکھنا؛ زہد، ریاضت۔

**جہاد بالقلم** (زیر ب، غم ا، جزم ل، زبر ق، زبر ل) حق کے لیے تحریر و تصنیف سے کام لینا۔

**جہاد بالسیف** (زیر ب، غم ا، غم ل، شد س، ی لین) حق کی حمایت میں تلوار یا اسلحہ سے جنگ کرنا۔

**جہاد باللسان** (زیر ب، غم ا، غم ل، زیر ل) وعظ و تقریر کے ذریعے حق کی مدافعت۔

**جہاد خیز** جہاد پر آمادہ کرنے والا۔

**جہاد فی سبیل اللہ** (زبر س، ی، زیر ل، غم ا، غم ل) اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد، اعلائے کلمۃ الحق کے لیے جدوجہد۔

**جہارت** زبر ج، زبر ر۔ امث۔ آواز کی بلندی؛ نمایاں ہونا، ظاہر ہونا۔

**جہاز** زبر ج۔ امذ، ف۔ گہرے پانی میں چلنے والی بڑی اور بھاری کشتی؛ طیارہ، ہوائی جہاز؛ ہاڑ، جسم، ڈھانچہ، ساز و سامان۔

**جہاز راں** جہاز چلانے والا، ملاح، جہاز کا کپتان۔

**جہاز رانی** جہاز چلانے کا عمل یا طریقہ، جہاز چلانا؛ جہاز چلانے کا فن یا پیشہ۔

**جہاز سازی** جہاز بنانے کا فن، جہاز تیار کرنے کی صنعت۔

**جہاز شکنی** جہاز کا توڑنا، ناکارہ جہازوں کا توڑ کر کام میں لانا۔

**جہاز کا کوا** (زبر ک، شد و) وہ پرندہ جو جہاز کے ساتھ روانہ ہو کر لامحالہ اُسی کے ساتھ رہے؛ (مجازاً) بے ٹھکانہ آدمی۔

محاورہ: **جہاز کا لنگر اُٹھانا** ٹھہرے ہوئے جہاز کو رواں کرنا، (مجازاً) روانہ ہونا۔

**جہازی** جسامت میں معمول سے زیادہ، بطور اسم مذکر بڑا جہاز راں۔

**جہال** پیش ج، شد ہ۔ جمع۔ مذ، ع۔ جاہل (رک) کی جمع۔ نیز جہلاء۔

**جہالت** زبر ج، زبر ل۔ امث، ع۔ علم سے محروم ہونا، بے پڑھا لکھا ہونا، ناواقفیت، بے علمی؛ بے وقوفی، نادانی۔

**جہالت پناہ** گنوار، اجڈ۔

**جہالتِ فاحشہ** (لفظاً) کھلی ہوئی جہالت، واضح ناواقفیت۔

**جہالت کی ڈھیری** نہایت بے وقوف، جاہل۔

محاورہ: **جہالت کے اندھیرے میں بھٹکنا** ان پڑھ ہونا، نہ جاننا، لاعلمی یا غفلت میں رہنا۔

**جہان** زبر ج۔ امذ، ف۔ عالم، دُنیا، کائنات؛ (مجازاً) دُنیا کے لوگ؛ بہت بڑا حلقہ یا خطۂ زمین۔ نیز جہاں (ن غنہ)۔

**جہاں اُستاد** جگت اُستاد، بہت بڑا ماہرِ فن جس سے بہت سے لوگوں نے استفادہ حاصل کیا ہو۔

**جہاں اِفروز** دُنیا کو روشن کرنے والا، عالم کو رونق بخشنے والا۔

محاورہ: **جہان اندھیر ہونا** کچھ بھائی نہ دینا، سخت گھبراہٹ اور پریشانی ہونا؛ بے رونقی کا عالم ہونا۔

**جہاں آرا** دُنیا کو سجانے اور سنوارنے والا؛ پروردگار، خالقِ عالم۔

**جہاں آفرین** خالقِ عالم، دنیا کو پیدا کرنے والا۔

**جہاں بھر کا** کسی عیب میں بہت بڑھا ہوا یا بڑی شہرت رکھنے والا۔ مثلاً: جہاں بھر کا جھوٹا۔

**جہاں پناہ** خلقت کا سہارا، بادشاہوں کا لقب یا کلمۂ خطاب۔

**جہانِ تازہ** نئی دُنیا، نیا عالم۔

محاورہ: **جہان تنگ ہونا** دُنیا میں جینا مشکل ہونا، زندگی دُشوار ہو جانا۔

**جہاں دیدہ** تجربہ کار، گھوما پھرا، دُنیا کے معاملات سے واقف آدمی۔

**جہاں گرد** سیاح، دنیا گھومنے والا۔

**جہاں گزراں** ایک حالت پر نہ رہنے والی دُنیا۔

**جہاں نما** جس سے یا جس میں دُنیا کے مناظر دکھائی دیں؛ بلند مینار وغیرہ

جس سے دُور تک کا منظر دیکھا جا سکے۔

**جہاں** زبرج، ن غنہ۔ جس جگہ، جس مقام پر؛ جونہی۔

کہاوت: **جہاں اور درخت نہیں وہاں ارنڈ ہی درخت ہے** جہاں لائق نہیں ہوتے وہاں کم لیاقت ہی لیاقت دار ہو جاتے ہیں، جہاں کوئی شے بہتر نہ ہو وہاں کم تر ہی سہی۔

کہاوت: **جہاں بجے ڈھول وہاں کھڑے بہلول** جس شخص بن بلائے تقریبات میں ہر جگہ پہنچ جائے اُس کے بارے میں کہتے ہیں۔

کہاوت: **جہاں بہو کا پسینا وہاں سسر کی کھاٹ** بہت بے حیائی برتنے یا کسی کو تنگ کرنے کے موقع پر کہتے ہیں۔

نقرہ: **جہاں بیٹھ گئے بیٹھ گئے** اب اُٹھنے یا ہٹنے والے نہیں، جم کر بیٹھنے کے موقع پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **جہاں بیری ہوتی ہے وہاں پتھر آتے ہیں** عموماً ایسے موقع پر بولتے ہیں جب لڑکی کی شادی کے پیام سلام جگہ جگہ سے آئیں۔

**جہاں تہاں** (زبرت) اِدھر اُدھر، جگہ جگہ۔

کہاوت: **جہاں تیل دیکھا وہیں جننے کو بیٹھ گئی** خود غرض آدمی کی نسبت بولتے ہیں۔

محاورہ: **جہاں تیل نہ جائے وہاں موسل گھسیڑنا** از حد جھوٹ بولنا۔

کہاوت: **جہاں جائے بھوکا وہیں پڑے سوکھا** جب کوئی مفلس طمع کی غرض سے کسی کے پاس جائے اور وہاں سے صاف جواب پائے، جہاں سے کچھ ملنے کی اُمید ہو وہاں سے دستیابی نہ ہو۔ نیز منحوس اور سبز قدم آدمی کی نسبت کہتے ہیں۔

**جہانیاں** زبرج، زیرن۔ جمع، مذ، ف۔ دُنیا کے لوگ، خدا کی مخلوق۔

**جہانیاں جہاں گشت** سیلانی، حضرت جلال بخاری کا لقب جو اُچھ میں مدفون ہیں۔

**جہت** لیٹا زیرج، زبرہ۔ امث، ع۔ سمت، طرف، رُخ، جانب؛ سبب، وجہ، واسطہ، ذریعہ۔

**جہتِ جامع** وہ مناسبت جس کی وجہ سے دو جملوں یا مفردات کو حرفِ عطف کے ذریعے جمع کیا جا سکے۔

**جہد** لیٹا زبرج۔ جزم ہ۔ امث، ع۔ کوشش، سعی، سخت دوڑ دھوپ۔

**جہد للبقا** اپنے تحفظ کے لیے مختلف انواعِ حیات کی باہمی کشمکش کا نظریہ۔

**جہد** لیٹا پیش ج۔ مقدور و استطاعت۔

**جہر** لیٹا زبرج، جزم ہ۔ امذ، ع۔ اُونچی آواز سے کچھ پڑھنا یا دہرانا۔ نیز **بالجہر** اُونچی آواز سے۔ مثال: **آمین بالجہر** نماز میں سورۂ فاتحہ کے بعد مقتدیوں کا بلند آواز سے آمین کہنا۔

**جہل** لیٹا زیرج، جزم ہ۔ امذ، ع۔ جہالت، بے علمی، گمراہی، اصلاً: جَہل۔

**جہلِ مرکب** سخت جہالت، کئی طرح کی نادانی۔

**جہلستان** مقامِ جہل، جہالت کا مرکز، جاہلوں کے رہنے کی جگہ۔

**جہندہ** زبرج، جزم ن، زبرد۔ صف، ف۔ اُچھلنے، جست لگانے، چھٹنے دھڑکنے والا۔ نیز **جہندگی**۔

**جہنم** زبرج، زبرہ، شد زبرن۔ امذ، ع۔ دوزخ، آخرت کے عذاب کی جگہ (مجازاً) سخت گرم جھلسانے والا مقام؛ اذیت ناک جگہ۔

**جہنم جلا** (زبرج) جہنمی، دوزخی، نفرت اور بیزاری کے موقع پر عورتیں بددعا کے طور پر بولتی ہیں۔

محاورہ: **جہنم جھیلنا** آگ میں جلنا، بہت زیادہ اذیت سہنا، مصیبت برداشت کرنا۔

محاورہ: **جہنم رسید کرنا** مار ڈالنا، تباہ و برباد کر ڈالنا، مٹا ڈالنا۔

محاورہ: **جہنم رسید ہونا** جہنم میں جانا، دوزخ کا سزاوار ہونا، مر کر جہنم میں چلے جانا۔

محاورہ: **جہنم ہونا** حد درجہ گرم ہونا، آگ جیسا ہونا؛ بہت تکلیف دہ ہونا۔

**جہنمی** سخت گناہگار۔ نیز بطور دُشنام بھی کسی شخص کو کہا جاتا ہے۔ نیز **جہنم کا کندہ**۔

**جہول** زبرج، و مع۔ صف، ع۔ سخت جاہل، نادان۔

**ظلوم و جہول** گمراہ اور بدعقل۔

**جہیر** زبرج، ی۔ امذ، ع۔ اونچی آواز والا، بلند آواز شخص۔

**جہیز** زبرج، ے۔ امذ، ع۔ ساز و سامان؛ لڑکی کو شادی پر میکے کی طرف سے دیا جانے والا زیور، اسباب، جائیداد وغیرہ۔

**جہیزِ لشکر** فوج کے ساتھ کا اسباب۔

**جہیزِ میت** میت کی تجہیز و تکفین کا سامان۔

محاورہ: **جہیز میں آنا** ورثے میں ملنا، ماں باپ کے گھر آنا؛ وہ چیز جس پر اپنا دعویٰ ہو۔

محاورہ: **جہیز میں دیا جانا** ساز و سامان کے ساتھ دُلھن کے حوالے کرنا، دُلھن کے ساز و سامان کے ساتھ دیا جانا۔

**جہیز و جیز** زبرو، ی۔ مختصر سامان جو کفایت کرے، فالتو اشیا کے بغیر۔

## ج ۔ ء

**جئی** لیٹا زیرج، ی۔ امث۔ جَو کی ادنیٰ قسم۔ نیز جَئی۔

# ج۔ی،ے

جی اند۔ جان، دل، طبیعت؛ نفس، ذات۔ (کلمۂ تعظیمی، بطور جواب ندا): ہاں، حاضر، لبیک۔

محاورہ: جی اپنانا دل لے لینا، فریفتہ ہونا۔

محاورہ: جی اٹکنا روح نہ نکلنا، (کسی آس انتظار وغیرہ کی وجہ سے) زندہ رہنا، کسی شے کا انتظار کرنا۔

محاورہ: جی اُٹھنا زندہ ہوجانا، جان پڑ جانا؛ طبیعت اُچاٹ ہوجانا، دل بیزار ہونا۔

محاورہ: جی اچھا نہ ہونا بیمار ہونا، صحت یاب یا تندرست نہ ہونا، طبیعت ٹھیک نہ ہونا۔

محاورہ: جی اکتانا بیزار ہونا، دل بھر جانا، کسی کام سے بدمزہ ہوجانا، بے کیفی محسوس کرنا۔

کہاوت: جی بہت چلتا ہے مگر ٹٹو نہیں چلتا خواہشات تو بہت بڑی ہیں مگر اُنھیں پورا کرنے کے لیے کافی آمدنی نہیں، غریب ہو کر ارادے بڑے رکھے تو کہا جاتا ہے۔

جی حضور (پیش ح) بڑوں بزرگوں، آقاؤں سے خطاب کا کلمہ۔ نیز جی جناب۔

جی حضوری خوشامد، چاپلوسی۔

جی حضوریا انتہائی خوشامدی یا جی حضوری کرنے والا۔

محاورہ: جی چھوڑ دینا ہمت ہارنا۔

جی چھیننا دل لینا، عاشق بنالینا۔

جی داری جرأت، حوصلہ، ہمت، دم خم۔

محاورہ: جی شگفتہ ہونا دل خوش ہونا، دل شاد ہونا۔

محاورہ: جی کرنا ہمت کرنا، جرأت یا بہادری سے کام لینا؛ کسی کام یا چیز کے لیے جی چاہنا، خواہش کرنا یا ہونا۔

محاورہ: جی کڑا کرنا دل مضبوط کرنا، ہمت کرنا۔

محاورہ: جی کھٹا ہونا دل بیزار ہونا۔

محاورہ: جی میں رکھنا کینہ رکھنا، ارادہ یا کسی بات کو خفیہ رکھنا۔

محاورہ: جی میں گھر کرنا دل میں اثر کرنا۔

جے (۱) ے لین۔ امث، ہ۔ نعرہ، دعائیہ کلمہ۔ جے جے کار پکارنا۔

فقرہ: جے رام جی کی ہندوؤں کا سلام۔

جے (۲) ے لین۔ اند، ہ۔ جیت، بول بالا؛ سلامتی یا خوشی (عموماً کسی کی فتح سلامتی تحسین اور خوشی کا نعرہ)۔

جیا زیر ج۔ اند۔ جی کی تصغیر؛ نگینے کے گھاٹ کی باڑھ جو روک کے لیے بنائی جاتی ہے۔

جیالا زیر ج۔ صف۔ بہادر، ہمت والا، دلیر، جری، جی والا۔

جیب ے۔ امث، ع۔ کیسہ، بٹوا؛ پہننے کے کپڑے میں سلی ہوئی تھیلی یا خانہ جس میں رومال وغیرہ رکھ سکیں؛ سینہ، گریبان۔

جیب تراش جیب کاٹنے والا چور۔ نیز جیب کترا (زبرک)۔ جیب خالص بادشاہ، امیر کا ذاتی خزانہ۔

جیب خرچ وظیفہ، بندھا ہوا الاؤنس یا عطیہ۔

محاورہ: جیب گرم کرنا روپے پیسے سے جیب بھرنا، ناجائز فائدہ اُٹھانا یا پہنچانا۔

کہاوت: جیب میں نہیں دانے، بڑھیا چلی بھنانے غربت میں عیاشی کی سوجھتی ہے۔ نیز جیب میں نہیں کھل کی ڈلی، چھیلا پھرے گلی گلی۔

جیبی چھوٹے سائز کا، جو جیب میں آجائے؛ کسی قوس سے گھری ہوئی سطح۔

جیبھ ی۔ امث، ہ۔ زبان۔ نیز جیب۔

کہاوت: جیبھ جلی نہ سواد آیا کچھ فائدہ حاصل نہ ہوا، کوئی مزہ نہ آیا۔

کہاوت: جیبھ جنے ایک بار، ماں جنے بار بار جو بات منہ سے ایک بار نکل آئے اس کا توڑ نہیں ہوسکتا۔

کہاوت: جیبھ جنے ایک بار، ماں جنے بار بار جو بات منہ سے ایک بار نکل آئے اس کا توڑ نہیں ہوسکتا۔

کہاوت: جیبھ چلے، ستر بلا ٹلے بہت باتیں کرنے والے سے لوگ ڈرتے ہیں۔

کہاوت: جیبھ دیوانی اپنے کاموں سیانی اپنے مطلب کی ہر ایک کو خوب سوجھتی ہے۔

کہاوت: جیبھ کے تلے جیبھ ہے جو ایک بات پر قائم نہ رہے اور کبھی کچھ اور کبھی کچھ کہے، اُس کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

جبھارا زبان دراز۔

جیپ ی۔ امث۔ طاقتور انجن کی ایک قسم کی موٹر گاڑی جو ناہموار راستوں پر بہت آسانی سے چل سکتی ہے۔ انگریزی میں: Jeep۔

جیت ے لین۔ اند۔ ایک درخت جس میں زرد پھول اور لمبی پھلیاں لگتی ہیں جو ترکاری کے طور پر کھائی جاتی ہیں اور بیج دوا کے کام آتے ہیں۔ نیز جے۔

جیت ی۔ امث۔ فتح، نصرت؛ برتری، کامیابی۔

کہاوت: **جیت کی ہوا بھی اچھی** کامیابی یا فتح چاہے نہایت ہی تھوڑی ہو بہتر ہے۔

کہاوت: **جیت ہمت کے ہاتھ** جو ہمت کرتا ہے کامیابی حاصل کرتا ہے۔

**جیتا** ی۔صف، مذ۔ زندہ، صحیح سلامت؛ جاندار۔

**جیتا جاگتا** زندہ، صحت مند، تندرست۔

**جیتب** ی، زبرت۔اند۔ زندگی، جیون۔ نیز جیتو۔

**جیتی** ے لین۔اسث۔ ایک روئیدگی جو بہار میں اُگتی ہے اور اُس کا تیل بھی نکالا جاتا ہے۔

**جیتے** ی۔صف۔ جیتا (رک) کی جمع۔

کہاوت: **جیتے پتا کی پوچھی نہ بات مرے پتا کو دودھ اور بھات** زندگی میں تو باپ کی خبر نہ لی مرنے پر سرادھ کراتے رہے۔

کہاوت: **جیتے تھے تو راہ بتاتے تھے اب تو مرے پڑے ہیں** کبھی ہمارا شمار بھی دانش مندوں میں ہوتا تھا اب تو بیکار بیٹھے ہیں۔

کہاوت: **جیتے تھے تو لیکھوں بھرے، مر گئے تو موتیوں جڑے** باکمال کی قدر زندگی میں نہیں ہوتی مرنے کے بعد ہوتی ہے۔

متعلق فعل: **جیتے جی** تمام عمر، زندگی بھر، زندگی میں۔

محاورہ: **جیتے جی مرنا** بہت زیادہ صدمہ پہنچنا؛ بیکار ہو جانا؛ سب سے لاتعلق ہو جانا۔

کہاوت: **جیتے کا گھر اور موئے کی گور پہچانتے ہیں** ہم تمھاری چالاکیوں کو خوب جانتے ہیں۔

کہاوت: **جیتے کے سب مرے کا کوئی نہیں** زندہ کا ساتھ دیا جاتا ہے، مرنے کے بعد کوئی کسی کو نہیں پوچھتا۔

متعلق فعل: **جیتے مرتے** کسی نہ کسی طرح، کسی طرح، کسی صورت میں۔

**جیٹھ** ے۔اند،ہ۔ شوہر کا بڑا بھائی؛ ہندی سال کا دوسرا مہینہ، مطابق مئی جون۔ (اسث) **جٹھانی**۔

کہاوت: **جیٹھ جٹھانی دیورا سب مطلب کے میت، مطلب بن تو کوئی بھی رکھے نہیں پریت** دُنیا میں سب مطلب کے یار ہوتے ہیں۔

کہاوت: **جیٹھ جیٹھے، اساڑھ ہیٹے** جیٹھ اچھا مہینہ ہے اساڑھ برا۔

کہاوت: **جیٹھ کے بھروسے پیٹ پالی، موا پالے گا یا ٹالے گا** کسی کے بھروسے رہنا غیر یقینی بات ہے۔

کہاوت: **جیٹھ کے بھروسے پیٹ** جب کوئی آدمی کسی بڑے کا سہارا یا آڑ لے کر کوئی فائدہ حاصل کرنا چاہے تو کہتے ہیں۔

**جیٹھا** ے۔صف،ہ۔ بڑا، پہلا؛ پہلوٹی کا بچہ؛ جیٹھ کے مہینے کی پیدائش؛ بہت بڑا؛ بہترین۔

**جیٹھی** ے، زبرم۔اسث،ہ۔ چھڑی، ڈنڈی، شاخ۔

**جیٹھی مدھ** ملہٹی، اصل السوس؛ ملہٹی کی ڈنڈی۔

**جیجا** ی۔اند،ہ۔ بہنوئی، بہن کا خاوند۔ (اسث) **جیجی** (ی) بڑی بہن۔

کہاوت: **جیجا کے کاج، میرے کھٹ کھٹا** ہر ایک کی نقل کرنا۔

کہاوت: **جیجا کے مال پر سالی متوالی/ سالے متوالے** دوسرے کے بھروسے پر اکڑنا۔

**جے جے ونتی** ے لین، زبرو، جزم ن۔اسث۔ (موسیقی) کافی ٹھاٹھ کی ایک راگنی۔

**جید** زبرج، شدزیری۔صف، ع۔ اعلیٰ، عمدہ، کامل، کھرا۔

**جید الکیموس** (اغم، ے لین، ومع) زود ہضم نفیس غذا۔

**جیر** ی۔اند،ہ۔ صاف شدہ لوہا، بیڑ (ناخالص) کی ضد۔

**جیر** ے۔اسث،ہ۔ وہ جھلی جس میں پیدائش کے وقت بچہ لپٹا ہوتا ہے۔

**جیڑی** ے۔اسث۔ اُوپر نیچے رکھے ہوئے برتنوں کی لاٹ۔

**جیسا** ے۔ جو کچھ، جس طرح، جس قسم کا؛ گویا؛ کے مانند (حرف تشبیہ کے طور پر جو مشبہ بہ کے بعد آتا ہے)؛ جب، جونہی۔

کہاوت: **جیسا آقا ویسا نوکر** آقا اور نوکر دونوں نالائق۔

کہاوت: **جیسا اونٹ لمبا تیسا گدھا خواص** جیسا مالک بیوقوف ویسا نوکر۔

کہاوت: **جیسا بچے کو اٹھاؤ گے اُٹھے گا** جیسی بچے کو تربیت دو گے ویسا ہوگا۔

کہاوت: **جیسا بوؤ گے ویسا کاٹو گے** جس طرح کے کام کرو گے ویسا ہی نتیجہ ملے گا۔

کہاوت: **جیسا پیوے پانی ویسی بولے بانی** جس ملک میں رہے ہیں وہیں کی زبان میں گفتگو کرے۔

کہاوت: **جیسا تیرا لینا دینا ویسا میرا کام کاج/ گانا بجانا** جیسی مزدوری ملتی ہے۔ ویسا ہی کام ہوتا ہے۔

کہاوت: **جیسا تیرا نون پانی ویسا میرا کام جانی** جیسی تیری خراب چیز ویسی ہماری، ناقص کے بدلے ناقص چیز ملتی ہے۔

کہاوت: **جیسا دودھ ویسا بدھ** عقل خاندان کے موافق ہوتی ہے۔

کہاوت: **جیسا دودھ دھولا، ویسی چھاچھ دھولی** ظاہری شکل سے آدمی

دھوکا کھا جاتا ہے۔ دھولا = سفید۔
کہاوت: جیسا دیس ویسا بھیس جہاں رہیں ویسا ہی چلن اور وضع اختیار کرنی چاہیے۔
کہاوت: جیسا دیوتا ویسی پوجا جس قسم کا آدمی ہوتا ہے اسے ویسی ہی چیز مل جاتی ہے۔ خاطر حیثیت کے مطابق ہوتی ہے۔
کہاوت: جیسا دیوے ویسا پاوے، پوت بھتار کے آگے آوے جیسا کوئی دوسروں کے ساتھ سلوک کرے ویسا اس کے خاندان کے ساتھ ہوتا ہے۔
کہاوت: جیسا راجا ویسی پرجا جیسا آقا ہوتا ہے ویسے ہی ماتحت ہوتے ہیں۔
کہاوت: جیسا سوتا ویسا ہی دھارا جیسے بزرگ ہوتے ہیں ویسی اولاد ہوتی ہے۔
کہاوت: جیسا سوت ویسا پھینٹا، جیسا باپ ویسا بیٹا جیسے بزرگ ہوتے ہیں ویسی اولاد ہوتی ہے۔ ہر چیز میں اس کی اصل کا اثر ہوتا ہے۔ نیز جیسا سوت ویسی پھینٹی، جیسی ماں ویسی بیٹی۔
کہاوت: جیسا سوئی چور ویسا بجر چور چوری جیسی تھوڑی چیز کی ویسی بڑی چیز کی۔
کہاوت: جیسا کاچھ کاچھئے ویسا ناچ ناچئے موقع محل کے مطابق کام کرنا چاہیے۔ کاچھ کاچھنا = دھوتی باندھنا۔
کہاوت: جیسا کرنا ویسا بھرنا/ پانا جیسا کام انسان کرتا ہے ویسا ہی اُسے نتیجہ ملتا ہے۔ نیز جیسا کرو گے ویسا بھرو گے (پاؤ گے)۔
کہاوت: جیسا کن بھر ویسا من بھر جیسا نمونہ ہوتا ہے ویسا مال ہوتا ہے۔ کن = دانہ، ذرہ۔
کہاوت: جیسا گاؤں دیکھیے ویسے روزے رکھیے زمانے کے مطابق کام کرنا چاہیے۔
کہاوت: جیسا لینا دینا ویسا گانا بجانا جیسا دو گے ویسا کام ہوگا۔
کہاوت: جیسا مان ویسا دان جتنی حیثیت ہوتی ہے اتنا ہی ملتا ہے۔
کہاوت: جیسا منہ ویسا تھپڑ جو شخص جس لائق ہو اُس کے ساتھ ویسا ہی سلوک ہوتا ہے۔

**جیسی** ے۔ امث۔ جیسا (رک) کی تانیث۔
کہاوت: جیسی اوڑھی کاملی ویسے اوڑھا کھیس مصیبت اور آرام کو ایک جیسا سمجھنا۔
کہاوت: جیسی بندگی ویسا انعام جیسا کوئی کام کرتا ہے ویسا معاوضہ ملتا ہے۔
کہاوت: جیسی پڑی ویسی سہی ہر طرح کی مصیبت برداشت کرنی پڑی۔
کہاوت: جیسی تیری بھگتی ویسی میری آشیرباد جیسا کام ویسا انعام۔
کہاوت: جیسی جا کی چاکری ویسا وا کا راج ریاست کی کیفیت نوکروں کی حالت سے ظاہر ہوتی ہے۔
کہاوت: جیسی دائی آپ چھنال ویسی جانے سب سنسار جیسا برا آدمی خود ہوتا ہے ویسا ہی سب کو جانتا ہے۔
کہاوت: جیسی روح ویسے فرشتے ناقص کو ناقص چیز ملتی ہے۔
کہاوت: جیسی سردھا ہو تیری ویسا بوجھ اٹھا، ہاتھی بوجھا چیونٹی ٹھاوت ہی مرجا کام اپنی طاقت کے مطابق ہونا چاہیے۔ ورنہ تکلیف ہوتی ہے۔
کہاوت: جیسی کرنی ویسی بھرنی جیسا کام کرو گے ویسا نتیجہ ہوگا۔
کہاوت: جیسی کہنا ویسی سننا خراب بات کا خراب اور اچھی بات کا اچھا جواب۔
کہاوت: جیسی کہی ویسی سنی سخت بات کا سخت جواب ملتا ہے۔
کہاوت: جیسی گئیں تھی ویسی ہی آئیں، حق مہر کا بوریا لائیں بہت بدقسمت ہے۔ جو عورت شوہر کے گھر نہ بسے اس کے متعلق کہتے ہیں۔
کہاوت: جیسی مردے پر سو من مٹی ویسی ہزار من مصیبت جیسی تھوڑی ویسی بہت۔
کہاوت: جیسی ناؤ ویسے چڑھوے جیسا آدمی ویسی عزت۔
کہاوت: جیسی نیت ویسی مراد جیسی نیت ہو ویسا پھل ملتا ہے۔

**جیسے** ے۔ امذ۔ جیسا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔
کہاوت: جیسے باندھو ویسے پاؤ احتیاط سے چیز محفوظ رہتی ہے۔
کہاوت: جیسے پیٹھ دکھائے جاتے ہو، خدا تمھارا منہ دکھائے خدا تمھیں پھر یہاں لائے۔
کہاوت: جیسے دام ویسا کام جیسی مزدوری دی جائے ویسا کام ہوتا ہے۔
کہاوت: جیسے ساجن آئے تیسے بچھونا بچھائے جس قسم کا مہمان آئے اس کی ویسی ہی خاطر ہوتی ہے۔
کہاوت: جیسے کنتھا گھر رہے ویسے رہے بدیس نکما آدمی کہیں رہے ایک ہی بات ہے۔ کنتھا = محبوب۔ شوہر۔
کہاوت: جیسے کو تیسا جیسا انسان خود ہوتا ہے ویسے سے واسطہ پڑتا ہے۔

**جیغہ** ی، ز بر غ۔ امث، ت۔ دستار کے اُوپر ٹانکی جانے والی جڑاؤ پٹی، کلغی۔

**جیفہ** ی، زبرف۔ اند، ع۔ مردار، مرا ہوا۔

**جیف** ی۔ اند۔ مردار جانور۔ نیز جیفہ۔

**جیفہ خور** مردار خور (بطور دشنام)۔

بول چال: **جیک لگانا** کوئی جائز/ ناجائز کام نکلوانے کے لیے سفارش یا اثر و رسوخ وغیرہ کا استعمال کرنا۔

بول چال: **جیک لگنا** کسی ایسے ذریعے سے کام ہوجانا یا مشکل آسان ہوجانا جس کا گمان بھی نہ ہو۔

**جیکھڑ** ے لین، زبر کھ۔ اند، ہ۔ گھڑے سے پانی نکالنے کا ڈونگا، آبخورہ۔

**جیگری** ے لین، جزم گ۔ امث۔ کھجور سے تیار کی ہوئی شکر۔

**جیل** ی۔ اند۔ اُونچا سُر یا بلند آواز، ڈھولک یا طبلے کی سب سے اُونچی آواز؛ ایک ساز کا نام۔

**جیل (۱)** ے۔ امث، ہ۔ قطار، صف، ایک طرح کی زنجیر میں بندھے ہوئے بہت سے قیدیوں کی قطار، سلسلہ؛ ہولی کے تہوار کی گوبر کی پھرکیاں جن کا ہار بناتے اور ہولی کی آگ میں جلاتے ہیں۔

**جیل (۱)** ے۔ امث۔ قید خانہ، زندان۔

محاورہ: **جیل کاٹنا** سزا بھگتنا۔

محاورہ: **جیل ہونا** قید کی سزا ہونا۔

**جیمنا** ی، جزم م۔ فعل متعدی، ہ۔ کھانا، بھوجن کرنا، دعوت کرنا۔ نیز جمنا۔

**جیمیہ** ی، زیر م، شد زبر ی۔ صف۔ وہ ہم قافیہ اشعار یا قصیدہ وغیرہ جن کا قافیہ ''ج'' پر ختم ہو۔ جیسے آج، راج، باج۔

**جین** ے لین۔ صف، س۔ جین مت کا پیرو؛ بہت بوڑھا شخص۔ نیز جینی۔

**جینا** ی۔ فعل لازم۔ زندہ ہونا یا زندہ ہوجانا؛ زندگی بسر کرنا۔

محاورہ: **جی اُٹھنا/ جی جانا** پنپنا، نئی زندگی پانا۔

محاورہ: **جینا حرام ہونا** زندگی دشوار ہونا۔

محاورہ: **جینا دوبھر ہونا** (رک) جینا حرام ہونا۔

**جینتی** ے لین، زبر ی، جزم ن۔ امث۔ سالگرہ، جنم دن۔

**جینیات** ی، زیر ن۔ امث۔ نو دریافت جین نامی خلیوں کا علم جن کے ذریعے موروثی خصوصیات ماں باپ سے اولاد میں منتقل ہوتی ہیں۔

**جیو** ی، جزم و۔ اند، ہ۔ رک: جی۔

**جیوڑا** ی، و ج۔ اند، ہ۔ رسا۔ (مث) جیوڑی۔

**جیون** ی، زبر و۔ اند، ہ۔ زندگی، حیات۔

**جیون رس** آب حیات، امرت۔

**جیون ساتھی** شریک زندگی (عموماً شوہر یا بیوی)۔

**جیونار** ی، جزم و۔ اند، ہ۔ دعوت، ضیافت، بڑا کھانا۔ نیز رک: **جونار**۔ زمین کو کچھ عرصے بغیر جوتے چھوڑ دینا تاکہ طاقت پکڑے۔

**جیونتکار** ی، زبر و، جزم ن، جزم ت۔ اند۔ گلو کی قسم سے ایک پودا جس کے بیج ہلالی شکل کے ہوتے ہیں، ہلال تخمہ، گلوئیا۔

**جیونی** ی، جزم و۔ امث۔ بتھوے کا ساگ۔

**جیونی جیوہ** ی، زبر و۔ اند۔ پارہ، سیماب۔ نیز جیوہ۔

---

# جھ

**جھ** جھے، جھا۔ امث۔ اُردو کی حروفِ تہجی کا صوتی لحاظ سے تیرھواں جبکہ تعداد کے اعتبار سے بارھواں حرف، دیوناگری کا نواں مصمتہ جو جیم اور ھ (ج + ھ) کو ملا کر لکھا جاتا ہے۔ حنکی (تالو) مصمتہ، ابجد میں دو حروف ''ج'' اور ''ھ'' شمار ہوتے ہیں اور مقدار ۸۔ صرف ہندی الفاظ میں آتا ہے۔ برصغیر پاک و ہند سے باہر کسی آریائی زبان میں اِس کا وجود نہیں ہے۔ یونی کوڈ چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوئی کوڈ نہیں رکھا گیا اس لیے یہ "Arabic Letter Jeem اور Letter Heh Doachashmee" کو ملا کر "U+062C +U+06BE" لکھا جاتا ہے۔

## جھ۔ا

**جھاب** اند، ہ۔ روشن دان، چوکھٹ کے اُوپر بنا ہوا سائبان۔

**جھابا** اند، ہ۔ تیل کی پلی؛ تیل کی کُپی جو چمڑے یا جھلی کی بنی ہوئی ہوتی ہے؛ لوہے کا چھید دار کفچہ، جھلنی یا سوراخوں والی قندیل؛ جھاؤ کا بنا ہوا ٹوکرا، جھبوا، جھلّی، مرغیوں وغیرہ کو بند کرنے کا ٹوکرا جس کا منہ کھلا اور پیندا تنگ ہوتا ہے۔

**جھابر** زبر ب۔ امث، ہ۔ وہ نشیبی جگہ جہاں پانی جمع ہوجائے، وہ جگہ جہاں دلدل اور کیچڑ ہو۔ نیز جھابڑ۔

**جھابڑا** جزم ب۔ اند، ہ۔ ٹوکرا۔ نیز چھابڑا۔

**جھابڑا جھلا** زبر ب، جزم ڑ، زیر جھ۔ صف، ہ۔ ڈھیلا ڈھالا، عموماً لباس کے لیے جو جسم پر چست نہ ہو۔

**جھاپا** ۔امث، ہ۔ تنگ منہ والی کوٹھڑی۔

**جھاپڑ** زبرجھ، زبرپ۔ امذ، ہ۔ تھپڑ، طمانچہ۔

**جھاجن** زبرج۔ امث۔ کھجلی، خارش، جو عموماً انگلی کی گھائیوں سے شروع ہوتی ہے۔

**جھار** امث، ہ۔ ہلکی بارش، پھوہار۔

**جھارا** امذ، ہ۔ پودوں کو پانی دینے کا ظرف جس کی ٹونٹی پر جالی چڑھی ہوتی ہے۔ جھرنا، فوارہ، آب پاش۔

**جھارنی** جزم ر۔ امث، ہ۔ معماروں کی مونج کی بنی ہوئی کوچی یا کونچی۔

**جھاری** صف۔ امث۔ مصفّٰی چاندی کی پتری، صاف شدہ چاندی۔

**جھاڑ (۱)** امذ، ہ۔ درخت، پیڑ؛ گھیردار گھنی روئیدگی؛ گھیردار فانوس جس میں بہت سے منشور لٹکے ہوں۔

**جھاڑ جھنکاڑ** سوکھے پتے، شاخیں، ٹوٹی ٹہنیاں؛ پھونس، خودرو زائد یا بیکار پودے۔

**جھاڑ کا کانٹا** لڑاکا شخص جس سے پیچھا چھڑانا مشکل ہو۔

محاورہ: **جھاڑ لگوانا** جھگڑا مول لینا۔

**جھاڑ (۲)** امذ، ہ۔ جھاڑنا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔

**جھاڑ پونچھ** صفائی ستھرائی۔

**جھاڑ پہاڑ** معمولی بات کا بتنگڑ۔

**جھاڑ پھونک** منتر یا متبرک بول پڑھ کر مریض پر پھونکنا اور اس کے کپڑے وغیرہ بیماری رفع کرنے کے لیے جھٹکنا۔

محاورہ: **جھاڑ پھونکنا** مرض، آسیب یا نظر بد کے اثر کو زائل کرنے کے لیے منتر یا دعا پڑھ کر دم کرنا۔ نیز جھاڑ پھونک کرنا۔

**جھاڑ جھنکار** نہایت گھنا اور خاردار پودا؛ کوڑا کرکٹ، بے کار اشیا، گھاس پھونس۔

محاورہ: **جھاڑ دینا** ڈانٹ دینا، مارنا، نکالنا؛ صاف کرنا۔

کہاوت: **جھاڑ سے چھوٹا، پہاڑ میں اٹکا** ایک مصیبت سے بچا دوسری میں پھنس گیا۔

**جھاڑا** امذ، ہ۔ کسی چیز کو تلاش کرنے کے لیے گھر بار یا کسی شخص کے کپڑے وغیرہ اچھی طرح دیکھنا، جامہ تلاشی۔

**جھاڑا جھوڑی** جھاڑنا، جھٹکنا؛ تلاشی، صفائی۔

**جھاڑن** زبرڑ۔ امث۔ جھاڑنے، جھٹکنے اور صاف کرنے کا کپڑا، صافی۔

**جھاڑن جھوڑن** جو کچھ جھاڑنے جھٹکنے سے ملے۔ نیز کوڑا کرکٹ۔

**جھاڑنا** جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ گرد و غبار دور کرنا، ڈانٹنا ڈپٹنا، سرزنش کرنا؛ منتر پھونک کر مریض کے کپڑوں کو ہاتھ سے جھاڑنا تاکہ آسیب یا مرض کا اثر زائل ہو جائے۔ چقماق کو رگڑ کر چنگاریاں نکالنا؛ کنگھی کرنا، بال صاف کرنا؛ درخت سے پھل یا پھول پتے گرانا؛ جھٹک کر یا کوئی چیز مار کر کسی چیز کو گرانا۔

**جھاڑو** وسع۔ امث، امذ۔ مٹی یا کوڑا سمیٹنے کی تنکوں یا سینکوں وغیرہ کی بنی ہوئی شے یا دستی آلۂ کار، جاروب؛ جھاڑو کی شکل کا دُم دار تارا، پچھل تارا۔

**جھاڑو بردار** حلال خور، بھنگی، مہتر، صفائی کرنے والا، چمار۔

محاورہ: **جھاڑو بندھی رہنا** خاندان کے لوگوں میں باہم اچھے تعلقات رہنا، باہم میل جول ہونا، اتحاد ہونا، انتشار سے محفوظ رہنا۔

**جھاڑو بہارو** گھر کی صفائی، گھر کے ادنی کام۔

**جھاڑو پنجہ** خاکروب کی جھاڑو اور کمانے کا ٹھیکرا۔

**جھاڑو پونچھا** (وسع) جھاڑو کی شکل کی چھدری دُم والا (ہاتھی)۔

**جھاڑو پھرا** برباد، ویران؛ (بطور دشنام) کمبخت۔

محاورہ: **جھاڑو پھرنا** نیستی چھا جانا، مکمل بربادی ہونا، کچھ باقی نہ بچنا، صفایا ہو جانا۔

محاورہ: **جھاڑو پھیرنا** تباہ و برباد کرنا، صفایا کر دینا، کچھ باقی نہ چھوڑنا؛ گھر کی صفائی ستھرائی کرنا۔

محاورہ: **جھاڑو دینا** جھاڑو سے گرد و غبار صاف کرنا، صفائی کرنا؛ صفایا کرنا، سب کچھ لے جانا یا ہتھیا لینا، سارا سامان چرا لینا۔

**جھاڑی** امث۔ نیچا گھیردار درخت جس میں بہت سی ٹہنیاں ہوں؛ خاردار چھوٹا پودا۔

**جھاڑی بوٹی** (وسع) جھڑبیری جس میں سرخ کھٹ مٹھے گول گٹھلی کے بیر لگتے ہیں۔

**جھاڑی کی بیماری** خون کی کمی کی بیماری۔

**جھاگ** امذ۔ پھین، پانی کے بہت سے بلبلوں کے کسی سیال سطح پر نمودار ہونے کی کیفیت۔ کفِ دہن، تھوک جو منہ سے غصے کی حالت میں اُڑے۔ گیلے صابن، ریٹھے وغیرہ سے پیدا ہونے والا پھین۔

فعل مرکب، محاورہ: **جھاگ اُتارنا** میل صاف کرنا، میل اُتارنا۔

**جھال (۱)** امذ۔ دھات میں رنگ وغیرہ کے ٹانکے کا جوڑ؛ ٹانکا؛ اُتھلا ٹوکرا۔

**جھال (۲)** امذ۔ تیزی، چرپراہٹ؛ گرمی، سوزش، آگ؛ خواہش جماع (جو عورتوں کو ہو)۔

**جھالا** امذ۔ تیز بارش کا یکبارگی برس کر گزر جانے والا ریلا؛ ساز کے تاروں کی جھنکار، سپاٹ، باڑھ دار ٹوکرا؛ جلن، تپکن۔

**جھالر** زبرل۔ امث۔ کپڑے، پردے کے حاشیے پر لڑیوں یا ڈوریوں کا بنا ہوا حاشیہ؛ لٹکتی ہوئی لڑیاں یا کپڑے کی چُنٹ دار پٹی۔

**جھالرا** جزم ل۔ امذ۔ رک: جھرنا۔

**جھالنا** جزم ل۔فعل متعدی۔ ٹانکا لگا کر دھات کا جوڑ ملانا یا چھید بند کرنا، سوراخ بند کرنا؛ چمکانا، صیقل کرنا۔

**جھام** امذ۔ (بیل داری نیز آب پاشی) سوراخ کرنے کا برما جو کنوئیں کی تہہ یا چٹان کے نیچے کا پانی نکالنے کے لیے استعمال ہوتا ہے، سبل؛ کنوئیں میں لٹکا کر تہہ سے مٹی نکالنے کا آلہ۔

**جھانپ** ن غنہ۔ امذ۔ عام طور پر بانس کا بنا ہوا ڈھکن، وہ جس سے کوئی چیز ڈھانکی جائے، ٹوکرا، جھابا۔

**جھانپا** ن مغ۔ امذ۔ بڑا دروازہ جو گاؤں وغیرہ میں داخل ہونے کی جگہ پر لگا ہو۔

**جھانپڑ** ن مغ، زبر پ۔ امذ۔ پتھر جو ہاتھ کو دور سے تول کر مارا جائے۔

**جھانپل** ن مغ، زبر پ۔ امذ۔ ایک سیاہی مائل بھورے رنگ کا پرندہ جو بہت چالاک مشہور ہے، کال کلچی۔

**جھانپو** ن مغ، وج۔ امث۔ ایک چڑیا جو بار بار دُم اُٹھاتی ہے: (مجازاً) فاحشہ عورت۔

**جھانٹ** ن غنہ۔ امث۔ شرمگاہ کے آس پاس کے بال، موئے زہار، پشم، کنایۃً: بے حقیقت آدمی۔ نیز جھانٹ برابر۔

محاورہ: **جھانٹ اُکھاڑنا** بال بیکا کرنا (عموماً نفی کے پیرائے میں مستعمل)؛ کچھ بھی نہ کرسکنا، بہت ہی معمولی قسم کا نقصان پہنچانا یا بالکل بھی نقصان نہ پہنچا سکنا۔

کہاوت: **جھانٹ اُکھاڑے مرد ہلکا نہیں ہوتا** معمولی مدد سے کچھ فائدہ نہیں اگر امداد کرنا ہے تو بھرپور طریقے سے ہونی چاہیے۔

محاورہ: **جھانٹ برابر نہ سمجھنا** کچھ بھی وقعت نہ دینا۔

**جھانج (۱)** ن غنہ۔ امث۔ جھنجھلاہٹ، غصہ، جھگڑا، فساد؛ بھوک سے بیتابی۔ نیز جھونج جو عموماً لڑاکا پرندے کے غصے کے لیے مستعمل ہے۔

**جھانج (۲)** ن غنہ۔ امث۔ مجیرا، دو پیتل کی تھالیوں کو ڈوری سے جوڑ کر دونوں ہاتھوں سے بجایا جانے والا ساز۔ نیز جھانجھ۔

**جھانجر (۱)** ن مغ، زبر ج۔ امث۔ رک: جھانجن۔

**جھانجر (۲)** ن، مغ، زبر ج۔ صف۔ سوراخ دار، ٹوٹا ہوا، شکستہ۔

**جھانجر (۳)** ن مغ، زبر ج۔ امذ۔ مٹی کا بنا ہوا ظرف، مٹی کا صراحی نما برتن۔

**جھانجرا** ن مغنہ، جزم ج۔ امذ۔ خشک کنواں یا تالاب جس کا پانی اندر ہی اندر کسی اور طرف بہہ جائے۔

**جھانجن** ن مغ، زبر ج۔ امث۔ پاؤں کا ایک زیور، کھوکھلے کڑے جن میں کچھ دانے یا کنکریاں ڈال دی جاتی ہیں۔ نیز (رک) جھاجن، جھانجر۔

**جھانجی** ن مغ۔ امث، ہ۔ (ہندو) مٹی کی رنگین کاغذ منڈھی سوراخ دار ہنڈیاں جن میں چراغ روشن کر کے لڑکیاں تقریبات کے موقعوں پر سروں پر اُٹھا کر لے جاتی ہیں۔

**جھانسا** ن مغ۔ امذ۔ چھل، فریب؛ ہوس، لالچ۔

محاورہ: **جھانسا دینا / بتانا** دھوکا دینا، فریب کرنا، چال کھیلنا۔

محاورہ: **جھانسے میں آنا** دھوکا کیا جانا، فریب میں آنا۔

صف: **جھانسیا** جھانسا دینے والا، فریبی۔

**جھانسو** ن مغ، ومع۔ جھانسا دینے والا، دھوکے باز؛ خوشامدی؛ خراب کرنے والا۔

**جھانک (۱)** ن غنہ۔ امذ۔ زرچیتل؛ ایک قسم کا بڑا ہرن۔ (امث) جھکی۔

**جھانک (۲)** ن غنہ۔ امث۔ تیل کے جلنے کی بُو، چرائند، چراہند، دھانس۔

**جھانک (۳)** ن غنہ۔ امث۔ جھانکنا (رک) سے ماخوذ، جھانکنے کا عمل، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **جھانک آنا** لمحہ بھر کے لیے دیکھ آنا، ذرا دیر کے لیے آنا، برائے نام ٹھہرنا۔

**جھانکڑ** ن مغ، زبر گ۔ امذ۔ سُوکھی ٹہنیاں، خشک جھاڑی؛ (کنایۃً) دُبلا پتلا، لاغر۔

**جھانکنا** ن مغ، جزم ک۔ فعل لازم۔ موکھے، سوراخ، درز یا آڑ میں سے دیکھنا؛ سرسری یا اُچٹتی نظر ڈالنا؛ (مجازاً) آڑ میں سے دکھائی دینا مثلاً: اُس کی آنکھوں میں سے حسرت جھانک رہی تھی۔

**جھانکی** ن مغ۔ امث۔ موکھا، روزن، سوراخ، جھروکا؛ فصیل کے کنگروں کی درمیانی درزیں؛ جلوہ گاہ، وہ طاق یا چوکھٹا جس میں مورتی سجی ہو؛ پالکی یا ڈولی کے اڑن پردے میں سواری کے جھانکنے کو بنا ہوا چاک؛ اسٹیج، تماشا گاہ۔

محاورہ: **جھانکی لگانا** قلعہ یا محاذِ جنگ پر نشانہ لینے کے لیے موکھا وغیرہ بنانا۔

**جھانگنا** ن مغ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ پودوں کی پتیوں شاخوں کو چھانٹنا تاکہ ادبدا کے نکلیں۔

**جھانوا** ن مغ۔ امذ۔ ایک کھردرا، مسام دار پتھر یا پکی ہوئی مٹی کی بٹیا جس سے پاؤں کا میل اُتارتے ہیں، سنگ پا۔ نیز جھانواں۔

محاورہ: **جھانواں کرنا** بخار کی شدت کم کرنے کے لیے مریض کی ہتھیلیوں اور تلوں کا ہاتھوں سے مساج کرنا۔

**جھانواں لاوا** آتش فشانی مادہ جو جم کر مسام دار ہو گیا ہو (طبقات الارض)۔

محاورہ: **جھانواں ہو جانا** کھال کا سوکھ کر کھر دار ہو جانا؛ کھردرا پن پیدا ہو جانا۔

**جھانور** ن مغ، زبرو۔ امث۔ پاؤں کا گھنگروؤں کا ہوا زیور۔

**جھانورا** ن مغ، جزم و۔ امذ۔ سیاہ، کالا؛ اندھیرا، تاریکی۔

**جھانولی (۱)** ن مغ، جزم و۔ امث۔ غمزۂ چشم، آنکھ کا اشارہ۔

**جھانولی (۲)** ن مغ، جزم و۔ امث۔ گرم ہوا کا جھونکا، لو کی لپٹ۔

**جھاون** زبرو۔ امذ۔ ایک نیلگوں سخت اور بھاری قسم کا پتھر نیلگوں، قدیم چٹانوں کا پتھر۔

**جھاؤ** ومع۔ امذ۔ انسانی قد کے برابر یا اس کے قدرے کم لمبی پتلی شاخوں کی ایک خودرو جھاڑی جو عموماً دریاؤں کے کنارے خصوصاً دریائے گنگا اور جمنا کے کناروں پر ہوتی ہے اور اس کی شاخیں عموی طور پر ٹوکریاں بنانے کے کام آتی ہیں۔

**جھائیاں** ومع۔ امث۔ آئینے کی قلعی اُترنے سے پڑ جانے والے دھبے؛ (مجازاً) عیب، کمزوریاں جو کسی چیز کی آب و تاب کو ماند کردیں، روئی دھنکنے سے اُڑنے والے مہین پھوئے۔

**جھائیں** امث۔ کسی جلدی خرابی کے سبب چہرے کی جلد پر پڑ جانے والی ہلکی ملگجے رنگ کی دھاری، جھیپ، عکس، سایہ، جھلک۔ نیز جھائی۔

فقرہ: **جھائیں پھوئیں** اللہ نہ کرے، ایسا کبھی نہ ہو۔

**جھائیں جھپ** ی، ن غنہ، زبر جھ۔ امث۔ ہاتھ کی صفائی، آنکھوں میں دھول جھونکنا۔

**جھائیں مائیں** ی، ن غنہ۔ امث۔ بچوں کا ایک کھیل جس میں چک پھیری پھرتے ہیں اور جھائیں مائیں کوؤں کی آئی برات کہتے جاتے ہیں۔

**جھائیں جھائیں** ے، ن غنہ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ ناگوار چیخ پکار، تکرار، حجت، بک بک، جھک جھک؛ رگڑنے کی آواز، مانجھنے کی آواز۔

## جھ۔ب

**جھبرا** زبر جھ، جزم ب۔ امذ۔ گھنے بالوں والا۔

**جھبڑ کنا** زبر جھ ب، جزم ڑ، زبر ک، شدن۔ صف۔ بڑے بڑے کانوں والا، بڑ کنا۔

**جھبوا** زبر جھ، شدب، ومع۔ صف۔ مذ۔ جھکا ہوا، خم دار، خمیدہ (جیسے درخت کی شاخ وغیرہ)۔

**جھبہ** زبر جھ، شدز بر ب۔ امذ۔ گچھا، پھندنا، جھالر۔ نیز جھبا۔

**جھبیا** زبر جھ، جزم ب۔ امث، ہ۔ ایک قسم کا زیور۔

## جھ۔پ

**جھپ** زبر جھ۔ متعلق فعل۔ فوراً، ترنت، جھٹ سے۔

**جھپ تال** زبر جھ، جزم پ۔ امث۔ طبلے کی چار پوری اور دو آدھی ماتراؤں کی تال۔

**جھپ جھالیا** زبر جھ، جزم پ، زیرل۔ صف۔ تیز طرار، فتنہ۔

**جھپ سے** زبر جھ، جزم پ۔ متعلق فعل۔ معاً، فوراً، آناً فاناً میں۔

**جھپا (۱)** زبر جھ، شدپ۔ صف۔ امث۔ بد، شریر، فتنی (بطور دشنام) (امذ) جھپٹا۔

**جھپا کھانا** ہوا میں لہرانا (پتنگ کے لیے)۔

**جھپا (۲)** زبر جھ، شدپ۔ اظہار خوشی کے لیے (بعض اوقات لڑائی بھڑائی کے موقع پر) فریق ثانی کو لپٹ جانا۔ نیز تص: جھپھی۔

**جھپاٹا** زبر جھ۔ امذ۔ حملہ آور۔

**جھپا جھپ** زبر جھ۔ متعلق فعل۔ تیز تیز، پُھرتی کے ساتھ۔ جھپاک جھپاک۔

**جھپا جھپی** زبر جھ، شدپ۔ امث۔ جھڑپ، ہاتھ پائی۔

**جھپاک** زبر جھ۔ صف۔ پُھرتی، تیزی، جلدی۔

**جھپاکا** زبر جھ۔ امذ۔ پُھرتی، ہاتھ پاؤں کی تیزی؛ جلدی، شتابی۔ (متعلق فعل) جھپاک جھپاک۔

**جھپان (۱)** زبر جھ، شدپ۔ امذ۔ پہاڑی ڈولا جسے چار آدمی اُٹھاتے ہیں۔

**جھپان (۲)** زبر جھ، شدپ۔ امذ۔ سُستی اور غفلت (جس میں مریض آنکھیں بند کیے بیٹھا رہتا ہے)۔

**جھپانا** زبر جھ۔ آنکھیں بند کرنا، جھپکی لینا، اُونگھنا۔

**جھپٹ** زبر جھ، زبر پ۔ امث۔ (پہلوانی) پکڑ، آپس میں بھڑنا، گتھنا؛ اچانک یا جلدی کا حملہ، دوڑ، زقند، جست، چھلانگ۔

محاورہ: **جھپٹ لینا** اچک لینا، ہاتھ سے چھین لینا، زبردستی لے لینا۔

**جھپٹنا** تیزی سے اُڑ کر یا دوڑ کر کسی چیز پر ٹل پڑنا۔

**جھپٹا** زبر جھ، زبر پ، شدٹ۔ امذ۔ ہاتھ یا پنجہ مار کر کوئی چیز چھیننے کی کوشش۔

محاورہ: **جھپٹا مارنا** پنجہ مار کر یا حملہ کر کے کسی چیز کو چھین کر لے جانا، اُچک لینا، حملہ کرنا۔

**جھپ سٹ** زبر جھ، جزم پ، زبر س۔ امث۔ گڑبڑ، افراتفری، بے ضابطگی۔

**جھپ سٹ میں** اتفاقاً، بے ضابطہ طور پر؛ دھوکے میں، بلا سوچے سمجھے، غیر ارادی طور پر۔

**جھپک** زبر جھ، زبر پ۔ امث۔ پلکوں کا ایک بار جھپکنا؛ چمک؛ جھینپ۔

محاورہ: **جھپک آنا** ہلکی سی نیند آنا، اُونگھ آنا۔

**جھپکنا** زبر جھ، زبر پ، جزم ک۔ فعل لازم۔ پلکوں کا بند ہو کر کھلنا؛ دبکنا، جھیپنا۔
**جھپکی** زبر جھ، جزم پ۔ امث۔ غنودگی، نیند کا جھونکا؛ ذرا کی ذرا صورت دکھانا، جھلک۔
**جھپیٹ** زبر جھ، ے۔ امث۔ دوڑتی جھپٹتی ہوئی شے کی زد؛ حملہ، تاخت۔
محاورہ: **جھپیٹ آنا** صدمہ پہنچنا، حملہ ہونا، زد پڑنا، الزام لگنا۔
محاورہ: **جھپیٹ میں آنا** لپیٹ یا لپیٹے میں آنا، زد میں آنا، چکر میں پھنس جانا۔

## جھ۔ٹ

**جھٹ** زبر جھ۔ متعلق فعل۔ فوراً، معاً، تڑنت، یکایک، جلدی سے۔
**جھٹ پٹ** فوراً؛ جلدی، تیزی۔
کہاوت: **جھٹ پٹ کی کہانی آدھا تیل آدھا پانی** جلدی میں کام خراب ہوتا ہے۔
**جُھٹ** پیش جھ۔ امذ۔ جھوٹ (رک) کی تخفیف۔
**جُھٹ پُٹا** صبح تڑکے یا سر شام کی ہلکی تاریکی۔
**جھٹاس** زبر جھ۔ امث۔ تیز بارش، موسلا دھار بارش؛ ہوا کا جھونکا؛ صدمہ، ضرب؛ دستک، کھٹکا۔
**جھٹالنا** پیش جھ، جزم ل۔ کچھ کھا کر منہ جھوٹا کرنا، سیر ہو کر نہ کھانا (منہ کے ساتھ مخصوص)؛ جھوٹ کہنا، جھوٹ بولنا۔
**جھٹکا** زبر جھ، جزم ٹ۔ امذ۔ اچانک یا زور کی جنبش یا اُس کے اثر سے ہونے والی جسمانی تکلیف؛ اچانک آپڑنے والا غم، شدید صدمہ؛ جانور کو ذبح کرنے کے بجائے گردن کی پشت پر وار کر کے مارنا؛ برقی رو سے جسم کا مس ہونا؛ لفظ کی زور سے ادائی، لہجے یا الفاظ کی ادائی کے وقت صوتی گزرگاہ میں ٹکراؤ۔
محاورہ: **جھٹکا دینا** جھٹک کر، دفعتہً، یکایک؛ کھینچنا، حرکت دینا۔
محاورہ: **جھٹکا کرنا** جانور کو ذبح کرنے کی بجائے گردن کی پشت پر وار کر کے مارنا۔
محاورہ: **جھٹکا سہنا** حملہ یا وار سہنا، تکلیف برداشت کرنا، نقصان برداشت کرنا، بیماری کی تکلیف اُٹھانا۔
محاورہ: **جھٹکا لگنا** مصیبت پڑنا، تکلیف پہنچنا، صدمہ پہنچنا۔
**جھٹکا ہوا** کمزور، رنجیدہ، افسردہ، مضمحل؛ (منہ کے ساتھ) اُترا ہوا، لٹکا ہوا۔
**جھٹکنا** زبر جھ، زبر ٹ، جزم ک۔ فعل متعدی، فعل لازم۔ جھاڑنا، کپڑے یا بال وغیرہ کو زور سے جنبش دینا، کسی چیز کو جھاڑ کر علیحدہ یا دور کرنا؛ قابو سے باہر ہونے کی کوشش کرنا، چھڑانا، آزاد ہونے کے لیے ہاتھ پاؤں چلانا؛ اپنے دامن یا ہاتھ وغیرہ کو کسی دوسرے شخص سے جھٹکا دے کر چھڑانا۔

**جھٹل** پیش جھ، شد زبر ٹ۔ صف۔ جھوٹ موٹ کا نقلی، سچل کی ضد۔
**جھٹلانا** پیش جھ، جزم ٹ۔ کسی کے قول کو رد کرنا، کسی کی بات کو جھوٹا بتانا۔
**جھٹنت** پیش جھ، زبر ٹ، جزم ن۔ امذ۔ جھگڑا، لڑائی۔
**جھٹنگ** زبر جھ، زبر ٹ، ن غنہ۔ متعلق فعل۔ فوراً، تڑنت۔
**جھٹیل** پیش جھ، ے لین۔ صف۔ مث۔ برت یا کھا کر جھوٹی کی ہوئی چیز؛ کنواری کی ضد۔

## جھ۔ج

**جھجر** زبر جھ، زبر ج۔ صف۔ سوراخ دار، جس میں چھید ہوں، جالی دار۔
**جھجر** زبر جھ، شد زبر ج۔ امذ۔ صراحی کی شکل کا پانی کا بڑا ظرف۔ (امث) **جھجری** (جزم ج)۔
**جھجک** زبر جھ، زبر ج۔ امث۔ ہچکچاہٹ، خوف، حیا، تردد، تذبذب دبکنا، رکنا۔
**جھجکنا** پس وپیش کرنا۔
**جھجکارنا** زبر جھ، جزم ج، جزم ر۔ فعل متعدی۔ ڈانٹنا، دھمکانا، غصے کا اظہار کرنا، گھرکنا۔
**جھجو** پیش جھ، وم ع۔ امذ۔ بچوں سے بولنے کا کلمہ۔
فقرہ: **جھجو جھونٹے ماموں موٹے** جھولا جھلاتے وقت بچوں کو بہلانے کے بول۔
**جھجاڑ** زبر جھ، شد ج۔ امذ۔ بھاری بوجھ، گٹھڑ، بڑا سا جھاڑ۔
**جھجاڑا** زبر جھ۔ جھاڑ کا جھاڑ۔ صف: لمبا تڑنگا، قوی ہیکل۔
**جھجھاؤ** زبر جھ، وم ع۔ صف۔ مث، ہ۔ جھاؤ کی جھاڑی کی طرح گھنی (داڑھی پر پھبتی)۔
**جھجھسرکا** زبر جھ، زبر جھ، جزم ر۔ امذ۔ صبح صادق، جھٹ پٹا۔
**جھجھکورا** زبر جھ، جزم جھ، وم ع۔ امذ۔ دھکا، تھپیڑا؛ (مجازاً) صدمہ، تکلیف۔
**جھجھلا** زبر جھ، جزم جھ۔ صف۔ ریشہ ریشہ، پھولا پھولا؛ سوراخ دار؛ ایک قسم کی مٹھائی۔ (صف) **جھجھلی** ریشے دار (مٹھائی وغیرہ)۔

## جھ۔ڈ

**جھڈو** پیش جھ، شد ڈ، وم ع۔ صف، ہ۔ نکما، نکھٹو، ناکارہ۔

## جھ۔ر

**جھر** زبر جھ۔ امث۔ آگ کی لپٹ، تمازت؛ کپڑا اپھاڑنے یا کپڑے کے پھٹنے

کی آواز۔

متعلق فعل: جھر سے پھٹنے یا چرنے کی آواز کے ساتھ، ایک ساتھ، دفعۃً، یک لخت۔

**جھرا** زبر جھ۔ اند۔ جھرنا، چشمہ، سوتا۔

**جھرا(۱)** زبر جھ، شدر۔ اسف۔ کنکریلی یا پتھریلی زمین جس میں پانی نیچے اُتر جائے اور چھوٹے پودوں کی جڑوں کے لیے اوپر کی سطح میں نمی نہ رہے، کچا کنواں جو ندی نالے میں بنایا جائے۔

**جھرا(۲)** زبر جھ، شدر۔ اند۔ بیا پرند، ایک قسم کی چھوٹی چڑیا۔

**جھراٹا** زبر جھ، شدر۔ اند۔ کپڑے کے پھاڑے جانے کی آواز جو زیادہ زوردار ہو۔

**جھرپ** زبر جھ، زبر ر۔ اسف۔ ناخوشگوار تیز بو؛ دالان کے بغلی پاکھے کا وہ رُخ جس کے سہارے آدھا ستون کھڑا کیا جاتا ہے۔ نیز آدھا ستون جو جھرپ کے سہارے نصب ہو۔

**جھرجھری** پیش جھ، جزم ر، پیش جھ۔ اسف۔ (جسم میں) ہلکی کپکپی یا لرزش (جو خوف سردی، بخار یا کسی اور اثر یا تحریک سے ہو)۔

**جھرر** زبر جھ، زبر ر۔ اند۔ جھاڑو دینے والا، جگہ صاف کرنے والا۔

**جھرکٹ** پیش جھ، جزم ر، زبر ک۔ صف۔ (جسم کے ساتھ) کمزور، دُبلا؛ مرجھایا ہوا، بے رونق، سوکھا ہوا؛ تراشا ہوا، چھیلا ہوا؛ کٹی ہوئی شاخ؛ وہ آدمی جس کے چہرے کی رونق کثرتِ مباشرت یا تفکرات کے باعث جاتی رہے۔

**جھرکل** زبر جھ، جزم ر، زبر ک۔ اند۔ کنوئیں سے آب پاشی کے لیے پانی نکالنے کی کل جسے بیلوں یا اُونٹ کے ذریعے چلایا جائے، رہٹ۔

**جھرما** زبر جھ، جزم ر۔ اسف۔ موٹی کھردری چھلائی کا رندہ جس سے بڑھئی سطح کو پہلے چھیلتے ہیں۔

**جھرمٹ** پیش جھ، جزم ر، پیش م۔ اند۔ جمگھٹا، جھنڈ، انبوہ، گروہ، حلقہ، ستاروں کا مجمع؛ گھونگھٹ، پلو جو سر پر ہو؛ (فوج کی) قطار، صف۔

محاورہ: **جھرمٹ کھانا** فوج کا منہ موڑنا، گھونگھٹ کھانا۔

محاورہ: **جھرمٹ مارنا** چادر وغیرہ سے منہ چھپانا، گھونگھٹ نکالنا۔

**جھرنا** زبر جھ، جزم ر۔ اند۔ پانی کی چادر جو سلامی دار مصنوعی آبشار کی صورت میں گرے۔

**جھرنا** زیر جھ، جزم ر۔ فعل متعلق۔ بہنا، رسنا، جاری ہونا، ٹپکنا، قطرہ قطرہ گرنا۔

**جھرنا** پیش جھ، جزم ر۔ فعل لازم۔ سوکھنا، خشک ہونا، گھلنا۔

**جھروا** زبر جھ، پیش ر۔ اسف۔ ایک قسم کی عمدہ گھاس۔

**جھروکا** زبر جھ، وج۔ اند۔ موکھا، دریچہ، کھڑکی، غرفہ۔

**جھری** زیر جھ۔ اسف۔ شگاف، درز، چاک؛ چھید، سوراخ؛ اناج کی فصل کی ایک بیماری، کنڈوا، گجوا۔

**جھری** پیش جھ، شدر۔ اسف۔ کپڑے یا جلد کے سوکھنے سکڑنے سے پڑنے والی شکنیں۔ فعل لازم: جھریانا جھری دار ہوجانا۔

## جھ۔ڑ

**جھڑ** زبر جھ۔ اسف۔ جھڑنا (رک) سے ماخوذ، گرنا (پتوں کا)؛ بارش، ہلکی بارش جو کئی دن جاری رہے۔

محاورہ: **جھڑ باندھنا** تسلسل قائم کردینا، تار باندھ دینا، لگاتار جاری رکھنا۔

محاورہ: **جھڑ پاتوں آلگنا** جھڑے ہوئے پتوں کی مانند ہوجانا، بہت بوڑھا ہوجانا، کنارے آلگنا۔

**جھڑ بدلی** بارش کی جھڑی، مسلسل مینہ کا برسنا۔

**جھڑا** متعلق فعل۔ تمام تر، سب کے سب، یکسر۔

**جھڑا جھڑ** زبر جھ۔ متعلق فعل۔ مسلسل بہ شدت (حرکت دینا)۔ فعل متعدی: جھڑجھڑانا۔

**جھڑاڑا** زبر جھ۔ اند۔ فوجوں کا ٹکراؤ؛ تلواروں کا ٹکراؤ یا ٹکراؤ کی آواز۔

**جھڑاکا** زبر جھ۔ اند۔ زوردار بارش؛ شدت، تیزی، فراوانی، بھرپور عمل؛ مقابلہ، جھڑپ۔

**جھڑالا** زبر جھ۔ اند۔ جھگڑا، سبب۔

**جھڑبیری** زبر جھ، جزم ڑ، ے۔ اسف۔ جھاڑی بوٹی (رک)۔

**جھڑپ** زبر جھ، زبر ڑ۔ اسف۔ ہلکی سی لڑائی، تکرار، ٹکراؤ، مچیٹا، زد، مار، آسیب کا اثر۔ نیز رک: جھرپ۔

**جھڑپنا** گتھنا، بھڑنا (خصوصاً بٹیر وغیرہ کا)۔

**جھڑتی** زبر جھ، جزم ڑ۔ اسف۔ تلاشی، جھاڑا، معائنہ؛ جمع و خرچ کی فرد یا حساب کتاب کی جانچ پڑتال۔

**جھڑجھڑانا** زبر جھ، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ زور سے ہلانا (درخت وغیرہ کو)؛ پروں کو پھڑ پھڑانا۔

**جھڑک** زبر جھ، زبر ڑ۔ اسف۔ ڈانٹ ڈپٹ، لتاڑ۔

**جھڑکنا** ڈانٹنا، دھمکانا، گھرکنا؛ ملامت کرنا؛ تنبیہ کرنا۔

**جھڑکی** زبر جھ، جزم ڑ۔ اسف۔ ڈانٹ، پھٹکار، گھرکی۔ (پہلوانی) جھٹکا، جھونک۔

**جھڑنا** زبر جھ، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ ٹوٹ ٹوٹ کر گرنا؛ الگ ہونا، ٹوٹ کے گرنا؛ جھاڑا، پھٹکا جانا، منقول ہونا۔ جھاڑنا (رک) کا لازم۔

**جھڑوس** زبر جھ، وسع۔صف۔ بوڑھا پھوس؛ بے غیرت، بے حیا، بے حمیت؛ بازاری، بدنما۔

**جھڑولنا** زبر جھ، وسع، جزم ل۔امذ۔ رک: جھنڈولا۔

**جھڑوئی** زبر جھ، وسج۔است۔ پکی پھلیوں کے دانے جھاڑنے کی چھڑی۔

**جھڑی** زبر جھ، ی۔است۔ لگا تار مینہ، دیر تک برسنے والی بارش۔

**جھڑے وقت کی پیدائش** ۔است۔ کاہل، سست اور ڈھیلا آدمی، کاہل وجود۔

## جھ۔س

**جھسنا** پیش جھ، جزم س۔فعل متعدی۔ رگڑنا، ملنا؛ سر کی مالش کرنا۔

## جھ۔ک

**جھک(۱)** زبر جھ۔است، امذ۔ بے ہودہ اور بے معنی گفتگو، بکواس، بک بک ،واہی تباہی گفتگو؛ غصہ۔(امذ) بوڑھے بکرے کا گوشت، بوک۔ نیز جھک جھک۔

محاورہ: **جھک مارنا** جھوٹ بولنا، غلط بیانی کرنا؛ فضول بات یا فضول کام کرنا، بے نتیجہ کام کرنا۔ مثال: کچھ نہ کیا محض جھک مارا۔

**جھک(۲)** زبر جھ۔است، امذ۔ اُجالا، براق؛ بھڑکدار، زرق برق۔ نیز جھکا جھک (زبر جھ) جھکا جھور (وج)۔

محاورہ: **جھک جھک کرنا** چمکنا، جگمگانا۔

**جُھک** پیش جھ، جزم ک۔امذ۔ جھکنا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **جھک جھک کر سلام کرنا** نہایت ادب اور انکساری کا اظہار کرنا۔

کہاوت: **جھک چلے تو ٹوٹے کا ہے** منکسر المزاج آدمی نقصان نہیں اُٹھاتا۔

**جھکانا** زبر جھ۔صف۔ بوکھلایا، بے حال۔

**جھکانا** زبر جھ۔فعل متعدی۔ جھینکنا (رک) کا متعدی، عاجز کرنا، پریشان کرنا۔ نیز رک: جھکائی۔

**جھکانا** پیش جھ۔فعل متعدی۔ جھکنا (رک) کا متعدی۔

**جھکاؤ** پیش جھ، وج۔ جھکنا (رک) کا متعدی؛ خمیدگی؛ میلان، رجحان۔

**جھکاونت** زبر جھ، زبر و، جزم ن۔است۔ غصے سے بھرا ہوا، غضب ناک، تند و تیز۔

**جھکائی** زبر جھ۔است۔ (پہلوانی) جھپکی، غوطہ؛ حریف کو دھوکا دینے کے لیے کوئی جنبش۔

**جھکائی** پیش جھ۔است۔ جھونکنے کا عمل۔

**جھک جھک** زیر جھ، جزم ک۔امذ۔ بحث بحث، بے ہودہ گوئی، یک طرفہ تکرار؛ بکواس، جھگڑا۔

**جھک جھور(۱)** زبر جھ، جزم ک، وج۔است۔ کھینچا تانی، لپٹ جھپٹ؛ بوجھ، دباؤ۔

**جھک جھور(۲)** زبر جھ، جزم ک، وسج۔است۔ جھولکا، جھنکا، لہر۔

**جھک جھورا** لہریں لینے کی کیفیت، تموج۔

**جھکرا** زبر جھ، جزم ک۔امذ۔ نباتات کی جڑوں کی وہ قسم جس میں ایک گانٹھ میں سے کئی ڈوریاں نکلی رہتی ہیں۔

**جھکڑ(۱)** زبر جھ، شد زبر ک۔امذ۔ تند و تیز ہوا جس میں گرد و غبار بھی اُڑے، آندھی؛ اُدھیڑبُن؛ دو ہتڑ بکر۔صف: جھکی، جھگڑالو۔

**جھکڑ بھٹی** کچ دھات کو پگھلانے کی بھٹی جس میں ایک سمت سے تیز ہوا داخل ہو کر اُسے بھڑکاتی ہے۔

**جھکڑ(۲)** زبر جھ، شد زبر ک۔امذ۔ بہت جھک جھک کرنے والا، بدمزاج، جھکی۔

**جھکڑی** زبر جھ، جزم ک۔است۔ جھانکڑ (رک) کی تصغیر۔ بکھری ٹہنیاں، خس و خاشاک، جھمپلیاں۔

**جھکنا** زبر جھ، جزم ک۔فعل لازم۔ بکواس کرنا، بکنا کا تابع۔

**جھکنا** پیش جھ، جزم ک۔فعل لازم۔ سر جھکانا، کمر جھکانا، خمیدہ ہونا؛ نیچے کی طرف جانا۔

**جھکندا** زیر جھ، زبر ک، جزم ن۔امذ۔ بحث و تکرار، جھگڑا، قصہ۔

**جھکندن** زیر جھ، زبر ک، جزم ن، زبر د۔امذ۔ جھنکانے والی بات یا باتیں، دکھڑا، پیٹا، رونا، جھینکنا۔

محاورہ: **جھکندن جھینکنا** دکھڑا بیان کرنا، پیٹا کہنا۔

**جھکورا** زبر جھ، وج۔امذ۔ ہوا کا جھونکا، خوشبو کی لپٹ؛ پانی کا جھکولا۔

**جھکولا** زبر جھ، وج۔امذ۔ پانی کا اُچھال، زور کی موج؛ ڈبکی، غوطہ لگا کر اُبھرنے کا عمل۔

محاورہ: **جھکولا پہنچنا** صدمہ پہنچنا؛ پانی کے ریلے کا کشتی یا جہاز وغیرہ سے ٹکرا کر اُس کو ڈگمگا دینا، ہلانا جلانا، غوطہ دینا۔

محاورہ: **جھکولا لگنا** صدمہ پہنچنا، دھچکا لگنا۔

محاورہ: **جھکولا لینا** غوطہ کھانا، ڈبکی لگانا۔

**جھکولنا** ٹھہرے ہوئے پانی کو ہاتھوں یا برتن وغیرہ سے اُچھال کر پھینکنا۔

**جھکی** زبر جھ، شد ک۔صف۔ اپنی بات پر اَڑنے والا؛ جھکّی، بکواسی۔

## جھ۔گ

**جھگاڑ** زبر جھ۔صف۔ جھگڑالو۔

**جھگانا** زبر جھ۔ جھاگ اُٹھانا، پھین پیدا کرنا، بلونا۔

**جھگڑ** زبر، جھ، زبر گ۔اِمذ۔ شکرے کی قسم سے ایک شکاری پرندہ، لگڑ کا نر۔

**جھگڑا** زبر جھ، جزم گ۔اِمذ۔ تنازعہ، تکرار، لڑائی، جھڑپ؛ مسئلہ، قضیہ؛ دردِ سر۔

محاورہ: **جھگڑا اُٹھانا** جھگڑا شروع کرنا، فساد کی بنیاد کرنا۔ نیز جھگڑا کھڑا کرنا۔

محاورہ: **جھگڑا اُجھانا** جھگڑا مٹانا، لڑائی یا نزاع کو ختم کرنا۔

کہاوت: **جھگڑا جھوٹا قبضہ سچا** قابض عام طور پر مالک سمجھا جاتا ہے۔

فعل مرکب، محاورہ: **جھگڑا چکانا** اختلاف یا نزع کو مٹانا، جھگڑا ختم کرنا؛ مار ڈالنا، کام تمام کر دینا۔

محاورہ: **جھگڑا مول لینا** کسی کے تنازعہ میں خواہ مخواہ مداخلت کر کے پھنسنا؛ بلا وجہ لڑنا۔

**جھگڑالو** زبر جھ، جزم گ، ومع۔صف، مذ، مث۔ جھگڑا کرنے کا عادی، فسادی، شریر۔

**جھگی** پیش جھ، شدگ۔اِمث۔ جھونپڑی، کٹیا۔

**جھگی نشین** جھگی میں رہنے والا، جس کی رہائش جھونپڑی میں ہو۔

## جھ۔ل

**جھل** زبر جھ۔اِمث۔ غصہ، خفگی، جھنجھلاہٹ، جھونجھ؛ تیز چرپرا ذائقہ۔ نیز جھلاہٹ (رک)۔

**جھل** زیر جھ۔اِمذ۔ ایک چھوٹا پودا جس کی ڈنڈیاں سرخ، پتیاں چھوٹی ہوتی ہیں اور اس پر سرخ پھول اور پھلیاں لگتی ہیں۔

**جھلا** زبر جھ، شدل۔صف۔ بدمزاج، غصیل؛ پاگل؛ منہ جلانے والا (ذائقہ)۔ (امث) جھلی۔مثال: جھلی مولی۔

**جھلابور** زبر جھ، وج۔صف۔ چمکتا، دمکتا، جگمگاتا ہوا، بھڑکیلا، جھل جھل کرتا۔

**جھل جھلاہٹ** زبر جھ، جزم ل، زبر جھ، زبرہ۔اِمث۔ غصہ، مزاج کی تیزی؛ ذائقے میں مرچ کی سی تیزی؛ چنک، جلن، سوزش۔

**جھلاہٹ** زبر جھ، شدل، زبرہ۔اِمث۔ غصہ، جھنجھلاہٹ؛ تیزی، جھلاپن۔

**جھلر** زبر جھ، شدزبر ل۔اِمذ۔ کنوئیں سے آب پاشی کے لیے پانی نکالنے کی کل جسے بیلوں یا اُونٹ کے ذریعے چلایا جائے، رہٹ۔

**جھلڑ** زیر جھ، شدزبر ل۔اِمذ۔ پرندوں کا غول۔

**جھلسا** زیر جھ، شدزبر ل۔اِمذ۔ چرکا، جلنے کا داغ؛ سوختہ، جلا ہوا (بطور دشنام)۔

**جھلسنا** چرکا دینا، داغ لگانا، پھونکنا، جلانا؛ جل جانا، چرکا کھانا۔

**جھلک** زبر جھ، زبر ل۔اِمث۔ جھپکی، لمحہ بھر کی چمک، سرسری طور پر دیکھنا یا نظر آنا؛ پرتو، عکس، تھوڑی سی مشابہت؛ آب و تاب، چمک دمک، روشنی۔ نیز جھلکار۔ تص: جھلکی۔

فعل متعدی: **جھلک دکھلانا** لمحہ بھر کے لیے صورت دکھانا، اُچٹتا سا، ہلکا سا نظارہ کرانا۔

**جھلکانا** چمکانا، عکس یا شعاع میں ڈالنا۔

**جھلکا** زبر جھ، جزم ل۔اِمذ۔ چھلکا؛ آبلہ، چھالا۔

**جھلکار** زبر جھ، جزم ل۔اِمث۔ چمک، روشنی، آب و تاب، ہلکی چمک یا روشنی۔

**جھلکنا** زبر جھ، زبر ل، جزم ک۔فعل لازم۔ کچھ کچھ نظر آنا؛ دمکنا، چمکنا۔

**جھلگا** زیر جھ، جزم ل۔مذ، مث۔ پرانا، بوسیدہ، فرسودہ، ٹوٹا پھوٹا، ٹکڑے ٹکڑے؛ وہ پلنگ جس کی بُنائی ڈھیلی ہو جائے، جھولا چارپائی۔

**جھلل جھلل** زبر جھ، زبر ل۔اِمث۔ رک: جگمگاہٹ۔

محاورہ: **جھلل جھلل کرنا** روشنی کی بہار دکھانا، جگر جگر کرنا۔

**جھلم** زیر جھ، زبر ل۔اِمث۔ لڑائی میں چہرے کے حفاظت کے لیے خود سے لٹکتی ہوئی جالی دار نقاب۔

**جھلمل** زیر جھ، جزم ل، زیر م۔اِمث۔ ایک چراغ یا بہت سی روشنیوں کے لہرانے یا رہ رہ کر چمکنے دمکنے کا منظر۔ نیز جھلملاہٹ۔

**جھلملا** زیر جھ، جزم ل، زیر م۔صف۔ کم کم روشن، دُھندلا، ٹمٹمانے والا، کم چمکنے والا۔

**جھلملی** زیر جھ، جزم ل، زیر م۔اِمث۔ چلمن، چق، جالی کا پردہ، کھڑکی کا پیٹ، اوٹ یا دیوار جس میں روشنی اور ہوا کے لیے درزیں کھلی ہوں۔

محاورہ: **جھلملی چڑھانا** کھڑکی بند کرنا، چق ڈال دینا۔

**جھلن** زبر جھ، شدزبر ل۔اِمث۔ (بُنائی) بڑے پاٹ کی دری کے تانے کے پیٹے یعنی درمیانی جھول سہارے رکھنے والی نلکی جو بطور گھوڑی لگائی جاتی ہے۔

**جھلنا**(۱) زبر جھ، جزم ل۔ پنکھے یا کسی اور چیز سے ہوا دینا؛ برف میں لگا کر ٹھنڈا کرنا۔ مثال: برف کی جھلی صراحی۔

**جھلنا**(۲) زبر جھ، جزم ل۔ جھالنا (رک) کا فعل لازم، جھلا جانا۔

**جھلنگا**(۱) زیر جھ، زبر ل، ن غنہ۔صف۔ پرانا، بوسیدہ، فرسودہ، ٹوٹا پھوٹا، ٹکڑے ٹکڑے؛ وہ پلنگ جس کی بُنائی ڈھیلی ہو جائے، جھولا چارپائی؛ (کنایۃً) کمزور، لاغر، ڈھیلا ڈھالا۔

**جھلنگا**(۲) زیر جھ، زبر ل، ن غنہ۔اِمذ۔ پیادہ سپاہی۔

**جھلنیاں** پیش جھ، زبر ل، جزم ن۔اِمث۔ کان کے زیور کی جوڑی جس کا

اُوپری سرا کان کو ڈھکتا ہے اور باقی دُور تک لٹکتا ہے۔ یہ مختلف وضع اور ساخت کی ہوتی ہیں اور سہاروں کے ساتھ لٹکتی ہیں۔

**جھلو** زبر جھ، شدل، وج۔ صف۔ امث۔ بدمزاج عورت؛ شہوت زدہ عورت، چھنال۔ نیز جھلہائی۔

**جھلورنا** زبر جھ، وج، جزم ر۔ فعل متعدی۔ لہریں اُٹھانا، جھکولے دینا۔

**جھلی** زبر جھ۔ امث۔ چمک دمک، تابانی۔

**جھلی (۱)** زبر جھ، شدل۔ امث۔ سامان ڈھونے کا ٹوکرا، جھاؤ کا بنا ہوا اُونچی باڑ کا مزدوروں کا ٹوکرا۔

**جھلی (۲)** زبر جھ، شدل۔ امث۔ باتونی، گپی، بکواسن؛ پاگل، خبطی۔

**جھلی** زیر جھ، شدل۔ امث۔ باریک اور کسی قدر شفاف پردہ جو جسم کے اندر بعض اعضا کے گرد منڈھا ہوتا ہے؛ غشا۔

**جھلیڑا** زبر جھ، ے۔ ٹھور، ٹھکانا، سہارا۔

## جھ۔م

**جھم جھم (۱)** زبر جھ۔ نقلِ صوت۔ مینہ برسنے کی آواز؛ تیز اور لگاتار مینہ برسنا۔

**جھم جھم (۲)** زبر جھ۔ امث۔ چمک دمک۔

صف: **جھم جھم کا** چمکیلا، بھڑکیلا۔

محاورہ: **جھم جھم ہونا** چمکیلا اور بھڑک دار ہونا، چمکنا، جگ مگ جگ مگ ہونا، جگمگانا۔

**جھماکا** زبر جھ۔ امذ۔ بارش کا جھالا؛ جھمکار، جھلکار، جھلک۔

**جھمپٹ** زبر جھ، جزم م، زبر پ۔ امذ۔ کان کنی کا لمبا بھاری آلہ، سبل۔

**جھمجھمانا** زبر جھ، جزم م۔ فعل لازم۔ چمکنا دمکنا، جھم جھم جھل جھل کرنا۔

**جھمر** پیش جھ، شد زبر م۔ امذ۔ ہجوم، مجمع، جمگھٹا۔

**جھمرا** پیش جھ، جزم م۔ امذ۔ جھاڑیوں سے پٹی ہوئی ناقابلِ کاشت زمین۔

**جھمری** پیش جھ، جزم م۔ امث۔ معماروں کا لکڑی کا بنا ہوا اوزار جس سے وہ استرکاری کو تھپتھپاتے ہیں، ٹپنا۔

**جھمکا** پیش جھ، جزم م۔ امذ۔ کان کا ایک آویزہ جو اُلٹی کٹوری کی شکل کا ہوتا ہے؛ ایک خوشنما بیچ پیتا لمبی ڈنڈی کا پھول جس کا رنگ سورج کے چڑھنے کے ساتھ سفید سے سرخ ہوتا جاتا ہے؛ گچھا، جھنڈ، خوشہ؛ جھرمٹ، جمگھٹ۔

محاورہ: **جھمکا لگنا** متواتر بارش برسنا، لگاتار مینہ برسنا، جھڑی لگنا۔

**جھمکا** زبر جھ، زبر م، شدک۔ امذ۔ جمگھٹا، عام لوگوں کی بھیڑ بھاڑ؛ جلوہ، تماشا، روشنی۔

**جھمکانا** زبر جھ، جزم م۔ فعل متعدی۔ چمک دمک دکھانا۔

**جھمکنا** خوب روشن ہونا۔

**جھمکڑا (۱)** زبر جھ، زبر م، جزم ک۔ امذ۔ رونق، دُھوم دھام، جشن کا سماں؛ حسینوں کا مجمع۔

**جھمکڑا (۲)** زبر جھ، زبر م، جزم ک۔ امذ۔ حُسن، آب و تاب، جھلک، جلوہ؛ تماشا، دیدار، صورت؛ شان و شوکت، ناز و انداز۔

**جھمکن** زبر جھ، جزم م، زبر ک۔ امذ۔ روشنی، چمک، نور۔

محاورہ: **جھمل جھمل پھرنا** سڑگشت کرنا، اِٹھلا اِٹھلا کر چلنا۔

**جھمورا (۱)** زبر جھ، ومع۔ صف۔ جس کے جسم پر گھنے لمبے یا گھنگریالے بال ہوں، جھبرا؛ بھورا اور بدوضع ریچھ۔ نیز جھموری۔

**جھمورا (۲)** زبر جھ، ومع۔ صف۔ وہ بچہ جو عموماً بازی گر اور مداری کے ساتھ رہتا ہے اور تماشا دکھاتے وقت بازی گر یا مداری اُس سے سوال جواب کرتا ہے۔ نیز بچہ جمورا۔

**جھمیل** زبر جھ، ے۔ امث۔ تکرار، حجت، جھگڑا؛ اُلجھاؤ؛ مشغلہ۔

**جھمیلا** زبر جھ، ے۔ امذ۔ جھگھٹا؛ اُلجھاوا؛ مخمصہ۔

محاورہ: **جھمیلا دینا** ٹال مٹول کرنا، جھانسے دینا۔

محاورہ: **جھمیلا ڈالنا** ہلچل مچا دینا، تہلکہ مچا دینا؛ مسئلہ کھڑا کرنا۔

محاورہ: **جھمیلا لگانا** چکر باندھنا، جال پھیلانا۔

## جھ۔ن

**جھن** زبر جھ۔ نقلِ صوت، و۔ جھانجھ یا گھنگروؤں کے بجنے کی آواز، جھنکار۔ نیز جھن جھن۔

**جھنا جھن** جھنکار کے ساتھ۔

**جھن** پیش جھ۔ امث۔ ہلکی یا خفیف مشابہت۔

**جھنا** پیش جھ، شدن۔ امذ۔ نفیس قسم کی باریک ململ؛ باریک کپڑا، جھر جھرا۔

**جھناٹا** زبر جھ، شدن۔ امذ۔ نقلِ صوت۔ دھات کے اوزاروں، ہتھیاروں وغیرہ کے ٹکراؤ سے پیدا ہونے والی آواز۔

**جھناسر** زبر جھ، زبر س۔ امذ۔ ایک قسم کا پُرانا ساز جو جھن جھن کی آواز نکالتا تھا۔ نیز جھنس۔

**جھنبیلی** زبر جھ، ن غنہ، ی۔ ترنج کا قدیم نام، لیموں۔

**جھنجٹ** زبر جھ، جزم ن، زبر ج۔ امث۔ جھمیلا، اُلجھاوا، دردِ سر۔ نیز جھنجھٹ۔

**جھنجری** زبر جھ، جزم ن نیز ن مغ، جزم ج۔ امث۔ جھلملی، جالی، کٹہرا۔ نیز (امذ) **جھنجیرا** (زبر جھ، جزم ن نیز ن مغ)۔

**جھنجلانا** پیش جھ، جزم ن، جزم ج۔فعل لازم۔ غصے میں آنا، جز بز ہونا، لہجے سے ناگواری کا اظہار کرنا۔

**جھنجلاہٹ** غصے کا عالم، برہمی۔

**جھنجنی** زبر جھ، جزم ن، جزم ج۔اسث۔ دروازے سے لگایا جانے والا کمانی دار کھٹکا جو اُسے کھلنے کے بعد خود ہی بند کر دیتا ہے۔

**جھنجنی** پیش جھ، جزم ن، پیش ج۔اسث۔ پاؤں کی بیڑی کے لیے طنزیا مزاح کا لفظ۔

**جھنجوٹی** زبر جھ، ن غنہ، ولین۔اسث۔ ایک سمپورن راگنی جس میں سب شدھ سُر لگتے ہیں۔

محاورہ: **جھنجوٹی لینا** سُروں کو اُونچا اُٹھانا، تیز لے میں وقفہ دینا۔

**جھنجوڑنا** زبر جھ، ن غنہ، وج، جزم ڑ۔فعل متعلق۔ شانے پکڑ کر ہلانا، جگانے کے لیے جسم کو حرکت دینا؛ ہوشیار، خبردار کرنا، تنبیہ کرنا۔

**جھنجی** پیش جھ، جزم ج۔صف۔ پھوٹی، سوراخ دار (کوڑی)۔ نیز جھنجی (زبر جھ)، جھنجی (زبر جھ)۔

**جھنجھا** زبر جھ، جزم ن۔امذ۔ آندھی کا جھکڑ جس کے ساتھ بارش آئے۔

**جھنجھاوات** زبر جھ، جزم ن۔امذ۔ طوفانِ باد و باراں، تیز ہوا کے ساتھ بارش۔

**جھنجھٹی** زبر جھ، جزم ن، زبر جھ۔صف۔ مشکل، دقت طلب، پریشان کرنے والا۔

**جھنجھی** زبر جھ، جزم ن۔صف۔اسث۔ پھوٹی کوڑی، کوڑی جس کے آر پار سوراخ ہو؛ (مجازاً) معمولی اور بے اہمیت چیز؛ چپٹی یا بیٹھی ناک والی عورت۔

محاورہ: **جھنجھی کوڑی نہ ہونا** بالکل مفلس ہونا۔

**جھنجھنا** پیش جھ، جزم ن۔امذ۔ چھوٹے بچوں کا دستی کھلونا؛ کھوکھلے خول میں کنکریاں یا دانے پڑے ہوئے جو ہلانے سے بجتے ہیں۔

**جھنڈ** پیش جھ، جزم ن۔امذ۔ پاس پاس اُگے ہوئے بہت سے درخت یا جھاڑیاں؛ انبوہ، گروہ، غول، ٹولا؛ گلہ، ریوڑ؛ جھنکھا؛ گھنے، بے ترتیب بال۔

**جھنڈ کے جھنڈ** قطار اندر قطار، غول کے غول، پرے کے پرے۔

محاورہ: **جھنڈ ہونا** جھلس جانا، جل جانا؛ سوکھ جانا، پتے جھڑ کر صرف ٹہنیاں رہ جانا۔

**جھنڈا** زبر جھ، جزم ن۔امذ۔ کسی ڈنڈے یا چھڑ وغیرہ سے بندھا یا لگا ہوا کپڑے کا ٹکڑا عموماً چوکور یا تکونا جس پر اکثر کوئی نشان بھی ہوتا ہے یا اپنے رنگ یا رنگوں اور خاص نشانوں سے شناخت کیا جاتا ہے، نشان، پھریرا۔تص: جھنڈی۔

محاورہ: **جھنڈا اُٹھانا** قبضہ ختم کرنا، تسلط اُٹھانا۔

محاورہ: **جھنڈا اُکھڑنا** عملداری ختم ہونا، کسی مرحلے کے خاتمے کا اعلان ہونا۔

محاورہ: **جھنڈا اُونچا کرنا** فتح، کامیابی یا قبضے کا اعلان کرنا؛ عزت و احترام بڑھانا؛ کسی مہم میں شرکت کی دعوت دینا۔

محاورہ: **جھنڈا گاڑنا** سکہ بٹھانا، تسلط یا قبضہ جمانا، کسی جگہ یا مقام وغیرہ کو مسخر کرنا؛ اہم کارنامہ سرانجام دینا۔

**جھنڈولا** زبر جھ، ن غنہ، وج۔امذ۔ نومولود بچہ جس کے سر پر پیدائش کے بال موجود ہوں؛ وہ بچہ جس کے بال گھنے اور گھونگریالے ہوں۔

محاورہ: **جھنڈولا توڑنا** حاملہ کی گود بھرائی کے وقت ریشہ دار ناریل شگون کے لیے توڑنا۔

**جھنڈی** زبر جھ، جزم ن۔اسث۔ کاغذ، کپڑے کا بنا ہوا چھوٹا دستی نشان؛ کاغذ کے تکونے رنگین ورق جو تقریبات پر سجاوٹ کے لیے لٹکائے جاتے ہیں، ریلوے گارڈ کا سرخ یا سبز دستی جھنڈا۔

محاورہ: **جھنڈی دکھانا** بھگانا، چلنے کا اشارہ دینا۔

**جھنڈے** زبر جھ، جزم ن۔امذ۔ جھنڈا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

فعل متعدی: **جھنڈے تلے** رہنمائی میں، زیرِ قیادت، اہتمام میں۔

**جھنک (۱)** زبر جھ، زبر ن۔اسث۔نقلِ صوت۔ گھنگرو، پازیب یا زنجیروں وغیرہ کی آواز، چھنک۔

**جھنک (۲)** زبر جھ، زبر ن۔اسث۔ چکی میں پیسنے کے لیے ایک وقت میں ڈالی جانے والی مٹھی بھر مقدار۔

**جھنکار** زبر جھ، ن غنہ۔اسث۔ زنجیروں، گھنگرؤں یا سازوں کے بجنے کی آواز؛ کھرے سکوں کی کھنک؛ مور کی آواز؛ جھینگر کی آواز۔

**جھنکانا** زبر جھ، ن غنہ۔فعل متعدی۔ رک: جھکانا۔

**جھنکھت** زبر جھ، ن غنہ، زبر کھ۔صف۔ ہلا ہوا، ہوا کے جھونکے سے ہلا ہوا؛ مرجھایا ہوا، پژمردہ؛ ڈرا ہوا، دہشت زدہ؛ جس کے دہشت سے بال کھڑے ہوں؛ بڑ ہانکنے والا، پاگل؛ شاکی، نالاں۔

**جھنوا** زبر جھ، ن غنہ۔امذ۔ ایک قسم کا عمدہ چاول۔ نیز جھنواں (ن غنہ)۔

**جھنورا** زبر جھ، ن غنہ، جزم و۔صف۔ سیاہی مائل، سنولایا، تلگھا، ماندہ۔ نیز جھونرا کھلایا، بے روپ۔

## جھ۔و

**جھوا** زبر جھ، ومع۔امذ۔ مجموعہ، انبار، ڈھیر، پھلوں یا اناج کا تودہ۔

**جھوا** زبر جھ، شدو۔امذ۔ گھنیری جھاڑیوں کا جھنڈ، جھاؤ کا جھنڈ؛ جھاؤ کا بنا ہوا

ٹوکرا۔

**جھوٹ** ومع۔ دانستہ غلط بیانی، دروغ گوئی، خلافِ واقعہ بات۔

محاورہ: **جھوٹ اُڑانا** غلط سلط باتیں کرنا، جھوٹی خبر پھیلانا، غلط بیانی سے کام لینا۔

محاورہ: **جھوٹ باندھنا** افترا پردازی کرنا، تہمت رکھنا، کسی کے خلاف بات گھڑنا۔

کہاوت: **جھوٹ برابر پاپ نہیں** جھوٹ سب سے بڑا گناہ ہے۔

کہاوت: **جھوٹ بولنے والے کو پہلے موت آتی تھی اب بخار بھی نہیں آتا** کلجگ کا زمانہ ہے جھوٹ بولنے والوں کو دنیا میں کوئی نقصان نہیں پہنچتا۔

محاورہ: **جھوٹ سچ اُڑانا** گپ مارنا، فالتو باتیں کرنا۔

کہاوت: **جھوٹ کی راہیں ٹیڑھی ہیں** ایک جھوٹ بولنے کے لیے دس جھوٹ بولنے پڑتے ہیں جبکہ سچ کی راہ سیدھی ہے۔

کہاوت: **جھوٹ کے پاؤں کتنے** جھوٹ بہت جلد کھل جاتا ہے، جھوٹ بہر حال کھل کر ہی رہتا ہے۔

کہاوت: **جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے** (رک) جھوٹ کے پاؤں کتنے۔

**جھوٹ موٹ** فرضی، نقلی، مصنوعی طور پر، غلط سلط؛ بلا وجہ، بے سبب۔

**جھوٹ موٹ کا** بناوٹی، غیر اصلی، مصنوعی، نقلی۔

**جھوٹا** دروغ گو، ناقابلِ اعتبار شخص، بناوٹی شے؛ بے بنیاد بات؛ بچا ہوا (کھانا) پس خوردہ۔ نیز جھوٹن۔

**جھوٹوں** (وج، ن غنہ) تکلفاً، اُوپری دل سے عموماً نفی کی صورت میں۔

مثال: جھوٹوں بھی نہیں پوچھا۔

**جھوٹی** ومع۔ امث۔ جھوٹا (رک) کی تانیث۔

**جھوٹی تسلی** جھوٹ موٹ کی دل دہی، جھوٹا وعدہ جو کسی کی تسکین کے لیے کیا جائے۔

**جھوجرا** وج، جزم ج۔ بال پڑا ہوا ظرف، وہ چیز جس کے اجزا پیوستہ نہ ہوں، ناہموار۔

**جھوجھرا** وج، جزم جھ۔ صف۔ چھدری بُنائی کا کپڑا جس کا تانا بانا گُتھا ہوا نہ ہو۔

**جھورا** ولین۔ اند۔ سُوکھے کی بیماری جو درختوں کو لگ جاتی ہے۔

**جھورا لگانا** سوکھا لگنا، ٹھنٹھ بن جانا۔

**جھورا** وج۔ اند۔ مونگ موٹھ وغیرہ پودوں کے ڈنٹھل جو جانوروں کے چارے کے کام آتے ہیں۔

**جھورنا** وج، جزم ر۔ فعل متعدی۔ درخت کے تنے یا شاخوں کو ہلا کر پھل گرانا؛ کوٹنا، پیسنا؛ اکٹھا کرنا۔ نیز (مجازاً) چندہ وغیرہ وصول کرنا۔

**جھوڑ** ولین۔ امث۔ ہتھیار کی ضرب، چوٹ مارنے کا عمل؛ لڑائی، مار دھاڑ، جھگڑا۔

**جھوک** (۱) وج۔ امث۔ جھکاؤ، ٹیڑھا پن، خمیدگی؛ ہچکولا، لچک، لہر؛ تلوار وغیرہ کا وار کرنے کی حالت؛ ڈگمگانے کی کیفیت، نشے کی غفلت؛ ترازو کے ایک پلڑے کا جھکاؤ۔

محاورہ: **جھوک دینا** کم تولنے کے لیے ترازو کی ڈنڈی کو ہچکولا دینا، ڈنڈی مارنا؛ جھولے کی پینگ بڑھانا۔

محاورہ: **جھوک سنبھالنا** کسی شے کی لچک کو روکنا، ہچکولے کو سہارنا؛ زور کو روکنا؛ نقصان برداشت کرنا، صدمہ برداشت کرنا۔

محاورہ: **جھوک کھانا** اپنے مقام سے ہٹ جانا، گر پڑنا، ڈگمگا جانا۔

محاورہ: **جھوک مارنا** کسی شے کو تولتے وقت ترازو کی ڈنڈی کو کم تولنے کی خاطر ایک طرف جھکانا، کم تولنا؛ پتنگ کو جھکاتے ہوئے اُوپر سے نیچے کی طرف لانا۔

**جھوک** (۲) وج۔ اند۔ عارفانہ کلام میں دو دو گیتوں کا مجموعہ۔

**جھوکا** (۱) وج۔ اند۔ ہوا کی لہر؛ تیز ہوا؛ مینہ کا ہچکولا؛ نیند کا ہچکولا، غلبۂ خواب؛ جھولے کی پینگ، جھونٹا؛ شاخ کی جنبش۔

**جھوکا** (۲) وج۔ اند۔ خوشہ، گچھا۔

**جھوکنا** وج۔ فعل متعدی۔ کوڑا کرکٹ وغیرہ ایندھن کے طور پر تنور یا بھٹی میں ڈالنا؛ آگ میں ڈالنا؛ خرچ کرنا، برباد کرنا، صرف کرنا؛ بیٹی کی بری جگہ شادی کرنا؛ لڑکھڑانا، ڈگمگانا، جھولنا؛ ہلاکت میں ڈالنا، خطرے میں ڈالنا؛ نشانہ باندھنا، کسی کی طرف بندوق کا رُخ کرنا؛ حملہ کرنا، جھپٹنا۔

**جھول** ومع۔ امث۔ جانور (ہاتھی، گھوڑے، گدھے وغیرہ) کی کمر پر ڈالنے کا کپڑا؛ جُل، ظاہر لباس، بے تکا لباس۔

**جھول** (۱) وج۔ اند۔ ڈھیلا پن؛ سلے ہوئے کپڑوں کی وہ شکن جو جسم کے مطابق نہ ہونے کی وجہ سے پڑ جائے؛ کجی، ٹیڑھی ناہموار سلائی؛ خول، ملمع؛ جانوروں کے ہاں ایک وقت میں پیدا ہونے والے بچے یا ایک بار کا جننا؛ نسل، اولاد، پشت، پیڑھی۔

محاورہ: **جھول آنا** بھینس یا گائے کو بیانے کے قریب ہونا؛ کپڑے میں شکن یا سلوٹ آجانا؛ ڈھیلا ڈھالا ہو جانا۔

محاورہ: **جھول بٹھانا** مرغی کے نیچے انڈے رکھنا، انڈے بٹھانا۔

محاورہ: **جھول پڑنا** کپڑے وغیرہ میں شکن یا سلوٹ آجانا، کپڑا ڈھیلا ڈھالا

ہو جانا، تراش میں فرق آ جانا۔

محاورہ: **جھول پھیرنا** ملمع کرنا، ملمع چڑھانا، گلٹ کرنا۔

**جھول جھال** جھگڑا، ٹنٹنا، لڑائی، تکرار؛ التوا، وقفہ۔

محاورہ: **جھول ڈالنا** سلوٹ ڈالنا؛ بچہ جننا۔

محاورہ: **جھول نکالنا** مرغی یا کسی دوسرے جانور کا ایک وقت میں ایک سے زیادہ بچے جننا؛ شکن نکالنا، سلوٹ مٹانا۔

محاورہ: **جھول نکلنا** رک: جھول نکالنا جس کا یہ لازم ہے۔

**جھول** (۲) وج۔ امذ۔ یخنی، کسی سالن کا شوربا؛ راکھ، خاک۔

**جھولا** وم۔ امذ۔ اُونچائی سے لٹکائی ہوئی دوہری رسی جس میں پٹڑیاں جما کر جھونٹے لیے جاتے ہیں۔ اِسی طرح کی کوئی اور جھولنے کی ترکیب یا تفریح؛ بچوں کا اُدھر لٹکا ہوا پالنا، ہنڈولا؛ گیت یا نظم جو جھولتے وقت گانے کے لیے مخصوص ہو۔

**جھولا ڈھیلا** ناہموار؛ بن کسا پلنگ، جھلنگا؛ کاندھے پر لٹکانے کا تھیلا؛ دُکھتے ہاتھ کی حفاظت کے لیے گلے میں لٹکائی ہوئی پٹی۔

محاورہ: **جھولا کرنا** ڈانواں ڈول کرنا، بیچ میں لٹکانا۔

**جھولی** وج۔ امث۔ کُرتے کا اگلا دامن جس میں کوئی چیز بھری جائے۔ گودی؛ تھیلا، زنبیل۔

**جھوم** وم۔ امذ۔ ہلنے، لہرانے یا جھولنے کا عمل؛ پتوں کی بہتات۔

محاورہ: **جھوم اُٹھنا** خوشی سے سرشار ہو جانا، وجد میں آنا۔

**جھومر** وم، زبرم۔ امذ۔ ایک زیور کا نام جو عورتیں زیبائش کے لیے پیشانی پر لٹکاتی ہیں؛ ایک رقص جو لڑکیاں حلقہ باندھ کر اور ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑ کر کرتی ہیں؛ جھرمٹ؛ غول، ٹولا، مجمع۔

**جھومنا** وم، جزم م۔ فعل لازم۔ وجد کرنا، سر ہلانا، جسم کو لہرانا؛ بادل یا گھٹا کا گھِر کر آنا۔

**جھونا** وم۔ صف۔ جھرجھرا؛ ایک قسم کی باریک دھوتی، چھدری بُناوٹ کا گھٹیا قسم کا کپڑا؛ دھان کی ایک ادنیٰ قسم جس کے دانے موٹے ہوتے ہیں۔ پُرانا، بوسیدہ۔

**جھونپڑا** وج، ن مغ، جزم ر۔ امذ۔ کچا، پھونس کی چھت کا گھر چھپر؛ بطور پھبتی گھنے بے ترتیب بال۔ تص (امث) جھونپڑی۔

**جھونٹا** وج، ن مغ۔ امذ۔ جھولے کی پینگ، جھولے کو ہلانے کے لیے دھکیلنے کا عمل؛ بھینس کا نر بچہ؛ عورت کے سر کے بال، چونڈا، چوٹی۔

محاورہ: **جھونٹا پکڑنا** حقارت کے ساتھ سر کے بال پکڑنا۔

**جھونٹم جھانٹا** ایک دوسرے کے بال پکڑ کر کھینچنا۔

**جھونج** ولین، ن غنہ۔ امث۔ خشک قسم کی کھجلی جو صفرے کے اثر سے جلد میں پیدا ہو جائے؛ کُھردرے کپڑے کا دستانہ جس سے نہاتے وقت جسم کو رگڑتے ہیں۔

**جھونج** وج، ن غنہ۔ امث۔ گھونسلہ؛ جھونپڑی، ٹھکانا؛ کنگرو کی مادہ کے پیٹ کی تھیلی۔

**جھونجل** وم، ن مغ، زبرج۔ امث۔ غصہ، برہمی، جھنجھلاہٹ، پیچ و تاب۔

**جھونجھ** وج، ن غنہ۔ امث، ہ۔ جھنجھلاہٹ، تیزی، کھجلی۔ نیز بئے کا گھونسلا۔

**جھونجھا** غصیلا، چڑچڑا، بیزار، غیر مطمئن، بے صبرا۔

**جھونڈ** وج، ن غنہ۔ امث۔ خس، وہ گھاس جس کی جڑ سے ٹٹیاں بُنی جاتی ہیں۔

**جھونرا** زبرجھ، ن غنہ۔ صف۔ رک: جھنورا۔ (مث) **جھونری/جھنوری**۔

**جھونس جھانس** ولین، ن غنہ۔ امث۔ دوسروں کو ضرر یا نقصان پہنچانا؛ دھوکا، فریب۔

**جھونسنا** ولین، ن غنہ، جزم س۔ فعل متعدی۔ جُھلسنا، جلانا۔

**جھونک** وج، ن غنہ۔ امث۔ پینک، غنودگی۔ نیز رک: جھوک۔

محاورہ: **جھونک آنا** پینک میں ہونا، نشے میں ہونا؛ نیند آ جانا؛ لڑکھڑانا، ڈگمگانا۔

**جھونکا** وج، ن مغ۔ امذ۔ ہوا کی لہر یا لپٹ؛ نیند کا غلبہ، مختصر نیند، یکا یک اُونگھ جانا؛ آگ کی لپٹ۔

**جھونکنا** ولین، ن مغ، جزم ک۔ فعل لازم۔ بیل کا ٹکر مارنے کے لیے سینگ جھکا کے بڑھنا۔ (فعل متعدی) جانور کو کسی پر دوڑانا؛ لٹکانا، جھونکانا۔

**جھونکنا** وج، ن مغ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ آگ میں ڈالنا، چولھے یا بھاڑ میں ایندھن ڈالنا۔ نیز مجازاً: پھونکنا، ضائع کرنا۔

**جھونکیا** انجن یا کارخانے کی بھٹی میں ایندھن جھونکنے والا۔

**جھونگا** (۱) وم، ن مغ۔ امذ، امث۔ سوکھی جھاڑی، چھوٹی جھاڑی کا جنگل۔

**جھونگا** (۲) وم، ن مغ۔ صف۔ نیچے کی طرف جھکا ہوا، نگوں؛ بیل سانڈ وغیرہ جس کے سینگ نیچے کی طرف مُڑے ہوئے ہوں۔ نیز (مث) **جھونگی**۔

**جھونگی مونچھ** جس کی نوک نیچے کی طرف جھکی ہو۔

**جھونگا** (۳) وم، ن مغ۔ امذ۔ سودے کے ساتھ دکاندار کی طرف سے مفت دی جانے والی تھوڑی سی زائد مقدار، رُونگا، گھاتا۔ نیز چونگا۔

**جھونی** وم۔ چاول کی ایک قسم جس کے چھلکے کا رنگ مٹیالا ہوتا ہے۔

## جھ۔ ی، ے

**جھیپی** ی۔ امث۔ ٹوکری، ڈلیا، چھوٹا چھابا۔

**جھیر** ی۔ امث۔ دھجی، لیر (ی)، پارہ، ٹکڑا۔

**جھیر جھیر** پارہ پارہ، دھجی دھجی، لیر یا لیریوں کی شکل میں پھٹا ہوا (کپڑا)۔

فعل متعدی: جھیرنا مَل مَل کر دھونے سے پہلے کپڑے کو کھنگالنا۔

**جھیرا** ی۔اند۔ چشمہ، سوتا، منبع، دہانہ؛ کنواں، تھوڑے پانی والا گڑھا۔

**جھیکی** ی۔امث۔ پسا ہوا سفید پتھر یا سنگِ مرمر جو باریک پیس کر چونے کے طور پر درز بندی وغیرہ کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**جھیل** ی۔امث۔ خشکی سے گھرا ہوا پانی کا وسیع قطعہ؛ تال، بڑا تالاب۔

**جھیلا** ے۔اند۔ پھولوں کی چادر، بہت بڑے سہرے کی شکل میں گندھے ہوئے پھولوں کی لڑیاں۔

**جھیلن** ے، زبر ل۔ گاڑی یا کسی کل کو اُٹھائے رکھنے یا سہارنے کے لیے لگائی جانے والی ٹکی؛ روک، ٹیکن، تولن، دمکل ٹیڑھی۔

**جھیلنا(۱)** ے، جزم ل۔فعل لازم۔ برداشت کرنا، سہارنا، سہنا، گوارا کرنا۔

**جھیلنا(۲)** ے، جزم ل۔فعل لازم۔ گھوڑی کی سوّیاں اُنگلی سے اس طرح الگ کر کے چارپائی یا کسی دوسری چیز پر ڈالنا کہ وہ آپس میں مل نہ جائیں۔

**جھیلنی** ے، جزم ل۔امث۔ کان کے زیور کو سہارنے کے لیے بالوں میں اٹکائی جانے والی زنجیر، سہارا۔

**جھیلی(۱)** ے۔امث۔ جھلی جس میں بچہ ولادت سے پہلے لپٹا ہوا ہوتا ہے۔ اِسے برقع بھی کہتے ہیں۔

**جھیلی(۲)** ے۔امث۔ خوشہ، گچھا، لڑی۔

**جھیم جھیم** زبر جھ، شد زبر ی۔نقلِ صوت۔ ڈھول تاشوں کے ساتھ جھانجھ وغیرہ کے بجنے کی آواز۔

**جھینا** ی۔صف۔ باریک، پتلا، سوکھا، دُبلا، لاغر؛ آگ سلگانے کے لیے سوکھی پتلی لکڑیاں، چھپٹیاں۔

**جھینپ** ے، ن غنہ۔امث۔ شرمندگی، خجالت کا اظہار، آنکھیں جھکا لینا۔

جھینپنا شرمانا، لجانا، آنکھیں ملانے سے گریز کرنا۔

**جھینج** ے، ن غنہ۔اند۔ غصہ، جھنجھلاہٹ، غضب؛ آندھی، طوفان۔

**جھینجوا** ے، ن غنہ، جزم ج۔اند۔ چیتھڑا، کترن۔

**جھینکنا** ی، ن غنہ، جزم ک۔فعل لازم۔ منت سماجت کرنا، عاجزی کے ساتھ اصرار کرنا؛ گریہ وزاری کرنا، دُکھڑا بیان کرنا، مصیبت دہرانا۔

**جھینگا(۱)** ی، ن مغ۔اند۔ کیکڑے کی قبیل کا ایک پتلی دُم کا مختصر آبی جانور جس کے گول پتلے نیم شفاف خول میں مچھلی کی طرح کا گوشت یا گُودا ہوتا ہے۔ جسے پکا کر کھاتے اور بعض اوقات سکھا کر رکھ لیتے ہیں۔ (لفظاً) سوکھا۔

**جھینگا(۲)** ی، ن غنہ۔امث۔ ایک لمبی پتلی ترکاری تُرئی کی ایک قسم، رام توری۔

**جھینگر** ی، ن مغ، زبر گ۔اند۔ ایک قسم کا بڑی بڑی مونچھوں والا کیڑا جو کونوں کھدروں میں رہتا ہے اور اکثر کپڑے اور کاغذ وغیرہ کو چاٹ جاتا ہے۔ نر اپنے بازوؤں کی رگڑ سے ایک مخصوص چھچھاتی آواز نکالتا ہے، برسات میں زیادہ بولتا ہے۔

کہاوت: جھینگر بیٹھے بقچے پر، کہے کہ ہم مالک ہیں جھینگر کپڑوں کے بقچے کو لگ جائے تو کچھ نہیں چھوڑتا۔

# چ

**چ** چے چا۔ امث۔ اُردو حروفِ تہجی کا ترتیب کے لحاظ سے چودھواں اور صوتی اعتبار سے تیرھواں، فارسی کا ساتواں حرف جو عربی حروفِ تہجی میں موجود نہیں، حکمی معصمتہ، جیم عجمی یا جیم فارسی بھی کہلاتا ہے۔ قدیم دکھنی اُردو میں حرفِ تاکید و تخصیص ''ہی'' کا مترادف۔ لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے جیسے 'چمار'، 'چمک' اور 'کچا'، 'آنچل' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں حالتوں میں آتا ہے جیسے 'خرچ'، 'مرچ' اور 'آنچ'، 'کانچ' وغیرہ۔ جُمل میں 'ج' کا ہم عدد یعنی اِس کی قدر ۳ کے برابر ہے۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Tcheh" اور کوڈ نمبر "U+0686" ہے۔

## چ۔ا

**چا** (۱) امث۔ چائے (رک)۔

**چا پوچی** (وج) وہ برتن جس میں چائے بناتے ہیں (ایک طرف دستہ اور دوسری طرف ٹونٹی لگی ہوتی ہے)۔

**چا** (۲) امذ۔ ریاضی اور سائنس کی ترقیمات میں یونانی حرف Upsilon (r) کا بدل۔

**چا** (۳) امذ، امث۔ وہ طلب اور خواہش جس کی دل کو لگن ہو، آرزو، اشتیاق؛ مروت، لحاظ۔

محاورہ: **چا بڑھانا** محبت پیدا کرنا، دوستی کرنا، خواہش بڑھانا، طلب میں اضافہ کرنا، لبھانا۔

**چاب** (۱) امذ۔ ایک درخت جس کے پھل کو گج پیپل کہتے ہیں۔

**چاب** (۲) امذ۔ چبانے کا فعل۔

**چابِ تہہ** (حیوانیات) جھینگر وغیرہ کے جبڑے کا نچلا حصہ۔

فعل مرکب: **چاب جانا** کھا جانا، ہڑپ کر جانا۔

کہاوت: **چاب چاب موے داب داب** مسلسل کام کرتے رہنے کی ہدایت۔

**چاب** (۳) امث۔ ایک ہندوانہ رسم جس میں بچہ پیدا ہونے پر عزیز و اقارب کی عورتیں گاتا گاتی پوتڑے لے کر آتی ہیں۔

**چاب** (۴) امث۔ قوس، کمان۔

**چابک** پیش ب۔ امذ، ف۔ جانوروں کو ہنکانے کا کوڑا؛ (گندھے ہوئے تسموں کا تازیانہ۔

محاورہ: **چابک اُڑانا** چابک کی آواز پیدا کرنا، ہنٹر کی ضرب لگانا؛ غصہ یا ناراضگی کا اظہار کرنا۔

مف: **چابک اندیشہ** چالاک، ہوشیار، زود فہم، تیز۔

محاورہ: **چابک پھٹکارنا** ہنٹر گھما کر اور جھٹک کر آواز پیدا کرنا، کوڑا مارنا۔

محاورہ: **چابک چھوانا** ہلکا سا کوڑا مارنا، ہنٹر کی معمولی سی ضرب لگانا۔

**چابک خرام** تیز رفتار، تیزی سے چلنے والا (بیشتر گھوڑے کے لیے مستعمل)۔

**چابک دست** صفائی اور پھرتی سے کام کرنے والا، چست و چالاک۔

**چابک سوار** (زبرس) گھڑسواری کا ماہر یا اُستاد؛ گھوڑوں کو تربیت دینے والا۔

**چابک عنان** تیز رو سوار یا گھوڑا۔

محاورہ: **چابک کھانا** کسی کو چابک سے مار پڑنا۔

محاورہ: **چابک لگانا** دُرّے مارنا، کوڑا مارنا، سزا دینا۔

محاورہ: **چابک مارنا** ہنٹر یا کوڑے سے مارنا، ہنٹر مار کر سزا دینا۔

محاورہ: **چابک ہونا** تیزی، پھرتی ہونا؛ پھرتیلا ہونا، چالاک ہونا۔

**چابکی** تیزی، چالاکی، پُھرتی؛ (حیاتیات) چابکی ریشے جراثیم کے جسم پر خوردبین سے دیکھے جانے والے ریشے یا بال سوطیے۔

**چابک دھری** پیش ب، زبر دھ۔ امث۔ پھولوں کی جھاڑیوں میں سے ایک جھاڑی؛ چابک دستہ۔

**چابک سوطئی** پیش ب، ولین، زبر ط۔ صف۔ (حیاتیات) وہ جرثومہ جس کے ایک سرے پر کئی سوطیے (ریشے) لگے ہوں۔

**چابنا** فعل متعدی۔ دانتوں سے پیسنا، جبڑے سے توڑنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ منہ پر آئی ہوئی بات کو ٹال جانا۔ نیز چبانا۔

**چابو** ومع۔ صف۔ چبانے کے قابل؛ چبانے والا۔

**چابی** امث۔ کنجی، کلید؛ وہ آلہ جس سے پیچ وغیرہ کستے یا ڈھیلا کرتے ہیں۔ پرتگالی: Chavi۔

محاورہ: **چابی بٹھانا** کسی مشین وغیرہ میں کنجی کو اُس کے بنے ہوئے خانے وغیرہ میں لگانا۔

محاورہ: **چابی بھرنا** گھڑی وغیرہ میں کوک دینا؛ (کنایۃً) باتیں بنا کر کسی کو کسی کام کے لیے اُبھارنا یا آمادہ کرنا۔

محاورہ: **چابی دینا** (رک) چابی بھرنا۔

محاورہ: **چابھٹ پارنا** دانتوں سے کوئی چیز کچلنا یا چبانا۔

**چاپ** (۱) امث۔ قدموں کی آواز، پاؤں کی آہٹ۔

چاپ (۲) امذ۔ف۔ چھپائی، طبع، چھاپ۔

چاپ خانہ مطبع، پرنٹنگ پریس۔ نیز چھاپہ خانہ۔

چاپ (۳) امث۔ سوکھی شاخیں یا جھاڑی جس میں پتے نہ ہوں۔

چاپ (۴) امث۔ کمان، محراب؛ جھکاؤ۔

چاپٹ (۱) زبرپ۔امث،ہ۔ غلے کے ٹکڑے جو کٹنے یا پسنے کے بعد رہ جائیں، بھوسی، چوکر۔

چاپٹ (۲) امذ۔ سنگ تراشوں کا ایک اوزار جس سے سنگِ مرمر توڑتے اور کاٹتے ہیں؛ چھوٹی قسم کا تکلا۔

چاپڑ (۱) زبرپ۔امذ۔ پتلا، چپٹا نگینہ جو ایک طرف سے ترشا ہوا ہو؛ جالی دار بُنی ہوئی چٹائی؛ قصائیوں کا قیمہ کوٹنے کا تختہ جو عموماً درخت کا کٹا ہوا تنا ہوتا ہے۔

چاپڑ (۲) زبرپ۔امث۔ پتھریلی زمین، سخت زمین، میدان۔

چاپل زبرپ۔صف۔ ناپائیداری، غیر مستقل مزاجی؛ پھرتی، چالاکی، چستی، سرعت۔

چاپلوس جزم پ، ومع۔صف،ف۔ خوشامدانہ باتیں کرنے والا، چرب زبان شخص جو کسی کو خوش کرنے اور اپنا مطلب نکالنے کی غرض سے اُس کے سامنے اُس کی تعریف کرے۔

چاپلوسی خوشامد، جھوٹی تعریف، تملق۔

چاتر پیش ت۔صف،ہ۔ ذکی، فہیم، ہوشیار، باتدبیر؛ ماہی گیری کا بڑا جال۔ نیز چاتُر۔

کہاوت: چاتر تو بیری بھلا مورکھ بھلا نہ دوست دانا دشمن نادان دوست سے بہتر ہے۔

کہاوت: چاتر کا کام نہیں پاتُر سے اٹکے، پاتُر کا کام یہ ہے لیا دیا سٹکے عقل مند آدمی بیسوا عورت کے فریب میں نہیں پھنستا، بیسوا کا یہی کام ہے کہ کھایا پیا، مال سمیٹا اور الگ ہوئی۔

کہاوت: چاتر کو چوگنی، مورکھ کو سوگنی عقل مند کو تھوڑی بات کافی ہوتی ہے اور بے وقوف کو بہت زیادہ سمجھانا پڑتا ہے۔

کہاوت: چاتر کی دُور بلا چالاک اور ہوشیار آدمی کسی نہ کسی تدبیر سے خود کو ہر مصیبت سے بچالیتا ہے۔

چاتک زبرت۔امث۔ ایک چھوٹی سی چڑیا جو اکثر آم کے باغ میں چہکتی سنائی دیتی ہے، پپیہا۔

چاٹ امث۔ پھلوں اور ترکاریوں وغیرہ کی چٹپٹی مسالے دار قاشیں؛ کچالو؛ منہ کو لگا ہوا مزا جس کے لیے بار بار جی چاہے، چسکا؛ حرص، ہوس، لالچ۔

محاورہ: چاٹ پڑنا عادی ہونا، لت پڑنا، چسکا لگنا۔

محاورہ: چاٹ جانا سب کچھ کھا جانا، چٹ کر جانا، (چیز کا) صفایا کر دینا، ہضم کر جانا؛ شروع سے آخر تک مطالعہ کرنا، بغور پڑھنا؛ عاجز کر دینا، پریشان کر دینا (دماغ وغیرہ کے ساتھ مستعمل)۔

محاورہ: چاٹ دینا کسی بات پر مائل کرنا یا اُبھارنا، لالچ دے کر پھنسانا، شوق دلانا۔

محاورہ: چاٹ ڈالنا عادی بنانا، شوق پیدا کر دینا۔

محاورہ: چاٹ لگانا چسکا ڈالنا، مزہ ڈالنا۔

کہاوت: چاٹ لگی تو حلوائی کی دکان سوجھی کسی کو مٹھائی کا چسکا پڑ جائے تو کہتے ہیں۔

چٹورا بہت کھانے والا شخص؛ رشوت خور آدمی۔

چاٹن زبرٹ۔امث۔ جنگل یا پہاڑ پر وہ مقام جہاں جانور نمک چاٹنے کے لیے جاتے ہیں۔

چاٹنا جزم ٹ۔فعل متعدی۔ کسی چیز پر زبان پھیرنا؛ زبان کے ذریعے منہ میں رکھنا؛ دیمک، جھینگر یا دوسرے حشرات کا کاغذ، لکڑی یا درختوں وغیرہ کو کھانا۔

چاٹو ومع۔امذ۔ لذیذ، خوش ذائقہ، مزے دار؛ پیٹو، لالچی، چٹورا۔

چاٹو ومج۔امذ۔ خوش کن یا تشکر آمیز الفاظ یا گفتگو، چاپلوسی، چکنی چپڑی باتیں۔

چاٹی امث۔ دودھ یا دہی کی ہانڈی، وہ مٹی کا برتن جس میں دہی بلو کر لسی بنائی جاتی ہے۔

چاچا امذ۔ چچا، والد کا چھوٹا بھائی۔ (امث) چاچی۔

چاچت زبرچ۔امث۔ (موسیقی) پانچ مارگ تالوں میں سے ایک جو کم مستعمل ہیں۔

چاچر زبرچ۔امث۔ طبلے کی دس ماترے کی ایک تال، دیپ چندی، روپ چندی تال۔

چاچن زبرچ۔امذ۔ چاؤ چوچلا، پیار، دُلار؛ عیش و عشرت، لطف و کرم۔

چادر زبرد۔امث،ف۔ جسم پر لپیٹنے یا بستر پر بچھانے کا کپڑا؛ چادر کی شکل میں گوندھی ہوئی پھولوں کی لڑیاں؛ آبشار، جھرنا (عموماً پانی کی چادر یا چادرِ آب)۔

محاورہ: چادر اُتارنا عورت کو بے آبرو کرنا (جیسے مرد کے لیے پگڑی اُتارنا)، عورت کو بے پردہ کرنا؛ پردہ فاش کرنا، تذلیل کرنا، بے عزت کرنا۔

چادرِ اشک آنسوؤں کا مسلسل بہاؤ، آنسوؤں کی جھڑی، زار و قطار رونے کا عمل۔

چادرِ اَمان صلح کے لیے لہرایا جانے والا سفید جھنڈا۔

چادرِ آب آبشار، سطح تالاب وغیرہ پر پانی کا پھیلاؤ، دریا کا پاٹ۔

محاورہ: چادر پھرانا چادر سے چہرہ چھپالینا، نقاب ڈال لینا، گھونگھٹ کرنا۔

محاورہ: **چادرتان کرسونا** بےفکری کی نیند سونا، اطمینان کی زندگی بسر کرنا۔

**چادرِتطہیر** (زبرت، جزم ط، ی) حضرت فاطمہ زہرا دخترِ رسول اللہ ﷺ کی چادر جس کے بارے میں آیۂ تطہیر اُتری۔ نیز **چادرِزہرا**۔

محاورہ: **چادر چڑھانا** بطورِ نذر کسی مزار پر (بیشتر منت ماننے کے لیے) کپڑے یا پھولوں کی چادر ڈالنا۔

محاورہ: **چادر دیکھ کر پاؤں پھیلانا** استطاعت اور گنجائش کے مطابق کام کرنا یا زندگی گزارنا۔

محاورہ: **چادر ڈلوانا** شادی کرنا، بیاہ کرنا۔

**چادرِعصمت** پاک دامنی کا لباس۔

**چادر کی توپیں** ایک قطار میں کھڑی ہوئی کئی توپیں جو ایک ساتھ گولے سر کریں۔

**چادرگنج** آتش بازی جس کے پھول آبشار کی طرح گرتے ہیں۔ **چادرِ مہتاب** چاندنی، چاند کی روشنی۔

محاورہ: **چادر ہلانا** جنگ میں مغلوب سپاہ کا پناہ مانگنا، لڑائی سے انکار کرنا۔

**چار** عدد۔ تین اور ایک کا مجموعہ، تین کے بعد کا عدد، (ہندسوں میں) ۴۔ نیز **چہار**۔صف: **چاردہم** چودھواں۔

**چاراَبرو** مردانہ سر چہرے کے تمام بال۔

محاورہ: **چاراَبرو کا صفایا کرنا** سر اور چہرے کے بال منڈنا۔ بھدرا۔ نیز **چارضرب**۔

محاورہ: **چاراَبرو کا صفایا کرانا** سر کے بال، داڑھی، مونچھیں اور بھنویں منڈوا دینا۔

**چار اسباب** چاروں علتیں (علتِ مادی، علتِ فاعلی، علتِ صوری، علتِ غائی)۔

**چاراسپہ بگھی** وہ بگھی جسے بیک وقت چار گھوڑے کھینچتے ہیں، کسی امیر، نواب یا خاص آدمی کی بگھی۔

**چاراطراف** چار سمتیں (شمال، جنوب، مشرق، مغرب)؛ چاروں طرف؛ ہر طرف۔

محاورہ: **چاراُنگلیاں اُٹھانا** سلام کرنا، سلام کا جواب دینا۔

محاورہ: **چاراُنگلیاں سر پر رکھنا** رک: **چاراُنگلیاں اُٹھانا**۔

**چارآدمی** کچھ لوگ، چند افراد، چند بھلے مانس۔

محاورہ: **چارآنسو بہانا** رونا، گریہ کرنا، ماتم کرنا۔

**چارآئینہ** زرہ جس میں چار آہنی تختیاں سلی ہوئی ہوں۔

محاورہ: **چارباٹ کرنا** منتشر کرنا، متحیر کرنا، پریشان کرنا؛ تتر بتر کرنا۔

محاورہ: **چار بچار ہونا** مقابلہ کرنا، آمنا سامنا ہونا، سامنا ہونا۔

محاورہ: **چار بند چٹخنا** حمام میں غسل سے پہلے جسم کو گرم پانی سے دھارنا اور ملنا پھر ہاتھ پیروں کے جوڑوں کو اس طرح حرکت دے کر نرم کرنا کہ جوڑوں میں آواز پیدا ہو۔

**چاربیخ** (ے) چار جڑیں یعنی کاسنی، بادیان، کرفس اور کبر یا کریل۔

کہاوت: **چار بید پانچواں لبید** جو عقل کی بات نہ مانے اُس کے لیے ڈنڈا مناسب ہے۔

محاورہ: **چار پانچ کرنا** شرارت کرنا، حیل وحجت کرنا، کج بحثی کرنا۔

**چار پہر** پورا دن یا پوری رات۔

**چار پیسے** دولت، مال وزر، سرمایہ، پونجی۔

محاورہ: **چار پیسے پاس ہونا** امیر ہونا، آسودہ حال ہونا۔

محاورہ: **چار پیسے کمانا** دولت حاصل کرنا، کمائی کرنا۔

**چارتخم** ریحان، بالنگا، اسبغول اور خُرفہ کے بیج جن کی تاثیر ٹھنڈی ہے۔

**چارتر کی** چار گوشوں والی ٹوپی؛ چوگوشیا۔

**چارتکبیریں** نمازِ جنازہ جس میں چار بار اللہ اکبر کہا جاتا ہے۔

**چار جامہ** چمڑے یا کپڑے وغیرہ کی بنی ہوئی زین کی طرح کی پوشاک جسے گھوڑے کی پیٹھ پر کس کر سواری کرتے ہیں، کاٹھی، زین؛ پاجامہ۔

محاورہ: **چار جامہ کسنا** گھوڑے کو سواری کے لیے تیار کرنا؛ قابو میں لانا، زیر کرنا؛ کسی کام کے لیے مستعد۔

**چار جوگ** شطرنج کی قائم بازی جس میں دونوں طرف بادشاہ کے ساتھ ایک ایک مہرہ رہ جائے۔

محاورہ: **چار چاند لگا دینا/ لگانا** رونق دوبالا کر دینا، مرتبہ اور عزت یا قدر و قیمت بڑھانا، فروغ دینا۔

محاورہ: **چار چاند لگنا** رک: **چار چاند لگانا** جس کا یہ لازم ہے؛ شہرت ہونا، نام ہونا۔

**چارچشم** بےحیا، بےشرم، بےوفا، بےمروت، طوطا چشم۔

فقرہ: **چار چوٹ کی مار** سخت جسمانی سزا؛ دو ہتڑ، لات، لکڑی اور کوڑا۔

محاورہ: **چار چوٹی لڑنا** معمولی مقابلہ کرنا، برائے نام جنگ کرنا۔

**چار حرف** لعنت (ل ع ن ت)، برا بھلا۔

محاورہ: **چار حرف بھیجنا** لعنت ملامت کرنا، بُرا بھلا کہنا۔

محاورہ: **چار حرف پڑھوانا** معمولی لکھنا پڑھنا سکھوانا، کچھ تعلیم دلوانا۔

**چار خانہ** سیدھی اور آڑھی پٹیوں یا لکیروں سے بنا ہوا چوکور خانوں کا ڈیزائن۔

چاردانگ چاروں سمت۔
چاردانگِ عالم دُنیا کے کونے کونے میں، ہر جگہ۔
چار دفتر چار آسمانی کتابیں (۱) توریت، (۲) زبور، (۳) انجیل، (۴) قرآنِ مجید۔
کہاوت: چار دن چاندنی چار دن اندھیاری عروج و زوال یا سعادت و نحوست ساتھ ساتھ ہیں، کبھی عیش ہوتا ہے تو کبھی کلفت، تکلیف و راحت لازم ملزوم ہیں۔
کہاوت: چار دن کی چاندنی پھر اندھیری رات عروج کے بعد زوال ہوتا ہے، اچھے دن بہت جلد گزر جاتے ہیں۔
کہاوت: چار دن کی کوتوالی پھر وہی کھرپا ہو جالی دو دن کی حکومت و ثروت ہے پھر وہی اپنی اصلی حالت پر آجائے گا/گی۔
محاورہ: چار دن میں تکلے کے سے بل نکل جانا بہت جلد عقل ٹھکانے آجانا، تھوڑے عرصے میں دماغ درست ہو جانا۔
محاورہ: چار زانو سے دو زانو بٹھانا پریشان کرنا، ذلیل و خوار کرنا۔
محاورہ: چار زانو ہونا ترکِ تعلقات کر کے یکسو یا گوشہ نشین ہو جانا، (یوگ کا) آسن جمانا۔
متعلق فعل: چارسُو (و مع، ف) چاروں طرف، ہر طرف، اطراف میں، ساری دُنیا میں۔
بول چال: چارسو بیس فراڈ کرنے والا؛ جعل ساز، فریبی؛ مجموعہ تعزیرات کی دفعہ ۴۲۰ بابت دھوکہ دہی کی طرف کنایہ۔
چارسو بیسی جعل سازی، دھوکے بازی، نوسر بازی۔
چارشنبہ بدھ کا دن۔ نیز چہار شنبہ۔
صف: چار قدم (ف۔ع) بہت نزدیک، تھوڑے فاصلے پر۔
چار قُل (پیش ق) (ف۔ع) قرآنِ پاک کے تیسویں پارے کی چار سورتیں جو "قل" سے شروع ہوتی ہیں۔ ۱) سورہ کافرون، ۲) سورہ اخلاص اور معوذتین۔
چار کانے چوسر کی بازی میں تین پانسوں پر چار نقطے اِس طرح کہ دو پر ایک ایک اور ایک پر دو۔
محاورہ: چار کپڑے زیادہ پھاڑنا عمر میں زیادہ ہونا، تجربہ کار ہونا۔
چار مغز (ف۔ع) خربوزہ، تربوز، خیارین اور کدو کے بیج؛ مٹی کی گیند جس سے بچے کھیلتے ہیں۔
محاورہ: چار مغز کرنا زیر کرنا، غلام بنانا، پریشان کرنا، اُلجھن میں ڈالنا۔
چار ورن (جزم ر، زبر و، زبر ر) (جمع، مذ) ہندو سماج کی چار جاتیاں (۱) برہمن، (۲) کھتری، (۳) ویش، (۴) شودر۔
محاورہ: چار ہونا مقابل ہونا، آمنا سامنا ہونا، واسطہ پڑنا۔
چار (۲) ف۔ چارہ (رک) کی تخفیف؛ مرکبات میں مستعمل۔
چار و ناچار مجبوراً، جبراً و قہراً۔
چار (۳) مذ۔ ایک کھٹ مِٹھا پھل جس کی گری سے چرونجی حاصل ہوتی ہے۔ نیز پیال۔
چارا مذ، ف۔ گھاس یا چری جو مویشیوں کو کھانے کے لیے دی جائے۔ مچھلی کا شکار کرنے کے لیے کانٹے پر لگایا جانے والا لاسا، طعمہ۔
محاورہ: چارا ڈالنا کام نکالنے کی غرض سے مائل کرنے کی سرسری تمہید کرنا یا بنیاد ڈالنا؛ پھسلانے کا سامان کرنا؛ مویشی کے آگے گھاس وغیرہ ڈالنا۔
چار بیت ےلین۔ مذ۔ جمع، مذ۔ ایک قسم کی رزمیہ نظم جو قدیم اُردو اور پشتو میں پائی جاتی ہے۔ نیز چار بیتہ۔
چارپائی جزم ر۔ امث۔ بانس کی پٹیوں کا پلنگ جو عموماً بان یا ستلی سے بنا ہوتا ہے۔
محاورہ: چارپائی پر پڑنا بیمار ہونا، اُٹھنے بیٹھنے کی طاقت نہ ہونا، سخت بیمار ہونا، طویل علالت کے باعث لاغر ہو جانا۔
محاورہ: چارپائی توڑنا ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے رہنا، بیکار پڑے رہنا، کام کرنے سے جی چرانا۔
محاورہ: چارپائی سے (پیٹھ) لگ جانا بیماری کے باعث سوکھ کر کانٹا ہو جانا، بہت لاغر ہو جانا، سخت بیمار پڑنا۔
محاورہ: چارپائی سے لگ جانا انتہائی بیمار ہو جانا۔
محاورہ: چارپائی میں کان نکلنا چارپائی کا ٹیڑھا ہو جانا۔
چارٹ جزم ر۔ مذ۔ وہ خصوصی نقشہ جو جہاز رانوں کو سمت معلوم کرنے کے لیے دیا جاتا ہے۔ خاص حالات، تغیرات، معلومات وغیرہ پر مبنی خاکہ۔ انگریزی میں: Chart۔
چارج جزم ر۔ مذ۔ تحویل، نگرانی، حوالہ داری، ذمہ داری؛ (مجازاً) نظم و نسق کا اختیار؛ الزام؛ کرایہ، اُجرت یا قیمت وغیرہ جو وصول کی جائے۔
محاورہ: چارج ہونا قوتِ کار پیدا ہونا، رواں ہونا، عمل میں آنا۔
چارشف جزم ر، زبر ش۔ مذ۔ چادر، دوشالہ۔
چارق زبر ر۔ امث۔ جوتی، پاپوش۔
چارک زبر ر۔ مذ۔ جاسوس، مخبر۔
چارن زبر ر۔ صف۔ گھومنے پھرنے والا، آوارہ گرد۔
چارواک جزم ر۔ مذ۔ آزاد خیال، لامذہب۔ نیز چارواک۔

**چاروَرن** جزم ر، زبرو، زبرر۔ جمع۔ مذ۔ ہندو سماج کی چار جاتیاں (۱) برہمن، (۲) کھتری، (۳) ویش، (۴) شودر۔

**چاروں** وج۔ جمع۔ صف۔ چار (رک) کی جمع؛ چار کے چار۔

محاورہ: **چاروں شانے چت گرنا** مات کھا جانا؛ ہکا بکا ہو جانا، لاجواب ہو جانا، حواس باختہ ہو جانا۔

**چارہ** زبرر۔ اند۔ ف۔ علاج، تدبیر۔ نیز چارۂ کار۔

**چارہ پرداز** چارہ کرنے والا۔

**چارہ پریز** قابلِ علاج؛ علاج کرانے والا۔

**چارہ جوئی** (ومع) ترکیب ڈھونڈنا، تدبیر سوچنا۔

محاورہ: **چارہ جوئی کرنا** کارروائی کرنا، دعویٰ یا استغاثہ کرنا۔

**چارہ ساز** معالج؛ کام بنانے والا، (کام یا حالت وغیرہ کو) درست کرنے والا، بگڑا کام بنانے والا؛ مدد کرنے والا۔

**چارہ سازی** حل نکالنا، علاج کرنا۔

**چارہ کار** کام کی تدبیر، کام کرنے کا طریقہ، علاج، تدارک۔

فعل مرکب: **چارہ کرنا** تدارک کرنا؛ علاج کرنا؛ تدبیر کرنا۔

**چاڑ** (۱) اند۔ موچیوں کا ایک سینگ کا بنا ہوا اوزار جس سے جوتی کے کنارے بناتے ہیں۔

**چاڑ** (۲) امث۔ سن کی ایک قسم، پٹ سن سے مشابہ۔

**چاڑ** (۳) امث۔ نشان، داغ، زخم، صدمہ، چوٹ؛ شکوہ، شکایت۔

**چاڑ** (۴) صف۔ چغل خور، لگائی بجھائی کرنے والا/والی۔

**چاڑنا** چغلی کرنا۔

**چاڑھ** امث۔ شکار کو جھاڑیوں سے باہر نکالنے کے لیے شور مچانا؛ ہانکا۔

**چاشت** جزم ش۔ اند۔ ف۔ ایک پہر، دن چڑھے کا وقت، طلوع و زوال کا وسط۔

**چاشنی** جزم ش۔ امث۔ ف۔ ہلکی تُرشی، خوشگوار ذائقہ؛ شیرہ، قوام۔

محاورہ: **چاشنی پانا** مزا ملنا، لذت پانا، لطف اُٹھانا۔

**چاشنی گیر** خانساماں، مطبخ کا نگراں؛ سونے کا پارکھ، سنار۔

محاورہ: **چاشنی چکھنا** مزہ چکھنا؛ خمیازہ بھگتنا۔

**چاق** صف، ت۔ تندرست، توانا، مضبوط؛ چست و چالاک، پھرتیلا؛ کمربستہ، مستعد۔

صف: **چاق و چوبند** (ت) چست، پُھرتیلا؛ مضبوط، تگڑا، قوی۔

**چاقو** ومع۔ اند، ت۔ پھل ترکاری وغیرہ چھیلنے یا تراشنے کا دستہ دار ایک طرف کی دھار والا نکیلا آلہ؛ خنجر جس کے صرف ایک طرف دھار ہو۔

**چاک** (۱) زبرچ۔ اند۔ ف۔ درز، جھری، پھٹا ہوا، چِرا ہوا، کپڑے پر چرنے کا نشان، زخم۔

محاورہ: **چاک پڑنا** شگاف پڑنا، پھٹ جانا، چرنے کا نشان پڑنا۔

**چاک چاک** پُرزے پُرزے، ٹکڑے ٹکڑے، پاش پاش۔

**چاکِ داماں** دامن وغیرہ کا کُھلا ہوا حصہ۔

**چاکِ قلم** قلم کا قط لگانے کے بعد نوک میں کیا ہوا سیدھا شگاف جس سے نوک کے دو حصے ہو جاتے ہیں۔

**چاک گریبان** وہ جس کا گریبان پھٹا ہوا ہو؛ (مجازاً) عاشق، دیوانہ، ستم رسیدہ، وحشت زدہ۔

**چاک** (۲) اند۔ کمھار کا پہیہ جس پر گھما کر برتن ڈھالے جاتے ہیں؛ گھومنے والا پہیہ یا پرزہ۔

کہاوت: **چاک اُترا ہوا پھر نہیں چڑھتا** بگڑا ہوا کام نہیں سنورتا۔

محاورہ: **چاک کی طرح پھرنا** چکر کھانا، گھومنا۔

**چاک** (۳) اند۔ کھریا، کھریا مٹی، کھریا کی پنسل یا پنسل کی طرح کی شے جس سے تختہ سیاہ یا کسی اور شے پر لکھتے ہیں۔

**چاکر** زبرک۔ اند۔ ف۔ نوکر، ملازم، خادم، غلام۔

کہاوت: **چاکر سے کوکر بھلا جو سووے اپنی نیند** ملازم سے وہ کتا بہتر ہے جو کسی اور کی نگرانی سے تو آزاد ہے؛ نوکر سے کتا بھلا ہے جو اپنی نیند تو سوتا ہے، نوکری کی مذمت میں کہتے ہیں۔

کہاوت: **چاکر کو عذر نہیں مگر کوکر کو عذر ہے** کتا حکم نہ مانے مگر نوکر کو حکم ماننا پڑتا ہے۔ نوکر کو تابعداری کے سوا کوئی اور چارہ نہیں۔

کہاوت: **چاکر کے آگے کوکر، کوکر کے آگے پیش خدمت، چاکر کے چوکر، چوکر کے پیش کار** وہاں کہتے ہیں جہاں کسی کو کام کہا جائے اور وہ وہی کام کے لیے دوسرے کو حکم دے۔

**چاکری** (جزم ک) نوکری، روزگار، خدمت، غلامی۔

**چاکسو** جزم ک، ومع۔ اند۔ ف۔ ایک پودے کا گہرا بھورا بیج جس کا سفوف آنکھوں کے لیے مفید ہے۔

**چاگا** اند۔ شیشم کی لکڑی، گھیکوار کی طرح کی ایک نبات۔

**چال** (۱) امث۔ چلنے، حرکت کرنے کا عمل، انداز یا رفتار؛ تدبیر، ترکیب، حکمتِ عملی؛ جنگ یا شطرنج وغیرہ میں حریف کے مقابل حرکت یا حرکت کا جواب؛ رواج، دستور، چلن، روش، طور، طریقہ، ڈھنگ؛ کسے ہوئے پیچ یا پہیے کا ڈھیلا پن، کسی پرزے کی بے قاعدہ حرکت۔

محاورہ: **چال اُڑانا** کسی کے امتیازی انداز یا اوصاف کو اپنانا، دوسرے کی

خصوصیات اختیار کرنا۔

**چال باز** چالاک؛ دھوکے بازی کرنے والا۔

محاورہ: **چال بگاڑنا** روش بدلنا؛ بے ڈھنگا پن اختیار کرنا؛ آدابِ معاشرت کے خلاف ہونا۔

محاورہ: **چال بگڑنا** رفتار خراب ہوجانا، غلط راستے پر پڑ جانا، بے راہ ہوجانا۔

محاورہ: **چال بنانا** ناز و انداز دکھانا، اٹھلانا۔

محاورہ: **چال بھولنا** حیران ہونا، ہکا بکا رہ جانا؛ مات کھا جانا؛ غلط راستے پر پڑ جانا۔

محاورہ: **چال پہ آنا** باتوں میں آنا، قابو میں آنا، ڈھب پر آجانا۔

محاورہ: **چال چل جانا** فریب یا تدبیر کا کارگر ہونا؛ چالاکی کرنا، تدبیر سے کام لینا؛ دھوکا دینا۔

**چال چلن** اعمال و افعال، کردار، طور طریقہ۔

محاورہ: **چال چلنا** وضع یا طور طریقہ اختیار کرنا؛ مطلب حاصل ہونا؛ جل دینا، دھوکا دینا؛ فریب کرنا، مطلب برآری کے لیے کوئی ترکیب یا نئی راہ نکالنا۔

محاورہ: **چال چوکنا** تدبیر غلط کرنا، سہو کرنا۔

**چال ڈھال** انداز، وضع، روش، نشست و برخاست۔

محاورہ: **چال سیدھی پڑنا** شطرنج یا تاش وغیرہ کے کھیل میں جیت جانا؛ تدبیر کارگر ہونا۔

محاورہ: **چال سیکھنا** کسی کی وضع اختیار کرنا، ڈھنگ اپنانا؛ فریب کرنا، شرارت کرنا۔

محاورہ: **چال میں آنا** فریب یا دھوکے میں آنا۔

**چال وقتی** (میکانیات) رسہ، موٹر کی رفتار جانچنے کی کل، آلہ یا میٹر۔

**چال** (۲) امث۔ بھاکن اور بھوڑ کی ذات کی ایک چھوٹی مچھلی۔

**چالا** اند۔ روانگی، رخصت، کوچ، سفر؛ شادی کی رسوم میں سے ایک دعوت جو چوتھی کے ایک دو روز بعد ہوتی ہے اور پھر ایک ماہ تک کُل چار مرتبہ مختلف عزیزوں کے ہاں ہوسکتی ہے۔ دُلھن والوں کی طرف سے سمدھیانے اور عزیزوں کی دعوت۔

**چالاک** صف۔ پُھرتیلا، تیز دست، تیز رفتار؛ شوخ، شریر، ہوشیار، سیانا؛ فریبی۔

**چالاک دست** ماہر، ماہرِ فن، کاریگر، ہنرمند۔

**چالاکی** چستی؛ شرارت، فریب۔

**چالان** اند۔ ملزم کے خلاف عدالت میں دعویٰ؛ عدالت کی طرف سے طلبی کا حکم، مقدمے کے سلسلے میں تحریرات؛ فرد، فہرست، بیجک وغیرہ، پروانہ، پرمٹ۔

**چالش** زیرل۔امث۔ اچھی چال؛ خرام؛ جنگ، لڑائی؛ شان، شوکت؛ تمکنت۔

**چالک** زبرل۔صف۔ وہ ہاتھی جو آنکس نہ مانے، شریر ہاتھی؛ چال چلنے والا؛ رقص میں بھاؤ بتانے کا عمل۔

**چالو** وممع۔صف۔ چلتا ہوا، رواں؛ حرکت میں آیا ہوا؛ مروج، عام طور پر رائج۔

محاورہ: **چالو رکھنا** حرکت میں رکھنا، چلتا ہوا رکھنا۔

بول چال: **چالو کام** گھٹیا سطح کا کام؛ ناقص، انتہائی غیر معیاری کام، عارضی طور پر کیا گیا کام۔

**چالی** امث،ہ۔ بانس کا ٹھاٹھر۔ پاڑ پر کاریگر کے بیٹھنے کی جگہ۔

**چالیا** زیرل۔صف،ہ۔ چالباز، عیار، دغاباز، مکار۔

**چالیس** ی۔عدد۔ تیس اور دس، (ہندسوں میں) ۴۰۔

محاورہ: **چالیس قدم ساتھ آنا** کچھ دُور تک ساتھ جانا۔ عموماً جنازہ کے ساتھ جانے کو ایسا کہا جاتا ہے۔

**چالیسواں** شمار میں ۳۹ کے بعد کا؛ میت کی وہ فاتحہ جو عموماً انتقال کے ۴۰ دن سے پہلے منعقد ہوتی ہے۔

**چالیک** ی۔اند۔ گلی ڈنڈا کا ایک نام۔

**چام** (۱) اند،ہ۔ چمڑا؛ جانور کی دباغت کی ہوئی کھال، چمڑی؛ پوست۔

کہاوت: **چام پیارا نہیں کام پیارا ہے** وقعت اور مقبولیت خدمت سے ہوتی ہے صورت سے نہیں، خدمت میں عظمت ہے۔

**چام چڑک** چمگادڑ۔

**چام چوری** زناکاری۔ نیز چام چور زانی۔

**چام** (۲) اند۔ ہل کی جتائی سے بنی ہوئی کھیت کی نالی۔

**چام پُشپ** چھالیہ کا درخت۔

**چامہ** زبرم۔ (موسیقی) گیت، غزل یا ترانہ۔

**چانپ** ن غنہ۔امث۔ مصنوعی دانتوں کی کمانی۔ بکری یا مینڈھے وغیرہ کی ریڑھ کی ہڈی اور اُس کے آس پاس کا گوشت جو بہت لذیذ ہوتا ہے۔

**چانپا** ن مغ۔اند۔ گندھا ہوا آٹا، خمیر آٹا۔

**چانپنا** ن مغ، جزم پ۔ فعل متعدی۔ دبانا، بھینچنا، گوندھنا؛ اعضا کو دبانا؛ مسلنا؛ ملانا؛ جوڑنا؛ بھرنا، ٹھونسنا، گھسیڑنا۔

**چانتی** ن مغ۔امث۔ پھرکی دار نکیلا، مُہر کن کا آلہ جس سے حروف کے ذور کاٹے جاتے ہیں۔

**چانٹا** ن مغ۔اند۔ چپت جس کی آواز چٹاخ کی طرح نکلے؛ تھپڑ، دھول۔ نیز رک: چانٹ۔

محاورہ: **چانٹا جمانا** تھپڑ مارنا۔

**چانٹی** ن مغ۔امث۔ طبلے کے منڈے ہوئے چمڑے کے کناروں کا حاشیہ جس

پر اُنگلی سے ضرب لگائی جاتی ہے۔

**چانچی** ن مغ۔ امث۔ روغنی مٹی، روغن بھرے ہوئے مٹی کے برتن۔

**چاند** ن غنہ۔ اند۔ اجرامِ فلکی کا ایک سیارہ جو زمین کے گرد گردش کرتا ہے، قمر؛ کھوپڑی کی چھت۔ نیز چندیا۔

محاورہ: **چاند پٹنا** خوب مار کھانا، خوب جوتے پڑنا، نہایت زیر بار ہونا، نقصان اُٹھانا۔

کہاوت: **چاند پر تھوکا منہ پر آتا ہے** بے عیب کو عیب لگا کر یا کُھلے ہوئے کمال کا انکار کر کے انسان خود ہی بدنام ہوتا ہے یا بُرا سمجھا جاتا ہے۔

کہاوت: **چاند پر خاک (ڈالنے سے) نہیں پڑتی** اچھوں کو عیب نہیں لگ سکتا۔

**چاند پروانہ** پھلوں کے پودوں کا ایک کیڑا۔

**چاند پری** (مشاطگی) ماتھے پر دونوں طرف جمائی جانے والی ہلالی پٹیاں۔ رک: ببری۔

محاورہ: **چاند جڑا ہونا** غیر معمولی خوبیاں یا ہنر ہونا۔

محاورہ: **چاند چڑھانا** کوئی ایسا کام کرنا جس سے سبکی، شرمندگی یا بے عزتی ہو۔

کہاوت: **چاند چڑھے کُل عالم دیکھے** ظاہر بات کسی سے مخفی نہ رہتی، ظاہر بات پوشیدہ نہیں رہ سکتی۔

**چاند سا** نہایت حسین، بہت خوب صورت۔

**چاند کا ٹکڑا** نہایت حسین۔

کہاوت: **چاند کو بھی خدا نے داغ لگا دیا ہے** دُنیا میں کوئی شے بے عیب نہیں۔

**چاند رات** نئے مہینے کی پہلی رات، شب ہلال۔ عموی طور پر عید سے پہلے کی رات کے لیے مستعمل۔

**چاند گاڑی** وہ گاڑی جس میں خلائی ہواباز چاند کی سطح پر چلے۔

**چاند گرہن (گہن)** سورج اور چاند کے درمیان زمین کے آ جانے سے سورج کی روشنی چاند پر نہ پڑنا، خسوف۔

**چاند ماری** بندوق سے نشانے بازی کی مشق۔

**چاندا** ن مغ۔ اند۔ گول کھپرا، مچھلی کا پر؛ زاویہ پیما، نصف دائرے یا لاطینی حرف D کی شکل کا نشانات لگا ہوا اُقلیدسی آلہ۔

**چاندر** ن مغ، زبر د۔ اند۔ چاند کا، قمری، چاند سے درست کیا ہوا۔ جنگل میں زمین کا صاف کھلا قطعہ۔

**چاندر بھاگی** اگنی ویش کا ایک نام۔

**چاندرائن** ن غنہ، زبری۔ اند۔ ایک ہندوانی برت جو چاند کی چودھویں سے شروع ہوتا ہے۔ پہلے دن پندرہ لقمے کھائے جاتے ہیں اور ہر روز ایک لقمہ کم کرتے جاتے ہیں حتیٰ کہ نئے چاند کی رات کو کچھ نہیں کھایا جاتا اور پھر چاند کی چودھویں تاریخ تک ہر روز ایک لقمہ بڑھایا جاتا ہے۔

**چاندلا** ن مغ۔ اند۔ ماتھے کا جڑاؤ ٹیکا۔ ایک رسم جو شادی کے موقع پر ادا کی جاتی ہے، جس میں قریب ایک انچ قطر اور عام طور پر جڑاؤ زیور ماتھے پر لگایا جاتا ہے۔

**چاندلی** ن مغ، جزم د۔ امث۔ کھوپڑی، کاسۂ سر۔

**چاندن** ن مغ، زبر د۔ امث۔ قمری مہینے کا پہلا پندرھواڑہ، اُجالا پاکھ؛ چاند کی پھیلی ہوئی روشنی۔

**چاندنا** ن مغ، جزم د۔ اند۔ اُجالا؛ رونق، بہار، زیبائش؛ پہاڑی تیتر کی ایک قسم۔

محاورہ: **چاندنا پھیلنا** روشنی پھیلنا، اندھیرا دُور ہونا۔

محاورہ: **چاندنا کر دینا** سب مال اسباب چرا کر لے جانا اور کچھ بھی نہ چھوڑنا، صفایا کر دینا۔

**چاندنی** (۱) ن غنہ، جزم د۔ امث۔ چاند کی روشنی؛ فرش پر بچھانے کی اُجلی سفید چادر۔

محاورہ: **چاندنی پھیلنا** ہر طرف روشنی ہونا، رونق ہونا، آرائش و زیبائش ہونا؛ عیش میں بسر ہونا۔

محاورہ: **چاندنی دیکھنا** چاندنی رات میں (باغ کی یا کشتی میں سوار ہو کر دریا کی) سیر کو نکلنا، شب ماہ کی سیر کرنا۔

**چاندنی رات** قمری مہینے کی چودھویں سے سولھویں رات جب چاند پوری طرح روشن ہوتا ہے۔

کہاوت: **چاندنی میں شہد نہیں ہوتا** شہد کی مکھیاں چاندنی راتوں میں شہد بہت کھاتی ہیں، اس لیے اگر چھتہ اُتارا جائے تو شہد کم نکلتا ہے۔

**گُلِ چاندنی** ایک سفید پھول۔

**چاندنی** (۲) ن مغ، جزم د۔ امث۔ (سلوتری) گھوڑے کی ایک بیماری جو لقوے کی قسم کی ہوتی ہے اور اس میں گھوڑے کا نیچے کا جبڑا اکڑ جاتا ہے۔

**چاندنی زدہ** جو چاندنی کے مرض میں مبتلا ہو۔

**چاندوا** ن مغ۔ اند۔ شامیانہ، سائبان؛ مہتابی؛ شیشے کی ایک بندی یا ستارہ جو عورتیں ماتھے پر لگاتی ہیں۔

**چاندی** ن مغ۔ امث، ہ۔ چمک دار اور سفید قیمتی دھات، نقرہ؛ فضہ؛ بھرپور منافع، مثلاً: قلت سے نفع خوروں کی چاندی ہوگئی؛ ایک قسم کی چھوٹی روپہلی چھلکوں کی

مچھلی۔ چاندی کا میل چاندی صاف کرنے سے نکلنے والا کچرا؛ چاندی کا رنگ، خبث الفضہ۔

محاورہ: **چاندی کا پہرہ ہونا** اقبال مندی کا زمانہ؛ دولت مندی کا زمانہ ہونا، بہت امیر ہونا۔

محاورہ: **چاندی کاٹنا** خوب روپیہ پیدا کرنا، خوب مال کمانا۔

محاورہ: **چاندی کر دینا** سفید کر دینا؛ صفایا کر دینا؛ ختم کر دینا، تمبا کو کو جلا کر راکھ کر دینا۔

**چاندی کی جوتی** مالی مدد یا احسان کا دباؤ۔

کہاوت: **چاندی کی ریت نہیں سونے کی توفیق نہیں** نہ یہ ہو سکے نہ وہ، ایک کی رسم نہیں اور دوسرے کی استطاعت نہیں۔

محاورہ: **چاندی ہونا** بن آنا؛ مراد حاصل ہونا؛ عیش ہونا۔

**چانڈ** جزم ن۔اند۔ ستون، تھم، کھمبا، اڑواڑ کی بلی۔

**چانڈا** ن مغ۔اند۔ ہلالی شکل کا دستہ دار کفچہ جو کھنڈساری میں استعمال ہوتا ہے؛ کوّے کی چونچ کی شکل کا زرہانی کا اوزار۔

**چانڈنا** ن مغ، جزم ڈ۔فعل متعدی۔ سان رکھنا، دھار تیز کرنا۔

**چانڈو** ن مغ، ومع۔اند۔ ایک نشہ آور چیز جس سے افیون بنائی جاتی ہے۔ نیز چنڈو۔

**چانڈو باز** وہ شخص جو چانڈو پینے کا عادی ہو۔

**چانڈی** ن مغ۔اند۔ (کاشت کاری) بیائی کے لیے استعمال ہونے والا قیف نما نلوا۔

**چانک** ن غنہ۔امث، ہ۔ مُہر، ٹھپہ؛ ایک رسم جس میں اناج گاہنے کے بعد غلے کے ڈھیر پر اُپلے اس لیے رکھے جاتے ہیں تا کہ نظر نہ لگے۔ نیز چانگ۔

**چانکنا** کھلیان کو مہر بند کرنا؛ چپکانا، ٹھپا لگانا۔

**چانگلا** ن مغ، جزم گ۔اند، امث، ہ۔ بھلا چنگا، تندرست، توانا، فربہ، صحت مند؛ چلتا پُرزہ، چالاک، تیز، ہوشیار؛ خوشحال، کھاتا پیتا۔

**چانگیا** ن مغ، جزم گ۔اند۔ ہل کا نچلا حصہ جس میں پھار جُڑی ہوتی ہے۔

**چاو** وج۔امث، اند۔ وہ طلب اور خواہش جس کی دل کو لگن ہو، آرزو، اشتیاق، ارمان؛ دلچسپی، رجحان، شوق۔ نیز چاؤ۔

محاورہ: **چاؤ اُچھلنا** جذبۂ شوق کا اُبھرنا۔

محاورہ: **چاؤ بڑھانا** محبت پیدا کرنا، دوستی بڑھانا، خواہش بڑھانا، طلب میں اضافہ کرنا۔

**چاؤ بھاؤ** (کسی جذبے وغیرہ کا) اُبھار، جوش، زور شور۔

محاورہ: **چاؤ پورا ہونا** خواہش پوری ہونا؛ (مجازاً) لاڈ پیار ہونا۔

محاورہ: **چاؤ لگنا** کسی تمنا، اشتیاق یا ارمان کی ہر وقت دُھن لگی رہنا، دُھن سوار رہنا۔

محاورہ: **چاؤ میں آنا** کسی کا محبوب ہونا؛ کسی کے منہ لگنا۔

محاورہ: **چاؤ نکالنا** اپنی آرزو پوری کرنا، ہوس مٹانا۔

**چاوڑی** جزم و۔امث۔ گاؤں کا پنچایت گھر؛ تھانہ، چوکی، کوتوالی۔

محاورہ: **چاوڑی چڑھنا** تھانہ کچہری یا عدالت پہنچنا، تھانے میں فریاد کرنا، دعویٰ دائر کرنا۔

**چاول** زبر و۔اند۔ سفید نکیلے دانوں کا غلّہ جو دھان کے چھلکے میں سے نکلتا ہے، برنج۔ آٹھ خشخاش کے دانوں کے برابر وزن، رتی کا آٹھواں حصہ۔

محاورہ: **چاول بیٹھنا** چاولوں کا پکنے میں پچپچا ہو جانا، زیادہ نرم ہو جانا۔

کہاوت: **چاول کی کنی نیز کی انی** کچے چاول اور نیز کی نوک دونوں کا نقصان برابر ہے۔

**چاولی** زبر و۔امث۔ چھاج جس میں غلہ پھٹکتے ہیں۔

**چاہ(۱)** امث، ہ۔ خواہش، طلب؛ پیار، چاہنے کا عمل، لگاؤ۔

محاورہ: **چاہ اُٹھنا** محبت ختم ہو جانا، پاس ولحاظ نہ رہنا، بے مروتی ہونا۔

محاورہ: **چاہ آزمانا** محبت کا امتحان لینا، عشق کا پرکھنا۔

محاورہ: **چاہ بدنا** محبت کے عہد و پیمان کرنا، ٹوٹ کر عشق کرنا۔

کہاوت: **چاہ چماری چوہڑی سب نیچن کی نیچ** لالچ بہت بُری چیز ہے۔

**چاہنا** مرضی کا اظہار کرنا؛ محبت کرنا؛ مانگنا۔

**چاہ(۲)** اند، ف۔ کنواں؛ ایک کنویں سے سیراب ہونے والا زمین کا قطعہ۔

**چاہِ بابل** (عَلَم) بغداد کے پاس ایک پتلے منہ کا کنواں جس کی بابت عقیدہ ہے کہ اِس میں ہاروت و ماروت دو گمراہ فرشتے لٹکے ہوئے ہیں جنھیں ایک حسین عورت زہرہ نے بہکا لیا تھا اور انھوں نے اُس کو اسمِ اعظم بتا دیا تھا جس کے زور سے وہ آسمان پر چلی گئی۔

**چاہِ بیزن/ بیژن** فردوسی کے شاہنامے کے مطابق وہ کنواں جس میں افراسیاب نے رستم کے بھانجے بیزن کو اپنی بیٹی منیزہ سے محبت کی سزا میں قید کر دیا تھا۔

**چاہِ تاریک** اندھا کنواں، وہ کنواں جو قدیم زمانے میں قید خانے کا کام دیتا تھا۔

محاورہ: **چاہ جھکانا** آوارہ پھرنا، تھکا مارا پھرنا، دیوانہ وار پھرنا۔

**چاہِ ذقن** ٹھوڑی کا گڑھا، چاہِ غبغب، زنخدان۔

**چاہِ زمزم** کعبہ شریف کے نزدیک حرم کے اندر ایک چشمہ۔

محاورہ: چاہ سے نکلنا آزاد ہونا، قید خانے سے چھوٹنا، رہا ہونا۔

چاہِ غدار بہت بڑا اور بہت گہرا کنواں، ایسا کنواں جس کی تہہ کا پتا نہ چلے۔

چاہ کن (زبرک) کنواں کھودنے والا۔

چاہِ کنعاں (زبرک) (عَـلَـم) وہ کنواں جس میں حضرت یوسفؑ کو اُن کے بھائیوں نے قید کر دیا تھا جو ملکِ شام کے نواح میں واقع ہے۔ نیز چاہِ یوسف۔

چاہِ نخشب (زبرن، زبرش) وہ کنواں جس میں سے حسبِ روایت ابنِ مقنع کا بنایا ہوا مصنوعی چاند نکلتا تھا۔

چاہا (۱) اند۔ (مہرکنی) لکڑی کا دستہ جس پر نگینے کو جما کر گھسا جاتا ہے؛ ایک آبی پرندہ۔ نیز چہا۔

چاہا (۲) اند۔ طلب کیا ہوا، خواہش والا، پسندیدہ۔

فعل مرکب: چاہا جانا طلب رکھنا، خواہش رکھنا، توقع رکھنا یا کرنا۔

چاہا چاہی امث۔ وطن دوستی، حبّ الوطنی۔

چاہت زبرہ۔ امث، ہ۔ چاہنے یا چاہے جانے کا عمل، عشق، پریم، پیار، لگاؤ؛ خواہش، طلب۔

کہاوت: چاہت کی چاکری کیجیے، ان چاہت کا نام نہ لیجیے جو محبت کرے اس سے محبت کرنی چاہیے جو نہ کرے اس کے نزدیک بھی نہ جائیے۔

چاہک (۱) زبرہ۔ اند۔ چھوٹا گڑھا؛ گڑھا جو انسان کی گدی میں ہوتا ہے، نقرہ۔

چاہک (۲) زبرہ۔ صف۔ چاہنے والا، خواہش رکھنے والا، محبت کرنے والا، دوست، آشنا، یار۔

چاہنا جزم ہ۔ فعل متعدی۔ مرضی کا اظہار کرنا؛ محبت کرنا، پسند کرنا؛ مانگنا، طلب کرنا، خواہش کرنا۔

کہاوت: چاہنے کے نام سے گدھی نے کھیت کھانا چھوڑ دیا اگر کسی سے محبت ظاہر کی جائے تو وہ بھاگتا ہے اور عاشق کے نزدیک نہیں آتا۔

چاہی (۱) امث۔ صف۔ کنویں سے سیراب ہونے والی زمین۔

چاہی (۲) صف۔ چاہنے والا، عاشق، محبت کرنے والا۔

چاہیتا رک: چہیتا۔

چاہے ۔ مخاطب کو دو باتوں یا دو کاموں میں اختیار دینے یا ان دونوں کو ایک حکم میں داخل کرنے کے لیے مستعمل، دو متبادل کے موازنہ کے موقع پر۔

کہاوت: چاہے اِدھر سے ناک پکڑو، چاہے اُدھر سے بات ایک ہی ہے۔

کہاوت: چاہے اوڑھو چاہے بچھاؤ جو مرضی میں آئے کرو؛ اتنے میں کچھ نہیں ہو سکتا؛ ناکافی چیز کے لیے کہتے ہیں۔

کہاوت: چاہے جو رنگ رنگاؤ کھلے گا امووا چاہے جو کرو، ہر طرح سے بے زیب ہی رہے گا۔

فقرہ: چاہے جو ہو خواہ کچھ بھی حشر ہو، کیسا ہی برا انجام کیوں نہ ہو، کتنی ہی مصیبت کیوں نہ اُٹھانی پڑے۔

کہاوت: چاہے جیا جائے، لگی نہ چھوٹے محبت اور آشنائی سے باز نہیں آنا چاہیے۔ چاہے کچھ ہو۔

فقرہ: چاہے سیاہ کرو چاہے سفید تمھیں ہر طرح اختیار ہے، مختارِ کل ہو۔

کہاوت: چاہے کودوں دلا لے، چاہے منڈوا پسا لے جو کام مرضی ہے کرا لے۔ ایک وقت میں ایک ہی کام ہو سکتا ہے۔

چاؤ وج۔ امث۔ اند۔ رک: چاو۔

چاؤش ومع۔ اند، ت۔ جلوس کے آگے چلنے والا نقیب، منادی یا اعلان کرنے کے لیے بھیجا جانے والا سپاہی یا سوار۔

چائے ے۔ امث۔ ایک جھاڑی کی پھننگ پر سے توڑی جانے والی نرم پتیاں، ان پتوں کو سکھا کر اُن سے تیار کیا جانے والا جوش کردہ مشروب۔ نیز چا۔

چائے پانی ضیافت، خاطر تواضع؛ رشوت۔

محاورہ: چائے پانی کرنا خاطر مدارت کرنا، آؤ بھگت کرنا۔

چائے پوچی (وج) چائے کی کیتلی کا غلاف۔

چائے دانی چائے کی پتیاں اور جوش کیا ہوا پانی ڈال کر چائے تیار کرنے کا ٹونٹی دار ظرف؛ کیتلی۔

چائے روگ چائے کے پودوں کو لگنے والا کیڑا جو بہت نقصان پہنچاتا ہے۔

## چ۔ب

چبا زبرج، شدب۔ صف۔ دھار دار آلہ جس کی دھار بیچ میں سے گھس گئی ہو۔

چباکی زبرچ۔ اند۔ اُلو، چغد، بوم؛ بیوقوف، نادان، کم عقل۔

چبانا زبرچ۔ فعل متعدی۔ دانتوں سے پیسنا، جبڑے سے توڑنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ منہ پر آئی ہوئی بات کو ٹال جانا۔

محاورہ: چبا چبا کر باتیں کرنا رُک رُک کر، تامل کے ساتھ بولنا، کچھ بتانا کچھ نہ بتانا۔

چباون زبرچ، زبرو۔ اند۔ صف۔ غلے کا دانہ جو پوری طرح پک کر چبانے کے لائق ہو جائے۔

محاورہ: چبائی ہوئی ہڈی چچوڑنا ایک ہی بات کو بار بار دہرانا، لکیر کا فقیر ہونا،

فرسودہ باتوں کی رٹ لگائے رکھنا۔

**چڑ چڑ** زبرچ، زبرب۔امث نقلِ صوت، ہ۔ چبانے کی آواز۔

محاورہ: **چڑ چڑ بولنا** جلدی جلدی، لگاتار باتیں کرنا، باتیں ملانا۔

**چبک** زبرچ، زبرب۔امث، ہ۔ ٹیس، چمک، درد؛ بے چینی جو کسی جرم کے سر زد ہوجانے پر دل میں پیدا ہو، خلش۔

**چبکنا** (زخم کا) درد کرنا، ٹیسیں مارنا۔

**چبک** زیرچ، پیش ب۔امث۔ ٹھوڑی۔

**چبلا** زیرچ ب، شدل۔صف۔ غیر سنجیدہ انداز میں بے تکلفی برتنے والا؛ منہ لگنے، گستاخی کرنے والا۔ نیز (امث) **چبلی**۔فعل لازم: **چبلنا**۔

**چبلا پن** چھچھور پن، طفلانہ، متانت سے عاری انداز۔

**چبوترا** زبرچ، ومع، امذ۔ زمین سے ذرا اُٹھا ہوا پختہ فرش۔

محاورہ: **چبوترا چڑھانا** پولیس کے حوالے کرنا، کوتوالی کے چبوترے پر لے جانا، کوتوالی تک معاملے کو پہنچانا۔

**چبوتری** چھوٹا چبوترا۔

**چبوڑ** زبرچ، ومج۔امث، ہ۔ بیہودگی، بکواس؛ مذاق، ہنسی ٹھٹھہ یا چہل۔

**چبینا** زبرچ، ی۔امذ۔ شغلاً ٹھنگار نے کے لیے بھُنے ہوئے دانے، گری وغیرہ۔

**چبھانا** پیش چ۔فعل متعدی۔ داخل کرنا، گُھسانا، پیوست کرنا۔

**چبھکی** پیش چ، جزم بھ۔امث۔ ڈبکی، غوطہ۔

**چبھن** پیش چ، زبر بھ۔امث۔ جسم میں کسی نوکدار چیز کے بھونکے جانے گڑنے یا پھوڑے پھنسی کی وجہ سے پیدا ہونے والا درد، کھٹک۔

**چبھنا** پیش چ، جزم بھ۔فعل لازم۔ کسی نوکدار چیز کا جسم میں داخل ہونا؛ بھکنا؛ کسی بات کا ناگوار گزرنا یا کھٹکنا۔

**چبھونا** پیش چ، ومج۔فعل متعدی۔ گھونپنا، چھیدنا، گودنا، کسی نوکدار چیز کو کسی جگہ گُھسانا۔

## چ۔پ

**چپ** (۱) زبرچ۔ظرف مکان، ف۔ بائیں سمت، بایاں (ہاتھ، پاؤں وغیرہ)؛ دورنگی پتنگ؛ دورنگا کبوتر۔

**چپ دست** گھوڑا جس کی بائیں ٹانگ کا ٹخنہ سفید ہو، ایسا گھوڑا منحوس خیال کیا جاتا ہے۔

**چپ راست** فوجی پریڈ میں پکارے جانے والے الفاظ جن کے مطابق پریڈ کرنے والے بایاں دایاں قدم اُٹھاتے ہیں۔

محاورہ: **چپ غلط دینا** لہراتے ہوئے دوڑنا تاکہ تعاقب کرنے والا پکڑ نہ سکے، غچہ دینا۔

**چپ گرداں** (کیمیا) وہ بلوری قلم جس کی روشنی کا انعکاس قطب سے بائیں طرف ہو، اُلٹی گردش یا تاثیر رکھنے والا، راست گرداں کا نقیض۔

**چپ و راست** دایاں بایاں، دائیں بائیں، اِدھر اُدھر، چاروں طرف؛ قربت میں، صحبت میں، آس پاس۔

**چپ** (۲) زبرچ۔امث۔ پاؤں کی آواز، چاپ۔

**چپ** پیش چ۔امث، ہ۔ خاموشی، سکوت، منہ بند رکھنا؛ جو منہ سے کچھ نہ بولے، ساکت۔

کہاوت: **چپ آدمی اور بندھے پانی سے ڈرنا چاہیے** چپ کا آدمی شریر بھی ہوسکتا ہے۔ جیسے بند پانی فساد کا باعث ہے۔

فقرہ: **چپ آدھی مرضی** کوئی جواب میں خاموش رہے تو سمجھتے ہیں کہ وہ مان گیا ہے، الخاموشی نیم رضا۔

محاورہ: **چُپ باندھنا** خاموش ہو رہنا، نہ بولنا؛ جواب نہ بن پڑنا۔

محاورہ: **چپ پیر کا روزہ رکھنا** بالکل خاموش ہوجانا، منہ سے ایک لفظ نہ نکالنا۔

**چپ تعزیہ** آٹھویں محرم کا تعزیہ جو عموماً آٹھ ربیع الاول کو اُٹھایا جاتا ہے اور اس میں شریک سب لوگ خاموشی کے ساتھ چلتے ہیں نہ ماتم کرتے ہیں اور نہ کوئی نوحہ پڑھا جاتا ہے۔

**چُپ چاپ** خاموشی سے، چپکے سے، خفیہ طور سے۔ نیز **چپ چپاتے**۔

محاورہ: **چپ چپاتے نکل جانا** بغیر خبر کیے چل دینا یا فرار ہوجانا۔

**چپ چھنال** گُھنّی عورت، وہ فاحشہ عورت جو بظاہر پاک دامن ہو۔

محاورہ: **چپ رہ جانا** دیکھتے رہ جانا، حیران رہ جانا، ہکا بکا ہوجانا؛ گفتگو یا مباحثے میں جواب نہ بن پڑنا۔

محاورہ: **چپ سادھنا** خاموشی اختیار کرنا، بالکل خاموش ہوکر بیٹھ رہنا، کچھ نہ بولنا۔

مقولہ: **چپ سب سے بھلی** خاموش رہنے سے بہت سے عیب ڈھک جاتے ہیں، خاموش سے رہنے سے جھگڑا ہونے کے امکانات ختم ہوجاتے ہیں۔

**چپ شاہ کا روزہ** (بول چال) نہ بولنے کی قسم۔

**چپ کی داد** صبر کا پھل، ظلم کا انتقام نہ لینے یا نہ لے سکنے کی صورت میں ظالم کو ظلم کی سزا اور مظلوم کو صبر کا اجر۔

محاورہ: **چپ لگ جانا** بالکل خاموش ہوجانا، سکوت کی کیفیت طاری ہو جانا (بیشتر فکر یا حیرت کے مارے)۔

چپا(۱) زبر چ، شد پ۔ امذ، ہ۔ زمین کا بہت چھوٹا قطعہ، بالشت بھر زمین۔ نیز چپہ۔

چپا بھر ذراسی جگہ؛ تھوڑا سا۔

چپا(۲) زبر چ، شد پ۔ امذ۔ گلی پر ڈنڈا مارنا جب کہ وہ زمین پر ہو۔

چپا(۳) زبر چ، شد پ۔ امذ۔ اُلٹا، بایاں؛ اُلٹا ہوا، مڑا ہوا۔

چپاتی زبر چ۔ امث، ہ۔ توے پر پکائی ہوئی پتلی فطیری روٹی جسے پتلا کرنے اور پھیلانے کے لیے بار بار ہتھیلی کی ضرب لگاتے ہیں۔

محاورہ: چپاتی بڑھانا گندھے ہوئے آٹے کے پیڑے کو چکلے پر رکھ کر ہتھیلی یا بیلن سے بڑا کرنا۔

چپاتی سا پیٹ ایسا پیٹ جو پھولا ہوا یا آگے کو نکلا ہوا نہ ہو، پچکا ہوا کمر سے لگا ہوا پیٹ (خواہ فاقہ کشی کے باعث خواہ نزاکت کے سبب)۔

محاورہ: چپاتی سا پیٹ لگ جانا بیماری یا فاقہ کشی کے باعث پیٹ کا نرم ہو کر کمر سے لگ جانا۔

چپاولی زبر چ، جزم و۔ امث۔ صف۔ ایک جنگی چال، جھکائی یا دھوکا دے کر غیر متوقع سمت میں وار کرنا۔ نیز چپاولی لڑائی۔

چپت(۱) زبر چ، زبر پ۔ امذ۔ کھلے ہاتھ کی ضرب جو منہ پر لگائی جائے۔

محاورہ: چپت رسید کرنا تھپڑ مارنا۔

چپت(۲) زبر چ، زبر پ۔ امث۔ زنانہ ہم جنسی فعل۔

چپت باز چپتی کھیلنے والی؛ طبق زن۔

چپتی عورت کی عورت کے ساتھ ہم بستری؛ ساحقہ کرنے والی عورت۔

چپت(۳) زبر چ، زبر پ۔ امث۔ دو برابر کی موٹائی کے تختوں کو باہم جوڑنا۔ وصلی جوڑ کا نقیض۔

چپٹا زبر چ، جزم پ۔ صف۔ ہموار، مسطح، جس میں گڑھا یا اُبھار نہ ہو؛ چوڑا، چکلا، پھیلا؛ کم گہرائی والا، اُتھلا؛ پچکا، دبا ہوا، مثلاً: چپٹی ناک۔

چپٹا زیر چ، جزم پ۔ صف۔ چیپ دار، چپکنے یا چمٹنے والا۔

چپٹی زبر چ، جزم پ۔ امث، ہ۔ عورتوں کا باہم فرج سے فرج لڑانے یا گھسنے کا عمل، مساحقت، طبق، طبق زنی۔ نیز چپتی۔

چپٹی زیر چ، جزم پ۔ امث۔ ہڈی یا لکڑی کا پتلا سا کنارہ یا پچر۔

چپچپا زیر چ، جزم پ۔ صف، ہ۔ چپکنے والا، لیس دار۔

چپچپاہٹ لیس، چیپ۔

فعل لازم: چپچپانا چپکنا، لیس دار ہونا۔

چپچپانا پیش چ، جزم پ، پیش چ۔ فعل متعدی۔ گول مول بات کرنا؛ نہایت خاموشی سے انجام دینا۔

چپخ زیر چ، شد زبر پ۔ صف، ہ۔ ایک قسم کی ابابیل؛ پچکا ہوا؛ لاغر، دُبلا، پچک۔

محاورہ: چپخ سا منہ نکل آنا بہت دُبلا ہو جانا، لاغر ہو جانا، منہ سوکھ جانا۔

چپخا زیر چ، جزم پ۔ امذ۔ نر شکرا۔

چپراس(۱) زبر چ، جزم پ۔ امث۔ باوردی ملازم، چوکیدار، چوبدار وغیرہ کی کمر پٹی؛ ایک کاندھے پر سے دوسری بغل کے نیچے تک لٹکائی جانے والی چوڑی رنگین پٹی؛ چپراسی کا منصب یا کام۔ نیز چپڑاس۔

محاورہ: چپراس پہننا یا لگانا چپراسی کا عہدہ حاصل کرنا؛ کسی کو چپراسی لگوانا۔

چپراس گیری/ چپراسی وہ شخص جو چپراس پہنے، چوکیدار، ہرکارہ، افسر یا حاکم کا پیش خدمت۔ (امث) چپراسن۔

چپراس(۲) زبر چ، جزم پ۔ امث۔ کشتی کا ایک داؤ؛ ران کے نیچے کا گوشت۔

چپرانا زبر چ، جزم پ۔ فعل لازم۔ چبا چبا کر باتیں کرنا؛ دڑ بڑانا، جھوٹا بنانا؛ جھٹلانا۔

چپرنا زبر چ، جزم پ۔ فعل لازم۔ بھاگ جانا؛ بے وقوف بنانا، دوست بن کر چپکے چپکے سے کسی کو لوٹنا کھسوٹنا۔

چپڑ زبر چ، زبر پ۔ صف۔ سفلہ، کمینہ۔

چپڑ خندی (زبر چ، زبر پ، جزم ڑ، زبر خ، جزم ن) بیہودہ باتیں کرنے والی چلبلی عورت، مردوں سے ہنسی مذاق کرنے والی بے باک، ہوائی دیدہ عورت۔

چپڑ غٹو (زبر غ، شد ٹ، و مع) بے سدھ، بے بس، حواس باختہ؛ اوٹ پٹانگ، بدتمیز، بے ڈھنگا۔

چپڑ قناتی (زبر ق) کم مرتبہ، کمینہ، ذلیل؛ خوشامدی، بازاری آدمی۔

چپڑ زبر چ، شد زبر پ۔ امذ۔ اُستر کاری کا ٹکڑا جو اچھی طرح چپکا نہ ہو اور اُکھڑ جائے۔ تپڑ، پپڑی۔

چپڑ پیش چ، زبر پ۔ امث۔ کسی کو خوش کر کے مطلب نکالنے کے لیے خوشامد کرنے کا عمل؛ نرم یا چکنا بنانے کی ترکیب۔

محاورہ: چپڑ میں آنا خوشامد سے متاثر ہونا؛ باتوں میں آ جانا۔

چپڑا زبر چ، جزم پ۔ امث، ہ۔ صاف کی ہوئی لاکھ؛ لال رنگ کا گندگی کا کیڑا۔

محاورہ: چپڑا کر دینا بالکل تباہ و برباد کر دینا۔

چپڑا زیر چ، جزم پ۔ امذ، ہ۔ آنکھ کا میل یا کیچڑ؛ وہ شخص جس کی آنکھوں میں میل یا کیچڑ بھری رہتی ہو۔

**چپڑا** پیش چ، جزم پ۔ صف۔ گھی یا تیل لگا کر چکنا کیا ہوا۔ **چپڑی** مثال: **چپڑی روٹی** جس پر گھی مَلا گیا ہو۔

**چپڑنا** گھی یا تیل ملنا، چکنا کرنا۔

کہاوت: **چپڑی اور دو دو** دوہرا فائدہ، عمدہ بھی اور زیادہ بھی، حسب منشا بھی اور بکثرت بھی۔

**چپڑاس** زبر چ، جزم پ۔ رک: چپراس۔

**چپڑ چپڑ** زبر چ، زبر پ، جزم ڑ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ منہ کھول کر ناشائستگی سے چبانے کی آواز۔

محاورہ: **چپڑ چپڑ باتیں کرنا** بے سوچے سمجھے گفتگو کرنا؛ بغیر ادب و لحاظ کے باتیں کرنا؛ بک بک کرنا۔

**چپقلش** زبر چ، جزم پ، زبر ق، زیر ل۔ امث، ف۔ تکرار؛ جھگڑا، مُچیٹا۔
(اصلاً: ترکی زبان میں چپقلش بمعنی تلوار کے دو دو ہاتھ)۔

**چپک** زبر چ، زبر پ۔ امث۔ تپک، کھٹک؛ ٹیس۔

**چپک** زیر پ، شد زبر پ۔ امث۔ ایک قسم کی چمگادڑ جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ رات کو بکریوں کا دودھ پی جاتی ہے۔

**چپک** پیش چ، زبر پ۔ امذ۔ تمباکو نوشی کا پائپ یا نلکی۔

**چپکا** پیش چ، جزم پ۔ صف، ہ۔ خاموش، بے آواز، چپ، ساکت، آہستہ۔

**چپکانا** زیر چ۔ فعل متعدی۔ کسی شے کی سطح پر لیس دار مادے، گوند یا لئی وغیرہ لگا کر دوسری چیز کی سطح سے ملانا تاکہ دونوں ایک دوسرے سے چسپیدہ ہو جائیں؛ پیوست کرنا، جوڑ ملانا، پھٹے ہوئے کو جوڑنا؛ وابستہ کرنا؛ (فقرہ وغیرہ) چُست کرنا، جڑنا۔ نیز **چپکنا**۔ (صف) **چپکو، چپکواں، چپکیلا**۔

**چپکاؤ** زیر چ، جزم پ، ومع۔ صف۔ چپکا دینے والا، جس میں چپکانے دینے کی صلاحیت ہو۔

**چپکن** زبر چ، جزم پ، زبر ک۔ امث، ہ۔ سینہ کشادہ، بے گریبان لٹکتی ہوئی آستین کی اچکن جو بائیں جانب پسلیوں پر ہلالی شکل میں کھلی ہوتی ہے اور بغلوں کے نیچے سلائی نہیں ہوتی، بٹن کی جگہ ڈوری یا بند ہوتے ہیں۔

**چپکی** پیش چ، جزم پ۔ امث، ہ۔ خاموشی، سکوت۔

محاورہ: **چپکی سادھنا** خاموشی اختیار کرنا، چپ رہنا، منہ سے بالکل نہ بولنا۔

محاورہ: **چپکی لگنا** خاموشی کا عالم طاری ہو جانا، زبان بند ہو جانا؛ جواب نہ بن پڑنا؛ شرم یا جھینپ سے کچھ نہ کہہ سکنا۔

**چپکے** پیش چ، جزم پ۔ امث۔ چپکا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت، چپ، خاموش؛ خاموشی سے، خبر کیے بغیر۔

**چپکے چپکے** خاموشی سے، چھپ کر، بغیر اطلاع و اعلان کے، پوشیدہ طور پر۔

متعلق فعل: **چپکے سے** خاموشی سے، پوشیدہ طور پر، لوگوں کی نظروں سے بچ کر، بہت آہستہ سے، چوری چھپے، چرچا کیے بغیر۔

**چپل** (۱) زبر چ، زبر پ۔ صف۔ شوخ، شریر؛ چالاک (اپنے فن کا کام میں)، تیز دست، ہوشیار۔ نیز **چپلتا**۔

**چپلائی** چنچل پن، شوخی، شرارت۔

**چپل** (۲) زبر چ، زبر پ۔ صف۔ غلیظ، میلا، گندہ، ناپاک؛ گھناؤنا، وحشیانہ۔

**چپل** زبر چ، شد زبر پ۔ امث، ہ۔ پاؤں کا کھلے پنجے اور کھلی ایڑی کا پہناوا جس کی بہت سے شکلیں ہیں۔ نیز **چپلی** چھوٹی چپل۔

**چپل/چپلی کباب** (کھاجا) بڑے گوشت کا مسالے دار تلا ہوا چپٹا کباب جس کے مسالے میں انار دانہ، دھنیا، پیاز وغیرہ نیز آٹا اور انڈہ شامل ہوتا ہے۔

**چپن** زبر چ، شد زبر پ۔ امذ، ہ۔ ہانڈی کا ڈھکن، سرپوش۔

**چپنی** زبر چ، جزم پ۔ امث، ہ۔ گھٹنے کے سامنے کی چپٹی ہڈی؛ کان کا وہ چھوٹا حصہ جو سوراخ کے سامنے ہوتا ہے؛ طشتری، چھوٹی رکابی۔

محاورہ: **چپنی چاٹ کر گزارن کرنا** نہایت صبر اور قناعت میں گزارا کرنا، جو میسر ہو اس میں گزر بسر کرنا۔

محاورہ: **چپنی میں چون لیے پھرنا** پریشان حال ہونا، بے گھر بار ہونا، غیر شادی شدہ ہونا۔

**چپو** زبر چ، شد ب، ومع۔ امذ۔ کشتی کھینے کا ڈنڈا، پتوار۔

**چپوپیرا** (حیوانیات) چپٹے پیروں کا آبی جانور۔

**چپوٹا** زبر چ، ومج۔ امث، ہ۔ تھپڑ، دھت، چانٹا۔

**چپوٹی** زبر چ، ومج۔ امث، ہ۔ سر ڈھکنے کی معمولی پگڑی، پرانی یا گھٹیا قسم کی ٹوپی جس حجم میں چھوٹی ہو۔

**چپوللو** زبر چ، شد پ، ومج، زبر ل، شد ل، ومج۔ امث۔ مطلب نکالنے کی خوشامدانہ باتیں، جھوٹی تعریف، خوشامد۔

**چپی** زبر چ، شد ب۔ امث۔ آرام پہنچانے کی غرض سے سر یا جسم کی مالش۔ نیز **مُکی چپی**۔

**چپی** زیر چ، شد ب۔ امث۔ (تعمیرات) ستون کی لمبان میں بنی ہوئی اُبھری دھاری۔ جمع: **چپیاں** عمودی اُبھار۔

**چپی** پیش چ، شد ب۔ امث، ہ۔ خاموشی۔

**چپیٹ** (۱) زبر چ، ے۔ امث۔ رپٹواں تصادم، کسی تیز رفتار چیز سے ٹکراؤ۔ نیز **چپیٹا۔ جھپیٹ لپیٹ**۔

**چپیٹ** (۲) زبر چ، ے۔ امث، ہ۔ نقصان، ٹوٹا، صدمہ، آفت؛ دھکا؛ تھپڑ، کھلا ہاتھ۔

محاورہ: **چپیٹ کھانا** صدمہ اُٹھانا، نقصان سہنا۔

**چپکنا** زبرچ، ے، جزم ک۔ فعل متعدی۔ چپکانا، مُنڈھنا، لگانا (مجازاً: صرف الزام وغیرہ کے لیے)۔

**چپال** زبرچ۔ امث۔ دلدل میں گھری ہوئی زمین۔ نیز چپھال۔

## چ۔ت

**چت(۱)** زیرچ۔ صف، ہ۔ سیدھا، پیٹھ کے بل لیٹا ہوا، اُفقی طور پر پڑا ہوا؛ سیدھے رُخ گرنے والا، پٹ کا اُلٹ؛ کشتی میں ہارا ہوا، جس کے شانے زمین پر ٹک جائیں۔

کہاوت: **چت بھی میری، پٹ بھی میری** ہر طرح اپنا مطلب نکالنے اور اپنے موافق بات طے کرانے کا اہتمام، ہر طرح اپنا فائدہ۔

محاورہ: **چت پٹ ڈالنا** سکہ وغیرہ اُچھال کر کسی بات کا فیصلہ کرنا، ٹاس کرنا۔

محاورہ: **چت پڑنا** شکست خوردہ ہونا، بے بس ہونا؛ بے سہارا ہونا، مات کھانا۔

محاورہ: **چت کرنا** سیدھا لٹانا، اس طرح زمین پر پاکہیں اور ڈالنا کہ سینہ اُوپر کی طرف رہے اور کمر زمین کی طرف، پشت کے بل لٹانا؛ پچھاڑنا، شکست دینا؛ بازی جیت لینا۔

محاورہ: **چت لگانا** (پیراکی) پانی پر پیٹھ کے بل ساکت لیٹ جانا۔

**چت (۲)** زیرچ۔ اند، ہ۔ سوچ، خیال؛ من، دل، نیت، شعور، ضمیر۔

محاورہ: **چت اُچٹنا** دل بیزار ہونا، جی نہ لگنا؛ طبیعت ہٹ جانا۔

محاورہ: **چت ہٹانا** خیال یا دھیان کو منتشر کرنا، دل ڈانواں ڈول کر دینا۔

محاورہ: **چت بھنگ ہونا** بدحواس ہونا؛ ہوش و حواس کھو بیٹھنا، اوسان گم ہونا۔

محاورہ: **چت پر چڑھنا** من موہ لینا، دل پر نقش ہونا، تصور میں جمنا۔

**چت تاپ** غم و الم، دُکھ درد، تکلیف و رنج۔

محاورہ: **چت چرانا** فریفتہ ہونا، دل لبھانا۔

**چت چڑھا** دل میں سمایا ہوا، دل و دماغ پر مسلط۔

محاورہ: **چت چڑھنا** دل میں سمانا، دل کو بھا جانا، پسند آ جانا۔

**چت چور** دل چُرانے والا محبوب۔

محاورہ: **چت دھرنا** توجہ دینا، دھیان دینا، خیال رکھنا، یاد رکھنا۔

محاورہ: **چت سٹنا** خیال چھوڑ دینا، بھول جانا۔

محاورہ: **چت سے اُترنا** یاد نہ رہنا، دھیان سے اُترنا، خیال نہ رہنا؛ نظروں میں حقیر ہو جانا، بے قدر ہونا۔

محاورہ: **چت کرنا** ارادہ کرنا۔

محاورہ: **چت لگانا** محبت کرنا، جی لگانا، دل لگانا؛ دل لگا کر کوئی کام کرنا، توجہ دینا، دھیان دینا۔

**چت لگن** دلرُبا، لبھانے والا۔

**چت (۳)** زیرچ۔ امث۔ داغ، دھبہ، نگینے کا عیب۔

**چت پت** (زیرپ) دھبے والا، داغ دار؛ میلا، گندا۔

محاورہ: **چت پت کرنا** (لکھتے وقت کاغذ پر) دھبے ڈالنا؛ (کاپی وغیرہ کو) خراب کرنا، میلا یا گندہ کرنا۔

محاورہ: **چت پت ہونا** لت پت ہونا، آلودہ ہونا۔

**چتا** زیرچ۔ امث، ہ۔ ہندوؤں کے مُردے کو پھونکنے کے لیے تیار کیا جانے والا لکڑیوں کا آلاؤ یا چُنا ہوا چبوترا۔

**چتارو ہن** بیوہ عورت کا ستی ہونے کے لیے چتا پر چڑھنا۔

**چتا(۱)** زیرچ، شدت۔ اند۔ (شمشیرزنی) بغل کے نیچے پہلو پر وار۔

**چتا(۲)** زیرچ، شدت۔ اند۔ روشن، صاف، سفید، براق؛ (مجازاً) چاندی کا روپیہ۔

**چتار** زیرچ۔ اند۔ مصور، نقاش۔ اصلاً: چتر کار۔

محاورہ: **چتار لینا** عکس لینا، تصویر اُتارنا، نقش کر لینا۔

فعل متعدی: **چتارنا** تصویر بنانا۔

**چتانا** زیرچ۔ فعل متعدی، ہ۔ سمجھانا، ہوشیار کرنا، یاد دلانا۔

**چتاونی** نصیحت، آگاہی، تنبیہ؛ یاد دہانی۔

**چتانگ** زیرچ، ن غنہ۔ صف۔ اند۔ وہ شخص جو چت پڑا ہو۔

**چتر** زبرچ، جزم ت۔ اند، ہ۔ چھتر، سائبان؛ راجاؤں امیروں کے سر پر سائے یا شان کے لیے چھائی جانے والی چھتری۔ نیز **چترِ شاہی**۔

**چتر توغ** (وغ) طرے دار علم جس کی شکل گائے کی دُم کی طرح گپھے دار ہوتی تھی۔ نیز **چتر توق**۔

محاورہ: **چتر چھانا** سایہ کرنا، سائبان تاننا۔

**چتر مر** (لیٹا زیر، جزم ت) سانپ کی چھتری، کھمبی۔

**چتر** زبرچ، پیش ت۔ چالاک، ہوشیار، دانا، پھرتیلا، ماہر، عقل مند۔

**چترپن** ہوشیاری، چالاکی۔

**چتر چالاکی** ہوشیاری، تیزی، طراری۔

**چتر** زیرچ، جزم ت۔ اند۔ تصویر، نقش و نگار، عکس، داغ، دھبا، نشان؛ چمکیلا، صاف، بھڑکیلا۔

چتر شالا نگار خانہ، تصویر خانہ۔

چترا زیر چ، جزم ت۔ امث۔ داغ دار، دھبے والا؛ نیز ستاروں کی ایک منزل کا نام۔

چترانا زبر چ، جزم ت۔ فعل متعدی۔ ہوشیار و چالاک بننا۔

چترانا زیر چ، جزم ت۔ فعل متعدی۔ تصویر بنانا، تصویر کشی کرنا۔

چترانت زبر چ، پیش ت، جزم ن۔ صف۔ چاروں کونوں تک پھیلایا ہوا، دُنیا پر محیط۔

چترانگا زبر چ، جزم ت، جزم ر، زبر ا، ن غنہ۔ صف۔ چار اعضا حصوں یا شعبوں والا۔ نیز چترنگی (اصلاً: چترانگی)۔

چترائی زبر چ، جزم ت۔ امث، ہ۔ تیزی، چالاکی، ہوشیاری، دانائی، ہنر مندی؛ (طنزاً) عیاری و حیلہ سازی۔

چتر بھدرا زبر چ، پیش ت، زبر بھ، جزم د۔ امذ۔ چار نیک مقاصد۔ اُسوۂ چہارگانہ (دھرم ''نیکی''، کام ''مسرت''، ارتھ ''دولت'' اور مکش ''نجات'') کی تلاش۔

چترنا زیر چ، زبر ت۔ فعل متعدی۔ تصویر کھینچنا، نقش بنانا، تصویر بنانا۔

چترنگا رک: چترانگا۔

چترنگی زیر چ، جزم ت، زبر ر، ن غنہ۔ صف۔ کئی رنگوں کا، بوقلموں؛ بہت قابل (آدمی)؛ عیار، چالاک۔

چتروید زبر چ، جزم ت، ے۔ مذ، ہ۔ ہندو مذہب کے چار مقدس وید: رگ وید، سام وید، یجروید اور اتھروید۔

چترویدی پنڈت جو چاروں وید پڑھے ہوئے ہو۔

چتری زبر چ، جزم ت۔ امث۔ ایک وبائی کیڑا جو فصلوں کو بہت نقصان پہنچاتا ہے۔

چتکبرا زیر چ، جزم ت، زبر ک، جزم ب۔ صف، ہ۔ سیاہ و سفید، دو رنگا، ابلق۔ (امث) چتکبری۔

چتکبری سنڈی ایک فصلی کیڑا جو گنے کی فصل کو لگتا ہے اور اُس میں سرخ داغ پڑ جاتے ہیں، عموماً اس قسم کے گنے کو کانا کہا جاتا ہے۔

چتلا زیر چ، جزم ت۔ صف۔ چتی دار، جلد یا کھال وغیرہ جس پر سفید بندکیاں ہوں۔

چتنا زیر چ، جزم ت۔ ہ۔ (تصویر کشی) دیکھنا، نظر ڈالنا؛ نقش و نگار یا تصویر بنانا، ظاہر کرنا۔

چتوڑا زیر چ، ولین۔ امذ۔ کونج، سرخاب کی ایک بڑی قسم۔

چتون زیر چ، جزم ت، زبر و۔ امث، ہ۔ تیوری، نظر، نگاہ؛ دیکھنے کا عمل۔

محاورہ: چتون بدل جانا برتاؤ میں فرق آ جانا، نگاہ پھر جانا۔

محاورہ: چتون بدلنا برتاؤ میں فرق لانا، مختلف انداز اور ڈھنگ اختیار کرنا، تیوری پر بل ڈالنا۔

محاورہ: چتون بگڑنا چہرے پر غصے یا نفرت کے آثار ظاہر ہونا، غضب ناک ہونا، طیش میں آنا۔

محاورہ: چتون بنانا تیوری چڑھانا، ناگواری کا اظہار کرنا، بے نیازی برتنا، بے رُخی سے کام لینا۔

محاورہ: چتون چرانا شرمندہ ہونا، آنکھیں چرانا۔

محاورہ: چتون سے ٹپکنا تیوروں سے ظاہر ہونا، چہرے یا نظروں سے دلی کیفیت کا اظہار ہونا۔

محاورہ: چتون سیدھی نظر آنا مزاج ٹھیک ہونا، بدمزاجی کے آثار نہ ہونا۔

محاورہ: چتون لڑنا نظر پڑنا یا ملنا، نظر ملائے رکھنا، آنکھوں کے سامنے آنا؛ کسی چیز کو تاکنا یا دیکھتے رہنا۔

چتی زیر چ، شدت۔ امث، ہ۔ مہین داغ، دھبا، بندی، بندکی؛ پرزہ، ریزہ؛ سانپ کی ایک قسم جس پر مہین دھبے ہوتے ہیں۔

محاورہ: چتی پڑنا نشان پڑنا۔

چتی چتی ٹکڑے ٹکڑے، پرزے پرزے۔

محاورہ: چتی چیت کرنا ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پرزے کرنا، پھاڑ ڈالنا، ریزہ ریزہ کرنا۔

چتی دار دھبے دار، داغ دار۔

محاورہ: چتی لانا نشان پڑنا (خصوصاً زخم کا)۔

محاورہ: چتی لگنا نشان پڑ جانا، ہلکا داغ لگنا؛ (روٹی وغیرہ کا) پک جانا۔

چتی منگل وہ گھوڑا جس کے سر، گردن، سینہ، پاؤں اور دُم پر سفید نشان ہوں۔ اِسے مبارک خیال کیا جاتا ہے۔

چتیرا زیر چ، ے۔ امذ، ہ۔ قلم سے برتنوں وغیرہ پر نقش و نگار بنانے یا کھودنے والا۔

چتھا پیش چ، شد تھ۔ صف، ہ۔ زخمی، پٹا ہوا (بٹیر وغیرہ کے لیے)؛ نُقلِ محفل: جس کا مذاق اُڑایا جائے۔ (مث) چھتی۔

محاورہ: چتھا بنانا کسی کی برائی کر کے ذلیل کر دینا، فضیحت کرنا، رُسوا کرنا۔

چتھاڑ زیر چ۔ امث۔ چیتھڑے اُڑانا، چیر پھاڑ کرنا۔ پُرزے اُڑانے، سخت تنقید کرنے، بخیے اُدھیڑنے والا۔ فعل متعدی: چھتاڑنا۔

محاورہ: چتھاڑ بنانا پھاڑنا، ٹکڑے ٹکڑے کر دینا، لکھنا، کاغذ پر لکیریں ڈالنا۔

محاورہ: چتھاڑ ڈالنا ذلیل و رُسوا کرنا، ننگا کرنا، لتاڑنا، عیب ظاہر کرنا، چیتھڑے اُڑانا۔

محاورہ: **چھاڑ مچنا** اعتراضوں، نکتہ چینیوں یا حملوں کی بھرمار ہونا، کسی چیز، شخص یا عزت آبرو وغیرہ کے چیتھڑے اور پرزے اُڑائے جانا، آوازے کسنا۔

محاورہ: **چھاڑ میں پڑنا** جھگڑے میں پڑنا، اُلجھنا۔

محاورہ: **چھاڑ ہونا** شکست ہونا، پسپا ہونا، تباہ ہونا؛ تنقید کا نشانہ بنایا جانا، نکتہ چینی کی زد میں آنا۔

**چھتل** پیش چ، زبر تھ۔امذ۔ مسخرا، ظریف، ہنسانے والا۔

**چیتھڑا** زیر چ، جزم تھ۔امذ۔ بوسیدہ کپڑے کا ٹکڑا، دھجی، پرزہ، لیرا؛ پھٹا ہوا۔

**چیتھڑے** زیر چ، جزم تھ۔امذ۔ چیتھڑا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **چیتھڑے اُڑانا** غارت کر دینا، بری طرح پسپا کر دینا، تباہ و برباد کر دینا، ذلیل و خوار کر دینا۔

محاورہ: **چیتھڑے لگانا** پھٹے پرانے کپڑے پہننا، کپڑوں میں پیوند لگانا۔

محاورہ: **چیتھڑے لگنا** نہایت غریب ہو جانا، پھٹے پرانے کپڑے پہننے لگنا۔

محاورہ: **چیتھڑے لینا** آڑے ہاتھوں لینا، درست کرنا، ٹھیک بنانا۔

**چیتھڑیا** زیر چ، زبر تھ، جزم ڑ۔صف۔ پھٹے پرانے کپڑے پہنے ہوئے، پھٹے حال۔

## چ۔ٹ

**چٹ (۱)** زبر چ۔امث۔ کسی سطح پر سے اُکھڑا ہوا روغن، مسالے یا چینی وغیرہ کا ٹکڑا؛ آتشک کا دانہ یا آبلہ۔

**چٹ (۲)** زبر چ۔امث۔ فوراً، جلدی سے، اسی دم، یک بیک۔

**چٹ پٹ** فوراً، اُسی وقت، موقع پر، ترنت۔ نیز جھٹ پٹ۔

محاورہ: **چٹ پٹ ہونا** یک بیک بغیر کسی طویل بیماری کے مر جانا۔

کہاوت: **چٹ منگنی پٹ بیاہ** کسی کام کو جلد سے جلد کرنے کے موقع پر بولتے ہیں۔

**چٹ (۳)** زبر چ۔امث۔ نقلِ صوت۔ چٹاخے کی آواز؛ چٹخنے کی آواز، ٹوٹنے کی آواز۔

**چٹ (۴)** زبر چ۔امث۔ ندارد، غائب، ختم؛ بطور جزو دوم، عموماً صفا کے ساتھ برائے تاکید مزید مستعمل، مثلاً: صفا چٹ بالکل غائب (داڑھی مونچھ کے لیے مستعمل)۔

محاورہ: **چٹ کرنا** سب کا سب نگل جانا، ہضم کر جانا؛ ضائع کر دینا، اُڑا دینا، لٹا دینا۔

**چٹ** زیر چ۔امث،ہ۔ کاغذ کا سادہ ٹکڑا یا پرچہ؛ کاغذ کی وہ پرچی یا پرزہ جس پر کوئی ہدایت، تفصیل یا اطلاع درج ہو؛ تعارفی یا سفارشی چٹھی۔ انگریزی: Chit۔

**چٹا (۱)** زبر چ، شدٹ۔امذ۔ اُوپر تلے چنی ہوئی اشیا، اینٹیں وغیرہ۔

**چٹھا** مرتب انبار۔

**چٹا (۲)** زبر چ، شدٹ۔امذ۔ ریشم کا نہایت باریک بٹا ہوا دھاگا۔

**چٹا (۳)** زبر چ، شدٹ۔امذ،ہ۔ داغ، نشان؛ سرخ دھبے جو جسم پر جلدی یا خون کی خرابی سے پڑ جاتے ہیں؛ الزام، تہمت، بہتان۔

**چٹا** زیر چ، جزم ٹ۔صف،ہ۔ سفید، صاف، اُجلا (عموماً گورا کے ساتھ)۔ نیز چٹی۔

**چٹا (۱)** پیش چ، شدٹ۔امذ۔ بالوں کا جوڑا۔

**چٹا** پیش چ، شدٹ۔امذ۔ سگار، چرٹ۔

**چٹا پٹی (۱)** زبر چ، زبر پ۔امث۔ ایک آتش بازی؛ چھوٹے پٹاخوں کی لڑی جو چڑ پڑ کی آواز نکالتے ہیں۔

**چٹا پٹی (۲)** زبر چ، زبر پ۔صف۔ کئی طرح کے رنگوں میں یا رنگین پٹیوں سے بنا ہوا پردہ یا فرش وغیرہ۔

**چٹا پٹی (۳)** زبر چ، زبر پ۔امث،ہ۔ نہایت پُھرتی اور تیزی، دھڑا دھڑی اور مارا ماری کی کیفیت؛ موت پر موت، مسلسل اور پے در پے موتیں۔

محاورہ: **چٹا پٹی پڑنا** بہت زیادہ لوگوں کا مرنا، وبائے عام پھیلنا۔

محاورہ: **چٹا پٹی ہونا** کثرت سے اموات ہونا، چلا چلی کا بازار گرم ہونا۔

**چٹاخ (۱)** زبر چ۔امث۔ نقلِ صوت،ہ۔ پٹاخ کی آواز؛ اُنگلیاں چٹخانے کی آواز۔ نیز چٹاخا۔

**چٹاخ پٹاخ** پے در پے، دبادب، تڑاق پڑاق؛ بوسے بازی۔

محاورہ: **چٹاخ پٹاخ کرنا** بلا تکلف حاضر جوابی اور شوخی کے ساتھ تڑتڑ بولنا؛ شوخی اور ناز و انداز دکھانا؛ بوسے لینا۔

**چٹاخ (۲)** زبر چ۔امث۔ داغ، دھبے؛ نشان، سلوٹیں۔

**چٹان** زبر چ (بلاشد)۔ اُونچی پتھریلی زمین، پہاڑ کا کوئی حصہ یا کونا، پہاڑی، ٹیلا۔

**چٹانا** زبر چ۔ فعل متعدی۔ چاٹنا (رک) کا متعدی؛ کھلانا، نذر کرنا (رشوت وغیرہ)۔

**چٹائی** زبر چ۔امث۔ کھجور یا گھاس کے پتوں سے بُنا ہوا فرش، بوریا۔

**چٹ پٹ** پیش چ، پیش پ۔جمع۔مذ۔ چھوٹے موٹے کام یا چھوٹی موٹی گھریلو اشیا۔

**چٹ پٹا** زبر چ، جزم ٹ، زبر پ۔صف۔مذ۔ چٹخارے دار، مسالے دار؛ مزیدار۔ نیز (مجازاً) پُرلطف، دلچسپ (بیان تحریر وغیرہ)؛ پُرکشش، دل آویز۔

فعل لازم: **چٹپٹانا** شدید خواہش ہونا، تڑپنا، مضطرب ہونا؛ کروٹیں بدلنا، لوٹ

پوٹ ہونا۔

**چٹپٹاہٹ** زبرچ، جزم ٹ، زبرپ، زبرہ۔امث۔ اِدھر اُدھر پٹک دینے کا عمل؛ دھڑکن؛ تکلیف؛ گھبراہٹ، ہلچل۔

**چٹخ** زبرچ، زبرٹ۔امث۔ کشیدگی یا خفگی کے تیور؛ چٹخنا (رک) سے ماخوذ۔

محاورہ: **چٹخ جانا** ٹوٹنا، تڑاقے کی آواز کے ساتھ ٹوٹ جانا، کسی عضو کا آواز کے ساتھ اپنی جگہ سے ہٹ جانا؛ (تعلق وغیرہ) ٹوٹ جانا، کشیدگی ہو جانا، رنجش پیدا ہونا۔

**چٹخارا** زبرچ، جزم ٹ۔امذ۔ لذت اندوزی کے طور پر زبان اور تالو سے نکلنے والی آواز۔نیز لطف اندوزی، مزیداری؛ چٹ پٹاپن۔نیز **چٹکارا**، **چٹخاری**۔

محاورہ: **چٹخارہ رکھنا** لذت سے آشنا ہونا، ذوق رکھنا۔

**چٹخارے** زبرچ، جزم ٹ۔جمع، امذ۔ **چٹخارہ** (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **چٹخارے بھرنا** مزے لینا، ذائقہ سے لطف اندوز ہونا، کسی کیفیت سے لطف اُٹھانا۔

**چٹخارے دار** جس میں تیز مسالا یا موافق و معتدل ترشی ہو؛ چٹ پٹا، مزیدار۔

محاورہ: **چٹخارے لینا** رک: **چٹخارے بھرنا**۔

**چٹخانا** زبرچ، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ اُنگلیوں سے چٹاکے کی آواز نکالنا؛ دُور کرنا، دفع کرنا، رخصت کرنا؛ چینی یا شیشے کو ٹھیس لگا کر یا آنچ وغیرہ سے تڑقانا، بال یا دراڑ ڈالنا؛ کوئی چیز اِس طرح مارنا، پھینکنا یا توڑنا جس سے چٹاخے کی آواز نکلے۔

محاورہ: **جوتیاں چٹخاتے پھرنا** مارا مارا پھرنا۔

**چٹخنا** زبرچ ٹ، جزم خ۔فعل لازم۔ **چٹخانا** (رک) کا لازم؛ چٹ چٹ کی آواز نکالنا؛ اَن بَن ہو جانا، لڑائی ٹھننا۔

محاورہ: **چٹخنا دینا** تھپڑ رسید کرنا، چانٹا لگانا۔

**چٹخنی** زبرچ، جزم ٹ، زبرخ۔امث۔ دروازے کے کواڑوں کو اندر سے بند کرنے کا کھٹکا جس میں ایک گھنڈی دار سلاخ ہوتی ہے جو دیوار یا دوسرے پٹ کے سوراخ میں گُھس جاتی ہے۔

**چٹک** زبرچ، زبرٹ۔امث۔ کلی کے کھلنے کی آواز؛ پتنگے کے اُڑنے کی آواز؛ چمک دمک، رنگ یا روشنی کی تیزی؛ شوخی؛ دھوپ کی تیزی؛ نوجوانی، عین شباب۔نیز **چٹکنا**۔

محاورہ: **چٹک جانا** بال پڑ جانا، چٹخ جانا، پھوٹ جانا۔

**چٹک سے** پھرتی سے، فوراً، ترنت۔

محاورہ: **چٹک لانا** رنگ لانا، مزا دینا۔

**چٹک مٹک** اِتراہٹ کے ساتھ چلنا، لچکتے ہوئے چلنا، لچکنا، مٹکنا۔

**چٹکا** (۱) زبرچ، جزم ٹ۔امذ۔ ہم آواز ہو کر گایا جانے والا ایک پُرسوز فراق کا گیت۔

**چٹکا** (۲) زبرچ، جزم ٹ۔امث۔ وہ زمین جو خشک ہو کر تڑق جائے۔

**چٹکا** (۳) زبرچ، جزم ٹ۔امذ۔ ذائقہ، وہ مزہ جس کا لپکا پڑ گیا ہو، چسکا، چاٹ۔

محاورہ: **چٹکا پڑنا** شوق ہونا، چسکا لگ جانا۔

محاورہ: **چٹکا لگنا** لذت آشنا ہونا، مزہ مل جانا۔

**چٹکا** (۴) زبرچ، جزم ٹ۔امذ۔ پیاس کی شدت، سختی؛ کمی، قلت، قحط۔

**چٹکا** پیش چ، جزم ٹ۔امذ۔ ایسی چٹکی جس میں بہت سی کھال اُنگلیوں میں دب جائے؛ بکٹا۔

**چٹکنا** بکٹا بھرنا، کاٹنا، ڈسنا۔

**چٹکارا** زبرچ، جزم ٹ۔امذ۔ دھبا، داغ، زخم کا نشان۔

**چٹکلا** پیش چ، جزم ٹ، پیش ک۔امذ۔ مزیدار بات، لطیفہ، شگفتہ فقرہ؛ ٹوٹکا، گھریلو علاج کا نسخہ؛ تفریح، مشغلہ؛ پکے گانے کی ایک طرز۔

**چٹکلا باز** لطیفے بیان کرنے والا، مسخرہ۔

محاورہ: **چٹکلا چھوڑنا** لطیفہ سنانا، ظریفانہ باتیں کرنا، بات بات میں مزاح پیدا کرنا۔

**چٹکوریا** زبرچ، جزم ٹ، وج، جزم ر۔امث۔ نشیبی زمین جہاں عارضی جوہڑ بن جائے۔

**چٹکی** زبرچ، جزم ٹ۔امث۔ شدت کی پیاس، تونس۔

**چٹکی** زبرچ، جزم ٹ۔امث۔ تیز دھوپ، گرمی، حرارت۔

**چٹکی** پیش چ، جزم ٹ۔امث۔ دو اُنگلیوں سے کسی کی کھال نوچنا؛ دو اُنگلیوں یا ایک مٹھی میں آ جانے والی مقدار؛ دوا جو سفوف کی شکل میں ہو؛ چٹاخے کی آواز جو انگوٹھے اور اُنگلی کو تیزی سے مل کر نکالی جائے؛ کاغذ وغیرہ دبانے کا کلپ۔کنگرے دار گوکھرو، گوٹا، لپکا یا لیس جو انگوٹھے یا اُس کے پاس کی اُنگلی سے موڑ کر بنائی جاتی ہے۔کٹار یا خنجری جو گلبدن یا مشروع میں بنی ہو؛ چوڑا چھلا جو پاؤں کی اُنگلی میں پہنا جاتا ہے؛ ایک طرح کا موچنا۔جمع: **چٹکیاں** چھیڑ چھاڑ، ہنسی مذاق کی باتیں۔

**چٹکی بجاتے** ترنت، فوراً، معاً۔

**چٹکی بھر** اِس قدر جو انگوٹھے اور اُس سے متصل ایک یا دو اُنگلیوں کے اُوپر کے پوروں کے بیچ میں سمائے۔

محاورہ: **چٹکی (چٹکیاں) بھرنا** ہاتھ کے انگوٹھے اور اُس سے متصل کلّے

کی اُنگلی سے جسم کے کسی حصے کو پکڑ کر مسلنا یا نوچنا؛ (مجازاً) چبھتی ہوئی بات کہنا جو دل و دماغ کو ناگوار گزرے۔

محاورہ: **چٹکی پھلنا** بدن کے جس حصے پر نوچا جائے وہاں زخم ہو جانا۔

محاورہ: **چٹکی لگانا** کپڑے کو دونوں ہاتھوں کی متصل چٹکیوں سے پکڑ کر پھاڑنا، نیا کپڑا اُنگلیوں سے پھاڑ کر تھان سے الگ کرنا۔

محاورہ: **چٹکی (چٹکیاں) لینا** چُبھتی ہوئی بات کہنا۔

محاورہ: **چٹکی (چٹکیوں) میں اُڑانا** ہنسی مذاق میں ٹالنا، بے وقوف اور غیر اہم جاننا۔

محاورہ: **چٹکی میں ہونا** قبضہ میں ہونا، اختیار میں ہونا؛ گرفت میں ہونا۔

**چٹکیلا** زبر چ، جزم ٹ، ی۔ صف۔ بھڑکدار، چمکتا دمکتا؛ (گوٹا وغیرہ)؛ شوخ و شنگ، دلکش، جاذب نگاہ؛ چٹ پٹا۔

**چُٹلا** پیش چ، جزم ٹ۔ امذ، ہ۔ چوٹی کے ساتھ گوندھی جانے والی عموماً کالے دھاگوں سے بنی ہوئی تین لڑیوں کی چوٹی۔

**چٹنگ** زبر چ، زبر ٹ، ن غنہ۔ امث۔ ایک قسم کا چھوٹا سا خون پینے والا کیڑا جو کتے، گائے، بکری یا بھینس وغیرہ کے کان میں پیدا ہوتا ہے اور پھر پورے جسم میں پھیل جاتا ہے، چچڑی۔

**چٹنی** زبر چ، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ چاٹنے کی چیز، چٹ پٹی چیز جس میں دھنیا، انار دانہ، پودینہ، نمک، مرچ وغیرہ ڈال کر پیستے ہیں اور کھانے کے ساتھ یا بعد میں کھاتے ہیں؛ کھانے کے ساتھ ملا کر کھایا جانے والا چاشنی دار لعاب؛ طبی نسخے سے تیار کردہ لعوق، جوارش۔

محاورہ: **چٹنی روٹی پر ملہار گانا** معمولی غذا پر خوش ہو جانا، کم اُجرت پر مگن رہنا۔

محاورہ: **چٹنی کر جانا** جھٹ پٹ نگل جانا، جلد ختم کر دینا۔

محاورہ: **چٹنی کر ڈالنا** پیس ڈالنا؛ برباد کر دینا؛ ہلاک کر ڈالنا۔

محاورہ: **چٹنی کرنا** کھا جانا، نگل جانا، پیس ڈالنا، مار ڈالنا؛ کھٹ مٹھا بنانا، مزیدار بنانا۔ نیز چٹنی کر ڈالنا۔

محاورہ: **چٹنی ہو جانا** کسی چیز کا فوراً ہی بٹ بٹا کر ختم ہو جانا؛ ہلاک ہو جانا، ختم ہو جانا؛ پس جانا۔

**چٹو (۱)** زبر چ، شدٹ، و مع۔ امذ۔ فضول خرچ، جو ساری پونجی کھانے میں اُڑا دے؛ چٹورا۔

**چٹو (۲)** زبر چ، شدٹ، و مع۔ امذ۔ لکڑی یا لوہے کا ہاون جس میں مسالا وغیرہ ڈال کر لوہے کے دستے سے کوٹتے ہیں۔

**چٹوا** زبر چ، جزم ٹ۔ امذ۔ بچوں کا ایک کھلونا جسے بچے چوس کر بہل جاتے ہیں، عموماً اس میں شکر وغیرہ استعمال کی جاتی ہے۔

**چُٹوانا** پیش چ، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ اکٹھا کروانا، (پھول اور پھل) چنوانا، اکھڑوانا۔

**چٹور** زبر چ، و مج۔ صف۔ جسے کسی چیز کی چاٹ لگی ہو، چنچل، شریر؛ حریص۔ نیز رک: چٹورا۔

**چٹور پن** ذائقے دار چیزیں کھانے یا کسی مزے کی عادت، چاٹنے یا چاٹ کھانے کا چسکا؛ کھانے پینے میں بے اعتدالی۔

**چٹورا** زبر چ، و مج۔ صف۔ چٹ پٹے مزیدار کھانوں کا شوقین۔

کہاوت: **چٹورا کھاوے اپنا گھر، بٹورا کھاوے دونوں گھر** پیٹو تو اپنا گھر اُجاڑتا ہے مگر جمع کرنے والا اپنا بھی اور دوسروں کا بھی۔

**چٹوری** زبر چ، و مج۔ امث۔ رک: **چٹورا** جس کی یہ تانیث ہے۔

کہاوت: **چٹوری زبان، دولت (کا زیاں) کی ہان** چٹورا آدمی کبھی امیر نہیں ہو سکتا۔

**چٹی (۱)** زبر چ، شدٹ۔ امث۔ مفت کا تاوان، جرمانہ یا ہرجانہ؛ غیر ضروری خرچہ جو کسی بے اعتدالی یا مجبوری وغیرہ کی بنا پر ذمے پڑ جائے۔ نیز چاٹی۔

محاورہ: **چٹی دھرنا** (کسی پر) ڈنڈ ڈالنا، تاوان لگانا۔

**چٹی (۲)** زبر چ، شدٹ۔ امث، ہ۔ پتلے اکہرے اور بے ایڑی کے تلے کی زیر پائی یا چپل۔

**چٹی** زبر چ، شدٹ۔ امث، ہ۔ لال کی مادہ۔ (صف) سفید، گوری۔

**چٹیا** پیش چ، جزم ٹ۔ امث۔ چوٹی (رک) کی تصغیر۔

کہاوت: **چٹیا کو تیل نہیں پکوڑوں کو جی چاہے** ضروری چیزوں کے لیے پیسہ نہیں اور فضول باتوں پر خرچ کرتے ہیں۔

**چٹیالا** پیش چ، جزم ٹ۔ صف۔ جس نے چوٹ کھائی یا لگائی ہو، زخمی۔

**چٹیانا** زبر چ، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ تھپڑ مارنا، چانٹا رسید کرنا، طمانچہ لگانا۔

**چٹیانا** زبر چ، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ اُجلا کرنا، کپڑوں کو کسی کیمیائی مسالے یا مادے سے دھو کر نکھارنا۔

**چٹیانا** پیش چ، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ زخم دینا، کاٹنا، زخمی کرنا، گھائل کرنا، کچلنا، مجروح کرنا۔

**چٹے بٹے** زبر چ، شدٹ، زبر ب، شدز بر۔ جمع، مذ۔ چھوٹے بچوں کے کھیلنے کی ڈوری میں بندھے ہوئے لکڑی کے ترشے ہوئے گول رنگین ٹکڑے جو ہلانے سے ٹکرا کر آواز کرتے ہیں؛ لکڑی کی گولیاں جن سے مداری تماشا دکھاتے ہیں۔

محاورہ: چٹے بٹے کرنا گھریلو دواؤں سے فوری طور پر علاج کرنا، جڑی بوٹیاں دینا۔

چٹیل زبرچ، جزم ٹ، زبری۔صف۔ بے آب وگیاہ میدان، ناہموار وسیع جگہ جہاں درخت اور پانی نہ ہو؛ چٹورا کبوتر جو دوسروں کے ہاں سے دانہ کھانے کا عادی ہو جائے۔

چٹیل پیش چ، ے۔صف، ہ۔ چوٹ کھایا ہوا، زخمی (شکار)۔

محاورہ: چٹیل ڈالنا زخمی کرنا، چوٹ لگانا۔

چٹھا (۱) زبرچ، شدٹھ۔اذ۔ داغ، چوٹ وغیرہ کا نشان۔

محاورہ: چٹھا پڑ جانا / پڑنا خون کی خرابی یا کسی اور وجہ سے جسم پر دھبے نمودار ہونا، داغ پڑنا۔

چٹھا (۲) زبرچ، شدٹھ۔اذ۔ نادر اور نفیس چیز۔

چٹھا زیرچ، شدٹھ۔اذ، ہ۔ حساب کی یادداشت، ملازموں مزدوروں کی روزانہ کی مزدوری کا حساب، لین دین کی فہرست۔

محاورہ: چٹھا بانٹنا مزدوری تقسیم کرنا۔

محاورہ: چٹھا باندھنا خرچ کی فہرست تیار کرنا، میزانیہ بنانا، لین دین یا موجودہ اسباب کی فرد بنانا، چندہ کرنا؛ اندازہ یا تخمینہ کرنا۔

محاورہ: چٹھا بٹنا تنخواہ یا مزدوری تقسیم کرنا۔

محاورہ: چٹھا کرنا چندہ جمع کرنا، چندے کی فہرست تیار کرنا۔

محاورہ: چٹھا ملنا تنخواہ یا مزدوری کا ادا کیا جانا؛ تنخواہ یا مزدوری پانا۔

چٹھا نویس جمع خرچ کا روزنامچہ لکھنے والا منشی۔

کچا چٹھا حقائق، سچی، پوست کندہ باتیں۔

چٹھی زیرچ، شدٹھ۔امث۔ رقعہ، خط، مراسلہ؛ پرچہ، وہ پرچی جس پر قیمت لکھ کر چیزوں کے ساتھ لٹکاتے ہیں۔

چٹھی چپاٹھی خط پتر؛ فضول مراسلت، پرچے بازی۔

محاورہ: چٹھی ڈالنا قرعہ اندازی کرنا، لاٹری ڈالنا یا نکالنا۔

چٹھی رساں (زبرر) ڈاک کا ہرکارہ، ڈاکیا۔

چٹھی سند صداقت نامہ؛ اجازت نامہ۔

چٹھی طلب سمن، حکم نامہ، طلبی۔

محاورہ: چٹھی لگانا نام یا قیمت وغیرہ کی پرچی چسپاں کرنا، چٹ لگانا۔

چٹھی نویس چٹھی لکھنے والا؛ وہ عورت جو امیروں کے گھر لکھنے پڑھنے کا کام کرتی ہے۔

کہاوت: چٹھی نہ پروانہ، مار کھائیں ملک بیگانہ حاکم کی غفلت اور حکومت کی نااہلی کی وجہ سے بدمعاش بلاوجہ شریف لوگوں کو لوٹتے ہیں۔

چھٹے مٹھے عمدہ اور لذیذ کھانے، مٹھائیاں۔

## چ۔چ

چچ زیر نیز پیش چ۔امث، نقلِ صوت۔ افسوس کرنے کی آواز، تکرار کے ساتھ۔

چچا زبرچ۔اذ، ہ۔ باپ کا چھوٹا بھائی، (تعظیماً) باپ کے برابر کا شخص۔(امث) چچی۔نیز چاچا۔

محاورہ: چچا بننا سزا پانا، مار کھانا۔

کہاوت: چچا چور بھتیجا قاضی گھر ہی کا معاملہ ہے۔

محاورہ: چچا نکلنا بہت چالاک ہونا، تیز و طرار ہونا، بڑھ چڑھ کر ہونا، گرو یا اُستاد ہونا۔

چچر زبرچ، زبرچ۔امث۔ اُفتادہ، زمین جس میں کاشت نہ کی جا رہی ہو یا روک دی گئی ہو۔

چچر پیش چ، شدزبرچ۔اذ۔ بڑا پستان، بڑا تھن۔نیز چچڑ۔

چچری زبرچ، جزم چ۔امث۔ باؤبڑنگ کا پودا۔

چچڑی زیرچ، جزم چ۔امث۔ ایک چھوٹا سا کیڑا جو عموماً کتے، بکری، گائے، بھینس کی کھال سے چمٹا رہتا ہے اور آہستہ آہستہ خون چوستا رہتا ہے۔

محاورہ: چچڑی سا لپٹنا پیچھا نہ چھوڑنا، لپٹ جانا۔

محاورہ: چچڑی ہو کر چمٹنا پیچھے لگ جانا، ہمہ تن مصروف ہونا۔

محاورہ: چچڑی ہو کر لپٹنا پیچھا نہ چھوڑنا، سر ہو جانا، جونک کی طرح لپٹ جانا۔

محاورہ: چچڑیوں چچڑیوں سرکنا بہت آہستہ آہستہ چلنا، دھیرے دھیرے چلنا؛ چپکے سے کھسک جانا، چوتڑوں کے بل کھسکنا۔

چچوکار پیش چ، جزم چ۔اذ۔ ہونٹوں کی وہ آواز جس سے عموماً جانوروں کو بلاتے ہیں۔نیز چمکار۔

چچوڑنا زبرچ، وج، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ ندیدے پن سے چوسنا (چھاتی، تھن، ہڈی وغیرہ)۔

چچوڑی ہوئی ہڈی زبرچ، وج، زبرہ، شدڈ۔امث۔ بار بار چوسی ہوئی چیز؛ پامال، ناکارہ، فرسودہ یا جسے بارہا استعمال کیا ہو یا برتا ہو۔

چچیا زبرچ، جزم چ۔صف، ہ۔ جس کے ساتھ شوہر یا بیوی کے چچا کی نسبت سے ناتا ہو۔مثال: چچیا خسر۔

چچیانا زیرچ، جزم چ۔فعل لازم۔ چیں چیں کرنا، پتلی ٹوٹتی ہوئی آواز میں بولنا۔

**چچیٹا** زبرچ، ے۔اند۔ ایک قسم کی گھاس جو دواؤں میں استعمال ہوتی ہے۔

**چچیرا** زبرچ، ے۔صف۔ چچازاد، جو چچا کا بیٹا ہو۔(امث) **چچیری**۔

کہاوت: **چچیرے ممیرے، بڑ تلے بہتیرے** امیر آدمیوں کے بہت سے رشتہ دار بن جاتے ہیں۔

**چچیندا** زبرچ، ی۔اند، ہ۔ ککڑی کی شکل کی ایک نرم وملائم ترکاری جس پر دھبے ہوتے ہیں۔

**چچھڑی** زیرچ، جزم چھ۔امث۔ لکیر، خط، ریکھا، لائن۔

## چ۔خ

**چخ** (۱) زبرچ۔امث، ف۔ چیخ کر بولنے کی آواز؛ ہنسی، مذاق، دل لگی؛ جھگڑا، تکرار؛ تیز تیز بولنے کی آواز، فضول گفتگو۔

**چخ چخ** بک بک، جھک جھک، لڑائی جھگڑا۔

**چخ چخ پخ پخ** بکواس، شور وغوغا، فضول باتیں؛ بک بک جھک جھک کی آواز۔

محاورہ: **چخ کرنا** مذاق کرنا، ہنسی اُڑانا۔

محاورہ: **چخ لڑانا** فضول باتیں بنانا، شور مچانا، ہنسی مذاق کرنا۔

**چخ** (۲) زبرچ۔اند۔ (نقاشی) تصویر پر بدنما داغ جو اتفاقاً پڑ جائے۔

**چخلص** زیرچ، زبرخ، شدزبرل۔امث۔ رک: چخ۔

**چخے** زبرچ، ے۔حرفِ ندا، بطور دُشنام۔ کم بخت، نامراد، کمینے؛ بے شرم، بے حیا، بیہودہ؛ نالائق۔

**چخے ہو** دُور ہو۔

محاورہ: **چخیں مچانا** فضول باتیں کرنا، بک بک جھک جھک کرنا، گپیں ہانکنا۔

## چ۔د

**چداس** پیش چ۔امث۔ کُھل، خواہشِ جماع جو کسی عورت کو ہو، کُھل۔

**چداسا** جماع کا خواہش مند۔

**چدائی** عورت کی شرم گاہ، فرج۔

**چدکڑ** پیش چ، زبرد، شدزبرک۔صف۔ بہت زیادہ شہوت پرست، جسے جماع کی لت ہو۔

**چدو** پیش چ، شدد، وج۔صف۔امث۔ حرام زادی، قحبہ، زنِ بدکار، فاحشہ عورت۔

## چ۔ڈ

**چڈا** (۱) زبرچ، شدڈ۔اند۔ ران اور پیڑو کے درمیان کی جگہ جہاں جوڑ ہوتا ہے، جانگھ۔

**چڈا** زبرچ، شدڈ۔صف۔ احمق، گاؤدی، اُجڈ۔ نیز **چڈا گل خیرو**۔

**چڈی** زبرچ، شدڈ۔امث۔ کسی کی پیٹھ پر سواری؛ کسی جانور یا گاڑی پر تفریحاً سواری۔ نیز **چڈھی**۔

محاورہ: **چڈی توڑنا** پیٹھ پر چڑھنا، پشت کی سواری لینا۔

محاورہ: **چڈی چڑھانا** اپنی پشت پر بٹھانا، اپنی پیٹھ کی سواری دینا۔

محاورہ: **چڈی دلوانا** پیٹھ پر سوار کرانا۔

محاورہ: **چڈی دینا** پیٹھ پر سواری دینا، اغلام کرانا۔

محاورہ: **چڈی گانٹھنا** سوار ہونا، سواری کرنا۔

**چڈی چڈول** باری باری ایک دوسرے کی پیٹھ پر سواری لینا۔

## چ۔ر

**چر** زبرچ۔امث، ہ۔ دریا میں پانی کے ہٹنے سے بننے والا ٹاپو۔(صف) چلنے والا، متحرک؛ منقولہ جائیداد؛ چراگاہ؛ چارہ، راتب؛ بڑا چولھا۔

**چرکھاؤ** چارہ یا راتب کھانے والا، گھاس چرنے والا۔

**چر** زیرچ۔صف۔ پرانا، قدیم؛ مدت، دیر، تاخیر۔

**چرکال** عہد قدیم؛ طویل عرصہ، لمبی مدت۔

**چر** پیش چ۔امث۔نقلِ صوت، ہ۔ خشک پتے کے مڑنے یا دفعتہً ٹوٹنے کی آواز۔

صف: **چرمر** (پیش چ، پیش م) (ہ) سوکھا جس کے بدن میں ہڈیاں ہی ہڈیاں رہ گئی ہوں؛ سوکھی یا کراری چیزوں کے ٹوٹنے کی آواز۔

محاورہ: **چُر مُر ہونا** سوکھی ہوئی چیز کا ٹوٹ پھوٹ کر چور چور ہو جانا، مرجھا کر چھوٹا سا ہو جانا؛ جُھریاں پڑ جانا۔

**چرا** زبرچ۔امث۔ جانوروں کے گھاس چرنے کا عمل، چرائی۔

**چراگاہ** جانوروں کے گھاس چرنے کی جگہ۔

**چرا** لیٹا زیرچ۔استفہام، ف۔ کس لیے، کیوں، کس کو۔

**چراٹا** زبرچ، شدر۔اند۔نقلِ صوت، ہ۔ کپڑے وغیرہ کے چیرے جانے کی آواز۔

**چراغ** زیرچ۔اند، ف۔ وہ ظرف جس میں تیل اور بتی ڈال کر روشنی کے لیے جلائیں، لیمپ، شمع، بتی؛ (مجازاً) بیٹا، فرزند، لڑکا۔(مجازاً) وہ جس کے دَم سے رونق ہو۔ نیز **چَراغ** (زبرچ)۔

محاورہ: **چراغ اُف کردینا** دیا بجھادینا۔

محاورہ: **چراغ اُکسنا** چراغ کی بتی کو اُبھارنا تاکہ روشنی میں اضافہ ہوجائے، چراغ کی روشنی کو تیز کرنا۔

محاورہ: **چراغ اندھا چلنا** چراغ میں روشنی کم ہونا۔

**چراغ بتی** لحد یا قبر پر روشنی کرنے اور خوشبو جلانے کا سامان، موم بتی یا اگر بتی وغیرہ۔

محاورہ: **چراغ بجھانا** پھونک مار کر یا کسی اور طرح چراغ کی روشنی ختم کردینا۔

محاورہ: **چراغ بڑھانا** روشنی بجھانا۔

**چراغ پا** خفا، بہت ناراض؛ گھوڑے کا پچھلے پاؤں پر کھڑا ہونا۔

محاورہ: **چراغ پا کرنا** مشتعل کرنا، سخت ناراض ہوجانا، غصے سے آگ بگولہ ہوجانا۔

محاورہ: **چراغ پاؤں گرنا** آدمی کا ٹھوکر کھا کر گرنا۔

مقولہ: **چراغ پیش آفتاب پرتو ندارد** آفتاب کے آگے چراغ میں روشنی نہیں رہتی، صاحب کمال کے آگے کسی کی ہستی نہیں رہتی۔

کہاوت: **چراغ تلے اندھیرا** کسی فیض کے منبع، مخرج کے پاس اُس کا فقدان۔

کہاوت: **چراغ جلا، پوت گلا** شام ہوئی اور لڑکا کھسکا۔

کہاوت: **چراغ جلا، داؤ لگا** چوروں کا مقولہ ہے کہ چراغ جلتے ہوں تو چوری کا موقع نہیں ملتا۔

**چراغِ راہ** راستے کو روشن کرنے والا چراغ، راستہ دکھانے والی روشنی؛ (مجازاً) راہنما۔

محاورہ: **چراغ روشن رکھنا** نیک نامی یا نام ونشان باقی رکھنا۔

محاورہ: **چراغ روشن کرنا** چراغ جلانا، راہنمائی کرنا، راستہ دکھانا۔

کہاوت: **چراغ روشن، مراد حاصل** پیروں فقیروں کے مزاروں پر مراد حاصل کرنے کے لیے جلاتے ہیں۔

محاورہ: **چراغ روشن ہونا** چراغ جلنا، کامیاب ہونا، مقبول ہونا، ناموری ہونا؛ آسرا ہونا، رونق ہونا۔

محاورہ: **چراغِ زندگی گل کرنا** مار ڈالنا، جان لے لینا۔

**چراغِ سحری** موت کے قریب۔

محاورہ: **چراغ سے چراغ جلانا** کسی اچھے کام کی تقلید کرنا، پیشرووں کے اچھے کاموں کو بڑھانا یا جاری رکھنا، استفادہ حاصل کرنا۔

کہاوت: **چراغ سے چراغ جلتا ہے** بافیض شخص دوسروں کو فائدہ پہنچا سکتا ہے۔

**چراغِ طور** وہ نور جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کو جلوۂ خداوندی کے وقت کوہِ طور پر نظر آیا تھا۔

محاورہ: **چراغ کا ہنسنا** بتی کے گُل کا بجھنے کے بعد تھوڑی دیر دمکتا رہنا۔

محاورہ: **چراغ گل کرنا** چراغ بجھانا۔ نیز چراغ ٹھنڈا کرنا۔

کہاوت: **چراغ گل پگڑی غائب** آنکھ مچی اور مال اُڑایا۔

محاورہ: **چراغ لے کر ڈھونڈنا** کمال محنت اور تجسس سے تلاش کرنا، نہایت جستجو کرنا۔

کہاوت: **چراغ مفلساں نور ندارد** مفلس کی اچھائی میں بھی برائی ہوتی ہے۔

کہاوت: **چراغ میں بتی، آنکھ پر پٹی** شام ہوتے ہی سونے کی تیاری شروع کردی۔

**چراغا** زبر چ، ن غنہ۔ امذ۔ گداگروں کی اصطلاح میں ایک پیسہ۔

**چراغاں** زبر نیز زیر چ، ن غنہ۔ امذ، ف۔ بہت سی روشنیاں، جشنِ نورین۔ اصلاً: چراغ کا صیغۂ جمع۔

محاورہ: **چراغاں باندھنا** بہت سے چراغوں کی روشنی کرنا، قطاروں میں بہت سے چراغ روشن کرنا۔

**چراغاں زار** وہ جگہ جہاں بہت سے دیے روشن ہوں، جہاں بہت سے چراغوں کی روشنی ہو رہی ہو، روشنی سے جگمگاتی ہوئی جگہ۔

محاورہ: **چراغاں کرنا** روشنی کرنا، سجانا، آرائش کرنا۔

**چراغانی** زیر چ۔ امث۔ وہ کیفیت یا نور کا عالم جو چراغوں کے جلانے سے پیدا ہو، روشنی، جگمگاہٹ؛ نذرانہ، تحفہ، بھینٹ۔

**چراغچی** زبر نیز زیر چ۔ امذ۔ وہ شخص جس کا کام یا پیشہ چراغ جلانا ہو، وہ خادم جو چراغ جلانے پر متعین ہو؛ آلاتِ روشنی تیار کرنے والا، چراغ بنانے کا کام کرنے والا۔

**چراغی** زبر نیز زیر چ۔ امث۔ وہ نقد یا جنس وغیرہ جو کسی متبرک مقام پر چراغ بتی کے خرچ کے نام سے یا بطور نذرانہ رکھ دیتے ہیں یا وہاں کے مجاور کو بطور حق الخدمت دیتے ہیں۔

محاورہ: **چراغی چڑھانا** بھینٹ چڑھانا، فاتحہ کے وقت کچھ نقدی مزاروں کے خزانہ میں ڈالنا۔

محاورہ: **چراغی لینا** نذرانہ یا بھینٹ لینا، ٹیکس وصول کرنا۔

**چراگاہ** زبر چ۔ امث۔ قدرتی سبزہ زار، گھاس کا میدان جہاں جانور چر سکیں۔

**چران** زبر چ۔ امث۔ سمندر کے ساحل پر وہ زمین جہاں نمک بنایا جاتا ہے۔

**چرانا** زبر چ۔ فعل متعدی۔ جانور کا جنگل یا میدان میں لے جا کر گھاس کھلانا؛

(کنایۃً) فریب دینا، اُلو بنانا، بے وقوف بنانا۔

**چَرانا** زبرچ، شدر۔ فعل لازم۔ زخم بھرنے کے بعد کھرنڈ کا تڑقنا، کھجلانا؛ سوزش محسوس کرنا، جلن محسوس کرنا؛ یکا یک کسی بات کا اشتیاق یا ولولہ اُٹھنا، مثال: شوق چرایا۔

**چُرانا** پیش چ۔ فعل لازم۔ چوری کرنا، نظریں بچا کر کسی کا مال اُٹھالینا، چھپانا؛ اغماض کرنا؛ چوسنا، جذب کرنا۔

**چِرانْد** زیرچ، ن غنہ۔ امث۔ چڑے، گوشت تیل وغیرہ کے جلنے کی بو۔ اصلاً: چراہند۔

محاورہ: **چرانْد پھیلانا** گند پھیلانا، فساد برپا کرنا۔

محاورہ: **چرانْد مچنا** اندر ہی اندر کسی بات کی بو پھوٹنا، چرچا ہو کر خلفشار اور کھلبلی سی پڑنا۔

**چِرانْدا** زیرچ، ن غنہ۔ مذ، مث۔ بدبودار؛ بدمزاج، تنک مزاج، ذرا سی بات پر بگڑنے والا۔

محاورہ: **چراندا ہونا** ناراض ہونا، خفا ہونا، ذرا ذرا سی بات پر بگڑنا۔

**چِرائِتا** زیرچ، لینا زیرء۔ امذ، ہ۔ ایک پودا کوئی گز بھر لمبا، جس کی کڑوی ڈنڈیاں خون صاف کرنے کی دوا کے طور پر استعمال ہوتی ہیں۔

**چِراؤ** زیرچ، و ج۔ وہ نشان جو لکڑی وغیرہ کے چرنے پر ظاہر ہو۔

**چَرائی** زبرچ۔ مویشی کے گھاس چرنے یا چرائے جانے کا عمل؛ مویشی کو گھاس چرانے کے لیے لے جانے کی اُجرت؛ چرنے کے قابل جگہ، وہ مقام جہاں جانوروں کو چرایا جاسکے۔

**چِرائی** زیرچ۔ لکڑی چیرنے کا عمل، لکڑی چیرنے کی اُجرت۔

**چَرب** زبرچ، جزم ر۔ صف، ف۔ چکنا، ترتراتا؛ موٹا تازہ جس کے جسم پر بہت چربی ہو؛ فائق، برتر، افضل، غالب۔ نیز پھرتیلا۔

**چرب آخور** وہ شخص جس کی زندگی ناز و نعمت میں گزرتی ہو، فارغ البال۔

**چرب بتی** روغنی بتی، چکنی بتی، موم بتی کی طرح کسی روغنی مادے سے بنی ہوئی بتی۔

**چرب پہلو** وہ جس کی ذات سے لوگوں کو فائدہ پہنچے، بافیض، فیاض؛ موٹا آدمی۔

صف: **چرب دست (ف)** چالاک، ہوشیار؛ دست کار، ہنرمند۔

صف: **چرب زبان/لسان** چکنی چپڑی باتیں کرنے والا، روانی سے بولنے والا۔

محاورہ: **چرب زبانی کرنا** چکنی چپڑی باتیں کرنا، چاپلوسی کرنا، خوشامد کرنا، للو پتو کرنا۔

صف: **چرب قامت** خوش قد، دراز قد۔

محاورہ: **چرب کرنا** تیل یا گھی وغیرہ میں تر کرنا، چکنائی ملنا۔

محاورہ: **چرب ہونا** تیز یا ہوشیار ہونا، چالاک ہونا؛ غالب ہونا، فائق ہونا؛ جیت لینا، غلبہ پانا۔

**چَربا** زبرچ، جزم ر۔ امذ۔ تصویر، تحریر یا نقش وغیرہ کی ہو بہو نقل، مثل؛ خاکہ؛ دودھ کے اُوپر بالائی کی تہہ۔ نیز چربہ۔

محاورہ: **چربا اُتارنا** کسی کا انداز اپنے میں پیدا کرنا، کسی کے رنگ ڈھنگ کی تقلید کرنا۔

**چَربانک** زبرچ، ن غنہ۔ صف، ف۔ جسے کچھ کہنے یا کرنے میں عار نہ ہو، بے باک، شوخ چشم۔ نیز **چرباک**۔

**چَربِش** زبرچ، جزم ر، زیرب۔ امث۔ چکنائی، چکنا پن، چکناہٹ۔

**چَربَن** زبرچ، جزم ر، زبرب۔ امذ۔ چبانا، چبینا۔

**چَربی** زبرچ، جزم ر۔ امث، ف۔ جسمانی اعضا کے اندر پائی جانے والی چکنائی کی تہہ، رواز، روغن۔

محاورہ: **چربی اُتارنا** گوشت سے چربی علیحدہ کرنا۔

محاورہ: **چربی بڑھنا** موٹا ہونا۔

محاورہ: **چربی پگھلنا** چربی گل جانا؛ دُبلا ہونا۔

محاورہ: **چربی چڑھانا** اندھا بنا دینا، بے مروت بنا دینا۔

محاورہ: **چربی چڑھنا** موٹا تازہ ہونا، فربہ ہونا۔

محاورہ: **چربی چھانٹنا** سخت سزا دینا۔

کہاوت: **چربی چھائی آنکھن میں تو ناچن لگی آنگن میں** پیٹ بھر گیا تو کمینے پن کی باتیں کرنے لگی، بے حیائی اختیار کی۔

**چربی کی باتیں** چکنی چپڑی باتیں۔

**چربیلا** چکنا، فربہ؛ تیز، طرار۔

**چَرپَٹا** زبرچ، جزم ر، زبرپ۔ امذ۔ اُچٹتا ہوا زخم، خراش۔ رک: **چرچرا**۔

**چَرپَر** زبرچ، جزم ر، زبرپ۔ امذ۔ پھرتی، چستی، ہوشیاری؛ مہارت، ہنرمندی۔

**چَرپَرا** زبرچ، جزم ر، زبرپ۔ صف۔ چٹپٹا، مرچیلا؛ شوخ، تیز، چالاک۔ نیز رک: **چرانا**۔

**چرپراپن** تیزی، چرپراہٹ۔

**چرپرانا** زخم کا خشکی کے باعث تڑقنا، (زخم میں) مرچیں سی لگنا، ٹیس ہونا؛ غصے ہونا، جھنجھلانا۔

**چَرپوز** زبرچ، جزم ر، و مع۔ صف، ف۔ بخیل، تنگ دل، کمینہ، حقیر؛ بے قاعدہ،

بے ترتیب، ڈھیلا ڈھالا۔

**چرت** زبرچ، جزم ر۔ امذ، س۔ کارنامے، گُن، سوانح، سرگزشت؛ رفتہ، کیا ہوا، رائج۔ نیز چرتر۔

**چرتر (۱)** زبرچ، زیر، شدزبرت۔ امذ۔ چالاکی، طراری؛ اِٹھلاہٹ؛ غمزہ، نخرہ۔ نیز چلتر (زبرل، شدزبرت)۔

**چرتر (۲)** زبرچ، زیر، جزم ت۔ امذ۔ حال، احوال، قصہ، کہانی، سرگزشت، ماجرا؛ سوانح عمری؛ عورتوں کا مکروفریب۔

**چرٹ** زبرچ، زبرر۔ امذ۔ رتھ کی قسم کی ایک خوش وضع گاڑی جو سرداروں کی سواری کے لائق ہو، اِس کی نشست کا رُخ عموماً پیچھے کی جانب ہوتا ہے۔

**چرٹ** پیش چ، جزم ر۔ امذ۔ تمباکو کا پائپ۔ نیز چٹا چرٹ۔

**چرج** زبرچ، جزم ر۔ ایک جنگلی پرندہ جس کا نام بے وقوفی کی مثال کے طور پر لیا جاتا ہے۔ نیز چرز۔

**چرچ** زبرچ، جزم ر۔ امذ۔ عیسائیوں کی عبادت گاہ، گرجا گھر، کلیسا۔

**چرچا** زبرچ، جزم ر۔ امذ۔ شہرت، چہ میگوئیاں؛ رواج، دستورِ عام۔

محاورہ: **چرچا پڑنا** عام خبر ہونا، شہرت ہونا، عام تذکرہ ہونا۔

محاورہ: **چرچا پھیلنا** بات کا کُھل جانا، راز ظاہر ہو جانا، تشہیر ہونا۔

محاورہ: **چرچا کرنا** مشہور کرنا، تذکرہ کرنا، ذکر کرنا۔

**چرچٹا** زیرچ، جزم ر، زیرچ۔ ایک نبات جس کے پتے گول اور اُن پر سرخی مائل بندکیاں ہوتی ہیں اور باریک رواں بھی جو کپڑوں پر چمٹ جاتا ہے، شاخوں پر بالیاں آتی ہیں جن میں کنگنی کی طرح کے بیج ہوتے ہیں؛ اُنھیں غریب لوگ کھاتے ہیں۔ جانوروں کے چارے کے لیے بھی استعمال ہوتی ہے؛ اُونگا، خاردانہ۔

محاورہ: **چرچٹا ہو کر چپٹنا** پنجے جھاڑ کر پیچھے پڑنا، ہاتھ دھو کر پیچھے پڑنا، بے حد چپکنے کی کوشش کرنا۔

**چرچر** زبرچ، جزم ر، زبرچ۔ امث۔ سوزش جو مرچ یا درد سے ہو۔

محاورہ: **چرچر کرنا** بک بک کرنا، بکواس کرنا؛ چرچر کی آواز کرنا۔

**چرچرا** زبرچ، جزم ر۔ جمع، مذ۔ جھلاہٹ لیے ہوئے، مرچوں کی طرح تیز، چرپٹا۔

**چرچرا** پیش چ، جزم ر۔ صف۔ خستہ، بُھربُھرا، چُوراچُورا۔

**چرچرانا** زبرچ، جزم ر۔ فعل لازم۔ چرچر کی آواز کرنا، مثلاً: پلنگ کی پٹی کا ہلنے سے یا لکڑی یا ٹہنی کا ٹوٹنے سے۔

**چرچک** زبرچ، جزم ر، زبرچ۔ امذ۔ نقل کرنے والا، نقال، دہرانے والا شخص؛ بحث کرنے والا۔

**چرچنا** زبرچ، زبرر، جزم چ۔ فعل متعدی۔ سمجھ لینا، تاڑ جانا، سوچنا، خیال کرنا، دھیان کرنا، غور کرنا۔

**چرچوں** زبرچ، جزم ر، و مع۔ متعلق فعل۔ نقل صوت۔ امث۔ گاڑی کے پہیے کی آواز؛ بک بک، بکواس۔

**چرخ (۱)** زبرچ، جزم ر۔ امذ، ف۔ چکر، گھمیری؛ گول گھومنے، چکر کھانے والی شے، آلہ، پُرزہ یا پہیہ؛ گوپھن؛ (مجازاً) آسمان۔

**چرخِ اثیر (ی)** فضائے بسیط، آسمان و زمین کا درمیانی خلا۔

**چرخِ اطلس** نواں آسمان جہاں خدا کا تخت ہے۔

**چرخِ آبنوس** پہلا آسمان۔

**چرخِ بے پیر (ی)** ظالم آسمان؛ عاشق معشوق سے جدا ہونے کی وجہ گردشِ چرخ کو سمجھتے ہیں اس لیے عموماً آسمان کو بے پیر یا برا بھلا کہتے ہیں۔

**چرخِ پراں** (زبرپ، شدر) اُڑنے والا چکر، اُڑنے والا پہیہ، اُڑنے والی پھرکی۔

محاورہ: **چرخ پر چڑھانا** سان پر آہنی آلات کی دھار تیز کرنا؛ کپڑے کی سطح کو ہموار بنانا؛ بہت بلند کرنا، سرفرازی دینا۔

محاورہ: **چرخ پر چڑھنا** آسمان پر بلند ہونا، اُفق پر نظر آنا، بلند ہونا۔

محاورہ: **چرخ چلنا** کنوئیں کے اُوپر کی چرخی کا رسی کی حرکت سے پھرنا؛ آسمان کا گردش کرنا۔

**چرخِ رواں** گھومنے والا پہیہ، چکری، گراری۔

**چرخ زن** (جزم خ، زبرز) چکراتا، قلابازیاں کھاتا ہوا؛ وہ شخص جو چرخ چلائے۔

محاورہ: **چرخ (سے) کوئی چیز توڑ لانا** حیرت انگیز کام کرنا، انوکھی بات کرنا۔

**چرخ کا تھوکا** جھوٹا الزام۔

**چرخِ کج رو** ٹیڑھی چال چلنے والا آسمان، دشمنی کرنے والا آسمان۔

**چرخِ مکوکب** (زبرم، ولین، زبرک) تاروں بھرا یا تاروں جڑا آسمان، روشن آسمان۔

محاورہ: **چرخ میں ہونا** حیران یا پریشان ہونا، حیران رہ جانا۔

**چرخِ ہفتمیں** (زبرہ، جزم ف، پیش ت، ی) ساتواں آسمان۔

محاورہ: **چرخِ ہفتمیں تک پہنچانا** رتبے بلند کرنا، بہت ترقی دینا۔

**چرخ (۲)** زبرچ، جزم ر۔ امذ، ف۔ لگڑ بگڑ، تیندوا۔ بھیڑیے سے ملتا جلتا ایک درندہ۔

**چرخ چوں** زبرچ، جزم ر، و مع۔ امث۔ نقل صوت۔ گاڑی، کنواں یا بڑھئی کے پہیوں سے نکلنے والی آواز۔

**چرخا** زبر چ۔ امذ، ف۔ سوت کاتنے کا گھریلو آلہ؛ بوڑھا، کمزور؛ بہت پرانا یا پرانی۔ نیز چرخہ۔

کہاوت: **چرخا بنا سوت خدا دے گا** کچھ ذریعہ پیدا کرا گر کچھ کمی کسر رہے گی تو وہ اللہ تعالیٰ پوری کردے گا۔

محاورہ: **چرخا باندھنا** (ن غنہ، جزم دھ) کسی بات کو لگاتار کیے جانا۔

محاورہ: **چرخا سا پھرنا** آوارہ پھرنا، بہت زیادہ پھرنا۔

محاورہ: **چرخا کاتنا** چرخے پر روئی کا سوت تیار کرنا، سوت کات کر اُجرت حاصل کرنا۔

محاورہ: **چرخا گھمانا** سوت کاتنے کے لیے چرخا چلانا۔

محاورہ: **چرخا نادھا** کسی بات کا لامتناہی سلسلہ جاری رکھنا، چکر چلانا، سلسلہ قائم کرنا۔

محاورہ: **چرخا ہو جانا** ضعیف ہو جانا، لاغر ہو جانا، انجر پنجر ڈھیلے ہو جانا۔

**چرخاب** زبر چ، جزم ر۔ امذ۔ پانی کے بہاؤ کے زور سے چلنے والی چرخی یا پہیہ۔

**چرخ چوں** زبر چ، شد زبر ر، ومع۔ نقلِ صوت۔ چرخ کے چلنے یا ملتی جلتی لکڑی کے پہیوں کی گاڑی کے چلنے کی آواز۔

**چرخل** زبر چ، جزم ر، زبر خ۔ صف۔ بڈھا، کھوسٹ (آدمی)۔

**چرخی** زبر چ، جزم ر۔ امث۔ چکر کھانے گھومنے والی شے، پرزہ، پھرکی یا پہیہ؛ پتنگ کی ڈور لپیٹنے کا ہچکا؛ چھری سے لڑنے کا ایک پینترا۔

محاورہ: **چرخی چھوڑنا** آتش بازی کے چکر میں آگ لگانا، بارودی چرخی سے وار کرنا۔

**چرس**(۱) زبر چ، جزم ر۔ امث، ہ۔ بھنگ کے پتوں پر جمنے والی ایک رطوبت جسے تمباکو کے ساتھ حقے یا سگریٹ میں بھر کر نشے کے لیے پیا یا سانس کے ذریعے پھیپھڑوں تک کھینچا جاتا ہے۔ عام: چَرَس (زبر ر)۔

محاورہ: **چرس جمانا** نشے کے لیے چرس تیار کرنا۔

محاورہ: **چرس کے دم اُڑنا** چرس پینا، چرس کے کش لگنا۔

**چرس**(۲) زبر چ، جزم ر۔ امذ، ہ۔ کنوئیں سے پانی کھینچنے کا بڑا چرمی ڈول جسے بیل کھینچتے ہیں۔ نیز چَرَس (زبر چ، زبر ر) بھینس کا کمایا ہوا چمڑا۔

**چرس**(۱) پیش چ، زبر ر۔ امث، ہ۔ (کپڑے وغیرہ پر پڑ جانے والی) شکن، سلوٹ۔ جمع: چرسیں (جزم ر)۔

**چرسی** (پیش چ) شکن پڑا، جھری دار، شکن آلود۔

**چرس**(۲) پیش چ، زبر ر۔ امث، ہ۔ غصہ، جھلاہٹ؛ حسد، جلن، رشک۔

**چرسا** زبر چ، جزم ر۔ امذ، ہ۔ گائے یا بھینس کا چمڑا؛ انسان کی کھال۔

محاورہ: **چرسا اُدھیڑنا** کھال اُدھیڑنا، جسم سے کھال کا جدا کرنا۔

**چرسا بھر زمین** تھوڑی سی زمین، اتنی زمین جس پر گائے وغیرہ بیٹھ سکے۔

**چرسی** زبر چ، جزم ر۔ امذ، ہ۔ چرس کو کنوئیں میں ڈالنے اور نکالنے والا؛ چرس کا نشہ کرنے والا۔

**چرغ** زبر چ، جزم ر۔ امذ، ف۔ ایک لمبی ٹانگوں والا شکرے یا باز کی مانند بھاری جسم کا پرندہ جس کا اکثر شکار کھیلا جاتا ہے۔ تغدر، تگدر۔

**چرغا** زبر چ، جزم ر۔ امذ۔ بھنا ہوا مرغ یا تیتر بٹیر وغیرہ، مرغ مسلم۔

**چرغد** زبر چ، جزم ر، زبر غ۔ امذ، ف۔ جھینگر۔

**چرغم** پیش چ، جزم ر، زبر غ۔ امث۔ آپس میں خفیہ یا سازشی بات چیت۔

**چرغم چرغم** کُھسر پُسر؛ چرچا۔

**چرغینہ** زبر چ، جزم ر، ی، زبر ن۔ صف۔ بطور پھبتی، ف۔ بھاری لدھڑ آدمی، چرغ کی طرح کا سُست رفتار؛ کمینہ، رذیل، بدمعاش، بدچلن۔

**چرک**(۱) زبر چ، زبر ر۔ امذ۔ مخبر، جاسوس، بھیدی۔

**چرک**(۲) زبر چ، زبر ر۔ امذ۔ جذام، کوڑھ، برص۔

**چرک**(۱) زیر چ، زبر ر۔ امث۔ ف۔ فضلے کی معمولی مقدار جو نادانستہ خارج ہو جائے۔

**چرک**(۲) زیر چ، زبر ر۔ امث، ف۔ غلاظت، گندی رطوبت، پیپ؛ کثافت؛ میل، آلائش، گرد و غبار، میلا؛ لوہے کا میل جو بھٹی میں تپا کر صاف کیا جائے۔

**چرک آلود/آلودہ** گندہ، غلیظ، ناپاک، میلا۔

**چرکِ آہن** لوہے کا میل، لوہے کا زنگ۔

**چرکا** زبر چ، جزم ر۔ امذ، ف۔ جلد پر جلنے کا داغ؛ معمولی زخم؛ خراش، ہلکا سا گھاؤ؛ نقصان، ضرر۔

محاورہ: **چرکا سہنا** زخم برداشت کرنا؛ تکلیف اُٹھانا۔

محاورہ: **چرکا کھانا** خفیف یا زخم لگنا؛ نقصان برداشت کرنا۔

محاورہ: **چرکا لگانا** تکلیف پہنچانا؛ زخمی کرنا، چیرا لگانا، ہلکا سا شگاف کرنا۔

محاورہ: **چرکا لگنا** (رک) چرکا لگانا جس کا یہ لازم ہے۔

**چرک پوجا** زبر چ، زبر ر، جزم ک، ومع۔ امث۔ ایک ہندوانی ریاضت یا عبادت جو چیت (ے) کے مہینے میں اُلٹا لٹک کر کی جاتی ہے۔

**چرکٹ** زیر چ، جزم ر، پیش ک۔ امذ۔ پرزہ، ٹکڑا، چیتھڑا، دھجی۔

**چرکٹا** زبر چ، جزم ر، زبر ک۔ امذ۔ مویشیوں کا چارہ کاٹنے، فیل بانوں کا پیش خدمت۔ (مجازاً) ادنیٰ آدمی، کمینہ آدمی، رذیل شخص؛ بے وقوف، احمق۔ نیز چرکٹ۔

**چرکنا** زبر چ، زبر ر، جزم ک۔ فعل متعدی، فعل لازم۔ تھوڑا تھوڑا پاخانہ کرنا؛ (بطور طنز) فضول بات منہ سے نکالنا۔

**چڑکنا(۱)** پیش چ، زبر ر، جزم ک۔ فعل متعدی۔ جھاڑی یا پودے کی شاخوں کو پوجنا تاکہ نئی عمدہ شاخیں نکلیں۔ انگریزی میں Pruning۔

**چڑکنا(۲)** پیش چ، زبر ر، جزم ک۔ فعل متعدی۔ چہکنا، چہچہانا، پرندوں کا بولنا؛ بہت باتیں کرنا۔

**چڑکوا** زیر چ، زبر ر، جزم ک۔ اند۔ ایک چھوٹا سا پرندہ، پدا، پدڑی۔

**چڑکی** زبر چ، جزم ر۔ است۔ شال بانی کے اڈے کے اُوپر کی آڑی لکڑی۔

**چڑکی** زیر چ، جزم ر۔ است۔ (ہولی کے دوران میں) پچکاری جس سے رنگ کھیلا جاتا ہے۔

**چڑکی** پیش چ، جزم ر۔ است۔ چٹیا جو ہندو مرد سر گھٹاتے وقت باقی چھوڑ دیتے ہیں۔

**چڑکین** زیر چ، جزم ر، ی۔ صف۔ گندا، غلیظ، نجس، پلید؛ میلا کچیلا؛ اُردو کے ایک غیر ثقہ ہزل گو شاعر کا تخلص۔

**چرم** زبر چ، جزم ر۔ اند، ف۔ چمڑا، کھال۔

**چرم آہن گر** لوہار کی دھونکنی۔

**چرم گر** چمڑا رنگنے والا، دباغ۔

**چرمی** چمڑے یا کھال کی بنی ہوئی شے۔

**چرمینہ فروش** چمڑا یا چمڑے کی بنی اشیا بیچنے والا۔

**چڑمٹھی** زیر چ، جزم ر، زیر م۔ است۔ ملیٹھی۔

**چڑمر** پیش چ، جزم ر، پیش م۔ صف۔ مسلے جانے سے مڑا تڑا، شکن آلود۔ نیز **چڑی مڑی**۔

**چڑمرا** پیش چ، جزم ر، پیش م۔ اند۔ بھنے ہوئے چاول جن کو دبا کر چپٹا کر دیتے ہیں اور چبینے کے طور پر کھاتے ہیں۔

**چرمراہٹ** زیر چ، جزم ر، زیر م، زبر ہ۔ است۔ جلن پیدا کرنا یا منہ جلانے کی خاصیت جو کسی شے کے ذائقے میں ہو۔

**چُرمُراہٹ** پیش چ، جزم ر، پیش م، زبر ہ۔ است۔ چمڑے کے جوتے کی آواز۔

**چرمینہ** زبر چ، ی، زبر ن۔ صف۔ کھال یا چمڑے کی بنی ہوئی شے۔

**چرمینہ دوز** جوتے بنانے والا، موچی۔

**چرن** زبر چ، زبر ر۔ اند، س۔ پاؤں، پیر(ے)، قدم؛ جوتا، پاپوش؛ رکن، نچلا حصہ، جڑ۔

محاورہ: **چرن اُٹھانا** جوتے برداری کرنا؛ خدمت کرنا؛ عزت و تکریم کرنا۔

**چرن امرت** وہ پانی جس سے کسی دیوتا یا خدا پرست کے پاؤں دُھلائے گئے ہوں۔

**چرن بردار** کفش بردار، امیروں کے جوتے اُٹھانے والا؛ (مجازاً) خادم، ادنیٰ خدمت گار۔

محاورہ: **چرن میں پڑنا** تعظیم سے قدموں میں گرنا۔

محاورہ: **چرن پکڑنا** منت سماجت کرنا، پاؤں پکڑنا۔

محاورہ: **چرن چھونا** توقیر بڑھانا؛ خدمت کرنا؛ تعظیم کرنا۔

محاورہ: **چرن لینا** پاؤں پڑنا، خدمت کرنا۔

**چرنا(۱)** زبر چ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ جانوروں کا پتے گھاس وغیرہ کھانا؛ چوپایوں کے کھانے کا عمل۔

**چرنا(۲)** زبر چ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ سرایت کرنا، کسی شے میں اُتر جانا، بیٹھ جانا۔

**چرنا(۳)** زبر چ، جزم ر۔ اند، ہ۔ جانگھیہ، شرعی پاجامہ جو گھٹنوں سے اُونچا ہوتا ہے، گھٹنا۔

**چرناٹوپی** ایک قسم کی ٹوپی، چھوٹی ٹوپی۔

محاورہ: **چرناٹوپی پہنانا** ذلیل و خوار کرنا، سزا دینا۔

**چرنا** زیر چ، جزم ر۔ لکڑی کا دو ٹکڑے ہونا، پھٹنا۔

**چرنجیو** زیر چ، زبر ر، جزم ن، ی۔ صف۔ تادیر زندہ رہنے والا، سدا سلامت، عمر دراز، یا درازعمر۔

**چرند** زبر چ، زبر ر، جزم ن۔ جمع، مذ، ف۔ گھاس چرنے والے جانور، چوپائے، جانور۔ نیز **چرندہ**، **چَرِند**۔

**چرندوپرند** چوپائے اور پرندے۔

**چرندم خرندم** پیش چ، زبر ر، جزم ن، زبر د، پیش خ۔ است۔ کھانے پینے کا مشغلہ (مزاحاً)۔

محاورہ: **چرندم خرندم کر جانا** کھاپی جانا، خرد برد کر جانا۔

**چرنوں** زبر چ، وج۔ جمع۔ مذ، ہ۔ چرن (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چرنوں سے لگنا** خدمت میں رہنا، حفاظت میں رہنا۔

**چرنہار** زبر چ، زبر ر، جزم ن۔ رک: دھروا۔

**چرنی** زبر چ، جزم ر۔ است۔ جانوروں کے چارہ کھانے کا برتن، ناند، کھرا، کھرلی۔ نیز **چرہی**۔

**چرنے** پیش چ، جزم ر۔ بچوں کے پیٹ کے کیڑے جو سوت کی طرح باریک باریک ہوتے ہیں۔ نیز رک: **چُنچُنے چنونے**۔

محاورہ: **چرنے لگنا** پیٹ سے پاخانے کے راستے کیڑے نکلنا؛ رنج پہنچنا، برا محسوس کرنا، ناگوار گزرنا۔

**چڑوا** زبر چ، جزم ر۔ اند، ہ۔ مٹکا، مٹی کا بڑا برتن۔

**چرواہا** زبرچ، جزم ر۔مذ۔ گڈریا، چراگاہ میں مویشی لانے لے جانے والا، گلہ بان۔(مث) چرواہن/ہِن۔

**چروائی** زبرچ، جزم ر۔مث۔ مویشیوں کو چرانے کا کام؛ بھیڑ بکریوں، چوپایوں کو چرانے کی اُجرت۔

**چرونجی** زیرچ، ولین۔مث، ہ۔ ایک پودا جس کا پھل نیلے رنگ کا، چھوٹے بیر کے برابر ہوتا ہے اور گری بطور میوہ کھانوں مٹھائیوں میں ڈالی جاتی ہے۔ نیز بطور دوا بھی استعمال ہوتا ہے۔

**چرہی** زبرچ، جزم ر۔مذ۔ رک: چرنی۔

**چری**(۱) زبرچ۔مث، ہ۔ اناج کے پودوں کے ہری ڈنڈیاں اور پتے جو جانوروں کو چارے میں دیے جاتے ہیں؛ وہ زمین جو جانوروں کے چارے کے لیے بغیر لگان کے چھوڑ دی جائے۔

**چری**(۲) زبرچ۔صف۔ ہلتا جلتا، لرزاں، متحرک، نہ ٹھہرنے والا۔

**چری** زیرچ۔صف۔ چیری ہوئی؛ ٹکڑے ٹکڑے کی ہوئی۔

محاورہ: **چری باتی کرنا** کاغذ کے ٹکڑے ٹکڑے کر دینا، پتنگ پھاڑ ڈالنا، پرزے پرزے کر دینا۔

**چُری** پیش چ۔مذ، ہ۔ چھوٹا کنواں؛ شیشے یا لاکھ کی بنی ہوئی چوڑی۔

**چری ہار** چوڑی گر، چوڑیاں فروخت کرنے والا۔

**چریا** زبرچ، جزم ر۔صف۔ آوارہ؛ سرگرداں پھرنے والا؛ گاؤدی، بےوقوف، احمق، سرپھرا۔

**چریلا**(۱) زبرچ، ی۔مذ۔ مچھیروں کا بڑا جال جو عموماً بڑی مچھلیاں پکڑنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**چریلا**(۲) زبرچ، ی۔مذ۔ وہ روشن دان جس میں چار سوراخ ہوں۔

## چ۔ڑ

**چڑ** زیرچ۔مث، ہ۔ وہ بات جس کا سننا، دیکھنا ناگوار ہو؛ کھانے کی شے جسے تفریحاً اپنے لیے ناپسندیدہ مشہور کر دیا جائے اور لوگ لائیں تو جھوٹ موٹ کی ناراضگی کا اظہار کیا جائے۔

محاورہ: **چڑ بنانا** کسی کے لیے کوئی ایسی بات، جملہ یا حرکت مقرر کر لینا جو اُسے ناگوار گزرتی ہو یا جس وہ بگڑ جاتا ہو۔

محاورہ: **چڑ کھانا** کسی بات سے برہم ہونا یا بگڑنا، ناگواری کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **چڑ لگنا** کسی کام یا بات کا قابلِ نفرت لگنا، کوئی چیز یا جملہ ناقابلِ برداشت محسوس ہونا۔

محاورہ: **چڑ نکالنا** چھیڑ نکالنا؛ غصہ دلانا، برہم کرنے والی بات کہنا۔

**چُڑ** پیش چ۔مث، ہ۔ عورت کی شرمگاہ کے لیے غیر سنجیدہ لفظ (بطور دُشنام)، فرج، کُس۔

**چڑا** زیرچ۔مذ۔ گھریلو چڑیا کا نر، کنجشک، چڑونٹا؛ ایک پتنگ جس میں چڑے کی دُم کی طرح کا کاغذ ٹھڈے کے قریب جڑا ہوتا ہے۔ حلوائیوں کا ڈوئی کی وضع کا کفچہ۔

**چڑانا** زیرچ۔فعل متعدی۔ دِق کرنا، نفرت دلانا، منہ بنانا؛ کسی بات کی نقل کر کے غصہ دلانا۔

**چڑبڑ** زیرچ، جزم ڑ، زبرب۔مث۔ بکواس، بُڑبُڑ۔

محاورہ: **چڑبڑ کرنا** بک بک کرنا، بکواس کرنا، بہت زیادہ بولنا۔

**چڑچڑا** زیرچ، جزم ڑ، زیرچ۔صف۔ تنگ مزاج، بدخو، کج خلق، جو کسی وقتی دباؤ یا بیماری کے سبب بات بات پہ ناحق بگڑ جائے۔

**چڑچڑاپن** بدمزاجی، بدخوئی۔

فعل لازم: **چڑچڑانا** بگڑنا، خفا ہونا، بیماری یا مفلسی کی وجہ سے تیز مزاج ہونا؛ انتہائی گرم گھی یا تیل میں پانی کی آواز۔

**چڑنا** زیرچ، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ کسی بات پر ناراض ہونا، نفرت کرنا، بگڑنا۔

**چڑنگل** زیرچ، زبرڑ، ن غنہ، زبرگ۔مذ۔ چڑیا کا تابع۔ مثلاً: **چڑیا چڑنگل**، مراد: کوئی چھوٹا موٹا پرندہ۔

**چڑوے** پیش چ، جزم ڑ۔جمع، مذ، ہ۔ چپٹے، بھنے ہوئے دھان جو مسالا ملا کر چبینے کے طور پر کھائے جاتے ہیں۔ نیز (مذ) **چیوڑا**۔

**چڑی** زبرچ۔مث۔ وہ لات جو کسی بھاگتے ہوئے کو ماری جائے۔

**چڑی** زیرچ۔مث، ہ۔ چڑیا (رک) کا مخفف تراکیب میں مستعمل۔ تاش کا وہ پتہ جس پر چڑیا کا علامتی نشان ہو جسے پھول یا چڑیا کا پتہ بھی کہتے ہیں۔

**چڑی تن** (بطور پھبتی یا طنز) کم رُو، مجہول، نامعقول شخص، کم حیثیت، بدہیئت شخص۔ نیز **چڑی تن کا غلام**۔

**چڑی مار** پرندے پکڑ کر بیچنے والا، صیاد۔

**چڑی مار ٹولا** وہ جگہ جہاں پرندے پکڑنے والے رہتے ہوں اور مختلف پرندوں کی خرید و فروخت بھی ہوتی ہو۔

کہاوت: **چڑی مار کا ٹولا، بھانت بھانت کا پنچھی بولا** اُس محفل کے بارے میں کہا جاتا ہے جہاں ہر شخص کوئی مختلف رائے دے۔

کہاوت: **چڑی مار ہمیشہ ننگے بھوکے رہتے ہیں** ظالم کبھی سرسبز نہیں ہوتے۔

**چڑیا**(۱) زیرچ، جزم ڑ۔مث۔ **چڑا**(رک) کی تانیث۔ چڑے کی مادہ۔

کہاوت: **چڑیا اپنی جان سے گئی کھانے والے نے سواد نہ پایا** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جو ملازم خدمت کرتے کرتے مرجائے لیکن مالک پھر

بھی خوش نہ ہو۔

نقرہ: چڑیا کا دودھ ناممکن بات، ناپید شے، عنقا چیز۔

چڑیا کا (بطور دُشنام) احمق، بے وقوف، گاؤدی۔

محاورہ: چڑیا کا بچہ بھی نہ ہونا گھر میں کسی فرد کا موجود نہ ہونا یا زندہ نہ رہنا، پورے خاندان کا ہلاک ہو جانا۔

کہاوت: چڑیا کرے خونچا، چڑا کرے نوچا بیوی بیچاری تھوڑا تھوڑا کر کے جمع کرتی ہے اور میاں صاحب اُڑا اُڑا لیتے ہیں۔

کہاوت: چڑیا کو شاہین سے کو تھ غریب کو امیر سے کیا کام۔

کہاوت: چڑیا کی جان گئی لڑکے کا کھلونا بچے کسی کو تکلیف پہنچنے کا خیال نہیں کرتے۔

کہاوت: چڑیا کی چونچ میں بیسواں/ چوتھائی حصہ بہت تھوڑی چیز، نہایت قلیل مقدار۔

چڑیا گھر تفریح گاہ، باغ جہاں جانور چرند پرند پالے جائیں، انگریزی میں: Zoo؛ جہاں بھانت بھانت کی آوازیں سنائی دیں۔

چڑیا نوچن (و مج) بہت سے مانگنے والوں کا ہجوم جیسے بہت سے پرندوں کا کسی لاش پر پل پڑنا؛ نوچا کھسوٹی، لوٹ مار۔

چڑیا (۲) زیر چ، جزم ڑ۔ امث۔ انگیا کی دونوں کٹوریوں کے بیچ کی سیون؛ وہ کپڑا جو کرتی وغیرہ میں اُس کا حجم بڑھانے یا مضبوط کرنے کے لیے لگایا جاتا ہے؛ لکڑی کا غلیل نما ٹکڑا جو بلی یا کہاروں کی لاٹھی کے اوپر ڈنڈے ٹکانے کے لیے جڑ دیا جاتا ہے؛ نیفے کا منہ جہاں سے ازار بند ڈالا جاتا ہے۔

چڑیل پیش چ، ے لین۔ امث، ہ۔ ڈائن، بھتنی، خبیث ارواح؛ بدصورت۔

مجازاً: خبیث عورت (بطور دُشنام)، لڑاکا عورت۔

کہاوت: چڑیل پر دل آ گیا تو پھر پری کیا ہے جس پر آدمی عاشق ہو جائے تو وہ بدشکل بھی ہو تو اُس کی نظر میں خوبصورت ہے۔

کہاوت: چڑیلوں سی شکل اور مزاج پریوں سا بدصورتی کے باوجود نازنخرہ۔

چڑھ زبر چ، جزم ڑھ۔ امث، ہ۔ چڑھنا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل؛ اُونچی زمین، ٹیلہ۔

محاورہ: چڑھ آنا حملہ کرنا، چڑھائی کر دینا؛ غالب ہونا، اُبھرنا۔

محاورہ: چڑھ بیٹھنا سوار ہو جانا، مسلط ہو جانا؛ جماع کرنا، صحبت کرنا؛ حملہ کرنا۔

کہاوت: چڑھ جا بیٹا سولی پہ رام بھلی کرے گا انجام کی پروا کیے بغیر کام کر ڈال؛ اُکسا کر یا شہ دے کر کسی غلط یا نقصان دہ کام کرانے کے موقع پر بولتے ہیں۔

محاورہ: چڑھ جانا حملہ کر دینا، چڑھائی کرنا؛ روانہ ہو جانا؛ ذمے ہونا، واجب الادا ہو جانا۔

محاورہ: چڑھ دوڑنا حملہ کرنا، چڑھائی کرنا۔

چڑھا زبر چ۔ امذ۔ چڑھانا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں استعمال کیا جاتا ہے۔

چڑھان زبر چ۔ امث۔ اُونچائی، اُوپر جانے والا چڑھتا ہوا راستہ۔ نیز چڑھائی۔

چڑھانا زبر چ۔ فعل متعدی۔ بلندی پر لے جانا، نیچے سے اُوپر لے جانا؛ تہہ جمانا، روغن ملمع وغیرہ پھیرنا؛ پاگنا، منڈھنا؛ پہننا، ڈاٹنا؛ درج کرنا، لکھنا، داخل کرنا؛ تاؤ دلانا، جوش دلانا، مبالغے کے ساتھ تعریف کرنا؛ نذر کرنا، قربان کرنا، چڑھاوا دینا؛ جہیز میں دینا؛ نوش کرنا، پینا، حلق سے اُتارنا۔

چڑھاوا زبر چ۔ امذ۔ نذر، نیاز، بھینٹ؛ دُولھا کی طرف سے دُلھن کے لیے دیا جانے والا زیور سامان وغیرہ۔

محاورہ: چڑھاوا دینا تعریف میں بہت زیادہ مبالغہ کرنا۔

چڑھاؤ زبر چ، و مع۔ صف۔ کشتی کا کرایہ لینے والا؛ چڑھنے کے قابل؛ پیشگی، وہ روپیہ جو اپنے کاریگر پر چڑھا کر رکھیں۔

چڑھاؤ زبر چ، و مج۔ امذ۔ طغیانی، پانی کا کناروں پر چڑھ آنا، فراز، بلندی؛ بازار کی قیمتوں کا بڑھنا؛ اُتار کا نقیض۔

چڑھائی زبر چ۔ امث۔ اُوپر جانے والا راستہ، اُونچی زمین؛ فوج کا حملہ، یورش۔

محاورہ: چڑھائی بول دینا لشکرکشی کرنا، حملہ کر دینا۔

محاورہ: چڑھائی کاٹنا مہم سر کرنا، مشکل مرحلوں پر قابو پانا۔

چڑھتا زبر چ، جزم ڑھ۔ صف۔ مذ۔ ترقی کرتا ہوا، بڑھتا ہوا؛ بھاؤ کی گرانی؛ رفتار میں تیز۔

چڑھتا بھاؤ گرانی، مہنگائی، قیمتوں میں اضافے کا رجحان، بڑھتا ہوا نرخ۔

محاورہ: چڑھتا پانی اُتر جانا جوش ٹھنڈا پڑ جانا؛ طغیانی ختم ہو جانا۔

چڑھتا جوبن بڑھتا ہوا حُسن۔

چڑھتا شباب نوجوانی، الھڑپن، حسنِ روزافزوں۔

چڑھتی زبر چ، جزم ڑھ۔ صف۔ چڑھتا (رک) کی تانیث۔

چڑھتی جوانی جوانی کا ابتدائی دور۔

مقولہ: چڑھتی کلا جاگتی جوت (کلمۂ دعا) چاند کی طرح چمکو اور روشن رہو۔

چڑھتے زبر چ، جزم ڑھ۔ صف۔ مذ۔ چڑھتا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت،

تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **چڑھتے سورج کی پوجا کرنا** جس کو اقتدار یا حکومت حاصل ہو اُس کی ہاں میں ہاں ملانا، حق ناحق دیکھے بغیر طاقتور کا ساتھ دینا۔

**چڑھنا** زبر چ، جزم ڑھ۔ فعل لازم۔ چڑھانا (رک) کا م لازم؛ آسمان پر نمودار ہونا؛ پستی سے بلندی کی طرف جانا؛ گراں، حاوی غالب ہونا؛ ترقی کرنا؛ سوار ہونا، سر میں سمانا، مثلاً: نشہ، سودا یا دُھن وغیرہ سوار ہونا؛ حملہ کرنا، یورش کرنا۔

**چڑھی** زبر چ، جزم ڑھ۔ فعل لازم۔ چڑھا (رک) کی تانیث جو عموماً تراکیب میں استعمال کی جاتی ہے۔

**چڑھی بارگاہ** کامل عروج؛ بہت بلند مرتبہ۔

محاورہ: **چڑھی بارگاہ اُترنا** عروج و مرتبہ ختم ہوجانا، زوال ہونا۔

کہاوت: **چڑھی کڑھائی تیل نہ آیا تو پھر آئے گا** جب کام ہونے وقت نہ ہوا تو پھر کب ہوگا/کبھی نہ ہوسکے گا۔

محاورہ: **چڑھی گنگا اُترنا** بڑا کام کرنا۔

محاورہ: **چڑھی ہونا** غرور کا نشہ ہونا، نشہ ہونا؛ کسی بات پر اصرار کرنا، برضد ہونا۔

**چڑھے** زبر چ، جزم ڑھ۔ فعل لازم۔ چڑھا (رک) کی جمع جو عموماً تراکیب میں استعمال کی جاتی ہے۔

کہاوت: **چڑھے پر چڑھاؤ سر دُکھے نہ پاؤں آتے پر آنے دو** کچھ مضائقہ نہیں، جسے سب مانتے ہیں اُنھیں تم بھی مان لو۔

کہاوت: **چڑھے چاک چاہے سو اُتار لو** اب وقت ہے کام ہو رہا ہے جو چاہو کرلو؛ حکومت کے وقت سب کچھ ہوسکتا ہے۔

کہاوت: **چڑھے گا سو گرے گا** جو ترقی کرے گا اُسے زوال بھی آئے گا۔

**چڑھیت** زبر چ، ے لین۔ امذ۔ سوار، چڑھنے والا، سواری لینے والا۔

## چ۔س

**چسپ** زبر چ، جزم س۔ صف، ف۔ چپکنے والا، چپکا ہوا۔

**چسپاں** زبر چ، جزم س۔ صف، ف۔ چپکا ہونا، جُڑا ہوا، پیوست؛ موزوں، زیبا، ٹھیک، چست، برمحل (جملہ وغیرہ)۔ نیز چسپیدہ۔

**چسپ ناک** چپچپا، چپکنے والا۔

اسم کیف: **چسپیدگی** (زبر چ، جزم س، ی، زبر د) چپک، چپکنے کا عمل، ملاپ، جڑائی؛ محبت، اُلفت۔

**چسپیدہ** (زبر چ، جزم س، ی، زبر د) چپکا ہوا، چسپاں؛ لپٹا ہوا، چمٹا ہوا۔

**چست** پیش چ، جزم س۔ صف، ف۔ بالکل درست، صحیح؛ موقع محل یا ماپ سائز وغیرہ کے مطابق؛ تنگ، کسا، کھنچا ہوا، پھنسا ہوا؛ پھرتیلا، چالاک، سُست کی ضد۔

محاورہ: **چست کرنا** ٹھیک کرنا، کسنا (فقرہ وغیرہ)۔

محاورہ: **چست ہونا** کمربستہ ہونا، تیار ہونا، مستعد ہونا۔

**چستہ** پیش چ، جزم س، زبر ت۔ امذ، ف۔ بکری کے بچے کا معدہ جس میں پیا ہوا دودھ رہتا ہے، پنیر مایہ؛ کپڑے میں نکلی ہوئی گانٹھ، سلوٹ یا ابھری۔

**چستی** پیش چ، جزم س۔ امث، ف۔ چالاکی، پھرتی، تیزی؛ موزونیت، درستی؛ بندش اور ترتیب کی مناسبت۔

محاورہ: **چستی کرنا** خرچ میں کفایت کرنا؛ کنجوسی کرنا۔

**چسٹر** لیٹا زیر چ، جزم س، زبر ٹ۔ امذ۔ ایک قسم کا اوورکوٹ، بڑا کوٹ۔ انگریزی میں: Chester۔

**چس چسا** پیش چ، جزم س۔ صف۔ چُست، بدن پر تنگ اور پھنسا ہوا (لباس وغیرہ)۔

**چسر چسر** پیش چ، زبر س۔ نقلِ صوت۔ بچے کے دودھ پینے یا چسنی چوسنے کی آواز۔

**چسک** زبر چ، زبر س۔ امث۔ کسک، میٹھا میٹھا درد؛ گوٹے یا اطلس کی باریک گوٹ جو مغزی سے ملا کر لگائی جاتی ہے۔

**چسکا** زبر چ، جزم س۔ امذ۔ مزہ، چاٹ، لطف؛ ذوق، شوق۔

کہاوت: **چسکا دن دس کا پرایا خصم کس کا** یارانے کا مزہ تھوڑے دن کا ہوتا ہے، غیر مرد اپنا نہیں ہوتا۔

**چسکڑ** پیش چ، زبر س، شدزبر ک۔ صف۔ شرابی، نشہ باز، وہ جسے چسکیاں لینے کی عادت ہو۔

**چسکنا (۱)** زبر چ، زبر س، جزم ک۔ فعل لازم۔ تنگ ہونے کی وجہ سے کپڑے کا پھٹنا، انگیا وغیرہ کا اس طرح پھٹنا کے کپڑے کا تار الگ الگ نہ ہوں۔

**چسکنا (۲)** زبر چ، زبر س، جزم ک۔ فعل لازم۔ میٹھا میٹھا درد ہونا، پرانی چوٹ میں ہلکا ہلکا درد اُٹھنا۔

**چسکی** پیش چ، جزم س۔ امث۔ چھوٹا گھونٹ، جرعہ؛ گھلی ہوئی افیم کی تھوڑی سی مقدار، حقے کا گھونٹ۔

محاورہ: **چسکی لگانا** گھونٹ گھونٹ پینا؛ افیون پینا۔

**چسنا** زبر چ، جزم س۔ فعل لازم۔ مسکنا، تنگی کے سبب چر جانا۔ نیز چسکنا۔

**چسنا** پیش چ، جزم س۔ امذ۔ (رک) چوسنا جس کا یہ لازم ہے؛ طاقت تباہ ہو جانا، نچڑنا، عرق نکل جانا۔

**چسنی** پیش چ، جزم س۔ امث۔ بچوں کے چوسنے کے لیے ربڑ کا پستان نما کھلونا۔ نیز چوسنی، چوسنا۔

**چسوانا** پیش چ، جزم س۔ فعل متعدی۔ چسنا (رک) کا متعدی۔

**چسینہ** پیش چ، ی، زبر ن۔ اند۔ (نباتیات) پودے کی جڑ سے تنے کے علاوہ پھوٹ نکلنے والی نئی شاخ۔

# چ۔ش

**چش** زبر چ۔ صف۔ چکھنے والا۔ جمع: چشاں۔

**چشت** (۱) زبر چ، جزم ش۔ فجائیہ۔ ہشت؛ کسی غلط یا بیہودہ بات پر ٹوکنے کا کلمہ۔

**چشت** (۲) زبر چ، جزم ش۔ اند، ف۔ افغانستان کے مغربی صوبے ہرات کے مشرق میں واقع ایک مقام کا نام۔

**چشتی** صوفیہ کا ایک مشہور سلسلہ جو خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ سے چلتا ہے؛ چشت (رک) کا باشندہ۔

**چشک** (۱) زبر چ، زبر ش۔ امث، ف۔ چکھنے کا عمل؛ وہ کھانا جو باورچی کسی خاص دعوت کے موقع پر صاحب تقریب کے گھر سے لے جاتے ہیں؛ کسی تقریب کے بعد بچ جانے والا کھانا جو عزیز کو اقارب یا ہمسایوں کو بھیجا جائے۔

**چشک** (۲) زبر چ، زبر ش۔ اند، س۔ پینے کا برتن، پیالہ، جام، گلاس؛ شراب۔

**چسک** زبر چ، زبر ش۔ امث، ف۔ افزائش، زیادتی، بڑھوتری۔

**چشم** زبر چ، جزم ش۔ امث، ف۔ آنکھ، دیدہ، نین؛ نظر، نگاہ؛ توقع، اُمید، آس۔

**چشمِ اعمٰی** (زبر ا، جزم ع، کھڑا زبر ی) اندھی آنکھ۔

محاورہ: **چشم انداز کرنا** توجہ نہ کرنا؛ تعلق ختم کرنا، چھوڑنا۔

**چشمِ آشنا** شناسا، واقف، ایسے لوگ جن سے کبھی کبھار ملاقات ہو۔

**چشمِ باطن** تخیل، وجدان؛ روحانی بصیرت۔

**چشمِ بد** بُری نظر، وہ نظر جو لگ جاتی ہے۔

**چشمِ بدبیں** بری نیت سے دیکھنے والا؛ حسد کرنے والا۔

فقرہ: **چشمِ بدُدور** بُری نظر دور رہے، نظر نہ لگے۔

**چشمِ براہ** منتظر، راستے پر آنکھیں لگائے ہوئے۔

**چشمِ بند** آنکھوں کی جادوگری یا دل فریبی؛ سیاہ نقاب؛ جانوروں کی آنکھوں پر باندھنے کے چمڑے کے ٹکڑے۔

**چشمِ بندک** آنکھ مچولی۔

**چشمِ بیں** (ی) ڈاکٹروں کا آنکھوں کے معائنے کا اوزار جسے وہ اپنی آنکھ پر چڑھا کر اُس کے سوراخ سے مریض کی آنکھ پر روشنی ڈال کر دیکھتے ہیں۔

**چشمِ بینا** دیکھنے والی آنکھ؛ (مجازاً) قابل، دانا، دیدہ ور شخص۔

**چشمِ بیمار** وہ آنکھ جو بیماری، نقاہت، خمار یا نشے کی وجہ سے آدھی کھلی ہوئی نظر آئے؛ نیلی آنکھ۔

**چشمِ بے آب** بے حیا، بے شرم، بے ادب، گستاخ۔

محاورہ: **چشم پتھرانا** آنکھ کی بینائی زائل ہو جانا؛ موت کے آثار نظر آنا؛ تھک کر چور ہو جانے کی کیفیت۔

**چشمِ پُرآب** آنسوؤں سے بھری ہوئی آنکھ، روتی آنکھ۔

**چشم پوش** درگزر کرنے والا، ٹالنے والا، دانستہ نقص کی گرفت نہ کرنے والا؛ اِغماض برتنے والا۔

**چشم پوشی** (جزم م، وج) درگزر، دانستہ نظر انداز کرنا، جانے بوجھے ٹال جانا، نقص کی گرفت نہ کرنا۔

**چشمِ پیش** شرمیلا؛ شرمندہ، خجل۔

**چشمِ تر** رونے والی آنکھ؛ (بلا اضافت) وہ جس کی آنکھوں میں آنسو آئے ہوں، رونے والا۔

**چشمِ خون آلود** قہر بھری آنکھ، غصے کی کیفیت کے اظہار کے لیے مستعمل۔

**چشم داشت** توقع، اُمید، آس، اعتماد؛ خواہش۔

**چشمِ دام** جال کا پھندا، جال کا سوراخ۔

محاورہ: **چشم درراہ انتظار رہنا** منتظر ہونا، کسی کا بہت بے چینی سے انتظار کرنا۔

**چشم دریدہ** بے حیا، بے شرم، دیدے پھٹا۔

**چشمِ دوستی** دوستی کی خواہش، دوستی کی توقع یا آس۔

**چشم دید** مشاہدے میں آیا ہوا، آنکھوں دیکھا۔

**چشمِ رمدی** دُکھتی آنکھ، بیمار آنکھ۔

محاورہ: **چشم روشن کرنا** کسی کو خوش کرنا، مسرت بخشنا۔

**چشم زخم** (زبر ز، جزم خ) نظر بد کا اثر؛ نقصان، ضرر۔

**چشم زدن** (جزم م، زبر ز، زبر د) پلک جھپکنا؛ لمحہ بھر، ذرا دیر۔

**چشم زدن میں** بہت جلد، فوراً، ترنت۔

**چشم سفید** گستاخ، مایوس؛ اندھا؛ وہ آنکھ جس میں مروت نہ ہو۔

**چشمِ سوزن** (لیٹا زیر م، وج، زبر ز) سوئی کا ناکہ۔

محاورہ: **چشم سیاہ کرنا** لالچ کرنا، ہوس و حرص سے دیکھنا۔

**چشمِ ضیغم** عمارتوں کی تعمیر میں کام آنے والا ایک چمک دار رنگین پتھر۔

محاورہ: **چشمِ عنایت رکھنا** نیکی کی اُمید رکھنا، بھلائی کی توقع رکھنا، اچھائی کی

آس ہونا۔
محاورہ: چشم عنایت سیدھی ہونا خوش قسمت ہونا، اچھے نصیبوں کا ہونا۔
محاورہ: چشمِ کم سے دیکھنا حقارت سے دیکھنا، کم درجہ کا سلوک کرنا؛ بدخلقی سے پیش آنا۔
چشمِ ماروشن دلِ ماشاد بسروچشم ہمیں ہر طرح قبول ومنظور ہے؛ آنکھوں کا سکھ کلیجے کی ٹھنڈک، عین راحت کی بات ہے۔
محاورہ: چشمِ مروت پہ ٹھیکری رکھنا بدلحاظ ہوجانا، کسی کے مرتبے کا خیال نہ کرنا۔
محاورہ: چشم میں رکھنا عزت کرنا، قدر کرنا؛ حافظے میں محفوظ کر لینا۔
محاورہ: چشم میں سمانا پسند آجانا، نظر میں جچنا۔
چشمِ نم (رک) چشمِ تر۔
چشم نمائی (جزم م، پیش ن) تنبیہ، سرزنش، جھڑکی۔
چشمِ نیم باز (رک) چشمِ بیمار۔
چشمِ نیم خواب اُدھ کھلی یا شرمیلی آنکھ۔
چشم وابرو چہرہ مہرہ، خال وخط؛ اشارے انداز ے۔
محاورہ: چشم وابرو سے جان لینا اشاروں کنایوں سے دل کا منشا جان کر لینا، اشارے سے سمجھ لینا۔
چشم وچراغ بہت زیادہ عزیز، بڑا بیٹا، فرزند؛ گھر کی رونق۔
چشمارو زبر چ، جزم ش، ومع۔ اند۔ کھیتوں یا باغوں میں پرندوں کو ڈرانے کے لیے کھڑا کیا ہوا مصنوعی انسانی پیکر؛ اڈچکا، دھڑ کا۔
چشمک زبر چ، جزم ش، زبر م۔ امث۔ ف۔ رنجش، مخالفت، عداوت، نوک جھونک، چھیڑ چھاڑ، طعن وتشنیع؛ آنکھیں جھپکانا، غمزۂ چشم، آنکھ کا اشارہ؛ چھوٹی آنکھ۔
چشمک بازی آنکھوں کے اشارے، نظر بازی؛ کنکھیوں سے دیکھنے کا عمل۔
محاورہ: چشمک چلی جانا تمتماہٹ ختم ہوجانا، چمک دمک باقی نہ رہنا؛ رونق نہ رہنا۔
محاورہ: چشمک رکھنا رنجش رکھنا، مخالفت رکھنا، دشمنی، عداوت رکھنا، اختلاف رکھنا۔
محاورہ: چشمک زدن کسی کی طرف آنکھ سے اشارہ کرنا، آنکھ مارنا، پلک سے اشارہ کرنا۔
چشمک زن/ زناں آنکھ سے اشارہ کرنے والا/ والے، طعنہ دینے والا/ والے۔

چشمک زنی طعنہ زنی، طنز کرنا۔
محاورہ: چشمک زنی کرنا آنکھ سے کسی کی طرف طنزیہ اشارہ کرنا، طعنے دینا، کسی کا مذاق اُڑانا۔
چشمک فگن (زیرف) طعنہ دینا، طنز کرنا؛ مذاق اُڑانا۔
محاورہ: چشمک کرنا آنکھ سے اشارہ کرنا؛ جھلملانا۔
محاورہ: چشمک ہوجانا معمولی رنجش ہوجانا، اختلاف ہوجانا۔
چشمہ زبر چ، جزم ش، زبر م۔ اند۔ ف۔ پانی کا سوتا، زمین میں وہ جگہ جہاں سے پانی نکلتا ہے، جھرنا؛ عینک؛ انکھوا؛ تکلے یا گھنڈی کے ساتھ کا کاج؛ دالان کے دروں یا چھت کی کڑیوں کا درمیانی فاصلہ؛ دائرہ، حلقہ۔ (مجازاً) منبع بخرج۔ نیز سرِ چشمہ۔
جمع: (فارسی) چشمہ ہا، (اُردو) چشمے، چشموں۔
چشمۂ آفتاب سورج، خورشید۔
محاورہ: چشمہ پھوٹنا اچانک تیزی کے ساتھ پانی نکل آنا؛ (مجازاً) کسی جذبے کا جوش مارنا، شدت سے ظاہر ہونا۔
چشمۂ حیات آبِ حیات کا چشمہ، (کنایۃً) محبوب کا دہن، معشوق کا منہ۔
چشمۂ حیواں آبِ حیات کا روایتی چشمہ۔ نیز چشمۂ خضر۔
چشمۂ خورشید سورج، آفتاب۔
چشمۂ زار وہ جگہ جہاں بہت سے چشمے جاری ہوں، چشموں کی کثرت۔
چشمہ دار حلقہ دار؛ آنکھ کی طرح کا۔
چشمہ سار رک: چشمہ زار۔
چشمۂ سلسبیل بہشت کی ایک نہر۔
چشمۂ فکر غور وفکر اور سوچ کا سوتا۔
چشمیہ زبر چ، جزم ش، زیر م، زبر ی۔ اند۔ دُوربین یا خوردبین کا وہ سوراخ جو آنکھ کے قریب ہوتا ہے۔ انگریزی میں: Eye piece۔
چشیدہ زبر چ، ی، زبر د۔ صف۔ ف۔ چکھا ہوا؛ چکھنے والا؛ تجربہ کار، سمجھ دار؛ تجربہ میں آیا ہوا۔

## چ۔غ

چغا پیش چ۔ اند، ت۔ بغیر تکموں کے آگے سے کھلا لمبا لبادہ، لمبا جبہ۔ نیز چغہ۔
چغانہ زبر چ، زبر ن۔ اند۔ ایک طرح کا دف جس میں بعض اوقات جھانجیاں بھی لگی ہوتی ہیں، دفلی ٹھپلا۔
چغتائی زبر نیز پیش چ، جزم غ۔ عَلَم۔ اند۔ ایک ترکی قبیلہ؛ چغتائی خاں کی نسل سے تعلق رکھنے والا۔

**چغد** پیش چ، جزم غ۔ اند۔ف۔ اُلو، بوم، اُلو کی ایک چھوٹی قسم؛ بیوقوف، احمق آدمی۔ عام: چُغَد۔

محاورہ: **چغد بول جانا** تباہ و برباد ہو جانا، غارت ہو جانا۔

**چغدی** پیش چ، جزم غ۔ اند۔ف۔ رک: چغد جس سے یہ منسوب ہے۔

**چغر** زبر چ، زبر غ۔ اند۔ وہ گھوڑا جس کی ایک آنکھ سیاہ اور دوسری سفید ہو۔

**چغل** پیش چ، پیش غ۔ صف۔ف۔ مخبر، جاسوس؛ لگائی بجھائی کرنے والا، لترا؛ وہ کنکر جسے حقے کی چلم میں رکھ کر تمباکو رکھتے ہیں۔ عام: **چُغَل** (زبر غ)۔ **چغلی** (جزم غ)۔

**چغل خور** غیبت کرنے والا، چغلی کرنے والا۔

مقولہ: **چغل خور خدا کا چور** چغل خور کی مذمت میں کہتے ہیں۔

**چغل خوری** لگائی بجھائی کرنے کی عادت، اِدھر کی بات اُدھر سنانے کی عادت۔

محاورہ: **چغلی کھانا** مخبری کرنا، شکایت پہنچانا، جا لگانا، بھانڈا پھوڑنا؛ کسی کی برائی کرنا، غیبت کرنا، غمازی کرنا۔

**چغول** پیش چ، و مع۔ جمع، مذ۔ آراستہ لشکر کے چاروں حصے، "(۱) میمنہ، (۲) میسرہ، (۳) قلب، (۴) ہراول (یا عقب)"، لشکر۔

## چ۔ف

**چفت** پیش چ، جزم ف۔ صف۔ف۔ اند۔ سُست، کاہل۔

**چفتہ** (۱) زبر چ، جزم ف، زبر ت۔ صف۔ خمیدہ، ایک طرف جھکا ہوا۔

**چفتہ** (۲) زبر چ، جزم ف، زبر ت۔ اند۔ف۔ لکڑی کا بنا ہوا کمرہ جس کی چھت لکڑی کے ستونوں پر ہو (انگریزی میں: کیبن)؛ گلی کا ڈنڈا یا بلا۔

**چفتی** لکڑی کا لمبا پتلا تختہ، ناپنے کا چپٹا پیمانہ، مسطر۔

**چفش** زبر چ، جزم ف۔ صف۔ پیوستہ، ملا ہوا، جڑا ہوا۔

## چ۔ق

**چق** زبر چ۔ اند۔ ایک طرح کا گلوبند، گلے کا ایک زیور۔

**چق** زیر چ۔ امث۔ف۔ بانس یا سرکنڈے وغیرہ کی تیلیوں کا بنا ہوا پردہ، چلمن، جھلملی۔ نیز چک۔

**چقا چق** زبر چ، جزم ق۔ امث، نقلِ صوت، ف۔ نیزوں اور تلواروں وغیرہ کے متواتر چلنے اور بدن پر پڑنے کی آواز۔ نیز چکا چک۔

**چق چقی** زبر چ، جزم ق۔ امث۔ لڑائی جھگڑا، لکڑی بازی؛ چھڑیوں کی جوڑی یا دو لکڑیاں جنھیں بعض فقیر ہاتھوں سے ایک دوسرے پر مارتے اور بجاتے ہیں۔ نیز **چک چکی**۔

**چقر** زبر چ، شد زبر ق۔ اند۔ف۔ گھوڑے کی پیشانی کی بھوریاں جو ایک گچھے کی شکل میں کم از کم دو اور زیادہ سے زیادہ پانچ ہوں؛ رنگائی میں رہ جانے والا دھبہ۔

**چقر** پیش چ، شد ق۔ اند۔ف۔ جوہڑ، چشمہ، تالاب۔

**چقر چقر** زبر چ، زبر ق، جزم ر، زبر چ، زبر ق۔ امث۔ بحث و مباحثہ، بک بک۔

**چقماق** زبر چ، جزم ق۔ اند۔ف۔ ہلکے مٹیالے رنگ کا ایک پتھر جس کو لوہے سے ٹکرانے یا اُس کے ٹکڑوں کو آپس میں رگڑنے سے چنگاریاں نکلتی ہیں۔ یہ کئی رنگوں کا ہوتا ہے؛ وہ بندوق جو چقماق کے ذریعے داغی جائے۔ نیز **چقمق**۔

محاورہ: **چقماق جھاڑنا** پتھر پر لوہا مار کر چنگاریاں نکالنا۔

محاورہ: **چقماق چڑھانا** بندوق یا طمنچے میں بارود بھرنا، بندوق چلانے کے لیے بندوق کے گھوڑے کو اوپر اُٹھانا۔

**چقماقی شیشہ** شفاف شیشہ جس کے آر پار دیکھا جا سکے۔

**چقندر** پیش چ، زبر ق، جزم ن، زبر د۔ اند۔ف۔ شلغم کی نوع کی ایک سرخ ترکاری جس سے شکر بھی بنائی جاتی ہے۔ صف: (بطور پھبتی) لال بھبوکا۔

**چقندر سا** بہت سرخ، لال بھبوکا ہونا؛ موٹا تازہ۔

مقولہ: **چقندر سا بن رہا ہے** سرخ و سفید ہو رہا ہے؛ موٹا تازہ ہو رہا ہے، ہٹا کٹا یا تندرست ہے۔

مثل: **چقندر کاشتم زردک برآمد** بوئے تھے چقندر اور نکلی (زردک) گاجریں، بدقسمتی کے اظہار کے طور پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **چقندر ہونا** لال بھبوکا ہونا، سرخی دوڑ جانا؛ چہرے پر رونق ہونا، تندرست و توانا ہونا۔

**چقنس** پیش چ، زبر ق، شد زبر ن۔ اند۔ احمق، ہونق، بے وقوف۔

**چقور** زبر چ، و مج۔ اند۔ گھوڑے کی ایک چال؛ بہت زیادہ رفتار سے دوڑنے والا گھوڑا۔

**چقہ** پیش چ، شد زبر ق۔ اند۔ گڑھا، کھائی، کھڈ۔ نیز چقر۔

## چ۔ک

**چک** (۱) زبر چ۔ اند، ہ۔ آنکھ، چشم۔

محاورہ: **چک اُٹھا دینا** نظر پھیر لینا۔

**چک** (۲) زبر چ۔ امذ، ہ۔ چکر، گھیرا، پہیہ، پھرکی، کنوئیں کے چاک کا گھیرا۔

**چک** (۳) زبر چ۔ امذ، ہ۔ پیمائش کردہ قطعۂ ارضی؛ چھوٹا گاؤں؛ زمین کی ملکیت کا پروانہ؛ پنجاب کی نہری آبادی میں گاؤں جس میں مربع بندی کی گئی ہو۔

**چک اُتار** ڈھالو زمین۔ نیز چک بنگرا۔

**چک بانگر** اونچی زمین جہاں سے پانی بہہ کر نیچے آئے۔

**چک بست** نقشے میں دکھائے ہوئے گاؤں کے کھیت۔

**چک بندی** زمین کی حد بندی، پیمائش میں آسانی کے لیے گاؤں کے نقشے کے اندر کئی مناسب حصے کرنا۔

**چک** (۴) زبر چ۔ صف۔ متعلق فعل۔ بھرا ہوا، مملو؛ اٹا اٹ، کھچا کھچ، بھرپور، زیادہ۔ نیز چک بچک پورے کا پورا، زیادہ سے زیادہ۔

محاورہ: **چک بندھنا** کسی شے کا بہت زیادہ مقدار میں ہونا۔

**چک بھرا** ٹھنسا ہوا۔

محاورہ: **چک پھرنا** لہرانا، دائیں بائیں یا ارد گرد گھومنا۔

**چک** (۵) زبر چ۔ امث، ہ۔ ٹھوڑی کی ہڈی؛ غلّے کو بھوسی سے الگ کرنے کا چوبی آلہ؛ روئی کو کپاس کے ڈوڈے الگ کرنے کا آلہ؛ گڈریا، بھیڑ بکریوں کا رکھوالا۔

**چِک** (۱) زیر چ۔ امث، ہ۔ جھٹکا، دھچکا؛ جھٹکے سے ہو جانے والی جسمانی تکلیف؛ چوہا، چھچھوندر۔

**چِک** (۲) زیر چ۔ امث۔ (رک) **چِق**۔

**چُک** (۱) پیش چ۔ امث، ہ۔ کمر یا کولھے کا درد جس کی وجہ سے مریض سیدھا کھڑا ہونے میں دقت محسوس کرتا ہے؛ ذرا، تھوڑا، کچھ۔

**چُک** (۲) پیش چ۔ امث۔ طاقت، قوت؛ بینائی، روشنی۔

محاورہ: **چک چکور ہونا** نظر کا چکرا جانا، آنکھوں میں اچانک روشنی پڑنے سے نگاہوں کا چندھیا جانا۔

**چکا** زبر چ، شدک۔ صف۔ مذ، ہ۔ گاڑھا، گاڑھی، منجمد، جما ہوا۔ ناپنے کے لیے بنایا گیا اینٹوں یا پتھروں کا چبوترا نما ڈھیر؛ چکنی مٹی۔

محاورہ: **چکا باندھنا** ناپنے کے واسطے اینٹوں یا پتھروں کا مربع نما اور اونچا ڈھیر لگانا۔

محاورہ: **چکا لگانا** رک: **چکا باندھنا**۔

**چکا دہی** ایسا جما ہوا دہی جس کا پانی ٹپکا دیا گیا ہو۔

**چکابو** زبر چ، و مع۔ امث۔ قلعے کی فصیل کے گرداگرد بنی ہوئی خندق جس میں پانی بھرا ہو، کھائی؛ بہتی ہوئی نہر یا پانی، جھرنا؛ کنڈلی؛ فوج کی گولائی کی صورت میں صف آرائی، چکر، چکراتا ہوا راستہ، حلقہ نما قطار، بھنور، گرداب۔

**چکاٹا** زبر چ۔ صف۔ چکر کھانے والا؛ حیران، گھبرایا ہوا۔

**چکاٹنا** زبر چ، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ حیران ہونا، گھبرا جانا۔

**چکاچک** (۱) زبر چ۔ امث، ہ۔ ہتھیار جو گھما کر پھینکا جاتا تھا۔ نیز **چکر** (بلا شد)۔

**چکاچک** (۲) زبر چ۔ نقلِ صوت۔ امث۔ ف۔ (رک) **چقاچق**؛ سوتے میں آدمی کے دانت کڑکڑانے کی آواز۔

**چکاچوند** زبر چ، و لین، ن غنہ۔ امث۔ تیز روشنی کی وجہ سے آنکھوں کے چندھیا جانے کی کیفیت؛ نظر کی خیرگی؛ تعجب، حیرت، گھبراہٹ۔ نیز **چکاچوندھ**۔

محاورہ: **چکاچوند لگنا** تیز روشنی کے باعث آنکھوں کا خیرا ہو جانا؛ تابِ نظارہ نہ لاسکنا۔

محاورہ: **چکاچوند ہونا** تیز روشنی کی وجہ سے آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا جانا۔

**چکاد** زبر چ۔ امذ۔ ماتھا، پیشانی؛ ڈھال۔

**چکارا** (۱) زبر چ۔ امذ، ہ۔ ایک چھوٹا ساز جس میں تین تار اور پانچ تربین ہوتی ہیں اور گز سے بجایا جاتا ہے، چھوٹی سارنگی، ایک قسم کا دوتارا۔ نیز **چکاری**۔ چھوٹے قد کا نہایت پھرتیلا ہرن، ہرنوٹا، غزال۔ نیز **چنکارہ**۔

**چکارا** (۲) زبر چ۔ صف۔ طاقت ور، قوی، توانا۔

**چکارنا** زبر چ، جزم ر۔ فعل لازم۔ چیخنا چلانا، چنگھاڑنا۔

**چکارہ** لیٹا زبر چ، زبر ر۔ صف۔ ہیچ، ناکارہ۔

**چکاری** زبر چ۔ امث۔ اناج کے پودوں کی ایک بیماری، کالا روگ؛ گندا، ہزل، فحش؛ چیخنے والا۔ (امذ) شکاری چاقو؛ مچھر کی قسم کا ایک چھوٹا سا کیڑا۔

**چکاکیول** زبر چ، ے، زبر و۔ امث۔ کالی مٹی کی زمین جو زرخیز ہوتی ہے، لیکن بارش کے بعد سوکھنے پر پھٹ کر بہت سخت ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے اُس میں ہل مشکل سے چلتا ہے لیکن اناج ہر قسم کا ہوتا ہے۔

**چکامک** زبر چ، زبر م۔ صف۔ حیران، متعجب۔

**چکامہ** زبر چ، زبر م۔ امذ۔ نظم یا قصیدہ جس میں ۱۷ سے زائد اشعار ہوں۔ نیز **چگامہ** (شاذ)۔

**چکان** زبر چ، شدک۔ صف، ہ۔ گاڑھا، غلیظ، منجمد، جما ہوا (عموماً بھنگ یا افیون کے لیے استعمال ہوتا ہے)۔

**چُکانا** (۱) پیش چ۔ فعل متعدی۔ قیمت ٹھہرانا؛ دام کم کرنا، مول تول کرنا، بھاؤ تاؤ کرنا؛ فیصلہ کرنا؛ حساب بے باق کرنا، بھگتانا؛ ختم کرنا، پورا کرنا۔

**چُکانا** (۲) پیش چ۔ فعل متعدی۔ غلط فہمی پیدا کرنا، فریب دینا۔

**چکاں** زبر چ، ن غنہ۔ صف۔ ٹپکتا ہوا؛ ٹپکانے والا، مرکبات میں مستعمل۔

مثال: **خوں چکاں** جس سے خون ٹپکے۔

**چکاو** زبر چ۔ امذ۔ دھوکا، فریب؛ ہاتھ کی صفائی۔

**چکاور** زیرچ، زبرو۔ امذ، ہ۔ گھوڑے کے پاؤں کی بیرہڈی۔

**چکاوک** زبرچ، زبرو۔ امذ۔ف۔ خاکی رنگ کا پرند جو درختوں اور جھاڑیوں میں بہت خوب صورت آشیانہ بناتا ہے، چنڈول، چکور، سرخاب۔

**چکاول** زبرچ و۔امذ۔ (سلوتری) گھوڑے کے پیر کا ورم۔

**چکاوی** زبرچ۔امث۔ جلد پر ہو جانے والا ایک قسم کا داد۔

**چکائی** پیش چ۔امث۔ چکانے کا فعل؛ فیصلہ؛ فریب، دھوکا؛ اُکساہٹ۔

محاورہ: **چکائی دینا** فریب دینا، دھوکا دینا؛ کسی کو اپنے مطلوب کام کے لیے اُکسانا، آمادہ کرنا۔

**چک بچک** زبرچ، زبرب۔صف۔ تیل یا گھی میں ڈوبا ہوا۔

**چک پک** زبرچ، زبرپ۔امذ۔ غرور، تکبر، گھمنڈ؛ پھرتی، چالاکی۔

**چک پہیہ** زبرچ، جزم ک، زبرپ، زیرہ، شدی، ہ مختفی۔ (بروزن میا)۔ صف۔بطور پھبتی۔ موٹا تازہ، فربہ، بھدا بسٹر۔

**چک پھیر** زبرچ، ے۔امذ، ہ۔ گردش، گھماؤ، دور، چکر بھنور، چکر کاٹنے یا چکر کھانے کی کیفیت۔

**چک پھیری** زبرچ، ے۔امث، ہ۔ دائرے میں گھومنا یا رقص کرنا۔

محاورہ: **چک پھیری پھرانا** گھمانا، چکر دینا۔

محاورہ: **چک پھیری پھرنا** دائرے میں گردش کرنا، گھوم گھوم کر رقص کرنا؛ کسی جگہ کا طواف کرنا۔

محاورہ: **چک پھیری دینا** دھوکا دینا؛ چکر لگوانا، گھمانا۔

محاورہ: **چک پھیری لگانا** چکر کاٹنا، آنا جانا؛ گھوم کر پلٹنا۔

**چکت** زبرچ، زبرک۔امث، ہ۔ چہل، چھیڑ چھاڑ؛ لڑائی، ہاتھ پائی؛ بکٹا بھرنا، دانتوں سے کاٹنے کا عمل۔ نیز رک: چکتا جس کی یہ تخفیف ہے۔

محاورہ: **چکت بھرنا** دانتوں سے کاٹنا؛ بکٹا بھرنا۔

محاورہ: **چکت مارنا** دانتوں سے کاٹ کھانا؛ دانت مارنا۔

**چکتا** زبرچ، زبرک، شدت۔امذ۔ کسی چکنی چیز کا نشان یا دھبا جو کپڑے وغیرہ پر پڑ جائے؛ جسم پر گول بدرنگ نشان؛ کاٹے کا نشان، زخم کا نشان؛ گوشت کا ٹکڑا۔

**چکتا** پیش چ، جزم ک۔امذ، ہ۔ بے باقی، حساب صاف کر دینا، ادائی کرنا، بھگتان۔

محاورہ: **چکتا کرنا/ کر لینا** نمٹانا، بے باق کرنا، فیصلہ کرنا۔

**چکتسا** زیرچ، زیرک، جزم ت۔امث۔ علاج معالجہ، دوا دارو، حکمت۔

**چکتسک** زیرچ، زیرک، جزم ت، زبرس۔امث۔ وید، حکیم، طبیب، ڈاکٹر، معالج۔

**چکتی** زبرچ، جزم ک۔امث، ہ۔ چپٹی، مدور شکل کی چیز، ٹکیا، چمڑے یا دھات کا چھوٹا گول ٹکڑا یا پٹی جسے پیوند کے طور پر استعمال کی جائے۔ مثال: پنیر کی چکتی، لپٹی ہوئی نواڑ کی چکتی، پلے ہوئے دُنبے کے پیچھے چربی کی چکتی یا لاٹ؛ پکلی (شاذ)۔

**چکٹ** زیرچ، زبرک۔صف، ہ۔ چپچپا، چیپ دار، لجلجا، میلا کچیلا، لیس دار مادہ؛ کیچڑ، دلدل۔

**چکٹ اُتروائی** بھانجی کی شادی میں نکاح کے دوسرے روز بہن کے میلے کپڑے اُتروا کر بھائی کی طرف سے پہنائے جانے والے کپڑوں کا جوڑا۔

**چکٹ بک** وہ رجسٹر وغیرہ جس میں کاغذ چپکائے جائیں۔

محاورہ: **چکٹ جانا** میلا ہونا، چکناہٹ اور میل سے بھرا ہونا؛ زنگ آلود ہونا۔

محاورہ: **چکٹ چڑھانا** لڑکی کی شادی میں لڑکی کی ماں یا دادی کا میلے کچیلے کپڑے پہنے رہنا۔

محاورہ: **چکٹ کرنا** میلا یا چکنا کر دینا۔

محاورہ: **چکٹ لگانا** میلے کپڑے پہنے رہنا، میلا کچیلا لباس پہننا۔

**چکٹ** زبرچ، شد زبرک۔امث۔ وہ زمین جو پانی کی رَو کی وجہ سے کٹ کر بہہ جانے سے ناہموار اور گڑھے دار بن جائے۔

**چکٹا(۱)** زیرچ، جزم ٹ۔امذ۔ گھٹیا قسم کا ریشمی کپڑا۔

**چکٹا(۲)** زیرچ، جزم ٹ۔صف، ہ۔ میلا، کچیلا؛ جو چکنائی پر میل جمنے سے میل خورہ ہو جائے۔ مثال: **چکٹے بال**۔

**چکٹنا** (زیرچ، زبرک، جزم ٹ) میل میں اَٹنا، چپچپانا؛ کثیف ہونا۔

**چکٹائی** چکٹ جانے کی کیفیت، چپچپاہٹ۔

**چکٹی** زیرچ، جزم ک۔صف۔مث، ہ۔ چکٹا (رک) کی تانیث۔

**چکٹی زمین** دلدلی، جو ہل چلاتے میں بیلوں کے کھروں میں چپٹے۔

**چکچک** زبرچ، جزم ک، زبرچ۔ متعلق فعل۔ تر بتر، ٹپکتا ہوا۔

**چکچک لوندا** گھی میں تر بتر نوالہ؛ (مجازاً) اچھی غذا۔

محاورہ: **چکچک لوندے چکھنا** رک: **چکچک لوندے کھانا**۔

محاورہ: **چکچک لوندے کھانا** تر تراتے اور گھی میں تر بتر نوالے کھانا۔

**چکچکا** زبرچ، جزم ک۔صف، ہ۔ چمکیلا، درخشاں، روشن، جگمگ، چمک دار؛ چکنائی یا گھی میں تر بتر۔ مثال: **چکچکا** پراٹھا۔

**چکچکی** زبرچ، جزم ک۔امث۔ف۔ چپٹی لکڑیوں کی جوڑی جو گی وغیرہ بجاتے اور مانگتے پھرتے ہیں، کرتال؛ ایک طرح کا خنجر جو کمر سے لٹکایا جاتا ہے، چھوٹا چاقو۔

**چکچوتا** زبرچ، جزم ک، وج۔امذ۔ حیرت، حیرانی، اچنبھا۔

**چکچور** زبرچ، جزم ک، ومع۔صف۔ بے حال، بے سُدھ، دھت؛ بہت زیادہ زخمی؛ مغلوب۔

**چکچوندھلا** زبرچ، جزم ک، ولین، ن غنہ، جزم دھ۔صف۔ روشنی سے چندھیا ہوا؛ جس کی نظر کمزور ہو، نیم اندھا۔

**چک دڑھیا** پیش چ، جزم ک، زبر د، جزم ڑھ۔صف، ہ۔ چگی داڑھی والا، وہ شخص جس کی داڑھی کے بال صرف ٹھوڑی کے نیچے اُگے ہوں۔

**چکڈول** زبرچ، جزم ک، وج۔اند، ہ۔ گول چکر کھانے والا جھولا جو ہنڈولے کے برخلاف گول گول گھومتا ہے۔ نیز چک ڈولا چکر۔

**چکر** زبرچ، زبرک۔اند۔ چکّر (رک) کی تخفیف۔

محاورہ: **چکر مکر بھرنا** ناز و انداز دکھانا، چھل فریب کرنا۔

محاورہ: **چکر مکر کرنا** مکر و فریب سے کام لینا، دھوکا دینا۔

**چکرورتی** بادشاہوں کا بادشاہ، کائنات کا حکمران، عالمگیر۔

**چکّر** زبرچ، شدزبرک۔اند۔ حلقہ، دائرہ، ہالہ، چار دیواری؛ گردش؛ چرخی پہیہ یا پہیے سے ملتا جلتا کوئی پرزہ، سرسوں وغیرہ پیلنے کا کولھو؛ دورہ، پھیرا؛ سمجھ میں نہ آنے والی بات، دھوکا، فریب؛ پریشانی، مصیبت؛ نحوست، قسمت کی خرابی؛ دورانِ سر؛ آتش بازی کی ایک قسم؛ کسی کام کو لگاتار کرنے کا عمل۔ف۔ل: **چکرانا** (جزم ک)۔

محاورہ: **چکر آنا** سر گھومنا، سر چکرانا، غش کھانا۔

**چکر آسن** (زبرس) پیٹھ کے بل لیٹ کر ہاتھوں اور پیروں کو زمین پر ٹکانا اور دھڑ کو اُوپر اُٹھانا۔

محاورہ: **چکر باندھنا** حصار کھینچنا، دائرہ یا حلقہ بنانا؛ کسی چیز کو اِس طرح گھمانا کہ دائرے کی شکل بن جائے۔

محاورہ: **چکر چلنا** مصیبت و پریشانی ختم نہ ہونا؛ ہیر پھیر کی بات۔

محاورہ: **چکر دینا** دھوکا دینا، مغالطے میں ڈالنا؛ جُل دینا؛ لمبے راستے سے چلانا؛ حیران کرنا، پریشان کرنا۔

محاورہ: **چکر کاٹنا** بار بار آنا جانا، خجل ہونا، خوار ہونا؛ کسی چیز کے گرد گھومنا، طواف کرنا۔

**چکر کی کوٹھی** (وج) باعثِ پریشانی، اُلجھن میں ڈالنے والی، تکلیف دہ جگہ یا مقام۔

محاورہ: **چکر کھانا** مارے مارے پھرنا، پریشانی میں مبتلا رہنا، گھومنا؛ گھوم کر اپنی جگہ پر آجانا۔

محاورہ: **چکر لانا** شرارت کرنا، فساد اُٹھانا۔

محاورہ: **چکر لگانا** طواف کرنا، کسی چیز کے گرد گھومنا؛ کسی جگہ بار بار آنا جانا، گردش میں رہنا۔

محاورہ: **چکر مارنا** پھرنا، گردش کرنا، بار بار آنا جانا؛ پھیرے لینا۔

محاورہ: **چکر میں آنا** فریب میں آنا، دھوکے کا شکار ہو جانا؛ مصیبت میں پھنسنا؛ پریشان ہونا، حیران ہونا۔

محاورہ: **چکر میں ڈالنا** مصیبت میں پھنسانا؛ حیران کرنا، راستہ بھلانا؛ حواس باختہ کر دینا۔

محاورہ: **چکر میں رہنا** سرگرداں رکھنا، فکر مند رکھنا؛ مصیبت و پریشانی میں رکھنا۔

**چکرا(۱)** زبرچ، جزم ک۔اند، ہ۔ دال یا آٹے کی بنی ہوئی ٹکیا، بھلا (بڑا)، دال سے تیار کیا ہوا کھانا۔

**چکرا(۲)** زبرچ، جزم ک۔ **چکرانا** (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **چکرا دینا** پریشان کر دینا، اُلجھن میں ڈالنا۔

**چکرا** پیش چ، جزم ک۔اند۔ چوکر (رک) کی تصغیر۔

**چکرا** زیرچ، پیش ک۔اند۔ جلد باز؛ بے پروا، وہ شخص جو بے پروائی سے لوگوں کو نقصان پہنچائے۔

**چکرانا** زبرچ، جزم ک۔فعل لازم۔ پریشان ہونا، اُلجھن میں پڑنا، فکر مند ہونا؛ (پتنگ بازی) پتنگ کا سُدھ نہ رہنا، گھومنا۔

**چکراول** زبرچ، جزم ک، زبر ر۔اند، ہ۔ گھوڑے کے پاؤں کی ہڈی۔ نیز چکاور۔

**چکر باز** زبرچ، زبرک، جزم ر۔اند، ہ۔ شور، غوغا؛ ہلچل، کھلبلی؛ دوڑ دھوپ؛ عیش و عشرت؛ خوشی، مسرت؛ جھگڑا، فساد۔

محاورہ: **چکر با مچانا** شور مچانا، رنگ رلیاں منانا؛ جھگڑا کرنا۔

**چکر پاولا** زبرچ، جزم ک، جزم ر، وج۔اند۔ بنوٹ کا ایک وار۔

**چکرت** زبرچ، جزم ک، زبر ر۔اند۔ گردش، چکر۔

**چکرت** زبرچ، جزم ک، زیر ر۔صف۔ ہکا بکا، بھونچکا، مبہوت، متحیر؛ گھبرایا ہوا۔

**چکر گھنی** زبرچ، زبرک، جزم گھ، شدن۔صف۔ تیز گھومتا ہوا، گردش میں آیا ہوا، حواس باختہ؛ چکرانا، چکر کھانا۔ نیز چکر گھرنی، چکر گھمنی۔

**چکرم** زبرچ، جزم ک، زبر ر۔صف۔ چکرایا، بولایا ہوا، بدھو، بیوقوف، کم عقل، جاہل۔

محاورہ: **چکرم بنانا** بہت پریشان کرنا؛ مصیبت میں ڈالنا۔

**چکر مکر** زبرچ، زبرک، زبرم۔اند۔ بہانے بازی، حیلہ حوالہ؛ فریب، جھانسا؛ حرکت، جنبش، گھوم دار حرکت۔

محاورہ: **چکر مکر چلے جانا** ہلنا، حرکت کرنا، پھرنا۔

محاورہ: **چکر مکر لگانا** حیلہ حوالہ کرنا، بہانے بازی کرنا؛ ہلنا، جنبش کرنا۔

**چکرورتی** زبرچ، جزم ک، جزم ر، زبر و۔صف۔ ساری دُنیا پر راج کرنے

والا، عالمگیر، کل روئے زمین کا مالک۔

**چکری** زبر چ، جزم ک۔ امث، ہ۔ کان کا ایک گول وضع کا زیور جو کان کی لو کے ساتھ لگا رہتا ہے؛ بچوں کی ڈور پر پھرانے کی پھرکی، چرخی، گھرنی، چکئی؛ روک؛ دروازے کے بیچ میں لگی ہوئی چکردار شکل کی روک جو آدمی کے گزرتے وقت گھوم جاتی ہے؛ گانے والوں کا طائفہ؛ گویوں کا حلقہ۔ آلو کے پودوں کی ایک بیماری جس سے آلو کالے پڑ جاتے ہیں؛ ایک قسم کی آتش بازی۔

**چکری عدد قدریہ** (کیمیا) وہ شناختی عدد جو ایٹم کے اندر الیکٹران کی رفتار گردش کے لحاظ سے متعین کیا جاتا ہے۔

**چکری** پیش چ، جزم ک۔ امذ، ہ۔ زمین کی تقسیم جو چھوٹے چھوٹے حصوں میں کی جاتی ہے۔

**چکریا (۱)** زبر چ، زبر ک، جزم ر۔ امذ۔ ماہی گیری کا بڑا چکر کی شکل کا جال جس کے کنارے سیسے کی گولیاں بندھی ہوتی ہیں؛ ٹاپا، کلکا، کھور، لوکا۔

**چکریا (۲)** زبر چ، زبر ک، جزم ر۔ امذ، ہ۔ نوکری پیشہ اور حاضر باش مرد؛ نوکری چاکری۔

کہاوت: **چکریا چاکری کر کے آپ اپنے ہاتھ بکتا ہے** نوکری کرنا اپنی خوشی، آزادی اور اپنی جان بیچنا ہے۔

**چکریلا** زبر چ، جزم ک، ی۔ صف۔ گول، مدور، چکراتا۔

**چکڑ** پیش چ، شد زبر ک، جزم ڑ۔ امذ، ہ۔ پانی پینے کا مٹی کا بڑا پیالہ۔

**چکڑی** زیر چ، جزم ک۔ امذ، ہ۔ ایک چھوٹی جسامت کا پیڑ جس کی لکڑی بہت مضبوط اور پیلے رنگ کی ہوتی ہے جس کی کنگھیاں اور بچوں کے کھلونے بنائے جاتے ہیں۔

**چکس** زبر چ، زبر ک۔ امذ، ف۔ پالتو شکاری یا لڑاکا پرندوں کو بٹھانے کی لکڑی کا اڈا۔

**چکس** زبر چ، شد زبر ک۔ امذ۔ کمان کے بیچ میں تیرانداز کے ہاتھ کے لیے بنی ہوئی پکڑ، قبضہ۔

**چکس** زیر چ، شد زبر ک۔ امذ۔ جو سے تیار کیا ہوا کھانا، جو کا دلیا۔

**چکسا** زبر چ، جزم ک۔ امذ۔ ایک قسم کا خوشبودار سفوف جو خواتین بال صاف کرنے کے لیے استعمال کرتی ہیں، اُبٹن۔

**چکسہ** زبر چ، جزم ک، زبر س۔ امذ۔ پُڑیا جو کاغذ کو لپیٹ کر بنائی جاتی ہے۔

**چکسوئی** زبر چ، جزم ک، و مع۔ امث، ہ۔ ایک قسم کی گھاس۔

**چکش** زبر چ، زبر ک۔ امث۔ ف پانی کا ٹپکنا، تراوش، ٹپکن۔

**چکل** زبر چ، زبر ک۔ امث، ہ۔ پودے کو ایک جگہ سے دوسری جگہ مٹی سمیت منتقل کرنا۔

**چکّل** زبر چ، شد زبر ک۔ امث۔ ناؤ کے پیندے کا جوڑ جہاں دونوں پہلو یا بغلیاں آکر ملتی ہیں، تلہٹی۔

**چِکل** زیر چ، زبر ک۔ امذ۔ دباؤ، جکڑن، بندش؛ چکلنا (رک) سے ماخوذ؛ تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **چکل چکل گلے لگنا** بھینچ بھینچ کر گلے ملنا۔

**چکلا (۱)** زبر چ، جزم ک۔ صف، ہ۔ چوڑا، پھیلواں، عریض؛ گول یا چپٹا لکڑی کا ٹکڑا یا پتھر۔ اکیف (مث) چکلان۔

**چکلا پا** چوڑائی۔ نیز چکلاپن۔

**چکلا (۲)** زبر چ، جزم ک۔ امذ، ہ۔ روٹی پوری وغیرہ بیلنے کا لکڑی کا گول تختہ؛ دال وغیرہ دلنے کی چکی کا پاٹ، ضلع کا ایک انتظامی حصہ، تحصیل۔

**چکلا بندی** حد بندی، صوبوں کی انتظامی علاقوں میں تقسیم کرنا۔

**چکلا خرچ** چکلے کے متعلق جو کچھ خرچ کیا جائے۔

**چکلا دار** ناظم علاقہ؛ صوبہ دار؛ جاگیردار۔ نیز چکلے دار۔

**چکلا (۳)** زبر چ، جزم ک۔ امذ، ہ۔ شہر کا وہ حصہ جہاں رنڈیاں رہتی ہوں، طوائفوں کا ٹھکانا، عصمت فروشی کا اڈا۔ نیز چکلہ۔

محاورہ: **چکلا ہونا** شہر کے اُس حصے کا ٹھیکہ ملنا جہاں رنڈیاں رہتی ہوں؛ رنڈیوں کا محلہ بننا یا آباد ہونا۔

محاورہ: **چکلے میں بیٹھنا** رنڈی کا پیشہ اختیار کرنا۔

**چکلاٹ** زبر چ، جزم ک۔ امذ، ہ۔ ولولہ، کھلبلی، اُلجھن۔

**چکلنا** زیر چ، زبر ک، جزم ل۔ فعل لازم۔ کچلنا، دبانا؛ چبانا؛ جکڑنا؛ بھینچنا، بندش میں لینا، گھیرنا۔

**چک لیٹی** زبر چ، جزم ک، ے۔ امث۔ کمھار کے چاک گھمانے کی لکڑی کی ڈنڈی۔

**چکما** زبر چ، جزم ک، زبر م۔ امذ، ف۔ دھوکا، فریب، جھانسا؛ نقصان، ضرر، خسارہ؛ گنجفے کے کھیل کا ایک طریقہ؛ پاؤں کا ایک شکنجہ جو مجرموں کو آزار دینے کے لیے استعمال ہوتا تھا؛ لمبا برساتی جوتا۔ نیز چکمہ۔

محاورہ: **چکما اُٹھانا** دھوکا کھانا؛ صدمہ اُٹھانا، ٹکر کھانا۔

محاورہ: **چکما اُڑانا** لہو ولعب میں وقت ضائع کرنا، گپ شپ میں لگ رہنا۔

محاورہ: **چکما چلنا** داؤ چلنا، فریب کی چال چلنا، مکاری میں کامیاب ہو جانا۔

محاورہ: **چکما دینا** دھوکا دینا، فریب دینا، جُل دینا، بے وقوف بنانا؛ نقصان پہنچانا، ضرر پہنچانا۔

محاورہ: **چکما کھانا** کسی کے دھوکے میں آنا، فریب کھانا؛ چوٹ کھانا؛ زک اُٹھانا۔

**چکمے دار** چمڑے کا بنا ہوا موزہ وغیرہ۔

**چکن** زیرچ، زبرک۔امث۔ف۔ ململ کا کپڑا جس پر ریشمی دھاگوں سے بیل بوٹے کاڑھے گئے ہوں؛ ململ پر ریشمی سوزن کاری، کشیدہ کاری۔

**چکن دوز** کپڑے پر پھول بوٹے بنانے والا۔

**چکن** زیرچ، زبرک۔امذ۔ مرغی کا بچہ، چوزہ۔ نیز مرغی کا گوشت۔انگریزی میں:Chicken۔

**چکن** زیرچ، شدزبرک۔امث۔ چکنائی؛ چکنی زمین جس پر کاشت نہ ہو سکے۔ بج مار، بھمرا، اس قسم کی مٹی شمالی ہند اور ملتانی مٹی کے نام سے معروف ہے؛ کنگھی چوٹی۔

**چکن پٹی** تیل پھلیل لگانا، بناؤ سنگھار۔

**چکنا** زبرچ، جزم ک۔فعل لازم۔ ٹپکنا، گرنا؛ بہنا۔

**چکنا** زیرچ، جزم ک۔صف۔ تیل جیسی چیز سے آلود، گھی وغیرہ میں تربتر؛ شفاف؛ چمکدار؛ مصفّٰی، چکایا ہوا؛ پھلسواں (فرش وغیرہ)؛ بارونق (چہرہ وغیرہ)؛ چرب زبان، میٹھا بولنے والا۔(امث) **چکنائی**۔

**چکنا چپڑا** خوش پوش، خوش لباس، بنا ٹھنا؛ تیل لگا ہوا۔

**چکنا چلن** عمدہ چال، خوش خرامی۔

کہاوت: **چکنا دیکھ کر پھسل پڑے** دولت دیکھ کر ریجھ گئے؛ خوبصورتی دیکھ کر فریفتہ ہو گئے۔

**چکنا گھڑا** (لفظاً) وہ گھڑا یا برتن جو روغن سے تر ہو، جس پر بوند پڑے تو نہ ٹھہرے؛ (کنایۃً) ڈھیٹ، بے حیا، بے غیرت، جس پر نصیحت کا اثر نہ ہو۔

کہاوت: **چکنا گھڑا بوند پڑی پھسل/ ڈھل گئی** بے غیرت پر لعنت ملامت کا کوئی اثر نہیں ہوتا۔

کہاوت: **چکنا منہ پیٹ خالی** ظاہری ٹیم ٹام بہت ہے مگر پیٹ سے بھوکا۔

کہاوت: **چکنا منہ سب چاٹتے ہیں** خوشحال آدمی کی ہر جگہ خاطر مدارت ہوتی ہے۔نیز **چکنا منہ سب چومتے ہیں**۔

**چکنا** پیش چ، جزم ک۔فعل لازم۔ قیمت طے ہونا؛ ختم ہو جانا، نبٹنا، چکایا جانا، طے پانا (جھگڑا وغیرہ)۔بطور فعل امدادی تکمیل کار کو ظاہر کرنے کے لیے، مثلاً: ہو چکنا ختم ہو جانا، خلاص ہو جانا، فراغت پانا؛ جا چکنا چلے جانا، رخصت ہو جانا۔

**چکنا چور** زبرچ، جزم ک، ومع۔صف۔ بالکل شکستہ، پاش پاش، کرچی کرچی، ریزہ ریزہ، ٹکڑے ٹکڑے؛ تھکا ماندا۔

**چکنانا** زیرچ، جزم ک۔فعل متعدی۔ چکنا کرنا، تیل دینا، چپڑنا، شفاف بنانا۔

**چکناہٹ** (زبرہ) چکنا پن، چکنا ہونے کی کیفیت یا حالت۔

**چکنائی** تیل، گھی، روغن؛ بے شرمی، بے حیائی، نفس پرستی۔

**چکناوٹ** زیرچ، جزم ک، زبرو۔امث۔ چکنی زمین جس میں پتوں کی کھاد سے زرخیزی آ گئی ہو۔

**چکنوٹ** زیرچ، جزم ک، ولین۔امث۔ وہ زمین جس کی مٹی میں چکنا پن ہو اور رنگت سیاہ ہو۔

**چکنئی** زیرچ، جزم ک، زبرن۔امث۔ تیل دینے کا عمل؛ کل پرزوں کو چکنانے کا عمل۔

**چکنی** زیرچ، جزم ک۔امث۔ روغنی، چربی دار؛ لیس دار، پھسلنی۔نیز (رک) چکنا جس کی یہ تانیث ہے۔

**چکنی باتیں** خوشامدانہ باتیں، دلفریب باتیں۔

کہاوت: **چکنی باتیں جن پتیاؤ** چاپلوسی کی باتوں پر اعتبار نہ کرو۔

**چکنی جورو** آوارہ عورت؛ بدکار بیوی۔

**چکنی چپڑی** تیل، گھی یا کسی دوسری چکنائی کی آمیزش والی، روغنی؛ دلآویز، لچھے دار۔

**چکنی چپڑی باتیں** خوشامدانہ کلام۔چرب زبانی۔

محاورہ: **چکنی چپڑی باتیں کرنا** خوشامد یا چاپلوسی کی باتیں کرنا۔

کہاوت: **چکنی چپڑی باتوں سے پیٹ نہیں بھرتا** میٹھی باتوں سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا، وہاں کہا جاتا ہے جہاں کوئی کچھ دینے کی بجائے باتوں میں ٹال دے۔

**چکنی ڈلی** ایک قسم کی چھالیہ جسے دودھ میں پکا کر خشک کر لیا جاتا ہے، سیاہ سپاری جو اودھ کے شاہان کے دور میں پان کے لوازمات میں شامل تھی۔

**چکنی مٹی** ایک طرح کی لیس دار مٹی جو لیپنے کے کام آتی ہے۔

**چکنے** زیرچ، جزم ک۔امذ۔ چکنا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

کہاوت: **چکنے گھڑے پر بوند نہیں ٹھہرتی** بے غیرت کو پروا نہیں ہوتی۔

کہاوت: **چکنے گھڑے پر پانی** بے غیرت کا شرمندہ ہونا ممکن بات ہے، بے غیرت شرمندہ نہیں ہوتا۔

**چکنیا** زیرچ، زبرک، جزم ن۔صف۔ شوقین مزاج، چھیلا، بانکا۔

کہاوت: **چکنیا فقیر ململ کا لنگوٹ** شوقین آدمی غربت میں بھی شوقینی سے باز نہیں آتا۔

**چکوا** (۱) زبرچ، جزم ک۔امذ۔ہ۔ ایک آبی پرندہ جس کے پر کئی رنگوں کے ہوتے

ہیں اور اُس کا جوڑا باہمی رفاقت کے لیے ضرب المثل ہے۔ دن بھر ساتھ رہتے اور رات کو دُور سے ایک دوسرے کو پکارتے ہیں۔ نیز **چکواق**۔

**چکوانڈ** چکوی کا انڈا۔

**چکوا(۲)** زبرچ، جزم ک۔ امذ، ہ۔ بھنور، گرداب؛ چرخ کا پہیہ؛ گھیرا، باڑھ، لپیٹ۔

صف: **چکوے دار** گھیردار۔

**چکوا** زیرچ، جزم ک۔ امذ۔ چھوٹے گوشت کا قصاب (بکر قصاب) جو گائے کا گوشت نہیں بیچتا۔

**چکوت** زبرچ، ولین۔ امذ۔ کمھار کے چاک کا زمین میں گڑا ہوا کیل جس پر چاک گھومتا ہے۔ نیز **چکیت**۔

**چکوتا** زبرچ، وج۔ امذ، ہ۔ ایک مرض جس میں ٹانگ پر پھنسیاں نکل آتی ہیں۔

**چکوتا** پیش چ، ولین۔ امذ۔ فیصلہ، تصفیہ، حساب کی بے باقی۔

محاورہ: **چکوتا بیچنا** یک مشت ان گنی چیزوں کا سودا کرنا (فروخت کرنا)۔

**چکوترا** زبرچ، وج، جزم ت۔ امذ۔ نارنگی اور لیموں کی پیوند سے بنا سنگترے سے بڑی پھانکوں والا کھٹ مٹھا پھل۔

**چکوتی** زبرچ، ولین۔ امث۔ دامن کے چاک میں لگی ہوئی دھجی جو چاک کو ضرورت سے زیادہ کھلنے نہیں دیتی۔

**چکوتھی** زبرچ، ولین۔ امث، ہ۔ لذیذ کھانوں کی چاٹ، چٹورپن؛ کھانا پینا، چکھا چکھی؛ لذیذ کھانا۔

محاورہ: **چکوتھیاں کرنا** اچھے اچھے لذیذ کھانے کھانا؛ چٹورپن کرنا۔

**چکوٹ** زبرچ، وج۔ صف۔ چکنی، فربہ؛ لذیذ، مزیدار، خوش ذائقہ۔

**چکوٹی** زبرچ، ولین۔ مث۔ چکلا (جس پر روٹی بیلتے ہیں)۔

**چکور** زبرچ، وج۔ امث۔ سرخ چونچ اور پنجوں کا ایک خوش نما پرندہ جو روایۃً چاند کا عاشق کہلاتا ہے، کیونکہ چاندرات کو بے تابانہ آسمان میں چکر لگاتا ہے۔ (کنایۃً) عاشق، مجنون۔ نیز (امذ) **چکورا**۔ (امث) **چکوری**۔

**چکور** زیرچ، وج۔ صف۔ بے چین، بے قرار؛ ممنون، شکرگزار۔

**چکورا** زبرچ، وج۔ صف۔ فتنہ پرداز، مفسد؛ آوارہ، اوباش۔

**چکوری** زیرچ، وج۔ امث۔ ایک نیلے پھول (کاسنی) کے پودے کی جڑ جو کافی میں بھی ملائی جاتی ہے۔

**چکول** زبرچ، وج۔ امذ۔ (سالوتری) مویشی کے پیروں کا ورم؛ بیل گاڑی کے دھرے کے منہ پر روک کے لیے لگی ہوئی کیل، دھرکلی۔

**چکئی** زبرچ، زبرک۔ امث۔ ڈوری سے بندھی ایک گول پھرکی جس کے کنارے میں کٹاؤ ہوتا ہے، جس پر ڈوری لپٹی ہوتی ہے اور اُس پر اُسے ہنرمندی سے پھینک کر دوڑایا اور واپس ہاتھ میں لایا جاتا ہے؛ لڑکوں کے شغل کا ایک کھلونا۔

**چکئی آڑو** گول آڑو۔

**چکی** زبرچ، شدک۔ امث۔ گھروں میں آٹا پیسنے یا دالیں وغیرہ دلنے کی دو پاٹوں والی ہاتھ سے چلنے والی پتھر کی کل جس کے اُوپر کے پاٹ میں سوراخ ہوتا ہے اور اسی سوراخ سے اناج وغیرہ ڈالتے ہیں، آسیہ۔ نیز اسی کام کے لیے بجلی وغیرہ سے چلنے والی مشین؛ چکر جھولا، چکر ڈولا؛ گھٹنے کی گول ہڈی، چپنی۔

**چکی بنانے والا** چکی کے دانت درست کرنے والا۔

محاورہ: **چکی پیسنا** چکی چلانا، آٹا پیسنا؛ غم سہنا، مصیبت بھگتنا؛ کسی کام کو ایک خاص مدت تک کیے جانا۔

محاورہ: **چکی پھیرنا** چکی چلانا، آٹا پیسنا۔

محاورہ: **چکی ٹکنا** چکی کا کُھردار کیا جانا۔

کہاوت: **چکی تلے پوسیر انکل ساس گھر میرا** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب بہو گھر کا انتظام اپنے ہاتھ میں لینا چاہے؛ کسی چیز پر زبردستی قبضہ کرنا، کسی چیز کا خواہی نہ خواہی مالک بننا۔

محاورہ: **چکی جھونا** چکی چلانا، آٹا پیسنا؛ غم سہنا، طویل قصہ سنانا؛ اپنا دُکھڑا رونا۔

**چکی چولھا** گھر گرہستی کا کام، اُمورِ خانہ داری۔

**چکی راہا** وہ شخص جو چکی کو کھردرا کرتا ہے، چکی بنانے والا۔

محاورہ: **چکی رہانا** چکی کو کُھردرا کرنا۔

محاورہ: **چکی سی لگ جانا** گھمیر چڑھ جانا، چکر بندھنا، زیادہ دیر سے گول دائرے میں گھومنے سے چکر آنا۔

**چکی کا پاٹ** چکی کے اُوپری یا نچلے میں سے کوئی ایک پتھر۔

محاورہ: **چکی پیسنا** چکی چلانا؛ مشکل کام کرنا، انتہائی محنت و مشقت کا کام کرنا؛ مصیبت میں مبتلا ہونا۔

**چکی کا کھونٹا** چکی چلانے کا ڈنڈا۔

**چکی کی جھاڑن** کسی چیز کو چکی میں پیسنے پر اطراف میں گر جانے یا رہ جانے والا حصہ۔

محاورہ: **چکی کے دو پاٹوں میں پسنا** دوہری مصیبت میں گرفتار ہونا؛ بیک وقت دو ظالموں کے ظلم کا نشانہ بننا۔

**چکی نامہ** ایک گانا جو خواتین شادی بیاہ کے موقع پر اُبٹن پیستے وقت گایا کرتی تھیں۔

**چکی ناوری** (زبرو) دولھا دُلھن اور اُبٹن پیسنے والیوں کو اُبٹن کا دیا جانا۔

**چکی** پیش چ، شدک۔ امث۔ فریب، دھوکا، دغا، جھانسا، دم۔

محاورہ: **چکی دینا** جھانسا دینا، فریب دینا؛ دھوکا دہی۔

**چکی پکی** پیش چ، پیش پ، شدک۔ امث۔ (بچوں کی زبان میں) کسی چیز کا ختم ہو جانا۔

**چکیٹا** زبرچ، ی۔ صف۔ امذ۔ بہت بڑی آنکھوں والا، ایسا آدمی جس کی آنکھیں باہر کو نکلی ہوئی ہوں۔ نیز **چکیٹھا**۔

**چکیدہ** زبرچ، ی، زبرد۔ صف۔ ف۔ ٹپکا ہوا، قطرہ قطرہ نکلا ہوا۔

**چکیدگی** رِس رِس کر یا ٹپک ٹپک کر قطرہ قطرہ یکجا ہونے والی شے؛ قطرہ قطرہ ٹپکنے کا عمل۔

**چکھ** زبرچ۔ چکھنا (رک) سے ماخوذ، محاورات وتراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **چکھ ڈالنا** کھا جانا؛ سب مال ودولت کھا پی ڈالنا، برباد کر دینا۔

محاورہ: **چکھ لینا** بہت تھوڑا سا کھانا؛ ذائقہ دیکھنا؛ بھکت لینا۔

**چکھ** زبرچ نیز زیر۔ صف۔ ذرا، تھوڑا؛ بہت قلیل مقدار۔

**چکھا چکھی** زبرچ، شدکھ، پیش چ۔ امث۔ تھوڑا بہت چکھنے کا عمل۔

محاورہ: **چکھا چکھی کرنا** تھوڑا سا چکھ لینا۔

**چکھانا** زبرچ۔ فعل متعدی۔ ذائقہ معلوم کرنے کے لیے تھوڑا سا کھلانا؛ سزا دینا، مثلاً: مزہ چکھانا۔

محاورہ: **چکھا دینا** تھوڑا سا کھلا دینا؛ سزا دینا۔

**چکھڑ** زیرچ، زبرکھ۔ امث۔ دالوں کے چھلکے، چنے کے پودوں کی جڑیں جو کھیت میں لگی رہ جائیں۔ نیز **چکھر**۔

**چکھڑائی** کھیت سے جڑیں اور گھاس نکلوانے کی اُجرت۔

**چکھڑنا** (لینا زیرچ، پیش کھ) کھیت میں لگی ہوئی جڑیں اُکھاڑنا۔

**چکھنا** زبرچ، جزم کھ۔ فعل لازم۔ ذائقہ معلوم کرنے کے لیے تھوڑا سا زبان پر رکھنا، تھوڑا سا کھانا؛ مزا لینا، مزا پانا؛ سزا بھگتنا۔

**چکھوتی** زبرچ، ولین۔ امث۔ لذیذ کھانا، خوش ذائقہ غذا؛ زبان کا چٹخارا، چٹور پن۔

**چکھوتیاں** زبرچ، ولین، زیرت۔ امذ۔ **چکھوتی** (رک) کی جمع، محاورات اور تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **چکھوتیاں اُڑانا** طرح طرح کے لذیذ کھانے کھانا، عیش کرنا، چٹور پن کرنا۔

محاورہ: **چکھوتیاں کرنا** بازاری پکوان کھانا، اچھے اچھے کھانے کھانا، موج کرنا۔

**چکھوری** زبرچ، شد پیش کھ، غم و۔ امث۔ گلہری۔

**چکھی** (۱) زبرچ، شدکھ۔ امث۔ پرندوں کا من بھاتا کھاجا جو انھیں پکڑنے کے لیے لگایا جائے۔ نیز (مجازاً) لالچ، رشوت۔

**چکھی پکھی** کھیلی کھائی، پختہ کار۔

**چکھی** (۲) زبرچ، شدکھ۔ امث۔ زبان کا مزہ؛ چکھنے کا عمل؛ طعمہ، لقمہ، غذا۔

محاورہ: **چکھی پر لگانا** کسی کو قابو میں لانے کے لیے کچھ کھلانا پلانا۔

محاورہ: **چکھی پکھی کرنا** چٹخارے لینا، مزے مزے سے کھانا؛ عیش کرنا، موج کرنا۔

محاورہ: **چکھی دینا** کھلانا، چکھانا، چٹورا بنانا؛ لالچ دینا، (کسی مطلب کے حصول کے لیے) خاطر تواضع کرنا۔

محاورہ: **چکھی لگنا** چاٹ لگنا، زبان کو کسی چیز کا چسکا لگ جانا۔

## چ۔گ

**چگا** (۱) پیش چ، شدگ۔ امذ۔ (معماری) محراب کی درمیانی بنگڑی جو نکیلی بنائی گئی ہو یا محراب جس کے بیچ میں اُوپر کی طرف نوک نکالی گئی ہو۔

**چگا** (۲) پیش چ، شدگ۔ امذ۔ وہ خوراک جو کوئی پرندہ اپنی چونچ سے اُٹھا کر خود کھائے یا اپنے بچے کو دے؛ (صف) چونچ سے اُٹھایا ہوا، چھدرا، جو گھنا نہ ہو؛ پتلا؛ تھوڑا۔

**چگال** زبرچ۔ صف۔ موٹا، دبیز؛ بھاری بھرکم، وزنی۔

**چگامہ** زبرچ، زبرم۔ نظم یا قصیدہ جس میں ۱۷ سے زائد اشعار ہوں، قصیدہ، شعر۔ نیز چکامہ۔

**چگانا** پیش چ۔ فعل متعدی۔ پرندوں کو دانہ دُنکا کھلانا؛ (مجازاً) کانا پھوسی کرنا؛ ورغلانا، جھوٹی سچی باتیں لگانا۔

**چگائی** پیش چ۔ امث۔ چگانے یا چرانے کی اُجرت؛ چگنے کا عمل۔

**چگٹی** پیش چ، جزم گ۔ امث۔ دوہرا پنجرہ جس میں نر مادہ یا دو پرندے الگ الگ رکھے جاسکیں۔

**چگ درڑھیا** پیش چ، زبرگ۔ امث۔ ایسا شخص جس کی داڑھی کے بال صرف ٹھوڑی کے نیچے ہوں اور بہت کم ہوں۔

**چگر** زبرچ، زبرگ۔ امث۔ ایک پرندہ۔

**چگر** پیش چ، زبرگ۔ امث۔ اِملی کی کونپلیں جو ساگ کے طور پر پکا کے کھائی جاتی ہیں، سالن میں ڈالنے کا کھٹا مسالا۔

**چگل** زیرچ، پیش گ۔ امث، ف۔ ترکمانستان کے ایک شہر کا نام جہاں کے لوگ خوبصورتی اور تیراندازی میں مشہور ہیں۔

**چنگل** پیش چ، پیش گ۔ امذ۔ اکبر بادشاہ کے عہد کا ایک چوکور شکل کا تین تولے کا سکہ۔

**چگلنا** زبر نیز زیر چ، زبر گ۔ فعل متعدی۔ آہستہ آہستہ اور بہت دیر تک چباتے رہنا؛ بھوک نہ ہونے کی صورت میں بھی کھانا، بلاشوق کھانا۔

**چگنا** پیش چ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ پرندے کا چونچ سے دانہ چن کر کھانا، ٹھونگیں لگانا۔

**چگو** پیش چ، شدگ، وج۔صف۔امث۔ ایسی داڑھی جس میں صرف ٹھوڑی کے نیچے چند بال ہوں اور قدرے لمبے لمبے ہوں۔

**چگونگی** لیٹا زیر چ، ومع، زبر ن۔امث۔ کیفیت، حالت، صورتِ احوال، ماجرا؛ نوعیت۔

**چگوں** زیر چ، ومع، ن غنہ۔کلمۂ استفہام، ف۔ کیسے، کس طرح، کس حالت میں؛ کیونکر۔ نیز **چگونہ**۔

**چگی** پیش چ، شدگ۔امث، ف۔ چھوٹی سی چیز، ذراسی، چٹکی بھر، ننھی سی۔

**چگی داڑھی** وہ داڑھی جس میں صرف ٹھوڑی کے نیچے چند بال ہوں، چھدری۔

**چگھڑا** پیش چ، جزم گ۔امذ۔ مٹی کا چھوٹا دیا، چراغ۔

## چ۔ل

**چل** (۱) زبر چ۔امث۔ **چال** (رک) کا مخفف، رفتار۔ اچل کی ضد۔صف: متحرک: ناپائیدار، غیر مستحکم۔ **چلنا** (رک) سے ماخوذ۔ دُور ہو، دفع ہو، جا بھی؛ اچھا خیر، یونہی سہی؛ اختلاف، فرق؛ برہمی؛ پراگندگی۔

**چل بچل** (زیر ب، زبر چ) بے جگہ، بے موقع؛ وہ جو اپنے مقام پر نہ ہو؛ ابتری، بدانتظامی؛ غلطی، چوک، خطا؛ جنبش، حرکت۔

کہاوت: **چل برے بھلے کو چڑا آئیں** بدی پر آئے تو پھر کیا جس کو چاہا عیب لگا دیا۔

محاورہ: **چل بسنا** گزر جانا؛ رخصت ہونا؛ مرجانا، انتقال کرنا۔

**چل بے** (کلمۂ نفرین) پرے ہو، دُور ہٹ۔

محاورہ: **چل پڑنا** روانہ ہونا؛ شروع ہونا، رواں ہونا؛ استعمال میں آنا، رواج پانا، عام ہوجانا، مشہور ہونا۔

**چل پھر** گردش، حرکت، آمدورفت؛ چالاکی، ہوشیاری۔

محاورہ: **چل جانا** کارگر ہونا، کام دینا؛ لڑائی جھگڑا ہونا، اختلاف رائے ہو جانا؛ پھٹ جانا، مسک جانا؛ گزر جانا، بسر ہوجانا۔

**چل چت** (زیر چ) متلون مزاج، بے وفا شخص۔

نقرہ: **چل چخ** دُور ہو، پرے ہو، چلا جا۔

نقرہ: **چل چل** چل دُور ہو؛ چھوڑ۔

**چل چلاؤ** روانگی کا وقت، جانے کی حالت وکیفیت، آخری وقت۔

کہاوت: **چل چھاؤں میں آتی ہوں، جملہ پیر مناتی ہوں** ایسے شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو تھوڑی سی دولت آجانے پر اِترانے لگے۔

**چل دل** (زبر د) غیر مستقل مزاج، متلون مزاج، چڑچڑا۔

محاورہ: **چل دوڑنا** سوچنے سمجھنے کے بغیر ہی فوراً آمادہ ہوجانا، بے ارادہ کوئی کام کر بیٹھنا؛ ٹوٹ پڑنا۔

محاورہ: **چل دینا** رفو چکر ہوجانا، بھاگ جانا، انتقال کر جانا، مرجانا۔

**چل رکنی گھڑی** وہ گھڑی جو رفتار یا مدت کار جانچنے کے لیے استعمال ہوتی ہے، ایسی گھڑی جسے اپنی مرضی کے مطابق روکا یا چلایا جاسکے۔

محاورہ: **چل کھڑا ہونا** معاً چل پڑنا، فوراً روانہ ہوجانا۔

نقرہ: **چل مرگھٹ کو لکڑیاں سستی ہیں** کنجوس آدمی کو طنزاً کہتے ہیں۔

محاورہ: **چل نکلنا** روانہ ہوجانا؛ کوچ کر جانا؛ آزاد، بے مہار، گستاخ ہوجانا، آپے سے باہر ہوجانا؛ ترقی کر جانا، آگے بڑھ جانا؛ کسی وصف کی صلاحیت یا اہلیت میں اضافہ ہوجانا؛ رواج پانا، عام ہوجانا، جاری ہوجانا۔

کہاوت: **چل نہ سکوں میرا کدّن نام** ہمت سے زیادہ دعویٰ کرنے والے کی نسبت سے کہا جاتا ہے؛ اُلٹی بات۔

کہاوت: **چل نہ سکوں میرے بارہ نخرے** خواہ مخواہ چونچلے کرنے والے، باتونی اور کاہل شخص کو کہتے ہیں؛ جو محنت بالکل بھی نہ کرے لیکن طلب سب سے زیادہ کرے اُسے بھی کہا جاتا ہے۔ نیز **چل نہ سکوں میرے نو سو نخرے**۔

محاورہ: **چل ہوا ہو** دُور ہو، چلا جا، دفع ہوجا۔

**چل** (۲) زبر چ۔امذ۔ پہاڑ۔

**چِل** زیر چ۔ رک: **چہل** جس کا یہ ایک روپ ہے۔

**چِل** (۲) زیر چ۔صف۔ وہ گھوڑا جس کے اگلے دونوں پاؤں سفید ہوں۔

**چِل** (۳) زیر چ۔امث۔ شور، چیخ و پکار، غوغا۔ عموماً مرکبات میں مستعمل۔ مثال: چل پکار۔

**چِل بل** (زیر چ، زیر ب) کتے یا کتے کے پلے کی چیخ؛ بچوں کی گھبرائی ہوئی آواز۔

**چِل پوں** شور، غوغا؛ ہلچل۔

**چُل** پیش چ۔امث۔ بے صبری، نچلا نہ بیٹھ سکنے کی کیفیت؛ ہڑک؛ کھجلی، خلش، خارش؛ عورت میں خواہشِ جماع، گرگری۔

محاورہ: **چُل اُٹھنا** کھجلی ہونا، خارش ہونا؛ شہوت کا غلبہ ہونا؛ چھیڑ چھاڑ کی خواہش ہونا۔

محاورہ: **چُل بجھانا** بے چینی دُور کرنا؛ عورت کی جماع کی خواہش پوری کرنا۔

محاورہ: **چُل مٹانا** خارش دُور کرنا، خواہشِ نفسانی پوری کرنا۔

**چُل ہائی** شہوت زدہ عورت، مست عورت۔ نیز **جھل ہائی**۔

**چلا** زبرچ۔امذ۔ چلنا (رک) سے ماخوذ، روانہ ہوا۔

محاورہ: **چلا آنا** لگاتار آنا، شروع سے پایا جانا؛ جاری رہنا۔

محاورہ: **چلا جانا** روانہ ہو جانا، رخصت ہو جانا؛ جاری رہنا، سلسلہ نہ ٹوٹنا، تسلسل ہونا؛ چلتے جانا؛ کام کرتے رہنا۔

محاورہ: **چلا چاہنا** چلنے کو تیار ہونا، چلنے کا ارادہ کرنا، رخصت ہونے کے لیے رختِ سفر باندھ لینا۔

**چلا چل** متحرک اور غیر متحرک، ساکن اور غیر ساکن؛ اِدھر اُدھر حرکت کرنا؛ بے قیام، بے ثبات۔

محاورہ: **چلا چلنا** چلتے رہنا، تسلسل کے ساتھ متحرک رہنا۔

**چلا چلی** سفر کی تیاری، ہلچل؛ موت کی گرم بازاری۔

کہاوت: **چلا چلی کا سودا پیارے، بھلا بھلی کر لو** موت آنے والی ہے کوئی نیک کام کرلو۔

کہاوت: **چلا چلی کی راہ میں بھلا بھلی کر لو** دُنیا سرائے فانی ہے کوئی نیک عمل کرلو۔

محاورہ: **چلا دینا** رُخصت کر دینا، چلتا کرنا۔

**چِلّا (۱)** زیرچ،شدل۔امذ۔ چالیس دن کی مدت؛ زچہ کا نفاس ختم ہونے پر غسلِ صحت؛ چالیس دن کی گوشہ نشینی اور وظیفہ خوانی۔ نیز چِلّہ۔

محاورہ: **چِلّا باندھنا** منت ماننا، مراد پوری ہونے کے لیے کسی بزرگ کے مزار یا مقدس چیزوں پر دھاگا باندھنا۔

محاورہ: **چِلّا بندھنا** مراد پوری ہو جانے پر کسی مقدس مقام یا مزار پر دھاگا یا کلاوہ لپیٹ کر گرہ لگائی جانا؛ منت مانی جانا۔

محاورہ: **چِلّا بیٹھنا** چالیس دن یا مقررہ مدت تک عمل کے لیے شرائط کے ساتھ گوشہ نشینی اختیار کرنا۔

محاورہ: **چِلّا پڑھنا** چالیس دن تک گوشہ نشینی میں کوئی وظیفہ پڑھنا یا عمل کرنا۔

**چِلّا کش** چلہ کھینچنے والا، زاہد گوشہ نشین۔

محاورہ: **چِلّا کھولنا** منت کا ڈورا (جو مراد کے حصول کے لیے باندھا گیا ہو) جو مراد پوری ہو جانے پر، نیاز وغیرہ دلوا کر اُسے کھولنا۔

محاورہ: **چِلّا کھینچنا** چالیس دن تک گوشہ نشینی اختیار کر کے کوئی وظیفہ پڑھنا یا کوئی خاص عمل کرنا۔

محاورہ: **چِلّا نہانا** زچہ کا زچگی کے تقریباً چالیس دن کے بعد غسل کرنا جسے بڑا چلا بھی کہا جاتا ہے۔

**چِلّا (۲)** زیرچ،شدل۔امذ۔ چمڑے یا لکڑی کا وہ چھلا جو کمان کی تانت کے اُس سرے پر لگا ہوتا ہے جسے کمان سے باندھا نہیں گیا ہوتا اور جس کو کمان کے گوشے پر چڑھاتے ہیں۔

محاورہ: **چِلّا اُترنا** کمان کی تانت کا ایک سرے سے الگ کیا جانا؛ کمان کا زور کم پڑ جانا۔

محاورہ: **چِلّا چڑھانا** حملہ کرنے لیے کمان کو درست یا تیار کرنا۔

**چِلّا (۳)** زیرچ،شدل۔امذ۔ ملائم اور خمیری روٹی جو آٹا پتلا کر کے کڑاہی میں تلی جاتی ہے، پوڑا؛ نمک مرچ لگا کر یا پھینٹ کر ٹکیا کی شکل میں تلا ہوا انڈہ، خاگینہ۔ انگریزی میں Omelette۔

**چلاکھن** زیرچ،زبرکھ۔امذ۔ سخت گرمی، شدید گرمی۔

**چلانا** زبرچ۔فعل متعدی۔ ہانکنا، روانہ کرنا؛ رواں کرنا، جاری کرنا؛ کاروبار جاری کرنا؛ کسی کام کو رونق دینا؛ حرکت دینا؛ گھسیڑنا، جماع کرنا؛ کام میں لانا۔

**چِلّانا** زیرچ،شدل۔فعل لازم۔ چیخنا، پکارنا، شور کرنا، غل مچانا؛ رونا دھونا، آہ و بکا کرنا؛ فریاد کرنا؛ غصے کی حالت میں زور زور سے بولنا۔

**چُلانا** پیش چ۔فعل متعدی۔ قطرہ قطرہ ٹپکانا، تقطیر کرنا، نچوڑنا۔

**چلاور** زبرچ،زبرو۔صف۔ حاوی، غلبہ پانے والا۔

**چلاؤ** زبرچ، ومع۔صف۔ چلنے والا؛ چلانے والا؛ روانگی، چلنے کی حالت؛ حرکت، جنبش؛ فانی، ناپائیدار، عارضی۔

**چلاؤ پہیہ** وہ پہیہ جو کسی کل کو حرکت دیتا ہے۔

**چُلاؤ** پیش نیز زیرچ، وج۔امذ۔ بگھارے چاول جو مسالے بھون کر پکائے جائیں اور اُن میں گوشت کے بجائے چنے کی دال وغیرہ ڈالی جائے، نمکین خشکہ۔

**چِلّاہٹ** زیرچ،شدل،زبرہ۔امث۔ شور، چیخ و پکار، غل۔

**چلائی** زبرچ۔امث۔ راستہ طے کرنے یا چلنے پھرنے کا عمل۔

**چلایمان** زبرچ،ی۔صف۔ چلتا ہوا، متحرک، بڑھتا ہوا؛ ناپائیدار، فانی؛ بے وفا۔

**چِل بِل** زیرچ، زیرب۔امث۔ کتے کے بچے کی آواز؛ بچوں کی گھبرائی ہوئی آواز۔

**چُل بُل** پیش چ، پیش ب۔امث۔ خواہش، شہوت۔

**چلبلا** بے چین، جو نچلا نہ بیٹھے، شوخ، شریر۔

**چلبلا پن** بے قراری، اضطراب؛ شوخی، ایک جگہ آرام سے نہ بیٹھنا۔

**چلبلانا** بے کل ہونا، بے چین ہونا، بے قرار ہونا؛ مچلنا، تڑپنا۔ اسم کیفیت (مث) چلبلاہٹ۔

**چلپاسہ** زبرچ، جزم ل، زبرس۔ امذ۔ رینگنے والا گرگٹ سے مشابہ چھوٹا سا جانور، چھپکلی۔

**چلپچی** زیرچ، زبرل، جزم پ۔ امث۔ رک: سیلابچی، ہاتھ منہ دھونے کا طشت، سلفچی، جو فصیح ہے۔

**چلپرا** زیرچ، جزم ل، زبرپ۔ امذ۔ ایسا کبوتر جس کے پروں کی سفیدی دوسرے رنگ میں مل گئی ہو۔

**چل پوں** زیرچ، زبرپ۔ امث۔ شور وغل، بچوں کی چیخ پکار۔

**چلپک** زبرچ، جزم ل، زبرپ۔ امث۔ میدے کی پوری، خمیری روٹی جو گھی یا مکھن میں تلی جائے۔

**چلت** زبرچ، زبرل۔ امث۔ چال، رفتار، چلن، رواج؛ گردشِ زر؛ مقابلے کے وقت حریف کے مقابلے میں تیزی سے پینترے بدلنا، پھرتی؛ ادل بدل؛ تیز دُھن، تال یا لَے۔

محاورہ: **چلت بجانا** طبلے یا کسی اور ساز پر تیز دُھن ادا کرنا۔

**چلت پھرت** چلنا پھرنا، چلنے پھرنے کا انداز، آمد و رفت، چہل پہل؛ حرکت یا حرکت کا تاثر جو تصویر سے ظاہر ہو؛ پھرتی، چُستی، چالاکی؛ پینترا بدلنے کی تیزی۔

کہاوت: **چلت پھرت دھن پایئے بیٹھے دے گا کون** محنت سے فائدہ ہوتا ہے گھر بیٹھے کھانے کو نہیں ملتا۔

**چلت پھرت کا کام** چھوٹا موٹا یا معمولی کام۔

**چلت** زبرچ، زبرل۔ صف۔ گیا ہوا، چلا ہوا، چالو؛ کانپتا ہوا، لرزتا ہوا؛ رسمی؛ جائیداد منقولہ۔

**چلتا** زبرچ، جزم ل۔ صف۔ مذ۔ حرکت کرتا، چالو، رواں، رائج؛ بہتا ہوا؛ کار گر، پُراثر۔ نیز چلتی۔

محاورہ: **چلتا بننا** بھاگ جانا، کھسک جانا، چلا جانا۔

**چلتا پُرزہ** تیز، طرار، بہت چالاک آدمی۔

**چلتا پھرتا** جس سے کوئی واسطہ یا تعلق نہ ہو، ایرا غیرا۔

محاورہ: **چلتا پھرتا نظر آنا** نظروں کے سامنے سے اوجھل ہو جانا؛ مطلب نکل جانے پر اس طرح غائب ہو جانا کہ جیسے کبھی کوئی واسطہ تھا ہی نہیں۔

کہاوت: **چلتا پھرتا نہ مرے بیٹھا مر جائے** کاہل آدمی جلدی مرتا ہے، چلنے پھرنے والا جلدی نہیں مرتا؛ بہت زیادہ محتاط آدمی بھی کبھار نقصان بھی اُٹھاتا ہے۔

**چلتا دَور** شراب کا آخری دور۔

فعل مرکب: **چلتا رکھنا** جاری رکھنا؛ قائم رکھنا؛ لمبا کرنا؛ پھیلانا۔

**چلتا زمانہ/سماں** بڑھاپے کا دور، عالمِ ضعیفی۔

**چلتا کام** جلدی کا کام، عارضی کام، غیر معیاری کام۔ نیز چالو کام (و مع)۔

محاورہ: **چلتا کرنا** بھیج دینا، روانہ کرنا؛ مار دینا، ہلاک کرنا؛ عارضی یا دائمی تعلق نہ رکھنا؛ کام یا نوکری وغیرہ سے نکال دینا۔

**چلتا ہوا** کارگر، پُراثر؛ چالاک، ہوشیار۔

محاورہ: **چلتا ہونا** چلے جانا، روانہ ہو جانا؛ کام نکال کر اپنا رستہ لینا۔

**چلتر** زبرچ، زیرل، شد زبرت۔ امذ، ہ۔ چال بازی، مکروفریب۔ نیز چرتر جس کا یہ بگاڑ ہے۔

صف: **چلتر باز** (ہ۔ف) مکار، فریبی، دھوکا باز، عیار۔

**چلتر بازی** (ہ۔ف) چالاکی، دھوکا، فریب۔

محاورہ: **چلتر کھیلنا** فریب دینا، چال چلنا۔

**چلتری** زبرچ، زیرل، جزم ت۔ صف۔ خوش طبع، چنچل، شوخ، نخریلا؛ بدلنے والا، متلون مزاج؛ بہت سی خوبیوں والا۔

**چلتو** زبرچ، جزم ل، و مع۔ صف۔ عام: چلتا ہوا، زیرِ عمل، مستعمل؛ کام چلاؤ۔

**چلتوں** زبرچ، جزم ل، و مج۔ متعلق فعل۔ سبب سے، وجہ سے، باعث، بر بنا مثلاً: جہالت کی چلتوں پسماندگی لازمی ہے۔ فصیح: چلتے۔

**چلتہ** زبرچ، جزم ل، زبرت۔ امذ، ف۔ زرہ کے نیچے پہنا جانے والا فوجی لباس۔

**چلتہ پوش** ایسا سپاہی جو زرہ بکتر پہنے ہوئے ہو۔

**چلتی** زبرچ، جزم ل۔ امذ۔ پائیدار، مضبوط، سدا رہنے والی؛ بھاگتی ہوئی، رواں، بہتی ہوئی؛ کارگر۔ چلتا (رک) جس کی یہ تانیث ہے۔

**چلتی پھرتی** مروجہ، عام، جس کا چلن ہو۔

**چلتی پھرتی چھاؤں** جلد ختم ہونے یا گزر جانے والی چیز، ناپائیدار؛ دُنیا کی دولت۔

کہاوت: **چلتی پھرتی چھاؤں کبھی اِدھر کبھی اُدھر** دُنیا کی دولت اور جاہ و حشمت ناپائیدار شے ہے کبھی ایک کو حاصل ہوتی ہے اور کبھی دوسرے کو۔

**چلتی رقم** (زبرر، زبرق) عیار، چالاک شخص۔

محاورہ: **چلتی رہنا** نوک جھونک ہوتی رہنا؛ نہ ختم ہونے والا معمولی جھگڑا۔

کہاوت: **چلتی کا پھیرا** موت کی کشمکش، نزع کا عالم۔

کہاوت: **چلتی کا نام گاڑی** جب تک کام درست ہے تب تک ہی نام

ہے۔

کہاوت: **چلتی کا نام گاڑی، نہیں تو ایندھن** کوئی چیز جب تک کام دے اچھی ہے، نہیں تو کچھ بھی نہیں۔

محاورہ: **چلتی گاڑی میں روڑے اٹکانا** ہوتے ہوئے کام میں خلل ڈالنا، بنے بنائے کام میں رکاوٹ پیدا کرنا۔

کہاوت: **چلتی میں کون کسر کرتا ہے** جب داؤ چل رہا ہو تو کون ہے جو فائدہ نہیں اٹھاتا۔

محاورہ: **چلتی ہوا سے لڑنا** خواہ مخواہ لڑائی کرنا، بات بات پر لڑنا؛ بدمزاج ہونا، بداخلاقی کا مظاہرہ کرنا۔

**چلتے** زبر چ، جزم ل۔ اند۔ چلتا (رک) کی جمع اور مغیرہ شکل، تراکیب میں مستعمل؛ سبب، باعث۔

محاورہ: **چلتے بیل کا سینگ پکڑنا** کام کرنے والے کو بلا وجہ تنگ کرنا، جاری کام میں رکاوٹ ڈالنا۔

محاورہ: **چلتے بیل کے آر چبھونا / لگانا** کام کرنے والے کو روکنا، کسی کو ناحق تنگ کرنا۔

**چلتے پھرتے** اِدھر اُدھر گھومتے؛ بہت آرام سے، سہولت سے؛ کبھی کبھار، گاہے۔

محاورہ: **چلتے پھرتے دکھائی دینا** سامنے سے ہٹ جانا، نظروں سے اوجھل ہو جانا؛ مطلب پورا ہو جانے کی صورت میں ایسے غائب ہونا کہ جیسے کبھی کوئی تعلق تھا ہی نہیں۔

محاورہ: **چلتے پھرتے ملنا** کبھی کبھار ملاقات ہونا، راستے میں ملنا۔

نقرہ: **چلتے پھرتے نظر آؤ** دُور ہو، نظروں کے سامنے سے ہٹ جاؤ، دفع ہو جاؤ، رفو چکر ہو جاؤ۔

کہاوت: **چلتے چور لنگوٹی لابھ** بہت نقصان ہونے پر جو کچھ بچ جائے وہی غنیمت ہے۔

**چلتے ہاتھ** جب تک کام کرنے کی ہمت اور طاقت ہے؛ جب تک اختیار میں ہے۔

**چل چراغ** زیر چ، جزم ل۔ اند۔ چراغوں سے لدا ہوا جھاڑ، سرو چراغاں؛ جھاڑ فانوس۔

**چلچل** زیر چ، جزم ل، زیر چ۔ امث، ہ۔ ایک معدنی جوہر جو اکثر بجری میں چمکتا ہوا نکلتا ہے اور پرت دار ہوتا ہے، ابرک، ابرق، بھوڈل۔

**چلچلا** زیر چ، جزم ل۔ صف۔ چلاتا، چیختا، چیخنے میں کرخت آواز نکالنے والا، بدآواز؛ بھاری اور بیٹھا ہوا (گلا)۔

**چلچلاتا** زیر چ، جزم ل۔ صف۔ بہت زیادہ گرم، جلانے والا۔

**چلچلاتی** زیر چ، جزم ل۔ صف۔ جس میں گرمی کی شدت ہو، جلانے والی، بہت گرم۔

**چلچلاتی دھوپ** نہایت تیز دھوپ۔

**چلچلانا** زیر چ، جزم ل، پیش چ۔ فعل لازم۔ چیخنا، چلانا، شور و غوغا کرنا؛ مضطرب ہونا، گھبرانا۔

**چلچلانا** پیش چ، جزم ل۔ فعل لازم۔ کھجلانا، کھجلی، خلش محسوس کرنا؛ رک چُل اُٹھنا۔

**چلچلی** پیش چ، جزم ل، پیش چ۔ فعل لازم۔ خارش، کھجلی۔

محاورہ: **چلچلی کا ساگ کھانا** مہمان کا جانے کا بار بار اصرار کرنا۔

**چلر** زیر چ، شدزبر ل۔ اند۔ ریزگاری، خوردہ۔

**چلر فروش** خوردہ فروش، چھوٹا دُکاندار۔

**چلڑ** زیر چ، شدزبر ل۔ اند، ہ۔ جوں (ومع) نیز چلھڑ۔

**چلغوزہ** زیر چ، جزم ل، وج، زبر ز۔ اند، ف۔ صنوبر کے درخت کا گچھوں کی صورت میں لگنے والا ایک بہت چھوٹا گری دار میوہ جسے بھون کھاتے ہیں۔

**چلقد** زیر چ، جزم ل، زبر ق۔ اند۔ سپاہیوں کا دوہرے سینے کا بکتر، چلتہ۔ نیز چلقب۔

**چلک (۱)** زیر چ، زبر ل۔ امث، ہ۔ زیور کی جڑائی میں دو یا زیادہ نگوں کی درمیانی درزوں کو لاکھ سے پُر کرنا۔

محاورہ: **چلک چھاپنا** دو یا زیادہ نگوں کے درمیان کی لاکھ بھری جگہ پر سونے کا ورق لگانا۔

**چلک (۲)** زیر چ، زبر ل۔ امث۔ درد، ٹیس؛ موچ، مروڑ۔

**چلک (۳)** زیر چ، زبر ل۔ امث۔ سورج کی شعاعوں سے ریت میں پیدا ہونے والی چمک جو دُور سے پانی کا دھوکا دے؛ چمک دمک، روشنی۔

**چلکا** زبر چ، جزم ل۔ اند۔ ایک قسم کی چھوٹی کشتی۔

**چلکا** زیر چ، جزم ل۔ صف۔ اند، ہ۔ چمکیلا؛ چاندی کا سکہ، روپیہ۔

**چلکنا** چمکنا۔

**چلکا دوری** زیر چ، جزم ل، ومع۔ اند۔ چوڑے پتوں والا ایک گھنا درخت جس کی جڑ سے بہت سی شاخیں پھوٹتی ہیں۔

**چلکارا** زبر چ، جزم ل۔ اند۔ ڈانٹ، پھٹکار۔

**چلکنا (۱)** زیر چ، زبر ل، جزم ک۔ اند۔ چمکنا، روشن ہونا، دمکنا۔

**چلکنا (۲)** زیر چ، زبر ل، جزم ک۔ فعل لازم۔ چھلکنا، کسی چیز کا اندر سے نکل کر باہر گرنا؛ منی کا گرنا یا نکلنا (گھوڑی سے مخصوص)۔

**چِلکنا** پیش چ، زبر ل، جزم ک۔ امذ۔ رک: **چُل اُٹھنا**، خارش ہونا۔

**چِلکیا** زبر چ، زبر ل، جزم ک۔ امذ۔ چاول کی ایک قسم جس کا دانہ چمک دار ہوتا ہے۔

**چِلم** زیر چ، زبر ل۔ امث، ف۔ مٹی کا پیالہ نما ظرف جس میں تمباکو اور اُس کے اُوپر انگارے رکھ کر تمباکو نوشی کرتے ہیں جو حقے کی کلی پر جمائی جاتی ہے۔

**چِلم بردار** حقہ پلانے والا، خادم، ملازم۔

محاورہ: **چِلم بھرنا** چلم پر تمباکو اور آگ کا رکھنا؛ چاکری کرنا، گھٹیا خدمت کرنا۔

محاورہ: **چِلم بھی نہ بھروانا** معمولی خدمت بھی نہ لینا؛ ذلیل و خوار سمجھنا۔

محاورہ: **چِلم پلانا** خاطر مدارت کرنا؛ نشہ کا عادی کرنا۔

**چِلم پیشہ** دھات کا وہ سوراخ دار ڈھکن جس سے چلم کو ڈھانک دیا جاتا ہے تا کہ چنگاری نہ اُڑے۔

محاورہ: **چِلم جمانا** چلم میں آگ اور تمباکو رکھ کر پینے کے لیے تیار کرنا، حقہ بھرنا۔

**چِلم چٹ** چلم تک پی جانے والا، حقہ کا بہت زیادہ دھتیا، عادی؛ (مجازاً) کنجوس، بخیل؛ بے غیرت۔

**چِلم چور** (مجازاً) کنجوس، بخیل، معمولی تواضع سے بچنے والا؛ دوسروں کی چلم لے جا کر خود پینے والا۔

محاورہ: **چِلموں پر آگ رکھنا** حقہ پلانے کی خدمت انجام دینا، فرماں بردار رہنا، غلامی کرنا۔

**چِلمچی** زیر چ، زبر ل، جزم م۔ امث، ف۔ ہاتھ دھونے کا برتن جس کے سرپوش میں سوراخ ہوتے ہیں؛ حقے کا وہ حصہ جو چلم کے نیچے ہوتا ہے۔

**چِلمن** زیر چ، جزم ل، زبر م۔ تیلیوں کا بنا ہوا پردہ جو عمومی طور پر گھروں کے دروازوں اور دریچوں وغیرہ پر ڈالا جاتا ہے۔ نیز **چق**۔

**چَلَن** زبر چ، زبر ل۔ امذ۔ رواج، عادات و خصائل، روِش، وضع، دستور، رسم؛ چلنے کی کیفیت۔

محاورہ: **چلن اُٹھنا** رواج ختم ہو جانا، روِش ترک ہو جانا۔

محاورہ: **چلن بگڑنا** رفتار ناموزوں ہونا، سلامت روی میں فرق آنا؛ عادات و اطوار خراب ہو جانا۔

محاورہ: **چلن چلنا** وضع اختیار کرنا، طرزِ زندگی اپنانا۔

محاورہ: **چلن دینا** رائج کرنا، استعمال کرنا۔

محاورہ: **چلن سے چلنا** کفایت شعاری سے گزارہ کرنا؛ وضع داری سے رہنا، اچھی روِش سے رہنا۔

**چلن کا آدمی** کفایت شعار آدمی۔

**چلن مند** سست رفتار؛ کاہل انسان۔

**چلن ہارا** چلنے والا، مسافر، جانے والا؛ مرنے کے قریب، فنا ہونے والا۔ نیز **چلن ہار**۔

محاورہ: **چلن ہونا** رواج ہونا، دستور ہونا؛ غلبہ ہونا۔

**چَلنا** زبر چ، جزم ل۔ فعل لازم۔ قدموں سے فاصلے طے کرنا، ایک جگہ سے دوسری جگہ کی طرف جانا یا حرکت کرنا؛ روانہ ہونا، قدم بڑھانا، رائج ہونا؛ رخصت ہونا، جانا؛ قائم رہنا؛ ساتھ دینا مثلاً: پرانے کپڑے ابھی تک چل رہے ہیں۔ سر ہونا، چھوٹنا (بندوق وغیرہ کا)؛ حرب و ضرب کرنا (ہتھیار وغیرہ کا)؛ کام دینا، کارآمد ہونا؛ بہنا، جاری ہونا؛ نتیجہ خیز ہونا، کارگر ہونا۔

**چلنا پھرنا** گھومنا، چکر لگانا، ٹہلنا۔

**چَلَنت** زبر چ، زبر ل، جزم ن۔ امث۔ چال ڈھال، حرکت، طور، چلن، وضع قطع؛ (موسیقی) گانے کی ایک طرز جس میں الفاظ جلد جلد بولے جاتے ہیں۔

**چَلَنتا** زبر چ، زبر ل، جزم ن۔ صف۔ بکاؤ؛ قابلِ فروخت۔

**چَلَنسار** زبر چ، زبر ل، جزم ن۔ صف۔ ایک ہی رفتار سے مستقل مزاجی کے ساتھ چلنے والا (بیل وغیرہ)۔

**چَلنی** زبر چ، جزم ل۔ صف۔ رائج چالو؛ کھرا، سچا، پاسے کا (سونا)۔

کہاوت: **چلنی میں گئی دُودھنے کرم کا کیا دوش** آپ بے وقوفی کا کام کرے تو اس میں قسمت کا کیا قصور۔

**چَلنی** زبر چ، زبر ل۔ امث۔ ایک قسم کا لہنگا جو غریب عورتیں پہنتی ہیں۔

**چلنے** زبر چ، جزم ل۔ **چلنا** (رک) کی مغیرہ حالت۔

محاورہ: **چلنے پھرنے سے رہ جانا** بیماری، حادثے یا بڑھاپے کے باعث ٹانگوں سے چل نہ سکنا۔

محاورہ: **چلنے لگنا** جانے کا قصد کرنا؛ بچے کے ٹانگوں کے سہارے قدم اُٹھانے لگنا؛ کاروبار کا ترقی کرنا۔

روزمرہ: **چلو** اچھا، بہتر؛ کوئی بات نہیں؛ یوں ہی سہی۔

فقرہ: **چلو جانے بھی دو** قصہ ختم کرو؛ جو ہوا سو ہوا؛ اللہ اللہ خیر سلا۔

**چُلّو** پیش چ، شد ل، و مع۔ امذ۔ بند اُنگلیوں اور ہتھیلی کا ظرف، کسی رقیق شے کی ایک ہاتھ میں آ جانے والی مقدار۔

محاورہ: **چُلّو باندھنا** کسی رقیق یا سیال شے کو ہاتھ میں لینے اور پینے کے لیے اوک بنانا۔

**چُلّو بھر** (مراداً) تھوڑا سا، قلیل مقدار۔

فقرہ: **چُلّو بھر پانی میں ڈوب مر** غیرت دلانے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **چُلو بھر پانی میں گز بھر اُچھلنا** تھوڑی سی دولت آجانے پر بہت زیادہ تکبر، غرور کرنا۔
محاورہ: **چُلو بھر خون پینا** بہت زیادہ پریشان کرنا؛ سخت سزا دینا۔
محاورہ: **چُلو بھرنا** فائدہ اُٹھانا۔
کہاوت: **چُلّو پانی تنگ زندگی** غربت میں زندگی کا کوئی مزہ نہیں۔
محاورہ: **چُلّو چُلّو سادھنا** تھوڑا تھوڑا پینا؛ تھوڑا تھوڑا کھا یا پی کر زیادہ ہضم کرنا۔
کہاوت: **چُلّو چُلّو سادھے گا تو دوارے ہاتھی باندھے گا** تھوڑا تھوڑا کر کے بچائیں گے تو امیر ہو جائیں گے؛ تھوڑا تھوڑا پینے سے زیادہ پینے کی عادت ہو جاتی ہے، ہر کام میں عادت کو بڑا دخل ہے۔
محاورہ: **چُلّو لینا** کھانے کے بعد منہ میں تھوڑا سا پانی ڈال کر صفائی کرنا، کلی کرنا۔
محاورہ: **چُلّو میں اُلّو ہونا** ذرا سی تیز شراب پی کر مدہوش ہو جانا۔
محاورہ: **چُلّو میں سمندر نہیں آتا/سماتا** کم ظرف آدمی سے بڑا کام نہیں ہو سکتا۔
**چلوا** زبرچ، جزم ل۔امث، ہ۔ ایک چھوٹے حجم کی چمکیلی مچھلی جو زیادہ گہرے پانی میں نہیں رہتی۔
**چلوا** زیرچ، جزم ل۔امث، ہ۔ جوں کی ایک قسم جو میلے کپڑوں میں پیدا ہو جاتی ہے، چِلو۔
**چلواس** زیرچ، جزم ل۔امذ۔ وہ چلاہٹ جو ام الصبیان کے مریض کو انتقال کر جانے سے چند روز قبل ہوتی ہے، چیخ پکار۔
**چلوانس** چیخنے کا مرض یا عادت۔
**چلوانا** زبرچ، جزم ل۔امذ۔ چلانا (رک) کا متعدی۔
**چلوانا** زیرچ، جزم ل۔امذ۔ چِلّانا (رک) کا متعدی۔
**چلوائی** زبرچ، جزم ل۔امذ۔ کیچڑ، دلدل۔
**چلوتر** زبرچ، ومع، زبرت۔امذ۔ فریب، جال؛ چال چلنے والا، فریبی، مکار۔
**چلونا** زبرچ، ولین۔امذ، امث۔ ڈوئی، چمچہ، کفگیر؛ چھوٹا دستہ یا لکڑی جس سے چرخہ چلاتے ہیں، بوجھ اُٹھانے کی آہنی کل۔
**چلوؤں** پیش چ، شدپیش ل۔مذ۔جمع۔ چُلّو (رک) کی جمع۔
محاورہ: **چلوؤں خون/لہو بڑھنا** نہایت خوشی ہونا؛ حوصلہ بلند ہونا، ہمت بڑھ جانا۔
محاورہ: **چلوؤں رونا** زار و قطار رونا، بہت رونا، بہت دکھ پہنچنا۔
محاورہ: **چلوؤں لہو پینا** بہت ستانا، خوب مارنا پیٹنا۔

محاورہ: **چلوؤں لہو خشک ہونا** سخت صدمہ ہونا، کسی صدمے کے باعث رنجیدہ ہونا۔
محاورہ: **چلوؤں لہو گھٹنا** دل شکستہ ہونا، سخت صدمہ پہنچنا، بہت رنج ہونا، غمزدہ ہونا۔
**چِلّہ** (۱) زیرچ، شدزبرل۔امذ، ف۔ رک: چِلّا (۱) (۲)۔
**چِلّہ** (۲) زیرچ، شدزبرل۔امذ، ف۔ کمان کی تانت میں لگا ہوا وہ ٹکڑا جس میں تیر جوڑ کر چلانے کے لیے چٹکی سے پکڑ کر کھینچتے ہیں۔
محاورہ: **چِلّہ اُترنا** کمان کی تانت کا ایک سرے سے الگ کیا جانا؛ کمان کا زور کم پڑ جانا۔
محاورہ: **چِلّہ چڑھانا** حملہ کرنے کی غرض سے کمان کو درست یا تیار کرنا۔
محاورہ: **چِلّہ ڈالنا** کمان یا غلیل کا خراب ہو جانا؛ کمان کا چلہ بے کار ہو جانا۔
**چِلّہ کش** غلیل یا کمان چلانے والا، تیر انداز۔
**چلہار** زیرچ، جزم ل۔امث۔ چیلوں کا جھلڑ۔ نیز چِلہار۔
**چلی** زبرچ۔ چلنا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔
کہاوت: **چلی چلی آئی سوت کے پیہر** سوت کے گھر پناہ لینے چلی گئی، مطلب یہ ہے کہ ایسا کام کیا جس سے نقصان کا اندیشہ ہے۔
کہاوت: **چلی چلی بی ماکھو آئیں** پھیلتے پھیلتے بات یہاں تک پھیلی؛ لڑکوں کا ایک کھیل۔
**چِلّی** زیرچ، شدل۔امذ۔ پھینٹے ہوئے انڈے میں میدہ اور شکر ملا کر گھی میں تلی ہوئی میٹھی روٹی۔ نیز انڈے کا پراٹھا۔ نیز چِلا۔
**چُلّی** (۱) پیش چ، شدل۔امث۔ درخت کو سہارا دینے کے لیے لگائی جانے والی لکڑی، بانس وغیرہ؛ چولھا، انگیٹھی۔
**چُلّی** (۲) پیش چ، شدل۔امذ۔ شہوت پرست، پُرشہوت، عیاش۔
**چلے** زبرچ۔ چلنا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔
محاورہ: **چلے چلنا** کہیں نہ ٹھہرنا، سفر کرتے رہنا، کہیں نہ رُکنا۔
کہاوت: **چلے رانڈ کا چرخہ اور بُرے کا پیٹ رانڈ** بیچاری کو ہر وقت محنت کر کے کھانا پڑتا ہے اور بُرے آدمی کو بداعتدالیوں کی وجہ سے دست لگے رہتے ہیں۔
**چِلّے** زیرچ۔ چِلّہ (۱) (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔
**چِلّے کا بیت** (ی) وہ حمل جو عورت کو بچہ جننے کے چالیس روز بعد رہ جائے۔
**چِلّے کا جاڑا** سخت سردی، بہت زیادہ ٹھنڈ۔
**چِلّے کا نہان** زچہ کا پیدائش کے چالیس روز بعد کا غسل۔
**چِلّے** زیرچ۔ چِلّہ (۲) (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

**چلّے کا بچّہ** چمڑے یا لکڑی کا چھوٹا چھلا جو کمان کی تانت کے سرے پر لگا ہوتا ہے۔

**چلیپا** زبرچ، ی۔ امذ۔ صلیب کا نشان، سولی؛ ایک دوسرے کو کاٹتی ہوئی دو لکیروں یا ایک آڑی ایک سیدھی لکیر سے بننے والی علامت، کج، ٹیڑھا، خمدار۔

محاورہ: **چلیپا کرنا** کاٹ دینا، قلم زد کر دینا۔

**چلھار** زیرچ۔ امث۔ جہاں بہت سے چیلیں رہتی ہوں۔ نیز چلہار، چلار۔

**چُلھکٹ** پیش چ، جزم لھ، زبرک۔ امث۔ چولھے کی جلی ہوئی مٹی۔

**چلھوار** زیرچ، جزم لھ۔ امث۔ چیل کے چلانے کی آواز، چلاہٹ۔ نیز چلھور، چلھوا۔

**چلھوانس** زیرچ، جزم لھ، ن غنہ۔ امذ۔ چیل کا گوشت، چیل ماس؛ چیل کی سی آواز۔

**چلھو چلھو** زیرچ، وج۔ امث۔ چیل کو پکارنے کی آواز جو بچے نکالتے ہیں۔ نیز چیل چلو۔

**چلھورنا** زیرچ، وج، جزم ر۔ فعل متعدی۔ ٹھونگے مارنا، چونچ سے دانہ چگنا۔

**چلھی** زیرچ۔ امث۔ باز سے مشابہ ایک مردار خور پرندہ، چیل۔

## چ۔م

**چم (۱)** زبرچ۔ امث، ف۔ لچک، خم، جھوک، خمیدگی، ٹیڑھا پن؛ اِٹھلاتی چال، جھومتی ہوئی چال؛ چمک دمک، جھلملاہٹ، سج دھج؛ تیار، سجا ہوا، مزین۔

محاورہ: **چم چم کرنا** چمکنا، دمکنا، جگمگانا۔

**چم وخم** پھرتی، تیزی، لپک جھپک۔

**چَماں** لچکتا، جھومتا۔

**چم (۲)** زبرچ۔ امث، ہ۔ چام کا مخفف، چمڑا، کھال، چرم۔

**چم خچر** اِنتہائی بیوقوف آدمی، گدھا، جاہل۔

**چم ننگا** بالکل برہنہ۔

**چُم** پیش چ۔ صف۔ ننگا، برہنہ۔

**چُما** پیش چ، شدم۔ امذ۔ بوسہ، پیار۔ (امث) چمی۔

**چَماچم** زبرچ۔ صف۔ چمکتا دمکتا، روشن، صاف؛ واضح۔ (امث) چستی، چالاکی، پھرتی، تیزی۔

محاورہ: **چماچم کرنا** جگمگانا، خوب چمکنا، روشن ہونا۔

**چَمار** زبرچ۔ امث، ہ۔ موچی، ہندو سماج کی ایک نیچ ذات جس کا کام چمڑا کمانا، جوتے گانٹھنا ہے؛ کمینہ، خراب وضع قطع کا۔

کہاوت: **چمار چرم/ چمڑے کا یار** ہر شخص اپنے ہی پیشے کو پسند کرتا ہے۔

**چمار چودس** (ولین، زبرد) چماروں کی عید، باہمی اختلافات اور جھگڑے طے کرنے کے لیے چماروں کا جمع ہونا؛ ہلڑ بازی، شور وغل؛ کم ظرفی کے باعث عارضی خوشی پر فخر کرنا۔

محاورہ: **چمار چودس کرنا/ مچانا** شور یا غل غپاڑا کرنا، چماروں کے اجتماع کی طرح شور وغل مچانا؛ کم ظرفی کے باعث چند روزہ خوشحالی پر اِترانا یا غرور کا اظہار کرنا۔

**چمار چودھر** چماروں کا اجتماع، شور وغل، غوغا، جھگڑا، فساد۔

کہاوت: **چمار کا نام جگ جتن** ادنیٰ ہو کر عمدگی کا دعویٰ۔

کہاوت: **چمار کو چمڑے کا سکہ** جس طرح کا انسان ہو اُسے انعام بھی ویسا ہی ملتا ہے۔

کہاوت: **چمار کو دیوالی میں بھی بیگار** بدقسمت آدمی کے لیے کہا جاتا ہے جسے کہیں سے بھی فائدہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **چمار کو عرش سے بھی بیگار اُترتی ہے** مجبور، غریب یا بد قسمت انسان کی ہر جگہ کم بختی ہے؛ آدمی جس طرح کا ہوتا ہے اُس سے اُسی طرح کا کام لیا جاتا ہے۔

کہاوت: **چمار کی جورو اور ٹوٹی جوتی** نازیبا بات، ناموزوں بات، نا مناسب کلمہ۔

کہاوت: **چمار کی چھوکری چندن نام** بے جوڑ بات، ناموزوں کام، بر عکس نام۔

کہاوت: **چمار کے دیوتا کو چپل کی پوجا چاہیے** انسان کے ساتھ حسب حال ہی سلوک کرنا چاہیے۔

کہاوت: **چمار (چماروں) کے کوسے سے ڈھور نہیں مرتے** بد دعا دینے سے کسی کو نقصان نہیں پہنچتا۔

**چماری** زبرچ، زبرر۔ امث، ہ۔ (رک) چمار جس کی یہ تانیث ہے۔ نیز چمارن، چمارنی؛ چمار (رک) کا پیشہ؛ کنول گٹے کا وہ پھول جس کے اندر کا زیرہ اپنی اصلی رنگت میں گرا ہوا بدرنگ ہو جاتا ہے۔

**چمارے** زبرچ، زبرر۔ امذ۔ آئینہ۔

**چماغ** پیش چ۔ امذ، ف۔ رک: چماق۔

**چماق** پیش چ۔ امذ، ف۔ عصا، گرز، لکڑی کا موٹا ڈنڈا جس کے اُوپر کے سرے پر موٹھ ہو؛ (کنایۃً) آلت۔

**چمامہ** زبرچ، زبرم۔ امذ۔ جوتا، نعلین۔ نیز چمائے۔

**چمانی** زبر نیز پیش چ۔ امذ۔ ساقی، پیالہ بردار، شراب پلانے والا؛ ناز و انداز سے چلنے والا۔

**چماں** زبرچ، ن غنہ۔صف، ف۔ چلنے میں ناز وانداز یا نخرے دکھانے والا، خراماں خراماں چلنے والا۔

**چمبا** زبرچ، جزم م۔اند۔ اُس گروہ کا فقیر جو لوگوں کو متاثر کرنے کے لیے اپنے بدن کو زخمی کرتا ہے۔

**چمبا** پیش چ۔اند۔ چُمی، بوسہ۔

**چمبک** پیش چ، زبر ب۔اند۔ مقناطیس؛ بوسہ لینے والا، عاشق۔

**چمبل** پیش چ، زبر ب۔اند۔ بوجھ اُٹھانے والے کے سر پر بوجھ کے نیچے ضرورت کے وقت موڑ کر رکھا جانے والا کپڑا، حمالوں کی کنڈلی نما چیز جسے کو بوجھ ڈھوتے وقت سر پر رکھتے ہیں، اینڈوا۔

**چمبو** زبرچ، جزم م، ومع۔امث۔ پہاڑ کی تلہٹی کی زمین جو پانی سے خوب آسودہ اور چاول کی کاشت کے لیے موزوں ہو۔

**چمبھا** زبرچ، جزم م۔اند۔صف۔ وہ گھوڑا جس کی کھال پر بھوری چتیاں ہوں۔

**چمب** زبرچ، جزم م۔امث۔ آبنوس۔نیز **چمپ**۔

**چمپا** زبرچ۔اند۔ ایک درخت جس کے پھول سفیدی مائل، خوشبو انتہائی اچھی اور دل کو بہت لبھانے والی۔

**چمپا کلی** گلے میں پہننے کا ایک زیور جس کے دانے چمپا کی کلیوں سے مشابہت رکھتے ہیں۔

کہاوت: **چمپا کے دس پھول چنبیلی کی ایک کلی، مورکھ کی ساری رات چاتُر کی ایک گھڑی** تھوڑی لیکن معیاری چیز، گھٹیا مگر مقدار میں زیادہ چیز سے بہت بہتر ہوتی ہے۔

**چمپت** زبرچ، جزم م، زبر پ۔صف، ہ۔ پوشیدہ، چھپا ہوا، مفرور؛ بھاگ جانے والا۔

محاورہ: **چمپت ہونا / بنا** غیر حاضر ہونا، چھپ جانا، بھاگ جانا۔

**چمپک** زبرچ، جزم م، زبر ت۔اند۔ موسیقی کے راگ راگنیوں میں سے ایک عمدہ راگ۔

**چمپو** زبرچ، جزم م، وج۔امث، ہ۔ بڑی کشتی۔

**چمپئی** زبرچ، جزم م، زبر پ۔صف۔ ہلکا زرد یا زرد رنگ جو سنہری پن لیے ہوئے ہو، چمپا کے پھول کا رنگ۔

**چمپی** زبرچ، جزم م۔امث۔ سر کی مالش، سر میں تیل ڈال کر ہاتھوں سے ملنا، بدن کی مالش۔

**چمپیئن** زبرچ، جزم م، زبری۔اند۔ کسی مقابلے میں اوّل آنے والا، کسی خاص فن کا ماہر، میر میدان، مرد میدان۔انگریزی: Champion۔

**چمتکار** زبرچ، زبر م، جزم ت۔اند، ہ۔ کرشمہ، کرامت، اعجاز؛ تماشہ، نمائش؛ معجزہ یا معجزہ نما کام۔

**چمت کاری** غیر معمولی، عجیب۔

**چمٹ** زیرچ، زبر م۔امث۔ چمٹنے کا عمل، چمٹنا (رک) سے ماخوذ۔

محاورہ: **چمٹ جانا / پڑنا** لپٹ جانا، گرفت میں لے لینا۔

محاورہ: **چمٹ رہنا** پیچھے پڑنا، سر ہونا، پیچھا نہ چھوڑنا، لپٹنا۔

محاورہ: **چمٹا لینا** (زیرچ، جزم م، ے) گلے سے لگا لینا۔

**چمٹا** زیرچ، جزم م۔اند، ہ۔ انگارے پکڑنے کا لوہے کی لمبی پٹی کو موڑ کر بنایا ہوا آلہ، دست پنہ، درمیانی چمٹا جو گھروں میں توے پر روٹی وغیرہ پلٹنے کے کام آتا ہے۔ نیز اُس شکل کا کوئی اور آلہ؛ زنبور۔تص: **چمٹی**۔

**چمٹا سینگن** زیرچ، جزم م، ی، ن غنہ، زبر گ۔امث۔ گھوڑے کی پیشانی پر دو سے زائد بھونریوں کا گچھا۔

**چمٹنا** زیرچ، زبر م، جزم ٹ۔فعل لازم۔ لپٹنا، گلے لگنا؛ چپکنا، پیوست ہو جانا؛ پیچھے پڑ جانا۔

**چمٹی** زیرچ، جزم م۔اند، ہ۔ چھوٹا چمٹا؛ چٹکی، چیونٹی۔

محاورہ: **چمٹی لینا** چٹکی بھرنا، کاٹنا۔

محاورہ: **چمٹی کو پر نکلنا** موت کا وقت آنا، زوال کا وقت ہونا؛ اپنی حد سے گزرنا۔

**چمچ** زبرچ، شد زبر م۔اند، ہ۔ رک: چمچا۔

**چمچ بوزہ** ایک پرندہ جس کی چونچ چمچ جیسی ہوتی ہے۔

**چمچا** زبرچ، جزم م۔اند، ہ۔ پیالی، پلیٹ یا برتن میں کھانے پینے کی شے نکالنے یا منہ میں رکھنے کا سیپ کی طرح کے گڑھے دار منہ کا دستہ جس کی حسب ضرورت بہت سی قسمیں اور شکلیں ہوتی ہیں؛ جی حضوری کرنے والا شخص، خوشامدی، چاپلوسی کرنے والا۔نیز **چمچہ**۔

**چمچہ گیری** بے جا خوشامد، چاپلوسی، حاشیہ برداری۔

**چمچہ ہردیگی** (پھبتی) مفت خور، طفیلیہ؛ آوارہ، لپا؛ زمانہ ساز، مطلب پرست۔

**چم چچڑ** زبرچ، جزم م، زیرچ، شد زبر چ۔صف، ہ۔ پیچھا نہ چھوڑنے والا، بلائے جان؛ چمڑے کی طرح سخت، پگھلے سریش کی طرح چمٹ جانے والا۔

**چمچکا** زبرچ، جزم م، زبر چ۔اند۔ چمچ بوزہ سے ملتی ہوئی شکل کی چونچ دار پتنگ۔

**چم چم** (۱) زبرچ، جزم م۔ چمک دمک، بھڑکیلا پن۔نیز رک: **چما چم**۔

**چم چم** (۲) زبرچ، جزم م۔ دودھ کو پھاڑ کر سفید چپٹی ٹکیوں کی شکل میں بنائی اور شیرے میں ڈبوئی ہوئی بنگالی مٹھائی۔

**چمچماہٹ** (زبرہ) (ہ) چمک، جھلکار۔

**چچمانا** زبرچ، جزم م۔فعل لازم۔ تیل میں چپڑا، تربتر، چمکتا ہونا، درخشاں ہونا، جھلکنا۔

**چچی** زبرچ، جزم م۔امث۔ پاندان میں کتھے چونے کی کلھیا کا سپاٹ گول منہ اور پتلی ڈنڈی کا چھوٹا چمچہ؛ملعقہ یالعوق کھانے کا اُنگلی نما چمچہ۔

**چمر** زبرچ، زبرم۔صف،ہ۔ چماروں سے نسبت رکھنے والا،گھٹیا، ادنیٰ، پست۔

**چمر برہی/ برہے** سردیوں کے وہ دن جب بارشیں ہوتی ہیں؛ جو چنبل یا چمار کو بڑھائے۔

**چمر بگلی** ایک قسم کا چھوٹا بگلا۔

**چمر توحید** ایسا عقیدۂ توحید جو کم عقلی پر مبنی ہو،صوفیہ کے نزدیک وحدت الوجود کی بنیادیات کو جانے بغیر ہمہ اوست کا دم بھرنا۔

**چمر جولاہا** ہندو جولاہا،مسلمان جولاہے کی ضد۔

**چمر ڈھینگ** گدھ، کرگس۔

**چمر واڑہ** وہ جگہ یا محلہ جہاں چمار رہتے ہوں۔

**چمر ہٹا(ولین)** چماروں کی بستی۔

**چمرخ** زبرچ، جزم م، زبرر۔امذ۔ تکلے میں لگی ہوئی چمڑے کی گول ٹکیاں جن کے سوراخوں میں تکلا گھومتا ہے؛ سوکھی کھال، وہ کھال جس پر سوکھ کر جھریاں پڑگئی ہوں؛ دُبلا پتلا۔

**چمرس** زبرچ، جزم م، زبرر۔امذ۔ چمڑے کی جوتی تنگ ہونے کی وجہ سے پڑ جانے والا آبلہ، چھالا۔

**چمرودھا** زبرچ، جزم م، ولین۔امذ۔ بھاری، گنوارو، ادھوڑی، استر کا جوتا۔

**چمریشین** زبرچ، جزم م، ے، جزم ش، زبری۔امذ۔ (بطور پھبتی) دیسی عیسائی مشنری جو خچروں پر گلی گلی گھوم کر تبلیغ کرتے تھے، خچر پادری، کالا پادری۔

**چمڑا** زبرچ، جزم م۔امذ،ہ۔ کھال، جانور کی کھال، پوست؛ وہ کھال جس کے جوتے بنائے جائیں، چرم۔تھں: **چمڑی** جلد، جسم کی اُوپری سطح۔

محاورہ: **چمڑا اُدھڑنا** کھال کا پھٹ جانا، جلد کا اُتر جانا، سخت سزا ملنا، جان لیوا اذیت پہنچنا۔

محاورہ: **چمڑا اُکھڑوانا** بہت زیادہ پٹائی کروانا، اتنی شدید ضربیں لگوانا کے کھال پھٹ جائے۔

فقرہ: **چمڑا تمھارا ہڈی ہماری** اُستاد کو ہدایت و تنبیہ کا زیادہ سے زیادہ اختیار دیے جانے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **چمڑا کمانا** چمڑے کو کیمیاوی اجزا کے استعمال کے ذریعے صاف کر کے قابلِ استعمال بنانا۔

**چمڑانا** زبرچ، جزم م۔فعل لازم۔ سخت ہو جانا۔

**چمڑائی** زبرچ، جزم م۔امث۔ کھال صاف کرنے کی مزدوری۔

**چمڑی** زبرچ، جزم م۔امث،ہ۔ کھال، پوست۔

محاورہ: **چمڑی اُتار کے دینا** تمام مال و اسباب دے ڈالنا، سب کچھ دے دینا؛ کچھ باقی نہ بچنا۔

محاورہ: **چمڑی اُدھیڑنا** بہت زیادہ رقم وصول کرنا، کچھ باقی نہ چھوڑنا، صفایا کرنا۔

کہاوت: **چمڑی جائے، (مگر) دمڑی نہ جائے** انتہائی کنجوس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو روپے پیسے کو جسمانی تکلیف پر ترجیح دے۔

محاورہ: **چمڑی لینا** مار مار کر کھال اُدھیڑ دینا۔

**چمڑے** زبرچ، جزم م۔امث۔ چمڑا(رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **چمڑے کا جہاز چلنا** بدفعلی کرا کر یا زنا کاری سے پیسے کمانا؛ بھڑوے کا پیشہ کرنا۔

مثل: **چمڑے کا جہاز چلتا ہے** زنا کاری کا پیشہ ہے۔

محاورہ: **چمڑے کا سیٹنا** چمڑے میں چکنا پن پیدا کرنے کے لیے چکنا کرنے کی مخصوص پٹی سے رگڑنا۔

محاورہ: **چمڑے کی زبان کا پھسل جانا** غلطی ہو جانا، بھول چوک ہو جانا۔

مثل: **چمڑے کی زبان ہے** بھول چوک ہو ہی جاتی ہے۔

صف: **چمڑے کے ہاتھ** تحقیراً اور مزاحاً انسانی ہاتھوں کو کہا جاتا ہے؛ غلیظ ہاتھ۔

**چمک** زبرچ، زبرم۔امث،ف۔ روشنی، آب و تاب، بھڑک، چکا چوند، رونق؛ پھرتی، تیزی، طراری، تڑپ؛ ایک دم لحہ بھر کی شدت سے اُٹھنے والی تکلیف؛ کہاروں کے مخصوص مختصر اشارات جو اگلا کہار پچھلے کہار کو آگاہ کرنے کے لیے دیتا ہے۔

محاورہ: **چمک اُٹھنا** ناراض ہو جانا، اچانک غصہ ہو جانا؛ خوشی کی لہر دوڑ جانا، نمودار ہو جانا۔

محاورہ: **چمک آنا** خوشی کی لہر دوڑنا، بہت زیادہ خوش ہونا۔

محاورہ: **چمک پڑنا** بھڑک اُٹھنا، چونک جانا؛ ڈر جانا۔

محاورہ: **چمک جانا** قسمت جاگ جانا، ترقی حاصل ہونا؛ روشنی دینا؛ بھڑکنا، ڈرنا۔

محاورہ: **چمک چالا کرنا** ناز و انداز دِکھانا، شان و شوکت سے چلنا، مٹک مٹک کر چلنا۔

**چمک چاندنی** ایسی عورت جو اوباش یا بدکردار عورتوں کی طرح ہر وقت بنی سنوری رہے۔

**چمک دار** روشن، درخشاں، جگمگاتا ہوا۔

چمک دمک روشنی، تجلی؛ آرائش، سجاوٹ، رونق۔
چمک دمک کر تیزی سے، غصے میں بھرے ہوئے۔
محاورہ: چمک دکھانا روشنی دکھانا، رونق ظاہر کرنا۔
محاورہ: چمک کر نکلنا شان وشوکت، ناز وافتخار کے ساتھ برآمد ہونا، بہت بن ٹھن کر باہر نمودار ہونا۔
محاورہ: چمک ہونا درد ہونا، تکلیف ہونا۔
چمکا زبر چ، جزم م۔اند۔ ایک آتش بازی جو تیزی سے اُوپر اُٹھتی ہے؛ موسمِ گرما کی تیز دھوپ جو پودوں کو جلا دے۔
چمکار زبر چ، جزم م۔امث۔ تجلی، جلوہ، کوندا؛ تماشا۔
چمکارنا پیش چ، جزم م۔فعل متعدی، ہ۔ منانے، دلاسا دینے، خوش کرنے کے لیے پیار کرنا، اَشک شوئی کرنا، بغیر پیار کیے پیار کا سامنہ بنانا، تھپکنا، پچکار۔ نیز چمکاری۔
فعل مرکب: چمکارنا پچکارنا جانور کو تھپکی دینا اور منہ سے پیار کی آواز نکالنا۔
چمکارا زبر چ، جزم م۔امث۔ جھلک، لشکارا، روشنی، چمک، چھوٹ؛ شعاع، کرن، چنگاری۔
محاورہ: چمکارا مارنا چمک دکھانا، چمکانا، روشنی کرنا۔
چمکانا زبر چ، جزم م۔فعل متعدی۔ روشن کرنا، جگمگا دینا، فروغ دینا، رونق بڑھانا؛ نمایاں، مشہور، مشتہر کرنا۔
چمکتا دمکتا زبر چ، زبر م، زبر د، زبر م، جزم ک۔صف۔ منور، روشن، جھلملاتا، جگمگاتا، پُر رونق۔
چمکنا زبر چ، جزم م۔فعل لازم۔ روشن ہونا، جگمگ کرنا، جھلک دکھانا، منور ہونا؛ اُچکنا، جانور کا خوف سے بدکنا، فراٹا بھرنا؛ جھگڑا ہونا، خفا ہونا؛ قسمت کھلنا۔
چمکو زبر چ، زبر م، شد ک، و ج۔امث۔ چھب دِکھلانے، حسن کی نمائش کرنے والی، نمایاں نظر آنے والی؛ شوقین مزاج اور اوباش عورتوں کی طرح ہر وقت بنی ٹھنی رہنے والی۔
چمکول زبر چ، جزم م، زبر ک، شد زبر و۔صف۔ چمک دکھاتا ہوا، روشن؛ تیل یا چکنائی سے کچپاتا (عموماً بطور استہزا)۔
چمکی زبر چ، جزم م۔امث۔ ستارہ جو کپڑوں پر ٹانکا جاتا ہے؛ نقلی ریشم کا کپڑا، زری کا کام۔
چمکی کا دستہ کپڑوں پر ٹانکے جانے والے ستاروں کی بیل جس میں گھوکھرو نہ لگا ہو۔
چمکی کی جوتی زری کے کام کی جوتی، سنہری یا روپہلی ستارے ٹکی ہوئی جوتی۔
چمکیلا زبر چ، جزم م، ی۔صف۔اند۔ چمک دار، روشن، بھڑکیلا، درخشاں۔
(امث) چمکیلی۔
چمکیلا پن روشنی، تابانی؛ آب وتاب، رونق۔
چمگادڑ زیر چ، جزم م، زبر د۔امث، ہ۔ اندھیری جگہوں میں لٹکا رہنے والا مخلوط نوع کا اُڑنے والا جانور جو بچوں کو دودھ پلاتا ہے اور بے بالوں کے جھلی نما بازوؤں کے سہارے اُڑتا ہے۔ خفاش، شپرہ چشم۔ نیز چمگادر، چمگدڑ۔
کہاوت: چمگادڑ کی مہمانی میں مَیں بھی لٹکوں تو بھی لٹک کوئی صاحب خانہ مہمان کی تواضع نہ کر سکیں تو کہا جاتا ہے۔
کہاوت: چمگادڑ کے گھر مہمان آئے ہم بھی لٹکیں تم بھی لٹکو جیسے شخص کے گھر جاؤ گے ویسی ہی عزت پاؤ گے۔
چمل زبر چ، شد زبر م۔اند، ہ۔ چھوٹا سا پیالہ یا کاسہ جس میں فقرا اور غریب لوگ کھانے پینے کی اشیا رکھتے ہیں۔ نیز چملی (زبر چ)۔
چمل پیش چ، شد زبر م۔اند۔ سر پر بوجھ اُٹھاتے وقت سر پر گول کنڈلی کی شکل میں رکھا جانے والا کپڑا وغیرہ۔ اینڈوا، اینڈوی، جونا۔ نیز (مث) چملی (پیش چ)۔
چملا زبر چ، جزم م۔اند۔ کاسہ، پیالہ، کشکول۔ چنبر (رک) کی تحریف۔
چملانا زبر چ، جزم م۔فعل لازم۔ اِترانا، اِٹھلانا۔
چمن زبر چ، زبر م۔اند۔ف۔ آراستہ باغ، پھلواری، گلشن، گلزار، سبزہ زار۔ نیز چمن زار، چمنستان۔
چمن آرا باغ کو سنوارنے والا، سجانے والا، باغ لگانے والا، مالی، باغبان۔
چمن آرائی باغ کو سنوارنے سجانے کا کام، چمن کی آرائش وزیبائش، باغبانی۔
چمن آسا باغ کی طرح کا، چمن سے مشابہ، باغ کی مانند۔
چمن بند باغ لگانے والا، مالی؛ رک: چمن آرا۔
چمن پیرا رک: چمن آرا۔
چمن پیرائی رک: چمن آرائی۔
محاورہ: چمن پھولنا پھول کھلنا، باغ میں ہریالی آنا، چمن سرسبز وشاداب ہونا، تازگی وشادابی۔
چمن چمن گل وگلزار؛ خوش وخرم۔
چمنِ دہر عالم، دُنیا، زمانہ۔
چمن زار ایسا باغ جہاں بکثرت پھول ہوں، گلزار۔
محاورہ: چمن کھلنا باغ کی کیاریوں کا پھولوں سے لد جانا، پھولوں کا کثرت سے کھلنا؛ خوشی میں اضافہ ہونا۔
محاورہ: چمن ہرا ہونا خوشی حاصل ہونا، مراد بر آنا۔

**چمنا** پیش چ، جزم م۔اند۔ کپڑے سے بنایا گیا گڑیا کا بچہ؛ چوہے جانے کے قابل بچہ۔(امث) **چمنی**۔اصلاً: **چمونا**۔

**چمنستان** زیر چ، زبر م، زیر ن، جزم س۔اند۔ رک: **چمن زار**۔

**چمنی** زیر چ، جزم م۔امث۔ بھٹی کا دھواں عمارت سے اُوپر تک لے جا کر ہوا میں چھوڑنے کے لیے لگائی ہوئی مینار نما بند نالی جو اینٹوں یا پائپ سے بنائی جاتی ہے، دُود کش، دھنوالا، لیمپ کے گلے پر دھوئیں کی نکاسی کے لیے چڑھایا جانے والا شیشے کا گولا یا نلکی؛ لالٹین کا شیشے کا پیٹ۔ انگریزی میں: Chimney۔

**چمو** زبر چ، وج۔امث۔ فوج، فوج کا دستہ۔

**چموٹا** زبر چ، وج۔اند، ہ۔ چمڑے کی چوڑی پٹی، ٹکڑا یا فیتہ؛ نائیوں کی استرے کی دھار تیز کرنے کی چمڑے کی پٹی، پٹاس؛ قیدیوں کی بیڑی میں چمڑے کی تہہ تاکہ پاؤں زخمی نہ ہو۔ نیز **چموٹی**۔

**چمورانی** زبر چ، شدم، وج۔امث، ہ۔ فرش پر چاک، کوئلے وغیرہ سے خانے بنا کر ایک ٹانگ پر اُچک کر ٹھیکریوں کو ٹھکرانے اور ایک خانے سے دوسرے خانے میں لے جانے کا کھیل۔

**چموڑا** زبر چ، وج۔اند۔ چمڑا منڈھا ہوا چھوٹا دستی حقہ۔

**چمونا** زبر چ، وم۔اند۔ ایک بہت چھوٹی پدی کے برابر چڑیا، اس کی مختلف اقسام مثلاً دیسی، سرخ اور جوگی وغیرہ پائی جاتی ہیں؛ گڑیا کا کپڑے کا سلا ہوا بچہ؛ آدمی کے بچے کو بھی پیار سے چمونا کہہ دیتے ہیں۔

**چُمونا** پیش چ، وم۔اند۔ دھاگے کی مانند کیڑا جو بچوں کی معقد میں کھجلی اور سوزش پیدا کرتا ہے۔ نیز **چنونا**۔

**چمی** زبر چ۔صف۔ اصل، حقیقت؛ بامعنی، پُر مطلب۔

**چمیگوئی** لیٹا زیر چ، ی، وج۔امث، ف۔ رک: **چہ مگوئی**۔

**چمیدہ** زبر چ، ی، زبر د۔صف، ف۔ ناز و انداز سے چلتا ہو، اترا کر چلنے کی حالت؛ جھکا ہوا۔

## چ ۔ ن

**چن** پیش چ۔ **چننا** (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔

متعلق فعل: **چن پن کر** انتخاب کرکے، تھوڑا تھوڑا کرکے۔

**چنا** زبر چ۔اند۔ ایک غلہ جو چھوٹے چھوٹے چھلکے کے سیپ نما خولوں میں سے نکلتا ہے اور ہر دانہ جفت ہوتا ہے یعنی دو آدھے دانے، جو دَل کر دال کی شکل میں پکائے جاتے ہیں۔ ہرے دانوں کو بونٹ کہتے ہیں جو پکنے کے بعد سخت ہو جاتے ہیں اور بھون کر کھاتے ہیں۔ اس کا آٹا بیسن کہلاتا ہے؛ اولاد، بچہ۔

کہاوت: **چنا اور چغل منہ لگا چھٹا نہیں** چنے کھانے اور چغل خوری کی باتیں سننے میں بڑا لطف آتا ہے اور ان کی عادت نہیں جاتی۔

کہاوت: **چنا اور چغل منہ لگا بُرا نہیں** رک: **چنا اور چغل منہ لگا چھٹا نہیں**۔

**چنا جور گرم** (وج، زبر گ، زبر ر) مسالا ملے اور کوٹ کر چپٹے کیے ہوئے چنے جو چبینے کے طور پر کھائے جاتے ہیں۔

کہاوت: **چنا چبالو یا شہنائی بجالو** دونوں کام ایک ساتھ نہیں ہو سکتے یہ اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی شخص دو ایسے کام ایک ہی وقت میں کرنا چاہے جو ایک دوسرے کی ضد یا مخالف ہوں۔

محاورہ: **چنا چبینا کرنا** کسی مجبوری خصوصاً سفر کی حالت میں خشک خوراک کا استعمال کرنا، بھنے ہوئے اناج سے بھوک مٹانا۔

کہاوت: **چنا ڈال کر کھانے میں ساجھا** ذرا سے کام کے لیے بڑی اُجرت، تھوڑی سے پونجی سے بڑی شرکت نہیں ملتی۔

کہاوت: **چنا مردناج ہے** چنا جوان مردوں کی خوراک ہے۔

**چنا** زبر چ، شدن۔امث۔ چاندنی۔

**چنا** پیش چ، شدن۔صف۔ بہت چھوٹا، پیارا بچہ، مُنا؛ جس کی آنکھیں بہت چھوٹی ہوں۔ عموماً: **چُنا مُنا**۔ نیز **چنی**۔

**چنار** زیر چ۔اند، ف۔ اُونچا پہاڑی درخت جس کے پتے انسانی ہاتھ سے مشابہت رکھتے ہیں، پھل سخت لکڑی کے پھول جیسا، کھانے کے قابل نہیں ہوتا؛ چیڑ، دیودار، صنوبر ہندی۔ عام: **چنار** (زبر چ)۔

**چناغ** پیش چ۔اند۔ جڑواں پھل، دوگانہ۔

**چناں** پیش چ، ن غنہ۔صف۔ متعلق فعل، ف۔ مثل، ویسا؛ اُس طرح، اُس طرح کا۔

**چناں چنیں** جحت، مین میکھ، اعتراض، نکتہ چینی؛ عیب، نقص۔ نیز **چنان و چنیں** (لفظاً) اس طرح اور اُس طرح۔

محاورہ: **چناں چنیں کرنا** نکتہ چینی کرنا، چھان بین کرنا؛ نقص نکالنا، اعتراض کرنا۔

محاورہ: **چناں چنیں ہونا** بحث ہونا، تکرار ہونا۔

**چنیں چناں** حیل وحجت۔

**چناں چہ** پیش چ، ن غنہ، لیٹا زیر چ۔ فعل متعدی، ف۔ اِس لیے، اِس بنا پر، لہٰذا، آخر کار۔ مزید املا: **چنانچہ**۔

**چنانکہ** پیش چ، ن غنہ، لیٹا زیر ک۔ متعلق فعل، ف۔ جیسا کہ، رک: **چنانچہ**۔

**چناوٹ** پیش چ، زبر و۔امث۔ کپڑے پر چُنٹیں ڈالنا؛ تعمیر کے وقت اینٹوں کا

تلے اُوپر رکھا جانا، چننا۔

**چناؤ** پیش چ، وج۔ اند۔ انتخاب، چھانٹنا، الیکشن؛ دیوار کی اینٹوں کا برابر رکھنا۔

**چنائی** پیش چ۔ امث۔ اینٹوں پتھروں سے چونا گارا وغیرہ لگا کر تعمیر کا عمل یا تعمیر شدہ شکل۔ گری بکھری ہوئی چیزوں کو اُٹھانے کا عمل۔

**چنبر** زبر چ، ن مثل م، زبر ب۔ (چم بر)۔ اند، ف۔ پیالہ، کاسہ، کشکول؛ حقے کی چلم پر رکھنے کا جالی دار خول یا سرپوش؛ گھیرا، محیط، دَور، حلقہ؛ (مجازاً) دف۔ نیز **چنبل**۔

**چنبری** گول، مدور، دائرہ نما۔

**چنبک** زیر چ، ن مثل م، زبر ب (چم بک)۔ اند۔ ٹھوڑی۔

**چُنبک** پیش چ، ن مثل م، زبر ب (چُم بک)۔ اند، ف۔ مقناطیس؛ کنویں کے ڈول کی رسی۔

**چنبل** پیش نیز زبر چ، ن مثل م، زبر ب۔ اند۔ بھیک کا پیالہ، کاسۂ گدائی، حقے کا سرپوش، داد اور خارش کی طرح کا ایک جلدی مرض، گول دھبوں کی بیماری۔

**چنبل پوش** چلم کو ڈھانکنے کا سوراخ دار ڈھکنا۔

**چنبیلی** زبر چ، ن مثل م، ے (چم بے لی)۔ امث۔ ایک پانچ نازک پتیوں کا سفید یا زرد رنگ کا خوشبودار پھول، سفید یا زرد۔

کہاوت: **چنبیلی چاؤ میں آئی بختاور ریوڑیاں بانٹے** جب کوئی کنجوس خرچ کرے تو عورتیں بولتی ہیں۔

کہاوت: **چنبیلی چاؤ میں آئی لڑکے بالے ساتھ لائی** کمینے کو منہ لگایا اور وہ سر پر چڑھا۔

**چنبیلیا** زبر چ، ن مثل م، ے۔ (چم بے لیا)۔ اند۔ ایک قسم کا بھورے رنگ کا کبوتر۔

**چنپا** زبر چ، ن مثل م (چم پا)۔ امث۔ رک: چمپا۔ نیز **چنپک**، **چمپک**۔

**چنپانا** زبر چ، ن مثل م۔ (چم پانا)۔ فعل متعدی۔ دُور کرنا، غائب کرنا، نظروں سے اوجھل کرنا؛ اُچاٹ کرنا۔

**چنپت** زبر چ، ن مثل م، زبر پ۔ (چم پت) صف، ف۔ رک: **چمپت**۔

**چنت** پیش چ، شد زبر ن۔ امث۔ رک: **چنٹ**۔

**چنتا** زیر چ، جزم ن۔ امث، ہ۔ فکر، پریشانی، اندیشہ، تردد؛ کھٹکا، دھڑکا، خوف، خطرہ، ڈر؛ دھیان، سدھ، یاد۔

محاورہ: **چنتا ہرنا** تردد دُور کرنا، فکر ختم ہونا؛ خوف جاتا رہنا۔

**چنتنا** فکر کرنا، سوچنا، غور کرنا۔

**چنتامنی** زیر چ، جزم ن، زبر م۔ اند۔ ایک خیالی پتھر جس کی بابت عقیدہ ہے کہ جس کے پاس ہو اُس کی ہر مراد پوری ہو جاتی ہے؛ برہما کا ایک نام۔

**چنتنی** زیر چ، جزم ن، زیر ت۔ صف۔ امث۔ ہندو کام شاستر کی رُو سے عورت کی ایک اچھی قسم جو پدمنی سے دوسرے درجہ پر شمار ہوتی ہے۔

**چنتھل** زبر چ، جزم ن، زبر تھ۔ اند۔ چلتر، چرتر، دھوکا، فریب۔

**چنٹ** زبر چ، جزم ن۔ صف۔ چالاک، ہوشیار؛ عقل مند، سمجھ دار؛ کنجوس۔

**چُنٹ** پیش چ، شد زبر ن۔ امث۔ شکن، سلوٹ جو کپڑے میں بطور آرائش اُسے قدرے پھلانے کے لیے ڈالی جائے۔ نیز **چنت**۔

محاورہ: **چنٹ دینا** سلائی کے ذریعے شکنیں، پلیٹ ڈالنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **چنٹیں ڈالنا** ململ کے دوپٹے دامن، آستین وغیرہ چننا، شکن دار بنانا۔

**چنٹی** زبر چ، جزم ن۔ امث۔ ضرب یا چانٹا جو تین اُنگلیوں سے لگایا جائے، ہلکی سی چپت۔

**چنچا** زیر چ، جزم ن۔ اند۔ املی کا درخت؛ املی۔

**چنچپا** پیش ج، جزم ن، پیش چ۔ اند۔ بہت تھوڑا، نہایت کم، بخیل، کنجوس۔

**چنچر** زبر ج، جزم ن، زبر چ۔ امث۔ کئی برس کی اُفتادہ زمین جس میں پرانی بوائی کے نشان نظر آئیں۔

**چنچریک** زبر ج، جزم ن، زبر چ، ی۔ اند۔ شہد کی مکھی۔

**چنچل** زبر چ، جزم ن۔ صف، ہ۔ شوخ مزاج، شریر، چلبلا، نچلا نہ بیٹھنے والا، بے چین، جسے قرار نہ ہو؛ بے وفا شخص۔

**چنچل پن** شوخی، اتراہٹ؛ بے چینی، بے قراری؛ ناپائیداری۔

کہاوت: **چنچل نار سے لڑی، کھن اندر کھن باہر کھڑی** عاشق معشوق لڑیں تو بہت بے قرار رہتے ہیں۔

**چنچلاہٹ** شوخی، بے قراری۔ رک: **چنچل پن**۔

**چنچل کورا** زبر چ، جزم ن، وج۔ اند۔ ایک قسم کا ساگ، پتے نصف اُنگل کے برابر گول اور نوکدار جبکہ شاخیں باریک اور پھول بنفشی۔ نیز **چنچل کورہ**۔

**چنچنا** زبر چ، جزم ن، زیر چ۔ صف۔ اند، ہ۔ وہ مرد جس کی آواز صاف اور باریک ہو؛ بدمزاج، چڑچڑا، بات بات پر بگڑنے والا۔

**چُنچنا** پیش چ، جزم ن۔ اند۔ دھاگے جیسا کیڑا جو بچوں کے پیٹ میں معدے کی خرابی سے پیدا ہوتا ہے، مقعد میں کھجلی اور سوزش پیدا کرتا ہے۔ نیز **چنونا**، **چمونا**۔

**چنچنانا** زیر چ، جزم ن، زیر چ۔ فعل لازم، ہ۔ بچوں کی طرح ٹھنکنا، بگڑنا، جھگڑنا، بدمزاجی کرنا؛ باریک غنغنی آواز میں بولنا۔

**چُن چُن کر** پیش چ، جزم ن، پیش چ۔ انتخاب کرکے، چھانٹ چھانٹ کر۔
محاورہ: **چن چن کے نام رکھنا** چھانٹ چھانٹ کر نام رکھنا؛ ہر بات پر برا بھلا کہنا، بات بات پر طعنہ زنی کرنا؛ بدنام کرنا۔
**چِنچنے** پیش چ، جزم ن، پیش چ۔ جمع، مذ، ہ۔ **چنچنا** (رک) کی جمع۔
محاورہ: **چنچنے لگنا** معدے میں پیدا ہونے والے کیڑوں کا مقعد میں کاٹنے سے تکلیف ہونا؛ کھجلی ہونا، خارش ہونا؛ (مجازاً) ناگوار گزرنا، مرچیں لگنا۔
**چند** زبر چ، جزم ن۔ صف، ف۔ کچھ، تھوڑے، قلیل، محدود۔ نیز بطور لاحقہ: گنا، گونہ۔ مثال: دو **چند** (دُچند) سہ **چند** (سِچند، سِہ) ۔
**چندایک** تھوڑے، کچھ۔
**چندور چند** کئی، بہت سے، مختلف، بے حد، کئی گنا۔
محاورہ: **چندروز (دن) کا مہمان ہونا** مرنے کے قریب ہونا۔
**چندروزہ** ناپائیدار، فانی، عارضی۔
**چندشوہری نظام** ایک عورت کے کئی شوہر رکھنے کی رسم جو بعض معاشروں میں رائج ہے۔
**چندا** زبر چ، جزم ن۔ مذ، ہ۔ مہتاب، ماہ، قمر۔ **چاند** (رک) کی تصغیر؛ (پیار سے) محبوب، اولاد یا چھوٹے بچے کے لیے مستعمل؛ مکان کے دروازے کی قریبی دیوار۔
کہاوت: **چندا تیری چاندنی اور تاروں بھری رات، چاہے کتنی چنکو چاندنی کیا دن برابر رات** تم کتنی ہی کوشش یا جتن کرلو، ہماری برابری نہیں کرسکوگے۔
**چندا ماموں** بچوں کا چاند کو پیار سے پکارنے کا نام۔
**چُندا** پیش چ، جزم ن۔ صف، ہ۔ جس کی آنکھ بہت چھوٹی ہو؛ جو تیز روشنی میں نہ دیکھ سکے اور پوری آنکھ نہ کھولے۔ نیز **چندھا**۔
**چنداں** زبر چ، جزم ن، ن غنہ۔ صف۔ متعلق فعل، ف۔ اتنا، اِس قدر، زیادہ، بہت؛ (نفی کی صورت میں) کچھ ایسا، کچھ کچھ، تھوڑا تھوڑا، بہت زیادہ (نہیں)۔ مراد: کم نہ کہ بہت۔ مثال: **چنداں رغبت نہیں**۔
فقرہ: **چنداں مضائقہ نہیں** کوئی خاص حرج نہیں، کوئی پروا نہیں، معمولی بات ہے۔
**چندانہ** زبر چ، جزم ن، زبر ن۔ صف۔ متفرق، مختلف، بہت سے؛ ملے جلے (اخراجات وغیرہ)۔
**چنداوَل** زبر چ، ن غنہ، زبر و۔ مذ۔ لشکر کا پچھلا حصہ جو پچھلی طرف سے اُس کی حفاظت پر مامور ہوتا ہے، ہراوَل کی ضد؛ چوکیدار، محافظ۔

**چندبجار** زبر چ، جزم ن د، زیر ب۔ مذ۔ بنجر علاقے میں گھرا ہوا قابلِ کاشت زمین کا ٹکڑا، نخلستان۔
**چندڈھیری** زبر چ، جزم ن، ے۔ مث۔ بچوں کا گیلی ریت میں گھروندے بنانے کا کھیل۔
**چندر** زبر چ، جزم ن، جزم د۔ مذ، س۔ مہتاب، ماہ، قمر، چاند۔
**چندر بدن** حسین، خوبصورت، پری چہرہ۔
**چندربنسی** (زبر ب، جزم ن) راجپوتوں کے خاندان کی ایک شاخ کا نام جس میں جو خود کو چاند دیوتا کی اولاد سمجھتا ہے؛ کورو اور پانڈو کا خاندان۔ اصلاً: ونشی۔
**چندر بھان** چاند کی طرح کی حسین، سری کرشن کے ایک بیٹے کا نام۔
**چندر پرکاش** مشہور راگوں میں سے ایک راگ جو صرف بھجنوں کے لیے مخصوص ہے۔
**چندرجوت** چاندنی، مہتابی، ایک قسم کی آتش بازی۔
**چندررتن** موتی۔
**چندرریکھا** چاند کا سولھواں حصہ۔
**چندرکلا** ہلال سے دوسری شب کا چاند؛ خواتین کے پہننے کا دھوتی کی طرز کا ایک لباس؛ ناخن کا نشان؛ (موسیقی) ایک سُر کا نام؛ ایک زیور کا نام جو صرف مندروں کی مورتیوں کے سر پر باندھا جاتا ہے۔
**چندرگل** سفید رنگ کا ایک پھول جو صرف چاندنی رات میں کھلتا ہے، گلِ مہتاب۔
**چَندُرما** (جزم ن، جزم د، جزم ر) چاند، مہتاب، قمر۔ عام: **چندرما** (زبر چ، ن غنہ، زبر د، جزم ر)۔
**چندرماسی** چاند کا مہینہ۔
**چندرمکھی** ایک سفید رنگ کا پھول جو رات کو کھلتا ہے اور عام خیال ہے کہ رُخ مہتاب کی طرف رہتا ہے۔ گلِ مہتاب۔
**چندرہار** گلے کا ایک زیور جس میں سونے چاندی اور جواہرت کے گول گول ٹکڑے لگے ہوتے ہیں۔ نیز چندن ہار۔
**چندرا** زبر چ، جزم ن، جزم د۔ مذ، صف، ہ۔ وہ شخص جس کے سر پر بال نہ ہوں، گنجا؛ دانا، عقل مند، ذہین، عقل مند؛ منحوس؛ بدقسمت۔
**چندراکے (کر)** جان بوجھ کر، انجان بن کر۔
**چندرانا** زبر چ، جزم ن، جزم د۔ فعل لازم۔ مکر کرنا، انجان بننا، بن کر بات کرنا؛ تجاہلِ عارفانہ کرنا۔
**چندراول** زبر چ، جزم ن، جزم د، زبر و۔ مث، ہ۔ واقفیت، شناسائی؛ ساتھی،

دوست، ہمراہی۔

**چندراولی** زبرچ، جزم ن، جزم د، زبر و۔ امث۔ کرشن جی کی ایک گوپی کا نام؛ ایک مشہور ناٹک۔

**چندرائی** زبرچ، جزم ن، جزم د۔ امث۔ تجاہل، اغماض۔

**چندرس** زبرچ، جزم ن، جزم د، زبرر۔ امذ۔ سرل یا سال کا گوند جس سے تارپین کا تیل بنتا ہے اور متعدد صورتوں میں استعمال ہوتا ہے۔

**چندرکی** زبرچ، جزم ن، جزم د، زبرر۔ امث۔ پچّھنی۔

**چندری** پیش چ، جزم ن، جزم د۔ امث، ہ۔ رنگ برنگا دوپٹہ، چُنری۔

**چندگیرا** زبرچ، جزم ن، جزم د، ی۔ امذ۔ (حیاتیات) اپیا اور کیچوے کے درمیان ایک لمبوترا حشرہ۔

**چندل** (۱) زبرچ، جزم ن، زبرد۔ صف۔ سرمنڈا، گنجا۔ نیز **چندلا**۔

**چندل** (۲) زبرچ، جزم ن، زبرد۔ امذ، س۔ چندن، صندل، ایک درخت کی خوشبودار لکڑی۔

**چندل منڈل** زبرچ، جزم ن، زبرد، زبرم، جزم ن، زبرڈ۔ امذ۔ ایک کھیل جو ۶۴ خانوں کی بساط پر چار آدمیوں کے درمیان ۱۶ گوٹوں سے کھیلا جاتا تھا؛ فرش پر بنی ہوئی وسیع بساط پر مہروں کی جگہ آدمیوں سے کھیلی جانے والی شطرنج جو اکبر بادشاہ سے منسوب ہے۔

**چندلا** زبرچ، ن غنہ، جزم د۔ امذ۔ وہ شخص جو پیدائشی طور پر گنجا ہو۔

**چندماری** زبرچ، جزم ن، زبرد۔ امذ۔ شتر مرغ سے مشابہت رکھنے والا ایک پرندہ جس کی چونچ، گردن اور پاؤں لمبے ہوتے ہیں اور چونچ کے نیچے ایک تھیلی سی ہوتی ہے۔

**چندن** (۱) زبرچ، جزم ن، زبرد۔ امذ۔ چاند؛ صاف شفاف۔

محاورہ: **چندن کرنا** صاف ستھرا کرنا، چمکا دینا۔

**چندن** (۲) زبرچ، جزم ن، زبرد۔ امذ، س۔ صندل، ایک خوشبودار جو لکڑی کئی اقسام اور سرخ، زرد اور سفید تین مختلف رنگوں کی ہوتی ہے؛ سیندور (سرخ صندل) کا ٹیکا جو ہندو مرد و عورت ماتھے پر لگاتے ہیں۔

کہاوت: **چندن کی چٹکی بھلی، نہ گاڑی بھرا اناج کباڑ** تھوڑی سی اچھی چیز زیادہ خراب چیز سے بہتر ہے۔

کہاوت: **چندن کے پیڑ پر ناگ کا بسیرا** اچھی چیزوں پر بُرے لوگوں کا قبضہ ہونے کی صورت میں کہا جاتا ہے۔

**چندن گوہ** (وج) گوہ کی ایک قسم جس کی پشت پر ہلالی نشان ہوتے ہیں۔ نیز **چندن گھیرا** (لیٹا پیش گ، ے)۔

**چندن ہار** گلے کی ایک مالا جو چھوٹی چھوٹی سنہری پتیوں کی لڑیوں سے بنی ہوتی ہے۔ نیز **چنن ہار** (زبرن)۔

**چندنا** زبرچ، جزم ن، جزم د۔ امث۔ چاندنی، چاند کی روشنی۔

**چندرو** زبرچ، جزم ن، ومع۔ امذ۔ حضرت امیر خسرو کے ایجاد کردہ راگوں میں سے ایک راگ۔

**چندوا** زبرچ، جزم ن، جزم د۔ امذ، ہ۔ ٹوپی کے اُوپر کا گول حصہ؛ کھوپڑی کے بیچ کا حصہ۔

**چندوٹی** زبرچ، جزم ن، وج۔ امث، ہ۔ کپڑے کا چھوٹا ٹکڑا جسے سر پر باندھا جائے۔ نیز **چندوٹھی**۔

**چندولا** زبرچ، ن غنہ، وج۔ صف۔ چاند جیسا، پیار کا کلمہ۔ نیز **چندا**۔

**چندولی** لیٹا زبرچ، وج۔ امث۔ ہل کا دستہ، مٹھیا۔

**چندہ** زبرچ، جزم ن، زبرد۔ امذ۔ کسی کام کے لیے کئی فریقوں کی طرف سے دی جانے والی امداد؛ اخبار، رسالے وغیرہ کی ماہانہ یا سالانہ قیمت مثلاً: سالانہ چندہ۔

محاورہ: **چندا اُگاہنا** چندہ جمع کرنا۔

**چندہ باز** چندہ جمع کرنے والا۔

محاورہ: **چندا بٹورنا** رقم سمیٹنا؛ فریب سے رقم جمع کرنا یا لینا۔

محاورہ: **چندا کھولنا** چندہ جمع کرنے کی مہم کی شروعات کرنا۔

**چندی** زبرچ، جزم ن۔ امث۔ بھتہ یا سوکھی جنس جو کسی کو گزارے کے لیے مفت دی جائے، روزینہ، راتب۔

**چِندی** زیرچ، جزم ن۔ امث، ہ۔ کپڑے یا کاغذ کی دھجی، کترن، چیتھڑا؛ (متعلق فعل) ذرا ذرا، معنی در معنی۔

محاورہ: **چِندی کرنا** ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پرزے پرزے کرنا۔

**چُندی** پیش چ، جزم ن۔ امث، ہ۔ **چندا** (رک) کی تانیث؛ (بطور دُشنام) بد چلن عورت، چھنال، فاحشہ، زانیہ۔ متبادل: **چندو** (وج)۔

**چندے** زبرچ، جزم ن، ے۔ متعلق فعل، ف۔ چند روز، کچھ دن، کچھ وقت، غیر معین تعداد؛ ایک حد تک، کسی قدر۔

فقرہ: **چندے آفتاب چندے مہتاب** کسی کے حسن و جمال پر توصیفی فقرہ، بہت خوبصورت، بے حد حسین۔ کبھی چاند جیسا کبھی سورج جیسا (اُردو کا تصرف)۔

**چندیا** زبرچ، ن غنہ، جزم د۔ امث۔ کھوپڑی کی بالائی سطح، تالو؛ چھوٹی روٹی، بچ جانے والے آٹے کی روٹی۔ **چاند** (۲) (رک) کی تصغیر۔

محاورہ: **چندیا پر بال نہ چھوڑنا** کورے اُسترے سے سر منڈوانا؛ مفلس کر دینا، مکر و فریب سے کسی کا روپیہ پیسہ کھا جانا۔

محاورہ: **چندیا سلامت رہنا/ رہنا** خیریت ہونا، صحیح سلامت ہونا؛

اطمینان ہونا۔

محاورہ: **چندیا سے پرے سرک (سرکنا)** دُور ہٹ، سر کے اُوپر سے الگ جا کر کھڑا ہو؛ دور ہٹ کر کھڑا ہونا۔

محاورہ: **چندیا کھجانا** شامت آنا، بے عزت ہونے کو جی چاہنا، جوتیاں کھانے کو جی چاہنا۔

محاورہ: **چندیا مونڈھنا** سر گنجا کرنا؛ لوٹنا؛ سخت سزا دینا۔

**چندیں** زبر چ، جزم ن، ی، ن غنہ۔ صف۔ ف۔ کئی، متعدد؛ ایسا، اِس طرح کا۔

فقرہ: **چندیں شکل برائے اکل** (زبر ا، جزم ک) یہ حلیہ پیٹ کی خاطر بنایا ہے، پیٹ کی خاطر جائز و ناجائز وسائل بھی اختیار کرنا۔

**چندھا** پیش چ، جزم ن۔ امذ۔ وہ شخص جس کی آنکھیں روشنی کی تاب نہ لا سکیں، کم نظر؛ جس کی آنکھیں چھوٹی ہوں۔ نیز چندھلا۔

**چندھی** پیش چ، جزم ن۔ امث۔ چندھا (رک) کی تانیث، ٹمٹمانے والی۔

**چندھی آنکھ** بھینچی یا کم کھلی ہوئی آنکھ۔

**چندھیانا** پیش چ، جزم ن، جزم دھ۔ فعل لازم۔ بہت تیز روشنی کے باعث سے آنکھوں کا پورا نہ کھل سکنا، آنکھوں کا میچنا؛ ادھ کھلی آنکھ سے دیکھنا؛ آنکھوں کی کمزوری کی وجہ سے کم نظر آنا۔ نیز چندھلانا۔

**چندھے** پیش چ، جزم ن۔ صف۔ چندھا (رک) کی جمع۔

**چندھے دیدے** چھوٹی آنکھیں، مچی ہوئی آنکھیں۔

**چندھیلی** زبر چ، ن غنہ، ے۔ امث۔ ہل میں ہرس اور ناگر کے جوڑ پر پھنسایا ہوا لکڑی کا ڈاٹ، چوبی پھنا۔

**چنڈ** زبر چ، جزم ن۔ صف۔ امذ۔ تند، تیز، غضب ناک؛ گرم، تیز کڑوا، مرچیلا؛ بے رحم، ظالم۔

**چنڈا** زبر چ، جزم ن۔ صف۔ امث۔ ناراض عورت۔

**چنڈال** زبر چ، جزم ن۔ امذ، ہ۔ ذلیل، کمینہ آدمی، شریر، بدمعاش؛ ادنیٰ ذات کا، پلید؛ کنجوس، بخیل۔ شودر باپ اور برہمن عورت کی اولاد۔ نیز عام: چنڈال۔ (مث) چنڈالن/ چنڈالنی۔

**چنڈال بال** ایک بڑا بال جو ماتھے پر ہوتا ہے اور اسے منحوس خیال کیا جاتا ہے، موئے زہار۔

**چنڈال چوکڑی** بدمعاشوں کا ٹولا، مفسدیوں کا گروہ، فتنہ گر افراد کی ٹولی۔

کہاوت: **چنڈال نہ چھوڑے مکھی نہ چھوڑے بال** کمینہ آدمی کے کھانے میں مکھی پڑ جائے یا بال نکل آئے تو وہ اس بات کی پروا نہیں کرتا، ہر قسم کی چیز کھا جاتا ہے، کنجوس آدمی کچھ نہیں چھوڑتا۔

**چنڈالن** زبر چ، جزم ن، زبر ل۔ امذ، ہ۔ **چنڈال** (رک) کی تانیث۔

**چنڈاول** زبر چ، جزم ن، زبر و۔ امذ، ہ۔ لشکر کی آخری قطار جو پیچھے سے حفاظت کا کام سرانجام دیتی ہے؛ چوکی دار، سنتری، پہرے دار۔

**چنڈو** زبر چ، جزم ن، ومع۔ امذ، ہ۔ افیون سے تیار کردہ ایک قوام جس کی گولیاں چلم میں رکھ کر پیتے ہیں۔ نیز چانڈو۔

صف: **چنڈو باز** (ہ، ف) چنڈو پینے والا؛ زرد رنگ آدمی۔

**چنڈو خانہ** چنڈو پینے یا بیچنے والوں کا اڈا۔

**چنڈول** زبر چ، جزم ن، ومع۔ امذ، ہ۔ خاکی رنگ کا پرندہ جس کے سر پر پروں کا تاج ہوتا ہے، خوش آواز پرندہ۔

**چنڈول** زبر چ، جزم ن، ومج۔ امذ، ہ۔ زنانہ سواری کی ایک قسم جسے کہار کندھوں پر اُٹھاتے تھے؛ (مجازاً) بد ہیئت، بے ہنگم، بدشکل آدمی؛ مٹی کا کھلونا جسے چوگھڑا بھی کہا جاتا ہے۔

**چنڈی** (۱) زبر چ، جزم ن۔ علم۔ صف۔ دُرگا دیوی کا نام؛ غضبناک عورت۔ نیز چنڈا۔

**چنڈی کسم** سرخ کسم۔

**چنڈی** (۲) زبر چ، جزم ن۔ امث۔ جوتے کی رگڑ سے پڑا ہوا چھالا، سخت گانٹھ، رگڑ کا اُبھار؛ جانوروں کے پھوڑوں کے لیے مستعمل۔

**چنرا** پیش چ، جزم ن۔ امذ۔ چنے کا کھیت۔ نیز چنیارا۔

**چنری** پیش چ، جزم ن۔ امث، ہ۔ رنگین، بندکیوں دار ریشمی یا سوتی کپڑا جو زنانہ دوپٹوں یا ساریوں کے لیے استعمال ہوتا ہے اور خاص طور پر پکے رنگوں میں، چٹکیاں باندھ باندھ کر رنگا جاتا ہے جس کی وجہ سے چنٹ دار بھی ہوتا ہے، رنگ برنگ دوپٹا؛ کپڑا رنگنے کا ایک طریقہ جس میں دوپٹے کو باندھ کر رنگا جاتا ہے۔

**چنسر** زبر چ، جزم ن، پیش س۔ امذ۔ ایک پودا اور اس کے رائی کی طرح کے مہین بیج جو دوا اور مسالے کے طور پر استعمال ہوتے ہیں، ہالم، بالوں۔ نیز چنسور۔

**چنک** زبر چ، زبر ن۔ امذ۔ ایک قسم کا باجا۔

**چنک** (۱) زیر چ، زبر ن۔ امث۔ چٹکنے، چٹخنے، ترقنے کی آواز؛ مٹی کے برتن کی بغیر آواز کے ٹوٹ پھوٹ۔ نیز رک: چک (۱) چننگ۔

**چنک** (۲) زیر چ، زبر ن۔ امث۔ بٹیر کی ایک چھوٹی قسم۔ نیز چننگ۔

**چنک** (۳) زیر چ، زبر ن۔ امث۔ کمر کی چک، جھٹکا جو کمر میں آجائے؛ سوزش، پیشاب کی جلن۔

**چنک باؤ** جوڑوں کا درد، کمر کا درد۔ نیز چنگ باؤ۔

**چنکنا** زبر چ، زبر ن، جزم ک۔ فعل لازم۔ بیج یا چھلکے کا پھٹ جانا، چٹکنا، شگفتہ ہونا؛ غصہ ہونا، چڑچڑانا۔

**چنگ**(۱) زبر چ، ن غنہ۔ اند۔ ف۔ پنجہ، چُنگل؛ گرفت، قبضہ۔ نیز رک: چنگل۔

محاورہ: **چنگ مار کر بیٹھنا** کمر اور پنڈلیوں کو کپڑے سے کس کر باندھ کر بیٹھنا۔

**چنگ**(۲) زبر چ، ن غنہ۔ اند۔ ف۔ ایک تاروں والا ساز؛ رات کو اُڑانے والی تکونی پتنگ جس کی شکل قندیل کی سی ہوتی ہے، بڑا اور وزنی گھنگرو جو رتھ یا بہلی کے بم کے نیچے باندھا جاتا ہے اور رتھ کے چلتے وقت بجتا رہتا ہے؛ ایک طرح کا بٹیر جو گرمی میں نکلتا ہے۔

محاورہ: **چنگ پر چڑھانا** بہکانا، شہ دینا، بے وقوف بنانا۔

**چنگ پوٹیا** حوصلے سے لڑنے والا سیاہ رنگ کا بٹیر۔ (پوٹیا بمعنی حوصلے والا)۔

**چنگ نواز** چنگ بجانے والا۔

**چنگا** زبر چ، ن غنہ۔ صف، ہ۔ تندرست، صحت مند، طاقت ور؛ عمدہ۔

محاورہ: **چنگا بنانا** ٹھیک کرنا، درست کرنا۔

محاورہ: **چنگا کرنا** تندرست کرنا، اچھا کرنا۔

محاورہ: **چنگا ہونا** صحت مند ہونا، بیماری جاتی رہنا۔

کہاوت: **چنگا ہے مگر ننگا نہیں** صاحبِ مقدور ہے مگر فضول خرچ نہیں۔

**چنگا** زیر چ، ن غنہ۔ اند، ہ۔ مرغی کا بچہ، چوزہ۔

**چنگاری** زیر چ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ آگ کا پتنگا، شرارہ، آگ کا چھوٹا ٹکڑا۔

محاورہ: **چنگاری جھڑنا** تپش محسوس کرنا، گرمی پہنچنا۔

محاورہ: **چنگاری چھوٹنا** آگ کے شرارے نکلنا؛ چہرے سے بہت زیادہ غصے کے آثار نظر آنا۔

محاورہ: **چنگاری چھوڑنا** ایسی بات کرنا جس سے لوگوں کو رنج پہنچے، فتنہ انگیزی کرنا، لڑائی کرانا۔

**چنگال** زبر چ، ن غنہ۔ اند، ف۔ درندوں اور شکاری پرندوں کا پنجہ؛ قبضہ، شکنجہ، گرفت۔

**چنگری** زبر چ، ن غنہ۔ امث۔ ایک قسم کی بڑی مرغابی جو موسم بہار میں آتی ہے۔ ٹوبا مرغابی۔

**چنگڑی** زیر چ، ن غنہ۔ امث۔ جھینگے کی ایک قسم۔

**چنگل** زبر چ، ن غنہ، پیش گ۔ اند۔ ف۔ پنجہ، خصوصاً جانور، پرندے یا درندے کا۔ (مجازاً) قبضہ، شکنجہ، گرفت، پکڑ، ہتھیلی، کھلی مٹھی۔ نیز **چَنگَل** (زبر، ن غنہ، زبر گ)، **چُنگل** (پیش چ، ن غنہ، زبر گ)۔

**چنگل بھر** مٹھی بھر، تھوڑا سا، قلیل مقدار میں۔

محاورہ: **چنگل مارنا** پنجہ مارنا۔

محاورہ: **چنگل میں آ جانا** قابو میں آنا، پھنس جانا۔

**چنگلوک** زبر چ، ن غنہ، ومع۔ امث۔ انٹی بنانے کے لیے سوت لپیٹنے کا آلہ، اٹیرن۔

**چنگلی** پیش چ، ن غنہ۔ امث۔ ایک پوشش جو غوطہ خور غوطہ لگانے سے پہلے ناک پر چڑھا لیتے ہیں۔

**چنگنا** زیر چ، ن غنہ، زیر گ۔ امث۔ مرغی کا بچہ، چوزہ۔

**چنگنا** پیش چ، ن غنہ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ چوسنا۔

**چنگور** زبر چ، ن غنہ، ومع۔ صف۔ نہایت اچھا، نفیس، عمدہ، اعلیٰ۔

**چنگورن** زبر چ، ن غنہ، ومع، زبر ر۔ امث۔ دھان کی فصل کو خراب کرنے والا ایک کیڑا۔

**چنگی** زبر چ، ن غنہ۔ اند۔ چنگ بجانے والا۔ نیز چنگا (رک) کی تانیث۔

**چنگی** پیش چ، ن غنہ۔ امث۔ درآمدی محصول؛ درآمدی مال کی پڑتال کا ناکہ؛ جوتنے والے گھوڑے کے ساز کے وہ حلقے جن میں بم پھنسائے جاتے ہیں؛ چٹکی، چٹکی بھر چیز۔

**چنگیر** زبر چ، ن غنہ، ے۔ امث، ہ۔ تنکوں کی بنی ہوئی تھالی، خوان کا سرپوش، ڈلیا؛ آٹے کے پیڑے کی چپٹی شکل جس کے بعد اُسے تھپکا یا بلیلن سے پھیلایا جاتا ہے۔ گول شامیانہ، چھپر کھٹ۔

**چنگیرہ** زبر چ، ن غنہ، ے۔ امث، ہ۔ گول شامیانہ؛ بڑی چنگیر۔

**چنگیز** زبر چ، ن غنہ، ے۔ امث۔ ایک مغل بادشاہ کا نام جس کی وجۂ شہرت اُس کی سفاکی اور ظلم تھا۔

**چنگیل** زبر چ، ن غنہ، ے۔ امث، ہ۔ پرانی عمارتوں میں اُگنے والی ایک بوٹی جس کے بیج سرخی مائل، گول ہوتے ہیں اور خبازی کہلاتے ہیں۔

**چنگھاڑ** زیر چ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ہاتھی کی چیخ؛ (مجازاً) زور کی چیخ، شوروغل، نالہ وفریاد کی آواز۔

**چنگھاڑنا** مہیب آواز نکالنا، ہاتھی کا چیخنا۔

**چنگھوٹیاں** زیر چ، ن غنہ، وج، جزم ٹ۔ جمع مث۔ کچا، بچکانہ خط، بدخطی، نئے سیکھنے والے یا بچوں کے لکھے ہوئے آڑھے ترچھے حروف۔

**چنلی مٹی** پیش چ، جزم ن، زیر م، شدت۔ امث، ہ۔ برتن بنانے کے لیے گوندھ کر تیار یا خمیر کی ہوئی مٹی۔

**چمناہٹ** پیش چ، جزم ن، پیش م، زبر ہ۔ امث۔ دورانِ خون میں رکاوٹ سے کسی عضو میں پیدا ہونے والی سنسناہٹ، بے حس وحرکت ہونے کی کیفیت۔

**چنن** پیش چ، زبر ن۔ اند۔ رک: چینٹ، چینت۔

**چننا** پیش چ، جزم ن۔ فعل متعدی۔ اکٹھا کرنا، سمیٹنا؛ زمین یا فرش پر سے اُٹھانا، دانہ اُٹھانا، چگنا؛ انتخاب کرنا، پسند کرنا؛ ترتیب سے اُوپر تلے رکھنا، سلیقے سے رکھنا، کسی تعمیر کے لیے اینٹیں یا پتھر تہہ بہ تہہ جمانا؛ تنکے کنکر نکال کر صاف کرنا (غلّے وغیرہ کو)؛ کپڑے میں چُنٹیں ڈالنا، پلیٹ ڈالنا؛ پھولوں اور پھلوں وغیرہ کا شاخوں سے توڑنا۔

**چنندہ** پیش چ، زیر ن، جزم ن، زبر د۔ صف۔ منتخب کیا ہوا، چھانٹا ہوا، انتخاب کیا ہوا، اچھا۔

**چننگ** زیر چ، زبر ن، ن غنہ۔ امث۔ پیشاب کرتے میں محسوس ہونے والی جلن، پیشاب کی سوزش، حرقتِ بول۔

**چنن ہار** زبر چ، زبر ن۔ رک: چندن ہار۔

**چنوائی** زبر چ، ن غنہ۔ امث۔ جلتی ہوئی چولھے کی لکڑی۔

**چنواں** زبر چ، ن غنہ۔ اند۔ جوار کی ایک قسم۔

**چنواں** پیش چ، ن غنہ۔ اند۔ چنا ہوا، چھٹواں۔

**چنوانا** پیش چ، جزم ن۔ فعل متعدی۔ بنوانا، اکٹھا کرنا، اُٹھوانا، ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکلوانا، تعمیر کروانا؛ چنٹیں ڈلوانا۔

**چنوائی** پیش چ، جزم ن۔ امث۔ چنوانے کی اُجرت، بنوانے کی مزدوری، تعمیر کی اُجرت۔

**چنوتی** پیش چ، ولین۔ امث۔ للکار، اشتعالک، بھڑکاو، صلائے نبرد، ترغیب دینا۔ انگریزی میں: Challenge۔ گوشت جو مرغ کے کانوں کے پاس لٹکتا ہے۔

**چنوٹی** پیش چ، ولین۔ امث، ہ۔ پانوں کے چونے کی ڈبیا۔

**چنور** زبر چ، ن غنہ، زبر و۔ اند، ہ۔ مور کی پھیلی ہوئی دُم جو پھیل کر پنکھے کی طرح ہو جاتی ہے، مورچھل؛ گائے کی دُم۔ تص: چونری (رک)۔

محاورہ: **چنور اُڑانا** پنکھے وغیرہ کے ذریعے مکھیاں بھگانا، پنکھا جھلنے کی خدمت سرانجام دینا۔

محاورہ: **چنور اُڑنا** رک: **چنوڑ اُڑانا** جس کا یہ لازم ہے؛ وقار میں اضافہ ہونا، درجہ اُونچا ہونا۔

محاورہ: **چنور بنانا** پروں وغیرہ سے پنکھا تیار کرنا؛ کسی کا عزت و احترام کرنا۔

محاورہ: **چنور ڈُلانا** عزت بخشنا، کرم و عنایت کرنا۔

محاورہ: **چنور کی سی چال چلنا** سُست رفتاری سے چلنا، آہستہ آہستہ کام سرانجام دینا۔

محاورہ: **چنور ہونا** مرتبہ بلند ہونا، وقار میں اضافہ ہونا، عزت پانا؛ مورچھل کی شکل اختیار کرنا۔

**چنولے** زبر چ، وج۔ جمع۔ اند۔ رک: چنچنے۔

**چنی** زیر چ، شد ن۔ امث۔ بہت چھوٹی پتنگ۔

**چنی** پیش چ، شد ن۔ امث، ہ۔ قیمتی پتھر، یاقوت زمرد یا شیشے کا چھدا ہوا نگ جو بعض موتیوں کے درمیان نتھ میں پرویا جاتا ہے؛ چھوٹا سا دوپٹہ جسے چھوٹی بچیاں سر پر اوڑھتی ہیں۔

**چنی منی** پیش چ، شد ن، پیش م، شد ن۔ صف۔ بچوں کی زبان میں بہت چھوٹی سی، ننھی منی۔

**چنے** زبر چ۔ اند۔ چنا (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چنے پڑھنا** مُردے کے ایصالِ ثواب کے لیے چنوں کے ذریعے کلمہ اور دُرود پڑھنا۔

کہاوت: **چنے چبالو یا شہنائی بجالو** دو کام ایک ساتھ نہیں ہو سکتے، ایک وقت میں ایک ہی کام بہتر طریقے سے کیا جا سکتا ہے۔

فقرہ: **چنے سے بھن رہے ہیں** یکے بعد دیگرے افراد کا مرنا۔

محاورہ: **چنے کا مار مرنا** ذرا سی چوٹ سے مرجانا۔

محاورہ: **چنے کے ساتھ گھن پس جانا** قصوروار کے ساتھ بے قصور کا بھی مصیبت میں پھنس جانا۔

**چُنے** پیش چ۔ صف۔ منتخب، چھانٹے ہوئے۔

**چنیا(۱)** پیش چ، جزم ن۔ صف۔ چتی دار پروں والا مرغ یا مرغی۔

**چنیا(۲)** پیش چ، جزم ن۔ صف۔ چھوٹی سی، ذرا سی۔

**چنیا بطخ** چھوٹی سی بطخ۔

**چنیا بیگم** افیمیوں کی اصطلاح میں افیون کی گولی۔

**چنیا کیلا** کیلے کی ایک چھوٹی زرد قسم۔ نیز چمپا کیلا۔

**چنیا گوند** کسی حد تک کڑوا، سیاہی مائل سرخ رنگ کا گوند۔

**چنیادا** زبر چ، جزم ن۔ امث۔ وہ زمین جس پر چنے کی کاشت کی گئی ہو۔

**چنیدہ** زیر چ، ی، زبر د۔ صف۔ شاخ سے توڑا ہوا؛ منتخب، چھانٹا ہوا۔ عام: **چُنیدہ**۔

**چنیں** پیش چ، ی، ن غنہ۔ صف۔ اِسی طرح، ایسے ہی، یونہی، ایسی بات۔ نیز رک: **چناں**۔

**چنھ** زیر چ، جزم نھ۔ اند۔ نشان، پہچان، شناخت؛ سراغ، کھوج؛ داغ، دھبا، علامت، شکل، تصویر۔

فعل متعدی: **چنھانا** شناخت کروانا؛ مشہور کرنا۔

## چ۔ و

**چو(۱)** ولین۔ اند۔ منہ کے اندر پچھلی طرف کے دانت جن سے غذا کو چبا کر

باریک کیا جاتا ہے تاکہ غذا آسانی سے ہضم ہو جائے، داڑھ؛ ہل کی پھالی۔

**چو(۲)** ولین۔صف۔ف۔ چار، (ہندسوں میں) ۴۔ مرکبات میں مستعمل۔

**چوادا کنواں** وہ کنواں جس کے چاروں اطراف میں پانی نکالنے کی چرخیاں لگی ہوں۔

**چوبارا** چار دروں کا کمرہ، برساتی؛ بیٹھک، چوپال۔

**چوا** زبر چ، شدو۔اند۔ چار نشانوں والا تاش یا گنجفے کا پتہ؛ چار کا مجموعہ، چار چیزوں کی ڈھیریاں یا ڈھیر؛ سیاہ رنگ کا کبوتر۔

**چوا(۱)** پیش چ۔اند۔ پانی کا منبع، چشمہ۔

**چوا(۲)** پیش چ۔اند، ہ۔ دال کو پانی میں کچھ دیر بھگو کر ملنے سے اُترنے والا چھلکا۔

**چوا(۳)** پیش چ۔اند۔ **چونا** (رک) سے ماخوذ۔

**چواچندن** پیش چ، زبر چ، جزم ن، زبرد۔اند، ہ۔ کبوتر کی ایک قسم۔

**چوالیس** زبر چ، ی۔عدد۔ چالیس اور چار، (ہندسوں میں) ۴۴۔

**چوانا** پیش چ۔فعل متعدی۔ ٹپکانا، نچوڑنا، قطرہ قطرہ کسی کے منہ میں ڈالنا۔

**چواو** زبر چ، وج۔اند۔ چرچا، تذکرہ، شہرت؛ غیبت، تہمت، بہتان۔

**چواو** پیش چ، وج۔اند۔ کسی مائع کا رساو، ٹپکاؤ؛ قند یا شکر یا شیرہ۔

**چوانس** ولین، ن غنہ۔اند۔ چار مرتبہ جوتا گیا کھیت۔

**چوائی** ولین، ن غنہ۔اند۔ اطلاع دہندہ؛ چغل خور؛ الزام یا تہمت لگانے والا۔

**چوب** وج۔امث، ف۔ لکڑی، سوکھی ٹہنی، درخت کی شاخ، چھڑی؛ کھونٹا؛ ڈنڈا، لٹھ، لاٹھی، ڈنڈی؛ موگرا، ڈھول یا تاشا وغیرہ بجانے کی لکڑی؛ آنکھ میں کسی وجہ سے خون کے جم جانے سے پڑنے والا سرخ دھبا۔

**چوب بندی** کٹہرا، حصار۔

محاورہ: **چوب پڑنا** ڈھول بجنا، اعلان ہونا۔

**چوبِ تر** بھیگی ہوئی لکڑی؛ ہری ٹہنی۔

**چوبِ تعلیم** وہ ڈنڈا یا چھڑی جس سے اُستاد اپنے شاگردوں کو سزا دیتا ہے۔

**چوب چینی** ایک درخت کی گلابی رنگ کی جڑ جس کا ذائقہ میٹھا ہوتا ہے اور اِسے دوا کے طور پر بھی استعمال کرتے ہیں، گلِ عباسی کی جڑ۔

**چوبِ حرفی** (زبر ح، جزم ر) پڑھتے وقت اُنگلی کی جگہ حرفوں پر رکھنے کی لکڑی کی باریک تیلی تاکہ کتاب خراب نہ ہو۔

**چوب حشرہ** لکڑی میں سوراخ کر کے رہنے والا حشرہ، گنڈار۔

**چوب حیات** ایک درخت کی لکڑی جس کے پتے بادام کے پتوں سے مشابہ اور پھول سفید ہوتا ہے اور بطور دوا استعمال کیا جاتا ہے۔

**چوب خط** (جزم ب) موٹا، جلی خط جو لکڑی سے لکھا جائے، موٹی لکھائی، جلی تحریر۔

**چوبِ خلال** خلال کرنے کا تنکا۔

**چوب خوار** (و معدولہ) لکڑی کو اندر ہی اندر کھا جانے والا کیڑا، دیمک۔

**چوب دار** شاہی عصابردار جو سواری کے آگے چلتا اور پیغام رسانی کا کام بھی کرتا ہے۔

**چوب دست** عصا، لاٹھی، ڈنڈا۔

**چوبِ سقفی** (زبر س، جزم ق) چھت کی کڑی؛ شہتیر۔

**چوبِ علم** (زبر ع، زبر ل) جھنڈا باندھنے کی چھڑی۔

**چوب کار** لکڑی پر نقش و نگار بنانے والا کاریگر۔

**چوب کاری** لکڑی پر کندہ کاری۔

محاورہ: **چوب لگانا** اعلان کرنے کی خاطر ڈھول بجانے والی لکڑی سے ڈھول پر ضرب لگانا۔

محاورہ: **چوب لگنا** رک: چوب پڑنا۔

**چوبی** لکڑی کا۔نیز چوبیں۔

**چوبا(۱)** وج۔اند، ہ۔ کھانے کا خوان، پُرتکلف کھانوں کا طباق جو تقریبات میں بھیجا جاتا تھا؛ کیل، میخ؛ بلی، تھونی، لاٹھی۔

**چوبا(۲)** وج۔اند، ہ۔ چاولوں کا میٹھا خشکہ جس میں میوہ جات شامل کر کے شادی پر بھیجا جاتا ہے؛ پُرتکلف کھانا جس میں سات مختلف قسم کی ترکاریاں پکی ہوتی ہیں اور زچہ سات سہاگنوں کے ساتھ بیٹھ کر کھاتی ہے۔

محاورہ: **چوبا چکھنا** میٹھے چاول کھانا؛ زچہ کا تورہ کھانا۔

**چوبارا** ولین۔اند۔ چار دروں کا کمرہ، برساتی؛ بیٹھک، چوپال۔

**چوبائی** ولین۔صف۔ چاروں طرف کی، چاروں طرف چلنے والی، ہوا، لاٹھی وغیرہ۔

**چوبچہ** ولین، زبر ب، شدز بر چ۔ کنویں کی مینڈ کے پاس بنا ہوا چھوٹا حوض جس میں فالتو پانی بہہ کر جمع ہوتا رہتا ہے تاکہ کیچڑ نہ ہو؛ کوڑا ڈھیر کرنے کے لیے بنی ہوئی پکی چار دیواری۔اصلاً: چہ بچہ۔

**چوبر** ولین، زبر ب۔صف۔ نڈر، دلیر؛ بہادر، جری، جرأت مند۔

**چوبک** وج، زبر ب۔امث، ف۔ چھوٹی لکڑی، چھڑی۔

**چول بلدی** ولین، زبر ب، جزم ل۔امث۔ وہ گاڑی یا چھکڑا جسے کھینچنے کے لیے چار بیل جوتے جائیں۔

**چوبند** ولین۔جمع، مذ۔ چاروں بند مراد: مشکیں؛ مضبوط، طاقتور۔

محاورہ: **چوبند کسنا** مشکیں باندھنا۔

**چوبندی** ولین، زبرب، جزم ن۔صف۔ چار عضووں کا یا اُن سے متعلق؛ خراج محصول؛ نعل بندی۔

محاورہ: **چوبندی باندھنا** بیلوں یا گھوڑوں وغیرہ کے نعل جڑنا۔

محاورہ: **چوبندی جکڑنا (کسنا)** مجرم کے ہاتھ پاؤں باندھنا۔

**چوبولا** ولین، وج، زبرب۔اند۔ چار مصرعوں کی نظم یا گیت۔

**چوبہ** وج، زبرب۔اند،ف۔ لکڑی کا بیلن۔

**چوبۂ طلائی** وہ عصا یا لاٹھی جس کا دستہ سونے کا بنا ہو۔

**چوبۂ قصاب** لکڑی کا وہ گول وزنی ٹکڑا جس پر گوشت رکھ کر کاٹا جاتا ہے؛ مُڈی، گھوڑی۔

**چوبی** وج۔صف،ف۔ لکڑی سے نسبت رکھنے والا، لکڑی کا بنا ہوا۔

**چوبی سرجیون** لمبی عمر والے درخت یا جھاڑیاں۔

**چوبی بافت** درخت کی لکڑی کی اندرونی ساخت۔

**چوبے** ولین۔جمع،مذ،ہ۔ پنڈتوں کی ایک جماعت جو خوش خوری کے لیے مشہور ہے اور متھرا سے منسوب؛ اُس جماعت کا کوئی فرد۔

کہاوت: **چوبے مریں تو بندر ہوں، بندر مریں تو چوبے ہوں** چوبے متھرا سے باہر نہیں نکلتے اور وہاں بندروں کی تعداد بھی بہت زیادہ ہوتی ہے تو اس لیے مزاحاً کہا جاتا ہے کہ یہ مر کر بھی متھرا سے نہیں نکلتے اور بندروں کی جون میں چلے جاتے ہیں لیکن اپنا وطن نہیں چھوڑتے۔

کہاوت: **چوبے گئے چھبے ہونے، دوبے ہو آئے** کوئی ترقی کے لیے کام کرے لیکن تنزلی ہو جائے تو کہا جاتا ہے۔

**چوبیس** ولین،ی۔عدد۔ بیس اور چار، (ہندسوں میں) ۲۴۔صف: چوبیسواں، چوبیسویں۔

**چوبیس پَنی** (زبرپ) ایک وقت میں چوبیس گولے پھینکنے کی صلاحیت رکھنے والی توپ۔

**چوبیس گھنٹے** رات اور دن کا عرصہ، ہمہ وقت۔

**چوبیں** وج،ی۔صف،ف۔ رک: چوبی۔

**چوبیں راوٹی** (وج) شاہی خیمہ جو لکڑی کے دس ستونوں کو استعمال میں لا کر بنایا جاتا تھا اور اس کے اندر باہر انتہائی قیمتی کپڑا لگاتے تھے۔

**چوپ** وج۔متعلق فعل۔امث۔ اُمید، خواہش، آرزو؛ بندوبست۔

محاورہ: **چوپ منگنا** اُمید باندھنا، آرزو کرنا، خواہش رکھنا۔

**چوپارا** ولین۔متعلق فعل۔ چار حصے، چار ٹکڑے۔

**چوپاس** ولین۔متعلق فعل۔ ہر طرف سے، چاروں طرف سے، اردگرد۔

**چوپال** ولین۔امث۔ گاؤں کے لوگوں کے جمع ہونے کی جگہ، جہاں اُن کے باہمی مسائل اور دوسرے معاملات حل کیے جاتے ہیں، بیٹھک، پنچائتی مکان۔

**چوپان** ولین۔اند،ف۔ گڈریا، چرواہا، گلہ بان۔

**چوپانی** گلہ بانی، نگہبانی۔

**چوپائی** ولین۔امث۔ چار مصرعوں پر مشتمل ہندی نظم، قطعہ؛ رباعی۔

**چوپایہ** ولین، زبری۔اند،ف۔ چار پنجوں یا کھروں والا جانور، مویشی۔

**چوپٹ** ولین، زبرپ۔صف۔ تباہ، خراب، برباد، ویران؛ غائب، کھویا ہوا، فراموش شدہ، بھولا ہوا، مثلاً: سارا سبق چوپٹ؛ بالکل یا سب طرف سے کھلا، فراخ، کشادہ۔مثال: دروازہ چوپٹ مال غائب؛ بے وقوف، جاہل؛ اُلٹا، اوندھا۔

محاورہ: **چوپٹ کرنا** خراب کرنا، برباد کرنا، روپیہ پیسہ لٹانا۔

محاورہ: **چوپٹ ہونا** اوندھا ہونا؛ خراب ہونا، تباہ ہو جانا؛ ویران ہونا؛ بھول جانا، ذہن سے اُتر جانا؛ ختم ہو جانا، ناکارہ ہو جانا۔

**چوپرا** ولین، زبرپ۔صف۔ (پتنگ بازی) چار پٹیوں سے بنائی گئی پتنگ؛ چار پرتوں والا۔

**چوپڑ** ولین، زبرپ۔امث۔ چوسر کھیلنے کا وہ کپڑا جو دو چوڑی پٹیوں سے بنایا جاتا ہے اور جس پر گوٹیں رکھی جاتی ہیں۔ اسی شکل کی ایک دوسرے کو قطع کرتی ہوئی سڑکیں؛ پکی روشیں یا نہریں۔نیز چوپڑ (وج)۔

**چوپڑ کا بازار** چوسر کی بساط کی طرح سے ملے ہوئے چار بازار۔

**چوپڑا** وج، زبرپ۔اند۔ چند ایک زینوں کے بعد موڑ پر بنی ہوئی چوڑی مربع شکل کی سیڑھی۔

**چوپنا** وج۔فعل متعدی۔ پودوں کی سینچائی وغیرہ کے لیے نہر کے پانی کو برتن یا ڈول سے اُچھال کر نیچی سطح سے اُوپر پہنچانا۔

**چوپَنی** وج، جزم پ۔امث۔ چکر، گھمیری، سر کا گھومنا (لڑائی کے جانوروں کے لیے مخصوص)۔

**چوت (۱)** ومع۔اند۔ آم کا پیڑ۔

**چوت (۲)** ومع۔امث،ہ۔ عورت کی شرمگاہ، فرج، قُبُل، کُس۔

**چوتالا** ولین۔اند۔ طبلے کا ایک ٹھیکا جس میں چار ضربیں لگتی ہیں۔

محاورہ: **چوتالا بجانا** اعلان کرنا، ڈھنڈورا پیٹنا۔

محاورہ: **چوتالا بجنا** مار پڑنا، پٹائی ہونا۔

**چوتالی** ولین۔امث۔ عمدہ اور صاف دھنکی ہوئی روئی جس میں بنولہ باقی نہ رہا ہو۔

**چوترکا** ولین، زبرت، جزم ر۔اند۔ چار طنابوں سے کسا جانے والا خیمہ۔

**چوتڑ** ومع، زبرت۔اند،ہ۔ ٹانگوں کا ران سے اُوپری حصہ، جسم کا وہ حصہ جسے بیٹھنے کے لیے ٹکایا جاتا ہے، سرین، کولھے۔

محاورہ: **چوتڑ اُٹھانا** کسی کام کے لیے ذرا سا اُٹھنا۔

محاورہ: **چوتڑ اُچھالنا** کولھے مٹکانا۔

محاورہ: **چوتڑ بجانا** خوشی کے مارے اُچھلنا، بہت زیادہ خوشی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **چوتڑ پیٹنا/ پیٹ لینا** شور مچانا، غل غپاڑا کرنا؛ غمگین ہونا، اُداس ہونا؛ رونا پیٹنا۔

محاورہ: **چوتڑ جھاڑنا** بے پروائی سے کام لینا، بے نیازی برتنا۔

محاورہ: **چوتڑ دکھانا** میدانِ جنگ سے بھاگ جانا، شکستِ فاش ہونا، بزدلی کا مظاہرہ کرنا، پیٹھ دکھانا۔

محاورہ: **چوتڑ رگڑنا** کمر توڑ محنت کرنا، کسی کام کو کرنے میں پورا زور لگا دینا، جان مارنا۔

محاورہ: **چوتڑ سکیڑنا** سامنے نہ آنا، پیچھے رہنا، بھاگ جانا۔

محاورہ: **چوتڑ سے کان گانٹھنا** انوکھی بات کرنا، عجیب بات کرنا۔

محاورہ: **چوتڑ مٹکانا** ناچتے ہوئے کولھوں کو حرکت دینا۔

محاورہ: **چوتڑ نہ ٹکنا** نچلا نہ بیٹھنا، کسی جگہ سکون سے نہ بیٹھنا؛ بے چین رہنا، قرار نہ آنا۔

محاورہ: **چوتڑ نہ ہٹانا** ہمت و استقلال سے کام لینا، گھبراہٹ کو قریب نہ آنے دینا۔

محاورہ: **چوتڑوں پر پیاز کترنا** (زبرک، زبرت) چپکے سے فریب دے جانا، دھوکا دینا۔

محاورہ: **چوتڑوں پر پیاز کتروانا** (زبرک، زبرت) دھوکے میں آنا، فریب کھانا۔

محاورہ: **چوتڑوں پر کھانا** بہت بری طرح شکست ہونا، لڑائی میں بری طرح پٹنا، بے غیرتی سے مار کھانا۔

محاورہ: **چوتڑوں سے سپاری توڑنا** کوئی انوکھی بات کرنا، عجیب بات کرنا۔

محاورہ: **چوتڑوں سے گھاس کاٹنا** بے پروائی سے کام کرنا، سُستی سے کام کرنا، کام میں دل نہ لگانا۔

محاورہ: **چوتڑوں سے ہاتھ پونچھنا** سارا مال خرچ کر دینا، قلاش ہو جانا۔

محاورہ: **چوتڑوں کا لہو مرنا** جم کر بیٹھنے کی عادت ہو جانا، دب کر بیٹھنا؛ شکست تسلیم کر لینا۔

محاورہ: **چوتڑوں کے بل بیٹھنا** گھبرا جانا، حیران و پریشان ہو جانا، کاروبار تباہ ہو جانا؛ تھک جانا۔

محاورہ: **چوتڑوں کے بل گرنا** گھبرا کر اِس طرح گرنا کے کولھوں پر چوٹ لگے۔

**چوتگی** ولین۔امث۔ چار باریک دھاگوں سے بُنا ہوا ایک موٹا دھاگا۔

**چوتہی** ولین، زبرت۔امث۔ چار تہیں کر کے بچھانے والا ایک کپڑا یا بستر۔

**چوتیا** ومع، جزمت۔صف۔ بیوقوف؛ وہ شخص جو عورت کے زنا کی کمائی کھائے۔

محاورہ: **چوتیا بنانا** احمق بنانا، بے وقوف بنانا۔

**چوتیا پنتھ** (زبرپ، ے) انتہائی کم عقل، بے مغز، گاؤدی۔

**چوتیاپن** بیوقوفی، حماقت۔

**چوتیا پنتھی** حماقت، نادانی۔

**چوتیا شہید** ہوس پرستی میں محض نقصان اُٹھانے والا؛ جنسی لذت کا شوقین جو محض اپنے شوق کی وجہ سے مرنے کے قریب ہو جائے۔

کہاوت: **چوتیا مر گئے اور اولاد چھوڑ گئے** بے وقوف کے متعلق کہا جاتا ہے جو کام بنانے کے بجائے بگاڑ دے۔

کہاوت: **چوتیا نے گاؤں مارا ہے** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب بے وقوف بنا کر بہت زیادہ مطالبہ کیا جائے۔

**چوتھ** ولین۔اند۔ چوتھائی حصہ، پاؤ؛ فصل کی چوتھائی جو لگان میں دی جائے؛ مویشی کا ایک دفعہ کا گوبر۔

**چوتھ** وجح۔اند۔ گائے، بیل یا کسی جانور کا ایک دفعہ میں کیا جانے والا گوبر؛ (مجازاً) بیکار چیز، بے مصرف شے۔

**چوتھا** ولین۔صف۔ چار سے منسوب، تین کے بعد کا۔

**چوتھائی** ولین۔صف۔ کُل کا چوتھا حصہ۔ ایک بٹہ چار (۱/۴)۔

**چوتھی** ولین۔امث۔ شادی کی ایک رسم جو بیاہ کے عموماً چوتھے دن دُلھن والوں کے گھر پر ہوتی ہے جس میں دولھا کے چند عزیز شریک ہوتے ہیں اور اُس میں پھلوں اور پھولوں کی چھڑیوں سے مار کٹائی بھی کی جاتی ہے۔

**چوتھی چالا** شادی کے موقع پر کی جانے والی رسومات؛ شادی کے بعد عزیز و اقارب کی طرف سے دُلھن دولھا کے اعزاز میں کی جانے والی دعوتیں۔

**چوتھی کا جوڑا** دُلھن کا لباس جسے وہ چوتھی کے دن پہنے۔

محاورہ: **چوتھی کھیلنا** چوتھی کی رسم منانا؛ کھیل کھیل میں ایک دوسرے کو پھولوں کی چھڑیوں اور پھولوں سے مارنا۔

**چوتھے** ولین۔اند۔ چوتھا (رک) کی مغیرہ حالت۔

محاورہ: **چوتھے فلک پر دِماغ ہونا** بہت غرور ہونا، تکبر ہونا، مزاج میں اکڑ ہونا۔

**چوتھے کا بخار** ایسا بخار جو ہر چار دن کے بعد آئے۔

**چوٹ** ومع۔اند۔ دھماکا، کڑاکا، دھماکے کے نتیجے میں پیدا ہونے والا شور۔

**چوٹ (۱)** ورج۔امث، ہ۔ ضرب، مار، طنز، طعن؛ بانک بنوٹ کا داؤ؛ مقابلہ؛ نقصان، ضرر؛ صدمہ، دکھ، تکلیف۔

محاورہ: **چوٹ اُبھرنا** زخم کا ظاہر ہونا، زخم تازہ ہونا۔

محاورہ: **چوٹ اُٹھانا** صدمہ، دُکھ سہنا، ضرب برداشت کرنا۔

محاورہ: **چوٹ آنا** ضرب آنا؛ دُکھ پہنچنا۔

محاورہ: **چوٹ باندھنا** بچاؤ کرنا، حفاظت کرنا؛ تلوار کی نوک باندھنا؛ جادو کے ذریعے ہونے والے نقصان کو روکنا۔

محاورہ: **چوٹ بچانا** خود کو دُشمن کی ضرب سے بچانا، حریف کے وار کو روک لینا۔

**چوٹ پر چوٹ** ایک کے بعد دوسری مصیبت کا نزول، صدمے پر صدمہ پہنچنا۔

محاورہ: **چوٹ پڑنا** زخم لگنا؛ صدمہ پہنچنا؛ ڈھول بجانے والی چھڑی سے ڈھول بجانا۔

محاورہ: **چوٹ پیدا کرنا** کسی کے مدِ مقابل دوسرا بہم پہنچانا۔

**چوٹ پھیٹ** جسمانی ضرر، زخم۔ نیز **چوٹ پھینٹ**۔

محاورہ: **چوٹ چلنا** ایک دوسرے پر طعن و طنز کرنا، نوک جھونک ہونا؛ دو افراد کا ایک دوسرے پر حملہ کرنا۔

محاورہ: **چوٹ خالی جانا** نشانہ چُوک جانا، حملہ رائیگاں جانا۔

محاورہ: **چوٹ دینا** نقصان پہنچانا؛ فریب دینا، دھوکا دینا۔

محاورہ: **چوٹ روکنا** دُشمن کے وار کو روکنا، حریف کا حملہ ناکام بنانا۔

محاورہ: **چوٹ سہنا** صدمہ برداشت کرنا؛ ضرب برداشت کرنا۔

محاورہ: **چوٹ کرنا** دُشمن پر حملہ کرنا؛ صدمہ پہنچانا، طنز کرنا، طعنہ دینا؛ کبوتر کا ایک مقررہ حد تک پرواز کرنا۔

محاورہ: **چوٹ کھانا** زخمی ہونا؛ صدمہ اُٹھانا۔

محاورہ: **چوٹ لگنا** صدمہ پہنچنا، رنج پہنچنا؛ زخم ہونا، ضرب لگنا؛ عشق ہونا۔

کہاوت: **چوٹ لگی پہاڑ کو اور توڑیں گھر کی سِل** طاقتور سے تو بس نہ چلے اور گھر آکر بیوی پر غصہ نکالیں۔

**چوٹ (۲)** ورج۔امث، ہ۔ چمک، عکس، جھلملاہٹ؛ چادر جس کے ایک سرے پر گرہ لگا کر سر اور کندھے پر ڈال لیتے ہیں۔

**چوٹا** ورج، شدٹ۔صف، ہ۔ چور، اُچکا، اُٹھائی گیرا۔ نیز **چوٹٹا**۔

محاورہ: **چوٹا بننا** ناحق شرمندگی اٹھانا۔

اسم کیفیت: **چوٹاپن** فریب، دھوکا؛ دھاندلی۔

**چوٹٹی** ورج، جزم ٹ۔امث، ہ۔ **چوٹٹا** (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **چوٹٹی کتیا جلیبیوں کی رکھوالی** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب امانت کسی بددیانت کے سپرد کر دی جائے۔

**چوٹٹی والا** حرامی، حرام زادی کا۔

**چوٹی** ورج۔امث۔ گُندھے ہوئے بال جو عموماً عورتوں کے سر سے پُشت کی طرف لٹکتے ہیں، چٹیا؛ بالوں کی وہ لٹ جو ہندو سر منڈاتے ہوئے چھوڑ دیتے ہیں؛ وہ چند بال جو بچوں کے سر پر منت کے طور پر چھوڑے جاتے ہیں؛ پہاڑ یا کسی عمارت وغیرہ کا سب سے اُونچا حصہ؛ کسی چیز کا سب سے اُوپری سرا؛ درخت کی پھننگ؛ وہ پر جو پرندوں کے سر پر اُبھرے ہوں؛ عروج، انتہا۔

محاورہ: **چوٹی اُتارنا** منت پوری ہو جانے پر بال کٹوانا۔

محاورہ: **چوٹی آسمان پر گھسنا** بہت فخر کرنا؛ بلند ہمت ہونا، اولوالعزم ہونا۔

محاورہ: **چوٹی آسمان سے لگنا** بہت اُونچا ہونا، مرتفع ہونا۔

محاورہ: **چوٹی پر پہنچنا** عروج حاصل ہونا، بہت شہرت پانا۔

محاورہ: **چوٹی پکڑنا** سزا دینے کے لیے بالوں سے گرفت کرنا۔

**چوٹی دار** پہاڑ کی چوٹی کی شکل میں اُبھرا ہوا برتن یا پلیٹ وغیرہ؛ جس کے سر پر چوٹی ہو؛ کلغی والا۔

محاورہ: **چوٹی دبنا** مغلوب ہونا، زیر ہونا؛ عاجز ہونا۔

محاورہ: **چوٹی رکھنا** سر پر منت کے بال چھوڑنا۔

**چوٹی کا** سب سے اعلیٰ، عمدہ، بڑھیا۔

محاورہ: **چوٹی کا پسینہ ایڑی کو آنا** بہت محنت کرنا۔

محاورہ: **چوٹی کاٹنا** بے عزت کرنا، ذلیل کرنا، عزت خاک میں ملانا۔

محاورہ: **چوٹی کترنا** منت کے بال تراشنا؛ زیر کرنا، مغلوب کرنا، سزا دینا، عاجز کرنا۔

**چوٹی کٹ** وہ شخص جو قابو میں ہو، غلام۔

**چوٹی کٹا** (زبرک) پوری طرح تابع، کنایہ اُس بات کی طرف کہ ہجڑے کی چوٹی ہاتھ میں آجائے تو مطیع ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **چوٹی کٹانا** سر کے چھوڑے ہوئے بال منڈوانا؛ محکوم ہو جانا، قابو میں ہونا، غلامی اختیار کر لینا۔

محاورہ: **چوٹی کٹنا** بے عزت ہونا، رسوا ہونا، بدنام ہونا۔

محاورہ: **چوٹی کرنا** بال گوندھنا، بال سنوارنا؛ سنگھار کرنا۔

**چوٹی کی بات** عمدہ بات، نہایت فصیح و بلیغ بات۔

محاورہ: **چوٹی گوندھنا** رک: **چوٹی کرنا**۔

محاورہ: **چوٹی ہاتھ (میں) ہونا** مغلوب ہونا، کسی قسم کے دباؤ میں ہونا؛ زیرِ اثر ہونا۔

**چوٹیا** وج، ی۔اند۔ برے کا دستہ جسے کاریگر ایک ہاتھ میں تھام کر دوسرے ہاتھ سے برے کو چلاتا ہے۔مکو، تریلی۔

**چوٹیانا** وج، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ (کسی کو) زخم لگانا، نقصان پہنچانا، ضرر پہنچانا، گھائل کرنا۔

**چوٹیلا** وج، ی۔صف۔ دل پر چوٹ لگانے والا، دل پر اثر کرنے والا؛ چوٹ کھایا ہوا۔

محاورہ: **چوٹیلا کرنا** زخمی کرنا، گھائل کرنا۔

**چوج** وج۔اند، ہ۔ عجوبہ، انوکھی چیز؛ نفاست، نزاکت؛ حسن؛ ادا، تیز فہمی، نکتہ دانی؛ عیاری، مکر، چالاکی؛ آرزو، تمنا، خواہش۔

**چوچ** وج۔امث، س۔ چھلکا؛ چمڑا، جلد؛ میوے کا وہ حصہ جو کھایا نہ جاسکے؛ تاڑ کا پھل؛ ناریل، کیلا، دارچینی۔

**چوچڑ** وج، زبرچ۔صف، ہ۔ گاؤدی، بے وقوف، کم عقل، نادان؛ گائے جس کا دودھ خشک ہوگیا ہو یا مقدار میں کم دینے والی ہو۔

**چوچلا** (۱) وج، جزم چ۔اند، ہ۔ بچوں کی سی ضد، ناز، انداز، نخرہ، اتراہٹ؛ بانکپن، ظرافت، لبھانے والی بات؛ نمود، بناوٹ، دکھلاوا۔

محاورہ: **چوچلا بگھارنا** نخرہ کرنا؛ لاڈ پیار کرنا؛ محبت کرنا، عاشقی کا اظہار کرنا۔

**چوچلا بھرا** رومان سے بھرپور، عشق و محبت کے معاملات سے پُر۔

محاورہ: **چوچلا دکھانا** ناز و انداز دکھانا، اترانا، نخرے دکھانا۔

**چوچلا** (۲) وج، جزم چ۔اند۔ بہروپ؛ (پارچہ بافی) مرچ لٹکانے کی ڈنڈی جس کے سرے مرچ کی حرکت کے ساتھ اوپر نیچے ہوتے رہتے ہیں؛ چڑیا۔

**چوچل ہائی** وج، زبرچ۔امث۔ نخرے کرنے والی، ناز و انداز دکھانے والی، اترانے والی۔ (اند) چوچل ہایا۔

**چوچلے باز** وج، جزم چ۔صف۔ نخرے باز، عشوہ گر۔

**چوچہاتا** ولین، زبرچ۔صف۔ شوخ، چمکتا ہوا رنگ۔

**چوچی** وج۔امث۔ پستان یا پستان کی ٹھنی۔

محاورہ: **چوچی پینا** بچے کا ماں یا کسی دوسری عورت کی چھاتیوں سے دودھ پینا۔

**چوحدہ** ولین، زبرح، زبرشدد۔صف۔اند۔ چار گاؤں کی حدیں ملنے کی جگہ پر بنایا جانے والا نشان؛ وہ مقام جہاں چار حدود ملیں؛ چار حدیں؛ گرد و نواح۔

**چوحاشیہ** ولین، زبرح۔صف۔اند۔ چار حاشیوں والا؛ ایسا کپڑا جس کے چاروں طرف زیبائش کے لیے کڑھائی کی گئی ہو۔

**چوخانہ** ولین، زبرن۔اند۔ مربع شکل کا خانہ، ہو کپڑا جس پر مربع شکل کے خانوں کی چھپائی کی گئی ہو۔

**چوخانی** ولین۔اند۔ پالتو پرندے رکھنے کا ڈربہ جس کے چار خانے ہوں۔

**چوداس** پیش ج، وغم۔امث، ہ۔ مباشرت کی خواہش، ہم بستری کی تمنا۔

**چودس** ولین، زبرد۔امث۔ چاند کی چودھویں تاریخ۔

**چودس** ولین، زیرد۔متعلق فعل۔ چاروں طرف۔

**چودہ** ولین، زبرد۔عدد۔ دس اور چار، (ہندسوں میں) ۱۴۔صف: **چودھواں**، **چودھویں**۔

**چودہ بدیا/ ودیا** ہندو روایت کی رُو سے چودہ علوم مراد: چاروں وید، چھ ارنگ، دھرم شاستر، میمانسا، نیائے اور پران۔

**چودہ خانوادے** (تصوف) چودہ خاندان جو چار پیر (حضرت امام حسنؓ، امام حسینؓ، حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ، کمیل بن زیاد رحمۃ اللہ علیہ) کے سلسلے سے نکلتے ہیں۔

**چودہ طبق** سات زمین کے طبقے اور سات آسمان کے۔

محاورہ: **چودہ طبق روشن کرنا** ہر بات سے آگاہ کرنا، معلومات میں اضافہ کرنا؛ ہوشیار کرنا۔

محاورہ: **چودہ طبق روشن ہونا** حقیقت سے آگاہی حاصل ہونا؛ بصیرت پیدا ہونا، عقل و فہم بڑھ جانا۔

**چودہ علوم** رک: **چودھوں بدیا/ ودیا**۔

**چودھوں** چودہ کے چودہ۔

**چودھر** (۱) ولین، زبرھ۔صف۔ چاروں طرف؛ موٹا، مضبوط؛ چست۔

**چودھر** (۲) ولین، زبرھ۔امث۔ سرداری، رُتبہ، منصب، حکومت۔

**چودھراٹ** (ولین، جزم دھ) سرداری کا منصب، نمبرداری، ٹھکرائی، چودھری پن۔

**چودھراین** چودھری کی بیوی؛ بااختیار عورت، سردارنی۔

**چودھری** (ولین، جزم دھ) گاؤں کا مکھیا؛ سردار، کرتا دھرتا، سربراہ۔

کہاوت: **چودھری ہو یار راؤ جب کام نہ دے ایسی تیسی جاؤ** کوئی بڑے سے بڑا ہو جب ضرورت پڑنے پر کام نہ آیا تو نکما ہے۔

**چودھواں** ولین، جزم دھ۔صف۔اند۔ چودہ (رک) سے منسوب۔

**چودھویں** ولین، جزم دھ، ی، ن غنہ۔امث۔ چودھواں (رک) کی تانیث؛ چاند کی چودہ تاریخ۔

**چودھویں رات کا چاند** قمری مہینے کی چودہ تاریخ کا چاند، پورا چاند؛ (مجازاً) بہت حسین، خوبصورت۔نیز **چودھویں کا چاند**۔

**چوڈول** ولین، وج۔اند۔ ڈولا، پالکی جسے چار کہار اُٹھاتے ہیں اور اس میں چار سواریاں بیٹھ سکتی ہیں۔

**چور** زبرچ، زبرو۔امث، ہ۔ وہ زمین جس میں چار مرتبہ ہل چلایا گیا ہو۔

**چور** وم۔صف۔ شکستہ، ٹکڑے ٹکڑے، ریزہ ریزہ کیا ہوا؛ تھکا ہارا، بے حال، نڈھال؛ بے سدھ، نشے میں دھت، بدمست؛ بہت زیادہ، حد سے بڑھا ہوا۔ نیز **چورا، چورا چورا** (وم)۔

**چور چور** زخمی، گھائل؛ بہت زیادہ تھکا ہوا۔

**چور کوٹ** سفوف، پھنکی (پھکی)۔

فقرہ: **زخموں سے چُور** جس کے جسم پر بہت چرکے لگے ہوں۔

**چور** وج۔اند۔ جو کسی کا مال چپکے سے اُڑا لے؛ سارق، دُزد، چوٹا؛ خائن؛ پوشیدہ شے یا بات۔ آنکھ مچولی کے کھیل میں وہ بچہ جس کی باری ہو وہ آنکھ میچ لیتا ہے اور دوسرے بچے اِدھر اُدھر چھپ جاتے ہیں۔ پھر جس کو وہ چھولے وہ بچہ چور بن جاتا ہے۔ بعض اور کھیلوں میں ہارا ہوا فریق جسے کوئی سزا دی جائے؛ مہندی رچانے میں ہتھیلی پر بن رنگا رہ جانے والا نشان؛ وہ جو کسی کام کے کرنے میں سُستی برتے، جی چرائے، احتراز کرے؛ چھت یا دیوار وغیرہ میں خفیہ درز؛ خطا وار، مجرم۔ (فعل متعدی) **چُرانا**۔

**چور اُچکّا** اُٹھائی گیرا، مال چوری کرنے کا مرتکب۔

کہاوت: **چور اُچکا چودھری، غنڈی رن پردھان** اُس وقت کہا جاتا ہے جب زمانے میں بدکردار اور کمینے افراد ترقی پا رہے ہوں؛ کوئی غلط آدمی کی اپنی غنڈہ گردی کی وجہ سے غالب رہے۔

**چور انعام** وہ زمین جس پر مال گزاری دیے بغیر کاشت کی جائے۔

مقولہ: **چور اور سانپ دبے پر چوٹ کرتا ہے** چور اور سانپ صرف اُس وقت حملہ کرتے ہیں جب اُنھیں اپنی جان کا خطرہ ہو۔

محاورہ: **چور آنکھوں سے دیکھنا** نظر بچا کر دیکھنا، کنکھیوں سے دیکھنا؛ شک کی نگاہ سے دیکھنا۔

**چور بازار** وہ جگہ جہاں چوری کا مال بکے؛ منافع خوروں یا ٹیکس بچانے والوں کا خفیہ لین دین۔

**چور بازاری** چیزوں کی مقررہ قیمت سے زیادہ پر فروخت۔

**چور بالو** چھپی ہوئی دلدل؛ سراب۔

**چور بدن** ایسا جسم جس کی طاقت اور جسامت یا وزن کا صحیح اندازہ ایک نظر میں نہ ہو سکے، ایسا شخص جو دیکھنے میں دُبلا ہو مگر طاقت زیادہ رکھتا ہو۔

محاورہ: **چور بن کر آنا** چھپ چھپا کر آنا۔

محاورہ: **چور بیٹھنا** بدگمانی ہونا، اندیشہ ہونا، خوف ہونا؛ چھپ کر بیٹھ جانا، کچھ چرانے کی نیت سے گھر میں داخل ہونا۔

محاورہ: **چور بھور ہو جانا / ہونا** حیران ہونا، متحیر ہو جانا۔

محاورہ: **چور پر مور پڑنا** چور کے گھر چوری ہو جانا، ٹھگوں کو ٹھگی لگانا؛ چالاک شخص کو فریب دینا۔

محاورہ: **چور پڑنا** چوروں کا چوری کی نیت سے کسی کے گھر گھسنا، کسی کے گھر چوری ہو جانا؛ ظاہراً دکھائی نہ دینے والا زخم لگنا؛ مہندی لگاتے وقت کسی جگہ کا چھوٹ جانا۔

**چور پلٹن** (زبر چ، جزم ل، زبر ٹ) خفیہ فوج۔

**چور پہرہ** (لیٹا زبر پ، جزم ل، زبر ر) چھپ کر کی جانے والی نگرانی، خفیہ پاسبانی۔

**چور پیٹ** (ے) ایسا پیٹ جس کی ساخت سے عورت کے حاملہ ہونے کا اظہار کم سے کم ہو، وہ حمل جو دکھائی نہ دے۔

**چور پیسا / پیسہ** (ے لین) ایسا پیسہ جو خاک میں گر کر مشکل سے ملے؛ انگریزی پیسہ جو اپنے سے پرانے پیسے سے موٹائی میں نصف تھا۔

**چور تالا** ایسا تالا جس کے کھلنے کا طریقہ عام نہ ہو، مروجہ طریقے کے علاوہ کسی مخصوص طریقے سے کھلنے والا تالا؛ ایسا تالا جو نامعلوم یا خفیہ مقام پر لگایا گیا ہو، نامعلوم قفل۔

**چور تھانگ** چوری کا مال لینے والا شخص۔

**چور تھن** ایسی گائے، بھینس یا بکری جو دوہتے وقت دودھ تھنوں سے واپس کھینچ لے۔

کہاوت: **چور جاتے رہے (نہ) کہ اندھیاری** بدکار شخص موقع پاتے ہی پھر بدکاری کرتا ہے۔

کہاوت: **چور جانے چور کی سار** چور ہی چور کی بات سمجھ سکتا ہے؛ چور کو چور ہی پہچان سکتا ہے۔

**چور جسم** رک: **چور بدن**۔

**چور جیب** کپڑوں کے اندر خفیہ طور پر سلی ہوئی جیب۔

**چور چار** گرہ کٹ، نیز چور (رک)۔

کہاوت: **چور چراوے اور گردن ہلاوے** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی برا کام کرے اور مکر جائے۔

**چور چکار** (زبر چ) کوئی اَن جانا چور (چکار، چور کا تابع)، اُچکا؛ بدمعاش۔

کہاوت: **چور چکار چُوکے، لیکن چغل خور نہ چُوکے** چور کے ممکن ہے کہ چوری کی عادت چھوڑ دے لیکن چغل خور چغلی کھانے سے باز نہیں آتا۔

کہاوت: **چور چوری سے جائے، ہیرا پھیری سے نہ جائے** عادت چھوٹنے پر بھی اُس کا کچھ نہ کچھ اثر باقی رہ جاتا ہے؛ بُری عادت نہیں چھوٹتی۔

کہاوت: **چور چوری کر گیا، موسلوں ڈھول بجا** اس قدر بدانتظامی

ہے کہ چور کھلم کھلا پھرتے ہیں۔

**چورخانہ** صندوق یا الماری وغیرہ کا خفیہ/ پوشیدہ خانہ؛ کسی خانے کے اندر کا ایک مزید خانہ۔

**چوردروازہ** خفیہ راستہ؛ مکان کا پوشیدہ دروازہ۔

**چوردھج** (حرب وضرب) دشمن کے سامنے تلوار اور ڈھال لے کر کھڑے ہونے کا ایسا ڈھنگ جس میں ٹانگیں قدرے مڑی ہوئی ہوں تاکہ اُچھل کر یا تلوار اُوپر لے جا کر حریف پر وار کیا جاسکے۔

**چورڈھور** چور یا چرایا ہوا مال (لفظاً: مویشی)۔

**چورراستہ** ایسی راہ جس کا عام افراد کو علم نہ ہو؛ خفیہ راستہ۔

**چورزمین** دلدل، بظاہر خشک نظر آنے والی زمین لیکن اس پر چلنے والا اندر دھنس جاتا ہے۔

کہاوت: **چور سے کہے چوری کر، شاہ (ساہ) سے کہے تیرا گھر لُٹا** اُس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو خود ہی نقصان کرائے اور خود ہی ہمدرد بنے۔

کہاوت: **چور سے کہیں مُوس شاہ سے کہیں جاگ** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو دو فریقوں میں لگائی بجھائی کر کے فساد کرادے۔

**چورسیڑھی** مکان کے پچھلی طرف کی سیڑھی۔

کہاوت: **چور کا بھائی گٹھی چور** بد کا ساتھی بھی بد ہی ہوتا ہے، برے کا طرف دار بھی برا ہی ہوتا ہے۔ نیز **چور کا بھائی گٹھ کترا**۔

**چور کا جی کتنا** چور ذرا سی بات یا کھٹکے سے ڈر جاتا ہے۔

کہاوت: **چور کا شاہد (گواہ) چراغ** ایسے موقع کی نسبت کہتے ہیں جب کوئی کسی کا بھید کھول دے، چراغ کی روشنی میں چور پہچان لیا جاتا ہے۔

**چور کا کھٹکا** سامان چوری ہو جانے کا ڈر۔

کہاوت: **چور کا مال سب کھائے، چور کی جان اکارت جائے** بُرے کو سوائے ضرر کے کچھ حاصل نہیں ہوتا؛ چور کے مال میں تو کئی حصے دار ہوتے ہیں لیکن سزا صرف چور کو ہی ملتی ہے۔

کہاوت: **چور کا منہ بقچے میں** بُرے کو ہر وقت برا کام ہی سوجھتا ہے؛ چور کا خیال ہر وقت چوری کی طرف رہتا ہے۔

کہاوت: **چور کا منہ چاند کا** چور اپنی شکل معصوموں کی طرح بنا لیتا ہے تاکہ پکڑا نہ جاسکے؛ چور کی شکل سے ہی معلوم ہو جاتا ہے کہ وہ چور ہے۔

**چورکچہری** خفیہ عدالت؛ وہ محکمہ جو بدمعاشوں کی سراغ رسانی کرے، محکمۂ سراغ رسانی، خفیہ پولیس۔

**چورکلی** پاجامے کا وہ کپڑا جو رانوں کے درمیان رہتا ہے، پاجامے کی میانی۔

کہاوت: **چور کو انگارے میٹھ** اگلے وقتوں میں جس پر چوری کرنے کا شبہ ہو اُسے انگارے کھلائے جاتے تھے، اگر اُسے تکلیف ہوتی تو اُسے چور سمجھ لیا جاتا اس لیے چور چپکے سے انگارے نگل جاتا، چور اپنے آپ کو بچانے کے لیے ہر قسم کی تکلیف برداشت کرتا ہے۔

کہاوت: **چور کو پکڑیں گھانٹھ سے، چھنال کو پکڑیں کھاٹ سے** چور کو چوری کرتے رنگے ہاتھوں اور زانیہ کو بدفعلی کراتے پکڑیں تو پھر ثبوت کافی ہوتا ہے۔

کہاوت: **چور کو چور ہی سوجھتا ہے** ہر شخص دوسرے کو اپنے جیسا ہی تصور کرتا ہے۔

محاورہ: **چور کو گھر تک پہنچانا** جرم کا اقرار کروانا؛ معاملے کو انتہا تک پہنچانا؛ حُجت تمام کرنا؛ اصلیت تک پہنچنا۔

کہاوت: **چور کی اماں گھٹنوں میں سر دے اور روئے** بُرے کا بھیدی جی ہی جی میں کڑھتا ہے؛ اپنے کی بدکاری ظاہر نہیں کی جاتی بلکہ جی ہی جی میں کڑھنا پڑتا ہے۔ نیز **چور کی ماں کوٹھڑی میں سر ڈال کے روئے**۔

کہاوت: **چور کی جورو کونے میں منہ دے کر روتی ہے** چور کی بیوی کو ہر وقت اپنے شوہر کے پکڑے جانے کی فکر لگی رہتی ہے۔

کہاوت: **چور کی داڑھی میں تنکا** جب کوئی کسی الزام کو اپنی طرف گمان کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **چور کے اور سانپ کے پاؤں کہاں** جرم کرنے والے کو ذرا استقلال نہیں ہوتا اور معمولی سے کھٹکے پر بھی بھاگ کھڑا ہوتا ہے؛ مجرم اپنی صفائی میں کوئی دلیل نہیں پیش کرسکتا۔

کہاوت: **چور کے جی میں چوری بسے** ہر شخص دوسرے کو اپنے جیسا ہی سمجھتا ہے۔

کہاوت: **چور کے گھر مور** چور کو بھی لوٹنے والے ہوتے ہیں، جب کوئی چالاک کو دھوکا دے تو کہتے ہیں۔

محاورہ: **چور کے گھر مور پڑنا** چور ہی کے گھر چوری ہونا؛ فریبی کے ساتھ فریب ہونا۔

کہاوت: **چور کے ہاتھ میں چراغ** ایک تو جرم کرنا دوسرے علانیہ۔

**چورکھڑکی** پوشیدہ دریچہ۔

**چورگلی** پاجامے کا وہ کپڑا جو رانوں کے درمیان رہتا ہے؛ گلی کے اندر گلی، کم آمد و رفت والی گلی۔

**چورگڑھا** ایسا گڑھا جو نظر نہ آئے، وہ گڑھا جو گھاس وغیرہ سے ڈھانپ دیا

گیا ہو۔

کہاوت: **چور لاٹھی دو جنے، ہم باپ بیٹے اکیلے** بزدل آدمی لُٹ جائے تو مذاق کے طور پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **چور لگنا** چور کا چوری کی نیت سے گھات میں رہنا؛ نقصان پہنچنا۔

**چورلگور** (زبرل، وج) خفیہ ملاقاتی، عورت کا آشنا، چھپ کر ملنے والا، خفیہ دوستی رکھنے والا۔

**چورلیک** (ی) خفیہ رستہ، پوشیدہ راستہ۔

کہاوت: **چور لیوے نہ شاہ چھیڑے** بڑی حفاظت سے ہے؛ ایسی شے کے بارے میں کہتے ہیں جو بظاہر معمولی لگتی ہو مگر اصل میں بہت قیمتی ہو۔

**چورمحل** (لیٹاز برم، زبرح) داشتہ، کنیز جس سے جنسی تعلق ہو؛ وہ محل یا عمارت جہاں امیر لوگوں کی داشتائیں رہیں۔

مقولہ: **چور مُسیرے (موسیرے) بھائی** چور ایک دوسرے کے مددگار ہوتے ہیں۔

**چورمونگ** مونگ کا وہ دانہ جو پیسنے سے پسا بھی نہ جائے اور نہ ہی پکانے سے گلے۔

**چورنگاہ/نظر** کسی کو چھپ کر اس طرح کے دیکھنا کہ اُسے علم نہ ہو سکے۔

**چورنمک** وہ نمک جس کا محصول ادا نہ کیا جائے۔

**چوروچتر** (زبرچ، پیش ت) خود ہی چور اور خود ہی کوتوال؛ سینہ زور، مکار۔

کہاوت: **چور ہتھیلی پہ جان لیے پھرتا ہے** چور کو ہر وقت خطرہ لاحق رہتا ہے۔

**چورہٹا** چوری کے مال کا خریدار؛ وہ جگہ جہاں چوری کا مال فروخت ہو۔ نیز رک: **چورتھانگ**۔

**چورا** ومع۔ اند۔ برادہ، سفوف، کُٹی یا پسی ہوئی خشک چیز۔

**چوراچور** ریزہ ریزہ، چھوٹے چھوٹے ٹکڑے؛ بہت زیادہ زخمی۔

محاورہ: **چوراچورا کرنا** ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا، ریزہ ریزہ کر دینا؛ بالکل توڑ دینا؛ تباہ کر ڈالنا۔

**چوراچوری** وج، وج۔ متعلق فعل۔ چھپ چھپا کر؛ ناپسندیدہ حرکات، بدکرداری، بدمعاشی۔

**چورا** ولین۔ اند۔ وہ مقام جہاں کوئی عورت ستی ہوئی ہو۔

**چوراسی(۱)** ولین۔ عدد۔ اسی اور چار، (ہندسوں میں) ۸۴۔ صف: **چوراسیواں** (ولین، زبرس)۔

**چوراسی(۲)** ولین۔ پیر کا زیور، جھانجھن۔

محاورہ: **چوراسی بھوگنا** (وج، جزم گ) گناہوں کی پاداش میں ہندوانی عقیدے کے مطابق چوراسی جونیں بدلنا، آواگون کے چکر میں پڑنا؛ اپنے کیے کی سزا پانا۔ نیز **چوراسی پڑنا**۔

**چوراگا** ولین۔ صف۔ اند۔ وہ گیت یا نغمہ جس کی دُھن ترتیب دیتے وقت چار راگوں کا استعمال کیا جائے۔

**چورانوے** ولین، جزم ن۔ عدد۔ نوے اور چار، (ہندسوں میں) ۹۴۔ (صف) **چورانوواں** (لیٹاز یرو)۔

**چوراہا** ولین۔ اند۔ وہ جگہ جہاں سے چار سمتوں میں راستے نکلیں، چوک۔

**چوراہے کی ٹھیکری** زنِ فاحشہ، بدکار عورت، چھنال، کسبی؛ بے قدر و قیمت شے۔

**چوراہے میں** کھلم کھلا، سرِ عام، سب کے سامنے۔

**چورس** ولین، زبرر۔ صف۔ مربع، چوکور؛ ہموار، صاف سطح والا، بے شکن، بے چرس، ٹھیک ٹھاک۔

**چورس زمین** چاروں اطراف سے ہموار زمین کا قطعہ۔

**چورسا** سطح کو ہموار کرنے کا اوزار؛ ٹھٹھیرے کو چپٹے منہ کا ہتھوڑا جس سے وہ برتنوں کو ہموار کرنے کا کام لیتا ہے۔

**چورسانا** سطح کو ہموار کرنا، برابر کرنا؛ چوکور کرنا، مربع شکل دینا۔

**چورسائی** ہمواری، برابری۔

**چورسی** برابر یا ہموار کرنے کا عمل، وہ اناج جو زمین کے اُوپر ہو۔

**چورستہ** ولین، زبرر، جزم س، زبرت۔ اند۔ چوراہا، جہاں سے چار مختلف سمتوں میں راستے نکلیں، چوک۔

**چورما** ومع، جزم ر۔ اند۔ ملیدہ، چُوری۔

**چورن** ومع، زبرر۔ اند۔ بدہضمی کے علاج کے لیے مختلف قسم کے نمک، کالی مرچ اور دیگر ادویات کو کوٹ پیس کر بنایا ہوا سفوف، پھکی۔

**چورنا** ومع، جزم ر۔ فعل متعدی۔ چورا کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا، مثلاً: روٹی کے ٹکڑے کسی رقیق شے میں ڈبونا۔

**چورنگ** ولین، زبرر، ن غنہ۔ امث۔ تلوار کا دوہرا (سیدھا اور آڑا) ہاتھ جو تیزی کے ساتھ اس طرح لگایا جائے کہ ہدف چار ٹکڑے ہو کر گر پڑے۔

محاورہ: **چورنگ اُڑانا** برباد کرنا؛ رنج پر رنج دینا۔

محاورہ: **چورنگ بنانا** ٹکڑے ٹکڑے کر دینا، چار ٹکڑوں میں کاٹ ڈالنا۔

محاورہ: **چورنگ کاٹنا** تلوار کے ایک ہی وار سے چار ٹکڑے کرنا؛ ختم کر دینا، مٹا دینا۔

محاورہ: **چورنگ کی باڑھ رکھوانا** تیز دھار لگوانا۔

محاورہ: **چورنگ لگانا** زخمی کرنا، بُری طرح گھائل کرنا؛ پوری طاقت سے وار

کرنا؛ چار ٹکڑوں میں تقسیم کرنا۔

محاورہ: **چورنگ مارنا** تلوار کی ضرب سے چار ٹکڑوں میں کاٹ ڈالنا، چار ہتھیاروں سے حملہ کرنا۔

محاورہ: **چورنگ ہوائی کرنا** کسی چیز کو ہوا میں اُچھال کر زمین پر گرنے سے پہلے دو ضربیں لگا کر چار ٹکڑوں میں کاٹنا۔

محاورہ: **چورنگ ہونا** تلوار کی ضرب سے چار ٹکڑے کرنا۔

**چورنگا** ولین، زبرر، ن غنہ۔صف۔ چار رنگوں کا؛ چار قسموں کا۔

**چورنگی** ولین، زبرر، ن غنہ۔امث۔ دشمن یا مقابل کو بے بس کر دینے والی گرفت۔نیز رک: چوراہا۔

**چورنی** ولین، جزم ر۔امث۔ کنول کی طرح کا ایک پودا جو تالابوں کے آس پاس پیدا ہوتا ہے جس کا پھول خوشبودار ہوتا ہے؛ خشکی کا کنول۔

**چورہا** ولین، زبرر۔صف۔ چار رستوں والا، چوک۔

**چوری** ومع۔امث۔ ملیدہ، کُٹی ہوئی چیز۔

**چوری** وج۔امث۔ آنکھ بچا کر یا کسی جگہ چپکے سے گھس کر کوئی چیز چرانا، چور کا کام، پیشہ یا حرکت۔سرقہ؛ دُزدی؛ کسی اور کی چیز کو کسی طریقے سے اپنا لینا، ناجائز دست بُرد۔

کہاوت: **چوری اور چترائی** ایک تو چوری کرنا اور دوسرے حیلہ بازی دکھانا۔

کہاوت: **چوری اور سینہ زوری** غلط بات پر نادم ہونے کی بجائے ڈھٹائی سے کام لینا؛ عیب کر کے اکڑنا۔ نیز **چوری اور سر زوری/ چوری اور سرہنگی**۔

**چوری چکاری** سرقہ یا سرقے کی طرح ناجائز حرکت؛ (عورتوں کا محاورہ) پیٹ رکھوالینا، حاملہ ہونا۔

**چوری چوری** چھپ چھپ کر، خفیہ، دوسروں سے پوشیدہ رہ کر۔

**چوری چھپے** چھپ چھپا کر، خفیہ طریقے سے۔

کہاوت: **چوری کا گڑ میٹھا** مفت کی چیز کا مزہ زیادہ ہوتا ہے؛ دوسروں سے چھپ کر کام کرنے میں زیادہ لطف آتا ہے۔

کہاوت: **چوری کا کپڑا ڈانگوں کے گز** چور کو چوری کے مال کی قدر نہیں ہوتی، وہ اُسے اونے پونے داموں بیچ ڈالتا ہے، چوری کا مال سستا ہوتا ہے۔

محاورہ: **چوری لگانا** کسی پر چوری کا الزام دھرنا، چور قرار دینا۔

محاورہ: **چوری ہونا** کسی شے کا چرالیا جانا۔

**چوڑ** ولین۔اند، امث۔ تباہی، بربادی، خسارہ، نقصان؛ خراب، بوسیدہ؛ شریر، بدذات۔

**چوڑ** وج۔اند۔ چھوٹا کپڑا، انگیا، چولی، ڈھیلا ڈھالا کرتا؛ رک: چولا۔

**چوڑا** ولین۔صف۔ پھیلا ہوا، بڑے رقبے والا، عریض، کشادہ، وسیع، فراخ؛ چھوٹا ہوا؛ برباد، خراب۔(اسث) چوڑائی۔

**چوڑا چکلا/چکلہ** پھیلا ہوا، وسیع؛ بھاری بھرکم۔

**چوڑا دیدہ** بےشرم، بےحیا۔

محاورہ: **چوڑا ہو جانا** پھیل جانا، کشادہ ہو جانا؛ تباہ ہو جانا، (مالی طور پر) برباد ہو جانا۔

**چوڑا(۱)** ومع۔اند،ہ۔ بڑی چُوڑی، پتلا کڑا؛ لاکھ، ہاتھی دانت وغیرہ کی چُوڑی کے لیے مستعمل؛ چُوڑیوں کا جوڑ یعنی متعدد چُوڑیوں کا مجموعہ۔

**چوڑا(۲)** ومع۔اند،ہ۔ پاخانہ اور اسی قسم کی گندگیوں کو صاف کرنے کی مزدوری کرنے والا، گنوار، مہتر، خاکروب، بھنگی؛ گھٹیا، حقیر۔نیز چوڑھا۔

**چوڑا** زیرچ، جزم و۔اند۔ رک: چیوڑا۔

**چوڑا** وج۔صف۔ بھیگا ہوا، تربتر، شرابور۔

محاورہ: **چوڑا کرنا** گیلا کرنا، بھگونا۔

**چوڑان** ولین۔امث۔ چکلان، کشادہ ہونے کی کیفیت۔ چکلا، عرض کی پیائش۔فصیح: چوڑائی۔

**چوڑانا** ولین۔فعل متعدی۔ پھیلانا، فراخ کرنا، کشادہ کرنا۔

**چوڑاؤ** ولین، وج۔اند۔ عرض، فراخی، وسعت، کشادگی۔

**چوڑی** ولین۔صف۔ فراخ، کشادہ۔

**چوڑی چھاتی والا** بہادر، ہمت والا؛ صحت مند، توانا۔

**چوڑی** ومع۔امث۔ حلقہ، بل؛ کلائی کا زیور، نیز پاؤں میں زیور کے طور پر پہننے کا حلقہ؛ چُوڑی کی شکل کا کوئی گول پرزہ؛ ڈھبری یا پیچ پر پیچ کس سے کسنے کے لیے بنا ہوا گھیری دار کٹاؤ؛ تنگ موری کے پاجامے پر پنڈلی کے پاس پڑنے والی سلوٹیں۔

محاورہ: **چوڑی ٹھنڈی ہونا** شیشے کی چوڑی کا ٹوٹنا یا توڑا جانا۔

**چوڑی دار پاجامہ** تنگ پاجامہ جس کی مہریاں لمبی ہونے کی وجہ سے پنڈلیوں پر سلوٹیں پڑیں۔

**چوڑیاں** ومع، جزم ڑ۔امث۔ چوڑی (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چوڑیاں بڑھانا** چوڑیاں اُتار دینا؛ سوگ کے اظہار کے لیے چوڑیاں اُتارنا۔

محاورہ: **چوڑیاں پہنانا** کلائیوں میں چوڑیاں ڈالنا۔

محاورہ: **چوڑیاں پہننا** ہاتھوں میں چوڑیاں چڑھانا؛ بزدلی یا کم ہمتی کا مظاہرہ کرنا، نامردی اختیار کرنا۔

محاورہ: **چوڑیاں توڑنا** خاوند کی موت پر چوڑیوں کو دانستہ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

محاورہ: **چوڑیاں ٹھنڈی کرنا** غصے کی حالت میں اپنے ہاتھوں کی چوڑیاں خود توڑنا؛ سوگ اختیار کرنا۔

**چوڑے** وج۔ اند۔ چوڑا (رک) کی مغیرہ حالت۔

**چوڑے میں** دن دیہاڑے، علانیہ۔

**چوڑھا** وسع۔ اند۔ پاخانہ اور نالیوں وغیرہ کی صفائی کرنے والا مزدور، گنوار، مہتر، خاکروب، حلال خور، بھنگی؛ گھٹیا، حقیر۔ نیز چوڑا۔

**چوز** وج۔ اند۔ خواہش، آرزو، تمنا۔

**چوز** وسع۔ اند۔ باز کا بچہ جس کی عمر ایک سال سے کم ہو اور وہ شکار کرنے کے قابل نہ ہو۔

**چوزہ** وسع۔ اند، ف۔ مرغی کا بچہ؛ (بول چال) ناکتخدا لڑکی۔

**چوزہ باز** وہ عورت جو نوعمر لڑکوں سے آشنائی کرے، لونڈوں سے بدفعلی کرانے والی عورت۔

**چوس** ولین۔ امث۔ وہ زمین جس میں چار مرتبہ ہل چلایا گیا ہو۔

**چُوس** وسع۔ صف۔ جذب کرنے کی کیفیت؛ کھنچاؤ۔

**چوس** وج۔ اند۔ ریتی، برادہ بنانے کا آلہ۔

**چوسار** ولین۔ صف۔ ہوشیار، چالاک۔

**چوسارگی** عقل مندی، چالاکی۔ نیز چوساری۔

**چوسر** ولین، زبرس۔ امث، ہ۔ چوپڑ کی بساط پر گوٹوں سے کھیلا جانے والا گھریلو کھیل، پچیسی۔

**چوسر باز** چوسر کا شوقین، چوسر کا کھلاڑی۔

**چوسرہ** ولین، زبرس۔ اند۔ عورتوں کا گلے میں پہننے والا چار لڑیوں کا ایک زیور، چولڑا

**چوسطحی** ولین، زبرس، جزم ط۔ صف۔ چار پرتوں یا سطحوں والا جسم۔

**چوسنا** وسع، جزم س۔ فعل متعدی۔ کسی شے کو منہ میں لے کر زبان اور تالو کے درمیان گھلانا؛ آہستہ آہستہ پینا؛ نچوڑنا، عرق نکالنا؛ نحیف و کمزور کر دینا۔

**چوسنگا** ولین، زیرس، ن غنہ۔ صف۔ اند۔ ہرن کی قسم کا چار سینگوں والا ایک جانور۔

**چوس نلی** وسع۔ امث۔ پچکاری، پمپ۔

**چوسنی** وسع۔ امث۔ بچوں کے چوسنے کا کھلونا؛ کھینچنے والا آلہ۔

**چوطرفہ** ولین، زبرط، جزم ر۔ صف۔ چاروں طرف کا یا چاروں طرف سے متعلق، چار جانب والا۔

**چوغہ** وسع، زبرغ۔ اند، ف۔ رک: چغا۔

**چوک** ولین۔ اند۔ بستی کے بیچ چوڑا میدان، ایسا مقام جہاں سے چار سمتوں میں راستے نکلتے ہوں، چوراہا؛ سامنے کے چار دانتوں کی لڑی (خواہ اُوپر کے ہوں یا نیچے کے)؛ طوائفوں کی بستی۔

محاورہ: **چوک جمانا** بازار لگانا، خرید و فروخت کے دکانیں کھولنا۔

**چوک** (۱) وسع۔ امث۔ غلطی، لغزش، بھول، سہو؛ خطا، قصور۔

محاورہ: **چوک پکڑنا** غلطی پکڑنا۔

محاورہ: **چوک کھانا** تصور سرزد ہونا، لغزش ہونا، غلطی ہو جانا۔

**چوک** (۲) وسع۔ اند۔ ایک قسم کا کھٹا ساگ؛ کھٹی چیزوں (لیموں اور انار وغیرہ) کو جوش دے کر تیار کیا ہوا گاڑھا عرق۔

**چوک** (۳) وسع۔ متعلق فعل۔ ذرا سا، مقدار میں بہت کم، تھوڑا سا۔

**چوک** وَج۔ اند۔ انجن چالو کرنے میں مدد کے لیے کاربوریٹر میں ہوا کی آمد کو روکنے کا عمل۔ انگریزی میں: Choke۔

**چوکا** ولین۔ اند۔ چار کی تعداد، چار گنا؛ سامنے کے چار دانت یا پوری بتیسی جو ٹوٹے ہوئے دانتوں کی جگہ مصنوعی طور پر بنا کر لگائی جائے؛ پتھر کی چوکور کٹی ہوئی سِل؛ چھوٹا صحن؛ چار یکساں چیزیں جو باہم پیوستہ اور برابر ہوں؛ گھر میں کوئی فرش جو عبادت یا کھانا کھانے کے لیے مخصوص کر دیا جائے۔

محاورہ: **چوکا باسن کرنا** کھانے پینے کے لیے مخصوص کی گئی جگہ کی صفائی کرنا۔

محاورہ: **چوکا برتن کرنا** چوکا اور اُس کے اِردگرد کی جگہ کو صاف کرنا اور کھانے والے برتنوں کو مانجھنا۔

محاورہ: **چوکا چڑھانا** منہ میں مصنوعی بتیسی لگانا۔

**چوکا** وسع۔ صف۔ جس نے غلطی کی ہو؛ بھولا ہوا؛ غافل۔

مقولہ: **چوکا اور گیا** جس نے غلطی کی اُس نے نقصان اُٹھایا۔ نیز چوکا سو مرا۔

**چوکر** وج، زبرک۔ امث۔ بھوسی، غلّے کے دانوں کا چورا۔

**چوکڑ** ولین، زبرک۔ اند۔ عمدہ، اچھا؛ مضبوط، توانا، طاقت ور۔

**چوکڑی** ولین، جزم ک۔ امث۔ چار کا مجموعہ، چار آدمیوں کا گروہ؛ بگھی میں جتنے والے چار گھوڑے؛ ہرن کی کلانچ، زقند، اُچھل کود۔

محاورہ: **چوکڑی بھرنا** لمبی جست لگانا جس میں چاروں پاؤں زمین سے اُٹھے رہتے ہیں؛ تیز دوڑنا؛ آلتی پالتی؛ چوکھبا

محاورہ: **چوکڑی بھلانا** پریشان کر دینا، عاجز کر دینا؛ حواس باختہ کر دینا۔

محاورہ: **چوکڑی بھولنا** سٹی گم کرنا، حواس باختہ ہو جانا؛ تیزی طراری ختم ہو

جانا۔

محاورہ: **چوکڑی مار کر بیٹھنا** چار زانو بیٹھنا؛ آلتی پالتی مارنا۔

**چوکس** ولین، زبرک۔صف۔ چوکنا، خبردار، محتاط؛ اپنے کام میں ہوشیار؛ درست؛ تول میں پورا۔

**چوکسی** ولین، جزم ک۔امث۔ حفاظت، چوکیداری۔

محاورہ: **چوکسی بھرنا** ہوشیار رہنا، پہرا دینا۔

محاورہ: **چوکسی کرنا** خبردار رہنا، ہوشیار رہنا؛ کمر بستہ رہنا، تیار رہنا، مستعد رہنا۔

**چوکسی (۱)** ولین، زبرک۔صف۔ پرکھنے والا، جانچنے والا، نگران، معائنہ کار۔

**چوکسی (۲)** ولین، زبرک۔امث۔ چار افراد کا اکٹھے کوئی کام کرنا؛ چار آدمیوں کا ایک ہی برتن میں کھانا کھانا۔

**چوکنا** ومع، جزم ک۔فعل لازم۔ غلطی کرنا، بھول جانا، لغزش کرنا؛ فریب میں آنا؛ نشانے کا خطا کرنا؛ نظر کا کسی چیز پر سے اُچٹ جانا، نظر انداز کرنا؛ باز آنا، باز رہنا۔

**چوکنا** ولین، زبرک، شدن۔صف۔ ہوشیار، باخبر، چوکس محتاط، چاروں طرف کان لگانے والا۔(لفظاً) چار کانوں والا۔

محاورہ: **چوکنا ہونا** ہوشیار ہونا، بیدار ہونا۔

**چوکندی** ولین، زبرک، جزم ن۔امث۔ بڑی عمارت کے اُوپر کا حصہ جس کی چاروں اطراف میں دریچے بنے ہوں۔

**چوکور** ولین، ومج۔صف۔ مربع، چار پہلوؤں یا چار کونوں والا۔

**چوکی** ولین۔امث۔ چھوٹا تخت، چار پایوں پر تختوں سے بنی ہوئی نیچی نشست؛ وہ جگہ جہاں آس پاس کی حفاظت کے لیے تھوڑے سے سپاہی تعینات ہوں، چھوٹا تھانہ؛ چوکیدار کے بیٹھنے کی محفوظ جگہ، ناکہ؛ پڑاؤ کی جگہ؛ گانے والوں کی ٹولی، طائفہ؛ اجابت کے لیے بنایا ہوا تخت جس کے پٹاؤ میں چھید ہو اور نیچے طشت رکھا جائے۔ گلے کا ایک چورس زیور جو جگنی سے مشابہ ہوتا ہے؛ کسی کا ایک رات ٹھہرنا یا اُس کا معاوضہ۔

محاورہ: **چوکی اُٹھ جانا** پہرہ ختم ہو جانا۔

محاورہ: **چوکی بٹھانا** نگرانی کرنا، پہرہ بٹھانا؛ جادو کرنا، مؤکل بٹھانا۔

محاورہ: **چوکی بدلنا** پرانے پہرے دار کی جگہ نئے نگران بھیجنا۔

محاورہ: **چوکی پر جانا** پاخانہ یا پیشاب کرنے کے لیے بیت الخلا جانا۔

کہاوت: **چوکی پر لوٹا نہ رکھواؤں** عورتیں حقارت ظاہر کرنے کے لیے کہتی ہیں کہ اُس سے ذرا سا کام بھی نہ کراؤں۔

محاورہ: **چوکی پہرہ رہنا** حفاظت کی خاطر نگرانوں کا تعینات رہنا، نگرانی ہونا۔

محاورہ: **چوکی جانا** کسبی یا زانیہ کا خرچی پر جانا۔

**چوکی خانہ** وہ مکان جہاں اُمرا کے درباری اپنی اپنی حاضر باشی پر موجود ہو کر بیٹھتے تھے۔

محاورہ: **چوکی دینا** نگرانی کرنا، حفاظت کرنا، پہرہ دینا۔کرسی دینا، کرسی پر بٹھانا؛ قوالوں کا کسی مزار پر جا کر قوالی کرنا۔

کہاوت: **چوکی گاؤں والوں کو لوٹ کھاتی ہے** پولیس کی چوکی عام طور پر وہاں مقرر کی جاتی ہے جہاں کے لوگ شریر یا مجرمانہ ذہنیت کے ہوں، پولیس والے اپنا خرچہ پانی عموماً اُنھی لوگوں سے پورا کرتے ہیں۔

**چوکی مار** محصول چور، وہ شخص جو محصول ادا کیے بغیر مال لے جائے۔

محاورہ: **چوکی مارنا** غیر قانونی اور ناجائز طریقے (محصول ادا کیے بغیر) سے مال درآمد کرنا۔

**چوکیدار** ولین، ی۔اند، ہ، ف۔ محافظ، پاسبان، نگران، پہرہ دینے والا، رکھوالی کرنے والا۔

کہاوت: **چوکیدار سوئے، ڈاکو مارے** اگر چوکیدار سو رہے تو چوری ضرور ہوتی ہے۔

**چوکیدارا** چوکی دار کا منصب یا کام؛ چوکیداری کا معاوضہ جو چندے سے جمع کیا جائے۔

محاورہ: **چوکیدارا کرنا** پہرہ دینا، حفاظت کرنا، پاسبانی کرنا۔

**چوکیداری** محافظت، نگہبانی۔

**چوکھا** ومج۔صف، ہ۔ اچھا، عمدہ، حسب دلخواہ، پسندیدہ، دل خوش کن؛ خالص، کھرا؛ چوکس، محنتی؛ تیز رنگ، پھیکا کی ضد۔

**چوکھٹ** ولین، زبرکھ۔امث، ہ۔ دہلیز؛ (مجازاً) آستانہ، درگاہ؛ دروازے کا چوکھٹا جس میں پٹ جڑے ہوئے ہوتے ہیں۔

**چوکھٹ بازو** دروازے کے چاروں طرف کی لکڑیاں۔

محاورہ: **چوکھٹ پر سر جھکانا** اطاعت کرنا؛ احترام بجالانا۔

محاورہ: **چوکھٹ پر سر رکھنا** اظہارِ عقیدت کرنا؛ رک: **چوکھٹ پر سر جھکانا**۔

محاورہ: **چوکھٹ نہ جھانکنا** کسی کے گھر کبھی نہ جانا۔

محاورہ: **چوکھٹ نہ چھوڑنا** غلام بن کر رہنا، اطاعت گزار بن کر رہنا، بہت زیادہ خدمت کرنا؛ کہیں اور نہ جانا، الگ نہ ہونا۔

**چوکھٹا** ولین، جزم کھ۔اند۔ چار پٹیوں یا خطوط سے بنی ہوئی چوکور شکل؛ تصویر یا آئینے کا چوبی یا دھات کا حاشیہ۔

**چوکھمبا** ولین، زبرکھ، جزم م۔اند۔ چار ستونوں پر کھڑی عمارت۔

**چوکھونٹ** ولین، ومع، ن غنہ۔متعلق فعل۔ چاروں طرف، ہر سمت؛ دُنیا، عالم۔

**چوگا** وج۔اند۔ پرندوں کا دانہ، غذا یا گوندا۔

محاورہ: **چوگا بدلنا** پرندوں کی غذا بدلنا؛ پرندوں کا چونچ سے چونچ ملا کر پیار کرنا۔

محاورہ: **چوگا دینا** پرندوں کا اپنے بچوں کو اپنی چونچ سے دانہ کھلانا۔

**چوگان** ولین۔اند،ف۔ نیچے سے مڑا ہوا ہاکی کے ڈنڈے سے ملتا جلتا، لمبا بلا یا بلم؛ گیند بلے کا کھیل جو گھوڑوں پر سوار ہو کر کھیلا جائے؛ پولو۔

**چوگان باز** چوگان کھیلنے والا۔

**چوگان گاہ** چوگان کھیلنے کا میدان۔

**چوگانی(۱)** ولین۔صف،ف۔ وہ گھوڑا جس پر بیٹھ کر چوگان کھیلتے ہیں۔

**چوگانی(۲)** ولین۔اند۔ سیدھی نَے والا حقہ۔

**چوگڈا** ولین،شدڈ۔اند۔ وہ مقام جہاں چار کھیتوں کی حدیں ملیں اور وہاں کوئی نشان لگا دیا جائے، چوحدی؛ چار پتنگوں کا پیچ؛ چار چیزوں کا ملاپ۔

**چوگڈم** ولین،شدز بر ڈ۔اند۔ چار چیزوں یا آدمیوں کا ملاپ۔

**چوگرد** ولین،زیرگ،جزم ر۔اند۔ چاروں اطراف، آس پاس۔

**چوگرفتہ** ولین،زیر،جزم ف،زبرت۔صف۔ چار مساوی تعداد رکھنے والا، چار سے مل کر بننے والا۔

**چوگڈی** ولین،زبرک،شدڈ۔امث۔ پرندوں کو پکڑنے کی لاسا لگی چھڑ۔

**چوگلا** ولین،پیش گ۔اند۔ ایسا پھول جس کی صرف چار پنکھڑیاں ہوں؛ چار پھولوں والا۔

**چوگوشہ** ولین،وج،زبرش۔صف۔ چار کونوں والا، مربع، چوکور؛ ایک قسم کا چوکور پیالہ یا تھال۔

**چوگوشی/گوشیا** ولین،وج،ی۔صف۔ چار کونوں والی ٹوپی؛ چوکور، مربع، چار کونوں والا؛ ترکی گھوڑا، وہ گھوڑا جس کے کان بیچ میں سے کٹے ہوں۔

**چوگھڑا(۱)** ولین،زبرگھ۔صف۔اند۔ ایک قسم کا بیڑا یا لکڑی کا بڑا تختہ جس کے چاروں کونوں کے نیچے چار گھڑے باندھ دیتے ہیں اور اسے دریا میں کشتی کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**چوگھڑا(۲)** ولین،زبرگھ۔صف۔اند۔ شادی بیاہ کی ایک رسم جس میں مہندی کے دن لڑکے والے چار عدد گھڑے نُقل اور میوہ جات کے بھر کر، ایک آرائشی تختے کے چاروں گوشوں میں باندھ کر دُلھن کے گھر لے جاتے ہیں۔

**چوگھڑی** ولین،زبرگھ۔امث۔ دن رات کا چوتھائی حصہ۔

**چول(۱)** ومع۔اند۔ لکڑی کے ڈنڈے کا ترشا ہوا سرا جو کسی سوراخ میں سمانے کے لیے بنایا گیا ہو جیسے پلنگ کی پٹی یا کسی چوکھٹے کی چولیں؛ دھرے کا وہ حصہ جو کسی چیز میں رہے۔

محاورہ: **چول بٹھانا** ایک لکڑی کو دوسری لکڑی کے سوراخ میں پیوست کرنا، جوڑ ملانا؛ درست کرنا، ٹھیک کرنا۔

محاورہ: **چول بیٹھ جانا** رک: چول بٹھانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **چول ڈھیلی ہونا** دماغ چل جانا، ذہنی توازن کا درست نہ رہنا؛ بغیر کسی وجہ کے غصہ آ جانا۔

محاورہ: **چول سے چول بٹھانا** معاملہ درست کرنا؛ جوڑ سے جوڑ ملانا۔

**چول(۲)** ومع۔اند۔ ریگستان، صحرا۔

**چولا** وج۔اند،ہ۔ لمبا لبادہ، انگرکھا، ڈھیلا ڈھالا کرتا؛ جسم، ڈھانچہ، خول۔

محاورہ: **چولا بدلنا** لباس تبدیل کرنا؛ (آواگون) ایک قالب سے دوسرے قالب میں چلے جانا، جُون بدلنا۔

محاورہ: **چولا چھوڑنا** روح کا جسم سے الگ ہونا، قالب چھوڑنا، انتقال کر جانا۔

**چولام** ولین۔اند۔ چوتھے درجے کا غلام، تلام یعنی غلام کے غلام کا بھی غلام (عموماً مزاحاً یا اظہار خاکساری کے لیے)، نہایت حقیر، ادنیٰ سے بھی ادنیٰ۔

**چولانڈا** ومع،ن غنہ۔اند۔ چول بٹھانے کا سوراخ۔نیز چولانڈہ۔

**چولاوا** ومع۔اند۔ ایسا بڑا کنواں جس سے بیک وقت چار رسّوں کے ذریعے پانی کھینچا جا سکے۔

**چولائی** ولین۔امث۔ ایک قسم کا ساگ جو دو رنگا (سبز اور سرخی مائل) ہوتا ہے، سرخ رنگ کے ساگ کو لال چولائی بھی کہتے ہیں۔

**چولڑا** ومع۔اند۔ گلے میں پہننے کا ایسا ہار جس کی چار عدد لڑیاں ہوں۔

**چولی(۱)** وج۔امث۔ لباس کا اُوپری حصہ جو سینے اور کمر کو ڈھکتا ہے اور جس میں دامن جُڑا ہوتا ہے۔زنانہ کمر تک کا لباس جو ساڑی یا لھنگے کے ساتھ پہنا جاتا ہے، بلاؤز؛ کسی چیز کو ڈھکنے کا کپڑا، غلاف۔

محاورہ: **چولی اُتارنا** روش چھوڑنا، وضع قطع بدلنا، طور طریقہ تبدیل کرنا؛ جُون بدلنا۔

محاورہ: **چولی دامن کا ساتھ ہونا** لازم و ملزوم ہونا، ہمیشہ کا ساتھ ہونا، دائمی و قدیمی تعلق ہونا۔

محاورہ: **چولی مسک جانا** کپڑے یا چولی کا پھٹ جانا۔

**چولی(۲)** وج۔امث۔ کتاب کے کپڑے کی سلی ہوئی پوشش جو جلد پر چڑھا دی جائے۔

**چولیں** ومع،ے۔جمع۔امث۔ چول(۱) کی جمع۔

محاورہ: **چولیں ڈھیلی کرنا** مار مار کر بے حال کر دینا؛ برباد کر دینا، کس بل نکال دینا۔

محاورہ: **چولیں ڈھیلی ہونا/ہوجانا** رک: **چولیں ڈھیلی کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **چولیں ڈھیلی پڑنا** بنیاد ہل جانا، بکھر جانا؛ خستہ حال ہونا۔

محاورہ: **چولیں کھسکنا** کمزور ہوجانا؛ نظم وضبط بگڑ جانا، ترتیب بگڑ جانا؛ نڈھال ہوجانا۔

محاورہ: **چولیں ہلانا** مار مار کر کچومر نکال دینا، کمزور کردینا؛ ترتیب بگاڑ دینا۔

محاورہ: **چولیں ہلنا** رک: **چولیں ڈھیلی پڑنا۔**

**چولھا** ومع۔اند۔ الاؤ، آتش دان، وہ جگہ یا ظرف جس میں کھانا پکانے کے لیے آگ روشن کی جائے۔

محاورہ: **چولھا اوندھا ہونا** غربت و افلاس چھانا؛ گھریلو نظام درہم برہم ہونا۔

محاورہ: **چولھا پھونکنا** گھرداری میں مصروف رہنا؛ (حقارتاً) کھانے پکانے میں وقت صرف کرنا؛ چولھے کی آگ کو پھونک مار کر تیز کرنا۔

محاورہ: **چولھا ٹھنڈا رہنا** رک: **چولھا اوندھا ہونا۔**

کہاوت: **چولھا جھونکے چادر ہاتھ** پنکھا ہاتھ میں ہے اور چولھا جھونک رہے ہیں؛ بہت نازک نخرے ہیں؛ اُس وقت بھی کہا جاتا ہے جب کوئی بہت بے وقوفی کا کام کرے کیونکہ ہاتھ میں چادر ہو اور چولھے کو پھونکیں مارنے سے آگ لگ جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **چولھا روشن کرنا** گھرداری کے کاموں کی شروعات کرنا؛ کھانا پکانے کا آغاز کرنا، چولھا جلانا۔

محاورہ: **چولھا گرم رہنا** دولت کی ریل پیل ہونا، خوشحالی ہونا۔

**چولھڑ** ولین، زبرلھ۔امث۔ پیچوان کی لپٹی ہوئی لمبی نے۔

**چولھے** ومع۔جمع۔اند۔ **چولھا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **چولھے آگ نہ گھڑے پانی** اِنتہائی مفلسی کی حالت، ایسا غریب جسے کھانے پینے کو کچھ بھی میسر نہ ہو۔

محاورہ: **چولھے پانی پڑنا** گھرداری سے فارغ ہونا، کھانا پکانے کا کام ختم کرنا، چولھا بجھانا۔

کہاوت: **چولھے چکی، سب ہی کام پکی** بہت سگھڑ عورت ہے سب کام جانتی ہے۔

کہاوت: **چولھے سے نکلا کڑاھی میں پڑا** ایک مصیبت سے چھوٹا دوسری میں مبتلا ہوا۔

کہاوت: **چولھے کی تیری، توے کی میری** اچھی چیز اپنے لیے اور بری چیز دوسرے کے لیے۔

محاورہ: **چولھے میں پڑے** تباہ ہو، اُجڑ جائے ہمیں اُس سے کوئی سروکار نہیں۔

محاورہ: **چولھے میں ڈالنا** تباہ کرنا، پریشان کرنا، مصیبت میں مبتلا کرنا۔

**چوم** ومع۔اند۔ **چومنا** (رک) سے صیغۂ امر۔

**چوماچاٹی** بوس وکنار، اختلاط۔

محاورہ: **چوم (چاٹ) کر چھوڑنا** اپنے اختیار اور قابو سے باہر کی چیز کو بوسہ دے کر اُس کے خیال سے باز آنا؛ مطلب پورا ہونے پر چھوڑ دینا؛ کچھ مدت تک بہت خاطر تواضع کرنا پھر توجہ ہٹالینا۔

کہاوت: **چومتے ہی گال کاٹا** ابتدا کرتے ہی میں نقصان پہنچایا؛ ذراسی بے تکلفی کا فائدہ اُٹھالیا۔

محاورہ: **چومتے ہی گال کاٹنا** ابتدا ہی میں نقصان پہنچانا۔

**چوم لینا** پیار کرنا، چمکارنا، بوسہ لینا۔

**چوماس/ ماسہ** ولین۔اند۔ وہ چار مہینے (اساڑھ، ساون، بھادوں، اسو) جن میں بارشیں بہت زیادہ ہوتی ہیں، برسات کے چار ماہ؛ زمین جسے فصلِ ربیع کے لیے برسات میں ہل چلا کر تیار کیا جائے۔

محاورہ: **چوماسہ لگنا** برسات کے چار مہینے بارشیں ہونا۔

**چوماہا** ولین۔صف۔اند۔ چار مہینوں کا۔

**چومحلا** ولین، لیٹا زبرم، جزم ح۔صف۔اند۔ چار منزلوں والا مکان؛ ایک کاغذ پر بنی چار تصویریں۔

**چومغزا** ولین، زبرم، جزم غ۔صف۔اند۔ (مجازاً) بڑے سر والا؛ کند ذہن، جاہل، کم عقل، بے وقوف۔

**چومک/مکھ** ولین، زبرم۔اند۔ چار بتیوں والا چراغ، ایسا چراغ جس میں بیک وقت چار بتیاں روشن کی جاسکیں۔

محاورہ: **چومکھ جلانا** منت کا چراغ جلانا، نیاز کا چراغ جلانا۔

**چومکھ/مکھا** ولین، پیش م۔اند۔ چاروں اطراف، چار منہ والا؛ ایسا تیر جس کی چار نوکیں ہوں؛ وہ پھکو باز جو اکیلا ہی چار افراد کو جواب دے۔

محاورہ: **چومکھا لڑنا** لڑائی میں کئی آدمیوں کا اکیلے مقابلہ کرنا، ہر طرف سے کیا گیا وار روکنا اور پلٹانا؛ بحث میں بہت سوں کی باتوں کا اکیلے ہی جواب دینا۔

**چومکھی** ولین، پیش م۔امث۔ **چومکھا** (رک) کی تانیث۔ ہندوؤں کی ایک دیوی کا نام؛ ایک درخت کے بیج کا نام۔

محاورہ: **چومکھی لڑنا** رک: **چومکھا لڑنا۔**

**چومنا** ومع۔فعل متعدی۔ بوسہ دینا، پیار کرنا۔

**چومنزلہ** ولین، زبرم، جزم ن، زیرز۔صف۔اند۔ چار منزل کا مکان؛ وہ مکان

جس کے نیچے سے اُوپر تک چار درجے ہوں۔

**چومیخا** ولین، ے۔ امذ۔ ایک سزا جس میں مجرم کو کسی تختے پر لٹا کر اُس کے دونوں ہاتھوں اور دونوں پیروں میں چار بڑے کیل گاڑ دیتے تھے؛ گھوڑے کو چاروں پاؤں سے باندھنے کا عمل۔

محاورہ: **چومیخا کرنا** مجرم کے ہاتھ پاؤں باندھ کر میخیں گاڑ دینا؛ گھوڑے کے چاروں پاؤں کو باندھنا۔

**چون** ومع۔ امذ۔ پسا ہوا اناج، آٹا؛ پسی ہوئی شے۔

کہاوت: **چون کا حاکم بھی برا** ادنیٰ سے ادنیٰ حاکم سے بھی ڈرنا چاہیے۔

**چون کا میاں** بے زبان فرماں بردار شوہر؛ زن مرید۔

محاورہ: **چون کر ڈالنا** آٹا کر دینا، پیس ڈالنا، ریزہ ریزہ کر دینا۔

کہاوت: **چون کی سوت (ولین) بُری** عورتیں سوتن کی برائی میں کہتی ہیں، سوکن برائی کی جڑ ہے۔

کہاوت: **چون کی سوت (ولین) بری اور ساجھے کا کام** سوکن بھی فساد کی جڑ ہے اور شراکت داری کے کام میں بھی لڑائی جھگڑا ہی ہوتا ہے۔

کہاوت: **چون کھائے بھسنڈ ہوئے اور تلا کھائے روگی** آٹا کھانے والا قوی و طاقت ور جبکہ مٹھائی کا رسیا بیمار رہتا ہے۔

محاورہ: **چون ہو جانا** پس جانا، آٹا ہو جانا؛ گل جانا۔

**چوں (۱)** ومع، ن غنہ۔ امث۔ ہلکی اور خفیف آواز؛ مثلاً: جو ہلتی ہوئی چول میں سے نکلے؛ گوز اور چڑے وغیرہ کی باریک سی آواز۔

محاورہ: **چوں تک نہ کرنا** خاموش رہنا، کوئی بات نہ کرنا؛ دم نہ مارنا، ذرا عذر نہ کرنا، انکار نہ کرنا۔

**چوں چاں** پرندوں کی آواز۔ نیز چوں چوں۔

**چوں چوں کا مربہ** مختلف انواع چیزوں کا مجموعہ۔

**چوں چرخ چوں** گاڑی کے پہیے کے دھرے ڈھیلے ہونے کی وجہ سے پیدا ہونے والی آواز۔

محاورہ: **چوں کا را مارنا** ہوا کا سائیں سائیں کرنا، ہوا کے کسی چیز سے ٹکرانے سے پیدا ہونے والی آواز۔

محاورہ: **چوں کرنا** خفیف سی آواز نکالنا؛ انکار یا اعتراض کی جرأت کرنا۔

**چوں (۲)** متعلق فعل، حرف تشبیہ، ف۔ جیسا کہ، مانند، اس قسم کا، جیسے، جب، جس دم، کیوں، کیسے، کس لیے۔

**چون و چرا** (لفظاً) کیوں اور کس لیے؛ حجت، اعتراض، اختلاف، رد و کد۔ نیز چوں چرا۔

**چون** زبرچ، شدد۔ عدد۔ پچاس اور چار، (ہندسوں میں) ۵۴۔ صف: چون وال/ ویں۔

**چونا** ومج۔ فعل لازم۔ (رقیق شے کا) ٹپکنا، رسنا۔

**چوائی** دودھ دوہنا، دودھ دوہنے کی قیمت یا اُجرت۔ (فعل متعدی) چوانا۔

**چونا** ومع۔ امذ۔ ایک سفید معدنی شے جسے تپا کر تعمیری مسالے کے طور پر یا گھروں میں سفیدی کے لیے استعمال کرتے ہیں۔ نیز بجھا کر پان میں کتھے کے ساتھ یا بغیر کتھے کے کھاتے ہیں، سفیدی۔

کہاوت: **چونا اور چمار کوٹے ہی ٹھیک رہتا ہے** چونے کو جتنا زیادہ کوٹیں اتنا ہی مضبوط ہوتا ہے اور چمار کو جوتے لگتے ہیں تو اُس کی طبیعت صاف رہتی ہے۔

محاورہ: **چونا بجھانا** چونے کو پانی میں ڈالنا جس سے اُس کی تیزی ختم ہو جاتی ہے اور وہ نرم پڑ جاتا ہے۔

**چوناپزنی** (زبرپ، جزم ز) ناچنے والی، طوائف، رقاصہ۔

محاورہ: **چونا پھرنا** قلعی ہونا، سفیدی ہونا۔

محاورہ: **چونا پھیرنا** رک: چونا پھرنا جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: **چونا پھرانا** دیواروں اور چھت کے اندرونی حصے پر سفیدی وغیرہ کروانا۔

محاورہ: **چونا چونا ہونا** کپڑے یا لکڑی کا بوسیدہ ہو کر ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔

محاورہ: **چونا کرنا** جلانا، سوختہ کرنا؛ ریزہ ریزہ کرنا، چورا کرنا۔

**چونا گچ** بہت مضبوط اور پائیدار چونا جسے کم درجے کے چونے میں ملا کر پلستر کیا جاتا ہے۔

محاورہ: **چونا لگانا** پان کے پتے پر چونے کی پتلی تہ جمانا؛ دھوکہ، فریب، چرکا دینا، مکاری اور دغا بازی سے کام لینا؛ دھوکے سے کوئی چیز ہتھیانا؛ بے وقوف بنانا۔

محاورہ: **چونا لگنا** دھوکے میں آنا، فریب میں آ جانا؛ بے وقوف بننا۔

محاورہ: **چونا ہونٹ میں لگنا** عورتوں کی ایک رسم کہ جس عورت کے ہونٹ پر چونا لگا ہو دوسری عورتیں اُس سے پانوں کی ڈھولیاں (پانوں کا مٹھا جس میں بہت زیادہ تعداد میں پان بندھے ہوتے ہیں) لیتی ہیں۔

محاورہ: **چونا مرنا** چونے کی تیزی ختم ہونا۔

**چونپ** ولین، ن غنہ۔ امث۔ میلان، شوق، لگاؤ؛ اُکساو، بڑھاوا؛ ضد، ہٹ؛ عداوت، دُشمنی؛ سونے کی کیل جو ہندو دانتوں میں لگاتے ہیں۔

محاورہ: **چونپ اُٹھنا** دل میں خواہش کا پیدا ہونا، شوق ہونا۔

محاورہ: **چونپ دلانا** اُکسانا، ہمت بڑھانا؛ کسی کام پر آمادہ کرنا، شوق پیدا کرنا۔

محاورہ: **چونپ دینا** اُکسانا، خواہش پیدا کرنا؛ ورغلانا۔

محاورہ: **چونپ ہونا** ضد ہونا، اڑ جانا؛ دشمنی ہونا، عداوت ہونا۔

**چونپنا** ولین، ن غنہ، جزم پ۔ فعل لازم۔ ہوشیار رہنا، متفکر رہنا؛ (امث) ہوشیاری، چالاکی۔

**چونتیس** ولین، ن غنہ، ی۔ عدد۔ تیس اور چار، ۳۴۔ صف: **چونتیسواں**۔

**چونٹ** ومع، ن غنہ۔ امث۔ تیار کھیتی کی کٹائی کی بجائے صرف بالیں اُوپر سے توڑ لینا۔

**چونٹا** وج، ن غنہ۔ امذ۔ رک: چیونٹا۔

**چونٹی** وج، ن غنہ۔ امث۔ رک: چیونٹی۔

**چونچ** وج، ن غنہ۔ امث۔ پرندے کا منہ، منقار، نوک، سرا۔

محاورہ: **چونچ بنانا** مرغ یا بٹیروں کی لڑائی میں چونچ کی ضرب کو کاری اور زیادہ مؤثر بنانے کے لیے پرندے کی چونچ زیادہ نکیلی کرنا۔

محاورہ: **چونچ بند رکھنا** خاموشی اختیار کرنا، زبان بند رکھنا، زیادہ بولنے سے گریز کرنا۔

محاورہ: **چونچ بند کرنا** خاموش رہنا، بدزبانی نہ کرنا؛ بحث میں کسی کو دلائل دے کر چپ کرانا۔

محاورہ: **چونچ سنبھالنا** زبان بند کرنا، بہت باتیں نہ بنانا؛ حملے کے لیے پر تولنا۔

محاورہ: **چونچ کاٹنا** رک: چونچ بنانا۔

محاورہ: **چونچ کھولنا** بات کرنا، گفتگو کرنا، بولنا۔

محاورہ: **چونچ لگانا** ٹھونگ مارنا۔

محاورہ: **چونچ مارنا** پرندے کا ٹھونگ مارنا؛ حملہ کرنا؛ بدگوئی کرنا، طعنے دینا۔

**دو دو چونچیں** وقتی مختصر لڑائی جھگڑا، تکرار۔

**چونچال** ولین، ن غنہ۔ صف۔ ہشاش بشاش، چاق و چوبند، چست، مستعد، ہٹا کٹا۔

**چونچال پن** تیزی؛ شوخی؛ پھرتیلا پن۔

**چونچالی** چستی، پھرتی، بشاشت۔

**چونچل** وج، ن غنہ، زبر چ۔ صف۔ **چونچال** (رک) کی تخفیف۔

**چونچل ہائی** نخرے باز، اِترانے والی عورت۔

**چونچلا** وج، ن غنہ۔ امذ۔ انداز، روش، طریقہ، نخرہ، ناز، اتراہٹ؛ بانکپن، ظرافت، لبھانے والی بات؛ نمود، بناوٹ، دکھلاوا۔

محاورہ: **چونچلا اُٹھا رکھنا** نخرے چھوڑ دینا، نمود و نمائش ترک کر دینا۔

محاورہ: **چونچلا کرنا** نخرے کرنا، اِترانا، شوخیاں کرنا؛ عشق و محبت کی باتیں کرنا۔

**چونچو** وج، ن غنہ، ومع۔ صف۔ جس کو دیکھ کر ہنسی آئے، بدھو، احمق بیوقوف؛ چونچ والا۔

**چوں چوں کا مربہ** ومع، پیش م، زبر ر، شد زبر ب۔ امذ۔ ایسی اشیا کا مجموعہ جن میں کوئی جوڑ یا ربط نہ ہو۔

**چونچیں** وج، ن غنہ، ے۔ جمع۔ امث۔ **چونچ** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چونچیں جمانا** ٹھونگیں مارنا، لڑنا جھگڑنا، مارنا پیٹنا۔

**چوندی** ولین، ن غنہ۔ امث۔ دھوکا، فریب؛ خیرگی۔

**چوندیس** ولین، ن غنہ، ے۔ متعلق فعل۔ چاروں طرف، محیط۔ نیز **چوندھر** گھیرے ہوئے۔

**چوندھ** ولین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ آنکھ کا روشنی برداشت نہ کر سکنا، خیرگیٔ چشم۔

صف: **چوندھا** (ولین، ن غنہ) ایسا شخص جس کی آنکھیں تیز روشنی برداشت نہ کر سکیں؛ چھوٹی آنکھوں والا۔

**چوندھیانا** آنکھوں کو خیرہ کرنا۔ رک: **چندھیانا**۔

**چوندھر** ولین، ن غنہ، زبر دھ۔ متعلق فعل۔ چاروں طرف، ہر طرف، چوطرف۔

**چوندھی** ولین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ تاریکی، سیاہی، تیرگی، نظر کی کمزوری؛ دھوکا، فریب۔

**چونڈ** ولین، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ بے وقوف، احمق، گاؤدی۔

**چونڈا** وج، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ عورتوں کے سر کے بال جنھیں وہ اکٹھا کر کے سر کے پیچھے باندھتی ہیں، سر پر بالوں کا جھنڈ، جُوڑا۔

محاورہ: **چونڈا پکنا** سر کے بال سفید ہونا، بوڑھا ہونا، عمر رسیدہ ہونا۔

محاورہ: **چونڈا دھوپ میں سفید کرنا** عمر رسیدہ ہونے کے باوجود تجربہ کار رہنا۔

مقولہ: **چونڈا دھوپ میں سفید نہیں کیا** ناتجربہ کار نہیں ہوں۔

محاورہ: **چونڈا سفید کرنا** بہت زیادہ وقت گزارنا؛ بوڑھا ہونا۔

محاورہ: **چونڈا منڈوانا** بے عزتی برداشت کرنا، بدنامی اُٹھانا۔

محاورہ: **چونڈا نوچنا** پیچھے پڑ جانا، سر ہو جانا؛ لڑنا، جھگڑنا۔

محاورہ: **چونڈے پر ڈولا اُچھالنا** دوسری عورت کے شوہر سے آشنائی کرنا؛ کسی کی سوکن بن کر اُسی کے گھر آنا۔

**چونر** ومع، زبر ن۔ امذ، ہ۔ رنگ برنگ دوپٹہ، چُنری۔

**چونری** ولین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ڈنڈی میں بندھے ہوئے جانور کی دُم کے لمبے بال جن سے مکھیاں اُڑانے کا کام لیا جاتا ہے، مورچھل۔

**چونس** ومع، زبر ن۔ امث۔ کسی دھات کی چھیلن، ذرے یا ریزے جو

ڈھالنے، صاف کرنے میں نکلیں، رواڑی، روال۔

**چونسا** ولین، ن غنہ۔ اند۔ قلمی آم کی ایک عمدہ قسم۔

**چونسٹھ** ولین، ن غنہ، زبرس۔ عدد۔ ساٹھ اور چار، (ہندسوں میں) ۶۴۔ صف: **چونسٹھواں/ ویں۔**

**چونسٹھ کھمبا** بارہ دری جس کے چاروں پہلوؤں پر چونسٹھ ستون ہوتے ہیں اور جس کی لمبائی چوڑائی بتیس مربع گز پر مشتمل ہوتی ہے۔ بہت سے ستونوں پر قائم ایوان یا وسیع تعمیر۔

**چونسٹھ گھڑی** ہروقت، دن رات؛ لگاتار، مسلسل۔

**چونک** ولین، غنہ۔ امث، اند۔ وحشت؛ جھجک؛ چمک، بھڑک۔

محاورہ: **چونک اُٹھنا** گھبرا کر جاگ اُٹھنا، ہڑ بڑا جانا؛ ہوشیار ہو جانا؛ متعجب ہونا۔ نیز **چونک پڑنا۔**

**چونکنا** ولین، ن غنہ، جزم ک۔ فعل لازم۔ ہشیار، بیدار، خبردار ہونا؛ متعجب، حیران ہونا؛ نیند یا غفلت سے یکا یک جاگ اُٹھنا، سراسیمہ ہو جانا۔

**چونکیل** ولین، ن غنہ، ے۔ ڈرپوک، جھجکنے والا؛ اعصاب زدہ، جو بات بات پر اُچھل پڑے۔

**چونگا(۱)** وم ع، ن غنہ۔ اند۔ کسی مطلب سے کسی کو لبھانے کا عمل؛ گاہک کو خوش کرنے کے لیے سودے کے ساتھ مفت دی جانے والی تھوڑی سی مقدار کی کوئی بھی شے، رونگن، گھاتا۔ نیز **جھونگا۔**

**چونگا(۲)** وم ع، ن غنہ۔ اند۔ خوشامد؛ چرب زبانی؛ فریب؛ تقاضا، فرمائش۔

محاورہ: **چونگا کرنا** خوشامد کرنا؛ فریب سے کوئی چیز ہتھیا لینا۔

**چونگا** وج، ن غنہ۔ اند۔ پونگا؛ نلکی پھکنی کی طرح کا گول ڈبا جس میں کاغذات گول کر کے حفاظت کے لیے رکھے جاتے ہیں؛ بیلن کی طرح کا گول مشینی پرزہ؛ بانس کی کھوکھلی پور۔ نیز رک: چوگا۔

**چونگا پونگا** کھوکھلا، خالی؛ ٹھوٹھ، بے علم، بے مغز۔

**چونگلا** کھوکھلا بانس۔

**چونگلی** وج، ن غنہ، جزم گ۔ امث۔ پان کی گلوری پر چڑھائی پنی یا کاغذ کا خول تاکہ وہ کھلے نہیں۔

**چونگے** وم ع، ن غنہ۔ جمع۔ اند۔ چونگا (۲) رک کی جمع۔

**چونگے باز** خوشامدی، چاپلوس؛ مکار؛ مفت خورا۔

**چونی** وم ع۔ امث، ہ۔ دال دلتے وقت نکلنے والا قدرے موٹا آٹا جس میں چھلکا ملا ہوتا ہے۔

**چونی بھوسی** معمولی غذا، روکھی سوکھی۔

محاورہ: **چونی بھوسی کھا کر گزارہ کرنا** نہایت تنگ دستی سے گزارہ کرنا۔

کہاوت: **چونی بھی کہے مجھے گھی سے کھاؤ** لیاقت سے بڑھ کر عزت و احترام کا طالب ہونا؛ ادنیٰ آدمی کا بڑوں کی برابری کرنا۔

**چوّنی** زبرچ، زبرو، شدن۔ امث۔ چار آنے کا سکہ، پاؤ روپیہ۔

**چوّنی والا** تماشے میں سب سے گھٹیا درجے میں بیٹھنے والا شخص جس کا ٹکٹ چار آنے ہوتا تھا۔

**چونے والی** وم ع۔ امث۔ ڈومنیوں کا ایک طبقہ جو بھانڈوں کی طرح بچے کی ولادت پر ناچنے گانے آتی تھیں اور بدھائی لے جاتی تھیں۔

**چونیلی** وم ع، ے (بروزن اکیلی)۔ امث۔ چونا ملی مٹی۔

**چوانا** وم ع۔ فعل متعدی۔ ٹپکانا، گرانا؛ تر کرنا۔

**چوہا(۱)** وم ع۔ اند، ہ۔ نکیلی تھوتھنی، تیز نکیلے دانت، پتلی لمبی دُم والا چھوٹا سا چار پنجوں پر دوڑنے والا عموماً بھورا اور سرمئی رنگ کا جانور جو زمین میں بل بنا کر رہتا ہے اور انسانی بستیوں میں اکثر پایا جاتا ہے۔ طاعون کے پھیلنے کا سبب بھی بنتا رہا ہے، موش، فار۔ (امث) **چوہیا** (پیش چ، جزم ہ، شدی)۔

**چوہا کنی** (زبرک، شدن) (ہ) ایک چھوٹے نکیلے پتوں کی بوٹی جس کے پھول اور بیج سیاہ ہوتے ہیں اور دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔ موش کا۔

کہاوت: **چوہا بجاوے چپنی اور ذات جتاوے اپنی** چھچھورا اور کمینہ شخص اپنی حرکتوں سے پہچانا جاتا ہے۔

کہاوت: **چوہا بل میں سماتا نہیں، دم سے باندھا چھاج** اپنی گزر بسر ہوتی نہیں اور دوسروں کا ذمہ لے لیا؛ طنزاً شادی بیاہ کی فضول رسومات پر بہت حیثیت سے زیادہ خرچ کرنے والے کو کہتے ہیں۔

کہاوت: **چوہا بلی کا شکار ہے** کمزور کو زبردست قابو کر لیتا ہے۔

**چوہادان** چوہے پکڑنے کا پنجرہ۔

**چوہا(۲)** وم ع۔ اند۔ ناک کا جما ہوا میل۔ (صف) بہت میلا، گندا۔

**چوہا چکٹ** (زبرچ، زبرک) بہت گندہ، انتہائی میلا۔

**چوہانڈا** وم ع، ن غنہ۔ اند۔ شکر سازی کا برتن جس میں شیرہ ٹپک کر جمع ہوتا رہتا ہے۔

**چوہتر** ولین، زبرہ، شدز برت۔ اند۔ ستر اور چار کا مجموعہ، ۷۴۔

**چوہٹا** ولین، زبرہ، شدٹ۔ اند۔ وہ جگہ جہاں چار دُکانیں ہوں؛ بازار کا ایسا مقام جہاں سے چاروں طرف راستے نکلتے ہوں اور ہر طرف دُکانیں ہوں۔

**چوہری** ولین، جزم ہ۔ امث۔ لکڑی کی ڈنڈی پر لگا بالوں کا گچھا جس سے مکھیاں اُڑاتے ہیں، چنوری۔

**چوہڑ** ولین، زبرہ۔ اند۔ شکار کرنے کا طریقہ جس میں جانور کو مصنوعی گھوڑے کے ذریعے دھوکا دے کر پکڑا جاتا ہے۔

چوہلا ولین، جزم ہ۔اند۔ لکڑی سے بنایا گیا کھونٹا یا میخ، ٹیکن۔

چوہنی وج، جزم ہ۔امث۔صف۔ چہیتی، سوہنی، حسین۔

نقرہ: موہنی چوہنی سوہنی منتر کے بول جو دیوی کو خوش کرنے کے لیے پڑھے جاتے ہیں۔

چوہی ولین۔امث۔ کھیت کا دُھر کنارا جہاں ہل کا پھالہ نہ پہنچ سکے۔

چوہے ومع۔اند۔ چوہا (رک) کی مغیرہ حالت یا جمع۔

چوہے دان چوہے پکڑنے کا پنجرہ۔

چوہے دتی (ومع، زبرد، شدت) کلائی کا زیور جس کی سطح پر نکیلے دندانے بنے ہوتے ہیں۔

محاورہ: چوہے کا بچہ بھی نہ ہونا بے اولاد ہونا۔

کہاوت: چوہے کا بل ڈھونڈتے پھرو گے چھپتے پھرو گے، فرار اختیار کرو گے لیکن بھاگنے کا راستہ نہیں ملے گا؛ امن کی جگہ تلاش کرتے پھرو گے۔

کہاوت: چوہے کا جنا بل ہی ڈھونڈتا ہے ہر شخص اپنی اصل پر جاتا ہے، نطفے کا اثر ضرور ہوتا ہے۔

محاورہ: چوہے کو مار کر گوبر سنگھانا تکلیف پہنچانے کے بعد تلافی کی کوشش کرنا۔

کہاوت: چوہے کے ہاتھ ہلدی لگی وہ بھی پنساری بن بیٹھا اُس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو تھوڑی سی دولت آ جانے پر اِترانے لگے، کم ظرف۔

چوہے مار چوہے پکڑنے والا ایک پرندہ، چوہے مارنے والا۔

چوہیا ومع۔امث۔ چوہا (رک) کی تانیث۔

چوہیا سے دانت بہت چھوٹے چھوٹے دانت۔

چوئلی ومع، زیرء۔امث۔ نشیبی زمین جہاں پانی کھڑا رہے۔ نیز چوئیل (بروزن غلیل)۔

چوئی زبرچ۔اند۔ مرچ کا ایک پودا جس میں بہت لمبی مرچیں لگتی ہیں۔

چویا وج۔اند۔ خوشبودار اُبٹن جسے صندل، گلاب، کافور اور مشک وغیرہ سے بناتے ہیں۔

چویا چندن (زبرد) وہ اُبٹن جس میں صندل کی مقدار زیادہ ڈالی جائے۔

چویا چندن ومع، زبرچ، ن غنہ۔صف۔اند۔ کبوتر کی ایک قسم جس کا نصف جسم صندلی ہوتا ہے اور نصف نیلگوں۔

## چ ۔ ہ

چہ(۱) لیٹا زبرچ، جزم ہ (بروزن مہ)۔اند، ف۔ چاہ (رک) کی تخفیف، کنواں، گڑھا۔

چہ بچہ (زبرب، شدزبرچ) ہودی، چھوٹا حوض؛ گڑھا؛ نیل پکانے کا گڑھا۔

چہ(۲) زبرچ۔اند، ف۔ کشتی میں سوار ہونے کے لیے بنایا ہوا تختوں کا پُل، بانس کی لکڑی کا عارضی پُل؛ پُل کا پایہ۔ مرکبات میں بطور لاحقہ بھی استعمال ہوتا ہے۔

مثال: صندوقچہ، خوانچہ، باغیچہ، کمانچہ (زبرچ)۔

چہ لیٹا زیرچ۔کلمۂ استفہام، ف۔ کیا، کیسا، جیسا۔ نیز کلمۂ استعجاب وتحسین۔

مثلاً: چہ ابرو و چہ لب، چہ فصاحت و چہ بلاغت۔

کہاوت: چہ پدی چہ پدی کا شوربہ وہ کیا اور اُس کی حیثیت کیا۔

حرفِ عطف: چہ جائے کہ کہاں تک، یہ بات کہ، یہ تو بڑی بات ہے کہ۔

چہ خوش واہ، یہ خوب کہی، واہ کیا بات ہے۔

کہاوت: (فارسی) چہ خوش چرا نہ باشد (کلمۂ طنز) کیا کہنا، بے شک، اِسی قابل ہو۔

کہاوت: (فارسی) چہ داند بوزنہ لذاتِ ادرک بندر کو ادرک کے مزے کا کیا پتا، ناقدر شناس اچھی چیز کی قدر کیا جانے۔

کہاوت: (فارسی) چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ وہ چور کتنا دلیر ہے جو ہاتھ میں چراغ لیے ہو، چوری اور سینہ زوری کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

چہ غم کوئی فکر نہیں۔

چہ کنم / چکنم تردد، فکر، مخمصہ۔ مثال: چکنم میں پڑ گئے۔

محاورہ: چہ کنم میں پڑنا سوچ میں پڑنا، پس و پیش میں پڑ جانا۔

نقرہ: چہ معنی دارد اس کا کیا مطلب، ایسا کیوں، کیا وجہ ہے، یہ بھی کوئی بات ہوئی۔

چہ میگوئی چرچا، کُھسر پُھسر، لوگوں میں چپکے چپکے کسی بات پر نکتہ چینی، عیب جوئی۔

کہاوت (فارسی): چہ نسبت خاک را با عالمِ پاک ادنیٰ کا اعلیٰ سے کیا مقابلہ، نیک کو بد سے کیا نسبت۔

چہا زبرچ۔اند، ہ۔ ایک چھوٹا سیاہی مائل آبی پرندہ جس کی ٹانگیں اور چونچ لمبی اور پتلی ہوتی ہے، کم پانی میں مچھلیوں یا کیڑے مکوڑوں کا شکار کرتا ہے۔

چہار زبرچ۔عدد، ف۔ چار، (ہندسوں میں) ۴۔

مرکب: چہار آئینہ رک: چار آئینہ۔

چہار بستی (ی، جزم س) اکبر کے عہد کا ایک عہدہ جو شاہی درجوں میں چھٹے نمبر پر تھا۔

چہار پا چارپایہ، چوپایہ، مویشی۔

چہار پر تیر کی ایک قسم جس میں چار پر لگے ہوتے تھے۔

چہار جسمیہ (حیاتیات) چار ایٹموں سے مرکب خورد حیاتی نمو پذیر وجود، چار عناصر سے مرکب۔

چہار چشم توجہ کا طالب، اُمیدوار۔

چہار چند چوگنا۔

چہار دانگ ہر سمت، ہر طرف، سارے عالم میں۔

چہار زانو آلتی پالتی مارے، چوکڑی۔

چہار زہی کبوتر کی ایک نسل جو کسی نر اور عودی مادہ کے ملاپ سے پیدا کی گئی ہو۔

چہار سو ہر سمت، چاروں طرف؛ چوک، بازار۔

چہار شنبہ (شم ب) بدھ کا دن۔

چہار گانہ چار اقسام کے، چار سے نسبت رکھنے والا۔

چہار ہزاری اکبر بادشاہ کے عہد کا ایک شاہی عہدہ۔

صف: چہارم چوتھا؛ چوتھائی۔

چہاڑ زبر ج۔ اند، ہ۔ دریا کا کنارہ؛ پتھر کا ٹکڑا یا ڈھیلے کا ٹکڑا۔

چھت لیٹا پیش چ، لیٹا پیش ہ۔ اند۔ بہت چھوٹا موچنا جو گھڑی سازی وغیرہ میں استعمال ہوتا ہے؛ چمٹی۔

چہتا پن لیٹا پیش چ، زبر پ۔ اسث۔ محبت، چاہت؛ خواہش، طلب؛ قصد، ارادہ۔

چہ چہ لیٹا زبر چ، لیٹا زبر چ۔ نقلِ صوت۔ اند۔ اظہارِ افسوس کے لیے منہ سے نکالی جانے والی آواز۔

چہچہا لیٹا زبر چ، زبر چ۔ اند۔ پرندوں کا بولنا گانا، خوش آوازی، پرندوں کی خوش الحانی، چہکار۔

فعل لازم: چہچہانا مگن ہو کر بولنا گانا۔

چہچہاہٹ خوش آوازی، پرندوں کی نغمہ سرائی، چہچہانے کا عمل۔

چہچہانا لیٹا پیش چ، جزم ہ، زبر ج۔ صف۔ رک: چوچہاتا۔

چہرہ لیٹا زیر چ، جزم ہ، زبر ر (بروزن سہرا)۔ اند، ف۔ سامنے کا رُخ، منہ، مکھڑا، ماتھے سے ٹھوڑی تک کا حصہ؛ حلیہ جو ضبطِ تحریر میں آئے؛ (مرثیے کے لیے مخصوص) تمہید، ابتدا؛ عمارت کا بیرونی رُخ؛ گھڑی کی وہ سطح جس پر وقت بتانے کے نشان بنے ہوتے ہیں اور سوئیاں گھومتی ہیں۔ نیز چہرا۔

محاورہ: چہرہ اُتارنا چہرے کے نقوش کا خاکہ بنانا۔

محاورہ: چہرہ اُترنا لاغر ہو جانا، کمزور ہونا، نڈھال ہونا، بے رونق ہونا؛ خوف سے چہرے کی ہوائیاں اُڑنا۔

محاورہ: چہرہ بحال ہونا منہ پر رونق آنا، چہرے پر رونق اور صحت مندی کے اثرات نمایاں ہونا؛ شکل سے خوشی ظاہر ہونا۔

محاورہ: چہرہ بگاڑنا شکل بدنما بنا دینا، صورت خراب کرنا؛ کسی شے یا بات کی ناپسندیدگی کے اثرات شکل پر نمایاں کرنا۔

محاورہ: چہرہ بگڑنا شکل مسخ ہو جانا۔

محاورہ: چہرہ بنانا منہ بنانا، منہ چڑانا۔

چہرہ بند ایسا ملازم جس کا نام اور حلیہ دفتر میں درج ہو۔

محاورہ: چہرہ بھبھوکا ہونا غصے سے منہ سرخ ہو جانا۔

چہرہ پرداز تصاویر بنانے والا، مصور، نقاش۔

محاورہ: چہرہ پر مہتاب چھوٹنا رنگ زرد پڑ جانا، چہرہ بے رونق ہونا؛ گھبرا جانا۔

چہرہ پوش (لیٹا زیر چ، جزم ہ، زبر ر، وج) نقاب، ڈھاٹا۔

محاورہ: چہرہ پھیکا پڑنا منہ کا بے رونق ہونا؛ اُداسی چھا جانا، رنگ فق ہو جانا۔

محاورہ: چہرہ تراشنا تصویر بنانا، نقاشی کرنا؛ پتھر تراش کر شبیہ بنانا۔

محاورہ: چہرہ تمتما اُٹھنا غصے یا خوشی سے چہرے کا رنگ سرخ ہونا۔

محاورہ: چہرہ چمکنا منہ پر رونق ہونا، چہرے سے خوشی کا اظہار ہونا؛ شکل سے وقار اور رعب نمایاں ہونا۔

چہرہ خوانی (و معدولہ) قیافہ شناسی۔

چہرہ شاہی/ دار وہ سکہ جس پر بادشاہ یا ملکہ کی تشبیہ ہو؛ (مجازاً) خوبصورت، حسین۔

محاورہ: چہرہ روشن ہونا شکل سے خوشی کے آثار نمودار ہونا؛ صحت مند ہونا۔

محاورہ: چہرہ زرد پڑنا بیماری یا کمزوری کی وجہ سے چہرہ پیلا پڑنا، خوف، گھبراہٹ یا تکلیف کی وجہ سے چہرے کا رنگ فق ہو جانا۔

محاورہ: چہرہ سرخ ہونا خوش ہونا؛ حیا کی وجہ سے چہرے پر سرخی دوڑنا؛ غصے کی وجہ سے چہرے کا رنگ لال ہونا۔

محاورہ: چہرہ سفید ہونا صورت کا بے رونق ہونا؛ کمزوری یا خوف کی وجہ سے چہرے کی شادابی جاتی رہنا۔

محاورہ: چہرہ صاد ہونا سرکاری قواعد کے مطابق ملازمین کے دفتر میں نام لکھا جانا۔

محاورہ: **چہرہ فق ہونا** گھبرا جانا، خوف کی وجہ سے چہرے کا رنگ پیلا پڑنا، چہرہ بے رونق ہو جانا۔

محاورہ: **چہرہ کاٹنا** ملازمت سے نکال دینا، نوکری سے برخاست کرنا۔

محاورہ: **چہرہ کٹنا** سرکاری ملازمت سے برطرف ہو جانا، نوکری جاتی رہنا، فہرست سے نام خارج ہونا۔

**چہرہ کشا** نقاب اُٹھانے والا، چہرہ کھولنے والا؛ تصاویر بنانے والا۔

محاورہ: **چہرہ کشا ہونا** نقاب اُٹھنا، ظاہر ہونا، نمودار ہونا، نمایاں ہونا۔

**چہرہ کشائی** چہرے سے نقاب اُٹھانے کی رسم۔

محاورہ: **چہرہ لکھا جانا** سرکاری ملازم بھرتی ہونا، نوکری ملنا۔

محاورہ: **چہرہ لکھنا** سرکاری ملازم بھرتی کرنا، نوکری دینا۔

**چہرہ مہرہ** (لیٹا پیش م، جزم ہ، زبر) خدوخال، شکل وصورت، حلیہ۔

**چہرہ نویسی** حلیہ درج کرنا۔

محاورہ: **چہرہ ہونا** ملازمین کی فہرست میں نام درج ہونا، ملازمت ملنا، بھرتی ہونا۔

**چہرے** لیٹا زیر چ، جزم ہ۔ جمع۔ اند۔ چہرہ (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **چہرے پر ایک رنگ آنا ایک جانا** گھبراہٹ طاری ہونا، فکر اور تردد میں مبتلا ہونا؛ حالت غیر ہونا۔

محاورہ: **چہرے پر پھٹکار برسنا** شکل کا بے رونق ہونا، صورت سے نحوست ٹپکنا۔

محاورہ: **چہرے پر لعنت برسنا** رک: چہرے پر ہوائیاں اُڑنا۔

محاورہ: **چہرے پر ہوائیاں اُڑنا** گھبراہٹ طاری ہونا، پریشانی سے رنگ فق ہونا۔

محاورہ: **چہرے پر مردنی چھانا** صورت بے رونق ہونا، شکل سے کمزوری کے آثار ظاہر ہونا۔

محاورہ: **چہرے سے نقاب اُٹھانا** شکل بے پردہ کرنا، منہ ننگا کرنا، رُخ نمایاں کرنا۔

محاورہ: **چہرے کا رنگ اُڑنا** گھبراہٹ طاری ہونا، پریشانی کی وجہ سے چہرہ پیلا پڑنا، شرمندہ اور خوف زدہ ہونا۔

محاورہ: **چہرے کی چوٹ کھانا** تلوار کا وار سینے پر کھانا؛ سامنے کا وار سہنا؛ بہادری سے لڑنا۔

**چہک** لیٹا زبر چ، لیٹا زبرہ۔ امث، ف۔ صبح کے وقت پرندوں کی خوش کن آواز، نغمہ سرائی۔

**چہکا (۱)** لیٹا زبر چ، جزم ہ۔ اند۔ صحن یا چھت پر لگایا جانے والا اینٹوں یا پتھروں کا فرش۔

**چہکا (۲)** لیٹا زبر چ، جزم ہ۔ اند، ہ۔ جلن، دوائی لگانے سے بدن پر پیدا ہونے والی سوزش؛ سوزش پیدا کرنے والا؛ کھولتے پانی سے جسم جھلس جانے پر پڑنے والا داغ؛ چرکا؛ لو کا جھلسا ہوا۔

محاورہ: **چہکا دینا** سوختہ کرنا، جلانا، سوزش پیدا کرنا۔

محاورہ: **چہکا لگانا** جھلسا دینا، آگ سے جلا دینا۔

**چہکار** لیٹا زبر چ، جزم ہ۔ امث۔ صبح کے وقت پرندوں کی خوش کن آواز، نغمہ سرائی۔

**چہکنا** زبر چ، زبرہ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ آگ لگانا، جلانا، سوختہ کرنا، داغنا؛ آگ سے جل جانا، جھلس جانا۔

**چہکنا** لیٹا زبر چ، لیٹا زبرہ، جزم ک۔ فعل لازم۔ پرندوں کا گانا، چہچہانا، پرندوں کی نغمہ سرائی؛ مگن ہو کر ہنسنا بولنا۔

**چہکو پہکو** لیٹا زبر چ، جزم ہ، ومع، لیٹا زبر پ۔ فعل متعدی۔ زار و قطار، پھوٹ پھوٹ کر رونا۔

**چہل (۱)** لیٹا زبر چ، لیٹا زبرہ۔ امث۔ وہ دلدلی زمین جس پر ہل چلائے بغیر کاشت کی جائے۔ نیز چہلا۔

**چہل (۲)** لیٹا زبر چ، لیٹا زبرہ۔ امث۔ رونق، پُرمسرت اجتماع، گہما گہمی، خوشی کی دھوم دھام۔

**چہل پہل** (لیٹا زبر پ، لیٹا زبرہ) آبادی، رونق، گہما گہمی، لوگوں کی آمد و رفت۔

**چہل** لیٹا زیر چ، لیٹا زیرہ۔ عدد، ف۔ چالیس، (ہندسوں میں) ۴۰۔

**چہل ابدال** (ف) فقیروں کا ایک گروہ جو انگاروں پر اس قدر لوٹتا ہے کہ وہ بجھ جاتے ہیں۔

**چہل تہہ** ایک طرح کی زرہ جس کی چالیس تہیں ہوتی ہیں۔

**چہل چراغ** ایک طرح کا فانوس جس میں چالیس چراغ رکھنے کی گنجائش ہوتی ہے اور انھیں جلا کر زمین پر رکھا جاتا ہے۔

**چہل حدیث** رسول اللہ ﷺ کی چالیس احادیثِ مبارکہ جن کا یاد رکھنا برکت کا باعث ہے۔

**چہل قدمی** ٹہلنا، ہوا خوری۔

**چہل کاف** ایسی دعائیں جو حرف "ک" سے شروع ہوتی ہیں۔

**چہل گانہ** (ن) جو چالیس کی تعداد میں ہو، چالیس سے منسوب۔

**چہل** لیٹا پیش چ، لیٹا پیش ہ۔ امث۔ چھیڑ چھاڑ، ہنسی مذاق، دل لگی۔ جمع: **چہلیں** (جزم ہ)۔

**چہل باز** زندہ دل انسان، خوش مزاج شخص؛ مسخرہ۔

**چہل بازی** ہنسی مذاق، چھیڑ چھار، دل لگی، خوش طبعی۔

**چہلا** لیٹا زبر چ، جزم ہ۔ امذ۔ لکڑی کی پھانس، بڑی میخ۔

محاورہ: **چہلا کرنا** چیر کر یا پھاڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

محاورہ: **چہلا ہونا** ریزہ ریزہ ہونا، ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔

**چہلا** لیٹا پیش نیز زیر چ، جزم ہ۔ امذ، ہ۔ کیچڑ، دلدل، دلدلی زمین؛ نا قابلِ کاشت رقبہ۔

محاورہ: **چہلا نکلنا** پسینہ پسینہ ہو جانا؛ تھک کر چور ہو جانا۔

**چہلتہ** لیٹا زیر چ، جزم ہ، جزم ل، زبر ت۔ امذ۔ دبیز، تہہ دار زرہ۔

**چہلم** لیٹا زیر چ، جزم ہ، پیش ل۔ امذ، ف۔ چالیسواں، چالیسویں؛ کسی کی وفات کے چالیسویں دن کے لگ بھگ ہونے والی فاتحہ۔

**چہلنا** لیٹا زبر چ، لیٹا زبر ہ، جزم ل۔ فعل لازم۔ تھکن سے چور ہونا۔

**چہلنا** لیٹا پیش چ، زبر ہ، جزم ل۔ فعل لازم۔ ہنسی مذاق کرنا، چھیڑ چھاڑ کرنا، دل لگی کرنا۔

**چہلواری** لیٹا زیر چ، لیٹا زیر ہ، جزم ل۔ (پارچہ بافی) لٹھے کا چالیس گز کا تھان۔

**چہلی** لیٹا زبر چ، جزم ہ۔ امذ، ف۔ کنویں کی چرخی جس پر رسی لپٹتی ہے۔

**چہلیا** پیش چ، جزم ہ، زیر ل۔ فعل لازم۔ ہنسی مذاق کرنے والا، ظریف، مسخرا؛ خوش طبع۔

**چہلے کی بھینس** ی لین، ن غنہ۔ صف۔ بہت موٹا شخص جو آسانی سے حرکت بھی نہ کر سکے، فربہ اندام، لحیم شحیم۔

**چہنوڑ** زبر چ، و ج۔ امذ۔ عورتوں کی ایک بیماری جس کے سبب حمل بار بار گر جاتا ہے۔

**چہورا** زبر چ، و ج۔ امذ۔ چاول کی ایک عمدہ باریک قسم۔ نیز **چہوڑا**۔

**چہورنا** زبر چ، و ج، جزم ر۔ فعل متعدی۔ پودے کا ایک جگہ سے اُکھاڑ کر دوسری جگہ لگانا۔

**چہیتا** زبر چ، ی۔ صف۔ جس سے بہت محبت کی جائے، لاڈلا، منظورِ نظر، پیارا۔ (مث) **چہیتی**۔

**چہیل** زبر چ، ے۔ امث، ہ۔ وہ زمین جس پر درختوں کے گھنے سائے کی بنا پر کاشت نہ ہو سکے؛ گیلا، نمدار۔

## چ۔ ی۔ ے

**چی** ۔ لاحقۂ تصغیر و فاعلی، ف۔ اُردو اور فارسی میں اسم کے ساتھ مل کر فاعل بناتا ہے، مثلاً: باورچی، مشعلچی؛ تص: دیگچی۔

**چے** ۔ امذ۔ ہاتھی کو پلٹانے کے لیے مہاوتوں کا اشارہ۔ نیز **چے دت**۔

**چیاں** زیر چ۔ امذ۔ اِملی کا بیج جسے بھون کر کھاتے ہیں۔

**چیاں ریز** دُبلا، چھوٹا، ادنیٰ، حقیر۔

**چیپ** ی۔ امث۔ ایک بار پھاوڑا چلانے سے کھُد کر نکلنے والی مٹی کی مقدار؛ جوتے کے فرے کا پچھلا ٹکڑا جو آخر میں ٹھونکا جاتا ہے۔

**چیپ** ے۔ امذ۔ چپکنے والا مادہ، لیس دار شے۔

**چیپڑ** ی، زبر پ۔ امذ، ہ۔ آنکھوں سے نکلنے والا پیلا میل۔ نیز **چیپڑی**۔

محاورہ: **چیپڑ بہنا** آنکھوں سے مواد نکلنا۔

**چیپنا** ے، جزم پ۔ فعل متعدی۔ چپکانا، جوڑنا؛ سر منڈھنا، سر تھوپنا؛ کسی کام سے لگا دینا، نوکر رکھنا۔

**چیپی** ے۔ امث۔ کاغذ کی کترن جو کسی چیز پر چپکائی جائے؛ پھٹی ہوئی پتنگ پر لگایا جانے والا کاغذ کا پیوند۔

محاورہ: **چیپی لگانا** پیوند لگانا، کسی نام کی پرچی لگانا، بے ربط گفتگو کرنا، پھاگ کھیلنا۔

**چیت** (۱) ے۔ امذ، ہ۔ ہندی سال کے پھاگن اور بیساکھ کے مہینوں کے درمیان کا مہینہ جو مارچ اپریل کے مطابق ہوتا ہے۔

محاورہ: **چیت کھیلنا** چیت یا بہار کے گیتوں اور کھیلوں میں شامل ہونا۔

**چیترا** چیت کے مہینے سے منسوب یا مخصوص مثلاً: **چیترا دھار** چیت میں بویا جانے والا چاول۔

**چیت** (۲) ے۔ امذ، ہ۔ خیال، دھیان، سوچ؛ سمجھ، ادراک، ہوش؛ چوکسی؛ ہوشیار، خبردار، چوکس۔

محاورہ: **چیت جاگنا** ہوش میں آنا، ہوشیار ہونا، ہوش و حواس سنبھالنا، دل میں سوچنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **چیت کرنا** یاد رکھنا، دھیان رکھنا، کسی بات کا خیال رکھنا۔

**چیتا** (۱) ی۔ امذ۔ دھاری دار کھال کا درندہ جو سب سے تیز رفتار چوپایہ ہے اور شکل و صورت میں بلی سے مشابہ ہے۔

**چیتا** (۲) ی۔ امذ۔ ایک جنگلی درخت چترک یا چترا کشی جس کی جڑ جو بطور دوا مستعمل ہے۔

**چیتا** (۱) ے۔ امذ، ہ۔ خواہش، تمنا؛ فکر، تردد؛ حافظہ، ذہن۔

**چیتا(۲)** ے۔اند۔ راہبر، راہنما، گیان دینے ولا؛ صلاح کار، مشیر۔
**چیتاونی** ی، وج۔است۔ رک: چتاونی۔
**چیتل** ی، زبرت۔اند،ہ۔ ہرن کی ایک قسم، رنگ بھورا اور زرد، جسم پر چھوٹے چھوٹے سفید نشان۔
**چیتنا** ی، جزم ت۔فعل لازم۔ سمجھنا، سوچنا؛ ہوشیار ہونا، چوکنا ہونا، جاگنا، بیدار ہونا۔
**چیتنا** ے، جزم ت۔فعل لازم۔ منقش کرنا، تصویر کھینچنا؛ آرزو کرنا، چاہنا۔
**چیتیا** ے لین، زیرت۔اند۔ لمبا بینگن، مارو(گول) بینگن کے برخلاف۔
**چیتے کی کمر** است۔ پتلی کمر؛ معشوق کی کمر۔
**چیتھڑا** ی، جزم تھ۔اند۔ پھٹا پُرانا کپڑا، دھجی۔
**چیتھڑے** ی، جزم تھ۔جمع۔مذ۔ **چیتھڑا**(رک) کی جمع۔
محاورہ: **چیتھڑے اُڑانا** بھرم، اعتبار یا وجود مٹا دینا، سخت تباہ کن تنقید یا تنقیص کرنا، دھجیاں بکھیر دینا، پارہ پارہ کر دینا۔
محاورہ: **چیتھڑے بکھیرنا** دھجیاں اُڑانا، پرزے پرزے کرنا، قلع قمع کرنا۔
محاورہ: **چیتھڑے چھڑانا** پیچھا چھڑانا، چھٹکارا حاصل کرنا۔
محاورہ: **چیتھڑے لگانا** پیوند پر پیوند لگانا، پھٹے پرانے کپڑے پہننا۔
محاورہ: **چیتھڑے چیتھڑے کر دینا** پرزے پرزے کر دینا، دھجیاں بکھیر دینا۔
محاورہ: **چیتھڑے لگائے پھرنا** بُرے حالوں پھرنا، خراب حلیے سے باہر نکلنا، پھٹے پرانے کپڑے پہن کر لوگوں میں جانا۔
**چیتھنا** ی، جزم تھ۔فعل متعدی۔ چیرنا، پھاڑنا، بھنبھوڑنا؛ کچلنا؛ کاٹنا۔
**چیتنیہ** ے لین، زبرت، جزم ن، زبری۔اند۔ شعور رکھنے والا وجود، نفس، جان، آتما۔
**چیٹ** ی۔ رک: چینٹ۔
**چیٹک** ے، زبرٹ۔است۔ شوق، دُھن، لگن۔
محاورہ: **چیٹک لانا** اُکسانا، کسی کام کے لیے اُبھارنا، شوق پیدا کرنا، پھسلانا۔
**چیچا** ی۔اند،ہ۔ زنانہ عضوِ مخصوص کے دونوں پاکھوں کے بیچ کا انتہائی حساس اُبھار، بٹنا۔
**چیچڑی** ی، جزم چ۔است۔ جانوروں خصوصاً کتوں، گائے اور بھینسوں کا خون چوسنے والا حشرہ؛ چچڑی۔نیز **چچڑی**۔
**چیچک** ے، زبرچ۔است،ف۔ ایک بیماری جس میں جسم پر دانے نکل آتے ہیں اور بہت تکلیف ہوتی ہے، جدری، ماتا، سیتلا۔

**چیچک رُو** جس کے منہ پر چیچک کے داغ ہوں۔
**چیچک زدہ** جسے چیچک کی بیماری لاحق ہو جائے۔
**چیچک متصلہ** (پیش م، شد زبرت، زیرص، زبرل) بھری ہوئی چیچک جس کے دانے پاس پاس اور گھنے ہوتے ہیں۔
**چیچک منفصلہ** (پیش م، جزم ن، زبرف، زیرل، زبرل) جس کے دانے چھدرے ہوں۔
**چیخ** ی۔است۔ اُونچی اور زور کی آواز جو رنج و غم، درد و کرب میں یا جوش میں بے ساختہ منہ سے نکلے، چلاہٹ۔ نالہ، فغاں۔
محاورہ: **چیخ اُٹھنا** چلا اُٹھنا؛ یکا یک زور کی آواز نکالنا۔
**چیخ پکار** (جزم خ، پیش پ) شور و غوغا، ہنگامہ۔نیز **چیخم چاخ / چیخم دھاڑ**۔عام: **چیخ و پکار**۔
**چیخنا** بلند آواز سے پکارنا، شور کرنا، چلانا۔
**چیدہ** ی، زبرد۔صف،ف۔ منتخب، خاص، چُنا ہوا؛ عمدہ، پسندیدہ۔
**چیدہ چیدہ** اچھے اچھے، عمدہ، منتخب؛ کہیں کہیں۔
**چیر(۱)** ی۔است۔ کپڑے کی دھجی، لیر؛ دوپٹہ۔
**چیر(۲)** ی۔است۔ درز، دراڑ، شگاف، سر کے بالوں کی مانگ؛ **چیرنا**(رک) کا حاصل مصدر۔
محاورہ: **چیر آنا** (پتنگ کی ڈور سے) اُنگلی پر زخم آنا، شگاف پڑنا۔نیز **چیرا آنا**۔
**چیر پھاڑ** نشتر زنی، جراحی۔
محاورہ: **چیر جانا** زخم آ جانا، شگاف پڑنا، شق ہونا۔
**چیر گھر** (ی، زبرگھ) بعد از مرگ عملِ جراحی (پوسٹ مارٹم) کی جگہ۔
**چیرا(۱)** ی۔اند۔ شگاف جو نشتر سے ڈالا جائے؛ چوسر کی بساط پر وہ خانہ جس پر کانٹا بنا ہو۔
محاورہ: **چیرا دینا** نشتر سے زخم میں شگاف ڈالنا۔
**چیرا(۲)** ی۔اند۔ بکارت، دوشیزگی، کنوارپن۔
محاورہ: **چیرہ اُتارنا** ازالۂ بکارت کرنا، بے آبرو کرنا، عزت لوٹ لینا، بکارت توڑنا۔
**چیرا بند** دوشیزہ، کنواری، باکرہ۔
محاورہ: **چیرہ توڑنا** رک: **چیرہ اُتارنا**۔
**چیرا(۳)** ی۔اند۔ پگڑی کی دونوں طرف کی لپیٹوں کے درمیان نکیلی محرابی شکل جو ماتھے پر رہتی ہے۔ پگڑی کی مانگ۔نیز رنگین پگڑی؛ پٹکا جو کمر میں باندھا جاتا ہے۔
**چیرا** ے۔اند۔ ملازم، خادم؛ شاگرد، مرید۔نیز **چیلا**۔(مث) چیری، چیلی۔

**چیرگی** ی، زبر ز۔امث۔ غلبہ، طاقت؛ زبردستی۔

**چیرنا** ی، جزم ر۔فعل متعدی۔ تیز دھار سے کاٹنا، شق کرنا، ٹکڑے کرنا؛ پھاڑنا، شگاف ڈالنا، کسی سطح یا پانی کے بیچ میں سے راستہ بنانا۔

**چیرنی** ی، جزم ر۔امث۔ نوکدار سرا یا سلاخ جو مختلف طرح کی کاریگری میں استعمال ہوتی ہے؛ معماروں کا لوہے کا دھاردار اوزار جس سے نشان ڈالتے ہیں۔

**چیرہ** ی، زبر ر۔صف، ف۔ دلیر، بہادر؛ غالب؛ سرکش، گستاخ، منہ زور۔

**چیرہ جنگ** غالب، حاوی، فتح مند۔

**چیرہ دست** زورآور، زبردست، دلیر؛ ماہر، چابک دست۔

**چیرہ دستی** غلبہ، غصب، جارحیت، ظلم، زبردستی۔

**چیری** ی۔امث، ہ۔ باندی، خادمہ، کنیز، ملازمہ؛ دھجی، کترن۔

کہاوت: **چیری کے پاؤں دھووے اپنے دھوتی لجاوے** دوسروں کی مدد کرتا ہے اپنے رشتہ داروں کی فکر نہیں۔

محاورہ: **چیری لگانا** بھیڑ بکریوں کے تھنوں پر گوبر لگا کر کپڑے سے لپیٹ دینا تاکہ میمنے وغیرہ دودھ نہ پی سکیں۔

**چیرے** ی۔امذ۔ چیرا (رک) کی مغیرہ حالت یا جمع۔

**چیرے بند** دوشیزہ، باکرہ، کنواری؛ حکیم، طبیب، معالج۔

**چیرے والا** پگڑی والا؛ طبیب یا حکیم جسے چیرا پہن کر دربار میں جانے کی اجازت ہوتی تھی۔

**چیڑ** ی۔امذ، ہ۔ ایک اونچا پہاڑی درخت جس کی لکڑی عمارت اور جہاز سازی میں کام آتی ہے۔ دیار، دیودار، صنوبرِ ہندی۔

**چیز** ی۔امث، ف۔ شے، جنس، مال، معاملہ، بات؛ بول، گیت، گانا، مٹھائی، شیرینی؛ کسی کی خوب صورتی، چالاکی یا ذہانت وغیرہ کو ظاہر کرنے کے لیے۔

محاورہ: **چیز اُڑنا** دولت چوری ہو جانا، اسباب لٹ جانا۔

**چیز بست** سامان؛ اسباب، زیورات؛ اثاثہ۔

**چیز دیگر** مختلف، اور بات۔

کہاوت: **چیز نہ راکھے اپنی اور چوروں گالی دے** اپنے سامان، مال کی خود حفاظت نہیں کرتا اور چوروں کو برا بھلا کہتا ہے؛ اپنے مال کی خود حفاظت کرنی چاہیے۔

**چیزی** ی۔امث۔ مٹھائی، شیرینی۔

**چیس** ی۔امث، ہ۔ دبی دبی ٹیس، تکلیف، مندمل ہوتے ہوئے زخم میں درد۔

محاورہ: **چیس مارنا** درد ہونا، ٹیس اُٹھنا۔

**چیستاں** ی، جزم س، ن غنہ۔امث، ف۔ پہیلی، معمّیٰ، بجھارت؛ گھما پھرا کر بات کہنے کا انداز جو سمجھ میں نہ آسکے۔

**چیستاں گوئی** اشعار میں پہیلی کہنا۔

**چیشتا** ے، جزم ش۔امث۔ زحمت، محنت، کوشش، جستجو؛ تیزی، طراری۔

**چیف** ی۔امذ۔ اعلیٰ، افضل، برتر؛ سردار، سربراہ، کسی محکمے کا اعلیٰ عہدہ دار۔ انگریزی میں: Chief۔

**چیف جسٹس** عدالتِ عالیہ کا سب سے بڑا جج، صدر الصدور۔ انگریزی میں: Chief Justice۔ نیز **چیف جج**۔

**چیف کورٹ** عدالتِ عالیہ، بڑی عدالت۔ انگریزی میں: Chief Court۔

**چیک** ی۔امث۔ چکنی مٹی، کیچڑ؛ گاڑھا دودھ۔

**چیک** (۱) ے۔امذ۔ بنک سے روپیہ نکلوانے کا تحریری حکم نامہ۔ انگریزی میں: Cheque۔

**چیک بک** (پیش ب) بینک کے جاری کردہ سادہ چیکوں کا کتابچہ جسے ضرورت کے مطابق بھر کر بنک سے پیسے نکلواتے ہیں۔

محاورہ: **چیک بھنانا** چیک پر لکھی ہوئی رقم بینک سے وصول کرنا۔

محاورہ: **چیک کاٹنا** چیک پر مطلوبہ رقم لکھ کر اور دستخط کر کے دینا۔

**چیک** (۲) ے۔امذ۔ جانچ پڑتال، چھان بین۔ انگریزی میں: Check۔

**چیک** (۳) ے۔امذ۔ چارخانہ کپڑا، ایسا کپڑا جس پر چھوٹے چھوٹے خانوں والا ڈیزائن بنا ہو۔ انگریزی میں: Check۔

**چیکا** ے لین۔امذ۔ جلد پر جلنے کا نشان؛ بدنما داغ، خراش۔

**چیکٹ** ی، زبر ک۔صف۔ چکٹا، چکنا، میلا کچیلا۔ (امذ) تیل کی گاد، چراغ کی گاد۔

**چیکٹ اُتروائی** شادی سے فراغت کے بعد دلھن کی ماں کے لیے بھائی یا عزیزوں کی طرف سے نیا جوڑا پہنانے کی رسم۔

**چیکو** ی، ومع۔امذ۔ آلو کی شکل کا ایک گول نرم اور شیریں پھل جس کا گودا مٹیالے رنگ کا اور بیج سیاہ ہوتا ہے۔

**چیل** (۱) ے لین۔امث۔ وہ زمین جس پر دو دفعہ ہل چلایا گیا ہو۔

**چیل** (۲) ے لین۔امذ۔ کپڑا، کپڑے، لباس۔

**چیل** ی۔امث، ہ۔ انسانی بستیوں پر منڈلانے والا کوے سے بڑا اور کم سیاہ مُردار خور پرندہ، باز سے مشابہ۔ نیز رک: چیڑ۔

کہاوت: **چیل انڈا چھوڑتی ہے** شدید گرمی کے اظہار کے موقع پر کہا جاتا ہے، اس قدر زیادہ حدت ہے کہ چیل اپنے گھونسلے سے انڈوں سے اُٹھ گئی ہے۔

**چیل جھپٹا** چیل کی طرح سے کسی چیز کو پنجہ مار کر اُچکنا۔

محاورہ: **چیل جھپٹا کرنا** جھپٹا جھپٹی کرنا، اچانک کوئی چیز چھین لینا۔

**چیل چلو** (زیرچ، وج) چیل کو چھیچھڑے وغیرہ ڈالنے کے لیے بلانے کی آواز، چیل کے بلانے کی آواز۔

**چیل چلھاڑ** (زیرچ) شوروغل۔

**چیل کا پٹھا** چیل کا بچہ؛ بے وقوف، احمق، گاؤدی۔

**چیل کا مُوت** (ی، ومع) انوکھی، نایاب شے، جس چیز کا حصول ممکن نہ ہو۔

محاورہ: **چیل کوؤں کو بوٹیاں کھلانا** سخت سزا دینا، اذیت دے دے کر مارنا، ٹکڑے ٹکڑے کر کے ہلاک کرنا۔

محاورہ: **چیل کی طرح منڈلانا** کسی چیز کی خواہش میں بے تاب پھرنا، کسی شے کی نہایت خواہش کرنا۔

کہاوت: **چیل کے گھونسلے میں ماس کہاں** فضول خرچ کے پاس دولت جمع نہیں رہ سکتی؛ مسرف ہمیشہ تنگ دست ہوتا ہے۔

**چیل گاڑی** ہوائی جہاز۔

**چیلا** ی۔امث، ہ۔ پھینٹے ہوئے انڈے میں میدہ اور شکر ملا کر گھی میں تلی ہوئی میٹھی روٹی۔

**چیلا** ے لین۔امذ، ہ۔ جلانے کے لیے چیرا جانے والا لکڑی کا لمبا ٹکڑا۔

**چیلا** ے۔امذ، ہ۔ پیرو، مرید، شاگرد؛ غلام، نوکر۔

محاورہ: **چیلا ہونا** مرید ہونا۔

**چیلک** ی، زبرل۔امث، ہ۔ رد کرنے یا ناپسندیدگی کا نشان یا کانٹا (×) جو کسی تحریر یا شعر پر لگایا جائے، نظری کرنے کی علامت۔

**چیلکا** ے۔امذ۔ غلام، چیلا؛ پیرو، شاگرد۔

**چیلنج** ے لین، لیٹا زبرل، جزم ن۔امذ۔ دعوتِ مبارزت؛ للکار، چنوتی (قانون) کسی کارروائی کے خلاف عدالت سے رجوع۔ انگریزی میں: Challenge۔

**چیلو** ی، ومع۔امذ، ہ۔ زرد آلو، آڑو اور خوبانی سے ملتا ایک پھل۔

**چیلہ** ی، زبرل۔امذ۔ درمیانے قد اور سیاہ رنگ کا اُلو۔

**چیلی** ے۔امث، ہ۔ چیلا (رک) کی تانیث۔

**چیلی** ے لین۔امث۔ لکڑی کا انتہائی چھوٹا ٹکڑا جو لکڑی کو چیرنے یا پھاڑنے پر نکلے۔

**چیلے** ے۔امذ۔ چیلا (رک) کی مغیرہ حالت یا جمع۔

کہاوت: **چیلے چینی ہو گئے، گرو گڑ ہی رہے** شاگرد تو ترقی کر گئے لیکن اُستاد وہیں کے وہیں رہے۔

**چیلھڑ** ے، زبرلھ۔امذ، ہ۔ میلے کپڑوں میں پیدا ہو جانے والی ایک قسم کی جوں۔

**چیمپیئن** ے لین، جزم م، زبری۔امذ۔ کھیل میں سب کو مات دینے والا، سب سے جیتنے والا، فاتح۔ انگریزی میں: Chapion۔

**چین** ے لین۔امذ، ہ۔ آرام، سکون، راحت، قرار، اطمینان، سکھ؛ اضطراب کی ضد۔

محاورہ: **چین اُٹھنا** اطمینان و سکون ختم ہونا، راحت سے محروم ہونا، بے قرار ہو جانا۔

محاورہ: **چین اُڑانا** بے قرار کر دینا، مضطرب کر دینا، سکون غارت کر دینا، راحت سے محروم کر دینا؛ عیش کرنا، مزے میں رہنا۔

محاورہ: **چین اُڑنا** بے قرار ہونا، سکون و آرام ختم ہونا۔

محاورہ: **چین آنا** آرام آنا، سکون ملنا، قرار آنا، بے چینی دور ہونا۔

محاورہ: **چین پانا** آرام ملنا، سکون حاصل ہونا۔

محاورہ: **چین پڑنا** اطمینان ہونا، بے کلی دور ہونا۔

محاورہ: **چین پکڑنا** سکون پانا، دلی اطمینان حاصل ہونا۔

**چین سے** اطمینان سے، سکون سے، آرام سے، بغیر کسی فکر و پریشانی کے۔

محاورہ: **چین سے کٹنا** زندگی آرام و عیش سے بسر ہونا، راحت و سکون سے وقت گزرنا۔

محاورہ: **چین سے گزرنا** سکون سے زندگی گزرنا، کسی قسم کی فکر و پریشانی کا نہ ہونا۔

محاورہ: **چین کھونا** آرام و سکون کا جاتے رہنا، اطمینان ختم ہو جانا۔ نیز **چین گنوانا**۔

محاورہ: **چین لینا** ستانا، دم لینا۔

محاورہ: **چین ملنا** سکون و اطمینان حاصل ہونا۔

محاورہ: **چین نہ ہونا** مضطرب ہونا، بے تاب ہونا، دلی سکون نہ ہونا، اطمینان نہ ہونا۔

**چین** ی۔امث، ف۔ شکن، باریک سلوٹ، بل، ماتھے پر خفگی یا گہری سوچ میں پڑنے والی لکیر۔

مرکب: **چینِ اَبرو** تیوری کا بل، ماتھے کی شکن، اظہارِ غصہ کی علامت۔ نیز **چینِ پیشانی، چینِ جبیں**۔

محاورہ: **چیں بہ جبیں ہونا** (ن غنہ، زبرب، زبرج، ی، ن غنہ) بگڑنا، منہ بنانا، ناراض ہونا۔

محاورہ: **چین براَبرو ہونا** ماتھے پر بل ڈالنا، تیوری چڑھانا، ناراضگی کا اظہار

کرنا، غصے میں ہونا۔

**چینِ بستر** بستر کی چادر کی سلوٹ۔

محاورہ: **چین ڈالنا** سلوٹ جمانا، پٹخت بنانا۔

**چیں (۱)** ی، ن غنہ۔ امث۔ ہارنے کا اقراری کلمہ جو ہارنے والے سے زبردستی بلوایا جاتا ہے۔

محاورہ: **چیں بلوانا** عاجز بے بس کر دینا؛ بالکل ہرا دینا۔

محاورہ: **چیں بول جانا** شکست تسلیم کر لینا، مات کھا جانا، عاجز آ جانا۔

**چیں (۲)** ی۔ نقلِ صوت۔ چڑیا کے بولنے کی آواز، چوں چوں یا کوئی اور مماثل آواز۔ نیز چیں چیں (ے)۔ نیز چیں پٹاخ۔

**چیں چپڑ** حیل حجت، تکرار۔

محاورہ: **چیں چپڑ کرنا** جھگڑا کرنا، تکرار کرنا۔

**چیں چیں** شور و غل، چوں چوں، بے ہنگم آواز؛ پرندوں خصوصاً چڑیا کی آواز۔

محاورہ: **چیں چیں کرنا** غل مچانا؛ شکوہ و فریاد کرنا۔

**چینا (۱)** ی۔ امذ۔ ایک ستا غلّہ، کنگنی سے ملتا ہوا۔ کودوں، ازرن۔

**چینا بھید** چینا کی ایک قسم۔

**چینا (۲)** ی۔ صف، ہ۔ دو رنگ کا، چتکبرا، سرخ یا سیاہ چیتوں والا (گھوڑا، مرغی وغیرہ)۔

**چینا مرغی** تیتر سے مشابہ دو رنگی مرغی۔

**چینا (۳)** ی۔ امذ۔ ملکِ چین سے منسوب، چینی باشندے یا شے۔ نیز چینی۔

**چینا بیگم** (مزاحاً) افیون کے لیے مستعمل۔

**چینپ** ے، ن مغ۔ امذ۔ لیس دار مادہ، چپکنے والی چیز۔

**چینٹ** ے، ن مغ۔ امث، ہ۔ خراش، رگڑ، اُچٹتی چوٹ یا زخم۔ نیز چیٹ۔

**چینچ** ے، ن مغ۔ امذ، ہ۔ کبوتروں کو کھلایا جانے والا بہت چھوٹا اور باریک دانہ۔

**چینچلا (۱)** ے، ن مغ، جزم چ۔ امذ، ہ۔ چڑیا کا بچہ جس کے پر نہ نکلے ہوں۔ نیز چینگا، چینگی پوٹا۔

**چینچلا (۲)** ے، ن مغ، جزم چ۔ امذ، ہ۔ اُلجھا ہوا سوت؛ ٹوٹی ہوئی لکڑی۔

**چینچی** ے، ن مغ۔ امث۔ سوئیاں رکھنے کی ڈبیا۔

**چیند** ی، جزم ن۔ امث، ہ۔ وعدہ خلافی، بد معاملگی، دھوکا دہی، چکمہ، گڑبڑ۔

**چیند باز** دھوکے باز، بے ایمان، وعدہ خلاف، بد معاملہ۔

**چیندو** ے، ن مغ، و مع۔ امذ۔ گیند، کوئی گیند کی سی گول شے؛ چکر، پھیر۔ نیز چینڈو۔

**چینڈی** ی، جزم ن۔ امث، ہ۔ چمڑے کے گول گول ٹکڑے جو گاڑیوں کے دھرے پر چڑھائے جاتے ہیں۔

**چینک** ے لین، زبر ن۔ امث۔ چائے بنانے کی کیتلی، چائے دانی۔

**چینگا** ی، ن مغ۔ امذ، ہ۔ رک: چینچلا (۱)۔

**چینگا بوٹی** چڑیا کے چھوٹے چھوٹے بچے جن کے پر نہ نکلے ہوں۔ نیز چینگا پوٹی، چینگی پوٹے۔

محاورہ: **چینگی پوٹے سنبھالنا** دودھ پیتے بچوں کی دیکھ بھال کرنا، پرورش کرنا۔

**چینگنا** ی، ن مغ، جزم گ۔ فعل متعدی، ہ۔ آہستہ آہستہ، تھوڑا تھوڑا کھانا۔

**چینہ دان** ی، زبر ن۔ امذ۔ مرغ کا پوٹا۔

**چینہا** ی، جزم ن۔ فعل متعدی۔ شناخت کرنا، پہچاننا، جاننا، بھانپنا۔

**چینی** ی۔ صف۔ ملکِ چین کا باشندہ؛ ملکِ چین کی زبان؛ انتہائی اعلیٰ قسم کی سفید شکر؛ برتن بنانے کی سفید رنگ کی چکنی مٹی؛ دانتوں کی اُوپری چکنی تہہ۔

محاورہ: **چینی میں بال پڑنا** کسی قیمتی اور انتہائی خوبصورت چیز کا خراب ہو جانا۔

**چیوڑا** ی، جزم و۔ امذ۔ مسالے دار چبینا جو اُبلے چاولوں کو کوٹ کر چپٹا کر کے نمک مرچ ملا کر ہلدی کا رنگ دے کر تیار کیا جاتا ہے۔ نیز چوڑا۔

**چیونٹا** زیر چ، ی، و مع، ن مغ۔ امذ۔ رک: چیونٹی جس کی یہ تذکیر ہے۔

**چیونٹی** زیر چ، ی، و مع، ن مغ۔ امث۔ بال جیسی پتلی ٹانگوں کا سیاہ یا سرخ حشرہ جو ہمت اور دُور اندیشی کے لیے ضرب المثل ہے کہ اپنے سے زیادہ بھاری بوجھ اُٹھا کر سیدھی دیوار پر چڑھتا اور اپنی زمیں دوز بستیوں یا ٹیلوں میں خوراک جمع کرتا ہے۔ (امذ) چیونٹا۔

روز مرہ: **چیونٹیوں بھرا کباب** جھگڑے کی چیز؛ وہ شخص جس سے فیض یا فائدے کی اُمید نہ رکھی جا سکے؛ جس کے پیچھے کھانے والے بہت ہوں؛ جس میں بہت زیادہ عیب ہوں۔

کہاوت: **چیونٹی بھی دبنے پر کاٹتی ہے** کمزور آدمی کو بھی اگر زیادہ تنگ کیا جائے تو وہ مقابلے پر اُتر آتا ہے۔

کہاوت: **چیونٹی چاہے ساگر تھاہ** اپنی حیثیت سے بڑھ کر کام کرنے کے موقع پر بولتے ہیں۔

کہاوت: **چیونٹی چلی پراگ نہانے** رک: چیونٹی چاہے ساگر تھاہ۔

کہاوت: **چیونٹی کا بل چھپنے کو نہیں ملتا** کسی سے مدد کی کوئی اُمید نہیں، سر چھپانے کی جگہ نہیں ملتی۔

**چیونٹی کا گھر** چیونٹی کا سوراخ جہاں وہ رہتی ہے۔

کہاوت: **چیونٹی کی آواز عرش تک** مظلوم کی آہ بہت پر اثر ہوتی ہے۔

محاورہ: **چیونٹی کی گرہ پیٹ میں ہونا** بہت کم خوراک کھانا۔

محاورہ: **چیونٹی کے پر نکلنا** زوال کا زمانہ قریب آنا؛ مرنے کے قریب ہونا؛ اپنی حد سے گزرنا۔

**چیونٹیاں** زیرچ،ی،ومع،ن مغ،ی۔ مث۔ چیونٹی (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چیونٹیاں سی رینگنا** جسم سُن ہو جانے کی کیفیت، بدن میں سنسناہٹ ہونا۔

**چینٹھ** زیرچ،ی،ن غنہ۔امث۔ اِنتہا،اخیر،انت؛خاتمہ،انجام۔



**چھ** چھ،چھا۔ امث۔ اُردو حروفِ تہجی کا ترتیب کے اعتبار سے پندرھواں اور صوتی لحاظ سے چودھواں حرف، دیوناگری کا ساتواں مصمتہ۔ "چ" کی ہائیہ شکل،صرف ہندی الفاظ میں موجود، جمل میں اِس کے عدد "ج" اور "ہ" کے اعداد کا مجموعہ شمار ہوتے ہیں۔اُردو میں اِس کا تلفظ "چھے" اور ہندی میں "چھا" ہے۔یونی کے کوڈ چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوئی کوڈ نہیں اس لیے یہ Arabic Letter "Tcheh" اور Letter Heh Doachashmee کو ملا کر "U+06BE +U+0686" لکھا جاتا ہے۔

**چھ** لیٹا زبر۔عدد،ہ۔ پانچ اور ایک،(ہندسوں میں) ٦۔نیز چھے، چھہ۔صف: چھٹا/چھٹی۔مرکب: چھماہہ، چھماہی (رک)۔

**چھ بوندیا** لال بیگ سے قدرے چھوٹا ایک انتہائی زہریلا کیڑا جس کی پیٹھ پر چھ زرد رنگ کے نشان ہوتے ہیں۔

محاورہ: **چھ پانچ کرنا** شش وپنج میں ہونا، گومگو کی کیفیت میں مبتلا ہونا؛ شرارت کرنا؛ باتیں بنانا۔

**چھ پہر** ہمہ وقت، پورے دن، تمام وقت۔

**چھ پہل** جس کے چھ گوشے ہوں۔

**چھ رس** چھ مزے (میٹھا، کھٹا، کڑوا، نمکین، چرپرا اور رسیلا)۔

**چھ ماہی** وفات کے چھ ماہ بعد مردے کی فاتحہ اور کھانے کی رسم؛ چھ ماہ بعد ملنے والی تنخواہ۔

کہاوت: **چھ ماہ ممیائی تو ایک بچہ بیائی** شور بہت مچایا ہو لیکن نتیجہ معمولی نکلے تو کہا جاتا ہے۔

## چھ۔ا

**چھا**(۱) امذ۔ آگ کی بھٹی کے منہ کا پٹ۔

**چھا**(۲) امذ۔ چھانا (رک) سے ماخوذ۔

**چھا جانا** پھیل جانا، ڈھانپ لینا۔

**چھابا** امذ۔ چوڑے منہ کا ٹوکرا، خوانچہ۔

**چھابڑا** جزم ب۔امذ۔ رک: چھابا۔

تص: **چھابڑی** چھوٹا ٹوکرا، چھلی۔

**چھاپ** امث۔ نقش جو کسی مہر، ٹھپے یا انگوٹھے وغیرہ سے اُتار جائے؛ٹھپا، نشان، شناخت؛ اثر، پرتو، سایہ؛ دو افراد یا چیزوں میں مشابہت؛ ٹیکا؛ قشقہ؛ چھینٹا۔

محاورہ: **چھاپ بنانا** مہر کے حروف کندہ کرنا؛ انگوٹھی اور نگینہ بٹھانے کا حلقہ تیار کرنا۔

محاورہ: **چھاپ دینا** طبع کر کے حوالے کرنا؛ نقش کرنا۔

**چھاپا** امذ۔ (طباعت) چھاپنے کا آلہ؛ عکس، پرتو، نقشہ؛ چھاپا ہوا۔شب خون؛ وہ نشان جو ہندو اپنے بدن پر لگاتے ہیں۔

**چھاپا خانہ** جہاں چھپائی کا کام ہوتا ہے، مطبع۔نیز چھاپہ خانہ۔انگریزی میں: Printing Press۔

محاورہ: **چھاپا اُتارنا** کسی شے کا چربہ بنانا؛ نقل کرنا۔

محاورہ: **چھاپا پڑنا** گھیراؤ ہونا، دُشمن کا اچانک اور خفیہ طور پر حملہ کر دینا۔

**چھاپا ساز** عکس اُتارنے والا، نقش ونگار بنانے والا۔

**چھاپا مار** خفیہ طور پر حملہ کرنے والا، اچانک حملہ کرنے والا۔

محاورہ: **چھاپا مارنا** دُشمن کا اچانک حملہ کرنا؛ گھیراؤ کرنا، شب خون مارنا، حملہ کرنا۔

**چھاپر** زبر پ۔امذ۔ درندوں کے رہنے کا ٹھکانا، جنگل کی گہرائی، کچھار۔

**چھاپنا** زبر پ۔فعل متعدی۔ عکس اُتارنا، چربہ لینا؛ طبع کرنا، نشر کرنا؛ دبوچنا، چھپنا۔نیز رک: چھاپا/ چاپہ۔

**چھاپے** زبر پ۔جمع۔مذ۔ چھاپا (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چھاپے میں چھپنا** ذلیل ورُسوا ہونا، بات پھیل جانا؛ کسی رسالے یا

اخبار میں شائع ہو جانا۔

**چھاتا** اند، ہ۔ بہت چوڑا سینہ، کشادہ سینہ؛ بڑی چھتری، امیروں کا چھتر۔

**چھاتا بردار فوج** ہوائی چھتری کے ذریعے اُترنے والی فوج۔ انگریزی میں: Para Troop۔

**چھاتم چھاتا** زبرت۔ اند، ہ۔ بغل گیری، سینے سے سینہ کوٹنا؛ ہوا میں پتنگوں کا پیچ۔

**چھاتی** امث۔ سینہ، صدر؛ پستان؛ جرأت، حوصلہ۔ جمع: **چھاتیاں** دونوں پستان۔

محاورہ: **چھاتی اُبھار کر چلنا** سینہ تان کر چلنا؛ اترا کر چلنا۔

محاورہ: **چھاتی اُمنڈ نا** خوف یا درد کی شدت سے آنکھوں میں آنسوؤں کا آ جانا۔

محاورہ: **چھاتی بھر جانا** گھوڑے کی ایک بیماری جس میں اُس کے سینے میں ورم ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **چھاتی بڑھ جانا** خوشی سے حوصلہ بلند ہونا۔

محاورہ: **چھاتی بیٹھ جانا** کھانسی یا نزلہ زکام سے آواز کا بھاری ہو جانا۔

محاورہ: **چھاتی پتھر بن جانا** بے رحم ہو جانا، سخت دل ہو جانا؛ درد و غم کا احساس باقی نہ رہنا۔

محاورہ: **چھاتی پتھر کر لینا** سنگ دل ہو جانا، انتہائی بے رحم ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پر آن چڑھنا** کسی کا مسلط ہو جانا۔

کہاوت: **چھاتی پر بال نہیں ریچھ سے لڑائی** کسی حوصلے کے کام کے قابل نہ ہونے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **چھاتی پر بال ہونا** مردانگی اور جرأت کا نشان ہونا، بلند حوصلہ ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پر پتھر رکھنا** مشکل اور مصیبت میں صبر سے کام لینا، دل سخت کر لینا۔

محاورہ: **چھاتی پر پھرنا** ہر وقت یاد رہنا۔

محاورہ: **چھاتی پر جم کر ہو بیٹھنا** کسی سے کام لیتے وقت بہت زیادہ نگرانی کرنا۔

محاورہ: **چھاتی پر چڑھ آنا** حملہ کر کے بالکل قریب پہنچ جانا، مسلط ہونا؛ پریشان کرنا۔

محاورہ: **چھاتی پر چڑھنا** سینے پر سوار ہونا، ہر وقت سامنے موجود رہنا، ہر لمحہ مسلط رہنا۔

**چھاتی پر چڑھ کر** زبردستی، جبراً۔

محاورہ: **چھاتی پر چڑھ کر نو (ڈھائی) چلو پانی پینا** سخت سزا دینا، جان سے مار ڈالنا۔

محاورہ: **چھاتی پر دھر لے جانا** مال و دولت کو اپنے ساتھ قبر میں لے جانا۔

محاورہ: **چھاتی پر سانپ پھر جانا/ لوٹنا** حسد کرنا، کسی کی خوشی دیکھ کر رنج اور صدمہ ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پر سل دھرنا** چار و نا چار صبر کرنا؛ سخت سزا دینا۔

محاورہ: **چھاتی پر سوار ہونا** ہر وقت سر پر مسلط رہنا؛ بوجھ ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پر کالا پہاڑ ہونا** کسی بات یا شخص کا بہت ناگوار ہونا؛ دل پر بہت بوجھ ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پر کودوں دلوانا** تکلیف دینا، ازار پہنچانا؛ ستانا، دکھ دینا۔

محاورہ: **چھاتی پر گھونسا لگنا** سخت صدمہ پہنچنا، بہت رنج ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پر مونگ دلنا** عذاب دینا، سخت سزا دینا، تکلیف دینا؛ کسی کے سامنے دانستہ ایسا کام بار بار کرنا جو اُسے ناگوار ہو۔

محاورہ: **چھاتی پر ہاتھ دھر دیکھنا** غور و فکر کرنا، پوری توجہ سے جائزہ لینا؛ اپنے دل کی حالت سے دوسرے کے دل کی حالت کا اندازہ کرنا۔

محاورہ: **چھاتی پر ہاتھ ڈالنا** کسی عورت کی آبروریزی کرنا، عورت کے پستان مسلنا۔

محاورہ: **چھاتی پر ہاتھ رکھنا** دل جوئی کرنا، ہمت بڑھانا، حوصلہ دینا؛ محبت کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **چھاتی پر ہاتھ مارنا** غم کی شدت سے ماتم کرنا، سینہ کوبی کرنا، سینہ پیٹنا۔

محاورہ: **چھاتی پکنا** کسی کو تکلیف یا رنج دینا؛ اذیت دے دے کر عاجز کر دینا۔

محاورہ: **چھاتی پک جانا** صدمہ سہتے سہتے تنگ آ جانا، بار بار کسی ناگوار بات کے ہونے سے عاجز آ جانا؛ نزلہ زکام وغیرہ ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پکڑ کر رہ جانا** کلیجہ مسوس کر رہ جانا، رنج و غم دل ہی دل میں برداشت کرنا، اُف تک نہ کرنا۔

محاورہ: **چھاتی پکڑنا** تکلیف یا رنج سے اپنی چھاتی پر ہاتھ رکھنا۔ نیز رک: **چھاتی پر ہاتھ ڈالنا**۔

محاورہ: **چھاتی پہاڑ ہونا** بلند ہمت ہونا، حوصلہ ہونا، ڈھارس بندھنا؛ دل سخت ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پیٹنا** ماتم کرنا، سینہ کوبی کرنا؛ غصہ سے چھاتی پر ہاتھ مارنا۔

محاورہ: **چھاتی پینا** ماں یا دایہ کا دودھ پینا۔

محاورہ: **چھاتی پھٹ جانا/ پھٹنا** سخت صدمہ پہنچنا، رنج ہونا؛ غم کی شدت

سے بے چین ہونا؛ بہت حسد ہونا۔

محاورہ: **چھاتی پھلانا** اکڑنا، تکبر کرنا، اترانا۔

محاورہ: **چھاتی تلے رکھنا** نظروں کے سامنے رکھنا، پاس رکھنا؛ انتہائی احتیاط سے رکھنا۔

محاورہ: **چھاتی ٹھکنا** (پیش ٹھ) اعتبار ہونا، بھروسہ ہونا؛ اطمینان ہونا۔

محاورہ: **چھاتی ٹھنڈی رہنا** خوش رہنا، اطمینان اور سکھ سے رہنا تسلی ہونا۔

محاورہ: **چھاتی ٹھنڈی کرنا** دل خوش کرنا، سکھ دینا؛ دلی خواہش پوری کرنا؛ دل سے بغض اور کینہ نکال کر اپنا/ دوسروں کا دل خوش کرنا۔

محاورہ: **چھاتی ٹھنڈی ہونا** رک: **چھاتی ٹھنڈی کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **چھاتی ٹھونکنا** چھاتی پر ہاتھ مارنا؛ حوصلہ بڑھانا، اطمینان دلانا۔

محاورہ: **چھاتی جکڑنا** نزلہ زکام کی وجہ سے سانس لینے میں دقت ہونا۔

محاورہ: **چھاتی جلانا** ستانا، صدمہ پہنچانا، دکھ دینا۔

محاورہ: **چھاتی جلنا** رک: **چھاتی جلانا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **چھاتی (چھاتیاں) چڑھنا** بچے کا دودھ چھڑانے پر پستانوں میں دودھ بڑھ آنا۔

محاورہ: **چھاتی چھلنی ہونا** صدمہ جھیلتے جھیلتے بہت دکھی ہوجانا۔

محاورہ: **چھاتی دبانا** بچے کا دودھ پینا۔

محاورہ: **چھاتی درکنا** سخت صدمہ ہونا، سینہ شق ہونا۔

محاورہ: **چھاتی دینا** بچے کو دودھ پلانا۔

صف: **چھاتی دھر** جرأت مند، بلند حوصلہ، بہادر۔

محاورہ: **چھاتی دھڑکنا** ڈر یا خوف کی وجہ سے دل کا دھک دھک کرنا، ڈرنا؛ گھبراہٹ ہونا، بے چینی ہونا، بے اطمینانی ہونا۔

محاورہ: **چھاتی دھسکنا** خوف زدہ ہونا؛ ناامید ہونا۔

محاورہ: **چھاتی سراہنا** شاباش دینا؛ ہمت اور حوصلہ کی داد دینا، سراہنا۔

محاورہ: **چھاتی سلگانا** ستانا، صدمہ پہنچانا، دکھ دینا۔

محاورہ: **چھاتی سے پتھر ٹلنا** تردد دور ہونا، فکر ختم ہونا، الجھاؤ سے نجات ملنا؛ بیٹی بیاہی جانا۔

محاورہ: **چھاتی سے چمٹانا** پیار کرنا، فرطِ جذبات کے تحت سینے سے لگانا۔

محاورہ: **چھاتی سے لگا کر رکھنا** بہت احتیاط سے رکھنا، حفاظت سے رکھنا؛ بہت پیار سے رکھنا؛ آنکھوں سے لگا کر رکھنا۔

محاور: **چھاتی سے لگانا** پیار سے گلے لگانا، پیار کرنا تسلی دینا۔

محاورہ: **چھاتی سے لگنا** سینے سے سینہ ملانا، گلے لگنا۔

محاورہ: **چھاتی شق ہونا** سخت صدمہ پہنچنا، دلی تکلیف ہونا۔

**چھاتی کا اُبھار** بلوغت کے باعث لڑکی کی چھاتیوں کا اُوپر ابھرنا۔

**چھاتی کا پتھر** ناگوار عمل جو باعثِ اذیت ہو، سوہانِ روح، وبالِ جان؛ مجبوراً اُٹھائی جانے والی ذمہ داری؛ جوان بیوہ یا بن بیاہی بیٹی جس کا خرچ ماں باپ کے سر ہو۔

**چھاتی کا پھوڑا** رک: **چھاتی کا پتھر**۔

**چھاتی کا جم** جان قبض کرنے والا فرشتہ، ملک الموت؛ پیچھا نہ چھوڑنے والا، ہر وقت مسلط رہنے والا؛ ناگوارِ خاطر، سوہانِ روح۔

فقرہ: **چھاتی کا سودا ہے** ہمت اور حوصلے کا کام ہے۔

محاورہ: **چھاتی کرنا** بہادری کرنا، جرأت کا مظاہرہ کرنا، عالی ہمتی کرنا؛ فیاضی کرنا۔

محاورہ: **چھاتی کڑکنا** سخت صدمہ ہونا۔

محاورہ: **چھاتی کوٹنا** سینہ کوبی کرنا، ماتم کرنا، پیٹنا؛ دوسرے کی خوشحالی دیکھ کر حسد کرنا۔

**چھاتی کی سل** رک: **چھاتی کا پتھر**۔

**چھاتی کے کواڑ** سینے کے دونوں پہلو۔

محاورہ: **چھاتی کے کواڑ بند کیے بیٹھنا** تکلیف و رنج صبر سے برداشت کرنا؛ ضبط سے کام لینا۔

محاورہ: **چھاتی کے کواڑ پھٹنا** بلند آواز سے بولنا، جوش سے بولنا شور مچانا؛ حسد کرنا۔

محاورہ: **چھاتی کے کواڑ کھلنا** سینہ شق ہونا؛ چیخ اُٹھنا؛ حد درجہ غمگین ہونا؛ دل کا کینہ اور دُنیوی آلائشوں سے پاک ہوجانا۔

محاورہ: **چھاتی کھول دینا** دل کا حال بیان کرنا، دکھ بتانا، غم کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **چھاتی گدرانا** جوان عورت کے پستانوں کا اُبھرنا شروع ہونا، نموئے پستان۔

محاورہ: **چھاتی گرم کرنا** دل پر چرکا لگانا؛ اداؤں سے معشوق کا متاثر کرنا؛ جذبہ اُبھارنا۔

محاورہ: **چھاتی گز بھر کی ہوجانا** جی خوش ہوجانا؛ حوصلہ بڑھ جانا، ہمت بڑھ جانا۔

محاورہ: **چھاتی لگانا** پیار سے گلے لگانا، سینے سے چمٹانا، پیار کرنا، تسلی دینا۔

محاورہ: **چھاتی مسلنا** عورت کے پستانوں کو ہاتھوں سے ملنا، سینہ ملنا؛ دُکھ اور بے چینی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **چھاتی مسوسنا** رنج و غم دل ہی دل میں برداشت کرنا؛ صدمہ اُٹھانا؛

کسی کا دل دُکھانا، رنج دینا۔

محاورہ: **چھاتی میں چھاج لگنا** اطمینان نہ ہونا، بے چین ہونا؛ سانس کی تکلیف ہونا۔

محاورہ: **چھاتی میں دودھ اُترنا** بچے کو دودھ پلاتے وقت چھاتیوں میں دودھ آنا؛ دل میں محبت کا جذبہ اُبھرنا۔

محاورہ: **چھاتی میں گھونسہ مار کر رہ جانا** رک: **چھاتی پکڑ کر رہ جانا۔**

محاورہ: **چھاتی نکال کر چلنا** سینہ تان کر چلنا، تکبر سے چلنا، اکڑ کر چلنا، اترانا؛ عورت کا اپنے پستانوں کی نمائش کرتے ہوئے چلنا۔

محاورہ: **چھاتی نہ ہونا** حوصلہ نہ ہونا، ہمت نہ ہونا؛ ڈرپوک ہونا، بزدل ہونا۔

محاورہ: **چھاتی ہونا** حوصلہ مند ہونا، ہمت ہونا، طاقت ہونا۔

**چھاتیاں** جمع۔ است۔ **چھاتی** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چھاتیاں اُبھرنا** بلوغت کے باعث لڑکی کی چھاتیوں کا اُوپر اُبھرنا، چھاتیوں کا اُٹھنا۔

محاورہ: **چھاتیاں چڑھنا** دودھ کی افراط سے عورت کی چھاتیوں کا پھول جانا/ بھاری ہو جانا۔

محاورہ: **چھاتیاں ڈھلکنا** بڑھاپے کے باعث عورت کے پستانوں کا لٹک جانا، چھاتیوں کا بڑھ کر لٹک جانا۔

محاورہ: **چھاتیاں نکلنا** عورت کے سینے کا نمودار ہونا۔ نیز رک: **چھاتیاں اُبھرنا۔**

**چھاج** (۱) است، ہ۔ اناج پھٹک کر تنکے اور کنکر وغیرہ نکالنے کی ایک طرف سے کھلی مہین سرکیوں یا بانس کی تیلیوں سے بُنا ہوا ظرف، ٹوکری، سوپ، چاولی؛ گھوڑا گاڑی یا بگھی کا وہ حصہ جس پر باگ رہتی ہے۔

محاورہ: **چھاج بجانا** اناج سے تنکے وغیرہ الگ کرنا، غلہ پھٹکنا۔

کہاوت: **چھاج بولے تو بولے، چھلنی بھی بولی جس میں بہتر (۷۲) چھید** عیب دار شخص بے عیب کی برابری نہیں کر سکتا؛ بے عیب اعتراض کرے تو کرے لیکن عیب دار کو اعتراض کرنے کا کوئی حق نہیں۔

**چھاج سی داڑھی** خوب گھنی پھیلی ہوئی داڑھی۔

محاورہ: **چھاج میں ڈال کر چھلنی میں اُڑانا** اُلٹا کام کرنا؛ بدنام کرنا؛ معمولی سی بات کو جھگڑے کا سبب بنانا، بات کا بتنگڑ بنانا۔

محاورہ: **چھاج میں رکھ کر میوہ کھانا** بے وقوفی کی باتیں کرنا، ایسی بات کرنا جو محال ہو، احمقوں والے کام کرنا۔

**چھاج** (۲) است، ہ۔ مکھن نکالنے کے بعد دودھ یا دہی کا بچ جانے والا حصہ۔ نیز چھاچھ۔

**چھاجن** زبرج۔ است، ہ۔ سوزش، خارش؛ چھپر بندی، ڈھانپنا۔

**چھاجوں** است۔ **چھاج** (رک) کی جمع؛ شدت کے اظہار کے لیے مستعمل۔

محاورہ: **چھاجوں مینہ (پانی) برسنا** موسلا دھار بارش ہونا؛ کثرت سے بارش برسنا۔

فقرہ: **چھاجوں پانی پڑ گیا** بہت شرمندگی اُٹھانا پڑی، بہت خجل اور شرمسار ہوا۔

**چھاچھ** است، ہ۔ مکھن نکالا ہوا دہی، مٹھا، لسی۔ نیز چھاچ۔

محاورہ: **چھاچھ چھنک جانا** بات بگڑ جانا، کام بگڑ ہو جانا۔

**چھاچھی** صف، ہ۔ تباہ و برباد، خستہ حال، خراب، بہت برے حالوں۔

**چھار** اند، ہ۔ تیزاب؛ راکھ، دھول، گرد، غبار؛ جلا دینے والا، کھا جانے والا۔

**چھارچٹھی** است۔ پروانہ راہداری۔ نیز **چھاڑ چھٹی۔**

**چھارکردم** زبرک، جزم ر، زبرد۔ اند، ہ۔ تیزابی چشمہ، جلتے ہوئے کیچڑ کا چشمہ۔

**چھارا** ۔ اند، ہ۔ زمین کا ٹکڑا، تودہ، مٹی کا ٹکڑا؛ راکھ۔

**چھارو** ومع۔ اند، ہ۔ چھالا، آبلہ، پھپھولا، ناسور، منہ کے چھالے۔

**چھاری** ۔ است، ہ۔ خالص سونے یا چاندی کا ڈلا۔

**چھاڑ** (۱) اند، ہ۔ دریا، تالاب کا کنارہ، کڑاڑا، دریا کی چھوڑی ہوئی زمین۔

**چھاڑ** (۲) اند، ہ۔ جھاڑی، جھاڑ، درخت؛ ترک، تیاگ۔

**چھاڑ چھڑیلا** جزم ڑ، زبر چھ، ے۔ اند، ہ۔ بالچھڑ، سنبل الطیب۔

**چھاڑنا** جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ تیاگنا، چھوڑ دینا، ترک کرنا۔

**چھاک** (۱) ۔ اند، ہ۔ ناشتہ، دن کا پہلا کھانا، وہ کھانا جو مزدور صبح کو اپنے ساتھ لے جاتے ہیں؛ شادی کے موقع پر دُلھن کے گھر سے دُولھا کو بھیجے جانے والے بڑے بڑے پراٹھے۔

**چھاک** (۱) ۔ اند، ہ۔ دودھ دوہنے کا وقت؛ گائے یا بکری وغیرہ کا دودھ دوہنا۔

**چھاکا** ۔ اند، ہ۔ مدہوش، نشے میں چور؛ پیے ہوئے؛ نشہ باز، افیمی؛ چھٹا ہوا بدمعاش، چوٹی کا غنڈہ۔

**چھاکٹا** جزم ک۔ اند۔ بدمعاش، چھٹا ہوا غنڈہ۔

**چھاکنا** (۱) جزم ک۔ فعل متعدی۔ پانی کو ٹھہرا کر نتھارنا، عملِ تقطیر۔

**چھاکنا** (۲) جزم ک۔ فعل لازم۔ نشے میں چُور رہنا، بدمست ہونا، مدہوش ہونا۔

**چھاگ** ۔ اند۔ بکرا۔

**چھاگل** زبرگ۔ است، ہ۔ پانی کا برتن؛ مشکیزہ؛ بکری سے متعلقہ، بکری سے نکلی ہوئی۔

**چھال** اند، ہ۔ درخت کا بکل؛ پوست، چھلکا؛ چھلانگ، جست۔

**چھالا** اند، ہ۔ آبلہ، پھپھولا؛ زہر کی گانٹھ یا تھیلی جو سانپ کے منہ میں ہوتی ہے؛ تلوار کا جوہر؛ کھال، پوست؛ کھال کا سلا ہوا لباس، پوستین؛ وہ نشان جو ہرن کی پیٹھ پر پڑ جاتا ہے۔

محاورہ: **چھالا بیٹھنا** آبلے کا دب جانا؛ جوش ختم ہو جانا۔

محاورہ: **چھالا پڑنا** جلنے کی وجہ سے جسم پر آبلے نمودار ہونا۔

محاورہ: **چھالا پھوٹنا** آبلے کے دب جانے سے اُس میں سے پانی کا نکلنا، آبلہ پچک جانا۔

محاورہ: **چھالا پھوڑنا** رک: چھالا پھوٹنا جس کا یہ تعدیہ ہے؛ سانپ کے زہر کی تھیلی پھاڑنا۔

محاورہ: **چھالا ٹپکنا** آبلے میں ہلکا ہلکا درد محسوس ہونا۔

محاورہ: **چھالا ہونا** رک: چھالا پڑنا۔

**چھالٹی** جزم ل۔ امث۔ سن کا بنا ہوا نرم کپڑا۔

**چھالٹین** جزم ل، ی۔ اند۔ لٹھا جو کورا نہ ہو۔

**چھالنی** جزم ل، ی۔ امث، ہ۔ چھلکا اُتارنے کا ایک آلہ؛ چھاننے کا برتن۔ نیز چھلنی۔

**چھالیہ** جزم ل، زبری۔ ناریل اور کھجور کی قبیل کا ایک درخت اور اُس کا چھلا ہوا سخت لکڑی کی طرح کا گول برجی نما بیر کے برابر بہت سخت پھل جس کے سروتے سے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے پان میں ڈال کر چباتے ہیں۔ سپاری، ڈلی۔ نیز چھالیا (لفظاً: چھلا ہوا، پوست کندہ)۔

**چھالیہ جہازی** چھالیہ کی ایک نسبتہً بڑی قسم۔

**چھالیہ مانک چندی** چھوٹی مخروطی شکل کی چھالیہ۔

**چھالیہ دھنا چیول** متوسط دانے کی نرم چھالیہ جو بہترین شمار ہوتی ہے۔

**چھان** اند، ہ۔ بھوسی جو آٹے کو چھاننے کے بعد بچے، پھٹکن؛ چھاننے کا عمل؛ دریافت، تلاش، تحقیق۔

محاورہ: **چھان آنا** تلاش میں پھرنا، مارا مارا پھرنا۔

**چھان بین (ی)** حقیقت معلوم کرنے کے لیے تحقیق، تفتیش، کھوج، تلاش۔ نیز چھان بچھان۔

محاورہ: **چھان بین کرنا** معاملے کی تحقیق کرنا، خوب دیکھ بھال کرنا۔

**چھان پچھوڑ** تحقیق، دریافت، تجسس، کھوج، تلاش۔

**چھان پھٹک** گہری جانچ۔

محاورہ: **چھان ڈالنا** جگہ جگہ تلاش کرنا، ڈھونڈنا، سخت جستجو کرنا۔

محاورہ: **چھان مارنا** رک: چھان ڈالنا۔

محاورہ: **چھان لینا** تحقیق کر لینا، تفتیش کر لینا؛ چھلنی سے آٹا نکالنا، پسی ہوئی شے کو چھلنی سے گزار کر موٹا باریک الگ الگ کرنا۔

**چھان (۳)** اند۔ بانسوں کا ٹھاٹھر جس پر پھونس ڈال کر چھپر بنایا جاتا ہے، سائبان۔ نیز چھپر۔

محاورہ: **چھان پر پھونس نہ ہونا** بہت غریب ہونا، قلاش ہونا، کوڑی کوڑی کا محتاج ہونا۔

محاورہ: **چھان پھاڑ کر دینا** غیبی امداد ملنا۔

**چھان (۴)** امث۔ بھگوڑے مویشی کے آمنے سامنے کے پیروں یا گردن اور ایک ٹانگ میں باندھی جانے والی رسی تاکہ گلّے سے الگ نہ ہو سکے۔ نیز چھاند (جزم ن)، چھاندن (ن غنہ، زبر د)۔

**چھانا** فعل متعدی۔ پھیلنا، سر پر سایہ کرنا، سایہ کرنے کے لیے اُوپر سے ڈھانک دینا۔ گھرنا، محیط ہونا مثلاً: ابر چھانا، گھٹا چھانا، غبار چھانا وغیرہ؛ حاوی، طاری، مسلط، مثلاً: سیاہی چھانا، اندھیرا چھانا، افسردگی چھانا، مایوسی چھانا وغیرہ؛ پاٹنا، تاننا؛ قول یا عمل سے دلوں کو مسخر کرنا۔

**چھانپ** ن غنہ۔ صف۔ پوشیدہ، نہاں، مستور، پنہاں۔

**چھانپنا** (جزم پ) پوشیدہ کرنا، چھپانا۔

**چھانٹ (۱)** ن غنہ۔ امث۔ انتخاب، چناؤ؛ کترن، دھجی؛ تراشنے یا کاٹنے کا انداز، قطع برید۔

محاورہ: **چھانٹ ڈالنا** الگ کرنا، منتخب کرنا؛ کاٹ دینا، قطع کرنا۔

**چھانٹ (۲)** ن غنہ۔ امث۔ اُلٹی، قے، استفراغ۔

**چھانٹا (۱)** ن مغ۔ اند۔ چابک، کوڑا؛ پتلی سی لمبی شاخ۔

**چھانٹا (۲)** ن مغ۔ اند۔ رک: چھانٹنا (۱) سے ماخوذ۔

**چھانٹنا (۱)** ن مغ، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ چُن کر یا کاٹ کر علیحدہ کرنا، کترنا؛ انتخاب کرنا، پسند کرنا، چننا۔

**چھانٹنا (۲)** ن مغ، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ قے کرنا، اُلٹی کرنا، استفراغ کرنا، اُگلنا؛ زمین دیکھنا۔

**چھانٹی** ن مغ۔ اند۔ پتلا اور چھدرا سوتی کپڑا؛ تخفیف، چناؤ، انتخاب، کچھ کو رکھنے کچھ کو نکالنے کا عمل۔

**چھاند** ن غنہ۔ امث، ہ۔ گائے دوہتے وقت گائے کے پاؤں باندھنے کی رسی؛ چھوٹی سی رسی جس سے گھوڑے یا گدھے کے پیروں کو ملا کر باندھ دیتے ہیں تاکہ وہ بھاگ نہ سکیں، پھندا، جال۔

**چھاندا (۱)** ن مغ۔ اند، ہ۔ دھوپ یا بارش سے بچاؤ کے لیے عارضی طور پر کھڑا کیا ہوا سائبان؛ آگ کا الاؤ جو چھلبداروں کے ٹولے اپنے لوٹنے کے لیے بناتے ہیں۔

رک: چھلبدار۔

**چھاندا** (٢) ن مغ۔ امذ۔ ہ۔ حصہ، بخرا، فقیروں کے حصے کا کھانا۔

**چھاندکا** ن مغ۔ امذ۔ (جفت سازی) جوتے کے پنجے کی طرف کا قالب۔

**چھاندنا** ن مغ، جزم د۔ فعل متعدی۔ باندھنا، پکا کرنا۔

**چھانس** زبر غنہ۔ امث، ہ۔ بھوسی؛ کوڑا کرکٹ۔

**چھانگنا** ن غنہ۔ فعل متعدی۔ درختوں کی شاخیں تراشنا، کاٹنا، چھانٹنا۔

**چھاننا** جزم ن۔ فعل متعدی۔ چھلنی میں سے گزار کر کوڑا کرکٹ یا گاد پھوک وغیرہ الگ کرنا، کسی رقیق یا سیال چیز کو صاف کرنا؛ اصل کو نقل سے الگ کرنا؛ کپڑ چھن کرنا، پڑتال کرنا، اچھی طرح ٹٹولنا؛ چھلنی کی طرح چھید دار بنانا، چھلنی کرنا، سوراخ ڈالنا؛ تحقیق کرنا، دریافت کرنا، کھوج لگانا، اصل کی تلاش کرنا۔

محاورہ: **چھاننا پھٹکنا** اچھی طرح صاف کرنا؛ خوب تحقیق کرنا، اچھی طرح دیکھ بھال کرنا۔

**چھاں** امث، ہ۔ سایہ، عکس، پرتو؛ خفیف اثر؛ آئینہ میں کسی شے کا عکس۔ رک: چھاؤں۔ نیز پرچھائیں۔

**چھاں بانہہ** حمایت، پناہ۔

محاورہ: **چھاں پانا** ذراسی جھلک دیکھنا؛ کسی کے راز کا علم ہونا۔

محاورہ: **چھاں پڑنا** کسی پر بہت خفیف سا اثر پڑنا؛ کسی کے اوصاف کا معمولی سا پرتو جھلکنا ہونا۔

محاورہ: **چھاں چھیلنا** جانی دشمن ہونا، خون کا پیاسا ہونا۔

**چھانو** ن غنہ۔ امث، ہ۔ سایہ، عکس، دھوپ سے بچی ہوئی ٹھنڈی جگہ؛ جائے امن۔ نیز رک: چھاؤں (وج، ن غنہ)، چھایا۔

**چھاوا** امذ۔ جوان ہاتھی جس کی عمر دس سے بیس سال تک ہو۔ نیز چھاوڑا۔

**چھاؤنی** وج۔ امث۔ فوجی ٹھکانا، فوجیوں کی عارضی بستی یا پڑاؤ، لشکرگاہ؛ خس پوش کا مکان، پھونس کے بنگلے؛ چھپر بنانے یا چھت ڈالنے کا فن۔ نیز چھانونی۔

محاورہ: **چھاؤنی چھانا** قیام کرنا، رہ پڑنا؛ چھپر ڈالنا؛ لشکرگاہ بنانا۔

محاورہ: **چھاؤنی ڈالنا** رک: چھاؤنی چھانا۔

**چھاؤں** وج۔ امث، ہ۔ سایہ، عکس، پرتو، دھوپ سے بچی ہوئی ٹھنڈی جگہ؛ جائے امن۔

محاورہ: **چھاؤں پانا** نشان معلوم کرنا، سراغ ملنا۔

محاورہ: **چھاؤں پڑنا** سایہ پڑنا، اثر ہونا۔

محاورہ: **چھاؤں کرنا** سرپرستی کرنا، نگہبانی کرنا؛ مہربانی کرنا۔

محاورہ: **چھاؤں کی طرح لگے رہنا** ہمیشہ ساتھ رہنا، مسلط رہنا۔

محاورہ: **چھاؤں نہ پانا** سراغ نہ ملنا، نشان نہ ملنا؛ مشابہت نہ ملنا۔

محاورہ: **چھاؤں نہ دینا** ظاہر نہ کرنا۔ نیز رک: چھاؤں نہ پانا۔

**چھائیں** ی۔ امث، ہ۔ بھوت، پریت، روح؛ داغ، دھبہ، سایہ۔

**چھائیں پھوئیں** (وج) خدا محفوظ رکھے، خدا نہ کرے۔

**چھائیں مائیں** بچوں کا ایک کھیل۔

**چھایا** امث، ہ۔ رک: چھاؤں۔ نیز پرچھائیں۔ پرتو، اثر۔

مقولہ: **چھایا بڑی مایا ہے** اپنا گھر ہونا بہت اچھی بات ہے، سایہ بڑی اچھی چیز ہے۔

**چھایانٹ** کلیان ٹھاٹھ کا ایک راگ۔

## چھ۔ ب

**چھب** زبر چھ۔ امث، ہ۔ صورت، شبیہ، حلیہ؛ خاص انداز یا وضع، معشوقانہ ادائیں؛ جلوہ، تجلی؛ آب و تاب؛ جھلک؛ آرائش، زیبائش، سجاوٹ، بناؤ سنگھار۔

محاورہ: **چھب بنانا** بناؤ سنگھار کرنا، بننا سنورنا۔

**چھب تختی** چہرہ اور جسمانی وضع قطع، بدن کا تناسب۔

محاورہ: **چھب دکھانا** نخرے دکھانا، ادائیں دکھانا، ناز و انداز دکھانا۔

کہاوت: **چھب گھڑی میں اور صورت طباق میں** بناؤ سنگار پوشاک سے اور خوبصورتی کھانے پینے سے ہوتی ہے؛ اس شخص کی نسبت بولتے ہیں جو ہمیشہ بنا ٹھنا رہے۔

**چھبا** (١) زبر چھ، شدب۔ امذ۔ کھجور کے درخت کے بالائی کلّے پر دیا جانے والا شگاف جس میں سے رس ٹپکتا ہے۔

محاورہ: **چھبا لگانا** کھجور یا تاڑ وغیرہ کے درخت کا رس حاصل کرنے کے لیے چیرا لگانا۔

**چھبا** (٢) زبر چھ، شدب۔ امذ۔ برہمنوں کی ایک گوت جو چھ وید جانتے ہیں۔

**چھبڑا** زبر چھ، جزم ب۔ امذ، ہ۔ چپٹے پیندے والا ٹوکرا، چھابا۔ تص: چھبڑی۔

**چھبنا** زبر چھ، جزم پ۔ فعل متعدی۔ سنوارنا، لیپنا پوتنا۔

**چھبی** (١) زبر چھ، شدب۔ امث، ہ۔ رک: چھب۔ نیز (صف) اچھی چھب یا سج دھج والی۔

**چھبی** (١) زبر چھ، شدب۔ امذ، ہ۔ پیسہ، فلوس۔

**چھبیا** زبر چھ، جزم ب۔ امث۔ چاندی یا سونے کی چھوٹی کٹوری جو ریشمی ڈوری میں پرو کر بازوبند میں لگائی جاتی ہے۔ نیز جھبیا۔

**چھبیس** زبر چھ، شدب، ی۔ عدد۔ بیس اور چھ، (ہندسوں میں) ٢٦۔ صف: چھبیسواں۔

**چھبیلا** زبر چھ، ی۔ صف، ہ۔ اچھی سج دھج والا، بانکا، سجیلا، خوش وضع؛ زندہ دل۔

(مث) چھپلی۔

## چھ۔پ

**چھپ** زبر چھ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ پانی پر ہاتھ یا پاؤں مارنے یا چھینٹے اُڑانے کی آواز۔ نیز تکرار: چھپ چھپ/ چھپا چھپ۔ نیز چھپاکا۔

**چھپ** پیش چھ۔ چھپنا (رک) سے ماخوذ۔

فعل مرکب: **چھپ رہنا** پوشیدہ ہوجانا، نظروں سے اوجھل ہونا۔

**چھپا** پیش چھ۔ صف، ہ۔ پوشیدہ، خفیہ، مخفی، اوجھل، نہاں۔

**چھپا رستم** وہ آدمی جو اپنے فن میں ماہر ہو لیکن لوگوں کی نظروں سے اوجھل رہے، باکمال شخص جس کا کمال دیر میں کھلے۔

**چھپا راستہ** چور راستہ، نجی راہ۔

فعل مرکب: **چھپا رکھنا** مخفی رکھنا، اوجھل رکھنا، خفیہ رکھنا، پوشیدہ رکھنا۔

**چھپاکا** زبر چھ۔ امذ۔ منہ پر پانی ڈالنے کی آواز، پانی پر ہاتھ مارنے سے پیدا ہونے والی آواز۔

**چھپاکی** زبر چھ۔ امث۔ فسادِ خون کی ایک بیماری جس سے بدن پر سرخ چتے پڑ جاتے ہیں۔ جانوروں کی چھپ۔

**چھپانا** پیش چھ۔ فعل متعدی۔ نظر سے اوجھل کرنا یا رکھنا؛ خفیہ رکھنا، راز میں رکھنا، ظاہر نہ کرنا، معلوم نہ ہونے دینا؛ ڈھکنا، ڈھانپنا۔

**چھپاؤ** پیش چھ، وج۔ امذ۔ پوشیدگی، پردہ۔

**چھپائی** زبر چھ۔ امث۔ طباعت، چھاپنے کا عمل؛ چھاپنے کی اُجرت، مزدوری یا معاوضہ۔

محاورہ: **چُھپتا پھرنا** چھپنا، غائب رہنا، چھپنے کے لیے جگہ تلاش کرنا، جان بچانا؛ ملنے سے کترانا۔

**چھپٹنا** زیر چھ، زبر پ، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ علیحدہ ہونا، الگ ہونا، جدا ہونا۔

**چھپٹی** زیر چھ، جزم پ۔ امث، ہ۔ لکڑی کا بے ڈول چھوٹا ٹکڑا جو چھیلنے یا تراشنے سے نکلے اور انگیٹھی میں ایندھن کے کام آئے؛ دُبلا، پتلا، کمزور۔

**چھپر** زبر چھ، شدپ۔ امذ۔ پھونس کا سائبان یا چھت جو لکڑی کے ٹھاٹھر پر چھا کر دیواروں پر رکھی جائے؛ پھونس کی چھت کا گھر یا کمرہ۔ جھونپڑی؛ چھوٹا جوہڑ۔ برساتی پانی کا گڑھا؛ لمبی چوڑی داڑھی۔

محاورہ: **چھپر اُٹھانا** اودھم مچانا، شور و غل کرنا؛ مصیبت برداشت کرنا، تکلیف سہنا؛ سخت محنت کرنا۔

محاورہ: **چھپر اُٹھنا** تکلیف یا پریشانی ختم ہونا؛ مشکل کام سرانجام پانا۔

**چھپر بند** (زبر چھ پ، بلا شد) چھپر چھانے والا، سائبان بنانے والا۔

**چھپر پر** (بول چال) ایک طرف، الگ، جدا، دُور، علیحدہ؛ ناقابلِ ذکر؛ ضائع، اکارت۔ مثال: مزدوری رہی چھپر پر اوزار بھی گئے۔

کہاوت: **چھپر پر پھوس نہیں اور ڈیوڑھی میں نقارہ** اگر کوئی مفلس ہونے کے باوجود نمود و نمائش کرے تو کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **چھپر پر دھرنا** علیحدہ کرنا، الگ کرنا؛ پروا نہ کرنا؛ کام نہ رکھنا، مطلب نہ ہونا۔

محاورہ: **چھپر پھاڑ کر دینا / ملنا** بن مانگے، اچانک، بغیر وسیلے کے، غیر متوقع صورت میں (دولت ملنا)۔

محاورہ: **چھپر ٹوٹ پڑنا** اچانک مصیبت نازل ہونا، ناگہانی آفت آنا۔

محاورہ: **چھپر چھانا** چھپر ڈالنا، سائبان بنانا؛ اپنا ٹھکانہ بنانا۔

محاورہ: **چھپر رکھنا** بوجھ ڈالنا، پریشانی میں مبتلا کرنا؛ الزام لگانا؛ احسان کرنا، ممنونِ احسان کرنا۔

**چھپر کھٹ** ایسا پلنگ جس کی چھت اور پوشش ہو، دُلھن کی مسہری، امرا کا چھتری والا پلنگ۔

**چھپڑ** زبر چھ، شد زبر پ۔ امذ۔ ٹھہرے ہوئے پانی کا تالاب، گندے پانی کا جوہڑ؛ گڑھوں میں بھر جانے والا برساتی پانی۔

**چھپک** زبر چھ، زبر پ۔ نقلِ صوت۔ امذ۔ پانی کی آواز؛ تلوار کے چلنے کی آواز۔

**چھپکا** زبر چھ، جزم پ۔ امذ۔ دونوں ہاتھوں میں پانی لے کر منہ پر مارنا؛ دروازے کے پٹ کا قبضہ جس میں کنڈی جڑی ہوتی ہے؛ کبوتروں کو پکڑنے کے لیے دو لکڑیوں کے سہارے لگایا جانے والا ایک چھوٹا سا جال؛ چھوٹے چھوٹے پرندوں (بٹیر، طوطا وغیرہ) کو پنجرے سے نکال لے جانے والا ایک پرندہ۔

**چھپکا بالا / چھپکے کا بال** جڑاؤ بالے جنھیں کان کی لو میں پرو کر اُوپر کی طرف لوٹ دیا جاتا ہے تاکہ اُن کا جڑاؤ رُخ نیچے چھپا رہنے کی بجائے سامنے آجائے۔

محاورہ: **چھپکا مارنا** پرندے پکڑنے کے لیے جال لگانا یا پھینکنا۔

**چھپکلی** زیر چھ، جزم پ، زبر ک۔ امث۔ گرگٹ کی نسل کا ایک بدصورت پتلی دُم کا جانور جو گھروں کی دیواروں پر رینگتا ہے اور بھنگے پتنگے مکھیاں کھاتا ہے۔ دُبلی پتلی زرد عورت (بطور پھبتی)۔

**چھپن** زبر چھ، شد زبر پ۔ عدد۔ پچاس اور چھ، (ہندسوں میں) ۵۶۔ صف: چھپنواں۔

روزمرہ: **چھپن کروڑ کی چوتھائی** کل ملکی مالیے کا ایک حصہ؛ کثیر دولت، بے اندازہ دولت۔

فقرہ: اِس وقت چھپن کروڑ کی چوتھائی بھی مانگتے تو مل جاتی یعنی بڑی نیک ساعت تھی (جب کوئی چھوٹی سی خواہش خلاف توقع پوری ہو جائے)۔

چھپن پیش چھ، زبر پ۔ اسث۔ پوشیدگی، نظروں سے اوجھل ہونے کا عمل، چھپنے کا عمل۔

چھپنا زبر چھ، جزم پ۔ طبع ہو جانا، شائع ہونا، چھپنے کے عمل سے گزرنا؛ عکس اُتارنا۔

چھپنا پیش چھ، جزم پ۔ چھپانا (رک) کا فعل لازم؛ پردہ کرنا؛ اوجھل ہونا، پوشیدہ ہونا، آفتاب مہتاب یا ستارے کا غروب ہونا۔

متعلق فعل: چھپواں پوشیدہ طریقے سے، راز دارانہ طور پر۔ نیز چھپے چوری خفیہ طریقے سے۔

چھپیرا زبر ج، ے۔ اند۔ کپڑوں پر چھپائی کرنے والا کاریگر، چھپی؛ چھینٹ تیار کرنے والا۔

## چھ۔ت

چھت (۱) زبر چھ۔ عمارت کا وہ حصہ جو اُس پر چھایا ہوا ہوتا ہے، سقف، پٹاؤ؛ کوٹھا اور اُوپر کی کھلی منزل، کوٹھا، بام۔ (مجازاً) ڈھکنا، ڈھکن، کسی جوف کو ڈھانپنے والی شے؛ ٹوپی اور پگڑی وغیرہ کا بالائی ہموار حصہ؛ آسمان۔

محاورہ: چھت اُتارنا چھت گرانا۔

محاورہ: چھت اُڑ جانا بہت شور ہونا، غلغلہ اُٹھنا۔

محاورہ: چھت باندھنا چھت بنانا؛ پرندوں کا ایک ساتھ ہجوم کی صورت میں اُڑنا؛ گھٹا کر گھرنا، بادلوں کا ٹھہر جانا۔

چھت بندی چھت تعمیر کرنا۔

محاورہ: چھت بندھنا رک: چھت باندھنا جس یہ تعدیہ ہے۔

محاورہ: چھت پاٹنا چھت پر کڑیاں مٹی اور تختے وغیرہ ڈالنا؛ مکان کی چار دیواری پر سائبان تعمیر کرنا۔

محاورہ: چھت پٹنا رک: چھت پاٹنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: چھت پھٹ پڑنا اچانک کوئی مصیبت نازل ہونا، تباہی آجانا۔

محاورہ: چھت ٹپکنا چھت سے پانی مکان کے اندر گرنا۔ نیز چھت چونا۔

محاورہ: چھت ڈالنا رک: چھت پاٹنا۔

محاورہ: چھت سے آنکھیں لگنا انتظار کرتے کرتے تھک جانا، دیر تک راہ تکنا؛ ناتواں ہو جانا، کمزور ہونا۔

چھت خلیہ (نباتیات) وہ خلیہ جو کسی جسم کے باہر کے رُخ ہو، بیرونی خلیہ۔

چھت قینچی (معماری) چھت کے سہارے کے لیے لگائی ہوئی آڑی بلیاں۔

چھت کا مردہ (پیش م) قریب المرگ، جاں بلب؛ مستقل عذاب؛ ہر وقت کا دھڑکا۔

چھت گیری (ی) چھت کے نیچے تانا جانے والا آرائشی یا حفاظتی کپڑا۔

محاورہ: چھت لگانا چھت کے نیچے کڑیوں کو ملا کر رنگین یا سادہ کپڑا لگانا۔

محاورہ: چھتیں اُڑنا داد و تحسین کا بہت شور اُٹھنا۔

چھت (۲) زبر چھ۔ اسث، ہ۔ چھاتی (رک) کا مخفف۔

چھت پیل (ے) سینہ زور۔

چھت پیلی (ے) سینہ زوری۔

چھت لگن چھاتی سے لگانے والا، عاشق۔

چھتا (۱) زبر چھ، شدت۔ اند، ہ۔ شُودر باپ اور کھتری ماں کا بیٹا۔

چھتا (۲) اند۔ لمبی ڈیوڑھی، پٹا ہوا راستہ یا راہداری؛ شہد کی مکھیوں یا بھڑوں کا گھر جس میں بہت سے خانے ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہوتے ہیں، محال؛ کسی شے کے یکجا یا اکٹھا ہونے کی حالت؛ کسی چیز کی کثرت۔

چھتارا زبر چھ۔ اند۔ وہ درخت جس میں بکثرت پتے اور شاخیں ہوں، نہایت گھنا درخت۔

چھتر زبر چھ، جزم ت۔ اند۔ ہودے وغیرہ پر تنی ہوئی لکڑی یا کپڑے کی آرائشی چھت؛ بادشاہوں اور امیروں کے سر پر سائے یا شان کے لیے چھایا جانے والا خوشنما چھوٹا شامیانہ یا بڑی سی چھتری جو سواری کے ساتھ چھتر بردار لے کر چلتا تھا۔ نیز چتر۔ کبوتروں کے بیٹھنے کے لیے بنا ہوا ٹھاٹھر؛ گوبر کا نشان یا چھتری جو اناج کے ڈھیر پر نظر بد سے بچانے کے لیے لگاتے ہیں؛ پناہ گاہ؛ حمایت، مامن۔

کہاوت: چھتر بور کا تو ابا ندھ کے آنا حفاظت یا بچاؤ کی تیاری کر کے آنا۔

محاورہ: چھتر بھنگ ہونا راج پاٹھ ہاتھ سے نکلنا، سلطنت برباد ہونا، بادشاہت جاتی رہنا، تخت سے اُتار دیا جانا؛ بیوگی کی حالت، رنڈاپا۔

چھترپتی راجہ، نواب، حکمراں، بادشاہ۔

چھتر چھایا سائبان؛ چھاؤں، سایہ، دھوپ سے بچی ہوئی جگہ۔

چھتر دھاری حکمران، نواب، راجہ، والیِ سلطنت۔

چھترا زبر چھ، جزم ت۔ اند۔ کھمبی؛ سانپ کی چھتری، کلاہ باراں؛ دھنیہ، سونف؛ بھیڑ کا نر، (قدرے چھوٹے سینگوں والا) مینڈھا، دُنبے کی ایک قسم جس کی دُم دُنبے سے چھوٹی ہوتی ہے۔

چھترا زیر چھ، جزم ت۔ اند۔ جدا جدا، الگ الگ، دُور دُور، چھیددار، فاصلے

فاصلے پر۔

محاورہ: **چھترا کر چلنا** ٹانگیں کھول کر چلنا، ٹانگیں چوڑی کر کے چلنے کا انداز۔

محاورہ: **چھترا دینا** پراگندہ کرنا، بکھیرنا، منتشر کرنا، تتر بتر کرنا؛ پھیلا دینا۔

**چھترا** زیر چھ، جزم ت۔ امذ۔ بکری کا بچہ، میمنا۔

**چھترانا** زبر چھ، جزم ت۔ فعل متعدی۔ چھت سے پاٹنا۔

**چھترایا** لدا ہوا، پٹا ہوا، گھنا۔

**چھتراؤ** زیر چھ، جزم ت، وج۔ امذ۔ انتشار، پراگندگی، تتر بتر۔

**چھترنا** زیر چھ، زبرت، جزم ر۔ فعل لازم۔ بکھرنا، منتشر، پراگندہ ہونا، ریزہ ریزہ ہونا۔

**چھتری(۱)** زبر چھ، جزم ت۔ امث، ہ۔ کپڑا لپٹی ہوئی لوہے یا لکڑی کی چھڑی جو بوقتِ ضرورت کھولی جا سکتی ہے اور اُس کا کپڑا کمانیوں پر تن جاتا ہے تاکہ دھوپ یا بارش سے بچاؤ ہو سکے؛ کبوتروں کے بیٹھنے کے لیے بنایا جانے والا بانسوں کا چھتری نما ٹھاٹھر؛ چھوٹا گنبد جو کسی مقبرے وغیرہ پر بنایا جائے؛ گاڑی، اِکے وغیرہ کی لکڑی یا بانس کے ڈنڈوں سے بنایا گیا سائبان جس پر کپڑا ڈال دیا جاتا ہے؛ جہاز کے پیچھے کا حصہ؛ درخت کا پتوں اور ٹہنیوں کا حصہ؛ سایہ، سہارا۔

صف: **چھتری دار** (اُردو+فارسی) ایسی گاڑی یا درخت جو سایہ دار ہو، سائبان والی گاڑی، وہ شے جس پر چھتری ہو۔

**چھتری(۲)** زبر چھ، جزم ت۔ اسم جنس، ہ۔ ہندوؤں کی چار جاتیوں میں سے دوسرے درجے کی قوم یا اُس قوم کا فرد، جو سپاہی پیشہ شمار ہوتی ہے۔ نیز **کھتری**۔ اصلاً: **کھشتری**۔

کہاوت: **چھتری کا بھگت نہ موسل کا دھنک** چھتری کبھی سادھو نہیں بن سکتا اور نہ ہی موسل کی کمان بن سکتی ہے۔

**چھتری** زیر چھ، جزم ت۔ امث، ہ۔ چھوٹی سی ٹوکری جس کا ڈھکن اور پکڑنے کا دستہ نہ ہو۔

محاورہ: **چھتری ڈھونا** بوجھ اُٹھانا۔

**چھتریا** زبر چھ، زبرت، جزم ر۔ امذ، ہ۔ (نباتیات) چھتری نما شکل کا ڈنڈی دار پودا جیسے کھمبی؛ چھوٹی چھتری۔

**چھتل** زبر چھ، زبرت۔ امذ۔ دھوکا، مکاری، فریب۔

**چھتم پاتا** زبر چھ، شد زبرت۔ امذ۔ کنکوے بازی، پتنگوں کا نمائشی پیچ۔ نیز **چھتم پتا**۔

**چھتنا** زیر چھ، جزم ت۔ فعل لازم۔ مار کھانا، پٹنا؛ پسنا، ٹوٹنا، کچلا جانا۔

**چھتنار** زبر چھ، جزم ت۔ صف۔ گھنا، بہت گھیر دار، سایہ دار، پھیلا ہوا (درخت)۔

**چھتوانا** زبر چھ، جزم ت۔ فعل متعدی۔ پٹوانا، مروانا۔

**چھتور** زبر چھ، شدت، وج۔ صف۔ چالاک، تیز فہم، سمجھ دار، عقل مند، دانا۔

**چھتور** زبر چھ، جزم ت، زبرو۔ امذ۔ گھر، مکان، بنگلہ۔

**چھتھرا** پیش چھ، لیٹا زیرت، جزم ہ۔ صف۔ وہ برتن جو گندے ہاتھوں کے چھونے سے ناپاک ہو جائے، بھرشٹ؛ گندا، ناپاک (ظرف)؛ (مجازاً) نیچ آدمی۔ (امث) **چھتھر**۔ نیز **چھتیرا/چھتیری، چھتیرن**۔

**چھتی** زبر چھ۔ امث۔ ضرب، زخم؛ تکلیف، اذیت؛ نقصان، ضرر؛ تباہی، بربادی۔

**چھتیانا** زبر چھ جزم ت۔ متعلق فعل۔ چھاتی سے لگانا؛ بندوق کی شست باندھنا؛ پتنگ کا اُوپر کی طرف بلند ہونا۔

**چھتیس** زبر چھ، شدت، ی۔ عدد۔ تیس اور چھ، (ہندسوں میں) ۳۶۔ صف: **چھتیسواں**۔ (امث) **چھتیسویں**۔

**چھتیسا** زبر چھ، شدت، ی۔ صف۔ امذ۔ چالاک، عیار، مکار، فریبی؛ چھتیس ہنر جاننے والا۔

**چھتیسی** (امث) تیز، طرار، عیار، آوارہ (عورت)۔ زانیہ جو ظاہراً پارسا بنتی ہو۔

## چھ۔ٹ

**چھٹ** زبر چھ۔ امث۔ **چھٹنا** (رک) سے ماخوذ۔

متعلق فعل: **چھٹ چھٹا کر** کم ہوتے ہوتے، گھٹتے گھٹتے، منتخب ہو کر، چنے جانے کے بعد۔

**چھٹ** پیش چھ۔ حرف استثنا۔ بجز، بجائے، سوا، علاوہ، بلکہ۔ مثال: ایک چُھٹ دو موجود؛ چھوٹا کا مخفف جو مرکبات میں مستعمل ہے۔

**چھٹ بھیا** چھوٹے درجے کا آدمی، ادنیٰ لوگ؛ اناڑی، ناواقف۔

**چھٹ بھیاپن** چھچھوراپن، کم ظرفی؛ بچپن، لڑکپن۔

**چھٹ پایا** چھوٹا ستون نما نشان جو حد بندی کے لیے گاڑا جائے۔ نیز **چھٹ پایہ**۔

**چھٹ پن** چھوٹی عمر، بچپن، کم سنی۔

**چھٹ گوئیں** کمزور، جو ہارے ہوئے بیلوں کی جوڑی۔

**چھٹ جانا** پیش چھ۔ بچ جانا۔

**چھٹا(۱)** زبر چھ۔ صف۔ عددی۔ چھ سے منسوب، ششم۔

**چھٹا(۲)** زبر چھ۔ امث۔ جلوہ، روشنی، چمک دمک۔

**چھٹا(۳)** زبر چھ۔صف۔ چنا ہوا، چوٹی کا، منتخب، منفرد، چیدہ۔

**چھٹا ہوا** پرلے درجے کا (بدمعاش)۔

**چھٹا** زیر چھ، شدٹ۔اند۔ چھڑکاؤ، بکھیر، کھیت میں بیج بکھرانا۔

**چھٹا بجائی** بیج بکھیر کے بونا۔

**چھٹا(۱)** پیش چھ، شدٹ۔صف۔ علیحدہ، الگ؛ آزاد، بے قید؛ نرا، فقط، خالی، صرف۔

**چھٹا(۲)** پیش چھ، شدٹ۔اند۔ حلوائی کی دکان پر بچی ہوئی مٹھائیوں کا چُورا؛ ریزگاری۔

**چھٹاپا** پیش چھ۔اند۔ مقابلۃً عمر میں چھوٹا ہونا، خردی، بڑھاپا کی ضد۔

**چھٹا چھٹور** پیش چھ، زبرٹ، شدزبرو۔امث۔ جدائی، علیحدگی، مفارقت۔نیز **چھوٹ چھٹول**۔

**چھٹان** پیش چھ۔امث۔ رہائی، مخلصی، نجات، چھٹکارا، چھوٹنا، بری ہونا۔

**چھٹانا** پیش چھ۔فعل متعدی۔ الگ کرنا، دُور کرنا، کُھرچنا؛ آزاد کرانا، رہائی دلانا؛ جدا کرنا، رہن شدہ چیز کو واپس لینا۔نیز **چھڑانا**۔

**چھٹانک** زبر چھ، ن غنہ۔امث۔ سیر کا سولھواں حصہ، پانچ تولے کا وزن یا اُس کا باٹ؛ (مجازاً) کم، تھوڑا۔

کہاوت: **چھٹانک دھنیا خیر آبادی کوٹھی** کم دولت کے باوجود شیخی بگھارنے والے کی نسبت کہتے ہیں۔

**چھٹاون** زبر چھ، زبرو۔اند۔ بچاکھچا، باقی ماندہ، چھٹن۔

**چھٹائی** زبر چھ۔امث۔ چھانٹنے کا عمل، الگ الگ کرنے کا عمل، چھانٹی؛ تراش خراش، کٹائی۔

**چھٹائی** پیش چھ۔امث۔ رک: چھٹاپا۔

**چھٹائی بڑائی** عمروں کا فرق، کم زیادہ ہونے کی حالت۔

**چھٹپٹ** زبر چھ، جزم ٹ، زبرپ۔امث۔گھبراہٹ، اضطراب، بے چینی، بے کلی۔

**چھٹپٹانا** زبر چھ، جزم ٹ، زبرپ۔فعل متعدی۔ گھبرانا، بے چین ہونا، اذیت میں مبتلا ہونا؛ پراگندہ کرنا، جھٹکنا، پھٹکنا، ڈُلانا۔فعل لازم: پرندے کا بازو پھڑپھڑانا۔

**چھٹپٹاہٹ** پھڑپھڑاہٹ، اضطراب، بے آرامی؛ پھرتی، عجلت۔

**چھٹپن** پیش چھ، جزم ٹ۔اند۔ کم سنی، چھوٹی عمر، بچپن۔

متعلق فعل: **چھٹتے ہی** بغیر سوچے سمجھے، بے جھجک۔

**چھٹکا** زیر چھ، جزم ٹ۔اند۔ گاڑی یا پینس وغیرہ کا رنگین اور منقش پردہ۔نیز **چھٹکا**۔

**چھٹکا** پیش چھ، جزم ٹ۔صف۔اند۔ چھوٹا بچہ، خرد، کم سن، مُنا۔

**چھٹکارا** پیش چھ، جزم ٹ۔اند۔ رہائی، خلاصی، نجات، برأت، بخشش؛ فرصت، مہلت؛ آزادی۔

محاورہ: **چھٹکارا پانا** آزادی ملنا، رہائی نصیب ہونا، نجات حاصل کرنا؛ فرصت میسر آنا۔

محاورہ: **چھٹکارا ملنا** نجات ملنا، فرصت ملنا؛ آزادی حاصل ہونا؛ جان چھوٹنا۔

**چھٹکانا** زیر چھ، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ اِدھر اُدھر پھیلا دینا، بکھیر دینا، منتشر کرنا، چھڑکاؤ کروانا؛ کمان کھینچ کر چھوڑنا تاکہ وہ اپنی اصلی جگہ پر واپس آجائے، ہٹانا؛ ہٹوانا۔

فعل لازم: **چھٹکنا** ہر طرف پھیلنا۔

**چھٹک جانا** زبر چھ، زبرٹ۔ رک: چھٹکانا جس کا یہ لازم ہے؛ ستارے چمکنا، روشن ہونا؛ زہر کا اثر ہونا؛ اعضا کا سُست اور مضمحل ہونا؛ فوطے کا جھٹکا کھا کر بڑھ جانا۔

**چھٹکی (۱)** زیر چھ، جزم ٹ۔امث۔ داغ، دھبہ، چھینٹا۔

محاورہ: **چھٹکی دینا** دھبہ ڈالنا، نشان ڈالنا۔

**چھٹکی (۲)** زیر چھ، جزم ٹ۔امث۔ بندوق کی چھوٹی گولی، چھرا۔

**چھٹکھیلا** پیش چھ، جزم ٹ، ے۔اند۔ آزاد، بے پروا، کھلنڈرا؛ لچا، عیاش، بد چلن۔

**چھٹم چھٹا** پیش چھ، شدزبرٹ، شدٹ۔امث۔ مفارقت، علیحدگی، باہمی جدائی، آپس کی تفریق۔نیز **چھوٹ چھٹاؤ** طلاق۔

**چھٹن** زبر چھ، زبرٹ۔امث۔ چھانٹنے، کاٹنے تراشنے، چھاننے پھٹکنے کے بعد بچی ہوئی شے، بچاکھچا؛ ٹکڑے ٹوٹے، ذرّے، کترنیں وغیرہ۔

**چھٹنا** زبر چھ، جزم ٹ۔فعل لازم۔ چھانٹا جانا؛ کم ہونا، چھجنا، گھٹنا؛ قطع ہونا؛ اِدھر اُدھر، تتر بتر ہونا؛ دُور ہونا؛ زائل ہونا، معدوم ہونا، ختم ہونا؛ کٹنا، ہلکا ہونا (رنگ وغیرہ کا)۔

**چھٹنا** پیش چھ، جزم ٹ۔فعل لازم۔ آزاد ہونا، مخلصی پانا؛ نکلنا، روانہ ہونا؛ ترک ہو جانا، برطرف ہونا، موقوف ہونا؛ علیحدہ ہونا، جدا ہونا؛ فرصت پانا؛ جاری ہونا؛ محو ہونا، بھولنا۔

**چھٹنکی** زبر چھ، زبرٹ، ن غنہ۔امث۔ چھاٹانک کی تصغیر، ایک چھٹانک کا باٹ۔ (مجازاً) ہلکے وزن کی شے یا کم وزن کا بچہ؛ برف کی سل کا سولھواں حصہ جس کا وزن تقریباً اڑھائی کلو ہوتا ہے۔

محاورہ: **چھٹنکی لگانا** بھاگ جانا، چل دینا۔

**چھٹوتی** پیش چھ، ولین۔امث۔ کٹوتی، بٹا، تخفیف۔نیز **چھوٹ**۔

**چھٹولا** زبر چھ، وج۔اند۔ زچگی کے دنوں میں زچہ کے پہننے کا لباس۔

**چھٹولا** زبر چھ، ولین۔ اند۔ (شکر سازی) گنے کے رس سے میل اُتارنے کا کفچہ۔ نیز چھٹونی۔

**چھٹولنا** زبر چھ، وج، جزم ل۔ اند۔ چھوٹا بچہ، نادان، ناسمجھ؛ بچپن، نادانی، ناسمجھی۔

**چھٹی** زبر چھ۔ صف عددی۔ امث۔ چھٹا (رک) کی تانیث، چھ سے منسوب۔ بچے کی ولادت کے بعد چھٹے دن منائی جانے والی رسم جبکہ زچہ کا پہلا غسل ہوتا ہے اور بچے کو گھٹی پلائی جاتی ہے، عموماً بچے کا نام بھی اسی دن رکھا جاتا ہے۔

**چھٹی چھما ہے** کبھی کبھار، شاذ و نادر۔

**چھٹی حس** وجدان، انسان کی وہ حس جو کسی خطرے کے وقت بیدار ہو جاتی ہے اور انسان خطرے کے خیال سے چونک پڑتا ہے۔

**چھٹی کا جوڑا** وہ کپڑے جو زچہ کو چھٹی کے موقع پر میکے سے ملتے ہیں۔

محاورہ: **چھٹی کا دودھ اُگلنا** سارا عیش و آرام بھول جانا، گزشتہ آرام کی کسر نکل جانا۔

محاورہ: **چھٹی کا دودھ زبان پر/ ہونٹوں پر آجانا** مصیبت میں گزشتہ عیش و آرام کے دن یاد آنا۔

محاورہ: **چھٹی کا دودھ نکلنا** گزشتہ عیش و آرام کی کسر نکلنا۔

محاورہ: **چھٹی کا دودھ یاد آنا** رک: **چھٹی کا دودھ زبان پر آنا**۔

محاورہ: **چھٹی کا دودھ دلانا** مزا چکھانا، سخت سزا دینا، ایسا سبق دینا کہ یاد رہے۔ نیز **چھٹی کا یاد دلانا**۔

**چھٹی کا راجہ** پوتڑوں کا رئیس، خاندانی امیر۔

**چھٹی کا کھانا** وہ کھانا جو بچے کی ولادت کے چھ روز بعد منعقد کی جانے والی تقریب میں پکایا جاتا ہے؛ زچہ کو کھلایا جانے والا مقوی اور عمدہ کھانا، مثلاً: گوند، سٹھورا، اچھوانی وغیرہ۔

محاورہ: **چھٹی کا کھایا پیا نکلنا** رک: **چھٹی کا دودھ نکلنا**۔

محاورہ: **چھٹی نہانا** بچے کی ولادت کے چھٹے دن نہانا۔

کہاوت: **چھٹی نہ چلّا حرام کا پلّا** اگر کوئی بچے کی ولادت پر دعوت نہ دے تو طنزاً کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **چھٹی نہ ستوانسا میرا لاڈلا نوا سا** دینا نہ لینا اور خاطر داری بہت۔

**چھٹی** زیر چھ، شدٹ۔ امث۔ چھینٹ (رک) کی تصغیر۔ جمع: چھٹیاں۔

محاورہ: **چھٹیاں لڑانا** چھینٹے لڑانا، آپس میں ایک دوسرے پر پانی کے چھینٹے پھینکنا۔

**چھٹی** پیش چھ، شدٹ۔ امث۔ فرصت، فراغت؛ تعطیل؛ کام سے رخصت، اجازت؛ برطرفی، موقوفی؛ آزادی، رہائی، چھٹکارا۔

محاورہ: **چھٹی دلانا** رک: **چھٹی دینا** جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: **چھٹی دینا** موقوف کرنا، برطرف کرنا؛ رخصت دینا، اجازت دینا؛ آزادی دینا۔

محاورہ: **چھٹی کرنا** خاتمہ کرنا، مار دینا؛ پیچھا چھڑانا؛ برطرف کرنا، ملازمت سے نکال دینا؛ رخصت لینا، کام پر جانا موقوف کر دینا۔

محاورہ: **چھٹی ملنا** اجازت ملنا، رخصت ملنا، آزادی حاصل ہونا؛ برطرفی ہونا، موقوفی ہونا۔

محاورہ: **چھٹی منانا** چھٹی کا دن سیر سپاٹے میں، گھوم پھر کر گزانا۔

**چھٹی ہوئی** خلاصی ہوئی، قصہ ختم ہوا۔

**چھٹیا** پیش چھ، جزم ٹ۔ اند۔ ایک طرح کا نمک۔

**چھٹیل** پیش چھ، ے لین۔ امث۔ آوارہ، بدمعاش، بدچلن عورت۔

## چھ ۔ ج

**چھجا** زبر چھ، شدج۔ اند۔ چھت، روشندان یا کھڑکی کا بڑھا ہوا حصہ جو دھوپ یا بارش وغیرہ سے بچنے کے لیے بنایا جاتا ہے، اُس سے ملتی جلتی کوئی شے جیسے چھجے دار ٹوپی۔ نیز **چھجہ**۔ تص: **چھجلی** چھوٹا چھجا۔

محاورہ: **چھجا بنانا** آڑ بنانا، اوٹ کرنا۔

**چھجانا** زیر چھ۔ فعل متعدی۔ کم کرنا، گھٹانا؛ گھسا کر پتلا کرنا۔

**چھجاؤ** زیر چھ، وج۔ اند۔ جثے، مقدار یا تعداد کا گھٹاؤ۔

**چھجاند** زیر چھ، ن غنہ۔ امث۔ درندے کے منہ کا بھبکا۔

## چھ ۔ چ

**چھچلا** زیر چھ۔ صف۔ اُتھلا، کم گہرا (پانی یا ظرف وغیرہ)؛ ہلکا نقش، نشان وغیرہ جو زمین پر نظر آئے۔ نیز **چھچھلا**۔

**چھچلا پن** تھوڑی گہرائی، اُتھلا پن۔

**چھچلی** زیر چھ، جزم چ۔ صف۔ امث۔ اُتھلی، کم گہری رکابی وغیرہ؛ پانی پر ٹھیکریاں اُچھالنے کا کھیل۔

محاورہ: **چھچلی / چھچلیاں کھیلنا** ٹھہرے پانی کی سطح پر ٹھکریاں زور زور سے دوڑانا جو تھوڑی دُور تک نہیں ڈوبتیں۔

**چھچلی** پیش چھ، جزم چ۔ امث۔ کتے یا بلی کا اپنے شکار کے ساتھ کھیلنا۔ نیز

(مجازاً) کسی مجبور کو لٹکائے رکھنا؛ پریشان کرنا۔

محاورہ: چھچلیاں کھیلنا پریشان کرنا، دھوکا دینا۔

چھچی زیر چھ، شدچ۔امث۔ بچوں کا گو۔

چھچی پچھی بچوں کا پیشاب پاخانہ۔

چھچلاند زیر چھ، جزم چھ، ن غنہ۔امث۔ جلی یا گلی ہوئی کھال کی بو؛ سیتلا کے داغوں کی بو۔

چھچھورا زیر چھ، وج۔صف۔ متانت سے عاری، گھٹیا، کم ظرف، عامیانہ، ناشائستہ؛ ذلیل، کمینہ۔(مزید املا) چھچورا، چھچوری (زیر چھ)۔

چھچھورپنا (زیر چھ، وج، جزم ر، زبر پ) گھٹیا پن، کمینہ پن، بدتہذیبی۔
نیز چھچھوراپن۔

چھچھوری گری ہوئی، ناپسندیدہ (حرکتیں، باتیں یا عادات وغیرہ)۔

چھچھوندر زبر چھ، ومع، ن غنہ، زبر د۔امث۔ چوہے سے مشابہ ایک بدبودار جانور جس کا بدن اور منہ عام چوہے سے پتلا اور لمبا ہوتا ہے، دن کو نہیں نکلتا، موش کور؛ ایک آتش بازی جو زمین پر تیزی سے چکر لگاتی ہے۔ نیز چھچھندر۔

محاورہ: چھچھوندر پھر جانا کسی شے کا گلنا سڑنا، خراب ہو کر بدبودار ہونا۔

محاورہ: چھچھوندر چھوڑنا شگوفہ چھوڑنا، عجیب بات کرنا؛ آتش بازی کی چھچھوندر کو آگ دکھانا۔

محاورہ: چھچھوندر چھو جانا پتنگ بازی کی ڈور پڑے پڑے بودی ہو جانا۔

کہاوت: چھچھوندر کے سر میں چنبیلی کا تیل ادنیٰ شخص اعلیٰ درجے کی شے استعمال کرے تو کہا جاتا ہے۔

چھچھی زیر چھ، شد چھ۔صف۔ کم ظرف، اوچھی؛ بچوں کا پاخانہ۔

چھچھیا زبر چھ، زیر چھ۔اند۔ دودھ وغیرہ سے ملائی اُتارنے کا کفگیر؛ ایک وضع کا چمچ جس سے میل اُتارتے ہیں۔

چھچھیرو زبر چھ، ے، ومع۔اند۔ گھی کی تلچھٹ یا دہی کا جزو جو پگھلانے میں برتن کی تہہ میں جم جاتا ہے۔

چھچھیلا ایسا گھی جس میں دہی اور چھاچھ کی ملاوٹ ہو۔

## چھ۔د

چھدا پیش چھ، شدد۔اند، ہ۔ الزام، تہمت، گلہ شکوہ؛ احسان کا بوجھ۔

محاورہ: چھدا اُتارنا کسی کے خلوص کا بدلہ بے دلی سے چکا دینا؛ گلہ شکوہ دُور کرنا؛ آتے ہی لوٹ جانا۔

محاورہ: چھدا رکھنا احسان دھرنا؛ الزام لگانا، تہمت باندھنا۔ نیز چھدا دھرنا۔

چھدام زیر چھ۔اند، ہ۔ ایک پُرانا سکہ کبھی جس کی قیمت ۵/۱ پیسہ یا روپے کا ۳۲۰واں حصہ تھی۔

چھدانا زیر چھ۔فعل متعدی۔ سوراخ کرنا، مثلاً: کان چھدانا کانوں میں بالی بندے وغیرہ پہننے کے لیے سوراخ کرانا۔

چھدر پیش چھ، زبر د۔صف، ہ۔ ذرا سا، معمولی، چھوٹا۔

چھدرا زیر چھ، جزم د۔صف، ہ۔ وہ کپڑا جس کی بناوٹ میں زیادہ سوراخ ہوں، جھوجھرا، جھرجھرا، گٹھا ہوا کی ضد؛ بکھرا بکھرا، کُھلا کُھلا، جس میں گھنا پن نہ ہو؛ کم آباد، گنجان کی ضد۔

محاورہ: چھدرا کر چلنا چلنے میں دونوں ٹانگوں کو نمایاں طور پر دُور رکھنا، ٹانگیں پھیلا کر چلنا۔

چھدرانا دُور دُور کرنا، پھیلانا، کھول کر رکھنا؛ ٹانگیں اِدھر اُدھر پھیلانا۔

چھدری داڑھی ایسی داڑھی جس کے بال آپس میں ملے ہوئے نہ ہوں اور کم بھی ہوں۔

چھدما زبر چھ، زبر د، شدم۔صف۔ گھٹیا، حقیر؛ دھوکے باز، فریبی۔

چھدنا زیر چھ، جزم د۔فعل لازم۔ سوراخ ہونا، چھید ہو جانا؛ زخمی ہو جانا۔

## چھ۔ر

چھر زبر چھ۔اند۔ آنسو، اشک؛ خیال، دھیان؛ فکر۔

چھرا زبر چھ، شدر۔اند۔ سیسے کی مہین گولی جو ہوائی بندوق سے چلائی جائے یا کارتوس میں بھری ہو، سنگ ریزے۔

محاورہ: چھرا اُڑانا نہایت جوش سے بولنا؛ مدک پینا۔

محاورہ: چھرا پلانا بندوق میں چھرا بھرنا؛ چھروں سے بھری ہوئی بندوق چلانا؛ سنگریزوں کی بوچھاڑ کر دینا۔

محاورہ: چھرا چلنا بندوق چلنا، بہت زیادہ فائرنگ ہونا؛ مسلسل گالیاں پڑنا؛ مدک پینا؛ آپس میں ہنسی مذاق کرنا۔

محاورہ: چھرا کھانا چھرا لگنے سے زخمی ہونا۔

چھرا پیش چھ۔اند۔ ایسا ہتھیار جس کے ایک ہی پہلو میں دھار ہو اور دوسری طرف لکڑی کا دستہ لگا ہو؛ گوشت بنانے کا چاقو۔

محاورہ، فعل مرکب: چھرا گھونپنا (وج، ن غنہ جزم پ) چھرا جسم میں اُتار دینا، بھونکنا۔

محاورہ، فعل مرکب: چھرا مارنا رک: چھرا گھونپنا۔

چھرچھراہٹ زبر چھ، جزم ر، زبر ہ۔امث۔ کُھلے زخم کی تپک یا سوزش۔

**چھرنا** زبر چھ، جزم ر۔فعل متعدی۔ اناج صاف کرنا، چھلکا اُتارنا۔

**چھرواد** زبر چھ، جزم ر، زبر و۔اند، ہ۔ بچہ، چھوکرا۔

**چھری** پیش چھ۔امث۔ بند نہ ہونے والا دستہ دار پتلے پھل کا چاقو جو ترکاری وغیرہ بنانے کے کام آتا ہے۔نیز خنجر جس کے صرف ایک طرف دھار ہوا اور میان میں نہ رکھا جائے۔تص: چھریا (زیر) جراحی کا ایک چھوٹا آلہ۔

**چھری بند** قصاب، قصائی؛ مسلح؛ کینہ پرور، دل میں دشمنی رکھنے والا۔

**چھری بند بھائی** قصاب، بوچڑ؛ ہم پیشہ۔

کہاوت: **چھری بھلی نہ کٹاری** کوئی مصیبت اچھی نہیں ہوتی؛ سب دشمن برابر ہوتے ہیں۔

محاورہ: **چھری بھونکنا** چھری جسم میں گھسیڑنا، چھری مارنا، زخمی کرنا؛ بہت نقصان پہنچانا۔

کہاوت: **چھری پر کدو کدو پر چھری** ہر طرح سے غریب کا ہی نقصان ہوتا ہے چاہے غریب طاقتور سے لڑے یا طاقتور غریب سے۔

محاورہ: **چھری پڑنا / پڑھنا** چوری معلوم ہونا؛ کسی کو نقصان پہنچانے کے لیے چھری پر جادو ٹونہ کرتے ہوئے کچھ پڑھنا۔

محاورہ: **چھری پھرنا** ذبح ہونا، جان سے مار دینا؛ بہت زیادہ نقصان ہونا۔

محاورہ: **چھری پھیرنا** قتل کرنا، ذبح کرنا؛ رنج دینا، سخت آزار پہنچانا؛ (مجازاً) سستی چیز بہت مہنگے داموں فروخت کرنا۔

محاورہ: **چھری تلے دم لینا** صبر و قرار سے کام لینا، تحمل سے کام لینا؛ مصیبت سہنا۔

محاورہ: **چھری تلے رہنا** مشکل میں زندگی بسر کرنا، مسلسل تکلیف میں رہنا، مصیبت میں بسر کرنا۔

محاورہ: **چھری تیز رہنا** ہر وقت لڑائی کے لیے تیار رہنا، مرنے مارنے پر آمادہ رہنا۔

محاورہ: **چھری تیز کرنا** چھری کو پتھر یا سان پر گھسا کر اُس کی دھار تیز کرنا؛ ظلم و زیادتی کرنا۔

محاورہ: **چھری تیز ہونا** رک: چھری تیز کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **چھری (چھریاں) چلنا** ذبح کیا جانا؛ لڑائی جھگڑے میں چھریوں کا استعمال ہونا؛ فساد ہونا۔

کہاوت: **چھری خربوزے پر گری تو خربوزے کا نقصان، خربوزہ چھری پر گرا تو خربوزے کا نقصان** ہر طرح کمزور کا ہی نقصان ہوتا ہے چاہے کمزور طاقتور سے لڑائی مول لے یا طاقتور کمزور سے لڑے۔

محاورہ: **چھری دکھانا** ڈرانا، دھمکانا؛ ذبح کرنا، قتل کرنا۔

**چھری کانٹا** چھری اور تین نوکوں والا چمچہ نما آلہ جو مغربی طرز سے کھانے کے لوازم ہیں۔

**چھری کٹاری** ایسا جھگڑا جس میں چھریاں استعمال ہوں، اَن بن، لڑائی جھگڑا؛ لڑنے جھگڑنے پر آمادہ۔

محاورہ: **چھری کٹاری بنانا** لڑائی کے لیے ہر وقت تیار رہنا؛ دھمکانا، ڈرانا۔

محاورہ: **چھری کے نیچے دم لینا** رک: **چھری تلے دم لینا**۔

محاورہ: **چھری گلے پر پھیرنا** ذبح کرنا؛ ظلم کرنا، کسی کو نقصان پہنچانا۔

محاورہ: **چھری مارنا** زخمی کرنا، گھائل کرنا؛ طعنہ دینا، ناگوار بات کرنا۔

محاورہ: **چھریوں کا غسل دینا** چھریاں مار مار کر لہولہان کرنا؛ قتل کرنا، ذبح کرنا۔

**چھرے باز** چاقو مارنے والا۔

**چھریرا** زبر چھ، ے لین۔صف، ہ۔ موٹا نہ پتلا یا لاغر، درمیانے ڈیل کا، اکہرے بدن کا آدمی، دُبلے پن کی طرف مائل؛ اک تنہ (بدن)۔

## چھ۔ڑ

**چھڑ** زبر چھ۔امث۔ پتلا، لمبا بانس؛ کسی دھات کا ڈنڈا، نیزے کی چوب؛ مچھلی کے شکار کا پتلا ڈنڈا جس میں ڈور بندھی ہوتی ہے اور شکاری کے ہاتھ میں رہتا ہے؛ چاندی کی ڈنڈی یا سلاخ جس سے تار کھینچے جاتے ہیں؛ جھنڈا وغیرہ لگانے کی لمبی لکڑی؛ لمبا بانس جس میں پھندا لگا کر کبوتر پکڑتے ہیں۔

محاورہ: **چھڑ کھانا** چھڑی سے پٹائی ہونا، مار پڑنا۔

**چھڑا (۱)** زبر چھ۔صف۔ اکیلا، تنہا، فارغ البال، بے اہل و عیال، کنوارہ؛ چھانا، پھٹکا، غلہ۔نیز **چھڑی**۔

**چھڑا چھٹانک** ناکتخدا، فارغ البال۔نیز **چھڑا چھانٹ**۔

**چھڑا چھڑا** الگ الگ، علیحدہ علیحدہ۔

**چھڑا دم** اکیلا، تنہا، بغیر کسی ساتھی کے۔

**چھڑا (۲)** زبر چھ۔اند۔ پاؤں میں پہنا جانے والا ایک زیور۔

**چھڑانا** پیش چھ۔فعل متعدی۔ الگ الگ کرنا، جدا کرنا؛ رہائی دلانا، آزاد کرانا، نجات دلانا؛ بیچ بچاؤ کرانا؛ کوئی لت یا عادت ترک کرانا؛ گروی چیز کو واپس لینا۔نیز رک: **چھوڑنا** جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**چھڑاؤ** پیش چھ، و مع۔اند۔ رہائی دلانے والا، آزاد کرانے والا۔

**چھڑاوا** پیش چھ۔اند۔ رہائی، خلاصی، مخلصی، موقوفی۔

**چھڑائی** پیش چھ۔امث۔ آزاد کرنے کی قیمت، رہائی کا جرمانہ؛ وہ رقم جو چری

ماروں کو پرندے آزاد کرنے کے لیے دی جائے۔

**چھڑکا** زیر چھ، جزم ڑ۔ جانور کی تلی کا بڑھ جانا۔

**چھڑکاؤ** زیر چھ، جزم ڑ، وج۔ اند۔ پانی بکھیرنا، پانی کے چھینٹے یا پھواریں ڈالنا، آب پاشی، گیلا کرنا، تر بتر کرنا؛ سوکھی زمین کے غبار کو دبانے کے لیے تر کرنا، درختوں اور کھیتوں وغیرہ سے کیڑے مکوڑے مارنے کے دواؤں کے برسائے جانے کا عمل۔

**چھڑکاؤ** زیر چھ، جزم ڑ، ومع۔ اند۔ جسے گیلا کیا گیا ہو، جس پر چھڑکاؤ کیا گیا ہو، تر بتر۔

**چھڑکائی** زیر چھ، جزم ڑ۔ امث۔ پانی چھڑکنے کی اُجرت یا مزدوری۔

**چھڑکنا** زیر چھ، زبر ڑ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ چھینٹے دینا، پانی کی پھوار ڈالنا، پانی یا کوئی سیال بکھیرنا؛ کسی سوکھی پسی ہوئی چیز (مثلاً نمک، مرچ یا افشاں وغیرہ) کو بُرکنا، بکھیرنا؛ نثار کرنا، مثلاً: جان چھڑکنا۔

**چھڑکواں** زیر چھ، زبر ڑ، جزم ک۔ صف۔ جس پر رنگ کے چھینٹے پڑے ہوں۔

**چھڑنا** زبر چھ، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ غلے کو موسل سے کوٹ کر سوراخ دار چھاج سے چھاننا پھٹکنا۔

**چھڑنا** زیر چھ، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ شروع ہونا، چل پڑنا، ابتدا ہونا، آغاز ہونا۔ (بات، تذکرہ، ساز یا لڑائی وغیرہ کا) چھیڑا جانا۔

**چھڑوانا** پیش چھ، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ جدا کرنا، الگ کرنا؛ آزاد کرانا۔

**چھڑی(۱)** زبر چھ۔ امث۔ پتلی لکڑی یا نرکل جو لاٹھی سے کم موٹی اور چھوٹی ہوتی ہے؛ بانس وغیرہ کا ٹکڑا؛ ہاتھ کی چھڑی، پتلی لاٹھی؛ درخت کی شاخ ٹہنی؛ پتلی ڈنڈی؛ لمبا بانس جس پر آرائش کے لیے گل بوٹے بنائے یا لپیٹے گئے ہوں؛ دو پتوں والی پتلی سی بیل جو کپڑے پر سیدھی کڑھی یا چھپی ہو۔ نیز رک: چھڑ/ چھڑا جس کی یہ تانیث ہے۔ جمع: **چھڑیاں**۔

**چھڑی بردار** چوبدار، پیادہ، محافظ، سپاہی۔

محاورہ: **چھڑی تاننا** مارنے کے لیے چھڑی اُٹھانا۔

محاورہ: **چھڑی توڑنا** اِس قدر مارنا کے ڈنڈا ٹوٹ جائے، سخت سزا دینا، بہت مارنا پیٹنا۔

محاورہ: **چھڑی ٹوٹنا** سخت زدوکوب کیا جانا۔

محاورہ: **چھڑی مارنا** سزا دینا۔

**چھڑی(۲)** زبر چھ۔ امث۔ کنواری، باکرہ، دوشیزہ، غیر شادی شدہ؛ تنہا، اکیلی۔

**چھڑی سواری** تن تنہا، بالکل اکیلی، کسی ساتھی کے بغیر؛ اکیلا مسافر۔

**چھڑے(۱)** زبر چھ۔ اند۔ رک: **چھڑا(۱)** جس کی یہ مغیرہ حالت یا جمع ہے۔

**چھڑے چھٹانک** نا کتخدا، وہ اشخاص جنھوں نے شادی نہ کی ہو، فارغ البال، کنوارے۔ نیز **چھڑے چھانٹ**۔

**چھڑے چھڑے** اکیلے اکیلے، تنہا تنہا، الگ، بغیر کسی ساتھی کے۔

**چھڑے(۲)** زبر چھ۔ اند۔ رک: **چھڑا(۲)** کی مغیرہ حالت اور جمع۔

محاورہ: **چھڑے اُترنا** کسی کے مرنے پر عورت کا زیور اُتارنا۔

محاورہ: **چھڑے بڑھانا** بدن سے زیور کو الگ کرنا۔ نیز **چھڑے اُترنا**۔

**چھڑیاں** زبر چھ، جزم ڑ۔ امث۔ **چھڑی** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چھڑیاں بنانا** سر کی چوٹی گوندھنے کے بعد آرائش کرنا۔

**چھڑیوں کا دوپٹہ** وہ دوپٹہ جس پر گوکھرو اور چنٹی سیدھی ٹکی ہو۔

**چھڑیوں کا میلہ** وہ میلہ جو بزرگوں کی جھنڈیوں کے نام سے مزارات پر لگتا ہے۔

**چھڑیلا** زبر چھ، ی۔ اند، ہ۔ جسے الگ کیا گیا ہو؛ تنہا، اکیلا۔

**چھڑیلا** زبر چھ، ے۔ اند، ہ۔ رک: **بالچھڑ**۔

## چھ۔ک

**چھکا** زبر چھ۔ صف۔ سیر، مست، آسودہ۔ نیز **چھک**۔

**چھکا چھک** بھرا ہوا، مملو؛ بدمست، نشہ میں چور؛ اچانک، فوراً۔

**چھکا ہوا** بھرپور، بھرا ہوا، سیر۔

**چھکا** زبر چھ، شد ک۔ اند۔ چھ سے نسبت رکھنے والا، تاش یا گنجفے کا چھ نشانوں والا پتہ؛ کرکٹ کے کھیل میں کھلاڑی کی وہ ہٹ جس پر گیند میدان کی حد سے باہر گرے اور چھ رن ملیں؛ چھ رن، یا چھ رن والی اُچھال؛ ایک آتش بازی۔

**چھکا پنجا** دھوکا، فریب، دغا؛ تدبیر، تجویز۔

**چھکانا** زبر چھ۔ اند۔ پیٹ بھرانا، خوب سیر ہو کر کھلانا؛ خوب شراب پلانا؛ بھر دینا؛ سزا دینا۔

**چھکائی** زبر چھ۔ امث۔ آسودگی، سیری۔

**چھکڑ** زبر چھ، شد زبر ک۔ اند۔ دھول جو سر پر لگے، تھپڑ، طمانچہ؛ تیز ہوا کا جھونکا۔

فعل متعدی: **چھکڑانا** دھول مارنا۔

**چھکڑا** زبر چھ، جزم ک۔ اند۔ بار برداری کے لیے استعمال کی جانے والی دو پہیوں کی کھلی گاڑی؛ (بطور پھبتی) ڈھوڈا، گھسی گھسائی کھڑکھڑاتی سواری؛ وہ جس کے انجر پنجر ڈھیلے ہوں۔

مقولہ: **چھکڑا دیکھے تھکائی آوے** راحت کا سامان دیکھ کر انسان آرام طلب ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **چھکڑا ہو جانا/ ہونا** بیکار رہنا، نکما ہونا، انجر پنجر ہل جانا، سواری کا

بہت آہستہ چلنا؛ بہت بڑا ہونا۔

**چھکڑی** زبر چھ، جزم ک۔ امث۔ ایک ساتھ گاڑی میں جوتے جانے والے چھ گھوڑے؛ چوسر کا ایک داؤ جس میں تینوں پانسوں میں دو دو صفر آتے ہیں۔ نیز رک: **چھکڑا** جس کی یہ تصغیر ہے۔

محاورہ: **چھکڑی بھولنا** رک: **چوکڑی بھولنا**۔

**چھکنا** زبر چھ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ سیر ہونا، نیت بھر کر پینا یا نشہ کرنا، سرشار ہو جانا؛ اُکتا جانا، بیزار ہونا۔

**چھکنا** زیر چھ، جزم ک۔ فعل لازم۔ بھٹکنا، علیحدہ ہونا، گلّے، ٹولے یا جماعت سے کٹنا، خارج ہونا قلم زد ہونا؛ رک جانا، ٹھہر جانا؛ ضبط ہونا، قرق ہونا۔

**چھکی** زیر چھ، شد ک۔ امث۔ (تارکشی) کاریگر کے مال سے بچے ہوئے تار؛ ریزے، ٹکڑے، کترنیں؛ ریزگی۔

**چھکے** زبر چھ، شد ک۔ امذ۔ **چھکا** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چھکے پنجے بھول جانا** کوئی تدبیر بن نہ پڑنا، حواس باختہ ہونا، کوئی تدبیر کارگر نہ ہونا۔

محاورہ: **چھکے چھوٹنا** (ومع، جزم ٹ) حواس باختہ ہو جانا، بے اوسان ہونا، کسی بات کی سدھ نہ رہنا۔

محاورہ: **چھکے چھڑا دینا** رک: **چھکے چھوٹ جانا** جس کا یہ تعدیہ ہے۔

## چھ۔گ

**چھگ** زبر چھ۔ امث۔ امذ۔ بکری، بکرا، بُز۔

**چھگ مانس** پرانی حکایات کا وہ آدمی جس کا جسم بکری کا ہو۔ (امث)

**چھگری** چھوٹی بکری۔

**چھگلا** زبر چھ، جزم گ۔ امذ۔ عشق پیچاں کی ایک قسم؛ بکری۔

## چھ۔ل

**چھل** زبر چھ۔ امث۔ فریب، دھوکا، دغا؛ چٹائی یا اُستر کاری کا جھڑا ہوا ٹکڑا؛ عمدہ طاقت والی زمین جو کاشت کے لیے بہترین ہو، بہت زیادہ زرخیز مٹی والی زمین۔

محاورہ: **چھل آنا** دھوکا دینا۔

**چھل باز** دھوکے باز، فراڈیا، فریبی۔

**چھل بتیاں** دھوکے کی باتیں، فریب کی باتیں۔

**چھل بٹا** چال بازی، ہتھکنڈہ، مکر، دھوکا۔

محاورہ: **چھل بٹوں میں آجانا** فریب میں آنا، دھوکے میں آنا۔

محاورہ: **چھل بٹے یاد ہونا** بہت چالاک اور ہوشیار ہونا، مکر و فریب کی باتیں جاننا۔

**چھل بل** (زبر ب) دلفریبی، آن بان، چمک؛ تیزی، پھرتی؛ دھوکا، فریب۔

**چھل بلیا** دھوکے باز، فریبی، فراڈیا۔

**چھل چھندی** دھوکے باز، فریبی۔

مقولہ: **چھل کا پھل برا ہوتا ہے** مکاری اور فریب کا اخیر نقصان ہی ہے، آخرِ کار دھوکے باز نقصان ہی میں رہتا ہے۔

**چھل کپٹ** عداوت، بے ایمانی۔

محاورہ: **چھل میں آنا** دھوکا کھانا، فریب میں آنا۔

**چھل ہائی** دھوکے باز، مکار (عورت)۔

**چھل** زبر چھ۔ امث۔ پانی کی دھار، پانی کے چھینٹوں کے گرنے کی آواز۔

محاورہ: **چھل پلانا** مسافروں کو پانی پلانا۔

**چھل چھل کرتا** بہتا ہوا، رقیق، پتلا۔

**چھلکارا** راہ چلتوں کو پانی پلانے والا، سبیل لگانے والا، راہگیروں کو پانی پلانا۔

**چھلچھلاہٹ** (نقلِ صوت) چشمے کے پانی کے اُبلنے کی آواز۔

**چھلّا** (۱) زبر چھ، شد ل۔ امذ۔ اُنگلیوں کا زیور؛ گول، سادہ یا مہین نگینوں سے ہموار طور پر جڑا ہوا حلقہ یا اُنگلی کے ناپ کا کنڈل؛ گول نشان یا گول کڑھت؛ چھوٹا دائرہ؛ بالوں میں پڑنے والا حلقہ۔

محاورہ: **چھلّا چڑھانا** مانع حمل کی تدبیر کے طور پر رحم کے منہ کو چھلے سے بند کرنا۔

**چھلا چھپول** (پیش چھ، زبر پ، شد زبر د) ایک کھیل جس میں دونوں مٹھیوں میں سے ایک میں چھلا چھپا لیتے ہیں اور پھر پوچھتے ہیں کہ کس مٹھی میں چھلا ہے جو صحیح بتادے چھلا اُسی کا ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **چھلا دھو کر اُٹھانا** منت کے چھلے کو پاک صاف کر کے رکھنا تاکہ منت پوری ہونے پر خیرات کر دیا جائے۔

محاورہ: **چھلا لینا** یادگار کے طور پر کسی سے چھلا لینا۔

**چھلّا** (۲) زبر چھ، شد ل۔ امث۔ وہ دیوار جو ایک طرف سے پختہ ہو اور دوسری طرف سے کھلی یا کچی ہو۔

محاورہ: **چھلا اُٹھانا** دیوار کے ملحق ایک پتلی دیوار اُٹھانا۔

**چھلّا** (۳) زبر چھ، شد ل۔ امذ۔ پنجابی گیتوں کی ایک قسم؛ تیل کے وہ چند قطرے جو کسی بوتل میں لیموں وغیرہ بھر کر اُسے محفوظ کرنے کے لیے ڈال دیتے ہیں۔

**چھلا کوٹھی** زبر چھ، شد ل، وج۔ امث۔ قحبہ خانہ، چکلا، رنڈیوں کا محلّہ۔

**چھلانگ** زبر چھ، ن غنہ۔ امث۔ لمبی جست، زقند، چوکڑی؛ اُوپر سے نیچے کودنے کا عمل۔

**چھلاوا** زبر چھ۔ امذ۔ رات کو شمشان وغیرہ میں نظر آنے والی روشنی (فاسفورس کی جھلکار) جو بھوت سے تعبیر کی جاتی ہے؛ غول بیابانی۔ (مجازاً) پھرتیلا، جسے قرار نہ ہو، ابھی یہاں ابھی وہاں نظر آنے والا آدمی؛ شعبدہ باز؛ فریب دینے والا۔ نیز **چھلاوہ**۔

محاورہ: **چھلاوا بھرنا** چھلانگیں مارنا؛ شیخیاں بگھارنا، ناز و انداز دکھانا۔

محاورہ: **چھلاوا سا پھرنا** کسی جگہ ٹک کر نہ بیٹھنا، آرام سے نہ بیٹھنا؛ شوخیاں دکھانا۔

محاورہ: **چھلاوا ہونا** غائب ہو جانا؛ فرار ہو جانا، قابو نہ آنا۔

**چھلاوٹ** زبر چھ، زبر و۔ امث۔ دھوکہ دینے کا انداز، پُر فریب۔

**چھل بچھل** زبر چھ، زیر ب۔ صف۔ تلپٹ، درہم برہم، الٹ پلٹ۔

**چھلبدار** زبر چھ ل، جزم ب۔ جمع، مذ۔ ڈوموں کا ایک طبقہ جو مزاروں پر گاتا بجاتا ہے؛ سید احمد کبیر کے مریدوں کا ایک گروہ جو آگ پر لوٹتا ہے۔

**چھل چھل** پیش چھ، پیش چھ۔ نقلِ صوت۔ پیشاب کرنے کی آواز۔ ایک (مث): **چھلچھلاہٹ**۔

محاورہ: **چھل چھل کرتے پھرنا** بے قراری سے اِدھر اُدھر پھرنا۔

**چھلچھلا** پیش چھ، جزم ل۔ صف۔ مُوتڑا، جلد جلد پیشاب کرنے یا جلد متزلزل ہو جانے والا، امساک سے محروم؛ معمولی، ادنیٰ؛ کم ظرف۔

**چھلچھلا آدمی** کم ظرف انسان، بیہودہ آدمی۔

**چھلچھلاتا** زیر چھ، جزم ل۔ صف۔ چمکتا، دمکتا۔ (مث) **چھلچھلاتی**۔ نیز **چلچلاتی** تیز روشنی والی۔

**چھلک** زبر چھ، زبر ل۔ امث۔ لبریزی، پانی یا کسی مائع شے کا کناروں سے اُچھلنا۔

**چھلکا** زیر چھ، جزم ل۔ امذ۔ پوست، میوے کا خول، پتلی کھال یا غلّے کے اُوپر کی بھوسی یا چھان؛ انڈے کا اُوپری حصہ، مچھلی کا کھپرا؛ زمین کا اُوپری حصہ یا پرت۔

محاورہ: **چھلکا اُتارنا** پوست جدا کرنا، کھال الگ کرنا۔

محاورہ: **چھلکا اُترنا** رک: **چھلکا اُتارنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**چھلکا** زبر چھ، زبر ل، شدک۔ امذ۔ پانی یا رقیق شے سے ظرف کے لبالب ہونے پر مائع باہر گرنے کی کیفیت۔

**چھلکانا** زبر چھ، جزم ل۔ فعل متعدی۔ سیال کو لبالب بھر کر گرا دینا۔

**چھلکنا** زبر چھ، زبر ل، جزم ک۔ فعل لازم۔ لبریز ہونا، کناروں سے اُچھلنا؛ ضبط سے باہر ہونا؛ نخوت اور غرور کے الفاظ زبان پر لانا۔

**چھلکنا** پیش چھ، زبر ل، جزم ک۔ فعل لازم۔ عورت کا پیشاب کرنا، خوف یا کسی بیماری کی وجہ سے تھوڑا سا پیشاب نکل جانا؛ پانی چھوڑنا۔

**چھلکئی** زیر چھ، جزم ل، زبر ک۔ صف۔ (نباتات) بالائی سطح رکھنے والا، جس پر خول یا پوست ہو۔

**چھلکئی پتہ** خشک، جھلی نما بھورے رنگ کا چھوٹا سا پتہ۔

**چھلکی** پیش چھ، جزم ل۔ وہ عورت جس کا ایک دفعہ پیشاب نکلے۔

محاورہ: **چھلکیوں موتنا** بہت زیادہ پیشاب کرنا؛ از حد رعب ہونا، بہت ڈرنا۔

**چھلنا**(۱) زبر چھ، جزم ل۔ چھاننے کا ظرف، غربال۔ **چھلنی** چھلنا کی تصغیر۔ صف: سوراخ دار، چھدا ہوا۔

**چھلنا**(۲) زبر چھ، جزم ل۔ فریب دینا، دھوکہ دینا۔

**چھلنا** زیر چھ، جزم ل۔ فعل لازم۔ خراش آنا، کھال کا اُدھڑنا، کسی چیز کا پوست اُتر جانا۔ نیز رک: **چھیلنا** جس کا یہ فعل لازم ہے۔

**چھلنی** زبر چھ، جزم ل۔ امث۔ چھاننے کا آلہ۔

محاورہ: **چھلنی بنانا** کسی شے کو سوراخ دار کرنا؛ بہت زیادہ زخمی کرنا۔

کہاوت: **چھلنی دوسے سُوپ کو جس میں بہتر چھید** جس میں خود نقص ہو وہ دوسروں میں کیا نقص نکالے۔

محاورہ: **چھلنی کرنا** کسی شے کو سوراخ دار بنانا، چھیدنا؛ بہت زیادہ زخمی کرنا؛ بہت تکلیف دینا۔

کہاوت: **چھلنی کیا بولے جس میں بہتر چھید** بے عمل انسان کے متعلق کہا جاتا جو خود تو عیوب سے بھرا ہو لیکن دوسروں کو نصیحتیں کرتا پھرے۔

محاورہ: **چھلنی لے کر چھاننا** بہت تلاش کرنا، بہت جستجو کرنا۔

کہاوت: **چھلنی میں دودھ دوہیں کرگ کا کیا دوش/ کو روئیں** بیوقوفی کا کام خود کریں اور تقدیر کو الزام دیں، خود غلطی کرنے میں قسمت کا کیا قصور۔

محاورہ: **چھلنی ہونا** رک: **چھلنی کرنا** جس کا یہ لازم ہے؛ بارش کی وجہ سے چھت کا بہت زیادہ ٹپکنا۔

**چھلو** پیش چھ، شدل، و مع۔ صف۔ امذ۔ بچپن، طفلانہ، لڑکپن کا۔

**چھلوڑی** زیر چھ، ولین۔ امث۔ وہ تکلیف دہ پھنسی جو اُنگلی میں نکل آتی ہے، اُنگل پیڑ۔ نیز **چھلوری**۔

**چھلونی** زیر چھ، ولین۔ امث۔ سودے پر خریدار یا نوکر کو ملنے والی تھوڑی سے زائد مقدار یا نقدی؛ دستوری، روکن، جھونگا۔

**چھلی** زبر چھ۔ صف۔ دھوکے باز، فریبی؛ میخ، کیل۔

**چھلی** زبر چھ، شدل۔ امث۔ مکئی کا بھٹہ۔

**چھلے** زبر چھ، شدل، ے۔ **چھلا** (رک) کی جمع۔

**چھلے دار** گھونگریالا، حلقہ دار۔

**چھلے کا گل** (پیش گ) چھلے کا داغ جو جوشِ محبت میں محبوب کا چھلا گرم کر کے

جسم پر لگایا جائے۔

**چھلے کی چنائی** (معماری) محراب یا کنویں کی کوٹھی پر کی جانے والی مدور چنائی۔

**چھلیا** زبر چھ، جزم ل۔صف۔ دھوکے باز، فریبی آدمی، جعل ساز۔

## چھ۔م

**چھم** زبر چھ۔مذ۔نقلِ صوت۔ گھنگروؤں کی آواز، پاؤں کے زیور کی آواز؛ مینہ برسنے کی آواز۔ نیز بہ تکرار چھم چھم مینہ برسنے کی آواز۔

**چھم چھم کا** روشن، چمک دار۔

**چھم سے** اچانک، یکا یک۔

**چھما** زبر چھ۔امث، ہ۔ معافی، درگزر، عفو، چھٹکارا؛ رحم، مہربانی۔ نیز شما (اصلاً: کھشما)۔

**چھما جوگ** معاف کیے جانے کے قابل، لائقِ معافی۔

**چھما چھم** زبر چھ، زبر چھ۔ متعلق فعل۔ ناز و انداز کے ساتھ، نخرے کے ساتھ، گھنگھروؤں اور زیورات کی آواز کے ساتھ؛ چھن چھن کی آواز کے ساتھ۔

محاورہ: **چھما چھم ناچ ہونا** خوب رقص ہونا۔

**چھماہا** زیر چھ۔مذ۔ چھٹے مہینے ملنے والا وظیفہ یا گزارا، چھ ماہ کا۔

**چھماہی** مرنے والے کے چھٹے مہینے کے قریب ہونے والی فاتحہ؛ چھ ماہ کی مدت۔

**چھمک** زبر چھ، شد زبر م۔صف۔مث۔ لچکیلی، ملکتی؛ نازک، نحیف، کمزور۔

**چھمک چھلو** اداؤں سے دل لبھانے والی، شوخ و چنچل عورت۔

**چھمنا** زبر چھ، جزم م۔امث۔ ایک بے کانٹے کے چپٹی اور تنگ منہ کی مچھلی جس کا گوشت بہت لذیذ ہوتا ہے۔

**چھمنڈ** زبر چھ، زبر م، جزم ن۔مذ۔ بے باپ کا بچہ، یتیم۔

## چھ۔ن

**چھن** (۱) زبر چھ۔امث۔نقلِ صوت، ہ۔ شیشہ ٹوٹنے، دھات کی چیز ٹکرانے یا گھنگروؤں کے بجنے کی آواز، روپوں کی جھنکار۔ نیز چھنا کا۔ متعلق فعل: چھنا چھن۔

**چھن سے** اچانک، یکا یک۔

**چھن** (۲) زبر چھ۔مذ، ہ۔ لمحہ، پل؛ وہ وقت جب کوئی ستارہ سورج کی شعاعوں کے زیرِ اثر ہو۔ عام: چھن وقت کا قلیل ترین حصہ۔

**چھن** (۳) زبر چھ۔مذ۔ اناج وغیرہ کو چھاننے سے نکلنے والا کنکر، بجری یا سنگ ریزہ؛ ایک قسم کی تک جو دولھا سسرال میں سنا کر انعام لیتا ہے۔

**چھن** پیش چھ۔امث۔نقلِ صوت، ہ۔ کڑکڑاتے تیل میں یا کسی تپتی چیز پر پانی کی بوند پڑنے کی آواز۔

**چھن مُن** کڑکڑاتے گھی میں پھلکیاں وغیرہ ڈالنے، تلنے کی آواز۔

**چھناک** زبر چھ۔امث۔نقلِ صوت۔ کسی گرم یا تپتی شے پر پانی کے گرنے کی آواز۔

**چھناکا** کسی شے کے ٹکرانے کی آواز؛ زیور کے بجنے کی آواز؛ حیرانی میں مبتلا کر دینے والی بات، چونکا دینے والی بات کا کام۔

**چھنال** زیر چھ۔امث۔ (بطور دشنام) فاحشہ عورت، زانیہ، قحبہ، بدکار عورت؛ چالاک، مکار، شوخ، بیباک عورت۔ نیز چھنالا۔

**چھنال پن** بے باکی، بدکاری، اوباشی۔ تص: چھنلاپا۔

**چھنال دیدہ** دیدہ دلیر، شوخ چشم، پُر شرارت۔

محاورہ: **چھنال کرنا** بدکار عورت سے تعلق قائم کرنا، زانیہ سے نکاح کر لینا۔

**چھنالا** زیر چھ۔مذ۔ بدکاری، زنا کاری۔

محاورہ: **چھنالا کرنا** زنا کاری کرنا، بدکاری کرنا؛ زانیہ بننا، قحبہ گری کا پیشہ اختیار کرنا۔

محاورہ: **چھنالا لگانا** کسی پر زنا کی تہمت لگانا، بدکاری کا الزام لگانا، بدنام کرنا۔

**چھنٹاؤ** زبر چھ، ن غنہ، وج۔مذ، ہ۔ چھانٹ، تراش۔

**چھنٹوائی** زبر چھ، ن غنہ، جزم ٹ۔امث۔ چناؤ، چھانٹ؛ جانچ پڑتال؛ چھانٹنے یا چننے کی مزدوری۔

**چھند** (۱) زبر چھ، جزم ن۔مذ، ہ۔ ہندی عروض کی بحر؛ ویدوں کی قرأت کی اُصول؛ بول؛ سُر؛ نفاست، حسن و خوبی۔

**چھند چور** دوسروں کے کلام یا تصنیف کو اپنا بنا کر پیش کرنے والا، سرقہ کرنے والا، مضمون چور۔

**چھند شاستر/ ودیا** علمِ عروض۔

**چھند ماترا** تقطیع، اوزان، بحور۔

**چھند** (۲) زبر چھ، جزم ن۔مذ، ہ۔ مکر و ریا، فریب کاری؛ چھپا ہوا، پوشیدہ؛ راز، بھید۔

**چھند بند** مکاری، عیاری؛ ناز و انداز۔

**چھندی** دھوکے باز، چالاک، مکار۔

**چھند** (۳) زبر چھ، جزم ن۔مذ، ہ۔ خوشخبری، مژدہ۔

**چھنڈنا** زبر چھ، جزم ن، جزم ڈ۔فعل لازم۔ قے کرنا، اُلٹی کرنا۔

**چھنک** (۱) زبر چھ، زبر ن۔ امث ۔ چھن کی آواز، پازیب یا گھنگھرو کی آواز۔ فعل لازم: چھنکنا۔

**چھنک** (۲) زبر چھ، زبر ن۔ امث ۔ کسی کسک کی وجہ سے ہونے والی درد۔

**چھنک** زبر چھ، ن غنہ۔ امث ۔ نیند، خواب، نیند کا جھونکا۔

**چھنک** زبر چھ، زبر ن۔ صف ۔ عارضی، ناپائیدار، انتہائی قلیل مدت کا، فانی؛ غیر معین۔

**چھنکار** زبر چھ، جزم ن۔ امث ۔ چھن چھن کی آواز، زیورات کے آپس میں ٹکرانے کی آواز۔

**چھنگا** زبر چھ، ن غنہ۔ صف ۔ مذ۔ جس کی چھ اُنگلیاں ہوں۔

**چھنگا** زیر چھ، ن غنہ۔ امذ۔ (ماہی گیری) چھوٹے خانوں کا چھوٹی مچھلیاں پکڑنے کا جال۔

**چھنگلی** پیش چھ، ن غنہ۔ امث ، ہ۔ چھوٹی اُنگلی۔ تص: چھنگلیا۔

محاورہ: **چھنگلیا اُٹھانا** کوشش کرنا؛ توجہ حاصل کرنے کے لیے اشارہ کرنا، اشارہ کرنا۔

**چھنل گھنگوٹا** زیر چھ، زبر ن، پیش گھ، ن غنہ، وج۔ امذ۔ مکروفریب، ریا کاری؛ اپنے چھنال پن پر پردہ ڈالنا، پارسا بننے کی کوشش کرنا۔

**چھنن** زبر چھ، زبر ن۔ امث ۔ بھوسی یا چوکر جو چھاننے کے بعد نکلے؛ چھن چھن کی آواز۔

**چھننا** (۱) زبر چھ، جزم ن۔ فعل لازم، مجہول۔ چھا جانا؛ دوستی مستحکم ہونا، تعلقات بڑھنا۔ نیز رک: چھاننا۔

محاورہ: **گاڑھی چھننا** باہم بہت دوستی ہونا، ہم مشربی (ابتدائی اطلاق مل کر بھنگ پینے والوں پر)۔

**چھننا** زیر چھ، جزم ن۔ فعل لازم (مجہول)۔ رک: چھیننا جس کی یہ مجہول صورت ہے۔

**چھنیلا** زبر چھ، ی۔ صف ۔ کنکرملا، کنکریلا، بے چھنا یا چھانے جانے کے قابل۔

## چھ ۔ و

**چھو** ولین۔ امث ، ہ۔ وحشت، گھبراہٹ، خلجان، نشے کی شدید طلب؛ اشتیاق، لگن۔ نیز چھوہ۔

**چھو** ومع۔ امث ۔ پھونک مارنا، کچھ پڑھ کر دم کرنا؛ افسوں، منتر۔

**چھو چھا** منتر پڑھ کر پھونکنا، سفلی عمل، منتر۔ نیز چھو چھکا، چھومنتر۔

محاورہ: **چھومنتر ہونا** غائب ہوجانا، رفو چکر ہونا، چلتے بنا، ختم ہوجانا، ہوچکنا۔

محاورہ: **چھو ہونا** چلتے بنا، چپت (چمپت) ہونا، غائب ہونا۔

**چھوا چھو** پیش چھ، ومع۔ امث ۔ نقلِ صوت ۔ وہ آواز جو کپڑے دھوتے وقت دھوبی منہ سے نکالتے ہیں۔

**چھوارا** پیش چھ، زبر و۔ امذ۔ خشک کھجور۔ نیز چھوہارا۔

**چھوانا** زبر چھ۔ فعل متعدی۔ رک: چھانا جس کا یہ متعدی ہے۔

**چھوائی** پیش چھ۔ امث ۔ چھپر ڈلوانے کی اُجرت یا مزدوری۔

**چھوائی چھپر** سائبان، منڈوا بنوانا، تنوانا۔

**چھوانا** پیش چھ۔ فعل متعدی۔ چھونا (رک) کا متعدی؛ ذرا سا مس کرانا۔

**چھوپ** وج۔ امذ۔ (گھوڑوں کے) زخم پر لگانے کے مرہم کی موٹی تہہ۔ (رنگ کاری) لکڑی کی درزوں میں بھرنے کا مسالا۔ (معماری) پلستر، کہگل۔ نیز چھوپا تھپائی۔

**چھوپ چھاپ** دیوار میں پڑی دراڑ کو مسالے سے بند کرنا؛ پلستر یا روغنی رنگ کی لپائی۔

محاورہ: **چھوپ چھاپ کرنا** پلستر کرنا، مکان کی ٹوٹ پھوٹ کی مرمت کرنا۔

**چھوپا** وج۔ امذ۔ دیوار کا سوراخ بند کرنے کے لیے استعمال کیا جانے والا گارا۔

**چھوپنا** وج۔ امذ۔ گیلی مٹی کی تہہ چڑھانا، گیلی مٹی سے پلستر کرنا۔

**چھوت** ومع۔ امث ۔ ناپاکی، نجاست؛ کسی ناپاک چیز کا لگنا، مس کرنا یا چھونا؛ کمتر، نچلی ذات کا۔

محاورہ: **چھوت اُڑانا** نجس آدمی کے سائے کا اثر ختم کرنے کے لیے نہانا یا منتر پڑھنا۔

صف: **اَچھوت** ناپاک جسے چھوا نہ جائے۔

محاورہ: **چھوت جھاڑنا** ناپاک کا سایہ پھونک سے دور کرنا۔

**چھوت چھات** نیچ جاتی (ذات) کے آدمی کو چھونے سے پرہیز، ذات پات کی تفریق۔

محاورہ: **چھوت کرنا** ناپاک کرنا، پلید کرنا۔

**چھوت کی بیماری** اُڑ کر لگنے والی بیماری جو جراثیم کے ذریعے ایک سے دوسرے کو لگے۔

**چھوت** وج۔ گوبر، گو۔

**چھوٹ** ومع۔ امث ۔ آزادی، رہائی، چھٹکارا؛ بے تعلقی، جدائی، علیحدگی، مفارقت؛ اجازت؛ رعایت، کٹوتی، تخفیف، کمی، بٹا؛ شعاع؛ جھلکار، پرتو، عکس؛ بے ضابطہ، آزادانہ لڑائی یا مقابلہ۔ وہ مقام جہاں سے کبوتر چھوڑنے کی شرط ہو۔

کہاوت: **چھوٹ بھلائی سارے گُن** بھلائی کے سوا ساری خوبیاں موجود ہیں، کسی کی تعریف ہو رہی ہو تو مذمت کے طور پر طنزاً کہتے ہیں۔

چھوٹ پٹی بے تکلفی، برابر کے تعلقات۔

چھوٹ چھٹاؤ جدائی، علیحدگی، بے تعلقی؛ بیچ بچاؤ، صلح صفائی۔

محاورہ: چھوٹ دینا محصول وغیرہ میں سے کسی حصے کا معاف کرنا، تخفیف کرنا یا کمی کرنا۔

چھوٹا کالچھا بے ضابطہ لڑائی یا مقابلے میں پے در پے وار۔

محاورہ: چھوٹ لڑنا کئی آدمیوں سے بیک وقت مقابلہ کرنا، حریف پر جہاں چاہے وار کرنا؛ ایک دوسرے کو ننگی گالیاں دینا۔

محاورہ: چھوٹ ہونا بے تکلفانہ مذاق ہونا؛ وقت ملنا، فرصت ملنا؛ بے قید ہو کر پھری گدکوں سے لڑنا، ایسی لڑائی لڑنا جس میں کوئی شرط نہ ہو۔

چھوٹا وج۔صف۔ عمر یا جسامت، قد یا مرتبے اور حیثیت میں کم تر، خورد، کوتاہ، کوچک؛ مطلوبہ ناپ یا معیار سے کم، گرا ہوا؛ مختصر، محدود، کم؛ معمولی، ادنیٰ درجے کا، حقیر؛ کمینہ، نیچ ذات، چھچھورا۔

چھوٹا استنجا پیشاب؛ پیشاب کرنے کے بعد مٹی کے ڈھیلے سے عضوِ تناسل کو پاک کرنے کا عمل۔

محاورہ: چھوٹا باسن چھلک جانا کم ظرف انسان کا آپے سے باہر ہو جانا؛ نیچ کا اپنی حیثیت بھول کر حد سے گزرنا۔

چھوٹا بڑا امیر و غریب، ادنیٰ و اعلیٰ، بچے بوڑھے، سب، ہر ایک۔

چھوٹا پن چھوٹا ہونے کی حالت؛ کم ظرفی، کمینہ پن۔

چھوٹا چاند ایک خودرو بیل جسے سانپ کے زہر کا توڑ سمجھا جاتا ہے۔

چھوٹا خاصہ افسروں اور عہدیداروں کو دیا جانے والا کھانا؛ وہ کھانا جو محل سے اُس کو بھی بھیجا جاتا تھا جو کسی وجہ سے کھانے میں شریک نہ ہو سکا ہو۔

چھوٹا دل کم حوصلہ، کم ہمت، بزدل۔

کہاوت: چھوٹا سب سے کھوٹا چھوٹے قد کا آدمی بہت شریر ہوتا ہے۔

کہاوت: چھوٹا سو موٹا مہاجنوں کی نسبت کہا جاتا ہے جو دیکھنے میں غریب لیکن درحقیقت امیر ہوتے ہیں۔

چھوٹا کپڑا (وج، ز بر ک) انگیا۔

محاورہ: چھوٹا کرنا لمبائی میں کمی کرنا۔

چھوٹا گوشت بکرے، دُنبے یا چھترے کا گوشت۔

کہاوت: چھوٹا گھر اور بڑا سمدھیانہ اپنی حیثیت کچھ بھی نہیں لیکن تعلقات بڑوں بڑوں سے؛ نام بڑا اور حیثیت کچھ بھی نہیں۔

چھوٹا ملا (وج، پیش م، شد ل) چنڈول جو صبح بہت سویرے اُٹھتا اور بانگ دیتا ہے۔

کہاوت: چھوٹا منہ بڑا نوالہ حیثیت سے زیادہ مل جانے کی صورت میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: چھوٹا منہ بڑی بات حیثیت سے بڑھ کر جرأت مندانہ دعویٰ، قول یا بات؛ بڑے بوڑھوں کی عیب گوئی کرنا۔

صف: چھوٹا موٹا معمولی، غیر اہم۔

چھوٹتے ہی وم۔ متعلق فعل۔ فوراً ہی، جھٹ سے۔

چھوٹک وم۔ امث۔ رہائی، چھٹکارا۔

چھوٹنا وم، جزم ج۔ فعل لازم۔ آزاد ہونا، رہا ہونا؛ جانا، نکلنا، روانہ ہونا؛ ترک ہو جانا، موقوف ہونا، سبکدوش ہونا؛ علیحدہ ہونا؛ فرصت پانا؛ جاری ہونا؛ بھول جانا، ذہن سے اُتر جانا۔ نیز رک: چھوڑنا جس کا یہ لازم ہے۔

کہاوت: چھوٹو بیل بھسوری میں. چھوٹا ہوا بیل ناند پر ہی واپس آتا ہے۔

چھوٹوں وج۔ جمع۔ مذ۔ چھوٹا (رک) کی جمع۔

مقولہ: چھوٹوں سے ہی بڑے ہوتے ہیں غریب سے امیر اور ادنیٰ سے اعلیٰ ہوتا ہے، اگر کوئی کہے کہ اُس کے بچے چھوٹے چھوٹے ہیں تو اس موقع پر کہا جاتا ہے۔

چھوٹی وج۔ امث۔ چھوٹا (رک) کی تانیث۔

چھوٹی الاچگی/ الاچی ایک پودا اور اُس کا پھل جو بہت خوشبودار، سبز زرد رنگ میں، بیج (دانے) کھانوں میں خوشبو کے لیے اور دواؤں میں استعمال ہوتے ہیں۔

چھوٹی اُمت نیچ لوگ، کم تر ذات کے افراد؛ ذلیل، رذیل، سفلے۔

چھوٹی بات معمولی بات، عام بات، خفیف سا معاملہ۔

چھوٹی بوٹ (وج) چھوٹی اُنگلی۔

چھوٹی حاضری ناشتے سے پہلے کی چائے۔

کہاوت: چھوٹی سی بچھیا بڑی (بہت) سی بتیا نفع بہت کم اور بدنامی بہت زیادہ، ادنیٰ کام کی بہت زیادہ باز پرس؛ چھوٹا سا گناہ بھی ایسا ہی ہے جیسے بڑا۔

کہاوت: چھوٹی سو کھوٹی چھوٹے نادان ہوتے ہیں۔

چھوٹی کھونٹی (کا) ٹھگنا، پستہ قد، ناٹے قد کا گھوڑا۔

چھوٹی گولی کا روپیہ خالص اور کمیاب چاندی سے بنا شاہی زمانے کا سکہ۔

چھوٹی موٹی غیر اہم، معمولی۔

محاورہ: چھوٹی ہونا بے عزتی ہونا، توہین ہونا، ہیکی ہونا۔

چھوٹے وج۔ امذ۔ چھوٹا (رک) کی مغیرہ حالت یا جمع۔

محاورہ: چھوٹے باپ کا (کی) بیٹا (بیٹی) ہو جانا مرتبہ گھٹ جانا،

ادنیٰ درجے کے ہو جانا۔

**چھوٹے بڑے** امیر و غریب، اعلیٰ اور ادنیٰ، بچے اور بوڑھے۔

**چھوٹے دل کا** کم ہمت، پست حوصلہ، بزدل۔

**چھوٹے ذہن کا** گھٹیا ذہنیت کا مالک، کم ظرف، نیچ خیال۔

کہاوت: **چھوٹے سے غازی میاں بڑی سی دُم** حیثیت معمولی سی مگر اخراجات زیادہ؛ چھوٹا قد اور لمبی داڑھی۔

**چھوٹے کپڑے** انگیا، چولی، سینہ بند۔

کہاوت: **چھوٹے میاں سو چھوٹے میاں، بڑے میاں سبحان اللّٰہ** کیا چھوٹے کیا بڑے، سب ایک سے شرارتی ہیں۔

**چھوچک** ومع۔امث۔ زچہ بچہ کے لیے چھٹی کے دن میکے کی طرف سے دیے جانے والے پھل ترکاری اور تحفے۔

**چھوچھا** ومع۔صف۔ چھوٹا، ادنیٰ، حقیر؛ چھچھورا، کمینہ، کم ظرف؛ کھوکھلا، کم گہرا۔ نیز رک: **چھوچھکا** (پارچہ بافی) راچھ، راچھا۔

کہاوت: **چھوچھا کن پوچھا** چھوٹے کو کوئی نہیں پوچھتا؛ مفلس کی کوئی نہیں سنتا۔

**چھوچھکے** ومع، زبر چھ، شدک۔جمع، مذ۔ عیش، مزے، خوش فعلیاں، گل چھرے، زندگی گزارنے کا غیر ذمہ دارانہ رویہ۔

محاورہ: **چھوچھکے اُڑانا** بےفکری سے زندگی گزارنا؛ غیر ذمہ داری کا مظاہرہ کرنا۔

**چھوچھو** ومع۔امث، ہ۔ دایہ، کھلائی؛ لڑکی کے ساتھ کھیل کر جوان ہوئی ہم عمر ملازمہ؛ کسی شخص یا اُس کی بیوی کو پالنے والی عورت۔

محاورہ: **چھوچھو کرنا** دودھ پلانا، دایہ گری کرنا۔

**چھوچھی** ومع۔امث۔ سرکی سرکنڈے، کھوکھلے نرسل؛ حقے کی نے؛ سوئیوں کو رکھنے کا نکی کی شکل کا خانہ۔

**چھور** ولین۔امذ۔ اناج کے ڈنٹھلوں کا چارہ جو مویشیوں کو دیا جائے۔

**چھور** ومج۔امذ، ہ۔ کنارا، ساحل، لب دریا، آخری حد؛ کل پہنائی، بیل کو ہانکنے کی آر؛ وہ کشتی جو دوسری کشتی کو کھینچ کر لے جائے۔

**اور چھور** (ومج) اِنتہا، وسعت، حدیں۔

**چھورا** ومج۔امذ، ہ۔ لڑکا، چھوکرا، غلام۔ (امث) **چھوری**۔

**چھورنا** ومج۔فعل متعدی۔ دھان یا بعض ترکاریوں کی پود کیاریوں سے اُکھاڑ کر کھیت میں لگانا۔

**چھوڑ** ومج۔متعلق فعل۔ علیحدہ کر کے، ایک طرف کر کے؛ (امث) رہائی، خلاصی، آزادی؛ بچت، ترک۔

محاورہ: **چھوڑ بیٹھنا** ترک کرنا، الگ ہو جانا، تیاگ دینا۔

محاورہ: **چھوڑ بھاگنا** چھوڑ کر چلتے جانا۔

**چھوڑنا** ومج۔ فعل متعدی۔ گرفت سے آزاد کرنا؛ جانے دینا، جاری کرنا، روانہ کرنا؛ سَر کرنا؛ ترک کرنا، نوکری سے علیحدگی اختیار کرنا، استعفیٰ دینا؛ درگزر کرنا، باز آنا؛ نظر انداز کرنا؛ لگانا؛ ٹکانا، مثال: ہاتھ چھوڑنا۔ ڈالنا، گرانا، مثال: پردہ چھوڑنا۔

کہاوت: **چھوڑو بی بلی چوہا لنڈورا ہی بھلا** جو نقصان ہو گیا سو ہو گیا اب جان چھوڑو؛ ہم جیسے بھی ہیں اچھے ہیں۔

کہاوت: **چھوڑے گاؤں کا ناتا کیا** ترک کیے ہوئے کام سے کیا واسطہ، جس شخص سے تعلق ختم ہو گیا اب اُس کا ذکر فضول ہے۔

**چھوکرا** ومج، جزم ک۔امذ، ہ۔ رک: **چھورا**۔ (امث) **چھوکری** نادان لڑکی، ملازمہ؛ نائکہ کی پیشے کے لیے پالی ہوئی لڑکی۔

**چھول** ومج۔امث، ہ۔ موج، لہر۔

**چھولا** ومج۔امذ، ہ۔ چنے کا دانہ، ہرا چنا؛ بیل بھینسے وغیرہ کے گلے سے لٹکایا ہوا لکڑی کا ڈنڈا جس کی وجہ سے وہ بھاگ نہیں سکتا؛ لنگر، لٹکن۔

**چھولداری** ومج، جزم ل۔امث، ہ۔ چھوٹا خیمہ، راوٹی؛ مریض کو آکسیجن دینے کے لیے تانا جانے والا خیمہ۔

**چھولنا** ومج، جزم ل۔ فعل متعدی، ہ۔ چھلکے اُتارنا، چھیلنا؛ کھرچنا۔

**چھولنی** ومج، جزم ل۔امث، ہ۔ کُھرپی، گنے کے پتے اور پوریں صاف کرنے کا درانتی کی طرح کا ایک اوزار۔

**چھوم چھنانا** ومع، زبر چھ۔امث۔نقلِ صوت۔ رقص میں گھنگروؤں کی آواز۔

**چھونا** ومع۔فعل متعدی۔ مس کرنا، ہاتھ لگانا؛ ڈسنا۔ سرسری طور پر ذکر کرنا مثلاً: اِس نکتے کو بھی چھوا ہے؛ بہت ہلکی سزا دینا، معمولی تنبیہ کرنا۔ (کنایۃً) گود میں لینا۔

**چھونچھا** ومع، ن غنہ۔صف۔امذ، ہ۔ مفلس، تہی دست؛ خالی چیز۔

**چھونک** ولین، ن غنہ۔امذ، ہ۔ بگھار، داغ؛ مزہ، ذائقہ۔

**چھونکا** ولین، ن غنہ۔امذ۔ جانوروں کو دوا پلانے کا کھوکھلا بانس کا ٹکڑا۔

**چھونکنا** ولین، ن غنہ۔ فعل متعدی۔ بگھارنا، گھی داغ کرنا؛ ڈھینگ مارنا۔

**چھوہ** ومع۔امذ۔ ہیجان، جوش؛ محبت، پیار؛ غصہ، طیش۔

محاورہ: **چھوہ ہو جانا/ ہونا** ناراض ہونا، غصہ ہونا۔

**چھوہارا** ومع۔امذ۔ خاص طور پر سکھایا ہوا کھجور کا دانہ۔

**چھوئی** (۱) ومع، ی۔امث۔ کھریا، چاک، پنڈول۔ نیز **چھوئی مٹی**۔

**چھوئی** (۲) ومع، ی۔امث۔ گنے کا پھوک جو رس نکالنے کے بعد رہ جائے جسے بھٹی میں ایندھن کے طور پر جلایا جاتا ہے۔

**چھوئی موئی** ومع، ی۔امث۔ ایک پودا جس کی ارغوانی رنگ کی مہین پتیاں

ہاتھ لگانے سے یا ہاتھ قریب لانے سے فوراً سکڑ جاتی ہیں اور ہاتھ ہٹانے سے پھر کھل جاتی ہیں؛ لاجونتی؛ نہایت نازک۔

**چھوی** زبر چھ۔امث۔ چھڑی، ڈنڈا، عصا۔

**چھویا** زبر چ، زبر و، شدی۔امذ۔ چھپر چھانے کا ماہر، چھت پاٹنے والا کاریگر۔

## چھ۔ ہ

**چھہانا** پیش چھ۔ فعل متعدی۔ سفیدی کرنا۔

**چھہتر** لیٹا زیر چھ، زبر ہ، شد زبر ت۔عدد۔ ستر اور چھ، (ہندسوں میں) ۷۶۔ صف: چھہترواں۔

## چھ۔ ء

**چھئو** زبر چھ، ومع۔امذ۔ ایک مہینے تک کی عمر کا کچا پان جو ابھی بیل پر ہو اور توڑنے کے قابل نہ ہوا (پان کو تین مہینے تک کی مدت کے لیے بیل سے لگا رہنے دیتے ہیں)۔

**چھئی** زبر چھ۔امث، ہ۔ پالان، جھول؛ بیل کی گردن پر جوئے کے نیچے رکھی جانی والی گدی؛ ایک پرندے کا نام۔

**چھئی پالان** ایسا پالان جس کے ساتھ گدا بھی لگا ہوا ہو۔

**چھئی** زبر چھ۔صف، ہ۔ دُور کیا ہوا، جدا کیا ہوا، منسوخ کیا ہوا، تباہ کیا ہوا۔

## چھ۔ ی، ے

**چھی** امث، ہ۔ گندگی، آلائش، گوہ؛ (کلمۂ تنفر) تھوتھو، آخ تھو۔ (بچوں سے بولنے کا کلمہ)۔ نیز چھی چھی/ چھچی پاخانہ۔

**چھے** ے لین۔امث۔ گھلانے والا روگ؛ تپ دِق؛ مسلسل گھاٹا، نقصان، کمی، تباہی؛ زوال، تنزل، برطرفی۔

**چھے روگ** (ہ) تپ دِق۔

**چھے کارا** (ہ) تباہ کرنے والا، برباد کرنے والا۔

**چھیا** زبر چھ۔امث۔ بھینٹ چڑھانے، قربانی کرنے کا جانور۔

**چھیا** زیر چھ۔امث۔ گندگی، غلاظت، چھوت لگنے کا وبال جسے ہندو سماج میں خاص رسم اور قربانی کے ذریعے اُتروایا جاتا ہے۔

محاورہ: **چھیا اُتروانا** چھوت اُتارنے کی ایک رسم جس میں سؤر کے بچے کا گلا کاٹ کر اُس کے منہ میں شراب اُنڈیلتے ہیں۔

**چھیا چھیا** زبر چھ، شدی۔امث۔نقلِ صوت۔ رقص میں گھنگروؤں کے بجنے کے آواز۔

**چھیاسٹھ** لیٹا زیر چھ، زبر س۔عدد۔ ساٹھ اور چھ، (ہندسوں میں) ۶۶۔ صف: چھیاسٹھواں۔

**چھیاسی** لیٹا زیر چھ۔عدد۔ اسّی اور چھ، (ہندسوں میں) ۸۶۔ صف: چھیاسی واں۔

**چھیالیس** لیٹا زیر چھ، ی۔عدد۔ چالیس اور چھ، (ہندسوں میں) ۴۶۔ صف: چھیالیسواں/ چھیالسواں۔

**چھیانوے** لیٹا زیر چھ، جزم ن۔عدد۔ نوے اور چھ، (ہندسوں میں) ۹۶۔ صف: چھیانوے/ واں (چھے یان وے واں)۔

**چھیبا** ی۔امذ۔ جھاؤ یا بانس کی پھچیوں سے بنا ہوا گول کھلے منہ کا ٹوکرا جس میں سبزی اور پھل فروش ترکاری اور پھل وغیرہ رکھتے ہیں۔

**چھیبلی** ی، جزم ب۔امث۔ جوہڑ، پانی سے بھرا ہوا گڑھا۔

**چھیپ** ی۔امث، ہ۔ جلد کی خرابی سے جسم کے حصوں پر پڑ جانے والی بھوری چتیاں؛ مچھلیاں پکڑنے کی چھڑی؛ ماہی گیری کی خاص کشتی؛ نگینہ سازی کی سان کے چاک کے اُوپر کنی کو اُڑنے سے روکنے کے لیے چھائی ہوئی روک؛ بھینس کے سینگوں کا دھکا۔

**چھیپنا** سینگوں سے دھکیلنا؛ کپڑے پر چھپائی کرنا۔

**چھیپی** (۱) ی۔امذ۔ کپڑوں پر چھپائی کرنے، بوٹیاں ڈالنے والا؛ چھینٹ تیار کرنے والا کاریگر۔ فعل متعدی: چھیپنا۔

**چھیپی** (۲) ی۔امث۔ کبوتربازوں کا لکڑی میں بندھا ہوا رومال یا جھنڈی جسے ہلا کر اُنھیں اِشارے کرتے ہیں؛ اسی قسم کا حلوائیوں کا مکھیاں اُڑانے کا رومال یا چونری۔

**چھیتا** ی۔امذ۔ باپ یا خاوند کے گھر جانے کی تاریخ۔

**چھیتر** ے، زبر ت۔امذ۔ زمین کا قطعہ جہاں جنگ لڑی جائے، میدانِ جنگ، لڑائی کا میدان، رن بھومی؛ اراضی، کھیت، زمین۔

**چھیتری** ے، جزم ت۔امث۔ مزدور کی ملبہ ڈھونے کی ٹوکری۔

**چھیتنا** ے، جزم ت۔فعل متعدی۔ غلّے کی پکی بالوں کو کوٹنا، چھڑنا، گاہنا؛ توڑنا، چورا چورا کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ کورے کپڑے کو رنگنے سے پہلے پانی میں بھگو کر مانڈھی نکالنا۔

**چھیج** ی۔امث، ہ۔ (ناپ تول یا موسمی اثرات کی وجہ سے) کمی، گھاٹا، نقصان، ضیاع؛ جزر، پانی کا اُتار، تباہی۔

**چھیج بٹا** دھات کی اشیا کی گھڑائی میں ہونے والی کمی کی رعایت۔

چھیجن کم ہونے والی مقدار۔
چھیجنا گھٹنا، (کسی شے کا) کم ہونا، دُبلا ہونا، نفری کا گھٹنا؛ جان سے جانا، مرنا۔
چھیچڑا ی، جزم چ۔ امذ۔ بنائے ہوئے گوشت کی چھٹن، جھلی کا ٹکڑا؛ لُجلجا؛ کمزور، نحیف، ناتواں۔ نیز چھیچھڑا۔
چھید ے۔ امذ، ہ۔ سوراخ، رخنہ، درز، جھری، موکھا؛ (مجازاً) فرج، مقعد۔
چھدائی چھیدنے، برمانے کا عمل۔
فعل متعدی: چھیدنا سوراخ کرنا، شگاف ڈالنا۔
چھیدنی سوراخ کرنے والی کوئی شے، چھید کرنے کا آلہ۔
چھیر (۱) ی۔ امث۔ کپڑے، دوپٹے وغیرہ پر ٹکی ہوئی کناری۔
چھیر (۲) ی۔ امث۔ وہ زمین جو زمیندار خود کاشت کرے۔
چھیر (۳) ی۔ امذ۔ دودھ، شیر۔
چھیر ساگر دودھ کا سمندر۔
چھیڑ ی۔ امث۔ ہجوم کا چھٹنا، مجمع میں کمی ہونا، بھیڑ کی ضد؛ روزمرہ کے کام میں پیدا شدہ کمی؛ (موسیقی) کسی دُھن کی آزاد لے جو بغیر ڈھولک یا کسی بھی ساز کے ادا کی جائے۔
چھیڑ ے۔ امث۔ ہلانا، ٹہلوکنا، جنبش دینا؛ اُکسانا؛ ستانا، آزار پہنچانا، طعن وطنز، تنگ کرنا؛ مذاق، ٹھٹھا، دل لگی؛ پھوڑے پر نشتر چلانا۔
چھیڑ چھاڑ ہنسی مذاق، دل لگی، نوک جھوک؛ اشتعال دلانے والی بات۔
چھیڑ خانی شرارت، جان بوجھ کر ناراض کرنا یا مقابلے پر اُکسانا۔
فعل متعدی: چھیڑنا حرکت دینا؛ ستانا، چڑانا، اشتعال دلانا؛ مس کرنا، ہاتھ لگانا؛ سُر نکالنا، نغمے کا آغاز کرنا، ساز کو حرکت میں لانا۔
محاورہ: چھیڑ نکالنا چڑ نکالنا، کسی مخصوص نام سے کسی کو رنج پہنچانا۔
چھیڑا ی۔ امذ۔ دھاتوں کو تیزاب سے صاف کرنے کے لیے شامل کیا جانے والا جزو، مثلاً: چاندی کے ساتھ تانبا اور تانبے کے لیے لوہا ملایا جاتا ہے۔
محاورہ: چھیڑیں چلنا (ی) زندگی میں نشیب و فراز آنا، آزمائشوں سے دوچار ہونا؛ ہنسی مذاق ہونا۔
چھیل ے لین۔ امذ، ہ۔ خوبصورت، حسین، طرحدار، اچھا، بھڑکیلا، چمک دار؛ عمدہ، اعلیٰ؛ خوش پوش، خوش وضع، چھیلا کی تخفیف۔
چھیل بیل آرائش، زیبائش، سجاوٹ۔
چھیل پن رنگین مزاجی۔
چھیل چکنیا (زیر چ، زبر ک) بانکا، رنگیلا، البیلا۔
چھیل چھبیلا (زبر چھ، ی) بانکا، رنگیلا، بنا سنورا۔
چھیل چھبیلی شوخ، بنی ٹھنی، طرح دار۔
چھیل چھکنا ٹھاٹ باٹ دکھانے والا۔ تص: چھیل چھکنی / چھکنیا۔
کہاوت: چھیل چھینٹ بغل میں اینٹ دکھاوا ہی دکھاوا ہے حقیقت میں کچھ نہیں۔
چھیل ے۔ امث۔ کثرت، زیادتی، فراوانی۔
چھیلا ی لین۔ صف۔ مذ، ہ۔ رک: چھیل چھبیلا۔
کہاوت: چھیلا پھرے گلی گلی جیب میں نہیں کھلی کی ڈلی جب پاس کچھ بھی نہ ہو لیکن شیخی اور نمود بہت زیادہ ہو تو کہا جاتا ہے۔
چھیلا ے۔ مذ۔ بکرا۔
چھیل چھال ی۔ امث۔ تراش خراش کا عمل؛ داڑھی مونچھ صاف کرنا۔
چھیلن ی، زبر ل۔ امث۔ لکڑی وغیرہ کو چھیلنے سے نکلنے والے چھلکے، ٹکڑے، تراشے۔
چھیلنا ی، جزم ل۔ فعل متعدی۔ دھار دار آلے سے تراشنا، کاٹنا؛ پوست اُتارنا؛ خراش ڈالنا؛ کھرچنا، بالائی سطح اُتارنا۔
چھیلی ے۔ امث۔ بکری، بُز۔
کہاوت: چھیلی جان سے گئی کھانے والوں کو سواد نہ آیا جب کسی کی محنت کی کوئی داد نہ ملے تو کہا جاتا ہے۔
کہاوت: چھیلے چار بگھارے پانچ ساس ایسی بہو کو کہتی ہے جو بیوقوف ہونے پر اپنے آپ کو ہوشیار سمجھے۔
چھیم ے۔ امث، ہ۔ بہتری، بہبود، فلاح، بھلائی۔
چھیمی ے۔ امث، ہ۔ پھلی؛ ٹڈی وغیرہ کے انڈے جو کھیتوں میں اناج کے پودوں پر پرورش پا کر کھیتی کو بہت نقصان پہنچاتے ہیں۔
چھین (۱) ی۔ امث۔ چھیننا (رک) سے ماخوذ، چھیننے کا عمل۔
چھین جھپٹ کسی چیز کو حاصل کرنے کے لیے کھینچا تانی، زبردستی جھٹکے مار کر لینے کی کوشش۔ نیز چھینا جھپٹی۔
چھین (۲) ی۔ امث۔ لمحہ، پل، آن، ذرا سا وقت۔
متعلق فعل: چھین چھین ہر لمحہ، ہر آن، گھڑی گھڑی، پل پل۔
چھینا (۱) ی۔ فعل لازم۔ گھسنا؛ کان کے سوراخ کا زیور کے بوجھ سے پھیل جانا یا پھٹ جانا؛ بگڑنا؛ رگڑا جانا؛ (دودھ وغیرہ کا) خراب ہونا۔
چھینا (۲) ی۔ امذ۔ بچہ، ننھا منا؛ ہرن کا بچہ، ہرنوٹا۔

**چھینا(۱)** ے۔اند۔ پھاڑا ہوا دودھ۔

**چھینا بڑا** پھاڑے ہوئے دودھ سے بنی ہوئی رس ملائی کی طرح کی مٹھائی۔

**چھینا(۲)** ے۔اند۔ لکڑی یا پتھر کی سل کو تراشنے، کھودنے یا گودنے کا اوزار جسے ہتھوڑی سے ٹھونک ٹھونک کر استعمال کرتے ہیں؛ (برتن سازی) چاک پر تیار کیے ہوئے برتن کو مٹی کے تھوئے سے کاٹنے کے لیے استعمال کیا جانے والا دھاگے کی طرح کا باریک تار۔ تص: چھینی۔

**چھینٹ** ی،ن غنہ۔امث۔ اُڑنے اُچھلنے والی بوند؛ کسی رنگ دار سیال کی بوند کا نشان، داغ، دھبا؛ رنگ برنگ پھولوں کی چھپائی کا باریک سوتی کپڑا؛ آلائش؛ اِلزام، اتہام۔

محاورہ: **چھینٹ اُڑنا** نشان پڑنا، خراب ہونا۔

محاورہ: **چھینٹ پڑنا** داغ دار ہونا، آلائش لگنا، آلودہ ہونا۔

**چھینٹا** ی،ن غنہ۔اند۔ بڑی چھینٹ جو اُڑ کر آئے؛ پانی یا رنگ جو چلّو میں لے کر چھڑکا جائے؛ مدک کی گولی؛ ہلکی بارش، ترشح؛ مکر، دھوکا، فریب۔

محاورہ: **چھینٹا پڑنا** بہت معمولی مقدار میں بارش ہونا، ہلکا سا مینہ برسنا۔

محاورہ: **چھینٹا کھانا** فریب کا شکار ہونا، دھوکے میں آنا۔

محاورہ: **چھینٹا دینا** پانی وغیرہ اُڑا کر پھینکنا؛ فریب دینا، دھوکا دینا؛ جل دینا. لالچ دینا؛ چیچک کے بعد نہلانا؛ بیج کو ہاتھوں میں پکڑ کر کھیت میں بکھیرنا۔

محاورہ: **چھینٹا مارنا** پانی یا کوئی سیال شے اُڑا کر پھینکنا؛ دھوکا دینا، فریب دینا۔

**چھینٹے** ی،ن غنہ۔جمع۔اند۔ چھینٹا (رک) جس کی یہ جمع یا مغیرہ حالت ہے۔

محاورہ: **چھینٹے پھینکنا** اِلزام لگانا، بہتان لگانا۔

محاورہ: **چھینٹے چلنا** دو افراد کا ایک دوسرے پر پانی پھینکنا؛ ایک دوسرے کو طعنے دینا۔

محاورہ: **چھینٹے دینا** فریب دینا، دھوکا دینا؛ اُکسانا، اِشتعال دلانا۔

**چھینٹے کاری** برش سے چھینٹے ڈال کر کی گئی نقاشی۔

**چھینٹیں** ی،ن غنہ،ے۔جمع۔امث۔ چھینٹ (رک) کی جمع۔

محاورہ: **چھینٹیں اُڑانا** ہاتھ سے لگاتار پانی پھینکنا؛ سخت صدمہ پہنچانا؛ ضرب سے نشان ڈالنا۔

محاورہ: **چھینٹیں اُڑنا** رک: **چھینٹیں اُڑانا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **چھینٹیں پڑنا** رک: **چھینٹے ڈالنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **چھینٹیں ڈالنا** ہاتھ سے دوسرے شخص پر پانی پھینکنا؛ ذلیل کرنا، رُسوا کرنا؛ بہتان لگانا، الزام لگنا۔

**چھینک** ی،ن غنہ۔امث۔ ناک کے اندر سرسراہٹ کی بنا پر بے اختیار حلق سے نکلنے والی چیخ اور جسم کی اضطراری حرکت۔

فعل لازم: **چھینکنا** چھینک کے اضطراری عمل سے گزرنا۔

**چھینک** ے،ن غنہ۔امث۔ روک ٹوک، اٹک، ممانعت؛ گرفتاری، ضبطی۔

محاورہ: **چھینک ہونا** بدشگونی ہونا۔

**چھینکا** ی۔اند۔ چھت سے لٹکی ہوئی ٹوکری نما جالی جس میں کھانے پینے کی چیز کا برتن حفاظت کے لیے معلق رکھا جائے؛ رسی کی لٹکن جس میں رسی باندھ کر کھڑکی سے لٹکا دیتے ہیں اور نیچے سے دوسرا شخص اُس میں چیزیں ڈال دیتا ہے تو پھر اُوپر کھینچ لیتے ہیں؛ بھنگی کی رسیاں؛ چوپایوں کی تھوتھنی پر چڑھائی جانے والی جالی۔

**چھینکنا** ی،ن غنہ، جزم ک۔فعل لازم۔ چھینک آنا، ناک سے چھیں کی آواز نکلنا۔

**چھیننا** ی، جزم ن۔فعل متعدی۔ جھپٹنا، ہتھیانا، کسی کے ہاتھ سے زبردستی کوئی چیز لے لینا۔

**چھینی** ے لین۔امث۔ چھیدنے، خصوصاً دیوار میں سوراخ کرنے کا لوہے سے بنا اوزار۔ نیز **چھیونی**۔

**چھیو** ے۔اند۔ چرکا، زخم، چیر، نشان؛ لکڑی کا ٹکڑا، چھلین؛ پتھریلی سطح پر کدال کی ضرب سے پڑنے والا نشان یا گڑھا۔

**چھیور** ے،زبر و۔اند۔ چمڑا، پوست، چھلی۔

**چھیونا** ے،جزم و۔اند۔ چرکا لگانا، چیرنا، نشان لگانا؛ راہنا۔

**چھیونی** ے،جزم و۔امث۔ چھوٹے منہ کا ایک اوزار جس سے سل رہا سل راہتا ہے، چھیدنے کا اوزار۔ نیز **چھینی**۔

# ح

ح حا۔ حائے حُطّی ۔اِمث۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے سولھواں جبکہ صوت کے اعتبار سے پندرھواں حرف، حلقی مصمتہ، عربی میں اِس کا مخرج حلق کا پچھلا حصہ ہے اُردو میں ہائے ہوّز کے مماثل، جبکہ ہندی میں یہ حرف نہیں، اسے حائے حطی، حائے مہملہ اور حائے غیر منقوطہ بھی کہتے ہیں۔ یہ صرف عربی کلمات میں آتا ہے۔ ابجد میں اِس کے عدد ۸ ہیں؛ عرفِ عام میں حلوے والی حے کہا جاتا ہے۔ یہ لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتی ہے جیسے 'حیات'، 'حکم'، 'لحن' اور 'محل' وغیرہ، جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آسکتی ہے جیسے 'صبح'، 'ریح' اور 'فرح'، 'قدح' وغیرہ عربی حروف کی تقسیم کے اعتبار سے قمری حروف میں شامل ہے، یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter HAH" اور اس کا کوڈ "U+062D" ہے۔

## ح ۔ ا

**حابس** زیرب۔صف۔ قید کرنے والا، روکنے والا، بند کرنے والا جس میں رکھنے والا؛ حبس پیدا کرنے والا (موسم وغیرہ)۔

**حابط** زیرب۔صف۔ نیکی یا ثواب کو زائل کرنے والا۔

**حابل** زیرب۔صف۔ جال بچھانے والا، شکاری؛ جادوگر۔

**حاتم** زیرب۔عَلَم۔صف، ع۔ عرب کے ایک امیر سخی کا نام جو قبلِ اسلام گزرا ہے یہ قبیلۂ طے کا سردار تھا اور سخاوت میں بہت مشہور۔ قبیلے کی نسبت سے حاتم طائی کہلاتا ہے؛ بڑا فیاض، سخی؛ بلند حوصلہ شخص۔

**حاتمِ زمانہ/ وقت** سخاوت میں بہت مشہور، اپنے وقت کا بڑا سخی۔

محاورہ: **حاتم کی قبر پہ لات مارنا** حاتم سے بڑھ کر سخاوت کرنا؛ جھوٹی سخاوت پر بطورِ طنز کہا جاتا ہے۔

**حاتمانہ** فیاضانہ، پُرسخاوت۔

**حاج(۱)** (ترکیب میں ج مشدّد)۔صف، ع۔ حج کرنے والا، حاجی۔ نیز الحاج بطورِ القاب۔جمع: حجاج (پیش ح)۔

**حاج(۲)** اند۔ ایک کانٹے دار پودا جس کے پتوں پر سے ترنجبین کھرچ کر اُتاری جاتی ہیں۔ عاقول، خارِشتر۔

**حاجات** جمع۔مث۔ حاجت (رک) کی جمع۔

مرکب توصیفی: **قاضیُ الحاجات** مرادیں پوری کرنے والا۔

**حاجب** زیرج۔اند، ع۔ دربان، پہرہ دار، ڈیوڑھی کا نگہبان؛ پیش کار۔ (فقہ) وہ فرد جس کی موجودگی میں کسی اور کو ترکہ نہ مل سکے یا کم ملے۔ چچا بھتیجوں کے حاجب ہوتے ہیں جن کی وجہ سے بھتیجوں کی میراث کم ہوجاتی ہے۔ (طبعیات) رکاوٹ، روک؛ منفصل کرنے والی غیر موصل شے؛ تپش، بجلی، آواز یا کے کرنٹ کو روکنے کا عمل (انگریزی میں: Insulation)۔

**حاجبِ حرماں** وہ حاجب جس کی وجہ سے دوسرے میراث سے قطعی طور پر محروم ہوجائیں مثلاً: بیٹے کی موجودگی میں پوتے کو میراث سے حصہ نہیں مل سکتا لہٰذا بیٹا پوتے کا حاجب حرماں ہے اور پوتا مجوب اُلارث۔

**حاجبِ نقصان** وہ حاجب جس کی موجودگی میں دوسرے ورثا کو میراث سے کم حصہ ملے۔

**حاجبی** (امث) دربانی، حاجب کا کام یا عہدہ۔

**حاجت** زبرج۔امث، ع۔ ضرورت، احتیاج؛ پیشاب، پاخانہ (کی ضرورت)۔

صف: **حاجت برار** (زبرب) (ع،ف) مراد پوری کرنے والا۔

محاورہ: **حاجت بر آنا** مراد پوری ہونا، مقصود حاصل ہونا۔

محاورہ: **حاجت بر لانا** مراد پوری کرنا، ضرورت پوری کرنا۔

محاورہ: **حاجت پوری کرنا** رک: **حاجت بر لانا**۔

محاورہ: **حاجت پھرنا** پیشاب، پاخانہ کرنا۔

**حاجت خواہ** سائل، فقیر، محتاج۔

محاورہ: **حاجت رفع کرنا** ضرورت پوری کرنا، کسی کا کوئی کام نکالنا۔

محاورہ: **حاجت رکھنا** خواہش رکھنا، توقع رکھنا، اُمید رکھنا؛ ضرورت مند ہونا، اُمیدوار ہونا۔

صف: **حاجت روا** (ع،ف) مراد پوری کرنے والا۔

محاورہ: **حاجت روا کرنا** ضرورت پوری کرنا، کسی کا کام نکالنا۔

**حاجت روائی** (ع،ف) ضرورت پوری کرنا، آرزو پوری کرنے کا عمل۔

**حاجتِ ضروری/ضروریہ** تقضائے حاجت، پیشاب، پاخانہ۔

محاورہ: **حاجت کہنا** خواہش کا اظہار کرنا، ضرورت بتانا۔

**حاجت گاہ** ضرورت پوری ہونے کی جگہ؛ بیت الخلا۔

محاورہ: **حاجت لے جانا** کسی کے پاس جا کر اپنی ضرورت بیان کرنا۔

کہاوت (فارسی): **حاجتِ مشاطہ نیست روئے دل آرام** خوبصورت کو کسی قسم کے بناؤ سنگھار کی ضرورت نہیں ہوتی۔

صف: **حاجت مند** (ع،ف) ضرورت مند، محتاج۔

صف: **حاجت مندی** (ع،ف) ضرورت، احتیاج۔

محاورہ: **حاجت میں رکھنا** قیدی کو حراست میں رکھنا۔

محاورہ: **حاجت ہونا** بیت الخلا جانے کی ضرورت محسوس ہونا۔

مرکب: **رفعِ حاجت** پیشاب پاخانے سے فارغ ہونا۔

**حاجتی** زبرج۔امث۔ پیشاب پاخانے کے لیے مریضوں کے قریب رکھا جانے والا برتن، جسے حاشی بھی کہتے ہیں۔حاجت سے منسوب،ضرورت مند۔

**حاجز** زیرج۔صف،ع۔ حائل، مانع، روکنے والا، بیچ میں اڑا ہوا، پردہ۔

**حاجی** اند۔ رک: حاج(۱)۔(امث) **حجن**۔عام: **حاجن**۔

پھبتی: **حاجی بغلول** (زبرب، جزم غ، وج) خبطی بوڑھا، پرانے زمانے کا آدمی، مضحکہ خیز حلیے کا بوڑھا؛ احمق، بدھو۔

**حاجی کیمپ** وہ جگہ جہاں مختلف شہروں سے آئے ہوئے عازمینِ حج کو حج پر جانے سے پہلے ٹھہرایا جاتا ہے۔

**حاجی لق لق** سارس، لم ڈھینگ۔نیز **حاجی لک لک**۔

**حاخام** اند۔ یہودیوں کا مذہبی پیشوا، ربّی۔

**حاخام اُلاکبر** سب سے اونچے درجے کا ربّی۔

**حاد** صف،ع۔ (تراکیب میں دمشدد) شدید(بیماری)۔مثال: **مرضِ حادہ** مرض جس میں بہت بے چینی رہے اور کسی کروٹ بھی سکون نہ میسر ہو۔ نیز رسا، ذکی (ذہین)، اصل نتیجے پر پہنچنے والا؛ تند، سخت؛ سمٹا، سکڑا، تنگ۔

مرکب: **زاویۂ حاد/ حادّہ** وہ زاویہ جو زاویۂ قائمہ (۹۰°) سے کم ہو۔

**حادّ ۃ الزوایا** (حادۃ ئزوایا شدز زبرد، پیش ۃ، غم ا،غم ل) وہ اُقلیدسی شکل جس کے سب کونے زاویۂ حاد کی تعریف میں آئیں۔

**حادث** زیرد۔صف،ع۔ جو ہمیشہ سے نہ ہو، نو پیدا شدہ؛ قدیم کی ضد؛ زوال قبول کرنے والا، فنا ہونے والا، فانی۔

محاورہ: **حادث ہونا** ظاہر ہونا، واقع ہونا۔

**حادثہ** لیٹا زیرد، زبرث۔اند،ع۔ ظہور میں آنے والی بات، نئی بات۔اچانک پیش آنے والا (عموماً) ناخوشگوار واقعہ، سانحہ، آفتِ ناگہانی، غم انگیز واقعہ۔جمع: **حادثات/ حوادث**۔ترکیب: **ضرورتِ حادثہ** عمومی یا معمولی طریقے سے ہٹ کر پیش آمدہ کسی فوری، ناگہانی ضرورت کے موافق بنائی گئی کوئی (عموماً عارضی) ترتیب؛ نظریۂ ضرورت (بعض اوقات طنزاً)۔

محاورہ: **حادثہ پیش آنا** مصیبت میں مبتلا ہونا، افسوس ناک واقعہ ہو جانا۔نیز **حادثہ ہونا**۔

محاورہ: **حادثہ ڈالنا** مصیبت میں مبتلا کرنا؛ آفت نازل کرنا۔

**حادّہ** شدز زبرد۔صف،ع۔ سکڑا ہوا، چھوٹا، وسیع کی ضد؛ (اُقلیدس) قائمہ زاویہ سے چھوٹا۔

**حادی** صف۔ حُدی خواں، اونٹ کو تیز چلانے کے لیے گیت گانے والا۔

**حاذق** زیرذ۔صف،ع۔ ماہر، اپنے فن میں کامل (خصوصاً طبیب)۔

**حاذقِ دوراں** اپنے زمانے کا ماہر طبیب، معالج۔

**حار** (ترکیب وتعریب میں "ر" مشدد)۔صف،ع۔ بہت گرم، گرمی پیدا کرنے والا، شدید تپش رکھنے والا؛ حرارتِ جسمانی کو بڑھانے والا، حرارت پیدا کرنے والا۔

**حارث** زیرر۔اند۔ کسان، کھیتی باڑی کرنے والا، کاشتکار۔

**حارج** زیرر۔صف،ع۔ حرج کرنے، کام میں خلل ڈالنے والا، رکاوٹ بننے والا، مزاحم، مانع۔

**حارز** زیرر۔اند۔ انڈوں سے بنا ہوا کھانا۔

**حارس** زیرر۔صف۔ چوکیدار، محافظ، رکھوالا۔

**حارص** زیرر۔صف۔ حریص، لالچی۔

**حارصہ** لیٹا زیرر، زبرص۔اند۔ ایسی چوٹ جو کھال پھاڑ دے؛ کھرونچ، خراش۔

**حارق** زیرر۔صف،ع۔ جلتا ہوا، سلگتا۔

**حارونی** ومع۔صف۔ سرکش، سرپھرا، نافرمان۔

**حارہ** شدز زبرر۔صف،ع۔ گرم آب و ہوا رکھنے والا۔مثال: **منطقۂ حارہ** خطِ استوا کے قریب کا وہ خطہ جہاں سورج کی شعاعیں عموداً پڑنے سے نہایت گرمی رہتی ہے۔

**حازم** زیرز۔صف،ع۔ حزم واحتیاط برتنے والا، چوکنا محتاط؛ زیرک، عقلمند۔

**حاسب** زیرس۔صف۔ حساب کرنے والا، شمار کرنے والا۔ نیز (رک) **محتسب**۔

**حاسب مشین** کمپیوٹر، حساب کتاب اور دیگر مختلف نوعیت کے منطقی کام، دی گئی ہدایات کے مطابق سرانجام دینے والی برقی مشین۔ انگریزی: Computer۔

**حاسد** زیرس۔صف،ع۔ حسد کرنے، کسی کی دولت یا نعمت سے جلنے والا، بدخواہ۔جمع: **حُساد**۔(مث) **حاسدہ**۔

مقولہ: **حاسد کا منہ کالا** حسد کرنے والا ہمیشہ بے عزت ہوتا ہے۔

**حاسر** زیرس۔صف۔ بے لباس، ننگا؛ زرہ کے بغیر۔

**حاسہ** شدز برس۔امث،ع۔ محسوس کرنے کی قدرت یا صلاحیت۔

**حاسۂ عامہ** عقلِ سلیم، روزمرہ کے معاملات کی سمجھ بوجھ۔

**حاسۂ ذائقہ** چکھنے کی حس۔

**حاشا(۱)** اند،ع۔ ایک پہاڑی خوشبودار بوٹی، پہاڑی پودینہ جس کی شاخیں باریک، پتے چھوٹے اور پھول بنفشی رنگ کے، جس سے ایک دافع عفونت دوا تھائمول (Thymol) تیار کی جاتی ہے۔

**حاشا** (۲) حرفِ قسم۔ حرفِ انکار۔ امذ، ع۔ ہرگز نہیں، خدا نہ کرے۔

**حاشاللہ** (زیرِ ل، شد مدل) خدا نخواستہ، ہرگز ہرگز نہیں۔

**حاشا وَ کلا** (زبر و، زبر ک، شد ل) بالکل غلط؛ ایسا نہیں؛ خدا اس سے بچائے۔

**حاشر** زبر۔ امذ، ع۔ جمع کرنے والا؛ حشر سے نسبت رکھنے والا۔

**حاشیہ** زیرِ ش، زبر ی، ہ غم۔ امذ، ع۔ چوکھٹا، چار دیواری؛ کنارہ؛ گوٹ؛ کسی بات میں اپنی طرف سے اضافہ؛ صفحے کے متن کے گرداگرد خالی جگہ یا آرائش؛ کتاب کے کسی حصے کی ضمنی یا تشریحی عبارت، نوٹ، تحتی نوٹ؛ کسی عمارت کی دیواروں سے ملحق یا فرش کے چوطرفہ بنی ہوئی پٹی۔

**حاشیہ آرا** کلام یا بات میں مبالغہ کرنے والا، حاشیہ چڑھانے والا۔

**حاشیہ آرائی** کسی بات کے بیان کرنے میں مبالغہ سے کام لینا؛ حاشیہ چڑھانا۔

محاورہ: **حاشیہ باندھنا** بات بڑھا چڑھا کر بیان کرنا۔

**حاشیہ بردار** خادم، نوکر، حاضر باش، درباری، خوشامدی؛ امیروں کی پوشاک کو کناروں سے اُٹھا کر ساتھ ساتھ یا پیچھے چلنے والا۔

محاورہ: **حاشیہ بنانا** چادروں یا رومال وغیرہ کے کناروں پر بیل بوٹے کاڑھنا یا عمارتوں پر نقش و نگار بنانا۔

**حاشیہ بوس** خوشامدی، چاپلوسی کرنے والا۔

محاورہ: **حاشیہ پر حاشیہ چڑھانا** کسی کی کہی ہوئی بات میں اپنی طرف سے اضافہ کرنا؛ کہی گئی بات کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا۔

محاورہ: **حاشیہ چڑھانا** کسی کتاب کی شرح یا تفسیر لکھنا؛ ذاتی غرض کے لیے کسی کی بات کو نمک مرچ لگا کر بیان کرنا؛ مبالغہ آمیزی کرنا؛ گوٹ لگانا۔

محاورہ: **حاشیہ چھوڑنا** کاغذ کے چاروں طرف کی خالی جگہ چھوڑ کر لکھنا، کسی تحریر یا سطح کے چاروں یا کسی ایک طرف نقش و نگار بنانا۔

**حاشیۂ خیال** ذہن کا گوشہ۔

محاورہ: **حاشیۂ خیال میں آنا** وہم و گمان میں آنا، ذہن میں آنا۔

محاورہ: **حاشیۂ خیال میں ہونا** یاد ہونا، گمان میں ہونا۔

**حاشیائی عبارت/ حاشئی عبارت** صفحے کے پہلو یا پاورق پر لکھی ہوئی تحریر (عموماً مجازی معنوں میں مستعمل)۔

**حاشیہ (حاشیے) کا گواہ** وہ شخص جو کسی دستاویز کے حاشیے پر بطور گواہ دستخط کرے۔

محاورہ: **حاشیہ لکھنا** رک: حاشیہ چڑھانا؛ اضافہ کرنا۔

محاورہ: **حاشیہ موڑنا** لکھتے وقت ورق کا کنارہ موڑنا تاکہ بعد میں کچھ اضافہ کرنے یا لکھنے کے لیے جگہ بچ رہے۔

**حاشیہ نشین** آس پاس رہنے والے، مصاحب، خوشامدی۔

**حاشیہ نشینی** رک: حاشیہ نشین جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے۔

**حاشیہ نگار** حاشیہ لکھنے والا، کتب کی آرائش کے لیے حاشیہ لگانے والا۔

**حاصر** زیرِ ص۔ صف۔ گھیرنے، احاطہ کرنے والا؛ قبضے میں رکھنے والا۔

**حاصل** زیرِ ص۔ امذ، ع۔ نتیجہ، خلاصہ؛ یافت، آمدنی؛ نفع، فائدہ؛ کھیت کی پیداوار؛ (ریاضی) مختلف اعداد کی تقسیم، ضرب، جمع یا تفریق کے نتیجے میں بچ جانے والا عدد۔ جمع: محاصل تیکس۔

**حاصل احتراق** (لیٹا زیرا، جزم ح، زیرِ ت) جل جانے کے بعد کا بچ جانے والا حصہ، سوختہ کیا ہوا؛ جلنے کا نتیجہ۔

**حاصل بازار/ بازاری** کسی میلہ منڈی یا بازار کی دکانوں سے ٹیکس کے طور پر لی جانے والی آمدن۔

**حاصلِ تفریق** بقایا، وہ رقم جو منہائی کے بعد باقی رہے۔

**حاصلِ تقسیم** خارج قسمت، وہ عدد جو مقسوم کو مقسوم علیہ پر تقسیم کرنے سے حاصل ہو۔

**حاصلِ جمع** میزانِ کل، جمع کیے ہوئے اعداد کا مجموعہ۔

**حاصل خیز** نفع بخش، جس کا اچھا نتیجہ برآمد ہو، مفید۔

**حاصل دار** اکٹھا کرنے والا شخص، افسرِ مال۔

**حاصلِ ضرب** وہ رقم جو ضرب دینے سے حاصل ہو، نتیجہ، مجموعہ۔

**حاصلِ غزل** پوری غزل کا سب سے اچھا شعر۔

**حاصلِ کار** کام کا نتیجہ، آخرِ کار۔

محاورہ: **حاصل کرنا** بہم پہنچانا، دستیاب ہونا۔

**حاصلِ کلام** اصل مطلب، الغرض۔

**حاصل کی تحصیل** موجود شے کی تلاش؛ بے فائدہ کام، غیر ضروری۔ نیز تحصیلِ حاصل۔

**حاصلِ گردش** چکر لگانے یا گھومنے کی قیمت؛ (حرکیات) گھماؤ کا نتیجہ۔

**حاصلِ مصدر** (زبر م، جزم ص، زبر د) وہ اسم جو فعل کی کیفیت یا اثر کو ظاہر کرے اور کسی مصدر سے نکلا ہو، یعنی اسم کی صورت میں فعلیت رکھتا ہو۔ مثال: اُٹھان، دُھلائی، ڈھلائی، پڑھائی، لکھائی، پکار، اُڑان۔

**حاصلِ مطلب** مقصود، مفہوم کا خلاصہ، نتیجہ۔

**حاصل نہ حصول** بے فائدہ، بے نتیجہ۔

**حاصلات** پیداوار۔

**حاضر** زیرِ ض۔ صف، ع۔ موجود؛ جو سامنے ہو، غائب کی ضد۔ جمع:

حاضرین/ حضار (پیش ح، شدز بر ض)۔
صف: حاضر الوقت (پیش ر، غم ا، جزم ل، زبر و، جزم ق) جو وقت پر موجود ہو، مہیا۔
حاضر باش وہ شخص جو ہر وقت خدمت میں حاضر رہے، مصاحب، پابندی سے حاضر رہنے والا۔
محاورہ: حاضر باش کرنا سامنے پیش کرنا، موجود بنا دینا۔
حاضر باشی پابندی کے ساتھ آنا، موجود ہونا۔
حاضر جواب زیرک، جو فوراً معقول جواب دے۔
حاضر دماغ ذہین، عقل مند، تیز ذہن رکھنے والا۔
محاورہ: حاضر رہنا حکم پر عمل کرنے کے لیے موجود رہنا؛ قرض کی ادائی کے لیے موجود ہونا۔
حاضر شمار شکل کے استعمال سے سوالات حل کرنے کا ترسیم۔
حاضر ضامن وہ شخص جو کسی کے حاضر رہنے کی ضمانت دے۔
حاضر ضامنی گواہ کو عدالت میں حاضر کرنے کی ضمانت۔
حاضر طبع ذہین، عقل مند، تیز ذہن رکھنے والا۔ نیز رک: حاضر دماغ۔
محاورہ: حاضر کرنا پیش کرنا، موجود کرنا، مہیا کرنا، کسی کو بلا کر لانا۔
مثل: حاضر میں حجت نہیں جو موجود ہے اُسے دینے میں انکار نہیں۔
کہاوت: حاضر کو لقمہ غائب کو تکبیر نیک آدمی کی تعریف میں کہا جاتا ہے کہ جو موجود ہو اُسے کھانا کھلاتا ہے اور مردوں کے نام پر فاتحہ پڑھتا ہے۔
کہاوت: حاضر مارے غافل روئے جو موجود ہو اُسے کچھ نہ کچھ مل ہی جاتا ہے، غیر حاضر کو کچھ حاصل نہیں ہوتا۔
محاورہ: حاضر میں حجت کرنا موجود شے دینے سے انکار کرنا۔
کہاوت: حاضر میں حجت نہیں غیب کی تلاش نہیں جو موجود ہے اِسے لے لیجیے اور جو پاس نہیں اُس کی کوئی ذمہ داری نہیں، جو دیا جا رہا ہے اُسے غنیمت جانیے۔
حاضر (و) ناظر موجود اور شاہد، جو ہر جگہ موجود ہو اور ہر جگہ نظر رکھتا ہو، مراد: خدائے تعالیٰ۔
محاورہ: حاضر ہونا پیش ہونا، سامنے آنا، آ موجود ہونا۔
حاضرات لیٹا زیر ض۔ امث، ع۔ اندھیرا کر کے چراغ کی لو میں جناتی مناظر دکھانے اور روحوں، جنات یا بھوت پریت کو بلانے کا عمل جو بعض عامل کرتے ہیں؛ ارواح، جن، بھوت پریت یا بد روحیں وغیرہ۔
حاضرہ زیر ض۔ صف، ع۔ موجود۔
حاضری زیر ض۔ امث، ع۔ موجودگی، حاضر ہونے کی کیفیت یا عمل؛ (عدالت یا مدرسے وغیرہ میں) نام کا پکارا جانا، گنتی ہونا؛ میت کے گھر میں عزیزوں ہمسایوں کی طرف سے بھیجا جانے والا کھانا جو تدفین کے بعد کھایا جاتا ہے، وہ نقد روپیہ جو میت والوں کو دیا جائے، کڑوی روٹی؛ وہ کھانا جو دن میں پہلی مرتبہ کھایا جائے، ناشتہ۔
حاضری اصالتاً (قانون) عدالت میں متعلقینِ مقدمہ کا خود حاضر ہونا۔
حاضری بند وہ روزنامچہ جس میں موجودگی کا اندراج کیا جائے۔
محاورہ: حاضری پکارنا گننا، شمار کرنا، جائزہ لینا۔
محاورہ: حاضری چڑھانا کسی دربار، درگاہ یا مزار پر نذر و نیاز کا کھانا پہنچانا۔
محاورہ: حاضری چننا دسترخوان پر صبح کا کھانا لگنا، ناشتہ چننا۔
محاورہ: حاضری کھانا صبح کا کھانا کھانا، ناشتہ کرنا۔
محاورہ: حاضری لگانا موجود افراد کو گننا، شمار کرنا، کتابچے میں افراد کی حاضری درج کرنا۔
حاضرین کسی جلسے یا تقریب وغیرہ میں شامل افراد، مجمع، اہلِ محفل۔
حاطب اللیل زیر ط، پیش ب، غم ا، غم ل، شد ل، ی لین۔ صف، ع۔ رات کے وقت لکڑیاں چننے والا؛ (اصطلاحاً) اچھے بُرے میں تمیز نہ کرنے والا، صحیح اور غلط کو خلط ملط کرنے والا۔
حافت زبر ف۔ امث۔ تکلیف، مصیبت، غربت؛ ساحل، کنارہ۔
حافد زیر ف۔ امذ۔ دوست؛ خدمت گار؛ خسر، داماد۔
حافر زیر ف۔ صف۔ امذ۔ مزدور؛ کھودنے والا۔
حافرت زیر ف، زبر ت۔ امث۔ کسی شے کا آغاز، شروعات۔
حافظ زیر ف۔ صف۔ امذ، ع۔ حفاظت کرنے والا، نگہبان، حفظ کرنے والا، پاسبان۔ جسے قرآنِ پاک زبانی یاد ہو؛ اندھا، اندھوں کا لقب۔
حافظِ حقیقی اصلی نگہبان، خدا۔
حافظ جی حافظِ قرآن یا نابینا شخص کے لیے تپاک کا کلمہ۔
حافظِ قرآن وہ شخص جسے سارا قرآنِ پاک زبانی یاد ہو۔
حافظہ زیر ف، زبر ظ۔ امذ، ع۔ یادداشت، یاد رکھنے کی قوت یا ذہنی صلاحیت۔ (امث) حافظ (رک) کی تانیث۔
محاورہ: حافظہ اچھا ہونا یاد رکھنے کی صلاحیت اچھی ہونا، یادداشت قوی ہونا۔
محاورہ: حافظہ میں رکھنا یاد رکھنا، ذہن میں رکھنا، دھیان میں رکھنا۔
حافہ زبر ف۔ امذ۔ زبان کی نوک۔
صف: حافی زبان کی نوک سے ادا ہونے والا حرف یا صوت مثلاً: ت، ٹ، د، ڈ، ط۔

حاق ۔اند۔ متعلق فعل۔ بیچ، درمیان، عین۔

حاقہ ۔امث ۔صف۔ مصیبت، آفت؛ قیامت، عذاب؛ حق و باطل کی تمیز کرنے والا۔

حاکم زیرک۔صف۔اند، ع۔ حکم دینے والا، فیصلہ کرنے والا، حکومت چلانے والا؛ حکمران، سربراہ، والی، صاحب اقتدار، افسر، مالک، آقا؛ (حدیث) جس کا علم تین لاکھ احادیث پر محیط ہو۔

حاکمِ اعلیٰ خدا، اللہ تعالیٰ؛ بڑا حاکم، اعلیٰ افسر۔

کہاوت: حاکم چون کا بھی برا ادنیٰ حاکم سے بھی ڈرنا چاہیے۔

کہاوت: حاکم دو جاننے والوں میں انجان اصل واقعات مدعی اور مدعا علیہ کو معلوم ہوتے ہیں فیصلہ کرنے والا اُن سے لاعلم ہوتا ہے۔

حاکمِ دیوانی منصف، سب جج، سول عدالت کا افسر۔

حاکم رس حکمران یا افسر تک رسائی رکھنے والا۔

کہاوت: حاکم کی اگاڑی اور گھوڑے کی پچھاڑی کھڑا نہ ہو دونوں صورتوں میں سخت نقصان اُٹھانا پڑتا ہے۔

کہاوت: حاکم کی آنکھیں نہیں ہوتیں، کان ہی ہوتے ہیں حاکم سُنی سنائی باتوں پر یقین کر لیتے ہیں۔ خود ملاحظہ نہیں کرتے۔

کہاوت: حاکم تین اور شحنہ (جزم ح) کے نو اُس وقت کہا جاتا ہے جب حاکم سے زیادہ اُس کے حواری رعیت کو لوٹیں۔

کہاوت: حاکم کے مارے اور کیچڑ کے پھسلے کا کس نے بُرا منایا ہے حاکم کسی کو زدوکوب کرے تو اُس کی تسلی کے لیے کہا جاتا ہے۔

حاکمِ مجاز (پیش م) ایسا حاکم جسے حُکام بالا کی طرف سے مخصوص اختیارات سونپے گئے ہوں۔

کہاوت: حاکم محکوم کی لڑائی کیا حاکم اور ماتحت میں جھگڑا ہو تو نقصان ماتحت ہی کو پہنچتا ہے۔

حاکمِ وقت حکمران، موجودہ فرمانروا۔

کہاوت: حاکم ہارے اور منہ ہی منہ مارے حاکم کی کسی بات کی تردید نہیں ہوسکتی، حکمران اگر غلطی بھی کرے تو نقصان ماتحت کو ہی اُٹھانا پڑتا ہے۔

حاکمہ حکومت کرنے والی، حاکم (رک) کی تانیث۔

اسم کیف (امث): حاکمیت (لیناز یرک، زیرم، شدز بری) اقتدار، بالادستی، حکمرانی، سرداری۔

حاکی صف، ع۔ حکایت کرنے والا، راوی، کہانی سنانے والا۔

حال اند، ع۔ موجودہ وقت یا زمانہ؛ اب، اِس وقت، اِس گھڑی، ابھی؛ گزشتہ قریب کا زمانہ، ماضی قریب؛ دم خم، طاقت، سکت؛ کیفیت، سرور، وجد، ایک طرح کی بیخودی؛ ہیئت کذائی؛ وارداتِ قلبی، حقیقی حالت۔ جمع: احوال صورت ظاہر، حقائق، کوائف۔ نیز حالات۔

محاورہ: حال آنا وجد کی کیفیت طاری ہونا، مست ہو جانا (بعض اوقات طنزاً)۔

متعلق فعل: حالا حال سر دست، فی الحال۔

حالاں کہ گو کہ، اگرچہ، باوجودیکہ۔

محاورہ: حال آئینہ ہونا حالت ظاہر ہونا، حالت بالکل واضح ہونا۔

حال باقی موجود بقایا۔

محاورہ: حال بدلنا صحت مند ہونا، مرض میں کمی واقع ہونا۔

محاورہ: حال برا ہونا پریشان ہونا، خستہ وخراب ہونا، بری حالت ہونا۔

محاورہ: حال بے حال کرنا حالت خراب کرنا، خستہ حال کرنا۔

محاورہ: حال بے حال ہونا حالت غیر ہونا، خستہ حال ہونا، حواس باختہ ہونا، آپے سے باہر ہونا۔

محاورہ: حال پانا حقیقت معلوم ہونا، اصلیت جان لینا۔

محاورہ: حال پتلا کرنا حالت خراب کرنا، پریشان کرنا، مار مار کر برا حال کر دینا؛ تنگ کرنا، ستانا۔

محاورہ: حال پتلا ہونا حالت خراب ہونا؛ غربت چھانا، مفلس ہو جانا؛ حالتِ نزع میں ہونا۔

محاورہ: حال پر چھوڑنا لاتعلق ہو جانا، (کسی کو) تنہا چھوڑ دینا، نظرانداز کرنا۔

محاورہ: حال پر رونا آنا رحم آنا، ترس آنا، کسی کی غربت یا خستہ حالی دیکھ کر افسوس یا رقت طاری ہونا۔

حال پرساں (پیش پ) حال پوچھنے والا، خیریت معلوم کرنے والا۔ نیز پرسانِ حال۔

حال پرسی پرسشِ احوال، خیریت پوچھنا، عیادت۔

محاورہ: حال پڑنا مصیبت سے گزرنا، برا وقت آنا؛ وجد و سرور طاری ہونا۔

محاورہ: حال پوچھنا خیریت معلوم کرنا، مزاج پرسی کرنا۔

محاورہ: حال پہنچنا نوبت آجانا، حدِ آخر کو پہنچنا۔

محاورہ: حال پیدا کرنا خوشی محسوس کرنا، سرور آنا۔

حال حال بُھرتی سے، فوراً، جلدی جلدی۔

محاورہ: حال حال آنا/ چلنا تیز چلنا، جلدی جلدی پہنچنا۔

حال چال رنگ ڈھنگ، طور طریق، طرز و انداز، حالت، کیفیت۔

محاورہ: **حال خستہ ہونا** پریشانی کا عالم ہونا، بہت بُری حالت ہونا، نہایت تنگ ہونا۔

**حالِ زار** رونے کی حالت۔

محاورہ: **حال سننا** حالت جاننا، ماجرا سننا۔

محاورہ: **حال سے بے حال ہونا** اچھی حالت سے بری حالت ہونا، خستہ حال ہو جانا، پریشان ہونا۔

**حالِ شکستہ** تباہ و برباد، بہت بُری حالت۔

محاورہ: **حال غیر ہونا** بے سکونی ہونا، مصیبت کا شکار ہونا، حالت خراب ہونا، قریب المرگ ہونا۔

**حال (و) قال** حالت اور بیان۔

کہاوت: **حال کا نہ قال کا، روٹی چھچہ دال کا** نکمے آدمی کی نسبت کہا جاتا ہے جو کام کے وقت تو غائب ہو جائے لیکن کھانے کے وقت موجود ہو۔

محاورہ: **حال کرنا** کسی حالت کو پہنچانا؛ بُرا سلوک کرنا؛ مست ہونا، وجد میں آنا۔

محاورہ: **حال کھلنا** حقیقت کُھل جانا، حالت ظاہر ہونا، راز افشا ہونا، آگاہی ہونا، کسی کی حالت کو پہچاننا۔

محاورہ: **حال کھیلنا** وجد میں آنا، کلام، قوالی، نعت وغیرہ سُن کر وجد کی حالت میں بیخود ہونا۔

کہاوت: **حال گیا احوال گیا، پر دل کا نہ خیال گیا** دولت، شہرت سب چلی گئی، صحت خراب ہوگئی لیکن بری عادات نہ چھوڑیں۔

محاورہ: **حال لانا** رک: حال کھیلنا۔

محاورہ: **حال لٹا ہونا** حالت خراب ہونا۔

متعلق فعل: **حال میں** موجود زمانے میں، ابھی۔

محاورہ: **حال میں آنا** رک: حال کھیلنا۔

کہاوت: **حال میں فال، دہی میں موسل** امیری میں فال نکلوانا ایسا ہے جیسے دہی میں فضول بات۔

کہاوت: **حال میں قال دہی میں موسل** کسی بے موقع دخل اندازی کرنے والے کے متعلق کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **حال میں مست ہونا** اپنی حیثیت اور حالت میں خوش ہونا؛ کسی کی کچھ پروا نہ ہونا۔

صف: **حالیہ** قریبی دنوں کا۔

**حالا** ۔متعلق فعل۔ اس وقت، ابھی؛ مال گزاری کی قسط۔

**حالات** ۔اند۔ع۔ حالت (رک) کی جمع۔

**حالانکہ** ۔اند۔ اگرچہ، باوجودیکہ، درحالیکہ۔ نیز حال آنکہ۔

**حالب** زیرل۔صف۔ جسم کی وہ نالیاں جن کے ذریعے پیشاب قطرہ قطرہ گردے سے مثانے تک پہنچتا ہے؛ دودھ دوہنے والا۔

**حالت** زبرل۔امث، ع۔ کیفیت؛ سکت، قوت، قدرت، طاقت، دم خم؛ جذبہ وکیف طاری ہونا۔

محاورہ: **حالت ابتر ہونا** بہت بُری حالت ہونا، خستہ و خراب ہونا۔

**حالتِ اضافت** کسی لفظ کی وہ حالت جو اس لفظ کے تعلق کو کسی دوسرے لفظ سے ظاہر کرتی ہے۔

محاورہ: **حالت آنا** رک: حال آنا۔

محاورہ: **حالت بگڑنا** قریب المرگ ہونا، مرض کا شدت اختیار کرنا، حالت غیر ہونا۔

محاورہ: **حالت بدلنا** حالت اچھی سے بری یا بری سے اچھی ہونا۔

محاورہ: **حالت تباہ ہونا** برباد ہونا؛ مفلس ہو جانا، غریب ہو جانا۔

محاورہ: **حالت دگرگوں ہونا** مرض کا شدت اختیار کرنا، مرنے کے قریب ہونا، موت کے آثار نمایاں ہونا۔

محاورہ: **حالت ردّی ہونا** رک: حالت بگڑنا۔

**حالتِ زار** رک: حالِ زار۔

**حالتِ سکون** ٹھہراؤ کی حالت؛ (حیاتیات) وہ زمانہ جب جراثیموں کی نشو ونما رک جاتی ہے۔

محاورہ: **حالت سنبھلنا** طبیعت بحال ہونا، حالت درست ہونا، مرض کی شدت میں کمی آنا۔

**حالتِ طفلی** بچپن کی حالت، نشوونما کی ابتدائی حالت۔

**حالتِ ظرفی** وہ حالت جس میں اسم کا تعلق زمان یا مکان سے پایا جائے۔

محاورہ: **حالت غیر ہونا** قریب المرگ ہونا، موت کے آثار نمایاں ہونا، مرض کا شدت اختیار کرنا۔

**حالتِ فاعلی** کسی اسم کی وہ حالت جب وہ فاعل کی حیثیت سے کام کرے، فاعل ہونے کی حالت۔

**حالتِ مغیرہ** اسم کی وہ حالت جب اس پر حروف عاملہ میں سے کسی حرف کے آنے سے اُس میں تغیر واقع ہو، الف اور ہائے مختفی بڑی یے ''ے'' سے بدل جائے، مثلاً: گھوڑے نے گھاس کھائی اس میں گھوڑے جمع کی بجائے مغیرہ حالت میں ہے۔

**حالتِ مفعولی** کسی اسم کی وہ حالت جب وہ مفعول کی حیثیت سے کام کر رہا ہو۔

**حالتِ موجود** موجودہ حیثیت، موجودہ کیفیت، اس وقت کی حقیقت۔ نیز حالتِ موجودہ۔

محاورہ: **حالت نازک ہونا** صحت کا بگڑنا، قریب المرگ ہونا، حالت بگڑنا؛ معاملات میں حالت کا خراب ہونا۔

**حالتِ نزع** جان کنی کی حالت، مرتے دم کی حالت۔

**حالف** زیرل۔صف۔ حلف بردار، قسم کھانے، حلف اُٹھانے والا۔

**حالق** زیرل۔صف۔ بال مونڈنے والا، نائی؛ بال صاف کرنے والا مادہ یا دوا۔ (مث) حالقہ (زیرل) بال مونڈنے والی سر صاف کرنے والی۔

**حالی** صف، ع۔ آنی وفانی، موجودہ وقت یا زمانے کا، حال سے منسوب؛ رواں مثال: سکۂ حالی رائج سکہ؛ واضح، عیاں، ظاہر، روشن؛ حال لانے، وجد میں لانے، کیفیت طاری کرنے والا؛ واقف؛ ہم صحبت، ساتھی، مددگار۔

**حالی موالی** (جمع، مذ) مصاحب، حاشیہ بردار، درباری، خوشامدی؛ ہم نشیں، ہم صحبت۔

**حالیت** زیرل، شد زبری۔امث۔ زمانۂ حال میں ہونے کی کیفیت۔

**حالیہ** زیرل، زبری۔صف، ع۔ حال کا، موجودہ، حال میں پیش آنے والا کوئی واقعہ یا مسئلہ؛ (قواعد) جو فعل کے جاری رہنے یا ختم ہونے پر دلالت کرے اور فاعل یا مفعول کی حالت ظاہر کرے۔

**حامد** زیرم۔صف، ع۔ ثنا کرنے والا، تعریف کرنے والا۔ نیز حامود۔

فقرہ: حامداً ومصلیاً (حا مِ دَ نْ و وَ مُ صَ ل لِ یَ ن) حمد کرتے اور صلوٰۃ پڑھتے ہوئے۔

کہاوت: **حامد کی پگڑی محمود کے سر** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب کسی بات کی ذمہ داری ذمہ دار کے بجائے کسی دوسرے کے سر ڈال دی جائے، کام کوئی کرے لیکن قصوروار کسی دوسرے کو ٹھہرایا جائے۔

**حامض** زیرم۔صف، ع۔ تُرش، کھٹا۔

**حامل** زیرم۔صف، ع۔ اُٹھانے والا، بوجھ اُٹھانے والا؛ کوئی صفت، خصوصیت یا ذمہ داری رکھنے والا۔

**حامل امواج** وہ برقی لہریں جو لاسلکی پیغام لے جاتی ہیں۔

**حاملِ حدیث** رسول اللہ ﷺ کے قول، بیان یا تقریر کا ایسا راوی جسے بہت سی احادیث یاد ہوں۔

**حاملِ خط** قاصد، جسے خط دے کر بھیجا گیا ہو۔

مرکب: **حاملِ رقعہ** پیغام بر۔

**حاملِ متن** اصل مع شرح۔

**حاملِ وحی** حضرت جبرائیل علیہ السلام۔

**حاملِ ہٰذا** (لیٹا زیرل، کھڑا زبرہ) اِس (مراسلے وغیرہ) کا لے جانے والا۔

**حاملہ** زیرم، زبرل۔صف۔مث، ع۔ وہ عورت جس کے پیٹ میں بچہ ہو، آبستن؛ بوجھ اُٹھانے والی، بوجھ برداشت کرنے والی۔

محاورہ: **حاملہ کرنا** بارآور کرنا، پھل دینے کے لائق کرنا؛ نطفہ ٹھہرانا، حمل ٹھہرانا۔

**حامود** ومع۔صف۔ حمد کرنے والا، ثنا خواں، تعریف کرنے والا۔ نیز رک: حامد۔

**حامی** (۱) صف، ع۔ حمایت کرنے والا، مددگار، طرف دار، بچانے والا، معاون؛ سامی زبانوں کا ایک تحتی گروہ؛ وہ اُونٹ جس کی پشت سے دس یا زیادہ بچے پیدا ہو چکے ہوں۔ نیز **حامی سامی**۔

**حامی** (۲) امث۔ بہت گرم، جلتا ہوا، سوزاں۔

**حامی** (۳) امث۔ اقرار، یقین؛ ضمانت۔

محاورہ: **حامی بھرنا** کسی کام یا عمل کے لیے آمادگی ظاہر کرنا، اقرار کرنا، راضی ہونا۔

**حانث** زیرن۔صف، ع۔ قسم توڑنے والا۔

**حانوت** ومع۔امذ۔ شراب بیچنے والا؛ شراب کی دکان۔

**حاوی** صف، ع۔ محیط، گھیرے ہوئے؛ احاطہ کیے ہوئے؛ غالب، چھایا ہوا۔

**حاویہ** زیرو، زبری۔امث، ع۔ انتڑیاں، انتڑیوں کی جھلی؛ گھیرنے والی۔

**حائر** صف۔ حیران، حیرت زدہ؛ دُبلا پتلا؛ گرداب، چار دیواری، احاطہ؛ وہ جگہ جہاں حضرت حسینؓ کا مقبرہ ہے۔

**حائض** لیٹا زیرہ۔امث۔ وہ عورت جو حیض آنے کی عمر کو پہنچے، بالغہ۔

**حائضہ** لیٹا زیرہ۔صف، ع۔ وہ عورت جو ایام سے ہو۔

**حائط** لیٹا زیرہ۔امث، ع۔ دیوار، مکان، چار دیواری؛ احاطہ کرنے والا، گھیرنے والا۔ جمع: حوائط۔ نیز حایط۔

**حائک** لیٹا زیرہ۔امذ، ع۔ جلاہا، کپڑا بُننے والا۔

**حائل** لیٹا زیرہ۔صف، ع۔ بیچ میں آنے والا، مخل ہونے والا، رکاوٹ ڈالنے والا، باز رکھنے والا۔

**حائلہ** لیٹا زیرہ، زبرل۔امث، ع۔ حائل ہونے والی شے۔

## ح۔ب

**حب** زبرح۔امذ، ع۔ دانہ، بیج، گولی، قرص، ٹکیا۔ (تراکیب میں "ب" مشدد)۔ تصغیر: حبہ۔ جمع حبوب (پیش ح)۔

**حب اُلآس** (شد پیش ب، غم ا، جزم ل، مدا) آس کے پودے کا بیج، بطور

دوا مستعمل۔

**حبُ السلاطین** (شد پیش ب، غم اغم ل، شد زبر س، ی) جمال گوٹا۔

**حبُ المساکین** بھنگ۔

**حبِ مروارید** موتی، قیمتی موتی۔

**حبِ نبات** مصری کی ڈلی؛ شاخ۔

**حب** پیش ح۔ اند، ع۔ محبت، اُلفت، لگاؤ، شوق، چاہت (تراکیب میں ب مشدد)؛ توفیق، مرضی۔

مرکب: **حب اُلوطن** اپنے دیس کی محبت، اپنے ملک کی چاہت، وطن دوستی۔ نیز حبِ وطن۔

مقولہ: **حب الوطن من الایمان** وطن کی محبت ایمان کا حصہ ہے۔

**حب اُلوطنی** رک: حب اُلوطن۔

**حبِ ذات** اپنے آپ سے محبت، اپنے وجود سے لگاؤ۔

**حب اُلعروس** (زبر ح، شد ب، اغم، جزم ل، زبر ع) کنول (ن غنہ)؛ گٹے کا بیج۔

**حب اُلقرع** (زبر ح، شد ب، اغم، جزم ل، زبر ق، جزم ر) کدودانہ؛ پیٹ کے کیڑے جو کدو دانے کی شکل کے ہوتے ہیں۔

**حبا** زبر ح۔ اند۔ کسی کو کوئی چیز عطیہ کرنا، بخشش؛ دان کرنا، نذر کرنا۔

**حباب** زبر ح۔ اند، ع۔ بلبلہ؛ ایک زیور جو ہاتھوں میں پہنا جاتا ہے؛ شیشے کے گولے جو مکانوں میں آرائش کے لیے لگاتے ہیں۔

، محاورہ: **حباب اُٹھنا** بلبلے بننا، بلبلے پیدا ہونا۔

**حباب آسا** کمزور، نحیف؛ ناپائیدار۔

**حباب سا** باریک، پتلا، ذرا سا۔

**حبار** زبر ح۔ ایک جنگلی پرندہ، رنگ خاکی، چونچ اور ٹانگیں زردی مائل۔ چرز، چرج، تغدری؛ اہلِ تشیع کے نزدیک مکروہ۔ نیز حبار۔

**حبال** زبر ح، شد ب۔ اند، ع۔ رسی بٹنے یا بیچنے والا۔ (امث) حبالہ گرہ، رسی، پھندا۔ نیز (رک) حبل۔

مرکب: **حبالۂ نکاح** رشتۂ زوجیت۔

**حبال** زیر ح۔ جمع۔ اند، ع۔ حبل (رک) کی جمع، رسیاں۔

**حبذا** زبر ح، شد زبر ب۔ کلمۂ تحسین، ع۔ مرحبا، واہ وا، سبحان اللہ۔

**حبر** زیر ح، جزم ب۔ اند۔ غیر مسلم مذہبی پیشوا؛ عقل مند، دانا شخص۔

**حبرِ اعظم** پوپ؛ پاپائے روم۔

**حبس** زبر ح، جزم ب۔ اند، ع۔ گھٹن، اُمس گھمس؛ قید خانہ، جیل؛ قید گرفتاری، اسیری؛ رکاوٹ، بندش۔

**حبسِ بول** پیشاب بند ہو جانا۔

**حبسِ بے جا** (قانون) کسی شخص کو زبردستی اُن حدود کے اندر رکھنا جہاں سے وہ باہر جانے کا حق رکھتا ہو اور باہر جانا چاہتا ہو، قیدِ ناجائز، زبردستی کسی کو بند کر دینا۔

**حبسِ دم** سانس روکنے کی مشق جس کے بارے میں خیال ہے کہ انسان کی عمر بڑھ جاتی ہے۔

**حبسِ دوام** عمر قید۔ نیز حبسِ دائمی۔

**حبسِ داوم بعبور دریائے شور** برطانوی دورِ حکومت کی ایک سزا جس میں قتل اور بغاوت کے مجرموں کو ہمیشہ کے لیے کالے پانی بھیج دیا جاتا تھا۔

**حبسیات** قید کی روداد یں، قید سے تعلق رکھنے والا اَدب؛ قید میں کہا ہوا کلام۔

**حبسہ** پیش ح، جزم ب، زبر س۔ اند۔ دماغی صدمہ یا چوٹ کے باعث بولنے کی قوت سلب ہو جانا۔

**حبشہ** زبر ح، زبر ب، زبر ش۔ اند، ع۔ افریقہ کا ایک ملک جس کا صدر مقام ادیس ابابا ہے۔ نیز حبش (زبر ح، زبر ب)۔

**حبشی** زبر ح، زبر ب۔ اسمِ جنس، ع۔ افریقہ کا باشندہ؛ حبشہ، ابی سینیا کا رہنے والا؛ (صف) سیاہ فام غلام، کالا۔ نیز عام: حبشی (زبر ح، جزم ب)۔ (مث) حبشن۔

**حبشی حلوہ** سمنک، دودھ اور روے سے تیار کردہ سیاہی مائل بھورے رنگ کا سوہن حلوہ۔

**حبشی غلام** اگلے زمانے میں لوگ افریقہ کے لوگوں کو پکڑ کر بیچ ڈالتے تھے اور اُن سے غلاموں کا کام لیتے تھے۔

**حبط** زبر ح، زبر ب۔ اند۔ زخم کا انگور بھرنا؛ سوجن؛ زخم کا نشان۔

**حبط** زبر ح، جزم ب۔ اند۔ باطل ہونا، ضائع ہونا، برباد ہونا؛ ثواب جاتا رہنا۔

**حبطِ اعمال** اعمال کا برباد ہونا، نیک کاموں کا ثواب جاتا رہنا۔

**حبق** زبر ح، زبر ب۔ اند۔ پودینے کی ایک قسم۔

**حبق** زبر ح، شد زبر ب۔ صف۔ جاہل، بے وقوف، کم عقل۔

**حبل** زبر ح، جزم ب۔ امث، ع۔ رسی، ڈوری؛ رگ۔

**حبل اُلمتین** مضبوط بٹی ہوئی رسی؛ کسی بات یا کام کا محکم رشتہ یا وسیلہ۔ مراد: رشتۂ ایمان۔

**حبل اُلورید** شہ رگ، مراد: نفس، جان۔

**حبلیٰ** پیش ح، جزم ب، کھڑا زبر ی۔ امث، ع۔ حاملہ، پیٹ والی عورت۔

**حبنق** زبرح، زبرب، زبرن۔ امذ۔ بدقطع، وحشی۔ نیز رک: ہونق۔

**حبوآئی** ۔فقرہ۔ بچوں کو ڈرانے والا ایک فرضی کلمہ۔

**حبوب** پیش ح، ومع۔ امذ، ع۔ غلہ، اناج؛ امرا کو نذرانے کے طور دی جانے والی اشیا۔ نیز رک: حب جس کی یہ جمع ہے۔

**حبوبات** زمیندار کو نذر کی جانے والی اشیا۔

**حبور** پیش ح، ومع۔ امذ۔ خوش کرنا؛ خوش ہونا، مسرت۔

**حبہ** زبرح، شدزبرب۔ امذ، ع۔ چھوٹا سا دانہ، ذرہ، مقدار قلیل۔

مثال: **حبہ بھر** ذرہ بھر، رتی بھر، چاول بھر۔

**حبہ حبہ** کوڑی کوڑی، سب، تمام۔

محاورہ: **حبہ حبہ وصول پانا** سب کچھ لے لینا؛ کوڑی کوڑی وصول کر لینا۔

**حبیب** زبرح، ی۔ صف، ع۔ چاہا جانے والا، جس سے محبت کی جائے۔ (مث) حبیبہ۔

**حبیبِ خدا** خدا کا دوست، اللہ کا پیارا؛ حضرت محمد ﷺ کا لقب۔

## ح۔ت

**حتف** زبرح، جزم ت۔ امث۔ ہلاکت، تباہی، موت۔

**حتفِ اَنف** (زبرا، جزم ن) فطری موت، طبعی وفات۔

**حتم** زبرح، جزم ت۔ امذ، ع۔ پکا ارادہ، آخری فیصلہ۔

**حتمی** زبرح، جزم ت۔ صف، ع۔ پکا، قطعی، یقینی، پختہ (فیصلہ، ارادہ وغیرہ)۔

**حتیٰ** زبرح، شدت، کھڑا زبری۔ حرف جار، ع۔ یہاں تک، اس حد تک، اس قدر، تب تک۔ اُردو میں (عموماً) حتیٰ کہ۔ مثال: آنے میں دیر کی حتیٰ کہ گاڑی چھوٹ گئی۔

**حتی اَلامکان** (غم ا، جزم ل، زیرا) جہاں تک ممکن ہو، جس قدر ہو سکے۔

**حتی اَلباب** (غم ا، جزم ل) دروازے تک۔

**حتی اَلعلم** (غم ا، جزم ل، زبرع، جزم ل) معلومات کے مطابق، جہاں تک معلوم ہو، جس قدر واقفیت ہو۔

**حتی اَلمقدور** (غم ا، جزم ل، زبرم، جزم ق، ومع) طاقت بھر، جہاں تک بن پڑے، جہاں تک امکان یا بس میں ہو۔ نیز حتی اَلوسع۔

## ح۔ث، ج

**حث** زبرح۔ امث۔ اُکسانا، شہ دینا۔

**حج** زبرح (تراکیب میں ج مشدد) امذ، ع۔ ارادہ، قصد کرنا؛ مقررہ ایام میں مکۂ معظمہ میں مسلمانوں کا بیت اللہ کی زیارت، طواف، وقوفِ عرفات اور دیگر مناسک ادا کرنا۔

**حجِ اصغر** چھوٹا حج؛ ذوالحجہ کے مخصوص دنوں کے علاوہ بیت اللہ کا کیا جانے والا طواف، عمرہ۔

**حجِ اکبر** بڑا حج؛ ذوالحجہ کے مقررہ ایام میں بیت اللہ کا طواف اور دیگر عبادات کا ادا کیا جانا۔

**حجِ بدل** (زبرب، زبرد) وہ حج جو دوسرے شخص کے بدلے میں کیا جائے۔

**حجِ تمتع** (زبرت، زبرم، شدزبرت) وہ حج جس میں عمرہ ادا کر کے احرام کھول لیا جائے اور حج کے لیے نئے سرے سے احرام باندھا جائے۔

**حجِ قِران** (زیرق) وہ حج جس میں عمرہ اور حج دونوں ایک ہی احرام سے ادا کیے جائیں۔

**حجِ مفرد** (پیش م، جزم ف، زبرد) وہ حج جو عمرہ کے بغیر کیا جائے، مطلق حج۔

**حجاب** زیرح۔ امذ، ع۔ پردہ، رکاوٹ، روک، اوٹ، ایسی آڑ جس کے پیچھے کوئی شے چھپی ہو؛ شرم، حیا؛ لحاظ۔

محاورہ: **حجاب اُٹھانا** بے پردہ کرنا، آڑ ہٹانا، لحاظ کو بالائے طاق رکھنا۔

محاورہ: **حجاب اُٹھنا** پردہ ہٹنا؛ روک نہ رہنا؛ لاج نہ رہنا، بے شرم ہو جانا۔

**حجاب آلود** شرم میں ڈوبا ہوا؛ سراپا حیا، شرمیلا۔

محاورہ: **حجاب آنا** شرم آنا؛ لحاظ اور خیال ہونا۔

محاورہ: **حجاب ٹوٹنا** شرم دُور ہونا؛ بے تکلف ہونا۔

**حجابِ حاجز** ایک جھلی جو معدے کو تنفس کی نالی سے جدا کرتی ہے۔

فعل مرکب: **حجاب کرنا** (کسی بزرگ یا صاحبِ معرفت کا) دنیا سے انتقال کرنا، وفات پانا۔

**حجابت** زیرح، زبرب۔ امث۔ حاجب (رک) کا عہدہ یا منصب، دربانی؛ خانۂ کعبہ کی کنجیوں کی تحویل داری؛ سفارت، ایلچی گری۔

**حجاج** پیش ح، شدج۔ جمع، مذ، ع۔ حاج (۱) (رک) کی جمع، حاجی لوگ، خانۂ کعبہ کا حج کرنے والے۔

**حجار** زبرح، شدج۔ امذ، ع۔ سنگ تراش۔

**حجاری** (امث) سنگ تراشی۔

**حجاز** زیرح۔ امذ، ع۔ روکنا، الگ رکھنا، کوئی ایسی شے جو دو چیزوں کے درمیان آ کر انھیں جدا کر دے؛ جزیرہ نمائے عرب کا ایک حصہ ہے جس میں مکہ و مدینہ واقع ہیں۔ نیز حجازِ اقدس۔

**حجام** زبرح، شدج۔ امذ، ع۔ بال تراشنے والا، نائی۔ اصلاً: وہ شخص جو پچھنے

لگانے کے بعد سینگی سے خون کھینچتا ہے، فصد کھولنے والا، جراح۔
کہاوت: **حجام کا اُسترا میرے سر پر بھی پھرتا ہے، تمھارے سر پر بھی** میں اور تم ایک جیسے انسان ہیں، سب لوگ یکساں ہیں۔
**حجام کا ٹکا** ایسا کام جس میں کسی قسم کا کوئی خطرہ نہ ہو۔
کہاوت: **حجام کا لڑکا پہلے اُستاد ہی کا سر مونڈھتا ہے** کمینہ اپنوں ہی کو نقصان پہنچاتا ہے۔
کہاوت: **حجام کے آگے سب کا سر جھکتا ہے** بعض کام ایسے بھی ہوتے ہیں جو سب کو مجبوراً کرنے پڑتے ہیں۔
**حجامت** زبرح، زبرم۔ امث، ع۔ سر یا مونچھوں اور داڑھی کے بال کی درستی کرنا یا نائی سے کروانا، بال تراشنا، اصلاحِ مو۔ اصلاً: حجامت (زیرح)۔
محاورہ: **حجامت بنانا** سر مونڈھنا، بال کاٹنا؛ ٹھگ لینا، مال اینٹھنا۔
**حجب** (۱) زبرح، جزم ج۔ امذ، ع۔ چھپانا، پردہ کرنا، اندر آنے سے روکنا؛ پوشیدگی، چھپاؤ۔
**حجب** (۲) زبرح، جزم ج۔ امذ، ع۔ کسی وارث کی موجودگی میں دوسرے ورثا کی از روئے شریعت ترکے سے محرومی یا اِس میں تخفیف۔
**حجبِ حرماں** حجب کے سبب ترکے سے کاملاً محرومی۔
**حجبِ نقصان** حجب کے سبب ترکے سے کسی دوسرے وارث کی جزوی محرومی۔
**حجب** پیش ح، پیش ج۔ جمع، مذ، ع۔ حجابات، حجاب (رک) کا صیغۂ جمع؛ وہ باتیں یا اشیا (غصہ، حسد، بغض وغیرہ) جو بندے کو خدا سے دُور رکھتی ہیں۔
**حجت** پیش ح، شد زبرج۔ امث، ع۔ دلیل، بُرہان، ثبوت؛ بحث، تکرار، جھگڑا؛ ضروری لوازم، لازمی شرط۔
**حجتِ اُستوار** (پیش ا، جزم س، پیش ت) سچی دلیل؛ (کنایۃً) قرآن مجید۔
**حجت اُللّٰہ** (پیش ت، غم ا) وہ جو خدا کے وجود کا شاہد ہو؛ برہانِ خداوندی۔
**حجت باز** جسے بحث یا زبانی جھگڑنے کی عادت ہو، جھگڑالو۔
**حجتِ بالغہ** (زیرل، زبرغ) کامل، حتمی دلیل۔
محاورہ: **حجت پکڑنا** ثبوت حاصل کرنا، سند ماننا۔
محاورہ: **حجت تمام کرنا** دلیل پوری کرنا، اعتراض کی گنجائش نہ چھوڑنا، بحث ختم کرنا، فیصلہ کن بات کہنا۔
**حجتِ ساطع** صاف اور واضح دلیل، حتمی دلیل۔
**حجتِ قاطع** فیصلہ کن دلیل، مضبوط دلیل، کافی دلیل، وہ شخص جس کا قول سند ہو۔
محاورہ: **حجت کرنا** جھگڑا کرنا، بحث کرنا، تکرار کرنا؛ ضد کرنا۔

**حجتِ گویا** (وج) قوی سند، دلیل ناطق۔
محاورہ: **حجت لانا** دلیل پیش کرنا، سند لانا۔
**حجتِ موجہہ** سامنے کی دلیل جو صاف نظر آتی ہو، صریح دلیل، سامنے کی بات، روشن حقیقت۔
**حجۃ** زبرح، شد زبرج۔ امذ، ع۔ (تراکیب میں "ہ" مبدل بہ "ت") حج، سال۔ نیز حِجہ (زیرح)۔
**حجۃ اُلبلاغ** رسول اللہ ﷺ کا آخری حج جس میں ہدایت تمام ہوئی۔
**حجۃ اُلوَداع** (زبرو) حضرت محمد ﷺ کا آخری حج جو آپ ﷺ نے دس ہجری میں کیا۔
**حجر** زبرح، زبرج۔ امذ، ع۔ پتھر، چٹان۔
**حجرِ اسود** (زبرا، زبرو) سیاہ پتھر جو خانۂ کعبہ کی دیوار میں مقامِ ابراہیمؑ کے سامنے والے کونے میں گڑا ہے، طواف کے وقت حاجی اسے بوسہ دیتے ہیں۔
**حجر اُسیوس** قلمی شورہ۔
**حجر اُلبحر** (زبرب، جزم ح) ایک سفید رنگ کا پتھر جس کے اندر ایک دانہ ہوتا ہے اور ہلانے سے حرکت کرتا ہے۔
**حجر اُلبقر** (زبرب، زبرق) گائے کے پتے میں پیدا ہونے والی پتھری، سنگِ گاؤ۔
**حجر اُلفلاسفہ** پارس، ایک خیالی پتھر۔
**حجر اُلقمر** ایک سفید اور شفاف پتھر جس کے اندر کی سفیدی چاند کے عروج و زوال کے مطابق گھٹتی اور بڑھتی رہتی ہے۔
**حجر اُلیہود** (پیش ی، غم ا، جزم ل، زبری، ومع) ایک بلوطی شکل کا پتھر جو گُردے اور مثانے کی پتھری کو توڑ کر نکال دینے کی تاثیر رکھتا ہے۔
**حجر** زبرح، جزم ج۔ امذ، ع۔ ممانعت، بندش، رکاوٹ، پابندی۔ (فقہ) کسی حق سے باز رکھنے کا حکم جو بعض صورتوں میں عائد کیا جا سکتا ہے مثلاً: نابالغ، اپنے ترکے پر بلوغ تک اختیار نہیں رکھتا۔
**حجر** زیرح، جزم ج۔ امذ۔ وہ نصف دائرے کی شکل جو حطیم اور کعبے کے درمیان واقع ہے۔
**حجرستان** زبرح، زبرج، زیر، جزم س۔ امذ۔ سلسلۂ کوہ، پتھریلا علاقہ۔
**حجرہ** پیش ح، جزم ج، زبرر۔ امذ۔ کمرہ، خانہ، کوٹھڑی، اعتکاف کی جگہ؛ خانۂ راہباں یا راہبات؛ عام نشست گاہ، بیٹھک، چوپال۔ نیز حجرا۔
کہاوت: **حجرہ بھی مجرا بھی** تنہائی بھی عزت بھی۔
**حجری** زبرح، زبرج۔ صف، ع۔ پتھر کا بنا ہوا، پتھریلا؛ پتھر یا پتھر کے دَور سے متعلق۔

**حجری پھل** گٹھلی دار پھل (بیر، شفتالو وغیرہ)۔

**حجریات** زبرح، زبرج، زیر، شدی۔ امث، ع۔ پتھریلی چیزیں، چٹانیں؛ کرۂ زمین کے مطالعے (ارضیات) کی ایک شاخ جو پتھروں چٹانوں کے مطالعے سے تعلق رکھتی ہے۔ انگریزی میں: Petrology۔

**حجریت** زبرح، زبرج، زیر، شدزبری۔ امث، ع۔ سنگینی، پتھریلا پن، سختی۔

**حجلہ** زبرح، زبرج، زبرل۔ امذ، ع۔ دلھن کی خلوت گاہ، پردے دار مسہری، سیج۔ نیز حجلۂ عروسی۔ عام: حجلہ (جزم ج)۔

**حجلۂ غیبی** مقامِ غیب، پوشیدہ جگہ۔

**حجلہ گاہ** آرام گاہ، خلوت گاہ؛ دلھن کا علیحدہ آراستہ کمرہ۔

**حجلہ نشین** پردے میں رہنے والا، تن تنہا رہنے والا؛ (کنایۃً) محبوب۔

**حجم** زبرح، جزم ج۔ امذ، ع۔ جسامت، تن وتوش، جثہ؛ موٹائی، ضخامت؛ وہ مکعبی رقبہ جو کوئی شے گھیرے۔

محاورہ: **حجم بڑھانا** قصے کو طول دینا، موٹائی یا ضخامت میں اضافہ کرنا۔

**حجم نگار** خون کے دباؤ وغیرہ کو ماپنے والا آلہ۔

**حجن** زبرح، شدزبرج۔ امث، ع۔ وہ عورت جس نے حج کا فریضہ ادا کر لیا ہو۔ نیز حاجن۔

**حجور** پیش ح، پیش ج، ومع۔ امذ۔ آغوش، گود۔

**حجہ** زبرح، شدزبرج۔ رک: حجت۔

**حجیج** زبرح، ی۔ صف، ع۔ حجت کرنے، دلائل لانے والا، استدلال پیش کرنے والا، بحث کرنے والا۔

**حجیرہ** پیش ح، ے لین، زبرر۔ امذ۔ (لفظاً) چھوٹا حجرہ؛ (اصطلاحاً) ابتدائی درجے کی نبات، مثلاً پھپھوند، کائی وغیرہ کی مادہ نبات کا بیضہ (بیضہ کرہ) جو بارور نہ ہوا ہو۔ انگریزی میں: Osophere۔

**حجیز** زبرح، ے۔ حجاز کا اِمالہ، جو جزیرہ نمائے عرب کا ایک حصہ ہے اور جس میں مکہ و مدینہ واقع ہیں۔

**حجیم** زبرح، ی۔ صف۔ بڑے حجم والا، ضخیم، موٹا۔

## ح ۔ د

**حد** زبرح۔ امث، ع۔ آخری کنارہ، طرف؛ انتہا، نہایت، اختتام؛ باڑھ، خطِ فاصل، آڑ، دیوار؛ بندش؛ مجال، طاقت، قدرت؛ مقررہ مدت، معیاد؛ شریعتِ اسلامی میں کسی جرم کی مقررہ سزا۔ (تراکیب میں بطور مضاف الیہ یا معطوف الیہ مشدد)۔ جمع: حدود (پیش ح، ومع)۔

**حدِ ادب** جہاں سے تجاوز بے ادبی ہو، مقامِ ادب۔

**حدِ اصغر** (منطق) ہر قیاس میں تین حدیں ہوتی ہیں دو وہ جو نتیجے کا موضوع اور محمول ہوتی ہیں اور تیسری سے اِن دونوں کو ربط دیتے ہیں، موضوع اور محمول کے طریق سے ہر ایک مقدمے میں موضوع نتیجہ کو حدِ اصغر کہا جاتا ہے۔

**حدِ اکبر** (منطق) موضوع اور محمول کے طریق سے ہر ایک مقدمے میں محمول نتیجہ کو حدِ اکبر کہا جاتا ہے۔

**حدالثلج** (شدزبرث، جزم ل) وہ سطح جس کے اُوپر ہمیشہ برف جمی رہے۔

**حدالتعین** (عدذل عَین) منطقی تعریف کا وہ جزو جس سے شے کی پہچان متعین ہو جائے، کسی شخص یا شے کا نام۔

**حدالقذف** (حدذل قذف) زنا کی تہمت کی شرعی سزا جو بہتان لگانے والے کے لیے مقرر ہے۔

**حدِ اوسط** (منطق) منطقی اشکال میں صغریٰ و کبریٰ کی باہمی نسبت یا جزو (مشترک)۔ مثال: تمام انسان حیوان ہیں، زید ایک انسان ہے (یہاں انسان حدِ اوسط ہے)۔

محاورہ: **حد باندھنا** اِنتہا مقرر کرنا؛ دو یا زیادہ چیزوں کے درمیان آڑ یا دیوار کھڑی کرنا۔

**حد بست** حد بندی، زمین یا کھیت کی حد مقرر کرنا۔

**حدِ بلوغ کو پہنچنا** بالغ ہونا، جوان ہونا۔

**حد بندی** کسی جگہ یا مقام کے چاروں طرف دیوار بنانے یا باڑ لگانے کا عمل؛ سرحد کا تعین۔

فعل مرکب، محاورہ: **حد بھر کرنا** جس قدر استطاعت ہو کرنا، مقدور بھر کرنا۔

محاورہ: **حد جاری کرنا** اسلامی شریعت کے مطابق سزا دینا؛ شرعی حد نافذ کرنا۔

**حد درجہ** نہایت، بہت زیادہ۔

**حدِ سماعت** مقدمہ سننے کا اختیار۔

محاورہ: **حد سے آگے بڑھنا** اختیارات سے تجاوز کرنا؛ اپنی حیثیت سے بڑھ کر کرنا۔

**حد سے باہر** بہت زیادہ، انتہائی؛ استطاعت سے زیادہ، طاقت سے بڑھ کر؛ برداشت سے زیادہ۔

محاورہ: **حد سے باہر ہونا** بہت زیادہ ہونا، بکثرت ہونا۔

**حد سے بڑھ کر** بے انتہا، بہت زیادہ۔

متعلق فعل: **حد سے پرے** بے شمار، لاتعداد؛ مقررہ بندش سے آگے۔

متعلق فعل: **حد سے زیادہ** بہت زیادہ، انتہائی۔

محاورہ: **حد سے گزرنا** سرحد سے پار ہو جانا؛ بہت زیادہ ہو جانا؛ اختیارات

سے تجاوز کر جانا۔

**حدِ شرعی** وہ سزا جو اسلامی شریعت کے مطابق دی جائے۔

**حدِ فاصل** وہ چیز جو دو چیزوں کے درمیان آکر اُنھیں جدا کر دے۔

محاورہ: **حد کرنا** انتہا کو پہنچا دینا؛ کسی بات یا کام میں بہت مبالغہ سے کام لینا۔

محاورہ: **حد کے اندر رہنا** احاطہ میں رہنا، تجاوز نہ کرنا، قابو میں رہنا، اعتدال سے کام لینا؛ کفایت کرنا۔ نیز **حد میں رہنا**۔

**حدِ نسا** عورت کے جوان یا بالغ ہونے کی عمر۔

**حدِ نظر** جہاں تک دکھائی دے، جہاں تک نگاہ کام کرے۔ نیز **حدِ نگاہ**۔

**حد وحساب** اندازہ، تخمینہ؛ اخیر، کنارہ۔

**حد وحصر** (زبرح، جزم ص) مکمل شمار، احاطہ یا حساب۔

محاورہ: **حد وحصر کرنا** تعین کرنا، شمار کرنا، اندازہ لگانا۔

محاورہ: **حد ہونا** کسی کام کا بے انتہا ہونا۔

**حداثت** زبرح، زبرث۔ امث، ع۔ شروع، ابتدا، آغاز، پیدائش؛ آغازِ جوانی۔ نیز **حُدُوث**۔

**حداثتِ سن** (زیرس) عمر کا ابتدائی زمانہ، نوعمری۔

**حداد** زبرح، شدد۔ امذ، ع۔ لوہار، آہن گر، ہتھوڑا چلانے والا؛ بیڑیاں پہنانے والا، آہنی گرفت میں لینے والا۔

**حدادی** زبرح، شدد۔ امث، ع۔ لوہار کا پیشہ یا کام، لوہاری، آہن گری۔

**حدائق** زبرح، جزم ء۔ جمع، مذ، ع۔ **حدیقہ** (رک) کی جمع۔

**حدب** زبرح، زبرد۔ امذ، ع۔ اُبھار، ٹیلا، اُبھری ہوئی جگہ، اُونچی زمین؛ گول اُبھار؛ کبڑا پن، ہڈیوں کی بلندی۔ نیز حدبہ (رک ذب)۔

**حدبیت** (امث) اُبھرا ہونا (اُردو کا تصرف)۔

**حدت** زیرح، زبرد۔ اکیلا ہونا؛ اکیلا، واحد۔

**حدت** زیرح، شد زبرد۔ امث، ع۔ گرمی، حرارت، تپش، تمازت؛ تیزی، شدت؛ قوت، جوش، زور۔

**حدتِ ذہن** سوچنے کی طاقت، قوتِ فکر، عقل مندی۔

**حدتِ نظر** نگاہ کی تیزی، قوتِ مشاہدہ۔

**حدث** زبرح، زبرد۔ امث، ع۔ ناپاکی، وضو ٹوٹ جانا۔

صف: **حدثِ اصغر** (فقہ) بے وضو ہونے کی حالت، پیشاب، پاخانہ کرنے یا ریح کے اخراج سے وضو ٹوٹ جانے کی حالت۔

صف: **حدثِ اکبر** (فقہ) جنابت، جس پر غسل واجب ہو جائے۔

**حدث** زبرح، جزم د۔ امذ، ع۔ نیا پن، جدت، ندرت، کوئی چیز جو پہلی دفعہ ہو؛ نئی ایجاد۔

**حدس** زبرح، جزم د۔ امذ۔ عقلمندی، فراست، دانائی، ذہانت؛ گمان قیاس، ظن۔

**حدسیات** زبرح، جزم د، زیرس، شدی۔ امذ۔ فراست کی معلوم کردہ باتیں؛ (منطق) ظنِ غالب پر مبنی حقائق جو براہِ راست مشاہدے یا تصدیق پر مبنی نہ ہوں۔

**حدقہ** زبرح، زبرد، زبرق۔ امذ، ع۔ آنکھ کی پتلی یا ڈیلا، خانہ چشم، کاسۂ چشم، آنکھ کی سیاہی۔ نیز **حدق**۔

**حدوث** پیش ح، ومع۔ امث، ع۔ وجود میں آنا، نو پیدا شدہ (چیزیں یا واقعات؛ واقع ہونا، صادر ہونا۔

**حدوحصر** زبرح، جزم ص۔ امذ، امث۔ مکمل شمار، احاطہ یا حساب۔

محاورہ: **حد وحصر کرنا** تعین کرنا، شمار کرنا، اندازہ لگانا۔

**حدود** پیش د، ومع۔ جمع، مث، ع۔ **حد** (رک) کی جمع۔ انتہائی کنارے یا وسعت؛ شرعی سزائیں؛ پہلو، پاکھے؛ خطوط جو کسی شکل، حجم یا رقبے کا تعین کریں۔

**حدودِ اَربعہ** (اَر بَـعَ) محلِ وقوع، چاروں سمتیں (مشرق، مغرب، شمال، جنوب)؛ کسی علاقے کی چاروں طرف کی حدیں؛ ظاہر حالت وکیفیت، اتا پتا۔

**حدودُاللّٰہ** اللہ کی مقرر کی ہوئی بندشیں، اَحکامِ الٰہی۔

**حدودِ عمل** دائرۂ کار۔

**حدودِ مجرَدَہ** (پیش م، زبرج، شد زبرر، زبرد) ایسے نام جن میں مسمّٰی کی شناخت یا صفات موجود ہوں، اسمائے صفت۔

**حدود** زبرد، ومع۔ امذ، ع۔ نشیب، ڈھلوان۔

**حدی** پیش ح۔ امث، ع۔ وہ گیت جو شتربان اونٹ ہانکتے ہوئے گاتے ہیں تاکہ اونٹ تیز چلے۔

صف: **حدی خواں** (ومعدولہ) حدی گانے والا۔

**حدیبہ** زبرح، ی، زبرب۔ امذ۔ اُبھرا ہوا، اُبھار (خصوصاً ہڈیوں کا)؛ ٹیلا، چٹان۔

**حدیث** زبرح، ی۔ امث، ع۔ بات، بیان، حکایت؛ آنحضرت محمد ﷺ سے منسوب اقوال یا افعال۔

**حدیثِ احاد** ایسی حدیث جس کی روایت ہر مرحلے پر صرف ایک آدمی نے کسی ایک آدمی سے کی ہو، برخلاف حدیثِ متواتر۔

**حدیثِ الٰہی** رک: **حدیثِ قدسی**۔

**حدیثِ تقریری** اُس فعل کی حدیث جو آپ ﷺ کے سامنے ہوا اور آپ ﷺ نے اُس سے منع نہ کیا ہو۔

**حدیثِ حسن** وہ حدیث جس کے راوی صدق وامانت میں مشہور ہوں لیکن حدیثِ صحیح کے راوی سے درجۂ حفظ و یاد کم ہوں۔

**حدیثِ خرافہ** جھوٹی حدیث، خرافہ (عرب کا ایک بہت جھوٹا شخص) کے نام سے منسوب جس نے جھوٹی حدیثیں بیان کی تھیں۔

محاورہ: **حدیث سمجھنا** سچ سمجھنا، کسی بات کو درست ماننا۔

**حدیثِ شاذ** ایسی حدیث جو متعدد لوگوں کی روایت کے خلاف ہو۔

**حدیثِ شاہد** اگر ایک راوی نے ایک حدیث دوسرے راوی کے موافق روایت کی ہو تو وہ حدیثِ شاہد کہلاتی ہے۔

**حدیثِ صحیح** وہ حدیث جس کی اسناد متصل ہوں، جس کے راوی پرہیزگار، اچھے حافظے والے اور معتبر ہوں نیز اس میں کوئی علّت (کمزوری) نہ ہو اور وہ جمہور محدثین کے خلاف نہ ہو۔

**حدیثِ ضعیف** وہ حدیث جس کے راوی معتبر قسم کے نہ ہوں، کم فہم اور بد حافظہ ہوں۔

**حدیثِ عالی** ایسی حدیث جس میں اسناد مکمل ہوں لیکن وہ بہت مختصر ہو، اس لیے کہ آخری راوی نے اس روایت کو ابتدائی راوی سے صرف چند اشخاص کے واسطے سے حاصل کیا ہو۔

**حدیثِ عزیز** ایسی حدیث جو کم از کم دو راویوں سے منقول ہو لیکن اسے مشہور احادیث کی طرح قبولِ عام حاصل نہ ہو۔

**حدیثِ غریب** حدیثِ احاد کی ایک قسم، ایسی حدیث جس کی روایت کسی زمانے میں ایک ہی راوی سے نقل کی گئی ہو۔

**حدیثِ فعلی** وہ حدیث جس میں آپ ﷺ کے قول کے بجائے عمل کی روایت کی گئی ہو۔

**حدیثِ قولی** اُس کام یا بات کی حدیث جو آپ ﷺ نے فرمائی ہو۔

**حدیثِ قدسی** (پیش ق، جزم د) جس میں رسول اللہ ﷺ نے کوئی بات اللہ تعالیٰ کی طرف سے دوہرائی ہو، جس کا آغاز **قال اللہ** (اللہ نے کہا) سے ہوتا ہو۔

محاورہ: **حدیث کرنا/کھینچنا** توبہ کرنا، کسی کام کو ترک کرنا۔

**حدیثِ متصل** (پیش م، شد زبر ت، زیر ص) ایسی حدیث جس میں اوّل سے آخر تک ایک بھی راوی ساقط نہ ہو۔

**حدیثِ متواتر** (پیش م، زبر ت، زیر ت) وہ حدیث جسے اِس قدر اشخاص بیان کریں جن کا جھوٹ پر جمع ہونا محال ہو یعنی جس کے متعلق کذب کا شبہ نہ ہو۔

**حدیثِ مدرج** (پیش م، جزم د، زبر ر) ایسی حدیث جس میں راوی کے الفاظ آپ ﷺ کے الفاظ میں داخل ہو گئے ہوں اور ان دونوں حصوں کا ٹھیک ٹھیک الگ کیا جانا ممکن نہ ہو۔

**حدیثِ مدلس** (پیش م، زبر د، شد زبر ل) ایسی حدیث جس میں روای نے جس سے حدیث سنی ہو اُس کا نام لینے کے بجائے اُس کے اُوپر کے راوی کا نام لے جس سے یہ وہم پیدا ہو کہ شاید اُس نے اُوپر والے راوی سے ہی سنا ہے۔

**حدیثِ مرسل** (پیش م، جزم ر، زبر س) وہ حدیث جس میں تابعی سے اُوپر راوی کا نام نہ ملے۔

**حدیثِ مرفوع** (زبر م، جزم ر، ومع) وہ حدیث جس کی اسناد کا سلسلہ رسول اللہ ﷺ تک پہنچتا ہو۔

**حدیثِ مستند** (پیش م، جزم س، زبر ت، زبر ن) ایسی حدیث جو ثقہ راویوں کے مسلسل واسطوں سے رسول اللہ ﷺ تک پہنچی ہو۔

**حدیثِ مسند** (پیش م، زبر س، زبر ن) ایسی حدیث جو ثقہ روایوں کے غیر مقطوع سلسلے کے ذریعے پہنچی ہو۔ نیز **حدیثِ مستند**۔

**حدیثِ مشہور** (زبر م، جزم ش، ومع) حدیثِ احاد کی ایک قسم، ایسی حدیث جسے ہر زمانے میں تین یا تین سے زیادہ راویوں نے بیان کیا ہو۔

**حدیثِ مضطرب** (پیش م، جزم ض، زبر ط، زیر ر) ایسی حدیث جس میں راویوں نے متن اور سند دونوں میں اختلاف کیا ہو۔

**حدیثِ معضل** (پیش م، جزم ع، زبر ض) ایسی حدیث جس کے روایت کے سلسلہ میں سے دو یا دو سے زیادہ اور بعض علما کے نزدیک **مسلسل** دو راوی غائب ہوں۔

**حدیثِ معنعن** (پیش م، زبر ع، جزم ن، زبر ع) وہ حدیث جس کی روایت میں لفظِ عَن کے ذریعے دوسرے لوگوں کا حوالہ آتا ہو جن تک رسائی نہ ہو۔

**حدیثِ مقطوع** (زبر م، جزم ق، ومع) ایسی حدیث جس کی سند صرف تابعی تک پہنچے۔

**حدیثِ منکر** (پیش م، جزم ن، زبر ک) ایسی حدیث جس کا راوی بہت غلطی کرتا ہو، فاسق یا بدعتی ہو، غافل ہو یا اُس کی روایت سچے لوگوں سے مختلف ہو۔

**حدیثِ موضوع** (ولین، ومع) گھڑی ہوئی حدیث، ایسی حدیث جس کا راویت کرنے والا جھوٹا ہو۔

**حدیثِ موقوف** (ولین، ومع) وہ حدیث جس میں صرف صحابہ اکرام کے افعال و اقوال کا بیان ہو۔

**حدیثِ ناطق** (زیر ط) رسول اللہ ﷺ کی ذاتِ اقدس کہ جب تک موجود تھے، حدیثِ ناطق تھے۔

**حدیثِ نفس** (زبر ن، جزم ف) ایسا خیال جو صرف دل میں پیدا ہو اور اُس کے کرنے کا کوئی ارادہ نہ ہو۔

**حدید** زبرح، ی۔ اند، ع۔ لوہا، فولاد، آہن؛ ٹھوس، مضبوط شے۔

صف: **حدید اُلذِّہن** (زبرح، ی، پیش د، غم ا، غم ل، شد زیرذ، جزم ہ) مضبوط دماغ رکھنے والا، ذہین، عقل مند۔

**حدیدہ** زبرح، ی، زبرد۔ اند۔ ایک آلہ جس سے تار کھینچتے ہیں۔ لوہا لگی لاٹھی جسے فقیر خیرات نہ ملنے پر اپنے سینے پر مار کر بددعا دیتے ہیں۔

**حدیقہ** زبرح، ی، زبرق۔ اند، ع۔ پھلواری، چار دیواری والا باغ، گلشن، گلستان، چمن۔

**حدیقۃُ اُلرحمٰن** (پیش ۃ، غم ا، غم ل) ایک باغ جس کو مسیلمہ کذاب نے بنوایا تھا مگر اُس کے قتل کے بعد اُس کا نام **حدیقۃُ اُلموت** یعنی موت کا باغ ہو گیا۔

## ح۔ذ

**حذاق** پیش ح، شد ذ۔ صف۔ ماہرین، اہلِ نظر؛ ذہین، لائق لوگ۔

**حذاقت** زبرح، زبرق۔ امث، ع۔ مہارت، لیاقت، فراست، دانائی۔

صف: **حاذِق** ماہر، لائق، ہوشیار (عموماً طبیب کے لیے)۔

**حذر** زبرح، زبرذ۔ اند، ع۔ پرہیز، بچنا، احتیاط کرنا؛ ڈر، خوف، خطرہ۔

محاورہ: **حذر آنا** اجتناب ہونا، پرہیز ہونا؛ خوف کھانا، ڈرنا۔

**حذرناک** ڈرنے والا محتاط۔

**حذف** زبرح، جزم ذ۔ اند، ع۔ خارج کر دینا، نکال دینا؛ ساقط کر دینا، گرا دینا؛ کسی عبارت یا متن میں سے کچھ خارج کر دینا، چھوڑ جانا؛ (قواعد) کسی حرفِ علت کو گرا دینا۔

صف: **محذوف** ساقط، جو چھوڑ دیا گیا ہو۔

**حذو** زبرح، جزم ذ۔ اند۔ دو اشیا کا باہم برابر کرنا۔

## ح۔ر

**حر** زبرح۔ امث۔ گرمی، حرارت؛ جوش۔ بعض مرکبات میں "ر" مشدد۔

**حرانبار** شعاعوں کی حرارت میں خفیف تبدیلی کو ناپ لینے والا حساس آلہ۔

**حر برقی رو** وہ برقی رو جو تپش سے پیدا ہوتی ہے۔

**حرحرکیات** (زبرح، جزم ر، زبرح، زبرر، زیرک، شد زبری) طبیعیات کی وہ شاخ جس میں حرارت اور میکانکی توانائی کی دوسری شکلوں مثلاً میکانی توانائی یا برقی توانائی کے باہمی تعلق کا مطالعہ کیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Thermodynamics۔

**حرمرکزی تعامل** دو ایٹمی مرکزوں (Nuclei) کا باہم مدغم ہو کر ایک بڑا مرکزہ بنانا جس سے بہت زیادہ توانائی خارج ہوتی ہے جسے حرمرکزی تعامل کہتے ہیں۔

**حرشعاعیں** حرارت کے نتیجے میں پیدا ہونے والی شعاعیں۔

**حرمیلان** وہ نقطہ جہاں پانی کی گہرائی میں حرارت کی کمی ہو جائے۔

**حرنا گزار** حرارت کی راہ میں مزاحمت پیدا کرنے والا آلہ۔

**حرو برد** (وج، زبرب، جزم ر) گرمی اور ٹھنڈک۔

**حر** پیش ح، شد ر۔ صف، ع۔ آزاد، خود مختار، غلام کی ضد۔ جمع: احرار (رک)۔ (امث) **حُرہ** آزاد عورت۔ جمع: حرائر (رک)۔

**حراب** زبرح۔ اند۔ ایک ہتھیار، برچھے، نیزے۔

**حراث** زبرح، شد ر۔ اند۔ کھیتی باڑی کرنے والا، کسان، بڑا کاشتکار۔

**حراثت** زبرح، زبرث۔ اند۔ کھیتی باڑی، کاشت کاری۔

**حرارت** زبرح، زبرر۔ امث، ع۔ گرمی، تپش، آنچ؛ ہلکا بخار؛ جذبہ، جوش، ولولہ؛ طیش، غصہ۔

مرکب: **حرارت پیما** (ے لین) درجۂ حرارت ناپنے کا آلہ، تھرمامیٹر۔ نیز **مقیاسُ اُلحرارت**۔

**حرارتِ حُمیٰ** (پیش ح، شدم، کھڑا زبری) بخار کے نتیجے میں ہونے والی حرارت۔

**حرارت زا** گرمی پیدا کرنے والا، تپش پیدا کرنے والا؛ مادے کی حالت میں ایسی تبدیلی جس سے حرارت خارج ہو۔

**حرارتِ غریبی** (زبرغ) جسم کی طبعی گرمی سے بڑھی ہوئی حرارت جس میں بدن کا درجۂ حرارت اعتدال سے بڑھ جاتا ہے۔

**حرارتِ غریزی** (زبرغ، ی) طبعی گرمی جو زندہ صحت مند جسم میں ہوتی ہے اور ہونی چاہیے۔ (انسانی جسم میں 98.4 فارن ہیٹ معتدل خیال کی جاتی ہے)۔

**حرارتِ مخصوصہ** (زبرم، جزم خ، ومع، زبرص) حرارت کی وہ مقدار جو مادے کی ایک گرام مقدار کو ایک درجے سینٹی گریڈ تک گرم کرنے کے لیے درکار ہو۔

**حرارتِ مخفی** حرارت کی وہ مقدار جو کسی ٹھوس شے کو اُس کے پگھلاؤ کے نقطے پر مائع میں تبدیل کر دے یا مائع کو نقطۂ جوش پر لانے کے لیے درکار ہو۔ نیز **حرارتِ نوعی** (ولین)۔

محاورہ: **حرارت ہونا** خفیف سا بخار ہونا۔

**حرارہ** زبرح، زبرر۔ اند، ع۔ اشتعال، غصہ، غضب، جوش، ولولہ، تیزی؛ (طبیعیات) جسمانی مقدارِ حرارت کی اکائی جو غذا سے پیدا ہو۔ (انگریزی میں: Calorie)۔ صف: حراری۔

**حرارہ پیما** (ے لین) حرارتِ مخصوصہ کو ناپنے کا آلہ۔

محاورہ: **حرارت دینا** جُل دینا، چال چلنا، فریب دینا۔

محاورہ: **حرارت لانا** گرم ہونا، تیز ہونا؛ ناراض ہونا؛ بداخلاقی سے پیش آنا۔

محاورہ: **حرارت لینا** غصے میں آنا، طیش میں آنا؛ جوش دکھانا، جذبہ دکھانا، انگڑائی لینا۔

**حراری** زبرح۔صف، ع۔ حرارت کا، **حرارت** (رک) سے متعلق۔

**حراری استعداد** کسی ایندھن کی ایک گرام کمیت کے جلنے سے حرارت کی جو مقدار (حراروں میں) پیدا ہو۔

**حراری تحریک** سنکائی یا کسی آلے کے ذریعے گرمائی پہنچا کر مساج کرنا یا حرکت میں لانا۔

**حراری قیمت** مختلف غذاؤں کی جسمانی گرمی پیدا کرنے کی اہلیت۔

**حراری کیمیا** علمِ کیمیا کی وہ شاخ جو اشیا پر حرارت سے پیدا ہونے والے تغیرات اور تعاملات کا مطالعہ کرتی ہے۔

**حراست** زیرح، زبرس۔امث، ع۔ محافظت، پہرہ، نگرانی، نگہبانی؛ نظر بندی، گرفتار رکھنا۔

محاورہ: **حراست میں دینا** پولیس کے حوالے کرنا، گرفتار کرانا۔

محاورہ: **حراست میں لینا** گرفتار کرنا، نگرانی میں لینا۔

**حراف** زبرح، شدر۔صف، ع۔ کسی حرفے کا ماہر، پیشہ ور؛ عیار، چالاک، مکار۔ (مث) **حرافہ**۔

**حرافت** زبرح، زبرف۔امث۔ چالاکی، عیاری، دھوکے بازی، مکاری۔

**حراق** زبرح، شدر۔صف، ع۔ جلا ڈالنے والا، جس کی گرمی یا حرارت سے دوسری شے جل جائے۔ (امث) **حراقہ** حراق کا اسمِ کیفیت۔

**حراقت** زبرح، شدر، زبرق۔امذ، ع۔ آگ پھینکنے والی کشتی، تارپیڈو؛ ایسا آلہ جس کے ذریعے جلتا ہوا مٹی کا تیل پھینکا جائے۔

**برقِ حراق / آتشِ حراق** پھونک دینے والی بجلی/آگ۔

**حراکہ** زبرح، شدر، زبرک۔امذ۔ حرکت دینے والا آلہ یا پُرزہ، انجن کو چالو کرنے والا پُرزہ (انگریزی میں: Starter)۔

**حرام** (۱) زبرح۔صف، ع۔ ممنوعِ قطعی، شرعی طور پر ناجائز، بالکل ناجائز؛ ناشائستہ، ناروا؛ ناپاک، نجس، پلید؛ نکاح کے بغیر جنسی فعل، زنا۔

**حرام توشہ** حرام کی کمائی پر گزر بسر کرنے والا۔

کہاوت: **حرام چالیس گھر لے ڈوبتا ہے** بدکاری کا اثر دُور دُور تک پہنچتا ہے۔

محاورہ: **حرام حدیث لگانا** الزام لگانا، بہتان لگانا۔

مرکب وصفی: **حرام خور** ناجائز کمائی کھانے والا، رشوت کھانے والا۔ نیز (بطور دشنام) کام چور، بد؛ بے مروت، بدذات، مفت خوار۔ نیز **حرام کھانا**۔

کہاوت: **حرام خوری مشکل سے چھوٹتی ہے** رشوت یا سُستی کی عادت آسانی سے نہیں جاتی۔

**حرام ڈِیل** (ے) مفت خورہ، نکما، کاہل۔

**حرام زادہ** بغیر نکاح کے پیدا شدہ، زنا کے نتیجے میں پیدا ہونے والا بچہ؛ بد ذات، شریر۔

کہاوت: **حرام زادے کی رسی دراز** شریر مدت تک جیتا ہے؛ بدمعاش مزے میں رہتا اور جلد نہیں پکڑا جاتا۔

**حرام زدگی** کمینہ پن، سفلہ پن، بدذاتی۔

کہاوت: **حرام کا بول اُٹھتا ہے حلال جھک جاتا ہے** رذیل اکڑتا ہے جبکہ شریف انسان نرمی اختیار کرتا ہے۔

**حرام کا پیٹ** حرام کا تخم، ناجائز حمل۔

**حرام کار** زانی، بدکار۔

**حرام کا مال** رشوت، ناجائز طریقے سے کمائی ہوئی دولت۔

محاورہ: **حرام کا مال گلے میں اٹکے** ناجائز کمائی کھانے والوں کا انجام بُرا ہی ہوتا ہے۔

محاورہ: **حرام کر دینا** تلخ کرنا، ناگوار کرنا، بدمزہ کرنا۔

محاورہ: **حرام کرنا** ناجائز ٹھہرانا، ممنوع قرار دینا؛ تلخ کرنا۔

کہاوت: **حرام کی کمائی حرام میں گنوائی** حرام کا مال ضائع جاتا ہے۔

محاورہ: **حرام کھانا** ناجائز آمدنی پر گزر کرنا، رشوت کی کمائی کھانا؛ مفت خوری کرنا۔

فقرہ: **حرام کھانا اور شلغم** رشوت لینا یا مفت کی چیز لینا اور وہ بھی تھوڑی سی، گناہِ بے لذت۔

**حرام مغز** (زبرح، جزم م، زبرم، جزم غ) بھیجے کی مانند نرم اور سفید گودا جو دماغ سے لے کر ریڑھ کی ہڈی کے اندر کمر تک سمایا ہوتا ہے جو دراصل دماغ کا ہی ایک حصہ ہے۔

**حرام موت** ناحق، بے فائدہ جان گنوانا، خودکشی۔

محاورہ: **حرام موت مرنا** خودکشی کرنا، ناجائز کام کرتے ہوئے مرنا۔

کہاوت: **حرام میں بڑا مزہ / لذت ہے** ممنوع بات کرنے میں بہت لطف آتا ہے۔

محاورہ: **حرام میں جانا** ضائع ہونا، رائیگاں جانا۔

صف: **حرام ہڈ** (زبرہ) ڈھیٹ، بدذات، مفت خورا۔ نیز **ہڈ حرام**۔

محاورہ: **حرام ہو جانا/ ہونا** تلخ ہو جانا، دشوار ہونا؛ ناجائز ہو جانا، ممنوع ہونا۔

صف: **حرامی** ناجائز اولاد۔ نیز بطور دشنام بھی مستعمل۔

**حرامی پلا** رک: حرام زادہ۔

کہاوت: **حرامی مُوت بھلے کا پوت** نیک کی بد اولاد۔

**حرام** (۲) زبر ح۔ صف۔ ع حُرمت والا، ذی عزت، قابلِ احترام۔

**حرائر** زبر ح، زیر ء۔ جمع، مث، ع۔ آزاد عورتیں جو لونڈیاں یا باندیاں نہ ہوں۔ محصنات۔ واحد: حرہ (پیش ح، شد زبر ر)۔

**حرب** زبر ح، جزم ر۔ امث، ع۔ جنگ، لڑائی جو دو فوجوں کے مابین ہو، کارزار۔ جمع: حُروب۔ **حربیات** علومِ جنگ۔

مرکب: **حرب وضرب** مار پیٹ، مار دھاڑ، جنگ وجدل۔

**حرب گاہ** میدانِ جنگ، میدانِ کارزار۔

**حربا** زیر ح، جزم ر۔ امذ، ع۔ گرگٹ۔

**حربہ** زبر ح، جزم ر، زبر ب۔ امذ، ع۔ آلۂ جنگ، لڑائی کا ہتھیار، سلح؛ برچھا، بھالا؛ وار، ہتھکنڈا، چال؛ تازیانہ۔

محاورہ: **حربہ پڑنا** ضرب پڑنا، حملہ ہونا۔

محاورہ: **حربہ کرنا** حملہ کرنا، وار کرنا، چوٹ کرنا۔

**حُربہ** پیش ح، جزم ر، زبر ب۔ امذ۔ برتن، کوزہ، خُم۔

**حربی** زبر ح، جزم ر۔ صف، ع۔ لڑائی سے تعلق رکھنے والا، جنگی؛ وہ شخص جو دارالحرب میں مقیم ہو جہاں اسلامی عملداری یا مسلمان کو آزادی حاصل نہ ہو؛ وہ غیر مسلم حاکم جو اسلامی حکومت کو خراج یا جزیہ ادا کرتا نہ ہو۔

**حربیات** زبر ح، جزم ر۔ امث۔ لڑائی سے متعلق، فنونِ جنگ، علم وفن۔

**حربے ضربے** زبر ح، ے، زبر ض۔ متعلق فعل۔ وقتاً فوقتاً، اکثر اوقات، گھڑی گھڑی، بار بار، اُٹھتے بیٹھتے۔

**حرث** زبر ح، جزم ر۔ امث۔ کھیتی، زراعت۔ (امذ) **حارث** کاشتکار۔ (مث) حارثہ۔ **حراثت** کھیتی باڑی، کاشت کاری۔

**حرج** زبر ح، زبر ر۔ امذ، ع۔ نقصان، ضرر؛ مضائقہ، رکاوٹ، خلل؛ محلِ اعتراض، قباحت؛ وقت کا ضیاع؛ تنگی، سختی؛ ایسی جگہ جہاں اِس قدر زیادہ درخت ہوں کہ وہاں جانا مشکل ہو۔

محاورہ: **حرج ڈالنا** نقصان پہنچانا، رکاوٹ پیدا کرنا۔

محاورہ: **حرج کرنا** نقصان کرنا؛ چھوڑ دینا؛ تنگی برداشت کرنا؛ وقت ضائع کرنا، اللے تللے میں وقت گزارنا۔

**حرج مرج** زبر ح، زبر ر، زبر م۔ امذ۔ گڑبڑ، افراتفری، شورش، فساد؛ نفع نقصان؛ روک راک۔ ہرج مرج کی تحریف (یا تارید) جو صحیح اِملا ہے۔

**حرجہ** زبر ح، جزم ر، زبر ج۔ امذ۔ نقصان کا معاوضہ (جو نقصان کرنے والا شخص ادا کرے)، ہرجانہ۔

**حررہ** زبر ح، شد زبر ر، زبر ر۔ اُسے لکھا۔ عموماً لکھنے والا اپنے نام سے پہلے لکھتا ہے، یہ بتانے کے لیے یہ کس کی تحریر ہے۔ مترادف: کتبہٗ۔ مثال: حررہٗ احمد یہ احمد نے لکھا۔

**حرز** زیر ح، جزم ر۔ امذ۔ پناہ گاہ، پناہ، مامن؛ تعویذ، نقش جو جان کی حفاظت کے خیال سے باندھا جائے، دعائیں جو ضرر سے بچنے کے لیے کی جائیں؛ حفاظت سے رکھنے کی چیز، عزیز شے۔

محاورہ: **حرز پڑھنا** (کسی مصیبت یا آفت سے بچنے کے لیے) دعاؤں کا وِرد کرنا۔

**حرزِ جاں** بہت عزیز، جان سے پیارا۔

محاورہ: **حرزِ جاں بنانا** بہت احتیاط سے رکھنا، بہت عزیز رکھنا۔

**حرزِ یمانی** وہ دعائیں جو آپ ﷺ نے حضرت علیؓ کو یمن جاتے ہوئے تلقین فرمائی تھیں۔

**حرس** زبر ح، زبر ر۔ جمع، مذ۔ چوکیدار، نگہبانی کرنے والے، محافظ۔

**حرس** زبر ح، جزم ر۔ امث۔ نگہبانی، چوکیداری، پہرہ، حفاظت۔

**حرص** زیر ح، جزم ر۔ امث، ع۔ لالچ، طمع، ہوس؛ نقالی، تقلید۔

**حرصا حرصی** دیکھا دیکھی؛ لالچ سے۔

محاورہ: **حرص کرنا/ ہونا** لالچ کرنا، طمع کرنا، خواہش کرنا۔

**حرصی** زیر ح، جزم ر۔ صف۔ بہت لالچ کرنے والا، طامع، دوسروں کی دیکھا دیکھی کام کرنے والا۔ نیز حریص۔

**حرصی ٹٹو** ایسا لالچی جسے دوسروں کی دیکھا دیکھی لالچ آ جائے۔

**حرض** زبر ح، زبر ر۔ امذ۔ اشتعالک؛ فطری جذبہ، خلقی تقاضا؛ بیماری کا طول پکڑنا۔

**حرف** زبر ح، جزم ر۔ امذ، ع۔ انسان کے منہ سے جو آوازیں نکلتی ہیں اُن آوازوں کو تحریر میں لانے کے لیے مقرر علامات اور نشانیاں جیسے "ا"، "ب"، "پ"، "ت" وغیرہ، حروف تہجی؛ بات، کلام، گفتگو؛ الزام، اعتراض، نکتہ چینی؛ عیب، نقص؛ کلام کی گنجائش، شک۔ نیز **حرف گیری** نکتہ چینی۔

محاورہ: **حرف اُٹھانا** حرف کو قلم زد کرنا، لفظ کو مٹا دینا؛ پڑھنا، نقل کرنا، سیکھنا۔

محاورہ: **حرف اُٹھنا** پڑھنے میں آنا، شناخت میں آنا؛ حرف کا اِس طرح مٹنا کہ کاغذ پر نشان باقی نہ رہے۔

محاورہ: **حرف اُڑانا** حرف مٹانا، حرف نکال دینا۔

**حرفِ استثنا** (زیرا، جزم س، زیرت) وہ حرف جو ایک چیز کو دوسری سے الگ کرے، مثلاً: سوا، جز۔

**حرفِ اِستدراک** (زیرا، جزم س، زیرت) (قواعد) وہ لفظ جو جملے کے شبہ کو دُور کرے مثلاً: لیکن، مگر، البتہ، الاّ، وغیرہ۔

**حرفِ اِستفہام** (زیرا، جزم س، زیرت) (قواعد) وہ لفظ جو پوچھنے کے موقع پر استعمال ہوتا ہے مثلاً: کیا، کیوں، کیسے وغیرہ۔

**حرفِ اصلی** (زبرا، جزم ص) (قواعد) وہ حرف جو کسی لفظ کے مادے کا جزو ہو اور جملہ تغیرات میں باقی رہے۔

**حرفِ اضافت** (زیرا، زبرف) (قواعد) وہ لفظ جو ایک اسم کا کسی دوسرے اسم کے ساتھ لگاؤ بتائے مثلاً: کا، کی، کے وغیرہ حروفِ اضافت ہیں۔

**حرفِ اضراب** (زیرا، جزم ض) (قواعد) وہ لفظ جو پہلے کہی ہوئی بات کو مزید تقویت دے، اعلیٰ سے ادنیٰ یا ادنیٰ سے اعلیٰ بنانے والا حرف مثلاً: بلکہ۔

**حرف انداز** (زبرا، جزم ن) (قواعد) فریبی، عیار، چالاک۔

**حرف اندازی** عیاری، مکروفریب، چالاکی۔

**حرفِ انکار** (زیرا، جزم ن) (قواعد) وہ لفظ جو کسی بات سے اِنکار کے لیے بولا جائے۔

**حرفِ اوّل** (زبرا، شدزبرو) پہلا حرف؛ کسی کتاب کے آغاز میں اصل مضمون سے پہلے لکھا جانے والا تعارف، پیش لفظ، مقدمہ، دیباچہ۔

**حرفِ آخر** (زیرخ) خاتمے کی بات، حتمی بات، قطعی بات، جس کے بعد مزید کچھ کہنے کی گنجائش نہ ہو، آخری بات۔

صف: **حرف آشنا** (جزم ش) وہ شخص جو حروف کی شناخت کر سکے، معمولی تعلیم یافتہ، بہت کم پڑھا لکھا، مبتدی، نوآموز۔

**حرف آشنائی** حروف کو پہچاننے یا پڑھنے کی صلاحیت۔

محاورہ: **حرف آنا** پڑھنے کی تھوڑی بہت صلاحیت حاصل ہونا؛ الزام لگنا، عیب لگنا، اعتراض کیا جانا۔

محاورہ: **حرف بٹھانا / بٹھالنا** کسی کتاب وغیرہ کو چھاپنے کے لیے حرف جمانا۔

**حرف بحرف** لفظ بہ لفظ، ایک ایک حرف، ہو بہو، کُل۔

محاورہ: **حرف بگڑ جانا** حرف خراب ہو جانا یا جانا، حروف کی ترتیب بگڑنا۔

محاورہ: **حرف بنانا** حرف درست کرنا؛ چھاپے کے پتھروں کے حروف درست کرنا؛ غلط کو درست کرنا؛ خوش خط لکھنا؛ حرف بدلنا؛ تحریر میں تبدیلی کرنا۔

محاورہ: **حرف پر اُنگلی رکھنا** نقص نکالنا، غلطی کی نشاندہی کرنا؛ تحریر پر اعتراض کرنا۔

محاورہ: **حرف پکڑنا** عبارت میں غلطی پکڑنا، ٹوکنا، نکتہ چینی کرنا۔

محاورہ: **حرف پہچاننا** حروفِ تہجی کی شناخت ہونا، ذہن نشین کرنا؛ معمولی پڑھا لکھا ہونا۔

محاورہ: **حرف پھوٹنا** چھپائی میں حرف کا کاغذ کی دوسری طرف آجانا۔

**حرفِ تاسیس** وہ الف ساکن جو روی سے پہلے ہو اور اس کے اور روی کے درمیان ایک متحرک فاصل ہو مثلاً جاہل، عاقل۔

**حرفِ تاکید** (قواعد) وہ حرف جو تاکید یا کلام میں زور ڈالنے کے لیے آئے۔ مثلاً: ضرور، ہرگز، کبھی وغیرہ۔

**حرفِ تخصیص** (زبرت، جزم خ، ی) (قواعد) وہ لفظ جو کسی اسم یا فعل کی خصوصیت ظاہر کرنے کے لیے آئے۔ مثلاً: ہی، صرف، محض، بس، نرا وغیرہ۔

**حرفِ تردید** وہ حرف جو کسی بات کو رد کرنے کے لیے آئے، مثلاً: خواہ، چاہے وغیرہ۔

**حرفِ تشبیہ** وہ حرف جو کسی شے کو دوسری شے کے مانند ظاہر کرے مثلاً ایسا، ویسا، جیسا، سا، طرح وغیرہ۔

**حرفِ تعریف** (زبرت، جزم ع، ی) (قواعد) وہ حرف جو اسمِ نکرہ کو معرفہ بنانے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

**حرفِ تفسیر** (زبرت، جزم ف، ی) (قواعد) وہ حرف جو کسی دوسرے لفظ کے معنی یا کلام کا مطلب واضح کرے، مثلاً: یعنی، مراد، مطلب وغیرہ۔

**حرفِ تمنا** (زبرت، زبرم، شدن) (قواعد) وہ لفظ جس میں تمنا کا اظہار پایا جائے۔ مثلاً: کاش کے، اے کاش۔

**حرفِ جر/ جار** وہ لفظ جو کسی فعل کو اسم سے ملائے۔ مثلاً: میں، تک، پر۔

**حرفِ جزا** وہ لفظ جو جملۂ شرطیہ میں بات کو پورا کرنے کے لیے آئے مثلاً چونکہ کے جواب میں پس، اگر کے جواب میں تو، لہٰذا وغیرہ۔

محاورہ: **حرف چبانا** اصل مطلب چھپانے کے لیے رُک رُک کر بات کرنا۔

**حرف چیں** نکتہ چیں؛ حرف شناس؛ ابجد خواں؛ مبتدی، نوآموز۔

**حرف حرف** ہر ایک حرف، شروع سے آخر تک۔

محاورہ: **حرف حرف نوکِ زبان ہونا** پڑھا ہوا یا زبانی یاد ہونا۔

**حرفِ خروج** (پیش خ، ومع) (علمِ قافیہ) وہ حرف جو حرفِ وصل کے بعد بلا فاصلہ آئے جیسے آنا اور جانا میں "ا" (خروج کے بعد کا حرف مزید اور مزید کے بعد کا حرف نائرہ کہلاتا ہے۔

محاورہ: **حرف دبنا** حرف ساقط ہو جانا، شعر میں کسی حرف کا وزن سے گر جانا۔

**حرفِ ربط** جو دو الفاظ یا فقروں کو ملائے جیسے "اور"، "و"۔

محاورہ: **حرف رکھنا** نقص نکالنا؛ الزام لگانا۔

**حرفِ روی** (عروض) وہ حرف جس پر قافیے کا مدار ہو اور ہر قافیے میں آئے جیسے ثمر، بشر، جگر میں "ر"۔

محاورہ: **حرف زبان پر لانا** شکایت کرنا، کسی سے کہنا، بات منہ سے نکالنا۔

**حرف زن** (زبرز) (صف) بولنے والا، باتیں کرنے والا۔

**حرف زنی** رک: حرف زن جس کا یہ اسم کیفیت ہے؛ اعتراض کرنا، نکتہ چینی۔

**حرفِ ساکن** وہ حرف جس پر اعراب نہ ہو۔ حرفِ متحرک کی ضد۔

**حرفِ شرط** وہ لفظ جو کسی کام کو دوسرے کام پر موقوف کرنے کے لیے لاتے ہیں، مثلاً: اگر، جب، ہر چند۔

**حرفِ شکایت** شکایت کی یا شکوہ کی بات، ناگواری کی بات۔

**حرفِ شمسی** ایسا حرف جس سے پہلے اگر "ال" آئے تو لام اپنی آواز نہ دے بلکہ مشدد کر دے۔

**حرف شناس** حروف کو پہچاننے والا؛ نوآموز۔

**حرف شنو** (زیر نیز پیش ش، ولین) کان دھرنے والا، ایسا شخص جو کہی جانے والی بات غور سے سنے۔

**حرفِ صحیح** وہ حرف جو علت نہ ہو اور اُس کی اپنی ایک مخصوص آواز ہو؛ وہ حرف جو حرفِ علت یا اعراب کے بغیر آواز پیدا نہ کر سکے، حرفِ علت کی ضد، مصمتہ۔ انگریزی میں Consonant۔

**حرفِ عطف** (زبرع، جزم ط) وہ حرف جو دو کلموں یا جملوں کو آپس میں ملائے، مثلاً: اور، و، پھر۔

**حرفِ علت** وہ حرف جو حروفِ صحیح کو حرکت دے اور با آواز بنائے جیسے "ا"، "و"، "ی"، مصوتہ۔ انگریزی میں: Vowel۔

**حرفِ غلط** (زبرع، زبرل) تحریر میں لکھا گیا غلط لفظ، مٹائے جانے کے قابل۔ نیز مجازاً: فالتو آدمی، بے کار قوم۔

**حرفِ غیر منقوطہ** (ی لین، زبرم، جزم ن، ومع، زبرط) ایسے حروف جن کو لکھتے وقت نقطہ نہ لگایا جائے، بغیر نقطے والے حروف۔ مثلاً: ح، د، س وغیرہ۔

**حرفِ قمری** ایسے حروف جن سے پہلے اگر 'ال' آئے تو لام اپنی آواز دے۔

محاورہ: **حرف گرانا** کسی حرف کو بذریعہ زحاف دور کرنا؛ تقطیع میں کسی حرف کو خارج کرنا۔

**حرف گو** (وج) شاعر، سخنور؛ شاکی، جسے شکایت ہو۔

**حرف گیر** نکتہ چیں، معترض۔

**حرف گیری** نکتہ چینی، عیب جوئی۔

محاورہ: **حرف لانا** عیب نکالنا، نقص نکالنا؛ الزام لگانا۔

**حرفِ متحرک** (پیش م، زبرت، شد زیر ر) وہ حرف جس پر اعراب ہوں۔ حرفِ ساکن (رک) کی ضد۔

**حرفِ متشابہہ** (پیش م، زبرت، زیر ب، زبرہ) ایسے حروفِ تہجی جو لکھے جانے میں ہم شکل ہوں لیکن اُنھیں نقاط کی وجہ سے ایک دوسرے سے متمیز کیا جا سکے مثلاً: ج، چ، خ وغیرہ۔

**حرفِ مجوف** (پیش م، زبرج، شد زبرو) بند دائرے یا چشم والے حروف۔ مثلاً: ص، ط، ہ۔

**حرفِ مجہول** (زبرم، جزم ج، ومع) "و" اور "ے"۔

**حرفِ محرف** (پیش، زبرح، شد زبرر) ترچھی تحریر۔

**حرفِ مدعا** درخواست؛ غرض، مطلب کی بات۔

**حرفِ مسروق** (زبرم، جزم س، ومع) جو لکھنے میں آئے لیکن بولا نہ جائے جیسے خورد، خواب میں واو معدولہ۔

**حرفِ مشدد** (پیش م، زبرش، شد د) وہ حرف جس پر شد کی علامت لگائی جائے اور بولنے میں اُس کی آواز دو دفعہ ادا ہو۔

**حرفِ مضموم** (زبرم، جزم ض، ومع) ایسا حرف جس پر پیش کی علامت لگی ہو۔

**حرفِ مطلب** مطلب کی بات؛ درخواست۔

محاورہ: **حرفِ مطلب زبان پر لانا** درخواست کرنا، اپنی غرض بیان کرنا، اپنی ضرورت بتانا۔

**حرفِ مکرّر** وہ حروف جو غلطی سے دوبارہ لکھا گیا ہو۔

**حرفِ معروف** "و" اور "ی" جب کھینچ کر پڑھے جائیں۔

**حرفِ معجمہ** جس پر نقطہ یا نقطے ہوں جیسے 'ج'، 'ذ'، 'ز'۔ حرفِ مہملہ کی ضد جس پر نقطہ نہ ہو، جیسے 'ح'، 'د'، 'ر'۔ نیز حرفِ منقوطہ۔

**حرفِ معنوی** وہ حرف جو صرف ربط کے لیے آئے۔

**حرفِ مفتوح** (زبرم، جزم ف، ومع) وہ حرف جس پر زبر لگائی جائے۔

**حرفِ منقوطہ** (زبرم، جزم ن، ومع، زبرط) ایسے حرف جن پر لکھتے وقت نقطہ لگایا جائے۔

**حرف ناشنو** (پیش ش، ولین) نصیحت نہ سننے والا۔

**حرف ناشنوی** (پیش ش، زبرن) نصیحت کی پروا نہ کرنا۔

**حرفِ نائرہ** (عروض) حرفِ روی کے بعد تیسرے حرفِ مزید کے ساتھ ملا ہوا حرف، مثلاً: درازیاں، طرازیاں میں 'ی' کے بعد کا الف۔

**حرفِ ندا** وہ حرف جو بلانے یا پکارنے کے لیے استعمال کیا جائے مثلاً اے، او۔

حرفِ ندبہ (پیش ن، جزم د، زبر ب) وہ حرف جو افسوس کے لیے استعمال ہو۔ مثلاً: ہائے، وائے، وایا۔
حرفِ نفی/نہی وہ حرف جو انکار کے لیے استعمال کیا جائے، مثلاً: نہ، نہیں، لا۔
محاورہ: حرف نہ اُٹھ سکنا پڑھ نہ سکنا، پڑھا لکھا نہ ہونا۔
حرف وحکایت سخن، گفتگو، بات چیت۔
حرفِ وصل حرفِ روی کے بعد بلا فصل آنے والا حرف جیسے 'فرد' میں 'د'۔
محاورہ: حرف ہونا نقصان دہ ہونا؛ ہتک آمیز ہونا، الزام ہونا؛ شبہ ہونا، شک ہونا، یقین کے قابل نہ ہونا۔
محاورہ: حرف یاد نہ رہنا سب کچھ بھول جانا، کچھ یاد نہ رہنا۔
حرفی حرف سے متعلق؛ حرف کی خاصیت والا؛ لفظ بلفظ۔
حرفیت (شد زبری) حرف کی خاصیت۔
حرف پیش ح، جزم ر۔ امث۔ ایک بُوٹی جس کے تخم رائی سے اور بعض اقسام کے تخم ریحان سے ملتے ہیں، جنگلی یا بری حرف کے پتے گولائی مائل چوڑے ہوتے ہیں، اور حرفِ بستانی کے پتے سرخی مائل لمبوترے۔ حب الرشاد، تخمِ سیندان، ہالون۔
حرفت زیر ح، جزم ر، زبر ف۔ امث، ع۔ ہنر، کاریگری، پیشہ؛ تدبیر، چالاکی، عیاری، فنکاری۔
حرفت باز چالاک، مکار؛ فنکار۔
حرفت بازی جادوگری، سحرکاری۔
محاورہ: حرفت کھیلنا چالاکی کرنا، عیاری سے کام لینا۔
حرفتی تعلیم مشینوں سے متعلقہ تعلیم۔
حرفہ زیر ح، جزم ر، زبر ف۔ امذ، ع۔ ہنر، کسب، پیشہ؛ کسی کارخانہ یا صنعت کا خاص نشان۔ انگریزی میں Trade Mark۔
حرفہ گر دستکار، ہنرمند۔
حرق زبر ح، جزم ر۔ امذ، ع۔ جلنا، پھنکنا، بھڑکنا۔
حُرقت پیش ح، جزم ر، زبر ق۔ امث، ع۔ گرمی، سوزش، جلن۔
حرقتِ بول چنک، پیشاب کی جلن۔
حرقتِ معدہ معدے یا سینے کی جلن جو ہاضمے کی خرابی سے ہو۔
حرقد زبر ح، جزم ر، زبر ق۔ امث۔ زبان کی جڑ۔
حرقدہ زبر ح، جزم ر، زبر ق، زبر د۔ امث۔ حلق کی گرہ؛ وہ ہڈی جو لاغر افراد کے گلے میں دکھائی دیتی ہے، گلے کا کنٹھ۔
حرقفہ زبر ح، جزم ر، زبر ق، زبر ف۔ امذ۔ کولھے کی ہڈی۔
حرک زبر ح، جزم نیز زبر ر۔ امث۔ حرکت، جنبش، ہلنا۔
حرک پیما دُوربین کی قوتِ مکبرہ ماپنے کا میٹر یا پیمانہ۔
حرکات زبر ح، زبر نیز جزم ر۔ امث، ع۔ حرکت (رک) کی جمع۔
حرکاتِ ثلاثہ زبر، زیر اور پیش، تینوں حرکات۔
حرکاتِ شنیعہ (زبر ش، ی، زبر ع) بری حرکتیں۔
حرکات وسکنات اُٹھنا بیٹھنا، ہلنا جلنا، نقل وحرکت؛ اعمال وافعال؛ تینوں حرکات اور سکون (زبر، زیر، پیش اور جزم)۔
حرکت زبر ح، زبر نیز جزم ر، زبر ک۔ امث، ع۔ جنبش، ہلنا، اضطراب؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونے کا عمل، آمد و رفت؛ سرگرمی، فعل، عمل، کام، امر؛ شرارت؛ حروف کو با آواز بنانے والی علامات اور حروفِ علت (زیر، زبر، پیش، ا، و، ی وغیرہ میں سے کوئی)۔
حرکتِ اُفقی ایک سمت سے دوسری سمت اُفقی حالت میں چلنا؛ جھکی ہوئی چال۔
حرکتِ بطی (زبر ب) سُست چال، دھیمی چال۔
حرکت پذیر جنبش کرنے والا، حرکت میں آنے والا، ایک مقام سے دوسرے مقام میں منتقل ہونے کے لیے آمادہ۔
حرکتِ دولابی کسی جسم کی اپنے محور پر گردش، محوری گردش۔
محاورہ: حرکت دینا ہلانا، چلانا؛ حروف پر اعراب لگانا۔
حرکتِ قسری جو کسی بیرونی قوت کے سبب ہو، نہ کہ اندرونی تحریک پر، ایسی حرکت جس میں ارادے کا عمل دخل نہ ہو، جبری حرکت۔
حرکتِ قلب/قلبی دل کی دھڑکن جس کی وجہ سے خون سارے جسم میں گردش کرتا ہے۔
محاورہ: حرکت کرنا ہلنا، چلنا، جنبش کرنا۔
حرکتِ کیفیہ وہ حرکت جو نقلِ مکانی پر مبنی نہ ہو بلکہ صرف کیفیت میں تبدیلی لائے، مثلاً کسی جامد جسم کا گرم یا ٹھنڈا ہونا۔
حرکتِ مذبوحی وہ تھوڑی سی حرکت جو ذبح کیا ہوا جانور کرتا ہے؛ اضطراری حرکت۔
حرکتِ منکوسہ سرنگوں ہونے کی حرکت۔
محاورہ: حرکت میں آنا چلنا، ہلنا جلنا؛ عمل کے لیے آمادہ ہونا؛ کسی کام کی تکمیل کے لیے روانہ ہونا۔
کہاوت: حرکت میں برکت کام کی تعریف اور بے کاری کی مذمت میں کہا جاتا ہے۔
حرکتِ وضعیہ وہ حرکت جس میں نقلِ مکانی کا دخل نہ ہو بلکہ اسی مقام پر کسی جسم کی وضع وصورت میں تبدیلی آئے، مثلاً کنوئیں کی چرخی کا گھومنا۔

محاورہ: **حرکت ہونا** جنبش کرنا، ہلنا؛ غلطی ہونا، قصور ہونا، خطا ہونا؛ شرارت ہونا، بُرا کام ہونا۔

**حرکی** زبرح، زبرر۔صف، ع۔ حرکت سے متعلق؛ قوتِ محرکہ رکھنے والا۔

**حرکی اعصاب** حرکت دلانے والے پٹھے۔

**حرکی توانائی** حرکت کی وجہ سے پیدا ہونے والی قوت۔

**حرکی نظام** جسم کے وہ عضلات جن کا تعلق جسمانی حرکات سے ہے۔

**حرم** زبرح، زبرر۔امذ، ع۔ ممنوعہ شے یا جگہ؛ قابلِ عزت شے؛ مقدس، متبرک مقام؛ مکۂ معظمہ کے اردگرد چند میل کا علاقہ جہاں شکار کی ممانعت ہے؛ خانۂ کعبہ کی چار دیواری؛ محل سرائے، گھر کا وہ حصہ جہاں خواتین رہتی ہیں؛ (امث) اشراف کی بیویاں، اہلِ خانہ؛ لونڈی یا باندی جسے بیوی بنالیا گیا ہو۔

**حرمِ دماغ** (نفسیات وتشریح) دماغ کا وہ حصہ جہاں سے اعصاب باقی حصۂ جسم کی طرف نکلتے ہیں۔

**حرم سرا** (زبرس) امرا کی بیگمات اور لونڈیوں کے رہنے کا مکان۔

**حرم کا جنا** حرام زادہ، لونڈی کا بچہ؛ کمینہ، سفلہ۔

محاورہ: **حرم کرنا** لونڈی بنانا، داشتہ رکھنا۔

**حرمِ کعبہ** کعبہ کی چار دیواری۔

**حِرم** زیرح، جزم ر۔امذ۔ وہ واجب جس کا ترک کرنا جائز ہو۔

**حُرُم** پیش ح، پیش ر۔جمع، مذ، ع۔ احرام باندھے ہوئے لوگ، محترم اصحاب۔

**حرماں** زیرح، جزم ر۔امذ، ع۔ محرومی، مایوسی؛ رنج، اندوہ؛ بدقسمتی؛ انکار، نہ دینا۔

**حرماں نصیب** بدبخت، بدقسمت؛ مایوس۔

**حرمت** پیش ح، جزم ر، زبرم۔امث، ع۔ پاکیزگی؛ عزت، آبرو، بڑائی، تقدس؛ حرام ہونا۔

محاورہ: **حرمت اُتارنا** کسی کو بے عزت کرنا، ذلیل کرنا، رُسوا کرنا، بے آبرو کرنا۔

محاورہ: **حرمت بڑھانا** عزت دینا، توقیر بڑھانا۔

**حرمت بہا** ازالۂ حیثیت عرفی کے لیے لیا جانے والا ہرجانہ۔

محاورہ: **حرمت توڑنا** بدنام کرنا؛ ذلیل کرنا۔

محاورہ: **حرمت دینا** عزت دینا، خطاب سے نوازنا، درجہ بڑھانا؛ آبرو گنوانا، بے عزت ہونا۔

محاورہ: **حرمت کالاگو ہونا** آبرو لینے کی فکر میں رہنا۔

محاورہ: **حرمت کھونا** عورت کا زنا کرانا۔

محاورہ: **حرمت لینا** بے آبرو کرنا، بے عزتی کرنا؛ عزت لوٹنا، زنا بالجبر کرنا۔

نیز **حرمت بگاڑنا**۔

محاورہ: **حرمت میں بٹہ لگانا** کسی کو بے عزت کرنا، ذلیل کرنا، رسوا کرنا۔

محاورہ: **حرمت میں خلل آنا** عزت میں فرق آنا، رتبے میں کمی آنا۔

**حرمت والا** باعزت شخص، معزز؛ رئیس۔

**حرم زدگی** زبرح، زبرر، زبرز، جزم د۔امث۔ (بطورِ دُشنام) بدمعاشی، بدخصلتی۔

**حرمل** پیش ح، جزم ر، زبرم۔امذ، ع۔ ایک قسم کی بوٹی جو دُھونی دینے کے کام آتی ہے، کالا دانہ، اسپند۔

**حرمی** زبرح، زبرر۔صف، ع۔ ساتھی، دوست، جانثار؛ رازدار، اندر کا آدمی۔

**حرمین** زبرح، زبرر، ی لین۔امذ۔ خانۂ کعبہ و روضۂ نبوی ﷺ۔

**حرور** زبرح، ومع۔امث۔ گرم ہوا، لُو۔

**حروف** پیش ح، ومع۔جمع، مذ، ع۔ حرف (رک) کی جمع۔

**حروفِ ابجد** (زبرا، جزم ب، زبرج) رک: **حروفِ تہجی**۔

**حروفِ استثنا** (زیرا، زیرت، جزم ث) ایسے حروف جو ایک چیز کو دوسری سے الگ کریں، مثلاً: جز، سوا وغیرہ۔

**حروفِ اسلیہ** (زبرا، زیرل، شدزبری) (تجوید) زبان کی نوک سے ادا ہونے والے حروف۔

**حروفِ انبساط** (زیرا، جزم م بشکل ن، زیرب) زبان کی نوک سے ادا ہونے والے حروف۔

**حروفِ ایجاب** (زیرا، ی) (قواعد) وہ الفاظ جو کسی بات کے اقرار کرنے میں اور کسی پکار یا سوال کے جواب میں بولے جائیں جیسے ہاں، جی، بھلا، اچھا، بجا، کیوں نہیں، واقعی وغیرہ۔

**حروفِ آبی** (جفر) عنصر آب سے متعلق حروف: ج، ز، ک، س، ق، ث، ظ۔

**حروفِ آتشی** (جفر) عنصر آتش سے متعلق حروف: ا، ہ، ط، ف، ش، ذ۔ نیز حروفِ ناری۔

**حروفِ بادی** (جفر) عنصر باد سے متعلق حروف: ب، و، ی، ص، ت، ض۔

**حروفِ تحتانی** (تجوید) وہ نقطہ دار حروف جن میں نقطہ یا نقطے اُن کے نیچے لکھے جاتے ہیں۔ مثلاً: ب، پ وغیرہ۔

**حروفِ تہجی** وہ حروف جن سے الفاظ بنتے ہیں اور اِن کی ترتیب اور تعداد مقررہ ہوتی ہے۔ جیسے اُردو کی ترتیب ابجد، ا، ب، بھ، پ، پھ، ت، تھ الخ یا انگریزی کے حروف "A"، "B"، "C"، "D" وغیرہ۔

**حروف چیں** مطبع کا وہ آدمی جو طباعت کے لیے ٹائپ کے حروف فرمے پر جوڑتا ہے۔(انگریزی میں:Compositor)۔نیز رک:حرف چیں۔

**حروفِ حلقی** (زبرح، جزم ل) (تجوید)حلق سے ادا ہونے والی آوازوں کے ترجمان حروف۔مثلاً:ح،خ،ع،غ۔

**حروفِ جمل** (پیش ج،شدزبرم) حروف تہجی کی ابجد کے لحاظ سے ترتیب جس میں ہر حرف کی قیمت مقرر کی گئی ہے۔

**حروفِ شمسی** وہ حروف جن سے پہلے "ال" تخصیصی وارد ہوں تو "ل" پڑھنے میں نہیں آتا۔اِن کی تعداد چودہ ہے:ت،ث،د،ذ،ر،ز،س،ش،ص، ض،ط،ظ،ل،ن۔مثلاً:دارُالتراث،عبدالرشید،السلامُ علیکم،وعلیکم السلام، میں "ال" تخصیصی ہیں لہٰذا "ال" پڑھنے میں نہیں آتا۔

**حروفِ قمری** وہ حروف جن سے پہلے اگر''ال'' آئے تو'ل' کی آواز ادا کی جاتی ہے۔اِن کی تعداد چودہ ہے'ا،ب،ج،ح،خ،ع،غ،ف،ق،ک،م،و، ہ،ی'۔جیسے القرآن،البرہان،البیرونی میں ''ال'' اور ''رب المشارق'' وغیرہ میں'ل' کی آواز ادا ہوتی ہے۔

**حروفِ فجائیہ** (زبرنیز پیش ف،زیرہ،زبرشدی) (قواعد)وہ الفاظ جو جوش یا جذبے میں بے ساختہ زبان سے نکل جاتے ہیں،مثلاً:ہیں ہیں،واہ، ہائے وغیرہ۔مختلف جذبات وتاثرات کے لیے الگ الگ حروف مستعمل ہیں۔

**حروفِ لیاقت** (زیرل،زبرق) وہ حروف جو دوسرے الفاظ کے ساتھ مل کر لائق اور قابل معنی دیتے ہیں۔مثلاً شاہوار میں "وار"۔

**حروفِ متشابہ** (ی لین،پیش م،زبرت،زیرب) (قواعد،تجوید)وہ حروف جن کی شکل ایک دوسرے سے ملتی جلتی ہے لیکن اپنے نقطوں کی فرق سے پہچانے جاتے ہیں جیسے ب،پ،ت وغیرہ۔

**حروفِ مسروری** (زبرم،جزم س،ومع) (جمل،جفر)ایسے حروف جن کے تلفظ کے آخر میں عربی وفارسی کے مطابق الف آتا ہے۔جیسے ب(با)،ت (تا)وغیرہ۔

**حروفِ مُقطعات** (پیش م،زبرق،شدزبرط) وہ حروف جو قرآن پاک کی بعض سورتوں کے ابتدا میں آتے ہیں اور جن کے معنی معلوم نہیں۔جیسے:الٓمٓ، حٰمٓ وغیرہ۔ایسے حروف ملاکر نہیں بلکہ علیحدہ علیحدہ پڑھے جاتے ہیں۔

**حروفِ مکتوبی** (زبرم،،جزم ک،ومع) (قواعد،جفر)وہ حروف جن کے تلفظ میں اوّل اور آخر ایک ہی حرف کی آواز ظاہر ہو جیسے'میم'،'نون'وغیرہ۔

**حروفِ ملفوظی** وہ حروف جن کے تلفظ کے اوّل اور آخر میں دو مختلف حروف کی آواز نکلے۔مثلاً جیم،دال۔

**حروفِ منقوطہ** (زبرم،جزم ن،ومع) (قواعد)وہ حروف جن پر نقاط ہوتے ہیں مثلاً ج،چ،خ وغیرہ۔نیز حروفِ معجمہ۔

**حروفِ منون** (پیش م،زبرن،شدزبرو) (قواعد)وہ حروف جن پر تنوین ہو جیسے تقریباً کی'ب'۔

**حروفِ مہملہ** (پیش م،جزم ہ،زبرم،ل) وہ حروف جن پر نقاط نہیں ہوتے۔

**حروفی** پیش ح،ومع۔اند،ع۔ حدیث بیان کرنے والا یعنی محدث۔لینے کا قائل۔نیز ظاہر یہ،علی بن داؤد کا پیرو فرقہ۔

**حرون** زبرح،ومع۔صف،ع۔ سرکش(گھوڑا)،اڑیل،ضدی۔

**حرہ** پیش ح،شدزبرر۔مث،ع۔ آزاد عورت،جو لونڈی باندی نہ ہو۔محصنہ۔

**حریت** پیش ح،شدزیرر،شدزبری۔امث،ع۔ آزادی،خودمختاری۔

**حریت پسند** آزادی چاہنے والا،خودمختاری کے لیے جدوجہد کرنے والا، غلامی کو ناپسند کرنے والا۔

**حریتِ فکر** فکر کی آزادی۔

**حریر** زبرح،ی۔اند،ع۔ ریشم،ریشمی کپڑا؛خود چمکنے والی باریک تہہ جو بعض جانوروں مثلاً بلی کی آنکھ میں ہوتی ہے؛بہت چکنا اور شفاف کاغذ۔

**حریرہ** زبرح،ی،زبرر۔اند،ع۔ سوجی یا آٹے کو گھی میں بھون کر اور شکر وغیرہ ملا کر بنائی گئی ایک پتلی سی غذا۔

**حریری** زبرح،ی۔اند،ع۔ ریشمی،باریک،پتلا؛دُبلا پتلا آدمی،نحیف شخص۔

**حریز** زبرح،ی۔صف۔ محفوظ(مقام)،جائے امن،مستحکم(جگہ)۔

**حریسہ** زبرح،ی،زبرس۔اند۔ گوشت،گیہوں اور گھی وغیرہ ملا کر تیار کیا ہوا ایک پکوان۔

**حریص** زبرح،ی۔صف،ع۔ لالچی،لوبھی؛پیٹو،کھاو،دیکھا دیکھی کوئی کام کرنے والا۔نیز حرصی۔

**حریصانہ** حریص کی طرح۔

**حریف**(۱) زبرح،ی۔اند،ع۔ مدِمقابل،دشمن،رقیب،سزاوار؛دعوے دار؛ گستاخ؛شوخ،زندہ دل۔

**حریفی** ہمسری،مقابلہ۔

**حریف**(۲) زبرح،ی۔صف،ع۔ تیز مزے کا،چرپرا،جو زبان کو کاٹے۔

**حریق** زبرح،ی۔صف،ع۔ سوختہ،جلا ہوا۔

**حریم** زبرح،ی۔اند،ع۔ مقدس جگہ،پاک مقام؛خانۂ کعبہ کی چاردیواری کا اندرون؛چاردیواری،احاطہ،مکان،گھر؛کنوئیں کے گرداگرد چند گز تک کی زمین؛ اِحرام جو حاجی باندھتے ہیں؛اہلیہ،بیوی،زوجہ۔

**حریمِ ناز** محبوب کا گھر؛دوست کے قیام کرنے کی جگہ۔

## ح۔ز

**حزاز** (۱) زبرح۔اند۔ سینے کا درد، دل کی جلن، سینے کی سوزش جو غم وغصہ کے سبب ہو۔

**حزاز** (۲) زبرح۔اند۔ بھوسی کی طرح کے چھوٹے چھوٹے چھلکے جو سر کی جلد سے الگ ہوتے ہیں۔

**حزب** زیرح، جزم ز۔اند، ع۔ گروہ، جماعت، جتھا۔ انگریزی میں: Party؛ قرآن شریف کا ساٹھواں حصہ۔

**حزبِ اختلاف** قانون ساز اداروں میں حکومت کا مقابل فریق۔ نیز

**حزبِ مخالف**۔ انگریزی میں: Opposition۔

**حزبِ اقتدار** (لیٹا زیرب، زیرا، جزم ق، زیرت) حکومت چلانے والی جماعت، حکمران جماعت۔

**حزبِ الاحرار** (پیش ب، غم ا، جزم ل، لیٹا زبرا، جزم ح) آزاد لوگوں کا گروہ، لبرل پارٹی۔

**حزبِ البحر/البر** (پیش ب، غم ا، جزم ل، لیٹا زبرب، جزم ح/ زبرب) خاص اوراد اور وظائف جو خاص مقاصد کے لیے بعض پیر یا صوفیہ پڑھتے یا پڑھنے کی تلقین کرتے ہیں۔

**حزب اللّٰہ** نیک لوگوں کا گروہ، اللہ والوں کی جماعت۔

**حزم** زبرح، جزم ز۔اند، ع۔ حکمت کے ساتھ احتیاط، سوجھ بوجھ سے کام لینا، دُوراندیشی۔

**حزمہ** پیش ح، جزم ز، زبرم۔اند۔ گٹھا، مٹھا، گڈی، پولا، ٹہنیوں یا ڈنڈیوں کا مجموعہ۔

**حزن** زبرح، جزم ز۔اسث، ع۔ سخت پتھریلی زمین، سنگلاخ زمین۔

**حزن** پیش ح، جزم ز۔اند، ع۔ رنج، اندوہ، افسردگی، غمگینی۔

**حزن پرست** درد سے لذت لینے والا، غم کا لطف اُٹھانے والا۔

**حُزنیہ** المناک، المیہ؛ ایسی نظم یا نثر جس میں کسی دردناک واقعے کا ذکر کیا گیا ہو۔

**حزنیت** دردناکی، قنوطیت۔

**حزیں** زبرح، جزم ز، ی۔صف، ع۔ رنجیدہ، افسردہ، ملول۔ (اسث) حزینی غمگینی۔

## ح۔س

**حس** زیرح۔اسث، ع۔ وہ صلاحیت جس سے مادی ماحول کو جانا جاتا ہے۔ اس طرح کی پانچ حسّیں (حس کی جمع) حیوانوں کو حاصل ہیں؛ بیرونی اثرات قبول کرنے اور اُن سے اثر پذیر ہونے کی صلاحیت؛ اشیا کا مادی علم جو حواسِ خمسہ (باصرہ، ذائقہ، سامعہ، شامہ، لامسہ) میں سے کسی ذریعے یا ذرائع سے حاصل ہو۔ تراکیب میں س مشدد کے ساتھ مستعمل۔

**حسِ باصرہ** (زیرص، زبرہ) دیکھنے کی قدرت، بصارت، بینائی۔

**حسِ باطنی** (زیرط) حواسِ خمسہ کی مدد کے بغیر کسی بات کو جان لینے کی صلاحیت یا تجربہ محسوس کرنے کی اندرونی قوت۔

**حسِ پسیں** کسی چیز پر سے نظر ہٹانے کے بعد کچھ دیر تک اُس کے متضاد رنگوں کا نظر آنا۔

**حسِ حافظہ** یاد رکھنے کی صلاحیت، ذہن میں محفوظ رکھنے کی قدرت۔

**حسِ ذائقہ** چکھنے کی صلاحیت، چکھ کر مزا معلوم کرنے کی قوت۔

**حسِ سامعہ** (زیرم، زبرع) سننے کی صلاحیت۔

**حسِ شامہ** (شدزبرم) سونگھنے کی صلاحیت۔

**حسِ ظاہری** محسوس کرنے کی بیرونی قوت۔ حسِ باطنی کی ضد۔

**حسِ لامسہ** (زیرم، زبرس) چھوکر اجسام کی کیفیت معلوم کرنے کی قدرت، خارجی ماحول کے اثرات جلد پر محسوس کرنے کی صلاحیت۔

**حسِ متصرفہ** (پیش م، زبرت، زبرص، شدزیرو، زبرف) ذہن کی باطنی صلاحیت جو محسوسات یا خارجی مشاہدات میں تصرف یا تبدل کرسکتی ہے۔

**حسِ مدرک** (پیش م، جزم د، زیرر) دریافت کرنے کی صلاحیت، اِدراک کرنے کی طاقت۔

**حسِ مزاح** (زیرم، جزم ح) ہنسی مذاق کا ذوق، خوش طبعی۔

**حسِ مشترک** (پیش م، جزم ش، زبرت، زیرر، زبرک) وہ قوت جو حواسِ خمسہ کے ذریعے محسوس کی ہوئی صورتوں کو قبول کرکے ایک خزانہ میں جمع کرتی ہے۔ عقلِ سلیم۔

**حسِ واہمہ** (زیرہ، زبرم) لاموجود کو موجود دیکھنے کی صلاحیت۔

**حس وحرکت** ہلنے جلنے کی قوت۔

**حساب** زیرح۔اند، ع۔ گنتی، شمار، علمِ ریاضی؛ میزان، جمع؛ اکاؤنٹ، کھاتہ؛ شرح، نرخ، قیمت؛ ترتیب، تقسیم؛ تخمینہ، رائے، خیال؛ طور وطریقہ، قاعدہ؛ اعمال کی سزاوجزا کا تعین، محاسبہ، پوچھ گچھ۔

محاورہ: **حساب برابر کرنا** جمع خرچ نکالنا؛ کام تمام کرنا۔

محاورہ: **حساب برابر ہونا** رک: حساب برابر کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **حساب بنانا** آمد وخرچ کا حساب تیار کرنا، کام ختم کرنا۔

محاورہ: **حساب بند کرنا** لین دین ختم کرنا۔

محاورہ: **حساب بے باق کرنا** قرضہ ادا کرنا، لین دین کا فیصلہ کرنا؛ معاملہ

ختم کرنا۔

محاورہ: حساب پاک کرنا حساب چکانا، قرضہ ادا کرنا۔

محاورہ: حساب پر چڑھنا کھاتے میں لکھنا، بہی میں درج کرنا۔

محاورہ: حساب چڑھانا رک: حساب پر چڑھنا جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: حساب پوچھنا محاسبہ کرنا، آمد و خرچ کا حساب لینا۔

کہاوت: حساب جَو جَو بخشش سَو سَو حساب میں ذرّہ برابر بھی فرق نہیں ہونا چاہیے اور انعام جتنا جی چاہے دے دیا جائے۔

محاورہ: حساب جوڑنا میزان کرنا، حساب لگانا، جوڑ لگانا۔

کہاوت: حساب جوں کا توں کنبہ ڈوبا کیوں کم علمی خطرناک ہو سکتی ہے۔

فعل مرکب، محاورہ: حساب چکانا قرضہ ادا کرنا، حساب بے باق کرنا۔

حساب چور جو حساب کتاب میں بے ایمانی کرے۔

حساب داں علمِ ریاضی کا ماہر۔

کہاوت: حسابِ دوستاں در دل دوستوں سے حساب نہیں کیا جاتا، ایک دوسرے کا دل ہی جانتا ہے۔

حساب دِہ ذمہ دار، جس سے پُرسش کی جائے۔

محاورہ: حساب دینا حساب سمجھانا؛ کارکردگی سے آگاہ کرنا۔

محاورہ: حساب رکھنا لین دین رکھنا، کھاتے میں درج رکھنا؛ اندازہ رکھنا، کیفیت پر نظر رکھنا؛ ذہن میں محفوظ رکھنا۔

حساب سے باہر بے شمار، جس کا اندازہ یا تخمینہ نہ لگایا جا سکے۔

حسابِ غبار گنتی کی ترتیب اور ہندسوں کے استعمال کا طریقہ۔

حساب کا دن روزِ محشر، قیامت کا دن، روزِ آخرت۔

حساب (و) کتاب لین دین، ربط ضبط، میل ملاپ۔

محاورہ: حساب کتاب رکھنا لین دین رکھنا، کھاتے میں درج رکھنا؛ اندازہ رکھنا، کیفیت پر نظر رکھنا۔

محاورہ: حساب کتاب میں رہنا آمدنی سے زیادہ خرچ نہ کرنا، ایک حد سے نہ بڑھنا۔

محاورہ: حساب کرنا قرضہ ادا کرنا؛ میزان کرنا، محاسبہ کرنا۔

کہاوت: حساب کوڑی کا بخشش لاکھوں کی حساب پورا اور ٹھیک ٹھیک کرنا چاہیے پھر انعام چاہے لاکھوں کو دے دیا جائے۔

محاورہ: حساب لگانا شمار کرنا، گننا، میزان کرنا؛ جائزہ لینا۔

محاورہ: حساب لینا جائزہ لینا، محاسبہ کرنا؛ حساب سمجھنا۔

محاورہ: حساب مانگنا آمدن و خرچ کا حساب طلب کرنا، محاسبہ کرنا۔

محاورہ: حساب میں جمع کرنا کھاتے میں درج کرنا، جس نے رقم ادا کی ہو اُس کے نام لکھنا۔

محاورہ: حساب میں رکھنا گننا؛ نظر میں رکھنا۔

محاورہ: حساب میں فرق آنا حساب ٹھیک نہ بیٹھنا، جمع تفریق میں کمی بیشی ہونا، حساب غلط ہونا۔

محاورہ: حساب میں لگنا لین دین یا حساب میں شامل کرنا، ذمہ ڈالنا، نام لکھنا۔

حساب نویس حساب رکھنے والا، اکاؤنٹنٹ۔

متعلق فعل: حسابوں اندازے یا گمان کے مطابق۔

صف: حسابی حساب کتاب سے تعلق رکھنے والا۔ مثال: حسابی مشین حسابی مسائل کا جواب بتانے والی مشین۔ انگریزی میں Calculator۔

حسابیات علم حساب، اکاؤنٹس۔

حُساد پیش ح، شد س۔ جمع، مذ، ع۔ حاسد (رک) کی جمع۔

حَسّاس زبر ح، شد س۔ صف، ع۔ جس کی حس تیز ہو، بہت زیادہ محسوس کرنے والا؛ ایسا آلہ جو بیرونی تبدیلیوں یا ارتعاش کا تیزی سے اثر قبول کرے یا ایسا شخص جس کے جذبات جلد مشتعل ہو جائیں۔

حَسّاسے زبر ح، شد س۔ مذ۔ کیڑوں وغیرہ کے سروں پر پائے جانے والے حصے جن سے وہ ٹٹولنے کا کام لیتے ہیں۔ انگریزی میں: Antennae۔

حَسّاسیت زبر ح، شد س۔ مذ۔ زود حسی یا تیز حسی، طبیعت پر اثر انداز ہونے کی غیر معمولی کیفیت۔ انگریزی میں: Sensitivity۔

حُسام پیش ح۔ امث، ع۔ تیز تلوار، تلوار کی باڑھ۔

صف: حُسامی شمشیر زن، تلوریا۔

حَسّان زبر ح، شد س۔ صف۔ امذ، ع۔ بڑا ذہین، عقل مند، بہت اچھا۔

حَسانت زیر ح، زبر ن۔ امث۔ خوبصورتی، حسن۔

حَسَب زبر ح، زبر س۔ امذ، ع۔ خاندانی سلسلہ؛ اُونچے خاندان سے نسبت؛ تعلق، نسبت؛ شمار کرنا، گننا، شمار میں لینا، مقدار؛ حالت، کیفیت، حال؛ طریقہ۔ نیز حسب (جزم س)۔

حسب (و) نسب والدین کا خاندانی سلسلہ۔

حَسْب زبر ح، جزم س۔ متعلق فعل، ع۔ موافق، مطابق۔

حسبِ اتفاق اتفاقاً۔

حسبِ ارشاد ارشاد کے مطابق، بموجب حکم۔

حسبِ اقرار وعدے یا عہد کے مطابق۔

حسبُ الطلب (پیش ب، ضم ا، شد زبر ط، زبر ل) بلائے جانے پر، طلب کے مطابق؛ ضرورت کے مطابق۔

حسبِ توفیق (ولین، ی) حیثیت کے مطابق، مقدور بھر۔
حسبِ حال موقع کی مناسبت سے، درست موقع پر۔
حسبِ خواہش مرضی کے مطابق، طلب کے مطابق، پسند کے اعتبار سے۔
حسبِ دستور قاعدے قانون کے لحاظ سے، رسم و رواج کے مطابق۔
حسبِ دلخواہ (لیٹا زیر ب، زیر د، جزم ل، و معدولہ) پسند یا مرضی کے مطابق۔
حسبِ ذیل (ے لین) نیچے لکھی ہوئی تحریر کے مطابق، نیچے درج تفصیل کے مطابق۔
حسبِ روایت حکایت کے موجب، مشہور بیان کے مطابق؛ رواج و رسم کے لحاظ سے۔
حسبِ سابق جس طرح پہلے ہوتا آیا ہو، پہلے کی طرح۔
حسبِ ضابطہ قانون اور دستور کے مطابق۔
حسبِ عادت عادتاً، جیسا کہ ہوتا آیا ہے، عادت کے مطابق۔
حسبِ فرمائش کہے جانے کے مطابق، تعمیلِ ارشاد کے طور پر۔
حسبِ قاعدہ عام رواج یا قاعدے کے اتباع میں۔
حسبِ منشا مرضی کے مطابق، پاسِ خاطر سے، چاہت کے مطابق۔
حسبِ وعدہ عہد کے مطابق، جیسا کہ اقرار تھا۔
حسبِ ہدایت دیے گئے حکم کے مطابق، حکم کی تعمیل میں، کہنے کے مطابق۔
حسبان پیش ح، جزم س۔ امذ، ع۔ گمان، خیال، اندازہ، فکر و شعور۔
حسبہ زیر ح، جزم س، زبر ب۔ امذ، ع۔ احتساب کرنے والے/ والوں کا دفتر؛ شمار کرنا، گننا؛ ایسا دفتر جہاں پیدائش و اموات کا اندراج ہوتا ہو اور یتیموں کی جائیدادوں کا انتظام کیا جائے۔
حسبی اللہ زبر ح، جزم س، زیر ب، زبری، اغم، شدل بعد۔ فقرہ۔ میرے لیے اللہ کافی ہے۔ نیز حسبی اللہ ونعم الوکیل وہی کافی اور بہترین کام بنانے والا ہے۔
حسد زبر ح، زبر س۔ امذ، ع۔ کسی کی خوبی یا خوشی سے رنجیدہ ہونا، کسی کی نعمت کا زوال چاہنا، خار کھانا، کُڑھنا، جلنا، بُرا چاہنا، بدخواہی، کینہ، تنگ نظری۔
حسد پیشہ کینہ ور، حسد کرنے والا، بدخواہ۔
حسد کوشی جلاپا، بدخواہی، کسی کے لیے برا چاہنے کا عمل۔
حسرت زبر ح، جزم س، زبر ر۔ امث، ع۔ افسوس، پشیمانی، تاسف؛ احساسِ محرومی، احساسِ ناکامی؛ جو میسر نہیں اُس کی آرزو، ارمان، شوق، تمنا۔
محاورہ: حسرت اُٹھانا حسرت میں رہنے کی تکلیف برداشت کرنا۔
حسرت انگیز جسے دیکھ کر دل کے ارمان اُبھریں؛ جسے دیکھ کر افسوس ہو، افسوس ناک۔

حسرت آباد (لفظاً) آرزوؤں کی بستی؛ (مجازاً) انسان کا دل۔
حسرت آلودہ غمزدہ، حسرت بھرا۔
محاورہ: حسرت آنا افسوس ہونا، تاسف ہونا۔
حسرت آیات غمناک، حسرت بھرا۔
محاورہ: حسرت برسنا بے چارگی کا احساس ہونا، رنج یا افسوس کے اثرات پائے جانا۔
حسرت بھرا پُرشوق، تمناؤں سے بھرپور (عموماً دل کے ساتھ مستعمل)۔
حسرت پرست خواہشات کی پیروی کرنے والا، تمنائی۔
محاورہ: حسرت پوری کرنا آرزو پوری کرنا، مراد پوری کرنا۔
محاورہ: حسرت پوری ہونا خواہش کی تکمیل ہونا، مراد بر آنا۔
محاورہ: حسرت ٹپکنا چہرے یا ظاہری وضع قطع سے بے چارگی کا اظہار ہونا۔
حسرتِ دیدار دیکھنے کی تمنا؛ معشوق کا چہرہ دیکھنے کی آرزو۔
محاورہ: حسرت رہ جانا ارمان پورا نہ ہونا، تمنا دل میں رہنا، آرزو پوری نہ ہونا۔
صف: حسرت زدہ حسرت کا مارا، شکستہ دل، غم زدہ۔
حسرت سنج تمنا رکھنے والا، خواہش رکھنے والا، آرزومند۔
حسرت سنجی رک: حسرت سنج جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔
محاورہ: حسرت کرنا آرزو کرنا، تمنا کرنا۔
صف: حسرت کش (زبر ک) آرزومند، تمنا رکھنے والا۔
حسرت کشتہ (پیش ک) جس کی خواہش پوری نہ ہو سکے؛ غم زدہ۔
محاورہ: حسرت لے جانا آرزو دل میں لیے وفات پا جانا، آرزو پوری نہ ہونا۔
صف: حسرت ناک قابلِ افسوس۔
محاورہ: حسرت نکالنا ارمان پورا کرنا، تمنا پوری کرنا، آرزو پوری کرنا۔
محاورہ: حسرت نکلنا رک: حسرت نکالنا جس کا یہ لازم ہے، آرزو پوری ہونا۔
کلمۂ تاسف: حسرتا افسوس، ہائے۔ نیز واحسرتا۔
حسرتی پُر ارمان، آرزومند۔
حسن زبر ح، زبر س۔ صف۔ عَلَم، ع۔ اچھا، عمدہ، قابلِ پسند، خوب صورت؛ نیک خو، خوش اندام۔ پسندیدہ، مطابقِ شریعت، بدعتی کی ضد۔ عَلَم: رسول اللہ ﷺ کے بڑے نواسے حسن بن علیؓ کا نام۔
حسن زائی (زبر ح، زبر س) بہتر نسل پیدا کرنے کی کوشش۔
حُسن پیش ح، جزم س۔ امذ، ع۔ خوب صورتی، روپ، جمال؛ عمدگی، خوبی؛

سلیقہ، بجل پن، لطافت، سجاوٹ؛ جوبن، بہار، رونق۔
محاورہ: حُسن اُبلنا خوبصورتی کی زیادتی کا ظاہر ہونا، حد سے زیادہ خوبصورت ہونا۔
حسنِ اتصال (لسانیات) عبارت میں جس لفظ سے حرف ختم ہو رہا ہو اُسی حرف سے دوسرا لفظ شروع ہو۔ مثلاً دن اور رات کو کہیں پڑھتا میں "اور"، "رات" ایک ہی حرف سے شروع اور ختم ہو رہے ہیں۔
حُسنِ اتفاق اچھا موقع، خوش قسمتی۔
حُسنِ اثر اچھا اثر، تاثیر کی خوبی۔
حُسنِ اختیار آزادیٔ خیال؛ آزاد قوتِ ارادی۔
حُسنِ اَخلاق خوش خلقی، تواضع، ملنساری۔
حُسنِ ادا اظہار کی خوبی، بات کہنے کا ڈھنگ، خوش بیانی۔
حُسنِ اَلمآب (پیش ح، جزم ح، پیش ن، غم ا، جزم ل، مدا) اچھا انجام۔
حُسنِ انتخاب اچھی چیزیں چننے کا سلیقہ، اچھا ذوق۔
حُسنِ انتظام انتظام کی خوبی، خوش انتظامی، نظم و نسق کی بہتری۔
حُسنِ انصرام اچھا انجام۔
حُسنِ آداب خوش خلقی۔
حُسن آرا حُسن کو سجانے والا/ والی؛ خوبصورت۔
حُسن آفریں خوبصورت چیزوں کا خالق، اچھی اشیا بنانے والا۔
حُسنِ بیان خوش بیانی، کسی چیز کو مؤثر طریقے سے بیان کرنا۔
حسن پرست خوبصورت چہروں کا شیدائی، خوبصورتی کی تعریف و مدح کرنے والا، حسن کا گرویدہ۔
حُسنِ تخلیص قصیدے میں تشبیب سے مدح کی طرف لطیف گریز۔
حُسنِ تدبیر مناسب حال اچھا حل اختیار کرنا؛ عمدہ مشورہ۔
حُسنِ تعلیل کسی بات کا فرضی سبب بیان کرنا جو نکتہ آفرینی کی ذیل میں آئے، مثلاً یہ کہ شمع بھی میری بے کسی پر آنسو بہاتی رہی۔
حُسنِ خداداد بے تصنع حُسن؛ قدرتی حُسن۔
حُسنِ خُلق خوش خلقی، ملنساری، تواضع۔
حُسنِ خودآرا اپنے آپ کو سنوارنے والا، اپنا سنگھار کرنے والا۔
حُسنِ خیال اچھی سوچ، کسی شے یا مسئلے کا روشن پہلو دیکھنا، خوبی پر نظر رکھنا۔
حُسن دان سامانِ آرائش رکھنے کا ڈبہ، سنگھار کے لوازمات کا صندوقچہ، سنگھار دان۔ انگریزی میں Beauty Box۔
حُسنِ دل آرا دل کو روشن کر دینے والی خوبصورتی۔
مقولہ: حُسن دو دن کا مہمان ہے حُسن عارضی ہے، جلد ڈھل جاتا ہے، حسن ناپائیدار ہے۔
محاورہ: حسن ڈھلنا جوانی گزرنا، خوبصورتی میں زوال آنا۔
حُسنِ سلوک برتاؤ کی اچھائی، اچھا رویہ۔
حُسنِ سیرت اچھی عادات، اچھے اَخلاق۔
حُسنِ طلب بغیر منہ سے کہے، کنایۃً کسی چیز کا طالب ہونا۔
حُسنِ ظن خوش گمانی، اچھی رائے۔
حُسنِ عقیدت کسی کے متعلق اچھا عقیدہ یا خیال رکھنا؛ (بعض اوقات) مقلدِ محض ہونا۔
حُسنِ عمل نیکی کا کام، اچھا عمل۔
حُسنِ عہد نیک نیتی سے معاملہ کرنا۔
حُسنِ قبول اچھے طریقے سے قبول کرنا، مقبولیت۔
حُسنِ کارکردگی کسی کام کو اچھے طریقے سے سرانجام دینا۔
حُسنِ کارگزاری رک: حُسنِ کارکردگی۔
حُسنِ کردار اچھی سیرت، نیک خصائل، اچھی عادات۔
حُسنِ کلام اچھی بات، خوش بیانی۔
حُسنِ گلوسوز بیان سے باہر حسن، ایسی خوبصورتی جس کی تعریف نہ کی جا سکے، نہایت دلکش حُسن۔
حُسنِ محفل محفل کی رونق۔
حُسنِ مطلق جمالِ خداوندی۔
حُسنِ مقید مخلوق کا حُسن جسے زوال ہے۔
حُسنِ ملیح سانولا رنگ جس میں دلکشی ہو، نمکین حُسن، ملاحت۔
حُسنِ نظر دیکھنے کی خوبی، اچھی نگاہ۔
حُسن و جمال خوبصورتی۔
حُسن و قبح (پیش نیز زبر ق، جزم ب) اچھائی اور برائی، نقص اور خوبی۔
حُسنِ یوسف حضرت یوسفؑ کی خوب صورتی اور خوش چہرگی سے تلمیح، بے حد خوب صورتی۔
حسنات زبر ح، زبر س۔ جمع۔ امث، ع۔ نیکیاں، بھلائیاں۔
حسنہ زبر ح، زبر س، زبر ن۔ صف۔ امث۔ ع۔ اچھی، اچھا، نیک۔
حسنیٰ پیش ح، جزم س، کھڑا زبر ی۔ صف۔ امث، ع۔ بہت خوب صورت، نہایت حسین۔
حسنین زبر ح، زبر س، ے لین۔ امذ، ع۔ حضرت علیؓ اور حضرت فاطمہؓ کے دو بیٹے حضرت حسنؓ اور حضرت حسینؓ۔
حسود زبر ح، و مع۔ امذ، ع۔ بڑا حاسد، بدخواہ۔

**حسود** پیش ح، ومع ۔ اند، جمع، ع۔ حسد کرنے والا، حاسد (رک) کی جمع۔

**حسیب** زبر ح، ی۔ صف۔ اند، ع۔ حساب لینے والا، شمار کرنے والا؛ نیک، ذی عزت؛ انتقام لینے والا۔

**حسیر** زبر ح، ی۔ صف۔ تھکا ماندہ، خستہ، غمگین، کمزور۔

**حسین** زبر ح، ی۔ صف، ع۔ خوبصورت، جمیل، شکیل، سندر، خوبرو، سونی، ملوک۔ (مث) حسینہ۔

**حسین** پیش ح، ے لین۔ عَلَم۔ اند، ع۔ حضرت حسینؓ بن علیؓ، نواسۂ رسول اللہ ﷺ جنھوں کے کربلا میں شہادت پائی؛ نیک وخوبصورت۔

**حسینی** پیش ح، ے لین۔ اند، ع۔ حضرت حسینؓ بن علیؓ کی طرف منسوب؛ وہ شخص جس کے کان منت کے لیے چھدے ہوں۔

**حسینی کباب** گوشت کے تکے جنھیں نمک مرچ لگا کر کوئلوں پر بھونا گیا ہو۔

**حسینی کانہڑا** کافی ٹھاٹھ کا ایک راگ جس میں ساتوں سُر لگتے ہیں۔

## ح۔ش

**حشا** زبر ح۔ اند۔ انتڑیاں، اوجھڑی، جو کچھ پیٹ اور سینہ میں ہے۔

**حشاش** زبر ح، شدش۔ اند۔ بھنگ (ن غنہ) پینے والا، حشیش کا شوقین؛ ترکاری بیچنے والا۔

**حشاش بشاش** زبر ح، شدش، زبر ب، شدش۔ صف۔ بہت خوش، شاداں و فرحاں؛ تازہ دم۔ نیز ہشاش بشاش۔

**حشر** زبر ح، جزم ش۔ اند، ع۔ قیامت، روز حساب؛ اجتماع، مرنے کے بعد دوبارہ زندہ ہونا؛ انجام، عاقبت؛ ہلچل، فتنہ، آفت، شوروغل، بے حالی، کہرام، ہنگامہ۔

محاورہ: **حشر اُٹھانا** اودھم مچانا، فساد کرنا، ہنگامہ کرنا۔

محاورہ: **حشر اُٹھنا** اودھم مچنا، آفت ٹوٹنا۔

محاورہ: **حشر بپا/ برپا کرنا** آفت ڈھانا، ہنگامہ کھڑا کرنا، کہرام مچانا، اودھم مچانا؛ شوروغل کرنا۔

محاورہ: **حشر توڑنا** آفت توڑنا، کہرام مچانا۔

**حشر خرامی** (زبر خ) ہلچل مچادینے والا چال۔

محاورہ: **حشر ڈھانا** بہت ظلم کرنا، فتنہ کھڑا کرنا۔

محاورہ: **حشر کے وعدے پر اُدھار دینا** ایسا قرض جس کی ادائی ممکن نہ ہو۔

محاورہ: **حشر میں اُٹھنا** قیامت کے بعد دوبارہ زندہ ہونا۔

**حشر ونشر** جمع ہونا اور پھیلنا؛ شوروغل، فتنہ؛ براحال، پریشان حال۔

بول چال: **حشر نشر ہونا** برباد ہونا، پُرزے اُڑنا، کہیں کا نہ رہنا، پریشان حال ہونا، بونترے پھرنا، حلیہ بگڑ جانا، حال سے بے حال ہونا۔

محاورہ: **حشر ہونا** کہرام مچنا؛ آفت ٹوٹنا۔

**حشرات** زبر ح، زبر ش۔ جمع، مذ، ع۔ ہر قسم کے کیڑے مکوڑے، بھنگے، پتنگے۔

مرکب: **حشرات الارض** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ر) زمین میں بلوں، کونوں کھدروں میں رہنے اور رینگنے والے کیڑے مکوڑے۔

**حشرات کش** (پیش ک) کیڑے مار (دوا)۔

صف: **حشراتی** کیڑے مکوڑوں سے تعلق رکھنے والا (مطالعہ، تحقیق وغیرہ)۔ (امث) حشریات۔

**حشرات** زبر ح، جزم ش۔ اند، ع۔ ہنگامہ، شوروغل۔

**حشرہ** زبر ح، زبر ش، زبر ر۔ اند، ع۔ کیڑا، پتنگا، بے ریڑھ کی ہڈی کی ادنیٰ قلیل الجثہ مخلوق؛ بلوں میں رہنے والے چھوٹے موٹے جانور۔

**حشری** (۱) زبر ح، جزم ش۔ صف، ع۔ سرکش (گھوڑا)۔

**حشری** (۲) زبر ح، جزم ش۔ مرکب ومفی، ع۔ باغی جو دوسروں کی دیکھا دیکھی بغاوت کرے۔

**حسک** زبر ح، زبر ش۔ اند، ع۔ تھن کا دودھ سے بھرا ہونا؛ کھجور کے درخت کا پھل سے لدا ہونا۔

**حشفہ** زبر ح، جزم ش، زبر ف۔ اند، ع۔ سر ذکر، سُپاری، مردانہ آلۂ تناسل۔

**حشم** زبر ح، زبر ش۔ اند، ع۔ شان، شوکت؛ نوکر چاکر، خدام، خدمت گاروں کا گروہ۔ نیز حشم وخدم۔

**حشمت** زبر ح، جزم ش، زبر م۔ امث، ع۔ دبدبہ، امارت، عظمت؛ شان و شوکت کا سامان مثلاً دولت، نوکر چاکر۔ اصلاً: حشمت (زبر ش)۔

**حشمت** زیر ح، جزم ش، زبر م۔ امث، ع۔ انکسار، نرمی، نفاست، رکھ رکھاؤ؛ شرم حیا۔

**حشو** (۱) زبر ح، جزم ش۔ صف، ع۔ غیر متعلق، قابل حذف، غیر ضروری، زائد، فالتو؛ بے قدر وقیمت۔

مرکب: **حشو وزوائد** زائد کلام؛ عبارت میں بھرتی کی چیز، الابلا، فضولیات؛ چھوٹے اونٹ۔

**حشو** (۲) زبر ح، جزم ش۔ اند، ع۔ (عروض) بیت کے مصرع اول کے صدر اور عروض کا درمیانی جز اور مصرع دوم کی ابتدا اور عجز کا درمیانی جزو، مثلاً: چھ رکنی بحر کے دونوں مصرعوں کے بیچ کے ارکان اصطلاحاً حشو کہلائیں گے۔

**حشویہ** زبر ح، جزم ش، زیر و، زبر ی۔ اند۔ (حقارتاً) وہ طبقہ جو معتزلہ کے برخلاف تجسیم باری تعالیٰ کی بابت احادیث کے ظاہری ولفظی معنی پر اصرار کرتا تھا۔

**حشیش** زبر ح، ی۔ امث، ع۔ جڑی بوٹیاں، خشک پتے، خصوصاً بھنگ کے

خشک پتے۔

**حشیش البتول** (پیش ش، غم ا، جزم ل، زبر ب، ومع) ایک سدا بہار پودا جس سے ایک قسم کا تیزاب بنتا ہے جسے سیلی سلک ایسڈ کہتے ہیں۔

**حشیش البراص** ایک قسم کا کیلا جو برص کے لیے مفید ہے۔

**حشیش الحمار** (پیش ش، غم ا، جزم ل، زبر ح) ایک پہاڑی درخت کا پھل اور اُس کا دانہ جو چھتر میں ہوتا ہے، جسے دوا کے طور پر بھی استعمال کرتے ہیں، اِس کے رس کا داغ نہیں چھوٹتا۔

**حشیش الفقرا** فقیروں کی بوٹی، مراد: بھنگ۔

**حشیشین** زبر ح، ی۔ علَم۔ حسن بن صباح کے پیرو۔

## ح۔ص

**حصا** زبر ح۔ امث۔ کنکریاں، سنگریزے؛ گردے، مثانے کی پتھریاں۔

**حصات** زبر ح۔ امث۔ رک: حصا۔

**حصاد** زبر ح۔ اند۔ فصل کی کٹائی۔

**حصار** زیر ح۔ اند، ع۔ گھیرا، احاطہ؛ فصیل، قلعہ؛ ایک طرح کا ٹوٹکا جس میں آیۃ الکرسی پڑھ کر چاروں طرف پھونکا اور اُنگلی سے ہوا میں دائرہ بنایا جاتا ہے تاکہ بلاؤں یا آسیب وغیرہ سے محفوظ رہا جا سکے۔

محاورہ: **حصار باندھنا** دائرہ کھینچنا، گھیرا ڈالنا، حلقہ بنانا؛ بلاؤں سے حفاظت کے لیے کیا جانے والا ایک عمل۔

**حصار بند** بیرونی حملہ کے پیشِ نظر قلعے میں بند ہو جانے والا۔

محاورہ: **حصار کرنا** دائرہ کھینچنا، گھیرا ڈالنا، محاصرہ کرنا۔

محاورہ: **حصار کھینچنا** رک: حصار باندھنا۔

محاورہ: **حصار کھولنا** گھیراؤ توڑنا، چاردیواری گرانا۔

محاورہ: **حصار میں لینا** گھیرے میں لینا، محاصرے میں لینا، نرغے میں لینا۔

**حصاری** پناہ لینے والا، قلعہ بند، محصور؛ حصار کرنے والا۔

**حصاری بافت** (نباتات) پتے کی دو تہی یا دو پرت والی بافت، اسفنجی یا چھدری بافت کی ضد؛ پتے کی نچلی سطح۔

**حصان** زبر ح۔ امث، ع۔ پاک دامن عورت، عفیفہ؛ شوہر دار عورت۔

**حصان** زیر ح۔ اند، ع۔ خوب صورت اور بے عیب گھوڑا۔

**حصانت** زیر ح، زبر ن۔ امث، ع۔ پائیداری، مضبوطی۔

**حصائر** زبر ح۔ مذ، ع۔ حصر (رک) کی جمع؛ چٹائیں، مسکن، جائے پناہ۔

**حصر** زبر ح، جزم ص۔ اند، ع۔ گھیرنا، احاطہ کرنا، حد بندی، شمار میں لانا؛ دارومدار، بنیاد، بھروسا؛ قیام، موقوف، منحصر؛ تخصیص، مخصوص کرنا؛ علاقہ، تعلق۔ مثال: مددِ غیبی پر حصر بھروسا۔

**حصر** پیش ح، جزم ص۔ اند۔ پیٹ کا قبض۔

**حصرم** زبر ح، جزم ص، زبر ر۔ اند۔ کچا انگور۔

صف: **حصرمی** انگوری، چمکدار رنگ۔

**حصص** زیر ح، زبر ص۔ جمع، مذ، ع۔ حصے، بخرے، ٹکڑے؛ کسی کمپنی میں حصہ داری کا پروانہ۔ واحد: حصہ (رک)۔

**حصن** زیر ح، جزم ص۔ اند، ع۔ قلعہ، کوٹ، حصار، حراست؛ اسلحہ؛ تباہی، ہلاکت۔ جمع: حصون (پیش ح، ومع)۔

**حِصنِ حَصین** (لیٹا زیرن، زبر ح، ی) محکم قلعہ، مضبوط چاردیواری؛ امام جزری رحمۃ اللہ علیہ کی جمع اور مرتب کردہ اوراد و وظائف کی ایک مشہور کتاب کا نام۔ عام لوگ اِسے حسن حُسین (سَن، سَین) پڑھتے اور بولتے ہیں جو کہ غلط ہے۔

**حصنِ فیروزہ** (ی، وج) آسمان، فلک۔

**حصول** پیش ح، ومع۔ اند، ع۔ حاصل ہونا، مقصد یا خواہش کا پورا ہونا، پانا، ملنا، ہاتھ آنا، یافت، فائدہ، حاصل، لابھ؛ دستیاب، میسر۔

**حصول بالجبر** (زیر ب، غم ا، جزم ل، زبر ج، جزم ب) زبردستی لینا۔

مرکب اضافی: **حصولِ مَرام** مراد پانا، خواہش کا پورا ہونا۔

صف: **حصولی** اکتسابی، وہبی کی ضد۔

**حصہ** زیر ح، شد زبر ص۔ اند، ع۔ ٹکڑا، جزو، پارہ، کسی کُل کو تقسیم کرنے کے بعد اُس کا کوئی ایک جزو؛ دخل، شرکت، شمولیت؛ گروہ، طبقہ؛ نصیب، قسمت۔

**حصۂ اوسط** وہ حصہ جو سب کے لیے برابر ہو۔

**حصہ بخرہ** تقسیم، بانٹ؛ کھانے پینے کی چیزوں کا حصہ۔

فقرہ: **حصہ بقدرِ جُثہ** جہاں کوئی چیز جسامت کے لحاظ سے تقسیم کی جانی چاہیے تو وہاں بطور کہاوت کہا جاتا ہے۔

**حصہ دار** شریک، جائیداد یا کاروبار کے مالکوں میں سے کوئی، پتّی کا مالک۔

**حصۂ رسد** (زبر ر، زبر س) وہ جزو جو تقسیم کے بعد حاصل ہو، برابر کا حصہ؛ کسی کام میں کسی کا دخل، قدم، تعلق، مدد۔ جتنا جس کو پہنچتا ہو۔ مثلاً: اُس مہم میں اِن کا کوئی حصہ نہ تھا۔

**بڑا حصہ** کسی تقسیم میں آنے والا اہم یا مقدار میں معمول سے ہٹ کر دیا جانے والا (انگریزی میں: Lion's Share)۔

محاورہ: **حصہ لگانا** بغیر کسی حق کے شامل ہونا، شریک ہونا۔

محاورہ: **حصہ لینا** تقسیم کے بعد اپنا جزو حاصل کرنا۔

**حصے** زیر ح، شد ص۔ حصہ (رک) کی جمع۔

محاورہ: **حصے کرنا** تقسیم کرنا، بانٹنا؛ ٹکڑے کرنا۔ نیز **حصے بخرے کرنا**۔

محاورہ: **حصے بخرے ہونا** بٹ جانا، تقسیم ہونا، پارہ پارہ ہونا۔

محاورہ: **حصے میں آنا** ورثہ میں ملنا، منقسم شے کا ملنا۔

**حصیر** زبرح، ی۔ اند، ع۔ بوریا، چٹائی۔ جمع: حصائر (رک)۔

**حصین** زبرح، ی۔ صف، ع۔ مستحکم، مضبوط۔

## ح۔ض

**حضار** زیرح۔ مذ۔ سفید یا سرخ رنگ کے اچھے اُونٹ۔

**حضار** پیش ح، شدض۔ جمع، مذ، ع۔ حاضر کی جمع، حاضرین۔

**حضارت** زبرح، زبرر۔ امث، ع۔ موجودگی، حاضر ہونا؛ تمدن، شہری سکونت، بدویت کی ضد۔ (فقہ) وحدت الوجود کے قائل صوفیہ کی اصطلاح میں خدا کا ہر جگہ موجود ہونا۔

**حضانت** زیرح، زبرن۔ امث، ع۔ پالنا پوسنا، پرورش، نگہداشت؛ دایہ گیری، دیکھ بھال۔

**حضر** زبرح ض۔ اند، ع۔ قیام، سکونت، خانہ باشی؛ سفر کی ضد۔

**حضرات** زبرح، زبرض۔ مذ، مث، ع۔ اصحاب، حاضرین؛ (تصوف) ذاتِ الٰہی کی ظاہری صفات و اسما جو اُس کی پہچان کا ذریعہ ہیں۔

**حضرت** زبرح، جزم ض، زبرر۔ مذ، ع۔ جناب، صاحب، حضور، قبلہ؛ بزرگ، صاحبِ عظمت۔ نیز متبرک مقامات کے لیے مستعمل: بارگاہ۔

**حضرت پسند** عمدہ، بہترین؛ بادشاہ کی پسندیدہ شے۔

**حضرت دوست** دوست کا ٹھکانا۔

**حضرت سلامت** مخاطب کرنے کا کلمہ تعظیمی۔

**حضری** زبرح، زبرض۔ امث، ع۔ شہری، مہذب، شائستہ آدمی؛ بدوی، دیہاتی کی ضد۔

مرکب: (حیوانیات) **حضری حیوانات** وہ حیوان جو نقلِ مکانی نہیں کرتے یا ایک ہی جگہ بیٹھے رہتے ہیں۔

**حضریت** زبرح، زبرض، زیرر شد زبری۔ امث۔ شہری زندگی، مدنی بود و باش، مدنیت، بدویت کی ضد۔

**حضض** پیش ح، پیش ض۔ امث۔ رسوت؛ ایک کڑوی دوا جو ایک پودے کا رس ہے۔ جس کا لیپ آشوبِ چشم کی صورت میں آنکھوں پر یا بچوں کا دودھ چھڑاتے وقت ماں کی چھاتیوں کی چوچیوں پر کرتے ہیں۔ نیز **حضضِ ہندی**۔

**حضن** زبرح، زبرض۔ اند۔ ہاتھی کا دانت۔

**حضن** زبرح، جزم ض۔ اند۔ آغوش؛ مرغی کا انڈے سینا؛ بچے کی قبلِ پیدائش پرورش؛ دائی کا پیشہ۔

**حضنہ دانی** (حیوانیات) مادہ کے جسم کا وہ حصہ جہاں بچہ پیدا ہونے سے پہلے پلتا ہے۔ رحم، انڈا یا رحم کے مماثل کوئی عضو۔

**حضور** پیش ح، وم ع۔ اند، ع۔ مخاطب کرنے کا تعظیمی کلمہ؛ جناب عالی، جناب والا؛ رُوبرو، سامنے، خدمت میں، حاضری، غیب کی ضد؛ کسی کام میں یکسوئی، توجہ۔

**حضورِ اقدس** جناب؛ پاک؛ خداوند۔ حاکم یا کسی بزرگ کے سامنے یا خدمت میں۔

**حضورِ اکرم** حضرت محمد ﷺ کے لیے تعظیمی کلمہ۔

**حضورِ بالا** جناب والا، جناب عالی، بڑے حضور۔

**حضورِ طلب** کسی بڑے افسر یا حاکم کے پاس بلائے جانے کا عمل؛ وہ جسے پیش ہونے کا حکم ہو۔

**حضورِ قلب** کسی شے، کام پر انہماک سے توجہ دینا۔

**حضور میں** سامنے، رُوبرو، خدمت میں؛ موجودگی میں۔

**حضورِ والا** جناب عالی۔

**حضوری** پیش ح، وم ع۔ امث، ع۔ سامنے آنا، حاضر ہونا؛ قربت، تقرب؛ بارگاہ، دربار؛ کسی نامحرم کے سامنے آنے کا عمل۔ صف: وہبی، ذاتی۔

کہاوت: **حضوری کی مزدوری بھلی** اگر مالک کی موجودگی میں کام اچھے طریقے سے ہوتا ہو تو کہا جاتا ہے۔

**حضوری مالگزاری** وہ لگان جو حکومت خود وصول کرے۔

**حضوری نالش** حکومت کو براہ راست کی جانے والی شکایت۔

**علمِ حضوری** وہ علم جو براہ راست تجربے سے حاصل کیا گیا ہو یا القا ہوا ہو۔ اکتسابی کی ضد۔

**حضیض** زبرح، ی۔ اند، ع۔ کسی شے کا نچلا حصہ، تہہ، تلہٹی؛ پستی (درجہ کے اعتبار سے)؛ نشیب؛ اُتار، زوال، گڑھا، کنواں؛ عمیق، گہرا۔ دماغ کے نچلے حصے سے تعلق رکھنے والا (عصبہ، ریشہ وغیرہ)۔

صف: **حضیضی** کمتر، نچلا۔ مثلاً: سورج سے زمین کا حضیضی (کم سے کم) فاصلہ۔

## ح۔ط

**حط** زبرح، شدط۔ اند۔ انحطاط، زوال؛ درجہ کم ہونا۔

**حطاب** زبرح، شدط۔ اند، ع۔ لکڑہارا، لکڑیاں کاٹ کر بیچنے والا۔

**حطام** پیش ح۔ اند، ع۔ ٹوٹا ہوا ٹکڑا؛ کاٹھ کباڑ، ردی چیزیں؛ بہت تھوڑا مال، قلیل پونجی۔

**حطام اَلدنیا** (پیش م، غم ا، شد پیش د، جزم ن) دُنیا کے بکھیڑے، مال و متاع۔

**حطام** زبر ح، شد ط۔ امذ۔ شیر ببر۔

**حطب** زبر ح، زبر ط۔ امذ، ع۔ ایندھن کی لکڑیاں۔

**حطبی** (نباتیات) پودوں کا ٹھوس حصہ؛ چوبی بافت، لکڑی کا۔

**حطب** زبر ح، زیر ط۔ صف، ع۔ لاغر، بہت دُبلا، کمزور۔

**حطمہ** پیش ح، زبر ط، زبر م۔ امذ، ع۔ دوزخ کا تیسرا طبقہ؛ تیز آگ۔

**حطیم** زبر ح، ی۔ امذ، ع۔ خانۂ کعبہ کی دیوار جدھر پرنالہ (میزابِ رحمت) ہے اور اُس کے پاس کی نیم دائرے کی شکل میں احاطہ شدہ چند گز زمین۔

## ح۔ظ

**حظ** زبر ح۔ امذ، ع۔ لطف، مزا؛ عیش، نشاط؛ خوشی، انبساط؛ خوش بختی، خوش نصیبی، اقبال۔ جمع: **خطوظ** لذائذ۔ صف: **حظیظ/محظوظ**۔

محاورہ: **حظ اُٹھانا** مزے لینا، عیش کرنا۔

محاورہ: **حظ اُڑانا** لطف اُٹھانا، مزے کرنا۔

**حظ آفرینی** لطف و سرور پیدا کرنا۔

محاورہ: **حظ آنا** لطف آنا، مزہ آنا۔

**حظِ نفس** ایسی خوشی یا مزہ جس سے نفس کو سکون اور راحت ملے۔

**حظر** زبر ح، جزم ظ۔ امذ۔ روک، ممانعت؛ علیحدگی۔

**حظوظ** پیش ح، و مع۔ امذ، ع۔ حظ (رک) کی جمع۔

**حظیرہ** زبر ح، ی، زبر ر۔ امذ، ع۔ لکڑی کے جنگلے یا بانسوں سے گھرا ہوا باڑا یا احاطہ؛ چاردیواری (خصوصاً قبرستان کی)؛ مقبرے کا گنبد۔

**حظیرۂ قدس** (پیش ق، پیش د) گنبدِ امن، جنت کا ایک حصہ۔

**حظیظ** زبر ح۔ صف۔ خوش قسمت؛ صاحبِ دولت؛ خوش۔

## ح۔ف

**حف** زبر ح۔ امث، ع۔ گھاس کا خشک ہونا، بالوں کا تیل نہ ڈالنے سے خشک ہونا؛ کسی شے کا بیکار رہونا؛ احاطہ، گھیر؛ مہربانی، خدمت کرنا۔

کلمۂ دعا: **حفِ نظر** نظرِ بد نہ لگے، چشمِ بددور۔

**حفار** زبر ح، شد ف۔ امذ۔ گورکن۔

**حفاظ** زیر ح۔ امث۔ شرم، حمیت، مروت؛ نگہبانی۔

**حفاظ** پیش ح، شد ف۔ جمع مذ، ع۔ حافظ (رک) کی جمع۔

**حفاظت** زیر ح، زبر ظ۔ امث، ع۔ بچاؤ، سلامتی؛ پاسبانی، نگرانی۔

**حفاظتِ خود اختیاری** اپنا بچاؤ، ذاتی بچاؤ، خود کو ضرر یا نقصان سے بچانا۔ انگریزی میں: Self-Defence۔

**حفاظتِ ذاتی** اپنے آپ کو ضرر سے بچانا۔

**حفاظت سے** سنبھال کر، احتیاط سے۔

محاورہ: **حفاظت میں رکھنا** سنبھال کر رکھنا، محفوظ رکھنا؛ تحفظ دینا۔

**حفاظتی** زیر ح، زبر ظ۔ صف۔ حفاظت (رک) سے منسوب۔

**حفاظتی چوکی** سرحدوں پر حفاظت کے لیے مامور کیے گئے فوجیوں یا سپاہیوں کے ٹھہرنے کی جگہ۔

**حفاظتی صمام** ایسی ڈاٹ یا روک جو دباؤ ایک حد سے زیادہ ہونے پر خود بخود کُھل جائے (انگریزی میں: Safety Valve)۔

**حفر** زبر ح، جزم ف۔ امث، ع۔ کھدائی، زمین کھودنا۔

**حفرِ تربت** قبر کھودنا۔

**حفرہ** زبر ح، جزم ف۔ امذ۔ گڑھا، کنواں، کھائی؛ جوفِ خلیہ، خول۔

(نباتیات) **حفرۃُ البذیر** (حفُ رَتُل بَ ذِیر) پھول کا وہ حصہ جس میں زیرہ یا نر پھول کا مادۂ تولید ہوتا ہے۔ نیز **حقۃُ البذیر**۔

**حفرۂ دندان** وہ جوف جس میں دانت جڑا ہوتا ہے۔

**حفریات** زبر ح، جزم ف، زیر ر، شد ی۔ امث۔ آثارِ قدیمہ کی کھدائی کا علم اور فن۔

**حفص** زیر ح، جزم ف۔ امذ۔ چمڑے کا بڑا ڈول جس کے ذریعے کنوئیں سے کیچڑ نکالا جاتا ہے؛ شیر کا بچہ۔

**حفظ** زیر ح، جزم ف۔ امذ، ع۔ حافظے میں محفوظ کرنا، یاد یا ازبر کرنے کا عمل؛ قرآن شریف زبانی یاد کرنا؛ پاس، لحاظ؛ بچاؤ، محافظت۔

**حفظِ جان** جان کا بچاؤ۔

**حفظِ صحت** تندرستی کی حفاظت کرنا، صحت کا بچاؤ۔ نیز **حفظانِ صحت**۔

محاورہ: **حفظ کرنا** یاد کرنا، ازبر کرنا۔

**حفظِ ماتقدُّم** کسی امر کی پیش بندی، پہلے سے روک تھام۔

**حفظِ مراتب** اشخاص کی بزرگی، بڑائی کا لحاظ جو اُن سے برتاؤ یا گفتگو کرنے میں ملحوظ رکھا جائے۔ نیز **تحفیظِ مراتب**۔

**حفظِ نفس** اپنی جان کا بچاؤ۔

محاورہ: **حفظ ہونا** زبانی یاد ہونا، ازبر ہونا۔

**حفظان** زیر ح، جزم ف۔ امذ، ع۔ رک: حفظ۔

مرکب: **حفظانِ صحت** (خصوصاً) صحتِ عامہ کی نگہداشت۔

**حفی** زبر ح۔ صف۔ مہربان، خوش آمدید کہنے والا؛ عقل مند۔

**حفیظ** زبرح، ی۔صف، ع۔ حفاظت کرنے والا، نگران، محافظ، نگہبان۔

**حفیف** زبرح، ی۔امث۔ سرسراہٹ، ہلکی سی آواز۔

## ح۔ق

**حق** زبرح۔اند، ع۔ سچائی، صداقت، راستی؛ واجبی، معقول، مناسب بات؛ جائز مطالبہ، حصۂ رسد؛ فرض، ذمہ داری؛ صلہ، بدلہ؛ کسی کام کا اختیار، استحقاق؛ محنتانہ، مزدوری؛ ذاتِ باری، اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

محاورہ: **حق ادا کرنا** ذمہ داری پوری کرنا؛ نوکری یا خدمت بجالانا؛ کسی کام کو اُس کے معیار یا چاہیے جانے کے مطابق کرنا۔

محاورہ: **حق ادا ہونا** رک: حق ادا ہونا جس کہ لازم ہے۔

**حقِ ارجاعِ نالش** (زیرا، زیرع، زیرل) نالش یا مقدمہ دائر کرنے کا حق۔

**حق التحصیل** (شد پیش ق، غم ا، غم ل، شدزبرت، جزم ح، ی) لگان وصول کرنے کا وہ حق جو نمبردار کو مالگزاری ادا کرنے کی وجہ سے ملتا ہے۔

**حق الخدمت** (پیش ق، غم ا، جزم ل، زیرخ، جزم د، زبرم) معاوضہ، خدمت کا صلہ، محنتانہ۔

**حق السعی** (پیش شدق، غم ا، غم ل، شدزبرس، جزم ع) محنت کا حق، محنت کی مزدوری، معاوضہ۔ نیز حق المحنت۔

**حق العباد** (پیش شدق، غم ا، جزم ل، زیرع) بندوں کا حق، وہ حق جو ایک انسان کا دوسرے انسان پر ہوتا ہے۔

مقولہ: **حق اللہ پاک ذات اللہ** خدا برحق ہے اُس کی ذات پاک ہے؛ یکتا و تنہا۔

**حق الناظرین/حق النظر** دعوت کے کھانے میں سے ایک حصہ جو محتاجوں یا نوکروں کے لیے الگ کر دیا جائے؛ نظر گزر کا کھانا۔

**حق الیقین** یقین کا وہ درجہ جہاں شک کی گنجائش نہ ہو اگر چہ ذاتی علم پر مبنی نہ ہو، پورا پورا یقین۔

**حقِ امتناع** (زیرا، جزم م، زیرت) روکنے، ممانعت کرنے کا اختیار، منع کرنے کا حق۔

**حق آسائش** آرام اور سکون کا وہ حق جس کی بنا پر کسی کا کوئی ہمسایہ اپنی ملکیتی شے یا زمین پر کوئی ایسا کام نہیں کر سکتا جس سے اُسے تکلیف یا نقصان کا اندیشہ ہو۔

**حق آشنا** خدا پرست، سچی اور حق بات کہنے والا۔

**حق آشنائی** راستی، صدق، دوسرے کے حق کو تسلیم کرنا۔

**حق بات** سچی بات، ٹھیک بات۔

**حق بجانب** سزاوار، حق پر، لائق۔

کہاوت: **حق بحق دار رسید** جس کا حق تھا اُسے مل گیا۔

محاورہ: **حق بخشوانا** مرتے وقت اپنی کی ہوئی زیادتیوں وغیرہ کی معافی مانگنا۔

**حق بیں** سچی بات کو جاننے والا؛ حق کو پہچاننے والا، صداقت پسند۔

**حق بینی** درست اور سچی بات معلوم کرنے کا عمل؛ سچائی دیکھنا، حق پسندی، صداقت پسندی۔

**حق پذیر** سچی بات قبول کرنے والا۔

**حق پرست** خدا پرست، انصاف والا؛ منصف، سچا۔

**حق پرستی** رک: حق پرست جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **حق پر لڑنا** اپنا حق حاصل کرنے کی کوشش کرنا یا اُس کے لیے جھگڑنا۔

**حق پژوہ** سچ کا متلاشی، سچائی کی طلب رکھنے والا؛ سچائی کی طلب۔

**حق پسند** سچائی پر قائم رہنے والا، سچ کو پسند کرنے والا۔

محاورہ: **حق پہنچنا** استحقاق ہونا؛ کسی کا حق ادا ہو جانا، اپنا حق مل جانا۔

**حقِ تالیف** وہ رقم جس کے بدلے مصنف کسی کو اپنی کتاب چھاپنے کی اجازت دے۔ نیز حقِ تصنیف۔

**حقِ تحریر** کتابت کی اُجرت، لکھائی کی مزدوری؛ خط لکھنے کی فیس۔

**حق تعالیٰ** خدائے بزرگ و برتر، اللہ تعالیٰ۔

**حق تلفی** (زبرل) بے انصافی، حق مارنا (عام: تلفی۔ جزم ل)۔

محاورہ: **حق جتانا** استحقاق ظاہر کرنا یا یاد دلانا۔

فعل مرکب، محاورہ: **حق چھیننا** حق سے محروم کرنا۔

محاورہ: **حق حق کرنا** اللہ کے نام کا وِرد کرنا۔

محاورہ: **حق حیران رہنا** ہکا بکا رہنا، حواس بجا نہ رہنا۔

**حق حلال** مباح، جائز، صحیح۔

محاورہ: **حق حلال کرنا** دیانت داری اور ایمان داری سے کام کرنا؛ جائز طریقے سے کمانا۔

**حقِ خود اختیاری/اِرادی** اپنے لیے خود قانون بنانے کا اختیار جو کسی قوم کو حاصل ہو۔ نیز حقِ خود ارادیت (قانون)۔

**حق دار** مستحق، جسے استحقاق ہو۔

کہاوت: **حق دار ترسیں انگار برسیں** جب کسی کا حق مارا جائے تو انصاف نہ کرنے والے سے خدا بہت ناراض ہوتا ہے۔

**حقِ رائے دہی** (لینا زیرد) (سیاست) انتخابات میں ووٹ ڈالنے کا حق۔

**حق رس** عادل، انصاف کرنے والا؛ خدا رسیدہ۔

حق رسی حق کو پہچاننا؛ انصاف، عدل؛ درست راہ، نیکی کی راہ۔

محاورہ: حق رکھنا استحقاق ہونا، حق دار ہونا۔

حقِ سرکار مال گزاری، لگان۔

حق سرہٗ (زیرس، شدزبرر، اُلٹاپیش ہ) اللہ تعالیٰ کی ذات حق ہے؛ اس کا رازایک حقیقت ہے۔

حق سیر (زیرس، زبری) نیک سیرت۔

حقِ شفعہ (پیش ش، زبرف، زبرع) ہمسائے کا اپنے گھر سے ملی ہوئی جائیداد کی خریداری پر پہلا حق۔ نیز حقِ شفع۔

حق شناس حق کو پہچاننے والا؛ خداشناس۔

حق طراز راست گو، صادق، سچا۔

محاورہ: حق غصب کرنا کسی کو اُس کے اختیار، جائیداد وغیرہ سے زبردستی بے دخل کرنا۔

حق فراموش دوسروں کا حق بھول جانے والا۔

حقانی حق یا اللہ سے منسوب۔

کہاوت: حق کر حلال کر، ایک دن میں ہزار کر (سو بار کر) نیک کام جتنا زیادہ ہوسکے کرنا چاہیے؛ جائز کام جتنا چاہے کریں کوئی نہیں روکتا۔

محاورہ: حق کو پہچاننا انصاف کو پانا، سچ کو پانا؛ بات یا معاملے کا درست اِدراک کرنا۔

محاورہ: حق کہنا سچی بات کہنا؛ اعلانِ حق کرنا۔

کہاوت: حق کہنے سے احمق بیزار درست بات سے بیوقوف ناراض ہوتا ہے۔

محاورہ: حق گردن پر ہونا کسی کے ذمہ قرض ہونا؛ اپنے ذمہ کسی کا قرض ادا کرنے کا بوجھ ہونا۔

حق گزار دیانت دار، ایمان دار، سچا شخص؛ انصاف کرنے والا۔

حق گو سچی بات کہنے والا، راست باز؛ انصاف کی بات کہنے والا۔

حق گوئی سچ بولنا، درست بات کہنا؛ انصاف کرنا۔

محاورہ: حق لینا محنتانہ لینا، واجبی حصہ پانا۔

محاورہ: حق مارنا اور شاہ بننا دوسروں کے مال پر ناجائز قبضہ کر کے بڑا بننا؛ دیدہ دلیری سے زیادتی کرنا۔

حقِ مرور (پیش م، و مع) راستہ چلنے کا حق۔

حقِ ملکیت مالک ہونے کا حق؛ کسی شے کے تصرف کا حق۔

حقِ مہر بیوی کا اپنے شوہر سے مہر (حقِ زوجیت) وصول کرنے کا حق۔

متعلق فعل: حق میں لیے، واسطے، بارے۔

محاورہ: حق میں کانٹے بونا کسی کے ساتھ بُرائی کرنا، کسی کو نقصان پہنچانے والا کام کرنا۔

متعلق فعل: حق ناحق بلا وجہ، بے سبب۔

صف: حق ناشناس شکر ادا نہ کرنے والا۔

حقِ نمک وہ حق جو نوکر پر آقا کی ملازمت کی وجہ سے ہو۔

محاورہ: حقِ نمک ادا کرنا ملازمت کا فرض خوبی سے ادا کرنا، اپنے مالک کے ساتھ وفاداری کرنا۔

محاورہ: حقِ نمک ادا ہونا رک: حقِ نمک ادا کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

حق نواز سچائی کا خیال رکھنے والا۔

حق نیوش سچی بات سننے والا، حق جاننے والا۔

حقِ وراثت جائیداد سے میراث پانے کا حق۔

محاورہ: حق ہونا درست ہونا، سچ ہونا، جائز ہونا۔

حقا زبرح، شدق۔ متعلق فعل۔ کلمۂ قسم۔ ف۔ بخدا، خدا شاہد ہے، سچ یوں ہے کہ؛ فی الحقیقت، بلاشبہ۔ متعلق فعل: حقانہ سچائی سے۔

حقارت زبرح، زبرر۔ امث، ع۔ کمتری، حقیر ہونا یا سمجھنا؛ تنفر؛ ذلت، خواری۔ غلط العام: حِقارت (زیرح)۔

حقارت آمیز ذلت سے بھرا ہوا۔

محاورہ: حقارت سے دیکھنا کمتر سمجھنا، ذلیل جاننا؛ کوئی حیثیت نہ دینا۔ نیز حقارت کی نگاہ سے دیکھنا۔

حقاقہ دقاقہ زبرح، زبرق، زبرد۔ صف۔ مث۔ حیران، پریشاں حال؛ بے پردہ، بے باکی سے سامنے آجانے والی عورت پر پھبتی، بے حیا، بے شرم (عورت)۔

حقانی زبرح، شدق۔ صف۔ حق (رک) سے منسوب؛ جس کے دل میں خدا بہت محبت ہو، ہر وقت خدا کی معرفت میں ڈوبا ہوا۔

حقانیت زبرح، شدق، زیرن، زبری۔ امث، ع، ف۔ صداقت، سچائی، برحق ہونا، اصلی کیفیت۔

حقائق زبرح، زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ سچائیاں، صداقتیں۔

حقبہ پیش ح، جزم ق، زبرب۔ امذ۔ اسّی سال کا دور۔

حقد زیرح، جزم ق۔ امذ۔ کینہ، کپٹ، عناد۔

حقن زبرح، جزم ق۔ امذ۔ روکنا، بند کرنا، موقوف کرنا، باز رکھنا۔

حقنہ پیش ح، جزم ق، زبرن۔ امذ، ع۔ قبض رفع کرنے کے لیے چڑھائی جانے والی نلکی کے ذریعے جائے براز میں پانی یا دوا داخل کرنا۔

حقود زبرح، و مع۔ جمع۔ مذ۔ بدخواہ، کینہ پرور۔

حقوق پیش ح، و مع۔ مذ، ع۔ حق (رک) کی جمع۔

**حقوق اُلعباد** (پیش ق، غم ا، جزم ل، زیر ع) انسانوں کی طرف سے فرد پر عائد ہونے والے فرائض۔ نیز **حقوقِ انسانی**۔

**حقوق اللّٰہ** (غم ا، غم ل، شد مد ل) اللہ کے واجبی مطالبات جو بندوں سے ہیں۔

**حقہ** زبر ح، شد زبر ق۔ صف، ع۔ صادق، سچی یا سچے، شک وشبہ سے مبرا۔

**حِقہ** زیر ح، شد زبر ق۔ امث، امذ۔ ایسا اونٹ یا اونٹنی جس کی عمر تین سال ہو۔

**حُقہ** پیش ح، شد زبر ق۔ امذ۔ جواہر، عطر یا دیگر قیمتی اشیا رکھنے کی ڈبیا، چھوٹا ڈھکنے دار ڈبا؛ چلم سے تمباکو پینے کا ظرف جس کے پیندے میں پانی بھرا ہوتا ہے اور ایک نَے یا نلکی کے ذریعے دھواں پانی میں سے ہو کر منہ میں آتا ہے، ایسا ظرف جس میں مدک پی جائے؛ بارود سے بھرا ہوا گولہ، دستی بم۔ تصغیر: **حقیا** چھوٹا حقہ، گڑگڑی۔

کہاوت: **حقہ بھر بڑوں کو دیجیے، جب سلگے تب آپ ہی پیجیے** حقے کو سلگانے میں زور بھی لگتا اور کافی وقت بھی صرف ہوتا ہے اس واسطے اگر بزرگوں کو حقہ بھر کر دیا جائے تو ایک تو اُن کی عزت ہوتی ہے اور جب تک اپنی باری آتی ہے وہ اچھی طرح سلگ گیا ہوتا ہے۔

محاورہ: **حقہ بھرنا** چلم میں تمباکو اور آگ رکھنا۔

محاورہ: **حقہ پانی بند کرنا / ہونا** برادری کا قطع تعلق کر لینا، بول چال، لین دین بند کرنا۔

محاورہ: **حقہ تازہ کرنا** حقے کے نیچے (ے لین) کو دھو کر ٹھنڈا کرنا اور حقے کا پانی بدلنا۔

**حقۂ چوگانی** (و لین) سیدھی نے کا حقہ، پیچوان سے مختلف۔

کہاوت: **حقے کی ماری آگ باقی کا مارا گاؤں** جس آگ میں سے بار بار حقہ بھرا جائے وہ جلد بجھ جاتی ہے اور جس گاؤں کا لگان باقی رہے وہ تباہ ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **حقہ گڑگڑانا** (پیش گ) حقہ کے کش لگانا جس سے پانی کے بلبلوں کی آواز نکلتی ہے۔

**حقی** زبر ح، شد ق۔ صف۔ حق سے منسوب، سچا، صادق۔ مولوی عبدالحق محدث دہلوی کے خاندان کے کچھ لوگوں کی خاندانی نسبت۔

**حقے** پیش ح، شد ق۔ جمع، مذ۔ حقہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**حقے کا پانی** وہ پانی جو کچھ عرصہ حقے میں پڑا رہے تو بہت بد بودار اور زہریلا ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **حقے کا پانی اور سو جوتے** بُرے آدمی کی مذمت میں کہا جاتا ہے کہ اُس کے لیے یہی سزا ہونی چاہیے۔

**حقیت** زبر ح، شد ق، شد زبر ی۔ امث، ع۔ حق داری، ملکیت، استحقاق؛ صداقت، سچائی۔

**حقیت ادنیٰ** چھوٹی اراضی۔

**حقیت اعلیٰ** بڑی جاگیر۔

**حقیر** زبر ح، ی۔ صف، ع۔ ادنیٰ، نیچ، غیر اہم؛ کمینہ، سفلہ، ذلیل، خوار؛ چھوٹا؛ خفیف، کم مقدار؛ دُبلا، لاغر؛ نفرت زدہ؛ غیر پسندیدہ۔ نیز اپنی ذات کے لیے بطورِ انکسار مستعمل۔ تفضیل: احقر۔

فعل مرکب: **حقیر جاننا** ذلیل سمجھا، کم حیثیت خیال کرنا۔

**حقیق** زبر ح، ی۔ صف، ع۔ حقدار، سزاوار، مستحق۔

**حقیقت** زبر ح، ی، زبر ق۔ امث، ع۔ سچائی، صداقت؛ امرِ واقعی، اصلیت، ماہیت؛ اہمیت، درجہ، مرتبہ؛ بساط، حیثیت۔

**حقیقت اظہاری** حق کے دعوے کا ثبوت۔

**حقیقت آگاہ** دانا، عقل مند؛ حقیقت جاننے والا۔

**حقیقت پسند** سچائی کو قبول کرنے والا، اصلیت کو پسند کرنے والا؛ زندگی کی حقیقتوں کی عکاسی کرنے والا فنکار یا شاعر۔

**حقیقتِ حال** واقعہ کی اصلیت؛ اصل صورتِ حال۔

**حقیقت شکمی** پٹے دار سے لیا جانے والا پٹہ۔

**حقیقت شناس** ذہین، عقل مند، زیرک، ہوشیار شخص، حقیقت کو جان لینے والا۔

صف: **حقیقت شنوا** (زبر ش، زبر ن) سچی بات سننے والا۔

محاورہ: **حقیقت کھل جانا / کھلنا** معاملے کی اصلیت سے آگاہ ہونا، راز ظاہر ہونا؛ بھرم کھل جانا، پوشیدہ خرابی یا خامی ظاہر ہونا۔

محاورہ: **حقیقت کھولنا** سچ بات بیان کرنا؛ راز کھول دینا۔

**حقیقتِ مطلق** ایسی حقیقت جو تمام قیود سے آزاد ہو۔

محاورہ: **حقیقت معلوم کرنا** اصل حال معلوم کرنا۔

**حقیقت میں** اصل میں، واقعی۔

مرکب: **حقیقتِ نفس اُلامری** اصلی معاملہ، بات کی تہہ۔

**حقیقتہً** (حَ قی قَ تَن) اصل میں، دراصل۔

**حقیقی** زبر ح، ی۔ صف، ع۔ اصلی، واقعی؛ سچ مچ کا؛ سگا، سگی؛ اپنا، اپنی۔

## ح۔ک

**حک** زبر ح۔ امث، ع۔ کھرچنا، چھیلنا، مٹانا، کاٹ چھانٹ کرنا۔

**حک واضافہ** گھٹانا بڑھانا، (عبارت میں) داخل اور خارج کرنا۔

**حک وفک** ترمیم وتنسیخ؛ اصلاح۔ مثال: یہ سند بغیر نشانِ حک وفک (یا حک

(تنسیخ) جاری کی گئی۔ تعلیمی اسناد پر لکھی جانے والی عبارت۔

**حکاک** زبر ح، شدک۔ صف، اند، ع۔ نگینہ تراشنے والا، مہر کن؛ خراش پیدا کرنے والا دوا؛ کھجانے والا۔ (امث) **حکاکی**۔

**حکام** پیش ح، شدک۔ جمع، مذ، ع۔ **حاکم** (رک) کی جمع۔

**حکامِ بالا** اُونچے درجے کے حاکم۔

**حکام جوئی** افسروں کی خوشنودی کی کوشش۔

**حکائی** زیر ح۔ صف۔ وہ لفظ جو کسی آواز کی نقل ہو؛ نقلِ صوت کرنے والا۔

**حکایت** زیر ح، زبری۔ امث۔ ع۔ کہانی، واقعہ، قصہ، بات، روداد، نقل۔ جمع: **حکایات**۔

**حکایت سازی** کہانی گھڑنا؛ بات بنانا۔

**حکایۃً** بطورِ ذکر، تذکرے کے طور پر۔

**حکتہ** زیر ح، شد زبر ک۔ امث۔ خارش، کھجلی۔

**حکم** زبر ح، زبر ک۔ اند، ع۔ ثالث، جھگڑے میں فیصلہ کرنے والا، بچولیا، وہ شخص جس پر طرفین نے فیصلہ موقوف رکھا ہو؛ فیصلہ صادر کرنے والا۔

**حکم** زیر ح، زبر ک۔ امث، ع۔ **حکمت** (رک) کی جمع؛ رموز، دقیق نکات، گہری پتے کی باتیں۔ جمع: **حکماء**۔

**حکم** پیش ح، جزم ک۔ اند، ع۔ امر، فرمان، ارشاد؛ عدالتی فیصلہ؛ ماہرانہ رائے، قولِ ناطق، فیصلہ کن بات؛ تعریف، مفہوم، اطلاق۔ مثال: اِخفا فریب کے حکم میں ہے؛ کسی شے میں دوسری چیز کے مثل ہونے کی خصوصیت، خاصیت، شمولیت؛ تاش کا وہ پتہ جس پر کالا پان بنا ہوتا ہے؛ گنجفے میں دوسروں کو کاٹنے یا جیتنے والا پتہ؛ تاش کا سب سے پہلے پھینکا جانے والا پتہ۔ جمع: **اَحکام**۔ جمع الجمع: **اَحکامات** واجب التعمیل فیصلے یا مطالبے۔

محاورہ: **حکم اُٹھانا** فرمان کی تعمیل کرنا، اطاعت کرنا؛ کسی فرمان کو منسوخ کرنا۔

محاورہ: **حکم اُلٹنا** پہلے حکم کے خلاف فیصلہ دینا۔

**حکمِ احکام** ارشادات، فرامین۔

**حکمِ امتناعی** ممانعت کا فرمان، کسی کام سے باز رکھنے کا حکم۔

**حکم انداز** جس کا نشانہ خطا نہ ہو، کہہ کر درست نشانہ لگانے والا۔

**حکمِ آخر/ آخیر** آخری فیصلہ، قطعی فیصلہ؛ وہ فیصلہ جس کے خلاف اپیل نہ ہو سکے۔

محاورہ: **حکم بجالانا** کہا ماننا، حکم کی تعمیل کرنا۔

**حکم بردار** فرمان پر عمل کرنے والا، فرمانبردار، حکم ماننے والا۔

محاورہ: **حکم بیٹھنا** حکومت ہونا، تسلط ہونا۔

محاورہ: **حکم بھیجنا** فرمان سے مطلع کرنا؛ سرکاری طور پر اطلاع دینا۔

محاورہ: **حکم پر چلنا** حکم کی تعمیل کرنا، تابعداری کرنا۔

صف: **حکم پر موقوف** مرضی پر منحصر۔

**حکمِ تکلیفی** امر جس کی تعمیل لازمی ہو۔

**حکمِ تکوینی** عالمِ وجود میں لانے سے متعلقہ حکم۔

محاورہ: **حکم توڑنا** نافرمانی کرنا، حکم نہ ماننا؛ فیصلہ منسوخ کرنا۔

محاورہ: **حکم جاری کرنا** فرمان صادر کرنا، اشتہار دینا؛ شریعت کے مطابق جرم کی سزا سنانا۔

محاورہ: **حکم جاری ہونا** رک: **حکم جاری کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **حکم چلانا** حکومت کرنا، حکم دینا۔

محاورہ: **حکم چلنا** حکم نافذ ہونا، حکم کی تعمیل ہونا؛ فرمان جاری ہونا۔

مقولہ: **حکمِ حاکم مرگِ مفاجات** جس طرح انسان موت سے نہیں بچ سکتا اُسی طرح حاکم کے حکم سے بھی نہیں بچ سکتا۔

**حکم راں** بادشاہ، فرمانروا، حکومت کرنے والا۔ نیز **حکمران**۔

**حکم رانی** حکومت، سلطنت، بادشاہی۔

**حکمِ شرعی** اسلامی قانون کے مطابق دیا جانے والا حکم۔

**حکمِ ظہری** (لیٹا زبر ظ) وہ حکم جو کسی درخواست یا دستاویز کی پشت پر لکھا جائے۔

**حکم صادر کرنا** رک: **حکم جاری کرنا**۔

**حکم عدولی** (جزم ک، پیش ع، ومع) حکم کی تعمیل سے انکار۔

**حکمِ قضا** قسمت کا حکم؛ موت کا حکم۔

**حکمِ قطعی** رک: **حکمِ آخر**۔

**حکم کا بندہ** فرمانبردار، حکم کی تعمیل کرنے والا؛ ملازم۔

محاورہ: **حکم کرنا** رک: **حکم جاری کرنا**۔

**حکمِ گشتی** ایک سے زیادہ جگہ بھیجا جانے والا حکم، ایک سے زیادہ آدمیوں کے نام یا خلاف حکم۔

محاورہ: **حکم لگانا** پختہ رائے دینا، قطعی رائے دینا؛ فتویٰ دینا؛ پیش گوئی کرنا۔

محاورہ: **حکم لگنا** رک: **حکم لگانا** جس کا یہ لازم ہے۔

**حکمِ مطلق** عام حکم؛ آخری فیصلہ۔

محاورہ: **حکم میں ہونا** تابع فرمان ہونا، مطیع و فرمانبردار ہونا۔

**حکم نامہ** (پیش ح، جزم ک، زبر م) وہ تحریر جس میں کوئی حکم درج ہو، تحریری حکم، پروانہ۔

**حکمِ ناطق** آخری فیصلہ، قطعی فیصلہ۔

کہاوت: **حکم نشانی بہشت کی جو مانگے سو پائے** جنت میں جو

خواہش کی جائے گی وہ پوری ہوگی اسی طرح حاکم جو چاہے حاصل کرسکتا ہے۔
متعلق فعل: حکماً (پیش ح، جزم ک، م دو زبر ''مَن'') لازمی طور پر، قطعی طور پر؛ جبراً، حکم کے ذریعے۔
**حکما** پیش ح، زبر ک۔ جمع۔ اند، ع۔ **حکیم** (رک) کی جمع؛ صاحبِ فہم و فراست، دانش مند۔
**حکمت** زیر ح، جزم ک، زبر م۔ امث، ع۔ دانائی، فراست، فکر و شعور؛ مَصلحت؛ ترکیب، تدبیر؛ طبابت، علاج معالجے کا علم۔
(طبابت) **حکمت الاشراق** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زیر ا، جزم ش) حقیقت کو پانے کی وہ کوشش جو منطق و فلسفہ سے قطعِ نظر کرکے کشف و وجدان پر بھروسا کرتی ہے۔
**حکمت الٰہیہ** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زیر ا، مدل، زیر ہ، شد زبر ی) (فلسفہ) اللہ تعالی کے وجود کی بابت غور و فکر، غیر مادی امور کی بابت سوچ بچار، حکمتِ طبعی کی ضد۔ نیز **حکمتِ الٰہی/ الٰہیات** مسائلِ روحانی۔
**حکمت آرا** عقل و دانش سکھانے والا۔
**حکمت آمیز** عاقلانہ، دانش مندانہ۔
کہاوت: **حکمت بہ لقمان آموختن** دانا کو دانائی سکھانا؛ فضول بات کرنا؛ کوئی عام آدمی اگر کسی ماہرِ فن کو اُس کے فن کے متعلق کچھ سکھائے تو کہا جاتا ہے۔
محاورہ: **حکمت چلانا** رک: **حکمت چلنا** جس کا یہ متعدی ہے۔
محاورہ: **حکمت چلنا** ترکیب کامیاب ہونا، چالاکی کارگر ہونا۔
کہاوت: **حکمت چیں حجت بنگالہ** چین کے لوگ سمجھدار اور عقل مند ہوتے ہیں جبکہ بنگال کے رہنے والے جھگڑالو۔
**حکمت خانہ** مطب، دواخانہ۔
**حکمت سے** تدبیر سے، عقل مندی سے، دانائی سے۔
**حکمتِ عملی** تدبیر، عقل و شعور سے کام لینا۔ غور و فکر کے ذریعے مسائل سے نبٹنا؛ مصلحت اندیشی؛ اَخلاقیات۔ نیز **حکمتِ عملیہ** فلسفۂ اَخلاق۔
محاورہ: **حکمت کرنا** طبابت کرنا، علاج معالجہ کرنا۔
**حکمتِ مدنی** شہری انتظام کے قوانین۔
**حکمتی** زیر ح، جزم ک، زبر م۔ صف، ع۔ صاحبِ دانش و عقل، فلسفی؛ ہوشیار۔
**حکمراں** پیش ح، جزم ک۔ اند، صف۔ بادشاہ، فرمانروا، حکومت کرنے والا۔ نیز **حکمران**۔
**حکمی** پیش ح، جزم ک۔ صف۔ اقتدارِ اعلیٰ؛ راج، نظم و نسق کا اختیار؛ وہ جماعت یا ادارہ جو نظم و نسق کا مختار ہو؛ بے خطا، نشانے پر لگنے والا؛ یقینی۔
**حکمیہ** پیش ح، جزم ک، زیر م، شد زبر ی۔ صف۔ قطعی، حتمی۔

**حکومت** پیش ح، و مع، زبر م۔ امث، ع۔ حکمرانی، سلطنت؛ قدرت، اختیار؛ افراد پر مشتمل جماعت جس کے ہاتھ میں مملکت کے اُمور چلانے کی ذمہ داری ہو۔
**حکومتِ آزاد** خودمختار حکومت۔
**حکومتِ آمرانہ** ایک شخص کی حکومت۔
محاورہ: **حکومت جتانا** اقتدار کا زور دکھانا؛ سختی کرنا، جبر کرنا۔
**حکومتِ جمہوری** ایسی حکومت جو عوام کے منتخب کردہ نمائندوں پر مشتمل ہو اور وہ نمائندے ایک مقررہ مدت تک حکومت چلا سکیں۔
محاورہ: **حکومت چلانا** حکمرانی کرنا؛ رعب و دبدبہ ڈالنا۔
**حکومتِ خوداختیاری** ایسی حکومت جو کسی کی پابند نہ ہو اور اپنی مرضی کے مطابق فیصلے کرسکے۔
**حکومتِ شخصی** کسی ایک شخص کی حکمرانی، ایسی حکومت جسے عوام کے منتخب نمائندوں کے بجائے صرف ایک شخص چلائے۔
محاورہ: **حکومت کرنا** ملک کا نظم و نسق چلانا۔
کہاوت: **حکومت کی گھوڑی اور پسیری دانہ** حاکم کی گھوڑی کے لیے تیس سیر دانہ چاہیے، گھوڑی تو تین چار سیر ہی دانہ کھاتی ہے باقی سائیس وغیرہ اُڑا جاتے ہیں؛ حاکم کے نام پر عملے والے بہت لوٹتے ہیں۔
**حکومتِ نوعی** ایسی طرزِ حکومت جس میں سادات کی قوم سے عقل مند اور دانشور ملک کا نظم و نسق چلائیں اور کوئی بادشاہ نہ ہو۔
**حکہ** زیر ح، شد زبر ک۔ اند۔ خارش کی بیماری، سوکھی کھجلی، چُل۔
**حکی** زبر ح، شد ک۔ صف۔ اند۔ رگڑ کر یا کھرچ کر مٹانے والا آلہ یا اوزار (انگریزی میں: Eraser)۔
**حکیم** زبر ح، ی۔ اند، ع۔ حکمت والا، صاحبِ علم و فراست، دانش مند، دانا؛ فلسفی، عالم؛ طبیب، معالج۔
**حکیمِ اُمت** ایک لقب، ملتِ اسلامیہ کا بڑا عالم، دانشور۔
کہاوت: **حکیم اوروں کی دوا کرے اپنی نہ کرے** اس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی اوروں کو نصیحت کرے اور خود نہ سمجھے۔
**حکیم حاذق** ماہر معالج۔
کہاوت: **حکیم کو قارورے سے کیا لاج** اپنے پیشے سے شرم نہیں کرنی چاہیے۔
**حکیم علی الاطلاق** (زبر ع، زبر ل، غم ی، غم ا، جزم ل، زیر ا، جزم ط) مطلق، کامل ترین حکمت والا، مراد: خدائے تعالیٰ۔
**حکیمی** حکیم سے متعلق؛ حکیم کا پیشہ، طبابت۔

# ح۔ل

**حل** زبرح۔امذ،ع۔ مسئلے کو سلجھانے کی تدبیر؛ گتھی کا سرا پانے کی کوشش؛ عملی تدبیر، پیچیدہ سوال یا معمے کا جواب؛ کھولنا؛ انکشاف: ریاضی کے عمل کا نتیجہ؛ محلول، گھلی ہوئی چیز۔

**حل پذیر** گھل جانے والا۔

**حل پذیری** کسی مادے کے گھلنے کی صلاحیت۔

**حل کاری** ملمع کاری، سونے کو پگھلا کر مختلف پھول یا نقوش وغیرہ بنانا۔

محاورہ: **حل کرنا** سلجھانا، کھولنا؛ گھولنا؛ معمہ یا پہیلی بوجھنا؛ ریاضی کا سوال نکالنا؛ ملمع کرنا۔

**حل وبست** کھولنا اور باندھنا، انتظام، نظم ونسق، مدبری۔ نیز **حل وعقد**۔

**اربابِ حل وعقد** منتظمین، انتظام وانصرام کرنے والے۔

**حل** زیرح۔امذ۔ حرم کعبہ سے باہر کا علاقہ۔

**حلاج** زبرح،شدل۔امذ،ع۔ روئی دھنکنے والا، دُھنیا، نداف، پنجیارا۔علَم: حسین بن منصور کا لقب جن سے قولِ اناالحق منسوب ہے جس کی بنا پر اُنھیں سُولی پر چڑھایا گیا۔

**حلّاجی** (امث) دُھنیے کا پیشہ؛ ایک فرقہ جو خود کو حسین بن منصور حلاج کا معتقد ظاہر کرتا ہے۔

**حلاف** زبرح،شدل۔صف،ع۔ بہت زیادہ قسمیں کھانے والا۔ پیشہ ور گواہ۔

**حلاق** زبرح،شدل۔امذ،ع۔ بال تراشنے یا مونڈنے والا، نائی، حجام۔

**حلال** زبرح۔صف،ع۔ جس کام کا کرنا جائز ہو؛ روا، مباح؛ گوشت یا غذا جس کے کھانے کی شرعاً اجازت ہو؛ وہ عورت جس نے عدت کے دن پورے کر لیے ہوں؛ وہ شخص جس نے جامۂ احرام اُتار دیا ہو؛ جائز کمائی یا روزی وغیرہ؛ شرع میں حلال کردہ وہ جانور جسے شرعی طریقے سے چھری پھیر کر ذبح کیا گیا ہو۔

مرکب: **حلال الدم** جس کا خون بہانا جائز ہو۔

کہاوت: **حلال تھوڑا حرام بہت** حلال کی تھوڑی کمائی میں زیادہ برکت ہوتی ہے جبکہ حرام زیادہ بھی ہو تو سکون میسر نہیں ہوتا؛ حلال تھوڑا ملتا ہے اور حرام بہت۔

**حلال خور** (دمج) حلال روزی کمانے والا؛ خاکروب، بھنگی، مہتر۔

صف: **حلال خوری** جائز کمائی کھانا، حلال کھانا۔

**حلال روزی** وہ روزی جو محنت کر کے شرعی لحاظ سے جائز ذرائع سے کمائی جائے۔

**حلال زادگی** جائز پیدائش؛ شرافت، دیانتداری۔

**حلال زادہ** جائز اولاد، جائز بیٹا؛ شریف، دیانتدار؛ (طنزاً) شریر۔

**حلالِ طیب** شرعی لحاظ سے جائز اور پاک۔

**حلال کا** وہ بچہ جو نکاحی ماں باپ سے پیدا ہوا ہو۔

محاورہ: **حلال کر کے کھانا** ذبح کر کے کھانا؛ محنت کر کے کھانا۔

محاورہ: **حلال کرنا** ذبح کرنا؛ قتل کرنا؛ جائز قرار دینا۔

کہاوت: **حلال میں حرکت، حرام میں برکت** اُلٹی بات؛ نیک کاموں میں تکلیف ہوتی ہے اور برے کام سے آرام ہوتا ہے؛ ایمان دار تکلیف اُٹھاتے ہیں اور بے ایمان مزے کرتے ہیں۔

**حلاّل** زبرح،شدل۔صف۔تفضیل،ع۔ مشکلات حل کرنے والا، مشکلات کو آسان کرنے والا؛ عقدہ کُشا۔

**حلالِ حقیقی** مشکلات کو حقیقت میں حل کرنے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**حلالہ** زبرح،زبرل۔امذ،ع۔ مطلقہ عورت سے دوبارہ عقد کرنے سے پہلے اُس کے کسی دوسرے مرد کے نکاح میں آنے اور اُس سے طلاق پانے کی شرط۔ وہ عورت جو ایک دفعہ طلاق پانے کے بعد دوبارہ شرعی حجت پوری ہونے کے بعد اُسی شخص کے نکاح میں آئے؛ وہ عورت جس کے ساتھ صحبت کرنا حلال ہو۔ منکوحہ یا مملوکہ۔

محاورہ: **حلالہ کرنا** مطلقہ عورت کا دوسرے شخص سے مشروط نکاح کرنا تاکہ پہلے شوہر سے نکاح ثانی جائز ہو جائے۔

**حلاوت** زبرح،زبرو۔امث،ع۔ مٹھاس، شیرینی؛ ذائقہ، لذت؛ کیف، لطف، سکھ، آرام۔

**حلب** زبرح،زبرل۔علَم۔ ملکِ شام کا ایک شہر جہاں کے آئینے مشہور تھے۔

صف: **حلبی** (زبرح،زبرل) شہر **حلب** (رک) سے منسوب، حلب کا بنا ہوا؛ حلب کا باشندہ۔

**حلت** زیرح،شدزبرل۔امث،ع۔ شرعی لحاظ سے جائز ہونا، حلال ہونا، قابلِ استعمال ہونا۔

**حلتیت** زیرح،جزم ل،ی۔امث۔ ہینگ جو انجدان کے درخت کا گوند ہے۔

**حلزون** زبرح،جزم ل،ومع۔امذ۔ گھونگا، شنکھ، کوڑی۔

**حلزونہ** (علم تشریح) کان کا گھونگے کی شکل کا اندرونی حصہ جو سننے کی حس کے لیے بہت اہم ہے، کن گھونگھا؛ چکراتی ہوئی شکل یا کوئی حرکت جو ہر چکر پر بلند ہوتی جائے (انگریزی میں: Spiral)۔

**حلزونت** (امث) گردش، چکر، پیچ داری، اُلجھاؤ۔

**حلف** زبرح،جزم ل۔امذ،ع۔ قسم، عہدوپیمان۔ متعلق فعل: حلفاً قسمیہ۔

محاورہ: **حلف اُٹھانا** قسم کھانا (بیشتر مذہبی کتاب ہاتھ میں لے کر)، خدا کو

حاضر ناظر جان کر عہد کرنا۔
**حلف برداری** کسی مقدس چیز کو ہاتھ میں لے کر قسم کھانے کا عمل۔ نیز رک: حلف اُٹھانا۔
**حلفِ دروغی** جھوٹی قسم کھانا۔
محاورہ: **حلف دینا/ دلانا** قسم دینا؛ دوسرے کو قسم اُٹھوانا۔
محاورہ: **حلف لینا** قسم لینا، دوسرے کو قسم اُٹھوانا۔
**حلفِ منصب** کسی ذمہ داری کو سنبھالتے وقت ادائے فرض کا عہد۔
**حلف** زبر ح، جزم ل۔ امث ۔ دوستی، معاہدہ۔
**حلف اُلفضول** اہلِ فضیلت کی حلف برداری، مراد اُس تاریخی قسم سے جو مکۂ معظمہ کے اکابر نے اَمن وصلح برقرار رکھنے کے لیے کھائی تھی، آپ ﷺ بھی اِس میں شریک تھے۔
**حلفا** پیش ح، زبر ل۔ اند، جمع، ع۔ دوست، معاون، مددگار۔ حلیف (رک) کی جمع۔
**حلق** زبر ح، جزم ل۔ اند، ع۔ گردن کا اگلا یا اندرونی حصہ، گلا؛ سر منڈوانے کا عمل؛ اُسترا پھیرنا، حاجیوں کا حج کے موقع پر سر منڈانا۔
محاورہ: **حلق آنا** کبوتروں کے گلے میں ایک قسم کی لیس دار اور بدبودار رطوبت پیدا ہونا۔
محاورہ: **حلق بند کرنا** منہ بند کرنا، کسی کو بولنے نہ دینا، خاموش کرنا۔
محاورہ: **حلق بند ہونا** بولنے کی طاقت نہ رہنا، بولنے کی اجازت نہ ہونا۔
محاورہ: **حلق بیٹھ جانا** آواز کا بھاری ہونا، آواز بیٹھ جانا۔
محاورہ: **حلق پر چھری پھیرنا** ذبح کرنا، حلال کرنا؛ جبر کرنا، ستم کرنا؛ بہت زیادہ نقصان پہنچانا۔
محاورہ: **حلق تر کرنا** پیاس بجھانا، پانی پینا، گلے کی خشکی دُور کرنا۔
محاورہ: **حلق تک بھرنا** بہت زیادہ کھانا۔
محاورہ: **حلق خشک ہونا/ ہو جانا** پیاس لگنا؛ ڈر یا خوف کی وجہ سے گلا سوکھنا، گھبرا جانا۔
محاورہ: **حلق دبانا** گلا گھونٹنا؛ بولنے سے زبردستی روکنا۔
محاورہ: **حلق سے اُترنا** کھایا پیا جانا، گلے سے نیچے جانا؛ گوارا ہونا؛ سمجھ میں آنا۔
محاورہ: **حلق سے نکالنا** کسی شے کا زبردستی وصول کرنا۔
کہاوت: **حلق سے نکلی خلق میں پڑی** بات منہ سے نکلتے ہی مشہور ہو جاتی ہے۔
**حلق کا داروغہ/ دربان** کھانے پینے سے منع کرنے والا؛ ایسا بچہ جو اپنی ماں کو کچھ نہ کھانے دے؛ بولنے سے روکنے والا۔
محاورہ: **حلق کاٹ کر کھانا** جو خود کھانا وہی دوسرے کو کھلانا؛ انتہائی محبت کا برتاؤ کرنا۔
کہاوت: **حلق کا نہ تالو کا یہ مال میاں کالو** کا خود کھایا نہ پیا بلکہ سارا ضائع کر دیا۔
محاورہ، فعل مرکب: **حلق میں اٹکنا** گلے میں پھنس جانا؛ کسی بات کا گوارا نہ ہونا۔
محاورہ: **حلق میں پانی چوانا** منہ میں پانی ڈالنا۔
محاورہ: **حلق میں پھندا پڑنا** کھاتے ہوئے کسی شے کا گلے میں پھنس جانا۔
محاورہ: **حلق میں تھوکنا** لعنت بھیجنا؛ تہمت لگانا۔
محاورہ: **حلق میں دم ہونا** قریب المرگ ہونا، جان نکلنے کے قریب ہونا۔
محاورہ: **حلق میں کانٹے پڑنا** بہت زیادہ پیاس لگنا، پیاس کی شدت سے گلا خشک ہونا۔
محاورہ: **حلق میں نوالہ اٹکنا/ پھنسنا** گلے سے نوالہ نہ اُترنا؛ کوئی عمدہ شے کھاتے وقت اپنا قریبی یا بچہ یاد آنا۔
کہاوت: **حلق نہ تالو کھائیں میاں کالو** بدتمیز آدمی بدتہذیبی سے کھائے تو کہتے ہیں۔
**حلقوم** پیش ح، جزم ل، ومع۔ اند، ع۔ رک: حلق جس کا یہ ہم معنی ہے؛ حنجرہ، حنجرے سے نیچے گلے کا وہ حصہ جہاں سے شہ رگ گزرتی ہے۔
**حلقون** زبر ح، جزم ل، ومع۔ اند۔ کشتی کا ایک داؤ جس میں گردن پکڑ کر حریف کو اڑنگا لگا کر ران پر چت کرتے ہیں۔
**حلقہ** زبر ح، جزم ل، زبر ق۔ اند، ع۔ گھیرا، دائرہ؛ انگوٹھی، گول شکل یا شے، پھندے کا گھیرا۔ زنجیر کی کڑی؛ بٹن کا کاج؛ آنکھوں کے پاس کمزوری کے باعث پڑنے والا سیاہی مائل دائرہ یا گھیرا؛ ہم خیال گروہ، جماعت؛ محفل، مجمع؛ انتظامی علاقہ، حد بندی۔ (تصوف) مریدوں کے مجمع میں صوفی کی ذکر جلی یا خفی کی نشست۔
**حلقۂ اثر** ایسا علاقہ، اشیا یا اشخاص جن پر کسی کا عمل دخل ہو۔
**حلقۂ احباب** دوستوں یاروں کی محفل۔
**حلقہ انداز** وہ شخص جو حقے کے دھوئیں کے چھلے بنا کر اُڑائے۔
**حلقۂ انتخاب** وہ علاقہ جسے پارلیمنٹ، اسمبلی یا کسی دوسرے انتخابی ادارے کے انتخاب کے موقع پر ایک وحدت قرار دیا جاتا ہے۔
**حلقۂ آغوش** گود، بازوؤں کا گھیرا۔
محاورہ: **حلقہ باندھنا** گھیرا ڈالنا، دائرے میں کھڑا ہونا، گھیرنا۔
**حلقہ بگوش** (لفظاً) وہ جس کے کان میں غلامی کا حلقہ ہو، زرخرید غلام، پیرو

مرید؛ (مجازاً) کسی حلقۂ فکر کے پیروؤں کا گروہ، عاشق، دلدادہ؛ فرمانبردار۔

**حلقہ بگوشی** کان میں حلقہ ڈالنے کا عمل، غلامی، اطاعت۔

**حلقہ بندی** چاروں طرف سے احاطہ کرنا؛ چند علاقوں کو کسی خاص مقصد کے تحت یکجا کرنا۔

**حلقۂ بیرونِ در** دروازے کے باہر کی کنڈی۔

**حلقۂ در** دروازے کی کنڈی۔

**حلقۂ دست** ہاتھ میں پہننے کا کڑا۔

محاورہ: **حلقہ ڈالنا** کان میں چھلا ڈالنا؛ گھیرنا، حصار باندھنا۔

**حلقوی** رک: حلقہ جس سے یہ منسوب یا متعلق ہے؛ کسی فکر کے لوگوں میں سے کوئی ایک۔

**حلک** زبر ح، زبر ل۔ اند۔ گھپ اندھیرا، مکمل تاریکی۔

**حلکاری** زبر ح، جزم ل۔ امث۔ سونے چاندی کا ملمع چڑھا کر نقوش بنانے کا کام۔

**حلکم** زبر ح، جزم ل، زبر ک۔ امث۔ مارامار، جلدی۔

محاورہ: **حلکم ڈالنا** جلدی مچانا، ہبڑ دبڑ۔

**حلل** پیش ح، زبر ل۔ جمع، مذ، ع۔ پوشاکیں، نئے کپڑے کے جوڑے، ملبوسات۔ نیز رک: حلہ جس کی یہ جمع ہے۔

**حلم** زبر ح، زبر ل۔ اند، ع۔ سر پستان، بھٹنی۔ نیز حلمہ۔

**حلم** زیر ح، جزم ل۔ اند، ع۔ بُردباری، تحمل، نرم دلی، نرم مزاجی، دھیرج۔ (امث) **حلمیت**۔ صف: **حلیم**۔

**حلم** پیش ح، جزم ل۔ اند۔ خواب، سپنا؛ واہمہ۔ جمع: **اَحلام**۔

**حلمت العین** (زبر ح، زبر ل، زبر م، پیش ت، غم ا، جزم ل، ے لین) آنکھ کے کونے کے اندر سرخ اُبھار۔

**حلو** پیش ح، جزم ل۔ صف۔ میٹھا، شیریں؛ لذیذ۔

**حلوا** زبر ح، جزم ل۔ اند، ع۔ شیرینی جس کی بہت سی قسمیں ہیں، خشک، تر، نرم، نیم نرم اور سخت جیسے پپڑی کا حلوہ۔ نیز: **حلوہ**۔

کہاوت: **حلوا پوری باندی کھائے، پوتا پھیرنے بیوی جائے** کمینے آدمی مزے اُڑاتے ہیں جبکہ شرفا اور غریبوں کی شامت آئی ہے۔

**حلوا خاتون** کاٹھ کی پتلیاں؛ حلوہ کھانے والی عورت۔

محاورہ: **حلوا سمجھنا** ناچیز جاننا، کسی کام کو بہت آسان سمجھنا۔

**حلوا مانڈا** روئے کا حلوہ اور میدے کی پتلی پوری۔

محاورہ: **حلوہ نکل جانا** بُرے حالوں ہونا؛ محنت مشقت سے حالت نہایت پتلی ہونا۔

محاورہ: **حلوہ ہونا** نرم و ملائم ہونا، کسی کام کا بہت آسان ہونا۔

محاورہ: **حلوے مانڈے سے کام رکھنا** ہر حال میں اپنے مطلب کو پیشِ نظر رکھنا۔

**حلوائے بے دود** شیریں پھل، پیڑ کا پکا پھل۔

**حلوائے تر** میٹھے پھل مثلاً سیب، ناشپاتی وغیرہ؛ وہ جس کو انسان آسانی سے بلاکسی تکلیف کے برداشت کر سکے؛ وہ چیز جو مفت میں حاصل ہو؛ لبِ معشوق۔

**حلوائے مرگ** بھتی، حاضری۔

**حلوائے مغزی** حلوے کی وہ قسم جس میں بہت زیادہ پستہ بادام اور مغز ڈالے جائیں۔

**حلوان** زبر ح، جزم ل۔ اند، ع۔ بکری یا بھیڑ کا دودھ پیتا بچہ یا اُس کا گوشت؛ نرم یا گلا ہوا گوشت۔

**حلوائی** زبر ح، جزم ل۔ اند۔ مٹھائیاں بنانے اور بیچنے والا، شیرینی فروش۔ (امث) **حلوائن**۔

کہاوت: **حلوائی کی دکان اور دادا جی/ نانا جی کی فاتحہ** پرائے مال کو اپنا سمجھ کر بے دریغ خرچ کرنا، کسی دعوت پر اپنے ہمراہ کسی غیر مدعو کو لے جانا۔

**حلوت** پیش ح، پیش ل، شد زبر و۔ امث۔ شیرینی، مٹھاس۔

**حلول** پیش ح، و مع۔ اند، ع۔ باہم حل ہو جانا؛ ایک شے کا دوسرے میں اس طرح سما جانا کہ امتیاز باقی نہ رہے؛ روح کا جسم میں داخل ہونا؛ تناسخ کا عقیدہ؛ روح القدس کے حضرت مریم علیہا السلام کے جسم میں سمانے کا عقیدہ؛ رہنا، رہائش رکھنا۔

**حلوہ** زبر ح، جزم ل۔ اند۔ رک: **حلوا**۔

**حلہ** پیش ح، شد زبر ل۔ امث، ع۔ لباس، جبہ، چغہ، دو چادروں کا جوڑا؛ ازار اور سر کی چادر۔

**حلۂ بہشتی** جنتی لوگوں کا لباس جو وہاں ملے گا۔

**حلہ پیرائی** لباس کی آراستگی و تزئین۔

**حلی** زبر ح۔ اند۔ (بروزنِ علی) زیور، گہنا۔ جمع: **حُلی** (پیش ح، جزم ل)۔

**حلی بند** زیورات سے آراستہ کرنے، سجانے والا، زیور پہنانے والا۔

**حلی مجوہر** جڑاؤ زیور۔

**حلیف** زبر ح، ی۔ اند، ع۔ وہ جس نے کسی سے معاہدہ کیا ہو یا کسی کے ساتھ مل کر حلف اُٹھایا ہو، ہم پیمان، عہد کرنے والے۔ ساتھی، رفیق۔

**حلیلہ** زبر ح، ی، زبر ل۔ امث۔ منکوحہ بیوی، شریکِ حیات، زوجہ۔

**حلیم** (۱) زبر ح، ی۔ صف، ع۔ بُردبار، نرم مزاج۔

**حلیم الطبع** وہ شخص جس کی طبیعت میں تحمل اور بردباری ہو۔ نیز حلیم المزاج۔

**حلیم (۲)** زبر ح، ی۔ مث۔ کھچڑا، خوب گلائے ہوئے گوشت، گیہوں اور دالوں کو گھوٹ کر پکائی ہوئی مسالے دار غذا۔

محاورہ: **حلیم ہو جانا** گوشت وغیرہ کا گل کر زم ہو جانا۔

**حلیہ** پیش ح، جزم ل، زبر ح۔ اند، ع۔ سراپا، صورت، ہیئتِ ظاہری، چہرے مہرے کی شناخت کی تفصیل۔ اصلاً: حلیہ (زیر ح، جزم ل)۔

محاورہ: **حلیہ اُتارنا** کسی کی حرکات و سکنات کی نقل کرنا۔

محاورہ: **حلیہ بدلنا** شکل و صورت اور وضع قطع بدلنا؛ بھیس بدلنا، حالت خراب ہونا۔

محاورہ: **حلیہ بگاڑنا** مار مار کر شکل سے بے شکل کرنا، درگت بنانا۔

محاورہ: **حلیہ بیان کرنا** شکل و صورت کا حال ظاہر کرنا۔

محاورہ: **حلیہ تحریر کرنا** کسی کی شکل و صورت بیان کرنے کے لیے کاغذ پر اُس کے خط و خال کا نقش اُتارنا۔

## ح۔م

**حما** پیش ح، شدم۔ اند۔ بخار، تپ۔ نیز حُمّی۔

**حمائے حصبہ** خسرہ کا بخار۔

**حمائے شمسیہ** ہڈی توڑ بخار (انگریزی میں:- Dingo feve)۔

**حماد** زبر ح، شدم۔ صف تفضیل، ع۔ بہت زیادہ حمد کرنے والا۔

**حمار** زبر ح، شدم۔ اند، ع۔ گدھا ہانکنے والا، گدھے والا۔

**حِمار** زیر ح۔ اند، ع۔ ایک چار ٹانگوں والا (عموماً پالتو) جانور جو بار برداری کے کام آتا ہے، گدھا، خر؛ بیوقوف، احمق۔ جمع: حمر، حمور، حمرات (پیش ح، پیش م)۔

تثنیہ: **حمارین** فلک پر کوکبۃ السرطان کے تیرہ ستاروں میں سے دو کا مجموعی نام۔

(اُقلیدس) **شکل حماری** اِس کلیے کا عملی ثبوت کہ کسی مثلث کے دو اضلاع مل کر تیسرے سے بڑے ہوتے ہیں۔

**حمارہ** زیر ح، زبر ر۔ اند، ع۔ ٹخنے کی ہڈی۔

**حماست** زبر ح، زبر س۔ امث، ع۔ دلیری، مردانگی، بہادری۔

**حماسہ** بہادری؛ فخریہ شاعری جس میں بہادری کے واقعات بیان ہوں۔

**حماسۂ ملی** قومی نظم، ایسی نظم جو قوم کی تاریخ پر مبنی ہو۔

**حماسہ نویس** رزمیہ نظم لکھنے والا شاعر۔

**حماض** پیش ح، شدم۔ اند۔ ایک کھٹی بوٹی جس کی کئی اقسام ہیں، حماضِ بری، جبلی، مائی وغیرہ۔

**حماضِ اُترج** (پیش ا، جزم ر، زبر ر) ترنج کا عرق۔

**حماقت** زبر ح، زبر ق۔ امث، ع۔ بے وقوفی، کم عقلی، نادانی۔ (لکھنؤ) حِماقت (زیر ح)۔

**حماقت زدہ** احمق، بے وقوف، جاہل۔

**حماکَ اللّٰہ** زبر ح، زُبر ک، غم ا، شدل بمد۔ فقرہ۔ خدا تجھے محفوظ رکھے، تجھ پر خدا کی امان ہو۔

**حمال** زبر ح، شدل۔ اند، ع۔ بوجھ ڈھونے والا، مزدور، قلی۔ (امث) حمالہ۔

**حمالی** بار برداری، قلی کا کام۔

**حمام** زبر ح۔ اند، ع۔ ہر وہ پرندہ جس کے گلے میں طوق ہو، جیسے کبوتر، فاختہ، طوطا۔ جمع: حمائم۔

**حمام** زبر ح، شدم۔ اند، ع۔ نہانے کی جگہ، نہانے کا بند مقام، غسل خانہ۔

**حمام کی لنگی** وہ چیز جو ہر شخص کے استعمال میں آئے۔

کہاوت: **حمام کی لنگی جس نے چاہی باندھ لی** عام چیز ہے جو چاہے استعمال کرے۔

محاورہ: **حمام میں سب ننگے ہونا** سب کا ایک ہی طرح کی بُرائی میں مبتلا ہونا۔

**حمامی** غسل کرانے والا؛ حمام کا منتظم۔ نیز حمامچی۔

**حماء** زبر ح۔ امث۔ کالی مٹی، سیاہ کیچڑ؛ کھاد۔

**حمائد** زبر ح، لیٹا زیرہ۔ جمع، مذ، ع۔ حمیدہ (رک) کی جمع۔

**حمائل** زبر ح، لیٹا زیرہ۔ امث، ع۔ چھوٹی تقطیع کا قرآن شریف جسے گلے میں لٹکا کر ساتھ لے جا سکیں؛ گلے سے لٹکانے کے تلوار کے تسمے جو شانے پر ترچھے پڑتے ہیں؛ ہار، عورتوں کا گلے میں پہننے کا ایک زیور۔ صف: لٹکتا ہوا، گلے میں لٹکا ہوا۔

**حمائلِ فلک** آسمان کا جھکاؤ۔

محاورہ: **حمائل کرنا** تلوار وغیرہ کا گلے میں ترچھا لٹکانا؛ بانہیں گردن میں ڈالنا۔

**جمائل** زیر ح، زیرہ۔ امث، ع۔ تلوار کی ایسی ضرب جو جسم کو گردن سے ناف تک ترچھا کاٹ ڈالے۔

**حمایت** زیر ح، زبر ی۔ امث، ع۔ طرف داری، مدد، تائید، ساتھ دینا، نگہبانی، محافظت۔

صف: **حمایتی** حمایت کرنے والا، طرف دار۔

**حمایتی کا ٹٹو** وہ جو دوسروں کی حمایت پر دلیر ہو۔ نیز حمایت کا ٹٹو۔

کہاوت: **حمایتی کی گھوڑی، عراقی کو لات مارے** جس کی حمایت کی

جائے اُس کا حوصلہ بہت بلند ہو جاتا ہے۔

**حمد** زبر ح، جزم م۔امث، ع۔ خدا کی تعریف، مناجات، ستائش۔ حمد لہ (زبر ح، زبر د، زبر ل) الحمدللہ کہنا۔

محاورہ، فعل مرکب: **حمد پڑھنا** خدا کی تعریف و ستائش پر مبنی کلام پڑھنا۔

**حمد سرا** حمدیہ اشعار کہنے والا، خدا کی مدح و تعریف کرنے والا۔

**حمد و ثنا** خدا کی تعریف و ستائش۔

صف: **حمدیہ** (عام: بلاشد) تعریفی، توصیفی حمد و ثنا پر مبنی (کلام وغیرہ)۔

**حمر** پیش ح، زبر م۔اِمذ، ع۔ رال؛ ایک آتش گیر مادہ۔

**حمر** پیش ح، پیش م۔جمع۔اِمذ، ع۔ گدھے، خر۔

**حمر** پیش ح، جزم م۔اِمذ، ع۔ سرخ، سرخ رنگ کا۔

**حمرا** زبر ح، جزم م۔صف۔مث، ع۔ **احمر** (رک) کا صیغۂ تانیث۔لال رنگ کی۔(اکیف مث) **حمرت** سرخی۔ نیز حمرہ۔

**حمرۃُ الدم** (پیش ۃ، ضم ا، ضم ل، زبر د) خون کے سرخ ذرے۔انگریزی: Haemoglobin۔

**حمرۃُ العین** آشوب چشم، آنکھوں کی بیماری جس میں آنکھیں سرخ ہو جاتی ہیں اور دُکھتی ہیں۔

**حمزہ** زبر ح، جزم م، زبر ز۔اِمذ۔ کاٹنے والا، درندہ، (کنایۃً) شیر؛ طاقتور؛ تیز فہم۔عَلَم: آنحضرت ﷺ کے ایک چچا کا نام۔

**حمس** زبر ح، زیر م۔صف۔ بہادر، جری، قریشِ مکہ کا لقب۔نیز احمس۔

**حمض** زبر ح، جزم م۔اِمذ۔ تیزاب؛ ایک ترکاری جو مزہ میں تلخ اور شور ہوتی ہے۔

**حمطایا** زبر ح، جزم م۔عَلَم۔ آنحضرت ﷺ کا ایک سریانی لقب۔نیز حمیاطا۔

**حمق** پیش ح، جزم م۔اِمذ، ع۔ بے وقوفی، کم عقلی، حماقت، نادانی؛ خللِ ذہنی، مالیخولیا (خصوصاً جس میں انسان اپنے آپ کو بڑا آدمی سمجھنے لگے)۔

**حمل** زبر ح، زبر م۔اِمذ، ع۔ (اصطلاحاً) نجوم قدیم کے مطابق آسمان کے بارہ بُرجوں میں سے پہلا بُرج جس کی شکل مینڈھے کی ہے؛ (لفظاً) بھیڑ کا بچہ۔

**حمل** (۱) زبر ح، جزم م۔اِمذ، ع۔ بوجھ ڈھونا، بارکشی؛ بار، بوجھ۔

مرکب عطفی: **حمل و نقل** (ضم لو نقل) بار برداری اور سواری، سامان ڈھونا، لے جانا۔

**حمل** (۲) زبر ح، جزم م۔اِمذ، ع۔ (منطق) ایک شے کا دوسری پر مبنی یا محمول ہونا۔

**حمل** (۳) زبر ح، جزم م۔اِمذ، ع۔ رحم میں پڑا ہوا نطفہ، پیٹ کا بچہ۔عام: **حَمَل** (زبر ح، زبر م)۔

فعل مرکب: **حمل اسقاط کرانا/کرنا** مضغہ کا وقت سے پہلے نکلوا دینا۔

فعل مرکب: **حمل اسقاط (ساقط) ہونا** مضغہ کا وقت سے پہلے رحم سے نکل جانا، پیٹ کا بچہ ضائع ہونا۔

محاورہ: **حمل ٹھہرنا** حاملہ ہونا، نطفہ قرار پانا۔

**حملِ کاذب** جھوٹا حمل، حمل کے بغیر پیٹ اُبھرنا۔

محاورہ: **حمل کر دینا** عورت کے ساتھ جماع کر کے اُسے حاملہ کر دینا۔

محاورہ: **حمل گرنا** پیٹ کا بچہ ضائع ہو جانا۔

**حملہ** زبر ح، جزم م، زبر ل۔اِمذ، ع۔ ہلّہ، دھاوا، چڑھائی؛ فوج کشی؛ وار، چوٹ، طنز، تضحیک؛ مرض کا غلبہ یا آغاز۔

صف: **حملہ آور** چڑھائی کرنے والا۔

**حملیات** زبر ح، جزم م، زیر ل، شدی۔جمع۔مث۔ رک: حمل (۲) (منطق) الفاظ کے ایسے جوڑے جن میں سے ایک موضوع ہو اور دوسرا اُس کی بابت کوئی مثبت یا منفی قول، مثلاً: قرآن مجید؛ سرسبز میدان، بے وفا زندگی۔

**حم و جم** زبر ح، شدم، و ج، زبر ج۔مرکب عطفی۔اِمذ۔ تیزی، طراری؛ جوش و انہماک۔

**حمود** زبر ح، و مع۔صف۔ سراہا ہوا، جس کی تعریف و توصیف کی گئی، ممدوح۔

**حموض** پیش ح، و مع۔اِمذ، ع۔ تیزاب، تُرش اشیا، تُرش پھل۔

**حموضت** پیش ح، و مع، زبر ض۔امث، ع۔ تُرشی، کھٹاس۔

**حمول** پیش ح، و مع۔اِمذ، ع۔ شیافہ، دوا میں تر کی ہوئی بتی جو علاج کی غرض سے مقعد یا اندامِ نہانی میں چڑھائی جائے۔

**حمیٰ** زبر ح، کھڑا زبری۔اِمذ، ع۔ جائے اَمن، مأمن؛ جانوروں کے لیے محفوظ مقام جہاں شکار ممنوع ہو۔

**حمّیٰ** پیش ح، کھڑا زبری، اِمذ، ع۔ رک: حُما۔ بخار، تپ، حرارت۔

**حمیت** زبر ح، زیر م، شد زبری۔امث، ع۔ غیرت، نخوت، عزتِ نفس؛ غصہ، جوش، جذبہ۔

**حمیتِ قومی** قوم کی غیرت، قوم کی زبوں حالی دیکھ کر جوش میں آنا۔

**حمید** زبر ح، ی۔صف۔اِمذ، ع۔ ممدوح، جس کی تعریف کی گئی؛ پسندیدہ؛ عروض کی ایک بحر جس کے بنیادی ارکان مفعولات اور مستفعلن ہیں۔

**حمیری** زیر ح، ی لین۔صف۔اسمِ جنس۔ جنوبی عرب کے قدیم قبائل یا اُن سے تعلق رکھنے والا؛ ایک قدیم رسم الخط جو حمیریوں سے منسوب ہے۔نیز حمیاری۔

**حمیل** زبر ح، ی۔اِمذ۔ اُٹھایا ہوا؛ اجنبی؛ ضامن؛ پیٹ کا بچہ؛ سیلاب کا لایا ہوا کوڑا کرکٹ۔

**حمیل** زبر ح، ے۔امث۔ گلے کا ایک زیور؛ ہنسلی۔

**حمیم** زبرح، ی۔ مذ، ع۔ گرم، کھولتا ہوا پانی؛ قریبی دوست، عزیز۔
**حمیہ** زیرح، جزم م، زبری۔ مذ۔ پرہیز، بیماری میں مضر اشیا سے بچنا۔

## ح ۔ ن

**حنا** زیرح۔ امث، ع۔ مہندی۔ (صف) **حنائی** مہندی سے متعلق، مہندی لگا۔ مہندی سے رچا، مہندی کے رنگ کا۔
**حنابستہ** مہندی لگے ہاتھ۔
**حنابند** وہ جو مہندی لگائے، مہندی لگانے والی، مشاطہ۔
**حنابندی** مہندی لگانے کا عمل؛ دولھا کے گھر سے دُلھن کے گھر مہندی بھیجنے کی رسم۔
**حنا کا چور** ہاتھ یا پاؤں کی وہ جگہ جہاں مہندی کا رنگ نہ چڑھے یا جہاں مہندی نہ لگی ہو۔
**حنابلہ** زبرح، لیٹا زیرب، زبرل۔ جمع، مذ، ع۔ **حنبلی** (رک) کی جمع۔
**حناجر** زبرح، زیرج۔ جمع، مذ، ع۔ **حنجرہ** (رک) کی جمع۔
**حنان** زبرح، شدن۔ صف۔ بخشنے والا، مہربان، اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔
**حنانہ** زبرح، شدن، زبرن۔ امث۔ شوہر کے غم میں رونے والی بیوہ عورت، نوحہ کرنے والی عورت۔ ایک کھجور کے تنے کا ستون جس کے سہارے آنحضرت ﷺ خطبہ دیتے تھے؛ وہ کمان جس سے آواز نکلے۔
**حنائی** زیرح۔ صف۔ مہندی لگا ہاتھ یا پاؤں۔
**حنائی کاغذ** حنا کے پھیکے اور ہلکے رنگ سے ملتا ایک قسم کا کاغذ۔
**حنایت** زیرح، زبری۔ امث۔ کجی، ٹیڑھا پن، لچک، جھکا ہونا۔
**حنبلی** زبرح، ن مثل م، زبرب۔ مذ۔ حضرت امام احمد بن حنبل کی فقہ پر چلنے والا یا اُن سے متعلق و منسوب۔
**حنث** زیرح، جزم ن۔ مذ، ع۔ گناہ، جرم؛ جھوٹی قسم کھانا؛ قسم توڑنا۔
**حنجرہ** زبرح، جزم ن، زبرج، زبرر۔ مذ، ع۔ نرخرا، حلقوم، گلا۔
**حنجرہ نگار** نرخرے کی حرکات ریکارڈ کرنے والا آلہ۔
**حنظل** زبرح، جزم ن، زبرظ۔ مذ، ع۔ جنگلی پودے؛ اندرائن کا پھل۔
**حنف** زبرح، جزم ن۔ مذ۔ جھکاؤ، رغبت، میلان۔
**حنفا(ء)** پیش ح، زبرن۔ جمع، مذ، ع۔ حضرت ابراہیمؑ کے پیرو، یہودیوں کی ایک شاخ جو قبلِ اسلام عرب میں آباد تھی؛ دینِ حنیف کے ماننے والے۔
**حنفی** زبرح، زبرن۔ مذ، ع۔ حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی فقہ کا پیرو۔
**حنک** زبرح، زبرن۔ مذ۔ تالو، منہ کی اندرونی چھت؛ نیچے کا جبڑا۔
**حنک الرخو** (پیش ک، غم ا، غم ل، شد زبرر، پیش خ) تالو کا پچھلا نرم حصہ جو حرف 'ق' کا مخرج ہے۔
**حنک الصلب** (پیش ک، غم ا، غم ل، شد پیش ص، جزم ل) تالو کا اگلا سخت حصہ، سخت تالو۔
صف: **حنکی** تالو سے تعلق رکھنے والا؛ تالو سے نکلنے والی اصوات۔
**حنوط** زبرح، ومع۔ مذ، ع۔ خوشبو اور دافع جراثیم اشیا جو لاش کو محفوظ کرنے کے لیے ملی جائیں۔
محاورہ: **حنوط کرنا** نعش پر خوشبودار مرکب یا جراثیم کش ادویات لگانا تاکہ وہ گلنے سڑنے سے محفوظ رہے۔
**حنون** زبرح، ومع۔ صف۔ نرم دل، مہربان، مشفق۔
**حنیف** زبرح، ی۔ صف، ع۔ صحیح، سچا، سیدھا؛ صحیح مسلک پر چلنے والا؛ باطل سے حق کی طرف آنے والا؛ حضرت ابراہیمؑ کے مذہب کا پیرو۔ نیز **حنیفی**۔
**حنین** پیش ح، ے لین۔ مذ، ع۔ مکہ معظمہ اور طائف کے درمیان ایک مقام جہاں کفار نے آپ ﷺ سے جنگ کی تھی۔

## ح ۔ و

**حوا(۱)** زبرح، شدو۔ علَم، ع۔ صحائف سماوی کی رُو سے حضرت آدمؑ کی بیوی جو حسبِ روایت اُن کی پسلی سے پیدا ہوئیں اور بنی آدم کی ماں تھیں۔ نیز **ماما/اما حوا**۔
(مجازاً) جنسِ نسواں؛ سیاہ ہونٹوں والی۔
**حوا(۲)** زبرح، شدو۔ مذ۔ ڈرانے والی ایک فرضی شے۔
**حواجب** زبرح، زیرج۔ جمع، مذ، ع۔ **حاجب** (رک) کی جمع۔
**حوادث** زبرح، زیرد۔ جمع، مذ، ع۔ **حادثہ** (رک) کی جمع۔
**حوادثِ طبعی** قدرتی آفات، زلزلہ، طوفان وغیرہ۔
**حواری** زبرح۔ مذ، ع۔ حامی، مددگار، ساتھی، دوست، یار؛ شاگرد، پیرو؛ انبیا کے دست و بازو، خاص طور پر حضرت عیسیٰؑ کے ساتھیوں کا لقب۔ چونکہ سب سے پہلے جن لوگوں نے حضرت عیسیٰؑ کا ساتھ دیا وہ دھوبی تھے اِس لیے دھوبیوں کو بھی حواری کہا جانے لگا؛ وہ شخص جو وفاداری سے کام کرے۔ جمع: **حواریّین، حواریون**۔
**حواریٰ** پیش ح، شدو، کھڑا زبری۔ مذ، ع۔ دوبار چھانا ہوا میدہ۔
**حواس** زبرح۔ مذ، ع۔ **حاسہ** (رک) کی جمع۔ حسیات، ہوش، اوسان۔
محاورہ: **حواس اُڑانا** ہوش اُڑانا، اوسان خطا کرنا۔
محاورہ: **حواس اُڑنا** ہوش اُڑنا، اوسان خطا ہونا، عقل گم ہونا۔
**حواس باختہ** گھبرایا ہوا، ہکا بکا، بے اوسان۔
محاورہ: **حواس باختہ ہونا** رک: **حواس اُڑنا**۔
محاورہ: **حواس پکڑنا** عقل کی بات کرنا، سوجھ بوجھ سے کام لینا۔

**حواس پکڑو** ہوش میں آؤ، عقل سے کام لو۔

محاورہ: **حواس جاتے رہنا** پریشان ہو جانا، عقل گم ہونا، گھبرا جانا۔

**حواسِ خمسہ (۱)** پانچ اجزا پر مشتمل تصنیف یا نظم جو پانچ پانچ مصرعوں کے بندوں پر مشتمل ہو۔

**حواسِ خمسہ (۲)** محسوس کرنے کی پانچ قوتیں ظاہری اور پانچ باطنی (طبعی) صلاحیتیں۔ باطنی: حسِ مشترک؛ خیال؛ وہم؛ حافظہ؛ متصرفہ۔ ظاہری: باصرہ؛ سامعہ؛ شامہ؛ ذائقہ؛ لامسہ، جن سے مادی اشیا کا علم ہوتا ہے۔

نقرہ: **حواس میں آ کر بات کرو** کسی کے بے تکی یا بے وقوفی کی بات کہنے پر اُسے کہا جاتا ہے کہ ہوش سے بات کرو۔

**حواسوں** زبرح، وج۔مذ۔ حواس (رک) کی جمع۔

محاورہ: **حواسوں پر سے صدقے دینا** ہوش درست کرنا، عقل کی خبر لینا۔

**حواشی** زبرح۔جمع، مذ، ع۔ حاشیہ (رک) کی جمع؛ مصاحب، نوکر چاکر؛ ارد گرد، اطراف۔

**حواصل** زبرح، زیرص۔امذ، ع۔ بگلے کی مانند ایک دریائی پرندہ جس کا قد اُونچا، چونچ چوڑی اور پاؤں مرغابی کی طرح جھلی دار ہوتے ہیں۔

**حوالات** زبرح۔امث، ع۔ ملزموں کو حراست میں رکھنے کی جگہ، نظر بندی۔

**حوالاتی** وہ ملزم جو حوالات میں ہو۔

**حوالدار** زبرح، جزم ل۔امذ، ع، ف۔ فوج یا پولیس میں چند جوانوں کا افسر۔ نیز عام: حولدار۔

**حوالگی** زبرح، جزم ل۔امذ۔ تحویل، سپردگی، حوالے کرنے کا عمل۔

**حوالہ** زبرح، زبرل۔امذ، ع۔ سپردگی، تفویضِ کار۔ کسی طرف رجوع کرانا، نشان دہی، یادداشت، ذکر؛ سند جو کسی قول کی تائید کے لیے دی جائے۔

محاورہ: **حوالۂ قلم کرنا** لکھنا، ضبطِ تحریر میں لانا۔

**حوالی** زبرح۔جمع، مذ، ع۔ اِردگرد کا علاقہ، مضافات؛ قریبی لوگ؛ نوکر چاکر۔

**حوالیِ شہر** شہر کے اِردگرد کی زمین۔

**حوالی موالی** (مرکب) دوست، مصاحب، مددگار؛ خدمت گار، نوکر چاکر۔

**حوالے** زبرح۔امذ۔ حوالہ (رک) کی مغیرہ حالت یا جمع۔

محاورہ: **حوالے کرنا** سپرد کرنا، دے دینا۔

**حوامل** زبرح، زیرم۔امث۔ حاملہ (رک) کی جمع۔

**حوائج** زبرح، زیرء۔جمع، مث، ع۔ حاجت (رک) کی جمع۔

**حوائجِ اصلی** ضروریاتِ زندگی، مثلاً: مکان، ضروری لباس اور خانہ داری کا سامان وغیرہ۔

**حوائجِ ستہ** وہ سات چیزیں جو زندگی کے لیے اِنتہائی اہم ہیں۔

**حوائط** زبرح، زیرء۔جمع، مذ۔ حائط (رک) کی جمع۔

**حوایا** زبرح۔جمع، مذ۔ انتڑیاں، آنتیں۔

**حوب** ولین۔امذ۔ والدین، ماں باپ؛ تکلیف، مصیبت؛ غربت۔

**حوت** ومع۔امث، ع۔ بڑی مچھلی جو آدمی کو نگل سکے؛ نجومِ قدیم کے مطابق آسمان کا بارھواں برج۔ نیز حوتیہ وھیل مچھلی۔ جمع: حیتان۔

**حوج** ومع۔امث۔ غربت، مفلسی۔

**حور** ومع۔امث، ع۔ جنت کی کنواری عورت (حورا کی جمع لیکن اُردو میں واحد کے طور پر مستعمل)؛ (مجازاً) نہایت حسین، محبوب۔ (حیوانیات) پرندوں کے چوزے کا انڈے سے نکلنے کے بعد کا دور۔

کہاوت: **حور بھی سوتن کو ڈائن سے بری** کسی کی سوکن چاہیے کتنی ہی خوبصورت کیوں نہ ہو اُسے بری معلوم ہوتی ہے۔

**حور شمائل** (زبرش) جس میں حور جیسی خوبیاں پائی جائیں، نہایت خوبصورت؛ حسین یا حسینہ۔

**حورِعین** (ی) بڑی آنکھوں والی عورتیں۔ واحد: حورا، حوری (ولین)۔

**حورا** ولین۔امث، ع۔ حور (رک) کا واحد۔

**حوزہ** ولین، زبرز۔امذ، ع۔ علاقہ، احاطہ؛ مملکت کا درمیان۔

**حوصلہ** ولین، جزم ص، زبرل۔امذ، ع۔ پتا؛ ہمت، ظرف، تاب و طاقت، جرأت، دم خم؛ پرندے کا پوٹا۔

**حوصلہ افزا** ہمت دلانے والا۔

**حوصلہ افزائی** رک: حوصلہ افزا جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **حوصلہ بڑھانا** ہمت بڑھانا، جرأت دلانا۔

محاورہ: **حوصلہ پست ہونا** مایوس ہونا، دل چھوڑنا۔

محاورہ: **حوصلہ دینا** ہمت بڑھانا، جرأت دلانا۔

**حوصلہ مند** ہمت والا، جرأت والا، اولوالعزم۔

**حوصلہ مندی** (رک) حوصلہ مند کا اسم کیفیت۔

محاورہ: **حوصلہ ہارنا** ہمت کم ہونا، جرأت جاتی رہنا۔

**حوض** ولین۔امذ، ع۔ پختہ تالاب، عموماً چھوٹا، کھلا اور کم گہرے پانی کا ذخیرہ؛ صفحے کا متن والا حصہ۔

کہاوت: **حوض بھرے (تو) فوارہ چھوٹے** آمدنی ہو تو خرچ بھی ہو۔

**حوضہ (۱)** ولین، زبرض۔امذ، ع۔ چہ بچہ؛ احاطہ؛ چار دیواری؛ حاشیہ، چوکھٹا جو متن کے گرد کتاب یا ورق پر بنا ہو۔ نیز حوزہ۔

**حوضۂ متن** حاشیے کے اندر کی جگہ جس میں اصل عبارت درج ہو۔

**حوضہ** (۲) و لین، ز بر ض۔ اند، ع۔ ہاتھی کے اُوپر رکھنے کی عماری، ہودہ۔

**حول** زبر ح، زبر و۔ اند، ف۔ بھینگا پن۔ (صف) **اَحول** بھینگا۔

**حول** و لین۔ اند۔ قوت، قدرت؛ مضافات، اِردگرد کا علاقہ۔ (امث)

**حولیات** تقویم، جنتری، سال کے دنوں اور تاریخوں کا حساب۔

**حولِ کامل** (فقہ) پورا سال جو سرمائے پر گزرے، جو زکوٰۃ کے واجب ہونے کی شرط ہے۔

**حویصلہ** پیش ح، ی لین، زبر ص، زبر ل۔ اند۔ خون کا سرخ ذرہ؛ تھیلی، پھکنا۔

**حویلا** زبر ح، ے۔ اند۔ نگینے کا کچا ڈول جو تیاری کے کام آتا ہے۔

**حویلی** زبر ح، ے۔ امث، ف۔ بڑا اور پختہ چار دیواری کا مکان؛ محل سرا۔

**حوین** پیش ح، زبر و، شد زیر ی۔ اند۔ حیوانی جرثومہ جو مادۂ منویہ میں ہوتا ہے، حیوان (رک) کی تصغیر۔

## ح۔ ی، ے

**حیّ** زبر ح، شد ی۔ صف، ع۔ زندہ، جیتا جاگتا، قائم، ذی حیات۔ اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

**حیی** زبر ح۔ صف۔ حیاتی، حیوانی، زندہ جانوں سے تعلق رکھنے والا۔

**حی پیمائی** حیاتیاتی مطالعے کی شماریات یا اُن کا مرتب کرنا۔

**حے** ے لین۔ اند۔ علَم۔ قبیلہ، خاندان؛ لیلیٰ، معشوقۂ مجنوں کے قبیلے کا نام۔

**حیا** زبر ح، شد ی۔ اند۔ بارش؛ ارزانی کا سال۔

**حیا** زبر ح۔ امث، ع۔ شرم، لجا، لاج، حجاب، غیرت؛ پردے کی دیوار، حجاب، اوٹ، گھونگٹ۔

محاورہ: **حیا آنا** شرم آنا، غیرت آنا، ندامت ہونا۔

محاورہ: **حیا آنکھوں سے دھوڈالنا** بے شرم ہو جانا، دیدہ دلیر ہو جانا۔

**حیادار** لحاظ والا، غیرت مند۔

کہاوت: **حیا والا اپنی حیا سے ڈرا، بے حیا نے جانا مجھ سے ڈرا** کمینے سے شرافت سے پیش آؤ تو سمجھتا ہے کہ مجھ سے ڈر گیا ہے۔

**حیات** زبر ح۔ امث، ع۔ زندگی، جیون، جان؛ عمر، زیست۔

**حیاتِ ابدی** ہمیشہ کی زندگی۔

**حیات افروز** (زبر ا، و مج) زندگی کو روشن کرنے والا۔

**حیات بخش** زندگی عطا کرنے والا، زندہ کرنے والا۔

محاورہ: **حیات بھاری ہونا** زندگی عذاب بن جانا، زندگی وبال بننا۔

**حیاتِ تازہ** نئی زندگی۔

**حیاتِ جاوید/ جاودانی** ہمیشہ کی زندگی، بقائے ابدی۔

**حیاتِ خضر** حضرت خضرؑ کی زندگی؛ لمبی عمر۔

**حیاتِ شاعرہ** ذی نفس، زندگی کا ہر دور جب کہ تمام افعال و اعمال جبلی جبریت کے تابع ہوتے ہیں۔

**حیاتِ مستعار** (پیش م، جزم س، زبر ت) مانگی ہوئی زندگی، عمرِ فانی۔

**حیات و ممات** (و مج، زبر م) زندگی اور موت، جینا مرنا؛ عروج و زوال۔

**حیات** زبر ح، شد ی۔ جمع، مذ۔ رک: حیہ۔

**حیاتی** زبر ح۔ صف۔ حیات (رک) سے منسوب، ذی حیات مخلوق سے متعلق؛ زندگی، جان۔

فعل مرکب: **حیاتی دینا** زندگی دینا، زندہ رکھنا۔

**حیاتی طبیعیات** اطلاقی طبیعیات کی وہ شاخ جو ذی حیات انواع کی کیمیائی ساخت کا مطالعہ کرتی ہے۔

**حیاتیات** زبر ح، جزم ت، شد ی۔ امث، ع۔ انواعِ حیات کی خلقت و نمو کا مطالعہ اور ضابطۂ علمی۔ علم الحیات۔ انگریزی میں: Biology۔

صف: **حیاتیاتی** علم الحیات سے تعلق رکھنے والا۔

**حیاتیاتی حملان** وہ پروٹین جو جسم کے کیمیائی عمل پر اثر انداز ہوں، لیکن خود متغیر نہ ہوں۔

**حیاتیت** زبر ح، زیر ت، زبر ی۔ امث۔ یہ فلسفیانہ نظریہ کہ حیات یا روح مادے سے علیحدہ وجود رکھتی ہے، مادہ اُس کا مظہر ہے مگر وہ مادے سے نہیں پیدا ہوتی۔ نیز برگساں کا یہ نظریہ کہ جانداروں کی زندگی طبعی اور کیمیاوی عوامل و تاثرات سے آزاد ایک جوہر سے تعلق رکھتی ہے جسے روحِ حیوانی کہتے ہیں۔

**حیاتین** زبر ح، ی۔ جمع مذ۔ امث، ع۔ ف۔ غذائی جوہر جو صحت و نمو کے لیے لازم ہیں۔ شناخت کے لیے اُن کو حروفِ تہجی کے نام دیے گئے ہیں جیسے حیاتین 'اے'، حیاتین 'بی'، حیاتین 'سی' اور حیاتین 'ڈی' وغیرہ ان میں سے ہر ایک کے جداگانہ غذائی خواص ہیں۔

**حیاکَ اللّٰہ** زبر ح، شد ی، زبر ک، غم ا، شد ل بد۔ کلمۂ دعا۔ اللہ تجھے زندہ سلامت رکھے۔

**حیاکت** زیر ح، زبر ک۔ امث۔ کپڑا بننے کا کام، جولاہے کا پیشہ۔

**حیال** زبر ح، شد ی۔ صف تفضیل۔ بڑا حیلہ ساز، مکار۔ (امث) حیالہ۔

**حیث** ے لین۔ ظرف مکاں۔ کہاں، جہاں۔

**حیثیت** ے لین، زیر ث، شد زبر ی۔ امث، ع۔ کیفیت، شکل؛ مرتبہ، شان، درجہ؛ استطاعت؛ صلاحیت؛ قدر، مالیت؛ نقطۂ نظر؛ وضع قطع؛ حوصلہ، ظرف۔

محاورہ: **حیثیت بگڑنا** غریب ہو جانا، بے عزت ہو جانا۔

محاورہ: **حیثیت خراب کرنا** شکل بگاڑنا، بدصورت کرنا۔

محاورہ: **حیثیت سے باہر ہونا** اوقات سے بڑھ کر ہونا، بساط سے زیادہ ہونا۔

**حیثیت سے بڑھ کر** بساط سے زیادہ، سماؤ سے زیادہ۔

**حیثیت عرفی** (پیش ع، جزم ر) عزت، ساکھ، اچھی شہرت۔

**حیثیتِ کذائی** ظاہری حالت، شکل وصورت جو نظر آرہی ہو۔

محاورہ: **حیثیت ہونا** لیاقت ہونا، بساط ہونا، طاقت ہونا۔

**حیدر** ے لین، زبر د۔ اند، ع۔ شیر، حضرت علیؓ کا لقب۔

**حیدہ** ے لین، زبر د۔ اند۔ پھیر کا راستہ، چکر، اُتار، اُترائی؛ شاخ، مختلف سمت میں پھٹنے والا راستہ۔ جمع: حیود۔

**حیران** ے لین۔ صف، ع۔ سراسیمہ، گھبرایا؛ متعجب، متحیر، ششدر؛ پریشان، ہکابکا۔ (امث) **حیرانی** حیرت، تعجب۔

**حیران کن** حیرت میں ڈالنے والا، متحیر کرنے والا، تعجب انگیز۔

**حیران وپریشان** بہت زیادہ گھبرایا ہوا، ہکابکا۔

**حیرت** ے لین، زبر ر۔ امث، ع۔ تعجب، اَچنبھا، حیرانی۔

صف: **حیرت افزا** (ع۔ف) بہت حیران کرنے والا، حیرانی کی کیفیت کو بڑھانے والا۔

**حیرت انگیز** دنگ کر دینے والا۔

**حیرت آفریں** جو حیرت پیدا کرے۔

صف: **حیرت زدہ** (ع۔ف) حیران، بھونچکا، دنگ، متعجب۔

**حیرت زدگی** (امث) حیرت میں مبتلا ہونا، ہکابکا، بھونچکا ہونا۔

**حیرت کدہ** دنگ کر دینے والی جگہ؛ مراداً: دنیا۔

**حیرت ناک** تعجب خیز، حیران کرنے والا۔

محاورہ: **حیرت میں ڈالنا** حیران کرنا، ششدر کر دینا۔

**حیز** ی۔ اند، ع۔ نامرد، ہیجڑا۔

**حیز** زبر ح، شد زیر ی۔ اند، ع۔ پہنائی، گنجائش، وہ جگہ جہاں کوئی چیز سما سکے، خلا یا مکان وغیرہ؛ حد، کنارہ۔

**حیص بیص** ے لین۔ امث، ع۔ اُلجھن، مشکل صورتِ حال، دُشواری جس سے نکلنا محال ہو؛ (عام) بحث مباحثہ، حجت، تکرار۔

**حیض** ے لین۔ اند، ع۔ وہ فاسد خون جو جوان عورت کے اندامِ نہانی سے ہر ماہ خارج ہوتا ہے؛ ماہواری۔ صف: حائض حائضہ۔

**حیض کا لتہ** وہ کپڑا جس سے عورت حیض کا خون صاف کرے اور پھر پھینک دے؛ (بطور دُشنام) ذلیل آدمی۔

**حیطہ** ی، زبر ط، ہ غم۔ اند، ع۔ گھیرا، چار دیواری، دائرہ، حد، دَور۔

**حیف** ے لین۔ فجائیہ، ع۔ عبرت کا مقام ہے؛ آہ، وائے؛ (اند) مقامِ افسوس، تاسف؛ حیرت، تعجب؛ افسوس ناک بات؛ ظلم وستم؛ فضول، بے کار، گھٹیا۔

تکرار تاکیدی: **حیف صد حیف**۔

محاورہ: **حیف کرنا** افسوس کرنا؛ فکر کرنا۔

**حیف ہے** (غیرت دلانے کے لیے) لعنت ہے۔

**حیل** ے لین۔ اند، ع۔ روز، طاقت، دباؤ۔

مرکب: **حیل وحُجت** زور از وری، تکرار۔ عام: **حِیل وحُجت**۔

**حیل** زیر ح، زبر ی۔ جمع، مذ، ع۔ بہانے، مکروفریب کی چالیں، عیاریاں۔

**حیلہ** زیر ح، ی، زبر ل۔ اند، ع۔ بہانہ، تدبیر؛ ترکیب، مکر، چال، دھوکا؛ وسیلہ، ذریعہ؛ پیشہ، روزگار، نوکری۔

محاورہ: **حیلہ اُٹھانا** تدبیر کرنا؛ چال چلنا۔

**حیلہ باز/گر/ساز** بہانے بنانے والا، مکار، عیار۔

**حیلہ بہانہ** ٹال مٹول، بہانہ بازی۔

**حیلہ حوالہ** ٹال مٹول۔

محاورہ: **حیلہ کرنا** کوشش کرنا، تگ ودو کرنا؛ ٹالنا، بہانہ بنانا۔

**حین** ی۔ اند، ع۔ مدت، عرصہ، وقت، زمانہ۔

مرکب اضافی: **حینِ حیات** عرصۂ زندگی؛ جینے کی مدت، زمانۂ حیات؛ عمر بھر کے لیے، جب تک زندگی ہے۔

متعلق فعل: **حیناً بعد حینٍ** (حی نَن بَع دَ حی نِن) وقتاً فوقتاً۔ اکثر اوقات، وقفے وقفے سے۔

**حیوان** ے لین۔ اند، جمع، مذ، ع۔ جان دار مخلوق؛ جانور؛ غیر مہذب، وحشی، تہذیب وتمدن سے عاری فرد یا لوگ۔

**حیوانِ بذرہ** نباتات کا مادۂ تولید۔ مثال: پھول کا زیرہ۔

**حیوانِ ثدی** پستان یا تھن والے جانور۔

**حیوانِ زیچہ** توأم جرثوموں کی جلاتینی پوشش یا جھلی جس میں وہ تقسیم ہونے سے پہلے جُڑے ہوتے ہیں۔

**حیوانِ ضاحک** ہنسنے والا جانور۔ مراد: انسان۔

**حیوانِ مطلق** (پیش م، جزم ط، زبر ل) (ع) محض جانور، نرا جانور، وحشی؛ چوپایہ؛ بے سلیقہ، بے تمیز۔

**حیوانِ ناطق** (زیر ط) (ع) بات کرنے، سوچنے والا جانور، (مراداً) آدمی، انسان۔

**حیوانِ ناہق** (زیرہ) رینکنے والا جانور، مراد: گدھا، خر۔

**حیوانات** ےلین۔جمع،مذ،ع۔ ذی حیات مخلوق، ہمہ اقسام کے جانور۔
**حیواناتِ ثدئی** اپنے بچوں کو دودھ پلانے والے جانور(انگریزی میں: Mammals)۔
**حیوانات رخوہ** بے ریڑھ ہڈی کے جانور۔
**حیوانیات** ےلین،زیرن،شدزبری۔امث،ع۔ حیاتیات کی وہ شاخ جس میں حیوانات سے متعلق تمام پہلوؤں کا جائزہ لیا جاتا ہے۔علم الحیوانات۔انگریزی میں:Zoology۔
**حیوانسہ** ےلین، جزم ن،زبرس۔ نر جانور کا مادۂ تولید،منی۔
**حیوانہ** ےلین،زبرن۔امذ۔ تھن،ھدی۔
**حیوانیت** ےلین،زیرن،شدزبری۔امث،ع۔ حیوانی اوصاف، بہیمانہ خصائل؛جنگلی پن،وحشت،درندگی،بہیمیت۔
**حیود** پیش ح،ومع۔جمع،مذ۔ رک:حیدہ۔کسی شے کے اُبھرے ہوئے حصے، اُبھری ہوئی لکیریں۔
**حیوی** زبرح،ی۔صف۔ حیات سے متعلق؛زندہ یا زندگی سے تعلق رکھنے والا، زندگی کے لیے ناگزیر؛جان دار۔
**حیویت** زبرح،ی،زیرو،شدزبری۔امث۔ ذی حیات ہونا؛زندہ رہنے کی قوت،زور،دم،جان،توانائی؛یہ نظریہ کہ حیات صرف مادے کا ایک مظہر نہیں،مادے سے ماورا علیحدہ ماہیت رکھتی ہے۔عام:حَیوِیت۔
**حیہ** زبرح،شدزبری۔امذ۔ ایک لمبا کیڑا،مثلاً:سانپ،افعی؛(ہیئت) اٹھارہ ستاروں کے ایک جھرمٹ یا مجموعے کا نام جس کی سانپ سے مشابہت ہے۔

# خ

**خ** نے خا، خائے معجمہ۔ اُردو ترتیب تہجی کا تعداد کے لحاظ سے سترھواں (۱۷واں) اور صوتی اعتبار سے سولھواں (۱۶واں)، عربی ترتیب ابجد کا ساتواں اور فارسی کا نواں حرف جو خائے معجمہ اور خائے منقوطہ بھی کہلاتا ہے؛ حلقی مصمتہ جس کا مخرج حائے حُطّی سے ذرا آگے ہے، اُردو میں "خے" اور فارسی میں "خا" تلفظ کیا جاتا ہے۔ خالص ہندی کے الفاظ میں نہیں ہوتا۔ حروفِ قمری میں سے ہے اور حسابِ ابجد میں ۶۰۰ اعداد کا حامل ہے، لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے، مثلاً: 'خون' اور 'تختی' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں منفصل اور متصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے 'کاخ' اور 'بطخ' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Khah" اور اِس کا کوڈ "U+062E" ہے۔

## خ۔ا

**خا** ۔لاحقہ،ف۔ چبانے والا، کترنے والا مثلاً: شکر خا۔

**خاب** ۔اند۔ (پارچہ بافی) ریشم اور سوت کو ملا کر بُنا ہوا چکنی سطح کا کپڑا۔

**خاتَم** زبرت۔ است، ع۔ انگوٹھی، مُہر کا نگینہ، مُہر، مہرِ تصدیق؛ نبوت کی مہر کا نشان جو پیدائشی طور پر آپ ﷺ کی پُشتِ مبارک پر دونوں شانوں کے بیچ میں تھا۔ جمع: خواتم۔

**خاتَم بند** (زبرت، زبرب، جزم ن) وہ کندہ کار جو لکڑی کی سطح پر کھانچے کھود کر اُن میں ہاتھی دانت، ہڈی اور لکڑی وغیرہ کے نقوش جڑتا ہے۔

**خاتَم بندی** (زبرت، زبرب، جزم ن) چھت کی اندرونی سطح پر کڑیوں یا سِلوں وغیرہ کو چھپانے یا آرائش کے لیے لکڑی کی تراشی ہوئی تختیوں سے اُقلیدسی اشکال کی روکار؛ لکڑی پر ہاتھی دانت یا ہڈیوں سے پھول پتیاں کندہ کرنے کا کام۔ لکڑی کی تختیوں کو خوشنمائی سے جوڑنے کا فن۔

**خاتَم سلیمانی** (زبرت، لیٹا زیرم، پیش س، ے لین) حضرت سلیمانؑ کی انگوٹھی جس کی بابت روایت ہے کہ اُس پر اسمِ اعظم نقش تھا اور اُس کی بنا پر تمام مخلوق اُن کی تابع تھی۔ سوسن کی قسم سے ایک شاخ در شاخ سدا بہار پودا اور اُس کا پھول جو سفید، کٹوری نما اور خوشبودار ہوتا ہے۔

**خاتِم** زیرت۔صف، ع۔ ختم کرنے والا، انجام کو پہنچانے ولا؛ آخری؛ منقطع کرنے والا۔

**خاتِم اُلانبیا** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرا، ن غنہ، زبرب) آخری پیغمبر، حضرت محمد صلی اللہ علیہ آلہ وسلم آخری نبی ہیں جن کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔

مرکب ومنی: **خاتِم اُلنّبیین** (پیش م، غم ا، غم ل، شدز برن، زبرب، شدی، ی) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا لقب جو قرآن میں مذکور ہے۔ مراد: آخری نبی۔

**خاتِمہ** لیٹا زیرت، زبرم۔ اند، ع۔ف۔ تکمیل، انجام؛ اتمام، ہو چکنا، باقی نہ رہنا؛ کسی کتاب یا چیز کا آخری حصہ، تتمہ، (مجازاً) انتقال، وفات۔

مرکب توصیفی: **خاتمہ بِالخیر** (زیرب، غم ا، جزم ل، ے لین) خیر وخوبی کے ساتھ تکمیل یا انجام کو پہنچنا۔

**خاتمہ بندی** چھت کے اندر کی طرف کی چھت۔

**خاتمیت** (زیرت، زیرم، شدزبرب) کسی چیز یا بات کا اختتام یا انتہا کو پہنچنا۔

**خاتِن** زیرت۔اند۔ ختنے کرنے والا جراح۔

**خاتون** وع۔است، ت۔ معزز عورت، بی بی، بیگم۔

**خاتونِ اوّل** سربراہِ حکومت کی بیوی۔

**خاتونِ جنت** جنت کی شہزادی، ملکہ۔ حضرت فاطمہؓ کا لقب جو رسول اللہ ﷺ کی بیٹی اور حضرت علیؓ کی بیوی تھیں۔

**خاتونِ جہاں** سورج، آفتاب۔

**خاتونِ خانہ** گھر کی بیوی، گھریلو عورت، مالکہ۔ مراد: بیوی۔

**خاتونِ خُم** خالص شراب؛ شراب کا خُم۔

**خاتونِ دوجہاں** رک: خاتونِ جنت۔

**خاتونِ عرب** کعبہ، بیت اللہ۔ نیز رک: خاتونِ جنت۔

**خاتونِ فلک** سورج، آفتاب؛ چاند، زہرہ۔

**خاتونِ محل** گھر کی مالک، منکوحہ بیوی۔

**خاتونِ یغما** سورج۔

**خاتونی** (وع) بیوی ہونا، زوجیت۔

**خاد** است، ف۔ چیل۔

**خادِع** زیرد۔اند، ع۔ ظالم، مکار، فریبی۔

**خادِم** زیرد۔اند، ع۔ ملازم، خدمت گار؛ درگاہوں یا معبدوں دیکھ بھال کرنے اور زائرین کی رہبری کرنے والا، مجاور؛ بطور انکسار اپنی نسبت بولا جائے تو وفادار، جاں نثار، مددگار اور عقیدت مند کے معنی رکھتا ہے۔

**خادِم اُلحرمین اُلشریفین** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبری، زبرر، ے لین، زیرن، غم ا، غم ل، شدِ زبرش، ی، ے لین) عہدِ خلافت میں ترکی کے سلطان کا لقب؛ پاک مقامات خصوصاً بیت اللہ اور مسجدِ نبوی ﷺ کا خادم۔

**خادِمہ** زیرد، زبرم۔است۔ خادم (رک) کی تانیث، ملازمہ، نوکرانی، باندی،

لونڈی؛ نگہداشت کرنے والی۔

**خادمی** زیر۔ امث۔ خدمت گزاری، دیکھ بھال؛ نوکری، چاکری۔

محاورہ: **خادمی میں عزت ہونا** خدمت کا صلہ عزت کے طور پر ملنا، کم درجہ پر بھی برتری ہونا۔

**خار** اند، ف۔ کانٹا جو بعض نباتات پر اُگتا ہے؛ نکیلی، چبھنے یا کھٹکنے والی چیز۔ ڈنک؛ مچھلی کے جسم کے باریک استخوانی ریشے۔ حسد؛ کھٹک، تکلیف؛ ذہنی پریشانی۔

**خار بند** باڑھ لگانے والا، کانٹوں کا حصار بنانے والا؛ محافظ، نگراں۔

محاورہ: **خار بونا** خواہ مخواہ مشکلات اور دُشواریاں پیدا کرنا، رکاوٹیں ڈالنا۔

**خار پشت** (پیش پ، جزم ش) موش کی قسم سے جنگلی جانور جس کے جسم پر موٹے موٹے نکیلے استخوانی مادے کے بنے کانٹے ہوتے ہیں۔ نیز سیہہ۔ کٹھل کی قسم سے ایک پھل جس کے چھلکے پر کانٹے دار گومڑے سے ہوتے ہیں۔ ایک سمندری جانور جس کی کھال پر کانٹے ہوتے ہیں۔ نیز خار انداز۔

صف: **خار خار** (ف) اندیشہ، بے قراری، بے چینی؛ سراپا، بہت زیادہ درد یا کرب میں مبتلا ہونا۔

**خار دار** کانٹوں والا، جس میں کانٹے لگے ہوں؛ دُکھ دینے والا، تکلیف پہنچانے والا؛ مشکل، دُشوار، پیچیدہ۔

**خارزار** ایسا مقام جہاں کثرت سے کانٹے اُگے ہوں؛ (مجازاً) دُنیا۔

محاورہ: **خار سمجھنا** دُشمن سمجھنا۔

**خارِ شُتُر** (پیش ش، پیش ت) ایک جنگلی پودا کوئی ایک گز اونچا جس پر بکثرت کانٹے ہوتے ہیں، پھل اخروٹ کے برابر ہوتا ہے، جس میں روئی کی طرح کے ریشے بھرے ہوتے ہیں۔ اُونٹ کٹارا۔

**خارِ عقرب** بچھو کا ڈنک۔

**خار کش** (ف) لکڑہارا۔

محاورہ: **خار کھانا** حسد کرنا، جلنا، رشک کرنا، دُشمنی کرنا؛ صبر و شکر سے رہنا۔

محاورہ: **خار گزرنا** بُرا لگنا، بہت ناگوار گزرنا۔

محاورہ: **خار مٹنا** دُشمن کا مر جانا، مخالف کا تباہ و برباد ہو جانا۔

**خارِ مغیلاں** (پیش م، ی) گوکھرو، ببول کا کانٹا۔

**خار و خس** کوڑا کرکٹ۔

محاورہ: **خار نکالنا** انتقام لینا، عداوت پوری کرنا؛ ذہنی اذیت سے نجات حاصل کرنا۔

محاورہ: **خار نکلنا** خلش مٹنا، اُلجھن دُور ہونا۔

محاورہ: **خار ہونا** بہت بُرا لگنا، کھٹکنا، بہت ناگوار گزرنا؛ حسد ہونا۔

**خارا** اند، ف۔ ایک سخت پتھر، سیاہ، بھورا یا سفید، جسے رگڑ کر آگ سلگائی جاتی تھی۔ نیز سنگ خارا۔

**خارا کوب** (و مج) پتھر توڑنے کا اوزار۔

**خارج** زیر۔ صف، ع۔ متعینہ حدود، حلقہ، گروہ یا شمار سے باہر؛ الگ، علیحدہ، جدا؛ بدر، باہر، نامشمول، باہر کا، بیرونی، اُوپری، ظاہر؛ داخل کی ضد۔

**خارج از آہنگ** بے سُرا، سامعہ خراشی کرنے والا؛ غیر موزوں۔

**خارج از اختیار** اختیار سے باہر، جس پر بس یا قابو نہ ہو۔

**خارج از بحث** غیر متعلق بات، کسی موضوع یا مسئلے سے الگ۔

**خارج از قیاس** اندازے سے مختلف، ناقابلِ یقین۔

**خارج الاوسط** (پیش ج، غم ا، جزم ل، ولین، زبر س) ایسا قضیہ جس میں بیچ کا راستہ نہ ہو، مثلاً کوئی شے یا تو موجود ہوگی یا لاموجود۔

**خارج البلد** (پیش ج، غم ا، جزم ل، زبر ب، زبر ل) شہر بدر، جلاوطن۔

**خارج العقل** (پیش ج، غم ا، جزم ل، زبر ع، جزم ق) بیوقوف، احمق، گاؤدی؛ عقل کے خلاف۔

**خارج المیعاد** (پیش ج، غم ا، جزم ل، ی) جس کی میعاد گزر چکی ہو، جس (کے ادا کرنے، استعمال کرنے) کا وقت گزر چکا ہو، ساقط۔

**خارج قسمت** (ریاضی) وہ عدد جو کسی رقم کو کسی عدد سے تقسیم کرنے کے بعد باقی بچے۔

**خارج کرنا** باہر نکالنا، الگ کرنا، علیحدہ کرنا؛ رد کرنا، مسترد کرنا۔

**خارجاً** (خا رِ جَن) اُوپری طور پر، ذہن سے باہر، معروضی طور پر۔ باہر سے، اِدھر اُدھر سے۔

**خارجہ** زیر، زبر ج۔ صف، ع۔ غیر ملکی اُمور سے تعلق رکھنے والا، بیرونی، باہر کا؛ داخلہ، داخلی کی ضد۔

**خارجہ پالیسی** کسی ملک کی وہ حکمتِ عملی جو دوسرے ممالک سے تعلقات کے سلسلے میں اختیار کی جائے۔

**خارجی** زیر۔ صف، ع۔ کسی مقررہ حد یا قاعدے سے باہر، ضمنی، بیرونی؛ ظاہری۔ (اند) وہ شخص یا گروہ جو حضرت علیؓ کی خلافت کو برحق نہیں سمجھتا تھا۔ جمع: خوارج خارجی مسلک کے پیرو۔

**خارجیت** خارجی مسلک؛ (اَدَب) شعر میں محبوب کے ظاہری حُسن کا بیان۔

**خارش** زیر۔ امث۔ ف۔ ایک متعدی جلدی بیماری جس میں جسم پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں کھجلی کے ساتھ نکلتی ہیں، کھجلی، کھاج۔ نیز خارشت۔

صف: **خارشی/خارش زدہ** (زیر، جزم ش) خارش کی بیماری میں مبتلا۔

کہاوت: **خارشی کتیا مخمل کی جھول** کوئی بدشکل آدمی اچھا لباس پہنے تو

کہتے ہیں۔

**خارق** زیرر۔صف، ع۔ انوکھا، غیر معمولی، عجیب بات۔

**خارق اُلعادہ** (پیش ق، غم ا، جزم ل، زبرد) عام مشاہدے یا عام قانونِ قدرت کے برخلاف۔کرشمہ، معجزہ، کرامات۔

**خارقِ عادت** خلافِ عقل، معجزہ، کرامت۔

**خارک** زبرر۔اند۔ خار (رک) کی تصغیر۔(عَلَم) خلیج فارس کا ایک جزیرہ جہاں حضرت امام ابوحنیفہ کا مزار واقع ہے۔

**خازن** زیرز۔اند، ع۔ خزانچی، مالی معاملات کا نگراں۔

**خازنِ شب** چاند، مہتاب۔

**خازنیت** (نفسیات) قوتِ حافظہ۔

**خاسر** زیرس۔صف، ع۔ نقصان اُٹھانے والا، زیاں کار، جو خسارے میں رہے؛ ناکام، نامراد۔

**خاسی** صف۔ کمبخت، مردُود، راندا ہوا۔جمع: خاسئین دھتکارے لوگ۔

**خاشاک** اند، ف۔ خار، خس؛ ریزے، ٹکڑے۔گھاس پھوس، کوڑا کرکٹ؛ (مجازاً) ادنیٰ، ارذل، ناپسندیدہ۔

**خاشع** لیٹا زیرش۔صف، ع۔ عاجزی کرنے والا، مطیع، اطاعت گزار، بندگی کا دَم بھرنے والا۔جمع: خاشعین۔

**خاشی** صف، ع۔ ڈرنے والا، خوف کھانے والا؛ خداترس، متقی۔

**خاص** صف، ع۔ غیر معمولی؛ چُنا ہوا، منتخب؛ اوروں سے برتر، عمدہ، خصوصی، پیارا، مقبول، منظورِ نظر۔

**خاص اُلخاص** (پیش ص، غم ا، جزم ل) سب سے الگ، اعلیٰ ترین؛ بالکل خالص، ٹھیٹ۔

**خاص بازار** وہ بازار جو بادشاہوں یا امرا کے محلات کے سامنے ہو۔

**خاص بردار** وہ سپاہی جو بادشاہ یا وزرا کی سواری کے آگے آگے کندھے پر بندوق رکھ کر چلتا ہے۔

**خاص پتی** وہ مٹھائی جو کھانے کے بعد آئے۔

**خاص تراش** وہ حجام جو خود حاضر ہو کر بال تراشے، بادشاہوں اور امرا کا نائی، حجام۔

**خاص خاص** چیدہ چیدہ، عمدہ، نادر۔

**خاص خیل** (ےلین) فوج کے مرکز میں چنیدہ سواروں کے دستے جسے چشمِ قلب بھی کہتے ہیں۔

**خاص دار** شاہی سائیس۔

**خاص دان** پان کی گلوریاں رکھنے کا گنبد نما ظرف جو چاندی یا تانبے وغیرہ کا بنا ہوتا ہے اور اُس پر گنبد نما سرپوش ہوتا ہے۔

متعلق فعل: **خاص کر** خصوصی طور پر، خصوصیت سے۔

محاورہ: **خاص کرنا** الگ کرنا، مخصوص کرنا۔

**خاص محل** بادشاہ کی پہلی بیوی۔

**خاص وعام** چھوٹے بڑے، امیر وغریب۔

**خاصا** صف۔ عمدہ، اچھا؛ قابلِ پسند، منتخب، قابلِ قبول، گوارا؛ خاص عادت یا طبیعت۔(مث) خاصی۔نیز رک: خاصہ۔

**خاصان** جمع، مذ۔ رک: خاص جس کی یہ جمع ہے۔نیز خاصگان۔

**خاصانِ حق** حق پرست لوگ، برگزیدہ افراد۔

**خاصانِ خدا** پہنچے ہوئے لوگ، اولیا، اہم لوگ۔

**خاصدان** جزم س۔اند۔ پان کی گلوریاں رکھ کر پیش کرنے کی ڈھکنے دار تھالی جس پر عموماً گنبد نما سرپوش ہوتا ہے۔

**خاصگی** جزم ص۔صف، ع۔ف۔ خصوصی، مخصوص، نجی؛ بادشاہوں سے متعلق۔

**خاصہ** زبرص۔اند، ع۔ کھانا؛ خصوصاً بڑوں، امیروں اور بادشاہوں کے کھانے کے لیے مستعمل۔نیز پیشی میں رہنے والا، پیش دست؛ نجی خادم، خصوصی ملازم، خاص خدمتگار؛ کوئی چیز جو کسی کی ذات کے ساتھ مخصوص ہو۔مثال: خاصہ گھوڑا، سواری، جاگیر وغیرہ۔نیز خالصہ۔

**خاصہ بردار** رک: خاص بردار۔

**خاصہ تراش** رک: خاص تراش۔

محاورہ: **خاصہ چننا** کھانا لگانا، دسترخوان ترتیب دینا۔

**خاصۂ خاصان** اعلیٰ سے بھی اعلیٰ، افضل سے افضل۔

**خاصہ** شدزبرص۔اند۔ نمایاں خصوصیات، فطری وصف؛ خو، خصلت، عادت، خاص خوبی یا برائی۔تاثیر۔

**خاصی** ۔امث۔ اچھی، خوب، عمدہ، منتخب، قابلِ توجہ۔

**خاصی پیاری** وہ مرد جو لباس، گفتگو اور عادات میں عورتوں سے مشابہت رکھتا ہو۔

**خاصیت** زیرص، شدزبری۔امث، ع۔ خصوصی تاثر، خاص اثر، طبیعت، عادت، خصلت، خِلقی وصف۔عام خاصیت بلاشد۔

**خاصے** ۔اند۔ خاصہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**خاصے کی چیز** اچھوتی بات یا انوکھی شے، سب سے جدا۔

**خاضع** لیٹا زیرض۔صف، ع۔ خشوع خضوع کرنے والا، اطاعت، بندگی کا دم بھرنے والا؛ مسکین، عاجز۔

**خاطب** زیرط۔صف۔ خطاب کرنے، وعظ کہنے والا؛ شادی کا خواستگار، پیغام

دینے والا۔

**خاطر** زیرط۔امث۔ع۔ طبیعت، مزاج، نفس، ذات؛ دل، جی؛ مرضی، منشا؛ مدارات، تواضع؛ دلجوئی؛ خیال، دھیان، حافظہ؛ پاس، لحاظ، مروت؛ واسطے، غرض سے، وجہ سے۔نیز پاسِ خاطر۔

**خاطر آزار** دل دُکھانے والا۔

**خاطر آزردہ** ملول، دُکھی، رنجیدہ، ناخوش۔

**خاطر بیگانہ** اُوپری توجہ، اُکھڑا دل، نامانوس طبیعت۔

**خاطر پریشان** فکرمند، اُلجھنوں میں گھرا ہوا۔

محاورہ: **خاطر پر میل ہونا** دل میں کدورت ہونا، دل صاف نہ ہونا۔

محاورہ: **خاطر تلے آنا** مان کرنا؛ باوقعت ہونا۔پسندیدہ ہونا۔

**خاطر تواضع** مدارت، آؤ بھگت۔

محاورہ: **خاطر توڑنا** دل شکنی کرنا، دلی رنج پہنچانا۔

**خاطر جمع** سکون، دل جمعی؛ اطمینان، تسلی، تسکین۔۔

محاورہ: **خاطر جمع رکھنا** مطمئن ہوجانا، چین سے رہنا۔

**خاطر جمعی** فراغت، چین، اطمینان۔

**خاطر خواہ** خواہش کے مطابق، حسبِ مرضی ومنشا۔

**خاطر داری** تواضع، مدارت، آؤ بھگت۔

**خاطر داشت** دیکھ بھال، نگہداشت، خبرگیری۔

محاورہ: **خاطر رکھنا** لحاظ رکھنا، پاس رکھنا، خیال رکھنا۔

**خاطر شکن** دل توڑنے والا، ناراض کرنے والا۔

**خاطر عاطر** پاکیزہ طبیعت۔

**خاطر عزیز ہونا** پاس ولحاظ ہونا۔

محاورہ: **خاطر کی لینا** پاس داری کرنا، لحاظ کرنا۔

**خاطر (و) مدارت** آؤ بھگت، تواضع۔

محاورہ: **خاطر میں نہ آنا** خیال میں آنا، چہنا؛ ارادہ کرنا۔

محاورہ: **خاطر میں رکھنا** یاد رکھنا، خیال رکھنا۔

محاورہ: **خاطر میں نہ لانا** خیال نہ کرنا، پروا نہ کرنا۔

**خاطر نشان** دل جمعی، اطمینان؛ ذہن نشین، وہ بات جو دل ودماغ میں بیٹھ جائے۔

محاورہ: **خاطر نشاں ہونا** بات کا دل میں بیٹھ جانا۔اطمینان ہوجانا، تسلی ہوجانا۔

صف: **خاطر نشیں** دل نشیں، دل پر اثر کرنے والی چیز۔دل میں بیٹھ جانے والی چیز یا بات۔

**خاطف** زیرط۔صف۔امذ۔ع۔ اُچکنے، جھپٹ کر لے جانے والا؛ بجلی کی طرح چمکنے والا؛ جرِ ثقیل میں لگا ہوا سامان کو اٹکا کر اُٹھا لے جانے والا کانٹا۔

صف تفضیل: خطاف (رک)۔

**خاطی** صف، ع۔ خطا کرنے والا، لغزش کرنے والا، غلطی کا مرتکب، جرم کرنے والا۔خطا کار، گناہ گار۔نشانہ خطا کرنے والا۔

**خافض** زیرف۔صف۔ گھٹانے والا، کسر کرنے والا، ڈنڈی مار۔

**خافق** زیرف۔امذ۔ دُنیا کا کنارا چھونے والا؛ مشرق ومغرب، مراداً: کائنات عالم۔

**خافی** ۔صف۔ چھپا ہوا، مخفی، پوشیدہ۔

**خافقین** زیرف،ی۔جمع۔مذ۔ چاردانگِ عالم، (مراد) دُنیا، اہلِ دُنیا۔

**خاقان** امذ، ت۔ چین اور وسطِ ایشیا کے قدیم بادشاہوں کا لقب۔جمع: **خواقین**۔

**خاک** امث، ف۔ مٹی، گرد، دُھول؛ دھرتی، زمین؛ راکھ، بھبھوت؛ خمیر، سرشت۔عبث، لاحاصل، بیکار، بے فائدہ۔

محاورہ: **خاک اُڑاتے پھرنا** مارے مارے پھرنا، خراب حالوں پھرنا؛ واہی تباہی پھرنا۔

محاورہ: **خاک اُڑا دینا** تباہ وبرباد کر دینا۔

محاورہ: **خاک اُڑانا** گرد وغبار اُڑانا؛ تلاش میں سرگراں پھرنا، آوارہ پھرنا، بیکار پھرنا؛ رُسوا کرنا، بدنام کرنا؛ میت کا سوگ کرنے کے لیے سر پر دُھول یا راکھ ڈالنا۔

محاورہ: **خاک اُڑنا** دُھول اُڑنا؛ سناٹا ہونا، رونق نہ ہونا، ویران ہونا؛ برباد ہونا، کچھ نہ رہنا؛ بے عزتی و بے وقعتی ہونا۔

کہاوت: **خاک از تودہ کلاں بردار** کاربراری اچھی جگہ سے کرنی چاہیے۔چاکری کرے تو بڑی سرکار کی کرے۔

**خاک انداز** کوڑے کا برتن۔کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ۔

**خاک اندازی** عیب جوئی، نکتہ چینی، اعتراض۔

**خاک آلود** دُھول سے اٹا ہوا، مٹی ملا۔نیز **خاک آلودہ**۔

**خاک باری** مٹی اُڑنا، دُھول اُڑنا۔

**خاک بازی** بچوں کا کھیل جس میں ایک فریق کوئی چیز مٹی کے کئی ڈھیروں میں سے ایک میں چھپا دیتا ہے اور دوسرے فریق تلاش کرتے ہیں؛ مٹی سے کھیلنا۔

**خاک باز** (رک) **خاک بازی** کا کھیل کھیلنے والا، مٹی اُڑانے والا۔

محاورہ: **خاک بچھانا** خاطر مدارت کرنا، آؤ بھگت کرنا۔

**خاک بدہن** (زبرب، زبرد، زبرہ) کوئی بری بات کہنے سے پہلے کہا جاتا ہے، خدانخواستہ۔

**خاک بر سر** خستہ وخراب، آفت زدہ؛ پریشان حال۔ نیز **خاک بسر**۔

محاورہ: **خاک برسنا** بے رونقی ہونا، ویرانی ہونا۔

**خاک بیزاں** مٹی اُڑاتا ہوا۔

**خاک بیزی** خاک چھاننا، مارے مارے پھراں، آوارہ پھرنا۔

**خاکِ پا** پاؤں کی مٹی؛ (مجازاً) حقیر، ناچیز، عاجز، مسکین۔

محاورہ: **خاکِ پا ہونا** خود کو حقیر جاننا، بے حد عاجزی کرنا۔

محاورہ: **خاک پر پٹکنا** ذلیل کرنا، رُسوا کرنا۔

فعل مرکب: **خاک پر لوٹنا** کرب میں مبتلا ہونا، بہت زیادہ مضطرب ہونا۔

محاورہ: **خاک پھانکنا** مارے مارے پھرنا، سرگرداں پھرنا؛ واہی تباہی پھرنا؛ بھوکوں مرنا، فاقے کرنا۔

محاورہ: **خاک پھکنا** آوارہ پھرنا؛ جھک مارنا، جھوٹ بولنا۔ نیز **خاک پھانکنا**۔

**خاک تودہ** مٹی کا ڈھیر یا ریت کا وہ ٹیلا جو تیر اندازی یا نشانہ بازی کی مشق کے لیے بنایا جاتا ہے۔

محاورہ: **خاک تودہ بنا دینا** موردِ الزام کرنا، ہدفِ ملامت کرنا۔

محاورہ: **خاک جھڑ جانا** اثر زائل ہو جانا، مار پیٹ کا اثر نہ ہونا۔

محاورہ: **خاک چاٹ کر کہنا** اِنتہائی عاجزی اور انکساری سے بات کرنا۔

محاورہ: **خاک چاٹنا** عجز انکسار کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **خاک چھاننا** بہت تلاش کرنا، سرگرداں پھرنا؛ تباہ ہونا، برباد ہونا۔

محاورہ: **خاک حاصل ہونا** بے نتیجہ ہونا، کچھ حاصل نہ ہونا۔

محاورہ: **خاک خبر نہ ہونا** کچھ پتہ نہ ہونا، مطلق احساس نہ ہونا۔

**خاک دان** کوڑا کرکٹ ڈالنے کا ڈبہ؛ وہ ظرف جس میں خاک بھری ہو، انگریزی میں: Dustbin۔ (مجازاً) زمین، دُنیا۔

کہاوت: **خاک دھول، بکائن کے تین پول/ پھول** شیخی ہی شیخی اور کچھ بھی نہیں، بالکل کسی کام کا نہیں، نکما۔

محاورہ: **خاک ڈالنا** رفع دفع کرنا؛ عیب پوشی کرنا۔ لعنت بھیجنا؛ چھوڑ دینا۔

**خاک ریز خاک بسر/ برسر** پریشاں حال، تباہ، برباد۔

**خاک زاد** مٹی سے بنا ہوا، انسان۔

محاورہ: **خاک سر پر ڈالنا** رونا پیٹنا، ماتم کرنا۔

محاورہ: **خاک سیاہ کرنا** جلا کر خاکستر کر دینا، راکھ کر دینا؛ برباد کر دینا۔

محاورہ: **خاک سے پاک کرنا** ادنیٰ سے اعلیٰ مرتبے پر پہنچانا۔

محاورہ: **خاک سے زر پیدا کرنا** بہت کم محنت سے بہت زیادہ دولت کمانا۔

**خاکِ شفا** (لیٹا زیرک، زیرش) کے مدینے یا کربلا کی مٹی جو بطور تبرک لائی جاتی ہے۔

**خاک شو** مٹی جھاڑنے والا، دُھول صاف کرنے والا۔

کہاوت: **خاک شو پیش ازاں کہ خاک شوی** مرنے سے پہلے یعنی زندگی میں عاجزی کی عادت ڈالنی چاہیے، زندگی ہی میں نفس کو زیر کرنا چاہیے۔

**خاک کا پتلا** آدمی، انسان۔

محاورہ: **خاک کا پیوند کرنا** دفن کرنا، خاک میں ملانا۔

محاورہ: **خاک کا پیوند ہونا** رک: **خاک کا پیوند کرنا** کا لازم۔

**خاک کا دانہ** (کنایۃً) چہرے کا تل، رخسار کا تل۔

**خاک کا ڈھیر** بیکار، بے معنی، فضول؛ ختم ہونے کی کیفیت۔

محاورہ: **خاک کا لے جانا** جہاں کی مٹی قسمت میں ہو انسان وہیں دفن ہوتا ہے، جسے خاک کا لے جانا کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **خاک کرنا** جلا کر راکھ کرنا؛ تباہ کرنا، برباد کر دینا۔

**خاک کش** ایسا برقی آلہ جو قالینوں وغیرہ سے گرد کھینچ کر انھیں صاف کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Vacuum Cleaner۔

کہاوت: **خاک کو خاک کھینچتی ہے** انسان مر کر مٹی ہی میں دفن ہوتا ہے۔

محاورہ: **خاک کو سر پر دھرنا** کسی کی بہت زیادہ عزت و تکریم کرنا۔

محاورہ: **خاک کو سونپنا** دفن کرنا۔

**خاک کی چٹکی** اِنتہائی بے حقیقت شے؛ معمولی چیز؛ ذرہ برابر شے۔

**خاک کی ڈھیری** فضول چیز، ناکارہ شے، بیکار شے۔

محاورہ: **خاک کے برابر کر دینا** تباہ و برباد کر دینا، کچھ نہ چھوڑنا۔

محاورہ: **خاک کے گھر لاکھ بنانا** غریب کو امیر کر دینا۔

**خاک کے مول** بہت سستا، انتہائی کم قیمت پر۔

محاورہ: **خاک کھانا** کھانے کے کچھ باقی نہ بچنا، کچھ نہ کھانا۔

محاورہ: **خاک لگانا** بے عزت کرنا، ذلیل کرنا۔

محاورہ: **خاک لیتا پھرنا** اپنے مطلب کے لیے بار بار کسی کے دروازے پر جانا۔

محاورہ: **خاک لے ڈالنا** رک: **خاک لیتا پھرنا**۔

محاورہ: **خاک ماٹی میں ملنا** اپنی حقیقت پہچاننا، اپنے آپ کو حقیر یا کمتر سمجھنا۔

**خاکِ مذلت** رُسوائی، بدنامی، بے عزتی۔

**خاک مِلا** بُرا حال، خراب، اُجڑا ہوا۔

محاورہ: **خاک میں خاک ملانا** قتل کرنا، جان سے مار ڈالنا؛ نام و نشان مٹا دینا۔

محاورہ: **خاک میں خاک ملنا** تباہ و برباد ہونا؛ ختم ہونا، وفات پا جانا، دفن کر دیا جانا۔

محاورہ: **خاک میں ڈالنا** نظرانداز کرنا، بُھلا دینا۔

محاورہ: **خاک میں سلانا** مار دینا، دفن کرنا۔

محاورہ: **خاک میں لوٹنا** مضطرب ہونا، پریشان حال ہونا۔

محاورہ: **خاک میں مِلانا** برباد کرنا، مٹا دینا، قتل کرنا، غارت کرنا؛ پامال کرنا؛ دفن کرنا؛ ذلیل کرنا۔

محاورہ: **خاک میں مِلنا** دفن ہونا، مر جانا؛ برباد ہونا، تباہ ہونا؛ نام و نشان تک مٹ جانا۔

محاورہ: **خاک میں نہلانا** موت کے گھاٹ اُتارنا قتل کر دینا؛ تباہ کر دینا، برباد کر دینا۔

**خاک نائے** سمندر میں خشکی کا وہ تنگ قطعہ جو خشکی کے دو بڑے قطعات کو آپس میں ملائے۔

**خاک نشیں** زمین پر بیٹھنے والا؛ (کنایۃً) عاجز، حقیر، انکسار سے کام لینے والا۔

**خاک نشینی** رک: خاک نشیں جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے۔

کہاوت: **خاک نہ دھول، بکائن کے پھول** شیخی ہی شیخی اور کچھ بھی نہیں، نکما، ناکارہ۔

**خاک نہاد** جو مٹی سے پیدا ہوا ہو؛ منکسر المزاج۔

محاورہ: **خاک نہ ہونا** کچھ پاس نہ ہونا؛ انتہائی غریب ہونا۔

محاورہ: **خاک و خون میں لوٹنا** سخت اذیت میں ہونا، انتہائی تکلیف میں ہونا۔

محاورہ: **خاک ہاتھ نہ آنا** کچھ حاصل نہ ہونا، کچھ نہ ملنا۔

محاورہ: **خاک ہونا / ہو جانا** بوسیدہ ہونا، گل کر مٹی ہو جانا؛ تباہ ہونا، برباد ہونا؛ نااُمید ہونا۔

**خاکروب** جزم ک، وج۔ امذ، ف۔ جھاڑو دینے والا، حلال خور۔

**خاکروبی** مٹی اُڑانے کا عمل۔

**خاکسار** جزم ک۔ صف، ف۔ عاجز، مسکین، خود کو حقیر سمجھنے والا، منکسر المزاج۔

**خاکساری** عاجزی، کسرِ نفسی، فروتنی۔

**خاکستر** زیر ک، جزم س، زبر ت۔ امث، ف۔ راکھ، بھوبل؛ گوندھنے یا جلنے کا عمل؛ باقی ماندہ حصہ۔

**خاکستر پوش** فقیر، درویش۔

صف: **خاکستری** (ف) خاکستر یا راکھ جیسا، راکھی، فاختی۔

**خاکسی** جزم ک۔ امث، ف۔ ایک جھاڑی کے مہین خشخاش کے دانوں کے برابر چکنے سرخی مائل زرد بیج۔

**خاکش بدہن** زبر ک، زبر ب، زبر د۔ فقرہ، ف۔ اُس کے منہ میں خاک، کسی نے کوئی بُری بات کہی ہو تو اُس کے متعلق کہا جاتا ہے۔

**خاکشو** جزم ک، ومع۔ امذ۔ خاک کے ذروں سے سونے کے ذرے نکالنے والا، نیاریا۔

**خاکم بدہن** زبر ک، زبر ب، زبر د، زبر ہ۔ فقرہ، ف۔ (لفظاً) میرے منہ میں خاک۔ گستاخی یا بدشگونی کی بات کے کہنے کے موقع پر بطور معذرت۔

**خاکنائے** جزم ک۔ امث۔ خشکی کا تنگ قطعہ جس کے دو طرف پانی یا سمندر ہو اور خشکی کے دو بڑے قطعوں کو ملائے جیسے خاکنائے پاناما۔

**خاکہ** زبر ک۔ امذ، ف۔ ابتدائی نقش یا نقشہ؛ ڈول، خطوط جو کسی شے کی ہیئت یا حدود کو ظاہر کریں، تصویر کا ڈھانچہ۔ اصلاً: کاغذ کو گود کر خاک بُرکنے سے نیچے کے کاغذ پر اُترنے والا نقش۔ جدول؛ کچا مسودہ، تعارف؛ لفظی تصویر۔

محاورہ: **خاکہ اُتارنا** نقل کرنا؛ کسی کی روش پیدا کرنا؛ نقشہ کھینچنا؛ کچا نقشہ کھینچنا؛ مسودہ کرنا۔ حدود وغیرہ کے خطوط کا نشان ڈالنا۔

محاورہ: **خاکہ اُڑانا** نقل اُتارنا، صورت بگاڑنا؛ کسی تصویر یا نقش کے چربہ لینے کا ایک خاص طریقہ جس میں اصل تصویر کے خدوخال کو سوئی کی نوک سے برابر برابر باریک چھید لیتے ہیں پھر اُس پر کاغذ رکھ کر باریک خاک کی پوٹلی پھیرتے ہیں جس سے خاک کے باریک ذروں سے نچلے کاغذ پر ہو بہو عکس سا بن جاتا ہے؛ مذاق اُڑانا؛ بدنام کرنا، رُسوا کرنا؛ مضحکہ اُڑانا۔

محاورہ: **خاکہ اُڑنا** ذلیل و رُسوا ہونا، ہنسی اُڑنا۔ رک: خاکہ اُڑانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **خاکہ بنانا** نقشہ کھینچنا، کچا نقشہ بنانا، کسی تصویر یا نقش کے چربہ لینے کا ایک خاص طریقہ جس میں اصل تصویر کے خدوخال کو سوئی کی نوک سے ایک مخصوص حجم کے باریک باریک سوراخ کر لیتے ہیں پھر اُس پر کاغذ رکھ کر باریک خاک کی پوٹلی پھیرتے ہیں جس سے خاک کے باریک ذروں سے نچلے کاغذ پر اصل تصویر وغیرہ کا ہو بہو عکس سا بن جاتا ہے۔

محاورہ: **خاکہ جمنا** ذہن نشین ہونا، آنکھوں میں بسنا۔

**خاکہ نگار** (اَدَب) خاکہ لکھنے والا، مرقع نگار۔

**خاکہ نگاری** (اَدَب) الفاظ میں چہرہ کشی یا شخصیت کا تعارف۔

**خاکی** صف،ف۔ خاک کا بنا ہوا؛ خاک کے رنگ کا، مٹیالا؛ مٹی کی خاصیت رکھنے والا؛ دُنیاوی، مادی۔

**خاکی انڈا** مرغی کا ایسا انڈا جسے وہ مرغ سے جفتی کے بغیر دے۔ جس میں سے بچہ نہیں نکل سکتا۔

کہاوت: **خاکی انڈوں میں بچے نہیں ہوتے** کمینے سے فائدے کی اُمید نہیں۔

**خاگ** اند،ف۔ انڈا، بیضہ۔ نیز خایہ۔

**خاگینہ** (ی، زبرن) پھینٹ کر اور مسالا ملا کر تلا ہوا انڈا جسے قیمے کی طرح کُوٹ دیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Omelette۔

**خال** (۱) اند،ع۔ تِل، قدرتی سیاہ نقطہ جو جسم کے کسی حصے پر ہو، مصنوعی طور پر سُرمے سے بنایا ہوا ویسا ہی نشان؛ جانوروں کی کھال پر سیاہ داغ یا گل۔

کہاوت: **خال جو بڑھا، مسا ہوا** اپنی حد سے بڑی ہوئی شے بدنما ہو جاتی ہے۔

**خال خال** بہت کم، کوئی کوئی، اِکا دُکا، کہیں کہیں، کبھی کبھار۔

**خال وخط** چہرہ مہرہ۔ نیز خال وخد چہرے کے نقوش، ناک نقشہ۔

**خالِ ہندو** سیاہ تِل۔

**خال** (۲) اند۔ ماموں یا خالو۔ (اسث) خالہ ماں کی بہن۔

**خالد** زیرل۔صف۔ ہمیشہ رہنے والا، سدا رہنے والا، امر۔ (مث) خالدہ۔

**خالص** زیرل۔صف،ع۔ کھرا، بے میل، پاک وصاف؛ بے لوث، مخلص۔

متعلق فعل: **خالصاً** کسی لاگ لگاوٹ یا ملاوٹ کے بغیر۔ نیز **خالصۃً** (خا لِ صَ تن)۔

**خالصاً للّٰہ** صرف ومحض خدا کی خوشنودی کے لیے۔

**خالصہ** لیٹا زیرل، زبرص۔صف،ع۔ سرکاری، بادشاہ کا یا بادشاہ سے متعلق۔

مثال: **اراضیِ خالصہ سرکاری** بادشاہ کے صرف خاص کی زمینیں، سرکاری جائیداد۔ سکھوں کا اختیار کردہ لقب، سکھ قوم۔ نیز عام: **خالصہ** (جزم ل) **دیوانِ خالصہ** شاہی مالیات کا وزیر۔

محاورہ: **خالصے لگنا** (جزم ل) اَکارت جانا، ضائع ہونا، ضبطی میں آنا۔

**خالف** زیرل۔صف،ع۔ پیچھے آنے والا، مخالف۔

**خالق** زیرل۔صف،ع۔ پیدا کرنے والا، وجود بخشنے والا؛ موجد، مخترع؛ اسمائے حسنیٰ میں شامل؛ (اسث) **خالقیت** (خفیف زیرل، زیرق، شدزبرق)۔

**خالقِ برحق** وہ پیدا کرنے والا جس کے حق ہونے پر سب کو یقین ہے۔

**خالقِ حقیقی** کائنات کا پیدا کرنے والا، اللہ تعالیٰ۔ نیز **خالقِ کائنات**۔

**خالقیت** خفیف زیرل، زیرق، شدزبرق۔اسث۔ پیدا کرنے کی صفت، ایجاد کرنے کی صلاحیت یا طاقت۔

**خالو** مع۔اند۔ خالہ (رک) کا شوہر، خال۔

**خالہ** زبرل۔اسث،ع۔ ماں کی بہن۔

فقرہ: **خالہ جی کا گھر** آسان کام، معمولی بات۔

فقرہ: **خالہ جی کا گھر نہیں** مشکل کام ہے، آسان بات نہیں، ہنسی کھیل نہیں۔

کہاوت: **خالہ خلخلی، دال پکاوے ڈھڈھلی** جہاں خاطر تواضع نہیں ہوتی وہاں کہتے ہیں؛ اُوپری نمائش اور ظاہری خاطر داری کے موقع پر بھی کہا کرتے ہیں۔

**خالہ خیزی** نکتہ آفرینی کی کوششِ عبث پر تحقیر کا کلمہ۔ نیز خالا خیزی۔

کہاوت: **خالہ کا پیٹ گنڈالا، سات چوہوں کا ایک نوالہ** حریص، لالچی اور بڑپیٹو کے لیے مستعمل۔

کہاوت: **خالہ کا دم اور کواڑ کی جوڑی** تنہائی کی حالت پر کہتے ہیں جب دل بہلانے یا بات چیت کرنے کے لیے کوئی بھی نہ ہو۔

مقولہ: **خالہ کا رتبہ ماں کے برابر ہے** خالہ کی عزت ماں جتنی ہونی چاہیے۔

**خالہ کا خَل بچہ** (بطورِ طنز) بہت قریبی عزیز (جبکہ نہ ہو)۔

کہاوت: **خالہ کی مہمانی، ہاتھ ڈال پچھتانی** خالہ کے گھر بہت مرتبہ جائیں تو پھر خاطر تواضع نہیں ہوتی۔ بہت دفعہ کہیں نہیں جانا چاہیے۔ غیر جگہ کی مداخلت یا دست اندازی میں افسوس ہی افسوس ہے۔

کہاوت: **خالہ کے آگے ننھیال کی بڑائی** اپنی زبان سے اپنی یا اپنوں کی تعریف کیے جانے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **خالہ کی خلسری، خالہ کے آنگن مولسری** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جہاں یہ کہنا ہو کہ وہ ہر اعتبار سے میرے اپنے ہیں اور اُن کی ہر بات مجھے بھلی لگتی ہے۔

**خالی** (۱) صف،ع۔ جس میں کچھ نہ ہو، غیر مملو، کھوکھلا؛ صرف، محض؛ بے مقصد، بلاوجہ؛ غیر آباد، سنسان؛ سادہ، بے آرائش؛ بے نقط؛ فارغ، بے مشغلہ، بے روزگار؛ عورتوں کی زبان میں گیارہواں مہینہ، ذی قعدہ۔

**خالی از علت** بے سبب، بغیر کسی وجہ کے، بغیر جواز۔

**خالی الذہن** فکر، مصروفیت یا مقصد سے خالی ہونے کی کیفیت میں۔

کہاوت: **خالی بنیا کیا کرے، اِس کوٹھی کے دَھان اُس کوٹھی میں بھرے** کام کرنے والا آدمی بیکار نہیں بیٹھ سکتا۔ چاہے اسے فضول کام ہی کرنا پڑے۔

کہاوت: **خالی بوری اور شرابی کو کون کھڑا رکھ سکتا ہے** بغیر سہارے یا وقت کے کوئی زور نہیں چلتا؛ جب تک انسان کے اپنے اندر ہمت حوصلہ یا خواہش نہ ہو تو کسی کی بہت زیادہ مدد بھی کوئی کردار ادا نہیں کر سکتی۔

کہاوت: **خالی بیٹھا بنیا بٹے ہاڑے** کام کرنے والا آدمی خود کو فارغ نہیں رکھ سکتا، اپنے آپ کو معروف رکھنے کے لیے وہ کچھ نہ کچھ کرتا رہتا ہے خواہ بیکار کام ہی کیوں نہ کرنا پڑے۔

کہاوت: **خالی بیٹھے سے بیگار بھلی** بیکار رہنے سے کسی کا کام مفت کرنا بہتر ہے۔ نیز **خالی سے بیگار بھلی**۔

کہاوت: **خالی بیٹھے شیطان سوجھتا ہے** بیکاری میں بے ہودہ خیالات سوجھتے ہیں۔

کہاوت: **خالی پچھوڑن اُڑ اُڑ جائے** فضول کام کرنے سے کچھ فائدہ نہیں ہوتا۔ (پچھوڑن = بھوس)۔

محاورہ: **خالی پڑنا** وار غلط ہونا، نشانہ چُوک جانا۔

**خالی پیٹ** جس نے کچھ نہ کھایا ہو، بھوکا۔

محاورہ: **خالی پیٹ کٹاری مارنا** بھوکے ہونے کی حالت میں لڑنا۔

محاورہ: **خالی پھرنا** محروم واپس آنا، کچھ نہ ملنا۔

محاورہ: **خالی جانا** وار غلط ہونا، نشانہ خطا ہونا؛ بے اثر ہونا، کارگر نہ ہونا؛ بے فائدہ ہونا۔

کہاوت: **خالی خریطی، پوری فضیحتی** مفلسی بہت بری ہوتی ہے، مفلسی ذلیل کرا دیتی ہے۔

**خالی خولی** محض، صرف، لے دے کر۔

محاورہ: **خالی دینا** دُشمن کا وار بچانا۔

محاورہ: **خالی کرنا** انڈیلنا، نکالنا؛ مکان کا قبضہ چھوڑنا یا مکان سے سامان اُٹھا لینا۔

کہاوت: **خالی کمھار اور بھرا کہار** چلنے میں یہ دونوں خوب تیز ہوتے ہیں۔

کہاوت: **خالی گھر، بھڑ بھڑیوں کا راج** تنہائی میں جو چاہنا سو کرنا۔

کہاوت: **خالی گھر، دیوانی بیوی** تنہائی سے وحشت ہوتی ہے۔ جو شخص خواہ مخواہ اپنے گھر کی تزئین و آرائش میں معروف رہے تو اُس کی نسبت کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **خالی گھر میں قلندر بیٹھے** مطلب یہ کہ گھر خالی نہیں چھوڑنا چاہیے۔

کہاوت: **خالی مباش کچھ کیا کر، کپڑے ہی ادھیڑ کر سیا کر** بیکار رہنے سے کچھ نہ کچھ کرنا ہی بہتر ہے۔

محاورہ: **خالی مونچھوں کو تاؤ دینا** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب پاس کچھ بھی نہ ہو لیکن بڑائی یا غرور بہت کیا جائے۔

**خالی ہاتھ** بیکار، مفلس، نادار؛ محروم، نامراد؛ بغیر کچھ لیے دیے۔

محاورہ: **خالی ہاتھ پھیرنا** سوال کرنے والے کو کچھ نہ دینا، جھوٹی تسلی دینا۔

کہاوت: **خالی ہاتھ رُوسیا کو** مفلس اور نادار گناہ کا مرتکب ہوتا ہے۔

کہاوت: **خالی ہاتھ کیا جاؤں، ایک سندیسہ لیتا جاؤں** سفارش کی تمہید میں کہتے ہیں، اُس شخص کی بابت کہا جاتا ہے جو محض محفل کو گرمانے کے لیے روز کوئی نہ کوئی شگوفہ چھوڑے۔

کہاوت: **خالی ہاتھ منہ تک نہیں جاتا** بغیر فائدے سے کوئی کام نہیں کیا جاتا۔

کہاوت: **خالی ہڈی کو کتا بھی نہیں چچوڑتا** جس کے پاس مال نہ ہو اُسے کوئی نہیں پوچھتا۔

محاورہ: **خالی ہونا** رک: خالی کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**خالیہ** زیرل، زبری۔ اند۔ آنکھ کا تل، نقطۂ چشم (انگریزی میں: Eye Spot)؛ (نباتیات) کسی نامی جسم میں کوئی جوف یا خلا۔

**خام** صف، ف۔ کچا؛ ناپختہ؛ نارسیدہ، پکا ہوا کی ضد؛ ناقص، غلط، نامکمل، ادھورا؛ کمزور؛ اناڑی، نومشق؛ نافہم، ناصاف شدہ۔ مثال: مسِ خام۔

**خام پارہ** وہ عورت جس نے بلوغت سے قبل ہی مرد کے ساتھ جنسی تعلقات کا تجربہ کیا ہو؛ بہت زیادہ بننے والی؛ بدمعاش، آوارہ، مکار، چھنال؛ ایک قسم کی چھوٹی توپ۔ نیز **خام پارا**۔

**خام تحصیل** (زبرت، جزم ح، ی) وہ لگان جو حکومت زمیندار یا ٹھیکیدار کے توسط کے بغیر حاصل کرے۔

**خام تیل** (ے) زمین سے نکلے ہوئے تیل کی وہ ابتدائی حالت جس میں کئی دوسرے اجزا بھی شامل ہوتے ہیں۔

**خام خیال** ناسمجھ، وہمی؛ بے ہودہ مزاج۔

**خام خیالی** غلط سوچ، ناقص رائے، بے جا توقع؛ بھول، وہم۔

**خام دست** ناتجربہ کار، اناڑی؛ فضول خرچ۔

**خام رائے** بیوقوف، کم عقل، احمق، نادان۔

محاورہ: **خام رہنا** ناکام رہنا، کامیاب نہ ہونا۔

**خام طبع** رک: خام خیال۔

**خام طمع** (زبرط، زبرم) فضول خواہشات کرنے والا، لالچی، حریص۔

**خام کار** نادان، ناتجربہ کار، اناڑی، بے تدبیر۔ نیز **خام کاری**۔

**خام کاری** ناپختہ مزاجی، ناتجربہ کاری۔

محاورہ: **خام کرنا** دل چھوٹا کرنا، بدگمان ہونا؛ بند کرنا؛ آٹا لگا کر ہانڈی کا منہ بند کرنا۔

کہاوت: **خام کو کام سکھانا** جس کو کام نہیں آتا وقت پڑنے پر سیکھ لیتا ہے، تجربہ آدمی کو پکا بنا دیتا ہے۔

**خام مال** وہ غیر تیار شدہ اشیا جن سے مختلف قسم کے دوسرے سامان تیار ہوتے ہیں، کچ دھات۔

**خام مواد** معلومات جو کسی تالیف کے سلسلے میں درکار ہوں؛ مادۂ تولید۔

اکیف (مث): **خامی** نقص، کسر؛ کچا پن، نافہمی؛ کوتاہی۔

**خامرہ** لیٹا زیرِم، زبرر۔ امذ۔ اُن کیمیائی اجزا میں سے کوئی جو زندہ اجسام میں پیدا ہونے اور خود حل ہوئے بغیر نشو و نما میں مددگار ہوتے ہیں۔ انگریزی میں: Enzymes۔

**خامس** زیرم۔صف،ع۔ پانچواں، پنجم۔

**خامش** پیش م۔صف،ف۔ رک: خاموش۔

**خامشی** (است) سناٹا، سکوت۔

**خامل** زیرم۔صف،ع۔ مجہول؛ بےعمل؛ گمنام، گوشہ نشیں۔

**خاموش** زبرخ، وج۔صف،ف۔ بےآواز، ساکت، صامت؛ چپ، چپکا؛ بےزبان۔ سنسان؛ افسردہ، غمگین؛ بجھا ہوا (چراغ، آتش وغیرہ)؛ غیر فعال۔ مثلاً: خاموش آتش فشاں۔

**خاموش تماشائی** بےتعلق، غیر متعلق، چپ چاپ تماشہ دیکھنے والا۔

محاورہ: **خاموش کرنا** بجھا دینا، بےنور کرنا۔

محاورہ: **خاموش ہونا** رک: **خاموش کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**خاموشانہ** وج، زبرن۔فعل متعلق۔ چپ چاپ، پُرسکون انداز میں۔

**خاموشی** (۱) زبرخ، وج۔است،ف۔ سکوت، سناٹا؛ ہنگامہ اور شور و غوغا کی ضد؛ رازداری۔ نیز **خامش/خامشی**۔

کہاوت: **خاموشی از ثنائے تو، حد ثنائے تست** تیری تعریف میں خاموش رہنا تیری تعریف کی انتہا ہے۔ (طنزاً) تمھاری انتہائی تعریف ہی ہے۔

**خاموشی کا مینار** پارسیوں کی گول عمارت جس کے دریچوں میں مرنے والوں کی لاشیں، گدھوں چیلوں اور کوؤں وغیرہ کے کھانے کے لیے رکھ دی جاتی ہیں، دخمہ، منارِ خموشاں۔

کہاوت: **خاموشی نیم رضا** خاموشی سے رضامندی ظاہر ہوتی ہے۔ نیز **الخاموشی نیم رضا**۔

**خاموشی** (۲) زبرخ، وج۔ حیض کی گدی جو خون کو جذب کرنے کے لیے رکھی جاتی ہے؛ ایام کی گدی۔

**خامہ** زبرم۔امذ،ف۔ قلم، کلک۔

**خامہ سائی** قلم گھسنا؛ لکھنے کا عمل۔

**خامہ فرسا** قلم گھسنے والا؛ لکھنے والا۔

**خامہ فرسائی** اپنے خیالات کو ضبطِ تحریر میں لانا، لکھنا۔

**خامہ کش** قلم چلانے والا، مصور، نقاش۔

**خامہ کشی** رک: **خامہ کش** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**خامی** است۔ خام (رک) کا اسم کیفیت، نقص، کسر، کمی؛ ناتجربہ کاری، کچا پن، اناڑی پن؛ نافہمی؛ کوتاہی۔

**خان** (۱) امذ،ت۔ وسطِ ایشیا کے سلاطین اور سرداروں کا لقب؛ اکثر پٹھان مردوں کے نام کا جز؛ ایک پرانا شاہی خطاب۔

**خانِ اعظم** بڑا خان، خانوں کا خان۔

**خان بہادر** برطانوی دورِ حکومت کا خطاب جو پارسیوں اور ہندوستانی مسلمانوں کو دیا جاتا تھا۔

**خانِ خاناں** سرداروں کا سردار؛ مغلیہ حکومت کا ایک خطاب جو سپہ سالاروں کو دیا جاتا تھا؛ امیر الامرا۔

کہاوت: **خانِ خاناں، جس کے کھانے میں بطانہ** خانِ خاناں (عبدالرحیم بیرم خان) کے متعلق مشہور ہے کہ کسی کو کھانا بھیجتا تو اُس میں اشرفیاں چھپا دیتا؛ پوشیدہ احسان کرنے والے کے متعلق کہتے ہیں۔ بطانہ = چھپی ہوئی چیز۔

کہاوت: **خانِ خاناں کی کمائی، میاں فہیم نے اُڑائی** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب پرایا مال بےدریغ خرچ کیا جائے۔

**خانی** خان کا منصب، حیثیت، مزاج یا عادات۔

**خان** (۲) امذ۔ خانہ (رک) کا مخفف۔

**خان چڑی** (پیش چ) گھروں میں رہنے والی چڑیا۔

**خان و مان** گھر اور گھر کا اسباب۔

**خان بالیغ** ی۔امذ۔ ایک قسم کا عمدہ کاغذ جو قدیم زمانے میں کتابوں وغیرہ کے لیے استعمال ہوتا تھا۔

**خاندان** جزم ن۔امذ،ف۔ گھرانا، کنبہ، قبیلہ؛ گروہ، نسل؛ اِدارہ، سلسلۂ روایات۔

صف: **خاندانی** خاندان یا خاندانوں سے متعلق؛ اعلیٰ یا نامی خاندان کا۔

**خاندانی منصوبہ بندی** افزائشِ نسل میں کمی کی تحریک، موانعاتِ حمل کے استعمال کی ترغیب۔

خانساماں جزم ن۔ امذ، ف۔ قدیم امرا کا داروغۂ محل، رکاب دار؛ باورچی، کھانا پکانے والا۔

خانق زیرن۔ صف۔ امذ، ع۔ گلا گھونٹنے والا؛ کاؤس؛ تنگ پہاڑی راستہ۔

خانق الکلب (پیش ق، غم ا، جزم ل، زبر ک، جزم ل) ایک زہریلی جھاڑی جس کے پتے حسبِ روایت کتے کے گلے میں خناق پیدا کر دیتے ہیں۔

خانق النمر (پیش ق، غم ا، غم ل، شدزبرب، زیرم) ایک زہریلا پودا جو ایک بالشت اُونچا ہوتا ہے، بعض لوگ اِسے ماذریون سیاہ سے تعبیر کرتے ہیں، بعض کے نزدیک اِس سے الگ ہے۔ روایتہً اِس کے کھانے سے کوئی بھی جاندار اور خصوصاً چیتا یا تیندوا فوراً مر جاتا ہے اسی لیے یہ نام پڑا۔

خانقاہ جزم ن۔ امث، ع۔ صوفیوں، راہبوں کا ٹھکانا یا عبادت خانہ۔

خانقاہیت رہبانیت، ترکِ دنیا۔

خانقاہی خانقاہ یا اہلِ روحانیت سے متعلق۔ (مخفف) خانقی۔

خانگی (۱) جزم ن۔ صف، ف۔ نجی، ذاتی؛ گھریلو، بال بچے، اہل و عیال؛ گھر کا ملازم؛ غیر رسمی، غیر سرکاری۔

خانگی (۲) جزم ن۔ صف، ف۔ رنڈی کا پیشہ کرنے والی پردہ نشین عورت، داشتہ۔

خانگی پن خانگی کا پیشہ۔

خانگیت (حیاتیات) جنسی زندگی، جنسی میل ملاپ۔ (فارسی میں: خانہ گی)۔

خانم زبرن۔ امث، ت۔ اچھے خاندان کی خواتین کا لقب، شریف زادی۔ بیگم کا مترادف؛ (مجازاً) بیوی، زوجہ۔

خانماں پیش ن، ن غنہ۔ امذ، ف۔ گھر اور گھر کا سامان، کُل مال و متاع۔ نیز خان و مان۔

خانماں آباد وہ جس کا گھر آباد ہو، خوش حال۔

خانماں آوارہ بے ٹھکانہ، گھر سے نکلا ہوا۔

خانماں برباد جس کا گھر بار اُجڑ گیا ہو، تباہ حال۔

خانماں خراب برباد، خستہ حال۔

خانوادہ جزم ن، زبرد۔ امذ، ف۔ گھرانا، خاندان؛ رُشد و ارادت کا سلسلہ، فقرا کا سلسلہ۔

خانہ زبرن۔ امذ، ف۔ گھر، مکان، حویلی، بیت؛ کمرہ؛ ڈربا، گھونسلا؛ کابک، گوشہ، ضلع؛ مقام، جگہ؛ زمرہ، شعبہ۔ نگینے کا گھاٹ؛ چوکور نشان جو شطرنج وغیرہ کی بساط پر بنے ہوتے ہیں۔ کوئی محدود اُقلیدسی شکل؛ جوف یا خول جس میں کوئی چیز سمائے یا بیٹھے؛ بنائی یا سلائی میں دھاگے کا پھندہ؛ کاٹھی جس پر زین کسی جاتی ہے۔

فقرہ: خانہ احسان آباد احسان ہمیشہ برکت کا باعث ہوتا ہے۔

فقرہ: خانہ آباد دولت زیادہ دُعائیہ کلمہ جو عموماً خدا حافظ کہتے وقت بولا جاتا ہے۔

خانہ آبادی شادی، کتخدائی، نکاح۔

خانہ باز ایسا جواری جو جُوئے میں سب کچھ ہار دے۔

خانہ باغ پائیں باغ، وہ باغ جو مکان کی چار دیواری کے اندر ہوتا ہے۔

محاورہ: خانہ بدر کرنا گھر سے نکال دینا، شہر سے باہر کرنا۔

خانہ بدوش ایک جگہ جم کر سکونت اختیار نہ کرنے والا قبیلہ، گروہ یا فرد؛ اُٹھاؤ چولھا۔

خانہ برانداز گھر اُجاڑنے والا، تباہ و برباد کر دینے والا؛ فضول خرچ۔

خانہ بربادی گھر کی تباہی؛ بیوی کا مر جانا۔

کہاوت: خانہ بر دوش، بیک دوش نہایت مفلس، ایسا آدمی جس کے پاس نہ رہنے کا ٹھکانہ ہو نہ مال و اسباب۔

خانہ پُری جدول، فارم وغیرہ میں خالی جگہوں پر لکھنا؛ ناقص یا عارضی بندوبست، بھرتی کا، جو فرض پورا کرنے یا برائے نام ہو۔

خانہ تاش ہم عمر، جوڑی دار۔

محاورہ: خانہ جمع سے بڑھ جانا خرچ کا آمدنی سے زیادہ ہو جانا۔

خانہ جنگ جنگجو؛ جو ذرا ذرا سی بات پر لڑنے مرنے پر تیار ہو جائے، جھگڑالو۔

خانہ جنگی آپس کی لڑائی، آپس کا فساد۔ انگریزی میں: Civil War۔

خانۂ چشم آنکھ کے بیچ کا حصہ جس میں آنکھ کا ڈھیلا ہوتا ہے۔

کہاوت: خانہ خالی را دیوے می گیرد خالی گھر پر دیو قبضہ کر لیتا ہے۔ گھر خالی نہ رہنا چاہیے۔

خانہ خانہ بہت زیادہ، تہہ دل سے۔

کہاوت: خانہ خانہ درد پردے پردے شرم پوشیدہ تکلیف دہ حالات۔

خانہ خاوند مالکِ مکان، صاحب خانہ۔

خانۂ خدا مسجد، عبادت کی جگہ۔

خانہ خراب تباہ، برباد، جس کا گھر بار اُجڑ گیا ہو؛ بدقسمت، بدشگون؛ آوارہ گرد، فسادی۔

محاورہ: خانہ خراب کرنا تباہ و برباد کرنا۔

خانہ خرابی تباہی، بربادی، ویرانی۔

خانۂ خمار شراب خانہ، مے خانہ۔

**خانہ دار** گھر کا مالک، منتظم؛ جس میں خانے بنے ہوں، خانوں والا۔

**خانہ داری** گھر کے کام کاج، گھر کے معاملات۔

محاورہ: **خانہ داری کرنا** شادی کرنا، نکاح کرنا۔

**خانہ داماد** وہ شخص جو شادی کے بعد اپنی بیوی کے ساتھ مستقل طور پر سسرال میں قیام کرے۔ نیز **گھر داماد**۔

کہاوت: **خانہ دوستاں بروب و درِ دُشمنان مکوب** دوستوں کے گھر میں جھاڑو دے اور دُشمنوں کا دروازہ بھی مت کھٹکھٹا۔ اپنوں سے مدد مانگ۔

**خانہ زاد** گھر کا پلا ہوا، غلام، مطیع؛ (بطور انکسار) خادم، خاکسار۔

**خانہ زادی** غلامی میں لینے کا عمل؛ خدمت گزاری۔

**خانہ زن** چور، گھر لُوٹنے والا۔

**خانۂ زنجیر** زنجیر کی کڑی یا کنڈی؛ (مجازاً) قید خانہ، جیل۔

**خانۂ زنداں** قید خانہ، جیل۔

**خانہ ساز** گھر کا بنا ہوا، دیسی، مقامی؛ گھر بنانے والا، معمار۔

**خانہ سوز** خاندان کی بدنامی کا باعث بننے والا؛ گھر کو جلانے والا۔

**خانہ شمار** گھروں اور اُن میں رہائش پذیر افراد کی گنتی کرنے والا۔

**خانہ شماری** مکانوں اور اُن کے رہائشیوں کی گنتی، مردم شماری۔

کہاوت: **خانۂ شیشہ را سنگ بس است** بودی اور کمزور چیز بہت آسانی سے ٹوٹ جاتی ہے۔

**خانۂ عنکبوت** (زبرع، جزم ن، زبرک، و مع) مکڑی کا جالا۔

**خانۂ عیش** خوش بختی، خوش نصیبی؛ راحت و آرام، چین و سکون۔

**خانہ فراموش** گھر بھولنے والا۔

محاورہ: **خانہ کر جانا** ٹیڑھا ہو جانا، خم آنا۔

**خانۂ کعبہ** بیت اللہ، حرم کعبہ۔

**خانۂ کمان** کمان کے دونوں بازو۔

محاورہ: **خانہ کوچ کرنا** مکان کے رہائشیوں کو اُن کے مکان سے نکالنا۔

**خانہ کوچی** اہل و عیال اور ساز و سامان کے ساتھ مکان خالی کرنا۔

کہاوت: **خانۂ مروت تباہ** بے جا ڈھیل کا اثر، مروت کی وجہ سے ہونے والی تباہی۔

کہاوت: **خانہ ملاح در چین است، کشتی در فرنگ** جب کسی تدبیر پر عمل کرنا امکان میں نہ ہو تو کہتے ہیں۔

**خانہ نشیں** دُنیا کے کاروبار و معاملات سے الگ تھلگ ہو کر گھر بیٹھنے والا؛ معطل، بے کار، گوشہ نشیں۔

**خانہ نشینی** دُنیوی تعلقات ترک کر کے گھر بیٹھنے کی حالت، پردہ نشینی، گوشہ نشینی۔

**خانہ ویرانی** گھر کی تباہی، خانہ بربادی۔

**خاوَ** ۔اند۔ مخمل کا رُواں، پشم۔

**خاور** زبر و۔اند،ف۔ مشرق، پورب، سورج سے منسوب۔ جمع: **خاوراں** (ن غنہ) مشرقی ممالک، اہلِ مشرق۔ نیز **خاوریاں**۔

**خاوند** زیر و، جزم ن۔اند،ف۔ آقا، مالک، خداوند؛ شوہر۔ نیز **خاوندگار**، نیز **خاوَند**۔

کہاوت: **خاوند چون کا بھی برا ہوتا ہے** مالک چاہے کتنا ہی نیک اور سیدھا سادہ ہو لیکن خدمت گزار کو ہمیشہ بُرا ہی لگتا ہے۔

کہاوت: **خاوند راج، بلند راج، پوت راج، دوت راج** خاوند کی زندگی میں عورت بہت اچھی حالت میں رہتی ہے۔ بیٹے کے زمانے میں ویسی حالت نہیں ہوتی۔

محاورہ: **خاوند کرنا** کسی عورت کا اپنی مرضی سے شادی کر لینا۔

**خاوندی** حاکمیت، آقائی؛ عنایت، مہربانی۔

**خائب** زیر ء۔صف،ع۔ ناکام، نامراد، مایوس۔

**خائض** زیر ء۔صف،ع۔ تحقیق و تدقیق کرنے والا۔

**خائف** زیر ء۔صف،ع۔ ڈرنے والا، خوف زدہ، ڈرپوک، مشوش۔

**خائن** زیر ء۔صف،ع۔ خیانت کرنے والا، اعتبار کھونے والا، بے ایمان۔

**خایہ** زبری۔اند،ف۔ انڈا، بیضہ؛ خصیہ، فوطہ۔

**خایۂ ابلیس** کرنجوے کا درخت۔

محاورہ: **خایہ باشد ہونا** برباد ہونا؛ جاتا رہنا، چل دینا۔

**خایہ بردار** چاپلوسی کرنے والا، خوشامدی؛ خصیے سہلانے والا۔

**خایہ برداری** چاپلوسی، خوشامد۔

محاورہ: **خایہ چمانا** حقارت سے دیکھنا، بے عزتی کرنا؛ ضد کرنا، حکم نہ ماننا، نافرمانی کرنا۔

محاورہ: **خایہ سہلانا** مالش کرنا؛ خوشامد سے دینا، جھکنا؛ بے عزتی سے پیش آنا۔

**خایہ غلامان** عام انگور سے قدرے بڑے انگور۔

**خایہ کشیدہ** مردانہ صفات سے محروم، آختہ، خصی (جانور)۔

**خائسک** لیٹا زیر ء، زبر س۔اند۔ لوہار کا ہتھوڑا۔

**خائسک پذیر** وہ دھات جو نرم ہو اور اُسے کوٹ کر ورق بنائے جا سکیں۔

## خ-ب

**خبا** زیرخ۔امث۔ پنہاں، پوشیدہ؛ گھاس، پودہ۔

**خباثت** زبرخ، زبرث۔امث،ع۔ بُرائی، کپٹ، کھوٹ؛ گندگی، ناپاکی؛ بدی، بدباطنی، شرارت۔ نیز خبث۔

**خبازی** پیش خ، شدب۔امث۔ ایک نبات جو نیلوفر سے مشابہ ہوتی ہے اس کے بیجوں کو دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ پنیرک، تان کلاغ، پاپڑہ۔

**خبال** زبرخ۔امذ۔ ہلاکت، تباہی، نقصان۔

**خبائث** زبرخ، زیرع۔جمع، امذ،ع۔ خرابیاں، برائیاں، لعنتیں۔

**خبث** پیش خ، جزم ب۔امذ،ع۔ رک: خباثت۔

**خبث** زبرخ، زبرب۔امذ۔ زنگ، آلائش؛ میل، کچرا۔

مرکب: **خبث الحدید** لوہے کا میل، چرک آہن۔عام: خُبث الحدید۔

**خبثِ باطن** کینہ، حسد؛ شرارت۔

فعل مرکب: **خبث کرنا** کسی کی برائی بیان کرنا۔

**خبچا** زبرخ، جزم ب۔امذ۔ ڈنڈ، بازو۔

**خبر** زبرخ، زبرب۔امث،ع۔ اطلاع، معلومات، بیان، واقعہ، روایت، سنی ہوئی بات؛ علم، آگاہی، سراغ، شہرت، ہوش؛ پیغام، سندیسہ؛ احتیاط، نگہداشت؛ حال احوال، خیریت، مثلاً: خبر گیری۔

**خبر اُتر** اطلاع، سُن گُن؛ (قواعد) جملہ اسمیہ یا خبریہ میں مبتدا یا اسم کی بابت جو کچھ کہا جائے۔

محاورہ: **خبر اُڑا لانا** واقفیتِ حاصل کرنا، رازدارانہ آگاہی حاصل کرنا۔

محاورہ: **خبر اُڑانا** افواہ کرنا، مشہور کرنا۔

محاورہ: **خبر آنا** اطلاع آنا؛ موت کی اطلاع آنا۔

محاورہ: **خبر پانا** ہدایت ملنا، راہنمائی حاصل کرنا۔

محاورہ: **خبر پڑنا** معلوم ہونا، سمجھ میں آنا؛ حقیقت کھلنا۔

محاورہ: **خبر پوچھنا** حال دریافت کرنا؛ خیروعافیت دریافت کرنا۔

محاورہ: **خبر پھیلنا** مشہور ہونا، کسی بات یا واقعہ کا آشکارا ہونا۔

محاورہ: **خبر تراشنا** افواہوں پر مبنی اطلاعات جمع کرنا۔

**خبرِ خضری** اُڑتی ہوئی خبر؛ اندازہ قیاس، گمانِ قوی۔

**خبردار** واقف، آگاہ؛ محتاط، ہوشیار، چوکنا؛ مخبر، جاسوس۔کلمۂ تنبیہ کے لیے بھی آتا ہے۔

**خبرداری** نگہبانی؛ ہوشیاری، چالاکی؛ آگاہی، واقفیت۔

محاورہ: **خبرداری ہونا** اطلاع ہونا، آگاہ ہونا؛ اعلان کرنا۔

محاورہ: **خبر دبانا** کسی بات یا واقعہ کو مشہور نہ ہونے دینا، کسی بھی وجہ سے کوئی اطلاع روک دینا۔

**خبر دہندہ** خبر دینے والا، پیغام پہنچانے والا، قاصد، پیغامبر۔

فعل مرکب: **خبر دینا** آگاہ کرنا، واقف کرانا؛ نشان دہی کرنا، پیش گوئی کرنا، ظاہر کرنا۔

**خبر رساں** خبر دینے والا، پیغام دینے والا؛ قاصد، پیغامبر، ایلچی۔

**خبر رسانی** اطلاع کا ایک مقام سے دوسرے مقام پر پہنچانا۔

محاورہ: **خبر رکھنا** دھیان رکھنا، خیال کرنا؛ معاملے سے واقف ہونا، علم و آگاہی ہونا۔

محاورہ: **خبر طشت از بام ہونا** شہرت ہونا؛ بھانڈا پھوٹ جانا، راز فاش ہونا۔

**خبر عطر** (زبرع، زبرط) خیریت، خوش خبری، اچھی اطلاع۔

فعل مرکب: **خبر کرنا** معلومات پہنچانا، اطلاع کرنا۔

فعل مرکب: **خبر کو جانا** خیریت معلوم کرنا۔

محاورہ: **خبر گرم ہونا** کسی بات کا چرچا ہونا، شہرت ہونا۔

**خبر گیر** معاون، مددگار؛ خیال رکھنے والا؛ نگرانی کرنے والا، حفاظت کرنے والا، محافظ۔

**خبر گیری** نگہبانی، حفاظت، مدد، دستگیری۔

محاورہ: **خبر لانا** اطلاع لانا، پیغام لانا۔

محاورہ: **خبر لگانا** ٹھکانہ معلوم کرنا، پتا لگانا، سراغ لگانا۔

محاورہ: **خبر لے ڈالنا** ذلیل کرنا، ناراضگی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **خبر لینا** حال پوچھنا، مزاج پرسی کرنا؛ دستگیری کرنا، مدد کرنا؛ نگرانی کرنا؛ لعنت ملامت کرنا، آڑے ہاتھوں لینا، آزار دینا، مارنا؛ انتقام لینا۔

فعل مرکب: **خبر نہ ہونا** علم نہ ہونا، اطلاع نہ ہونا، واقف نہ ہونا؛ احساس نہ ہونا، ہوش نہ ہونا؛ پروا نہ کرنا۔

**خبرت** زیرخ، جزم ب، زبرر۔امث۔ آگاہی، علم، تجربہ۔ نیز خبرہ۔

**خبریز** زبرخ، جزم ب، ے۔امذ، امث۔ انداز؛ اطلاع۔

**خبریہ** زبرخ، زبرب، زیرر، شدزبری۔صف۔ (قواعد) وہ جملہ جو مقتدا اور خبر یا مسند اور مسند الیہ سے بنا ہو، جس میں کسی (مسند الیہ) کی بابت کوئی بات (مُسنَد) کہی گئی ہو جیسے زید آیا، اِسی کو جملۂ اسمیہ بھی کہتے ہیں۔

**خبز** پیش خ، جزم ب۔امث۔ روٹی، چپاتی۔

**خبط** زبرخ، جزم ب۔امذ،ع۔ خللِ ذہنی، دماغ کی خرابی؛ اُلجھاؤ، پیچیدگی، مغالطہ؛ دُھن، لگن، بے حد شوق، زبردست خواہش۔ (صف) گم، کھویا ہوا؛ ناقابل

فہم۔ مثال: جملے کا مفہوم خبط ہے۔

**خبطُ الحواس** (پیش ط، غم ا، جزم ل، زبر ح) حواس باختہ، بہکا ہُوا، جس کے ہوش گم ہوں، ہکا بکا؛ جس کے دماغ میں بُرے یا فاسد خیالات پیدا ہوتے ہوں۔ نیز خَبَط (زبر خ، شد زبر ط)، خبطی۔ (امث) خبطن۔

محاورہ: **خبط اُچھلنا** کسی خیال یا خواہش کا ذہن پر مسلسل مسلط رہنا، دُھن لگنا، جنون ہونا، خفقان ہونا۔

محاورہ: **خبط سوار ہونا** بیہودہ خیال دل میں سمانا۔

محاورہ: **خبط کرنا** معنی و مفہوم کو مبہم کرنا؛ درہم برہم کرنا۔

محاورہ: **خبط میں پڑ جانا** وہم میں مبتلا ہو جانا۔

**خبطی** احمق، بے وقوف؛ جس پر کوئی فضول دُھن سوار ہو؛ وہمی، بدحواس۔ نیز خبط (زبر خ، شد زبر ط)۔

**خبل** زبر خ، جزم ب۔ امذ۔ خبط، بدحواسی؛ (عروض) کسی رُکن کے دوسرے اور چوتھے حروف کو جو ساکن ہوں گرا دینا، جو زحاف کی ایک قسم ہے۔ مثلاً: مفعولن سے م ع لن اور پھر فعلن بنانا۔

**خبن** زبر خ، جزم ب۔ امذ۔ دامن میں چھپانا، کپڑے میں لپیٹ ڈالنا، موڑنا؛ (عروض) کسی رُکنِ عروض میں بطور زحاف دوسرے ساکن حرف کو گرانا۔ مثلاً: فاعلن سے فعلن بنانا۔

صف: **مخبون** جس کے ہاتھ پاؤں سمٹے یا ماؤف ہوں؛ وہ بحر یا رُکن بحر جس میں خبن واقع ہو۔

**خبنا** زبر خ، جزم ب۔ صف۔ احمق، بہکا ہوا، چکرایا ہوا۔

**خبیث** زبر خ، ی۔ صف، ع۔ بد، برا، بدفطرت؛ پُر آزار، قابلِ نفرت؛ ناپاک، نجس، پلید، گندہ۔ نیز صیغۂ جمع: خبیثات، خبائث۔

**امراضِ خبیثہ** جنسی امراض۔

**اَرواحِ خبیثہ** بدروحیں، بھوت پریت۔

**خبیثہ** رک: خبیث جس کی یہ تانیث ہے۔

**خبیر** زبر خ، ی۔ صف، ع۔ جاننے والا، باخبر، واقف؛ تجربہ کار؛ خبر دینے والا؛ علم رکھنے والا اور علم عطا کرنے والا۔ اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

## خ۔پ

**خپاٹ** زبر خ، شد پ۔ صف۔ فسادی، گڑبڑ کرنے، فتنہ انگیزی کرنے والا، کھپ مچانے والا۔ نیز کھپاٹ۔

## خ۔ت

**ختام** زیر خ۔ امذ، ع۔ انجام، خاتمہ؛ مہر لگانے کی لاکھ۔ ختامت مہر لگانا۔ نیز ختامہ۔

**ختان** زیر خ۔ امذ، ع۔ ختنہ کرانا، ختنہ کرانے کا مقام۔

**ختان** (زبر خ، شد ت) ختنہ کرنے والا؛ نائی (جو دس پندرہ سال قبل تک ختنے کرنے کا کام بھی سرانجام دیتے تھے)۔ نیز ختانہ۔

**ختر** زبر خ، زبر نیز جزم ت۔ امذ۔ مکر، فریب، دھوکا۔

**ختکا** پیش خ، جزم ت۔ امذ، ف۔ سوٹا، ڈنڈا، موسل، انگوٹھا، ٹھینگا۔

متعلق فعل: **ختکے سے** ٹھینگے سے، بلا سے، پروا نہیں۔

**ختلانی** زبر خ، جزم ت۔ صف۔ اعلیٰ نسل کا گھوڑا۔ ختلان کے علاقے کا گھوڑا۔ نیز ختلی۔

**ختم** زبر خ، جزم ت۔ صف، ع۔ تمام، پورا، انجام، اختتام کو پہنچا ہوا؛ مہر، کسی چیز کو اس طرح سربند کرنے کا عمل اُس کے بعد نہ باہر سے کوئی چیز اندر جا سکے اور نہ ہی اندر سے کچھ نکالا جا سکے۔ ایک نشست میں کسی کا یا سب کا مل کر پورا قرآن پڑھنا۔ فاتحہ کی تقریب جس میں قرآن خوانی کی جائے، نذر، نیاز، درگاہ پر سالانہ تقریب عرس۔ عام: خَتَم (زبر خ، زبر ت)۔

**ختم الانبیاء/المرسلین/الرسل** پیغمبرِ اسلام محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا لقب کیونکہ آپ ﷺ پر نبوت کا سلسلہ ختم ہو گیا، گویا آپ ﷺ سلسلۂ نبوت کے اتمام و اختتام پر بمنزلہ مہر ہیں۔

**ختمِ بالخیر** (زیر ب، غم ا، جزم ل، ے لین) بخیر و خوبی مکمل ہونے کا عمل۔

**ختمِ خواجگان** ایک خاص قسم کا عمل جس کا ثواب خواجگانِ چشت کو پہنچایا جاتا ہے۔

**ختمِ رسالت** حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو آخری رسول اور نبی ماننے کا عقیدہ۔

**ختم شد** (پیش ش) مکمل ہوا، تکمیل کو پہنچا (عموماً طور پر کتاب کے آخر میں درج ہوتا ہے)۔

**ختمِ قرآن** قرآنِ پاک کا مکمل پڑھنا۔

محاورہ: **ختم کرنا** تمام کرنا، جان سے مار ڈالنا، قتل کرنا؛ قرآن شریف تمام پڑھنا؛ انجام کو پہنچانا۔

**ختمِ نبوت** مسلمانوں کا عقیدہ کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نبوت تمام ہو چکی اور اب کوئی نبی یا رسول نہیں آئے گا۔

محاورہ: **ختم ہونا** رک: ختم کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**ختمہ** زبرخ، جزم ت، زبرم۔اند۔ وقفۂ کامل، جملے کے آخر میں لگائی جانے والی علامت۔انگریزی میں: Fullstop۔

**ختمی** زبرخ، جزم ت۔صف،ع۔ انتہا پر، آخری سرے یا حد پر۔

**ختمی مرتبت** انتہائی مرتبے پر؛ختمیتِ رسالت کے درجے پر فائز؛ رسول اللہ ﷺ کا لقب۔

**ختن** زبرخ، زبرت۔اند،ع۔ (فقہ) داماد، کسی محرم عورت، مثلاً: بہن، خالہ کا خاوند؛ بیوی کے میکے کا عزیز۔

**ختن** پیش خ، زبرت۔اند،ف۔ تاتار (چین) کا ایک مقام جہاں کے ہرنوں کی ناف سے بنائی جانے والی خشبو بہت مشہور ہے

**ختنگ** پیش خ، زبرت، ن غنہ۔صف۔ (گھوڑے یا کبوتر کا) سیاہی مائل سرخ رنگ۔

**ختنگا** پیش خ، زبرت، جزم ن۔اند۔ ایک خاص قسم کی جنگی آتشبازی جو دشمن کے علاقے میں آگ لگانے کے لیے استعمال کی جاتی تھی، ہوائی۔نیز ختنگہ۔

**ختنہ** زبرخ، جزم ت، زبرن۔اند،ع۔ عضوِ تناسل کے حشوے پر چڑھی ہوئی فالتو کھال چھانٹ دینے کا عمل جو اہلِ کتاب، موحدین (مسلمانوں اور یہودیوں) کی مذہبی رسم ہے۔نیز عورت کے پٹھوں کی زائد کھال جو بظر کو ڈھانپتی ہے قطع کر دینا، جو بعض ممالک میں رائج ہے۔

## خ۔ٹ

**خٹا** پیش خ، شدٹ۔اند۔ رک: ختکا۔نیز خوٹا (مجازا) ذکر، عضوِ تناسل، فوطہ۔

## خ۔ج

**خجالت** زبرخ، زبرل۔امث،ف۔ شرمندگی، خفت، ندامت، شرمساری؛ شرم، حیا، غیرت۔نیز خجلت۔عام: خجالت۔

محاورہ: **خجالت سے آب آب ہونا** بہت زیادہ شرم آنا، احساسِ شرمندگی ہونا۔

محاورہ: **خجالت کھینچنا** شرمندہ ہونا، نادم ہونا۔

**خجستہ** پیش خ، زیرج، جزم س، زبرت۔صف،ف۔ مبارک، بھاگوان، فرخندہ، نیک، بھلا۔

**خجستہ اختر** خوش قسمت؛ نیک انسان۔

**خجستہ پے** جس کا قدم مبارک ہو۔

**خجستہ خصال** (زیرخ) نیک، اچھی عادات والا۔

**خجستہ سرشت** اچھی طبیعت والا، نیک فطرت۔

**خجستہ طالع** (لیٹا زیرل) خوش نصیب، خوش قسمت۔

**خجل** زبرخ، زیرج۔صف،ع۔ شرمسار، نادم؛ مقابلۃً کمتر۔احساسِ کمتری میں مبتلا؛ (مجازا) جس کی چمک دمک ختم یا کم ہوگئی ہو، ماند، بے رونق۔عام: خجَل (زبر خ، زبر ج)۔

**خجل (و) خوار** شرمندہ، ذلیل۔

**خجلت** زبرخ، جزم ج، زبرل۔امث،ع۔ رک: خجالت۔

محاورہ: **خجلت اُٹھانا** شرمندہ ہونا، شرمندگی برداشت کرنا۔

صف: **خجلت زدہ** (ع۔ف) شرمندہ۔نیز خجلت کش۔

**خجلت گری** (ع۔ف) شرمندگی۔

**خجوط** زبرخ، ومع۔اند۔ آنکھ کے ڈھیلوں کا اُبل آنا۔

## خ۔چ

**خچاخچ** زبرخ۔نقلِ صوت،ہ۔ تلواروں کے چلنے کی آواز۔ (اند) خچاکا۔نیز کھچ کھچ / خچ خچ۔

**خچر** زبرخ، شد زبرچ۔اند۔ گھوڑی اور گدھے کی جفتی سے پیدا ہونے والا چوپایہ جو بوجھ ڈھونے کے لیے استعمال ہوتا ہے؛ (مجازا) نالائق۔

**خچر پاتری** خچروں پر لدا ہوا توپ خانہ، توپ گاڑی جنھیں خچر کھینچتے تھے۔

**خچر پادری** گدھوں یا خچروں پر تبلیغی دورے کرنے والے عیسائی پادری۔

نیز **خچری** (جزم چ)۔

## خ۔د

**خد** زبرخ۔اند،ع۔ گال، رُخسار۔تثنیہ: **خدین** دونوں رُخسار۔

مرکب عطفی: **خد و خال** (شدد نیز بلا شد) چہرہ مہرہ، ساخت؛ اُبھار، ٹیلا، ہل کا ڈالا ہوا نشان۔

**خدا** پیش خ۔علم۔اند،ف۔ اللہ تعالیٰ؛ معبود؛ مالک، آقا؛ کسی فن کا سب سے بڑا امام، پیشوا۔

کہاوت: **خدا امیر کے پڑوس میں قبر بھی نہ بنوائے** امیر آدمی کا پڑوسی ہونا تکلیف کا باعث ہوتا ہے۔

فقرہ: **خدا اُس سے سمجھے** اللہ اُس سے بدلہ لے۔

**خدا اندیش** اللہ کا خوف رکھنے والا، خدا کے بارے میں سوچنے والا۔

کہاوت: **خدا بچھڑی رات نہ کرے، لڑتی رات کرے** اکٹھے رہیں چاہے لڑتے رہیں۔

کہاوت: **خدا بھرے کو بھرتا ہے** جس کے پاس پہلے سے ہی دولت

موجود ہو خدا اُسے اور دیتا ہے۔

کہاوت: **خدا بھوکا اُٹھاتا ہے بھوکا سُلاتا نہیں** خدا ہر ایک کو کھانے کو دیتا ہے۔

محاورہ: **خدا پر تکیہ ہونا** اللہ پر بھروسہ ہونا۔

محاورہ: **خدا پر چھوڑ دینا** کسی کام کو کر کے اُس کے نتائج کو اللہ کی مرضی پر موقوف رکھنا۔

فقرہ: **خدا پر نظر رکھو** اللہ پر بھروسہ رکھو، تسلی رکھو۔

**خدا پرست** اللہ کو پوجنے والا، عابد، زاہد۔

کہاوت: **خدا پنج انگشت یکساں نہ کرد** ایک سے ایک نہیں ملتا۔ سب برابر نہیں ہوتے۔

**خدا ترس** (جزم ر) رحم دل، اللہ سے ڈرنے والا۔ (اسم کیفیت) **خدا ترسی**۔

دعائیہ کلمہ: **خدا تمھاری مامتا ٹھنڈی کرے** اللہ تمھارے بچوں کو سلامت رکھے۔

کہاوت: **خدا تن دیکھ کے جامہ قطع کرتا ہے** یعنی انسان جیسا ہوتا ہے ویسا ہی اُس کو جوڑا بھی ملتا ہے میاں بیوی کے مزاج جب ایک طرح کے ہوں تو یہ مثل کہا کرتے ہیں۔

فقرہ: **خدا تو دیکھتا ہے** اللہ سے کچھ پوشیدہ نہیں، ہر بات اُس پر ظاہر ہے۔

فقرہ: **خدا توفیق دے** اللہ اچھائی اور بھلائی کی طرف راغب کرے۔

روزمرہ: **خدا تو ہے** اللہ مددگار ہے۔

فقرہ: **خدا جانے** کسی بات کو نہ جاننے کے موقع پر کہا جاتا ہے کہ اللہ ہی کو خبر ہے۔

کہاوت: **خدا جانے اُونٹ کس کروٹ (کل) بیٹھے** نہ جانے انجام کیا ہو۔

کہاوت: **خدا جب کسی کو نوازتا ہے تو اُس سے صلاح مشورہ نہیں کرتا** اللہ جب چاہے اور جس طرح چاہے اپنے بندوں پر کرم وعنایت کرے۔

کہاوت: **خدا جب کسی کو بچائے اُس پر آفت کیونکر آئے** جس پر اللہ کی مہربانی ہو اُس پر کوئی آفت نہیں آسکتی۔

کہاوت: **خدا جس کو رکھے اُسے کون چکھے** اللہ کی مدد شامل ہو تو کوئی نقصان نہیں ہوسکتا۔

کہاوت: **خدا جولاہا بنائے مگر صورت جولاہے کی نہ کرے** چہرہ انسان کا آئینہ دار ہوتا ہے۔

**خدا جو** (ومع) اللہ کا متلاشی، خدا کو ڈھونڈنے والا۔

فقرہ: **خدا جھوٹ نہ بلوائے** کوئی غیر معمولی بات کہنے سے پہلے کہا جاتا ہے کہ میں سچ کہہ رہا ہوں۔

کہاوت: **خدا چھپر پھاڑ کر ہن برساوے** غیر متوقع طور پر دولت کا مل جانا۔

کہاوت: **خدا حاضر و ناظر ہے** خدا ہر جگہ موجود ہے۔ اپنے قول کی صداقت جتانے پر بطور قسم۔

محاورہ: **خدا حافظ کہنا** رخصت کرنا، الوداع کرنا؛ ترک کرنا، چھوڑ دینا۔

فقرہ: **خدا خبر** نہ جانے، نامعلوم۔

کہاوت: **خدا خفا ہو تو پیدل چلائے، زیادہ خفا ہو تو سر پر بوجھا رکھائے، جو خوش تو مینہ برسائے، زیادہ خوش ہو تو بیٹا دے** خدا کی ناراضی اور مہربانی کے متعلق کہتے ہیں کہ بیٹے کا ہونا بڑی نعمت ہے۔

متعلق فعل: **خدا خدا کر کے** بڑی مشکل سے، بہت وقت سے۔

محاورہ: **خدا خدا کر کے کفر توڑنا** بہت مشکل سے راضی کرنا، بڑی دقت اور کوشش سے منانا۔

محاورہ: **خدا خدا کرنا** عبادت الٰہی میں مشغول ہونا، اللہ کو یاد کرنا، بندگی کرنا۔

فقرہ: **خدا خدا کرو** عبرت پکڑو، باز آجاؤ۔

کہاوت: **خدا خود میر سامان است اسباب توکل را** توکل کرنے والے کی خدا خود مدد کرتا ہے۔ جب کوئی اللہ کے بھروسے پر کام کرے تو کہتے ہیں۔

**خداداد** وہبی، قدرتی، اللہ کی عطا کی ہوئی۔

کہاوت: **خداداری، چہ غم داری** خدا پر بھروسا ہے کچھ فکر نہیں۔

**خدادانی** اللہ کو جاننا۔

محاورہ: **خدا درمیان دینا** اللہ کو ضامن بنانا، اللہ کا واسطہ دینا۔

محاورہ: **خدا درمیان ہونا** خدا کی مدد ہونا، تائید غیبی ہونا۔

فقرہ: **خدا دُشمن کو بھی وہ وقت نہ دکھائے** اللہ ہر ایک کو آفت سے بچائے، محفوظ رکھے۔

محاورہ: **خدا دکھائی دینا** مصیبت میں اللہ کی یاد آنا، خدا کا خوف آنا۔

کہاوت: **خدا دو سینگ دے تو وہ بھی سہی جاتے** مصیبت برداشت کرنی پڑتی ہے۔

فقرہ: **خدا دے اور بندہ لے** نہایت افراتفری کا عالم، شدت کے اظہار کے لیے مستعمل۔ مثال: پھر تو وہ طوفان مچا، پھر تو وہ ایسے برہم ہوئے کہ خدا دے اور بندہ لے۔

کہاوت: **خدا دیتا ہے تو چھپر پھاڑ کر دیتا ہے** خدا کسی کو دولت دینا چاہے تو کوئی نہ کوئی سامان پیدا کر دیتا ہے۔ ایسے موقع پر بولتے ہیں جب کسی کو نعمت غیر مترقبہ ہاتھ آ جائے۔

کہاوت: **خدا دیتا ہے تو نہیں پوچھتا تو کون ہے** خدا بھلے برے کی تحقیقات کر کے نہیں دیتا۔ دولت اکثر نا اہلوں کے ہاتھ لگ جاتی ہے۔

کہاوت: **خدا کو دیکھا نہیں تو عقل سے پہچانا ہے** اُس وقت کہتے ہیں جب کسی بات کے ثبوت کی ضرورت نہیں ہوتی۔

کہاوت: **خدا دے کھانے کو، بلا جائے کمانے کو** مفت ملے تو محنت کیوں کریں۔ کاہل لوگوں کے لیے طنزاً کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **خدا دیکھ کے جامہ قطع کرتا ہے** خاوند بیوی ایک جیسے ہیں، یعنی انسان جس مزاج کا ہو اللہ اُسے جیون ساتھی بھی ویسا ہی عطا کرتا ہے۔

متعلق فعل: **خدارا** برائے خدا، خدا کے لیے۔

کہاوت: **خدا رِجالے کو ناخن نہ دے جو اپنا سر کھجائے** کمینے انسان کو اتنی طاقت اور حکومت نہیں ملنی چاہیے کہ جس کے غلط استعمال سے وہ اُلٹا اپنا ہی نقصان کر لے۔

کہاوت: **خدا رزاق ہے، بندہ قزاق ہے** خدا دیتا ہے بندہ ایک دوسرے سے چھین لیتا ہے۔

صف: **خدا رسیدہ** جسے اللہ کی معرفت حاصل ہو، اللہ والا، نیک، متقی، پرہیزگار، بہت بڑا بزرگ۔ نیز رک: خدارس۔

متعلق فعل: **خدا ساز** اتفاقی؛ من جانب اللہ، قدرتی۔

کہاوت: **خدا سب کی محنت سوارت کرتا ہے، اکارت نہیں کرتا** خدا ہر ایک کو اُس کی محنت کا پھل دیتا ہے۔

کہاوت: **خدا سب کے لیے، بندہ اپنے لیے** انسان خود غرض ہے جبکہ اللہ سب کا نگہبان ہے۔

کہاوت: **خدا سر پر دو سینگ دے تو وہ بھی سہی جاتے ہیں** رک: **خدا دو سینگ دے تو وہ بھی سہی جاتے۔**

**خدا سمجھے** (بطور بددُعا) خدا سزا دے، بدلہ لے۔

محاورہ: **خدا سے باہر ہونا** اللہ کی بندگی سے انکار کرنا۔

محاورہ: **خدا سے پھرنا** کافر ہونا، بے دین ہونا۔

محاورہ: **خدا سے دل لگانا** اللہ سے دُعا کرنا۔

محاورہ: **خدا سیدھا ہونا** اللہ کا راضی ہونا۔

محاورہ: **خدا سے کام پڑنا** توبہ کرنا؛ اللہ سے مدد مانگنا۔

محاورہ: **خدا سے کیا پانا** بدی کی سزا ملنا۔

محاورہ: **خدا سے لڑنا** اللہ کی ناشکری کرنا، اللہ کی مرضی کا مقابلہ کرنا۔

محاورہ: **خدا سے لَو لگانا** یادِ الٰہی میں مشغول ہونا، دُنیوی تعلقات ترک کر دینا۔

محاورہ: **خدا سے لَو لگنا** اللہ سے اُمید رکھنا؛ خدا کی یاد کرنا، مرنے کے قریب ہونا۔

محاورہ: **خدا سے مِلانا** راہِ راست پر لانا؛ کسی کو خدا کا درجہ دینا، شرک کرنا۔

کہاوت: **خدا سے نرالا کارخانہ** زمانے بھر سے انوکھی بات، دُنیا بھر سے عجیب کام۔

فقرہ: **خدا شرمائے** اللہ غارت کرے۔

کہاوت: **خدا شرے برانگیزد کہ خیرے مادراں باشد** بعض وقت برے واقعات جو کسی کے لیے بھلائی کا سبب بن جاتے ہیں اور بعض لوگ اپنے فائدہ کی خاطر دوسروں کے نقصان کی پروا نہیں کرتے۔

کہاوت: **خدا شکر خورے کو شکر ہی دیتا ہے** خدا ہر ایک کو اُس کی خواہش کے موافق بخش دیتا ہے۔ ایسے موقع پر بولتے ہیں جب کسی کو دوسروں کی توقع کے خلاف اپنی مراد مل جائے۔

صف: **خدا شناس** پارسا، نیک، متقی، اللہ کو پہچاننے والا۔

صف: **خدا شناسی** رک: **خدا شناس** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

کہاوت: **خدا ظالم سے پالا نہ ڈالے** خدا ظالم سے بچائے۔

صف: **خدا فراموش** اللہ کو بھولنے والا۔

صف: **خدا فروش** خدا کا نام لے کر دھوکا دینے والا، منافق۔

**خدا فروشی** رک: **خدا فروش** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

کہاوت: **خدا کا دروازہ ہمیشہ کھلا ہے** خدا ہر وقت دُعا قبول کرتا ہے۔

کہاوت: **خدا کا دیا سب کچھ ہے** ہر طرح کی آسائش ہے۔

کہاوت: **خدا کا دیا سر پر** جو خدا کو منظور ہے، ہمیں بھی منظور ہے، خواہ زحمت ہی سہی۔

کہاوت: **خدا کا دیا کندھے پر، پنچوں کا دیا سر پر** انسان لوگوں کی رائے کا زیادہ خیال کرتا ہے۔ ضمیر کا کہنا نہیں مانتا۔ خدا کے بتائے ہوئے فرائض کو بوجھ سمجھتا ہے۔

کہاوت: **خدا کا دیا نور، کبھی نہ ہووے دُور** اللہ تعالیٰ جو بخشتا ہے وہ قائم ہی رہتا ہے۔ حاسدوں کے حسد سے کچھ نہیں ہوتا۔

**خدا کا سخی** اللہ کی راہ میں مال صرف کرنے والا۔

محاورہ: **خدا کا غضب ٹوٹنا** آفت یا مصیبت کا شکار ہونا؛ اللہ کی ناراضگی ظاہر ہونا، تباہ و برباد ہونا۔

محاورہ: **خدا کا غضب نازل ہونا** مصیبت پڑنا، تباہ و برباد ہونا۔

فقرہ: **خدا کا قہر ٹوٹے** اللہ کا عذاب نازل ہو، بیڑہ غرق ہو، تباہ و برباد ہو۔

**خدا کا کارخانہ** دُنیا کا انتظام، انتظامِ عالم۔

**خدا کا گھر** مسجد، مسلمانوں کی عبادت گاہ۔

**خدا کا لکھا** قسمت، تقدیر، اللہ کا حکم، قضا و قدر۔

کہاوت: **خدا کا مارا حرام، اپنا مارا حلال** غیر مسلم مسلمانوں پر اعتراض کرتے ہیں کہ اِن کا عجیب مذہب ہے کہ جسے یہ خود ذبح کر کے ماریں وہ حلال اور جو خدا مارے وہ حرام۔

محاورہ: **خدا کا مہمان ہونا** کھانے پینے کو کچھ نہ ہونا۔

فقرہ: **خدا کا نام لو** اللہ کو یاد کرو، اللہ سے ڈرو؛ توبہ کرو؛ اِس قدر زیادتی یا انصافی نہ کرو۔

فقرہ: **خدا کا نام ہے** کچھ ڈر نہیں، اللہ مالک ہے۔

محاورہ: **خدا کا واسطہ دینا** خدا کو ضامن اور گواہ کرنا، خدا کو درمیان میں لانا۔

محاورہ: **خدا کا ہاتھ سر پر ہونا** اللہ کی مدد شاملِ حال ہونا۔

فقرہ: **خدا کروٹ کروٹ جنت نصیب کرے** اللہ ہر طرح اُن کی بخشش کرے۔

کہاوت: **خدا کسی کو کسی کا محتاج نہ کرے** جب کوئی کسی سے کوئی چیز مانگے اور وہ نہ دے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **خدا کسی کو لاٹھی لے کر نہیں مارتا** لوگ بظاہر ظلم کر کے بچ جاتے ہیں مگر عاقبت میں ضرور پکڑے جاتے ہیں۔ نیز **خدا لاٹھی سے نہیں مارتا۔**

محاورہ: **خدا کو پیارا ہونا** مرجانا، انتقال کر جانا۔

محاورہ: **خدا کو درمیان کرنا** اللہ کو ضامن اور گواہ کرنا۔

کہاوت: **خدا کو دیکھا نہیں، عقل سے پہچانا ہے** بغیر دیکھے اللہ پر ایمان ہے۔

فعل مرکب: **خدا کو سونپنا** (سفر پر جانے سے پہلے دُعا دیتے ہیں) اللہ نگہبان ہونا، اللہ کی حفاظت میں دینا۔

کہاوت: **خدا کو کیا منہ دکھاؤ گے** اللہ تعالیٰ کو کیا جواب دو گے۔

کہاوت: **خدا کو منہ دکھانا ہے** اللہ کے سامنے جانا ہے، اللہ سے ڈرو، نا انصافی نہ کرو مرنا ہے۔

محاورہ: **خدا کو یاد کرنا** مصیبت میں اللہ کو پکارنا، مدد طلب کرنا۔

کہاوت: **خدا کی باتیں خدا ہی جانے** خدا کے رازوں کو کوئی نہیں جانتا۔ ایسے موقع پر جب کسی بات میں قدرت کی کوئی مصلحت سمجھ میں نہ آئے تو کہتے ہیں۔

روزمرہ: **خدا کی باتیں ہیں** اللہ کی شان ہے، خدا کی مرضی ہے۔

فقرہ: **خدا کی پناہ** اللہ بچائے، اللہ امان میں رکھے۔

کہاوت: **خدا کی چوری نہیں تو بندے کی کیا چوری** اپنے عیب بندوں سے چھپاتے وقت کہتے ہیں۔ کسی بُرے کام کو کرتے وقت جو دوسروں کی نظروں میں آئے تو بولا جاتا ہے۔

**خدا کی چکی** اعمال کا بدلہ، احتساب۔

**خدا کی خدائی** کائنات، دُنیا۔

کہاوت: **خدا کی خدائی میں کسے دخل** خدا جو چاہے سو کرے۔

**خدا کی ذات کا تکیہ** خدا پر بھروسہ۔

**خدا کی راہ کا سودا** اللہ کے واسطے کوئی کام کر دینے کے لیے مستعمل، کارِ ثواب۔

محاورہ: **خدا کی رحمت کو پہنچنا** مرجانا، انتقال کرنا۔

**خدا کی سنوار** ملامت کا کلمہ، خدا کی مار/ پھٹکار۔

محاورہ: **خدا کی قدرت نظر آنا** اچنبھا ہونا، تعجب ہونا۔

**خدا کی لاٹھی** اللہ کی طرف سے بھیجی گئی پریشانی، مشکل، آزمائش۔

کہاوت: **خدا کی لاٹھی میں آواز نہیں** ظالم کو خدا ایسی سزا دیتا ہے جس کا اُسے خیال بھی نہیں ہوتا۔ نیز **خدا کی لاٹھی بے آواز ہوتی ہے۔**

فقرہ: **خدا کی مار** (کوسنا) اللہ کا غضب، اللہ تعالیٰ کی لعنت (پھٹکار بھیجنے کے موقع پر مستعمل)۔

**خدا کی ماری** مصیبت زدہ، مشکل میں مبتلا۔

محاورہ: **خدا کے پاس جانا ہے** اِس دُنیا سے رُخصت ہو جانا ہے، مرجانا ہے۔

کہاوت: **خدا کے دینے سے پیٹ بھرتا ہے** اللہ ہی بندے کی حقیقی مدد کر سکتا ہے، رزق دینے والی ذات صرف اللہ کی ہے۔

فقرہ: **خدا کے سپرد کیا** رخصت کے وقت کہا جانے والا کلمہ جو بطورِ دُعا کہتے ہیں یعنی اللہ نگہبان ہو، اللہ ہر مصیبت اور مشکل سے محفوظ رکھے۔

کہاوت: **خدا کے کارخانے میں کیا دخل** اللہ کے معاملات میں بندے کو دخل اندازی کرنے کی کوئی گنجائش نہیں۔

محاورہ: **خدا کے گھر سے پھرنا** مرتے مرتے بچ جانا۔

کہاوت: **خدا کے گھر میں سب کچھ** خدا کے لیے ہر بات ممکن ہے، وہ شے پر قادر ہے جسے جو چاہے عطا کرے۔

کہاوت: **خدا کے گھر میں کیا انصاف نہیں** خدا انصاف کرتا ہے اور ظالم کو اُس کے ظلم کی سزا مل کر رہتی ہے۔

کہاوت: **خدا کے گھر میں کون سی شے نہیں** اللہ ہر چیز پر قادر ہے جس کو جو چاہے سو عطا کرے۔

کہاوت: **خدا کے ہاں سے جواب ہو چکا، اپنی خوشی جیتے ہیں** نا اُمیدی کی حالت میں زندگی بسر کرنا۔

کہاوت: **خدا کے ہزار ہاتھ ہیں** خدا بڑا سخی اور زبردست ہے۔ خدا کے دینے کے بے انتہا طریقے ہیں۔

فقرہ: **خدا کھودے** اللہ غارت کرے۔

کہاوت: **خدا گنجے کو ناخن نہ دے** خدا کمینے اور کم حوصلہ کو اختیار نہ دے۔ نیز خدا گنجے کو پنجے نہ دے۔

**خدا گوئی** حق بات کہنا۔

**خدا گیر** مصیبت کا مارا ہوا، مشکل میں گرفتار۔

کہاوت: **خدا لڑتی رات کرے، بچھڑتی رات نہ کرے** جدا ہونے سے بہت لڑتے رہنا بہتر ہے۔ نیز **خدا لڑنے کی رین دے بچھڑنے کی نہ دے۔**

**خدالگتی** سچی کھری بات، سچ سچ۔

کہاوت: **خدالگتی کوئی نہیں کہتا، منہ لگی سب کہتے ہیں** سچی بات لوگ نہیں کہتے۔ خوشامد کی بات کہتے ہیں۔

فقرہ: **خدا مارے کہ چھوڑے** چاہے کچھ بھی ہو جائے۔

فقرہ: **خدا ماما ٹھنڈی رکھے** اللہ اولاد کو زندہ رکھے، خدا صاحبِ اولاد رکھے۔

**خدائے مجازی** وقت کا بادشاہ، حاکمِ وقت؛ شوہر، خاوند۔

فقرہ: **خدا معلوم** اللہ جانے، پتہ نہیں۔

محاورہ: **خدا ملنا** بہانہ مل جانا۔

کہاوت: **خدا منہ نہ دکھائے** بُرے آدمی کی نسبت کہا جاتا ہے جس سے ملنا ناگوار ہو۔

کہاوت: **خدا مہربان تو کُل مہربان** خدا کی مہربانی ہو تو سب دوست بن جاتے ہیں۔ نیز **خدا مہربان تو جگ مہربان۔**

کہاوت: **خدا مے بیند و مے پوشد، ہمسایہ نمے بیند و مے خروشد** خدا ہمارے افعال بد کو دیکھتا ہے اور چھپاتا ہے۔ ہمسایہ دیکھتا ہے تو غل مچاتا ہے۔

**خدا ناترس** اللہ سے نہ ڈرنے والا، ظالم، بے رحم۔

**خدا ناخواستہ** اللہ نہ کرے، ایسا نہ ہو۔

کہاوت: **خدا ناخواستہ شیطان کے ہوش باختہ** اللہ نہ کرے، شیطان نہ بہکائے۔

محاورہ: **خدا نظر آنا** تکلیف ہونا؛ تعجب ہونا۔

کہاوت: **خدا نکٹے کو کھلوائے، اُکٹے کو نہ کھلوائے** خدا کم ظرف انسان کا احسان مند نہ بنائے۔

**خدا نمائی** اللہ کا راستہ دکھانے کی ترغیب، نیکی۔

فقرہ: **خدا نے اپنے ہاتھ سے بنایا ہے** بے حد حسین اور جمیل کی تعریف میں کہا جاتا ہے۔

فقرہ: **خدا نے رکھا** اللہ نے بچالیا۔

کہاوت: **خدا واسطے بلی بھی چوہا نہیں مارتی** انسان جو کام کرتا ہے اپنے نفع کے لیے کرتا ہے۔

متعلق فعل: **خدا واسطے کا بیر** بے جا عداوت، بے سبب کی دشمنی۔

فقرہ: **خدا وہ دن کرے** آرزو ظاہر کرنے کے لیے کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **خدا ہونا** سرکشی اور سینہ زوری دکھانا۔

فقرہ: **خدا ہی ہے** کوئی اُمید نہیں، مشکل ہے۔

کہاوت: **خدا ہے تو کیا غم ہے** خدا پر بھروسہ ہو تو ہر مشکل آسان ہو جاتی ہے۔

**خِداع** زیرِ خ۔ امذ۔ دغا، فریب۔ نیز **خدع۔**

**خَدّاع** (زبرِ خ، شدد) دغاباز، فریب کار۔

**خُدّام** پیشِ خ، شدد۔ جمع، مذ، ع۔ **خادِم** (رک) کی جمع۔

**خِدامت** زیرِ خ، زبرِ م۔ امث۔ خدمت، بندگی۔

**خُدائی** پیشِ خ۔ امث۔ مالکہ، ملکہ، آقا کی بیوی۔ نیز **خدائنی۔**

**خُداوَند** پیشِ خ، زبرِ و، جزمِ ن۔ امذ، ف۔ خدا؛ مالک، آقا، حضور (بطورِ کلمہ خطاب)۔

**خداوند تعالیٰ** اللہ، بزرگ و برتر۔ نیز **خداوندگار** (جزمِ د)۔

**خداوند طبع** مقتدرانہ طبیعت کا مالک۔

**خداوند مجازی** (لیٹا زیر) سردار، حاکم، آقا؛ شوہر۔

**خداوند نعمت** (لیٹا زیر) بادشاہوں، امیروں اور رئیسوں کا مخاطب کرنے کا کلمہ، وہ افراد جو نعمتوں کے مالک ہوں۔

**خُدائگان** پیشِ خ، زیرِ ء۔ امذ، ف۔ بڑا بادشاہ، لائق، سزاوار۔

صف: **خدائگانی** (پیشِ خ، زیرِ ء) شاہانہ، حاکمانہ؛ بادشاہی، حاکمیت۔ نیز **خداگانی۔**

**خُدائی** پیش خ۔صف۔امث۔ف۔ خدا کا، خدا سے نسبت رکھنے والا؛ غیبی، من جانب اللہ؛ حاکمی، حکومت، حکمرانی، راج؛ خدا کا منصب؛ خدا کی عملداری، کائنات، دُنیا، جہان؛ مخلوقِ خدا، عام لوگ۔

کہاوت: **خدائی ایک طرف جورو کا بھائی ایک طرف** اُس کے لیے کہا جاتا ہے جو اپنی بیوی کا بہت زیادہ تابع فرمان ہو، زن مرید۔ نیز **ساری خدائی ایک طرف جورو کا بھائی ایک طرف**۔

**خدائی پلندہ** کفن میں لپٹا ہوا مردہ۔

محاورہ: **خدائی چھاننا** بہت زیادہ تلاش وجستجو کرنا۔

**خدائی خراب** آوارہ، خستہ حال، تباہ حال۔

**خُدائی خوار** (دمعدولہ) بطور دُشنام دُنیا بھر کا راندہ ہوا، زمانے بھر میں ذلیل، دھتکارا ہوا؛ بے ٹھکانہ، آوارہ، رُسوا۔

محاورہ: **خدائی خوار پھرنا** مارا مارا پھرنا؛ وقت ضائع کرنا۔

کہاوت: **خدائی خوار گدھے سوار** خراب خستہ و پریشان۔

**خدائی دعویٰ** حد سے زیادہ غرور اور تکبر۔

**خدائی رات** کسی مصیبت کے پیش آنے پر مانی جانے والی منت کے لیے پوری رات جاگنا اور نذر و نیاز کرنا، شب بیداری۔

**خدائی رحم** پسے ہوئے چاولوں، گھی اور شکر ملا کر بنایا گیا پکوان جو نذر پوری ہونے پر لوگوں کو کھلایا جاتا ہے۔

**خُدائی فوجدار** پرائے معاملے میں دخل دینے والا۔ گرفت کرنے والا۔

محاورہ: **خدائی قبضے میں ہونا** بااختیار ہونا، کسی قابل ہونا۔

**خدائی کا جھوٹا** سخت جھوٹا، فریبی، مکار، دغاباز۔

فعل مرکب: **خدائی کا دعویٰ کرنا** خود کو خدا ظاہر کرنا، صاحبِ اختیار سمجھنا، بہت غرور اور تکبر کرنا۔

**خدائی کارخانہ** اللہ کی قدرت۔ مراد: دُنیا، عالم۔

**خدائی روگ** بہت بڑا روگ، زمانے بھر کا روگ، سخت بیماری۔

**خدائی کا مارا** تباہ حال، رسوائے زمانہ۔

محاورہ: **خدائی کرنا** من مانی کرنا، بغیر کسی روک ٹوک کے حکومت کرنا؛ حکمرانی جتانا۔

متعلق فعل: **خدائی کے پچھواڑے** آبادی سے پرے، بہت دُور، نظروں سے اوجھل۔

**خدائے** پیش خ۔علَم۔امذ۔ رک: خُدا۔

**خدائے ذوالجلال** بڑی بزرگی اور شان والا خُدا۔

کہاوت: **خدائے کہ دنداں دہد ناں دہد** جو خدا دانت دیتا ہے وہی روٹی دیتا ہے۔

محاورہ: **خدائیوں بھی نہ ہونا** کبھی نہ ہونا، ہرگز ہرگز نہ ہونا۔

**خدر** زبر خ، زبر د۔امذ۔ اعضا کا سُن ہو جانا۔

صف: **خدر** (زبر خ، زیرد) سُن، ماؤف، بے حس و حرکت۔

**خدر** زیر خ، جزم د۔امذ۔ نقاب، پردہ؛ شرم گاہ۔

**خدش** زبر خ، جزم د۔امث۔ رگڑ؛ کسی عضو کا چھل جانا یا چھلنے سے پڑنے والا نشان۔

**خدشہ** زبر خ، جزم د، زبر ش۔امذ، ع۔ کھٹکا، اندیشہ، خوف، فکر، دھڑکا؛ شبہ، شک؛ رگڑ، کھرونچ، خراش؛ جھول، خامی۔

**خدع** زبر خ، جزم د۔امذ، ع۔ مکر، فریب، دھوکا۔

**خدعِ حرب** جنگی چال۔

**خدکا** پیش خ، جزم د۔امذ۔ رک: ختکا۔

**خدم** زبر خ، زبر د۔جمع، مذ، ع۔ خدمت گار، ملازم، نوکر چاکر۔

**خدم وحشم** (وج، زبر ح، زبر ش) ملازمین، مصاحبین۔

**خدمات** زیر خ، جزم د۔جمع۔امث، ع۔ خدمت (رک) کی جمع۔

**خدمت** زیر خ، جزم د، زبر م۔امث، ع۔ نوکری چاکری، کسی کے کام کاج کرنا، حکم بجالانا، اطاعت؛ محنت، کارگزاری۔

محاورہ: **خدمت انجام دینا** سونپے گئے کام کا پورا کرنا، حکم بجالانا، سیوا کرنا۔

**خدمتِ خلق** سماجی کام، رفاہِ عامہ کا کام۔

کہاوت: **خدمت سے عظمت ہے** دوسروں کی خدمت کرنے سے بڑائی حاصل ہوتی ہے۔ نیز **خدمت میں عظمت ہے**۔

صف: **خدمتگار** (ع۔ف) خدمت کرنے والا، ٹہل کرنے والا، ملازم۔ نیز خادم۔

**خدمت گاری** (ع۔ف) خدمت کرنے کا عمل، اطاعت کرنا، خدمت انجام دینا، ملازمت۔ نیز **خدمت گزاری** (پیش گ)۔

صف: **خدمت گزار** (پیش گ) (ع۔ف) خدمت کرنے والا، حکم بجالانے والا، اطاعت کرنے والا؛ نوکر، چاکر۔ نیز **خدمت گار**۔

محاورہ: **خدمت لینا** کسی سے کام لینا، سیوا کرانا۔

متعلق فعل: **خدمت میں** حضوری میں، سامنے، حاضر۔

محاورہ: **خدمت میں حاضر ہونا** کسی بزرگ یا اعلیٰ رُتبے کے شخص کے پاس جانا۔

صف: **خدمتی** (زیر خ، جزم د، زبر م) (ف) ملازم، نوکر؛ بغیر تنخواہ کا ملازم،

مرید؛ خدمت کا معاوضہ انعام۔

**خدمہ** پیش خ، زبر د، زبر م۔ جمع، مذ۔ خُدّام، ملازمین۔

**خدن** زیر خ، جزم د۔ مذ، امث۔ دوست، یار؛ داشتہ، محبوبہ، غیر منکوحہ۔

**خدنگ** زبر خ، زبر د، ن غنہ۔ مذ، ف۔ درخت کی ایک قسم جس کی لکڑی بہت سخت ہوتی ہے اور اِس سے تیر کی نَے اور گھوڑے کی زین تیار کرتے ہیں؛ تیر کی نوک یا چھوٹا تیر۔

**خدنگ انداز** تیر چلانے والا، تیرانداز۔

**خدنگا** زبر خ، زبر د، ن غنہ۔ مذ۔ ایک آتش بازی جو تیر کی طرح تیزی سے ہوا میں اُڑتی ہے۔ نیز خَتنگا۔

**خدود** پیش خ، ومع۔ جمع، مذ۔ خد (رک) کی جمع، پگڈنڈی، چھوٹا رستہ؛ ٹیلے، اُبھار، ہل کے ڈالے ہوئے لمبے نشان یا اِس سے ملتے جلتے نشان۔

**خدُوع** زبر خ، ومع۔ مذ۔ مکر و فریب، فریب آلودہ۔

**خدُوک** زبر خ، ومع۔ مذ۔ قہر، غصہ، حسد، شرمندگی۔

**خدیج** زبر خ، ی۔ مذ، امث۔ کسی بھی جانور خصوصاً اونٹ کا بچہ جو وضع حمل کی مدت سے پہلے پیدا ہوا ہو؛ وہ اونٹنی جس نے وضع حمل سے پہلے بچہ گرا دیا ہو۔

**خدیجہ** زبر خ، ی، زبر ج۔ امث۔ عَلَم۔ ایک نسوانی نام۔

**خدیر** زبر خ، ی۔ مذ۔ حُسن، جمال۔ نیز خَدیو۔

**خدیعت** زبر خ، ی، زبر ع۔ امث۔ دھوکا، فریب۔

**خدین** زبر خ، ے لین۔ مذ۔ رُخسار، گال۔

**خدیو** پیش ج، ے لین، جزم و۔ مذ، ف۔ قدیم مصری حکمرانوں کا لقب۔ نیز خِدیو (زیر خ، ی)۔

## خ۔ذ

**خذ** پیش خ۔ صیغۂ امر۔ لے لو، پکڑو۔

کہاوت: **خذ ما صفا دع ما کدر** (زبر ک، زیر د) دوسروں کی اچھی (اُجلی) چیز لے لو، بُرائی میلی چیز چھوڑ دو۔

**خذف** زبر خ، زبر ذ۔ امث، ع۔ ٹھیکری، کنکر؛ کھجور کی گٹھلی جو پھینک کر ماری جائے۔

**خذل** زبر خ، زبر ذ۔ مذ۔ چھوڑ کر الگ ہو جانا، مدد چھوڑنا؛ ذلیل کرنا۔

**خذلان** زیر خ، جزم ذ۔ امث۔ مایوسی؛ بدبختی، بے چارگی۔

## خ۔ر

**خر** زبر خ۔ مذ، ف۔ گدھا، حمار۔ (مجازاً) بے وقوف، ضدی۔ (بطور سابقہ) بڑائی کو ظاہر کرنے کے لیے۔ مثال: خرگاہ، خرسنگ بڑا خیمہ۔

کہاوت: **خر بار بہ از شیر مردُم در/ خور** بوجھ لے جانے والا گدھا آدمیوں کو پھاڑ کھانے والے شیر سے بہتر ہے۔ (مردُم خور = انسان کو پھاڑ کھانے والا)۔

**خر بازاری** ناقدری، وہ جگہ جہاں گھوڑا گدھا ایک ہی سمجھا جائے۔

**خرِ بےدُم** (پھبتی) نہایت بے وقوف۔

**خرتنبور** (تم بور) لکڑی کی کھڑی پٹی جو ساز پر تاروں کو تنا رکھنے کے لیے لگائی جاتی ہے۔ نیز خرِ چوب۔

**خرِ دجال** دجال کی سواری کا گدھا۔

کہاوت: **خر چہ داند بہائے قند و نبات** گدھا قند اور مصری کی قیمت کیا جانے۔ نااہل کی بابت فقرہ۔

کہاوت: **خر خوش نہ خاوِند خوش** ایسے نالائق اور نکمے کی نسبت کہا جاتا ہے جس سے کوئی بھی خوش نہیں ہوتا؛ بدمزاج عورت پر طنز۔

**خرِ دماغ** (جزم ر، زیر د) مغرور، بدمزاج، متکبر، گھمنڈی؛ بیوقوف، کج فہم۔

**خرِ دماغی** غرور، تکبر، گھمنڈ؛ فضول، بکواس؛ بیوقوفی، نالائقی۔

کہاوت: **خر عیسیٰ بآسماں نہ رود** کمینہ آدمی اچھے آدمیوں کی صحبت میں بھی رہ کر اچھا نہیں ہوتا کہ کسی اُونچے درجے پر پہنچ جائے۔

کہاوت: **خر قیمت زعفراں چہ داند** کسی چیز کی وہ قدر نہیں جان سکتا جو اُس کی خوبیوں سے واقف نہ ہو۔

**خرکار** گدھوں کا گلہ بان، مٹی ڈھونے کا ٹھیکیدار؛ وہ لوگ جو بچوں کا اغوا کر کے اُن سے بیگار لیتے ہیں۔

**خرکرہ** گدھے کا بچہ۔

**خرکس** (زبر ک) احمق، بیوقوف۔

**خرمست** (جزم ر) مدہوش، بے قابو۔

**خرمستی** اُکھاڑ پچھاڑ، بے ڈھنگا پن، فضول خرچی۔ خرمست (رک) کا اسم کیفیت۔

**خرِ ناتشخص** (پیش م، زبر ش، شد زبر خ) گھٹیا، ادنیٰ، مجہول الاسم آدمی، بے وقوف، بے ہودہ۔

**خروار** گدھے کا بوجھ، اتنا بوجھ جو ایک گدھا اُٹھا سکے۔

**خری** گدھا پن۔

**خر** زبر خ، شد ر۔ بیٹ، فضلہ، پلیدی؛ حقیر شے۔

**خر** پیش خ۔ خورشید (رک) کا مخفف۔ نیز خور (خُر)۔

**خراب** زبر خ۔ صف، ع۔ ویران، غیر آباد، بُرے حال میں، شکستہ، ٹوٹا پھوٹا،

نادرست، بُرا، قبیح؛ بدمست؛ سڑا گلا ہوا؛ ناپاک، پلید، گندہ؛ آوارہ، بدچلن؛ ناقص، اچھا/خوب کی ضد۔

**خراب آباد** ویرانہ، اُجڑی بستی۔ نیز رک: خرابہ/خرابی۔

محاورہ: **خراب جانا** ناموافق ہونا، بُرا ہونا۔

صف: **خراب حال** بری حالت والا، پریشان حال۔

**خراب (و) خستہ** بدحال، پریشان حال، تباہ حال۔

کہاوت: **خراب خستہ، اناج سستا** نہایت تباہ اور غریب آدمی۔

کہاوت: **خراب خستہ، نمک سستا** رک: خراب خستہ، اناج سستا۔

**خراب خوار** (ومعدولہ) ذلیل ورُسوا، تباہ وبرباد۔

محاورہ: **خراب کرنا** برباد کرنا، تباہ کرنا، اُجاڑنا؛ پریشان کرنا؛ زنا کرنا؛ بدچلن کرنا، بُری عادات ڈالنا۔

محاورہ: **خراب ہونا** رک: خراب کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**خرابات** زبرخ۔ اند، ف، ع۔ شراب خانہ، شراب پینے والوں کا اڈا؛ جوا خانہ، فحاشی کا اڈا۔

**خرابہ** زبرخ۔ اند، ف، ع۔ ویرانہ، کھنڈر، بگاڑ؛ غیر آباد مکان؛ عارضی قیام گاہ؛ بنجر زمین، ایسی زمین جو کاشت کے قابل نہ ہو۔

محاورہ: **خرابہ پڑنا** خلل واقع ہونا۔

فعل مرکب: **خرابہ کرنا** ستیاناس کرنا، نقصان کرنا۔

**خرابی** زبرخ۔ امث، ع، ف۔ بگاڑ، بربادی، تباہی؛ نقص، عیب، برائی۔ نیز رک: خراب۔

محاورہ: **خرابی اُٹھانا** مصیبت جھیلنا۔

**خرابی بصرہ** واضح تباہی، نمایاں خرابی۔

محاورہ: **خرابی پڑنا** بگاڑ پیدا ہونا، خلل واقع ہونا۔

محاورہ: **خرابی دیکھنا** تباہ ہونا، برباد ہونا۔

**خرابی کا دِہاڑا** تباہی کا سامان۔

محاورہ: **خرابی میں پڑنا** مصیبت میں پھنسنا، آفت کا شکار ہونا۔

محاورہ: **خرابی میں ڈالنا** مصیبت میں مبتلا کرنا، دُکھ دینا، تکلیف دینا۔

**خراٹا** زبرخ، شدر۔ اند۔ سوتے میں حلق سے نکلنے والی آواز۔

محاورہ: **خراٹے لینا/ بھرنا/ مارنا** بے خبر ہو کر سونا، سوتے میں خرخر کی آوازیں نکالنا۔

**خراج (۱)** زبرخ۔ اند، ع۔ زمین کی ملکیت کا حق جو کاشتکاروں سے وصول کیا جائے، لگان، باج جو بالادست حکمراں چھوٹے راجاؤں، نوابوں سے وصول کرے۔ مالگزاری جو سرکار میں داخل کی جائے۔

محاورہ: **خراج بھر لینا** مالگزاری وصول کر لینا۔

**خراج گزار** لگان لینے والا، باج گزار؛ (مجازاً) نذرانہ دینے والا۔

**خراج گیر (ی)** محصول یا لگان لینے والا۔

فعل مرکب: **خراج لگانا** محصول یا لگان مقرر کرنا۔

فعل مرکب: **خراج لینا** مالیہ وصول کرنا۔

**خراجی** وہ زمین جس پر لگان دیا جائے، قابلِ محصول اراضی۔

**خراج (۲)** زبرخ۔ اند۔ اظہارِ عقیدت یا اعتراف جو کسی کی خوبی یا مہارت پر کیا جائے۔

محاورہ: **خراج پانا** دادِ تحسین وصول کرنا، داد لینا۔

**خراجِ عقیدت** داد، اظہارِ نیاز مندی۔ نیز خراجِ تحسین۔ انگریزی میں: Tribute۔

محاورہ: **خراجِ عقیدت پیش کرنا** کسی بڑی شخصیت کی مدح کرنا۔

محاورہ: **خراج لینا** تعریف قبول کرنا۔

**خُراج** پیش خ۔ اند۔ پھوڑا۔

**خراچ** زبرخ، شدر۔ صف۔ فضول خرچ، بے جا اسراف کرنے، لُٹانے والا۔ نیز خرچیلا۔

**خراد** زبرخ۔ اند، ف۔ لکڑی یا دھات کو چھیل کر ہموار کرنے یا اُس پر مطلوبہ نشان کھودنے کا آلہ یا مشین۔

صف: **خَرّاد** (زبرخ، شدر) خراد پر چڑھانے والا کاریگر، خرادیا۔ نیز کھراد، کھرادی۔

صف: **خراد پر اُترا ہوا** زمانے کے گرم وسرد دیکھا ہوا، تجربہ کار۔

محاورہ: **خراد پر چڑھنا** مہارت اور مشق سے گزرنا، مسلسل تجربے سے گزرنا؛ باتمیز ہو جانا۔

فعل متعدی۔ **خرادنا/ کھرادنا** لکڑی یا دھات کے ٹکڑے کو خراد کی مشین پر چڑھا کر درست یا صاف کرنا

کہاوت: **خرادی کا کاٹھ کاٹے ہی کٹے** ہر کام کیے سے ہوتا ہے۔ نیز خرادی کی گانٹھ کاٹے ہی کٹے۔

صف: **خرادی مُرادی** خود غرض، اپنے مطلب سے مطلب رکھنے والا۔

**خرادیہ** (زیرد، زبری) لکڑی وغیرہ کو خراد پر چڑھا کر درست یا صاف کرنے والا کاریگر۔ نیز خراط، خراد (شدر)، خرادی۔

**خراس** زبرخ۔ امث، ف۔ بڑی چکی جسے بیل یا اُونٹ سے چلایا جائے؛ چکر، کوئی گھومنے والی کل، کولھو، رہٹ۔

**خراش** زبرخ۔امث، لاھۃٗ فاعلی۔ف۔ رگڑ، کھال پر گھسنے یا نوک دار چیز سے مَس ہونے کا نشان، ٹُہٹا، کھروچا؛ چبھن، خلش؛ آواز کا بدلنا، بے سُرا ہونا۔ نیز **خراشنا**۔

صف: **خراش آور** ناک یا گلے میں چھلنے کا احساس پیدا کرنے والی (دَوا یا شے)، چھلا، چرپرا۔

**خراش تراش** وضع قطع، طرز و انداز، کاٹ چھانٹ۔

محاورہ: **خراش دینا** تکلیف پہنچانا، چبھن پیدا کرنا، احساسِ محرومی میں مبتلا کرنا۔

فعل مرکب: **خراش لگانا** کسی سخت چیز سے دبا کر یا رگڑ کر نشان ڈالنا۔

**خراشنا** خراش ڈالنا، چھیلنا۔

**خراشیدہ** (زبرخ، ی) جس کا چھلکا اُتار لیا جائے؛ (مجازاً) مرجھایا ہوا، کملایا ہوا۔

**خراطہ** زبرخ، زبرط۔صف، ع۔ سڈول، مناسب، یکسر؛ کھرچن۔

**خراطیم** زبرخ، ی۔جمع۔امذ۔ اہرام، مخروطی شے۔

**خراطیمِ مصری** اہرامِ مصر۔

**خراطین** زبرخ، ی۔امذ، ع۔ کیچوے۔

**خرافات** پیش خ۔امث، ع۔ بکواس، لغو باتیں، بے ہودہ گفتگو یا بیان؛ دیوی دیوتاؤں کے عجیب قصے۔ نیز **خرافیات** دیومالا، اصنامیات۔

**خرافی** بکواس کرنے والا، بے ہودہ باتیں کرنے والا۔

**خرافت** پیش خ، زبرف۔امث، ع۔ ضعیف الاعتقادی، خبط، سٹھیا جانے کی کیفیت، بدحواسی۔

**خرافہ گو** پیش خ، زبرف، وج۔صف۔ بیہودہ باتیں کرنے والا، خرافات بکنے والا۔

**خرافیات** پیش خ، زیرف۔جمع۔امث، ع۔ خیالی قصے کہانیاں، پُرکھوں اور بزرگوں سے متعلقہ من گھڑت قصے۔

**خرام** زیرخ۔امذ، ف۔ اِٹھلاتی چال، نرم رفتاری، ٹہلنا۔

**خراماں خراماں** آہستہ آہستہ چلتے ہوئے، ٹہلتے ہوئے چلنا۔

**خرامِ ناز** نزاکت یا نازنخروں کی چال۔

**خرانٹ** پیش خ، شدر، ن غنہ۔صف۔ گھاگھ، جہاندیدہ، کائیاں، پیرِ سالوس، معمر؛ تجربہ کار۔

**خرانٹ پن** تجربہ کار اور جہاندیدہ ہونے کی کیفیت۔

**خرب** زیرخ، زبرر۔جمع، مذ۔ ویرانے، خرابے، **خرابہ** (رک) کی جمع۔ (عروض) کسی بحر میں خرم و کف کا اجتماع۔

**خربزہ** زبرخ، جزم ر، پیش ب، زبرز۔امذ، ف۔ رک: **خربوزہ**۔

کہاوت: **خربزہ شیر نصیب شغال** اچھی چیز کسی کمینے کے ہاتھ لگ جائے تو کہا جاتا ہے۔

**خربق** زبرخ، جزم ر، زبرب۔امث۔ بیخ ختمی سے مشابہ ایک چھوٹے پودے کی جڑ جس کے پتے بارنگ سے مشابہ ہوتے ہیں اور پھول سُرخ یا سفید۔ اس کی متعدد قسمیں بتائی جاتی ہیں۔

**خربقِ ابیض / سفید** کبر سے ملتی ہوئی، پتے چوڑے، جڑ چھوٹی اور قدرے پیاز سے مشابہ لیکن مستطیل کی طرح ہوتی ہے۔

**خربقِ اَسود** اس کی جڑ پیچ دار ہوتی ہے اور اس پر آڑے نشان ہوتے ہیں؛ رنگ باہر سے سیاہ اندر سے سفید، **خربقِ سبز** وغیرہ۔

**خربوزہ** زبرخ، جزم ر، ومع، زبرز۔امذ، ف۔ گول یا بیضوی شکل کا ایک شیریں پھل جس کے اُوپر کسی قدر کھردرا چھِلکا اور اندر نرم گودا ہوتا ہے، ریتیلی زمین میں پیدا ہوتا ہے۔

کہاوت: **خربوزہ چاہے دھوپ کو اور آم چاہے مینھ، ناری چاہے زور کو اور بالک چاہے نیھ** خربوزہ دھوپ سے میٹھا ہوتا ہے اور آم بارش سے، عورت طاقتور آدمی کو پسند کرتی ہے اور بچہ پیار کا طالب ہوتا ہے یعنی ہر شے اپنی مرغوب شے کو چاہتی ہے۔

کہاوت: **خربوزہ چھری پر گرے تو خربوزے کا ضرر اور چھری خربوزے پر گرے تو خربوزے کا ضرر** ہر صورت کمزور ہی کی شکست ہوتی ہے۔

کہاوت: **خربوزہ چھری پر گرے یا چھری خربوزے پر** اُس موقع پر بولتے ہیں جب دو میں سے کسی بھی جانب سے حرکت کا نتیجہ ایک ہو۔

کہاوت: **خربوزے کو دیکھ کر خربوزہ رنگ پکڑتا ہے** صحبت کا اثر ضرور ہوتا ہے۔

محاورہ: **خربوزے میں چیر پڑنا** کوئی راز معلوم ہونا۔

**خربوزیا** زبرخ، جزم ر، ومع، ی۔ ایک طرح کی پتنگ جس میں خربوزے کی طرح کی پھانکیں یا دھاریاں بنی ہوتی ہیں۔ نیز **خرپزہ** (پیش پ، زبرز)۔

**خرج** زبرخ، زبرر۔صف۔ چتکبرا، دورنگا، سیاہ و سفید۔

**خرج** زبرخ، جزم ر۔امذ، ع۔ دُور کرنا، باہر نکالنا؛ توسیع؛ استنباط۔ نیز رک: **خرچ**۔

**خرجات** زبرخ، جزم ر۔امذ۔ تشریحات، توضیحات۔

**خرجال** زبرخ، جزم ر۔امذ۔ ایک نیلگوں آبی پرندہ، تغدری۔ نیز **خرچال**۔

**خرجہ** زبرخ، جزم ر۔امذ۔ اخراجات، خرچہ، صرف، دخل کی ضد۔

**خرجی** پیش خ، جزم ر۔امث۔ گھوڑے یا ٹٹو وغیرہ کے پہلو میں لٹکایا ہوا

سامان کا تھیلا۔

**خرچ** زبرخ، جزم ر۔ اند۔ صرفہ، صرف شدہ مقدار یا رقم، آمد کا نقیض؛ گزارے کے لیے درکار رقم؛ تصرف، کام میں لانا، استعمال کرنا۔

محاورہ: **خرچ اُٹھانا** کفیل ہونا، صرفہ برداشت کرنا۔

محاورہ: **خرچ اُٹھنا** رقم خرچ ہونا، صرف ہونا۔

محاورہ: **خرچ اُجلے ہونا** ایسے اخراجات جو ظاہر میں بھی معلوم ہوسکیں۔

**خرچ اخراجات** وہ روپیہ جو خرچ کیا جائے، مصارف۔

محاورہ: **خرچ اُکھرنا** خرچ ناگوار گزرنا؛ مسلسل خرچ ہونا۔

محاورہ: **خرچ آپڑنا** اچانک کوئی کام ہونا جس میں روپیہ خرچ کرنا پڑ جائے۔

**خرچ بالائی** وہ خرچ جو معمول سے زیادہ ہو، اضافی خرچ۔

**خرچ بردار** خرچ اُٹھانے والا، وہ ملازم جو اخراجات کا ذمہ دار ہو، داروغہ۔

محاورہ: **خرچ پڑنا** خرچ ہونا۔

محاورہ: **خرچ چلانا** گزر بسر کرنا، سلیقے اور کفایت سے خرچ پورا کرنا؛ مصارف برداشت کرنا۔

محاورہ: **خرچ چلنا** رک: خرچ چلانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **خرچ دینا** اخراجات کے لیے پیشگی رقم دینا، روزینہ تقسیم کرنا؛ مزدوری دینا۔

محاورہ: **خرچ ڈالنا** صرف کردینا۔

کہاوت: **خرچ سے سمندر خالی ہو جاتا ہے** دولت فضول خرچی سے ختم ہو جاتی ہے۔

فعل مرکب: **خرچ کرنا** استعمال کرنا، صرف کرنا، اُٹھانا۔

کہاوت: **خرچ گھنا اور پیدا تھوڑی، کس پر باندھوں گھوڑا گھوڑی** آمدنی کم ہے اور خرچ زیادہ ہے۔ اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی نیا خرچ برداشت کرنے کے لیے کہے۔

محاورہ: **خرچ میں ڈالنا** کسی رقم کو مصارف میں ڈالنا۔

محاورہ: **خرچ نکالنا** کسی شے کی فروخت سے اُس کا خرچ پورا کرنا۔

فعل مرکب: **خرچ ہونا** استعمال میں آنا، صرف ہونا۔

فعل متعدی: **خرچنا** (زبرخ، زبرر) صرف کرنا، لگانا۔

**خرچنگ** زبرخ، جزم ر، زبرچ، ن غنہ۔ اند، ف۔ کیکڑا، سرطان۔

**خرچہ** زبرخ، جزم ر، زبرچ۔ اند۔ لاگت، صرف شدہ مقدار یا رقم؛ (قانون) فریقین کی طرف سے مقدمہ پر صرف کی جانے والی رقم۔

**خرچی** زبرخ، جزم ر۔ صف۔ امث۔ خرچ کرنے والا؛ روزانہ کا خرچ؛ زنا کی اُجرت۔

محاورہ: **خرچی جانا** فاحشہ کا اُجرت لے کر مردوں کے پاس جانا۔

محاورہ: **خرچی چکانا** فاحشہ سے زنا کی پیشگی اُجرت طے کرنا۔

فعل مرکب: **خرچی چلنا** بدکاری کا پیشہ کرایا جانا۔

محاورہ: **خرچی کمانا** بدکاری کے ذریعے روپیہ کمانا، زنا کاری کا پیشہ اختیار کرنا۔

**خرخر** زبرخ، جزم ر، زبرخ۔ امث، نقلِ صوت۔ خرانٹے کی آواز۔

**خُرخُر** پیش خ، پیش خ۔ امث، نقلِ صوت۔ بلی کی پیار میں نکلنے والی آواز، بچھ کی آواز۔

**خرخرہ** زبرخ، جزم ر، زبرخ، زبرر۔ اند۔ گھوڑے کے جسم کو رگڑ رگڑ کر چھٹانے کا آلہ، کھریرا۔

**خرخری** زبرخ، جزم ر۔ امث۔ پرندوں، مرغیوں وغیرہ کی سانس کی نالی کا ایک مرض۔

**خرخشہ** زبرخ، جزم ر، زبرش۔ اند، ف۔ فکر، تردد، پریشانی، اُلجھن؛ جھگڑا، بکھیڑا؛ فضول بحث۔

**خرد** زیرخ، زبرر۔ امث، ف۔ دانائی، عقل، سمجھ۔

**خرد افروز** عقل کو بڑھانے والا، ذہانت افروز۔

**خرد آشوب** عقل کے فتنوں میں مبتلا، گھبرایا ہوا۔

**خرد پرور** عقل مند، دانشور، دانا۔

**خردمند** (زبرم، جزم ن) دانا، دانشور۔

کہاوت: **خردمند باشد طلب گارِ علم** عقل مند آدمی علم حاصل کرتا ہے۔

**خردمندی** عقل مندی، دانائی، ہوش مندی۔

**خردور** سمجھدار، دانا، عقل والا۔

**خرد** پیش خ، جزم ر۔ صف، ف۔ چھوٹا، کوچک، کم عمر۔ نیز رک: خورد۔

**خرد بُرد** (لفظاً) کھایا اُڑایا؛ (مراداً) چوری، خیانت، غبن، بے جا تصرف۔ نیز خورد بُرد۔

محاورہ: **خرد بُرد کرنا** بغیر کسی حق کے کھانے اُڑانے کا عمل؛ خیانت کرنا، غبن کرنا، ضائع و برباد کرنا۔

**خردبین** وہ آلہ جو چھوٹی اور باریک سے باریک چیز کو بڑا کر کے دکھانے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ انگریزی میں: Microscope۔ نیز خورد بین (ومعدولہ)۔

**خردبینی** باریک بینی، خردبین سے کسی چیز کا مشاہدہ یا مطالعہ۔

**خردخام** چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں کٹا ہوا۔

**خردسال** کم عمر، کم سن؛ تھوڑے عرصے کا، تازہ وجود میں آیا ہوا۔

**خردسالی** کم عمری، بچپن۔

**خردمحل** امیروں اوروزیروں کا وہ مکان جہاں لونڈیاں رہتی ہوں۔

**خردمقدرا** انتہائی معمولی مقدار؛ کم رُتبہ، غیر معروف۔

**خردنوکا** چھوٹی چونچ والا کبوتر۔

**خرداد** پیش خ، جزم د۔ اند۔ ف۔ ایرانی شمسی سال کا تیسرا مہینہ، امرداد سے پہلا، اساڑھ کے لگ بھگ۔

**خردک** پیش خ، جزم ر، زبر د۔ صف۔ بہت ہی چھوٹا، حقیر (جرثومہ وغیرہ)۔

**خردل** زبر خ، جزم ر، زبر د۔ امث۔ ع۔ سرسوں سے مشابہ دانہ، رائی۔ نیز **خردلہ**۔

**خردہ** پیش خ، جزم ر، زبر د۔ اند۔ ف۔ ریزگاری، ریزہ، ذرہ، چھوٹا ٹکڑا، بُرادہ، جز۔ نیز **خوردہ**۔

فعل مرکب: **خردہ بیچنا** تھوڑا سا فروخت کرنا۔

**خردہ بیں** (ی، ن غنہ) باریک بیں، تیز نظر، نکتہ چیں۔

محاورہ: **خردہ پکڑنا** چھوٹے چھوٹے نقائص نکالنا، عیب جوئی کرنا۔

**خردہ فروش** (زبر د، زبر ف، وج) چھوٹا دکاندار، پرچون فروخت۔

**خردہ کاری** باریک کام، ریزہ کاری، مینا کاری، پچی کاری۔

محاورہ: **خردہ کرنا** روپیہ بھنانا، ریزگاری لینا۔

**خردہ گو** (وج) فضول بات کرنے والا، بیکار گفتگو کرنے والا۔

**خردہ گیر** معمولی باتوں کی پکڑ کرنے والا؛ عیب جُو۔

**خردہ گیری** رک: **خردہ گیر** جس کا یہ اسم کیفیت۔

**خردہ مُردہ** ٹکڑے ٹکڑے؛ تلے اوپر، گڈمڈ۔

**خردۂ مینا** شراب کی تلچھٹ، صراحی کے پیندے میں رہ جانے والی شراب۔

کہاوت: **خردہ نہ بُردہ مفت کا دردِ گردہ** حاصل نہ حصول بلا وجہ کی پریشانی اور مصیبت۔

**خردی** چھوٹا، بڑے کی ضد؛ کم عمری۔

**خرز** زبر خ، جزم ر۔ اند۔ چھیدنا۔

**خراز** موچی، جوتے گانٹھنے والا کاریگر۔

**خرزہ** زبر خ، جزم ر، زبر ز۔ اند۔ موٹا اور ناہموار آلۂ تناسل؛ اعضا کے بے قرینہ ہونے کی بیماری۔

**خرزہرہ** زبر خ، جزم ر، لیٹا زبر ز، جزم ہ۔ اند۔ ایک زہریلا پودا جسے فارسی میں کنیر کہتے ہیں، گلِ کافری، سم الحمار۔

**خرزین** زبر خ، جزم ر، ی۔ امث۔ زین ٹانکنے کی کھونٹی۔ نیز بڑی زین۔

**خرس** زبر خ، جزم ر۔ اند۔ ف۔ ریچھ، بھالو؛ (مجازاً) ناتراشیدہ شخص؛ بدذات، غنڈہ، لُچا۔

**خرس بازی** اُچھل کود۔ تصغیر: **خرسک** ریچھ کا بچہ۔

کہاوت: **خرس درکوہ بوعلی سیناست** پہاڑ میں ریچھ بوعلی سینا ہے۔

**خرسِ قُطبی** سائبیریا کا ریچھ۔

**خرسک** چھوٹا ریچھ۔

صف: **خرسیَہ** ریچھ کی نسل کے جانور۔

**خرسند** پیش خ، جزم ر، زبر س، جزم ن۔ صف۔ ف۔ خوش، بشاش، شاداں، فرحاں، مسرور۔

**خُرسندی** شادمانی، مسرت، خوشی، مسرور ہونے کی کیفیت۔ نیز **خوسند/خورسندی**۔

**خرسنگ** زبر خ، جزم ر، زبر س، ن غنہ۔ اند۔ سڑک کا روڑا، سنگریزہ؛ رکاوٹ۔

**خرشید** پیش خ، جزم ر، ی۔ اند۔ ف۔ رک: **خورشید**۔

**خرطوم** پیش خ، جزم ر، وج۔ اند۔ ع۔ ہاتھی کی سونڈ یا اُس سے ملتی کوئی شے۔ مثلاً: گھریلو مکھی کا سر۔

**خرطومی** ہاتھی کی سونڈ سے مشابہ۔

**خرطومیہ** سونڈ والے حیوانات۔

**خرف** زبر خ، جزم ر۔ صف۔ ع۔ بدحواس، بڑھاپے کی وجہ سے سٹھیایا ہوا (مجازاً) بے وقوف، نادان، کم عقل۔

فعل مرکب: **خرفت ہونا** مہمل باتیں کرنا، بکواس کرنا، اول فول کہنا؛ بیہودہ بکنا؛ بدحواس ہونا۔

**خرفہ** پیش خ، جزم ر، زبر ف۔ اند۔ ع۔ ایک ساگ جس کے پتے بیضوی اور کسی قدر لیس دار ہوتے ہیں۔ نیز چاشنی دار، اس کی چھوٹی قسم کو لونیہ کہتے ہیں۔

**خرق** زبر خ، جزم ر۔ اند۔ ع۔ پھاڑنا، چیرنا؛ دراڑ، گول سوراخ؛ اجنبی راستے سے گزرنا، صحرا میں سے گزرنا۔

مرکب: **خرقِ عادت** (بترکیب فارسی) فطرت یا قدرت کے قانون کے خلاف انوکھی بات، عام انسانی فطرت کے خلاف بات، اعجاز، کرامت۔

مرکب عطفی: **خرق والتیام** (خرقو، اِل ت یام) پھٹنا، چھٹنا اور پھر مل جانا، جدا ہو کر آملنا۔

**خرقہ** زبر خ، جزم ر، زبر ق۔ اند۔ ع۔ گدڑی، فقیرانہ لبادہ جو پیر کی طرف سے مرید کو اپنا خلیفہ مقرر کرنے پر یا مریدی کی سند کے طور پر عطا کیا جائے۔ نیز **خرقۃُ الارادہ/خرقہ ارادت**۔

**خرقہ بند** (ع، ف) ایک پھولے پھولے جسم کا کبوتر۔

**خرقہ پوش** گدڑی پہننے والا، درویش، صوفی۔

محاورہ: خرقۂ حیات پہننا زندہ رہنا۔

خرقۂ زُہد پارسائی کا لباس؛ تقویٰ اختیار کرنا۔

خرقۂ سالوس (ع، ف) مکاری کا لباس؛ دھوکے کا جال، بناوٹ کا۔

خرقۂ سالوسی (ع، ف) بناوٹی لباس، دکھاوے کا۔

خرقیت زبرخ، جزم ر، زبرق۔ شدی۔ اعجاز، کرامات۔

خرگوش زبرخ، جزم ر، وج۔ اند، ف۔ بڑے کانوں والا، جس کا جسم بلّی کے برابر ہوتا ہے اور قلانچیں مار مار کر چلتا ہے۔

خرگوش خرام (زبرخ) خرگوش کی سی چال، تیز رفتار۔

محاورہ: خرگوش کی طرح جھاڑیوں میں مار لینا نہایت آسانی سے قابو کر لینا، آسانی سے حاصل کر لینا۔

خرگیں زبرخ، جزم ر، ی، ن غنہ۔ اند۔ تھیلا، زنبیل، ٹوکری۔

خرم زبرخ، جزم ر۔ اند، ف۔ اُونٹ کی ناک میں نکیل ڈالنا۔ (عروض) بحر کے رکنِ اوّل کے وتدِ مجموع میں سے پہلا حرف گرا دینا، جو ایک مسلمہ زحاف ہے۔ مثال: مفاعیلن سے فاعیلن بنانا جسے مفعولن سے بدل دیا جاتا ہے۔

خرم پیش خ، شد زبر ر۔ صف، ف۔ شاد، خوش، بشاش، خورسند؛ سرسبز، تر و تازہ، شاداب۔

خرم رُو ہنستے مسکراتے چہرے والا۔

خرم روز ہر ایرانی مہینے کا آٹھواں دن۔

خرم گاہ شاداب جگہ۔

خرما پیش خ، جزم ر۔ امث، ف۔ کھجور؛ چھوارا؛ مٹھائی کی ایک قسم جو میدہ، گھی، شکر اور بادام شامل کر کے بنائی جاتی ہے۔

خرمائی کبوتر کے رنگوں کی ایک پہچان، خرما کے رنگ سے ملتا ہوا، کھجوری۔

خرمجی زبرخ، جزم م۔ اند۔ دمامے کے مخصوص بول (ٹکوریں)۔

خرمن زبرخ، جزم ر، زبرم۔ اند، ف۔ غلّے کی کٹی ہوئی فصل کا ڈھیر جس سے بھس الگ نہ کیا گیا ہو؛ (مجازاً) ذخیرہ، انبار، تودہ، جمگھٹا، گچھا؛ سورج کے گرد دکھائی دینے والی روشنی۔ نیز خُرمن (زبرخ)۔

خرمنِ سوختہ بے سامان، بے سرمایہ، مفلس، دیوالیہ۔

خرمنِ نہاد بنیاد، اصل۔

خرمنِ ہستی زندگی، زیست، حیات۔

خرموش زبرخ، جزم ر، وم۔ اند، ف۔ نیولے اور چوہے سے ملتا جلتا بلوں میں رہنے والا ایک جانور، گھونس۔

خرمہرہ زبرخ، لیٹا پیش م، جزم ہ، زبرر۔ اند، ف۔ بڑی سیپ یا گھونگا، شنکھ۔

خرمی پیش خ، شد زبر ر۔ امث، ف۔ شادمانی، خوشی، مسرت۔

خرمیہ پیش خ، شد زبرر۔ اند۔ دوسری صدی ہجری کا ایک فرقہ جو ختمِ نبوت کا منکر اور تمام مذاہب کی یکسانیت کا قائل تھا۔

خرنوب زبرخ، جزم ر، وم۔ اند۔ ایک پودا جس میں بالشت بھر لمبی بیجوں والی پھلیاں لگتی ہیں، عموماً مویشیوں کے چارے کے لیے مستعمل۔

خروار زبرخ، جزم ر۔ اند۔ ایک گدھے کا بوجھ، بارِ خر؛ انبار، ڈھیر، خرمن۔

خروبہ زبرخ، وم، زبرب۔ اند۔ ایک ہی خاندان یا قبیلے کی بستی۔

خروپاچہ زبرخ، جزم ر، غم و، زبرچ۔ صف۔ بہت چھوٹے قد کا شخص، بونا۔

خروپوش پیش خ، جزم ر، غم و، وج۔ اند۔ کھانا کپڑا۔

خروج پیش خ، وم۔ اند، ع۔ باہر نکلنا، ظہور، برآمدگی؛ روشنی کا منعکس ہونا؛ ہجرت؛ لشکر کشی، چڑھائی؛ بغاوت، سرکشی؛ انجام کار، نتیجہ؛ (فقہ) خاوند کے فاسق ہونے یا طلاق بائن کے سبب عورت کا علیحدہ رہنے کے لیے گھر سے باہر نکلنا۔ (عروض) حروفِ روی کے بعد آنے والا، حرفِ وصل کے بعد دوسرا حرف جیسے ترانہ، فسانہ میں ہائے مختفی (ہ)۔

خروج پیما کسی نقشے یا خاکے میں گھٹتی بڑھتی مقدار کو واضح کرنے والا خط۔

محاورہ: خروج کرنا بغاوت کرنا، نکلنا؛ زمین کا اپنی جگہ سے اُٹھ جانا، اُونچا ہونا، اُبھرنا؛ تربیت پانا، ہوش سنبھالنا۔

خروجیت (طبعیات) انعکاسِ نور، چمک، کسی سطح پر سے روشنی کی لہروں کا اُٹھنا، نکلنا۔

خرود زبرخ، وم۔ صف۔ امث۔ باکرہ، دوشیزہ، کنواری (لڑکی)؛ حیادار، شرمیلی۔ نیز خرودہ۔

خروس زبرخ، وم۔ اند، ف۔ گھریلو مرغا جو سحر کے وقت بانگ دیتا ہے۔

خروسِ بے محل وہ مرغا جو بے وقت بانگ دے؛ (مجازاً) فضول باتیں کرنے والا، بکواسی۔

خروسہ پیش خ، وج، زبرس۔ اند۔ حشفے یا بظر کے اُوپر کی زائد کھال جو ختنہ میں کاٹ دی جاتی ہے۔

خروش زبرخ، وج۔ اند، ف۔ شور، زور کی آواز، کلکاری؛ نالہ، فغاں؛ غصہ، ولولہ، تیزی؛ تلاطم، دریا یا سمندر کی لہروں کا جوش۔ نیز اصلاً: خُروش۔

خروشِ ظلمت اندھیرا، تاریکی کی کیفیت۔

صف: خروشاں شور اُٹھاتا ہوا۔

خروع زبرخ، جزم ر، زبرو۔ اند۔ اَرنڈ کی جڑ۔

خرہ زبرخ، شد زبرر۔ اند۔ نزع کے وقت حلق میں گھنگرو بولنے کی آواز۔

خری زبرخ۔ امث، ف۔ بے وقوفی، گدھاپن، حماقت۔

خریبہ زبرخ، ی، زبرب۔ اند۔ ویران جگہ، اُجاڑ مقام۔ رک: خرابہ۔

**خریت** زبرخ،زیرر،شدزبری۔امث۔ رک:**خری**۔

**خریج** زبرخ،ی۔امث۔ ریزے،ٹکڑے؛ریزگاری،خوردہ؛زائد،فالتو۔

**خرید** زبرخ،ی۔امث،ف۔ معاوضے پر حاصل کرنا،مول لینا؛لاگت،اصلی قیمت۔نیزرک: **خرود،خرودہ**۔

**خرید خط** بیع نامہ۔

محاورہ:**خرید لینا** اپنے ذمہ لینا؛مول لے لینا،کسی شے کی قیمت ادا کر کے ملکیت کے حقوق حاصل کرنا۔

مرکب عطفی:**خرید وفروخت** بیوپار،بیع وشریٰ۔

صف:**خریدار** مول لینے والا،طلبگار،خواہاں۔

محاورہ:**خریداروں پر گرنا** مانگ زیادہ ہونا،گاہکوں کی بھیڑ ہونا۔

**خریداری** قیمت دے کر کوئی چیز لینا،خریدنا،مول لینا۔انگریزی میں: Shopping۔

فعل متعدی:**خریدنا** مول لینا،دام دے کر حاصل کرنا۔

صف:**خریدہ** مول لیا ہوا۔

**خریدی** کاروبار،معاملات؛موت کے بعد کی زندگی کا سامان۔

**خریر** زبرخ،ی۔امث۔نقلِ صوت۔ آواز کی ہلکی لہر،سرسراہٹ،کسی سیال کے بہنے کی آواز۔

**خریش** زبرخ،ی۔امث۔ شور،زور کی آواز،کلکاری؛نالہ،فغاں۔

**خریطہ** زبرخ،ی،زبرط۔امذ،ع۔ بٹوا،کیسہ؛مراسلہ،خط،پیغام؛لپیٹ کر بھیجنے کا سِلا ہوا لفافہ نما کپڑا یا دستاویزات رکھنے کا جزدان؛ سینے پرونے کا سامان رکھنے کی تھیلی،تلے دانی؛نقشہ،خاکہ،جدول۔

**خریطہ نویس** نقشہ تیار کرنے والا،نقشہ نویس۔

**خریع** زبرخ،ی۔صف۔ نازک بدن،نرم،لچک دار؛کامنی؛نرم ہونٹوں والی۔

**خریف** زبرخ،ی۔امث،ع۔ اساڑھ اور کاتک کے درمیان بوئی جانے والی فصل؛ساونی جو خزاں میں پکتی ہے۔

**خریفی** زبرخ،ی۔امث۔ کوئل،سیاہ پرندہ جو برسات میں کوکتا سنائی دیتا ہے۔

## خ۔ز

**خز** زبرخ۔امذ،ف۔ بلی نما ایک جانور جس کی نرم کھال یا سمور بہت قیمتی شمار ہوتا ہے،اُودبلاؤ؛کمخاب،ریشم۔

**خزاز** ریشمی کپڑوں کا سوداگر۔

**خزاں** زبرخ،ن غنہ۔امث،ف۔ پت جھڑ کا موسم؛(مجازاً) انحطاط،زوال۔ نیزعام:**خزٰ اں** (زیرخ)۔

فعل مرکب:**خزاں آنا** پت جھڑ کا موسم آنا،(مجازاً) بے رونقی ہونا،زوال آنا، حسن جاتا رہنا۔

**خزاں پرَوردہ** خزاں کے موسم میں پلنے والا؛غمگین،اُداس،پژمردہ۔

**خزاں رسیدہ** مرجھایا ہوا۔

محاورہ:**خزاں ہونا** مرجھانا،تازگی نہ رہنا،بے رونقی ہونا؛اُجڑنا،زوال آنا؛ختم ہونا۔

**خزانچی** زبرخ،جزم ن۔امذ،ف۔ خزانہ رکھنے والا،تحویل دار،خزانے کا محافظ۔

**خزانہ** زبرخ،زبرن۔امذ،ع۔ دولت کا انبار،مال ومتاع؛وہ جگہ جہاں سونا، چاندی اور نقدی وغیرہ بحفاظت رکھے جائیں؛سرکاری محکمہ یا مقام جہاں مالگزاری اور سرکاری محصولات جمع کرائے جائیں۔ پانی ذخیرہ کرنے کا پختہ تالاب،حوض، جھیل؛دفینہ،گڑا ہوا مال۔اصلاً:**خزٰ انہ** (زیرخ)۔جمع:**خزائن**۔

**خزانۂ اوراق** دستاویزات اور اہم کاغذات محفوظ رکھنے کا دفتر(انگریزی میں:Archives)۔

فعل مرکب:**خزانہ خالی ہونا** مال وزر کی تجوری کا مال ودولت سے خالی ہونا۔

**خزانہ دار** رک:**خزانچی**۔

**خزانۂ عامرہ** (لیٹا زیرم،زبر) بھرپور خزانہ،مراد:سرکاری یا شاہی خزانہ۔

**خزانۂ غیب** پوشیدہ خزانہ؛اللہ تعالیٰ کی رحمت وبرکت۔

**خزانۂ کعبہ** کعبہ کی چار دیواری کے اندر وہ کنواں جسے حضرت ابراہیمؑ نے کھودا تھا۔

محاورہ:**خزانہ لٹانا** بہت زیادہ دولت خرچ کرنا۔

**خزانے** زبرخ۔امذ۔ خزانہ(رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ:**خزانے کا منہ کھول دینا** بہت زیادہ خرچ کرنا،بے دریغ خرچ کرنا؛غریبوں کی بہت زیادہ امداد کرنا۔

**خزعبل** زبرخ،جزم ز،ی۔امث۔ خرافات،لایعنی باتیں؛مضحکہ خیز باتیں، مزاحیہ باتیں۔

**خزف** زبرخ،زبرز۔امث،ع۔ مٹی کے برتن،مٹی کا ٹھیکرا،ٹھیکری۔نیز **حزف زیرہ**۔

**خزل** زبرخ،جزم ز۔امذ۔ (لفظاً) کاٹنا،قطع کرنا؛(عروض) دوزحافوں کا عمل؛ زحاف اِضمار کے مطابق متفاعلن سے "ت" کو ساکن کیا اور طے کی رُو سے چوتھا حرف ساکن/ حذف کر دیا تو مُت فَع لُن رہا جسے مفتعلن سے بدل دیتے ہیں۔نیز

جزل (زبرج)۔

**خزنہ** زبرخ، جزم ز، زبرن۔اند۔ بندوق وغیرہ کا میگزین۔

**خزند** زبرخ، زبرز، جزم ن۔ اسمِ جنس۔ حشراتُ الارض، رینگنے والے کیڑے۔

**خزی** زیرخ۔است۔ رُسوائی، ذلت۔

**خزیر** زبرخ، ی۔است۔ بھوبل، گرم راکھ۔

**خزینہ** زبرخ، ی، زبرن۔اند، ف۔ رک: خزانہ۔

## خ۔س

**خس (۱)** زبرخ۔اند، مث، ف۔ سوکھے تنکے یا تنکا، پھُس، کوڑا؛ کمینہ، ذلیل، حقیر؛ کمزور، ناتواں، بے بس؛ ایک پودے کی جڑ جس سے بھیگنے پر بھینی مہک اُٹھتی ہے۔ گرمیوں میں اِس کی ٹٹیاں اور پردے دروازوں اور کھڑکیوں وغیرہ پر لٹکائے جاتے ہیں اور اِنھیں تھوڑی تھوڑی دیر بعد تر کیا جاتا رہتا ہے۔ گاندر، دوب۔

**خس بدنداں** عاجز، مجبور، کنایہ اُس رسم کی طرف کہ اظہارِ ندامت کے لیے منہ میں تنکے دبا کر کسی کے سامنے جاتے تھے۔

**خس پوش** چھپر سے چھایا ہوا؛ گھاس پھوس سے ڈھکا ہوا۔

محاورہ: **خس پوش کرنا** چھپا دینا؛ جھاڑی میں چھپ کر دُشمن کا مقابلہ کرنا۔

محاورہ: **خس پوش ہو جانا** سرد پڑ جانا، فرو ہو جانا، مرجانا۔

کہاوت: **خس کم جہاں پاک** کسی ناپسندیدہ شخص کے دفع ہونے یا مر جانے پر حقارت سے بولا جاتا ہے۔

مرکب عطفی: **خس و خاشاک** کوڑا کرکٹ، گھاس پھوس، تنکے۔

**خس (۲)** زبرخ۔اند۔ کاہو، سلاد۔

**خس اُلحمار** (پیش س، غم ا، جزم ل، زیرح) ایک گھنی شاخوں کی پھول دار بوٹی جس سے رنگ بھی بنایا جاتا ہے۔

**خسارہ** زبرخ، زبرر۔اند، ع۔ نقصان، کمی، کسر، گھاٹا، زیاں۔ نیز خسر، خسران۔ جمع: خسائر نقصانات۔ عام: خِسارہ (زیرخ)۔

**خسارت** زبرخ، زبرر۔است۔ زیاں، کمی، نقصان، گھاٹا۔

**خساست** زبرخ، زبرس۔است، ع۔ بخیلی، کنجوسی، کمینگی۔

صف: **خسیس** کنجوس، کمینہ، منحوس۔

**خساندہ** زبرخ، جزم ن، زبرد۔صف، ف۔ کوٹا ہوا، پیا ہوا، دَلا ہوا؛ پانی میں بھگویا ہوا، تر کیا ہوا۔

**خست** زیرخ، شد زبرس۔است، ع۔ بُخل، کنجوسی، کمینگی، کمی۔

**خستگی** زبرخ، جزم س، زبرت۔اکیف۔است، ف۔ زخمی یا مجروح ہونے کی حالت، شکستگی؛ خستہ پن، بھربھراہٹ؛ میوے کی گری، آم کی گٹھلی سے نکلنے والی سفید گری۔

**خستہ** زبرخ، جزم س، زبرت۔صف، ف۔ زخمی، مجروح؛ بوسیدہ؛ تھکا ہارا؛ بھربھرا، چور چور ہو جانے والا۔

**خستہ پائی** تھکاوٹ، ماندگی۔

**خستہ جان** لاغر، کمزور نحیف؛ پریشان۔

**خستہ جگر** ضعیف، نحیف، لاغر، زار و نزار؛ رنجیدہ، ناخوش۔

**خستہ حال** پریشان حال، شکستہ دل، رنجیدہ؛ تھکن سے چور؛ پھٹا پرانا، شکستہ، کُہن سال۔ نیز خستہ دل۔

**خستہ حالی** رک: خستہ حال جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**خستہ کردار** بدکردار، بدمعاش، خراب عادات کا مالک۔

**خشخسا** زبرخ، جزم س، زبرخ۔اند۔ سُوجی سے بنائی جانے والی ایک خستہ مٹھائی۔

**خسر** زبرخ، زبرس۔اند، ع۔ گھاٹا، نقصان، خسارہ۔

**خسر** پیش خ، زبرس۔اند، ف۔ بیوی یا شوہر کا باپ، سُسر۔

**خسر پور** (وع) سالا یا دیور، جیٹھ، برادر نسبتی۔

محاورہ: **خسر کے گھر ہونا** اپنے گھر کی طرح ہونا، آرام کی جگہ ہونا، بے تکلفی کی جگہ ہونا؛ آسان کام ہونا۔

**خسران** زبرخ، جزم س۔اند، ع۔ رک: خسارہ۔

**خسران زدہ** دونوں جہانوں کا بدنصیب۔

**خسرو** پیش خ، جزم س، ولین۔علَم۔اند، ف۔ ایران کے ایک کیانی بادشاہ کا نام؛ (مجازاً) بادشاہ، فرمانروا۔ نیز کیخسرو۔

**خسروانی** (زبرر) شاہانہ، کوئی چیز جو بڑی عالی شان یا شاہانہ ہو، بادشاہی۔

صف: **خسروی** خسرو سے منسوب، بادشاہی، بادشاہت۔ ایک قِسم کی شراب۔

**خسرہ (۱)** زبرخ، جزم س، زبرر۔است۔ بچوں کو ہو جانے والی ایک متعدی بیماری جس میں بخار کے ساتھ جسم پر سرخ اور مہین دانے اُبھر آتے ہیں۔ موتی جھرا۔

**خسرہ (۲)** زبرخ، جزم س۔است۔ موٹی پتی کی گھاس جو گارے میں ملا کر تعمیر میں استعمال ہوتی ہے۔

**خسرہ (۳)** زبرخ، جزم س۔اند۔ یادداشت کا رجسٹر؛ محکمۂ مال کا داخل خارج رجسٹر جس میں تمام زمینوں کی تفصیل اور ملکیت وغیرہ کا اندراج ہوتا ہے۔

**خسرۂ گرداوری** (زیرگ، جزم ر، زبرو) وہ کتاب جس میں گاؤں کی فصلوں کی بابت اعداد و شمار درج ہوں۔

**خسف** زبرخ، جزم س۔ امث۔ زمین میں دھنسنا؛ غائب ہونا، ڈوبنا؛ چاند گہن۔ نیز **خسوف**۔

**خسک** زبرخ، زبرس۔ اند، ف۔ گوکھرو، ایک بیل کا کانٹوں دار پھل جس میں چھ نوکیں ہوتی ہیں۔ گوکھروؤں کی شکل کے لوہے کے کانٹے جو جنگ میں دشمن کے راستے میں بچھائے جاتے ہیں۔

**خسک** زیرخ، جزم س۔ اند۔ کسم کا پھول نقلی زعفران، عصفر۔

**خسوف** پیش خ، ومع۔ اند، ع۔ چاند گرہن۔ (مجازاً) آزمائش کا وقت؛ ادبار میں آنا؛ پردے میں چھپ جانا۔ نیز رک: **خسف**۔

**خسی** زبرخ۔ امث۔ انگیا کی کٹوریوں اور آستینوں کا جوڑ۔

**خسی** زبرخ، شدس۔ صف۔ رک: **خصی**۔

**خسیر** زبرخ، ی۔ صف، ع۔ نقصان اُٹھانے والا، جسے خسارہ ہو جائے، دیوالیہ۔

**خسیس** زبرخ، ی۔ صف، ع۔ بخیل، کنجوس؛ کمینہ۔

## خ۔ش

**خش** زبر۔ امث، ف۔ رک: **خوش دامن**۔ نیز **خش**، **خوش**۔

**خشاب** پیش خ۔ اند۔ مختلف میووں کو ملا کر بنایا گیا شربت۔

**خشّاب** زبرخ، شدش۔ اند۔ لکڑیاں فروخت کرنے والا، لکڑہارا۔

**خشّابیات** زبرخ، شدش، زیرب۔ امث۔ لکڑی کاٹنے اور لٹھوں کی چرائی کا کام۔

**خشاش** زیرخ۔ جمع، مذ۔ کیڑے مکوڑے، مٹی میں رینگنے والے حشرات۔

**خشب** زبرخ، زبرش۔ امث۔ موٹی لکڑی جسے ایندھن کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**خشب الانبیاء** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر ا، ن شل م، زیر ب، ی) ایک درخت کی لکڑی جس میں نیلے اور اودے پھول اور پھلیاں لگتی ہیں۔ اس کا گوند گٹھیا کے علاج کے لیے مفید خیال کیا جاتا ہے۔

**خشبہ** (زبرب) (نباتیات) لکڑی کا ریشہ یا اصل نباتی مادہ جس سے لکڑی بنتی ہے۔

**خشت** زیرخ، جزم ش۔ امث، ف۔ اینٹ؛ مٹھائی کی ایک قسم جو مُردوں کی فاتحہ کے لیے بنائی جاتی ہے۔

**خشت انداز** اینٹ پھینکنے والا، اینٹ مارنے والا۔

**خشتِ اوّل** بنیاد کا پتھر؛ ابتدا، تاسیس۔ نیز **خشتِ اوّلین**۔

**خشت باری** اینٹوں کے مارے جانے کا عمل۔

**خشتِ بالیں** سر کے تکیہ کی اینٹ، پتھر جیسا سخت تکیہ۔

**خشت بندی** ابتدا کرنے یا شروعات کے لیے سامان اکٹھا کرنے کا کام۔

**خشت پز** بھٹے میں اینٹیں پکانے کا کام کرنے والا، اینٹ ساز۔

**خشت پزی** بھٹے میں اینٹیں پکانے کا کام۔

**خشتِ خم** شراب کے مٹکے کا ڈھکنا یا اُس پر رکھا جانے والا پتھر۔ نیز **خشتِ سرِخم**۔

**خشت زن** اینٹیں مارنے والا؛ اینٹیں پاتھنے والا۔

**خشتک** زیرخ، جزم ش، زبرت۔ امث، ف۔ چھوٹی اینٹ؛ انگرکھے کے دامن یا پاجامے کی میانی میں سیا جانے والا چوکور کپڑا، چوبغلہ، رومالی۔ نیز پاجامہ۔

**خشخاش** زبرخ، جزم ش۔ امث، ف۔ افیون کے ڈوڈے یا پوست سے نکلنے والے باریک سفید بیج، کوکنار کے بیج جنھیں غذا کے طور پر اور دواؤں میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

روزمرہ: **خشخاش کے دانے برابر** بہت تھوڑا، انتہائی معمولی مقدار، کچھ بھی نہیں۔

**خشخاشی** خشخاش کے پھول کے رنگ کا، اُودے رنگ سے ملتا ہوا؛ جڑ کے قریب سے کترے ہوئے سر یا داڑھی کے بال۔

**خشخاشی داڑھی** چھوٹی داڑھی جو اکثر اوقات مشین سے کاٹی جاتی ہے۔ نیز **خشخشی داڑھی**۔

**خشخاش زبدی** رک: **بابلس**۔

**خشک** پیش ج، جزم ش۔ صف، ف۔ سوکھا، بے نم، تر کی ضد؛ بے حلاوت، بے مزا، روکھا؛ رُوکھی، بغیر گھی یا سالن کے (روٹی وغیرہ)؛ بے فیض، غیر متواضع، کنگ؛ کھانے کے بغیر نری تنخواہ؛ بے بارش کا موسم آب و ہوا یا خطہ وغیرہ؛ تفریحات سے کنارہ کش، مثال: **زاہدِ خشک**۔

**خشک آخور** قحط کا سال؛ بخیل۔

**خشک برف** ٹھوس شکل میں تیار کی ہوئی کاربن ڈائی آکسائیڈ جو مصنوعی بارش برسانے کے لیے استعمال ہوتی ہے۔

**خشک پے** (یے لین) (لفظاً) منحوس؛ (مجازاً) سبک رفتار۔

**خشک جاں** محروم، بے ہنر۔

**خشک دست** بخیل، کنجوس۔

**خشک دماغ** وہ آدمی جس میں بات سے بات پیدا کرنے کی صلاحیت نہ ہو، کوڑھ مغز، غبی، کم فہم۔ نیز **خشک مغز**۔

**خشک دہاں** روزہ دار۔

محاورہ: **خشک دھانوں پانی پڑنا** اُمید بر آنا، مدعا پورا ہونا؛ سہارا ملنا۔

**خشک رُود** دریا کا پرانا راستہ۔

**خشک ریش** وہ زخم جو اندر سے تر جبکہ باہر سے خشک ہو۔

**خشک ساز** روغن یا گیلے بالوں کو جلد سکھانے والی کل یا کیمیائی محلول۔

**خشک سالی** بارش کا نہ ہونا جس سے قحط پڑ جائے۔

**خشک شوئی (وج)** کپڑوں کو پانی میں دھوئے بغیر کیمیائی عمل سے صاف کرنا۔ انگریزی میں: Dry cleaning۔

**خشک گاؤ (وج)** لمبے گھنے بالوں والا تبتی بیل، ںیغ، خوش گاؤ۔

**خشک گودی** سمندر کے کنارے وہ جگہ جہاں جہاز مرمت کے لیے آئیں یا جہاز سازی کی جائے۔

**خشک لب** سوکھے ہونٹوں والا، پیاسا۔

**خشک مزاج** وہ شخص جس کی طبیعت ہنسی مذاق اور ظرافت کی طرف مائل نہ ہو۔

**خشک و تر** بُرا بھلا سب کچھ، ہر چیز، رطب و یابس۔

**خشکابہ** پیش خ، جزم ش، زبر ب۔ صف۔ وہ زمین یا علاقہ جہاں پانی دستیاب نہ ہو۔ نیز **خشکاب**۔

**خشکہ** پیش خ، جزم ش۔ امذ، ف۔ بغیر گھی یا مسالے کے اُبلے ہوئے سادہ چاول؛ سوکھا آٹا جسے روٹی کا پیڑا بناتے وقت مَلا جاتا ہے۔

کہاوت: **خشکہ اور بروزہ اگر چہ مگر ایجادِ بندہ** وہاں کہتے ہیں جہاں کوئی اپنی بات پر اس وجہ سے اُڑا رہے کہ اس کی ایجاد ہے۔

**خشکہ پن** رُکھائی، اکل کھرا پن۔

**خشکہ کھاؤ** جب کوئی بے جا خواہش کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **خشکہ کھاؤ پنیر کے ساتھ** یہاں سے ٹلو، لمبے بنو، اپنا رستہ لو؛ بے محل بات کا جواب ہے۔

**خشکی** پیش خ، جزم ش۔ امث، ف۔ سطح زمین کا وہ حصہ جہاں سمندر نہیں ہے؛ سوکھا آٹا جسے روٹی کا پیڑا بناتے وقت ملا جاتا ہے؛ جلد میں چکنائی کی کمی یا اُس سے پیدا ہونے والی سَر کی بھوسی؛ روکھا پن، بے مروتی، بے رحمی، اکھڑ پن۔ لواشہ (رک)۔

**خشکیِ ایام** زمانے کی تنگی۔

محاورہ: **خشکی میں ناؤ چلنا** مشکل کام سرانجام دینا، ناممکن کو ممکن بنا دینا۔

**خشم** زبر خ، جزم ش۔ امذ، ف۔ ناک سڑنے کا مرض جس سے سونگھنے کی حس بھی متاثر ہوتی ہے۔ نیز رک: خشم۔

**خشم** زیر خ، جزم ش۔ امذ۔ غصہ، تند مزاجی۔

**خشم آلود** غصے سے بھرا ہوا، غضب ناک۔

**خشمگیں** غصہ دلانے والا؛ خفا، سخت غصہ میں۔ نیز **خشم ناک**۔

**خشن** زبر خ، زیر ش۔ امذ، ف۔ ایک طرح کی گھاس یا نباتی ریشے جن سے موٹے جھوٹے کپڑے اور جھولیاں وغیرہ بُنی جاتی ہیں؛ کھردرا لباس۔

**خشوع** پیش خ، ومع، ع ملفوظ۔ امذ، ع۔ عاجزی، نیازمندی، گڑگڑانا، فروتنی۔

مرکب عطفی: **خشوع و خضوع** نہایت ادب اور احترام کے جذبات یا انداز۔

**خشونت** پیش خ، ومع، زبر ن۔ امث، ع۔ کھردرا پن، کھرا پن، درشتی، ناملائمی؛ اُجڈ پن، اکھڑ پن؛ غصہ، بدمزاجی، تند مزاجی، کڑوے تیور۔

**خشی** زبر خ۔ امذ۔ سوکھی لکڑی، خشک پودا۔

**خشیت** زبر خ، زیر ش، شدزبر ی۔ امث، ع۔ ڈر، خوف؛ غیض، غضب، غصہ، ناراضگی۔

**خشیتِ الٰہی** اللہ کا غیض و غضب، خدا کی ناراضگی۔

## خ۔ص

**خصارہ** زیر خ، زبر ہ۔ امذ۔ اطمینان، سکون، سکونِ قلب۔

**خصال** زیر خ۔ جمع، مث، ع۔ رک: **خصلت** جس کی یہ جمع ہے۔

**خصام** زیر خ۔ امذ۔ عداوت، دشمنی، لڑائی جھگڑا۔

**خصائص** زبر خ، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ رک: **خاصیت**۔

مرکب اضافی: **خصائصِ اربعہ** (زبرا، زبرب، زبرع) چار اخلاط جن میں توازن قائم رہنا انسانی صحت کے لیے بہت ضروری ہے۔

**خصائل** زبر خ، جزم ع۔ مذ، ع۔ رک: **خِصال** جو فصیح اور صحیح ہے۔

**خصر** زبر خ، جزم ص۔ امث۔ کمر، میان۔ جمع **خصور**۔

**خصرت** زبر خ، جزم ص، زبر ر۔ امث۔ سردی کی شدت سے ہاتھ پاؤں میں سوجن اور جلد کا تڑقنا۔

**خصلت** زبر خ، جزم ص، زبر ل۔ امث، ع۔ سرشت، افتاد، فطری خو، طبعی عادت؛ اچھی یا بری اپنائی ہوئی عادت۔ جمع: **خِصال**۔

**خصم** زبر خ، زبر ص۔ امذ۔ شوہر، خاوند؛ مالک، آقا۔

**خصم پیٹی/روئی** بیوہ، رانڈ، خصم کو رونے والی؛ ایک قسم کا کوسنا۔

کہاوت: **خصم جورو کی لڑائی کسی کو نہ بھائی** میاں بیوی کی لڑائی سب کو ناپسند ہے۔

کہاوت: **خصم دل کا زخم** وہ شوہر جو اپنی بیوی کو خواہ مخواہ اذیت دے۔

کہاوت: **خصم دیور دونوں ایک ساس کے پوت، یہ ہو یا وہ ہو** جاٹوں میں کریوا کی رسم کی طرف اشارہ ہے۔ خصم مر جائے تو دیور سے شادی کوئی بری نہیں سمجھی جاتی۔

کہاوت: **خصم کا آسرا کر، کر آسنگا مت کر** غرور بہت بُری چیز ہے (آسنگا=غرور)۔

کہاوت: **خصم کا کھایئے، بھائی کا گایئے** فائدہ کسی سے تعریف کسی کی۔

کہاوت: **خصم کا سکھ سونے کو، یا پائی لگ کر رونے کو** جو کام کیا جاتا ہے اپنے فائدہ کے لیے کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **خصم کیا بُرا کیا، کر کے چھوڑ دیا اُس سے بھی بُرا کیا** عیب ہر ایک بُرا ہے اِس سے بچنا چاہیے۔

کہاوت: **خصم کیا سکھ سہنے کو، یا پیٹ سے لگ کر رونے کو** ہر کام فائدہ کی اُمید سے کیا جاتا ہے اگر فائدہ نہ ہو تو بیکار ہے۔

**خصم کھانی** کوسنا، بددعا؛ بیوہ، رانڈ۔

کہاوت: **خصم مار کرستی ہوئے** عورتوں کے مکر و فریب کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **خصم سے چُھوٹے تو یاروں کے جائے** بدچلن عورت کے بارے میں کہتے ہیں۔

محاورہ: **خصم کرنا** شوہر کرنا، خاوند کرنا؛ عورت کا اپنا بیاہ خود کر لینا۔

کہاوت: **خصم مار کرستی ہوئی** دغا کرنے کے بعد ظاہری افسوس کرنے کے موقع پر کہتے ہیں جو عورتوں کے مکر و فریب سے متعلق ہے۔

کہاوت: **خصم نہ پوچھے بات میرا دھن سہاگ ناؤں** کوئی منہ لگاتا نہیں آپ ہی آپ اِتراتی ہے۔

**خصموں جلی** وہ عورت جسے خاوند کا سکھ نصیب نہ ہوا ہو۔

**خصم** زبر خ، جزم ص۔ اند، ع۔ دُشمن، مقابل، مخالف، فریقِ ثانی۔

**خصمانہ** زبر خ، جزم ص، زبر ن۔ متعلق فعل۔ دشمنانہ، مخالفانہ۔

**خصمی** زبر خ، جزم ص۔ امث۔ دشمنی، عداوت، خصومت؛ مالک پن۔

**خصوص** پیش خ، و مع۔ اند، ع۔ مخصوص ہونا، غیر معمولی ہونا، کسی سے لازماً یا بطورِ خاص منسلک ہونا، متعلق ہونا۔ نیز **خصوصیت**۔

متعلق فعل: **خصوص میں** متعلق، بارے میں، باب میں، کسی امر کی نسبت سے۔

**خصوصاً** بطورِ خاص، خاص کر۔ نیز **بالخصوص** (زیر ب، غم ا، جزم ل، پیش خ، و مع)۔

**خصوصی** خاص، امتیازی، غیر معمولی۔

**خصومت** پیش خ، و مع، زبر م۔ امث، ع۔ دُشمنی، عداوت، کینہ۔ جمع: **خصومات** جھگڑے۔

**خصی** زبر خ، شد ص۔ صف، ع۔ وہ مرد یا نر جانور جس کے فوطے نکال دیے گئے ہوں۔ آختہ؛ بدھیا (بیل وغیرہ)؛ مخنث، نامرد، ہیجڑا۔ تھوتھا بیج جس سے پودا نہ اُگے؛ رُباعی جس کا تیسرا مصرع بے قافیہ ہو۔

**خصی الکلب** (پیش ی، غم ا، جزم ل، زبر ل، جزم ل) ایک خوش ذائقہ بوٹی جو فالج، تشنج وغیرہ کے لیے مفید خیال کی جاتی ہے۔ نیز **خصی الثعلب**۔

**خصی پرنالہ** چھت پر سے پانی کی نکاسی کی موری جس میں نلوا نہ ہو اور پانی دیوار کے سہارے اُترے۔

**خصی پلاؤ** بغیر گوشت کے ترکاری کا پلاؤ۔ نیز **جسی پلاؤ**۔

محاورہ: **خصی کرنا** جانور کے فوطے نکال دینا۔

**خصیب** زبر خ، ی۔ صف۔ بیج، شاخ وغیرہ جو پھوٹ سکے، بارآوری کے لائق، عقیم کی ضد۔

**خصیم** زبر خ، ی۔ صف۔ جھگڑنے والا۔

**خصیہ** پیش خ، جزم ص۔ اند، ع۔ فوطہ، خایہ، اُن دو توام غدد میں سے کوئی جو مردانہ آلۂ تناسل کے ساتھ جُڑے ہوتے ہیں۔ تثنیہ: **خصیتین**۔

صف: **خصیہ بردار** خوشامدی، چاپلوسی کرنے والا۔

محاورہ: **خصیوں پر بال آنا** بزدل یا کم ہمت ہونا۔

محاورہ: **خصیہ سہلانا** خوشامد کرنا، چاپلوسی کرنا، عجز و عاجزی کرنا۔

**خصیہ شگاف** ہیجڑا، زنانہ، مخنث۔

محاورہ: **خصیوں میں تانت باندھنا** کسی قابل نہ چھوڑنا؛ حریف کو زیر کر دینا۔

**خصیصہ** زبر خ، ی، زبر ص۔ اند۔ خصوصیت، امتیازی وصف؛ جبلی عادت۔

## خ۔ض

**خضاب** زیر خ۔ اند، ع۔ رنگ، لون جو نباتات وغیرہ سے تیار کیا جائے اور رنگنے کے لیے استعمال کیا جائے؛ بالوں کو سیاہ کرنے والا کیمیائی مرکب یا وسمہ۔

**خضابِ آہنی** اُسترا۔

محاورہ: **خضابِ آہنی پھیرنا** اُسترے سے بال منڈوانا، حجامت بنانا۔

محاورہ: **خضاب کرنا** بال رنگنا، بال سیاہ کرنا، رنگ کرنا۔

محاورہ: **خضاب کُھل جانا** خضاب کا رنگ بالوں سے اُڑ جانا؛ راز افشا ہونا، فریب ظاہر ہونا۔

محاورہ: خضاب گھل جانا جوش ٹھنڈا ہونا، توانائی میں کمی آنا۔
محاورہ: خضاب لگانا رک: خضاب کرنا۔
خضارت پیش خ، زبر ر۔ امث۔ ہریاول، سبزہ، سرسبزی، تازگی۔ نیز خضرت۔
خضارت آگیں تازگی بخش، فرحت بخش۔
خضر زیر خ، جزم ض۔علم، ع۔ ایک غائب از نظر پیغمبر کا لقب جن کا اصل نام ارمیا تھا، ان کی نسبت مشہور ہے کہ انھوں نے آبِ حیات پی رکھا ہے اور وہ بھولے بھٹکوں کی راہنمائی کرتے ہیں؛ (مجازاً) راہبر، راہنما۔ نیز خضری (جزم ض)۔
خضرِ راہ راہنما، رہبر، صحیح راہ دکھانے والا۔
خضر صورت بڑی اور سفید داڑھی والا؛ معرفت کا راستہ دکھانے والا۔
خضری خبر (زبر خ، زبر ب) اُڑتی خبر، افواہ۔
محاورہ: خضر کا ناؤ ڈبونا جن سے فائدہ کی اُمید ہو اُن سے نقصان پہنچنا۔
فقرہ: خضر ملے کام بن گیا، مراد حاصل ہوگئی۔
کہاوت: خضر نے ناؤ ڈبوئی جن سے فائدہ کی اُمید تھی اُنھی نے نقصان پہنچایا۔
خضرا (ء) زبر خ، جزم ض۔صف۔مث، ع۔ سبز رنگ کا، ہرا۔ اخضر کی تانیث۔
خضرت پیش خ، جزم ض، زبر ر۔ امث، ع۔ سبزی، ساگ، نباتات کی ہریالی۔
خضم زیر خ، زبر ض۔صف۔ وسیع، فراخ (عموماً سمندر کے لیے)؛ فراخ دل، عظیم۔
خضوع پیش خ، ومع۔امذ، ع۔ گڑگڑانا، عاجزی، فروتنی۔

## خ۔ط

خط زبر خ۔امذ، ع۔ سطر، لکیر، نقش، نشان؛ لکھائی، روشِ تحریر، کتابت؛ رقم، سند، پروانہ، فرمان؛ مکتوب، مراسلہ، رقعہ، چٹھی؛ سمت، زاویہ، بناوٹ، انداز، صورت؛ مردانہ رُخساروں کے بال۔ جمع: خطوط (پیش خ، ومع)۔
خطِ اَبیض پو پھٹتے وقت اُفق پر روشنی کی لکیر۔
خطِ ارضی/عرضی اُفقی خط، پڑی لکیر۔
خطِ اِستوا (زیر ا، لیٹا زیر ت) کرۂ ارض کے گرداگرد قطبین سے یکساں فاصلے پر وہ فرضی خط جہاں سورج سال میں دو بار عین سمت راس میں ہوتا ہے اور دن رات برابر ہو جاتے ہیں؛ اس خط سے سورج سال میں دو بار (یکم مارچ اور بائیس ستمبر) گزرتا ہے۔ نیز خطِ اعتدال۔

خطِ اعمال اعمال نامہ، دفترِ عمل۔
خطِ اُفق/اُفقی ایک فرضی دائرہ جو قطبین سے گزرتا ہے۔
خطِ الحاق وہ لکیر جو چھوٹی ہوئی عبارت کے لکھنے کی جگہ کھینچی جائے، ملانے والا خط۔
خطِ اَلاوتاد (پیش شدط، غم ا، جزم ل، ولین) قدیم مصری رسم الخط۔
خطِ اَمان بچاؤ کا حکم، پروانہ راہداری۔
خطِ امتناع وہ حد جسے پار کرنا منع ہو، روک تھام، ممانعت کی لکیر۔
خطِ انحنائی ٹیڑھی لکیر، خطِ مستقیم کی ضد۔ نیز خطِ منحنی۔
خطِ اوّل اُردو حروفِ تہجی کا پہلا حرف: کرسی؛ مکہ معظمہ۔
خطِ آب وہ نشان جو ہوا سے پانی پر پڑے؛ بے ثبات، غیر مستحکم۔
خطِ آغازی داڑھی مونچھیں نکلنے کی ابتدا، چہرے پر سبزہ آنا۔
محاورہ: خط آنا چہرے پر داڑھی مونچھوں کا نمودار ہونا؛ کسی جگہ سے چٹھی آنا۔
خطِ بابری ایک خاص خط جسے شہنشاہ بابر نے ایجاد کیا تھا۔
خطِ باطل گناہ، پاپ؛ جھوٹا خط۔
خطِ بُریدہ ایسی عبارت جسے کاٹ کر اگلے صفحے پر چسپاں کیا جائے، دوسرے صفحہ پر درج ہونے والی عبارت۔
فعل مرکب: خط بڑھ جانا چہرے، داڑھی یا کنپٹیوں کے بال معمول سے زائد ہو جانا۔
محاورہ: خط بگڑنا تحریر خراب ہونا، بدخط ہونا، لکھنے کا ڈھنگ بُرا ہو جانا۔
محاورہ: خط بنانا حجامت بنانا، بال کاٹنا/تراشنا۔
خطِ بندگی ملازمت کا اقرارنامہ، غلامی کا اقرارنامہ۔ نیز خطِ غلامی۔
محاورہ: خط بنوانا حجامت بنوانا، کنپٹیوں اور داڑھی مونچھوں کے بال چھوٹے کروانا۔
محاورہ: خط بھرنا چہرہ پر بال اُگنا، داڑھی نکلنا۔
خط پرست خط کے ذریعے اپنی محبت کا اظہار کرنے والا۔
خطِ پیشانی قسمت کا لکھا، نوشتۂ تقدیر۔
خطِ پیمانہ پیالے کی وہ حد جہاں تک وہ بھرا ہو۔
خط تراش حجام، نائی، اصلاح ساز۔
محاورہ: خط تراشنا حجامت بنانا، بال کاٹنا۔
خطِ تعلیق چوتھی صدی ہجری میں خطِ رقاع اور توقیع کو یکجا کر کر بنایا جانے والا ایک خط جو خطِ شکستہ کی ایک قسم ہے۔
خطِ تقدیر رک: خطِ پیشانی۔
خطِ تنسیخ وہ لکیر جو کسی عبارت کو کاٹنے، رد کرنے کے لیے کھینچی جائے۔

محاورہ: **خطِ تنسیخ کھینچنا** منسوخ کرنا، کالعدم قرار دینا، تردید کرنا۔

**خطِ توام** (ولین، زبرا) دو باریک کاغذوں کو تلے اوپر رکھ کر لکھا جانے والا ایک خط جس میں لفظ کے ایک جز کو صفحے پر سیدھا اور دوسرے جز کو دوسرے صفحے پر اُلٹا لکھتے ہیں۔

محاورہ: **خط توڑنا** غم یا رنج کے اظہار کے لیے اپنے بال نوچنا۔

**خطِ ثُلث** خطِ نسخ کی جلی قلم کی تحریر کی ایک قسم۔

**خطِ جام** جمشید کے پیالے کی لکیریں جو تعداد میں سات بتائی جاتی ہیں (خطِ جور، خطِ بغداد، خطِ بصرہ، خطِ ازرق، خطِ اشک، خطِ کاسہ گر، خطِ فرو دینا)۔

**خطِ جبیں** پیشانی پر پڑنے والی لکیریں جنھیں خطِ تقدیر بھی کہا جاتا ہے۔

**خطِ جدول** کتاب کے صفحے کے گرد حاشیہ کی لکیر۔

**خطِ جدی** وہ فرضی لکیر جسے خطِ اِستوا کے جنوب میں ساڑھے تینتیس درجے پر واقع فرض کیا گیا ہے۔

**خطِ جلی** موٹے حروف کی تحریر، ضد خطِ خفی باریک خط۔

**خطِ جور** (ولین) جامِ جمشید کے سات خطوں میں سے پہلا خط۔

**خطِ چلیپا** وہ دو لکیریں جو ایک دوسرے کو عمودی طور پر کاٹیں، صلیبی نشان۔

محاورہ: **خط چھانا** داڑھی مونچھوں کا مکمل طور پر نکل آنا۔

**خطِ حرب** وہ لکیر جو جنگ کے دنوں میں دو متحارب ملکوں کے درمیان قائم کر لی جائے۔

**خطِ حصار** وہ دائرہ جو وظیفہ کرنے والے یا جادوگر پڑھتے وقت اپنے یا کسی کے گرد کھینچتے ہیں۔

**خطِ حوادث** مصیبتوں کا نہ ہونا، مشکلات سے بچاؤ۔

**خطِ خفی** باریک لکھائی، جلی خط کی ضد۔

**خطِ خوانا** (ومعدولہ) وہ تحریر جو آسانی سے پڑھی جاسکے۔

**خطِ خون** موت کا حکم، پروانۂ موت۔

**خطِ دستی** وہ چٹھی جو قاصد کے ذریعے بھیجی جائے۔

محاورہ: **خط دینا** نشان لگانا، ہلکا زخم لگانا۔

محاورہ: **خط ڈالنا** چٹھی لکھنا، نشان لگانا، سطر کھینچنا۔

**خطِ راست** سیدھی لکیر؛ سیدھا راستہ۔

محاورہ: **خط رکھنا** داڑھی بڑھنے دینا۔

**خطِ رواں** وہ رواں تحریر جو آسانی سے پڑھی جائے۔

**خطِ ریحاں** نیاز بو/ ریحان کی جھاڑی کی طرز پر بنایا گیا خط۔

**خط زن قلم** تراش، قط لگانے والا۔

**خطِ زودنویسی** تیز رفتار تحریر، اشاروں اور علامات میں لکھی جانے والی تحریر۔ انگریزی میں: Shorthand۔

**خطِ سبز** مرد کے چہرے پر شباب کی علامت، داڑھی مونچھوں کا آغاز۔

**خطِ سبو** (زبرس، وم ع) شراب کے جام کی لکیر، صراحی کے نقش ونگار۔

**خطِ سرطان** وہ فرضی دائرہ جو خطِ اِستوا سے ساڑھے بائیس درجے شمال کی طرف فرض کیا گیا ہے۔

**خطِ سرمہ** آنکھوں میں ڈالے گئے سرمے کے بعد سلائی کو باہر تک کھینچ کر بنائی گئی لکیر۔

محاورہ: **خط سنوارنا** اچھی حجامت بنانا؛ خوش خطی پیدا کرنا۔

**خطِ سیر** (ےلین) رفتار، طرز، طریقہ۔

**خطِ شاقول** معماروں کا ایک اوزار (ساہول) جس سے دیوار کی سدھائی دیکھی جاتی ہے؛ ساہول کی لکیر۔

**خطِ شریف** شاہی خط یا حکم، خط جو بادشاہ لکھے یا جس پر وہ دستخط کرے۔

**خطِ شکستہ** گھسیٹ کر لکھا جانے والا ایک خط۔

**خطِ عمل** روایت، طریق، راہِ طریقت۔

**خطِ فارِق** تفریق کی لکیر، گھٹانے کا عمل۔

**خطِ فاصل** وہ خط جو دو چیزوں کے بیچ میں آکر ایک دوسرے کو جدا کرے؛ روشنی اور تاریکی کو جدا کرنے والی لکیر۔

**خطِ کتابت** ایک دوسرے کو خط لکھنا، مراسلت۔

فعل مرکب: **خط کترنا** مونچھ یا داڑھی کے بال قینچی سے تراشنا۔

محاورہ: **خط کچا ہونا** املا درست نہ ہونا، لکھائی خراب ہونا۔

**خط کش** وہ سودا جو بیچنے والوں کو واپس نہ کیا جاسکے؛ وہ آلہ جس سے بڑھئی لکڑی چیرنے کے لیے نشان لگاتے ہیں؛ قانون بنانے والا، لکھنے والا۔

**خط کشید** نشان زدہ مقام؛ مقرر کردہ حد جہاں تک خط کھینچا گیا ہو۔

**خط کشیدہ** کھینچا ہوا خط، خطِ فاصل، وہ لکیر جو حد بندی کرے۔

محاورہ: **خط کی اصلاح ہونا** حجامت بنانا، داڑھی مونچھیں صاف ہونا۔

**خط کی پیشانی** وہ جگہ جو خط کے اُوپر خالی چھوڑی جاتی ہے۔

محاورہ: **خط کھینچنا** قلم زد کرنا، نشان لگانا، لکیر بنانا؛ مٹا دینا؛ وضاحت کرنا۔

**خطِ متوازی** وہ دو لکیریں جن کو اُن کی سیدھ میں جہاں تک چاہیں کھینچتے چلے جائیں اور وہ آپس میں نہ ملیں۔

**خطِ محضر** (لیتا زیرم، جزم ح، زبرض) فرمانِ شاہی؛ ثبوت، شہادت۔

**خطِ محو** مٹ جانے والی لکیر۔

**خطِ محور** زمین کا وہ فرضی خط جو اس کے مرکز سے گزر کر محیط کے دونوں طرف پہنچتا ہے اور زمین اس کے گرد چکر لگاتی ہے۔

**خطِ مستدیر** دائرہ، گولائی میں کھینچی گئی لکیر۔
**خطِ محیط** احاطہ کرنے والی لکیر۔
**خطِ مستقیم** دونقاط کے درمیان کھینچی جانے والی سیدھی لکیر۔
**خطِ مسطر** پیمانہ، ایک فٹ کے پیمانے پر پائی جانے والی لکیر یا نشانات۔
**خطِ مشکیں** رُخسار پر تل کا نشان۔
**خطِ مفروش** اُفقی خط، لیٹا ہوا یا پڑا خط۔
**خطِ منحنی** ٹیڑھی لکیر؛ خطِ مستقیم کی ضد۔
**خطِ نستعلیق** وہ خط جو نسخ اور تعلیق کو ملا کر ایرانیوں نے ایجاد کیا جس میں حروف کے دائرے زیادہ نمایاں اور خوش وضع ہوتے ہیں۔
**خطِ نسخ** اس کا ایک اور نام عربی خط بھی ہے اس خط میں حروف کے دائرے گولائی میں یا مکمل نہیں ہوتے۔
**خطِ نصف النہار** زمین پر کھینچی گئی فرضی لکیر جو قطبین کو آپس میں ملاتی ہے۔
محاورہ: **خط نکل آنا** داڑھی مونچھیں نکلنا۔
**خطِ نور** شعاع، کرن، روشنی کی لکیر۔
**خط وخال** نقش ونگار، وضع قطع؛ خوبیاں، خصوصیات۔ نیز **خد وخال**۔
**خط وکتابت** رک: **خط کتابت**۔
**خطا** زبرخ۔ امث، ع۔ غلطی، نادرست بات؛ جرم، قصور، بھول، چُوک۔ ناقص، نشانے سے چُوک جانے والا (وار، تیر وغیرہ)۔ جمع: **خطایا**۔
کہاوت: **خطا اگر راست آید تا ہم خطا است** بے جا کام سے اگر کوئی فائدہ بھی ہو جائے تو بھی وہ برا ہے۔
محاورہ: **خطا بتانا** غلط ثابت کرنا۔
**خطا بخش** گناہوں کو بخشنے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔
کہاوت: **خطا بہ بازار و سزا پس دیوار** قصور کی سزا پوشیدہ ہونی چاہیے۔
محاورہ: **خطا پانا** غلطی سرزد ہونا، نقصان اُٹھانا، دھوکا ہونا۔
**خطا پذیر** ٹوٹا پھوٹا، عیب دار۔
**خطا پوش** گناہوں کو بخشنے والا، عیب چھپانے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔
**خطا جوئی** نکتہ چینی، عیب نکالنا۔
محاورہ: **خطا سرزد ہونا** غلطی کر دینا۔
**خطا شعار** غلطیاں کرنے کا عادی۔
**خطائے فاش** بہت بڑی غلطی، ظاہرا غلطی۔
**خطا کار** گناہگار، مجرم، قصوروار۔
فعل مرکب، محاورہ: **خطا کرنا** غلطی کرنا، قصور کرنا، گناہ کرنا۔
کہاوت: **خطا کرے بیوی، پکڑی جائے باندی** قصور کوئی کرے سزا کسی کو ملے۔
محاورہ: **خطا کھانا** غلطی کر جانا۔
محاورہ: **خطا ہونا** بھٹکنا (اوسان، حواس وغیرہ کا)؛ (پیشاب پاخانے کا) نکل پڑنا۔
**خطاب** زیرخ۔ امذ، ع۔ متوجہ کر کے بولنے کہنے کا عمل، مکالمہ؛ روئے سخن؛ رُوبرو بات، تقریر، گفتگو؛ حکومت یا کسی جماعت کی طرف سے عطا کردہ اعزازی لقب یا تعریفی نام۔
**خطابت** (زیرخ، زبرب) مخاطب کرنا، تقریر کا فن۔
فعل مرکب: **خطاب کرنا** بات یا کلام کرنا، کسی کی طرف مخاطب ہو کر بات کرنا۔
**خطاب یافتہ** جسے خطاب یا اعزاز ملا ہو، جس نے اعزاز واکرام پایا ہو۔
**خطابیات** فن تقریر کا عملی مطالعہ۔
**خطاط** زبرخ، شدط۔ صف، ع۔ خوش نویس۔
**خطاطی** (ع، ف) کتابت کا طریقہ یا فن، خوش نویسی؛ خاص طرزِ تحریر۔
**خطائی** زبرخ۔ امث۔ روے کی میٹھی اور بہت خستہ، بسکٹ کی طرح تیار کی ہوئی چھوٹی سی ٹکیا۔
**خطایا** زبرخ۔ جمع۔ امث، ع۔ غلطیاں، کوتاہیاں، کمزوریاں۔
**خَطب** زبرخ، جزم ط۔ امذ۔ چیز، کام؛ معاملہ؛ دھندہ۔
**خِطب** زیرخ، جزم ط۔ امذ۔ شادی، منگنی یا عورت سے شادی کی درخواست گزارنے کا عمل۔
**خُطب** پیش خ، زبرط۔ امذ، ع۔ تقاریر، بیانات، خطبے۔
**خِطبہ** زیرخ، جزم ط، زبرب۔ امذ۔ ایک رسم جس میں عورت کو مرد سے اور مرد کو عورت سے منسوب کیا جاتا ہے، منگنی۔
**خُطبہ** پیش خ، جزم ط، زبرب۔ امذ، ع۔ وعظ، تقریر؛ نمازِ جمعہ یا عیدین سے پہلے یا بعد میں امام کا خطاب؛ نکاح سے پہلے قاضی کے حمدیہ، دعائیہ کلمات؛ کتاب کا دیباچہ یا مقدمہ۔
**خطبۂ استقبالیہ** رسمی جلسوں میں کسی معزز مہمان کو مخاطب کر کے کی جانے والی تقریر۔
**خطبۂ افتتاحیہ** کسی چیز کا آغاز کرتے وقت کی جانے والی تقریر۔
محاورہ: **خطبہ پڑھا جانا** بادشاہ مانا جانا، خطبہ میں اعلان کے طور پر بادشاہ کا نام لیا جانا۔
محاورہ: **خطبہ جاری کرنا** رائج کرنا؛ بادشاہت کا اعلان کرنا۔
محاورہ: **خطبہ جاری ہونا** رائج ہونا؛ بادشاہ قرار پانا۔

**خطبہ خواں** خطبہ پڑھنے والا، خطیب۔

**خطر** زبرخ، زبرط۔اند، ع۔ خوف، ڈر، اندیشہ۔

محاورہ: **خطر آنا** اندیشہ لاحق ہونا۔

صف: **خطرناک** (ع، ف) جس میں کسی طرح کے نقصان کا ڈر ہو، خوفناک۔

**خطرات** زبرخ، زبرط۔اند۔ پروا، خیال، توجہ؛ اندیشے، خطرے۔

محاورہ: **خطرات سے دوچار ہونا** مصیبت یا مشکل میں پھنس جانا۔

**خطرہ** زبرخ، جزم ط، زبرر۔اند، ع۔ فکر، پروا؛ اندیشہ، خوف۔

محاورہ: **خطرہ ٹل جانا** اندیشہ دُور ہوجانا، کسی چیز کا خوف نہ رہنا۔

محاورہ: **خطرہ رفع کرنا** آفت روکنا؛ پیشاب کرنا۔

فعل مرکب: **خطرہ لاحق ہونا** ڈر ہونا، اندیشہ ہونا۔

محاورہ: **خطرہ مول لینا** مصیبت میں مبتلا ہونا، پریشانی کو از خود دعوت دینا۔

**خطرے** زبرخ، جزم ط۔جمع، مذ۔ خطرہ (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **خطرے میں پڑنا** رک: **خطرے میں ڈالنا** جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **خطرے میں ڈالنا** مصیبت میں مبتلا کرنا، آفت میں پھنسانا۔

**خطط** زیرخ، زبرط۔جمع۔مذ۔ خطے، علاقے۔

**خطفہ** زبرخ، زبرط، زبرف۔اند۔ بجلی کی چمک۔

**خطمی** زبرخ، جزم ط۔امث۔ ایک نبات جس کی جڑ تخم اور پھول دوا کے طور پر استعمال ہوتے ہیں۔نیز ریشہ خطمی۔

**خطور** پیش خ، ومع۔اند۔ کسی بات کا خاطر نشین ہونا، دل میں آنا۔

**خطوط** پیش خ، ومع۔جمع، مذ، ع۔ رک: خط جس کی یہ جمع ہے۔

**خطوطِ بالیدگی** (ی، زبرد) درخت کے تنے میں یا سیپ کے اُوپر گول دائرہ نما نشانات جو اُس کی تدریجی پختگی کو ظاہر کرتے ہیں۔

**خطوطِ جسم** انسانی بدن کے نقوش اور اعضا۔

**خطوطِ رمل** (زبرر، زبرم) ریت کے نشان؛ لکیریں، مراد: قسمت کی لکیریں۔

**خطوطِ غراں** جنوبی کرۂ ارض میں مغرب کی سمت سے چلنے والی تیز اور پُر شور ہواؤں کا رُخ ظاہر کرنے والے خطوط۔

**خطوطِ قطبی** کرۂ ارضی کی سطح کو قطبین کے درمیان عمودی طور پر تقسیم کرنے والے خطوط جو نقشے یا کُرّے پر دکھائے جاتے ہیں۔

**خطوطِ متقاطع** (پیش م، زبرت، لیٹا زیرط) ایک دوسرے کو کاٹنے والے خط۔**خطوطِ واحدانی** (جزم ح) جُملے یا عبارت کے درمیان کسی لفظ، الفاظ (مثلاً جملۂ معترضہ کو) علیحدہ کرنے کے لیے بنائے جانے والے اُبھرے قوسی خطوط، بریکٹ۔نیز **خطوطِ ہلالی** (زیرہ)۔نیز **ہلالین**۔

محاورہ: **خطوں کے گوشے کترنا** پرانے زمانے میں یہ رسم تھی کہ موت کی خبر والے خط کے کونے کاٹ دیے جاتے تھے۔

**خطہ** زیرخ، شدزبرط۔اند، ع۔ علاقہ، منطقہ، زمین کا کوئی حصہ۔

**خطۂ محوطہ** (پیش م، زبرح، شدزیرو، زبرط) گھیرا ہوا علاقہ؛ مراد عملداری۔

**خطی** زبرخ، شدط۔صف، ع۔ خط سے منسوب؛ ہاتھ کا لکھا ہوا۔

**خطی مسودہ** مخطوطہ، وہ کتاب یا رسالہ جو کسی شخص نے قلم سے لکھا ہو، قلمی نسخہ۔

**خطیب** زبرخ، ی۔صف، ع۔ **خطاب** (رک) کا اسم فاعل؛ تقریر/خطاب کرنے والا، بولنے والا۔عمومی طور پر مساجد میں خطبۂ جمعہ پڑھنے والے یا واعظ کے لیے مستعمل۔

**خطیب** زبرخ، جزم ط، زبری۔امث۔ خطاواری، قصوروار ہونا۔

**خطیبانہ** زبرخ، ی، زبرن۔متعلق فعل، صف، ع۔ مجمع میں زورِ تقریر دکھانے والوں کے انداز کا، ناصحانہ طریقۂ خطاب۔

**خطیر** زبرخ، ی۔صف، ع۔ بیش قرار، بیش قدر، قیمتی، بڑا، مثلاً: **رقمِ خطیر** بھاری رقم۔

**خطیہ** زبرخ، زیرط، شدزبری۔اند۔ گناہ، قصور۔

---

# خ۔ف

---

**خف** زبرخ۔تخفیف خفی (رک)۔

**خف روجے** (نباتیات) ایسے پودے جن میں پھول نہیں لگتے اور جن کا نظامِ تولید دوسرے طریقوں پر مبنی ہے۔

**خف** پیش خ۔ انسان، اونٹ یا شتر مرغ کے پاؤں کا تلوا۔

**خفا(۱)** زبرخ۔صف، ف۔ ناراض، آزردہ، رنجیدہ۔(امث) **خفگی**۔

**خفا(۲)** زبرخ۔امث، ع۔ پوشیدگی، چھپا ہونا، سربستگی۔

**خفاش** پیش خ، شدف۔امث، ع۔ چمگادڑ۔

**خفاش طینت** (ی، زبرن) چمگادڑ کی فطرت رکھنے والا؛ وہ جسے روشنی میں کچھ نظر نہ آئے۔

**خِفاف** زیرخ۔جمع، مذ، ع۔ ادنیٰ افراد، معمولی لوگ؛ بدکردار لوگ، بدچلن افراد۔رک: **خفیف** جس کی یہ جمع ہے۔

**خَفاف** زبرخ۔اند، ع۔ موچی، موزہ سینے والا؛ جوتا فروش۔

**خَفائی** زبرخ۔صف۔ پوشیدہ، مخفی۔

**خفت** زیرخ، شدزبرف۔امث، ع۔ ندامت، شرمندگی، سبکی؛ ہلکا پن۔

محاورہ: **خفت اُتارنا** شرمندگی مٹانا۔

محاورہ: **خفت اُٹھانا** ذِلت اُٹھانا، ذلیل ہونا۔

محاورہ: **خفت کھینچنا** ذلیل ہونا، شرمندگی اُٹھانا۔

محاورہ: **خفت مٹانا** شرمندگی دُور کرنا۔

**خفتان** زبرخ، جزم ف۔ اند، ع۔ جنگی سینہ بند لباس؛ انگرکھے کے اُوپر پہنی جانے والی صدری یا کمری۔

**خفتک** پیش خ، جزم ف، زبرت۔ اند۔ نیند کی حالت میں زور زور سے باتیں کرنا۔

**خفتگان** پیش خ، جزم ف، زبرت۔ صف۔ خوابیدہ، سوئے ہوئے، سونے والے؛ غافل۔

**خفتگانِ خاک** مردے، مٹی میں سونے والے۔

**خفتہ** پیش خ، جزم ف، زبرت۔ صف، ف۔ سویا ہوا، غافل؛ دبا ہوا (فتنہ وغیرہ)؛ بےحس (استعارۃً ضمیر وغیرہ)۔

**خفتہ پا** سُست رو، آہستہ آہستہ چلنے والا۔

کہاوت: **خفتہ را خفتہ کے کند بیدار** غافل یا جاہل ایک دوسرے کی اصلاح نہیں کر سکتے۔

**خفتہ نصیب** بدقسمت۔ نیز **خفتہ بخت**۔

**خفتی** حواس باختہ، بدحواس، بیوقوف۔

**خفقان** زبرخ، زبرف۔ اند، ع۔ دھڑکن، گھبراہٹ، ہول؛ جنون؛ آثار دیوانگی؛ ایک بیماری جس میں دل کی دھڑکن تیز ہو جاتی ہے؛ مالیخولیا کی ابتدائی حالت۔

**خفقانی** وحشت زدہ، سودائی۔

**خفقانی مزاج** وہ شخص جس کے مزاج میں گھبراہٹ ہو۔

**خفگی** زبرخ، زبرف۔ امث، ف۔ آزردگی، ناخوشی؛ غصہ، ناراضی۔

محاورہ: **خفگی آنا** کسی کو ناخوشی یا غصے کا ہدف بنانا۔

محاورہ: **خفگی دُور ہونا** غصہ ختم ہونا، آزردگی ختم ہونا۔

**خفی** زبرخ۔ صف، ع۔ چُھپا ہوا، پوشیدہ، پنہاں، جلی کی ضد؛ باریک قلم یا تحریر۔

**خفیات** چُھپی ہوئی باتیں، سربستہ راز۔

**خفیف** زبرخ، ی۔ صف، ع۔ ہلکا، سُبک؛ معمولی، ذرا سا؛ ادنیٰ؛ اوچھا؛ نادم، شرمندہ؛ ایک عروضی بحر جس کے ارکان ہیں: فاعلاتن مستفعلن فاعلاتن۔

**خفیف الاعتقاد** (پیش ف، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ع، زبرت) توہم پرست، احمقانہ باتوں پر یقین رکھنے والا۔

**خفیف الحرکات** (پیش ف، غم ا، جزم ل، زبرح، زبرر) چھچھورا، اوچھا، کم ظرف۔

**خفیف القلب** (پیش ف، غم ا، جزم ل، زبرق، جزم ل) زیرک، ذہین۔

**خفیف المیزان** (پیش ف، غم ا، جزم ل، ی) ایسا شخص جس کے نیک اعمال کا پلڑا قیامت کے دن ہلکا ہو۔

**خفیف الوجہ** (پیش ف، غم ا، جزم ل، زبرو، جزم ج) کم رُو؛ بدصورت، بدشکل۔

**خفیفہ** جمع اور تانیث کے لیے مستعمل، مثال: جرائمِ خفیفہ، عدالتِ خفیفہ۔

**خفیہ** پیش خ، جزم ف، زبری۔ صف، ع۔ پوشیدہ، چھپا ہوا، درپردہ؛ پراسرار۔

**خفیہ پولیس** جرائم کا چپکے چپکے مخبری کے ذریعے پتہ چلانے والی پولیس، جاسوسوں کی جماعت۔

**خفیہ فروش** ناجائز اشیا (چرس، ہیروئن، شراب وغیرہ) بیچنے والا۔

**خفیہ گیری** پوشیدہ طور پر گرفت کرنے والا، پوشیدہ پکڑ دھکڑ۔

**خفیہ نویس** مخبر، جاسوس، پوشیدہ طور پر اطلاع دینے والا۔ نیز **خفیہ نگار**۔

**خفیہ نویسی** پوشیدہ طور پر تحریر کے ذریعے مخبری، جاسوسی۔

## خ۔ل

**خل** زبرخ۔ اند۔ سرکا۔

**خلی** سرکے کے رنگ کا۔

**خلا** زبرخ۔ اند، ع۔ خالی جگہ، جہاں کچھ نہ ہو؛ غیر مملوظرف یا فضا؛ کرۂ ہوائی کے باہر کا آسمان۔ صف: **خلائی**۔

مرکب: **خلاباز** (ع۔ف) خلائی جہازوں میں پرواز کرنے والا۔

صف: **خلاکار** دُھواں یا ہوا باہر پھینکنے والا۔ مثلاً: خلاکار پنکھا، نلکی۔

**خلانورد** زمین سے باہر کی فضا میں جانے والا؛ خلاباز۔

**خلا (و) ملا** خلوت وجلوت، ربط ضبط، میل جول، میل ملاقات، دوستی؛ معمور اور خالی فضائیں۔ مراد: کُل کائنات۔

**خَلاص** زبرخ۔ صف، ع۔ آزاد، بندھن یا قید سے چھوٹا ہوا، رہا؛ نجات، رہائی، چھٹکارا؛ فارغ، ختم؛ مباشرت سے فارغ ہونا، انزال ہو جانا۔

محاورہ: **خلاص پانا** چھٹکارا پانا، نجات حاصل کرنا۔

محاورہ: **خلاص کرنا** رہا کرنا، آزاد کرنا، بری کرنا۔

محاورہ: **خلاص ہونا** آزاد ہونا، رہا ہونا؛ بچہ جننا، انزال ہونا۔

**خِلاص** زیرخ۔ اند، امث۔ صادق ومحب، برگزیدہ؛ خالص۔

**خلاصہ** پیش خ، زبرص۔ اند، ع۔ اِختصار، مجمل بیان؛ ماحصل، لب لباب، نچوڑ۔ کشادہ، فراخ، کھلا، صاف۔

**خلاصہ خلاصہ** کھلا کھلا، واضح۔
محاورہ: **خلاصہ کرنا** صاف صاف کہنا، واضح کرنا؛ مختصر کرنا۔
**خلاصۂ کلام** گفتگو کا لبِ لباب، الغرض؛ مختصر بات۔
محاورہ: **خلاصہ نکالنا** اختصار کرنا؛ گوشوارہ بنانا، میزان کرنا۔
**خلاصی** زبرخ۔امث، ع۔ف۔ رہائی، نجات، چھٹکارا؛ فراغت، اِنزال۔
فعل مرکب، محاورہ: **خلاصی ملنا** نجات ملنا، رہائی پانا، آزاد ہونا۔
**خلاّصی** زبرخ، شدل۔امذ، ع۔ف۔ خیمہ لگانے والا، مزدور؛ توپ خانے کے کارندے۔
**خلاط** زیرخ۔امذ۔ ملنا، خلط ملط ہونا؛ اونٹوں یا بھیڑوں کا جمع ہونا؛ جماع، مجامعت، مباشرت، ہم بستری۔
**خلاع** زیرخ۔امذ۔ خلعت (رک) کی جمع، عزت و وقار کا لباس، وہ لباس جو قدر و منزلت بڑھائے۔
**خلاع** پیش خ۔امذ۔ مرگی کی بیماری۔
**خلاف** زیرخ۔صف، ع۔ برضد، مخالف، برعکس؛ ناموافق، ناسازگار، ضابطے یا قاعدے سے ہٹا ہوا، اصل سے مختلف، نادرست۔
**خلافِ اختیار** طاقت سے باہر، غیر مجاز۔
**خلافِ آئین** ملک کے دستور بنیادی قانون کی کسی دفعہ کے خلاف۔
محاورہ: **خلاف بنانا** مخالفت پر آمادہ کرنا، برگشتہ کرنا۔
**خلاف بیانی** دروغ گوئی، جھوٹ بیان کرنا۔
محاورہ: **خلاف پڑنا** موافق نہ آنا، ناگوار ہونا۔
**خلاف جوئی** مخالفت، سرکشی، مقابلہ۔
**خلافِ دستور** رواج کے خلاف، قاعدہ کے برعکس۔
**خلافِ شرع** شریعتِ محمدی ﷺ کے برعکس، وہ کام جس کی اسلام میں اجازت نہیں۔
**خلافِ طبع** مزاج کے خلاف، طبیعت کے برعکس۔
**خلافِ عقل** جسے عقل قبول نہ کرے۔
**خلافِ قانون** وہ بات جو قانون کی رُو سے ممنوع ہو، قانون کے خلاف۔
**خلافِ قیاس** ناممکن، عقل کے خلاف۔
**خلافِ قیاسِ لغوی** لغت کے معنی سے ہٹا ہوا، اصلی معنی کے برعکس، اصطلاحی، مرادی، مجازی۔
فعل مرکب: **خلاف کہنا** جھوٹ بولنا، طبیعت کے ناموافق بات کہنا۔
**خلافِ مزاج** طبیعت کے برعکس، مزاج کے خلاف۔
**خلافِ مصلحت** موقع محل کے لحاظ سے نامناسب۔

**خلاف ورزی** قاعدے، حکم یا اُصول کو توڑنا، حکم عدولی۔
**خلافِ وضع** عام روش سے یا عادت سے الگ، اُصول سے ہٹ کر۔
**خلافِ وضعِ فطری** لواطت، اِغلام، ہم جنس کے ساتھ بدفعلی۔
فعل مرکب: **خلاف ہونا** برعکس ہونا، مخالف ہونا، کسی کی رائے سے متفق نہ ہونا۔
**خلافت** زیرخ، زبرف۔امث، ع۔ جانشینی، نیابت، خلیفہ کا منصب۔
**خلافتِ راشدہ** نیک پاکباز اصحاب کی خلافت؛ (مراد) پہلے چار اسلامی خلفاء۔
**خلافت فی اُلنّبوہ** (زیرف، غم ی، غم ا، غم ل، شد پیش ن، پیش ب، شد زبرو) مذہبی احکامات وضع کرنے کا اختیار۔
**خلّاق** زبرخ، شدل۔صف تفضیل، ع۔ پیدا کرنے، وجود میں لانے والا۔ اسمائے حسنیٰ میں شامل اللہ کا صفاتی نام؛ موجد، مخترع، نئے مضامین تلاش کرنے والا شاعر/ ذہن/ مصنف وغیرہ۔
**خلّاقِ معانی** (زبرم) نئے معنی پیدا کرنے والا، معنی آفریں۔
**خلّاقی** رک: خلّاق جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے، پیدا کرنے کا عمل یا قدرت۔ نیز خلاقیت۔
**خلال** زیرخ۔امث، ع۔ دانت کریدنے کا تنکا یا دھات کی نوکدار پتی؛ دو چیزوں کے درمیان فرق یا فاصلہ؛ خصلتیں، عادتیں؛ گنجفے کی بازی میں ہار، مات۔
محاورہ: **خلال دینا** گنجفہ کی بازی میں حریف کو ہرا دینا۔
فعل مرکب، محاورہ: **خلال کرنا** کسی تنکے سے دانت کریدنا، دانتوں کے درمیان سے غذا کے ریشے نکالنا۔
محاورہ: **خلال لینا** گنجفہ کے کھیل میں ہار ماننا۔
**خلالہ** پیش خ۔امذ۔ وہ چیز جو خلال کے ذریعے دانتوں سے نکلے۔
**خلائق** زبرخ، زیرء۔جمع، مذ، ع۔ رک: خلقت۔
**خلائق پناہ** لوگوں کو پناہ دینے والا۔
**خلائی** زبرخ۔صف۔ خلا (رک) سے متعلق یا منسوب۔
**خلائی سٹیشن** وہ مصنوعی سیارہ جسے خلا میں کارروائیوں کے لیے اڈّے کے طور پر استعمال کیا جائے۔ انگریزی میں: Space Station۔
**خلائی خاکروب** صفائی کرنے کا وہ آلہ جو ہوا کے ساتھ گرد کو بھی اپنے اندر کھینچ لیتا ہے۔ نیز خاک کش۔ انگریزی میں: Vacuum Cleaner۔
**خلائی شٹل** زمین اور خلائی سٹیشن کے درمیان بار بار استعمال ہونے والا ایک قسم کا راکٹ۔
**خلایا** زبرخ۔ رک: خلیہ۔

**خُلت** پیش خ، شد ل۔امث، ع۔ دوستی، رفاقت، بے انتہا محبت۔

**خلت پناہی** دوستی، یارانہ۔

**خلجان** زبر خ، زبر ل۔اند، ع۔ ذہنی اُلجھن، گھبراہٹ، بے چینی، تردد؛ پریشانی؛ تذبذب، وسوسہ۔ عام: خلجان (جزم ل)۔

**خلجانِ خاطر** دل کی خلش، فکر، بے چینی۔

محاورہ: **خلجان میں پڑنا** فکر میں مبتلا ہونا۔

**خلخ** زبر خ، شد زبر ل۔علَم۔ وسط ایشیا کا ایک قدیم شہر؛ (کنایتہً) حسینوں کی بستی، حُسن آباد؛ خوشبودار۔

**خلخال** زبر خ، جزم ل۔اند، امث، ع۔ گھنگرو دار زیور، پائل، پازیب۔

**خل خل** زبر خ۔صف، ع۔ ڈھیلا ڈھلا یا ڈھیلی ڈھالی۔ نیز خلخلا۔

**خُلد** پیش خ، جزم ل۔امث، ع۔ جنت، بہشت؛ ہمیشہ رہنے والی شے۔

**خُلد آشیاں** جنت میں سکون سے رہنے والا؛ گزرے ہوئے رئیسوں کو مرنے کے بعد دیا جانے والا ایک لقب؛ جیسے جنت آشیاں، فردوس مکانی وغیرہ۔

**خُلدِ بریں** سب سے بلند درجے کی جنت، فردوسِ معلّٰی۔

**خلر** پیش خ، زبر ل۔اند۔ چنا، مٹر؛ دھنیا۔

**خلش** زبر خ، جزم ل۔امث، ف۔ چُبھن، کھٹک؛ رنجش، کینہ، بغض؛ رنج، فکر، پریشانی۔

محاورہ: **خلش مٹانا** پریشانی دُور کرنا، تردد ختم کرنا۔

محاورہ: **خلش نکالنا** دشمنی اور عداوت کی وجہ سے اذیت دینا۔

**خَلص** زبر خ، شد زبر ل۔اند۔ خلاصہ، حاصل، جوہر، ست۔

**خِلص** زیر خ، جزم ل۔صف۔ سچا دوست، خالص دوست۔

**خَلط** زبر خ، جزم ل۔اند، ع۔ آمیزش، ملاوٹ، اِدغام، دو مختلف چیزوں کا شیر وشکر ہونا، گڈمڈ ہونا، میل جول، اختلاط، ربط ضبط؛ اشتباہ، غیر ضروری یا شک کی بنا پر پیچیدگی؛ (عروض) اوزان کی باہمی آمیزش۔

مرکب اضافی: **خلط مبحث** غیر متعلق بات چھیڑ دینا۔

صف: **خَلط ملَط** گڈمڈ، بکھرا، بے ترتیب، ملا جلا۔

**خِلط** زیر خ، جزم ل۔امث، ع۔ طب یونانی کی رُو سے چار جسمانی مادے جن کے باہمی توازن سے صحت قائم رہتی ہے۔ ۱) صفرا ۲) سودا ۳) بلغم ۴) خون۔

**خَلطہ** زبر خ، جزم ل۔اند۔ چھوٹا تھیلا، خریطہ، جیب، کیسہ۔

**خُلطہ** پیش خ، جزم ل، زبر ط۔اند، ع۔ میل جول، ربط ضبط۔

**خَلع** زبر خ، جزم ل۔اند، ع۔ جگہ سے ہٹنا، چھوڑ دینا، ترک، فرار، سرتابی؛ معزولی۔ (عروض) رکن بحر میں خبن وقطع کا دوہرا زحاف۔

مرکب: **خلع العذار** بے حجابی، کُھل کھیلنا؛ عریانی فحاشی۔

**خلعِ روح** روح کا ایک جسم سے دوسرے میں جانا، آواگون۔

**خُلع** پیش خ، جزم ل۔اند، ع۔ عورت کا کسی معاوضے کے بدلے طلاق حاصل کرنا۔

**خلعت** زیر خ، جزم ل، زبر ع۔امث، ع۔ بادشاہ کی طرف سے کسی امیر کو عزت افزائی کے طور پر لباسِ فاخرہ کا عطیہ (یہ تین پارچوں دستار، جامہ اور کمر بند پر مشتمل ہوتا تھا)، قیمتی پوشاک؛ انعام، اعترافِ کمال؛ ہمت افزائی کا اظہار، داد، تحسین۔ جمع: خلاع۔

محاورہ: **خلعت پہنانا** جاگیر عطا کرنا، انعام و اکرام سے نوازنا؛ انتہائی بدنامی کرنا، رُسوا کرنا۔

**خلعتِ فاخرہ** (زیر خ) ایسا لباس جس پر فخر کیا جا سکے، بہت قیمتی لباس جو بادشاہوں کی طرف سے عزت افزائی کے طور پر دیا جائے۔

**خلف** زبر خ، زبر ل۔اند، ع۔ بیٹا، جانشین، وارث، قائم مقام؛ پیچھے آنے والے؛ متاخرین۔

مرکب وصفی: **خلف الرشید** (پیش ف، غم ا، غم ل، زبر ر، ی) فرزندِ صالح، لائق صاحبزادہ۔ نیز **خلف الصدق**۔

**خَلف** زبر خ، جزم ل۔متعلق فعل۔اند، ع۔ پیچھے، پشت کی طرف؛ عقب؛ فوج کا پچھلا حصہ، پیاول۔

متعلق فعل: **خلفاً عن سلف** پشت در پشت، پچھلوں سے اگلوں تک، گزرے ہوؤں سے بعد میں آنے والوں تک۔

**خُلف** پیش خ، جزم ل۔اند، ع۔ عہد شکنی، وعدہ خلافی، وعدہ توڑنا، جھوٹ۔ نیز **خلفائی**۔

**خلفا (ء)** پیش خ، زبر ل۔جمع، مذ، ع۔ خلیفہ (رک) کی جمع۔

**خلفائے راشدین** اسلام کے پہلے چار خلیفہ۔ (لفظاً) صحیح ہدایت یافتہ، نیک، صالح۔

**خلفشار** زبر خ، جزم ل، زیر ف۔اند، ع۔ف۔ اَبتری، خرابی؛ افراتفری؛ کشاکش، ذہنی اُلجھن، کشمکش، پیچ وتاب۔

**خل فل** زبر خ، زبر ف۔امث۔ کھلبلی، خلفشار، ہنگامہ۔

**خلق** زبر خ، جزم ل۔امث، ع۔ (خدا کی) پیدا کردہ دُنیا، عالم اجسام، مخلوق؛ دُنیا کے لوگ؛ پیدا کرنے کا عمل؛ قسمت، تقدیر؛ پیدائش، آفرینش۔

**خلق آزار** لوگوں کو تنگ کرنے والا۔

**خلق پناہ** حاکم یا بادشاہ، نگہبان۔

**خلقِ جدید** تصوف کی اصطلاح میں بندے پر حق کی طرف سے مسلسل فیض

ہوتے رہنا۔

**خلقِ خدا** اللہ کی مخلوق، لوگ۔

کہاوت: **خلق خدا کی، حکم بادشاہ کا** لوگ تو خدا کے ہوتے ہیں لیکن حکم بادشاہ کا حکم مانتے ہیں۔ شاہی اعلان یا فرمان کو بیان کرنے میں تمہیدی فقرہ۔

مقولہ: **خلق خدا، ملک خدا** خلقت بھی خدا کی ملک بھی خدا کا۔

محاورہ: **خلق سے اُٹھ جانا** مرجانا، وفات پاجانا۔

محاورہ: **خلق کا حلق بند کرنا** لوگوں کی باتوں کو روکنا، لوگوں کا منہ بند کرنا۔

کہاوت: **خلق کا حلق کس نے بند کیا** لوگوں کی باتوں کو کوئی نہیں روک سکتا۔

کہاوت: **خلق کی زبان، خدا کا نقارہ** جو بات مشہور ہو جائے وہ عموماً درست ہوتی ہے۔

**خلق** پیش خ، جزم ل۔ امذ، ع۔ اُفتاد، فطرت، طبیعت؛ عادت، خو، خصلت۔ جمع: اَخلاق۔ (مراداً) اَطوار، اعمالِ صالح، حسنِ عمل، خوش کرداری۔

**خلق آمیز** شائستہ، مہذب۔

**خلقِ حسنہ** اچھی خصلت، اچھا اَخلاق، عمدہ عادت۔

**خلقِ ذمیمہ** بُری عادت، خراب خصلت۔

**خلقاً** پیدائشی طور پر، تخلیق کے لحاظ سے۔

**خلقت** زبر خ، جزم ل، زبر ق۔ امث، ع۔ لوگ، ہجوم، انبوہ، انسان، عوام الناس، بنی آدم۔

کہاوت: **خلقت بھیڑیا دھسان ہے** لوگ بے سوچے سمجھے دوسروں کے پیچھے ہو لیتے ہیں جیسے بھیڑوں کا طریقہ ہے کہ جس طرف ایک چلی سب بھیڑیں اُسی طرف چلنے لگتی ہیں۔

کہاوت: **خلقت کی زبان کو کون روک سکتا ہے** دُنیا کے لوگ کہنے سے نہیں چوکتے۔

مقولہ: **خلقت مردہ پسند ہے** نیکی بدی مرنے کے بعد ظاہر ہوتی ہے۔

**خلقت** زیر خ، جزم ل، زبر ق۔ امث، ع۔ پیدائش، جنم؛ فطرت، افتاد، خمیر، سرشت۔

صف: **خلقی** فطری، جبلی، قدرتی۔

**خلل** زبر خ، زبر ل۔ امذ، ع۔ رخنہ، درز؛ رکاوٹ، خلا؛ خرابی، ابتری، فتور؛ غلطی، عیب، خامی؛ دُکھ، روگ؛ فکر، اندیشہ، ڈر۔

**خللِ امن** فساد، جھگڑا، نقضِ امن۔

**خلل انداز** فتور ڈالنے والا، فسادی؛ مداخلت کرنے والا، خواہ مخواہ دخل دینے والا، رکاوٹ ڈالنے والا۔

**خلل اندازی** رکاوٹ ڈالنے کا عمل، مداخلت، مزاحمت۔

**خلل پذیر** پراگندہ، پریشان، ابتر، جو خلل پڑنے کے قابل ہو۔

**خللِ دِماغ** سودا، دیوانگی، مالیخولیا، پاگل پن۔

**خلل دِماغ** (بلا اضافت) دیوانہ، پاگل، سودائی؛ تیز مزاج۔

محاورہ: **خلل ڈالنا** روکاٹ کھڑی کرنا، خرابی پیدا کرنا، نقصان پہنچانا۔

محاورہ: **خلل میں پڑنا** پریشان ہونا، مضطرب ہونا۔

**خللی** مفسد، شریر۔

**خلنج** زبر خ، زبر ل، جزم ن۔ امذ۔ ایک بڑے ڈیل ڈول والا پہاڑی درخت جو ہمالیہ، چین اور وسطِ ایشیا کے پہاڑوں میں پایا جاتا ہے، پتے فراش کی شکل کے، پھول چھوٹا، زرد یا سفید رنگ کا، بیج مہین اور نیلے۔ ارتقی۔

**خُلو** پیش خ، ومع۔ امذ، ع۔ خالی جگہ، خلا؛ خالی ہونے کی حالت یا کیفیت؛ کھوکھلا پن، تھوتھا پن۔ نیز اصلاً: خلوء۔

**خلوئے معدہ** پیٹ خالی ہونا۔

**خِلو** زیر خ، شدل، ومع۔ صف۔ احمق، بے وقوف، گاؤدی۔

**خَلوب** زبر خ، ومع۔ امث۔ رجھانا، پرچانا، ڈورے ڈالنا؛ پھسلانے والی، باتوں سے فریفتہ کرنے والی۔

**خَلوت** زبر خ، جزم ل، زبر و۔ امث، ع۔ تنہائی، گوشہ گیری، علیحدگی، جلوت کی ضد؛ تنہائی کا مقام؛ خواب گاہ، سونے کا کمرہ؛ پوشیدگی؛ علیحدہ ملاقات؛ عبادت کے لیے ڈھائی دن کے لیے گوشے میں بیٹھنا۔

کہاوت: **خلوت از اغیار باید نے زیار** راز غیروں سے چاہیے نہ کہ دوستوں سے۔

**خلوت پسند** تنہائی چاہنے والا، گوشہ نشین، کم آمیز۔

**خلوتِ خاص** خواب گاہ، خاص کمرہ۔

**خلوتِ خام** بدفعلی، عفت وعصمت پر حملہ، غیر شرعی خلوت۔

**خلوتِ صحیح** بیوی اور خاوند کا ہم بستری کے لیے تنہا کسی جگہ اکٹھے ہونا۔ نیز **خلوتِ صحیحہ**۔

**خلوت خانہ** علیحدگی کی جگہ، تنہائی کا مقام۔ نیز **خلوت کدہ**۔

محاورہ: **خلوت رہنا** تنہائی میں ملاقات کرنا۔

محاورہ: **خلوت کرنا** تنہا ہونا، اکیلا ہونا؛ ہم بستر ہونا، مباشرت کرنا۔

**خلوت گزیدہ** تنہا، الگ تھلگ۔

صف: **خلوت گزیں** (پیش گ، ی) تنہا رہنے والا، لوگوں سے الگ تھلگ رہنے والا، گوشہ گیر؛ پوشیدہ۔ نیز **خلوت نشیں**۔

**خلوت وجلوت** گھر کے اندر اور باہر، پوشیدہ اور ظاہر، تنہائی اور محفل۔

**خلوتی** تنہا رہنے والا؛ محرم، تنہائی کا رفیق، ہم راز۔

**خلود** پیش خ، وسع۔ اند، ع۔ ہمیشگی، دوام؛ ابدتک کا وقت؛ ابدیت، عمرِ جاودانی، بقا، قیام۔

**خُلوص** پیش خ، وسع۔ اند، ع۔ صفا، پاکیزگی؛ مہر، سچا جذبۂ اُنسیت، حقیقی محبت؛ دوستی؛ بے ریائی، تکلف یا بناوٹ سے گریز۔

**خلوص کار** مخلص ساتھی، سچا دوست۔

**خلوصِ نیت** نیک نیتی۔

**خُلوع** پیش خ، وسع۔ اند۔ ہڈی یا جوڑ کا اُتر جانا۔

**خَلوہ** زبر خ، جزم ل، زبر و۔ اند، ع۔ **خلوت** (رک) کی ایک صورت۔

**خِلوہ** زیر خ، جزم ل، زبر و۔ اند۔ کسی جسمانی غدے کے مہین تھیلیوں کی شکل کے اجزا میں سے کوئی جزو۔ نیز خلیہ۔ صف: **خلوی**۔

**خلہ** زبر خ، زبر ل۔ اند۔ کشتی کا چپو؛ سُوا، نکیلی چبھنے والی شے؛ پیٹ کا ریاحی درد یا چبھن؛ آہستہ آہستہ رفع ہونے والی چیز۔

**خلیا** زبر خ، جزم ل۔ صف، ہ۔ خالہ سے کلمہ نسبت۔ مثال: **خلیا ساس** شوہر یا بیوی کی خالہ۔ (اند) **خلیا سُسر**۔

کہاوت: **خلیا ساس رکن ساسوں میں، کودوں کا بھات رکن بھاتوں میں** خلیا ساس کوئی رشتہ دار نہیں اور جوار کا بھات فضول کھانا ہے۔ فضول رشتوں کے متعلق کہتے ہیں۔

**خلیات** زبر خ، جزم ل، شد ی۔ جمع، مذ۔ **خلیہ** (رک) کی جمع۔

**خلیاتِ ابیض** (زبر ا، جزم ب، زبر ی) خون کے اندر سفید جسیمے۔ نیز **خلیاتِ آکلہ** (زیر ک، زبر ل) سفید جسیمے جو حملہ آور جراثیم کو چٹ کر جاتے ہیں۔

**خلیتا** زبر خ، ی۔ اند، ع۔ رک: **خریطہ** جس کی یہ تحریف ہے۔

**خلیج** زبر خ، ی۔ امث، ع۔ سمندر یا کسی قطعۂ آب کا وہ حصہ جو تین طرف سے خشکی سے گھرا ہو؛ کھاڑی۔ (مجازاً) جُدا کرنے والا فاصلہ، بڑی رکاوٹ؛ جسمانی یا ذہنی دُوری۔

محاورہ: **خلیج (کو) پاٹنا** درمیانی رکاوٹ کو دُور کرنا، اختلافات مٹانا؛ درمیانی فاصلے کو عبور کرنا۔

محاورہ: **خلیج پیدا ہونا** آپس میں شکررنجی ہونا، اختلافات کا پیدا ہونا، تعلقات میں خرابی آنا۔

**خلیدہ** زبر خ، ی، زبر د۔ صف، ف۔ بسا ہوا، سمایا ہوا، چبھا ہوا؛ سوراخ دار، چھدا ہوا۔

**خلیدہ رُواں** شکستہ دل، غم کا مارا۔

**خلیرا** زبر خ، ے۔ صف۔ خالہ کا جایا، خالہ زاد بھائی۔ نیز (امث) **خلیری**۔

**خلیط** زبر خ، ی۔ اند، ع۔ باہم آمیز ہونا، مدغم ہونا؛ آمیزہ، مرکب۔ (صف) حصہ دار؛ قریبی عزیز؛ خالہ، پھوپھی، چچا وغیرہ کی اولاد۔

**خلیط جار** ہمسایہ، پڑوسی۔

**خلیع اَلعذار** زبر خ، ی، اغم، جزم ل، زیر ع۔ صف۔ کُھل کھیلنے والا، بے حجاب ہوجانے والا، بے لگام، آزاد۔ نیز رک: **خلع**۔

**خلیفہ** زبر خ، ی، زبر ل۔ اند، ع۔ نائب، جانشین، اسلامی سلطنت کا سربراہ؛ ہم جماعتوں میں سب سے زیادہ ہوشیار لڑکا جو اُستاد کی غیر موجودگی میں جماعت کا نظم و نسق قائم رکھے، مانیٹر؛ حجام، باورچی، درزی یا کوئی بھی ادنیٰ پیشہ کرنے والا۔

**خلیفۃ اُلمؤمنین** مسلمانوں کا خلیفہ۔

**خلیق** زبر خ، ی۔ صف، ع۔ خوش اَخلاق، خوش مزاج، متواضع، اچھے برتاؤ والا، رکھ رکھاؤ والا۔

**خلیل** زبر خ، ی۔ صف، ع۔ دوست، رفیق، محبِ صادق؛ حضرت ابراہیمؑ کا لقب۔ نیز **خلیل اللّٰہ**۔

کہاوت: **خلیل خان فاختہ اُڑا چکے** ذرا سا کام کر کے بہت زیادہ اِترانے والے شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **خلیل خاں نے فاختہ ماری** کسی سے اتفاقاً کوئی کام اچھا ہو جائے اور وہ اِترائے تو کہتے ہیں۔

**خلیل خانی** زبر خ، ی۔ امث۔ کارچوبی کام کی دیسی نرمے کی جوتی، ایسی جوتی جس پر زردوزی کا کام کیا گیا ہو۔

**خلیلی** زبر خ، ے لین۔ امث۔ بکھرنا، پریشان ہونا۔

**خلیہ** زبر خ، زیر ل، شد زبر ی۔ امث، ع۔ طلاق، وہ عورت جس نے خلع لے لیا ہو۔ جسمانی ساخت یا نباتی بافت کی ایک اَقل اکائی جو خانوں یا تھیلوں کی شکل میں ہوتی ہے (انگریزی میں: Cell)۔

**خلیہ خوار** (ومعدولہ) خون کا سفید جسیمہ جو حملہ آور خلیوں کو کھا جاتا ہے۔

**خلیہ آکلہ** غیر شفاف اور بے رنگ سیال مادہ جو خلیے کی تھیلی میں بھرا ہوتا ہے۔ نیز **خلیۂ مایہ**۔ انگریزی میں: Cytoplasm۔

**خلیۂ نسائی** نسوانی رحم میں اُترنے والا بیضہ۔

## خ۔م

**خم** (ا) زبر خ۔ اند، ف۔ موڑ، پیچ، پھیر، گھماؤ؛ کجی، ٹیڑھ؛ بالوں کا گھونگر یا بل، منحنی یا قوسی شکل، انحنا۔

**خمِ اَبرو** (وسع) (ف) بھوؤں کا ٹیڑھا ہونا جو خوبصورتی کی علامت سمجھا جاتا

ہے۔

محاورہ: خم بجانا رک: خم ٹھونکنا۔

خم بہ خم بل کھایا ہوا، گھنگھریالا، پیچ در پیچ۔

محاورہ: خم پڑنا بل آنا، جھکاؤ پیدا ہونا۔

خم چوگاں (ولین) وہ لکڑی جس سے چوگان کھیلتے ہیں۔

خم دار بل کھایا ہوا، پیچ دار۔

خم در خم پیچ در پیچ، بل کھایا ہوا۔

خم رُو مغرور، بدمزاج۔

مرکب: خم و چم اِٹھلاتی چال، لچک مٹک۔ فعل متعدی: خمیانا۔

خم (۲) زبر خ۔ امث، ف۔ بازو کا ہاتھ کی کہنی سے اُوپری حصہ، ڈنڈ۔

محاورہ: خم ٹھونک کر سامنے آنا مقابلے پر آنا، بغیر کسی خوف و ڈر کے مقابلہ کرنا۔ نیز خم ٹھونک کر میدان میں اُترنا۔

محاورہ: خم ٹھونکنا کشتی لڑتے وقت (پہلوان کا) بازوؤں اور رانوں پر اعتماد کے اظہار کے لیے اس طرح ہاتھ مارنا کہ اُن سے آواز نکلے۔ نیز خم جھاڑنا۔

خم دم ہمت، جوش، حوصلہ، طاقت۔

خِم زیر خ۔ امذ۔ زخم، پیپ؛ خاصیت؛ ناک کا میل (چوہا)۔

خِم چشم آنکھ کا میل۔

خُم پیش خ۔ امذ۔ مٹکا، گھڑا، شراب کا پیپا؛ گٹے کے کھیل میں پتے چھپانے کی حرکت۔

محاورہ: خُم اُٹھنا خمیر اُٹھنا، سڑ کر جوش آنا۔

خُمِ افلاطون وہ مٹکا جس پر یکسوئی کے لیے بیٹھتا تھا۔

مرکب: خُم خانہ شراب خانہ، میخانہ۔ نیز خمستان۔

محاورہ: خُم چڑھانا بہت زیادہ شراب نوشی کرنا، کثرت سے شراب پینا۔

محاورہ: خُم کے خُم اُڑانا/اُڑا جانا بہت شراب پینا۔

محاورہ: خُم کے خُم لُنڈھانا کثرت سے شراب پینا۔

خُمِ عیسیٰ حضرت عیسیٰ کا روایتی مٹکا جس میں ڈال کر نکالنے کے بعد کپڑے دو مختلف رنگ کے ہو جاتے تھے۔

خَمار زبر خ، شدم۔ صف، ع۔ شراب فروش، کلال، شراب بنانے والا؛ بہت زیادہ شراب پینے والا، شرابی۔

خِمار زیر خ۔ امذ۔ نقاب، اوڑھنی، سر پر ڈالنے کا رومال جسے عمومی طور پر عرب سپاہی سر پر باندھتے ہیں؛ اپنے آپ کو چھپانا۔

خُمار پیش خ۔ امذ، ع۔ نشے کا اُتار؛ نیند غالب ہونے کی کیفیت، یا نیند کا اثر؛ سُرور: شراب کی مستی، کیف، سرشاری۔

محاورہ: خمار اُترنا نشہ دُور ہونا، شراب کا اثر اُترنا۔

صف: خمار آلودہ (ع۔ف) نشے میں چور، مست۔

محاورہ: خمار توڑنا نشہ اُترنے کی تکلیف روکنے کے لیے تھوڑی سی شراب پینا۔

محاورہ: خمار ٹوٹنا رک: خمار اُترنا۔

محاورہ: خمار چھانا سرور ہونا، نشہ چڑھنا۔

خمار خانہ (ع،ف) شراب خانہ، میخانہ۔

خمار شکن (ع،ف) نشہ توڑنے والا، خمار کی کیفیت دُور کرنے والا۔

خمار کش (ف،ع) نشہ اُترنے کی تکلیف کو برداشت کرنے والا۔

محاورہ: خمار کھینچنا نشہ اُترتے وقت بدن ٹوٹنے کی تکلیف برداشت کرنا؛ مستی کا اثر لینا۔

خماری نشہ اُترتے وقت کی درد سر اور بدن ٹوٹنے کی حالت؛ سرور، نشہ، مستی۔

صف: خمارین نشیلی (آنکھ)۔

خُماسی پیش خ۔ صف، ع۔ پانچ پر مشتمل، پنج حرفی لفظ۔ پانچ مصرعوں والا بند یا نظم، مخمس؛ پانچ پتیوں کا پھول؛ پنج برگہ، پنج پتا۔

خَمان زبر خ، شدم۔ امذ۔ ایک پودا جس کی دو قسمیں، خمانِ صغیر یا سیاہ اور خمانِ کبیر یا سفید کہلاتی ہیں۔ پہلے کا پھول نیلا سیاہی مائل، دوسرے کا سفید جو چھوٹے چھوٹے پھولوں کا ایک بڑا گچھا ہوتا ہے۔

خُماہان پیش خ۔ امذ۔ ایک سیاہی مائل سُرخ پتھر جس کی دو قسمیں نر اور مادہ کہلاتی ہیں۔ نر سخت اور مادہ نرم، جس کے نگینے تراشے جاتے ہیں؛ حدید حسینی۔

خُماؤ پیش خ، وج۔ امذ۔ خمیدگی، ٹیڑھا پن، جھکاؤ۔

خُمپارا پیش خ، جزم م۔ امث۔ لمبائی میں چھوٹی مگر چوڑے دہانے کی ایک قسم کی توپ۔ (بطور دُشنام) شریر عورت۔ نیز خمپارا (زبر خ)۔

خِمخم زیر خ، جزم م۔ امث۔ تودری کا پودا جسے شیشہ پگھلانے میں استعمال کیا جاتا ہے۔ اس لیے حشیشۃ الزجاج بھی کہتے ہیں۔

خَمر زبر خ، جزم م۔ امث، ع۔ چھپنا، پوشیدہ ہونا؛ شراب، شرابِ انگوری۔

خُمرا پیش خ، جزم م۔ امذ، ف۔ ایک ذات کے لوگ جن کا پیشہ چٹائیاں بنانا ہے؛ مسلمان فقیروں کا ایک گروہ جو میلوں ٹھیلوں میں مانگتے ہیں؛ کبوتر اور فاختہ کے میل سے پیدا ہونے والا ایک پرندہ، قمری۔ نیز خمرہ۔

خمریات پیش خ، جزم م، زیر ر، شدی۔ امث، ع۔ شراب کی باتیں، شراب کی بابت معلومات؛ رندانہ شاعری۔

خمریت پیش خ، جزم م، زیر ر، شد زبر ی۔ امث، ع۔ شراب کی تاثیر، شراب کی خاصیت۔

خمس زبر خ، جزم م۔ عدد۔ ع۔ عدد چار کے بعد کا عدد، پانچ، ۵۔

**خُمس** پیش خ، جزم م۔ اند، ع۔ پانچواں حصہ (1/5)؛ مالِ غنیمت یا مطلقاً مال پر عائد ہونے والی زکوٰۃ۔

**خمسہ** زبر خ، جزم م، زبر س۔ صف، ع۔ پانچ کا مجموعہ۔

محاورہ: **خمسہ درست ہونا** ہوش وحواس بجا ہونا، حواسِ خمسہ کا درست ہونا۔

محاورہ: **خمسہ کھونا** بدحواس ہونا، ہوش جاتے رہنا۔

**خمسۂ مبارکہ** پانچ متبرک چیزیں؛ پانچ اُنگلیاں۔

**خمسۂ متحیرہ** پانچ سرگرداں سیارے، مراد: عطارد، مریخ، زہرہ، مشتری اور زُحل (جو اگلے منجموں کو کبھی کبھی اُلٹی سمت میں جاتے نظر آتے تھے)۔

**خمسۂ مسترقہ** وہ پانچ دن جو ایرانی سال کے آخر میں اضافہ کیے جاتے ہیں تاکہ ہر مہینہ تیس دن کا ہو سکے۔

**خُمک** پیش خ، زبر م۔ اند۔ چھوٹا ڈھول، چھوٹا دف۔

**خمنا** زبر خ، جزم م۔ فعل لازم۔ مڑنا، خمیدہ ہونا، جھکنا۔

**خمل** زبر خ، جزم م۔ اند۔ سلوٹ، چُنٹ، بَل، غلافِ معدہ کی سلوٹیں۔

**خُمود** پیش خ، ومع۔ اند۔ آگ کا بجھنا؛ جوش ٹھنڈا ہونا، شہوت کا مٹنا؛ افسردہ ہونے کی کیفیت، سکون؛ بے ہوشی، بے حسی۔

**خُمور** پیش خ، ومع۔ جمع، مث۔ خمر (رک) کی جمع، شرابیں۔

**خموش** زبر خ، وج۔ صف، ف۔ رک: خاموش جس کی یہ تخفیف ہے۔

**خُمول** پیش خ، ومع۔ اند، ع۔ گمنامی؛ بے کیفی، بے خروشی، خمار آلودگی۔

**خمیازہ** زبر خ، جزم م، زبر ز۔ اند، ف۔ انگڑائی، جماہی؛ غلطی یا جرم کا بدلہ، مکافات، بھگتان، نتیجہ۔

محاورہ: **خمیازہ اُٹھانا** سزا بھگتنا، پاداش جھیلنا، نقصان برداشت کرنا؛ بدلہ لینا۔ نیز خمیازہ بھگتنا، خمیازہ جھیلنا۔

**خمیازہ آور** بیزار کردینے والا، بور۔

**خمیازۂ خشک** بے حاصل آرزو۔

محاورہ: **خمیازہ کرنا** اکڑنا، تکبر کرنا۔

**خمیازہ کش** انگڑائی لینے والا؛ نتیجہ بھگتنے والا۔

محاورہ: **خمیازہ کھینچنا** رنج اُٹھانا، پشیمان ہونا، پاداش جھیلنا؛ انگڑائیاں لینا۔

محاورہ: **خمیازہ لینا** انگڑائی لینا۔

**خمیانا** زبر خ، جزم م۔ فعل متعدی۔ ٹیڑھا کرنا، بل دینا، موڑنا۔

**خمیدگی** زبر خ، ی، زبر د۔ امث، ف۔ ٹیڑھ، کجی، پیچ، بل۔

صف: **خمیدہ** (زبر خ، ی، زبر د) خم کھایا ہوا، مُڑا ہوا، ٹیڑھا، سرنگوں۔

**خمیر** زبر خ، ی۔ اند، ع۔ وہ مادہ جو دودھ کو دہی اور آٹے کو نشاستہ بناتا ہے اور دراصل خورد حیاتی خلیوں پر مشتمل ہوتا ہے؛ گندھی ہوئی مٹی؛ (مجازاً) اصلیت، سرشت۔

محاورہ: **خمیر اُٹھانا** آٹے کو کھٹا کرنا، کسی آمیزے میں جھاگ یا اُبھار پیدا کرنا۔

محاورہ: **خمیر اُٹھنا** رک: خمیر اُٹھانا جس کا یہ لازم ہے۔

**خمیر انگیز** خمیر پیدا کرنے والا۔

محاورہ: **خمیر بگاڑ دینا** مار مار کر حالت بُری کردینا۔

محاورہ: **خمیر بگڑنا** ترکیب میں تفاوت ہونا؛ سرشت میں فرق آنا۔

محاورہ: **خمیر بنانا** رک: خمیر اُٹھانا۔

محاورہ: **خمیر پچنا** آٹے میں خمیر حل کرنا، آٹے کو متھنا۔

محاورہ: **خمیر گوندھنا** بنیاد رکھنا، بنا ڈالنا۔

**خمیرِ مایہ** ضامن یا جامن جس سے خمیر اُٹھایا جاتا ہے۔

**خمیرا** زبر خ، ی۔ اند، ع۔ شکر کا قوام جس میں دوا کے اجزا شامل ہوں۔ مثال: خمیرۂ بنفشہ، خمیرۂ گاؤزبان۔ حقے کا خوشبودار تمباکو۔ نیز خمیرہ۔

**خمیرۂ مروارید** گاڑھے قوام کی صورت میں بنایا ہوا حقے کا خوشبودار تمباکو۔

**خمیری (ع)** خمیر اُٹھائے ہوئے آٹے کی پھولی پھولی روٹی، تنوری روٹی فطیری کی ضد۔ خمیر (رک) سے متعلق۔

**خمیس** زبر خ، ی۔ اند، ع۔ ہفتے کا پانچواں دن، جمعرات، پنج شنبہ۔

## خ۔ن

**خُن** پیش خ۔ اند۔ خوان (رک) کا مخفف۔

**خنا** زبر خ، شد ن۔ اند، ع۔ نخرہ، تورا، گھمنڈ، تکبر؛ بدمزاج عورت، متکبر عورت، مسخری عورت؛ بے وقوف آدمی؛ بیہودہ بات، فضول اور لغو بات۔

محاورہ: **خنا بہکنا** اِترانا، دماغ چلنا۔

محاورہ: **خنا ہونا** مغرور ہونا، متکبر ہونا۔

**خنازیر** زبر خ، ی۔ جمع، مذ، ع۔ خنزیر (رک) کی جمع۔ ایک مرض جس میں گلے اور گردن میں گلٹیاں نکل آتی ہیں۔ کنٹھ، کنٹھ مالا، ریش خوک۔

**خنّاس** زبر خ، شد ن۔ صف، ع۔ شیطان کا ایک لقب۔ (لفظاً) وہ جو اللہ کا نام لیتے ہی بھاگ جاتا ہے؛ وسوسہ ڈالنے والا، شریر؛ وسوسہ، خیالِ باطل۔ (امث) سرکشی، شیطنت، غرور، گھمنڈ۔

**خنّاق** زبر خ، شد ن۔ مذ، ع۔ پھانسی دینے والا، گلا گھونٹنے والا، جلاد۔

**خِناق** زیر خ۔ اند، ع۔ پھانسی کا پھندا۔

**خُناق** پیش خ۔ اند، ع۔ حلق کے اندر زہریلی جھلی تن جانے کی بیماری جو زیادہ

تر یجوں پر حملہ کرتی ہے اور بروقت علاج نہ ہو سکے تو جان لیوا ہوتی ہے۔ (میکانیات) بھاپ کی نکاسی کو روکنے کا عمل۔

**خنام** زبرخ۔اند۔ گھوڑے کی ایک بیماری جو گھوڑے کے پیشاب کے مقام پر ہوتی ہے اور ورم ہونے کے ساتھ ساتھ دانے نکل آتے ہیں؛ بدنام، گمنام۔

**خنثیٰ** پیش خ، جزم ن، کھڑا زبری۔اند، ع۔ زنانہ، مخنث، ہیجڑا؛ دو جنسیا پھول جس میں نر زیرہ اور مادہ بلچہ دونوں موجود ہوں۔ نیز **نخل خنثیٰ** زنخا کھجور کا وہ درخت جو خود پھل لاتا ہے نہ اُس سے دوسرا مادہ درخت بارور ہوتا ہے۔ نیز **خنثی**۔

**خنجر** زبرخ، جزم ن، زبرج۔اند، ف۔ دو دھاری تلوار سے مشابہ کوئی بالشت بھر کے پھل کا چھوٹا قبضہ دار آلۂ جراحت جس کی بہت سی شکلیں اور قسمیں ہیں اور عموماً میان سمیت کمر میں اُڑس لیا جاتا ہے۔

**خنجر ابرو** خنجر کی طرح کی نوک دار اور خمدار بھنویں جو خوبصورتی کی علامت سمجھی جاتی ہیں۔

محاورہ: **خنجر اُٹھانا** خنجر سے حملہ کرنا یا حملے پر آمادہ ہونا۔

محاورہ: **خنجر اُلٹنا** خنجر کا کسی چیز سے ٹکرا کر اُچٹ جانا۔

**خنجر آبدار** تیز دھار کا خنجر۔

**خنجر آزما** خنجر چلانے والا۔

محاورہ: **خنجر باندھنا** خنجر کمر سے لٹکانا، خنجر سے مسلح ہونا۔

**خنجر بکف** (زبرب، زبرک) ہاتھ میں خنجر رکھنے والا، قتل پر آمادہ۔

**خنجر بے آب** زنگ آلود خنجر، کند چھرا۔

**خنجر بیگ** پشت پر نکلنے والا ایک مہلک پھوڑا۔

محاورہ: **خنجر بھر جانا** جنجر کا خون سے لتھڑ جانا، چھُرے کا آلودہ ہونا۔

محاورہ: **خنجر پیرنا** خنجر آر پار ہونا۔

محاورہ: **خنجر پھیرنا** خنجر سے ذبح کرنا، چھُرے سے قتل کرنا۔

کہاوت: **خنجر تلے دم لیا تو پھر کیا** مصیبتوں میں تھوڑا سا آرام ملا تو کون سی بڑی بات ہے۔

محاورہ: **خنجر تیز کرنا** قتل کے لیے تیار ہونا، آمادۂ قتل ہونا۔

محاورہ: **خنجر تیز ہونا** رک: **خنجر تیز کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **خنجر چلانا** خنجر سے ذبح کرنا، خنجر سے لڑائی لڑنا۔

محاورہ: **خنجر چلنا** رک: **خنجر چلانا** جس کا یہ لازم ہے۔

**خنجر دودَم** دو دھاروں والا خنجر۔

**خنجر کا پانی** خنجر کی دھار۔

محاورہ: **خنجر کھینچنا** کسی پر وار کرنے کے لیے میان سے خنجر نکالنا، لڑائی پر آمادہ ہونا۔

**خنجر گزار** خنجر چلانے والا، خنجر سے لڑائی کرنے میں ماہر۔

محاورہ: **خنجر لگانا** خنجر کو پتھر وغیرہ پر گھسا کر تیز کرنا۔

**خنجری** زبرخ، جزم ن، جزم ج۔امث، ف۔ ڈفلی؛ ریشم یا ریشم اور سوت سے ملا ایک کپڑا جو زنانہ پاجاموں کے لیے استعمال ہوتا تھا؛ مشروع پر بنی ہوئی دھاری۔ گاڑی کے پہیے کے مرکز پر خوشنمائی کے لیے چڑھایا جانے والا دھات کا خول۔

**خنخنا** زبرخ، جزم ن، زبرخ۔صف۔ غنغنا، ناک میں بولنے والا، منمنانے والا۔

فعل لازم: **خنخنانا** ناک میں بولنا۔

**خند** زبرخ، جزم ن۔اند۔ ہنسنے کی کیفیت یا عمل۔

**خندپن** عامیانہ حرکت، بے ہودہ ہنسی مذاق۔

**خندا** زبرخ، جزم ن۔صف۔اند۔ ہنسوڑ، ہروقت ہنسنے والا؛ (بطور دُشنام) اوچھا آدمی، اوباش، بے غیرت۔ نیز **خندہ**۔ (امث) **خندی**۔

**خنداں** زبرخ، جزم ن۔صف، ف۔ مسکراتا، ہنستا؛ شگفتہ، کھلا ہوا۔

**خندق** زبرخ، جزم ن، زبرد۔امث، ع۔ کھائی، موٹھ، گہرا گڑھا؛ زمین دوز فوجی مورچہ۔

**خندقی بخار** جوؤں سے پھیلنے والا ایک بخار جو فوجیوں کو مورچوں میں بہت عرصہ تک بیٹھے رہنے سے ہوجاتا ہے۔ انگریزی میں: Trench Fever۔

**خندگی** زبرخ، جزم ن، زبرد۔امث۔ مسکراہٹ، تبسم، ہنسی۔

**خندوس** زبرخ، جزم ن، دمع۔اند۔ کھوہ، غار، کوٹھڑی۔

**خندہ** زبرخ، جزم ن، زبرد۔اند، ف۔ ہنسی، قہقہہ، تبسم، مسکراہٹ؛ مسکرانے کی کیفیت۔

**خندۂ اختلاج** بناوٹ کی ہنسی۔

محاورہ: **خندہ اُڑانا** ہنسی اُڑانا، تضحیک کرنا۔

**خندۂ آفتاب** سورج کا طلوع ہونا۔

**خندہ آور** ہنسانے والا، ہنسی لانے والا، مضحکہ خیز۔

**خندۂ برق** بادلوں میں بجلی کی لہر نمودار ہونا، بجلی کا کوندنا۔

**خندہ پیشانی** خوش مزاج، ہنس مکھ، ہنستا مسکراتا، خوش خوش۔

**خندہ جبیں** جس کے چہرے پر ہروقت مسکراہٹ بکھری رہتی ہو۔

**خندۂ دنداں نما** چڑانے کے لیے نمایاں طور پر دانت نکال کر ہنسنا؛ ایسی ہنسی جس میں بتیسی دکھائی دے۔

**خندہ رُو** ہنستا مسکراتا، خوش مزاج، ہنس مکھ۔

**خندہ ریز** ہنسنے والا؛ جسے دیکھ کر ہنسی آجائے۔

**خندہ ریش** (ی) وہ شخص جس پر لوگ ہنسیں۔

**خندہ زار** ہنسنے کا مقام، تضحیک کی جگہ۔

خندۂ زخم زخم کے منہ کا کھلنا۔
خندۂ زمین پھلواری، پھول، سبزہ زار۔
خندۂ زیرِ لب وہ ہنسی جس کی آواز نہ سنی جائے۔
خندۂ ساغر شراب کو گلاس میں یا صراحی سے اُنڈیلتے وقت پیدا ہونے والی آواز۔
کہاوت: خندہ سوگندہ جو ہر وقت ہنسے وہ نیک چلن۔
خندۂ صبح پو پھٹنا، صبح کا طلوع ہونا۔
خندۂ غنچہ پھول کا کھلنا۔
خندۂ قُلقُل صراحی سے شراب اُنڈیلنے کی آواز۔ نیز خندۂ ساغر۔
خندۂ گُل پھول کے کھلنے کا عمل: کلی کا کھل کر پھول بننا۔
خندۂ گاہ معشوق کے لب۔ نیز خندہ گہ۔
خندۂ لب ہنسوڑ، ہنس مکھ۔
خندی بے ضرورت یا ہر وقت ہنسنے والی عورت۔
خندیدگی مسکراہٹ، شگفتگی۔
صف: خندیدہ ہنستا ہوا، شگفتہ، کھلا ہوا (لب یا پھول)۔
خنزیر زیرِ خ، جزم ن، ی۔ اند، ع۔ سؤر، خوک۔
خنزیری سؤر کی طرح کا؛ بے حیا؛ سؤروں کے رہنے کی جگہ۔
خنس پیش خ، پیش ن۔ امث۔ نیل گائے۔
خنصر زیرِ خ، جزم ن، زیرِ ص۔ امث، ع۔ ہاتھ یا پاؤں کی چھوٹی اُنگلی، چھنگلیا۔
خنق زبرِ خ، جزم ن۔ اند۔ گلا گھونٹنا، گلا دبا کر مار دینے کا عمل۔
خنک پیش خ، پیش ن۔ صف، ف۔ ٹھنڈا، سرد؛ بے کیف، بے خروش، بے حرارت، جذبات سے معرّیٰ؛ دل خوش کن، فرحت بخش۔
خنکی (جزم ن) ٹھنڈک، سردی۔ اصلاً: خُنُکی (پیش ن)۔
خنکیِ چشم جسے دیکھ کر دل کو سکون ملے، آنکھوں کی ٹھنڈک۔
خنگ زیرِ خ، ن غنہ۔ صف، ف۔ وہ یک رنگ گھوڑا جس کی دُم اور ایال کے بال سفید ہوں؛ نزد بعض یکسر سفید گھوڑا جس کے کُھپے تک سفید ہوں؛ سفید؛ سبزہ۔
خنگا زیرِ خ، ن غنہ۔ صف۔ پستہ قد، موٹا تازہ آدمی جس پر ہنسی آئے، مسخرا۔ نیز خنگر مسخرا؛ موٹا بھدا۔
خنگرا موٹا، گل گوتھنا (بچہ)۔
خنگل زبرِ خ، ن غنہ، زبرِ گ۔ اند۔ زرہ کی ایک قسم۔
خنوع زبرِ خ، ومع۔ صف۔ ڈرپو، بودا، خوشامدی؛ مکار، دغا باز، فریبی؛ بے حیا، بے شرم۔

خنیا پیش خ، جزم ن۔ امث، ف۔ ڈومنی، میراثن، گانے بجانے والی۔
خنیاگر (اند) ڈوم، مطرب، گویا۔
خنیاگری گانے بجانے کا فن، نغمہ سرائی۔

## خ۔و

خو (۱) ومع۔ امث، ف۔ طبیعت، عادت، مزاج؛ طور طریقہ، ڈھنگ، چلن۔
محاورہ: خو بُری ہونا بدمزاج ہونا، طبیعت کا چڑچڑا ہونا۔
محاورہ: خو بن جانا عادت ہونا، معمول ہو جانا۔
خو بو خصلت، عادت؛ طریقہ، انداز۔
محاورہ: خو بو پکڑنا عادت اختیار کرنا، ڈھنگ اپنانا۔
محاورہ: خو بو کرنا پے در پے کسی کام کو کرنا تاکہ انسان اُس کا عادی ہو جائے۔
خو پذیر عادت اپنانے والا، عادی۔
محاورہ: خو پکڑنا عادات و اطوار اختیار کرنا۔
خوگر (زبرگ) عادی، جسے کسی کام کی عادت ہو جائے۔
محاورہ: خو نکالنا نئی عادتیں اختیار کرنا؛ نئے طور طریقے اپنانا۔
خو (۲) ومع۔ اند۔ پسینہ۔
خوگیر (ی) گھوڑے کی زین کے نیچے پسینہ خشک کرنے کے لیے بچھانے کا نمدا یا کپڑا۔
خوگیر کی بھرتی نکما اسباب، بیکار چیزیں؛ بیکار اور نکمے آدمی۔
خواب زبرِ خ، ومعدولہ۔ اند، ف۔ نیند، غفلت؛ سوتے میں نظر آنے والا منظر، رُویا، سپنا؛ وہم، خام خیالی، خوش فہمی؛ رُواں، نرم ریشے۔
محاورہ: خواب اُڑ جانا نیند غائب ہو جانا۔
خواب آلودہ نیند میں بھرا ہوا۔ نیند کے خمار میں بھرا ہوا۔
خواب آلودگی رک: خواب آلودہ جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔
خواب آور نیند لانے والا/والی، سلانے والا، غفلت طاری کرنے والا۔
محاورہ: خواب بکھرنا آرزو پوری نہ ہونا، اُمید ٹوٹ جانا۔
خواب بند وہ تعویذ جو نیند نہ آنے دے؛ نیند سے بھری، غنودگی آمیز۔
محاورہ: خواب بُننا سوچ یا خیال میں گم ہو جانا، خواب دیکھنا۔
خوابِ پا پاؤں کا بے حس یا سُن ہو جانا۔
خوابِ پریشاں بے آرامی کی نیند؛ ڈراؤنا خواب، خوفناک سپنا۔
محاورہ: خواب پریشان کرنا اُمیدیں توڑ دینا۔
خوابِ جاوید ہمیشہ کی نیند، موت۔

محاورہ: **خواب حرام کرنا** سونے نہ دینا، جگائے رکھنا۔

**خوابِ خرگوش** (لیٹا زیر ب، زبر خ، وج) غفلت، لاپروائی، تغافل، مدہوشی۔

**خوابِ خوش** گہری اور میٹھی نیند، آرام کی نیند۔

محاورہ: **خواب دکھلانا** جھوٹی اُمید دلانا، فریب دینا۔

**خواب دیدہ** خواب دیکھنے والا؛ بالغ، جسے سوتے میں احتلام ہو جائے۔

محاورہ: **خواب دیکھنا** سوتے میں کچھ دیکھنا؛ خواہش رکھنا، آرزو رکھنا؛ خیالی پلاؤ پکانا۔

محاورہ: **خواب سے اُٹھنا** جاگنا، نیند سے بیدار ہونا۔

**خوابِ شفقی** (زبر ش، زبر ف) غنودگی۔

**خوابِ عدم** (زبر ع، زبر د) موت، ابدی نیند۔

**خوابِ غفلت** غفلت کی نیند؛ (مجازاً) بے پروائی، بے خبری یا مدہوشی کی حالت۔

**خواب کار** دن کو جاگتی آنکھوں خواب دیکھنے والا، خوش آئند خیالی باتوں میں مست رہنے والا (انگریزی میں: Day dreamer)۔ نیز **خواب پرست**۔

**خواب کی باتیں** خیالی باتیں؛ بےاصل باتیں۔

**خواب گاہ** سونے کا کمرہ؛ سونے کا مقام۔

**خوابِ گراں** گہری نیند؛ حد درجہ تغافل۔

**خوابِ گرسنگی** بعض جانوروں کا خوراک نہ ملنے کی صورت میں سو کر طویل مدت گزار دینا۔

**خوابِ مخمل** مخمل کا نرم رواں۔

**خوابِ مستلقی** (پیش م، جزم س، زبر ت، جزم ل) چت لیٹ کر سونا۔

**خوابِ مقناطیس** (زیر م، جزم ق) ہپناٹزم، عملِ تنویم۔

محاورہ: **خواب میں آنا** خواب میں دکھائی دینا۔

محاورہ: **خواب میں بھی نظر نہ آنا** بالکل نہ ملنا۔

**خوابِ نوشیں** (وج، ی) میٹھی نیند، لطف سے بھری نیند۔

مرکب عطفی: **خواب وخور** (وج، ومعدولہ) سونا اور کھانا جو زندگی کی لازمی ضروریات ہیں۔

محاورہ: **خواب وخور تلخ ہونا** کسی تکلیف یا فکر کی وجہ نیند نہ آنا اور بھوک بھی نہ لگنا۔

**خواب وخیال** بےاصل باتیں؛ ناممکن باتیں؛ بھولی بسری باتیں۔

محاورہ: **خواب ہو جانا** وہم ہو جانا۔ خیال سے جاتا رہنا، ذہن سے اُتر جانا۔

**خوابوں** زبر خ، ومعدولہ، وج۔ جمع۔ مذ۔ **خواب** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **خوابوں سے بہلانا** جھوٹی اُمیدیں دلانا۔

محاورہ: **خوابوں کی جنت میں رہنا** خوش فہمیوں میں مبتلا ہونا۔

**خوابیدہ** ومعدولہ، ی، زبر د۔ صف، ف۔ سویا ہوا، بےحرکت۔

**خواتم** زبر خ، زیر ت۔ جمع، مذ، ع۔ ختم کرنے والے، انجام کو پہنچانے والے؛ انگوٹھیاں، مہریں۔

**خواتین** زبر خ، ی۔ جمع، مث، ع۔ **خاتون** (رک) کی جمع۔

**خواجگان** زبر خ، ومعدولہ، زبر ج۔ جمع، مذ، ف۔ **خواجہ** (رک) کی جمع۔

**خواجگی** (امث) بزرگی، امارت، سرداری، آقا ہونے کی حیثیت۔

**خواجہ** زبر خ، ومعدولہ، زبر ج۔ امذ، ف۔ بزرگ؛ صاحب، آقا، پیرومرشد۔

کہاوت: **خواجہ آنست کہ باشد غم خدمت گارش** مالک وہ ہے جسے اپنے نوکر کی فکر ہو۔ نوکروں کا خیال رکھنا مالک کا فرض ہے۔

**خواجہ تاش** ایک آقا کے غلام یا ایک پیر کے مرید آپس میں خواجہ تاش کہلاتے ہیں؛ ہم نوا، ہم خیال۔

**خواجہ خضر** (زیر خ، جزم نیز زبر ض) ایک پیغمبر کا نام جو حضرت موسیٰ کے ہم عصر تھے، جن کے متعلق روایت ہے کہ اُنھیں حیاتِ دوام حاصل ہے اور سکندر کو آبِ حیات تک لے گئے تھے، بھٹکے ہوؤں کو راستہ دکھاتے ہیں۔

**خواجہ معین الدین کا چاند/مہینہ** جمادی الآخر۔

کہاوت: **خواجہ ہند کا راجہ، دکھ دلدر بھاجا** خواجہ معین الدین اجمیری کے متعلق کہتے ہیں۔ (بھاجا: بھاگا)۔

**خواجہ سرا** زبر خ، ومعدولہ، زبر ج، زبر س۔ امذ، ف۔ قوتِ مردمی سے محروم کیا ہوا آدمی جو شاہی محلات میں خدمات انجام دیتا تھا، نامرد، ہیجڑا۔

محاورہ: **خواجہ سرا بنانا** مرد کے خصیے نکال کر اُسے قوتِ مردمی سے محروم کر دینا۔ نیز **خصی کرنا**۔

**خواجہ سگ پرست** قصہ چہار درویش (باغ و بہار) کے ایک کردار کا نام؛ کتے کو پوجنے والا۔

**خواجی** زبر خ۔ امث۔ عماری یا شاہی سواری کی پچھلی نشست جہاں اُن کا خاص ملازم یا مصاحب بیٹھتا تھا۔

**خوادم** زبر خ، زیر د۔ جمع۔ مذ۔ خدمت گار، نوکر چاکر۔

**خوار** ومعدولہ (بروزن یار)۔ صف، ف۔ ذلیل، رُسوا، بےعزت، قابلِ نفرت، حقیر؛ بےاعتبار۔ نیز **خواری**۔

**خوار (و) زار** ذلیل اور بےوقعت، خستہ حال۔

**خُوار** (۱) پیش خ۔ امث۔ سینگ دار چوپایوں، مویشیوں کا اپنی بولیاں بولنا،

ممیانا، ڈکرانا۔

**خُوار** (۲) پیش خ۔امث۔ چترال کے علاقے کی ایک پشاچی بولی۔

**خوار** زبرخ،شدو۔صف۔ سُست، کاہل، بے ہمت؛ نرم۔

**خوارج** زبرخ،زبرو،زیرر۔جمع،مذ،ع۔ رک: خارجی۔

**خوارق** زبرخ،زبرو،زیرر۔جمع،مذ،ع۔ وہ غیرمعمولی وحیرت انگیز افعال جو عام انسانی طاقت سے بالاتر ہوں۔

**خوارقِ عادت** معجزات، کرامات، فطرت کے خلاف واقع ہونے والے اُمور۔

**خوارگی** ومعدولہ، زبرر۔امث۔ ذلت، پریشانی، خواری۔

**خواری** ومعدولہ۔امث،ف۔ رُسوائی، بے عزتی؛ سرگردانی، مصیبت۔

محاورہ: **خواری اُٹھانا** ذلیل ہونا، رُسوا ہونا۔

محاورہ: **خواری کھنچنا** رُسوائی برداشت کرنا، ذلت سہنا۔

محاورہ: **خواری کھینچنا** ذلیل ہونا، رُسوا ہونا، بے عزت ہونا؛ پریشان ہونا، سرگرداں پھرنا۔

**خواست** ومعدولہ (بروزن راست)۔امث،ف۔ مانگ، طلب، خواہش؛ گزارش، التماس۔

صف: **خواستار/خواستگار** مانگنے والا، چاہنے والا، خواہاں، طلبگار۔

**خواستہ** حسبِ دلخواہ، حسبِ مراد، چاہا ہوا۔

متعلق فعل: **خواستہ وناخواستہ/نخواستہ** چاہے مرضی ہو یا نہ ہو، مجبوراً۔

**خواص** زبرخ۔جمع،مذ،ع۔ خاص لوگ، ممتاز، برتر اشخاص؛ مصاحب، ہم صحبت، ہم جلیس؛ خاص ملازمین، پیشی میں رہنے والے آدمی؛ مقربین؛ (امث) خادمہ، باندی؛ خصوصیات، دوا کے معلوم اثرات، تاثیر۔

**خواص پردہ** بیگم کی خاص نوکرانی، رفیقہ، ہجولی۔

**خواص پورہ** (ضم، زبرر) ملازموں کے مکانات۔

**خواص** زبرخ،شدو۔صف۔ پتوں کا یا پتوں سے بنے ہوئے سامان، مثلاً: ٹوکریوں وغیرہ کا تاجر جو حضرت سلیمانؑ کا اصل پیشہ تھا۔

**خواصی** (۱) زبرخ۔امث،ف۔ رک: خواجی۔

محاورہ: **خواصی میں بیٹھنا** کسی بادشاہ یا امیر کے پیچھے ہودے میں بیٹھنا۔

**خواصی** (۲) زبرخ۔امث،ف۔ انگیا کا بغلی جوڑ۔

**خواطر** زبرخ،زیرط۔جمع،مث۔ رک: خاطر جس کی یہ جمع ہے۔

**خوال** پیش خ۔امذ۔ کھانا، خوراک، خوردنی اشیا۔

**خوال گیر** باورچی، کھانا پکانے والا۔

**خوالج** زبرخ،زیرل۔جمع،مذ۔ وسوسے، خلشیں، دھڑکے۔

**خوان** ومعدولہ (بروزن نان)۔امذ،ف۔ طباق، طشت، تھال، بڑی سینی یا کشتی جس میں کھانا لگا کر بھیجا جائے۔

**خوانِ باذل** سخی کا دسترخوان جس پر ہر کسی کو کھانے کی کھلی اجازت ہو۔

کہاوت: **خوان بڑا، خوان پوش بڑا، کھول کر دیکھو تو آدھا بڑا** ظاہر میں بہت کچھ، لیکن حقیقت میں کچھ بھی نہیں۔ ظاہر اچھا باطن بہت خراب؛ استطاعت رکھنے کے باوجود کم ہمتی۔

کہاوت: **خوان پاک، خوان پوش پاک، کھول کر دیکھو تو خاک ہی خاک** استطاعت کے باوجود کم ہمتی، ظاہر میں کچھ باطن میں کچھ، ظاہر آراستہ باطن خراب۔

**خوان پوش** کشتی پر ڈھانپنے کا کپڑا، سرپوش۔

**خوانِ جہاں** دُنیا بھر کی نعمتیں۔

**خوانِ خاص** بادشاہوں یا امیروں کے غلام، ملازم اور لونڈیاں۔

**خوانِ خلیلی** کنایہ حضرت ابراہیمؑ کے دسترخوان سے جو بہت بڑا اور عام ہوتا تھا، بابرکت دسترخوان۔ نیز **خوانِ نعمت**۔

**خوان سالار** کھانا پکانے کا کام کرنے والا، باورچی۔

**خوانِ کرم** عام لنگر، فیضِ عام۔

**خوان گستری** (پیش گ، جزم س، زبرت) دسترخوان بچھانے کا عمل، میزبانی؛ فیاضی۔

**خوانِ یغما** ایسا دسترخوان جہاں سے ہر خاص وعام کھانا کھا سکے، عام لنگر۔

**خوان** زبرخ،شدو۔صف۔تفضیل۔ بڑا خائن، خیانت میں بڑھا ہوا۔

**خوانا** ومعدولہ (بروزن کھانا)۔صف،ف۔ جو پڑھا جا سکے، صاف خط یا عبارت۔

**خوانچہ** ومعدولہ، جزم ن، زبرچ۔امذ،ف۔ سینی یا صندوقچہ جس میں پھیری یا تہ بازاری والے سودا رکھ کر بیچتے ہیں؛ مٹی کی رکابی جس میں فرنی جمائی جاتی ہے۔

**خوانچہ فروش** سینی میں سامان رکھ کر بیچنے والا، پھیری لگانے والا۔

محاورہ: **خوانچہ لگانا** تھال میں رکھ کر سامان بیچتے پھرنا۔

**خواندگی** ومعدولہ، ن مغ، جزم نیز زبرد۔امث،ف۔ ابتدائی تعلیم، لکھنے پڑھنے کی قابلیت؛ مطالعہ، پڑھنے یا پڑھے جانے کا عمل؛ پڑھا ہوا سبق دوہرانا۔

صف: **خواندہ** (ومعدولہ، ن مغ، زبرد) (ف) پڑھا ہوا؛ لکھنے پڑھنے کے قابل؛ بلایا ہوا، مدعو کیا ہوا (مہمان)۔ نیز **خوانندہ** (خــانِـن دَ) پڑھنے والا۔

جمع: **خوانندگان** قارئین؛ اخبار، کتاب وغیرہ کے پڑھنے والے۔

**خوانین** زبرخ،ی۔جمع،مذ،ف۔ رک: خان جس کی یہ جمع ہے۔

**خواہ** ومعدولہ۔حرفِ عطف، لاحقہ فاعلی،ف۔ چاہے، یا؛ یا تو۔ مثلاً: خواہ لو خواہ

نہ لو۔(بطور لاحقہ) چاہنے والا، جویا، طالب۔

صف: **خواہاں** (ف) آرزو مند، چاہنے والا، طلب گار۔

**خواہ مخواہ** و معدولہ، زبرم۔ متعلق فعل، ف۔ ناحق، نا واجب طور پر، بے فائدہ؛ ناچار، زبردستی، مجبوراً، طوعاً و کرہاً۔ نیز خواہ نخواہ (خاہ ن خاہ)، خواہی نخواہی۔

**خواہر** و معدولہ، زبرہ۔ امث۔ ف۔ بہن، ہمشیرہ۔

**خواہر اعیانی** سگی، حقیقی بہن، علاتی کی ضد۔

**خواہر زادی** (امث) بھانجی، بہن کی بیٹی۔(امذ) **خواہر زادہ** بہن کا بیٹا۔

**خواہرانہ** بہن کی طرح، ہمشیرہ کی مانند۔

**خواہش** و معدولہ، زیرہ۔ امث۔ ف۔ طلب، آرزو، چاہ، تمنا؛ میلان، رغبت؛ اِشتہا؛ مطلب، مقصد، مدعا۔

محاورہ: **خواہش بر آنا** مراد پوری ہونا۔

**خواہش گر** آرزو مند، طلب گار، چاہ رکھنے والا۔

**خواہش مند** طالب، آرزو رکھنے والا، شائق، خواہاں۔

**خواہشِ نفس** شہوت، نفس کی رغبت۔

**خواہشِ نفسانی** دُنیاوی لذات کی طلب، جنسی خواہش۔

**خواہندہ** و معدولہ، زیرہ، جزم ن۔ امذ، ف۔ طلب گار، آرزو مند، عاشق؛ مانگنے والا، کسی شے کو حاصل کرنے کی خواہش رکھنے والا۔

**خواہی** و معدولہ۔ متعلق فعل، ف۔ چاہے، خواہ۔

**خواہی نخواہی** ناچار، طوعاً کرہاً، مجبوری سے۔

**خوب** و مع۔ صف۔ ف۔ اچھا، عمدہ، بھلا، پسندیدہ؛ مناسب، دُرست، موزوں؛ بہت اچھی طرح، بکمل؛ خوشگوار؛ حسین، خوش نما؛ کلمۂ اقرار یا تائید کے طور پر: بجا، جی ہاں، اچھا، بہتر۔ کلمۂ تحسین کے طور پر: واہ؛ مرحبا۔ بطور متعلق فعل: اظہارِ شدت کے لیے؛ بہت زیادہ، بکثرت، بشدت، بغایت۔

**خوب تر** بہتر، زیادہ اچھا۔

فقرہ: **خوب ٹھوک بجالو** پوری طرح اطمینان کرلو، دیکھ بھال لو۔

محاورہ: **خوب چھننا** آپس میں بہت دوستی یا موافقت ہونا۔

روزمرہ: **خوب سر مونڈا** خوب لُوٹا، حیلہ سازی سے کام لیا۔

**خوب صورت** حسین، جمیل، زیبا، خوشرو، دیدہ زیب؛ عمدہ، اچھا، بھلا۔ نیز خوب رو۔

**خوبصورتی** حسن، جمال۔

محاورہ: **خوب گزرنا** اچھی طرح زندگی بسر ہونا، وقت اچھا گزرنا، آرام سے گزر بسر ہونا۔

کہاوت: **خوب گزرے گی جب مل بیٹھیں گے دیوانے دو** دو ہم خیال اور ہم مشرب انسان اکٹھے ہو جائیں تو وقت اچھا کٹ جاتا ہے۔

محاورہ: **خوب لگنا** خوشنما لگنا، اچھا لگنا، جچنا۔

صف: **خوباں** (ف) (کنایۃً) حسین لوگ، معشوق؛ خوب کی جمع۔

**خوبانی** و مع۔ امث۔ ف۔ زرد آلو کی قسم سے ایک چھوٹے آڑو کی شکل کا پھل جسے اکثر سُکھا کر بھی استعمال کرتے ہیں، جس سے اُس کی شیرینی بڑھ جاتی ہے۔ اُس کی گٹھلی میں سے بادام کی گری سے مشابہ گری بھی نکلتی ہے۔

**خوبی** و مع۔ امث۔ ف۔ حسن، خوبصورتی؛ اچھائی، گُن، خصوصیت، وصف۔

**خوبی آگیں** خوبی سے بھرا ہوا۔

محاورہ: **خوبی دینا** بھلائی کرنا، فائدہ پہنچانا۔

محاورہ: **خوبی ظاہر ہونا** اچھائی سامنے آنا، وصف ظاہر ہونا۔

**خوب کلاں** و مع، جزم ب، زبر ک۔ رک: خاکسی۔

**خوت** و لین۔ امذ۔ فوطہ دار؛ خزانچی، اُگاہی کرنے والا، وصول کرنے والا۔

**خوجا** و مج۔ امذ، ف۔ فرقۂ اسمٰعیلیہ کا فرد، آغا خانی؛ خصی مرد، خواجہ سرا، نامرد، ہیجڑا۔ نیز خوجہ۔

**خوخیانا** و مج، جزم خ۔ فعل لازم۔ بندر کا اپنی مخصوص آواز نکالنا، بندر بھبکی دینا۔

**خود** و مج۔ امذ، ف۔ جنگ میں سَر کی حفاظت کے لیے پہننے کی آہنی ٹوپی۔

**خود** پیش خ، و معدولہ۔ ضمیر۔ متعلق فعل، ف۔ آپ، بذاتِ خود، اصالتاً، یا اپنے آپ، بنفسِ نفیس۔

**خود احتسابی** اپنے اعمال کا جائزہ لینا۔

**خود اختیاری** عوام کے منتخب کردہ اشخاص کو قانون بنانے اور اُسے نافذ کرانے کا حق۔

**خود ادراکی** اپنی عقل اور سمجھ بوجھ سے کام لینا، شعور سے دریافت کی کوشش۔

**خود ارادی** اپنی عقل سے فیصلہ کرنے کی کیفیت، ذاتی ارادہ۔

**خود ارادیت** ذاتی طور پر فیصلے کا اختیار جو کسی گروہ کو حاصل ہو۔

**خود اعتمادی** اپنے قول کو مفید اور بہتر سمجھنے کا احساس؛ ذاتی رائے پر بھروسہ ہونے کا یقین۔

**خود آرا** اپنی آرائش کرنے والا، خود کو بنانے اور سنوارنے والا، ذاتی بناؤ سنگھار کرنے والا؛ مغرور، متکبر، خود پسند۔

**خود آرائی** رک: خود آرا جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**خود آشنا** اپنے آپ کو سمجھ لینے والا، خود شناسا، عارف، خود آگاہ؛ ایسا شخص جس کا کوئی دوست نہ ہو۔

**خود آگاہ** اپنی صلاحیت اور قوت سے باخبر، اپنی حقیقت کو پہچاننے والا، اپنی ذات کا شعور رکھنے والا۔

خود آ گاہی رک: خود آ گاہ جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔ نیز خود آ گہی۔

خود آموز اپنی ذات کو تربیت دینے والا، خود کو سکھانے والا۔

خود باختگی اپنی ذات کی گمشدگی، اپنے آپ کو فراموش کر دینے کی حالت، خود کو اللہ کی ذات میں محو کر دینے کا عمل۔

متعلق فعل: خود بخود اپنے آپ، بیرونی اثر کے بغیر؛ جو آپ ہی آپ وجود میں آئے۔ نیز خود بہ خود۔

ضمیر: خود بدولت جناب والا، عالی جناب، محترم، محترمہ، کسی ذی احترام شخصیت کے لیے، مثلاً: خود بدولت آرام فرما رہے ہیں۔

خود بین (ی) صرف اپنے فائدے پر نظر رکھنے والا؛ اپنے آپ کو دیکھنے والا؛ مغرور، متکبر، فخر کرنے والا۔

خود بینی اپنی ذاتی پسند نہ پسند کا خیال رکھنا، صرف اپنے آپ کو دیکھنا، اپنے تحفظ کا احساس کرنا؛ خود پسندی، غرور۔

خود پرست مغرور، متکبر، اپنے آپ کو پوجنے والا۔

خود پرستی رک: خود پرست جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

خود پسند وہ شخص جو اپنے آپ کو بہتر سمجھے، اپنی رائے کو اہمیت دینے والا، خود نگر، مغرور۔

خود پسندی غرور کرنا، تکبر کرنا، اپنے آپ کو اہمیت دینا۔

کہاوت: خود پسندی دلیلِ نادانی است اپنی ہر بات کو اچھا سمجھنا نادانی کی دلیل ہے۔

خود پیرائی (ے لین) نمائش، نمود، خود نمائی۔

خود ترا حمی (پیش ح) اپنے آپ پر ترس کھانے کا عمل، اپنے او پر رحم کرنا۔ نیز خود ترحمی۔

خود ترغیبی (تر غی بی) اپنے آپ کو ذاتی غور و فکر اور قوتِ ارادی سے کام لے کر کسی بات پر مائل کرنا۔

خود ثنا اپنی تعریف کرنے والا، خود ستائی کرنے والا۔

خود حسابی اپنی جانچ، اپنا احتساب۔

خود حفاظتی اپنا بچاؤ، اپنا تحفظ۔

خود خو بد تمیز، ان پڑھ، متلون مزاج، وہمی۔

صف: خود دار عزتِ نفس کا پاس کرنے والا، غیرت مند؛ قانع، صابر، ضبط کرنے والا۔

خود داری احساسِ ذات، عزتِ نفس کا پاس؛ ضبط، رکھ رکھاؤ۔

کہاوت: خود را فضیحت، دیگراں را نصیحت خود تو برے کام کرنے لیکن دوسروں کو روکنے والا شخص کے بارے میں کہتے ہیں۔

صف: خود رائے کسی کی رائے نہ ماننے والا، اپنی مرضی کرنے والا۔

خود رفتگی (زبر ر، جزم ف) جذبات میں بہہ جانے کا عمل، بے خبری، حواس بجا نہ ہونے کی کیفیت، بے خودی؛ دیوانگی، خللِ دماغ، لطف اندوز ہونے کا عمل۔

صف: خود رَو (ولین) اپنے آپ چلنے، رواں ہونے والا، بذاتِ خود متحرک؛ لاسلکی لہروں سے چلنے والی/ والا۔

صف: خود رُو (و مع) بغیر کاشت کیے اپنے آپ اُگنے والا۔

خود زدہ خود عائد کی ہوئی سزا۔

خود زیرگی کسی پھول کے تولیدی ذروں کا اپنے ہی پھول کی کلغی میں پہنچ کر بارور ہو جانے کا عمل۔

خود ساختہ اپنا بنایا ہوا، گھڑا ہوا۔

خود سپاری (زیر س) خود سپردگی، بیخودی۔

خود سپردگی (زیر س، پیش پ، زبر د) اپنے آپ کو حوالے کرنے کا عمل۔

خود ستائی (زیر س) اپنے منہ میاں مٹھو بننا، اپنی تعریف آپ کرنا۔

خود سر ضدی، مغرور، خود پسند؛ آزاد، خود مختار، مطلق العنان۔

خود سرائی اپنی تعریف آپ کرنے کا عمل؛ خود سر (رک) کا اسم کیفیت۔

خود سوزی (و مع) خود کو جلا کر مارنے کا عمل، اپنے آپ کو تباہ کرنے کا عمل۔

خود سے از خود، خود بخود، اپنے آپ۔

خود شکن اپنے آپ کو ہلاک کرنے والا؛ عاجزی کرنے والا۔

خود شناس اپنے آپ کو پہچاننے والا، عارف، خود آشنا۔

خود شناسی اپنے آپ کو پہچاننے کا عمل، خود آ گاہی۔

خود غرض (زبر غ، زبر ر) مطلب پرست، غرض مند۔

خود غرضی (زبر غ، زبر ر) مطلب پرستی، اپنا فائدہ دیکھنا۔ نیز خود کامی محض اپنا فائدہ دیکھنا۔

خود غلط غلط بات کی پیروی کرنے والا۔

کہاوت: خود غلط، انشا غلط، املا غلط سراسر غلط، بالکل غلط، ایسی بات جو ہر طرح اور ہر زاویے سے غلط ہو۔

خود فراموش اپنے آپ کو بھولنے والا، غافل، اپنے آپ سے بے خبر، اپنی حالت سے ناواقف۔

خود فراموشی رک: خود فراموش جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

خود فروش بے کردار، بے ضمیر، اپنی عزتِ نفس کو ضائع کرنے والا؛ اپنی تعریف خود کرنے والا، شیخی خورہ۔

خود فریبی اپنے آپ کو دھوکا دینا، غلط فہمی میں مبتلا ہونے کا عمل۔

خودفگن (زیرف، زبرگ) اکیلا سواری کرنے والا۔

خودکار اپنے آپ حسب منشا عمل کرنے والا، ہاتھ لگائے بغیر کام کرنے والا؛ اپنی روزی روٹی آپ کمانے والا۔ نیز خودآئین۔

خودکاشت وہ زمین جسے مالک مزارعے کے بجائے خود بوئے۔

خودکام خودغرض، مطلب کا آشنا؛ جو اپنی مرضی کے مطابق کام کرے۔

خودکُش اپنے آپ کو مار ڈالنے والا، خودکشی کرنے والا۔

خودکُشی (پیش ک) اپنے آپ کو ہلاک کرنا، اپنا نقصان کرنے کا عمل۔

خودکفالت اپنی ضروریات آپ پوری کرنے کا عمل۔

خودکفیل اپنی ضروریات اپنے وسائل سے پورا کرنے والا، کسی کی مدد نہ لینے والا، بیرونی مدد سے بے نیاز؛ کفایت کرنے والا۔

خودکلامی اپنے آپ یا اپنے دل سے باتیں کرنا۔

محاورہ: خودکو پرکھنا اپنی جانچ کرنا، اپنا جائزہ لینا۔

محاورہ: خودکو پہچاننا اپنی غلطیوں پر نظر رکھنا، اپنے آپ کو سمجھنا۔

کہاوت: خودکوزہ وخودکوزہ گروخودگلِ کوزہ وہاں کہتے ہیں جہاں ایک ہی آدمی ہر قسم کا کام/انتظام کرے۔

خودگزشتہ دل سے بھولا ہوا، زندگی سے اُکتایا ہوا۔

خودگزیدہ (ی، زیر د) اپنے کیے کی تکلیف میں مبتلا، اپنے کاموں کے نتائج کا شکار۔

خودمختار آزاد، بااختیار، اپنے عمل پر قادر؛ شرائط سے آزاد۔

خودمختاری آزادی، اختیار رکھنے کا عمل۔

خودمطلب خودغرض، مطلب پرست، مفاد پرست۔

صف: خودمکتفی (پیش م، جزم ک، زبر ت) اپنے وسائل پر بھروسا کرنے کے قابل، اپنے طور پر مکمل اور مطمئن۔

خودملامتی اپنے اوپر لعن طعن کرنا۔

خودنگر (زیر ن) متکبر، خوددار، خودپسند؛ اپنے اوپر نظر رکھنے والا۔

خودنگری خودداری، خودپسندی۔ خودنگر کا اسم کیفیت۔

خودنگہدار سنبھل کر چلنے والا، اپنے افعال اعمال کو قابو میں رکھنے والا۔

خودنگہداری رک: خودنگہدار جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

خودنما (پیش ن) اپنی نمائش کرنے والا؛ مغرور، شیخی خورہ؛ اِترانے والا۔

خودنمائشی دکھاوا، اوصاف بتانے کا عمل۔

خودنمائی رک: خودنما جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

خودنوشت (زبر ن، زیر و، جزم ش) اپنا لکھا ہوا، آپ بیتی، اپنی سوانح عمری۔ انگریزی میں: Autobiography۔

خودا ونج۔ اند۔ ناریل کا چھلکا یا کھپرا۔

خودی پیش ج، ومعدولہ۔ امث، ف۔ اپنی ذات، نفس یا وجود کا پاس یا اَخلاقی و روحانی پرورش۔ نیز تکبر، انانیت، نفس پروری، خودسری، خودآرائی۔

کہاوت: خودی اور خدائی میں بیر ہے خدا غرور کو پسند نہیں کرتا۔

محاورہ: خودی سے باہر ہونا اپنے آپ میں نہ رہنا۔

خور ومعدولہ۔ اند، ف۔ کسی شے کو کھانے کا عمل؛ (مجازاً) غذا۔

خوروپوش کھانا اور پینا، غذا اور لباس؛ معیشت کا سامان۔

خوروخواب کھانا، پینا اور سونا، غذا اور راحت و آرام۔

خورونوش کھانا پینا، دانہ پانی۔ غلط العام: خوردونوش۔

خُور پیش خ، ومعدولہ۔ اند، ف۔ رک: خورشید۔ نیز خُرَ۔

خورداد (پیش خ، جزم د) ایرانی کا تیسرا شمسی مہینہ جو پاک و ہند کی اسلامی سلطنت میں بھی مانوس اور اساڑھ کا بدل تھا۔

خوردمد (پیش خ، زبر م) ہر شمسی مہینے کا بارھواں دن۔

خوراب ومع۔ اند، ف۔ گندہ پانی؛ گندے پانی کی نکاسی کا راستہ؛ کھیت میں پانی لے جانے کی نالی۔ نیز خورابہ۔

خوراک ومع۔ امث، ف۔ غذا، کھانا، کھاجا؛ دوا کی مقدار جو ایک وقت میں دی جائے، قدر شربت؛ وظیفہ، روزینہ؛ جانوروں کی مخصوص غذا۔

محاورہ: خوراک سے ٹوٹنا غذا دستیاب نہ ہونا، کھانے پینے کا سامان نہ ملنا۔

خوراکی کھانے پینے کی چیز۔

خورد (۱) پیش خ، ومعدولہ، جزم ر۔ صف، ف۔ چھوٹا، کوچک؛ وزن، عمر یا مرتبے میں کمتر۔ حقیر الجثہ۔

خوردبین ایک آلہ جس کے ذریعے چھوٹی سے چھوٹی چیز اپنی جسامت سے کئی گنا بڑی دیکھی جاسکتی ہے۔ انگریزی میں: Microscope۔

خوردسال کم سن، جس کی عمر کم ہو، ناسمجھ، کم عقل۔

خوردسالی چھوٹا پن، کم عمری، کم سنی۔

خوردمحل دوسرے یا کم درجے کی بیوی۔

خوردوکبیر چھوٹے بڑے، ہر ایک، بچے اور بزرگ۔

خورد (۲) پیش خ، ومعدولہ، جزم ر۔ صف، ف۔ کھایا ہوا، اجاڑا یا برباد کیا ہوا۔

خوردبُرد حق نہ ہونے کے باوجود کھانے اُڑانے کا عمل، بے جا تصرف؛ غبن، خیانت۔

محاورہ: خوردبُرد کرنا بلاضرورت اپنے استعمال کرنا، حق نہ ہوتے ہوئے بھی صرف میں لے آنا؛ ضائع کرنا، برباد کرنا، خیانت کرنا، غبن کرنا، غائب کرنا۔

محاورہ: خوردبُردہونا رک: خوردبردہونا جس کا یہ لازم ہے۔

**خوردن** پیش خ، ومعدولہ، جزم ر، زبر د۔ اند، ف۔ کھانے پینے یا نوش کرنے کا عمل۔

نقرہ: **خوردن برائے زیستن** زندہ رہنے کے لیے کھانا؛ کم کھانا۔

**خوردنی** پیش خ، ومعدولہ، جزم ر، زبر د۔ صف، ف۔ کھانے کے قابل، کھانے کا۔

**خوردنی نمک** کھانے میں استعمال ہونے والا نمک جسے ایک دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**خوردہ** پیش خ، ومعدولہ، جزم ر، زبر د۔ صف، ف۔ کھایا ہوا؛ ریزگاری، چھوٹا ٹکڑا، جزو؛ پرچون؛ نقص، غلطی، کوتاہی۔

**خوردہ بین** عیب نکالنے والا، نکتہ چینی کرنے والا۔

**خوردہ فروش** (زبر ف، وج) پرچون بیچنے والا، پھٹکر بیچنے والا۔

**خوردہ گیر** (ی) مین میکھ نکالنے والا، معترض۔ معمولی باتوں کی گرفت کرنے والا، بال کی کھال اُتارنے والا۔

کہاوت: **خوردہ نہ بُردہ مفت کا درد گردہ** بغیر کچھ کام کیے مفت کا الزام سر پڑ جانے کے موقع پر مستعمل۔

**خورسند** پیش خ، ومعدولہ، زبر س، جزم ن۔ صف، ف۔ خوش، فرحاں، مسرور، شاداں، مطمئن، آسودہ۔

**خورسندی** اطمینان، آسودگی، خوشی۔

**خورش** پیش خ، ومعدولہ، زیر ر۔ امث، ف۔ کھانا، خوراک، طعام۔

**خورش خانہ** کھانے پینے کا سامان رکھنے کا کمرہ۔

**خورش گر** باورچی، کھانا پکانے والا۔

**خورشید** پیش خ، ومعدولہ، جزم ر، ی۔ اند۔ عَلَم، ف۔ سورج، آفتاب جو نظام شمسی کا مرکز ہے۔ نیز کائنات کا بڑا ستارہ جس کے گرد سیارے چکر لگاتے ہوں۔

**خورشید بار** روشنی بکھیرنے والا۔

**خورشید رُو** سورج جیسے چمکتے چہرے والا، روشن چہرے والا؛ حسین، خوب صورت۔

محاورہ: **خورشید زرد ہونا** زوال آنا؛ سورج کا غروب ہونا۔

**خورشید سوار** صبح سویرے اُٹھنے والا؛ بادشاہ کے منہ لگے اشخاص۔

**خورشید لقا** (زیر ل) روشن، حسین چہرے والا۔

**خورشید وَش** سورج کی طرح روشن اور خوب صورت۔

**خورندہ** وج، زیر ر، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ کھانے والا، پینے والا۔

کہاوت: **خورندے ڈال کے ٹوٹے** ایسے لوگ جو اس قدر چالاک اور دغاباز ہیں کہ پرائے مال کو فوراً ہڑپ کر جاتے ہیں۔

**خورنق** زبر خ، زبر و، جزم ر، زبر ن۔ عَلَم۔ بابل کا ایک قدیم محل جو بہرام شاہ کے لیے تعمیر کیا گیا تھا۔

**خورمد** وغم، زیر م، جزم ہ۔ امث۔ حضرت سلیمانؑ کی تلوار کا نام۔

**خوزادہ** ومع، زبر د۔ اند، ف۔ شہزادہ، امیرزادہ، صاحبزادہ۔

**خوش** پیش خ، ومعدولہ۔ صف، ف۔ مسرور، شاداں؛ مگن؛ اچھا، موزوں، ٹھیک، پسندیدہ؛ راضی، مطمئن۔

**خوش اَخلاق** اچھی عادت والا، نیک خو۔

**خوش اَدا** جس کے انداز میں دلکشی ہو، جس کے اطوار پسندیدہ ہوں؛ اچھی طرح ادا کرنے والا؛ خوش آواز، سُریلا۔

**خوش اُسلوب** (پیش ا، جزم س، ومع) سلیقے کا، پسندیدہ طرز یا وضع کا؛ اچھا، عمدہ؛ خوش رفتار۔

**خوش اعتقاد** (لیٹا زیرا، جزم ت، لیٹا زیرت) ارادت مند، عقیدے کا پکا، آسانی سے یقین کر لینے اور اچھی اُمید لگانے والا۔

**خوش اعتماد** (لیٹا زیرا، جزم ت، لیٹا زیرت) بھروسے کے قابل، معتبر۔

**خوش افعال** نیک عمل، نیک سیرت؛ خوش کردار۔

**خوش اقبال** اچھی قسمت والا، خوش نصیب۔

**خوش اقرار** وعدے کا پکا، قول کا پورا کرنے والا۔

**خوش اِلحان** پُراثر آواز کا مالک، اچھی آواز والا، خوش آواز۔

**خوش اِمتیازی** اچھائی کے لیے تمیز کرنا، بہتری کے لیے فرق کرنا۔

**خوش اِنتظام** کفایت شعاری اور سلیقے کے لحاظ سے بہتر بندوبست کرنے والا، گھڑ، اچھا بندوبست کرنے والا۔

**خوش انجام** جس کا نتیجہ اچھا ہو۔

**خوش انداز** حرکات کے لحاظ سے پسندیدہ، دلکش، خوش وضع۔

**خوش اَندام** سڈول اور خوبصورت بدن والا، موزوں قامت۔

**خوش اوقات** وہ شخص جس کا وقت اچھی طرح گزرے، خوش حال۔

**خوش آب** چمک دمک رکھنے والا، چمکیلا، تابناک۔

**خوش آگیں** مسرور کن، خوشی سے بھرا ہوا۔

**خوش آمد** رک: خوشامد جو زیادہ مستعمل ہے۔

**خوش آمدید** (ی) کسی کے آنے پر اظہارِ مسرت کے طور پر کہا جانے والا کلمہ، مرحبا، بخوشی تشریف لائیں۔ انگریزی میں: Welcome۔

محاورہ: **خوش آنا** پسند آنا، بھلا لگنا، بھانا۔

**خوش آواز** سریلا، اچھی آواز والا، کانوں کو بھلا لگنے والا۔

**خوش آہنگ** عمدہ اور دلکش آواز والا، سُریلا، صوتی اعتبار سے مناسب۔

خوش آئند اچھا لگنے والا، دلکش، خوشگوار۔

خوش آئین اچھے قاعدے اور ضابطے کا مالک، نیز رک: خوش ادا۔

خوش باس اچھی بو والا، معطر۔

خوش باش خوش رہنے والا، ہر حال میں خوش؛ آزاد، بے فکر؛ دوسری جگہ سکونت اختیار کرنے والا، عارضی طور پر سکونت پذیر۔

خوش باشی بےفکری، آسودہ حالی۔

خوش بخت اچھی قسمت والا، خوش نصیب۔

خوش بختی خوش نصیبی، خوش قسمتی۔

خوش بو رک: خوشبو جو زیادہ مستعمل ہے۔

خوش بیاں جس کی بات اچھی لگے، جس کی گفتگو دل کو بھائے، خوش کلام۔

خوش پوشاک عمدہ لباس پہننے والا، خوش لباس۔

خوش پیکر خوبصورت جسم والا، تیکھے نقوش والا۔

خوش تحریر خوبصورت لکھائی کرنے والا، خوش نویس؛ اچھا مصنف۔

خوش تدبیر اچھا انتظام کرنے والا، اچھا مدبر۔

خوش تدبیری طریقۂ کار کی درستی، عمدہ حکمتِ عملی۔

خوش ترکیب متناسب، سڈول، خوبصورت، خوش نما۔

خوش جوت اچھی روشنی والا، چمکیلا۔

خوش چشم حسین آنکھوں والا؛ (کنایۃً) معشوق۔

خوش چھب خوش وضع، خوش ادا، جس کے اطوار پسندیدہ ہوں۔

خوش حال آسودہ، مال دار، فارغ، شاد؛ خوش نصیب۔ نیز خوشحال۔

خوش خبر مژدہ سنانے والا، اچھی خبر لانے والا، نیک شگون۔

خوش خبری اچھی اطلاع، مژدہ، نوید، بشارت۔

خوش خرام نازو ادا سے چلنے والا، خوش رفتار؛ محبوب۔

خوش خط خطاطی کے قواعد کے مطابق لکھنے والا؛ لکھائی کے اعتبار سے خوشنما اور دیدہ زیب لکھا ہوا، ایسا لکھا ہوا جو آنکھوں کو بھلا لگے، لکھائی کے لحاظ سے اچھی تحریر؛ وہ نوجوان جس کی ابھی ابھی داڑھی نکلی ہو، خوبصورت نوجوان۔

خوش خلق (پیش خ، جزم ل) نیک، خوش مزاج، بامروت۔

خوش خلقی عادات اور مزاج کی خوبی اور عمدگی۔

خوش خواں ایسا شخص جو اچھی طرح پڑھے یا گائے۔

خوش خور کھانے کا شوقین۔ نیز پُر خور بہت سا کھانے والا۔

خوش خوراک لذیذ غذا کھانے والا، کھانے کا شوقین، کھاؤ، پیٹو۔

خوش خوری ضرورت سے زیادہ کھانے کا عمل۔

خوش خوش شاداں و فرحاں، خوش دلی کے ساتھ۔

خوش خیال روشن خیال، روشن فکر۔

خوش دامن پاک دامن؛ (مجازاً) شوہر یا زوجہ کی ماں، ساس۔

خوش دُشنام وہ جس کی گالیاں بھی میٹھی ہوں؛ معشوقہ۔

خوش دل شاداں، فرحاں، مسرور، خوش مزاج۔

خوش دلی خوشی، شادمانی، مسرت۔

خوش دِماغ اچھے دماغ والا، ذہین؛ لطیف مزاج والا۔

خوش دِماغی ذہانت، تردماغی، لطافت طبع؛ فخر و ناز۔

خوش دہاں اچھی گفتگو کرنے والا، اچھے منہ والا۔ نیز خوش دہن۔

خوش ذائقہ مزیدار، لذیذ، جس کا مزہ اچھا ہو۔

خوش رقم (زبرر، زبرق) جس کی تحریر یا خط اچھا ہو، خوش نویس۔

خوش رنگ اچھے رنگ کا، شوخ رنگ؛ خوبصورت۔

خوش رَو اچھی چال والا، خوش رفتار۔

خوش رُو حسین، خوبصورت، اچھے چہرے والا۔

خوش رواں آسان، سہل۔

کہاوت: خوش رہ پٹھانی، نکل گیا پانی جب کسی کے کام سے خوش ہوں تو کہا جاتا ہے۔

خوش زبان میٹھی باتیں کرنے والا، شیریں زبان، فصیح۔

خوش زبانی اچھی طرح باتیں کرنے کا عمل، میٹھی باتیں۔

خوش سَرود خوبصورتی کے ساتھ نغمہ گانے والا، سریلے راگ والا۔

خوش سگالی (زبرس) کسی کے لیے نیک خواہشات، نیک خیالی۔

خوش سلیقہ باتمیز، نیک اطوار، اچھے سلیقے والا/ والی۔

خوش سنی نوجوانی، عنفوانِ شباب، برنائی؛ لمبی عمر۔

خوش سودا (زبرس) جس کے اطراف کا علاقہ سرسبز و شاداب ہو۔

خوش سیر (زبرس، زبری) اچھی عادات کا مالک، نیک سیرت۔

خوش شکل خوبصورت، حسین۔

خوش صفات اچھی خصوصیات رکھنے والا، خوش اطوار۔

خوش صفیر (زبرص، ی) اچھا چہچہانے یا گانے والا۔

خوش طالع اچھی قسمت والا، خوش نصیب، اقبال بلند۔

خوش طبع ہنسنے ہنسانے والا، خوش مزاج، ہنسوڑ، ظریف، لطیفہ گو۔

خوش طرح اچھی تربیت پایا ہوا، جس کی بنیاد اچھی ہو۔

خوش طریق اچھے اطوار کا مالک، مہذب، شائستہ، باسلیقہ، باتمیز، اچھی تربیت یافتہ۔

خوش طینت اچھی سرشت والا، اچھی فطرت کا مالک۔

**خوش عقیدت** کسی کے متعلق اچھا خیال رکھنے والا، نیک عقیدہ رکھنے والا۔
**خوش عمل** اچھے طور طریقے والا؛ نیک کام کرنے والا۔
**خوش عنان** لگام کے اشارے سمجھنے والا، فرماں بردار، پھرتیلا اور تیز رفتار (گھوڑا)۔
**خوش عیار** خالص، بے میل، وہ سونا یا چاندی جو کسوٹی پر اچھا رنگ دے، اچھے معیار کا۔
**خوش غِلاف** خوش نما نیام والا (خنجر، شمشیر)؛ اچھے کپڑوں میں ملبوس؛ تن بدن کو اچھی طرح ڈھکے ہوئے؛ خوش وضع مگر بدطینت آدمی، صورت حرام، میٹھی چھری؛ بدچلن، بدکار؛ برہنہ، عریاں، ننگا۔ نیز **شمشیرِ خوش غلاف**۔
**خوش فعل** موزوں چلن یا کام کرنے والا، دل پسند کام کرنے والا۔
**خوش فعلی** شوخی، چھیڑ چھاڑ، تفریح، چنچل پن، کھیل کود، کلیلیں۔
محاورہ: **خوش فعلیاں کرنا** آپس میں چُہل اور مذاق کرنا۔
**خوش فکر** پاکیزہ خیال؛ باشعور، صاحب فہم۔
**خوش فکری** اُپج؛ باتدبیری؛ صاف ستھرا رہنے کی کیفیت۔
**خوش فہمی** (لیٹا زبرف، جزم ہ) اُمیدِ موہوم رکھنے والا، سادگی سے ناخوشگوار پہلوؤں کو نظر انداز کرنے والا۔
**خوش قامت** اچھے قد کاٹھ کا، سڈول، موزوں قد کا۔
**خوش قدم** مبارک، بھاگوان؛ اچھی چال والا۔
**خوش قسمت** اچھی تقدیر والا، اچھے نصیبوں والا، نصیبہ ور، خوش اقبال، قسمت کا دھنی۔
**خوش قمار** (زبرق) اچھا کھیلنے والا، کھیل میں بے ایمانی نہ کرنے والا؛ ہمیشہ جیتنے والا۔
**خوش قماش** (پیش ق) نیک عادات کا مالک، نیک صفات کا حامل۔
**خوش قول** عہد کا پکا، بات کو پورا کرنے والا۔
**خوش کام** بامراد، کامیاب؛ خوش، شاداں۔
**خوش کردار** اچھے کردار کا مالک، نیک سیرت والا، نیک عمل کرنے والا۔
فعل مرکب: **خوش کرنا** راضی کرنا، شاد کرنا، مسرور کرنا، تسکین دینا۔
**خوش کلام** اچھی گفتگو کرنے والا، شیریں بیان، پاکیزہ خیال۔
**خوش کُن** فرحت بخش، تسکین دینے والا۔
**خوش گام** جس کی رفتار میں ہمواری پائی جائے، ہلکی چال والا گھوڑا۔
**خوش گزرانی** آرام اور فراغت کی زندگی۔ نیز **خوش بسری**۔
**خوش گفتار** اچھے لب و دندان رکھنے والا؛ اچھی باتیں کرنے والا، فصیح گفتگو کرنے والا۔

**خوش گل** (زبرگ) خوب صورت، خوش اَندام۔
**خوش گلو** (پیش گ، و مع) خوبصورت گردن والا؛ خوش آواز، سُریلا۔
**خوش گمانی** کسی شخص یا شے کے بارے میں نیک خیال یا اچھی رائے کی کیفیت۔
**خوش گوار** (زبرگ) پسندیدہ، من بھاتا، فرحت بخش، بامزہ، مزے دار۔ نیز **خوشگوار**۔
**خوش گوئی** پاکیزگی، بات چیت اور خیالات کی لطافت۔
**خوش لباس** عمدہ کپڑے پہننے والا، خوش پوش۔
**خوش لقا** (زبرل) خوبصورت، حسین۔
**خوش لقبی** اچھے نام سے پکارا جانا۔
**خوش مذاق** اچھے ذوق کا مالک، نفیس طبیعت رکھنے والا۔
**خوش مزاج** ظریف، ہنسی مذاق کی طبیعت رکھنے والا، ہر ایک سے مسکرا کر بات کرنے والا؛ بامذاق، زندہ دل۔
**خوش معاش** دولت مند، امیر، خوشحال، مال دار، آسودہ حال۔
**خوش معاملہ** لین دین میں اچھا، معاملے کا صاف۔
**خوش مقال** اچھی بات کرنے والا، خوش کلام۔
**خوش منش** (زبرم، زبرن) دل کا اچھا، زندہ دل۔
**خوش نصیب** اچھی قسمت والا/ والی، بختاور، خوش قسمت۔
**خوش نظر** حسن وخوبی کا قدردان جس کی نظر خوبی پر سے نہ چوکے۔
**خوش نفس** (زبرن، زبرف) سُریلا۔ نیز **خوش آہنگ**۔
**خوش نما** خوبصورت، حسین، اچھا دکھائی دینے والا، نظروں کو بھانے والا۔ نیز **خوشنما**۔
**خوش نمط** (زبرن، زبرم) اچھے طور طریقے والا، اچھی روش کا مالک۔
**خوش نوا** اچھی آواز والا، اچھا گانے والا، سُریلا۔
**خوش نویس** خطاطی کے قواعد کے لحاظ سے لکھنے والا، عمدہ لکھنے والا، کاتب۔
**خوش وخرم** بہت خوش، مسرور، شادمان، آسودہ حال۔
**خوش وضع** (جزم ض) خوشنما، اچھا دکھائی دینے والا، اچھے طور طریق والا، اچھا لباس پہننے والا؛ اچھی جگہ پر موجود۔
**خوش وقتی** فراغت، تفریح؛ خوشی، شادمانی۔
**خوشا** پیش خ، و معدولہ۔ فجائیہ، ف۔ کیا کہنا! کیا خوب! بہت مبارک!۔ نیز **اَے خوشا** (ولین) واہ رے، واہ وا، مرحبا؛ (حیرت و مسرت کے موقع پر)۔
فقرہ: **خوشا نصیب** کیسی خوش نصیبی کی بات ہے۔
**خوشاب** پیش خ، و معدولہ۔ صف۔ چمک والا؛ تازہ۔

**خوشامد** پیش خ، وِمعدولہ، زبرم۔ امث، ف۔ دوسروں کی تعریف کر کے خود سے راضی رکھنے کی کوشش، منہ دیکھے کی تعریف، بے جا تعریف؛ عاجزی، گڑگڑاہٹ؛ منت سماجت۔

صف: **خوشامد خورا** چاپلوسی کرنے والا۔ نیز **خوشامدی**۔

مرکب: **خوشامد درامد** عاجزانہ اصرار؛ اُتار چڑھاؤ دینا، پُھسلانا۔

**خوشامد دوست** دوسروں سے اپنی تعریف و توصیف کروانے والا۔

کہاوت: **خوشامد سے برآمد ہے** خوشامد سے کام نکلتا ہے۔

کہاوت: **خوشامد کا منہ کالا** خوشامدی آدمی بے عزت ہوتا ہے۔

**خوشامدی** چاپلوس، منت سماجت کرنے والا، خوشامد کرنے والا۔

**خوشامدی ٹٹو** حد سے زیادہ چاپلوسی کرنے والا، بہت زیادہ منت سماجت سے کام لینے والا۔

مثل: **خوشامدی کا منہ کالا** چاپلوسی کرنے والا بے عزت ہوتا ہے۔

**خوشبو** پیش خ، وِمعدولہ، جزم ش، وِمع۔ صف، ف۔ مہک، سگندھ؛ سہانی، خوش آئند بو۔ صف: مہکتا، معطر، اچھی بو باس والا؛ خوشبودار چیز۔

محاورہ: **خوشبو اُمڈ آنا** کسی چیز میں سے بھبک کی شکل میں خوشبو نکل کر ارد گرد پھیلنا۔

محاورہ: **خوشبو بسنا** اچھی مہک کا کسی شے میں جذب ہو جانا۔

**خوشبودار** عمدہ خوشبو والا، معطر۔

محاورہ: **خوشبو سلگانا** لوبان یا اگربتی وغیرہ سلگانا۔

**خوشبو طراز** عطر سازی کرنے والا۔

محاورہ: **خوشبو کی لپٹیں اُٹھنا** بہت تیز مہک آنا، خوشبوؤں کے بھبکے اُٹھنا۔

**خوش بیگی** پیش خ، وِمعدولہ، ی۔ اِمذ۔ پرندوں یا چڑیا گھر کی دیکھ بھال پر مامور افسر، (شاہی دور کا ایک عہدہ)۔ اصلاً: قوش بیگی۔

**خوشتر** پیش خ، وِمعدولہ، جزم ش، زبرت۔ صف۔ بہتر، قابلِ ترجیح، مقابلتاً اچھا۔

**خوشدامن** پیش خ، وِمعدولہ، جزم ش، زبرم۔ امث، ف۔ ساس، شوہر یا بیوی کی ماں۔

**خوشنود** پیش خ، وِمعدولہ، جزم ص، وِمع۔ صف، ف۔ مسرور، مطمئن، راضی۔

**خوشنودی** (اسم کیفیت) راضی رہنا، راضی رکھنا۔

**خوشنودیٔ مزاج** رضامندی، دل کی خوشنودی۔

**خوشہ** وِج، زبرش۔ اِمذ، ف۔ پھلوں، پھولوں یا پتوں کا گچھا؛ غلّے کے دانوں کی بالی، جھرمٹ۔

**خوشۂ پروین** عقدِ ثریا، سات سہیلیوں کا جھمکا، تارا منڈل۔

**خوشہ چیں** کھیت سے گرے پڑے دانے چننے والا، خرمن سے خوشے اُٹھا لینے والا؛ دوسروں سے فیض یاب ہونے والا۔

**خوشہ چینی** فائدہ اُٹھانے کا عمل، فیض حاصل کرنا۔

محاورہ: **خوشہ لگانا** تزئین کرنا، سجانا۔

**خوشی** پیش خ، وِمعدولہ۔ امث، ف۔ جذبۂ مسرت، شادمانی، کسی اچھی بات پر ذہن کا خوشگوار ردِعمل؛ مرضی، منشا، خواہش؛ اطمینان، چین، فراغت۔ بطور صف: مسرور، مطمئن۔

**خوشی بخش** خوش کرنے والا۔

محاورہ: **خوشی پوری کرنا** کسی کی خواہش پوری کرنا، ارمان پورے کرنا۔

**خوشی خاطر** (زیرط) دل کا سکھ، قلبی اطمینان اور فراغت۔

**خوشی خواہ** اپنی مرضی سے، اپنی مرضی کے مطابق۔

**خوشی خوشی / خوشی خوشی سے** رضامندی سے، مزے سے، بسر و چشم، خندہ پیشانی سے۔

**خوشی سی خوشی** حد سے زیادہ مسرت، بہت زیادہ خوشی۔

محاورہ: **خوشی سے اُچھل پڑنا** بہت زیادہ خوش ہونا۔

محاورہ: **خوشی سے بغلیں بجانا** بہت زیادہ مسرت و شادمانی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **خوشی سے پیراہن میں نہ سمانا** بے حد خوش ہونا، خوشی کی وجہ سے بے قابو ہونا۔

محاورہ: **خوشی سے پھکنا** بہت زیادہ خوش ہونا، مسرت سے پھولنا۔

محاورہ: **خوشی سے پھولے نہ سمانا** بہت زیادہ مسرور ہونا، مسرت کے باعث قابو میں نہ رہنا۔

محاورہ: **خوشی سے پھولنا** بے انتہا خوش ہونا۔

محاورہ: **خوشی کرنا** خوش ہونا، مسرت کے موقع پر کسی کو دعوت کھلانا۔

محاورہ: **خوشی کی لہر دوڑنا** بہت زیادہ خوش ہونا۔

محاورہ: **خوشی کے مارے پھول جانا** بہت زیادہ خوش ہونا، نہایت بشاش ہونا۔

محاورہ: **خوشی منانا** مسرت کا اظہار کرنے کے لیے تقریب کا انعقاد کرنا، خوشی کا اظہار کرنا۔

**خوض** ولین۔ اِمذ، ع۔ گہرا سوچ بچار، تحقیق، تدبر۔ نیز **غور و خوض**۔ (لفظاً: عربی میں) غوطہ لگانا، گھسنا۔

**خوط** وِمع۔ اِمذ۔ گاؤں کا ہندو عہدہ دار، زمیندار کا کارکن، معتمد۔

**خوف** ولین۔ اِمذ، ع۔ خطرہ، وسوسہ، اندیشہ، ڈر۔

**خوف زدہ** ڈرا ہوا، سہما ہوا۔

محاورہ: **خوف کھانا** ڈرنا، دہشت زدہ ہونا۔

صف: **خوفناک** ڈراؤنا، بھیانک۔

مرکب: **خوف و ہراس** ڈر اور اندیشہ۔

**خوک** ومع ۔امذ،ف۔ سؤر، خنزیر۔

**خوگر** ومع، زبرگ۔صف،ف۔ عادی، جسے کسی کام کی عادت ہو جائے، رسیا، شوقین۔

**خول** وج ۔امذ،ف۔ غلاف، دوہری پرت یا تہہ، چھلکا، پوست، ڈھانچہ، خانہ، جوف، قعر۔

محاورہ: **خول اُتارنا** اصلیت ظاہر کرنا، حیثیت بتانا۔

محاورہ: **خول سے نکلنا** ہوش میں آنا، بناوٹ ختم کر دینا۔

**خول مچھلی** جھینگا۔

**خولمد** وج، زبرل، شدزبرم ۔امذ۔ بے وقوف آدمی، خبطی آدمی۔

**خولی کیڑا** وج، ی ۔امذ۔ چاول کا گھن جو دھان کو اندر سے کھوکھلا کر دیتا ہے۔

عام: سُرسری۔

**خولنجان** ومع، زبرل، جزم ن ۔امث،ف۔ پان کی بیل کی جڑ، گرہ دار سرخ سیاہی مائل جو مزے میں تیز ہوتی ہے اور دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔ نرم کو قصبی اور سخت کو عقاری کہتے ہیں۔

**خون** ومع ۔امذ،ف۔ وہ سرخ سیال جو جاندار جسموں میں دوڑتا ہے، لہو، دم؛ قتل، لہو بہانا، مار ڈالنا؛ جان لینا۔ نیز مجازاً: ختم کر دینا، پامال کرنا، کچلنا مثلاً: خونِ ارماں۔ گوت، نسل، خاندان؛ یگانگت کے اظہار کے لیے ایک استعارہ۔

محاورہ: **خون اُتر آنا** غصہ ہونا، جھلاہٹ پیدا ہونا۔

محاورہ: **خون اُچھلنا** قتل کی شہرت ہونا۔

محاورہ: **خون اور پسینہ ایک کرنا** بہت زیادہ محنت کرنا، جانفشانی اور تندہی سے کام کرنا۔

**خوں آشام** (ومع، ن غنہ) لہو پینے والا؛ (مجازاً) سفاک، قاتل، ظالم۔

**خون آلود/آلودہ** خون سے لتھڑا ہوا، لہولہان، خون میں لت پت۔

**خون آمیز** لہو ملا ہوا، لہو کی آمیزش والا۔

**خوں بار/خونبار** (ومع، ن غنہ) خون ٹپکانے والا، خون کے آنسو بہانے والا؛ خون برسانے والا، کشت و خون کرنے والا۔

محاورہ: **خون بجھنا** دل میں جوش باقی نہ رہنا؛ (بیماری یا ضعیفی کی وجہ سے) جسمانی طور پر کمزور ہو جانا۔

محاورہ: **خون بخشنا** قتل کا جرم معاف کر دینا۔

**خون بہا** وہ نقدی یا معاوضہ جو قاتل مقتول کے ورثا کو دے، دیت۔

محاورہ: **خون بہانا** قتل و غارت کرنا۔

محاورہ: **خون پانی ایک کرنا** سخت محنت کرنا، سفاکی اور بے دردی سے قتل و غارت کرنا۔

محاورہ: **خون پانی ایک ہونا** خون کا پانی کی طرح ارزاں ہو کر بہنا؛ جان کی پروا کیے بغیر سخت محنت و مشقت، جانفشانی۔

محاورہ: **خون پانی ہونا** بے حد تکلیف ہونا، بہت غمگین ہونا۔

محاورہ: **خون پر کمر باندھنا** قتل کا تہیہ کرنا، قتل کے لیے آمادہ ہونا۔

محاورہ: **خون پسینہ ایک کرنا** رک: **خون اور پسینہ ایک کرنا۔**

محاورہ: **خون پینا** غیبت کرنا، پیٹھ پیچھے برائی کرنا؛ ستانا؛ دق کرنا؛ سخت کام لینا۔

محاورہ: **خون تھکوانا** سخت آزار دینا، موت کے قریب پہنچا دینا۔

محاورہ: **خون ٹھنڈا کرنا** جذبات کو سرد کرنا، طبیعت کے جوش کو کم کرنا۔

محاورہ: **خونِ جگر پینا** غم و غصے کو ضبط کرنا؛ سخت مصیبت اُٹھانا؛ مشقت اور سخت قسم کی محنت کرنا۔

محاورہ: **خون جگر رُلانا** بہت زیادہ رنج اور تکلیف اُٹھانا/دینا۔

محاورہ: **خون جگر سے سینچنا** بہت محنت اور لگن سے پالنا، پروان چڑھانا، تازگی بخشنا۔

محاورہ: **خون جلنا** بہت غم کرنا، دل ہی دل میں کُڑھنا۔

محاورہ: **خون جوش کھانا** طبیعت میں غصہ آنا۔

محاورہ: **خون چاٹنا** قتل کرنا، ہلاک کرنا؛ خنجر کو خون سے بھرنا، تلوار کو خون آلود کرنا۔

محاورہ: **خون (سر پر) سوار ہونا** قتل پر تُلا ہونا، جان لینے پر آمادہ ہونا۔ نیز **خون (سر پر) چڑھنا۔**

**خوں چکاں** جس میں سے خون ٹپکے (عموماً تلوار کے لیے)۔

**خون خچر** مار دھاڑ، کشت و خون، جھگڑا، بلوہ۔ نیز: **خون خرابہ۔**

**خون خرابہ** خون ریزی، مار دھاڑ، کشت و خون، قتل و غارت، جھگڑا؛ ایک سرخ رنگ کی بوٹی کا نام جو مشہور دوا ہے، خونِ سیاوش۔ نیز **خون خرابا۔**

محاورہ: **خون خشک ہونا** ڈر جانا، سہم جانا، دہشت کھا جانا، خوف کی وجہ سے دُبلا ہو جانا۔

**خوں خوار** (ومعدولہ) ظالم، بے درد؛ قاتل، خونی۔ نیز **خون خوار۔**

**خون خواری** قتل کرنے یا ہلاک کر دینے کا عمل۔

**خون خواہ** قتل کا قصاص طلب کرنے والا۔

محاورہ: **خون درجگر ہونا** جانفشانی سے کام کرنا، سخت محنت کرنا۔

**خونِ دل** سخت جانفشانی، جان و دل۔

محاورہ: **خون دوڑنا** خون کا جسم میں گردش کرنا؛ شرم یا غصے کی وجہ سے چہرہ سرخ ہو جانا۔

محاورہ: **خون رُلانا** بہت تنگ کرنا، اتنا رُلانا کہ انسان نڈھال ہو جائے؛ تڑپانا۔

محاورہ: **خون رونا** بہت زیادہ رنج و غم کرنا۔

**خوں ریز** (ن غنہ) لہو بہانے میں مشاق، سفاک۔ نیز خون ریز۔

**خون ریزی** قتل و غارت، خون نکلنے کا عمل۔

کہاوت: **خون سر چڑھ کر بولتا ہے/ خون وہ جو سر پر چڑھ کر بولے** قتل چھپا نہیں رہتا، بری بات ظاہر ہو ہی جاتی ہے۔

محاورہ: **خون سر پر سوار ہونا** قتل کرنے پر آمادہ ہونا، قتل کرنے کا جذبہ طاری ہونا۔ نیز **خون سوار ہونا**۔

محاورہ: **خون سرد پڑ جانا** خوف یا دہشت کی وجہ سے جسم ٹھنڈا ہو جانا۔

محاورہ: **خون سرد ہونا** جذبات میں جوش باقی نہ رہنا، افسردگی طاری ہو جانا۔

محاورہ: **خون سفید ہونا** بے دید، بے مروت، بے ملاحظہ ہو جانا؛ محبت جاتی رہنا، بے رحم یا سنگدل ہو جانا۔

محاورہ: **خون سکھانا** ڈرانا، دھمکانا، خوف زدہ کرنا۔

کہاوت: **خون کا بدلہ خون** جیسی خطا ویسی سزا۔

**خون کا پیاسا** جانی دشمن، قتل کرنے پر آمادہ۔

محاورہ: **خون کا دریا بہنا** بہت خون ریزی/قتل و غارت ہونا۔

محاورہ: **خون کا سا گھونٹ پینا** بے بسی میں صبر و برداشت سے کام لینا۔

**خون کا کھیل** ایسا جھگڑا جس میں قتل و غارت تک نوبت پہنچ جائے۔

فعل مرکب: **خون کرنا** ضائع کرنا، برباد کرنا، غارت کرنا؛ قتل کرنا، جان سے مار ڈالنا۔

محاورہ: **خون کی بو آنا** دشمنی کی علامت ظاہر ہونا۔

محاورہ: **خون کی ٹِلّی چھوٹنا** بہت زیادہ مقدار میں خون بہہ جانا۔

محاورہ: **خون کی ندیاں بہانا** بہت زیادہ قتل و غارت کرنا۔

محاورہ: **خون کی ہولی کھیلنا** حد درجہ قتل اور خون ریزی کرنا۔

محاورہ: **خون کے آنسو رُلانا** بہت اذیت دینا، بہت زیادہ رنجیدہ کرنا۔

محاورہ: **خون کھانا** سخت رنج اُٹھانا، دُکھ اُٹھانا۔

محاورہ: **خون کھولنا** سخت غصہ آنا، غصے میں پیچ و تاب کھانا۔

محاورہ: **خون گردن پر رہنا** قاتل ٹھہرایا جانا، کسی کے قتل کا ذمہ دار ٹھہرایا جانا۔

محاورہ: **خون گردن ہونا** قتل کا ذمہ دار ہونا، کسی کا قاتل ہونا۔

**خون گرفتہ** (زیرگ، زبرر) قتل کیے جانے کے لائق، قابلِ قتل؛ مصیبت زدہ، پریشان حال، ستایا ہوا۔

محاورہ: **خون لگا کر شہیدوں میں داخل ہونا** ادنیٰ عمل کر کے خود کو بہت زیادہ درجے والوں میں شمار کرنا۔

کہاوت: **خون لگا کر شہیدوں میں داخل** تھوڑا سا کام کر کے بڑے درجے کا طالب۔

محاورہ: **خون معاف کرنا** قتل کا جرم معاف کر دینا۔

**خون مِلنا** ایک ہی نسل یا خاندان سے ہونا۔

محاورہ: **خون منہ کو لگنا** مزا پڑ جانا، کسی کام کا چسکا لگ جانا۔

محاورہ: **خون میں نہانا** بہت زیادہ زخمی ہونا، کثرت سے خون نکلنا؛ قتل ہو جانا، شہید ہو جانا۔

**خوں ناب** خالص خون، جیتا خون۔ نیز خوں ناب/ نابہ۔

**خونِ ناحق** بے سبب بہایا گیا لہو؛ بلا وجہ کیا گیا قتل۔

محاورہ: **خون نچوڑنا** سخت مشقت لینا، بہت زیادہ کام لینا۔

محاورہ: **خون ہدر کرنا** کسی کے قتل کو شریعت کی رُو سے صحیح قرار دینا۔

محاورہ: **خون ہلکا ہونا** نظرِ بد کا بہت جلد اثر قبول کرنا؛ (خوف یا بزدلی کی وجہ سے) کسی کا خون دیکھ کر گھبرا جانا۔

**خون** وج۔ رک: خوان۔

**خونابہ** وم، زبرب۔ اند، ف۔ اشکِ خونیں، خون ملا آنسو۔

**خوناخون** وم۔ صف۔ خون میں لت پت، خون میں تر بتر۔ نیز خونم خون۔

**خونچہ** وج، جزم ن، زبرج۔ اند، ف۔ رک: خوانچہ۔

**خونی** وم۔ صف، ف۔ قاتل، قتل کرنے والا؛ خون سے نسبت رکھنے والی شے؛ خون کے رنگ کا۔ نیز خونیں (ن غنہ)؛ قتل کے واقعات سے متعلق۔

**خونی رشتہ** سگے بہن بھائی، ایک دادا کی اولاد۔

**خوئے** وج، ے۔ اند، ف۔ پسینہ، عرقِ جسم۔

**خوید** زبرخ، ے۔ اسث، ف۔ گیہوں یا کسی غلے کی کچی فصل جو کھیت میں کھڑی ہو، لہلہاتی ہری بھری فصل۔

**خویش** ومعدولہ، ے۔ ضمیر، ف۔ خود، آپ، اپنا۔ (اند) رشتہ دار، قرابت دار، اپنی جماعت یا قبیلے کا۔

**خویش پروری** اپنے لوگوں کی پاسداری، اپنوں کی حمایت میں تعصب، اپنوں کو نوازنا۔ نیز **خویش داری**۔

**خویشی** (ے) رشتے داری، قرابت؛ تعلق، یگانگی۔

**خویشاوند** ومعدولہ، ے، زبرو، جزم ن۔ اند، ف۔ عزیز، قرابت دار۔ نیز
**خویشاوندی** رشتے داری۔
**خویشتن** ومعدولہ، ے، جزم ش، زبرت، ضمیر، ف۔ اپنا آپ۔
اسم کیفیت (مث): **خویشتن بینی** (ی) خود پسندی، انانیت، خود غرضی۔
**خویشتن داری** خودداری، عزت نفس۔

## خ۔ ہ

**خہے** زبرخ، ے۔ فجائیہ، کلمۂ تحسین، ف۔ واہ، کیا کہنا، زہے!۔

## خ۔ ی، ے

**خیابان** زیرخ۔ اند، ف۔ پھولوں کے تختوں کے بیچ میں سے گزرنے والی روش، درختوں کی قطاروں کے بیچ میں سے گزرنے والا راستہ، سایہ دار درختوں سے چھائی ہوئی سڑک۔
**خیاتا** زیرخ۔ اند۔ ریشم کا باریک دھاگا۔
**خیار(۱)** زیرخ۔ اند، ع۔ کھیرا، ککڑی۔ تثنیہ: **خیارین** کھیرا اور ککڑی۔
**خیار(۲)** زیرخ۔ جمع، مذ، ع۔ دو چیزوں یا باتوں میں سے ایک کو اختیار کرنے کا حق، بیع کو فسخ کرنے کا اختیار۔
**خیار البلوغ** (پیش ر، اغم، جزم ل، پیش ب) (فقہ) لڑکی کا یہ حق کہ چاہے تو بالغ ہونے پر بچپن کے نکاح کو فسخ کر دے۔
**خیار(۳)** زیرخ۔ جمع، مذ، ع۔ بھلے لوگ، معزز لوگ، نیک لوگ۔
**خِیاط** زیرخ۔ امث، ع۔ سوئی، درزی کی سوئی۔
**خیّاط** زبرخ، شدی۔ اند، ع۔ درزی، کپڑا سینے والا۔
**خیاطت** (زیرخ، زبرط) درزی کا پیشہ؛ سلائی، کپڑا سینے کا عمل۔ نیز خیاطی۔
**خیال(۱)** زبرخ۔ اند، ع۔ ذہن کا یہ عمل کہ غیر حاضر اشیا کو حواس کی مدد کے بغیر محسوس کر سکے، تصور، سوچ، فکر؛ اُپج، ذہن کا تخلیقی عمل؛ گمان، وہم؛ یاد، رائے، تجویز؛ عزم، ارادہ؛ پروا، توجہ۔ جمع: **خیالات**۔
محاورہ: **خیال اُترنا** یاد نہ رہنا، بھول جانا۔
محاورہ: **خیال اُٹھنا** دھیان جاتا رہنا، توجہ ہٹ جانا۔
**خیال افروز** خیال کو روشن کرنے والا، نئی باتیں بھانے والا۔
**خیال آرائی** نیا مضمون پیدا کرنا؛ دھیان یا قیاس دوڑانا۔
**خیال آگیں** خیال سے بھرا ہوا، تصور سے مملو۔
محاورہ: **خیال آنا** کسی شے کا ذہن میں تصور آنا، کچھ یاد آنا۔
محاورہ: **خیال باندھنا** تصور کرنا؛ ارادہ کرنا؛ خواہش کرنا؛ اپنے ذہن سے مضمون ایجاد کرنا۔
محاورہ: **خیال ہٹانا** سوچ کو ایک شے سے ہٹا کر کسی دوسری طرف مبذول کرنا، توجہ ہٹانا۔
**خیال بند** اپنے ذہن سے نئے نئے نقطے پیدا کرنے والا، ایسا ادیب یا شاعر جو کسی موضوع میں نئے گوشے تلاش کرے۔
**خیال بندی** شعر میں مضمون آفرینی۔
محاورہ: **خیال بندھنا** کسی بات کا مسلسل خیال آنا، توجہ ہونا۔ نیز رک: **خیال باندھنا** جس کا یہ لازم ہے۔
صف: **خیال بیں** (ع۔ف) روحانی قوت سے دوسرے کے ذہن کو پڑھ لینے والا، دوسروں کے خیالات جان لینے والا۔
**خیال بینی** (ع۔ف) رک: **خیال بیں** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔
محاورہ: **خیال پڑنا** شک ہونا، شبہ ہونا، گمان گزرنا۔
محاورہ: **خیال پکانا** توقع رکھنا؛ طمع رکھنا۔
محاورہ: **خیال جانا** سوچ یا تصور کا کسی ایک طرف جانا، خیال کا ایک جانب متوجہ ہونا۔
محاورہ: **خیال چھوٹنا** دھیان سے اُترنا، یاد جاتی رہنا۔
صف: **خیالِ خام** ناقص سوچ، لایعنی خیال؛ غلط توقع۔
محاورہ: **خیال دل سے نکالنا** بھول جانا، توجہ یا دھیان ہٹا لینا۔
محاورہ: **خیال دوڑانا** سوچنا، غور و فکر کرنا، دھیان دینا۔
محاورہ: **خیال رکھنا** توجہ کرنا، دھیان رکھنا؛ یاد رکھنا۔
محاورہ: **خیال سے اُتر جانا** بھول جانا، فراموش ہونا۔
**خیال سے باہر** وہ جو سمجھ میں نہ آسکے، تصور سے باہر۔
**خیالِ فاسد** بُرا خیال، فتنہ برپا کرنے والا خیال۔
محاورہ: **خیال گزرنا** دھیان آنا، ذہن میں کسی سوچ کا آنا۔
محاورہ: **خیال لینا** خبر گیری کرنا، خیال رکھنا؛ کوئی نقطہ یا بات مستعار لینا۔
محاورہ: **خیال مٹنا** یاد جاتی رہنا، دھیان نہ رہنا۔
**خیالِ محال** ناممکن بات۔
محاورہ: **خیال میں آنا** سمجھ میں آنا، تصور میں آنا۔
محاورہ: **خیال میں رہنا** سوچ میں رہنا، گمان میں رہنا۔
محاورہ: **خیال میں سمانا** ہر وقت خیال رہنا۔
محاورہ: **خیال میں لانا** سمجھنا، تسلیم کرنا؛ اہمیت دینا، لحاظ کرنا؛ پروا کرنا۔
محاورہ: **خیال نہ رکھنا** بھول جانا، فراموش کر دینا، توجہ نہ دینا، لحاظ نہ کرنا، اہمیت نہ دینا۔

خیال وخواب بے بنیاد شے، جس کی کوئی اصلیت نہ ہو۔
محاورہ: خیال ہٹانا کسی بات کا خیال چھوڑ دینا، کسی بات کی طرف توجہ نہ کرنا۔
محاورہ: خیال ہٹنا رک: خیال ہٹانا جس کا یہ لازم ہے۔
خیال (۲) زبرخ۔ امذ، ہ۔ کلاسیکی موسیقی کا ایک انداز جس میں کسی راگ کے سُروں کو گانے والا اپنی طبیعت اور انفرادی اُپج کے مطابق مختلف طرح کی صوتی بندشوں میں، چند بولوں کے سہارے ادا کرتا ہے۔
خیالات زبرخ۔ جمع، مذ۔ رک: خیال جس کی یہ جمع ہے۔
خیالی زبرخ۔ امذ، ف۔ بے اصل، غیر حقیقی، قیاسی۔
خیالی پلاؤ بے بنیاد خوش فہمی یا گمان، دور از کار باتیں۔
محاورہ: خیالی پلاؤ پکانا اپنا دل خوش کرنے کے لیے بے اصل منصوبے باندھنا۔
محاورہ: خیالی گھوڑے دوڑانا قیاس آرائیاں کرنا۔
خِیام زیرخ۔ جمع، مذ، ع۔ رک: خیمہ؛ خیمے بنانے والا۔
خیام باشی ایک عہدہ دار جس کے سپرد خیموں کا انتظام ہوتا تھا۔
خیام زبرخ، شدی۔ صف۔ علَم، ع۔ شاعر و ماہر ریاضی غیاث الدین ابوالفتح حکیم عمر بن ابراہیم الخیامی نیشاپوری کا معروف لقب، عمر خیام متوفی ۱۱۲۲ع۔
خیانت زیرخ، زبرن۔ امث، ع۔ امانت میں خرد برد کرنا، غبن، بددیانتی، بے ایمانی؛ سرقہ، خود کو نا قابلِ اعتماد ثابت کرنا
خیانت کار امانت میں خیانت کرنے والا۔
خیبت ےلین، زبرب۔ امذ۔ مایوسی، ناکامی۔
خیبر ےلین، زبرب۔ علَم، ع۔ پاکستان کے شمال مغرب میں کوہستان سلیمان کا مشہور درہ؛ حجاز کا ایک قدیم قلعہ جسے مسلمانوں نے ۷ ویں ہجری نبویؐ میں فتح کیا تھا۔
خیبر شکن حضرت علیؓ ابن ابی طالب کا لقب۔ نیز خیبر کشا۔
خیتعور ےلین، زبرت، ومع۔ صف۔ فریب، خام خیالی، مہمل۔
خیر ےلین۔ امث، ع۔ نیکی، اچھائی، بھلائی، کارِ ثواب؛ شر کی ضد۔ کلمۂ ایجاب واثبات: اچھا ٹھیک ہے، مضائقہ نہیں، جانے دو، بس۔
خیرُالبشر (پیش رغم ا، جزم ل، زبرب، زبرش) انسانوں میں سے بہترین، حضرت محمد ﷺ۔
خیرُالکلام (پیش رغم ا، جزم ل، زبرک) بہترین کلام، اچھی بات۔
خیرالبریہ خلائق میں بہترین۔ نیز خیرالوریٰ (ورا)۔
خیرانجام جس کا انجام اچھا ہو۔
صف: خیراندیش (ع، ف) وہ شخص جو کسی کی بھلائی چاہے، خیر خواہ۔
خیرآشنا نیکی اور بھلائی سے واقف؛ نیک۔

فقرہ: خیر باد خیریت رہے؛ رخصت، کنارہ کشی۔
محاورہ: خیر باد کہنا ترک کرنا، خدا حافظ کہنا؛ کسی مقام کی سکونت ترک کر دینا۔
بطور استفہام: خیر باشد (زبرش) خیر تو ہے؟ کسی کو گھبرایا ہوا دیکھ کر پوچھا جاتا ہے؛ دوستانہ شکایت کے لیے بھی مستعمل۔
کلمۂ تعجب: خیر تو ہے رک: خیر باشد۔
محاورہ: خیر چاہنا بھلائی چاہنا، سلامتی چاہنا۔
خیر خبر (ع، ف) حالات کی اطلاع، خیریت کی خبر، اچھی خبر، اطمینان بخش۔
فعل مرکب: خیر خبر پوچھنا خیر وعافیت معلوم کرنا۔
خیر خواہ (ع، ف) بھلا چاہنے والا، ہمدرد، بہی خواہ۔
خیر خواہی (ع، ف) ہمدردی، بھلائی، خیر سگالی، بھلا چاہنا۔
خیر خیرات اللہ کی راہ میں غریبوں کو دیا جانے والا مال؛ صدقہ کرنے کا عمل۔
خیر سگال (ع، ف) بھلائی چاہنے والا، ہمدرد۔
خیر سگالی رک: خیر سگال جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔
خیر سلا / صلاح (ع، ف) خیر وعافیت، مزاج پرسی، پرسشِ احوال۔
محاورہ: خیر سلا / صلاح ہونا کچھ نہ ہونا، برائے نام ہونا۔
محاورہ: خیر سمجھنا کسی کام میں اپنی بھلائی جاننا، کسی بات میں بہتری محسوس کرنا۔
متعلق فعل: خیر سے سلامتی سے، خیریت سے۔
محاورہ: خیر سے کٹنا سلامتی سے بسر ہونا۔ نیز خیر سے گزرنا۔
محاورہ: خیر مانگنا سلامتی کی دعا کرنا، اپناہ طلب کرنا؛ توبہ کرنا، خدا سے ڈرنا۔
خیر مقدم (ع) بزرگوں یا اعلیٰ مرتبہ لوگوں کو خوش آمدید کہنے کا کلمہ؛ استقبال کی وہ تقریب جو کسی شخصیت کے آنے پر ادا کی جاتی ہے؛ تیری آمد مبارک ہے۔
محاورہ: خیر مقدم کہنا ذوق وشوق سے قبول کرنا۔
محاورہ: خیر منانا بھلائی چاہنا؛ سکون کا سانس لینا۔ طنز کے طور پر مستعمل۔
مرکبِ عطفی: خیر و عافیت (ع، ف، ع) سلامتی، خیریت۔ رک: عافیت۔
محاورہ: خیر وعافیت پوچھنا حال دریافت کرنا، خیریت معلوم کرنا۔
خیر ی۔ امث۔ آنکھوں کے آگے آجانے والا اندھیرا، آنکھوں کے آگے اُڑنے والا ذرہ یا سیاہی؛ حیران، پریشان۔
خیرات ےلین۔ امث، ع۔ نیکی کے طور پر بخشش، دان پن، صدقہ۔ (لفظاً) اچھے کام، نیکیاں۔

**خیرات داخل** بے جا خرچ؛ مثلِ مفت۔

مقولہ: **خیرات دافع آفات ہے** صدقہ دینے سے بلائیں دُور ہوتی ہیں۔

کہاوت: **خیرات کی جوتی (چوٹی) خیرات کا ناڑا، پڑھ دے ملا عقد ہمارا** اُس کے متعلق کہتے ہیں جس کے پاس کچھ نہ ہو اور بڑے بڑے منصوبے باندھے۔

کہاوت: **خیرات کے ٹکڑے اور بازار میں ڈکار** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو خواہ مخواہ شیخی بگھارے مگر مانگ کر گزارہ کرتا ہو۔

صف: **خیراتی** کسی کی مالی امداد سے رفاہِ عام کے لیے کیا جانے والا کام، یا قائم کیا ہوا (وقف وغیرہ)۔

**خیرگی** ی، زبر ر۔ امث، ف۔ تیز روشنی کے سامنے یا بہت زیادہ روشن شے کو دیکھ کر آنکھوں کے آگے اندھیرا چھانے کی کیفیت؛ سرکشی، بے حیائی، ڈھٹائی۔

**خیرہ** ی، زبر ر۔ صف، ف۔ چُندھیایا، چندھیائی (آنکھ)؛ بہکا، بھٹکا ہوا، بے حیا، بے شرم؛ گستاخ، سرکش۔

صف: **خیرہ چشم** چندھیایا ہوا، جس کی آنکھوں میں چکا چوند ہو؛ بے حیا، گستاخ۔

**خیرہ چشمی** چکا چوند آنکھوں کا چندھیانا۔

**خیرہ دِماغ** بے باک، گستاخ؛ مغرور، متکبر۔

**خیرہ رُو** بے حیا، ڈھیٹ، بے باک، گستاخ۔

**خیرہ سر** خودسر، گستاخ، شوخ؛ مغرور، خود پسند، سرکش۔

**خیرہ سری** رک: **خیرہ سر** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**خیرہ کن** حیرت میں ڈال دینے والا، حیرت انگیز، چکا چوند پیدا کرنے والا۔

**خیری** ے لین۔ امذ، ف۔ ایک خوشبودار پھول جو رات کو مہکتا ہے؛ گُلِ شب بو، سفید گل بنفشہ۔ **گُلِ خیری**۔

**خیریت** ے لین، جزم ر، شد زبر ر۔ امث، ف۔ صحت، تندرستی؛ سلامتی؛ بھلائی، بہتری۔ عام: **خَیر یَت**۔

**خیریت انجام** وہ جس کا انجام اچھا ہو۔

محاورہ: **خیریت پوچھنا** کسی کی مزاج پرسی کرنا، حال پوچھنا۔

محاورہ: **خیریت چاہنا** بہتری چاہنا، بھلائی چاہنا۔

محاورہ: **خیریت ملنا** خیر خبر معلوم ہونا، سلامتی کی خبر مل جانا، صحت کے اچھا ہونے کا معلوم ہو جانا۔

**خیز** ے۔ لاحقہ، صیغۂ امر، ف۔ مرکبات میں اُٹھنے یا اُٹھانے والا، اُبھنے والا، پیدا کرنے والا، مثال: **سحر خیز** سویرے اُٹھنے والا؛ **جنوں خیز؛ وحشت خیز؛ مردم خیز؛ زرخیز**۔ بطور امر: اُٹھ بیٹھ، اُٹھ جا۔ (امذ) بیداری۔ مثال: **خفت و خیز** سونا اور جاگنا؛ جست، چھلانگ۔ مثال: گھوڑے نے **خیز** کی جست لگائی۔

**خیزا خیز** جلدی میں، عجلت کے ساتھ۔

صف: **خیزاں** اُٹھتا اُبھرتا ہوا، چمک دار۔

**خیزراں** ے لین۔ امذ۔ بانس، بید؛ ایک خوشبودار سدابہار پودا، ولایتی مہندی۔

**خیزش** ے، زیر ش۔ امث۔ کھڑا ہونا، اُکساہٹ؛ آلۂ تناسل کی اِستادگی۔

**خیزی** ے، زیر ش۔ امث۔ رک: **خیزش**۔

**خیسانده** ی، ن غنہ، زبر د۔ امذ، ف۔ پانی میں بھگویا ہوا؛ طبی نسخے کے اجزا جنھیں پانی میں بغیر جوش دیے صرف بھگو کر پانی دوا کے طور پر پیا جائے۔

**خیش** ے لین۔ امذ۔ ایک موٹا اور کھردرا کپڑا۔

**خیشوم** ے لین، وسع۔ امذ۔ ناک کا پچھلا اندرونی حصہ جو حلق سے جا ملتا ہے؛ مچھلی کا گلپھڑا۔

**خیط** ے لین۔ امذ، ف۔ دھاگا۔ جمع: **خیوط**۔

مرکب: **خیطِ اَبیض** (زبرا، جزم ب، زبر ی) سفید دھاگا۔

مرکب: **خیطِ اَسود** (زبرا، جزم س، زبر و) سیاہ دھاگا۔

**خیطہ** ے لین، زبر ط۔ امذ۔ باریک ریشہ؛ حشرات کی چابک نما دُم۔

**خیطی دودہ** ایک سفید باریک کیڑا جو آنت میں پیدا ہوتا ہے۔ انگریزی میں: Thread Worm۔ نیز **خیطیہ**۔

**خیفا** ے لین۔ امث، ع۔ (علمِ بدیع) ایسی عبارت جس میں منقوط اور غیر منقوط الفاظ اَدل بدل کر آئیں۔ گھوڑی جس کی ایک آنکھ کا رنگ دوسری آنکھ سے مختلف ہو۔

**خیل (۱)** ے لین۔ امذ، ع۔ گروہ، قبیلہ، گھڑ سواروں کا دستہ؛ گھوڑے۔

**خیل خانہ** خاندان، کنبہ، قبیلہ۔

**خیل خیل** گروہ در گروہ، فوج در فوج۔ نیز **خیل در خیل**۔

**خیل وحشم** نوکر چاکر، ملازمین کا گروہ۔

**خیل (۲)** ے لین۔ امذ۔ گمان، تصور، خیال۔

**خیل** ی۔ امث۔ بھنا ہوا اناج یا چاول۔

**خیلا** ے۔ امث، صف، ع۔ باولی، سڑیلی، بے سلیقہ عورت، جھلن۔

محاورہ: **خیلا بنانا** بے وقوف بنانا۔

**خیلا پن** پھوہڑپن، بدسلیقگی؛ حماقت، بے وقوفی۔

**خیلے** ے لین۔ متعلق فعل، ف۔ بہت، نہایت، بہت زیادہ۔

**خیمہ** ے لین، زبر م۔ امذ، ع۔ دبیز کپڑے کا تنا ہوا تنبو جس میں پڑاؤ کیا جائے۔

محاورہ: **خیمہ اُٹھانا** کوچ کرنا، سفر کرنا۔

**خیمۂ ارزق** نیلا خیمہ؛ (مراداً) آسمان۔

محاورہ: **خیمہ بپا کرنا** خیمہ لگانا، تنبو نصب کرنا۔

**خیمہ بردار** طفیلی، پٹھو۔

محاورہ: **خیمہ پڑنا** ڈیرا ڈالنا، قیام کے لیے خیمہ نصب کرنا۔

**خیمہ دوز** خیمہ سینے اور بنانے والا۔

**خیمہ زن** خیمہ لگانے والا۔

محاورہ: **خیمہ نکالنا** سفر کرنے سے پہلے خیمے کو لپیٹنے کی تیاری کرنا۔

**خیمگی** (زبرم) خیمہ لگانے والا، خیموں کا رکھوالا۔

**خیام** خیمہ بنانے والا۔ نیز **خیمہ ساز**، **خیمہ دوز**۔

**خیو** ی، جزم و۔ اند۔ تھوک، لعاب دہن۔ نیز **خیو** (زبرخ، ومع)۔

**خیور** پیش خ، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ نیکیاں؛ برکتیں۔

**خیوط** پیش خ، ومع۔ اند، ف۔ **خیط** (رک) کی جمع۔

(حیاتیات) **خیوط لونی** بیلن نما خورد حیاتی اجسام جو حیوی خلیوں کے انقسام سے ظہور میں آتے اور جینز کے حامل ہوتے ہیں جن میں جنین کی موروثی خصوصیات منضبط ہوتی ہیں۔ انگریزی میں: Chromosomes۔ نیز **خیوط لونیہ**۔

**خیول** پیش خ، ومع۔ **خیل** (۱) (رک) کی جمع۔

# د

د دال۔ امث۔ بلحاظ تعداد اُردو حروف تہجی کا تعداد کے اعتبار سے ۱۸واں اور صوت کے لحاظ سے ۱۷واں، دیوناگری کا ۱۸واں، فارسی کا دسواں اور عربی کا آٹھوں حرف صحیح، لثوی مصمتہ، اِسے دال مہملہ اور دال غیر منقوطہ بھی کہتے ہیں۔ اِس کا مخرج دانت ہیں اِس لیے اِسے دندانی یا اسنانی حرف بھی کہا جاتا ہے۔ زبان کی نوک بالائی دانتوں کے پیچھے ہوا روک کر چھوڑی جائے تو اِس کی صوت پیدا ہوتی ہے۔ شمسی حروف میں شامل ہے اور حساب جمل میں اِس کی قیمت چار (۴) ہے۔ لفظ کے شروع میں ہمیشہ منفصل صورت میں آتا ہے، مثلاً: 'داخل'، 'درج'، 'دشت' وغیرہ۔ لفظ کے درمیان اور آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آسکتا ہے جیسے 'کدورت'، 'عداوت'، 'سعادت'، 'عادت'، 'ضد'، 'آمد' اور 'باد'، 'کھاد' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Dal" اور اِس کا کوڈ "U+062F" درج کیا گیا ہے۔

## د۔ا

**دا** امث۔ درانتی (خصوصاً بے دندانوں کی)، دیوار کی چنائی کا رڑا۔

**داب(۱)** امث۔ دبانے کا عمل، دباؤ، بوجھ؛ پٹاؤ کا پتھر، لکڑی یا داسا۔ (طباعت) کاغذ کو چھاپے کی مشین سے چھاپ کر نکالنے کا عمل۔

**داب پذیر** دباؤ قبول کرنے والا، لچکدار، نرم۔

**داب پیما** دباؤ ناپنے کا آلہ۔ (انگریزی میں: Manometer)۔

محاورہ: **داب دینا** دفن کر دینا، گاڑ دینا، دفنانا، زمین میں دبا دینا، چھپا دینا۔

**داب گانس** (ن غنہ) سارنگی کے گز کو تاروں پر (دبا کر اور ہلکے سے) پھیرنا؛ دبا کر پھیرنا 'داب' اور آہستگی سے پھیرنا 'گانس'، اُتار چڑھاؤ۔

**داب گر** ہوا کے دباؤ کو بڑھانے کا آلہ۔ (انگریزی میں: Compressor)۔

محاورہ: **داب لینا** قبضہ کر لینا، چھین لینا، غصب کر لینا، جائیداد اینٹھ لینا؛ قابو پانا، چھا جانا، کسی کو زیر یا مغلوب کرنا۔ نیز دبا لینا۔

**داب(۲)** اند، ع۔ ضابطہ، قاعدہ، قرینہ، ڈھنگ، طور طریقہ، آداب، مثلاً: دابِ محفل؛ کوشش، بھگ و دو۔

**داب(۳)** اند، ع۔ رعب، دبدبہ، شان و شکوہ۔

**دابا** اند۔ بیمار یا بخار میں مبتلا کو لحاف یا کمبل سے ڈھانپنا تاکہ پسینا آجائے؛ دباؤ، بوجھ، وزن؛ زبردستی؛ دست درازی؛ استحصال بالجبر۔

**دابت** زبر شد ب۔ امث۔ رینگنے والے جانور؛ حیوان، سواری کا گھوڑا۔

**دابت اُلارض** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبر ا) (لفظاً) زمین پر چلنے والا جانور؛ (مجازاً) وہ عجیب الخلقت جانور جو قربِ قیامت کو وہ صفا سے پیدا ہوگا اور لوگوں سے کلام کرے گا اُس کے پاس حضرت سلیمانؑ کی مہر اور حضرت موسیٰؑ کا عصا ہوگا۔

**دابنا** جزم ب۔ فعل متعدی۔ رک: دبانا۔

**دابہ** شد زبر ب۔ اند، ع۔ چوپایہ، مویشی۔ جمع: دواب۔

**دابۃ المسک** (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، زیر م) وہ ہرن جس کے نافے سے مشک نکلتا ہے۔

**دابھ** امث، ہ۔ ریتیلی زمین میں پیدا ہونے والی ایک گھاس جس کے پتے کانس کی طرح ہوتے ہیں؛ کشا گھاس۔ نیز دربھ۔

**داپ** اند۔ گھمنڈ، غرور، تکبر، خود پسندی؛ گستاخی، بے ادبی؛ گردن کشی؛ خود بینی، زعم، شیخی، ڈینگ۔

**دات** اند، س۔ فیاضی، سخاوت، بخشش۔

**داتا** اند۔ صف، ہ۔ سخی، بخشش کرنے والا؛ پروردگار۔ نیز داتار۔

کہاوت: **داتا دے کنجوس جھر جھر مرے** کوئی دے اور کوئی جلے، ایسے موقع پر بولتے ہیں جہاں کوئی شخص کسی کی مدد کرے اور دوسرے کو ناگوار گزرے۔

کہاوت: **داتا داتا مر گئے اور رہ گئے مکھی چوس، دین لین کو کچھ نہیں لڑنے کو موجود** سخی مر گئے اور کنجوس رہ گئے دیتے چلاتے کچھ نہیں لڑنے کو تیار ہیں۔

کہاوت: **داتا دے بھنڈاری (پیٹ پیئے) کا پیٹ پھٹے** خیرات کوئی کرے اور دل کسی دوسرے کا جلے۔

کہاوت: **داتا دیوے اور شرماوے، بادل برسے اور گرماوے** اصل سخی سخاوت کر کے ظاہر نہیں کرتا۔ جیسے بادل برستا ہوا پسینے پسینے ہوتا ہے۔

کہاوت: **داتا سدا دلدری** سخی ہمیشہ مفلس رہتا ہے۔

کہاوت: **داتا کا دان غریب کا اشنان** سخی کی خیرات کرنے سے غریب کا کام چل جاتا ہے۔

کہاوت: **داتا کی ناؤ پہاڑ چڑھے** سخی ہمیشہ کامیاب رہتا ہے۔

کہاوت: **داتا کے تین گن، دے، لادے اور دے کر چھین لے** خدا دیتا ہے۔ اوروں سے دلاتا ہے اور دے کر لے بھی لیتا ہے۔ خدا کی قدرت کے تماشے ہیں۔

**داتر** جزم ت۔اند،س۔ ایک اوزار جس سے فصل کاٹنے کا کام لیا جاتا ہے۔

**داثرہ** زیرث، زبرر۔امث،ع۔ ہلاک ہونے والی، ختم ہونے والی۔

**داج (۱)** اند،ع۔ اندھیرا، تاریکی، گھٹاٹوپ اندھیرا۔

**داج (۲)** اند۔ شادی پر میکے کی طرف سے لڑکی کو دیا جانے والا زیور، اسباب، جائیداد وغیرہ، جہیز۔

**داچا** اند،ف۔ قالین بُننے کی کھڈی یا اڈا جو ایک قسم کا کھڑا چوکھٹا ہوتا ہے۔

**داخل** زیرخ۔صف،ع۔ جو اندر آئے یا پہنچے، وارد، موجود۔ آمدہ، شریک؛ حساب یا کتاب میں درج کیا ہوا؛ مدرسے وغیرہ میں بٹھایا ہوا، بھرتی کیا ہوا، کسی گروہ یا زمرے میں شامل؛ خارج کی ضد۔

**داخل خارج** ملکیت کی تبدیلی کا سرکاری دفتر میں اندراج۔

**داخلِ دفتر** پرانے کاغذات میں محفوظ کیا ہوا۔ (کنایۃً) نظر سے اوجھل، فراموش۔

**داخلہ** لیٹاز زیرخ، زبرل۔اند۔ در آنے، گھسنے، شامل ہونے، وارد ہونے کا عمل؛ در آنے کی اجازت؛ بھرتی۔ (صف) اندرونِ ملک یا اُمورِ ملکی سے متعلق۔ مثلاً: اُمورِ داخلہ، وزارتِ داخلہ۔ نیز **داخلیہ**۔ عام: **داخلہ** (جزم خ)۔

**داخلی** زیرخ۔صف۔ اندرونی، باطنی؛ ظاہری کی ضد؛ فرد کی نفسیات یا جبلت سے متعلق؛ (ادب) ایسی تحریر خصوصاً شاعری جس میں بیرونی مشاہدات کی نسبت زیادہ تر اندرونی جذبات و محسوسات کا اظہار ہو۔

**داخلی جذبہ** احساس، دلی جذبہ، اندرونی کیفیت۔

**داخلی کیفیت** اندرونی حالت، دلی جذبات و احساسات۔

**داخلیت** زیرخ، زیرل، شدزبری۔امث۔ (نقد الادب) بیرونی تجربے یا مشاہدے کی نسبت ذہنی اُپج یا ذاتی جذبات کے اظہار کی طرف رغبت۔ (فلسفہ) مادی علم کو موجود بالذات ہونے کی بجائے نفسی وجود پر مبنی قرار دینا۔

**داخلیہ** زیرخ، زیرل، شدزبری۔امث۔ وہ درس گاہ جس میں رہائش کا بھی انتظام ہو۔

**داخن** پیش خ۔اند۔ ناخن کی جڑ میں اُنگلی کی پور کا پک جانا۔

**داخول** ومع۔ اند۔ چڑیوں کو ڈرانے کے لیے کھیت میں کھڑا کیا جانے والا آدمی کی شکل سے ملتا ہوا نشان، پُتلا یا ہَوّا، چشمارو۔

**داد (۱)** امث،ف۔ انصاف، عدل؛ بخشش، عطا؛ توصیف، تعریف، تحسین و آفرین، واواہ؛ سزا، پاداش۔

محاورہ: **داد بیداد کرنا** انصاف چاہنا۔

محاورہ: **داد پانا** تعریف و تحسین حاصل کرنا، قدر کیا جانا، صلہ پانا۔

**دادخواہ** (ومعدولہ) انصاف چاہنے والا، فریادی۔

محاورہ: **داد دینا** کسی کے ہنر کی تعریف کرنا، کسی کے کمال کی قدر کرنا۔

**داددہی** انصاف بہم پہنچانا۔

**دادرَس** فریاد کو پہنچنے والا، انصاف کرنے والا۔

محاورہ: **دادرَسی کرنا** انصاف کرنا، حق دلانا، انصاف کو پہنچانا۔

محاورہ: **دادِ شجاعت دینا** جرأت و بہادری دکھانا، لڑائی یا جنگ میں بہت دلیری سے لڑنا۔

محاورہ: **دادِ عیش دینا** عیاشی میں مشغول ہونا؛ (منفی معنوں میں) خوب عیش کرنا۔

**دادگر** سب کو انصاف مہیا کرنے والا۔ (لفظاً) انصاف پھیلانے والا؛ تحسین کرنے والا، تعریف، توصیف کرنے ولا، واواہ کہنے والا۔ نیز **دادگستر** (پیش گ)۔

محاورہ: **دادِ لینا** کسی سے اپنے فن کے کمال کی تعریف پانا۔

**دادودہش** (ومج، لیٹاز یرد، زیرہ) سخاوت، فیاضی، انعام اکرام۔

**دادوستد** (زیرس، زبرت) لین دین، باہمی حساب کتاب کا معاملہ۔

**دادِ یزدانی** اللہ تعالیٰ کی دین، خدا کی بخشش، عطیۂ خداوندی۔ انگریزی میں: God-given۔

**داد (۲)** اند۔ ایک جلدی مرض جس میں داغ پڑ جاتے ہیں اور خارش ہوتی ہے۔ راج پھوڑا، جھرہ۔

**داد (۳)** امث۔ لونڈی، چھوٹی عمر کی لڑکی جو لڑکوں کی خدمت پر مامور ہو۔

**دادا** اند،ہ۔ والد کا والد؛ جد؛ گرو، اُستاد، پیر (گاہے طنزاً)؛ باپ سے بڑھ کر، دادا کے برابر، دو پیڑھی یا دو درجے اُوپر، مثلاً: دادا پیر۔

**دادا اُستاد** اُستاد کا اُستاد؛ غنڈہ، بدمعاش۔

**دادا پردادا** اسلاف، اجداد، بڑے بوڑھے، بزرگ۔

**دادا گیری** ہیکڑی بازی، غنڈہ پن۔

کہاوت: **دادا لے پوتا برتے** یعنی دادا کے زمانے کی کسی چیز کا پوتے کی نسل تک استعمال میں آنا۔

**دادر** پیش د۔اند۔ مینڈک۔

**دادرا** جزم د۔اند۔ (موسیقی) گانے کی ایک ہلکی پھلکی چنچل طرز جو آگرہ و اودھ سے تعلق رکھتی ہے لیکن سب جگہ مقبول ہے؛ نیز طبلے کی ایک تال۔

محاورہ: **دادرا بیٹھنا** غش آنا۔

**دادس** زبرد۔امث،ہ۔ ساس کی ساس، ددھیا ساس۔ نیز (اند) **دادسرا** دادا خسر۔ نیز دادسُسرا۔

**دادنی** زبرد۔امث۔ پیشگی رقم جو کسی کو کسی کام یا کسی خریداری کے لیے دی

جائے؛ بیعانہ۔

**دادہ** زبرد۔صف۔ دیا ہوا۔مثال:**قرارداده** طے پایا ہوا، قرار دیا ہوا۔

**دل دادہ** گرویدہ، عاشق؛ شوقین، دھتی۔ نیز **دلدادہ**۔

**دادی** (۱) امث۔ہ باپ کی والدہ، جدّہ۔ **دادا** (رک) کی تانیث۔

**دادی** (۲) صف۔ انصاف طلب کرنے والا، دعویٰ کرنے والا۔

**دادی فریادی** فریاد کرنے والا، مستغیث۔

**دادھنا** جزم دھ۔فعل متعدی۔ جلانا، بھسم کرنا۔

**دادھیال** زیر دھ۔امث۔ رک: **ددھیال**۔

**دار** (۱) امذ،ف۔ درخت، پیڑ، لکڑی، مثلاً: **دیودار** (رک)؛ ایک جنگی ہتھیار۔

**دار چوبہ** آنبہ ہلدی۔ نیز **دار ہلد** (زبرہ، جزم ل)۔

**دار چینی** ایک درخت کی پتلی نازک بھوری خوشبودار چھال جو کھانوں اور مسالوں میں مہک کے لیے، اور دوا کے طور پر بھی استعمال کی جاتی ہے۔

**دارِشمشاد** (لیٹا زیر) ایک لوہے کا کانٹے دار ہتھیار۔

**دارِفلفل** لمبی مرچ، ایک بیل جس میں لوبیے کی طرح کی پھلیاں اور بیج لگتے ہیں جو مزے میں تلخ ہوتے ہیں اور بطور دوا استعمال کیے جاتے ہیں؛ فلفل دراز۔

**دار** (۲) امث،ف۔ سولی، پھانسی پر چڑھانے یا میخیں ٹھونک کر لٹکانے کے لیے گاڑی ہوئی لکڑی۔

محاورہ: **دار پر چڑھانا** پھانسی دینا، سولی چڑھانا، پھانسی کی سزا دینا۔

**دار و رسن** (وج، زبرر، زبرس) سولی، پھانسی۔

**دار** (۳) امذ،ع۔ مکان، عمارت؛ ادارہ۔

**دارُالاقامہ** (پیش ر،غم ا، زیرا، زبرم) قیام گاہ، بورڈنگ ہاؤس۔

**دارُالامارہ** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زیرر) پائے تخت؛ شاہی محل۔

**دارُالامان** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زبرا) پناہ گاہ؛ (شرع) وہ مقام جہاں مسلمان آزادی سے رہ سکیں۔

**دارُالانشا** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زیرا) شاہی مراسلات کی روانگی کا دفتر یا شعبہ۔

**دارُالآثار** (پیش ر،غم ا، جزم ل، مدا) عجائب خانہ جس میں قدیم نوادر رکھے جائیں۔

**دارُالآخرۃ** (پیش ر،غم ا، جزم ل، مدا، زیرخ، زبرہ) دوسری دُنیا، عالم ارواح، عاقبت؛ قیامت۔

**دارُالبوار** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زبرب) دوزخ، جہنم۔

**دارُالحرب** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زبرح، جزم ر) وہ جگہ جہاں مسلمان آزادی سے نہ رہ سکیں اور فرائض دینی کی ادائی میں زحمت ہو۔

**دارُالحکومت** (پیش ر،غم ا، جزم ل، پیش ح، وم ع، زبرم) پائے تخت، حکومت کا صدر مقام۔ نیز **دارُالخلافہ**، **دارُالسلطنت**۔

**دارُالخلافہ** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زبرخ، زبرف) پائے تخت، حکومت کا صدر مقام۔ نیز **دارُالسلطنت**۔

**دارُالطبع** (پیش ر،غم ا،غم ل، شدزبرط، زبرب) چھاپہ خانہ، اشاعت گھر۔

**دارُالعلوم** (پیش ر،غم ا، جزم ل، پیش ع، وم ع) بڑی درس گاہ، یونیورسٹی۔

**دارُالمجانین** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زبرم، ی) پاگل خانہ، پاگلوں کی علاج گاہ؛ تکالیف کی جگہ؛ (مجازاً) دُنیا۔

**دارالمصارعت** (پیش م، زبرر، زبرع) کھیلوں اور ورزشوں کے لیے بنائی ہوئی عمارت اکھاڑا۔ انگریزی میں: Gymnasium۔

**دارُالمکافات** (پیش ر،غم ا، جزم ل، پیش م) وہ جگہ جہاں ادلے کا بدلہ ملے۔ مراد: دُنیا یا آخرت۔ نیز رک: **دارین**، **دیار**۔

**دار** (۴) بطور لاحقہ صفت،ف۔ رکھنے والا، حامل، قابض، مالک، مثلاً: امانت دار، دل دار، ذمہ دار، دُکاندار۔

**دار و گیر** (لفظاً) رکھ لے اور پکڑ؛ (مراداً) پکڑ دھکڑ، گرفتاریاں اور تعزیریں۔

**دار و مدار** (وج، زبرم) اختلاط، راہ و رسم، تعلق، تواضع؛ قول و اقرار؛ انحصار، بھروسا، سہارا۔

**دارا** (۱) امذ۔ بیٹھک، چوپال، لوگوں کے بیٹھنے کی جگہ۔

**دارا** (۲) عَلَم،ف۔ ایران کے قدیم شاہوں کا لقب۔ عموماً مراد وہ بادشاہ جسے سکندرِ اعظم نے شکست دی تھی۔ داریوش۔

**داراب** عَلَم،ف۔ ایران کے کیانی خاندان کا آٹھواں بادشاہ، دارا کا باپ۔ شان وشکوہ۔

**دارابی** امث۔ توپ کھینچنے والی گاڑی۔

**دارج** زیرر۔صف۔ مروج، جس کا چلن عام ہو جیسے سکہ یا محاورہ۔ عام: **دارجہ** (لیٹا زیرر، زبرج)۔

**دارچکنا** جزم ر، زیرچ، جزم ک۔امث،ف۔ رک: **دال چکنا**۔

**دارمی** جزم ر۔امذ۔ کٹا انار جو پہاڑی مقامات پر ہوتا ہے۔

**دارنگ** زبرر، ن غنہ۔امث۔ (موسیقی) مارگ تال کی ایک قسم، چار ماتراؤں کا ایک ٹھیکا۔

**دارندگی** زیرر، جزم ن، زبرد۔امث۔ مِلک، قبضہ، تسلط؛ رکھنا۔

**دارندہ** زیرر، جزم ن، زبرد۔صف۔ رکھنے والا، قبضہ کرنے والا، قابض، حامل۔

**دارو(۱)** وِمع۔امث،ہ۔ دیسی شراب؛ بارود۔

**داروسیسہ** مراد: گولا بارود۔

**دارو(۲)** وِمع۔امث،ف۔ دوا، علاج، تدبیر۔

**داروغہ** وِمج، زبرغ۔امذ،ت۔ سپاہیوں کی ٹکڑی کا سربراہ، تھانیدار، نگران کار، مہتمم، منتظم، افسر؛ پولیس کا سپاہی، محافظ، نگہبان۔ (مث) **داروغن / داروغنی** (جزم غ)۔

**داروغائی** داروغہ کا عہدہ یا کام۔ نیز **داروغگی** (زبرغ)۔

**دارومدار** وِمج، زبرم۔امذ،ت۔ انحصار، قرار، ٹھہراو؛ فیصلہ، تصفیہ۔

**دارہلد** زبرہ، جزم ل۔امث۔ آنبہ ہلدی، دار چوبہ۔

**داری** امث،ہ۔ (بطور دُشنام) لونڈی، باندی۔

**دارین** ے لین۔تثنیہ، ع۔ دونوں ٹھکانے۔ مراد: دُنیا اور آخرت۔ واحد: دار۔

**داڑم** زیرڑ۔امذ۔ انار، انار کا درخت۔

**داڑو** (وِمع) امذ۔ انار کی ایک نہایت کھٹی قسم۔

**داڑھ** امث،ہ۔ پچھلے دانت جو موٹے ہوتے ہیں اور غذا وغیرہ چبانے کے کام آتے ہیں۔

محاورہ: **داڑھ گرمانا** کچھ کھانا پینا؛ داڑھ گرم کرنا۔

**داڑھی** امث،ہ۔ بلوغ کے بعد مردوں کے گالوں اور ٹھوڑی پر اُگنے والے بال؛ برگد کے پیڑ کی لٹکی ہوئی شاخیں۔ نیز **ڈاڑھی**۔

محاورہ: **داڑھی پھٹکارنا** بات کرتے میں لمبی داڑھی کا چونری کی طرح سے ہلنا؛ وضو کے بعد داڑھی سے پانی چھنک کر اُڑانا۔

صف: **دڑھیل** جس کی داڑھی بہت گھنی یا لمبی ہو

**داس(۱)** امذ،ہ۔ غلام، نوکر، خدمت گار۔ (امث) **داسی**۔

**داس پتر** (پیش پ) غلام زادہ یا لونڈی زادہ۔

**داس(۲)** امث،ہ۔ درانتی، ہنسیا۔ نیز **داسا**۔

**داسا(۱)** امذ،ہ۔ لکڑی یا پتھر کا ترشا ہوا ٹکڑا، تختہ یا سِل جو چھت یا دروازے کے اُوپر پٹاؤ یا سہارے کے لیے لگایا جائے، داب۔

**داسا(۲)** امذ۔ نئے پیدا ہوئے بچے کا پاخانہ جو پتلا سبزی مائل ہوتا ہے۔

**داستان** جزم س۔امث،ف۔ قصہ، کہانی، کتھا، روئداد؛ طولانی حکایت یا بیان، تاریخ، تذکرہ؛ نقارے کی پانچ ضربی ٹکوریں۔

محاورہ: **داستان چھیڑنا** قصہ یا کہانی شروع کرنا۔

**داستانِ حیات** زندگی کی کہانی، زندگی کے واقعات۔

**داستان سرا** قصہ گو، اپنے جی سے یا یادداشت کی بنا کر قصے کہانیاں گھڑ کر سنانے والا۔ نیز **دستاں سرا** (ن غنہ، زبرس)، **دستاں زن** (زبرز)، **داستان گو** (وِمج)۔

**داسہ** زبرس۔امذ۔ پائے دان، پاانداز۔

**داسی** ۔امث،ہ۔ لونڈی، کنیز؛ خادمہ، ملازمہ۔

**داسیچا** ی۔امذ۔ ایک معمولی سُوتی، دھاری دار کپڑا۔ سوسی، چوڑیا۔

**داشت** جزم ش۔امث،ف۔ رکھنا، رکھوالی کرنا؛ دیکھ بھال کرنا، تربیت پرداخت۔ عموماً مرکبات میں مستعمل، مثلاً: **چشم داشت** نگرانی۔ **عرض داشت** گزارش، درخواست۔

**داشتہ** جزم ش، زبرت۔صف۔امث،ف۔ رکھا ہوا، سینتا ہوا، محفوظ؛ گھر میں ڈالی ہوئی عورت جس سے آشنائی ہو، بے نکاحی خانگی عورت، رکھیل۔

**داشتہ آید بکار** رکھی ہوئی چیز کام آتی ہے۔

**داعی** صف،ع۔ پکارنے والا، بلانے والا، دعوت دینے والا؛ مبلغ؛ محرک، متقاضی؛ دعوے دار۔

محاورہ: **داعیِ اجل کو لبیک کہنا** وفات پانا جانا، اس دُنیا سے چلے جانا۔

**داعیِ الی الحق** (زیرا، زبرل، غم ی، غم ا، جزم ل، زبرح) سچائی کی طرف بلانے والا۔

**داعیِ برحق** نیکی کی جانب بلانے والا؛ (مجازاً) حضرت محمد ﷺ۔

**داعیہ** (ع) دعویٰ، بلاوا، تقاضا؛ خواہش، مرضی، اجارہ۔

**داغ** امذ،ف۔ دھبا، اُوپری نشان، زخم، بٹا؛ بدنمائی، رُسوائی، عیب؛ غلاموں یا گھوڑوں وغیرہ کی جلد پر ملکیت کا نشان جو لوہے کو گرم کر کے لگایا جاتا تھا؛ بگھار جو دال یا کھچڑی وغیرہ کو دیا جائے؛ رنج، صدمہ۔

محاورہ: **داغ اُبھرنا** رنج یا تکلیف اور چوٹ کا تازہ ہو جانا، زخم ہرا ہو جانا۔

**داغ بیل** (ے) تعمیر کے لیے زمین پر کھودے یا ڈالے جانے والے نشانات۔

محاورہ: **داغ بیل ڈالنا** بنیاد رکھنا، ابتدا کرنا، پہل کرنا۔

**داغِ تصحیح** (زبرت، جزم ص، ی، زبرح) ملکیت یا تصدیق کا نشان جو گھوڑوں کی پشت پر ڈالا جائے۔

**داغ دار** جس پر دھبے یا نشان ہوں، نشان زدہ۔

**داغ دوزی** (جزم غ، وِمج) نشانوں کو مٹانا، دیوار یا فرش وغیرہ کے اُکھڑے ہوئے پلستر دُرست کرنا۔

محاورہ: **داغ دینا** (تانبے یا لوہے وغیرہ کو گرم کر کے) جسم کے کسی حصے پر نشان لگانا (شاہی گھوڑوں، غلاموں یا فوجی سپاہیوں وغیرہ کے بطورِ علامت نشان لگائے جاتے تھے)۔ جدائی، محرومی یا موت وغیرہ کا رنج پہنچانا، تکلیف یا

صدمہ دینا۔

محاورہ: **داغ دھونا** رنج و ملال یا بدنامی وغیرہ کو دُور کرنا، بُرائی کو مٹا دینا۔

**داغِ سودا** جسم پر خلطِ سودا کی زیادتی سے پڑنے والے چتے؛ آثارِ جنوں۔

**داغِ شعلہ خوار** چراغ کا گل۔

محاورہ: **داغ لگانا** عیب لگانا، بدنام کرنا؛ چرکا دینا، جلد کو جھلس کر نشان ڈالنا۔

محاورہ: **داغ لگ جانا** بدنام ہونا، الزام لگنا۔

**داغِ ندامت** پشیمانی کا دُکھ، پچھتاوے کا رنج۔

**داغنا** چرکا دینا، جلد کو جھلسا کر نشان ڈالنا؛ توپ، بندوق وغیرہ سر کرنا، بگھار دینا، پیاز لہسن وغیرہ کو گھی میں تل کر اُن کا رنگ بدلنا؛ دعویٰ دائر کرنا؛ بیان وغیرہ جاری کرنا۔

محاورہ: **داغ ہرا ہونا** زخم کا دوبارہ خراب ہونا؛ کسی غمگین لمحے یا واقعہ کا دوبارہ یاد آنا؛ تکلیف یا چوٹ کا تازہ ہونا۔

**داغی** دھبے دار، داغا ہوا، نشان کردہ، عیب دار، گلا ہوا (پھل) جس کے چھلکے پر دھبا نظر آئے۔ نیز رک: دغیلا۔

**دافع** لیٹا زیرِ ف۔ صف، ع۔ دفع کرنے والا، رد کرنے والا، ٹالنے والا، دور کرنے والا، روکنے والا۔

**دافعُ البلا** (لیٹا زیرِ ف، پیش ع، اغم، جزم ل، زبر ب) آفت، مصیبت کو دُور کرنے والا۔

**دافعِ عفونت** (لیٹا زیرِ ع، پیش ع، دمع، زبر ن) جراثیم کش، اشیا کو سڑنے گلنے سے روکنے والا۔

**داک** صف۔ دینے والا، مخیر جو برہموں کو دان کرے۔

**داکھ** اند، ہ۔ کشمش، انگور۔

**داکھ رس** انگور کا افشردہ، شراب۔

**داکھ لتا** انگور کی بیل۔

**دال** (۱) امث، ہ۔ حرف ''د'' کا نام۔ (صف) رہنما، دلیل، دلیلِ راہ۔

**دال** (۲) امث، ہ۔ دلا ہوا چنا یا بعض دوسرے غلے جیسے مونگ، مسور یا ماش وغیرہ۔ وہ زرد دانہ جو نئے چوزے کی چونچ کے دونوں طرف چند روز تک نظر آتا ہے۔ چیچک وغیرہ کے دانوں پر جمنے والا کھرنڈ۔

**دال بیجی** (ی) بیسن کی بہت باریک سویوں کے ساتھ تلی ہوئی بغیر چھلی مونگ کی دال کا ہلکے مسالے کا سلونا چبینا۔

محاورہ: **دال جھڑنا** (زبر جھ، جزم ڑ) چوزے کی چونچ کی دونوں اطراف کی زردی کا غائب ہونا (اِس زردی کا جھڑنا چوزے کے جوان ہونے کی علامت ہوتی ہے)۔

محاورہ: **دال چپاتی بٹنا** بہت لڑائی ہونا، تکرار ہونا۔

محاورہ: **دال چپو ہونا** دو پتنگوں کی ڈوروں کا باہم گتھ جانا یا آپس میں لپٹ جانا۔

کہاوت: **منہ کی دال نہیں جھڑی** ابھی نادان ہیں۔

**دال دلیا** معمولی کھانا؛ گزارے کے لائق کام یا چیز جس سے مقصد پورا ہو جائے۔

**دال روٹی** (انکساری ظاہر کرنے کے لیے) معمولی درجے کا کھانا، معمولی یا اوسط درجے کی خوراک۔

**دال سیو** (ے، جزم و) بیسن کے لچھوں کے ساتھ چنے کی تلی ہوئی مسالے دار دال کا چبینا۔

محاورہ: **دال گلنا** مقصد پورا ہونا، کام بننا (عموماً منفی صورت میں) مثلاً: **دال نہیں گلی** کام نہیں بنا۔

**دال موٹھ** (وج، جزم ٹھ) مونگ اور موٹھ کی تلی ہوئی مسالا دار دالوں کا چبینا۔

محاورہ: **دال میں کالا ہونا** بھید یا شبہ کی بات کا گمان۔

کہاوت: **دال میں کالا ہے** کسی پوشیدہ بات کا شک گزرنا تہ میں ضرور کچھ ہے جو ظاہر میں نہیں۔

**دالان** اند۔ ستونوں پر قائم کھلی مسقف تعمیر۔

مرکب: **پیش دالان** دالان کے آگے کا دالان۔

**دالان در دالان** دالان کے اندر ایک اور دالان، دوہرا دالان۔

**دالچہ** جزم ل، زبر چ۔ امث۔ ترکاری کے ساتھ اچور ڈال کر پکائی ہوئی کھٹی دال۔

**دالدر** جزم ل، شد زبر د۔ صف۔ تنگ دست، مفلس۔ (امث) تنگ دستی، مفلسی، نحوست۔ نیز دلدر۔

**دام** (۱) اند، ہ۔ نقدی، پیسے، رقم؛ اُجرت، معاوضہ؛ نرخ، بھاؤ؛ پرانے زمانے کا ایک چھوٹا سکہ جو جلال الدین اکبر کے عہد میں ایک روپے کے چالیسویں حصے کے برابر ہوتا تھا لیکن مختلف عہدوں میں اُس کی قیمت بدلتی رہی ہے؛ نیز ۱۸ ماشے کا وزن۔

کہاوت: **دام آوے کام** روپیہ بچایا جائے تو وقت پر کام آتا ہے۔

کہاوت: **دام دیجیے کام لیجیے** جو روپیہ خرچ کرے اس کا کام ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **داموں کا روٹھا باتوں سے نہیں مانتا** جس کو اس کا حق نہ ملے وہ کسی طرح راضی نہیں ہوتا۔

محاورہ: **دام کھرے کرنا** نقد قیمت وصول کرنا۔ نیز کھڑے کرنا۔

کہاوت: **دام کرائے کام** جو روپیہ خرچ کرے اُسی کا کام ہوتا ہے۔

**دام** (۲) امذ، ف۔ جال، پھندا، جس سے چڑیوں مچھلیوں وغیرہ کو پکڑا جاتا ہے۔ نیز مجازاً: کسی کو پھانسنے کی سازش یا کارروائی۔

**دام افگن** جال ڈالنے والا، پھندا پھینکنے والا۔

محاورہ: **دام بچھانا** کسی کو پھانسنے کی تدبیر کرنا۔

محاورہ: **دام پھینکنا** جال پھینکنا، پھندا ڈالنا، مکر و فریب سے کام لینا، پھنسانا۔

**دام تزویر** (لیٹا زیرم، زبرت، جزم ر، ی) جھوٹ، مکر، فریب جو کسی کو بہکانے یا پھنسانے کے لیے ہو؛ ایک طرح کا سانچا جس سے کاغذ سازی کے عمل میں کام لیا جاتا ہے۔

**دامِ تسخیر** (زبرت، جزم س، ی) تابع کرنا، مطیع بنانا، قابو میں کرنا۔

**دام** (۳) امذ۔ سبزی خور چوپایہ، چرند۔

**دام و دد** چرندے اور درندے۔

**دام** زبرم۔ کلمۂ دعائیہ، ع۔ دائم رہے، ہمیشہ قائم رہے۔

**دامَ لطفہٗ / لطفہم** (دامَ لُط فُہو / ہُم) اس کی / ان کی مہربانی قائم رہے۔

**دامَ ظلکم / ظلہم** (دامَ ظِ لُ لُ کُم / ہُم) تمھارا / اُن کا سایہ ہمیشہ رہے۔

**دامَ فیوضہم** (فُ یُو ضُ ہُم) اُن کے فیض ہمیشہ جاری رہیں۔

**داما** امذ۔ رسی، جال؛ ہار، گجرا۔

**داماد** امذ، ف۔ لڑکی کا شوہر، دولھا۔

**دامادی** شادی، بیاہ؛ داماد بننے یا ہونے کا عمل۔

**داماس** امذ۔ ایک چکنا اور منقش ریشمی کپڑا جو دونوں طرف سے یکساں ہوتا ہے۔ ابتدائی طور پر دمشق سے منسوب۔

**داماشاہی** امث۔ دیوالیے کے اثاثوں کا قرض خواہوں میں بٹوارا (داما شاہ نامی ایک تاجر سے منسوب جس کی جائیداد اس طرح تقسیم کی گئی تھی)۔ نیز داما ساہی۔

**داماں** امث۔ گھوڑے کی ایک دھیمی چال جو سواری کے گھوڑوں کو سکھائی جاتی تھی۔

**داماںی** داماں سکھایا ہوا، جلوس کی سواری کا گھوڑا۔

**دامت** زبرم۔ صیغۂ ماضی فعل معروف، دام کا صیغۂ تانیث و جمع۔

**دامن** زبرم۔ امذ، ف۔ پلو، آنچل؛ انگرکھے، قبا اور کُرتے وغیرہ کا چولی کے نیچے سلا ہوا، یا نچلا حصہ؛ پہاڑی کی تلہٹی؛ کسی اُونچی عمارت کے آس پاس کے علاقے؛ میدان؛ گھوڑے کی زین کے نیچے بچھے ہوئے کپڑے کے دونوں جانب لٹکنے والے سرے۔ مجازاً: بضاعت، سایۂ عاطفت؛ سہارا۔ نیز داماں۔

**دامن افشانی** دامن جھاڑنا، سخاوت۔

فعل مرکب، محاورہ: **دامن اُلجھنا** دامن کا کسی نوک دار چیز میں پھنس جانا؛ کسی جھگڑے یا معاملے میں پھنس جانا۔

محاورہ: **دامن آلودہ ہونا** گنہگار ہونا۔ نیز **دامن تر ہونا**۔

محاورہ: **دامن بچانا** پہلوتہی کرنا، کسی شے سے بچنا، احتراز کرنا۔

**دامن بندی** رشتۂ ازدواج۔

محاورہ: **دامن پاک ہونا** کسی گناہ یا الزام وغیرہ سے بری ہونا۔

محاورہ: **دامن پر داغ لگنا** الزام لگنا، رُسوا و بدنام ہونا۔

کہاوت: **دامن پر فرشتے نماز پڑھیں** بہت پاکدامن ہے۔

محاورہ: **دامن پکڑنا** سہارا لینا، کسی کی پناہ میں آنا، کسی سے منسلک ہونا؛ روکنا مزاحم ہونا؛ گھیرنا، گرفت میں لینا، تقاضا کرنا۔ نیز **دامن تھامنا**۔

محاورہ: **دامن پھیلانا** طلب کرنا، سوال کرنا، مانگنا۔

**دامنِ تر** بھیگا ہوا دامن؛ (مجازاً) گناہ گار، بداعمال۔

**دامنِ تیغ / خنجر** تلوار، خنجر وغیرہ کا پھل۔

محاورہ: **دامن جھاڑنا** تعلق قطع کرنا، آزادی، چھٹکارا یا فارغ البالی حاصل کرنا؛ مفلس ہونا، تہی دست ہونا۔

**دامن دار** چوڑا، چکلا، پھیلا ہوا۔ مثال: زخمِ دامن دار۔

**دامن گیر** فریادی، دادخواہ۔

**دامنی** زیرم۔ امث۔ بجلی، برق، صاعقہ۔

**دامنی** زبرم۔ امث، ف۔ باریک چادر جو عورتیں سر پر ڈالتی ہیں، دوپٹہ؛ وہ کپڑا جو گھوڑے کے پٹھے پر دامنوں کو پسینے سے بچانے کے لیے پڑا رہتا ہے، زین پوش، ایک زیور جو عورتیں ماتھے پر پہنتی ہیں۔

**دامی** (۱) صف، ف۔ گرفتار، جال میں پکڑا ہوا؛ نیز شکاری۔

**دامی** (۲) رک: دمدمہ۔

**دامے درمے** ے، زیرد، زبرر۔ متعلق فعل۔ فقرہ۔ حسب توفیق چندہ یا امداد دے کر۔

مقولہ: **دامے، درمے، قدمے، سخنے** مالی امداد یا تحریری تائید یا زبانی تبلیغ کے ذریعے (مدد، خدمت)، جس طرح یا جس طریقے سے بھی ممکن ہو (کی جانے والی خدمت)۔

**دان** (۱) امذ، ہ۔ خیرات، بھینٹ، نذر، چندہ، عطیہ؛ دینا، بخشنا؛ تحفہ؛ بیٹی کو بیاہنا، مثلاً: کنیادان۔

**دان پن** (پیش پ) خیر، خیرات۔

**دان جہیز** بیٹی کو بیاہ پر دیا جانے والا سامان۔

**دان داتار/ دتار** خیرات کرنے والا، سخی، فیاض۔
محاورہ: **دان دینا** پُن کرنا، خیرات کرنا، صدقہ کرنا۔
**دان (۲)** لاحقۂ ظرف، ف۔ برتن، ظرف، جوف، مثلاً: **اگردان** سوراخ دار ظرف جس میں اگر کی بتیاں اٹکا کر سلگاتے ہیں۔ **بچہ دان** رحمِ مادر، پیٹ جہاں بچہ پلتا ہے۔ **خاک دان** (کنایۃً) دُنیا؛ **گلدان، پھول دان** پھول سجانے کا برتن جو اشیائے آرائش میں سے ہے۔ (مث) **دانی**۔
**داں** غنہ۔ لاحقۂ صفت، ف۔ جاننے والا، عالم، ماہر، مثلاً: **ریاضی داں** علمِ ریاضی کا جاننے والا، مہندس۔ **راز داں** ہمراز، بھیدوں سے واقف۔ **نکتہ داں** زیرک، عاقل، کسی علم یا فن کی باریکیوں کو سمجھنے والا۔ نیز **داں**، مثلاً: **نادان**۔ خصوصاً تراکیب میں نِ صحیح، مثال: **قدر دانِ سخن**۔ (مث) **دانی**، مثال: **سخن دانی** شاعری، شعر کی فہمید۔
**دانا (۱)** صف، ف۔ زیرک، عالم، عقل مند، دانشور؛ باخبر، ہوشیار۔ جمع: **دانایان**۔ مثال: **دانایانِ فرنگ** یورپ کے عاقل لوگ، عقلائے مغرب۔
**دانا بینا** سمجھدار، ذی شعور و بالغ نظر، جو بات کی تہہ تک پہنچے؛ سب کچھ جاننے اور دیکھنے والا۔ مراد: خدائے تعالیٰ۔
کہاوت: **دانا جلد بازی نہیں کرتے** عقلمند آدمی کسی کام میں تعجیل سے کام نہیں لیتے۔
مقولہ: **دانا دشمن نادان دوست سے بہتر ہے** بیوقوف دوست کے ہاتھوں جو نقصان پہنچ سکتا ہے دانا دشمن سے اتنا شدید نہ پہنچے جتنا نادان دوست سے پہنچ سکتا ہے۔
**دانائے سبل** (پیش س، پیش ب) راہ سے واقف؛ طریق، تدبیر کا جاننے والا، مراد: حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔
**دانائی** دانشمندی، باخبری، عقل مندی۔
**دانا (۲)** فعل متعدی، ہ۔ اناج گاہنا، گندم کے سِٹوں سے دانے اور بھوسا الگ الگ کرنا۔
**دانا (۳)** اند۔ جن بھوت، پریت، دیو، عفریت۔
**دانت** ن غنہ۔ اند۔ جبڑے کے اندر جڑے ہوئے چینی کے خول والے کاٹنے، کترنے اور چبانے کے لیے بنے ہوئے اعضا میں سے کوئی، جو انسانی جبڑے میں بتیس ہوتے ہیں، دنداں؛ اِسی قسم کا ڈنک جو بعض حشرات میں ہوتا ہے؛ کسی آلے میں نوک یا نوکوں کی قطار جیسے درانتی کے دانت، کنگھی کے دانت۔
محاورہ: **دانت بٹھا دینا** عاجز کر دینا، پست کر دینا۔
محاورہ، فعل مرکب: **دانت بجنا** سردی سے اُوپر نیچے کے دانتوں کا آپس میں ٹکرانا، دانت کٹکٹانا (زیرک، جزم ٹ)۔

محاورہ: **دانت پر میل نہ ہونا** نہایت بے مقدور ہونا، نہایت مفلس ہونا، بھوکوں مرنا۔
محاورہ، فعل مرکب: **دانت پیسنا** اضطراری طور پر غیظ کی حالت میں اُوپر نیچے کے دانتوں کو آپس میں رگڑنا؛ تاؤ کھانا۔
کہاوت: **دانت تھے تو چنے نہ تھے چنے ہوئے تو دانت نہ رہے** جب چیز کی ضرورت ہو تو نہیں ملتی جب ضرورت نہ ہو تو مل جاتی ہے۔
کہاوت: **دانت (ٹوٹے) گرے اور کھر گھسے پیٹھ نہ بوجھا لے، ایسے بوڑھے بیل کو کون باندھ بھس دے** بوڑھے آدمی کو کوئی اپنے پاس رکھنا نہیں چاہتا۔
محاورہ، فعل مرکب: **دانت دکھانا/ نکالنا** غرانا، غصے کا اظہار کرنا؛ عاجزی کے اظہار کے طور پر دانت نکالنا؛ خوشی کا اظہار کرنا۔
**دانت کاٹی روٹی** گہرے تعلقات، دوستانہ۔
محاورہ: **دانت کھٹے کرنا** سخت ہزیمت دینا۔
محاورہ: **دانت نکالنا** بدتہذیبی سے ہنسنا؛ دودھ پیتے بچے کے مسوڑوں سے دانت نمودار ہونا؛ دانتوں کے ڈاکٹر کا دانت اُکھاڑنا۔
محاورہ: **دانت نکوسنا** (زیرن، وج) (ناراضگی یا غصے کے اظہار کے طور پر) ہونٹ سکیڑ کر دانت دکھانا؛ ناخوشی یا بیزاری کا اظہار کرنا۔
محاورہ: **دانت ہونا** کسی چیز کو ہتھیانے کی نیت ہونا، گھات لگانا، تاک میں ہونا۔
**دانتا** ن مغ۔ اند۔ بڑا دانت؛ نوک، داندنہ یا نکیلا اوزار؛ کھٹکی، خراش۔
محاورہ: **دانتا برسنا** جھگڑا ہونا، لڑائی ہونا۔
**دانتا کل کل** (زیرک) تکرار، جھگڑا، دوبدو۔
**دانتے** کنگھی کے نکیلے کتاؤ۔
**دانتن** ن مغ، زبرت۔ امث، ہ۔ مسواک یا نیم وغیرہ کی ٹہنی جس سے دانت مانجھے جائیں۔ نیز **دتون، داتن**۔
**دانتوا** ن مغ، جزم نیز پیش ت۔ اند، ہ۔ چھکڑے کا پچھلا حصہ جس پر سامان لادا جاتا ہے۔
**دانتوں** ن مغ، وج۔ اند، جمع۔ **دانت** (رک) کی جمع۔
محاور: **دانتوں پسینہ آنا** بہت مشکل کام کرنے کی وجہ سے تھک جانا، عاجز آجانا۔
محاور: **دانتوں تلے اُنگلی دبانا** حیران رہ جانا، افسوس یا حیرت کے اظہار کے موقع پر مستعمل۔
**دانتیا** ن مغ، زیرت۔ اند۔ ریہہ، لونی نمکین مٹی، شور۔

**دانڈ** ن غنہ۔ امث،ہ۔ اودھم، دھما چوکڑی، کود پھاند؛ سپاہیوں کا رعایا پر ظلم۔

**دانڈ** ن غنہ۔ رک: ڈنڈ۔

**دانست** زیرن، جزم س۔ امث،ف۔ سمجھ، شعور، عقل، رائے۔

**دانستہ** زیرن، جزم س، زبرت۔ صف۔ متعلق فعل،ف۔ جانا بوجھا؛ جان بوجھ کر، سوچ سمجھ کر۔

**دانش** زیرن۔ امث،ف۔ علم، دانائی، فہم، شعور۔

**دانش پژوہ** (زبرپ، وج) علم کی تلاش کرنے والا، عقل مند۔

**دانش پناہ** عقل مند، دانش مند، عاقل۔

**دانش گاہ** وہ جگہ جہاں علم اور فن کی تعلیم دی جائے، تعلیم گاہ، جامعہ۔ نیز **دانش کدہ**۔

**دانشمند** (زبرم، جزم ن) دانا، عاقل۔ نیز عقلمند۔

**دانشور** صاحبِ علم، فاضل، دانا۔

**دانشوری** دانائی، عقل مندی، زیرکی۔

**دانگ** ن غنہ۔ اند،ف۔ کسی چیز کا چھٹا حصہ، چھ رتی کا وزن؛ ایک قدیم سکہ؛ ٹکڑا، حصہ، ضلع۔ مثال: **چار دانگِ عالم** تمام دُنیا، کُل روئے زمین۔

**دانگانہ** ن مغ، زبرن۔ مذ۔ صف۔ زائد محصول وصول کرنے کا طریقہ؛ چندہ کر کے سیر و سفر کے لیے سامانِ خورد و نوش مہیا کرنا۔

**دانواں** ن مغ۔ اند۔ جنگل کی آتش زدگی، جلتی ہوئی گھاس، الاؤ۔

**دانوری** ن مغ، جزم و۔ امث،ہ۔ غلے گاہنے کے لیے بیلوں کو باندھنے کی رسی۔

**دانہ** زبرن۔ اند۔ غلہ؛ بیج یا کسی پھل کا ایک عدد حب؛ ایک منکا یا نگینہ؛ ذرہ؛ کنکر؛ پھٹکی؛ گھوڑے یا مویشی کو کھلائے جانے والے چنے یا بنولے۔ پرندوں کو دی جانے والی خوراک؛ آبلہ، پھنسی، گرمی سے جسم پر ابھر آنے والا مہین سرخ نشان؛ گرمی دانہ۔

**دانہ بدلی** پرندوں کا آپس میں چونچ سے چونچ ملا کر ایک دوسرے کے منہ میں دانہ اُگلنا۔

**دانہ پانی** آب و دانہ، رزق؛ قسمت، نصیب، بود و باش۔

محاورہ: **دانہ پانی اُٹھنا** تقدیر میں جتنا کھانا پینا (دُنیا میں یا کسی ایک مقام پر) لکھا تھا وہ ختم ہو جانا۔ مراد: منتقل ہونے یا انتقال کا وقت آجانا۔

**دانہ دار** دردرا، نیم سیال شے مثلاً: گھی وغیرہ جس میں پھُٹکیاں سی ہوں یا ذرے نظر آئیں۔

محاورہ: **دانہ پانی کھینچ لایا** جس جگہ کا رزق مقدر میں تھا مجبوراً وہاں آنا پڑا۔

محاورہ: **دانہ پھینکنا** دانہ ڈالنا، لالچ دینا، ترغیب دینا۔

کہاوت: **دانہ چھتر انا، وہاں جانا ضرور ہے** جہاں کا رزق انسان کی قسمت میں ہے وہاں ضرور جاتا ہے۔

کہاوت: **دانہ دانہ پر مہر ہے** جس کا مقدر ہو اسی کو ملتا ہے۔

**دانہ دُنکا** (دُن کا) دانہ بھورا وغیرہ جو چگنے کو مل جائے۔

محاورہ: **دانہ ڈالنا** کھیت میں بیج بونا؛ کسی کو فریب دینے یا پھنسانے کے لیے کوئی فعل یا ترکیب کرنا۔

کہاوت: **دانہ کھا موٹھ کا، پانی پی سونٹھ کا** اگر موٹھ کھاؤ تو سونٹھ کا پانی پینا چاہیے مطلب یہ کہ سوچ سمجھ کر کام کرنا چاہیے۔

کہاوت: **دانہ کھائے نہ پانی پیوے، وہ آدمی کیسے جیوے** کوئی کھائے پیے بغیر کیونکر زندہ رہ سکتا ہے۔

کہاوت: **دانہ نہ گھاس، گھوڑے تیری آس** دیتا دلاتا کچھ نہیں مفت میں کام لیتا ہے۔

**دانی** (۱) صف۔ بخشش کرنے والا، سخی، فیاض، دان کرنے والا۔

کہاوت: **دانی کی بھا کا خالی نہ جائے** مخیر آدمی کی بات پوری ہوئے بغیر نہیں رہتی۔

**دانی** (۲) لاحقہ۔ رک: داں جس سے یہ لاحقہ کیفیت ہے۔ نیز **دان** لاحقہ ظرف کی تانیث۔

**دانے** اند۔ جمع،ہ۔ دانہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **دانے پانی کے اختیار میں ہے** جہاں کا رزق مقرر ہے وہیں سے ملے گا۔

کہاوت: **دانے دانے کو محتاج** بالکل مفلس، قلاش، جس کے پاس کھانے کو کچھ بھی نہ ہو۔

کہاوت: **دانے کو ٹاپے، سواری کو پادے** کھانے پینے کو ہر وقت تیار لیکن کام کرنے سے گھبراتا ہے۔ گھوڑے کو مثال بنا کر نکمے آدمی پر طنز ہے۔

محاورہ: **دانے نکلنا** بدن پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں نمودار ہونا۔

**دانیال** زیرن۔ علم،ف۔ ایک اسرائیلی پیغمبر جو توریت کی رُو سے سچی پیش گوئیاں کرتے تھے اور ایک فال نامہ اُن سے منسوب ہے۔

**داوا** اند،ہ۔ انا کا شوہر۔

**داو** جزم و۔ اند۔ رک: داؤ۔

**داور** زبرو۔ صف،ف۔ منصف؛ حاکم، انصاف کرنے والا۔

**داورگیر** (ی) حاکم، مالک۔

**داورِ محشر** (زبرو، لیٹا زیر، لیٹا زبر م، جزم ح) مراد: خدائے تعالیٰ جو حشر کے دن انصاف کرے گا۔

**داوری** (ف) عدل، انصاف، حکومت، بادشاہی۔

**داورا** زبر و۔صف۔ فراخی یا کشاکش دینے یا رکھنے کی صفت۔

**داہ** امث،ہ۔ پھونکنا، جلانا، آگ کا بھڑکانا؛ آگ کا بھڑکنا؛ گرمی؛ حسد، جلن۔نیز **ڈاہ**(رک)۔

**داہ جو** بہت تیز بخار؛ جلا دینے والا۔

محاورہ: **داہ رکھنا** رشک کرنا، حسد کرنا۔

**داہ سر** وہ مقام جہاں ہندو اپنے مردے جلاتے ہیں۔

**داہ کریا**(زیر) مردہ جلانے کی رسم۔

**داہنا(۱)** جزم ہ۔صف۔ سیدھا، دایاں، راست، بایاں اور چپ کی ضد۔

کہاوت: **داہنا دھوئے بائیں کو اور بایاں دھوئے دائیں کو** ایک دوسرے کی مدد کرنی چاہیے۔

کہاوت: **داہنے ہاتھ کا کھانا حرام ہے** بطور قسم کہ اگر جھوٹ کہوں تو مجھ پر داہنے کا کھانا حرام کیونکہ ہاتھ سے کھایا جاتا ہے۔

**داہنا(۲)** جزم ہ۔فعل متعدی۔ آگ جلانا، (ہندو) ارتھی کو آگ دینا۔

کہاوت: **داہنے ہاتھ سے کھایا حرام ہے** قسم دلانے کے لیے یعنی اگر تم اس بات کو نہ کرو تو تم نے جو کچھ اپنے سیدھے ہاتھ سے کھایا یا کھاؤ گے ہو حرام میں داخل ہوگا۔

**داہنا(۲)** جزم ہ۔فعل متعدی۔ آگ جلانا، پھونکنا، ارتھی کو آگ دکھانا۔

**داہی(۱)** صف،ع۔ دانا، عاقل، فرزانہ؛ تیز طرار، چالاک۔

**داہی(۲)** صف،ہ۔ جلانے والا، تکلیف دینے والا۔

**داہی(۳)** امث۔ میٹھے پانی کی ایک مچھلی۔

**داہیہ** زیرہ، زبری۔امذ،ع۔ عذاب، مصیبت، بلا؛ سانحہ، حادثہ، آفت۔

**داء** جزم ء۔امذ،ع۔ روگ، بیماری، مرض، عارضہ، دُکھ۔

**دائر** زیرء۔صف،ع۔ گھومنے والا، رواں، متحرک، دورہ کرنے والا؛ نافذ؛ جاری، زیرِ سماعت (مقدمہ، دعویٰ)۔

**دائر و سائر** (وج، زیرء) رواں اور جاری، سرایت کیے ہوئے۔

محاورہ: **دائر کرنا** (عدالت میں مقدمہ) شروع کرنا، پیش کرنا، چلانا، عدالت سے رجوع کرنا۔

**دائرہ** لیٹا زیرء، زبر ر۔امذ۔ گھیر، گھیرا، محیط، گول چکر، پرکار سے کھینچا ہوا خط جس کے سرے مل جائیں؛ حلقۂ عمل یا حلقۂ اختیار۔

**دائرۂ اختیار** (عربی بترکیب فارسی) اختیارات کی حدود؛ وہ علاقہ جس میں کسی کا اختیار ہو۔

**دائرۃ المعارف** (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، زبر م، زیر ر) معلومات کی جامع تالیف؛ انسائیکلوپیڈیا۔

محاورہ: **دائرہ پھیلنا** حدود وسیع ہونا، کسی چیز کا بڑھنا، اضافہ ہونا۔نیز **دائرہ وسیع ہونا**۔

محاورہ: **دائرہ تنگ ہونا** حلقہ محدود ہونا، کسی چیز میں کمی ہونا، گھٹنا۔

**دائرۂ عمل** اختیارات کی حدود، کام کرنے کی جگہ یا مقام۔

**دائرہ کش** (زبر ک) پرکار، وہ قلم جس سے دائرہ کھینچا جائے۔

**دائرۂ معشوقی** خطاطی کی اصطلاح میں دو حرفوں کے لیے مشترک دائرہ۔

**دائم** لیٹا زیر نیز زیرء۔صف۔ متعلق فعل،ع۔ ہمیشہ کے لیے، ہمیشہ، مستقلاً، سدا، مُدام۔نیز **دائماً** (لیٹا زیر نیز زیرء) (صف) **دائمی**۔

**دائم الحال** (پیش م، غم ا، جزم ل) ہمیشہ ایک حال میں رہنے والا؛ ہمیشہ؛ ہمیشہ ہمیشہ۔نیز **دائمُ الحال** (پیش ا، جزم ل)۔

**دائم المرض** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبر م، زبر ر) مرضین، سدا کا روگی، ہمیشہ بیمار رہنے والا شخص۔نیز **دائمُ المرض** (پیش ا، جزم ل، زبر م، زبر ر)۔

**دائم الجس** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبر ح، جزم ب) ہمیشہ کے لیے قید۔ **دائمُ الجس** (جزم م، پیش ا، جزم ل، زبر ح، جزم ب)۔

**دائم الخمر** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبر خ، جزم م) ہمیشہ نشے میں رہنے والا۔نیز **دائمُ الخمر** (پیش ا، جزم ل، زبر خ، جزم م)۔

**دائماً** ہمیشہ، مستقلاً، ہر وقت، برابر، مسلسل، لگاتار۔

**دائن** زیرء۔صف،ع۔ قرض دینے والا، قرض خواہ۔

**داؤ(۱)** وج۔امذ،ہ۔ چال چلنے یا پانسہ پھینکنے کی باری؛ ترکیب، تدبیر، کشتی کا پیچ، گھات۔نیز **داؤ نو**، **داؤں**۔

**داؤ پیچ** کشتی یا بنوٹ وغیرہ کے کرتب، پند۔

محاورہ: **داؤ پر لگانا** کسی چیز پر شرط بدنا۔

محاورہ: **داؤ چلنا** مکر و فریب میں کامیاب ہونا، چال چل جانا۔

محاورہ: **داؤ لگانا** چپکے چپکے کوئی تدبیر کرنا، منصوبہ گانٹھنا، بازی لگانا، تاک لگانا، موقع کی تلاش میں رہنا۔

محاورہ: **داؤ میں آنا** فریب میں آنا، جال میں پھنسنا۔

**داؤ(۲)** وج۔امذ۔ درانتی کی طرح کا بانس کے سرے پر لگا ہوا آلہ جس سے درختوں کے پتے توڑتے ہیں۔نیز **داو**۔

**داؤ(۳)** وج۔امذ،ہ۔ بڑا بھائی، تاؤ، کرشن جی کے بڑے بھائی کا نام۔

**داؤد** وم۔عَلَم،ع۔ حضرت سلیمانؑ کے والد کا نام جن سے خوش الحانی اور زبور یا غزل الغزلات منسوب ہے۔مثال: **لحنِ داؤدی** (لیٹا زبر ل، جزم ح، لیٹا زیر ن) حضرت داؤدؑ سے منسوب خوش آہنگی۔

**داؤد خانی** ایک قسم کا سفید گیہوں جو اٹھارھویں صدی میں داؤد خان نامی ایک شخص نے مصر سے لاکر بویا تھا۔

**داؤدی** اند۔ ایک پھول جس میں بہت سی باریک پتیاں ایک گچھے کی شکل میں جڑی ہوتی ہیں، کئی ہلکے رنگوں میں ہوتا ہے۔ **گلِ داؤدی**۔ نیز ایک طرح کی زرہ۔

**داؤنا** دج۔فعل متعدی۔ اناج گاہنا۔ نیز داونا۔

**دائی (۱)** امث۔ زچہ کی مددگار عورت، بچہ جنوانے والی، قابلہ؛ دودھ پلانے والی دایہ؛ آنکھ مچولی کے کھیل میں وہ شخص یا جگہ جسے دوڑ کر چھونا ہوتا ہے اِس سے پہلے کہ پیچھے بھاگنے والا چور پکڑ لے۔

**دائی پلائی** دودھ پلانے والی عورت۔

کہاوت: **دائی جانے اپنی ہائی** دائی کو زچہ کی تکلیف کا احساس نہیں ہوتا اپنی ہی تکلیف کو نہ ماننا۔

کہاوت: **دائی چنبیلی کے مرزا موگرا** جہاں کوئی ادنیٰ ذات کا ہو کر اپنے آپ کو بڑا ظاہر کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **دائی دائی اونٹنی، سوا گھڑا موتنی** لمبی عورت کو مذاق کے طور پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **دائی ری دائی، تیرے سات ہوں بھائی** آنکھ مچولی کے کھیل میں بچے کہتے ہیں۔

کہاوت: **دائی سے پیٹ نہیں چھپتا** رازداں سے بھید نہیں چھپتا، ماہرِ فن بات کو بھانپ لیتا ہے، ماہرین حقیقت کو پا لیتے ہیں۔

کہاوت: **دائی کے سر پان پھول** غریب کو ہر طرح سے الزام لگ جاتا ہے۔

**دائی کھلائی** بچوں کو بہلانے والی خادمہ۔

**دائی (۲)** صف۔ دینے والا۔ مرکبات میں جزوِ آخر کے طور پر مستعمل، مثلاً سُکھ دائی سکھ دینے والا۔

**دائیں (۱)** ی۔صف۔ دائیں (ے) کی تانیث۔

محاورہ: **دائیں آنکھ پھڑکنا** دائیں آنکھ کی رگوں کا حرکت کرنا جو مرد کے لیے اچھا اور عورت کے لیے بُرا شگون خیال کیا جاتا ہے۔

**دائیں (۲)** ی۔صف۔ (کاشت کاری) اناج گاہنے کا عمل۔

**دائیں** ے۔صف۔ داہنی طرف، سیدھے ہاتھ۔

**دایاں** ن غنہ۔صف۔ رک: داہنا (۱)۔

**دایہ** زبری۔امث،ف۔ بچے کو پالنے والی، کھلانے والی؛ دودھ پلانے والی، اَنّا۔

**دایہ گیری** (ی) دایہ کا پیشہ یا نوکری۔

## د ـ ب

**دَب** زبرد۔ داب (۱) کا مخفف، مرکبات میں مستعمل۔ مثال: **دب کل** دبانے کی مشین یا آلہ۔

**دب لق** اُصولِ جرِ ثقیل پر بوجھ اُٹھانے کا دستی آلہ۔

محاورہ: **دب جانا** مغلوب ہو جانا، کسی شے کے نیچے آ جانا۔

**دب کر** ڈر کر، خوف زدہ ہو کر، مغلوب ہو کر، مرعوب ہو کر۔

**دُب (۱)** پیش د۔اند۔ خودرو گھاس کی ایک قسم۔

**دُب (۲)** پیش د۔امث۔ ملکیت، قبضہ، تصرف۔

**دُب (۳)** پیش د۔اند،ف۔ ریچھ، بھالو۔

**دُبِ اصغر** آسمان کے شمال میں قطبی تارے کے نزدیک نظر آنے والا ستاروں کا چھوٹا جھرمٹ جسے یونانی ریچھ کی شکل کا خیال کرتے تھے۔ **بنات النعش اصغر**۔

**دُبِ اکبر** سات سہیلیوں کا جھکا؛ (فلکیات) سات ستاروں کا جھرمٹ؛ بنات النعش۔

**دَبا** زبرد۔صف۔ جو بوجھ یا اثر کے تلے ہو؛ گھٹا، سہا ہوا۔ مثال: دَبا دَبا شور۔ (مث) دبی۔ مثال: دبی دبی آواز۔

کہاوت: **دبا بنیا پورا تولے** جب کسی پر دباؤ پڑے تو وہ حق ادا کرتا ہے۔

کہاوت: **دبا حاکم محکوم کے تابع** نالائق یا رشوت خور افسر ماتحتوں دبتا ہے۔

کہاوت: **دبا پائی گوجری گہرا بامن ہلاؤ** کوئی قابو میں آ جائے تو پورا فائدہ اُٹھانا چاہیے۔

محاورہ: **دبا دینا** دفن کر دینا۔

محاورہ: **دبا لینا** مغلوب کر لینا، مال مار لینا، قبضہ کر لینا۔

**دَبّا** زبرد، شدب۔اند۔ کسی جھاڑی کی گرہ دار ٹہنی جسے زمین میں دبا دیا جائے تا کہ پھوٹ آئے۔

**دَباب** زبرد۔اند۔ لواطت، اِغلام۔

**دَبازت** زبرد، زبرز۔امث،ف۔ موٹائی، دَل؛ گاڑھا پن۔ (صف) دبیز (زبرد، ی)۔

**دُباشی** پیش د۔صف۔ دو زبانیں جاننے والا، ترجمان۔

**دبّاغ** زبرد، شدب۔اند،ع۔ چمڑا کمانے والا کاریگر۔

**دباغت** زبرد، زبرغ۔امث،ع۔ چمڑا کمانا، کچی کھال سے چمڑا بنانے کا عمل یا اُس کا پیشہ۔

**دبانا** زبرد۔فعل متعدی۔ بوجھ ڈالنا، زور ڈالنا، پچکانا، بھینچنا؛ دفن کرنا، گاڑنا؛ چھپانا؛ ہتھیانا، غصب کرنا؛ مجبور، مغلوب کرنا۔

کہاوت: **دبتے کو سب دباتے ہیں** غریب کو سب لوٹتے ہیں۔

**دباؤ** زبرد، ومع۔صف۔ دبا ہوا، بوجھل، بھاری۔

**دباؤ** زبرد، وج۔مذ۔ بوجھ، فشار؛ زور، اثر، رعب، دھوم دھام۔

محاورہ: **دباؤ ڈالنا** بوجھ ڈالنا، زور دینا، عاجز کرنا۔

محاورہ: **دباؤ ماننا** رعب میں آنا، دبدبے کے تحت کسی ناپسندیدہ کام کو کرنا؛ اطاعت کرنا۔

**دَبدبہ** زبرد، جزم ب۔مذ، ع۔ رعب دار، شان وشوکت؛ شور وغل، گھوڑے کی ٹاپ، طبلے کی تھاپ۔

**دُبدھا** پیش د، جزم ب۔مذ، ہ۔ تذبذب، پس وپیش؛ شک، بے یقینی، شبہ، ششن وپنج۔

کہاوت: **دبدھا میں دونوں گئے، مایا ملی نہ رام** شکی آدمی کو نہ دُنیا ملتی ہے نہ دین۔

**دُبر** پیش د، پیش ب۔مذ، ع۔ پچھاڑی، پشت، پیٹھ، پچھلا رخ۔قُبُل کی ضد۔نیز دَبر (جزم ب)۔جمع: اَدبار۔

**دُبراللیل** (پیش رغم ا، جزم ل، ے لین) رات کا پچھلا حصہ یا پہر۔

**دَبستان** زبرد، زیرب، جزم س۔مذ، ع۔ مدرسہ، مکتب؛ مشترک فکری یا ادبی عقائد ومذاق رکھنے والوں کا حلقہ یا سلسلہ۔نیز اَدبستاں (ن غنہ)۔تراکیب میں نِ صحیح کے ساتھ مستعمل، مثلاً: دبستانِ فکر۔

**دَبک** زبرد، زبرب۔مث۔ حیا کوشی، شرمانا، جھینپنا؛ جست، پھلانگ۔

محاورہ: **دَبک جانا** چھپ کر بیٹھ جانا، چھپنا۔

**دَبک کے** پھرتی سے، لپک کر، فوراً، دوڑ کے۔

**دَبکا** مذ، ہ۔ ڈانٹ، پھٹکار، دھمکی۔

**دبکائی** زبرد، جزم ب۔مث، ہ۔ تارکشی، چاندی سونے کا تار بنانا۔

**دبکر** زبرد، جزم ب، زبرک۔مذ۔ چوہے دان۔

**دبکنا** زبرد، زبرب، جزم ک۔فعل لازم۔ دوڑنا؛ دبنا، جھکائی لینا، چھپ جانا، پوشیدہ ہونا، مقابلے سے ہٹنا، پیچھے ہٹنا، رعب میں آنا۔(فعل متعدی) چاندی سونے کے تاروں کو کوٹ کر چپٹا کرنا۔

**دبکیا** زبرک، شدی۔مذ، ہ۔ تارکشی کرنے والا کاریگر۔

**دبکیل** زبرد، جزم ب، ی لین۔صف۔ دبنے والا، بزدل، کم ہمت۔

**دبگر** زبرد، جزم ب، زبرگ۔مذ، ف۔ چمڑے کے کُپے، کپیاں، بوتلیں اور دیگر سامان بنانے والا۔نیز ڈبگر۔

**دُبلا** پیش د، جزم ب۔صف۔مذ۔ جس کے جسم پر گوشت کم ہو، لاغر، نحیف؛ پتلا۔

صف: **دُبلا پتلا** پتلے جسم اور ہلکے ہاڑ کا، جسمانی طور پر کمزور، نحیف۔

**دبنا** زبرد، جزم ب۔فعل لازم۔ پچکنا، ڈھکنا؛ بوجھ تلے آنا، رعب میں آنا، دَبکنا۔(عروض) حرف کا تقطیع سے گرنا۔نیز رک: دبانا جس کا یہ لازم ہے۔

**دبنگ** زبرد، زبرب، ن غنہ۔صف۔ تیز طرار، نڈر؛ قوی، زور آور، رعب دار، حاوی، غالب۔

**دبو** زبرد، شدب، ومع۔صف۔ آسانی سے دَب جانے والا، بزدل، کمزور، کم ہمت۔(مث) دبو (وج)۔

**دبوچنا** زبرد، وج، جزم چ۔فعل متعدی۔ پنجے یا ہاتھ وغیرہ سے بھینچنا، دبانا؛ گرفت میں لانا، قابو کرنا، پکڑنا۔

**دبو دبو** زبرد، شدب، وج۔مث۔ کسی بات کو چھپانے، ٹالنے یا رفت گزشت کرنے کی کوشش۔

**دبور** زبرد، ومع۔مث، ع۔ پچھم کی طرف سے آنے والی ہوا، پچھوا ہوا۔

**دبوس(۱)** زبرد، ومع۔مذ، ف۔ چوبداروں کا عصا، سواروں کا نیزہ، آہنی موٹھ لگا ہوا ڈنڈا۔نیز دَبوسہ (زبرس)۔

**دبوس(۲)** زبرد، ومع۔مذ، ہ۔ ہلکے مٹیالے رنگ کا ایک پتھر جس کو لوہے سے ٹکرانے یا اُس کے ٹکڑوں کو آپس میں رگڑنے سے چنگاریاں نکلتی ہیں، چقماق۔

**دبوسا** زبرد، ومع۔مذ، ف۔ جہاز کا کمرہ، کشتی کا ڈھکا ہوا عرشہ۔

**دَبوسنا** زبرد، وج، جزم س۔فعل متعدی۔ غٹا غٹ پینا؛ شراب نوشی، نشہ بازی۔

**دَبونی** زبرد، ولین۔مث۔ دبانے کی مشین یا آلہ، شکنجہ؛ کاغذ دبانے کا پتھر، (انگریزی میں: پیپرویٹ)۔نیز دباوَنی۔

**دُبہ** پیش د، شدب۔مذ، ف۔ کُپا، کھال کی بنی ہوئی بوتل یا کفگیر وغیرہ جو تیل رکھنے نکالنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

**دُبھاشیا** پیش د، جزم ش۔مذ، ہ۔ دو زبانوں کا ماہر، مترجم۔

**دُبی** پیش د، شدب۔مث۔ گلی پر ڈنڈے کی دوسری ضرب۔پہلی ضرب اِبّی۔

**دبی** زبرد۔صف۔ دَبا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **دبی بلی چوہوں سے کان کٹائے** دبا ہوا آدمی کمزوروں سے بھی دبتا ہے۔

محاورہ: **دبی آواز سے کہنا** آہستہ سے کہنا؛ ڈرتے ڈرتے بات کرنا۔

محاورہ: **دبی دبی ہنسی نکلنا** کھل کر نہ ہنسنا۔

**دبے** زبرد۔صف۔ دَبا (رک) کی مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

متعلق فعل: **دبے پاؤں** آہستہ سے، خاموشی سے، چپکے سے۔

کہاوت: **دبے پر چیونٹی بھی چوٹ کرتی ہے** تنگ آکر کمزور بھی مقابلہ

پر تیار ہو جاتا ہے۔
کہاوت: **دبے پر سب شیر ہیں** کمزور پر سب حکم چلاتے ہیں۔
متعلق فعل: **دبے دبے الفاظ میں** دبی زبان سے، آہستہ سے، نرم لہجہ میں۔
کہاوت: **دبے مردے اکھڑنے سے کیا حاصل** پرانی ناخوشگوار باتیں چھیڑنا فضول ہے۔
**دبیر** زبر، ی۔ امذ، ف۔ منشی؛ لیکھک، انشا پرداز، معتمدِ خاص، سیکرٹری۔
**دبیرِ سلطنت** شاہی کاتب، ایک شاہی عہدہ۔
**دبیرِ فلک** سیارہ عطارد کا لقب۔
**دبیرستان** بابِ حکومت، سیکرٹیریٹ؛ مکتب، مدرسہ۔
**دبیز** زبر، ی۔ صف، ف۔ موٹا، غف (کپڑا یا پردہ وغیرہ)۔
**دبیل** زبر، ے لین۔ صف، ف۔ بودا، آسانی سے دب جانے والا، رعب میں آجانے والا، مطیع، تابع۔
**دبیہرا** زبر، ے، جزم ہ۔ امذ۔ ہل کے آہنی پھالے کے پیچھے جڑا ہوا لکڑی کا پھالا۔
**دِبیہ** زیر، جزم ب، زبر ی۔ صف۔ عمدہ، اعلیٰ، روشن، نورانی، پاک، خالص؛ آسمانی، دوسری دُنیا کا۔

## د ـ پ

**دِپانا** زیر۔ فعل متعدی۔ چمکانا، روشن کرنا، چراغ جلانا۔
**دَپٹ** زبر، پ۔ امث۔ دوڑنا یا گھوڑے کو دوڑانا؛ ہلّہ، یورش؛ ڈانٹ۔ نیز ڈپٹ۔
فعل متعدی: **دپٹانا** دوڑانا۔
فعل لازم: **دپٹنا** دوڑنا، جھپٹنا، ڈانٹنا، حملہ کرنا۔ نیز ڈپٹنا۔
**دپدپانا** زبر، جزم پ۔ فعل لازم۔ چمکنا، دمکنا۔

## د ـ ت

**دُت** پیش د۔ فجائیہ۔ کتے کو دھتکارنے یا کسی چیز سے نفرت کا اظہار کرنے کی آواز۔ نیز دُت دُت۔ (امث) دُتکار۔
**دُت تیرے کی** کلمۂ حقارت کے طور پر مستعمل۔
**دَترا** زبر، جزم ت۔ امذ، ہ۔ گھاس اکٹھی کرنے کا پانچا۔
**دَتلا** زبر، جزم ت۔ صف۔ امذ۔ وہ بچہ جس کے منہ کے دانت ماں کے پیٹ میں نکل آئے ہوں۔
**دِتن** زبر، زیر ت۔ امذ۔ قاصد، پیام بر۔

**دَتون** زبر، و لین۔ امث، س۔ رک: داتن۔
**دَتوئی** زبر، و ج۔ امث۔ جوار یا باجرے کی کھیتی۔

## د ـ ث

**دِثار** زیر۔ امذ۔ پوشش، چادرہ، کمبل، رضائی وغیرہ۔ جمع: دثور۔ صف: مدثر (پیش م، شد زبر، شد زیر ث) چادر لپیٹے ہوئے۔
**دَثر** زبر۔ امذ، ع۔ کپڑوں کا میل۔
**دَثور** زبر، و مع۔ صف، ع۔ گمنام انسان۔

## د ـ ج

**دَجاج** زبر۔ امذ، ع۔ مرغا، خروس۔ (امث) دجاجہ مرغی۔
**دَجال** زبر، شد ج۔ صف، ع۔ مکار، فریبی۔ (عَلَم) مذہبی روایت کے مطابق قیامت سے پہلے آنے والا ایک کانا شخص جس کو حضرت عیسیٰؑ ہلاک کریں گے۔
**دَجل** زبر، جزم ج۔ امذ، ع۔ فریب، دھوکا، جھوٹ۔
**دِجلہ** زیر، جزم ج، زبر ل۔ امذ۔ عَلَم۔ ترکی سے عراق تک بہنے اور فرات کے ساتھ مل کر فارس میں گرنے والا دریا۔ عام: دجلہ (زبر)۔
**دُجیٰ** پیش د، کھڑا زبر ی۔ امذ، ع۔ تاریکی، اندھیرا، تاریکئ شب۔ مثلاً: بدرُالدجیٰ (ہد دُد دُجا) اندھیرے کو روشن کرنے والا پورا چاند۔

## د ـ چ

**دَچ** زبر۔ امذ، ہ۔ چھوٹا مکان، چھونپڑا۔
**دُچیت** پیش د، جزم ت۔ صف، ہ۔ دودِلا، تذبذب میں مبتلا۔
**دَچھ** زبر، جزم چھ۔ صف، ہ۔ عالم، دانا، فاضل؛ چالاک، ہوشیار۔
**دَچھنا** زبر، جزم چھ۔ امث، ہ۔ تحفہ، نذرانہ، انعام۔ نیز دکشنا۔
**دَچھنی** زبر، شد زیر چھ۔ صف۔ امذ۔ نذرانے یا انعام کا مستحق۔

## د ـ ح، خ

**دُح** پیش د۔ امذ، ع۔ درخت، پیڑ، روکھ، شجر؛ پودا۔
**دَخ** زبر۔ صف، ف۔ عمدہ، نفیس۔ (امذ) کسی چیز کا جوہر، روح؛ ایک آبی نرکل جس سے ٹوکریاں وغیرہ بنی جاتی ہیں؛ ٹوٹنے والا تارا؛ (انگریزی میں: Rocket)۔
**دُخ** پیش د۔ امث، ف۔ دُختر کا مخفف۔ نیز دُخت۔
**دُخان** پیش د۔ امذ، ف۔ دھواں، بھاپ۔

**دُخانی** بھاپ کے زور سے چلنے والا جہاز، کل وغیرہ۔

**دُخت** پیش د، جزم خ۔ اسٹ۔ف۔ رک: **دُختر** جس کا یہ مخفف ہے۔ مثال: **پوردُخت** (ومع) نواسا، بیٹی کا بیٹا۔

**دُختِ رز** انگور کی بیٹی، مراد: شراب انگوری۔

**دُختر** پیش د، جزم خ، زبر ت۔ اسٹ، ف۔ بیٹی، لڑکی، صبیہ، بنت۔

**دُخترِ ربیبہ** (زبر ر، ی، زبر ب) گود لی ہوئی یا سوتیلی بیٹی۔

**دُختر نیک اختر** نیک اور اچھی قسمت والی بیٹی۔

**دُختر ینہ** کنواری لڑکی، کنیا، دوشیزہ، باکرہ۔

**دُختری** پیش د، جزم خ، زبر ت۔ اسٹ، ف۔ دوشیزگی، بکارت؛ مہر ٹھپا۔

**دُختندر** پیش د، جزم خ، جزم ن، زبر د۔ اسٹ، ف۔ باپ کی طرف سے سوتیلی بیٹی۔

**دَخدار** زبر د، جزم خ۔ اند۔ ایک سفید وسیاہ کپڑا جو قدیم شاہانِ ایران کے تخت پر بچھایا جاتا تھا۔

**دَخل** زبر د، جزم خ۔ اند، ع۔ دَر آنا، موجود ہونا؛ بار، پہنچ، رسائی؛ تعلق، علاقہ، واسطہ؛ تصرف، اختیار۔ مثال: **عمل و دخل**؛ قبضہ۔

**دَخل انداز** مداخلت کرنے والا، روک ٹوک کرنے والا۔

**دَخل اندازی** روک ٹوک، مداخلت۔

**دَخلِ بے جا** ناجائز مداخلت، بغیر اجازت کسی مکان میں چلے جانا؛ ناجائز کام۔

محاورہ: **دَخل پانا** قبضہ حاصل کرنا؛ گزر ہونا، داخلہ ملنا، دخل یابی۔

محاورہ: **دَخل تام رکھنا** مکمل واقفیت رکھنا؛ اچھی طرح ماہر ہونا۔

فقرہ: **دَخل درمعقولات** کسی معاملے میں ناحق ٹانگ اڑانا، بیچ میں بولنا۔

محاورہ: **دَخل دینا** کسی بات کے بیچ میں بولنا، کسی معاملے میں پڑنا، اعتراض یا روک ٹوک کرنا۔

محاورہ: **دَخل ہونا** مداخلت ہونا، کسی معاملے میں شامل ہونا؛ قابلیت ہونا، رسائی ہونا۔

**دَخمہ** زبر د، جزم خ، زبر م۔ اند، ف۔ پارسیوں کے مُردوں کو مُردار خور پرندوں کا رزق بننے کے لیے لاکر رکھنے کی عمارت، منارۂ خاموش؛ مقبرہ، تابوت۔

**دُخول** پیش د، ومع۔ اند، ف۔ دَر آنا، گھسنا؛ داخلہ، آمد؛ وصول شدہ لگان کا خزانے میں جمع ہونا؛ عورت سے جنسی ملاپ۔

**دُخول وخروج** آمدنی وخرچ، داخل اور خارج، اندر آنا اور باہر جانا، گھسیڑنا اور باہر نکالنا۔

**دَخیل** زبر د، ی۔ صف، ف۔ باریاب، اندر آیا یا پہنچا ہوا؛ قابض، متصرف؛ رسوخ رکھنے والا؛ (لسانیات) غیر زبان کا لفظ جو کسی زبان میں داخل ہو اور رائج ہو؛ (عروض) قافیے میں الف تاسیس اور روی کے درمیان آنے والا حرف، جیسے حائل اور کامل میں ''ء'' یا ''م''۔

**دَخیل کار** پٹے پر کاشت کرنے والا؛ کاروبار میں دخل دینے والا؛ قابض، سربراہ؛ شریک۔

## د۔د

**دد** زبر د۔ اند، ف۔ درندہ، وحشی چوپایہ۔

**ددا** زبر د۔ اسٹ، ہ۔ بچوں کی دیکھ بھال کرنے والی اتا، کھلائی، دایہ۔

**ددری** زبر د، جزم د۔ اسٹ، ہ۔ کچے جو، جوار وغیرہ کی بالیں جو پکنے سے پہلے کھانے کے لیے توڑلی جائیں۔

**دَدوڑا** زبر د، ولین۔ اند، ہ۔ جلد پر کسی کیڑے پتنگے کے کاٹے یا فسادِ خون کی وجہ سے اُبھر آنے والا موٹا سرخ دانہ جس میں کھجلی محسوس ہوتی ہے۔

**دُدی** پیش د، شد د۔ اسٹ۔ نگینے کی گھسائی میں استعمال ہونے والا سنگ باسی کے سفوف سے بنا ہوا مسالا۔

**ددیا** زبر د، جزم د۔ صف، ہ۔ دادا سے کلمۂ نسبت، مثلاً: **دَدیا خسر** بیوی یا شوہر کا دادا۔ نیز ددھیا۔

**ددیال** زبر د، جزم د۔ اسٹ، ہ۔ دادا کا گھرانا۔ صف: **دَدیالی**۔ نیز **دَدھیال**۔

**ددھاری** پیش د۔ صف۔ مث۔ دودھ دینے والا مویشی۔ نیز رک: **دُدھیل**۔

**ددھڑ** پیش د، شد زبر دھ۔ اسٹ۔ دو دھڑوں کا ملنا، دو طرف رخ یا دھڑ پھیرنا؛ دو دلا پن؛ باہمی اغلام بازی۔

**ددھی** پیش د، شد دھ۔ اسٹ، س۔ ایک پودا جس کے دودھ کا عورتیں ٹیکا لگاتی ہیں، جنگلی نیل۔ نیز کھریا مٹی۔

**ددھیال** زبر د، جزم دھ۔ اسٹ، ہ۔ رک: **دَدیال**۔

**ددھیل** پیش د، ے۔ صف۔ مث۔ بہت سا دودھ دینے والی گائے بھینس وغیرہ۔

کہاوت: **دودھیل گائے کی دو لاتیں بھی بھلی (سہی جاتی ہیں)** جس سے نفع پہنچے اس کی سختی بھی برداشت کی جاتی ہے۔

## د۔ڈ

**دڈوکنا** زبر د، ومع، جزم ک۔ متعلق فعل، ہ۔ دھاڑنا، گرجنا۔

**دڑی** ۔اند۔ چھوٹا دروازہ۔

**دُڑی** پیش د۔اند۔ وہ جگہ جہاں خرگوش رہتا ہے، ڈربہ۔

## د ۔ ر

**در(۱)** زبر د۔اند،ف۔ دروازہ، داخل ہونے کا راستہ یا مقام؛ چوکھٹ؛ دہلیز؛ دالان کا ستون، کھم۔

محاورہ: **در اُٹھانا** دروازہ لگانا، رکاوٹ کھڑی کرنا۔

**درِدولت** محل؛ (بطور تپاک) ٹھکانا، مکان۔

**در(۲)** زبر د۔ حرفِ جر۔ میں، اندر، میان۔

**دراصل** اصل میں، حقیقت میں، واقعۃً۔

**درانداز** آپس میں لڑانے والا، چغل خور، بدگو، بدخواہ؛ دخل دینے والا، بیچ میں پڑنے والا، مخل۔

**دراندازی** دخل در معقولات، شرانگیزی۔

**دراِیں وِلا** اس عرصے میں۔

**درآمد** وارد، نازل ہونا؛ بیرونی مال تجارت جو ملک میں آئے۔ جمع: **درآمدات**۔ (صف) **درآمدی** مثال: درآمدی محصول۔

فقرہ: **درآنحالیکہ** حالانکہ، گوکہ، اس صورت میں کہ۔

محاورہ: **درپیش آنا** سابقہ پڑنا، لاحق ہونا، پیش آنا۔

**درکار** جس کی ضرورت ہو۔ جو مطلوب ہو۔

متعلق فعل: **درکنار** ایک طرف، جدا، الگ، ناقابلِ ذکر۔

**درگزر** معافی، چشم پوشی۔

**دَرگور** (لفظاً) قبر کے اندر، مراد: معدوم، ناپید۔ نیز (بطور بددعا یا دشنام) دُور، دفع! ۔**زندہ درگور** (وج) سخت بری حالت میں۔

**دَر(۳)** زبر د۔اند،ہ۔ نرخ، بھاؤ، شرح۔ مثال: آٹھ عدد در ایک روپیہ فی عدد؛ مال دیکھو در بھی پوچھو۔

**دربندی** فصل کی ہر قسم کی پیداوار کی شرح فروخت و تبادلہ وغیرہ کا تعین؛ مال گزارنے کی شرح تجویز کرنا۔

**دَر(۴)** زبر د۔لاحقۂ صف۔ پھاڑنے والا، چاک کرنے والا۔ مثال: **پردہ در** رازافشا کرنے والا۔ لاحقۂ کیف (مث) دری۔ صف: دَرندہ (رک)۔

**دریدہ** (ی، زبر د) چاک کیا ہوا۔

**دُر(۱)** پیش د۔اند،ع۔ موتی، گوہر، مانک؛ کان کا ایک موتی سے بنا آویزہ۔

**دُرافشاں** موتی بکھیرنے والا؛ (مجازاً) خوش بیاں۔

**دُرِشہوار** بہت قیمتی موتی۔

**دُرِیتیم** یگانہ موتی، وہ موتی جو سیپی میں صرف ایک ہو؛ جس کا مثل نہ ہو، لاثانی، بےمثال۔

**دُرِنایاب** بےمثل موتی؛ (مجازاً) فرزند، بیٹا۔

**دُرِنجف** (زبر ن، زبر ج) بلور کی قسم کا ایک پتھر، نگینہ سازی میں مستعمل۔

**دُر(۲)** پیش د۔ فجائیہ،ہ۔ دُور (صیغۂ امر) کا مخفف۔ دُور ہو، پرے ہٹ۔ نیز دُردُر۔

**دُر(۳)** پیش د۔ بطور سابقہ،ہ۔ برا، بد، خراب۔

**دُربدھی** کم عقلی، بےوقوفی، سادہ لوحی۔

**دُردَشا** بُری حالت، ہیئت کذائی۔

محاورہ، فعل مرکب: **دُرگت بنانا** بُرا حال کردینا۔

**دُربل** کمزور، نازک اندام۔

**دَرا** زبر د۔اند،ف۔ جرس، گھنٹہ، وہ گھنٹہ جو قافلے کی روانگی کے وقت بجایا جائے۔

**دَرا** زبر د، شد ر۔اند۔ استرکاری کے اُوپر پتلی اور چکنی تہہ چڑھانے کے لیے سفیدی میں ملا کر نہایت باریک تیار کیا ہوا چونا، صندل کی مانند باریک پیسا ہوا چونا۔

**دُرابی** پیش د۔اند۔ خچربان، خچر چلانے والا؛ آلہ جس کے ذریعے وزنی سامان کھینچ کر اُوپر بلندی پر چڑھایا جاتا ہے، چرخی۔

**دُراج** پیش د، شد ر۔اند۔ تیتر۔

**دراج** زبر د، شد ر۔اند۔ چغل خور، کانا پھوسی کرنے والا۔

**دراڑ** زبر د۔امث۔ شگاف، رخنہ، درز، جھری۔

**دراز(۱)** زبر د۔صف،ف۔ لمبا، طویل۔ مثال: **عرصۂ دراز** طویل مدت۔

**دراز قامت** لمبے قد والا۔

**دُور دراز** بڑے فاصلے پر واقع۔

**دراز دست** ظالم، جابر۔

**دراز دستی** پہنچ، رسائی؛ ظلم، جور۔

**دراز کار** جو اپنی لیاقت سے زیادہ کام کرنے کو مدعی ہو اور شیخی کی باتیں کرتا ہو۔

**درازنَفَسی** (زبر ن، جزم ف) ہوس پرستی۔

**درازنَفَسی** (زبر ف) طولِ کلام۔

محاورہ: **دراز ہونا** پاؤں پھیلا کر لیٹ جانا، آرام کرنا یا سو جانا۔

**درازی** لمبائی، طول، طوالت، دُوری۔

**دراز(۲)** زبر د۔امث،ف۔ میز یا الماری وغیرہ کا خانہ (جو کھینچ کر باہر نکالا جاسکتا ہے اور چیز رکھنے کے بعد پھر دھکیل کر اپنی جگہ کردیا جاتا ہے)۔

**دراک** زبر د، شد ر۔ صف، ع۔ تیز فہم، نکتہ رس، ذہین، زیرک۔
**دراکی** (ع۔ف) بات کی تہہ کو پہنچنے کی کیفیت یا صلاحیت۔ نیز دراکت۔
**دراک** زبر د۔ اند۔ ایک دوسرے کے پیچھے جانا؛ پے درپے، مسلسل، لگا تار۔
**دُرانا** پیش د۔ چھپانا؛ (نظریں) پھیرنا، چرانا۔
**دُراو** (دخ) اخفا، پردہ پوشی۔
**دَرانتی** زبر د، ن مغ۔ اسث۔ لکڑی کے دستے اور ہلالی شکل کے پھل والا قوس کی شکل کا اوزار جس سے فصل یا درختوں کی ٹہنیاں وغیرہ کاٹی جاتی ہیں۔
محاورہ: **درانتی پڑنا** کھیتوں میں کٹائی شروع ہونا۔
**دَرانہ** زبر د، شد ر، زبر ن۔ متعلق فعل۔ بے دھڑک، آزادانہ؛ گھس آنا (اُردو کا تصرف)۔
**دراں** زبر د، شد ر۔ صف۔ پھاڑنے والا، چیرنے والا۔
**دَراوڑ** زبر د، زبر و۔ اسم جنس۔ ایک غیر آریائی نسل جو آریہ قوم کی آمد سے پہلے برصغیر ہند میں آباد تھی اور جس کی باقیات اب بھی جنوبی اور وسط ہند نیز بلوچستان کے براہوی قبیلے میں موجود ہیں۔ نیز اِس قوم کی بولیوں کی جدید شکلیں تامل، تلگو ملیالم وغیرہ دکھنی اور براہوی زبان میں ملتی ہیں۔ اِن کے کچھ عناصر اُردو میں نمایاں طور پر مشترک ہیں، مثلاً امدادی افعال کا عام استعمال۔
**دراوڑی** دراوڑی قوم سے منسوب؛ (اصل) دراوڑی بولی۔
**دراون** زبر د، و۔ اسث۔ ایک پودا جس کا پھل پانی صاف کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔
**دراہم** زبر د، زیر ہ۔ جمع، مذ، ع۔ درہم (رک) کی جمع۔
**درایت** زبر د، زبر ی۔ اسث، ع۔ علم، واقفیت، دانش، دانائی۔ حقائق کو عقل کی روشنی میں دیکھنا۔
**درب** (۱) زبر د، جزم ر۔ اند، س۔ مادہ، ٹھوس عنصر؛ نقدی، دولت، مایہ۔
**درب** (۲) زبر د، جزم ر۔ اسث، س۔ تکلیف دینا، دُکھ پہنچانا، ایذا دہی؛ ضرب، چوٹ، مار۔
**دربار** زبر د، جزم ر۔ اند، ف۔ بادشاہ کا عوام یا خواص کے سامنے تخت پر اجلاس؛ شاہی محل؛ اُمرا، عمال اور مصاحبین کا حلقہ۔
**دربارِ خاص** وہ دربار جس میں عام لوگوں کو آنے کی اجازت نہ ہو، خاص اجلاس؛ وہ مکان جس میں خاص دربار لگے۔
**درباردار** بادشاہ کے محل میں آنے جانے والا مصاحب۔
**درباداری** شاہی محل یا دربار میں حاضری اور دربار کی رسومات بجالانا۔
**دربارِ عام** ایسا بڑا دربار جس میں زیادہ لوگوں کو حاضری کی اجازت ہو۔
**درباری** زبر د، جزم ر۔ صف، ف۔ دربار سے متعلق، دربار کا، جسے دربار میں رسائی ہو؛ ایک راگنی کا نام۔
**درباری شاعر** کسی امیر، راجہ، نواب، بادشاہ یا حاکم وقت سے وابستہ شاعر، بادشاہ یا امیر کا وظیفہ خوار شاعر۔
**دربان** زبر د، جزم ر۔ اند، ف۔ محل یا مکان کے دروازے پر پہرہ دینے والا، حاجب، محافظ، چوکیدار۔
**دربدر** زبر د، زبر ب، زبر د۔ متعلق فعل، ف۔ آوارہ، بے ٹھکانا، سرگرداں۔
فعل مرکب، محاورہ: **دربدر پھرنا** دروازے دروازے پھرنا، آوارہ پھرنا، کوچہ گردی کرنا؛ بھیک مانگتے پھرنا۔
**دربدری** دربدر ہونے کی حالت، دردر کی ٹھوکریں۔
**دربست** زبر د، جزم ر، زبر ب، جزم س۔ اند۔ کُل کام، سارا انتظام، پورا بندوبست۔ (لفظاً) فصل کی کٹائی سے سمٹنے تک۔ نیز درو بست۔
**دربغل** زبر د، جزم ر، زبر ب، زبر غ۔ صف۔ قبضہ میں، پہلو میں۔
کہاوت: **شیخی دَربغل** خالی ہاتھ مگر زعم میں مبتلا۔
**درپردہ** زبر د، جزم ر، زبر پ، جزم ر، زبر د۔ متعلق فعل، ہ۔ خفیہ طور پر، چپکے چپکے۔
**درپن** زبر د، جزم ر، زبر پ۔ اند، س۔ آئینہ، منہ دیکھنے کا آلہ۔
**درپنی** آرسی، چھوٹا آئینہ۔
**درپی** زبر د۔ صف، س۔ مغرور، متکبر۔
**درپے** زبر د، جزم ر، ے لین۔ متعلق فعل۔ پیچھے، عقب میں؛ برائے، کی خاطر، مثلاً: **درپے جاناں** محبوب کے لیے، محبوب کی خاطر۔ (صف) پیچھے پڑا ہوا، گھات میں لگا ہوا۔
**دَرپیش** زبر د، جزم ر، ے۔ صف، ف۔ سامنے، مقابل، زیر نظر۔
**دُرِت** پیش د، زیر ر۔ صف، س۔ خراب، بُرا؛ گناہ گار، پاپی؛ (پوشیدہ) بُرا طریقہ، بُرا چلن۔
**دُرُت** پیش د، پیش ر۔ صف، س۔ تیز، پھرتیلا۔
**دُرُت لے** (ے لین) تیز دُھن، تیز چال کا گانا، بلمپت کی ضد۔
**دَرج** زبر د، جزم ر۔ صف، ع۔ داخل، شامل، رقم شدہ، لکھا ہوا۔ کتاب، دستاویز یا رجسٹر وغیرہ میں چڑھایا ہوا۔
محاورہ: **درج کرنا** لکھنا، شامل کرنا، داخل کرنا۔
**دُرج** پیش د، جزم ر۔ اند، ع۔ خانہ، ڈبہ، حقہ، دراز کا خانہ، پٹاری، صندوقچہ، جواہرت رکھنے کی صندوقچی۔
**دُرجِ لآلی** (زبر ل، مدا) موتیوں کی ڈبیا، حقۂ جواہر۔ تص: دُرجک۔
**دَرجن** زبر د، جزم ر، زبر ج۔ اند۔ بارہ کا مجموعہ۔ (انگریزی کے لفظ

"Dozen" کی تورید)۔

**درجہ** زبر، جزم ر، زبر ج۔ امذ۔ کسی ترتیب یا سلسلے کا کوئی مقام؛ زینے کی سیڑھی؛ کسی آلۂ پیائش کا کوئی نشان؛ مرتبہ، منصب، حیثیت؛ خانہ، منزل؛ قسم، زمرہ؛ نوبت، حالت، گت، ہیئت کذائی۔ جمع: **دَرَجات** (زبر ر) مقامات۔ نیز **مدارج** (زبر م، زیر ر)۔

متعلق فعل: **درجہ بدرجہ** (زبر، جزم ر، زبر ب) ایک ایک سیڑھی یا ایک ایک خانہ کر کے۔ نیز **تدریجاً/ بتدریج**۔

**درجہ بندی** (جزم ن) قسم، خصوصیت یا کسی اور امتیاز کی بنا پر گروہ یا خانے بنانا؛ قسم بندی، خانہ بندی؛ تقسیم۔

محاورہ: **درجہ توڑنا** مکتب یا کالج وغیرہ سے کسی جماعت کو کم کر دینا؛ تنزل، عہدہ گھٹانا، رتبہ کم کرنا۔

**درجۂ حرارت** گرمی یا تپش کا درجہ۔

محاورہ: **درجہ دینا** جگہ دینا، مقام دینا، مرتبے پر فائز کرنا، حیثیت دینا۔

محاورہ: **درجۂ کمال کو پہنچنا** بلند مرتبہ حاصل کرنا؛ (ترقی کی) آخری منزل کو پہنچنا۔

**درخت** زبر، زبر ر، جزم خ۔ امذ، ف۔ پیڑ، پودا، شجر، نہال، رُوکھ۔

کہاوت: **درخت ہوئے آم کے، ہوگئے ببول** جب نفع کی اُمید پر کام کرنے سے نقصان ہو جائے تو کہتے ہیں۔

**درخش** زبر، زبر ر، جزم خ۔ امث، ف۔ آسمانی بجلی، بجلی کی چمک۔

**درخشاں** زبر، زبر ر، جزم خ، ن غنہ۔ صف، ف۔ چمکدار، روشن، تاباں۔

**درخشانی/ درخشندگی** (ف) روشن ہونے کی کیفیت، تابانی، جوالا، جوت۔

**درخشندہ** (زبر، زبر ر، جزم خ، زیر ش، جزم ن، زبر د) چمکنے والا، تابناک۔

**درخواست** زبر، جزم ر، و معدولہ، جزم س۔ امث، ف۔ عرضی، گزارش، التجا۔

**درخواست گزار** عرضداشت کرنے والا۔

**درخور** زبر، جزم ر، پیش خ، و معدولہ۔ صف، ف۔ لائق، جوگا، سزاوار، مستحق۔

**درخورِ اعتنا** (زیر ا، جزم ع، زیر ت) توجہ کے قابل، التفات کا مستحق، خیال کے لائق۔

**درد** زبر، جزم ر۔ امذ، ف۔ تکلیف، کرب؛ رنج؛ شدتِ احساس؛ ہمدردی؛ لگن؛ سوز و گداز، اثر، کشش۔

**درد انگیز** رنج و غم پیدا کرنے والا، رقت والا۔

**درد آشنا** دُکھ درد سے واقف، ہمدرد۔

محاورہ: **درد بانٹنا** دُکھ درد میں شریک ہونا، شریکِ غم ہونا، ہمدردی کرنا۔

**دردِ زہ** (زیر ز، جزم ہ) وضعِ حمل کی تکلیف۔

**دردِ سر** کھوپڑی میں محسوس ہونے والا درد؛ اُلجھن، پریشانی، خلفشار۔

**دردِ سری** (زبر س) زحمت، پریشانی۔

**دردِ قولنج** پسلی کا درد جو پٹھوں کے سکڑنے کی وجہ سے ہوتا ہے۔

صف: **دردمند** (زبر م، جزم ن) ترس کھانے والا، رحم دل؛ مصیبت میں مبتلا، دُکھی؛ بیمار۔

**دردمندی** ہمدردی، غم خواری۔

**دردناک** رنجیدہ، غمگین، غم زدہ۔

**دُرد** پیش د، جزم ر۔ امذ، ف۔ تلچھٹ، گاد؛ (مجازاً) شراب کی تلچھٹ۔ نیز **دُردی**۔

**دُردکش** (زبر ک) بغیر چھنی شراب پینے والا، بلانوش۔ نیز **دردی کش، دردآشام**۔

**دُرد آشام** شراب کی تلچھٹ پینے والا، بہت زیادہ پینے والا، بلانوش۔ نیز **دُردی کش**۔

**دردرا** زبر، جزم ر، زبر د۔ صف۔ موٹا موٹا پسا یا دلا ہوا، دانے دار۔

**دردست** زبر، جزم ر، زبر د، جزم س۔ متعلق فعل۔ صف، ف۔ ہاتھ میں، موجود، قبضے میں۔

**درز** زبر، جزم ر۔ امث، ف۔ دراڑ، شگاف، جھری۔

**درزی** زبر، جزم ر۔ امذ۔ کپڑے سینے والا کاریگر۔

کہاوت: **درزی کا کیا کوش کیا مقام** اس شخص کے متعلق کہتے ہیں جسے ایک مقام سے دوسرے مقام پر جانے سے کوئی تکلیف نہ ہو۔

کہاوت: **درزی کا کوچ قیام سب یکساں، گز قینچی اُٹھائی چلایا** ہنرمند کی سمائی ہر جگہ ہو سکتی ہے۔

**درزی کی سوئی** (دمع) (مجازاً) ہر کام کرنے والا، کسی کام میں بند نہ رہنے والا۔

کہاوت: **درزی کی سوئی کبھی ٹاٹ میں، کبھی کمخواب میں** انسان کو ہر ایک کام کرنا چاہیے۔ ایسے موقع پر کہتے ہیں جب انسان کو اپنے فرض کی ادائیگی میں سب سے نبھانا پڑے۔

کہاوت: **درزی کے بند، سنار کی کٹھالی، چھیگر کی سبزی** سب عذر بہانے ہیں۔

**درزن** کپڑے سینے والی یا درزی کی بیوی۔

**درس** زبر، جزم ر۔ امذ، ع۔ سبق، آموختہ؛ تعلیم، تلقین؛ سمجھ پیدا کرنے والی،

ہوش دلانے والی بات یا تجربہ، مثلاً: درسِ عبرت۔

**درسِ بصیرت** علم میں اضافہ کرنے والا سبق۔

**درسِ نظامی** ملا نظام الدین سے منسوب طریقۂ تدریس و نصاب۔

**درس و تدریس** پڑھنا پڑھانا، سیکھنا سکھانا۔

**درسی** تعلیم یا نصابِ تعلیم سے متعلق۔

**درس** زبرد، زبرر۔ اند، ہ۔ رک: درشن۔

**درست** پیش د، پیش ر، جزم س۔ صف، ف۔ ٹھیک، صحیح، بجا، بے خطا؛ مناسب، معقول۔

**درستی** (ف) اصلاح، مرمت، صحت؛ سچائی، راستی، صداقت۔

**دَرسیات** زبرد، جزم ر، زیرس۔ امث، ع۔ نصابی یا درسی کتب، وہ کتابیں جو نصاب میں شامل ہوں۔

**دُرشت** پیش د، پیش ر، جزم ش۔ صف، ف۔ سخت، کرخت، کھردرا، نا ملائم۔

**درشت مزاج** بدمزاج، سخت رویہ رکھنے والا، اکھڑ، بدماغ۔ نیز درشت خو۔

**درشتی** سختی، سخت کلامی، تند مزاجی۔

محاورہ: **درشتی سے پیش آنا** سختی سے پیش آنا، بدخلقی سے ملنا۔

**درشٹی** جزم د، زیرر، جزم ش۔ امث۔ نظر، نگاہ۔

**درشن** زبرد، جزم ر، زبرش۔ اند، ہ۔ نظارہ، دیدار، زیارت، ملاقات۔ نیز درس عموماً گیتوں میں مستعمل۔

محاورہ: **درشن دینا** صورت دکھانا؛ ملاقات کرنا۔

محاورہ: **درشن کرنا** دیکھنا، زیارت کرنا، ملنا۔

کہاوت: **درشن کے نیناں نوبھی** دیکھنے کو آنکھیں ترستی ہیں۔

کہاوت: **درشن موٹا، پینڈا کھوٹا** وہاں کہتے ہیں جہاں جانے کا راستہ خراب ہو۔

**درشنی** قابلِ دید، دیکھنے میں اچھا، دیکھنے سے تعلق رکھنے والا، جس کا دیکھنا یا دکھانا کافی ہو۔

**درشنی ہنڈی** (پیش ہ، جزم ن) وہ تمسک جسے دکھا کر رقم وصول کی جا سکے، دستی یا بیئرر چیک یا ڈرافٹ۔

**درع** زیرد، جزم ر۔ اند، ع۔ زرہ، آہنی جنگی لباس۔

**دُرفش** پیش د، زبرر، جزم ف۔ اند، ف۔ جھنڈا، علم (زبرع، زبرل)۔

**درفش کاویانی** (لیٹا زیرو) قدیم ایران کا شاہی جھنڈا، جو پہلے پہل ضحاک کے خلاف جنگ میں استعمال ہوا اور لوہار کی دھونکنی کا بنا ہوا تھا۔

**دُرفشاں** پیش د، زبرر، جزم ف۔ صف۔ چمکنے والا؛ کانپنے والا؛ عالیشان۔

**درک** زبرد، زبرر۔ امث، ع۔ پانا، حاصل کرنا، گرفت میں لینا؛ سمجھ بوجھ، عقل، سمجھ۔ عام: درک (زبرد، جزم ر)۔

محاورہ: **درک ہونا** واقفیت ہونا، علم ہونا، مہارت ہونا۔ نیز درک رکھنا۔

**درک** زبرد، جزم ر۔ اند۔ تہہ، سب سے نچلی تہہ، دوزخ کی نچلی منزل؛ چھوٹی رسی جو کنویں کے ڈول کے ساتھ باندھی جاتی ہے اور دوسری طرف بڑی رسّی کے ساتھ باندھی جاتی ہے؛ تولیہ، رومال۔

**درکار** زبرد، جزم ر۔ صف، ف۔ ضروری، مطلوب، خواہش، چاہت۔

**درکنا** زبرد، زبرر، جزم ک۔ فعل لازم، ہ۔ (شیشے کے برتن وغیرہ) تڑقنا، بال پڑنا۔

**درکنار** زبرد، جزم ر، زیرک۔ صف۔ حرفِ استثناء۔ الگ، ایک طرف، جدا، علیحدہ؛ کہاں، کجا، ناقابلِ ذکر، کیا ذکر، مثلاً: محبت درکنار پُرسش بھی نہیں۔

**دُرکھی** پیش د، جزم ر۔ اند۔ نیل کے پودے کو کھانے والا حشرہ۔

**دُرگا** پیش د، جزم ر۔ علَم، س۔ شوجی کی دیوی، بھوانی پاربتی؛ (موسیقی) راگنی کی ایک قسم جسے صبح سویرے گایا جاتا ہے۔

**دَرگاہ** زبرد، جزم ر۔ امث، ف۔ آستانہ، چوکھٹ؛ اعلیٰ یا متبرک مقام؛ زیارت کی جگہ؛ کسی بزرگ کا مزار، مقبرہ، خانقاہ۔ مخفف: درگہ (زبرگ)۔

**دُرگت** پیش د، جزم ر، زبرگ۔ امث، ہ۔ پتلا حال، بُری قطع، بُری حالت۔

محاورہ: **درگت بننا** بُرا حال کرنا، بُری حالت بنانا، گت بنانا۔

**درگزر** زبرد، جزم ر، پیش گ، زبرز۔ امث، ف۔ معافی، چشم پوشی، خطا بخشی۔

فعل مرکب، محاورہ: **درگزر کرنا** قطع نظر کرنا، ترک کرنا، چھوڑنا، آگے نکل جانا۔

**درم** زیرد، زبرر۔ اند، ع۔ رک: درہم۔

**درماں** زبرد، جزم ر، ن غنہ۔ اند، ف۔ علاج، چارہ، دوا دارو۔ نیز (تخفیف) درمن۔ ترکیبات میں جزوِ اوّل کے طور پر ن صحیح، مثلاً: درمانِ درد۔

**درمانی** علاج، چارہ جوئی۔

**درماندہ** زبرد، جزم ر، ن غنہ، زبرد۔ صف، ف۔ بے چارہ، مصیبت زدہ۔

**درماندگی** خستہ حالی، پریشانی، بے چارگی۔

**دَرماہہ** زبرد، جزم ر، جزم ہ۔ اند، ف۔ مشاہرہ، تنخواہ جو ماہ بماہ ملے۔

**دُرمٹ** پیش د، جزم ر، پیش م۔ اند، ہ۔ لوہے کا بھاری پینڈا لگا ہوا ڈنڈا جس سے مزدور سڑک کوٹتے ہیں۔ نیز **درمس / دھرمس**۔

**درمنہ** زیرد، جزم ر، زبرم ن۔ اند۔ ایک بوٹی جس سے سینٹونین بنایا جاتا ہے۔ افسنتین۔

**دُرموئے** پیش د، جزم ر، و مع، ے۔ کلمۂ دُشنام۔ کمبخت دُور ہو، غارت ہو۔ نیز دُرمئے (بروزن فاعلن)۔

**درمیان** زبرد، جزم ر، زیرم۔ متعلق فعل، ف۔ اندر، بیچ میں، حائل، واسطہ،

دخل۔

محاورہ: **درمیان آنا** بیچ میں پڑنا، دخل انداز ہونا، دخیل ہونا، اثر انداز ہونا۔

**درمیانہ** (زبرن) بیچ کا، متوسط، منجھولا۔

**درنا** پیش د، جزم ر۔ فعل لازم۔ چھپنا، غائب ہونا، پوشیدہ ہونا۔

**دُرانا** چھپانا، چُرانا (نظر، نگاہ)۔

**درند** زبرد، زبرر، جزم ن۔ اند، ف۔ وحشی، چیرنے پھاڑنے والا جانور۔ نیز دَرَندہ (زبرد)۔ عام: درندہ (زیرر)۔

**درندہ خصلت** (زبرخ، جزم ص، زبرل) بے رحم، ظالم، شقی القلب۔

**درندگی** (زبرد، زیرر، جزم ن) درندوں کا سا طرزِ عمل، وحشت و بربریت کا برتاؤ۔

**درنگ** زبرد، زبرر، ن غنہ۔ اند، ف۔ دیر دار، تعویق، التوا، سُستی، تامل۔

**درنگی** ٹالنے والا، دیر کرنے والا، ٹھس۔

**دِرو** زیرد، ولین۔ اند، ف۔ فصل کی کٹائی۔

**درو** جزم ر، ومع۔ اند۔ پیڑ، درخت۔

**دروسلک** چرونجی کا درخت۔

**دروازہ** زبرد، جزم ر، زبرز۔ اند، ف۔ داخل ہونے کی جگہ، در، پھاٹک، دوار، کپاٹ، کواڑ۔

محاورہ: **دروازہ باز کرنا** دروازہ کھولنا، در کھولنا؛ رکاوٹ دُور کرنا۔

محاورہ: **دروازہ بجنا** دروازے پر دستک ہونا۔

محاورہ: **دروازہ بند ہونا** راستہ رُک جانا، رکاوٹ پیدا ہوجانا، راہ بند ہوجانا۔

**دروبست** زبرد، ومج، زبرب، جزم س۔ اند، ف۔ رک: دربست۔

**دَرود** زبرد، ومج۔ امث۔ لکڑی، چوب، تختہ؛ کھیتی یا لکڑی کی کٹائی۔

**دَرودگری** بڑھئی کا پیشہ۔

**دُرود** پیش د، ومع۔ اند، ف۔ سلام، صلوٰۃ، رحمت، خصوصاً جو رسول اللہ ﷺ کے حق میں خدا سے مانگی جائے۔

محاورہ: **درود بھیجنا** آنحضرت ﷺ اور اُن کی آل کے لیے دعائے رحمت کے طور پر مقررہ کلمات کا بغرضِ ثواب پڑھنا۔ نیز درود پڑھنا۔

**دروڑی** جزم د، زیر ر، جزم و۔ امث۔ ہ۔ ایک راگنی کا نام۔

**دُروزی** پیش د، ومع۔ اند۔ اسماعیلی فرقے کا ماننے والا۔

**دروش** زبرد، ومج۔ اند۔ نیزہ، بھالا۔

**دروغ** زبرد، ومج۔ اند، ف۔ جھوٹ، بہتان، کذب، غلط بیانی۔

**دروغ باف** جھوٹا، بہتان تراشنے والا، کاذب۔

**دروغ بافی** خلافِ حقیقت بات گھڑنا، جھوٹا بیان، بہتان۔

مثل: **دروغ بر گردن راوی** جھوٹ کا گناہ اصل بیان کنندہ کے سر ہوتا ہے۔ کسی تعجب خیز بات کے بیان پر بطور تمہید۔

**دروغِ حلفی** جھوٹی قسم، جھوٹی شہادت۔

کہاوت: **دروغ کو فروغ نہیں** جھوٹ کامیاب نہیں ہوتا، جھوٹ میں کامیابی نہیں ہوتی، جھوٹ پھلتا پھولتا نہیں۔

**دروغ گو** (ومج) جھوٹا، غلط بیانی کرنے والا، بہتان تراشنے والا، کاذب۔

**دروغ گوئی** جھوٹ بولنا، بہتان تراشنا، غلط بیانی کرنے کا عمل۔

**دُرون** جزم د، ومج۔ اند۔ حجم کا ایک پیمانہ ایک آڑھک یا ۴ آڑھک کے برابر۔

**دروں** زبرد نیز پیش، ومع۔ اند۔ حرف جر، ف۔ بیچ، درمیان، اندر کا حصہ یا جگہ؛ سینہ، دل، جگر؛ روح۔ تراکیب اضافی میں جزو اوّل کے طور پر ن صحیح استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز اندرون۔

**دروں بینی** دل کا حال معلوم کرنا؛ اپنا دل ٹٹولنا، باطنی حالت دیکھنا۔

**درونِ خانہ** گھر کے اندر، اندر ہی اندر۔

**درونہ** سینہ، دل؛ ضمیر؛ حوصلہ، ہمت۔

**درونی** بیچ کا، اندر کا؛ باطنی۔ نیز اندرونی (جزم ن، زبرد)۔

**دروہ** زبرد، ومج۔ اند۔ ضرب، ضرر، دھوکے سے ضرر پہنچانا، دشمنی کا کام؛ شرارت، کینہ، بد باطنی، دشمنی؛ نفرت؛ دغا، نمک حرامی؛ جرم؛ مداخلتِ بے جا؛ بغاوت، سرکشی۔

**درویزہ** زبرد، جزم ر، ی، زبرز۔ رک: دریوزہ۔

**درویش** زبرد، جزم ر، ے۔ اند، ف۔ فقیر، بیراگی، مفلس؛ تارک الدنیا؛ خدا رسیدہ۔

صف: **درویش صفت** درویش جیسی خوبیوں والا، منکسر المزاج؛ نیک، قناعت پسند۔ نیز درویش منش۔

کہاوت: **درویش صفت باش کلاہ تتری دار** عادات و صفات اچھی ہونی چاہییں خواہ لباس کیسا ہی ہو۔

**درویشی** فقیری، ناداری؛ بزرگی؛ قناعت پسندی، منکسر المزاجی۔

**دَرویہ** زبرد، زبرر، جزم و، زبری۔ اند۔ مادہ، جوہر، جزو لازم؛ دولت، اثاثہ۔

**دَرہ** زبرد، زبرر۔ اند، ع۔ گھاٹی، پہاڑوں کے بیچ کا راستہ۔

**دُرہ** پیش د، شد زبرر۔ اند، ع۔ (چمڑے کا) کوڑا، ہنٹر، چابک۔

**دُرہ** پیش د، شد زبرر۔ اند۔ بڑا موتی۔

**درہم** زبرد، جزم ر، زبرہ۔ صف، ف۔ اُلٹ پلٹ، تہہ و بالا۔

**درہم برہم** تتر بتر، گڈمڈ؛ برباد، غارت۔

**درہمی** بے ترتیبی۔

**درہم** زیرد، جزم ر، زبرہ۔ اند، ع۔ چاندی کا ایک قدیم سکہ۔ نیز وزن کا پیمانہ (ایک ماشہ چار رتی جسے درہمِ شرعی کہتے ہیں)۔ نیز درم۔ جمع: دراہیم۔

**دَری(۱)** زبرد، ی۔ امث، ہ۔ عموماً فرش پر نیز چاندنی یا چادر کے نیچے بچھایا جانے والا موٹا سوتی غالیچہ۔

**دَری(۲)** زبرد۔ امث، ف۔ فارسی کی ایک قدیم بولی جو مشرقی علاقوں میں نیز وسطِ ایشیا میں رائج تھی، عموماً مراد فارسی۔

**دَری** زبرد۔ مث۔ لاحقہ۔ رک: در(۴)۔

**دُری** پیش د۔ امث۔ رک: دُگی۔

**دُری** پیش د، جزم ر۔ صف۔ چمکتا ہوا، روشن (عموماً ستارہ)۔

**دَرے** زبرد، شدر۔ اند۔ (باغ بانی) کیاریوں کی مٹی کی پھٹن جو خشکی سے پیدا ہو جائے۔

**دریا** زبرد، جزم ر۔ اند، ف۔ پانی کا بڑا دھارا، ندی؛ بحر، سمندر۔ نیز استعارۃً؛ بڑا، بھرپور، خزانہ، ذخیرہ، وسیلہ، مثلاً: دریائے رحمت، دریائے علم۔

محاورہ: **دریا اُتر جانا** دریا کا پانی گھٹ جانا، دریا کی طغیانی کم ہو جانا، بہاؤ کا زور کم ہو جانا۔

**دریابرد** (پیش ب) غرق کیا ہوا، کھویا ہوا، غارت کیا ہوا۔

محاورہ: **دریابُرد کرنا** دریا میں بہا دینا، تباہ و برباد کر دینا، نیست و نابود کر دینا۔

کہاوت: **دریا پر جانا اور پیاسے آنا** بدنصیب یا بدتوفیق کے متعلق کہتے ہیں۔

**دریادل** بہت زیادہ سخی، فیاض۔

کہاوت: **دریا کا پھیر کس نے پایا** عقلمند آدمی کی بات کسی کی سمجھ میں نہیں آتی۔

کہاوت: **دریا میں رہنا اور مگر مچھ سے بیر** جہاں رہنا وہاں کے زبردست آدمیوں سے مخالفت رکھنا نادانی ہے۔

**دریانوش** بہت زیادہ شراب پینے والا۔

**دریافت** زبرد، جزم ر۔ امث۔ شناخت، معرفت، تحصیل، حصول؛ کسی نئی چیز یا بات کا انکشاف جس کا پہلے سے وجود تو ہو لیکن لوگوں کو معلوم نہ ہو۔

فعل مرکب: **دریافت فرمانا** پوچھنا، معلوم کرنا، رائے لینا۔

فعل مرکب: **دریافت کرنا** کھوج لگانا، پتہ لگانا، ڈھونڈنا؛ تفتیش یا پوچھ گچھ کر کے معلوم کرنا۔

**دریائی** زبرد، جزم ر۔ صف۔ دریا سے منسوب۔

**دریائی گھوڑا** ایک سمندری جانور جس کا منہ کتے سے ملتا ہوا جسم بھاری اور پاؤں چوڑے جھلی دار ہوتے ہیں۔

**دریبہ** زبرد، ی، زبرب۔ اند، ہ۔ پانوں کی منڈی۔ نیز دریبا۔

**دریتی** زبرد، ی لین۔ امث، ہ۔ رک: دلیتی۔

**دریچہ** زبرد، ی، زبرچ۔ اند، ف۔ کھڑکی، چھوٹا در۔

**دریدہ** زبرد، ی، زبرد۔ صف، ف۔ پھٹا ہوا، پھاڑا، چیرا ہوا، شگاف دار۔

**دریدہ دہن** (لیٹا زبرد، لیٹا زبرہ) منہ پھٹ، گستاخ، بدزبان، زبان دراز۔

اسم کیف: **دریدہ دہنی** (مث) گستاخی، بدکلامی۔

**دریز** زبرد، ے۔ امث، ہ۔ ایک انتہائی نفیس اور باریک پھولدار سوتی کپڑا۔ نیز دریش۔

**دریسی** زبرد، ے۔ امث۔ زخم کی مرہم پٹی کرنا، ہموار کرنا، سیدھا کرنا؛ صاف کرنا۔ انگریزی میں: ڈریسنگ۔

**دریغ** زبرد، ے۔ اند، ف۔ افسوس، رنج۔ فجائیہ: دریغا/ وادریغا! افسوس ہائے افسوس۔

محاورہ: **دریغ آنا** افسوس ہونا، ترس آنا۔

محاورہ: **دریغ رکھنا** گریز کرنا، بچنا، اجتناب کرنا۔

**دریودھن** زبرد، جزم ر، وج، زبردھ۔ علم، س۔ مہابھارت کی جنگ میں کرو سردار جو ارجن کے خلاف لڑا۔

**دریوزہ** زبرد، جزم ر، وج، زبرز۔ اند، ف۔ بھیک مانگنا، گداگری۔

**دریوزگی** بھک منگاپن، بھیک مانگنا۔

**دریوزہ گر** بھکاری، فقیر، منگتا۔

## د۔ ڑ

**دڑبا** زبرد، جزم ڑ۔ اند۔ مرغیوں کا ٹاپا، پالتو مرغیوں کے لیے بنایا ہوا عموماً تختوں کا خانہ۔

**دڑبڑانا** زبرد، جزم ڑ، زبرب۔ فعل متعدی۔ کسی کو دبنگ طریقے سے باتیں بنا کر قائل یا مجبور کر دینا، گھبرانا، سراسیمہ کرنا۔

**دڑبڑی** زبرد، جزم ڑ، زبرب۔ صف۔ مقابلہ کرنے والا، چیخنے چلانے والا، مرعوب کرنے والا، شور وغل کرنے والا۔

**دڑنگا** زبرد، زبرڑ، ن مغ۔ اند، ہ۔ لمبا قدم؛ لمبے لمبے ٹانگے۔

**دڑوکنا** زبرد، ومع، جزم ک۔ فعل لازم۔ سانڈ یا کسی وحشی جانور کا آواز نکالنا، ڈکارنا، ڈکرانا۔

**دڑی** زبرد۔ امث۔ خاموشی۔

**دڑیڑا** زبرد، ے۔ امذ، ہ۔ بہت زوروں کی بارش۔

**دڑھیل** زبرد، جزم ڑھ، زبری۔ صف، ہ۔ (پھبتی) لمبی یا گھنی داڑھی والا۔ نیز ڈڑھیل۔

## د۔ز

**دزد** پیش د، جزم ز۔ امذ، ف۔ چور، اُچکا، سارق۔

دُزدحنا جلد پر وہ بے رنگے نشان جو مہندی رچنے سے رہ جائیں۔

دُزدی چوری، سرقہ۔

دزدیدہ (ی، زبرد) مسروقہ، چرایا ہوا؛ (کنایۃً) قصداً ملنے سے بچائی ہوئی (نگہ، نظر)۔

دزدیدہ نگاہی سنکھیوں سے دیکھنا، تجاہلِ عارفانہ، چپکے چپکے دوسروں کی نظر بچا کر دیکھنا۔

## د۔ژ

**دِژم (۱)** زیرد، زبرژ۔ صف، ف۔ کالا، سیاہ، بدرنگ، بے رنگ؛ افسردہ، غمگین؛ مرجھانا۔

**دِژم (۲)** زیرد، زبرژ۔ صف۔ غصہ ور، غضب ناک، خشمگیں۔

**دژند** زیرد، زبرژ، جزم ن۔ صف۔ ترش، شور۔

## د۔س

**دس** زبرد۔ عدد۔ پانچ کا دُگنا، بیس کا آدھا، (ہندسوں میں) ۱۰، دہ۔

صف: دسواں دس سے منسوب، مُردے کی دسویں دن کی فاتحہ۔

کہاوت: دس برس گھٹا ہی کے دیکھتے ہیں اپنی چیز کو تھوڑا ہی ظاہر کرتے ہیں۔

دس بیس، دس پانچ مراد: چند، کچھ عدد یا نفوس۔

کہاوت: دس دن چلے اڑھائی کوس سخت کاہلی اور سستی ہے۔

کہاوت: دس دیں گے، دس دلائیں گے، دس کا دینا ہی کیا ہے دینا لینا کچھ نہیں زبانی جمع خرچ ہے۔

کہاوت: دس فقیروں کو نہ دیا اک تکیہ دار کو دیا خوشحال کو خیرات دینا (طنز)۔

کہاوت: دس کماتے تھے، بیس کھاتے تھے، برسات کے بعد گھر اتے تھے بہت فضول خرچی کرتے تھے۔

کہاوت: دس کی لاٹھی، ایک کا بوجھ بہت سے آدمی اگر تھوڑی تھوڑی بھی مدد کریں تو ایک کی حاجت رفع ہو جاتی ہے۔

دس گھرا ایک گھریلو کھیل جو فرش پر دس خانے بنا کر کھیلا جاتا ہے۔

کہاوت: دس نکٹوں میں ایک ناک والا (بھی) نکو ہو جاتا ہے بہت سے عیب داروں میں ایک بے عیب عیب دار شمار ہوتا ہے۔ بے عزتوں میں عزت دار بدنام ہوتا ہے۔

کہاوت: دسوں اُنگلیاں، دسوں چراغ بہت لائق یا ہنرمند کی تعریف میں کہتے ہیں۔

**دساتیر** زبرد، ی۔ جمع، مذ، ع۔ دستور (رک) کی جمع۔

**دساسول** زیرد، ومع۔ جمع، مذ، ہ۔ وہ فرضی وجود جو دنیا کے دائرے میں حرکت کرتا ہے۔ نیز دشاشول۔

محاورہ: دساسول کرنا سفر کی تیاری کرنا، سفر پر روانہ ہونا۔

**دساور** زیرد، زبرو۔ امذ، ہ۔ بدیس، بیرونی ممالک۔

دساوری بیرونی، باہر کا، دیسی کی ضد۔

**دسائس** زبرد، زیرء۔ امذ۔ سازشیں، جعل سازیاں، دھوکے بازیاں۔

**دس پنا** زبرد، جزم س، زبرپ۔ امذ، ف۔ رک: دست پناہ۔

**دست (۱)** زبرد، جزم س۔ امذم ف۔ ہاتھ، پنجہ؛ بازو، آستین؛ قبضہ، دستہ؛ اگلا پاؤں؛ (مجازاً) قوت، اختیار، اقتدار، مثلاً: بالادست حاوی۔

دستِ افشاں رقصاں، ہاتھوں کو جھٹکتا ہوا۔

دست اندازی دخل اندازی، مداخلت، ہاتھ ڈالنا (کسی کام میں)۔

دست بدست ہاتھوں سے (مقابلہ، لڑائی، آمنے سامنے کے افراد کا مقابلہ)؛ ہاتھوں ہاتھ، ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں۔

دست بردار چھوڑنے والا، اپنا حق یا کسی شے سے بے تعلق ہو جانے والا؛ (کسی کام سے) ہاتھ اُٹھا لینے والا۔

دست بُرد مال، دولت، سرمایہ؛ دلیری، سبقت؛ کسی غیر کا قبضہ، عمل دخل۔

دست بستہ ہاتھ جوڑ کر، تعظیماً۔

دست بند کلائی پر پہننے کا ایک چوڑی پٹی کا زیور جس میں مالا کی طرح منکے ہوتے ہیں۔

دست بندھک (زبرب، جزم ن، زبردھ) رہن مطلق، گروی، باقبضہ؛ امانت۔

دست بوسی (وج) ہاتھ چومنا۔

دست پناہ (امذ) چمٹا؛ (امث) معاونت، پشت پناہی، امداد۔ نیز دسپناہ۔

دست درازی (حرکات وسکنات و تیز زبان سے) گستاخی، بے باکی؛

چھیڑ چھاڑ؛ ہاتھ ڈالنا؛ چھینا جھپٹی، لوٹنا کھسوٹنا، استحصال۔

**دست دراز** گستاخ، بے باک، ہتھ چھٹ۔

**دست راست** (کنایۃً) حامی، مددگار۔

**دست رس** پہنچ، رسائی؛ قبضہ، قابو۔ نیز **دسترس**۔

محاورہ: **دستِ سوال دراز کرنا** مانگنا، مانگنے کے لیے ہاتھ بڑھانا۔

**دستِ شفقت** مہربانی، عنایت۔

**دستِ غیب** کسی کوشش یا ذریعے کے بغیر حاصل ہونے والی دولت یا امداد وغیرہ؛ حرام کی کمائی۔

**دست فروش** پھیری لگا کر بیچنے والا؛ خوردہ فروش۔

**دست کار** (لفظاً) ہاتھ سے کام کرنے والا؛ ہنرمند، کاریگر، گھریلو صنعت سے تعلق رکھنے والا۔ نیز **دستکار**۔

**دستک کاری** ہاتھ سے کیا گیا کام؛ ہنرمندی، مہارت۔ نیز **دستکاری**۔

**دست کش** علیحدہ، الگ، بے تعلق، ترک کر دینے والا۔

**دست گاہ** طاقت، قدرت، مہارت۔

صف: **دست گرداں** (زبرگ، جزم ر) ہاتھوں ہاتھ گردش کرنے والی (شے) جو ایک جگہ قرار نہ پکڑے؛ سر راہ بکتا ہوا (مال)؛ زبانی قول پر قرض دی ہوئی (رقم یا چیز)۔

**دست گیر** رک: دستگیر۔

محاورہ: **دست و گریبان ہونا** لڑنا جھگڑنا، ہاتھا پائی کرنا۔

**دست یاب** رک: دستیاب۔

**دست یار** ہتھیار؛ ساتھی، مددگار۔

**دست** (۲) زبرد، جزم س۔ امذ۔ پتلی اجابت۔

محاورہ: **دست لگنا** بار بار پتلا پاخانہ آنا۔ نیز ٹٹیاں لگنا۔

**دستاور** دست لانے والی (دوا، غذا)۔

**دست** (۳) زبرد، جزم س۔ صف۔ کُل، تمام، پورا، مکمل، اپنے کُل اجزا یا جزدیات کے ساتھ۔ مترادف: یکدست۔ نیز رک: دستہ۔

**دستا** زبرد، جزم س۔ امذ۔ جست، ایک قسم کی دھات۔

**دستار** زبرد، جزم س۔ امث، ف۔ پگڑی، صافہ، عمامہ۔

**دستار بندی** بیٹے کو مرحوم باپ کے یا مرید کو مرشد کے مرتبے پر فائز کرنے کی تقریب یا رسم جو اُس کے سر پر پگڑی لپیٹ کر ادا کی جاتی ہے۔

**دستارِ فضیلت** تکمیلِ درس کے بعد باندھی جانے والی پگڑی۔

**دستاں** زبرد، جزم س، ن غنہ۔ امذ، امث، ف۔ ساز کی مضراب؛ **داستاں** (رک) کا مخفف۔

**دستاں زن** قصہ سنانے والا، داستان گو، قصہ گو۔

**دستانہ** زبرد، جزم س، زبرن۔ امذ، ف۔ ہاتھ کو سردی، میل یا ضرر سے بچانے کے لیے پنجے کی شکل کی پوشش؛ تلوار وغیرہ کا قبضہ، دستہ۔

**دستاویز** زبرد، جزم س، ے۔ امث، ف۔ دعوے کے ثبوت یا جواب میں شہادت کے طور پر پیش کیا جانے والا کاغذ یا تحریر؛ تحریری ثبوت؛ کوئی اہم کارآمد کاغذ، قبالہ، نوشتہ۔

**دستبردار** زبرد، جزم س ت، زبرب، جزم ر۔ امذ، ف۔ لاتعلق، علیحدہ، بے نیاز، (کسی کام سے) ہاتھ اُٹھا لینے والا۔

**دستخط** زبرد، جزم س، جزم ت، زبرخ۔ امذ، ف۔ کسی کا اپنے ہاتھ سے لکھا ہوا نام یا تحریری شناخت۔

**دسترخوان** زبرد، جزم س، زبرت، جزم ر، و معدولہ۔ امذ، ف۔ کھانا چننے کے لیے بچھایا جانے والا کپڑا۔

**دسترس** زبرد، جزم س، جزم ت، زبرر۔ امث، ف۔ پہنچ، رسائی؛ قبضہ، قابو۔

**دسترو** زبرد، جزم س، جزم ت، و مع۔ صف۔ مقابلہ کرنے والا، سامنا کرنے والا۔

**دستک** (۱) زبرد، جزم س، زبرت۔ امث، ف۔ تالی بجا کر یا کسی چیز پر ہاتھ مار کر اپنے آنے کی آہٹ کرنا، کھٹکا، کھڑکا۔

**دستک** (۲) زبرد، جزم س، زبرت۔ امث، ف۔ کسی کچہری سے جاری شدہ مہری حکم، پروانہ، ڈنڈ یا جرمانے کی ادائی کا حکم نامہ؛ محصول؛ قرقی کا حکم نامہ۔

محاورہ: **دستک آنا** قرقی آنا۔

محاورہ: **دستک باندھنا** محصول لگانا، محصول مقرر کرنا؛ فضول خرچی کرنا، بے قاعدہ خرچ کرنا۔

**دستکی** زبرد، جزم س، زبرت۔ امث۔ جیبی کتاب یا ڈائری۔

**دستگاہ** زبرد، جزم س، جزم ت۔ امث، ف۔ طاقت، قدرت، مہارت۔

**دست گرداں** زبرد، جزم س، جزم ت، زبرگ، جزم ر۔ صف، ف۔ ہاتھوں ہاتھ گردش کرنے والی، (شے) جو ایک جگہ قرار نہ پکڑے؛ سر راہ بکتا ہوا (مال)؛ زبانی قول پر قرض دی ہوئی (رقم یا چیز)۔

**دستگی** زبرد، جزم س، زبرت۔ امث، ف۔ شکرا پالنے والوں کا دستانہ جو اُس کے پنجوں سے ہاتھ کی حفاظت کے لیے پہنا جاتا ہے۔

**دستگیر** زبرد، جزم س، جزم ت، ی۔ صف، ف۔ (لفظاً) ہاتھ پکڑنے والا؛ (مجازاً) سہارا دینے والا، مدد کرنے والا، رہبری کرنے والا۔

**دستگیری** امداد، سہارا۔

**دستمال** زبرد، جزم س، جزم ت۔ امذ، ف۔ رومال، صافی، برتن پونچھنے کا کپڑا،

تو لیا۔

**دستنبو** زبرد، جزم س، زبرت، ن مثل م، ومع۔ امذ، ف۔ خوشبو کے لیے ہاتھ میں رکھنے کا (عموماً) پھول کی شکل کا خوشبودان، رومال یا کوئی خوشبودار شے۔ نیز دستنبویہ (زبری)۔

**دستوانہ** زبرد، جزم س، جزم ت، زبرن۔ امذ، ف۔ ایک طرح کا کنگن۔

**دستور** زبرد، جزم س، ومع۔ امذ، ع۔ کسی حکومت یا ادارے کا بنیادی قانون؛ باقاعدہ، طریقہ، ریت، رسم۔ جمع: دساتیر۔

**دستور العمل** (پیش ر، غم ا، جزم ل، زبرع، زبرم) بندھے ہوئے قوانین یا طریقے۔ انگریزی میں: Rules of Procedure۔

**دستور ساز** آئین بنانے والا، وہ اسمبلی یا مجلس جو ملک کا دستور (بنیادی قانون) بنائے، بنیادی قوانین تیار کرنے والا۔

**دستوریہ** ملکی قانون بنانے والی جماعت، تنظیم، اسمبلی۔ انگریزی میں: Constituent Assembly۔

**دستوری** زبرد، جزم س، ومع۔ امث، ف۔ دلالی، کمیشن؛ اجازت؛ وزارت۔

**دستہ** زبرد، جزم س، زبرت۔ امذ، ف۔ ٹکڑی، جماعت، ایک جنس کے اجزا کا مجموعہ، کاغذ کے ۲۴ طبق کا مجموعہ؛ سپاہیوں کی مختصر جمعیت؛ ہتھیار، اوزار وغیرہ کا ہاتھ میں پکڑنے والا حصہ، موٹھ، قبضہ۔ دھاگے کی ریل، پیچک۔

**دستی** زبرد، جزم س۔ صف، ف۔ ہاتھ سے تعلق رکھنے والا، دستی چھتری؛ کسی کے ہاتھ بھیجا جانے والا (مراسلہ، پلندہ وغیرہ)؛ چھوٹا رومال۔

محاورہ: **دستی بھیجنا** کسی کے ہاتھ کوئی چیز بھیجنا، فوری بھیجنا۔

**دستیاب** زبرد، جزم س، جزم ت۔ صف، ف۔ حاصل، موصول، قابض، متصرف۔

**دُسرانا** پیش ر، جزم س۔ فعل متعدی، ہ۔ دوہرانا، کسی عمل کو دوبارہ کرنا۔

متعلق فعل: **دُسرا کے** مکرراً، دوبارہ۔

**دُسراہٹ** پیش ر، جزم س، زبرہ۔ امث، ہ۔ رفاقت، ایک کے ساتھ دوسرے کا ہونا۔ نیز دُسرات۔

**دَسم** زبرد، زبرس۔ امذ۔ چکنائی، چربی۔

**دسوترا** زبرد، ولین، جزم ت۔ صف، ہ۔ قرضے کی وہ رقم جس پر مہاجن دس فی صد قرض وصول کرے۔

**دَسوکھا** زبرد، وج۔ امذ، ہ۔ پرندوں کا پر جھاڑنا۔ نیز دسونکھا (ولین، ن غنہ)۔

**دَسومت** زبرد، ومع، زبرم۔ امث۔ چکنائی، چکناہٹ، چکنا پن۔

**دسوندھی** زبرد، ولین، ن مغ۔ اسم جنس۔ بندیوں یا بھاٹوں کی ایک ذات جو خود کو برہمن کہتے ہیں؛ شاعر، قصیدہ گو۔

**دسہرا** زبرد، زبرس، جزم ہ۔ امذ، س۔ جیٹھ کے مہینے کی دسویں تاریخ کو گنگا میں اشنان کرنے سے گناہ معاف ہو جانے کا ہندو عقیدہ۔

**دسہری** زبرد، لیٹا زبرس، جزم ہ۔ امذ۔ قلمی آم کی ایک عمدہ قسم۔

**دَسی** زبرد۔ امث۔ کپڑے کے سرے پر بُنائی سے آگے نکلے ہوئے تار یا ڈوریوں کی لڑ۔

**دسیسہ** زبرد، ی، زبرس۔ امذ، ع۔ سازش، فریب، دھوکا۔ جمع: دسائس۔ صف: دساس۔

دسیسہ کاری (ع۔ف) چالبازی، فریب کاری۔

## د۔ش

**دَش** زبرد۔ عدد۔ دس کی ایک شکل جو بعض تراکیب میں آتی ہے۔

**دشیندری** (دس اعضا) آنکھ، ناک، کان، حلق، زبان، ہاتھ، پاؤں، مقعد، اور آلۂ تناسل۔

**دُش** پیش د۔ سابقہ۔ بُرا، کٹھن، قبیح۔ بعض تراکیب میں دُس، دُر اور دُو سے تبدیل ہو جاتا ہے۔

**دُش کرم** بری حرکت، بُرا فعل۔

**دَشا** زبرد۔ امذ، س۔ حالت، کیفیت۔

دردشا بُرا حال، ہیئت کذائی۔

**دِشا** زیرد۔ امث۔ سمت، علاقہ؛ اجابت، رفع حاجت۔

**دَشت** زبرد، جزم ش۔ امذ، ف۔ صحرا، ویرانہ۔

دشت پیما آوارہ، تباہ حال، جنگل جنگل پھرنے والا۔ نیز دشت نورد (زبرن، زبرد، جزم ر)، دشت گرد۔

دشت ہو (ومع) سنسان صحرا جہاں سوائے خدا کی ذات کے کوئی نہ ہو۔

**دشتی** جنگل، صحرا سے منسوب، جنگلی، غیر مہذب۔

**دِشت** زیرد، جزم ش۔ امث۔ نظر۔

دِشت بازی آنکھ مارنا، بُری نظر سے دیکھنا۔

**دُشٹ** پیش د، جزم ش۔ صف، س۔ بُرا، بدعیبی؛ جھوٹا، ناقابلِ اعتبار؛ شرّی؛ مخالف۔

دشٹ بچن/وچن بدکلامی، گالیاں۔

دُشٹا بدکردار عورت، بیسوا۔

دُشٹتائی بدمعاشی، پاجی پن۔

**دشرتھ** زبرد، جزم ش، زبرر۔ علم، س۔ رام چندر جی کے باپ کا نام جو اجودھیا کے راجہ تھے۔

**دُشمن** پیش د، جزم ش، زبر م۔ اند، ف ۔ عداوت رکھنے والا، حریف، مخالف، بُرا چاہنے والا، جنگ میں فریقِ مخالف۔

**دُشمنِ جاں** جان کا دشمن؛ (مجازاً) بے وفا محبوب۔

**دُشمنِ دیں** دین کے خلاف کام کرنے والا، دین کو خراب کرنے والا، لا مذہب، لادین، دہریہ۔

کہاوت: **دُشمن زیرِ پاؤں** نیا جوتا پہننے پر نیک فال کے طور پر بولتے ہیں۔

کہاوت: **دُشمن سوئے نہ سونے دے** دشمن خود نہ آرام سے بیٹھتا ہے نہ دوسروں کو آرام سے رہنے دیتا ہے۔

کہاوت: **دُشمن کو کم نہ سمجھے** دشمن کیسا ہی حقیر ہو اس کی طرف سے لاپروا نہیں ہونا چاہیے۔

کہاوت: **دُشمن کون؟ ماں کا پیٹ** بھائیوں میں دشمنی ہو جائے تو اظہار تاسف کے طور پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **دُشمن کہاں؟ بغل میں** پیٹ انسان کا بڑا دشمن ہے۔ سب کچھ کراتا ہے۔

کہاوت: **دُشمن کے دل میں جگہ کرنے کو ہنر چاہیے** دشمن کو دوست بنانے کے لیے خاص قابلیت کی ضرورت ہوتی ہے۔

کہاوت: **دُشمن کے ہاتھ سانپ مرے کہ دُشمن** دونوں دشمن ہیں جو مرے اچھا ہے۔

**دُشمنی** عداوت، بیر، مخالفت۔

بول چال: **دُشمنوں** عورتوں کی زبان کا کلمہ۔ مترادف: **نصیبِ دُشمناں** خدا نہ کرے۔

کہاوت: **دُشمنوں میں یوں رہے، تیس دانتوں میں جیسے زبان** دشمنوں میں ہوشیاری سے رہے تاکہ محفوظ رہے۔

**دُشنام** پیش د، جزم ش۔ امث، ف۔ گالی، بدکلامی۔

**دُشنام دہی** (لیٹا زیر د) رک: **دُشنام طرازی**۔

**دُشنام طرازی** (زیر ط، عام: زبر ط) گالیاں بکنا، برا بھلا کہنا۔

**دَشنہ** زبر د، جزم ش، زبر ن۔ اند، ف۔ کٹاری، پتلے پھل کا خنجر۔

**دشنۂ صبح** (استعارۃً) صبح کی پہلی کرن۔

**دُشوار** پیش د، جزم ش۔ صف، ف۔ مشکل، کٹھن، دقت طلب۔

**دُشوار گزار** جہاں سے گزرنا مشکل ہو۔

**دُشواری** مشکل، دقت، سختی۔

**دشہرا** زبر د، لیٹا زبر ش، جزم ہ۔ اند۔ دسہرا (رک) کی اصل شکل۔

# د۔ع

**دُعا (ء)** پیش د۔ امث، ع۔ خدا سے التجا، طلب یا خواہش کا عاجزانہ اظہار؛ بعض مواقع کے لیے اسی طرح کے مقرر کلمات۔ جمع: دعوات، ادعیہ۔

محاورہ: **دُعا الاپنا** راگ یا سُر میں التجا کرنا۔

**دُعا سلام** وہ کلمہ جو آداب کے طور پر تقریر یا تحریر میں آئے، خط کی ابتدائی عبارت۔

**دُعا گو** دعا کرنے والا؛ (مراد) خیر خواہ، خیر طلب، عموماً مکتوبات میں راقم اپنے لیے استعمال کرتا ہے۔

محاورہ: **دعا مانگنا** خدا سے بھلائی اور خیر کی التجا کرنا۔

**دُعائے خیر** اچھی دُعا، نیک دُعا، اچھائی کے لیے دُعا، نیک خواہش۔

**دُعائے قنوت** (پیش ق، ومع) جو نمازِ عشا کے وتروں کی تیسری رکعت میں پڑھی جاتی ہے؛ کسی کے حق میں نیک تمناؤں کا اظہار۔

**دُعائے مغفرت** کسی کے مرنے کے بعد اُس کی بخشش کے لیے پڑھی جانے والی دُعا۔

صف: **دُعائیہ** دُعا کے طور پر، یا دُعا کے انداز میں، مثلاً: دُعائیہ کلمات۔

**دعاوی** زبر د۔ جمع، مذ۔ دعویٰ (رک) کی جمع۔

**دُعثور** پیش د، جزم ع، ومع۔ صف۔ کینہ پرور، بغض رکھنے والا۔

**دعوا** زبر د، جزم ع۔ اند۔ رک: دعویٰ۔ مثال: **دعوائے نبوت** نبی ہونے یا اللہ کی طرف سے مبعوث ہونے کا اعلان۔

**دعوات** زبر د، جزم ع۔ جمع، مث، ع۔ دُعا (رک) کی جمع، دعائیں، مثال: **مجیب اُلدعوات** دعائیں قبول کرنے والا۔ نیز اَدعیہ مثال: **ادعیہ اُلقرآن** قرآن میں مندرج دعائیں۔

**دعوت** زبر د، جزم ع، زبر و۔ امث، ع۔ بلاوا، طعام یا کسی تقریب میں شرکت کے لیے درخواست یا طلبی، ضیافت، صلائے مہمانی؛ تبلیغ، کسی مذہب کو قبول کرنے کی صلاح؛ صلا، پکار، للکار، مثال: **دعوتِ جنگ**۔

**دعوتِ اجل** موت کا بلاوا۔

محاورہ: **دعوت اُڑانا** استقبالیہ میں کھانا کھانا، ضیافتوں میں لطف اُٹھانا۔

**دعوتِ شیراز** سادہ کھانا، بے تکلفی کی دعوت، گھر میں جو کچھ دال روٹی پکی ہو اُس کی دعوت۔

**دعوی** زبر د، جزم ع۔ اند۔ دعویٰ (رک) کی تخفیف۔

**دعویِ اُلفت** محبت کا دَم بھرنا۔

**دعویٰ** زبر د، جزم ع، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ نالش، استغاثہ، انصاف طلبی؛ الزام؛

مطالبہ؛ صلا، قول، کسی بات کا دم بھرنا، ذمہ لینے کی پیشکش؛ کسی بات کو منوانے کی ترغیب۔ جمع: دعاوی مطالبے، دعوے۔

محاورہ: **دعویٰ کردینا** نالش کردینا، استغاثہ کردینا؛ اپنے آپ کو کسی شے کے قابل بتانا۔ نیز **دعویٰ کرنا**۔

**دعوے دار** زبر، جزم ع، ے۔ صف۔ مطالبہ کرنے والا؛ حق جتانے والا؛ مدعی؛ کسی بات کو منوانے پر مصر۔

## د۔غ

**دَغا** زبر۔ امث۔ ف۔ فریب، دھوکا، مکاری؛ قول سے پھرنا، وقت پر ساتھ چھوڑ دینا۔

**دغاباز** مکار، فریبی۔ نیز **پردغا**۔

**دَغدغہ (۱)** زبر، جزم غ، زبر، زبر غ۔ امذ۔ جھلمل کرنے والا قمقمہ، چھوٹی قندیل۔ نیز **دغدغا**۔

**دغدغانا** جھلملانا، چمکنا، دمکنا؛ بھڑکنا۔

**دَغدغہ (۲)** زبر، جزم غ، زبر، زبر غ۔ امذ۔ تشویش، اندیشہ، دھکڑ پکڑ، ہول، ڈر، خوف، کھٹکا۔

**دِغدغہ** زیر، جزم غ، زیر، زبر غ۔ امث۔ بغل یا پہلو میں گدگدانا، گدگدی کرنا۔

**دَغل** زبر، زبر غ۔ امذ، ع۔ چھل، دغا، فریب، بے وفائی۔

صف: **دَغل باز** (ع۔ف) فریبی، مکار، بے وفا۔

**پُر دَغل** (پیش پ) فریبی، مکار، بے وفا۔

**دَغنا** زبر، جزم غ۔ فعل لازم۔ بندوق یا توپ وغیرہ کا چلنا۔

**دَغما** زبر، جزم غ۔ امذ۔ دھوکے باز، جعل ساز، نقصان پہنچانے والا۔

**دَغول** زبر، و مع۔ صف۔ جو زنا کے نتیجے میں پیدا ہوا ہو، حرام زادہ، فطرتاً بدذات اور شریر۔

**دَغیلا** زبر، ی۔ صف۔ مذ۔ داغ دار، جس پر دھبا یا دھبے ہوں، عیبی۔

## د۔ف

**دَف (۱)** زبر۔ امذ، ف۔ ڈفلی، ایک رُخ سے منڈھا ہوا گول تاشہ جس کو ایک ہاتھ سے پکڑ کر دوسرے ہاتھ سے بجاتے ہیں۔ صف: **دفالی / ڈفالی**۔

**دف نواز** ڈفلی بجانے والا۔

**دَف (۲)** زبر۔ امذ۔ جوش، جذبہ، حدت، گرمی، تپش۔

محاورہ: **دف مرنا** جوش ٹھنڈا ہونا، خرابی دُور ہونا۔

**دَفاتر** زبر، زیر ت۔ جمع، مذ، ع۔ **دفتر** (رک) کی جمع۔

**دِفاع** زیر۔ امذ، ع۔ تحفظ، بچاؤ، روک تھام؛ عسکری قوت، فوجی تنظیم۔

**دفاعی** افواج یا ملک کے بچاؤ سے متعلق۔

**دَفان** زبر۔ صف۔ دفع، دُور، غائب۔ نیز **دفعان** دھمکی۔

**دفان ہو** دفع ہو، بھاگو، کالا منہ کرو۔

**دفائن** زبر، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ **دفینہ** (رک) کی جمع۔

**دفتر** زبر، جزم ف، زبر ت۔ امذ، ع۔ کاغذات، مسودات، دستاویزات کا مجموعہ؛ رجسٹر، مجلّہ، کتاب؛ فہرست اندراجات؛ لکھت پڑھت یا تحریری کارروائی کی جگہ، محکمہ، سرشتہ۔

محاورہ: **دفتر اُلٹنا** صورتِ حال کا بالکل بدل جانا؛ سارا کام یا منصوبہ منتشر یا ملیامیٹ ہوجانا۔

**دفترِ بے معنیٰ / معنی** خرافات کا مجموعہ، بے کار باتوں کا ذخیرہ۔

**سرِ دفتر** دفتر کا حاکم، عملے کا نگراں کار۔

محاورہ: **دفتر کھلنا** بیان کیا جانا؛ طول دے کر بیان ہونا؛ کثرت سے بیان ہونا۔

**دفتری** دفتر کا وہ ملازم جو کاغذات کو سنبھالنے، ترتیب سے رکھنے، جلد باندھنے اور مہریں وغیرہ لگانے پر مامور ہو؛ دفتر سے متعلقہ۔

**دفتی** زبر، جزم ف۔ امث، ع۔ پٹھا، ملٹ، موٹے دَل کا عموماً مٹیالا کاغذ جو جلد باندھنے کے کام آتا ہے۔ (تثنیہ) **دفتین** (زبر، ی لین) دو پٹھے، مراد: کتاب کی جلد۔

**دفر** زبر، زبر ف۔ امذ۔ گندگی؛ خواری، سختی؛ بغل کی بدبو؛ کھانے کا بدبودار ہوجانا؛ کھانے میں کیڑے پڑجانا۔

**دفرقلیہ** زبر، زبر ف، جزم ر، زبر ق، جزم ل، زبر ی۔ امذ۔ بے مزا اور پتلا سالن، ڈھب ڈھب شوربا۔

**دفرا** زبر، جزم ف۔ امذ۔ ٹکر، روک؛ کشتی کے دونوں جانب لگائے جانے والے تختے۔

**دفع** زبر، جزم ف۔ امذ، ع۔ دھکیلنا، دُور کرنا؛ ہٹانا، ٹالنا، پرے کرنا، رد کرنا، زائل کرنا، مار بھگانا۔

**دفع اُلوقتی** (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبر و، جزم ق) وقتی یا فوری طور پر ٹال دینا؛ وقت گزاری یا مہلت حاصل کرنے کے لیے کوئی فوری تدبیر کرنا۔ انگریزی میں: Time Killing۔

**دفعتہً** زبر، جزم ف، زبر ع، ت دو زبر 'تن'۔ متعلق فعل، ع۔ اچانک، یکبارگی، ناگہاں۔

**دفعہ** زبرد، جزم ف، زبرع۔امث، ع۔ بار، باری، نوبت، مرّہ، مرتبہ؛ قانونی شق؛ فوجی سپاہیوں کی چھوٹی جماعت۔ عام: **دفع**۔ جمع: **دفعات** قانون کی شقیں، آرٹیکل۔

**دفعہ دار** (ع۔ف) ایک چھوٹا فوجی عہدہ دار۔ نیز **دفعدار**۔

**دفعیہ** زبرد، جزم ف، جزم ع، شدزبری۔امذ، ع۔ ازالہ، توڑ، تدارک۔

**دفن** زبرد، جزم ف۔صف۔امذ، ع۔ گڑا ہوا، پیوندِ زمین؛ گاڑنے کا عمل، دبانا، توپنا۔

فعل متعدی: **دفنانا** گڑھا کھود کر دبانا، تدفین کرنا۔صف: **مدفون**۔

**دفین** زبرد، ی۔امث۔ پوشیدہ، چھپی ہوئی شے۔ نیز **دفینہ**۔

**دفینہ** زبرد، ی، زبرن۔امذ، ع۔ زمین میں گڑا ہوا خزانہ؛ پوشیدہ، چھپی ہوئی چیز۔

## د۔ق

**دَق** زبرد۔امذ۔ کوٹنا، توڑنا، ریزہ ریزہ کرنا، ظاہر کرنا، ٹھوکنا۔

**دِق** زیرد۔امث، ع۔ جسم کو گھلانے والا بخار جو ایک قسم کے جراثیم سے پیدا ہوتا ہے؛ پھیپھڑوں کو گلانے والا مرض، سل۔ نیز **دِق الریہ**۔

محاورہ: **دِق کرنا** تنگ کرنا، عاجز کرنا، ستانا۔

**دَقاق** زبرد، شدق۔امذ۔ پسنہارا، پیسنے والا، دَلنے والا؛ ذہین، فہیم، نکتہ رس۔

**دِقاق** زیرد۔امذ، ع۔ **دقیق** (رک) کی جمع؛ باریکیاں؛ غور طلب اُمور یا باتیں۔

**دَقائق** زبرد، جزم ء۔جمع، مذ، ع۔ کسی بات کے محاسن اور معائب کے وہ پہلو جو غور و فکر سے سمجھ میں آئیں۔

**دِقت** زیرد، شدزبرق۔امث، ع۔ باریکی، گھونٹنے، پیسنے کا عمل؛ غور وخوض، تعمق تجسس؛ مشکل، دُشواری، پیچیدگی۔

محاورہ: **دِقت اُٹھانا** پریشان ہونا، تکلیف برداشت کرنا۔

**دِقت پسندی** مشکل کام کرنے، بات کی تہہ تک پہنچنے کا شوق۔

**دِقت طلب** (زبرط، زبرل) دُشوار، کٹھن۔

**دَقیانوسی** زبرد، جزم ق۔ومع۔صف، ع۔ پرانے وقتوں کا، گھسا پٹا، فرسودہ، (دقیانوس سے منسوب جو اصحابِ کہف کے زمانے کا ایک جابر بادشاہ تھا)۔

**دَقیق** زبرد، ی۔صف۔ باریک، نازک، غور طلب۔

**دقیقہ** زبرد، ی، زبرق۔امذ، ع۔ منٹ، گھنٹے کا ساٹھواں حصہ، ۶۰ ثانیوں کے برابر وقت، باریک نکتہ، جزوِ خفیف۔

محاورہ: **(کوئی) دقیقہ اُٹھا نہ رکھنا** کسر، کمی باقی نہ چھوڑنا۔ نیز **دقیقہ فروگذاشت نہ کرنا**۔

**دقیقہ رس** بات کی تہہ تک پہنچنے والا، باریکیوں کو سمجھنے والا۔

**دقیقہ رسی** (زبرر، زیرش) نکتہ فہمی، زود فہمی، بات کی تہہ تک پہنچنے کی صلاحیت۔ نیز **دقیقہ شناسی** (زیرش)۔

## د۔ک

**دَک** زبرد۔صف۔ بہت، کافی۔

**دُکا (۱)** پیش د، شدک۔امذ۔ تاش میں دو کا پتہ؛ دوسرا۔

**دُکا (۲)** پیش د، شدک۔امذ۔ گھونسا۔

**دُکال** پیش د۔امذ۔ قحط سالی، قحط، کال۔

**دُکان** پیش د۔امث، ع۔ سودا بیچنے کا ٹھکانا۔ نیز **دوکان**۔

محاورہ: **دُکان بڑھانا** لاتعلق ہو جانا؛ کاروبار ختم کرنا، کام سے فارغ ہونا، کسی عمل یا کاروبار سے دست بردار ہونا۔

محاورہ: **دُکان چلنا** بہت زیادہ مال فروخت ہونا، کاروبار چلنا۔

محاورہ: **دکان چمکانا** کاروبار کو فروغ دینا، اپنے مقصد کو ترقی دینا، آگے قدم بڑھانا۔

صف: **دُکان دار** (ع۔ف) دکان پر بیٹھ کر کاروبار کرنے والا، دکان کا مالک، تاجر۔ نیز **دُکاندار**۔

**دُکان داری** (ع۔ف) دکان پر کیا جانے والا کاروبار؛ چیزیں بیچنے کا پیشہ؛ چرب زبانی۔ نیز **دُکانداری**۔

**دکانچہ** چھوٹی دُکان، کھوکھا۔

**دَکشنا** زبرد، جزم ک، زیرش۔امث، س۔ برہمن کو مذہبی رسوم ادا کرنے پر دی جانے والی نذر۔

**دَکن** زبرد، زبرک۔علَم۔امذ۔ ہندوستان کا جنوبی، وندھیاچل کے پار کا علاقہ۔ نیز **دکھن** (رک)۔صف: **دکنی**۔

**دُکیلا** پیش د، ے۔امذ۔ اکیلا کے ساتھ تابع کے طور پر مستعمل؛ وہ آدمی جس کے ہمراہ ایک اور آدمی ہو۔

**دُکھ** پیش د۔امذ۔ درد، تکلیف، روگ، مصیبت، مشقت۔

محاورہ: **دُکھ اُٹھانا** رنج یا تکلیف سہنا، مصیبت جھیلنا، بیماری بھگتنا۔

**دُکھ بھرا** رنجیدہ، غمگین، اُداس۔

کہاوت: **دُکھ بھریں بی فاختہ اور کوے انڈے کھائیں** مصیبت کوئی اُٹھائے فائدہ کوئی حاصل کرے۔

محاورہ: **دُکھ پانا** تکلیف سہنا، رنج پانا۔

**دُکھ دایک** ظالم، ستم کرنے والا۔ (امث) دُکھ دائی۔
**دُکھ درد** مصیبت، تکلیف، رنج، آفت۔
کہاوت: **دُکھ، سکھ بھائی بہن ہیں** دکھ کے ساتھ سکھ اور سکھ کے ساتھ دکھ ضرور ہوتا ہے۔
کہاوت: **دُکھ، سکھ جیوسے، کھاؤ بھیا گھیوسے** زندگی میں دکھ سکھ ہوتا ہے مزے سے گزارنی چاہیے۔
کہاوت: **دُکھ سکھ سب کے ساتھ لگا ہوا ہے** ہر شخص کو تکلیف اور آرام ہوتا ہے۔
کہاوت: **دُکھ میں سکھ کی قدر ہوتی ہے** آرام کی آدمی قدر نہیں کرتا جب تک اسے تکلیف نہ ہو۔
محاورہ: **دُکھتی رگ پر ہاتھ رکھنا** کوئی ایسی بات کہہ دینا جس سے مخاطب گھبراہٹ محسوس کرے یا غصہ میں آجائے؛ کسی کے عیب کا چوری کا ذکر کرنا۔ نیز **دُکھتی رگ پکڑنا**۔
کہاوت: **دُکھتے دانت کو اکھیڑنا چاہیے** اس کا کوئی اور علاج نہیں ہوتا۔ دشمن باعث آزار ہو تو اس سے نجات پالینا اچھا ہے۔
کہاوت: **دُکھتے چوٹ کنوڈے بھینٹ** چوٹ پر چوٹ لگتی ہے اور جس سے ملنا نہ چاہو اس سے ملاقات ضرور ہوتی ہے۔
**دِکھانا** زیرد۔ دیکھنا (رک) کا متعدی۔ نیز دکھلانا۔
**دُکھانا** پیش د۔ فعل متعدی۔ تکلیف دینا، صدمہ پہنچانا، رنجیدہ کرنا۔
**دِکھاوا** زیرد۔ اند، ہ۔ نمائش، بناوٹ، ظاہرداری۔ نیز **دکھاوٹ**۔
**دِکھاؤ** زیرد، وج۔ اند۔ جھلک، منظر، نظارہ، دیدار۔
**دُکھڑا** پیش د، جزم کھ۔ اند۔ مصیبت، پریشانی، جھگڑا، جھمیلا، شکوہ شکایت؛ مصیبت کا بیان۔
محاورہ: **دُکھڑا سنانا** مصیبت بیان کرنا، اپنی بپتی سنانا، غم کی کہانی سنانا، گلہ شکوہ زبان پر لانا۔ نیز **دکھڑا رونا**۔
**دِکھلانا** زیرد۔ رک: دکھانا۔
**دِکھلاوا** زیرد، جزم کھ۔ اند، ہ۔ نمائش، بناوٹ، ظاہرداری۔ نیز **دکھاوا**۔
**دِکھلائی دینا** زیرد، جزم کھ، ی۔ فعل لازم۔ نظر آنا، دیکھنے میں آنا۔
**دَکھن** زبرد، شدزبرکھ۔ علم۔ اند، ہ۔ رک: دکن، **دکھن** (زیرکھ)۔
**دَکھنی** (جزم کھ) دکن سے تعلق رکھنے والا؛ اُردو کی وہ ابتدائی شکل جو دکن میں رائج تھی۔
**دَکھنی مرچ** گول مرچ کی سفید قسم۔
**دُکھن** پیش د، شدزبرکھ۔ امث۔ تکلیف، درد، چبھن۔

**دُکھنا** پیش د، جزم کھ۔ فعل لازم۔ درد کرنا، تکلیف میں ہونا؛ آزاردہ ہونا۔ (آنکھوں کا) آشوب کرنا۔ نیز **دُکھنے آنا**۔ مثال: آنکھیں دُکھنے آئی ہیں۔
**دِکھوانا** زیرد، جزم کھ۔ فعل متعدی۔ **دکھانا** (رک) کا متعدالمتعد۔
**دُکھی** پیش د۔ صف۔ رنج یا تکلیف میں مبتلا؛ مصیبت کا مارا، ستایا ہوا۔ نیز **دُکھیارا**۔ (امث) **دکھیا/ دکھیاری**۔
کہاوت: **دکھیا رووے سکھیا سووے** مصیبت زدہ آدمی تکلیف میں روتا ہے مگر خوش قسمت مزے کرتا ہے۔

## د۔گ

**دُگاڑا** پیش د۔ اند، ہ۔ دونالی بندوق۔ نیز **دوگاڑا**۔
**دُگانا** پیش د۔ صف، ہ۔ دوہرا، جڑواں۔ مثال: دُگانا پھل۔ (امث) سہیلی، بہنیلی، ہمجولی، ہمراز، خلوت کی ساتھی۔ (اند) دو رکعت والی نماز؛ دو آوازوں میں گایا جانے والا گیت جسے عموماً ایک مرد اور ایک عورت مل کر گاتے ہیں۔
**دُگدا** پیش د، جزم گ۔ اند، ہ۔ شک، تذبذب، بےیقینی، شبہ، کشمکش۔
**دَگدگا** زبرد، جزم گ۔ اند۔ چمکنا؛ سرخ ہونا؛ رک: **دغدغہ/ دغدغا**۔
فعل لازم: **دگدگانا** روشن کرنا۔
**دِگدگانا** زیرد، جزم گ۔ فعل لازم۔ (دانتوں کا) کٹکٹانا، بجنا، کپکپی چھوٹنا۔
**دُگدگی** پیش د، جزم گ۔ امث۔ رک: **دھگدگی**۔
**دُگدھا** پیش د، جزم گ۔ اند۔ اختلاف رائے، شک وشبہ۔
**دُگدھکا** پیش د، جزم گ، زیردھ۔ امث، ہ۔ وہ نبات جن میں سے دودھیا مادہ نکلتا ہے۔ نیز **دگدھی**۔
**دِگر** زیرد، زبرگ۔ صف۔ **دیگر** (رک) کی تخفیف۔
مرکب: **دگرگوں** متغیر، بدلا ہوا، اُلٹ پلٹ۔
**دَگڑ** زبرد، زبرگ۔ اند۔ دمامہ، دھونسا، بڑا طبل، بڑے گول پیٹ کا ایک طرف سے منڈھا اور چوب سے بجایا جانے والا طبل۔
**دَگڑا** زبرد، جزم گ۔ اند۔ راستہ، سڑک، پگڈنڈی۔
**دَگڑنا** زبرد، زبرگ، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ جھٹلانا، سچی بات میں شک پیدا کرنا۔
**دگلا** زبرد، جزم گ۔ اند۔ روئی بھرا، نگندے دار لبادہ جس میں تکموں کی جگہ ڈوریاں ہوتی ہیں۔
کہاوت: **دَگلا سب سے اگلا، بچھاؤ نرم، اوڑھو گرم، گٹھڑی میں بھرم، دیدو کرم** دگلے میں یہ سب باتیں پائی جاتی ہیں۔ دگلا = روئی کا گدا۔
**دگمبر** زیرد، زبرگ، جزم م، زبرب۔ صف۔ ننگ دھڑنگ۔
**دُگن** پیش د، زبرگ۔ امث، ہ۔ دوچند، دوگنا؛ اُونچا سُر۔

دُگنا پیش د، جزم گ۔صف۔ دوچند، دونا، المضاعف۔(مث) دُگنی۔
دِگی زیرد، شدگ۔امث۔ لبوتری حوضی یا ٹنکی۔نیز ڈگی۔

# د۔ل

دَل زبرد۔اند۔ موٹائی، دبازت، جسامت؛ گروہ، انبوہ؛ پتہ۔مثال: تلسی دل۔
دَل بادَل گہری گھٹا؛ ہجوم؛ بھاری لشکر، بڑا گھیر دار خیمہ۔
محاورہ: دَل باندھنا پھوڑے پھنسی کا پھیلنا، زیادہ متورم ہونا۔
محاورہ: دَل بندھنا ہجوم ہونا، کثرت ہونا۔
صف: دل دار موٹا، دبیز۔

دِل زیرد۔اند،ف۔ قلب؛ اعضائے رئیسہ میں سے وہ عضو جس پر گردشِ خون کا دارومدار ہے؛ وسط، مرکز؛ ذات، نفس، من؛ مرضی، منشا، خواہش؛ ہمت، حوصلہ؛ جذبہ، شدید میلان، محبت؛ فیاضی، سخاوت۔ندا: دِلا! اے دل۔
محاروہ: دل آجانا کسی سے محبت ہوجانا، دل کا کسی طرف مائل ہوجانا، عشق ہوجانا۔
محاروہ: دل اٹکنا گہرا لگاؤ پیدا ہونا، عشق ہونا، محبت ہونا۔
محاروہ: دل اُٹھ جانا جی اُچاٹ ہوجانا، برداشتہ خاطر ہوجانا، بیزار ہوجانا، اُکتاجانا۔
دل آویز دل لبھانے والا۔نیز دلاویز۔
دل آفگار/ فگار جس کا دل دُکھا ہوا ہو؛ دلبر، محبوب۔
محاورہ: دل باغ باغ ہونا بہت خوش ہونا۔
محاورہ: دل بجھنا جوش و ولولہ ختم ہوجانا، اُمنگ جاتی رہنا، افسردہ ہونا۔نیز دل بجھ جانا۔
محاورہ: دل برا ہونا ناراض ہونا، خفا ہونا، متلی ہونا۔
دل بر دل لینے والا، پیارا، محبوب۔نیز دلبر۔
دل برداشتہ اُکتایا ہوا، مایوس۔نیز دلبرداشتہ۔
دل بستہ غمگین، رنجیدہ، افسردہ؛ محبت میں مبتلا، عاشق۔
دل بستگی (زبرب، جزم س) لگاؤ، دلچسپی، دل بہلنے کی صورت۔
محاورہ: دل بلیوں اُچھلنا بہت بیتاب ہونا، گھبراہٹ ہونا؛ دل کا تیز تیز دھڑکنا۔
دِل بند عزیز، پیارا، مثلاً: فرزندِ دل بند۔
محاورہ: دل بہلانا رنج کو بھول جانے کی کوشش کرنا؛ توجہ ہٹانے کے لیے کوئی مشغلہ اختیار کرنا۔
دل بہلاوا تفریح کا سامان؛ شغل۔

محاورہ: دل بہلنا پریشانی دُور ہونا؛ وحشت دور ہونا؛ توجہ کا بٹ جانا۔
محاورہ: دل بے ایمان ہونا نیت کا خراب ہونا، دل میں برا خیال آنا۔
محاورہ: دل بیٹھنا نقاہت، کمزوری محسوس کرنا؛ مایوس ہونا، افسردہ ہونا؛ گھبرانا، پریشان ہونا۔
محاورہ: دل بھر آنا آنکھوں میں آنسو آنا، غمگین ہونا۔
محاورہ: دل بھر جانا سیر ہوجانا، اُکتاجانا۔
محاورہ: دل پر میل آنا (ے لین) افسردہ ہونا، رنجش پیدا ہونا؛ تعلقات میں فرق آنا۔
دل پذیر (زبرپ، ی) پسندیدہ، مرغوب، لبھانے والا۔
محاورہ: دل توڑنا مایوس کرنا، نا اُمید کرنا؛ بے تعلق ہوجانا۔
محاورہ: دل ٹٹولنا مرضی معلوم کرنا۔
محاورہ: دل ٹکڑے ٹکڑے کرنا بہت صدمہ دینا، دکھ پہنچانا۔
محاورہ: دل ٹوٹ جانا ہمت ختم ہوجانا؛ مایوس ہوجانا، افسردہ ہونا۔
محاورہ: دل جمانا توجہ دینا، کسی کام کو بہت شوق سے کرنا۔
دل جمع بے فکر، مطمئن۔
دل جمعی اطمینان خاطر، بے فکری، تسلی۔
محاورہ: دل چرانا فریفتہ کرنا، عاشق بنا لینا؛ کسی کام سے کوتاہی کرنا، کام کرتے کترانا۔
دل چسپ پرلطف، دل لبھانے والا، پرکشش۔نیز دلچسپ۔
دل چسپی شوق، رغبت، لگاؤ۔دلچسپی۔
دل خواہ (معدولہ) پسندیدہ، مرغوب۔
دل دوز (وج) دل چھیدنے والا۔
محاورہ: دل ڈوبنا غشی طاری ہونا؛ دل گھبرانا؛ طبیعت میں اضمحال پیدا ہونا۔ نیز دل ڈوبا جانا۔
محاورہ: دل دُکھانا تکلیف پہنچانا، غم دینا، افسردہ کرنا۔
محاورہ: دل دہل جانا ڈر جانا، دہشت زدہ ہونا، خوف آنا۔
محاورہ: دل دینا عاشق ہونا، فریفتہ ہونا۔
محاورہ: دل ڈوبنا غشی طاری ہونا، طبیعت مضمحل ہونا؛ گھبرانا، پریشان ہونا۔
دل رُبا (پیش ر) دل لبھانے والا، محبوب، معشوق؛ سارنگی کی طرح کا ایک ساز جس میں لوہے کے تار ہوتے ہیں۔اسراج، طاؤس۔نیز دلربا۔
دل ریش (ی/ے) زخمی؛ غمزدہ، رنجیدہ، افسردہ۔
دل زدہ (زبرز، زبرد) عاشق۔
دلِ زار (لیتازیرل) نالاں، عاجز (قلب یا نفس)۔

دل ستاں (زیرس) دل چھین لے جانے والا۔
محاورہ: دل سرد ہونا بے کیف ہونا، بے رغبت ہونا۔
دل سوز (وج) ہمدرد؛ دل پر اثر کرنے والا۔
محاورہ: دل سے اُتر جانا کوئی حیثیت نہ رہنا، بے وقعت ہوجانا؛ بھول جانا۔
دل شکستہ افسردہ، مایوس، رنجیدہ۔
دل شکنی دل توڑنا، مایوس کرنا، رنجیدہ کرنا۔
دل فریب دل لبھانے والا، ریجھانے والا، بہت خوبصورت۔ نیز دلفریب۔ اسم کیفیت: دل فریبی دل لبھانے کی کیفیت۔
محاورہ: دل صاف کرنا دل سے کدورت اور ملال نکال دینا؛ بغض نہ رکھنا۔
صف: دل فگار (زیرف) غمزدہ، خستہ دل۔
کہاوت: دل کو ہو قرار تو سب سوجھیں تیوہار جسے کوئی فکر نہ ہو وہی ہر بات میں لطف اُٹھا سکتا ہے۔ دل کو اطمینان ہو تبھی کسی چیز کا لطف اُٹھایا جا سکتا ہے۔
کہاوت: دل کی تھی میں بھولی بھالی، جس کا پاتی اُس کا کھاتی جو کسی بات کا پرہیز نہ کرے اس کے متعلق مذاقاً کہتے ہیں۔
محاورہ: دل کا غبار نکالنا دل میں کوئی ملال یا رنج نہ رکھنا۔
محاورہ: دل کی بھڑاس نکالنا غم و غصہ کی کیفیت کو رو کر یا لڑ جھگڑ کر ختم کرنا۔
محاورہ: دل کی کلی کھلنا خواہش پوری ہونا؛ خوش ہونا، مسرور ہونا۔
محاورہ: دل کی حسرت نکالنا خواہش پوری کرنا، ارمان پورے کرنا۔
محاورہ: دل کھٹا ہونا نااُمید ہونا، بیزار ہونا؛ حوصلہ نہ رہنا؛ متنفر ہونا۔
صف: دل گرفتہ (زیر، زیر، جزم ف، زبرت) غمگین، اُداس، رنجیدہ۔
دل لگا کر پوری توجہ اور انہماک سے۔
محاورہ: دل لگانا عاشق ہونا، فریفتہ ہونا؛ کسی کام کی طرف پوری طرح توجہ اور دھیان کرنا۔
کہاوت: دل لگا گدھی سے تو پری بھی کیا چیز ہے جہاں محبت ہو وہاں کوئی نقص نظر نہیں آتا۔ محبوب کا عیب بھی ہنر معلوم ہوتا ہے۔ نیز دل لگا مینڈکی سے تو پدمنی کیا چیز ہے۔
محاورہ: دل موہ لینا اپنی طرف مائل کرنا، اپنا عاشق بنا لینا۔
کہاوت: دل مٹھی میں آیا، سب کچھ پایا کسی کے دل کو خوش کرنا بڑا کام ہے۔ کسی کے دل میں گھر کر لینا، اس کو اپنے قابو میں کر لینا ہے۔
محاورہ: دل میلا ہونا دل میں رنج آنا، کدورت آنا۔
کہاوت: دل میں آئی کو رکھے، سو بھڑوا جو بات خیال میں آئے سو کہہ دینی چاہیے۔ جو آدمی ناگوار بات کہنا چاہے تو وہ تمہید کے طور پر کہتا ہے۔
محاورہ: دل میں جگہ پانا کسی کو پسند آنا یا کسی کو پسند کرنے لگنا۔
محاورہ: دل میں لڈو پھوٹنا بہت خوش ہونا، دل ہی دل میں خوشی ہونا۔
کہاوت: دل میں نہیں ڈر تو سب کی پگڑی اپنے سر اگر دل میں کسی بات کا خوف نہ ہو تو آدمی کسی کی پروا نہیں کرتا۔ دل میں خوف یا لحاظ نہ ہو تو آدمی بے باک ہو جاتا ہے۔
مرکب وصفی: دلِ ناصبور (زبرص، ومع) بے چین، بے قرار دل۔
دل نشیں دل کو پسند آنے والا، حافظے میں محفوظ۔
دل نواز خاطرداری کرنے، دل کی خوشی کا خیال رکھنے والا۔
دل و جان سے بہت خوشی سے، پورے خلوصِ نیت سے۔
دل ہی دل میں چپکے چپکے، اندر ہی اندر، بغیر کسی پر ظاہر کیے۔
محاورہ: دل ہی دل میں کڑھنا خاموشی سے دکھ برداشت کرنا۔
دُلار پیش د۔ مذ۔ لاڈ، پیار، چاؤ۔
دُلارا پیارا، لاڈلا۔ (مث) دلاری پیاری، لاڈلی۔
کہاوت: دُلاری بٹیا، اینٹوں کا لنگن جو غریب ہو کر بناؤ سنگار کرے اس کے متعلق کہتے ہیں۔ بے وقوف کا بناؤ بھی بے ڈھنگا ہوتا ہے۔
دِلاسا زیر د۔ مذ۔ ف۔ ڈھارس، تسلی، تسکین۔
محاورہ: دلاسا دینا تسلی دینا، ہمت بڑھانا۔
دلاسائی اطمینان بخشنا، تسلی دینا۔
دِلاص زیر د۔ صف۔ روشن، تاباں، چمک دار۔
دلاک زبر د، شد ل۔ مذ، ع۔ مالشیا، بدن پر تیل ملنے، مٹھی چپی کرنے والا۔
دلاکی دلاک کا پیشہ، دلاک کا کام، حمام میں مالش کرنے کی خدمت۔
دَلال زبر د۔ مذ۔ ناز نخرہ۔
دَلّال زبر د، شد ل۔ مذ، ع۔ سودا طے کرانے والا، بچولیا؛ بھڑوا، قرم ساق؛ نشان دہی کرنے والا۔ نیز دلاّ۔
دلاّلی دلال کا پیشہ یا اُجرت۔
دَلالت زبر د، زبر ل۔ مث۔ ع۔ رہبری، راہنمائی، نشاندہی، علامت، دلیل ہونا؛ دلیل لانا، شہادت دینا۔
دلانا زبر د۔ فعل متعدی۔ نہلاتے وقت بدن کو خوب مل مل کر اور رگڑ رگڑ کے صاف کروانا، ملوانا، مالش کروانا۔
دُلانا پیش د۔ فعل متعدی۔ چھپٹانا، پراگندہ کرنا، منتشر کرنا؛ اُکسانا، اُبھارنا۔ (مذ) دلاؤ (وج)۔
دِلاور زیر د، زبر و۔ صف۔ ف۔ بہادر، جری، حوصلہ مند۔

**دلاوری** شجاعت، بہادری، دلیری، حوصلہ مندی۔

**دِلاویز** زیرد، ے۔صف۔ دل (رک) کے تحت۔

**دَلائل** زبرد، زیرء۔جمع، مذ،ع۔ دلیل (رک) کی جمع۔

**دِلائی** زیرد۔امث۔ ادائیگی، رقم ادا کرنے کا عمل۔

**دُلائی** پیش د۔امث،ف۔ دوہری، دوتہوں کے بغیر روئی یا بہت ہلکی روئی کی چادر۔

**دَلبا** زبرد، جزم ل۔صف۔امذ۔ مریل، پٹپل، دبو؛ وہ پرندہ (عموماً لال) جسے اپنے سے قوی پرندے سے پٹوا کر جیتنے والے کا حوصلہ بڑھاتے ہیں۔

**دُلبند** پیش د، جزم ل، زبرب، جزم ن۔امذ۔ ململ کا صافہ، پگڑی، منڈاسا۔

**دَلت** زبرد، زیرل۔صف۔ دلا ہوا، ٹوٹا پھوٹا؛ رذیل۔

**دلداپیش گیر** پیش د، جزم ل، ے، جزم ش، ی۔امذ،ف۔ نمگیرا جو شبنم اور دھوپ سے بچاؤ کا کام دیتا ہے۔

**دلدائی** زیرد، جزم ل، زبرد۔امذ۔ کپڑے کی ایک قسم جو بیگمات یا شہزادیاں پہنا کرتی تھیں۔

**دلدر** زیرد، زبرل، شدزبرد۔صف۔امذ،ہ۔ خراب، خستہ؛ بدحالی، خستگی، گندگی، آلودگی، آلائش؛ نکبت، نحوست، میلے کپڑے۔

محاورہ: **دلدر دُور کرنا** نحوست ختم کرنا؛ غربت اور افلاس سے نجات حاصل کرنا۔

محاورہ: **دلدر دُور ہونا** حالت سدھرنا، غربت سے نجات ملنا، تمام مصائب ختم ہونا۔ نیز **دلدر پاک ہونا**۔

کہاوت: **دلدر گھر میں نون پکوان** غریبوں کے لیے نمک بھی بڑی نعمت ہے۔

**دَلدل** زبرد، جزم ل۔امث۔ گہری گیلی مٹی جس میں پاؤں دھنسے یا پھنس جائے؛ دھنسان، چہل۔صف: دلدلا۔(مث) دلدلی۔

محاورہ: **دلدل میں پھنسنا** اُلجھ کر یا اٹک کر رہ جانا (ایسی جگہ جہاں آدمی پھنس کر رہ جائے)۔

**دُلدل** پیش د، جزم ل، پیش د۔امذ۔علَم، ع۔ ابلق، خچر جو رسول اللہ ﷺ کو اسکندریہ کے حاکم سے تحفتہً ملا تھا اور انھوں نے حضرت علیؓ کو بخش دیا تھا۔ محرم کے دنوں میں ایک گھوڑا سجا کر اسی نام سے نکالا جاتا ہے۔

**دلدوز** زیرد، جزم ل، وج۔صف،ف۔ دل میں چبھنے والا؛ اذیت ناک۔

**دل دہی** زیرد، لیٹا زیرد۔امث،ف۔ دلاسا، تسلی، خاطرداری۔

**دلربا** زیرد، پیش ر۔امذ،ف۔ دل لبھانے والا، محبوب، معشوق؛ سارنگی کی طرح کا ایک ساز جس میں لوہے کے تار ہوتے ہیں۔ اسراج، طاؤس۔ نیز دل رُبا۔

**دلفروز** زیرد، جزم ل، زبرف، وج۔صف۔ دل کو روشن کرنے والا، فرحت بخش۔

**دلفگار** زیرد، جزم ل، زیرف۔صف۔ غمزدہ، خستہ دل۔

**دَلق** زبرد، جزم ل۔امذ،ع۔ اُونی لبادہ، فقیر کی گدڑی۔

**دلقِ ریا** لباسِ مکر، وہ لبادہ جو متقی نظر آنے کے لیے پہنا جائے، مکاری کے طور پر پہنا جانے والا لباس۔

**دَلک** زبرد، زبرل۔امث،ہ۔ ڈگمگ ہونا، نا اُستواری؛ جھلمل، چمک دمک۔ جسم کی مالش، مٹھی چپی۔

**دَلک** زبرد، جزم ل۔امذ،ہ۔ صیقل کرنے کا عمل؛ مالش، تیل کوئی جذب ہونے والی دوا ر۔

**دَلکنا** زبرد، زبرل، جزم ل۔فعل لازم۔ تڑقنا، چٹخنا، شق ہونا۔

**دُلکی** پیش د، جزم ل۔امث۔ گھوڑے کی تیز چال جس میں اگلے یا پچھلے دونوں قدم ایک ساتھ نہیں اُٹھتے جیسے کہ جست لگانے یا دوڑنے میں بلکہ اگلا دایاں پچھلے بائیں کے ساتھ اور اگلا بایاں پچھلے دائیں کے ساتھ اُٹھتا ہے مگر تیز۔

**دُلکھنا** پیش د، زبرل، جزم کھ۔فعل لازم۔ بار بار ایک ہی بات کو دوہرانا؛ بات پلٹنا، کہہ کے مکر جانا۔

**دِلگرمی** زیرد، جزم ل، زبرگ، جزم ر۔امث۔ جوش، اُمنگ، جذبہ۔

**دِلگی** زیرد، شدزبرل۔امث۔ ہنسی مذاق؛ محبت، دل کا آنا، عاشق ہونا۔ نیز مزید املا: دل لگی۔

**دِلمہ** زیرد، جزم ل، زبرم۔امذ۔ پنیر ڈال کر گاڑھا کیا ہوا دودھ۔

**دُلمہ** پیش د، جزم ل، زبرم۔امذ،ف۔ قیمہ یا پنیر بھر کر پکائی ہوئی ترکاری (خصوصاً بینگن یا ٹینڈے)۔

**دُلمیان** پیش د، جزم ل، زیرم۔امذ،ہ۔ ہمیانی، کمر سے بندھی ہوئی تھیلی۔

**دَلن** زبرد، جزم ل۔صف۔ برباد کرنے والا، تباہ کرنے والا، کچلنے والا؛ توڑنا، پھاڑنا، روندنا۔

**دَلنا** زبرد، جزم ل۔فعل متعدی۔ غلّے کے دانوں کو کوٹ کر یا پیس کر دو ٹکڑے کرنا؛ موٹا موٹا پیسنا؛ دال بنانا؛ رگڑنا، مسلنا؛ حلیہ بگاڑنا۔

صف: دلویا دلنے والا۔

**دلو** زبرد، جزم ل، جزم۔امذ۔ ڈول جس سے پانی کھینچتے ہیں؛ جنوبی آسمان کا ایک جھرمٹ، کنبھ راس۔

**دلوانی** زیرد، جزم ل۔امث۔ عود سے بنائی گئی ایک خوشبو۔

**دلوکا دس سیرا** پیش د، شدل، ومع۔امذ،ہ۔ (بول چال) خواہ مخواہ کی پخ، دخل در معقولات۔

**دِلی** زیرد۔صف۔ف۔ دل سے منسوب، پُرخلوص، نہایت عزیز۔
**دلی آرزو** شدید خواہش، بڑی تمنا۔
**دلی صدمہ** قلبی رنج، شدید دُکھ۔
**دلی کیفیت** اندرونی حالت، باطنی صورتِ حال۔
**دِلی** زیرد، شدل۔ عَلَم۔ شہرِ دہلی کا عام نام۔
کہاوت: **دلی دُور ہے** مطلب براری مشکل ہے۔
**دلی میں رہے بھاڑ جھونکا** کوئی فیض نہ پایا (بطورِ طنز)۔
محاورہ: **دلی دکھانا** بچوں کا سر پکڑ کر اُونچا کرنا۔
کہاوت: **دلی سے میں آؤں، خبر کہے میرا بھائی** کوئی پرانی خبر سنائے تو کہتے ہیں؛ کسی سے کوئی غلط بات منسوب کرنے یا بے پر کی اُڑانے پر کہتے ہیں۔
کہاوت: **دلی سے ہینگ آئی تب بڑے پکے** بڑی مشکل سے کام ہوا۔
**دلی کا روڑا** دلی کا پرانا باشندہ۔
کہاوت: **دلی کی بیٹی، متھرا کی گائے، کرم پھوٹیں تو باہر جائے** دونوں نازک ہوتی ہیں اور اپنے وطن سے باہر پریشان رہتی ہیں۔
کہاوت: **دلی کی کمائی، بارہ بنکی کے بھاڑے میں گنوائی** دولت مفت ضائع کی۔ ساری عمر کی محنت رائیگاں گئی (بارہ بنکی غالباً بھنگ کے بھاڑے کا بگاڑ ہے)۔ بارہ بنکی = یوپی کا مشہور شہر ہے۔
کہاوت: **دلی کی کمائی، دلی میں گنوائی** کچھ بچایا نہیں سب کچھ خرچ کر دیا۔ جو کمایا اڑا دیا۔
کہاوت: **دلی کے بانکے جن کی جوتی میں سو سو ٹانکے** دلی کے بانکے چاہے کیسے غریب ہوں بن ٹھن کر نکلتے ہیں (ان پر طنز ہے)۔ غریبی میں امیرانہ ٹھاٹ رکھنے پر طنزاً کہتے ہیں۔
کہاوت: **دلی کے دیوالی، منہ چکنا، پیٹ خالی** دلی کے باشندے کو بہت بن سنور کے رہتے ہیں، عموماً بھوکے مرتے ہیں۔ شوقین لوگوں کا ظاہر خوب ہوتا ہے مگر حقیقتاً نادار ہوتے ہیں۔
**دلیا** زبرد، جزم ل۔ اند۔ دردرا، موٹا موٹا پسا ہوا اناج جسے اُبال کر اور عموماً شکر ملا کر کھاتے ہیں۔
**دلے پنج** زبرد، ے، زبرپ، جزم ت۔ اند۔ گھوڑے کی عمر کا آخری پہرا (عمر کے گھسے ہوئے پانچ حصے)۔
**دلیر** زیرد، ے۔ صف۔ف۔ بہادر، باہمت؛ بےخوف، نڈر، بے جھجک۔
**دلیرانہ** بہادر سے، جرأت سے، بلا کسی خوف و ڈر کے۔

**دلیری** (امث) بہادری، جوانمردی، بے باکی، بےخوفی۔
کہاوت: **دلیری مردوں کا کہنا ہے** مرد کو بہادر رہنا چاہیے۔ بہادری مرد کی خوبی ہے۔
**دَلیل** زبرد، ی۔ امث، ع۔ حجت، ثبوت، علامت، نشانی، راہبر۔
**دلیلِ روشن** واضح ثبوت، ایسا ثبوت جس سے انکار ممکن نہ ہو۔
**دلیل** زبرد، ے۔ امث۔ ورزشی قواعد، پریڈ، مشقت جو بطور سزا یا تھکانے کے لیے کرائی جائے۔
**دَلَیتی** زبرد، ے لین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ دانہ دلنے کی دستی چکی۔
**دِلھا** زیرد، جزم ل۔ اند۔ کواڑ کے چوکھٹوں کے اندر خوشنمائی کے لیے جڑے جانے والے تختوں میں سے کوئی تختہ۔ نیز دِلا۔
**دُلھا** پیش د، زبرلھ۔ امث۔ رک: دولھا۔
**دُلھن** پیش د، زبرلھ۔ امث۔ نو بیاہتا لڑکی، یا بیاہی جانے والی لڑکی، بنّی، عروس۔ (اند) دُولھا (نیز دُلھا)۔
محاورہ: **دُلھن اُترنا** شادی کے کچھ عرصے بعد لڑکی کا گھر بار کے کام میں شریک ہو جانا، نئی دلھن نہ رہنا۔
**دُلھنڈی** پیش د، لیٹا زبرل، جزم ہ، خفیف زیرن مغ۔ امث، ہ۔ ہندوانی تہوار ہولی کا دوسرا دن۔ نیز دُلہنڈی۔

## د۔م

**دَم** (ا) زبرد۔ اند۔ف۔ سانس، نفس، پھونک؛ جان؛ زور، طاقت؛ لحظہ، پل؛ ہتھیار کی دھار؛ تمباکو یا چرس کے دھوئیں کا کش؛ مہلت، آرام، ستانے کا عمل؛ محراب یا کمانی کا خم؛ بھاپ جو جوش دینے سے پیدا ہو۔
محاورہ: **دَم اَٹکنا** سانس سینے میں رُک کر رہ جانا، زندگی کی آخری سانس لینا، جان کنی کے عالم میں ہونا۔
کہاوت: **دَم بنا رہے، پھونک نکل جائے** طنزاً کہتے ہیں۔ ایک قسم کی بددعا ہے۔
**دم بھر** کچھ دیر، لحہ بھر، پل بھر۔
محاورہ: **دم بھرنا** دعویٰ کرنا، محبت یا لگاؤ رکھنا۔
محاورہ: **دم پُخت کرنا** پتیلی یا دیگ کی بھاپ روک کر یا آٹے وغیرہ سے اُس کا منہ بند کر کے کھانا پکانا۔
**دَم خم** تاب و طاقت، زور و قوت، مضبوطی؛ حوصلہ۔
محاورہ: (بطورِ طنز) **دم درود نہ ہونا** بودا ہونا، بزدل ہونا، کم ہمت ہونا۔
**دم دلاسا** بہلاوا، پھسلاوا، جھوٹی تسلی تشفی۔

محاورہ: دم دینا وفات پا جانا؛ فریفتہ ہونا؛ کھانے کو ڈھانک کر ہلکی آنچ پر رکھنا۔

دم زدن/زدنی (زبرز، زبرد) بولنا، تابِ گویائی۔

محاورہ: دم سادھنا سانس روکنا؛ چپ ہونا؛ بالکل حرکت نہ کرنا۔

دم ساز دوست، ہمدم، رازداں۔

دمِ سرد (زبرس، جزم ر) ٹھنڈی سانس، آہ، ٹھنڈی سانس جو غم یا اظہارِ غم کی علامت ہے۔

دم شُماری (پیش ش) نزع کا عالم۔

محاورہ: دم غنیمت ہونا قابلِ قدر ہونا؛ دوسروں کی نسبت بہت بہتر ہونا۔

کہاوت: دَم قلندر، دودھ ملیدہ فقیروں کی دعا ہے۔ فقیروں کے دم قدم سے برکت ہوتی ہے۔

دم قدم مبارک وجود۔

کہاوت: دم کا دمامہ ہے زندگی کے ساتھ دنیا کی رونق ہے۔

کہاوت: دم کا کیا بھروسا ہے، آیا نہ آیا زندگی کا کوئی اعتبار نہیں۔

کہاوت: دم مست قلندر دھر رگڑا بھنگی بھنگ گھوٹتے ہوئے کہتے ہیں۔

محاورہ: دم میں دم ہونا زندہ سلامت ہونا۔

کہاوت: دم میں ہزار دم جب تک زندگی ہے تب تک اُمید ہے زندگی کے ساتھ ہزاروں آرزوئیں ہیں۔

محاورہ: دم نہ مارنا بالکل خاموش ہونا؛ قائل ہو جانا، مان جانا۔

دمِ واپسیں آخری سانس، نزع کا وقت۔

کہاوت: دم ہے تو کیا غم ہے زندگی ہے تو کوئی پروا نہیں۔ زندگی ہو تو مشکلات پر قابو پایا جا سکتا ہے۔ جان ہے تو جہان ہے۔

دَم (۲) زبرد۔ امذ، ف۔ دھوکا، فریب، چال بازی۔

دم باز مکار، فریبی۔

دَم (۳) زبرد۔ امذ، ع۔ خون، لہو؛ زور؛ طاقت، بل۔

دَمُ الاخوین (پیش م، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم خ، ے لین) ایک درخت کا سرخ گوند جو رنگ اور دواسازی کے کام آتا ہے، خون سیاوشاں، ہیرا دوکھی۔

دُم پیش د۔ امث، ف۔ جانوروں کے جسم کا پچھلا حصہ جو چوپایوں میں ریڑھ کی ہڈی سے جڑا ہوا، خمیدہ یا لچکدار ہوتا ہے، اور پرندوں میں پچھلے پروں پر مشتمل جو اڑان میں پتوار کا کام دیتے ہیں؛ پونچھ؛ پچھلا سرا؛ کسی کام کا آخری مرحلہ۔

دُم بریدہ (پیش ب) جس کی دُم کٹی ہو۔

محاورہ: دُم پر پاؤں رکھنا تکلیف دینا، تنگ کرنا، چھیڑنا۔

دُم چھلا (زبر چھ) کاغذ کی جھالر جو بعض پتنگوں میں لگی ہوتی ہے؛ وہ شخص جو ہر وقت ساتھ لگا رہے۔

کہاوت: دُم پکڑی بھیڑ کی، وار ہوئے نہ پار کمزور آدمی کی مدد سے کچھ فائدہ نہیں ہوتا۔ کمزور آدمی کا سہارا لینے والا آدمی ناکام رہتا ہے۔

محاورہ: دُم دبا کر بھاگ جانا ڈر کر بھاگ جانا، مغلوب ہو جانا، پیٹھ دکھانا، شکست کھا کر بھاگ جانا۔ نیز دُم دبا کر بھاگنا۔

دُم گزا لمبی نمایاں دُم یا دُم چھلا۔

دُم دار تارا طویل وقفوں سے نظامِ شمسی میں در آنے والا سیارہ جس کے ساتھ روشنی کی لمبی دُم سی ہوتی ہے، نجم ذو ذنب۔

دُم ریز (ے) فصل کا آخری پھل یا دیر میں پھل دینے والا درخت۔

کہاوت: دُم میں نمدہ باندھ کر چاندنی کو سونپ دیا بہت ذلیل کیا۔ مضحکہ اڑایا۔

محاورہ: دُم میں نمدا باندھنا (بطور دھمکی) تنگ کرنا، تماشا بنا دینا، ذلیل کرنا۔

محاورہ: دُم ہلانا چاپلوسی کرنا، خوشامد کرنا۔

دَمادم زبرد۔ متعلق فعل، ف۔ لگاتار، پے در پے۔

دَمار (۱) زبرد۔ امذ۔ غرور، گھمنڈ؛ تمکنت، شان و شوکت۔

دَمار (۲) زبرد۔ امذ۔ ہلاکت، تباہی، بربادی۔

دِماغ زیرد۔ امذ، ع۔ بھیجا جو کھوپڑی میں ہوتا ہے؛ قوائے ذہنی کا مجموعہ؛ قوتِ فکر، ہوش و حواس، عقل و شعور؛ نخوت، تکبر، تبختر۔ جمع: اَدمغہ (لیٹا زیرم، زبرغ)۔

صف: دماغی دماغ سے متعلق، مغرور، متکبر۔

محاورہ: دِماغ (ساتویں) آسمان پر پہنچ جانا مغرور ہو جانا، خود پسند ہو جانا، بگڑ جانا۔

دِماغ پاش ذہن کو منتشر کرنے والا، انتشار میں مبتلا کرنے والا، پریشان کن۔

محاورہ: دماغ پھرنا پاگل ہونا؛ پریشان ہو جانا۔

محاورہ: دماغ چاٹنا بہت باتیں کرنا؛ فضول گفتگو سے دوسرے کو دماغی طور پر تھکا دینا۔ نیز دماغ کھالینا۔

محاورہ: دماغ چلنا پاگل ہو جانا۔ نیز دماغ پھرنا۔

دماغ چوٹیا (وج) مغرور، متکبر، بددماغ۔ نیز دماغ دار۔

محاورہ: دماغ خراب ہونا مغرور ہو جانا؛ پاگل ہو جانا، دیوانہ ہو جانا۔

محاورہ: دماغ درست ہونا غرور و تکبر ختم ہونا؛ غلط راہ ترک کر کے درست رستہ اختیار کرنا۔

محاورہ: دماغ کھانا فضول گفتگو سے دوسرے کو بیزار کر دینا، ذہنی طور پر تھکا

دینا۔ نیز دماغ کھالینا۔

محاورہ: دماغ ہونا مغرور و متکبر ہونا۔

دَمالہ زبر د، زبر ل۔ اند۔ مصنوعی تنفس یا پھیپھڑوں میں آکسیجن پہنچانے کا آلہ۔

دَمامہ زبر د، زبر م۔ اند، ف۔ نقارہ، بڑا ڈھول جس کی آواز دُور تک جائے۔ نیز دم دمہ (رک)۔

دَمانا زبر د۔ فعل متعدی۔ کمان یا تلوار کو خم دینا۔

دَمانک زبر د، ن۔ امث۔ ایک قسم کی چھوٹی بندوق۔

دُمبالہ پیش د، جزم م، زبر ل۔ اند۔ وہ سرے کی لکیر جو آنکھ کے کونے سے بڑھی ہوئی ہو جسے خوبصورتی کے لیے چھوڑ دیتے ہیں۔

دَمپل زبر د، جزم م، زبر پ۔ ایک پودے کا نام جسے "دے پھل" بھی کہتے ہیں۔

دُمچی پیش د، جزم م۔ امث۔ چمڑے کا تسمہ جو گھوڑے کی دُم کے نیچے بندھا ہوتا ہے؛ دُم کی تصغیر۔

دمدمانا زبر د، جزم م۔ فعل متعدی۔ ہلانا جلانا، لہریں اٹھانا؛ کڑھاؤ میں کفگیر چلانا۔

دَمدمہ زبر د، جزم م، زبر م۔ اند، ف۔ نقارے کی آواز؛ توپ کا مورچہ، ٹیلا، چبوترہ یا فصیل کے اُوپر بنی ہوئی وہ جگہ جہاں توپ چڑھائی جائے۔

کہاوت: دمدمے میں دم نہیں، اب خیر مانگو جان کی طاقت ختم ہو چکی اب جان بچاؤ، جب وسائل ختم ہو جائیں تو زندگی بچانے کی کوشش کرنی چاہیے۔

دمرک زبر د، جزم م، زبر ر۔ امث۔ چمڑے کی ٹکلی جو رگڑ یا گھسائی کو روکنے کے لیے گھومنے والے پرزوں میں لگائی جائے۔

دَمڑچل زبر د، زبر م، جزم ڑ، زبر چ۔ صف۔ دمڑی کے مول کا، گھٹیا، بے قیمت۔

دَمڑی زبر د، جزم م۔ امث، ہ۔ ایک چھوٹا سکہ جو پیسے کے آٹھویں حصے کے برابر ہوتا تھا۔

صف: دمڑی کا بہت کم قیمت کا، معمولی۔

کہاوت: دمڑی کا آٹا اور بہنا پا پھاٹا وسائل موجود نہیں اور دعوے بڑے بڑے۔

کہاوت: دمڑی کی ارہر، ساری رات کھرر معمولی بات پر شیخی۔

کہاوت: دمڑی کی بچھیا، بارہ ٹکے کی ہتھیا معمولی چیز کو دفع کرنے پر خرچ زیادہ۔ کم قیمت چیز پر زیادہ خرچ۔

کہاوت: دمڑی کی بُڑھیا، ٹکا سر منڈائی/ دمڑی کی بلبل، ٹکا چھٹائی/ چھڑائی/ ہگائی اصل قیمت کم، خرچ زیادہ۔ اصل سے لوازم پر زیادہ خرچ ہے۔

کہاوت: دمڑی کی پاگ، ادھیلی کا جوتا اُلٹی باتیں۔ جن پر خرچ زیادہ ہونا چاہیے ان پر کم اور جن پر کم ہونا چاہیے ان پر زیادہ۔

کہاوت: دمڑی کی دال، آپ ہی کٹنی، آپ ہی چھنال بہت غریب کے متعلق کہتے ہیں۔ کم قیمت چیز ناقص ہی ہوگی۔

کہاوت: دمڑی کی روئی منگوائی، ٹکا دیا اس کی دھنوائی اصل سے لوازم پر خرچ زیادہ ہے۔ نیز دمڑی کی روئی، ٹکا دھنکوائی۔

کہاوت: دمڑی کی گڑیا، ٹکا ڈولی کا غریبوں کی شادی پر طنز ہے۔ جو حیثیت سے بڑھ کر خرچ کریں تو کہتے ہیں۔ اتنے کی چیز نہیں، جتنا اس کے لوازم پر خرچ کر دیا۔

کہاوت: دمڑی کی گھوڑی، چھ پسیری دانہ خرچ زیادہ، نفع تھوڑا۔

کہاوت: دمڑی کی نہاری میں ٹاٹ کے ٹکڑے سستی چیز خراب ہوتی ہے۔

کہاوت: دمڑی کی ہانڈی لیتے ہیں تو اسے بھی ٹھونک بجا کر لیتے ہیں ہر ایک کام سوچ سمجھ کر کرنا چاہیے۔

کہاوت: دمڑی کی ہانڈی (ہنڈیا) گئی، کتے کی ذات پہچانی گئی نقصان تو ہوا مگر تجربہ حاصل ہوا۔ تھوڑا سا نقصان ہوا تو کوئی بات نہیں ہے، حقیقت تو معلوم ہوگئی۔

کہاوت: دمڑی کے پان بنیاین کھائیے، کہو یہ گھر رہے کہ جائے بنیوں کی کنجوسی پر طنز ہے کہ ذرا سے خرچ پر واویلا کرتے ہیں۔

کہاوت: دمڑی نہ جائے، چمڑی نہ جائے بہت کنجوس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ تکلیف سہہ لیتا ہے لیکن روپیہ خرچ نہیں کرتا۔

دِمشق زیر د، زبر م، جزم ش۔ علم۔ ملکِ شام کا پایۂ تخت۔ عام: دَمشق (زبر د، زبر م)۔

دَمک زبر د، زبر م۔ امث۔ جگمگاہٹ، جھلملاہٹ، آب و تاب، روشنی، چمک، تمتماہٹ۔

دمکلا زبر د، جزم م، زبر ک۔ اند۔ پانی چڑھانے کا پائپ؛ آگ بجھانے کا انجن؛ گاڑی کا اُدھر اُٹھانے کی کل۔ انگریزی میں: Jack۔ نیز دم کل۔

دَمن زبر د، زبر م۔ اند، ف۔ ٹیلا، تودہ؛ پہاڑی؛ معشوق، محبوب۔

دِمن زیر د، زبر م۔ اند۔ گھورا، گوبر کا ڈھیر؛ کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ۔

دَموی زبر د، زبر م۔ صف، ع۔ خون سے تعلق رکھنے والا۔

دموی مزاج طب یونانی کی رُو سے جسم میں خلطِ دم یعنی خون کا حاوی ہونا۔

دَمہ زبرد، زبرم۔اند،ف۔ دھونکنی؛ سانس اُکھڑنے کا مرض، ضیق النفس۔

کہاوت: دمہ دم کے ساتھ دمہ کا مرض مرتے دم تک نہیں جاتا۔

دمی زبرد۔امث۔ چھوٹا دستی حقہ، پائپ۔

دمیدہ زبرد، ی، زبرد۔صف،ف۔ کھلا ہوا، شگفتہ، اُگا ہوا۔

دمیدگی (زبرد) کھلنے کی کیفیت یا عمل۔

## د۔ن

دِن زیرد۔اند۔ صبح سے شام تک کا وقت؛ ایک دن اور رات؛ ۲۴ گھنٹے کی مدت، یوم، روز؛ سویرا، تڑکا، فجر؛ ایام، دَور، زمانہ؛ اُجالا۔

کہاوت: دن آویں (آئیں) کھوٹے تو متر لوٹے برے وقت میں دوست بھی دشمن ہو جاتے ہیں۔قسمت بری ہو تو دوست بھی نقصان پہنچاتے ہیں۔

کہاوت: دن اچھے ہوتے ہیں تو کنکر بھی جواہر ہو جاتے ہیں خوش قسمتی کا زمانہ ہو تو معمولی کام میں بھی فائدہ ہوتا ہے۔قسمت اچھی ہو تو نکمی چیز بھی نفع بخش ثابت ہوتی ہے۔

متعلق فعل: دن بدن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ، روز بروز۔

محاورہ: دن بھاری ہونا ایام منحوس ہونا، مصیبت کا زمانہ ہونا، سختی کے دن آنا، نصیب بگڑنا، طالع بگڑنا۔

محاورہ: دن بھرنا زندگی کے دن گزارنا۔

متعلق فعل: دن بھر سارا دن، تمام دن۔

کہاوت: دن بھر چلے، اڑھائی کوس سست آدمی کی نسبت کہتے ہیں جو کوئی مفید کام نہیں کرتا۔

کہاوت: دن بھر مانگے دیا، پھیر پائے بدقسمت آدمی کے متعلق کہتے ہیں کہ محنت کا کوئی نتیجہ نہیں نکلتا۔

کہاوت: دن بھلے آئیں گے تو گھر پوچھتے چلے آئینگے جب قسمت اچھی ہوتی ہے تو کام خود بخود بن جاتے ہیں۔

محاورہ: دن پورے ہونا مدت پوری ہونا، وقت گزرنا۔

محاورہ: دن پھرنا حالات کا سدھرنا۔

کہاوت: دن جاتے دیر نہیں لگتی وقت جلد گزر جاتا ہے۔زمانہ جلد پلٹ جاتا ہے۔

کہاوت: دن (جب) برے آتے ہیں تو مٹی پہ ہاتھ ڈالوں سونا ہو جاتا ہے قسمت اچھی ہو تو نقصان فائدہ میں بدل جاتا ہے۔

متعلق فعل: دن چڑھے خوب روشنی ہو جانے پر۔

دن دہاڑے کھلے خزانے، دن کی روشنی میں۔

کہاوت: دن ڈھلا، مزدور ہنسا دن ڈھلنے پر مزدور کو خوشی ہوتی ہے، کیونکہ چھٹی ہو جاتی ہے اور اُسے دن بھر کے کام کی اُجرت ملتی ہے۔

دن ڈھلے دوپہر کے بعد۔

محاورہ: دن رات کا فرق ہونا بالکل مختلف ہونا، بہت زیادہ فرق ہونا۔

کہاوت: دن عید اور رات شب برات دن رات عیش و آرام سے گزرتے ہیں۔

محاورہ: دن کاٹنا مشکل اور مصیبت میں زندگی گزارنا۔

محاورہ: دن کٹنا دن گزرنا؛ تنگی میں زندگی بسر ہونا۔

کہاوت: دن کو اونی اونی، رات کو چرخہ پونی بے وقت کام کرنے والی کی نسبت بولتے ہیں۔یعنی وقت پر کام نہیں کرتی مگر بے وقت کام کرتی ہے جس کا کوئی فائدہ نہیں۔

محاورہ: دن کو تارے دکھائی دینا ہوش و حواس کھو بیٹھنا، آنکھوں میں ترمرے ناچنا۔

کہاوت: دن کو شرم، رات کو بغل گرم بیوی کے دن کو گھونگھٹ نکالنا پر مذاق ہے کہ دن کے وقت بیوی شرماتی ہے، لیکن رات کو بے تکلف ہو جاتی ہے۔

کہاوت: دن کی پوچھی، رات کی بتائی پوچھا کچھ اور جواب کچھ۔

کہاوت: دن میں تارے نظر آنے لگے/لگیں گے ہوش ٹھکانے آگئے یا آجائینگے۔ایک طرح کی دھمکی یا بطور طنز۔

کہاوت: دن میں سووے، روزی کھووے جو دن کو کام نہ کرے اس کی زندگی تنگی میں گزرتی ہے۔

محاورہ: دن لگنا اتراہٹ، غرور پیدا ہونا۔

دنا زبرد، شدن۔صف،ہ۔ بڑے ڈیل ڈول کا، بھاری تن و توش والا؛ موٹی ٹہنی۔

دنا سیٹھ (طنزاً) خود کو بہت کچھ سمجھنے والا، مغرور، متکبر آدمی۔

دناقل زبرد، زیرق۔اند۔ ایک قسم کے بے قاعدہ سپاہی جو ہمیشہ لوٹ مار کی جانب مائل رہتے ہیں۔

دَنانیر زبرد، ی۔جمع،مذ۔ دینار (رک) کی جمع۔

دَنایت زبرد، ی۔امث۔ کمینہ پن، بدخصلتی۔(صف) دنی۔

دُنبال پیش د، ن مثل م۔اند،ف۔ دُم کی طرح کی شے، کشتی کی پتوار۔

دُنبالہ سرمے کی لکیر جو آنکھ کے کونے سے باہر نکلی ہوئی ہو۔

دُنبل پیش د، ن مثل م، زبرب۔اند،ف۔ بڑی پھنسی، پھوڑا۔

دُنبہ پیش د، ن مثل م، زبرب۔اند،ف۔ فربہ مینڈھا جس کے پیچھے دُم کی جگہ چربی کی چوڑی چکتی ہوتی ہے۔

**دَنتو** زبر د، جزم ن، و مع ۔صف، ہ۔ بڑے دانتوں والا، بڑ دنتا۔ نیز **دَنتیلا** (زبر د، ن غنہ، ی) جس کے دانت نمایاں ہوں۔ دندانے دار۔

**دَند** زبر د، جزم ن۔ اند، ف۔ جولاہے کا دندانے دار آلہ جس سے ڈوریاں سلجھاتے ہیں، راچھا۔

**دُند** پیش د، جزم ن۔ اند، ہ۔ بہت بڑا نقارہ، دھونسا۔

محاورہ، فعل مرکب: **دُند مچانا** بہت شور و غوغا کرنا۔

**دَندارو** زبر د، جزم ن۔ اند، ہ۔ ناسور، پھنسی، چھالا۔

**دَنداسا** زبر د، ن غنہ۔ اند۔ ایک درخت کی چھال جس سے دانت صاف کرنے کا کام لیا جاتا ہے۔

**دَنداں** زبر د، جزم ن، ن غنہ۔ اند۔ جمع، مذ، ف۔ دانت، چوکا۔

**دنداں ساز** مصنوعی دانت بنانے والا۔

**دنداں شکن (جواب)** (زیر ش، زبر ک) منہ توڑ، قائل کرنے والا، عاجز کر دینے والا (جملہ، جواب وغیرہ)۔

**دَندانے** زبر د، جزم ن۔ جمع، مذ۔ کنگھی، آری، گراری وغیرہ پر بنی ہوئی نوکوں کی قطار۔ واحد: **دندانہ**۔

**دُندکا** پیش د، جزم ن د۔ اند۔ چینی کا کارخانہ، چینی کے کارخانے میں دھواں نکلنے کا راستہ۔

**دَندنانا** زبر د، جزم ن، زبر د۔ فعل لازم۔ بے فکر، نڈر، مطمئن ہو کر رہنا، براجنا یا چلنا پھرنا۔

**دَنڈ** زبر د، جزم ن۔ اند، ہ۔ عصا، ڈنڈا، عصائے شاہی، اختیار، اقتدار؛ سزا، تعزیر، تاوان، چٹی، جرمانہ۔ نیز عام: **ڈنڈ** (رک)۔

**دنڈ نیتی** سیاست، نظم حکومت۔

**دَنڈوت** زبر د، جزم ن، و لین۔ امث۔ جھکنا، تعظیم دینا۔

**دُنکا** پیش د، جزم ن۔ اند۔ رک: دانہ جس کا یہ تابع ہے۔

**دَنگ** زبر د، ن غنہ۔ صف، ف۔ حیران، ہکا بکا، ششدر۔

**دَنگا** زبر د، ن غنہ۔ اند۔ فساد، شورش، شرارت۔

**دنگئی** فسادی، جھگڑالو۔

**دَنگل** زبر د، ن مغ، زبر گ۔ اند، ف۔ اکھاڑا، تماشا گاہ، پہلوانوں کی کشتی کا مقابلہ؛ ایک طرح کی لمبی چوبی نشست جس پر کئی آدمی بیٹھ سکتے ہیں۔

**دُنگائی** پیش د، جزم ن۔ امث۔ جائیداد کا تھوڑا سا حصہ۔

**دِنوندھ** زیر د، و لین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ بینائی کا ایک عیب جس کے سبب دن کو آنکھیں اچھی طرح کام نہیں کرتیں۔ چندا پن، روز کوری۔ صف: **دنوندھا**۔ نیز **دنوندا/ دنوندا**۔

**دَنی (۱)** زبر د۔ صف، ع۔ کمینہ، سفلہ، بدطینت۔ اکیف (مث): **دنائت**۔

**دنی الطبع** (پیش ی، غم ا، غم ل، شد زبر ط، جزم ب) بری خصلت والا، کنجوس۔

**دَنی (۲)** زبر د۔ صف۔ قریب، برابر کا، پڑوس کا، نزدیک والا۔

**دَنی (۳)** زبر د۔ امث۔ مستعدی، تیزی، پھرتی، مسرت، شادمانی۔

**دِنی** زیر د۔ صف۔ پرانا، بوڑھا، از کار رفتہ (جانور، گھوڑا، مویشی)۔ نیز **دِنیا** (زیر د)۔

**دُنی** پیش د۔ امث۔ دُنیا کے مخفف کے طور پر ہندی ناموں وغیرہ میں مستعمل۔ مثال: **دُنی چند** دُنیا کا چاند۔

**دُنیا** پیش د، جزم ن۔ امث، ع۔ کرۂ زمین؛ کائنات، عالم مادی، عقبیٰ کی ضد؛ حیات ارضی۔

کہاوت: **دُنیا اپنے مطلب کی ہے** ہر شخص اپنے مطلب کو مقدم رکھتا ہے۔

محاورہ: **دُنیا اِدھر کی اُدھر ہو جانا** انقلاب آجانا، ہر چیز تبدیل ہو جانا۔

محاورہ: **دُنیا اندھیر ہو جانا** سخت صدمہ ہونا؛ کوئی اُمید باقی نہ رہنا۔

کہاوت: **دنیا بامید قائم** جینے کا لطف اُمید کی وجہ سے ہے۔ انسان اُمید پر زندگی بسر کرتا ہے۔

**دُنیا پرست** حرص و ہوس میں مبتلا شخص، بخیل۔

محاورہ: **دُنیا تجنا** تارک الدنیا ہونا، خلائق سے دُور ہو جانا، گوشہ نشین ہو جانا۔

کہاوت: **دُنیا ٹھگئے مکر سے، روٹی کھائے شکر سے** مکار آدمی دُنیا میں مزے سے گزارہ کرتا ہے۔

کہاوت: **دنیا جائے اُمید ہے** دُنیا میں ہر ایک کو اُمید ہوتی ہے۔ اس سے زندگی بسر ہوتی ہے۔

**دُنیا دار** دُنیا کے مشاغل میں مبتلا؛ ہوشیار، عملی، مصلحت اندیش؛ مطلبی آدمی۔

**دُنیاداری** سماجی تکلفات، بناوٹی باتیں۔ نیز **دُنیا سازی**۔

کہاوت: **دنیا دریا کی منجدھار ہے** دُنیا خطرناک ہے، اس میں احتیاط سے رہنا چاہیے۔ دنیا خطرے کی جگہ ہے۔

محاورہ: **دُنیا دیکھنا** بہت تجربہ کار ہونا؛ سیر و تفریح کرنا، گھومنا پھرنا۔

کہاوت: **دنیا دھوکے کی ٹٹی ہے** دُنیا میں دھوکا ہی دھوکا ہے۔ دنیا کا وجود محض فریب نظر ہے۔

کہاوت: **دنیا دھند کا پسارا ہے** دُنیا سراب کی طرح ہے۔ اصلیت کچھ نہیں ہے۔

محاورہ: **دُنیا سے اُٹھ جانا** وفات پا جانا، مرجانا۔

کہاوت: دُنیا غرض کی ہے　مطلب نکل جانے کے بعد کوئی نہیں پوچھتا۔ نیز دُنیا مطلب کی ہے۔

کہاوت: دُنیا مردہ پسند/ پرست ہے　مرنے کے بعد دنیا میں قدر ہوتی ہے۔ زندہ لوگوں کی کوئی قدر نہیں کرتا۔

کہاوت: دُنیا میں ایسے رہیے جیسے صابن میں تار　دُنیا میں الگ تھلگ رہنا چاہیے۔ دُنیا کے دھندوں میں نہیں پھنسنا چاہیے۔ دُنیا کی آلائشوں سے بچ کر رہنا چاہیے۔

کہاوت: دُنیا میں دو ہی چیزیں ہیں، بیٹا یا بیٹی　جس کے گھر بیٹی پیدا ہو اُس کو تسلی دینے کے لیے کہتے ہیں دُنیا کی رونق اولاد سے ہوتی ہے، وہ لڑکا ہو یا لڑکی۔

کہاوت: دُنیا میں ساڑھے تین دل ہیں　چیونٹی دل، ٹڈی دل اور بادل اور باقی نصف تمام مخلوق ہے۔

کہاوت: دُنیا میں منہ دیکھے کی محبت ہے　دل میں محبت کم ہوتی ہے۔ روبرو آ کر محبت جتاتے ہیں دُنیا میں ظاہرداری زیادہ ہے اور خلوص کم۔

دُنیا و مافیہا　دُنیا اور اس میں جو کچھ بھی ہے۔ مثال: دُنیا و فیہا سے بے خبر　غافل، بے ہوش، مدہوش، کسی شغل میں ڈوبا ہوا۔

کہاوت: دُنیا ہے اور مطلب　سب لوگ مطلبی ہیں۔ دُنیا خود غرض لوگوں سے بھری پڑی ہے۔

صف: دُنیاوی/ دُنیوی (جزم ن، زبری)　دُنیا سے متعلق۔

## د ۔ و

دَو (۱)　ولین۔ امث۔　آگ، تپش، جلن؛ دوڑ، دوڑ بھاگ۔

دَو (۲)　ولین۔ امث۔　سیدھی اور بھاری تلوار جو سرے سے پھن کی شکل پھیلی ہوتی ہے عموماً چٹاگانگ میں بنائی جاتی ہے۔

دو　ورج۔ عدد، ف۔　ایک اور ایک، (ہندسوں میں) ۲؛ جدا، الگ؛ جفت، جوڑا؛ چند۔

دو ایک　چند، کچھ۔

دو آتشہ　تیز اور تند؛ وہ عرق یا شراب جسے آگ پر رکھ کر دو مرتبہ کشید کیا گیا ہو۔

کہاوت: دو آدمیوں کی گواہی سے پھانسی ہوتی ہے　دو آدمیوں کی بات کا بڑا اثر ہوتا ہے، دو آدمیوں کی رائے اہم ہوتی ہے۔

کہاوت: دو بات کرو، دو چیت کرو، میرا مطلب کچھ اور ہے　میرے مطلب کی کچھ نہیں کہتے میرے مطلب کی کہیں۔

دوبالا　بڑھ چڑھ کر۔

دوبارہ　دوسری مرتبہ، مکرر۔

محاورہ: دو بول پڑھنا　نکاح کرنا، شادی کر لینا۔

کہاوت: دو پیالے پینے سے کیا، حرمزدگی تو پیٹ میں ہے　شراب کا تو بہانہ ہوتا ہے۔ اصل خباثت دل میں ہوتی ہے۔

کہاوت: دو تلواریں ایک میان میں نہیں رہتیں　ایک جگہ دو ہمسروں کا گزارہ نہیں ہو سکتا۔ ایک جگہ دو سوکنوں کا گزارہ نہیں ہو سکتا۔

دوٹوک　دو ٹکڑے؛ صاف، واضح؛ فیصلہ کن، قطعی، حتمی۔

محاورہ: دوٹوک جواب دینا　واضح الفاظ میں انکار کرنا؛ مختصر اور موزوں جواب دینا۔

کہاوت: دو جورو کا خصم چوسر کا پاسا/ پانسہ　دو عورتوں کا خاوند چوسر کے پانسے کی طرح ہمیشہ تکلیف میں ہوتا ہے۔ (چوسر کا پانسہ بار بار پٹکا جاتا ہے)۔

دو چار دن کا مہمان　مرنے کے قریب، ناپائیدار۔

محاورہ: دو چار ہونا　ملنا، ڈبھیڑ ہونا۔ نیز دُچار ہونا۔

دوچند (ورج)　دُگنا، دُگنی۔ دوگونا (دمع)۔ نیز دُوچند (پیش د)۔

کہاوت: دو چون کے بھی برے ہوتے ہیں　اتفاق سے دو کمزور بھی زبردست ہو جاتے ہیں۔ دو کمزور بھی ایک کے مقابلے میں زبردست ہوتے ہیں۔

دوحرف　مختصر بات، تھوڑی عبارت؛ تھوڑا، قلیل۔

محاورہ: دوحرف بھیجنا　لعنت بھیجنا۔

کہاوت: دو دل راضی تو کیا کرے گا قاضی　جب دو آدمیوں میں باہم اتفاق ہو تو کسی کی دخل اندازی فضول ہے۔

کہاوت: دو دن بہار، دس دن پت جھاڑ　عیش کم تکلیف زیادہ۔ خوشی کا زمانہ مختصر ہوتا ہے مگر تکلیف کا زمانہ طویل ہوتا ہے۔

دو دن کا مہمان　عارضی، فانی؛ مرنے کے قریب۔

دو دو باتیں　گفتگو، باہمی کلام۔

محاورہ: دو دو ہاتھ کرنا　لڑائی کرنا؛ آزمائش کی خاطر لڑنا۔

دورُخا　دو سمتوں سے تعلق رکھنے والا، دوغلا، منافق، دوطرف رہنے والا شخص، مکار شخص۔

کہاوت: دو رکابہ گھوڑا بخشی کا داماد　جو شخص بڑے آدمی کے زیر سایہ ہو بڑی اکڑ سے رہتا ہے۔

دوروزہ　بہت تھوڑے عرصے کے لیے، چند روزہ۔

**دوزانو** گھٹنوں کے بل۔

محاورہ: **دوزانوں بیٹھنا** گھٹنوں کے بل بیٹھنا؛ انتہائی ادب اور احترام سے بیٹھنا۔

کہاوت: **دو سے تین بھلے (ہوتے ہیں)** مشورے کے لیے جتنے آدمی زیادہ ہوں اچھے ہیں۔ جتنے آدمی زیادہ ہوں گے اتنی طاقت بڑھے گی۔

کہاوت: **دو کشتی لڑیں گے تو ایک گرے ہی گا** مقابلے میں ایک کو نیچا دیکھنا ہی پڑتا ہے۔ اس لیے اس پر افسوس نہیں ہونا چاہیے۔

کہاوت: **دو کشتی میں پاؤں** ضرورت سے زیادہ نفع کی ہوس۔

کہاوت: **دو گھڑی کی بے حیائی، سارے دن کا چین/ آدھا** انسان ذرا سی بے مروتی میں بہت سے نقصان سے بچتا ہے۔

کہاوت: **دو ملاؤں میں مرغی حرام** دو یا کئی آدمی ایک کام کرنے لگیں تو کام خراب ہوتا ہے۔ تکرار سے کام بگڑ جاتا ہے۔

کہاوت: **دو میں تیسرا، آنکھوں میں ٹھیکرا** تیسرا آدمی مخل صحبت ہوتا ہے۔ بے تکلف دوستوں میں تیسرے آدمی کا دخل ناگوار ہوتا ہے۔

کہاوت: **دونوں ہاتھوں سنبھالی نہیں سنبھلتی** مشکل سے عزت بچتی ہے۔

کہاوت: **دو ہی بات میں ہار جیت ہے** بہت جلد فیصلہ ہوتا ہے جلد ادھر یا ادھر ہو کر رہتا ہے۔

**دوا** زبر۔ امث، ع۔ مرض سے شفا کے لیے دی جانے والی شے یا اشیا، دارو؛ علاج، درماں۔ جمع: اَدوِیہ۔ نیز دواء۔ مثال: **دواءِ مالش**۔

کہاوت: **دوا اور دعا دونوں ضروری ہیں** دعا بہت اچھی چیز ہے مگر دوا بھی ساتھ ہونی چاہیے مطلب یہ کہ دعا کے ساتھ کوشش اور محنت بھی ہونی چاہیے۔

**دواخانہ** دواؤں کی دکان؛ شفاخانہ۔

**دوادارو** علاج معالجہ۔

**دواساز** دوا بنانے والا، دوا تیار کرنے والا۔

محاورہ: **دوا کرنا** علاج کرنا۔

کہاوت: **دوا کے لیے ڈھونڈو تو نہیں ملتی** بہت نادر یا ناقابل حصول کے بارے میں کہتے ہیں۔

**دواب** زبر۔ جمع، مذ، ع۔ دابہ (رک) کی جمع۔

**دوات** زبر۔ امث، ف۔ لکھنے کی سیاہی رکھنے کا ظرف شیشی وغیرہ؛ چانڈو بازوں کی چلم۔

**دوادوش** زبر، زیر۔ امذ، ف۔ دوڑ دھوپ، جدوجہد۔ نیز دَوادَو (ولین)۔

**دَوار** زبر۔ امث، ہ۔ جنگل کی آگ۔

**دوّار** زبر، شدو۔ صف، ع۔ گھومنے والا، گردش کرنے والا، چکر کھانے والا۔

**دُوار** پیش د۔ امذ، ع۔ چکر، دورانِ سر، سر چکرانے کی بیماری۔

**دوار** جزم د۔ امذ، ہ۔ دروازہ، چوکھٹ، گھر، منہ۔ نیز دوارا۔ مثلاً: گردوارہ۔

**دَوارک** زبر، زیر۔ امذ۔ دربان، کسی راجہ یا رئیس کا دربان۔

**دَوارے** زبر۔ متعلق فعل۔ دروازے پر، در تک، پاس۔

**دوارکا** زبر، جزم ر۔ عَلَم۔ ہندوانی روایت کے مطابق شری کرشن سے منسوب ایک شہر۔

**دُوازدہ** پیش د، جزم ز، لیٹا زبر د۔ عدد، ف۔ بارہ، دس اور دو (۱۲)۔

**دُوازدہ اِمام** شیعہ اثنا عشری عقیدے کی رُو سے حضرت علیؓ سے لے کر امام مہدی تک ائمۂ معصومین۔

صف: **دُوازدہم** بارھواں۔

**دواسپہ** وج، زبر ا، جزم س، زبر پ۔ امذ۔ دو گھوڑوں کی گاڑی، منزلوں پر گھوڑا بدل کر جانے والا تیز رو مسافر۔

**دُوال** پیش د۔ امذ، ف۔ چمڑا، چمڑے کی پٹی، تسمہ جس سے گھوڑے کی رکاب بندی ہوتی ہے؛ تسمہ یا تسموں کا گچھا جس سے ڈفلی وغیرہ بجاتے ہیں۔

**دُوال بند** کمر پٹی؛ چپڑاسی، سپاہی۔

**دوال پا** تسمہ پا، اپاہج، چلنے سے معذور۔

**دِوال** زیر۔ صف۔ دینے والا، مثلاً: وہ ایک پیسے کا دوال نہ ہوگا؛ انگیا کی کٹوری کے بیچ لگا ہوا کپڑا۔

**دِوالا** زیر۔ امذ، ہ۔ کاروبار کا بیٹھ جانا، ٹاٹ الٹنا، قرضوں کی زیر باری کا اثاثوں سے بڑھ جانا۔ صف: **دوالیہ**۔

محاورہ: **دوالا نکل جانا** بہت نقصان ہو جانا، کاروبار ٹھپ ہو جانا، ماند پڑ جانا۔

**دوالی** زبر۔ تسمہ، پٹی؛ پنڈلی کی رگوں کا پھول کر اُبھرنا؛ عورتوں کا سینہ بند۔

**دِوالی** زیر۔ امث، ہ۔ ہندوانی لچھمی پوجا کا تہوار جو کاتک کی آخری راتوں میں چراغاں کر کے منایا جاتا ہے؛ چراغاں۔

**دوالیب** زبر، ی۔ جمع، مذ۔ دولاب (رک) کی جمع۔

**دوام** زبر۔ امذ، ع۔ ہمیشگی، سدا باقی رہنا۔

**دوامی** ہمیشہ کے لیے، مستقل۔

**دوانگ** وج، زبر ا، ن غنہ۔ امذ۔ سونا چڑھائی ہوئی چاندی۔

**دواں** زبر۔ صف۔ دوڑتا ہوا، بھاگتا ہوا، سرگرداں۔

**دواوین** زبر، ی۔ جمع، مذ، ع۔ دیوان (رک) کی جمع۔

**دوائر** زبر، جزم ء۔ جمع، مذ، ع۔ دائرہ (رک) کی جمع۔

**دوآبہ** وج، زبرب۔ امذ۔ دو دریاؤں کے درمیان کی زمین یا علاقہ۔

**دوآتشہ** وج، لیٹا زیرت، زبرش۔ صف۔ دوبار کشید کیا ہوا، تیز اثر (عرق، شراب وغیرہ)۔

**دوب** ومع۔ امث۔ سبزہ، ہری گھاس جو جانوروں کا چارہ ہے؛ زمین پر اُگنے والی مختلف طرح کی روئیدگی۔ مثال: گانڈر دُوب خس جس کی ٹٹیاں بنائی جاتی ہیں۔

**دوبارہ** وج، زبرد۔ متعلق فعل۔ مکرر، پھر کر، پھر کے، دوہرا کے، دُسرا کے۔

**دوبدو** ومع، زبرب۔ متعلق فعل۔ ف۔ آمنے سامنے۔ (امث) حجت، تکرار۔

محاورہ: **دوبدو چلنا** آمنے سامنے بات ہونا، دوٹوک گفتگو کرنا، ترکی بہ ترکی سوال و جواب دینا۔

**دوبیتی** وج، ے لین۔ امث۔ رباعی، چار مصرعہ کا قطعہ، چوپائی۔

**دوبھر** ومع، زبرب۔ صف۔ دشوار، ناگوار۔

**دوپٹا/دوپٹہ** وج، زبرپ، شدٹ۔ امذ۔ زنانہ اوڑھنی۔ نیز ڈُپٹا۔

**دوپلی** وج، زبرپ، شدل۔ صف۔ امث۔ ہلکے کپڑے کی دو پٹیوں سے بنی ہوئی شکن دار چندیا کی سفید ٹوپی۔

**دوپہر** وج، لیٹا زبرپ، لیٹا زبرہ۔ دن کا درمیانی حصہ۔

**دوپہری** وج، لیٹا زبرپ، جزم ہ۔ امذ۔ ایک سفید سیندوری یا لال رنگ کا پھول جو دن چڑھے کھلتا ہے۔ نیز دوپہر یا دوپہر کا وقت۔ مثال: جلتی دوپہری۔

**دوپیازہ** وج، جزم پ، زبرز۔ امذ، ف۔ گوشت میں پکا ہوا پیاز کا سُوکھا سالن جس میں شوربا نہیں ہوتا۔ نیز دوپیازا۔

**دوپیکر** وج، ے لین، زبرک۔ امذ۔ قدیم علمِ نجوم کی رُو سے تیسرا آسمانی برج، برج جوزا، متھن۔

**دوت (۱)** ومع۔ امذ، ہ۔ قاصد، پیامبر۔

**دوت پن** جاسوسی، مخبری، شرارت، لگائی بجھائی؛ وکالت۔

**دوت (۲)** امذ، ہ۔ دھتکار کا کلمہ، مثلاً: **دوت دبک** ڈانٹ ڈپٹ۔

**دوتا** وج۔ صف۔ دوتہوں والا، دولڑیوں والا، دوہرا، مثلاً: زلف دوتا۔

**دوتن** ومع، زیرت۔ امث، ہ۔ سوکن، سوت۔

**دوتہی/دُتہی** وج/لیٹا پیش د۔ امث۔ موٹے کپڑے کی دوہری کنارے دار چادر جو عموماً بچھائی جاتی ہے۔ عام: دُتئی۔

**دوٹوک** وج، ومع۔ صف۔ رک: دو کے تحت الفاظ۔

**دوجا** ومع۔ صف، ہ۔ دوسرا، دوم، ثانی۔

**دوجیا** وج، زیرج۔ صف۔ مث، ہ۔ حاملہ، جس کے پیٹ میں بچہ ہو۔ نیز **دوجیوی/دوجی** سے۔

**دوچار** وج۔ صف۔ ہ، ف۔ جس سے اچانک مڈبھیڑ ہو جائے۔

محاورہ: **دوچار سنانا** سخت سُست کہنا، برا بھلا کہنا۔

محاورہ: **دوچار ہونا** ملنا، مقابل ہونا، سامنے آنا۔

**دوچھر** وج، زبرچ۔ صف۔ ایک دوسرے کے سہارے کھڑی ہوئی دیواریں۔

**دوچشمی ھ** وج، زبرچ، جزم ش۔ رک: ھ۔ نیز دُچشمی۔

**دوخت** وج، جزم خ۔ امث، ف۔ سلائی، سیون۔

**دوختہ** سلا ہوا۔

**دود (۱)** ومع۔ امذ، ف۔ دھواں، بھاپ۔

**دُود پیچاں** دھوئیں کے مرغولے، بخارات، دھوئیں کا مرغولے کی شکل بنا کر اُوپر اُٹھنا۔

**دُودکش** دھواں کھینچنے والی چمنی۔

**دود (۲)** ومع۔ امذ۔ کیڑا، کرم۔

**دودستی** وج، زبرد، جزم س۔ صف۔ دونوں ہاتھوں سے اُٹھا کر کیا جانے والا وار۔ مثال: **تیغ دودستی** وہ تلوار جو دونوں ہاتھوں سے چلائی جائے۔ نیز دَدَستی۔

**دودلا** وج، جزم د۔ صف۔ مذبذب، جو گومگو میں ہو اور فیصلہ نہ کر سکے۔

**دودمان** ومع، جزم د۔ امذ، ف۔ خاندان، قبیلہ، کنبہ۔

**دودہ (۱)** ومع، زبرد۔ امذ، ف۔ خاندان، نسل، گھرانہ۔ نیز دودمان۔

**دودہ (۲)** ومع، زبرد۔ امذ۔ کیڑا، کرم۔ نیز دود۔ جمع: دیدان۔

**دودۃُ الحریر** ریشم کا کیڑا۔

**دودھ** ومع۔ امذ۔ مادہ کے پستانوں سے نکلنے والا سفید سیال؛ بعض درختوں سے رِسنے والا سفید مادہ؛ عورت کی چھاتی، پستان۔

محاورہ: **دودھ اُترنا** مادہ کے پستانوں میں دودھ آنا۔

کہاوت: **دودھ اور چھاچھ دونوں سفید ہوتے ہیں** ظاہری حالت گو ایک جیسی ہے مگر اشیاء مختلف ہیں۔ ظاہر پر نہیں جانا چاہیے کیونکہ بظاہر یکساں چیزیں حقیقتاً یکساں نہیں ہوتیں۔ نیز **دودھ بھی دھولا چھاچھ بھی دھولی**۔

محاورہ: **دودھ بخشنا** دودھ پلانے والی کا اپنی رضاعت کی خدمت معاف کر دینا۔

کہاوت: **دودھ پوت قسمت سے** اولاد اور دولت دونوں کسی بڑے خوش نصیب کے پاس ہوتے ہیں۔

**دودھ شریک** وہ اشخاص جنھوں نے ایک ہی عورت کا دودھ پیا ہو، رضاعی بھائی یا بہن۔

کہاوت: **دودھ کا جلا چھاچھ (کو) پھونک پھونک کر پیتا ہے** اگر کسی چیز سے تکلیف پہنچے تو انسان اسی قسم کی چیزوں سے ڈرتا ہے۔ نقصان اُٹھا کر

انسان ضرورت سے زیادہ ہی محتاط ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **دودھ کا دودھ پانی کا پانی کرنا** اچھائی اور برائی الگ کر دینا، کھرا کھوٹا الگ الگ کر دینا۔

کہاوت: **دودھ کا سا اُبال ہے، آیا اور چلا گیا** غصہ بہت آتا ہے مگر جلد اُتر جاتا ہے۔

کہاوت: **دودھ کی مکھی کس نے چکھی** خراب چیز کوئی استعمال نہیں کرتا۔

**دودھ کے دانت** بچوں کے وہ دانت جو پہلی مرتبہ نکلتے ہیں۔

کہاوت: **دودھ کے دانت ابھی نہیں ٹوٹے** ابھی نادان ہے۔ کم سن ہے۔

**دودھو** دودھ پلائی کے رشتے سے، رضاعی۔ مثلاً: دُودھو ماں/ بھائی/ بہن۔

دعائیہ فقرہ: **دودھوں نہاؤ پوتوں پھلو** دولت اور اولاد کی کثرت ملے، نصیب اچھا ہو۔

**دودھن** نبات جس سے دودھیا مادہ ٹپکے۔

**دُودھیا** سفید؛ نرم، رسیلا، مثلاً: دودھیا سنگھاڑا۔

**دُودھیل** بہت دودھ دینے والی (گائے بکری وغیرہ)۔

کہاوت: **دودھیل گائے کی دو لاتیں بھی بھلی معلوم دیتی ہیں** فائدے کے لیے صدمہ اُٹھانا برا نہیں۔ جس سے فائدہ ہو اُس کی بری بات بھی اچھی معلوم ہوتی ہے۔

**دَور** ولین۔ اند، ع۔ عہد، زمانہ؛ چکر، گردش؛ حلقہ، گھیرا؛ پھیلاؤ۔

**دورِ ابتلا** مصیبت، تباہی اور بربادی کا زمانہ۔

محاورہ: **دور چلنا** شراب کا باری باری ہر ایک کے سامنے پیش کیا جانا۔

**دورِ حاضر** عہدِ حاضر، موجودہ زمانہ، نیا زمانہ۔

**دور دورہ** عہدِ حکومت، اقتدار؛ عروج، اقبال۔

**دُور** ومع۔ صف، ف۔ فاصلے پر واقع، بعید، متفاوت؛ الگ۔ قریب اور نزدیک کی ضد۔

**دور از قیاس** مبہم، سمجھ میں نہ آنے والی بات، ناقابلِ فہم، گمان سے پرے۔

**دور از کار** غیر متعلق، غیر ضروری۔

**دور اندیشی** عقل مندی، ہوشیاری، انجام پر نظر رکھنا۔

**دور بین** دُور کی چیز دیکھنے کا آلہ؛ عاقبت اندیش، انجام پر نظر رکھنے والا۔ نیز دور بیں۔

بول چال: **دُور پار** (دعائیہ کلمہ) خدا نہ کرے۔

**دور دراز** بہت فاصلے پر، بہت زیادہ دُور۔

کہاوت: **دور دیس سے بالم آئے اونچی اٹریا پلنگ بچھائے** مثل کبھی تو غایت شوق سے بولی جاتی ہے اور کبھی نکھٹوں کی شان میں طنزاً کہی جاتی ہے۔

**دور رَس** دُور تک پہنچنے والا۔

محاورہ: **دُور کی کوڑی لانا** دُور کی بات سوچنا، باریک بینی کرنا؛ کوئی انوکھی بات کہنا۔ نیز دور کی سوجھنا۔

کہاوت: **دور کے ڈھول سہانے** دُور کی سنی ہوئی بات اچھی معلوم ہونا لیکن قریب سے دیکھنے پر چیز اچھی ثابت نہ ہونا۔

**دوران** ولین۔ اند، ف۔ زمانہ، عہد؛ عمر؛ گردش، چکر، گھمیری۔ مثال: دورانِ سر سر چکرانا۔

**دورانِ خون** خون کی گردش۔

**دُور باش** ومع۔ اند۔ شاہی سواری کے آگے چوبداروں کی پکار، (لفظاً) دُور رہو، ہٹو، بچو۔

**دُور بین** ومع، ی۔ امث۔ بصری آلہ جو دور کی چیز کو نزدیک دکھاتا ہے؛ (صف) عاقبت اندیش، انجام پر نظر رکھنے والا۔ نیز دُور بیں۔

**دورکابہ** وج، زیر، زبر، ب۔ اند۔ اونچے قد کا گھوڑا جس پر بیٹھنے کے لیے دو رکابیں ہوتی ہیں تاکہ اس پر آسانی سے سوار ہوا جاسکے۔

**دورہ** ولین۔ اند، ع۔ گردش، چکر؛ باری، گشت؛ گھیرا، احاطہ؛ حاکم کا اپنے علاقہ میں پھرنا۔

محاورہ: **دورہ پڑنا** وقفے وقفے سے بیماری کا حملہ کرنا۔

محاورہ: **دورہ کرنا** چکر کاٹنا، حکام کا نگرانی کی خاطر اپنے علاقے کا گشت کرنا۔

**دُوری** ومع۔ امث، ف۔ دُرو(رک) کا اسمِ کیفیت۔

**دوڑ** ولین۔ امث، ہ۔ بھاگنا، بھاگ؛ پہنچ، رسائی؛ کوشش، سعی۔

**دوڑ دھوپ** کوشش، جد و جہد؛ محنت، مشقت۔

کہاوت: **دوڑ کے چلے نہ گر پڑے** جو شخص اپنی بساط سے بڑھ کر کام کرے نقصان اُٹھاتا ہے۔ جلدی سے نقصان ہوتا ہے۔ میانہ روی اختیار کرنی چاہیے۔

**دوز** وج۔ لاحقہ، ف۔ چھیدنے والا، سینے والا یا کھودنے والا۔ مثال: زردوز زری کا کام کرنے والا۔

**دوزانو** وج، ومع، ف۔ پنڈلیوں کے بل بیٹھنا جو مؤدبانہ نشست ہے، قعدہ کی حالت میں بیٹھنا۔

**دوزخ** وج۔ امث، ف۔ وہ جگہ جہاں قیامت کے بعد گناہ گار جائیں گے، عذاب دیے جانے کا مقام؛ (کنایۃً) بہت گرم جگہ؛ آدمی کا پیٹ، شکم۔

محاورہ: **دوزخ بھرنا** پیٹ بھرنا، پیٹ پالنا۔

صف: **دوزخی** جہنمی، پاپی، بہت گناہگار۔

**دوس** وج۔صف۔ رک: دوش (۲)۔

**دوست** وج، جزم س۔صف۔ف۔ آشنا، یار؛ محب، خیر خواہ؛ محبوب، معشوق۔

کہاوت: **دوست قدیم، شراب کہنہ** پرانا دوست اور پرانی شراب عمدہ ہوتی ہے۔

کہاوت: **دوست کا دشمن دشمن، دشمن کا دشمن دوست** جو شخص دوست کا دشمن ہوتا ہے اُسے اپنا بھی دشمن سمجھنا چاہیے اور دشمن کے دشمن کو اپنا دوست سمجھنا چاہیے۔

کہاوت: **دوست وہ جو وقت پر کام آئے** دوست وہ ہے جو مصیبت میں کام آئے یا کام دے۔

اسم کیف: **دوستی** یارانہ، آشنائی، خلوص۔ نیز دوستانہ۔

**دوسرا** وج۔اند، عدد۔ ایک کے بعد کا۔

**دوسروں** وج، وج۔اند، جمع۔ دوسرا (رک) کی جمع۔

کہاوت: **دوسروں کا عیب بڑی جلدی نظر آتا ہے** دوسروں کا نقص بڑی جلدی پکڑا جاتا ہے۔

کہاوت: **دوسری بات دوسرے کہتے ہیں** ہم تو سچ بولتے ہیں غلط بات اور لوگ کہتے ہیں۔

**دوسرے** وج۔اند، عدد۔ دوسرا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **دوسرے کا سیندور دیکھ اپنا ماتھا پھوڑیں** دوسرے کی نقل کر کے اپنا نقصان کریں۔

**دوش** (۱) وج۔اند، ف۔ کندھا، شانہ، مونڈھا۔

متعلق فعل: **دوش بدوش** کندھے سے کندھا ملا کر، متحد ہو کر، اتفاق سے۔

**دوش** (۲) وج۔اند۔ قصور، گناہ، الزام۔

کہاوت: **دوش دینا دوسرے کو، کام کرنا خود** خود قصور کرنا الزام دوسرے کو دینا۔

کہاوت: **دوش کیا دیجیے چور کو صاحب، بند جب آپ گھر کا در نہ کیا** جب خود حفاظت نہ کی تو چور کا کیا قصور ہے اپنی غلطی سے نقصان ہو تو دوسرے کو الزام نہیں دینا چاہیے۔

صف: **دوشی** گناہگار، موردِ الزام۔

**دوشالہ** وج، زبر ل۔اند، ف۔ دوہرے پاٹ کا نرم اونی چادرا جو عموماً پشمینے کا کڑھا ہوا ہوتا ہے۔

**دوشیزہ** وج، ی۔امث، ف۔ کنواری لڑکی، باکرہ۔

اسم کیف: **دوشیزگی** کنوارپن، باکرہ ہونا۔

**دوغلا** وج۔صف۔ مخلوط النسل، دو میل کا؛ ملا جلا، دو نمونوں کا مرکب؛ دغا باز، مکار، رذیل۔

**دوک** وج۔اند، ف۔ دو سال کا بچھڑا۔

**دوکھی** وج۔امث، ہ۔ کچی منڈیر، مٹی کی باڑھ جو زمین کے دو قطعوں کے درمیان بنائی جائے۔

**دوگاڑا** وج (نیز پیش د، وغم)۔اند، ہ۔ دو نالی بندوق۔

**دُول** پیش د، زبر و۔جمع، مث، ع۔ دولت (رک) کی جمع۔

**دولاب** وج۔اند، ع۔ رہٹ؛ چرخ؛ چرخ؛ چکر۔ نیز دولاب (وج)۔

**دولابی** گھومتا، چکراتا۔

**دولت** ولین، زبر ل، ع۔ دھن، مال؛ سلطنت؛ اقبال، جاہ و حشم۔ اصلاً: زمانے کی گردش، آنی جانی شے۔

**دولتِ بیدار** (ے) کام آنے والی دولت، دفینہ کی ضد۔

کہاوت: **دولت ڈھلتی پھرتی چھاؤں ہے** دولت ہمیشہ ایک جگہ نہیں رہتی، دولت زوال پذیر شے ہے۔

**دولت خانہ** محل، معزز آدمی کے گھر کے لیے مستعمل۔

کہاوت: **دولت کی ڈیوڑھی کو سب سجدہ کرتے ہیں** امیر آدمی کی سب خوشامد کرتے ہیں۔

کہاوت: **دولت کے آگے ہنر ہاتھ باندھے کھڑا ہے** روپے سے جو چاہو لے لو۔ ہنر سے زیادہ دولت کی قدر ہے۔ ہنر مند دولت مند کے آگے پیچھے ہوتا ہے۔

**دولتِ مستعجل** (پیش م، جزم س، زبر ت، جزم ع، زیر ج) عارضی نعمت۔

**دولت مند** امیر، صاحب ثروت۔ اسم کیفیت: **دولت مندی**۔

کہاوت: **دولت منڈیر کا کوا ہے** دولت نہیں رہتی۔ دولت کو ثبات نہیں۔

متعلق فعل: **بدولت** (زبر ب) بذریعہ، بوساطت، بہ سبب۔

**دولھا** وج۔اند، ہ۔ نوشہ، لڑکا یا مرد جس کی نئی شادی ہو۔ (امث) **دُلھن**۔

**دُولھا بھائی** بڑی بہن کے میاں کو پکارنے کا نام۔

کہاوت: **دُولھا تو وہ، پر دوشالا اپنا ہے** ہماری وجہ سے اس کی عزت ہے۔ چھچھورے آدمی پر طنز جو دوسرے پر احسان کر کے اسے ذلیل کرے۔

کہاوت: **دُولھا دُلھن پائے، شہ بالا لاتیں کھائے** فائدہ کسی کا ہوتا ہے اور خواہ مخواہ تکلیف کوئی اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **دُولھا دُلھن مل گئے، جھوٹی پڑی برات** وہاں کہتے ہیں جہاں دو لڑنے والے صلح کر لیں اور مددگار منہ دیکھتے رہ جائیں۔

کہاوت: **دُولھا ڈھائی دن کا بادشاہ ہے** شادی کے دنوں میں دُولھا کی

بڑی خاطر تواضع ہوتی ہے۔

کہاوت: **ڈولھا کے دم سے ساری برات ہے** آقا سے گھر کی رونق ہوتی ہے۔ سردار کی وجہ سے نوکر کام کرتے ہیں۔ دولھے کی وجہ سے برات کی عزت ہوتی ہے۔

کہاوت: **ڈولھا مرے یا دُلھن، نائی کو اپنے ٹکے سے کام** کچھ ہی ہو اپنا مطلب پورا ہو۔ کسی کا فائدہ ہو یا نقصان، لوگ اپنے مقصد سے کام رکھتے ہیں۔

کہاوت: **ڈولھا ہی کے سر سہرا** جو سردار ہوتا ہے سب کچھ اس کے ہاتھ میں ہوتا ہے نام سردار ہی کا ہوتا ہے۔

**دوم** پیش د، پیش و۔ صف عددی، ف۔ ثانی، دوسرا، پہلے کے بعد کا۔ نیز دُومیں (ن غنہ)۔ غلط العام: دویم/دُوَم۔

**دوں** ولین، ن غنہ۔ امث۔ جنگل کی آگ۔ نیز رک: دورہا۔ تپش، جلن، تاؤ، آنچ۔

**دوں** ومع، ن غنہ۔ صف، ع۔ سفلہ، کمین، حقیر، پست۔

مرکب: **دنیائے دوں** عالمِ اسفل، عالمِ مادی، فرشِ خاکی۔

**دون (۱)** ومع۔ امذ۔ گھاٹی، تلہٹی، درہ۔

**دون (۲)** ومع۔ امذ۔ شیخی، ڈینگ، لاف وگزاف۔

محاورہ: **دُون کی لینا** شیخی بگھارنا، ڈینگ مارنا۔

**دونا (۱)** ولین۔ امذ۔ ڈھاک کے پتوں کا بنا ہوا پیالہ جو وقتی و عارضی استعمال کے لیے ہوتا ہے، مثلاً: مٹھائی کا دونا۔

**دونا (۲)** ولین۔ ایک پودا جس کے پتے رُوئیں دار اور خوشبودار ہوتے ہیں۔ کافور اصفر۔

**دونا** ومع۔ صف۔ دُگنا، دوچند۔

**دُونا دُوں** چوگنا، چہار چند۔

**دونا مروا** ولین، زبرم، جزم ر۔ امذ، ہ۔ تلسی منجری۔

**دونکنا** ولین، ن غنہ، جزم ک۔ فعل لازم۔ جنگلی جانور کا آواز کرنا، ہونکنا، چنگھاڑنا۔

**دونگڑا** ومج، ن غنہ، جزم گ۔ امذ، ہ۔ موٹی دھاروں کی تیز بارش۔

محاورہ: **دونگڑے برسانا/ برسنا** (تعریف یا داد کے) مجمع کا جوش و خروش کے ساتھ سراہنا، زور شور سے داد دینا۔

**دوہا** ومج۔ امذ، ہ۔ ہندی شاعری کی ایک بیت جس کا ہر مصرع دو ٹکڑوں پر مشتمل ہوتا ہے۔ ہر مصرعے میں (۱۳ + ۱۱) ۲۴ ماترائیں ہوتی ہیں۔ اس ترتیب کو اُلٹ دینے سے سورٹھ بن جاتا ہے۔ نیز دوہرا۔

**دوہتڑ** ومج، زبرہ، شدز برت۔ امذ، ہ۔ دونوں ہاتھ کھول کر ماری گئی یا ماری جانے والی ضرب۔

**دوہد** ومج، زبرہ۔ امذ۔ پیٹ کا بچہ، جنین۔

**دوہر** ومج، زبرہ۔ امث، ہ۔ ننھے بچوں کے نیچے بچھانے کی دوہری سلی ہوئی چادر؛ دریا کی چھوڑی ہوئی گزرگاہ؛ سال میں دو فصلیں دینے والی زمین۔

**دوہرا (۱)** ومج، جزم ہ۔ صف، ہ۔ دُگنا؛ دوطرف کا، ڈبل۔ نیز دہرا۔

فعل متعدی: **دوہرانا** کسی عمل کو دوبارہ کرنا۔ اعادہ کرنا؛ (سبق کو) دوبارہ پڑھنا؛ تہہ کرنا۔ نیز دہرانا۔

**دوہرا (۲)** ومج، جزم ہ۔ صف۔ امذ۔ رک: دوہا۔

**دوہلی** ومج، جزم ہ۔ صف، ہ۔ خیراتی یا سماجی کاموں کے لیے وقف کی ہوئی زمین جس پر لگان نہیں وصول کیا جاتا۔

**دوہنا** ومج، جزم ہ۔ فعل متعدی۔ تھنوں سے دودھ نکالنا۔

**دُوئی** پیش د، وغم۔ امث، ف۔ جدا، الگ ہونا، مختلف ہونا، افتراق، بیگانگی؛ شرک، وحدت کی ضد؛ خدا کی ذات کو مخلوق سے علیحدہ ماننا۔

## د ۔ ہ

**دہ** لیٹا زبر د، جزم ہ۔ عدد، ف۔ دس، (ہندسوں میں) ۱۰۔

**دہ چند** دس گنا۔

کہاوت: **دہ در دنیا، ستر (صد) در آخرت** دس دنیا میں خرچ کرو تو ستر یا سو آخرت میں ملتے ہیں خیرات کی تعریف میں کہتے ہیں، یعنی نیکی کا بدلہ دنیا میں بھی ملتا ہے اور آخرت میں اس سے بھی زیادہ۔

کہاوت: **دہ رواں، دہ دواں، دہ پراں** مسلمان ماہِ رمضان کے متعلق کہتے ہیں پہلے دس مشکل سے گزرتے ہیں دوسرے دس جلدی جلدی گزرتے ہیں اور آخری دس اڑتے ہوئے جاتے ہیں۔

**دہ سیرا** دس سیر کا باٹ۔

**دہ (۱)** لیٹا زیر د، جزم ہ۔ امذ، ف۔ گاؤں۔ نیز دیہہ (ے، جزم ہ)۔ جمع: **دہات/ دیہات**۔

**دہ خدا** گاؤں یا کھیت کا مالک، زمیندار۔

صف: **دہاتی** گنوار، گنوارو، گاؤں کا۔ نیز دیہاتی۔

**دہ (۲)** لیٹا زیر د۔ لاحقہ۔ دینے والا۔ مثال: آرام دہ/ تکلیف دہ۔

**دہا** زبر د۔ امذ۔ دس دن یا دس سال کا عرصہ، عشرہ۔

**دہار** لیٹا زیر د۔ امث، ہ۔ دلدلی، گیلی، سیلی زمین۔

**دہاڑی** زیر د۔ امث، ہ۔ ایک دن کے کام کی اُجرت۔ یومیہ، دھیاڑی۔

**دہاقین** زبر د، ی۔ جمع، مذ، ع۔ دہقان (رک) کی جمع۔

**دہاکا** زبر د۔ مذ۔ اچانک پہنچنے والا صدمہ؛ سہم، دہشت۔

**دہان** زبر د۔ مذ، ف۔ منہ، خم؛ سوراخ۔ نیز دہاں دہن، دہانہ۔ مرکبات میں بطور جزو ثانی اکثر نون غنہ کے ساتھ مستعمل، مثال: خوش دہاں (صیغۂ جمع میں خوش دہانوں)۔ (بطور مضاف الیہ) نون صحیح، مثال: دہانِ شیر، دہانِ ماہی، دہانِ زخم۔

**دہانا** زبر د۔ فعل متعدی، ہ۔ جلانا، پھونکنا، سوختہ کرنا، مثلاً: مردے کو دہانا چتا پر رکھ کر پھونکنا۔

**دہانہ** زبر د، زبر ن۔ مذ، ف۔ منہ، دہاں، دہن؛ نکاس کا مقام، ٹونٹی؛ دریا کا وہ سرا جہاں وہ سمندر سے جا کر ملے؛ توپ کی نال کا سرا جہاں سے گولہ باہر نکلتا ہے۔

**دہائی** زبر د۔ مذ، ف۔ دس کی ٹکڑی، دس کا مجموعہ؛ رقم۔ ہندسہ میں دس کا مقام جو اکائی کے بعد اور سینکڑہ سے پہلے ہوتا ہے؛ کسی صدی کا پہلے سال سے لے کر ہر دسویں سال شروع ہونے والا عرصہ یا دور، مثلاً: پاکستان ۲۰ ویں صدی کی ۵ ویں دہائی میں بنا۔ نیز دہلا (لیٹا زبر د، جزم ہ)۔

**دُہائی** پیش د۔ مث، ہ۔ فریاد، پکار، پناہ یا دادرسی کے لیے التجا؛ شور و غوغا۔

**دہر** لیٹا زبر د، جزم ہ۔ مذ، ع۔ زمانہ، عالم مادی، دُنیا؛ طرز، طریقہ، رسم و رواج؛ حفاظت، تردد، فکر۔

**دہرا** لیٹا پیش د، جزم ہ۔ صف۔ رک: دوہرا مثلاً: دہرا رشتہ۔

دہرا بدن موٹا جسم۔

**دہرم** لیٹا پیش د، جزم ہ، زبر ر۔ مث، ہ۔ دوسری باری، دوسرا موقع، دہرانے کا عمل۔ مثلاً: پہلی باری میں اچھا نہ کھیلے دہرم میں تلافی کرلیں تو کرلیں۔

**دہری** لیٹا زبر د، جزم ہ۔ صف، ع۔ فطرت پسند؛ بے دین، ملحد، خدا کا منکر، مادہ پرست۔ نیز دہریا۔

دہریت (لیٹا زبر د، جزم ہ، زیر ر) بے دینی، الحاد، خدا کا انکار۔

**دہش** زبر د، ہ۔ مث، ع۔ سراسیمگی، ہراس۔ رک: دہشت۔

**دہش** لیٹا زیر د، زیر ہ۔ مث، ف۔ عطا، بخشش، سخاوت۔

مرکب عطف: داد و دہش آزادی دینا، استفادے کا موقع دینا، انعام و اکرام کرنا۔

**دہشت** لیٹا زبر د، جزم ہ، زبر ش۔ مث، ف۔ خوف، شدید ہراس۔

دہشت پسند تشدد سے کام لینے، خوف و ہراس پھیلانے والا خصوصاً سیاسی مقاصد کے لیے۔

دہشت پسندی رک: دہشت پسند جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

دہشت زدہ خوف کا مارا ہوا، ڈرا ہوا۔

دہشت گرد اپنے مخصوص (سیاسی) مقاصد کے حصول کے لیے تشدد سے کام لینے اور خوف و ہراس پھیلانے والا۔

دہشت گردی رک: دہشت گرد جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

دہشت ناک بھیانک، ڈراؤنا، جسے دیکھ کر خوف آئے۔

**دہق** زبر د، زبر ہ۔ مذ، ع۔ شکنجہ۔

**دہقان** زبر د، جزم ہ۔ مذ، ف۔ دیہات کا رہنے والا، کاشتکار؛ گنوار۔

دہقانی (ف) گنوار، گاؤں والوں سے متعلق، دیہی۔

**دہک** لیٹا زبر د، لیٹا زبر ہ۔ مث، ہ۔ سوزش، تپش، آگ کی روشنی؛ شرم و حیا۔

**دہکنا** لیٹا زبر د، لیٹا زبر ہ، جزم ک۔ فعل لازم۔ بھڑکنا، سلگنا؛ روشن ہونا۔ فعل متعدی: دہکانا۔

**دہل** لیٹا پیش د، لیٹا پیش ہ۔ مذ، ع۔ بڑا ڈھول، نقارہ۔

**دَہل** زبر د، زبر ہ۔ مث، ہ۔ خوف، ڈر، گھبراہٹ، تردد۔ عام: دہل (لیٹا زبر د، لیٹا زبر ہ)۔

محاورہ: دہل جانا خوف کھانا، رعب میں آنا۔

**دِہل** زیر د، زیر ہ۔ مث۔ دلدل۔

**دہلا** لیٹا زبر د، جزم ہ۔ مذ۔ دس نشانوں والا تاش کا پتہ، دس سال کا عرصہ۔ رک: دَہائی۔

**دہلنا** لیٹا زبر د، لیٹا زبر ہ، جزم ل۔ فعل لازم۔ خوف کھانا، ڈرنا، سہمنا۔ فعل متعدی: دہلانا۔

**دہلیز** لیٹا زبر د، جزم ہ، ی۔ مث، ف۔ چوکھٹ، آستانہ، بارگاہ۔

دہلیز کا کتا وہ کتا جو ہر وقت دروازے پر بیٹھا رہے؛ (مجازاً) مفت خوار۔

کہاوت: دہلیز کے بگنے سے بیر نہیں جاتا بیوقوفانہ حرکتوں سے دشمنی ختم نہیں ہوتی۔

**دہم** لیٹا زبر د، لیٹا زبر ہ۔ صف، ہ۔ دہشت کے مارے چپ، سہا ہوا؛ افسردہ۔

**دہم** زبر د، پیش ہ۔ صف، ف۔ دسواں، دسویں تاریخ۔

**دہم** لیٹا پیش د، پیش ہ۔ مذ، ع۔ چاند کے مہینے کی آخری تاریخیں جن میں وہ غائب ہوتا ہے۔

**دہن** لیٹا زبر د، لیٹا زبر ہ۔ مذ، ف۔ منہ، کنارا۔ نیز دَہَن (زبر د، زبر ہ)۔

دہنِ دریدہ (ی، زبر د) منہ پھٹ، زبان دراز، بداخلاق۔ نیز دریدہ دہن۔

**دہن** لیٹا پیش د، جزم ہ۔ مذ۔ تیل، روغن۔

دہنیت چکنائی، چکناہٹ، چپ، چپچپاہٹ۔

**دہندہ** لیٹا زیر د، زیر ہ، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ دینے والا، ادا کرنے والا۔ مخفف: دہند (لیٹا زیر د، زیر ہ)، مثلاً: نا دہند جو ادا نہ کرے، جس سے وصولی مشکل

ہو۔

**دہی** زبرد۔اند۔ جمایا ہوا دودھ۔

**دہیز** ے۔اند،ہ۔ رک: جہیز جس کی یہ تحریف ہے۔

**دُہیلا** ے۔صف،ہ۔ سختی جھیلنے والا، سخت مشکل۔

**دہینڈی** زبرد،ے،ن مغ۔امث،ہ۔ وہ برتن جس میں دودھ جمایا جاتا ہے۔

## د۔ ء

**دئی** زیرد۔اند،ہ۔ خدا، بھگوان؛ دیوتا؛ قسمت، نصیب۔

**دئی کا دوسرا** خدا کا مقابل شیطان۔

**دئی مارا** بدقسمت، بدنصیب۔

## د۔ ی، ے

**دی** اند،ف۔ گزشتہ کل، پچھلا دن۔ نیز دیروز۔

**دی شب** پچھلی رات۔

**دے** ے لین۔اند،ف۔ دسواں شمسی مہینہ، جو آغازِ زمستان میں واقع ہوتا ہے، تقریباً دسمبر۔

**دے** ے۔ مصدر دینا کا صیغۂ امر جو بول چال کے بعض جملوں میں شدت یا تواتر کو ظاہر کرنے کے لیے استعمال ہوتا ہے، مثلاً: دے مارنا، دے دھواں دھوں۔

**دَیا** زبرد۔امث،ہ۔ رحم، مہربانی، کرم، لطف؛ بخشش؛ ہمدردی، ترس۔ (صف) دیال، دیالو (دمع)۔

کہاوت: **دیا بن سنت قصائی** اگر دل میں رحم نہیں تو فقیر بھی قصائی کے برابر ہے۔

کہاوت: **دیا دان، چڑھے پروان** خیرات کرنے والے کی مکتی ہو جاتی ہے۔ فیاض کامیاب ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **دیا دور سے، لگی ساتھ کھانے** کمینے کو منہ لگاؤ تو سر چڑھ جاتا ہے۔ ذرا سی مہربانی کرو تو ناجائز فائدہ اٹھاتا ہے۔

**دِیا** زیرد۔اند۔ چراغ (خصوصاً مٹی کا)؛ بتی۔ (صف) عطا کیا ہوا، بخشا ہوا۔ نیز دیوا۔

**دِیاسلائی** (زبرس) آگ سلگانے کی رگڑ سے جل اُٹھنے والی تیلی۔

**دیالیا** زیرد،زیرل۔اند۔ خیرات، نیک عمل۔

محاورہ: **دیالیا کام آجانا** پچھلی نیکیوں کی بدولت کسی مصیبت سے بچ جانا۔

**دیّا** زبرد،شدی۔امث،ہ۔ دائی کی تصغیر؛ ماں، میا۔ (بطور فجائیہ) یا پناہ کے لیے پکارنے کا کلمہ؛ دہائی، ماں کی دہائی۔

**دیار** زیرد۔اند،ع۔ ملک، سرزمین، شہر۔

عَلَم: **دیارِ بکر** عراق کا ایک قدیم نام۔

**دیارا** زیرد۔اند،ف۔ دریا کے بیچ میں اُبھر آنے والا ٹاپو، برآمد (زمین)۔

**دیال** زبرد۔صف،ہ۔ رک: دیا۔

**دیان** زبرد،شدی۔صف،ع۔ متقی، نیک، پرہیزگار۔ نیز متدین۔

**دیانت** زیرد،زبرن۔امث،ع۔ ایمانداری، نیکی نیتی۔

اسم کیفیت: **دیانت دار** ایمان دار۔ **بددیانت** بے ایمان، بدنیت۔

**دیبا** ی۔اند،ف۔ ایک نفیس زربافت ریشمی کپڑا۔

**دیباچہ** ی،زبرچ۔اند،ف۔ کتاب کی تمہید۔

محاورہ: **دیباچہ لکھنا** کتاب کا سرنامہ تحریر کرنا، تعارف لکھنا۔

**دیپ** ی۔اند،ہ۔ دیا، چراغ۔ نیز دیپک (رک)۔

**دیپ پشت** چمپا کا پھول۔

**دیپ مالا** چراغوں کی قطار، چراغاں۔

**دیپک** ی،زبرپ۔اند،ہ۔ دیپ، دیا، چراغ؛ اجوائن؛ زعفران۔

**دیپک راگ** کلاسیکی موسیقی کے ایک پوربی ٹھاٹھ کا راگ جس کے بارے میں روایت ہے کہ اس کے گانے سے چراغ جل اُٹھتے ہیں۔

**دیت** زیرد،زبری۔امث،ع۔ خوں بہا، مقتول کے وارثوں کو جان کے بدلے مال کی ادائی۔

**دیجور** ے لین،دمع۔صف۔اند،ف۔ تاریک، سیاہ؛ اماوس کی رات جبکہ چاند غائب ہوتا ہے۔

اسم مرکب: **شبِ دیجور** کالی رات۔

**دید** ی۔امث،ف۔ نگاہ، نظارہ، تماشا۔

**دیدبازی** تاک جھانک۔

**دیدخواہ** (دمعدولہ) دیدار کا طالب۔

**دیدشنید** وہ جس سے کوئی واقفیت ہو۔

**دیدنی** لائقِ دید، دیکھنے کے قابل۔

**دیدار** ی۔اند،ف۔ بینائی؛ زیارت، جاوہ، نظارہ، دیکھنا (کسی عزیز، حسین یا مقدس ہستی یا شے کا)۔

کہاوت: **دیدار بازی، خدا راضی** خدا کے بنائے ہوئے حسین چہروں کو دیکھنا ثواب ہے۔

محاورہ: **دیدار کرنا** دیکھنا، نظارہ کرنا، درشن کرنا۔

**دیدارُو** (دمع) دیکھنے کے لائق۔ نیز دیدنی۔

**دیدان** ی۔جمع،مذ۔ کیڑے۔ دودہ (رک) کی جمع۔

**دیدبان** ی، جزم د۔ اند۔ ف۔ قلعے یا کسی بلندی پر بنایا ہوا برج یا چوکی جہاں سے دُور تک کا نظارہ کیا جا سکے۔ نگہدار، چوکسی کرنے والا۔ مخبر؛ توپ یا بندوق کی نال پر بنا ہوا کٹا ؤ یا چوکھٹا جس میں سے شست لیتے ہیں۔

**دیدبانی** چوکسی، نگہداری۔

**دیدہ** ی، زبر د۔ اند۔ ف۔ آنکھ، آنکھ کی پتلی؛ نظر، بصارت؛ شوخ چشمی، گستاخانہ یا جرأت مندانہ انداز۔

محاورہ: **دیدہ پھٹا ہونا** گستاخ ہونا، نڈر ہونا، بے باک ہونا۔

**دیدہ درائی** (زبر د) بے باکی۔

**دیدہ دلیر** گستاخ، بے باک۔

**دیدہ دلیری** جرأت، بے باکی، شوخ چشمی۔

**دیدہ دھویا** بے مروت، بدلحاظ۔

**دیدہ ریزی** ایسا محنت طلب کام جس سے آنکھوں پر زور پڑے۔ انہماک، ذہنی مشقت۔

**دیدہ و دانستہ** (زیر ن، زبر ت) جان بوجھ کر۔

محاورہ: **دیدہ و دل فرشِ راہ کرنا** بہت آؤ بھگت کرنا، تواضع کرنا۔

**دیدہ ور** بات کی تہہ تک پہنچنے والا۔

**دیدہ وری** (زبر د) گہری نظر، غور و فکر۔

محاورہ: **دیدے اُلٹ جانا** نزع کا عالم ہونا۔

محاورہ: **دیدے پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا** آنکھیں کھول کر دیکھنا، گھورنا۔

محاورہ: **دیدے کا پانی ڈھلنا** ڈھیٹ ہو جانا، بے حیا ہو جانا۔ نیز **دیدوں کا پانی ڈھلنا**۔

**دیر** ے لین۔ اند۔ ف۔ مجوسیوں کا عبادت خانہ، مندر، بت کدہ، کلیسا۔

**دیرِ مغاں** راہبوں کا مسکن، خانقاہ۔

**دیری** بت پرست، مشرک، کافر۔

**دیر** ے۔ امث۔ ف۔ مدت، عرصہ، گزرتا ہوا وقت؛ ڈھیل، تعویق۔ نیز دیر دار۔ مثلاً: دیر دار میں موقع نکل جائے گا۔

**دیر آشنا** دیر لگانے والا، دیر میں گھلنے ملنے والا۔

کہاوت: **دیر آید درست آید** دیر سے آئے درست آئے۔ کام میں دیر ہو تو تسلی کے لیے کہتے ہیں دیر لگے تو مضائقہ نہیں مگر اچھا ہو۔

**دیرانہ** (زبر ن) دیر (سے کام) کرنے کا جرمانہ۔

**دیرپا** دیر تک قائم رہنے والا، پائیدار۔

**دیر پیوند** (ے لین، زبر و، جزم ن) دیر میں ملنے والا، دوست بننے والا، جو گھلنے ملنے میں وقت لے۔

**دیر سویر** وقفہ، دیر؛ جلد یا بدیر۔

کہاوت: **دیر میں دیر تو ہوتی ہی ہے** اکثر دیر کے کاموں میں دیر ہو جاتی ہے۔

**دیریں** ے، ی، ن غنہ۔ صف، ف۔ قدیم، پرانا۔ نیز دیرینہ۔

**دیرینہ سال** پرانا، بوڑھا۔

**دیرینہ سالی** قدامت، کہنگی، سال خوردگی۔

**دیس** ے۔ اند۔ وطن، ملک، ولایت، علاقہ۔ کھماج ٹھاٹھ کا ایک راگ۔ نیز دیش۔

کہاوت: **دیس پر چڑھاؤ، سر دکھے نہ پاؤں** جب آدمی وطن آتا ہے تو کوئی تکلیف محسوس نہیں ہوتی۔

کہاوت: **دیس چوری نہ پردیس بھیک** وطن میں چوری کرنے سے پردیس میں بھیک مانگنا بہتر ہے۔

**دیس/ دیش بھگت** وطن دوست، اپنے ملک سے محبت کرنے والا۔

**دیس نکالا** جلاوطنی۔

**دیسا** ی۔ اند۔ مرے ہوئے عزیز کی برسی کی فاتحہ (پہلی برسی کے بعد دیسا کہلاتی ہے)۔

**دیسی** ے۔ صف۔ اپنے ملک کا، خانگی، اندرونی؛ گھٹیا، معمولی۔

کہاوت: **دیسی گدھا، پوربی چال** اس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو دوسروں کی نقل کرے۔

**دیکھ** ے۔ دیکھنا (رک) کا صیغۂ امر اور حاصل مصدر۔ مرکبات میں مستعمل۔

**دیکھ بھال** چوکسی، نگہداشت۔ نیز دیکھ ریکھ۔

مقولہ: **دیکھ بھال کے پاؤں رکھنا چاہیے** بہت احتیاط سے کام لینا چاہیے۔

محاورہ: **دیکھ بھال لینا** غور کر لینا، اچھی طرح دیکھ لینا۔

کہاوت: **دیکھا بھالا تو پچی اور چپڑا سید ہوئے** معمولی آدمی اپنے آپ کو بہت بڑا ظاہر کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **دیکھ پرائی چوپڑی گر پڑے ایمان، اک گھڑی کی بے حیائی، دن بھر کا آرام** حریص اور لالچی آدمی کی نسبت کہتے ہیں کہ دوسرے کا مال ہتھیانے کی کوشش کرتا ہے ذلت کی پروا نہیں کرتا۔

کہاوت: **دیکھا تیرا چھند بند، پھٹا جامہ تین بند** غریب آدمی اور بانک پن۔ غریبی میں شیخی اور بانک پن۔

فقرہ: **دیکھا جائے گا** سمجھا جائے گا، خیال رکھا جائے گا؛ بدلہ لیا جائے گا؛ پھر سہی۔

کہاوت: دیکھا دیکھی سادھے جوگ، چھیجے گایا بادھے روگ دوسروں کی نقل کرنے میں نقصان ہوتا ہے۔

محاورہ: دیکھ لینا آزمائش کرنا۔

کہاوت: دیکھا نہ بھالا، صدقے گئی خالہ اُس کی نسبت کہتے ہیں جو خواہ مخواہ کسی سے محبت جتانے یا بے تکلف ہونے کی کوشش کرے۔ چاہے اسے جانتا نہ ہو۔

دیکھا نہ سنا آنکھوں دیکھا نہ کانوں سنا، جس کی نسبت کچھ معلوم نہ ہو؛ لاثانی، بے نظیر، عجیب، انوکھا۔

دیکھا دیکھی کسی کی نقل یا ریس میں۔

کہاوت: دیکھتا ہے سو کہتا نہیں، کہتا ہے سو دیکھتا نہیں کوئی سچی شہادت نہیں دیتا، جس نے دیکھا ہے وہ بتاتا نہیں، جس نے دیکھا نہیں وہ جھوٹی گواہی دیتا ہے۔ جس کو حقیقت کا بھید معلوم ہو جاتا ہے وہ خاموشی اختیار کر لیتا ہے، بے خبر شور مچاتا ہے۔

کہاوت: دیکھتی آنکھوں مکھی نہیں نگلی جاتی دیدہ دانستہ کوئی بری چیز استعمال نہیں کرتا۔ نیز جیتی مکھی نہیں نگلی جاتی۔

کہاوت: دیکھنے اور سننے میں بڑا فرق ہے کسی چیز کی تعریف یا کسی واقعے کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں۔ محض سنی سنائی پر اعتبار نہیں کرنا چاہیے۔ کیونکہ اصلیت اس سے مختلف بھی ہو سکتی ہے۔

کہاوت: دیکھنے میں نا، سو چکھنے میں کیا جو چیز دیکھنے میں اچھی نہ ہوگی وہ کھانے میں کیسے اچھی ہوگی۔

کہاوت: دیکھنے کو بوڑھی کام کو آندھی ہے تو بوڑھی مگر کام بہت کرتی ہے۔ ظاہر میں کمزور مگر بہت محنتی۔

کہاوت: دیکھو ایڑی میں گو لگا ہوا ہے جہاں نظر لگنے کا اندیشہ ہو وہاں کہتے ہیں کہ آدمی اپنی ایڑی مڑ کر دیکھے جو نظر کے اثر کو زائل کرنے کا ٹوٹکا ہے۔

کہاوت: دیکھی بھالی کرتے ہی لگی غوطے دینے جان پہچان ہوتے ہی دغابازی شروع کر دی۔

کہاوت: دیکھی پیر تیری کرامت تیرے کرتوت معلوم ہیں۔

کہاوت: دیکھی تیری کالپی اور باون پورا اجاڑ کوئی اپنے خاندان اور جائداد کے متعلق شیخی مارے تو کہتے ہیں کہ تمھاری حقیقت ہمیں معلوم ہے، جس جائداد کی تم شیخی بگھار رہے ہو وہ بے آباد اور ویران ہے۔ (کالپی ایک جگہ کا نام ہے)۔

کہاوت: دیکھی ٹھوک بجا کے، دنیا طالب زر کی اچھی طرح آزما لیا کہ دنیا میں سب لوگ زر کے طالب ہیں۔ اہل دنیا دولت کی حرص میں گرفتار ہیں۔

کہاوت: دیکھیے اونٹ کس کروٹ (کل) بیٹھتا ہے دیکھیے انجام کیا ہو، خدا جانے کیا نتیجہ نکلے۔

کہاوت: دیکھیے دیدار اور ماریے پیزار نوجوانوں کو نصیحت ہے کہ خوب صورت عورتوں کو دیکھیے مگر قریب نہ جائیے۔

کہاوت: دیکھیے (شیر) قصائی کی نظر اور کھلائیے سونے کا نوالا اولاد کو ظاہراً غصے کی نظر سے دیکھنا چاہیے اور کھانے کو اچھے سے اچھا دینا چاہیے۔

دیکھت ے، ز بر کھ۔ امث۔ نگاہ، نظر آنا، دکھائی دینا۔

متعلق فعل: دیکھت میں دیکھنے میں، بظاہر۔

دیکھنا ے، جزم کھ۔ فعل لازم۔ آنکھوں سے کام لینا، نظر، نگاہ کرنا؛ جانچنا، پرکھنا؛ چوکسی، رکھوالی کرنا۔ نبٹنا، سلٹنا۔ مثال: دیکھ لیں گے۔

دیگ ے۔ امث، ف۔ بڑا پتیلا جس میں بڑی دعوتوں کے لیے کھانا پکایا جاتا ہے۔ تص: (اند) دیگچہ (ے، جزم گ، ز بر چ)۔

دیگ دان دیگ پکانے کے لیے استعمال کیا جانے والا عارضی چولھا۔

محاورہ: دیگ کھڑکنا دیگ پکنا، کھانا پکنا؛ بہت سی دیگوں کی آواز۔

کہاوت: دیگ کی کھرچن بھی بہت ہے بڑی مقدار میں سے بچا بچایا بھی بہت ہوتا ہے۔

کہاوت: دیگ میں سے ایک ہی چاول دیکھا جاتا ہے ایک سے سب کی جانچ ہو جاتی ہے۔

دیگچی (امث) پتیلی، دھات کی ہنڈیا۔

دیگر ی، ز بر گ۔ صف، ف۔ دوسرا، بعد کا، اگلا؛ غیر، الگ، مختلف، بدلا ہوا؛ مکرر۔ نیز دگر۔

دیمک ی، ز بر م۔ امث، ف۔ چیونٹی کی طرح گروہ بنا کر رہنے والی حقیر، ذرہ برابر مخلوق، جو لکڑی کاغذ وغیرہ کو چٹ کر جاتی ہے۔ اُرضہ۔

محاورہ: دیمک چاٹنا کسی شے کو دیمک کا لگ جانا، فرنیچر وغیرہ کو دیمک کا کھا جانا۔

کہاوت: دیمک کے دانت، سانپ کے پاؤں اور چیونٹی کی ناک کس نے دیکھی یہ چیزیں ظاہراً معلوم ہیں مگر کام ایسا دیتی ہیں کہ جن جانوروں کے دانت پاؤں اور ناک ظاہر ہوتے ہیں ان سے ایسا بن نہیں آتا۔

کہاوت: دیمک کے کھائے پیڑ، سوچ کے مارے دیہ کسی کام کے نہیں رہتے دیمک کا کھایا درخت اور فکر کا مارا ہوا بدن بیکار ہوتا ہے۔ دیمک درخت کو تباہ کرتی ہے تو فکر جسم کو تباہ کرتی ہے۔

فعل مرکب، محاورہ: دیمک لگنا کسی شے (فرنیچر وغیرہ) کو دیمک کا کھا جانا؛

کسی شے کا خراب ہو جانا، ضائع ہو جانا۔

**دین** ے۔لین۔اند،ع۔ قرض، اُدھار؛ (مجازاً) عہد و پیمان۔

**دین** ے۔امث،ہ۔ عطا؛ بخشش۔ نیز دینا (رک) کی تخفیف۔

**دین دار** دینے والا، جس کے ذمہ ادائی واجب ہو۔

**دین** ی۔اند،ع۔ مذہب، عقیدہ، اُسوہ، مسلک، مشرب۔

محاورہ: **دین دُنیا بھول جانا** بالکل بے خبر ہو جانا۔

محاورہ: **دین و دُنیا کی خبر نہ ہونا** بالکل بے خبر ہونا، کچھ معلوم نہ ہونا، بے ہوش ہونا۔

**دین دار (ی)** متقی، پرہیزگار، نیک۔ نیز دینی۔

**دینا** ے۔اند۔ چڑھا ہوا قرض۔ فعل متعدی۔ حوالے کرنا، سونپنا، بخشنا؛ ادا کرنا۔ نیز بطور فعل امدادی مختلف مرکبات میں مستعمل۔ مثال: **آواز دینا** پکارنا؛ **الزام دینا** تہمت لگانا۔

کہاوت: **دینا اور مرنا ایک برابر ہے** قرض موت کے برابر ہے۔

کہاوت: **دینا بھلا نہ باپ کا، بیٹی بھلی نہ ایک، چلن بھلا نہ کوس کا، جو سائیں راکھے ٹیک** قرض چاہے باپ کا بھی ہو۔ بیٹی خواہ ایک ہی ہو۔ سفر خواہ ایک میل ہو اس سے خدا بچائے۔

کہاوت: **دینا تھوڑا، دلاسا بہت** دیتے دلاتے بہت کم ہیں لیکن وعدہ وعید بہت کرتے رہتے ہیں۔

**دینا لینا** عطا، بخشش، خیرات۔

کہاوت: **دینا نہ لینا، کاڑھے پھرے حسینا** ہر وقت تلوار نکالے پھرتا ہے۔ دینا لینا کچھ نہیں۔

کہاوت: **دینی پڑی بنائی اور گھٹا بتاوے سوت** جب بنوائی دینے کا وقت آتا ہے تو کہتا ہے سوت گھٹ گیا۔ دینے کے وقت انسان بہت بہانے بناتا ہے تاکہ دینا نہ پڑے۔

کہاوت: **دینے کا پاپ دینے ہی سے ٹلتا ہے** قرض ادا کرنے ہی سے چھٹکارا ہوتا ہے۔

کہاوت: **دینے کے نام پر دروازے کے کواڑ بھی نہیں دیتے** بہت بخیل ہے۔ دینے کے نام بھی نہیں سن سکتے (کواڑ دینا = دروازہ بند کر دینا)۔ **نیز دینے کے نام پر بدن کا میل بھی نہیں دیتے۔**

کہاوت: **دینے (والے) کے ہزاروں ہاتھ ہیں** خدا ہزاروں حیلوں دیتا ہے۔

کہاوت: **دینے والے سے دلانے والے کو بہت ثواب ہوتا ہے** دینے والا خود نیکی کرتا ہے اور دلانے والا خود بھی نیکی کرتا ہے اور دوسرے سے بھی کراتا ہے۔

**دینار** ی۔اند،ع۔ ایک سونے کا سکہ؛ ڈیڑھ درہم وزن۔

**دینارِ سرخ** سونے کا سکہ۔

**دینیات** ی۔امث۔ دینی ادب، دین کا مطالعہ، مذہب سے متعلقہ علوم۔

**دیو** وج، ے۔اند،ف۔ دیوتا، معبود، آسمانی طاقت؛ جن، مقدس وجود؛ قوی الجثہ افسانوی مخلوق۔

**دیوبانی** دیوتاؤں کی زبان۔ مراد: سنسکرت۔

**دیوزاد** کیم شحیم، رعب دار شخصیت کا مالک۔

**دیومالا** صنمیات، دیوی دیوتاؤں کے قصے، اساطیر۔

**دیوتا** معبود، خداوند۔

**دیوار** ی۔امث،ف۔ چنائی یا تختوں وغیرہ کی عمودی تعمیر جو اوٹ، حد بندی یا چھت کے سہارے کے طور پر کھڑی کی جائے۔ سد، حدِ فاصل، جدار۔

محاورہ: **دیوار اُٹھنا** دیوار تعمیر ہونا؛ جدائی ہونا، حجاب ہونا۔

محاورہ: **دیوار چننا** دیوار تعمیر کرنا۔ نیز دیوار اُٹھانا۔

کہاوت: **دیوار کھائی آلوں نے، گھر کھایا سالوں نے** اُن سالوں پر طنز ہے جو بہنوئی کے ٹکڑوں پر پڑتے ہیں دیوار طاقچوں کی وجہ سے کمزور ہو جاتی ہے اور گھر سالوں کی وجہ سے تباہ ہو جاتا ہے۔ آلہ = طاقچہ۔

**دیوارگیری** دیوار پر منڈھا ہوا کپڑا، دیوار میں چراغ رکھنے کے لیے بنایا ہوا کھانچا۔

علم: **دیوارِ گریہ** بیت المقدس میں قبۂ صخرا کی دیوار جس کے پاس یہودی نالہ وزاری کرتے ہیں۔

کہاوت: **دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں** بھید یا راز کی بات چھپانے میں بہت احتیاط اور کوشش کرنی چاہیے۔

**دیوالی** ی۔امث،ہ۔ ہندوانی تہوار جو کاتک کے مہینے میں اماوس کی رات کو منایا جاتا ہے اور اس میں چراغاں کرنے کے ساتھ لکشمی دیوی کی پوجا کی جاتی ہے۔ نیز دِوالی (زیرِ د)۔

کہاوت: **دیوالی برس میں ایک دن** خوشی کا موقع کبھی کبھی ہوتا ہے، اس سے فائدہ اُٹھانا چاہیے۔

کہاوت: **دیوالی جیت، سال بھر جیت** ہندوؤں کا خیال ہے کہ اگر دیوالی میں جوئے میں جیت ہو تو سال بھر ہر کام میں کامیابی ہوتی ہے۔ جس کام کا آغاز اچھا ہو تو اس کا انجام بھی اچھا ہوتا ہے۔

کہاوت: **دیوالی کے دیوے چاٹ کر جائیں گے** ستیاناس کر کے چھوڑیں گے۔

**دیوالیہ** ی، زبری۔ امذ، ہ۔ کاروبار یا کسی کام میں سرمایہ ختم ہو جانے کی وجہ سے بالکل قلاش ہو جانے کی حالت؛ وہ شخص جس کا کاروبار بالکل ٹھپ ہو جائے۔

**دیوان** ی۔ امذ، ف۔ شاہی دربار کا ایوان؛ بادشاہ کا وزیر؛ دفتر، کچہری؛ شاعر کا مجموعۂ کلام؛ گدے دار لمبی نشست۔

**دیوان خالصہ** (لیٹا زیرل، زبرص) شاہی مہر بردار۔

**دالیون خانہ** مردانہ بیٹھک یا مکان کا مردانہ حصہ۔

**دیوانِ عام** دربار کی عمارت۔

**دیوان پن** ی، زبرپ۔ امذ۔ باولا پن، دیوانوں کی سی حرکات۔ دیوانگی۔

**دیوانہ** ی، زبرن۔ صف۔ باولا، سودائی، عاشق، فریفتہ۔ (مث) دیوانی۔

**دیوانہ پن** پاگل پن، جنون، سودا۔

**دیوانگی** سودا، جنون، باولا پن۔

**دیوانی ہنڈیا** ملی جلی کئی طرح کی ترکاریوں کی بھجیا۔

**دیوانے کی بڑ** بکواس، مہمل بات، اول فول۔

**دیوانی** ی۔ صف، ف۔ دیوان بمعنی وزیر سے متعلق۔ غیر فوجی امورِ انتظامی سے متعلق؛ مالی امور سے متعلق، فوجداری کی ضد۔ مثال: عدالتِ دیوانی جو فوجداری مقدمات کے علاوہ دوسرے امور کا فیصلہ کرے۔

**دیو باد** ے۔ امذ۔ بگولا، گردباد۔

**دیو بند** ے، جزم و، زبرپ، جزم ن۔ امذ، ف۔ کُشتی کا ایک پیچ، دیووں کو قابو کرنے والا شخص؛ جادوگر؛ وہ جگہ جہاں دیو رہتے ہیں؛ بھارت کے ایک مشہور شہر کا نام جہاں مشہور دینی دارالعلوم ہے۔

**دیو بندی** علما کا ایک مکتبِ فکر جو بدعات سے پرہیز پر زور دیتا ہے۔

**دیوتا** ے، جزم و۔ امذ۔ معبود؛ مقدس و پاک ہستی؛ (مجازاً) عزیز، قابلِ احترام۔

**دیوٹ** ی، زبرو۔ امذ، ہ۔ چراغدان، اِکّا۔ (بطور پھبتی) بیوقوف آدمی، ہونق، کالا کلوٹا آدمی۔

**دیوث** زبر د، شدی، و مع۔ امذ۔ صف، ع۔ بودا، کمزور، مجہول، بے غیرت آدمی؛ بیوی یا گھر کی عورت سے عصمت فروشی کرانے والا، دلال۔

**دیو جامہ** ے، جزم و، زبرم۔ امذ۔ پوستین جس کے بال اُوپر کی طرف رہیں۔

**دیودار** ے۔ امذ۔ اُونچا گھنا صنوبر کا درخت۔ چیڑ؛ شجرۃ الاکلہ؛ شجرۃ الجن۔ نیز دیار۔

**دیور** ے، زبرو۔ امذ، ہ۔ خاوند کا چھوٹا بھائی۔

**دیورانی** دیور کی بیوی۔

**دیول** ے، زبرو۔ امذ، ہ۔ چھوٹا مندر، کسی بت کا مندر، بت خانہ۔

**دیولوک** ے، وج۔ امذ۔ دیووں کا ملک، پرستان۔

**دیومن** ے، زبرم۔ امذ۔ گھوڑے کے اگلے پاؤں کی ایک بھونری جو مبارک سمجھی جاتی ہے۔

**دیوناگری** ے، خفیف زبرو، جزم گ۔ امث، ہ۔ سنسکرت، ہندی اور کئی دیگر زبانوں کا رسم الخط جو عربی اور رومن کی طرح قدیم سریانی سے ماخوذ ہے۔

**دیوی** ے۔ امث، ہ۔ معبودہ، آلہہ؛ (بطور لقب) معزز خاتون۔

**دیہات** ے۔ امذ، ف۔ دیہہ (رک) کی جمع۔

**دیہی** گاؤں سے متعلق، گاؤں کا۔

**دیہہ** ے، جزم ہ۔ امذ، ف۔ گاؤں، قریہ، بستی۔

**دیہانت** ے، جزم ن۔ امذ، ہ وفات، مرگ، انتقال۔

**دیہیم** ے لین، ی۔ امذ، ف۔ تاج، شاہی کلاہ؛ طرّہ، کلغی۔

---

# دھ

**دھ** دھ، دھے۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے اُنیسواں (۱۹واں) اور صوت کے اعتبار سے اٹھارواں حرف، ہائیہ مصوتہ، صرف ہندیِ اصل کے الفاظ کے ساتھ مخصوص۔ جُمل میں اِس کے ۹ عدد (۴ + ۵) شمار ہوتے ہیں۔ دوسرے ہائیہ حروف کی طرح اِس کا مقام بھی ترتیبِ تہجی میں دی، دے کے بعد ہے۔ یونی کے کوڈ چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوئی کوڈ نہیں اس لیے یہ "Arabic Letter DAL" اور "Arabic Letter HEH DOACHASHMEE" کے کوڈز کو ملا کر U+06BE""U+062F+ لکھا جاتا ہے۔

## دھ۔ا

**دھا** (۱) امذ، ہ۔ (موسیقی) سرگم کا چھٹا سُر۔ دھیوت کی تخفیف۔

**دھا** (۲) امث، ہ۔ انّا؛ دودھ پلانے والی دایہ۔

**دھابا** امذ، ہ۔ چھت، پٹاؤ (خصوصاً کچی مٹی کی لپائی کا)؛ مرغیوں کا دڑبا۔ تص: دھابڑی / دھابلی۔

**دھاپ** امث، ہ۔ فاصلہ بتانے کی ایک اکائی، عموماً ایک یا دو میل کے برابر جو آدمی عام طور سے بغیر دم لیے دوڑ سکے؛ میدان جو بلا رکاوٹ حیطۂ نظر میں آئے۔

**دھاپنا** جزم پ۔ فعل لازم۔ سیر ہونا، جھکنا؛ تھک جانا؛ دوڑنا کا تابع۔

**دھات** (۱) امث، ہ۔ ٹھوس یا نیم سیال معدنی مادہ جسے پگھلایا اور ڈھالا جا سکے جیسے سونا، چاندی، تانبا وغیرہ؛ مادۂ منویہ۔

محاورہ: **دھات آنا** پیشاب کے ساتھ منی خارج ہونا۔

**دھات پشت** منی کو گاڑھا کرنے کی دوا۔

**دھات** (۲) است۔ہ لفظ کا مادہ یا اصل (اِن معنی میں دھات/ دھاتو)۔

**دھاتا** اند۔ بنیاد رکھنے والا۔ مؤسس؛ بانی۔

**دھاتا و دھاتا** برہما کا ایک لقب۔

**دھار** است۔ کسی ہتھیار، آلے یا سطح کا باریک کنارا جو کاٹ سکے، باڑھ؛ پانی یا کسی سیال شے کی پتلی۔ بہاؤ، تر دیا روانی؛ کنویں میں اُتارا جانے والا درخت کا کھوکھلا تنا۔

محاورہ: **دھار پر مارنا** پروانہ کرنا، خاطرِ خیال میں نہ لانا؛ نالائق سمجھنا۔

محاورہ: **دھار مارنا** پیشاب کرنا، موتنا۔

**دھارا** اند۔ پانی کا بہاؤ، سوتا، نالا یا نہر۔ پہاڑوں کا سلسلہ۔

متعلق فعل: **دھاروں دھار** دھاروں کی شدت یا فراوانی کے ساتھ (برسنا، رونا)۔

**دھارمک** جزم ر، زیر م۔ صف، ہ۔ دھرم سے منسوب، مذہبی، دینی، نیک، صالح، نیک چلن۔

**دھارنا** جزم ر۔ فعل متعدی۔ پانی کی دھار ڈالنا؛ وضع اختیار کرنا، حلیہ بنانا۔ نیز (رک) **دھارن کرنا**۔

**دھارن** زبر ر۔ است، ہ۔ پکڑ؛ قبضہ؛ حصول؛ برداشت؛ ذمہ؛ بچاؤ، پہناوا۔

فعل متعدی: **دھارن کرنا** پہننا، (وضع) اختیار کرنا، حلیہ بنانا، گرفت میں لینا؛ پینا، جذب کرنا۔

**دھاری** (۱) صف، ہ۔ مرکب میں جزوِ دوم کے طور پر مستعمل، پکڑنے والا، اختیار کرنے والا، پہننے والا۔

**دھاری** (۱) است، ہ۔ لکیر، خط؛ لہر، ترد؛ اُتھلی نالی؛ جُھری۔

**دھاری دار** وہ سطح جس پر لمبی پٹیوں یا نالیوں کے نشان بنے ہوئے ہوں۔

**دھاڑ** (۱) زبر د۔ است، ہ۔ شیر کی گرج، ڈکار۔ فعل لازم: **دھاڑنا**۔

محاورہ: **دھاڑیں مارنا** زور زور سے رونا، چیخنا، چلانا۔

**دھاڑ** (۲) است، ہ۔ انبوہ، جتھا، منڈلی، (خصوصاً چوروں کا) ٹولا؛ اولاد کی کثرت؛ اشد ضرورت، بے قراری؛ مشکل، مصیبت۔

**دھاڑا** بڑا جتھا؛ ڈاکا۔ صف: **دھاڑی**۔

**دھاڑی چور** چوروں کے منظم گروہ سے تعلق رکھنے والا، ڈاکو۔

**دھاک** است، ہ۔ رعب، دبدبہ، ساکھ، مان، ناموری۔

محاورہ: **دھاک بیٹھنا/ جمنا** رعب چھانا، سکہ بیٹھ جانا۔

**دھاگا** اند، ہ۔ سوت یا ریشم وغیرہ کا تار، ڈوری، ریشہ، عموماً بٹا ہوا جس سے سلائی کی جاتی ہے۔ نیز **تاگا**۔

محاورہ: **دھاگا دینا** دَم دینا، جھانسا دینا۔

**دھام** اند، ہ۔ مقام، جگہ، مکان؛ اعلیٰ مقام، فردوس۔ دھوم کا تابع مہمل۔

**دھامن** زبر م۔ است، ہ۔ ایک عمارتی لکڑی جس کا پہاڑی درخت اُونچا اور پتے بیری کی طرح ہوتے ہیں۔ نیز ایک قسم کا بانس جس کی کمان بنائی جاتی ہے۔

**دھان** اند۔ چاول کا پودا؛ سالم بن چھلا چاول۔

کہاوت: **دھان بچارے بھلے، جو کوٹا، کھایا، چلے** دھان آسانی سے پک جاتے ہیں۔

کہاوت: **دھان کا گاؤں پوال سے جانا جاتا ہے** آثار سے حقیقت ظاہر ہوتی ہے۔ پوال = چاول کا چھلکا = پیال۔

**دھان پان** صف۔ مذ، مث۔ نحیف، ناتواں، نازک اندام۔

**دھاندلی** ن مغ، جزم د۔ است، ہ۔ بے ایمانی، دھوکے بازی، زبردستی، جھگڑالو پن۔

محاورہ: **دھاندلی کرنا** دھوکے بازی کرنا، بے ایمانی کرنا۔

**دھانس** ن غنہ۔ است، ہ۔ مرچوں وغیرہ کی تیز بو جس سے کھانسی کا ٹھسکا لگے؛ مویشیوں کو اُٹھنے والی کھانسی یا دھانسی۔

**دھانسنا** ن مغ۔ فعل لازم، ہ۔ جانور کو کھانسی اُٹھنا۔ نیز رک: **دھنسانا**۔

(است) **دھانسی** مویشیوں کی کھانسی۔

**دھانشکا** پیش ن، جزم ش۔ اند۔ **چرچٹا** (رک)۔

**دھانگڑ** ن مغ۔ زبر گ۔ اند، ہ۔ کنویں یا باولی وغیرہ کھودنے والی مزدوروں کی ایک ذات۔

**دھانی** صف۔ دھان کے کھیت کا سا ہلکا سبز رنگ۔

**دھاو** جزم و۔ اند۔ ایک پودا جس کے پتے انار کے پتوں کی طرح لیکن زردی مائل اور کھردرے ہوتے ہیں۔ پھول سرخ رنگ کا، جس کی کلی نہیں ہوتی اور جو رنگ بنانے کے کام آتا ہے۔

**دھاوا** اند۔ دوڑ، ہلہ، حملہ، چڑھائی، یلغار۔

محاورہ: **دھاوا بولنا** حملہ کرنا، چڑھائی کرنا، یلغار کرنا۔

محاورہ: **دھاوا کرنا** بہت سے آدمیوں کا مل کر حملہ کرنا، چڑھائی کرنا۔

**دھاوت** زبر و۔ اند، ہ۔ دوڑنے والا، چڑھ آنے والا؛ چست، چالاک۔

**دھاونی** است۔ ایک پھیلنے والی بیل۔

**دھائی** است۔ دایہ، دائی۔

**دھائے پوجنا** ے، ومع، جزم ج۔ فعل لازم۔ دُور سے سلام کرنا؛ واسطہ نہ رکھنا، مثلاً: ہم **دھائے پوجے** ہمارا سلام ہے۔ ہمیں معاف رکھو۔ عام: **ڈھائی پوجے** ہمیں معاف رکھو، ہم سے مطلب نہیں۔

**دھائیں** ے۔امث۔نقلِ صوت۔ توپ یا بندوق وغیرہ کے چلنے کی آواز۔

## دھ۔ب

**دھبا** شدب۔اند۔ داغ، بدنما نشان، جلد پر جلنے کا نشان؛ عیب، ملامت کے قابل بات؛ الزام، تہمت۔

محاورہ: **دھبا لگانا** عیب لگانا، کلنک لگانا، بدنامی دینا۔

**دھب دھب** زبردھ، جزم ب۔نقلِ صوت۔متعلق فعل۔ بھدے اور بھاری بھرکم آدمی کے پیروں کی آواز۔

**دھبڑ دھبڑ** زبردھ، زبرب۔نقلِ صوت۔متعلق فعل۔ بھاری قدموں یا دھب دھب کی آواز کے ساتھ۔

**دَھبل** زبردھ، شدزبرب۔صف۔ بھدا، بھدیسٹر، بھاری تن وتوش والا۔

**دَھبل ہائی** بھاری تن وتوش والی عورت۔

**دَھبلا** زبردھ، جزم ب۔صف۔اند، ہ۔ ڈھیلا ڈھالا لباس، دیہاتی، لہنگا، لاچا۔

## دھ۔پ

**دَھپ** زبردھ۔امث، ہ۔ ہاتھ کی ضرب، دھول۔نیز دھپا۔(اند) بھاری ضرب یا کسی بھاری چیز کے گرنے کی آواز۔

فعل متعدی: **دھپیانا** دھپ لگانا۔

**دھپا** زبردھ، شدپ۔اند، ہ۔ تھپڑ، ہاتھ کی ضرب۔نیز دھپ۔

**دَھپاڑ** زبردھ۔امث، ہ۔ تیز دوڑ، بھاگڑ، بھگدڑ۔

**دُھپل** پیش دھ، شدزبرپ۔امث۔ گڑبڑ پیدا کر کے فائدہ اُٹھانا؛ دھوکا، فریب، چھل۔

متعلق فعل: **دھپل میں** چالاکی سے، دھوکے سے؛ مفت میں۔

## دھ۔ت

**دَھت** زبردھ۔امث، ہ۔ بُری عادت جو پختہ ہو جائے۔لت، تلّت۔

**دھتی** کسی عادت میں مبتلا۔

**دُھت (۱)** پیش دھ۔فجائیہ۔ اظہارِ نفرت یا ملامت کا کلمہ۔

**دُھت (۲)** پیش دھ۔صف۔ غافل، مدہوش (نشے یا نیند میں)۔

محاورہ، فعل متعدی: **دَھتا بتانا** سُوکھا ٹال دینا؛ ڈانٹ کر بھگا دینا، ٹرخانا۔

**دَھت دَھت** زبردھ۔امث۔ ہاتھی کو ہنکانے کی آواز جو مہاوت منہ سے نکالتا ہے۔

**دَھتا** زبردھ، شدت۔اند، ہ۔ ٹال مٹول۔

**دَھتکار** زبردھ، جزم ت۔امث، ہ۔ منہ سے دھت دھت کی آواز نکالنا، روانہ ہونے، بھاگنے کا اشارہ، ڈانٹ کر بھگانا۔فعل متعدی: **دھتکارنا**۔

**دُھتکار** پیش دھ، جزم ت۔امث، ہ۔ دُھت دُھت کہنا، اظہارِ نفرت وملامت۔

فعل متعدی: **دُھتکارنا** ذلیل کرنا، ڈانٹنا، ملامت کرنا۔

**دَھتورا** زبردھ، ومع۔اند، ہ۔ ایک خاردار، لمبے پتوں کا پودا جس کی کئی قسمیں ہیں۔اِس میں زرد، کاسنی یا سفید پھول لگتے ہیں۔پھل ارنڈی کی طرح جس کے بیج زہریلے ہوتے ہیں اور بیہوشی پیدا کرتے ہیں، جوز ماثل/مہلک۔نیز **دُھستُور**۔

صف: **دھتوریا** (زبردھ، ومع، ی) (ہ) کھانے میں دھتورا ملا کر بے ہوش کر کے لوٹنے والا ٹھگ۔

## دھ۔ٹ

**دھٹینگر** زبردھ، ی، ن غنہ، زبرگ۔اند، ہ۔ موٹا تازہ آدمی، مضبوط، تنومند، بھاری؛ ہیکڑی باز، متکبر، گھمنڈی۔

## دھ۔ج

**دھج** زبردھ۔امث۔ ظاہری وضع قطع، انداز، پینترا؛ شان وشکوہ؛ پوشاک، نشست۔نیز دھجا۔(صف) **دھجیلا** سجیلا۔

**دھجا** زبردھ۔اند۔ ہوا کا رخ دیکھنے کے لیے گاڑا ہوا جھنڈا۔نیز رک: **دھج**۔

**دھجی** زبردھ، شدج۔امث۔ کترن، چیتھڑا، کپڑے یا کاغذ کا پتلا ٹکڑا۔

محاورہ: **دھجیاں اُڑانا** ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پرزے پرزے کرنا؛ سخت سزا دینا؛ ذلیل کرنا، رُسوا کرنا؛ نکتہ چینی کرنا، اعتراض کرنا۔نیز **دھجیاں بکھیرنا**۔

محاورہ: **دھجیاں لگنا** بہت غریب ہونا، مفلس ہونا؛ کپڑے پھٹ جانا۔

**دھجیر** زبردھ، ی۔امث۔ رک: **دھجی**۔

**دھجیلا** زبردھ، شدج، ی۔صف، ہ۔ خوش اندام، سجیلا، بانکا، جامہ زیب۔

## دھ۔چ

**دھچکا** زبردھ، جزم چ۔اند۔ جھٹکا جس سے دھڑ ہل جائے۔دھکا، ہچکولا، صدمہ، دہاکا۔

## دھ۔د، ر

**دھدک** زبردھ، زبرد۔امث۔ آگ کی لپٹ، شعلے کی لپک۔

**دَھر** زبردھ۔ دھرنا کا صیغۂ امر۔بعض مرکبات میں جزوِ اوّل کے طور پر ٹھیرا یا

تکمیل یا شدت کا اظہار کرتا ہے۔

محاورہ: دھر رگڑنا بالکل رگڑ کے رکھ دینا، برا حال کر دینا۔

محاورہ: دھر گھسیٹنا زبردستی کھینچ لینا؛ جلدی سے لکھ ڈالنا۔

محاورہ: دھر لینا زد پر رکھ لینا؛ ہلنے نہ دینا، گرفتار کر لینا، قید کرنا، گھیر لینا۔

**دُھر** پیش دھ۔ امذ۔ بیلوں کا جوا، پہیے کا دُھرا؛ حد؛ انتہائی فاصلہ، مسافت مثلاً: دُھر تک دیکھ آئے۔ سرا، ابتدا، مثلاً: سارا قصہ دھر سے سنایا۔ (متعلق فعل) براہ راست، سیدھا، مثلاً: جو جامِ شہادت پائے دھر جنت کو جائے۔

کہاوت: دھر کی ٹوٹی نہیں جڑتی تقدیر ہی خراب ہو تو کچھ نہیں ہو سکتا موت کا کوئی علاج نہیں۔

**دُھرا** پیش دھ۔ امذ۔ پہیے میں پرویا ہوا ڈنڈا، جس کے گرد وہ گھومتا ہے۔ (امث) دھری۔

**دُھرا** پیش د، شدر۔ امذ۔ کسی چیز کا چھوٹے سے چھوٹا ٹکڑا، ریزہ، ذرہ، ترا۔

محاورہ: دُھرے اُڑانا ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔

**دھر پد** پیش دھ، جزم ر، زبر پ۔ امث، ہ۔ ہندی کلاسیکی گانے کا ایک قدیم انداز جو دھیمے سُروں میں گایا جاتا ہے۔ نیز دھرپت۔

**دُھر پنگا** پیش دھ، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ جھوٹ بات، بے اصل بات۔

**دھرتا** زبر دھ، جزم ر۔ امذ، س۔ بنیاد ڈالنے والا، موسس، منتظم، رکھوالا؛ مقروض، دین دار۔

**دھرتی** زبر دھ، جزم ر۔ امث، ہ۔ زمین، بھومی، خاک، مٹی؛ دنیا، کرۂ ارض۔

دھرتی کا پھول (امذ) کھمبی۔

**دھر کلی** پیش دھ، جزم ر، زیر ک، شدل۔ امث۔ دُھرے کے سرے پر لگائی ہوئی کیل یا روک۔

**دھرم** زبر دھ، جزم ر۔ امذ، س۔ دین، ایمان، عقیدہ؛ ایمانداری، نیکی۔

صف: دھرماتما نیک، متقی، معتبر آدمی۔

دھرم پتی شوہر، خاوند۔ (مث) دھرم پتنی بیوی۔

دھرم تیاگی وہ شخص جو اپنا مذہب چھوڑ دے۔

دھرم شالا مخیر لوگوں کی قائم کی ہوئی سرائے یا مسافر خانہ۔

کہاوت: دھرم کوئی کھوئے، دھن کوئی پائے ایمان کسی کا جاتا ہے اور دولت کسی کی ملتی ہے جب کوئی اپنا نقصان کر کے کسی کو فائدہ پہنچائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: دھرم کی جڑ سدا ہری دھرم ہمیشہ ترقی پر رہتا ہے۔ نیکی کو زوال نہیں ہے۔

دھرم یدھ مذہبی جنگ۔

**دھرن** زبر دھ، زبر ر۔ امث۔ بچہ دانی، رحم؛ ناف، ٹلا۔

محاورہ: دھرن ٹلنا ناف کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا۔

**دھرنا(۱)** زبر دھ، جزم ر۔ فعل متعدی، ہ۔ رکھنا کا مترادف، عموماً محاورات میں مستعمل، مثلاً: اِلزام دھرنا؛ کان دھرنا، نام دھرنا۔

دھرائی دھرنا سے حاصل مصدر۔

**دھرنا(۲)** زبر دھ، جزم ر۔ امذ، ہ۔ بیٹھنے، ٹکنے، جمنے کا عمل۔

محاورہ: دھرنا دینا / دھرنا دے کر بیٹھ جانا ضد یا زبردستی سے کسی جگہ ٹک جانا، رہ پڑنا؛ جم جانا۔

دھرنیت (ے لین) جم کر بیٹھ جانے والا۔

**دھرنگا** زبر دھ، جزم ر، ن مغ۔ امذ۔ چاول کی ایک قسم۔

**دھرنی** زبر دھ، جزم ر۔ امث۔ زمین، دُنیا، دھرتی۔

**دھرو** جزم دھ، و مع۔ امذ۔ قطب تارا؛ (لفظاً) ساکت، جامد۔

**دھروا** پیش دھ، جزم ر۔ امذ۔ ایک درخت جس کی لکڑی سخت اور سیاہ ہوتی ہے، ہر شاخ پر تین عدد کنگرے دار آس کی پتوں سے مشابہ پتے ہوتے ہیں، اِس کی کئی قسمیں ہیں۔ (رک: پناکھ، سرپنا)۔ نیز سال پرنی، چرنہار۔

**دھروٹ** زبر دھ، و مج۔ امث۔ پونجی، اثاثہ۔

**دھرونا** زبر دھ، و لین۔ امث۔ (ہندو) لڑکی کا دوسرا بیاہ، وہ لڑکی جس کا دوسری بار بیاہ ہو، دوہاجنی۔

**دھرونڈا** زبر دھ، و لین، ن غنہ۔ امذ۔ دروازے کے چوکھٹے کا بالائی پٹاؤ۔

**دھریچا** زبر دھ، ی۔ امذ، ہ۔ ہندو بیوہ کا دوسرا خاوند، کسی بھی عورت کا دوسرا خاوند، دوہاجو۔

## دھ۔ڑ

**دھڑ(۱)** زبر دھ۔ امذ، ہ۔ جسم بدن، گردن اور کمر کے درمیان کا حصہ؛ جانب۔

دھڑ توڑ کشتی کا ایک داؤ۔

**دھڑ(۲)** زبر دھ۔ امث، نقلِ صوت، ہ۔ کسی بھاری جسم یا شے کے گرنے کی آواز۔

دھڑ دھڑ سخت شور یا کھڑکھڑاتی آواز؛ دروازہ کھٹکھٹانے کی آواز؛ آگ جلنے کی آواز۔

محاورہ: دھڑ دھڑ جلنا بہت تیزی سے جلنا، ایسا جلنا کہ شعلوں سے آواز نکلے۔

**دھڑا** زبردھ۔اند،ہ۔ فریق،ٹولا؛دس سیر وزن یا اُس وزن کا باٹ۔

محاورہ: **دھڑا اُٹھانا** تولنا، وزن کرنا۔

**دھڑاکا** زبردھ۔اند،ہ۔ کسی چیز کے دھڑ سے گرنے کی آواز یا شور، دھڑ دھڑ۔

متعلق فعل: **دھڑاکے سے** زور سے۔مثال: برسو رام دھڑاکے سے۔

**دھڑام** زبردھ۔نقل صوت،ہ۔ دھڑ سے گرنے کی آواز، زور سے گرنے کی آواز۔دھڑاکے کی آواز۔

**دھڑ دھڑانا** زبردھ،جزم ڑ۔فعل متعدی۔ کسی سطح خصوصاً لکڑی کے تختے پر ہاتھ مار کر دھڑ دھڑ کی آواز پیدا کرنا۔

**دھڑک (۱)** زبردھ،زبرڑ۔امث،ہ۔ بیل کے گلے سے لٹکتی ہوئی رسی جو اُسے بھاگنے سے روکتی ہے۔لنگر، آڑ گوڑا۔

**دھڑک (۲)** زبردھ،زبرڑ۔امث،ہ۔ بےقراری، بےچینی؛ خوف، ڈر۔

**دھڑکا (۱)** زبردھ،جزم ڑ۔اند،ہ۔ خدشہ، خطرے کا شدید احساس۔دل کا دھک دھک کرنا، خفقان۔

فعل لازم: **دھڑکنا** خوف کھانا، ڈرانا، بےقرار ہونا، بےچین ہونا۔

**دھڑکا (۲)** زبردھ،جزم ڑ۔اند،ہ۔ کھیت میں کھڑا کیا ہوا انسانی شباہت کا ہَوا۔ چِھمارُو، بِجھ کاگ، داخول۔

**دھڑکن** زبردھ،زبرک۔امث۔ ہول، اختلاج، بےچینی، بےقراری، خوف۔

**دھڑکی** زبردھ،جزم ڑ۔امث۔ جولاہے کا کھجور کی گٹھلی کی شکل کا اوزار جس سے بانا ڈالتے ہیں۔

**دھڑلا** زبردھ،زبرڑ،شدل۔اند۔ یورش؛ ہجوم، انبوہ؛ دبدبہ، دم خم۔

متعلق فعل: **دھڑلے سے** کھلے بندوں، نڈر ہو کر، شدت سے؛ ادبدا کے۔

**دھڑنگ** زبردھ،زبرڑ۔اند۔ رک: دھڑ۔(صف) جسیم، بھاری بھرکم۔

**دھڑی (۱)** زبردھ۔اند،ہ۔ پاسنگ کا پتھر؛ پانچ سیر کا وزن۔

**دھڑی (۲)** زبردھ۔امث۔ (کپڑے کا) کنارہ، پٹی، دھاری۔

فعل مرکب: **دھڑی جمانا** (عموماً مسی کی) دانت کی ریخوں میں مسی کی دھاری بنانا، مسی ملنا۔

**دھڑے** اند،جمع۔ رک: دھڑا جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

**دھڑے بندی** جتھے بنانا، پارٹی بازی۔

## دھ۔س

**دُھس** پیش دھ۔اند،ہ۔ ڈھلان، ڈھال؛ دریا کا ڈھلوان، کڑاڑا، مٹی کے بھراؤ سے باندھا ہوا بند یا پشتہ۔نیز دُھس، دھسان، دھساؤ۔

**دُھسا** پیش دھ،شدس۔اند،ہ۔ موٹے اُون کی چادر؛ طوسہ۔

**دھسانا** زبردھ۔فعل متعدی۔ رک: دھنسانا۔

**دھستورا** پیش دھ،جزم س،ومع۔اند،ہ۔ رک: دھتورا۔

**دَھسک** زبردھ،زبرس۔امث،ہ۔ کھانسی کا ٹھسکا (دھسک کی آواز ٹھسکے سے ذرا بھاری)، معمولی کھانسی۔

**دَھسکنا** زبردھ،زبرس،جزم ک۔فعل لازم۔ ڈھینا، بیٹھ جانا، پھسل پڑنا (زمین یا کسی تعمیر کا)۔

**دُھس مال** پیش دھ،جزم س۔اند،ہ۔ نہانے میں میل صاف کرنے کے لیے اُونی کپڑے کا جھانواں، کھیسا۔

## دھ۔ک

**دَھک (۱)** زبردھ۔صف،ہ۔ حیران، متحیر؛ صدمہ، خوف، ڈر۔

محاورہ: **دَھک دَھک کرنا** (دل، کلیجہ وغیرہ کا) تیزی سے دھڑکنا، تڑپنا، بیقرار ہونا۔

محاورہ: **دَھک سے رہ جانا** حیران ہو جانا، ششدر رہ جانا، سراسیمہ ہو جانا، دل کا دھڑک اُٹھنا۔

**دَھک (۲)** زبردھ۔امث،ہ۔ چھوٹی جوں، لیکھ۔

**دِھک** زیردھ۔امث،س۔ لعنت، پھٹکار؛ بددعا؛ شرم حیا۔

محاورہ: **دِھک کرنا** ملامت کرنا، تنبیہ کرنا، لعنت کرنا، بددعا دینا۔

**دھکا** زبردھ،شدک۔اند،ہ۔ دھکیلنے کی حرکت، ٹکراؤ جو ہلا دے، صدمہ؛ ریلا؛ آفت، بلا؛ حادثہ، ٹکر؛ ہچکولا؛ چوٹ، شدید نقصان۔متعلق فعل: دھکیانا۔

محاورہ: **دھکا دینا** ہچکولا دینا، دھکیلنا؛ صدمہ پہنچانا؛ (کسی کام کے لیے) مجبور کرنا۔

محاورہ: **دھکے کھانا** مارا مارا پھرنا، بیکار پھرنا؛ مشکلات کا شکار ہونا۔

**دھکا پیل** زبردھ،ے۔امث۔ بھیڑ میں لوگوں کا آپس میں ٹکرانا، ہلچل۔نیز دھکم دھکا، دھکم پیل۔

**دھکدھکی** پیش دھ،جزم ک۔امث،ہ۔ گلے کے نیچے، پسلیوں کے درمیان کا گڑھا؛ گلے کا ایک زیور، ایک طرح کی جگنی جس کے اِردگرد بھی نگینے ہوتے ہیں، دُگدگی۔

**دھکڑ پکڑ** پیش دھ،زبرک،جزم ڑ،پیش پ۔امث،ہ۔ ہول، تشویش کا عالم۔ امید وبیم کی کیفیت۔

**دھکوڑی** زبردھ،ولین۔اند۔ ایک سرخ چیونٹا جو اکثر آم کے درخت میں پایا جاتا ہے، بمٹا۔

## دھ۔گ

**دَھگڑ** زبر دھ، شدزبرگ۔اند۔ فاحشہ عورت کا آشنا۔نیز دھگڑا۔
**دھگڑباز** یار رکھنے والی عورت۔
**دھگی** زبر دھ۔اند۔ آتش زن، آگ لگانے والا۔

## دھ۔ل

**دَھلد ھل** زبر دھ، جزم ل۔متعلق فعل۔ موٹی دھار کے ساتھ (بہنا)۔فعل لازم: دھلد ھلانا۔
**دُھلنا** پیش دھ، جزم ل۔فعل مجہول۔ دھویا جانا، صاف ہونا؛ مٹنا، معدوم ہونا۔ (داغ، الزام وغیرہ کا) دُور ہونا۔فعل متعدی: دُھلانا۔
**دُھلائی** دھونے کی اُجرت۔
**دُھلے دُھلائے** پیش دھ۔صف۔ صاف کیے ہوئے، دھوئے ہوئے۔
**دُھلینڈی** پیش دھ، ے لین، ن غنہ۔امث، ہ۔ چیت کے مہینے کی پہلی تاریخ؛ ہولی کے تہوار کا دوسرا دن۔نیز دلینڈی۔

## دھ۔م

**دَھم** زبر دھ۔امث۔نقلِ صوت، ہ۔ آواز، شور، زور کی آواز، ڈھول کی آواز، گرنے یا کودنے کی آواز۔(صف): پھونک مارنے والا؛ پگھلانے والا۔
**دَھما چوکڑی** زبر دھ، ولین، جزم ک۔امث۔ اُدھم، ہنگامہ؛ شوروغل۔
**دَھمار** زبر دھ۔امث۔ طبلے کی ایک تال۔نیز دھمال (رک)۔
**دَھماسا** زبر دھ۔امث۔ ایک کانٹے دار بوٹی جو اسا سے مشابہ، دریا کے کنارے نم زمین میں اُگتی اور بیل کی طرح پھیلتی ہے۔دوا کے طور پر مستعمل۔
**دَھماکا** زبر دھ۔اند۔ دھم کی آواز، زوردار آواز جس سے لرزش پیدا ہو۔مثلاً: توپ چھوٹنے یا بم پھٹنے کا دھماکا۔انفجار۔
**دَھمال** زبر دھ، شدم۔امث۔ زمین پر زور سے پاؤں مار کر رقص کرنا۔قلندروں کا رقص۔نیز دھمار۔
**دھمک** زبر دھ، زبرم۔امث۔ دھم کی آواز، ہلکا دھماکا؛ بھاری قدموں کی چاپ؛ سر میں درد کی لپک؛ اچانک وارد ہونا یا پہنچنا، مثلاً: آ دھمکنا۔
**دھمکی** زبر دھ، جزم م۔امث۔ ڈانٹ، فہمائش، تنبیہ، ڈراوا۔
محاورہ: **دھمکی میں آنا** ڈر جانا، رعب میں آنا۔
فعل متعدی: **دھمکانا** ڈانٹنا، تنبیہ کرنا۔

**دھموکا** زبر دھ، وج۔اند۔ مکا، گھونسا، دھکا۔

## دھ۔ن

**دَھن** زبر دھ۔اند،س۔ دولت، پونجی، سرمایہ، اثاثہ۔
**دھن دولت** روپیہ پیسہ، پونجی، مال ومتاع۔
کہاوت: **دھن دولت چلتی (ہنڈتی) پھرتی چھاؤں ہے** دولت کبھی ایک شخص کے پاس نہیں رہتی۔دولت کو ثبات نہیں۔
کہاوت: **دھن کا دھن گیا اور میت کی میت گئی** روپیہ بھی گیا اور دوست بھی گیا۔اگر دوست کو قرض دو تو یہی ہوتا ہے۔
صف: **دَھن وان** امیر، دولت مند۔نیز دھنی۔(مث) دھنونتی۔
**دَھن بھاگ** (کلمۂ تحسین) خوش قسمتی، خوش نصیبی۔
**دُھن** پیش دھ۔امث، ہ۔ کسی بات کی لگن، محویت، دھیان، خیال؛ موسیقی کی طرز، بندش، لے۔
**دُھن کا پکا** ارادے کا پکا، وہ شخص جو کسی خیال یا بات کے پیچھے لگ جائے۔
**دَھنا** زبر دھ، شدن۔اند، ہ۔ امیر، سیٹھ، دھنوان۔(مث) دھنی۔
**دھنا سیٹھ** بڑا ساہوکار، بہت امیر شخص۔
کہاوت: **دھنا سیٹھ بن کے بیٹھے ہیں** اس کو کہتے ہیں جو اپنے آپ کو اپنی حیثیت سے بڑھ کر ظاہر کرے۔
**دَھناسری** زبر دھ، جزم س۔امث، ہ۔ بھیروں ٹھاٹھ کی ایک راگنی کا نام؛ اچانک لگنے والا دھکا، سراسیمہ کرنے والا صدمہ؛ کشتی کا ایک داؤ۔
**دَھنتر** زبر دھ، زبرن، شدزبرت۔صف، ہ۔ دولت یا اثر ورسوخ رکھنے والا، دھڑلے کا آدمی؛ حاذق طبیب۔**دھنتری** شیخی، غرور، تکبر۔
محاورہ: **دھنتری نکل جانا** شیخی جاتی رہنا، غرور مٹ جانا۔
**دُھند** پیش دھ، جزم ن۔امث۔ آنکھوں کے آگے چھایا ہوا اندھیرا؛ کہر؛ آنکھوں کا ایک مرض، موتیا بند۔
محاورہ: **دھند چھانا** پردہ پڑا ہونا، حقیقت معلوم نہ ہونا۔
محاورہ: **دھند چھٹنا** مطلع صاف ہونا، غبار چھٹ جانا؛ کسی معاملے کی حقیقت واضح ہو جانا۔
محاورہ: **دھند مچنا** حد سے زیادہ بدنظمی ہونا، فساد برپا ہونا۔
**دُھندا** جس کی بینائی ناقص ہو۔
**دَھندا** زبر دھ، جزم ن۔اند، ہ۔ کام، کاروبار؛ مشغلہ۔
**دَھندلا** زبر دھ، جزم ن، جزم د۔اند۔ رک: دھاندلی۔
**دُھندلا** پیش د، ن غنہ، جزم د۔صف۔مث۔ غبار آلود، جس کے پار نظر اچھی

طرح نہ دیکھ سکے، غیر واضح، غیر معین؛ ماند، مدھم، غیر شفاف۔

فعل لازم: **دُھندلانا** تاریک ہونا، بے رونق ہونا، کہر آلود یا غبار آلود ہونا یا کرنا، مٹا مٹا سا ہو جانا۔

**دُھندلاہٹ** نیم تاریکی، ملگجاپن، مدھم پڑ جانے کی کیفیت۔

**دُھندلکا** نیم تاریکی، صبح یا شام کی ملگجی فضا۔

**دَھنسنا** زبر دھ، ن غنہ، جزم ن۔ فعل لازم۔ دلدل میں یا کسی سطح کے نیچے اتر جانا، سما جانا یا بے اختیار پھنس جانا۔ فعل متعدی: **دھنسانا / دھسانا / دھانسنا**۔ نیز مجازاً: گھسانا، زبردستی پھنسا دینا۔

**دَھنک** زبر دھ، زبر ن۔ امث۔ کمان؛ قوس قزح؛ پتلا گوٹا جو دوپٹے وغیرہ کے کنارے پر ٹانکا جاتا ہے، بادلے کی اُنگل بھر چوڑی زری کی توئی۔

**دُھنک** پیش دھ، زبر ن۔ امث۔ آواز، ارتعاش۔

محاورہ: **دُھنک دینا** ختم کر دینا، اُڑا دینا۔

**دُھنکنا** پیش دھ، زبر ن، جزم ک۔ فعل متعدی۔ روئی کو تانت کی پھٹکار سے پیننا/تومنا، اُدھیڑنا۔ نیز مجازاً: بہت مارنا۔ نیز **دھننا**۔

**دھنکی** (جزم ن) روئی دھنکنے کی کمان، پنی، کمٹھا۔

**دُھنگار** پیش دھ، ن مغ۔ امذ۔ بگھار۔

فعل متعدی: **دُھنگارنا** گھی یا تیل داغ کر دال وغیرہ میں ڈالنا۔

**دَھنوان** زبر دھ، جزم ن۔ صف۔ عالم، حکمت والا، مدبر۔

**دُھنواں** پیش دھ، ن مغ۔ امذ۔ **دھواں** (رک)۔

**دُھنور** پیش دھ، ن مغ، زبر و۔ صف۔ دھوئیں سے دھندلایا ہوا، سیاہ۔ نیز **دھنوانسا**۔

**دھونک** دُھوئیں میں اٹا ہوا۔

**دَھنی** زبر دھ۔ صف، ہ۔ خوش نصیب؛ دولت مند، مال دار، معتبر، بڑی ساکھ رکھنے والا؛ (مجازاً) کامل، ماہر۔

**دَھنی** زبر دھ، شدن۔ امث۔ شہتیر؛ کڑی۔

**دَھنیا** زبر دھ، جزم ن۔ امذ۔ مہین کٹاؤ والی خوشبودار پتیوں کا ایک پودا جس میں چھوٹے چھوٹے مونگ مسور کے برابر کے بیج لگتے ہیں جو مسالے کے کام آتے ہیں، جبکہ اس کے پتوں کو کھانے میں خوشبو کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ کشنیز، جلجلان۔

محاورہ: **دھنیے کی کھوپڑی میں پانی پلانا** پیاس مارنا، ترسانا۔

**دُھنیا** پیش دھ، جزم ن۔ امذ۔ روئی دھنکنے والا کاریگر۔

**دھنیلا** پیش دھ، ے۔ امذ۔ دھوئیں کی رنگت کا ایک قدرتی نگینہ جس میں جوہر کی طرح لہر پڑتی ہے۔

**دھُنینی** پیش دھ، ے نیز ے لین۔ امث۔ روئی دھنکنے والے کی عوت، وہ عورت جس کا پیشہ روئی دھنکنا ہو۔

## دھ۔و

**دھو** ولین۔ امذ۔ ہ۔ رک: دھاؤ۔

**دھوا** زبر دھ۔ امذ۔ دوڑنے والا، دھاوا مارنے والا؛ مسلمان کہاروں کی ایک قوم۔

**دھواں** پیش دھ۔ امذ۔ آگ یا شعلے سے اُٹھنے والا سیاہ مرغولہ، دُخان۔

**دھواں دھار** موٹی اور تیز دھاروں والا (مینہ) جو فضا کو تاریک کر دے؛ پُر جوش، رواں، تیز (تقریر، عمل)۔

**دھوانسا** جس میں دھوئیں کی بو ہو (سالن، کھانا)۔

**دھوب** وج۔ امذ۔ دھونے کا عمل، دُھلائی۔

**دھوبی** پیشہ ور کپڑے دھونے والا؛ اُجلا۔

کہاوت: **دھوبی بیٹا جل میں رہے، گندی مچھلی کھائے** استطاعت رکھنے کے باوجود تکلیف میں رہے تو کہتے ہیں یعنی قسمت میں نہ ہو تو اچھے حالات سے بھی فائدہ نہیں پہنچتا۔

کہاوت: **دھوبی پر بس نہ چلا، گدھے کے کان اینٹھے** زبردست پر بس نہیں چلتا کمزور کو دبایا جاتا ہے۔ نیز **دھوبی پر بس نہ چلا، گدھیا کے کان مروڑے**۔

**دھوبی پٹڑا** (زبر پ، جزم ٹ) کشتی کا ایک داؤ؛ پتھر یا سیمنٹ کی وہ سل جس پر دھوبی کپڑے پٹخ پٹخ کر دھوتے تھے۔

کہاوت: **دھوبی رووے دھلائی کو، میاں روئیں کپڑوں کو** دونوں ہی شاکی رہتے ہیں۔

کہاوت: **دھوبی کا کتا نہ گھر کا نہ گھاٹ کا** جس کا کوئی ٹھکانہ نہ ہو، نکما، بیکار آدمی، نہ ادھر کا نہ اُدھر کا۔

کہاوت: **دھوبی کہنے سے گدھے پر نہیں چڑھتا** کسی کو کوئی کام کہا جائے تو وہ نہ کرے مگر خود عموماً وہ کام کرتا رہے تو کہتے ہیں۔

**دھوبن** دھوبی کی بیوی؛ گھریلو چڑیا۔

**دھوپ** ومع۔ امث۔ سورج کی روشنی۔

**دھوپ چھاؤں** ایک قسم کا ریشمی کپڑا؛ روشنی اور سایہ۔

محاورہ: **دھوپ میں بال سفید کرنا** بوڑھا ہونے تک ناتجربہ کار رہنا۔

**دھوپ** وج۔ امث۔ سیدھے چوڑے پھل کی تلوار؛ چوڑا لمبا پتا۔

فعل متعدی: **دھوپنا** دھونی دینا۔

**دھوتو** ومع۔ امذ۔ نرسنگا، سنکھ۔

**دھوتی** ومع۔ امذ۔ ایک قسم کا شکرا جس کی مادہ کو بیسرا کہتے ہیں۔

**دھوتی** ونج۔امث۔ ستر پوشی کے لیے ٹانگوں کے گرد لپیٹنے کا ایک کپڑا، ایک طرح کی لنگی جس کا ایک پلو یا لنگر کمر میں اڑس لیا جاتا ہے۔

محاورہ: **دھوتی چھانٹنا** دھوتی کو دھو اور نچوڑ کر ہوا میں زور سے جھٹکنا تاکہ سارا پانی اچھی طرح سے نکل جائے۔

کہاوت: **دھوتی میں سب ننگے** سب کی اندرونی حالت ایک جیسی ہے۔

کہاوت: **دھوتی تھی دو پاؤں، دھونے پڑے چار پاؤں** شادی کے بعد بہت کام کرنا پڑتا ہے۔عورت کی شادی ہوجائے تو دگنا کام کرنا پڑتا ہے۔

**دَھور** ولین۔امث،ہ۔ ایک قسم کی بڑی فاختہ؛ ایک طرح کی کھردری گھاس؛ گنے کی ایک قسم۔

**دھور** ومع۔امذ،ہ۔ ایک بسوے کا بیسواں حصہ۔

**دھورکی** دھور کا بیسواں حصہ۔

**دھورا** ولین۔صف،ہ۔ سفید، چٹا۔ نیز دھولا۔

**دھوردھانی** ومع، جزم ر۔امث۔ ایک قسم کی توڑے دار بندوق۔

**دھوری** ونج۔امذ۔ ہل میں جوتنے کا بیل۔

**دھورے** ونج۔صف۔ (دیہاتی) نزدیک، پاس۔

مرکب: **اورے دھورے** آس پاس۔

**دھوڑ** ونج۔امذ۔ ایک دریائی سانپ۔

**دھوسنا** ومع، جزم س۔فعل متعدی۔ دبانا، پچکانا، دبا دبا کر بھرنا، ٹھونسنا، (بیل وغیرہ کا) سر کی ٹکر سے دھکیلنا، سینگ مارنا۔ نیز عام: دھونسنا (ومع،غنہ)۔

**دھوک** ونج۔امث،ہ۔ کلابتوں بٹنے کی سلائی۔

**دھوکا** ونج۔امذ۔ فریب، چکما، جُل، دغا، وہم، غلط فہمی۔عام: دھوکہ۔

**دھوکا دِہی** (لیٹا زیرد) بے ایمانی، فریب کاری۔

محاورہ: **دھوکا کھانا** غلطی کرنا، چوکنا؛ فریب میں آنا۔

محاورہ: **دھوکا (دھوکے) میں آنا** چوکنا، فریب میں آنا۔

محاورہ: **دھوکا ہونا** غلطی ہونا، بھول چوک ہونا۔

**دھوکے باز** چالباز، فریبی۔

**دھوکے کی ٹٹی** (زبرث،شدٹ) آنکھ کے آگے کا پردہ، بہکانے یا بھٹکانے والا منظر۔

کہاوت: **دھوکے کی ٹٹی، دھول کی رسی نہیں بٹی جاتی** ناممکن بات نہیں ہوسکتی۔ٹھوس بنیاد کے بغیر کوئی کام نہیں ہوسکتا۔

محاورہ: **دھوکے میں رہنا** جھوٹے وعدے پر یقین کرنا۔

**دَھول** ولین۔امث۔ کھلے ہاتھ کی چپت خصوصاً جو سر پر ماری جائے۔

محاورہ: **دھول جڑنا** بہت زور کا تھپڑ مارنا۔

**دھول دھپا** ہاتھا پائی، چھیڑ چھاڑ۔

**دُھول** ومع۔امث۔ گرد، غبار، اُڑتی ہوئی خاک۔

محاورہ: **دُھول اُڑانا** برباد کرنا؛ خاک اُڑانا؛ آوارہ گردی کرنا۔

محاورہ: **دُھول چھاننا** بہت تلاش کرنا، تجربہ حاصل کرنے کے لیے مارے مارے پھرنا۔

**دھول کی رسی** دھوکے کی ٹٹی؛ بے اصل شے۔

**دھولا** ولین۔صف۔ سفید، روشن، چمک دار، کوئی سفید چیز۔

**دھوم** ومع۔امث۔ ہنگامہ، شہرت، چرچا۔

محاورہ: **دھوم پڑنا** شہرت ہونا، چرچا ہونا۔

**دھوم دھام** غلغلہ، ہنگامہ، شان وشوکت۔ نیز **دھوم دھڑکا**۔

**دھوم دھامی** زور شور کا۔

**دھوما** ومع۔امذ۔ ایک قسم کا سیاہی مائل کبوتر۔

**دھون** ولین۔امذ۔ آدھ من یا بیس سیر کا وزن۔

**دھون** ومع۔امذ۔ نباتی گوند۔

**دھونا** ونج۔فعل متعدی۔ پانی سے پاک یا اُجلا کرنا۔(مجاز) عیب، داغ وغیرہ دفع کرنا، زائل کرنا۔

**دھونتال** ولین، ن مغ۔صف۔امذ۔ بھونچال، زلزلہ؛ طاقتور، زور آور؛ ان تھک؛ امیر کبیر، دولت مند؛ فیاض، مخیّر۔

**دھونٹی** ولین، ن غنہ۔امث۔ چرواہے کی خمیدہ پھل والی چھڑ جس سے پتے توڑتا ہے۔

**دھوندا** ولین، ن مغ۔امذ۔ ٹیلا، ٹبا۔

**دھونس** ولین، ن غنہ۔امث۔ ہیکڑی، دھمکی، ڈراوا؛ رعب ڈالنا۔

محاورہ: **دھونس میں آنا** دھمکی میں آنا، ڈر جانا، رعب میں آنا۔

**دھونسا** ولین، ن مغ۔امذ۔ ایک طرح کا بڑا ڈھول جس کی آواز نقارے کی طرح کراری نہیں ہوتی بلکہ بھاری اور گمک دار ہوتی ہے۔

**دھونکنا** ولین، ن غنہ، جزم ک۔فعل متعدی۔ آگ کو دھونکنی سے پھونک کر بھڑکانا؛ سخت مصیبت میں ہونا۔

**دھونکنی** چمڑے کا مشک نما آلہ جس سے آگ دہکاتے ہیں۔

محاورہ: **دھونکنی چلنا** سانس کا تیز تیز چلنا؛ سانس کے لینے میں دشواری پیش آنا۔

**دھونی** ومع۔امث۔ مہک دار دھواں، آگ پر کالے دانے یا کوئی اور دھواں پھیلانے والی چیز چھڑک کر دھواں اُٹھانا (ٹوٹکے یا ہوا صاف کرنے کے لیے)۔

محاورہ: **دھونی جگانا** سادھوؤں کا الاؤ کے سامنے بیٹھ کر تپ کرنا۔

محاورہ: دھونی رمانا (زبرر) سادھوؤں کا کسی مقام پر پڑاؤ کرنا جو عبادت کے لیے آگ جلا کر دھونی دیتے ہیں۔

دھوون وج، زبرو۔ وہ پانی جس میں کوئی چیز دھوئی گئی ہو اور اُس میں اُس کی بو یا ذائقہ بس جائے۔

دھویا دھایا پاک صاف، اُجلا کیا ہوا۔

دھویا وج۔صف۔ پانی سے صاف کیا ہوا۔(مث) دھوئی۔مثال: دھوئی دال جس کو پانی میں بھگو کر چھلکا اُتار دیا گیا ہو۔

دھویا دیدہ/ دھوئے دیدے (مراد): ڈھٹائی، ایسی آنکھیں جن پر ندامت یا شرمندگی کا کوئی میل یا اثر نہ ہو۔

## دھ۔ی، ے

دھی زیردھ۔امث،ہ۔ بیٹی، دختر۔

کہاوت: دھی بیٹی اپنے گھر بھلی عورت کو اپنے خاوند کے گھر رہنا چاہیے۔عورت اپنے خاوند کے گھر میں اچھی لگتی ہے۔

کہاوت: دھی پرائی، آنکھ لجائی اگر بہو خراب کام کرے تو شرمندگی سسرال والوں کو ہوتی ہے۔

کہاوت: دھی جنوائی لے گئے، بہویں لے گئیں پوت، مٹو جنگلی یوں کہیں، رہے اُوت کے اُوت انسان آخری عمر میں اکیلا رہ جاتا ہے۔ بیٹیاں داماد لے جاتے ہیں اور بہویں اپنے خاوندوں کو لے جا کر علیحدہ گھروں میں رہتی ہیں۔

کہاوت: دھی چھوڑ، داماد پیارا بیٹی کی نسبت داماد کی زیادہ خاطر ہوتی ہے تاکہ ان کی بیٹی کو خوش رکھے۔

دھیان جزم دھ۔اند۔ کسی چیز کی طرف سوچ، خیال، توجہ، لگن یا لو۔حافظہ، یادداشت۔نیز عام: دھیان (زیردھ)۔

محاورہ: دھیان بٹانا توجہ دوسری طرف مائل کرنا، خیال پراگندہ کرنا۔

محاورہ: دھیان کرنا خیال کرنا، سوچنا، سمجھنا۔نیز دھیان آنا۔

محاورہ: دھیان لگانا توجہ کرنا، غور وفکر کرنا۔

محاورہ: دھیان میں ہونا یاد ہونا، ذہن میں ہونا۔

دھیانگی زیردھ، جزم ن۔امث،ہ۔ دن بھر کے کام کی اُجرت یا مزدوری۔

دھیر ی، جزم ر۔امث،ہ۔ ڈھارس، صبر، تحمل، استقلال: دلیری، حوصلہ۔نیز دھیرج (زبرر)۔

صف: دھیرا (ہ) دھیما، مٹھا؛ صابر؛ (پتنگ بازی کے) مقابلے میں ہارا ہوا۔

کہاوت: دھیرا سو گھمبیرا جو پانی آہستہ چلے وہ گہرا ہوتا ہے۔مستقل مزاج اور حلیم الطبع آدمی کامیاب ہوتا ہے۔

دھیری (۱) ی۔امث،ہ۔ آنکھ کی پتلی۔

دھیری (۲) ی۔اند،ہ۔ وہ شخص جس کی پیچ کرتے ہوئے پتنگ کٹ جائے۔

دھیرے ی۔متعلق فعل۔ آہستہ سے، نرمی سے، دھیمے لہجے میں۔نیز دھیرے سے۔

متعلق فعل: دھیرے دھیرے آہستہ آہستہ، آرام سے۔

دھیلا ے۔اند،ہ۔ تانبے کا نصف پیسے کا سکہ جبکہ روپے میں ۶۴ پیسے ہوتے تھے۔

کہاوت: دھیلا سر منڈائی، ٹکا بدلائی اصل قیمت کم اور خرچ زیادہ۔

دھیلچہ/ دھیل چل ایک دھیلے کی بکنے والی چھوٹی پتنگ۔

دھیلی نصف روپیہ، اٹھنی۔

دِھیما ی۔صف۔ کم آواز، مدھم، ہلکا: سُست رفتار۔(مث) دھیمی۔

دِھیمر ی، زبرم۔اند،ہ۔ ہندو کہاروں کی ایک ذات: ماہی گیر۔

دِھینگ ی، ن غنہ۔صف،ہ۔ موٹا تازہ: مسٹنڈا: بدشکل۔

دھینگ دھوکڑ (ولین، زبرک) ہیکڑی باز: خودسر انسان، سُست اور موٹا آدمی۔(تصغیر) دھینگڑا۔

دِھینگا دھینگی ی، ن مغ۔امث۔متعلق فعل۔ زبردستی، زورازوری۔(متعلق فعل) جبراً، زبردستی سے: بے ضابطگی سے۔

دِھینگا مشتی ی، ن مغ، پیش م، جزم ش۔امث۔ ہاتھاپائی: زور آوری، طاقت آزمائی: (مجازاً) تکرار۔

دِھیوت ی، زبرو۔اند،ہ۔ سرگم کا چھٹا سُر جسے ''دھا'' بھی کہتے ہیں۔

# ڈ

**ڈ** ڈال، ڈا۔ دالِ ہندی۔ امث۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے ۲۰ واں اور بلحاظِ صوت ۱۹ واں، ہندی حروفِ صحیح کا تیرھواں حرف، عربی اور فاسی میں اس کا ہم آواز حرف نہیں ہے۔ حکّی مصوتہ جس کا تلفظ زبان کے سرے اُلٹ کر تالو سے لگانے سے ادا ہوتا ہے۔ جمل میں اس کے عدد 'د' کے برابر یعنی چار لیے جاتے ہیں، لفظ کے شروع، درمیان اور آخر، تینوں صورتوں میں آسکتا ہے جیسے 'ڈنڈا'، 'کڈھب'، 'کھانڈ' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اس کا نام "Arabic Letter Ddal" جبکہ اِس کا کوڈ نمبر "U+688" ہے۔

## ڈ ـ ا

**ڈا** امث، ہ۔ ستار کی گت کا ایک توڑا۔

**ڈاب** امث، ہ۔ تھیلی، جیب، ہمیانی۔ نیز ڈب، **ڈابھ** چمڑے کی پٹی جس سے ہتھیار یا پانی کی چھاگل لٹکائی جاتی ہے؛ کچا ناریل؛ ایک طرح کی گھاس جس سے چارپائی کی رسیاں بٹی جاتی ہیں، کُشا گھاس۔

**ڈابر** زبرب۔ امذ، ہ۔ نشیبی زمین جہاں پانی بھر جائے، جوہڑ؛ ہاتھ دُھلوانے کا برتن، سلفچی۔ نیز ڈبرا۔

کہاوت: **ڈابر ڈوبے، جگ ترے، جگ ڈوبے، ڈابر ترے** جب بہت بارش ہو تو ہر جگہ فصل بہت ہوتی ہے لیکن نشیب کی زمین میں کچھ نہیں ہوتا اور خشک سالی میں نشیب کی زمین میں فصل اچھی ہوتی ہے۔

**ڈابہ** زبرب۔ امث۔ گھاس کی ایک قسم جس سے چھپر بنائے جاتے ہیں۔

**ڈابک** زبرب۔ امذ۔ ڈول سے تازہ کھینچا ہوا پانی؛ ڈر، خوف۔ نیز ڈبکا۔

**ڈابھ** امث۔ کُشا گھاس، جنگل۔ رک: **ڈاب**۔

**ڈابی** ۔امذ، ہ۔ فصل کا دسواں حصہ جو فصل کاٹنے والے کو دیا جاتا ہے۔

**ڈاٹ** امث۔ روک، سوراخ یا بوتل کا منہ بند کرنے کے لیے لگایا جانے والا کاگ یا ڈنڈی وغیرہ؛ لداؤ کی چھت کا درمیان میں ٹھوکا جانے والا پتھر۔

محاورہ: **ڈاٹ باندھنا** (معماری) چاروں طرف لکڑیوں کی رکاوٹ کھڑی کر کے سانچہ بنانا۔

محاورہ: **ڈاٹ لگانا** بند کرنا، کارک لگانا؛ لکڑی کو لکڑی کے اندر پھنسانا۔

**ڈاٹنا** ۔فعل متعدی۔ زیبِ تن کرنا، پہننا؛ بند کرنا، بھرنا؛ ٹھونسنا، داب داب کر بھرنا؛ گھوڑے کو روکنا، گھوڑے کی لگام کھینچنا۔

**ڈاچی** امث۔ جوان اُونٹنی۔

**ڈار** امث۔ قطار، پرا، لین، مثال: ہرنوں، پرندوں کی ڈار۔

**ڈاڑھ** امث۔ چپٹا پچھلا دانت جو جبڑے کے جوڑ کے پاس ہوتا ہے اور جس سے غذا چبائی جاتی ہے؛ قفل کے کڑے کے منہ کا کھانچہ جس میں قفل کا ہڑکا اٹک جاتا اور کڑے کو بند رکھتا ہے۔ نیز داڑھ۔

محاورہ: **ڈاڑھ گرم کرنا / ہونا** کھلانا، کھانا، رشوت چٹانا۔

محاورہ: **ڈاڑھ لپکنا** شدید خواہش، حرص، کھانے کی چیزوں کی طرف حد سے زیادہ میلان۔

محاورہ: **ڈاڑھ میں اٹک کر رہ جانا** بہت مختصر ہونا، انتہائی کم مقدار میں ہونا۔

محاورہ: **ڈاڑھ نہ لگانا** نگل جانا، بغیر چبائے حلق سے اُتارنا۔

**ڈاڑھا** امذ۔ ڈاڑھی (رک) کا مکبر؛ بڑی گھنی یا لمبی داڑھی۔ نیز داڑھا۔

**ڈاڑھی** امث۔ بلوغ کے بعد مردوں کے گالوں اور ٹھوڑی پر اُگنے والے بال؛ برگد کے پیڑ کی لٹکی ہوئی شاخیں۔ نیز داڑھی۔

محاورہ: **ڈاڑھی پر ہاتھ پھیرنا** کسی اہم یا بڑے کام پر تیار ہونا، مستعد ہونا۔ بعض اوقات کسی کام کے کرنے کا پختہ ارادہ کرتے وقت ڈاڑھی پر ہاتھ پھیرتے ہیں۔

محاورہ: **ڈاڑھی پھٹکارنا** بات کرتے میں لمبی داڑھی کا چونری کی طرح سے ہلنا؛ وضو کے بعد داڑھی سے پانی چھٹک کر اُڑانا۔

مقولہ: **ڈاڑھی خدا کا نور** ڈاڑھی کی تعریف میں کہتے ہیں۔ داڑھی سے چہرے پر رونق آتی ہے۔

محاورہ: **ڈاڑھی نوچنا** بے عزتی کرنا۔

**ڈاک** (۱) امث۔ پیغام رسانی کا سلسلہ یا انتظام۔

فعل مرکب: **ڈاک بٹھانا** لمبی مسافت کے درمیان ہرکاروں یا ڈاک لے جانے والے گھوڑوں اور گھڑسواروں کے بدلنے کے لیے چوکیاں قائم کرنا، مسلسل پیغام رسانی کا سلسلہ قائم کرنا، پے درپے پیغام بھیجنا۔

**ڈاک بنگلا** سرکاری افسروں کے ٹھہرنے کی جگہ۔

**ڈاک گاڑی** تیز رفتار ریل، میل ٹرین۔

**ڈاک** (۲) امذ۔ نگینے کے نیچے اُس کی چمک کو اُجاگر کرنے یا بڑھانے کے لیے لگایا جانے والا پترا، پنی۔ نیز ڈانک۔

**ڈاک** (۳) امث۔ لگاتار تے آنا۔ ف ل: ڈاکنا۔

محاورہ: **ڈاک لگنا** متواتر تے ہونا۔

**ڈاکا** امذ۔ چوروں کا حملہ، چوری یا لوٹنے کے لیے کسی گھر یا بستی پر چوروں کے گروہ کا دھاوا، غارت گری۔ نیز ڈاکہ۔

محاورہ: **ڈاکا پڑنا** ڈاکوؤں کا کسی جگہ حملہ آور ہونا؛ کسی جگہ لوٹ مار ہونا۔

محاورہ: **ڈاکا ڈالنا** غارت گری کرنا، لوٹ مار کرنا؛ کسی کے گھر بغیر بلائے پہنچ جانا؛ غصب کرنا۔ نیز **ڈاکا مارنا**۔

**ڈاکٹر** اند۔ طبیب، معالج؛ کسی علم میں سب سے بڑی ڈگری رکھنے والا۔

**ڈاکر** زبرک۔ امث، ہ۔ زرخیز زمین، دوسرے درجے کی زرعی زمین جسے خوب پانی ملے تو اچھی فصل پیدا کرتی ہے۔ نیز (صف) **ڈاکرا**۔

**ڈاکن** زبر نیز زیرک۔ وسع۔ امث۔ زیادہ کھانے والی، ڈکوسنے والی۔

**ڈاکو** وسع۔ اند۔ لوٹ مار کرنے والا، لٹیرا، ڈکیت، مسلح ہو کر لوٹنے والا۔

**ڈاکنا** جزم ک۔ فعل لازم۔ قے کرنا، اُوکنا، اُلٹی کرنا۔

**ڈاکیا** جزم ک۔ اند۔ ڈاک کا ہرکارہ جس کی ذمہ داری لوگوں کے خطوط گھروں تک پہنچانا ہوتی ہے، چٹھی رساں۔

**ڈاگوبہ** وج، زبرب۔ اند۔ بدھ مذہب والوں کا گنبد نما مندر جس میں مقدس اشیا رکھی جاتی ہیں۔

**ڈال** امث۔ ٹہنی، شاخ؛ ایک ڈالی سے توڑے ہوئے پھل؛ ایک قسم کے نگینوں کی جوڑی یا کئی نگ۔ نیز **ڈالی**۔ پھلوں کا ٹوکرا جو تحفتہً کسی افسر کو بھیجا جائے۔

کہاوت: **ڈال کا چوکا بندر اور بات کا چوکا آدمی نہیں سنبھلتا** موقع پر چوکنے والا نقصان اُٹھاتا ہے۔

محاورہ: **ایک ڈال کے** ایک قسم کے؛ ایک جوڑ کے؛ یک رنگ۔

**ڈالنا** جزم ل۔ فعل متعدی۔ کسی چیز میں کوئی چیز داخل کرنا، رکھنا، گھسنا؛ پھینکنا، گرانا۔ (محاورۃً) بے نکاحی عورت کو گھر میں لانا۔ مختلف محاورات و مرکبات میں فعل امدادی کے طور پر مستعمل، مثلاً: **پٹی ڈالنا** ساجھا کرنا؛ **جھگڑا ڈالنا** فساد کھڑا کرنا؛ **طرح، بنیاد، نیو ڈالنا** آغاز کرنا؛ **گھیرا ڈالنا** حلقہ بنا کر کھڑا ہونا، حصار میں لینا؛ **مار ڈالنا** تباہ کر دینا، برباد کر دینا، ساکھ برباد کرنا؛ **زور ڈالنا** رسوخ استعمال کرنا، **دباؤ ڈالنا** وغیرہ۔

کہاوت: **ڈالتے دیر نہیں سر پر کوتوال** کوئی برا کام کرتے ہی پکڑے جانے کے موقع پر کہتے ہیں۔

**ڈالی** ۔امث۔ درخت کی چھوٹی شاخ، ٹہنی؛ وہ ٹوکری جس میں میوہ رکھ کر بیچا جاتا ہے؛ باغوں کے افسر کو بھیجی جانے والی ترکاری یا پھل۔

**ڈامچا** جزم م۔ اند، ہ۔ کھیت کی رکھوالی کے لیے بنائی جانے والی مچان؛ بانسوں پر کھڑا ہوا ٹھٹر۔

**ڈامنی** جزم م۔ امث۔ ٹیکے کی طرح کا ماتھے کا ایک زیور، سراسری۔

**ڈانٹ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ دھمکی، جھڑکی، پھٹکار۔

محاورہ: **ڈانٹ پلانا** جھڑکنا، سخت آواز سے منع کرنا، تنبیہ کرنا۔

**ڈانٹ پھٹکار** جھڑکی، دھمکی، ڈرانا، سرزنش۔

متعلق فعل: **ڈانٹ ڈپٹ** سرزنش، جھڑکیاں، گھرکیاں۔

محاورہ: **ڈانٹ ڈپٹ کرنا** گھرکنا، جھڑکنا، غصے کی حالت میں چیخ چیخ کر کسی کو برا بھلا کہنا۔

فعل متعدی: **ڈانٹنا** تنبیہ کرنا، آگاہ کرنا؛ جھڑکنا، سخت الفاظ میں منع کرنا؛ خفا ہونا۔

**ڈانٹھ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ فصل کی کٹائی کے بعد بچے ہوئے، گرے پڑے خوشے۔ نیز **ڈانٹھل، ڈنٹھل**۔

**ڈانڈ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ لمبا ڈنڈا، پتوار، بنجر زمین؛ وقت کی ایک اکائی ۲۴ جو ایک منٹ کے برابر ہوتی ہے؛ طول کی اکائی ایک لاٹھی کے برابر؛ ستار کا لمبا خول جس میں تونبی لگی اور تار جڑے ہوتے ہیں۔

**ڈانڈا** ن مغ۔ اند۔ حد، سرحد، سیما، کھیت کی مینڈھ، باڑھ۔

محاورہ: **ڈانڈا ملانا** سرحد ملانا، قریب تر کر دینا۔

محاورہ: **ڈانڈا مینڈ املا ہونا** قریبی تعلقات ہونا۔

**ڈانڈا مینڈی** سرحدی جھڑپیں۔

**ڈانڈی** ن مغ۔ امث۔ ایک طرح کی ڈولی جو ہمالیہ کے پہاڑی راستوں پر چلتی ہے۔

**ڈانس** ن غنہ۔ اند۔ بڑا مچھر؛ کیڑے مکوڑوں کا ڈنک؛ ناچ۔

**ڈانگ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ پہاڑی، پہاڑ کی چوٹی، سطح مرتفع، قلّہ دکوہ؛ لاٹھی، بڑی لٹھ، ڈنڈا۔

بول چال: **ڈانگ پھیرنا** بے دریغ لاٹھی چارج کرنا؛ گنگنا۔

**ڈانگر** ن مغ، زبرگ۔ اسمِ جنس، ہ۔ مویشی، سینگ والے چوپائے۔ نیز ڈنگر (رک)۔

**ڈانگرا** ن غنہ، جزم گ۔ صف، ہ۔ دُبلا پتلا، قاق، فاقہ زدہ (مویشی)۔

**ڈانواڈول** ن مغ، وج۔ صف۔ ڈگمگ، ہلتا جلتا، غیر مستحکم؛ ڈھلمل یقین، تذبذب، دودِلا، دودلاپن، دورائی، دورائیت۔

**ڈانورو** ن غنہ، جزم و، وسع۔ اند۔ چیتے، شیر، بھیڑیے یا کتے کا بچہ؛ (مجازاً) بدتمیز، وحشی۔

**ڈاہ** امث، ہ۔ جلن، حسد۔ (صف) **ڈاہی** حاسد۔

مرکب: **سوتیا ڈاہ** سوکنوں کا جلاپا۔

**ڈاہک** پیش ہ۔ چوڑے، جھلی دار پنجوں کا پردار جانور، بطخ وغیرہ۔

**ڈاہنا** جزم ہ۔ فعل لازم۔ جلد گرم ہونا، غصے یا رشک سے جلنا، دھات کا گرم ہونا یا پگھلنا، جلنا، بھڑکنا، کھنسانا، کینہ رکھنا؛ ستانا، دق کرنا۔

**ڈائن** لیٹا زیرہ۔ امث۔ ہ۔ جادوگرنی جس کے بارے میں گمان کیا جاتا ہے کہ دُور ہی سے کلیجا کھا جاتی ہے؛ چڑیل، بدخواہ، بدفطرت عورت۔ نیز ڈاین۔
کہاوت: **ڈائن بھی دس گھر چھوڑ کر کھاتی ہے** ظالم اور بدمعاش کو بھی پڑوسیوں کا لحاظ ہوتا ہے۔

## ڈ ـ ب

**ڈب (۱)** زبرڈ۔ رک: ڈاب (مکبّر) ڈبا۔ لکڑی کے تختوں کو باہم پیوست کرنے کے لیے کنارے پر بنا ہوا چُول پھنسانے کا کٹاؤ۔
**ڈب کھڑبا** (شدب) بدوضع، بے سُرا، بے سُرا پن۔
**ڈب گر** چمڑے کا سامان مثلاً بٹوے، زنبیلیں وغیرہ بنانے والا۔
**ڈب (۲)** زبرڈ۔ امث۔ ہ۔ جیب، گرہ، کیسہ؛ طاقت، زور۔
**ڈبا** زبرڈ، شدب۔ لکڑی، گتے یا دھات کا ڈھکنے دار ظرف یا خول جس میں چیز رکھ سکیں، بکس؛ ریل گاڑی کا مسافروں کی نشست یا مال بھرنے کا درجہ یا خانہ۔ تص: ڈبیا۔ نیز ڈبا (زیرڈ) ڈبۂ۔
**ڈبا پیر** نقلی، جعلی پیر۔
**ڈباؤ** پیش ڈ، وج۔ اِمذ۔ پانی کی گہرائی (جس میں درمیانے قد کا آدمی ڈوب جائے)؛ ڈوبنا سے اسم کیفیت۔
**ڈبڈبانا** زبرڈ، جزم ب۔ فعل لازم۔ نمدیدہ ہونا، لبریز ہونا۔ مثال: آنکھوں کا ڈبڈبانا آنسو بھر لانا۔
**ڈبر** زبرڈ۔ امذ، ہ۔ چھوٹا سا گڑھا؛ پانی جمع ہونے کی جگہ۔
**ڈبرا** زبرڈ، جزم ب۔ پتھر کا اَن گھڑ ٹکڑا، روڑا، کنکل جو بھرائی کے کام آئے۔ نیز ڈبورا۔
**ڈبری** زبرڈ، جزم ب۔ گاؤں کے لوگوں میں اپنے اپنے حصہ کے مطابق منافع کی تقسیم، گرہ میں جانے والی رقم۔
**ڈبکا** زبرڈ، جزم ب۔ امذ، ہ۔ تازہ پانی جو کنوئیں سے نکال کر فوری طور پر پیا جائے۔
**ڈبکی** پیش ڈ، جزم ب۔ امث۔ غوطہ، پانی کے نیچے سر لے جانا۔
**ڈبو** زبرڈ، شدب، ومع۔ امذ، ہ۔ لوہے کا کفگیر یا کفچہ جو حلوائی استعمال کرتے ہیں، کھچا۔
**ڈبونا** پیش ڈ، وج۔ فعل متعدی۔ ڈوبنا (رک) کا متعدی۔ غرق کرنا، فنا کرنا؛ بٹہ لگانا، مثلاً: نام ڈبونا۔

## ڈ ـ پ

**ڈپارٹمنٹ** زیرڈ، لیٹا زیرم۔ امذ۔ شعبہ، سرشتہ، محکمہ۔

**ڈپٹ** زبرڈ، زبرپ۔ امث۔ گھوڑے کی دوڑی چال؛ ہلہ، دھاوا؛ ڈانٹنا، فضیحتے کرنا (عموماً ڈانٹنا کے تابع کے طور پر)؛ چلانا، نعرہ مارنا۔
فعل لازم: **ڈپٹنا** زقند بھرنا، زور کی آواز یا کڑ کا لگانا، ڈانٹنا۔
فعل متعدی: **ڈپٹانا** دوڑانا۔
**ڈپٹا** پیش ڈ، زبرپ، شدٹ۔ امذ۔ دوپٹا (رک) کے اِملا کی ایک شکل۔

## ڈ ـ ٹ

**ڈٹ** ۔ صف۔ زور، شدت۔
محاورہ: **ڈٹ جانا** جم کر بیٹھ جانا، دشمن کا مقابلے میں جم جانا، استقلال کے ساتھ کھڑا رہنا۔
متعلق فعل: **ڈٹ کر** مستعدی سے، تندی سے۔
محاورہ: **ڈٹ کر کھانا** اتنا کھانا کہ جس کے بعد کھانے کی گنجائش نہ رہے، خوب سیر ہو کر کھانا۔
محاورہ: **ڈٹا (ڈٹے) رہنا** موجود رہنا، قدم جما کر قیام کرنا، استقلال کے ساتھ قیام کرنا۔
**ڈٹنا** زبرڈ، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ ٹک جانا، پیچھے نہ ہٹنا، مضبوطی سے چمٹے رہنا؛ شکم سیر ہو جانا۔
**ڈِٹھ** زیرڈ۔ امث، ہ۔ نظر، نگاہ۔
**ڈِٹھ بندی** نظر بندی، نظر کا دھوکا، جادو، سحر، طلسم۔
**ڈٹھیارا** دیکھنے والا، بینا۔
**ڈٹھون** زیرڈ، جزم ٹھ، زبرو۔ امذ۔ دیوالی کے بعد کا بارھواں دن۔
**ڈڈکا** پیش ڈ، جزم ڈ۔ امذ۔ دھان کے پودوں کی ایک بیماری۔

## ڈ ـ ر

**ڈر** زبرڈ۔ امذ۔ خوف، خطرے کا احساس، ہراس۔
محاورہ: **ڈر بیٹھ جانا** خوف زدہ ہو جانا، خوف کھانا۔
کہاوت: **ڈرا سو مرا** ڈرنے والا نقصان اٹھاتا ہے؛ ہمت سے کام لینا چاہیے۔
فعل متعدی: **ڈرانا** خوف دلانا، ہراساں کرنا، دھمکی دینا۔
**ڈراما** امذ۔ سٹیج پر اداکاری کے لیے لکھا جانے والا قصہ یا کہانی۔
**ڈراما بازی** امث۔ جھگڑے، اختلاف، ہنگامہ آرائی؛ کسی کو بیوقوف بنانے کے لیے سوانگ بھرنا یا اداکاری کرنا۔ نیز ڈرامے بازی۔
**ڈراوا** زبرڈ۔ امث۔ خوف، دہشت، ڈر؛ دھمکی۔

محاورہ: **ڈراوادینا** دھمکی دینا، خوف دلانا۔

**ڈراونا** زبرڈ، جزم و۔ اند۔ صف۔ خوفناک، بھیانک، ہیبت ناک۔ نیز ڈراؤنا۔(امث) ڈراونی۔

**ڈرائیور** جزم ڈ، ے، زبرو۔ اند۔ گاڑی چلانے والا، گاڑی بان۔

**ڈربا** زبرڈ، جزم ر۔ اند۔ رک: دڑبا۔

**ڈرپوک** زبرڈ، جزم پ۔ صف۔ بزدل، بودا، کم ہمت۔

**ڈرنا** زبرخ، جزم ر۔ فعل لازم۔ خوف کھانا، جھجکنا، دبکنا۔

**ڈُریانا** پیش ڈ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ ڈوری باندھنا، گھوڑے کے لگام ڈالنا۔

## ڈ۔ڑ

**ڈڑھ** زیرڈ۔ صف، ہ۔ ڈیڑھ کی تخفیف، تراکیب میں مستعمل، مثلاً: **ڈِڑھ پوا** ڈِڑھ کھما جس میں ڈیڑھ گرہ یا ڈیڑھ چکر ہوں۔

**ڈڑھیل** زبرڈ، جزم ڑھ، زبری۔ صف، ہ۔ داڑھی والا، جس کی داڑھی بہت نمایاں، گھنی یا لمبی ہو۔ نیز دڑھیل۔

## ڈ۔س

**ڈس** زبرڈ۔ امث، ہ۔ ڈوری، مثلاً: تھان کے سرے پر بٹائی سے باہر فاضل ڈوریاں؛ ترازو کے پلڑے کی ڈوریاں۔

**ڈسنا** زبرڈ، جزم س۔ فعل متعدی۔ سانپ، یا کسی زہریلے کیڑے کا ڈنک مارنا۔

**ڈسیلا** زبرڈ، ی۔ صف۔ ڈسنے والا۔

## ڈ۔ف

**ڈفالچی** زبرڈ، جزم ل۔ اند۔ دھپڑی پیٹنے والا، دف بجانے والا، گویوں کی ٹولی کا ادنیٰ فرد۔ نیز ڈھپالی۔

**ڈفلی** زبرڈ، جزم ف۔ ایک طرف سے منڈھا ہوا اور دوسری طرف سے کھوکھلا، ہاتھ میں اُٹھا کر بجانے والا ڈھول کی طرح کا ساز۔ دھپڑی، ڈھپلی۔

## ڈ۔ک

**ڈک** زبرڈ۔ امث۔ نظر، نگاہ۔

**ڈک** پیش ڈ۔ امث، ہ۔ مکا، گھونسا۔

**ڈکار** زبرڈ۔ امث، ہ۔ معدے سے اُٹھ کر منہ سے خارج ہونے والی گیس؛ درندے شیر وغیرہ کی دھاڑ۔

محاورہ: **ڈکار جانا** رک: ڈکارنا۔

محاورہ: **ڈکار لینا** رک: ڈکارنا۔

محاورہ: **ڈکار (تک) نہ لینا** بالکل بھی ظاہر نہ ہونے دینا، کسی شے کا پتہ نہ لگنے دینا؛ کسی کا مال یا حق اس طرح غصب کرنا کہ کسی کو خبر نہ ہونے دینا۔

فعل لازم: **ڈکارنا** آواز کے ساتھ منہ سے ہوا خارج کرنا، دھاڑنا، گرجنا۔

فعل متعدی: (مال) ہضم کر جانا، ہتھیا لینا۔

**ڈکر** پیش ڈ، شدز برک۔ اند، ہ۔ سؤر، خنزیر، خوک۔

**ڈکرا** پیش ڈ، جزم ک۔ اند، ہ۔ زہر، بس، سم، ہلاہل۔

**ڈکرانا** زبرڈ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ گائے بیل یا دیگر جانوروں کا چلاّنا، آواز نکالنا۔

**ڈکریا** زبرڈ، زبرک۔ امث، ہ۔ بہت بوڑھی عورت، ضعیف خاتون۔

**ڈکوسنا** زبرڈ، وج، جزم س۔ فعل متعدی۔ (عموماً بطور طنز) ٹھونسنا، ہضم کر جانا، کھا بیٹھنا، ڈٹ کے کھانا۔

**ڈکیت** زبرڈ، ے لین۔ اند۔ ڈاکو، دھاڑی چور۔

**ڈکیتی** (امث) ڈاکے کی واردات۔

## ڈ۔گ

**ڈگ** زبرڈ۔ اند، ہ۔ لمبا قدم۔

فعل مرکب، محاورہ: **ڈگ بھرنا** لمبا قدم اُٹھانا، تیز چلنا۔

**ڈگ** پیش ڈ۔ اند، ہ۔ مُکا جو بند مٹھی کی پشت سے مارا جائے۔

**ڈگا** زبرڈ، شدگ۔ اند۔ لمبی ٹانگوں والا گھوڑا؛ دُبلا بیل، لمبا بیوقوف آدمی۔

**ڈگارنا** زیرڈ، شدگ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ نکال باہر کر دینا، نکلوانا، رستہ دکھانا، بھگا دینا۔

**ڈگڈگانا** زبرڈ، جزم گ، زبرڈ۔ فعل لازم۔ لمبے لمبے گھونٹ بھرنا؛ دہکنا، بھڑکنا، خوب روشن ہونا۔ نیز دغدغانا۔

**ڈُگڈُگی** پیش ڈ، جزم گ۔ امث، ہ۔ مٹھی میں پکڑ کر ہلانے اور (مداریوں کے) بجانے کی دونوں طرف کھال منڈھی ہوئی ڈفلی۔

**ڈگر** زبرڈ، زبرگ۔ امث، ہ۔ باٹ، راستہ؛ روش، طریقہ۔

**ڈگرا** زبرڈ، جزم گ۔ اند، ہ۔ چھاج جس سے اناج پھٹکتے ہیں۔ بڑی ٹوکری۔

**ڈگری** زیرڈ، جزم گ۔ امث۔ کامیابی کی سند، منزل، درجہ، رُتبہ؛ (علمِ نجوم) سیاروں کی گزرگاہ؛ جائیداد وغیرہ پر قبضہ یا حق دلانے کا عدالتی حکم نامہ (انگریزی کے لفظ Decree کی تورید)۔

محاورہ: **ڈگری جاری کرنا** عدالت کا حکم یا فیصلہ دینا۔

**ڈگمگ** زبرڈ، جزم گ، زبرم ۔ صف، ہ۔ ہلتا جلتا، ڈولتا، لڑکھڑاتا ہوا، ڈانواڈول، غیر مستحکم۔ اکیف (مث) ڈگمگاہٹ۔

فعل لازم: **ڈگمگانا** لڑکھڑانا، توازن کھونا۔

**ڈگن** زبرڈ، زبرگ۔ امث، ہ۔ مچھلی پکڑنے کی چھڑ یا بنسی۔

**ڈگنا** زیرڈ، جزم گ۔ فعل لازم۔ گرنا، پاؤں کی لغزش کرنا، راہ سے بھٹکنا۔

**ڈگی** زبرڈ، شدگ۔ امث، ہ۔ لاغراندام گھوڑی۔

**ڈگی** پیش ڈ، شدگ۔ امث، ہ۔ ڈگڈگی (رک) کا متبادل؛ اعلان، ڈھنڈورا؛ شادی کا چھوٹا نقارہ۔

**ڈگی پٹنا** (زیرپ) اعلان ہونا، منادی ہونا، ڈونڈی پٹنا۔

## ڈ۔ل

**ڈل** (۱) زبرڈ۔ امذ، ہ۔ گروہ، دستہ؛ دولت، روپیہ۔

**ڈل** (۲) زبرڈ۔ صف، ہ۔ کاہل، سُست۔

**ڈلا** زبرڈ۔ امذ۔ کسی ٹھوس شے کا مٹھی بھر یا اُس سے کچھ کم بیش ٹکڑا؛ کتلہ، ڈھیلا۔

**ڈلے کی چاندی** پرانے چاندی کے ظروف وغیرہ کو گلا کر صاف کر کے ڈبے کی شکل میں ڈھالی ہوئی چاندی، ٹھکیا چاندی۔

**ڈلاؤ** زبرڈ، وج۔ پ۔ کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ، گھورا۔

**ڈلک** زبرڈ، زبرل۔ امث، ہ۔ چمک دمک، کسی چمکدار شے سے اُٹھنے والی شعاعیں۔ فعل لازم: ڈلکنا۔

**ڈلکا** پیش ڈ، جزم ل۔ امث۔ دُم ہلانے والی چڑیا، ممولا۔

**ڈِل مِل** زیرڈ، زیرم۔ صف۔ متذبذب، بے یقین۔

**ڈلو** زبرڈ، شدل۔ امذ۔ کم عقل آدمی۔

**ڈلی** زبرڈ۔ امث، ہ۔ کسی ٹھوس شے کا چھوٹا ٹکڑا، ٹکیہ۔

**ڈلیا** زبرڈ، جزم ل۔ امث۔ تنکوں کی بنی ہوئی چنگیر۔

## ڈ۔م

**ڈِمب** زیرڈ، جزم م۔ امذ۔ کیڑا، پتنگا (تتلی، بھونرا) جو جنین کی حالت سے نکل چکا ہو، مگر ابھی بلوغ کو نہ پہنچا ہو، قریب بلوغ حشرہ جس کے پر نکلنے والے ہوں، نوچہ، بادامہ؛ وہ جنگ جو 'راجہ' کے قتل ہونے کے بعد جاری رہے۔

**ڈِمبکا** زیرڈ، جزم م، جزم ب۔ امث۔ نوخیز لڑکی جس کی شہوانی خواہش جاگ چکی ہو، بالغ لڑکی؛ نائکہ کی نوچی۔

**ڈمبل** زبرڈ، جزم م، زبرب۔ امذ۔ لوہے کے وزنی اور اینٹ برابر دستے جن کے درمیان مضبوط اور سخت سپرنگ لگے ہوتے ہیں۔ لوگ ان کو ہاتھوں اور بازوؤں کی ورزش کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

**ڈمرو** زبرڈ، زبرم، ومع۔ امذ، ہ۔ ایک طرح کا ڈگڈگی سے ملتا ہوا دونوں طرف کھال منڈھا، دو جڑواں طبلوں کی شکل کا باجا جو اُنگلیوں سے ہلا کر، یا گلے میں لٹکا کر پتلی ڈنڈیوں سے بجایا جاتا ہے؛ خاکنائے۔

**ڈمروا** زبرڈ، زبرم، جزم ر۔ امذ۔ گھٹنوں کا درد۔

## ڈ۔ن

**ڈنٹھل** زبرڈ، جزم ن، زبرٹھ۔ امذ۔ پھولوں یا ترکاریوں کے پودوں کی شاخ یا نرم ڈنڈی۔

**ڈنڈ** زبرڈ، جزم ن۔ امذ، ہ۔ سزا، تعزیز؛ جرمانہ۔ بازو، قبضہ؛ بازوؤں کے بل لیٹ کر جسم کو فرش سے بار بار اُبھارنے کی ورزش۔ نیز ڈنڑ (زبرڈ، ن غنہ، جزم ڑ)۔

محاورہ، فعل مرکب: **ڈنڈ پیلنا (ے) لگانا / نکالنا** ڈنڈ کی ورزش کرنا۔

**ڈنڈا** زبرڈ، جزم ن۔ امذ، ہ۔ سونٹا، لکڑی یا بانس کا لمبا ٹکڑا، لٹھ؛ (مجازاً) رعب، اختیار، جبر۔

محاورہ، فعل مرکب: **ڈنڈا ڈولی کرنا** بچے کو تفریحاً یا بڑے کو زبردستی پکڑ لے جانے کے لیے آدمیوں کو دونوں ہاتھ اور دونوں پاؤں گرفت میں لے کر اٹھانا۔

محاورہ: **ڈنڈے بجانا** بے کار پھرنا۔

کہاوت: **ڈنڈا سی پونچھ بڑھانہ کا رستہ** کمال بے سامانی پر دُشوار سفر کرنا، وسائل کے بغیر کسی مہم کو سر لینا۔

**ڈنڈوت** زبرڈ، جزم ن، ولین۔ امث، ہ۔ ہاتھ جوڑ کر تعظیم کے لیے جھکنا۔

**ڈنڈی** زبرڈ، جزم ن۔ امث، ہ۔ پتلی چھڑ، شاخ ٹہنی یا ڈنٹھل؛ کسی آلے یا ظرف کا قبضہ، دستہ، سونٹی، چھڑی؛ ترازو، خصوصاً بھاری لکڑیاں وغیرہ تولنے کی بڑی ترازو؛ دھاری، لیکھ، لکیر۔ مثال: پگ ڈنڈی۔

محاورہ: **ڈنڈی مارنا** ترازو کے پلڑے کو ہاتھ کے اشارے سے خفیہ طور پر جھکا دینا تاکہ وزن زیادہ معلوم ہو؛ بے ایمانی کرنا، دھاندلی کرنا۔

**ڈنڈیا** زبرڈ، جزم ن، جزم ڈ۔ امذ، ہ۔ بازار یا تہہ بازاری سے کرایہ وصول کرنے والا سرکاری آدمی۔ نیز ڈنڈا۔

**ڈنڑ** زبرڈ، جزم ن، جزم ڑ۔ امذ، ہ۔ رک: ڈنڈ۔

محاورہ: **ڈنڑ پیلنا** جسمانی ریاضت کرنا۔

**ڈنک** زبرڈ، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ سانپ، بچھو یا زہریلے کیڑے، بھڑ یا شہد کی مکھی وغیرہ کا وہ نکیلا عضو جسے چبھو کر جسم میں زہر چھوڑتے ہیں۔

محاورہ: **ڈنک توڑنا** عاجزی کا اعتراف کرنا؛ شکست ماننا؛ ایذا رسانی سے باز

آجانا، تکلیف دینا چھوڑ دینا۔

محاورہ: **ڈنک مارنا** کسی زہریلے جانور یا کیڑے کا کاٹنا؛ دشمن وغیرہ کو تکلیف پہنچانا، آزار پہنچانا۔

**ڈنکا** زبرڈ، ن غنہ۔اند۔ گلے میں ڈال کر لکڑی سے بجانے والا تیز آواز کا نقارہ یا بڑا تاشہ جو صرف ایک رُخ سے بجتا ہے، عموماً لوگوں کو اعلان کے لیے متوجہ کرنے یا سواری کی آمد کی اطلاع دینے کے لیے بجایا جاتا تھا۔

محاورہ: **ڈنکے بجنا/ پٹنا** شہرت ہونا۔

متعلق فعل: **ڈنکے کی چوٹ** علی الاعلان، کھلم کھلا۔

فعل لازم: **ڈنکارنا** ڈنکے کا آواز نکالنا، گونجنا۔

**ڈَنکار** زبرڈ، ن مغ۔اسث۔ گرج دار آواز، شیر کی چنگھاڑ۔

**ڈنکیلا** زبرڈ، ن مغ، ی۔صف۔ ڈنک رکھنے والا؛ قلم کی نوکدار آہنی پتی۔

**ڈَنگر** زبرڈ، ن مغ، زبرگ۔اسم جنس۔ مویشی، سینگ والے چوپائے؛ (مجازاً) وحشی، بدتہذیب؛ بیوقوف، احمق۔ نیز **ڈانگر**۔

**ڈِنگر** زیرڈ، ن مغ، زبرگ۔اند۔ غلام، ملازم، نوکر؛ بدمعاش، کمینہ، بدچلن۔

## ڈ۔و

**ڈوا** زبرڈ۔اند،ہ۔ ڈوی (رک) کا مکبر۔ نیز ڈوّا (شدو)۔

**ڈوب** وج۔اند۔ ڈبکی دینے یا ڈبونے کا عمل، کپڑے، قلم، کوچی وغیرہ کو پانی یا رنگ میں ڈبونا، ڈبکی دینا۔ نیز ڈوبا۔ قلم یا کوچی وغیرہ کو ڈبو کر رنگ یا روشنائی میں تر کرنے کا عمل۔

فعل مرکب: **ڈوبا لینا** ایک دفعہ ڈبو کر رنگ یا روشنائی کی ایک مقدار نکالنا؛ غوطہ، غوطہ میں جانا، بے ہوش ہونا۔

**ڈوبنا** ومع، جزم ب۔فعل لازم۔ غرق ہونا، پانی کے نیچے پہنچنا، کسی سیال کی سطح سے نیچے اُترنا؛ غوطہ لگانا؛ (محاورۃً) ضائع ہونا، دریا بُرد ہونا؛ اجرام فلکی کا غروب ہونا۔ فعل متعدی: ڈبونا۔

بول چال: **ڈوب مر/ مرو** (کسی شرمناک بات پر بطور ملامت)، منہ دکھانے کے قابل نہیں۔

کہاوت: **ڈوبتے کو تنکے کا سہارا** مصیبت زدہ کو تھوڑی سی مدد بھی بہت ہوتی ہے۔

کہاوت: **ڈوبے کٹورا، پیٹے گھڑیال** خطا کسی کی سزا کسی کو۔

**ڈوپٹا** پیش ڈ، غم، زبرپ، شدٹ۔اند۔ دوپٹا (رک) کا ایک اِملا۔ نیز ڈُپٹا۔

**ڈوڈا** وج۔اند۔ پودوں کے بیجوں کا خول، غلاف، بیج دان، بذرہ دان؛ کپاس کے پھول یا افیون کا پوست۔

**ڈوڈا اپتری** لیونڈر کی قسم سے ایک خوشبودار پودا او[illegible] کا پھول۔

**ڈور** وج۔اند۔ لمبا دھاگا، خصوصاً پتنگ میں لگا ہوا سفید سوتی بٹا ہوا دھاگا جو مانجھے کے نیچے ہوتا ہے۔

محاورہ: **ڈور اُلجھنا** پتنگ کی ڈور میں گتھی پڑ جانا یا ہاتھ میں اُلجھ جانا؛ تعلق خاطر پیدا ہونا؛ مسئلہ پیچیدہ ہوجانا۔

**ڈور چھٹر** مچھلی پکڑنے کی ڈگن۔ نیز **ڈور بنسی**۔

**ڈورا** وج۔اند۔ دھاگے کا ٹکڑا، ریشہ؛ لیکھ، لکیر، سیدھا خط یا باریک نشان، مثال: سرمے کا ڈورا؛ رگ، (خمار کی وجہ سے پیدا ہونے والی) آنکھ کی پتلی کی سرخ رگ؛ (گردن کا ڈورا) نیلی رگ۔ دھاری، مثال: **گھی کا ڈورا** تار جو سالن پر تیرے؛ زیور میں پڑا ہوا بٹے ہوئے ریشم یا سوت کا دھاگا؛ ناریل کے خول میں ڈنڈی لگا کر بنایا ہوا کفگیر۔ تص: ڈوری۔

**ڈورک** وج، زبرر۔ پارسل، بنڈل وغیرہ پر لپیٹی ہوئی سُتلی، فیتہ وغیرہ۔

**ڈورو** وج، ومع۔اند،ہ۔ ڈگڈگی کا ایک نام جو ڈوری سے بجتی ہے۔

**ڈوری** وج۔اسث۔ ڈورا (رک) کی تصغیر؛ پتلی رسی یا کسی شے کا تار یا بند جو کسنے، کھینچنے، باندھنے یا سلسلہ قائم کرنے کے کام آئے، مثال: بٹوے یا جزدان کی ڈوری یا ڈوریاں؛ فرشی پنکھے، پردے یا خیمے وغیرہ کی طناب؛ (مجازاً) رابطہ، سلسلہ۔

محاورہ: **ڈوری کھینچنا** روکنا، بڑھنے نہ دینا۔

محاورہ: **ڈوری ہلانا** اثر رسوخ سے کام لینا، سفارش کرانا۔

**ڈورے** وج۔اند۔ ڈورا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **ڈورے ڈالنا** (کسی پر) کسی کو پرچانے کی کوشش کرنا۔

**ڈوریا** وج، زیرر۔اند۔ مہین سوتی کپڑا جس میں قدرے موٹے دھاگوں کی دھاریاں پڑی ہوتی ہیں؛ شکاری کتوں کو سدھانے اور ڈوری پکڑ کر چلنے والا ملازم۔

**ڈوسا** وج۔صف۔اند۔ بوڑھا، ضعیف آدمی۔

**ڈوک** وج۔اسث،ہ۔ مویشیوں کے پھیپھڑے (دق) کی بیماری۔

**ڈول** (۱) وج۔اند۔ کنویں سے پانی کھینچنے کا چمڑے یا دھات کا برتن؛ موجودہ زمانے میں اسے دودھ یا کوئی سیال وغیرہ لانے لیجانے کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے؛ سیاہ زمین جو روئی وغیرہ کی کاشت کے لیے موزوں ہے۔ (تصغیر): ڈولچہ۔ (مث) **ڈولچی** چھوٹا ڈول۔

**ڈول** (۲) وج۔اند۔ جنبش، حرکت؛ دائیں بائیں یا اِدھر اُدھر جھولنا۔

محاورہ: **ڈول جانا** ڈگمگا جانا، متزلزل ہونا؛ زوال پذیر ہونا۔

**ڈول** ولین۔اند۔ خاکہ، نقشہ؛ ڈھانچا، وضع، شکل، ہیئت؛ کھیت کی مینڈھ۔

فعل مرکب، محاورہ: **ڈول ڈالنا** خاکہ بنانا، ابتدا کرنا؛ راہ پر لانا۔

فعل متعدی: **ڈولنا** لکڑی کو چھیل چھال کر مطلوبہ شکل میں لانا۔

**ڈولا** وج۔اند۔ کاندھوں پر اُٹھا کر لے جانے والی ڈنڈے لگی ہوئی پردے دار سواری، محافہ۔

فعل مرکب: **ڈولا اُٹھنا** دُلھن کا رخصت ہونا۔

**ڈولنا** وج، جزم ل۔فعل لازم۔ ہلنا جلنا؛ گھومنا، پھرنا؛ لہرانا، جھومنا۔

**ڈولی** وج۔است۔ بانس کے موٹے ڈنڈوں کے سہارے لٹکی ہوئی کھٹولی جس کو دو کہار کندھوں پر اُٹھاتے ہیں، ایک زنانہ سواری۔

کہاوت: **ڈولی آئی، ڈولی آئی، میرے من میں چاؤ، ڈولی میں سے نکل پڑا بھونکڑا بلاؤ** بدشکل بیوی بیاہ کر لانے پر مذاقاً کہتے ہیں۔ بیوی کی شکل دیکھ کر تمام ارمان پامال ہو گئے۔

کہاوت: **ڈولی میں بیٹھ کر اُپلے چننے گئے ہیں** کوئی کام خلاف وضع ہونے پر مذاقاً کہتے ہیں۔

کہاوت: **ڈولی میں سے نکل پڑا بھونکڑا بلاؤ** بدشکل بیوی بیاہ کر لانے پر مذاقاً کہتے ہیں۔ بیوی کی شکل دیکھ کر تمام ارمان پامال ہو گئے۔

کہاوت: **ڈولی نہ کہار، بی بی بیٹھی ہے تیار** سامان کچھ نہیں اور ارادے بڑے ہیں۔

**ڈوم** وج۔اند۔ گانے بجانے کا پیشہ رکھنے والی قوم یا اس کا کوئی فرد۔

کہاوت: **ڈوم اور چنا منہ لگا برا** دونوں کا شوق پڑ جائے تو چھوٹتا نہیں۔ کیونکہ ڈوم کی باتیں پرلطف ہوتی ہیں اور چنا لذیذ ہوتا ہے۔

کہاوت: **ڈوم بجائے چپنی اور ذات بتائے اپنی** آدمی کی اصلیت اس کے قول اور فعل سے ظاہر ہوتی ہے۔

کہاوت: **ڈوم، بنیا، پوستی، تینوں بے ایمان** ان تینوں کا اعتبار نہیں۔

کہاوت: **ڈوم کا گھر شیخی میں گیا** اپنی طاقت سے زیادہ نمود و نمائش میں نقصان ہوتا ہے۔ شیخی خورہ ہمیشہ نقصان اٹھاتا ہے۔

کہاوت: **ڈوم کے گھر بیاہ، من آوے سو گا** دوسری جگہ تو جو فرمائش ہو، گانا پڑتا ہے مگر اپنے گھر میں جو چاہو کرو۔ اپنے گھر میں ہر شخص اپنی مرضی کا مالک ہوتا ہے اور جو چاہے کر سکتا ہے۔

**ڈومنی** وج، است۔ گانے والی، طوائف؛ گھریلو چڑیا جو بہت شور کرتی ہے۔

**ڈومنی پن** نازآفرینی، چھبیلی ادائیں۔

کہاوت: **ڈومنی کا پوت چپنی بجائے، اپنی ذات آپ بتائے** اعمال سے اصلیت ظاہر ہوتی ہے۔

**ڈونڈا** ولین، ن مغ۔اند۔ وہ بیل جس کا ایک سینگ ٹوٹ گیا ہو یا مڑا ہوا ہو؛ بگولا، گردباد۔

**ڈونڈانا** ولین، ن مغ۔فعل لازم۔ خالی پھرنا، آوارہ گردی کرنا، گھومنا، گشت کرنا، چکر کاٹنا۔

**ڈونڈی** ولین، ن مغ۔است۔ ڈھنڈورا، تاشے یا ڈنکے کی چوٹ کے ساتھ اعلان، ڈگڈگی، ڈنکا۔

فعل مرکب: **ڈونڈی پٹنا** اعلانِ عام ہونا۔

**ڈونگا** وج، ن مغ۔اند۔ ناؤ، کشتی، بجرا؛ کشتی نما برتن، گڑھے دار، قاب؛ مٹکے وغیرہ میں سے پانی نکالنے کا دستے دار برتن۔ (است) **ڈونگی** چھوٹی کشتی۔تص: **ڈنگیا** (پیش ڈ، ن غنہ، جزم گ) پانی نکالنے کا چھوٹا ڈونگا۔

**ڈونگا** وع، ن مغ۔صف۔ گہرا، عمیق۔اکیف (مث) **ڈونگا پن، ڈنگائی۔** نیز **ڈونگھا / ڈونگھائی۔**

**ڈونگر** وع، ن مغ۔صف۔است۔ اُونچی نیچی، ناہموار زمین یا سطح۔

**ڈونگرا** وج، ن غنہ۔اند۔ پھوار، ہلکی بارش، موسم گرما کے پہلے روز کی بارش، پہل۔ نیز **ڈونگڑا۔**

محاورہ: **ڈونگرے برسانا** بہت تعریف کرنا، خوب داد دینا۔

**ڈوئی** وج۔است۔ لکڑی کا لمبی ڈنڈی کا چمچہ یا کفگیر جس کا منہ دستے کے ساتھ ایک ہی لکڑی میں سے تراشا ہوا ہوتا ہے۔ مکبر **ڈوا / ڈوا۔**

**ڈوہ** وج۔اند۔ دریا کے پاٹ کا درمیانی زیادہ گہرا حصہ، منجھ۔

**ڈوہرا** وج، جزم ہ۔اند۔ گنے کے رس سے شکر وغیرہ بنانے میں استعمال ہونے والا لمبے دستے کا کٹورا نما کفچہ۔

## ڈ۔ ہ

**ڈہڈہا** لیٹا زبر ڈ، جزم ہ، زبر ڈ۔صف، ہ۔ لہلہاتا، شاداب، تروتازہ؛ بھڑکیلا، شوخ رنگ کا (زرد یا سبز)۔

**ڈہرا** لیٹا زبر ڈ، جزم ہ۔اند، ہ۔ نشیب میں کھڑا ہوا پانی، جوہڑ، ڈابر؛ پانی کی ٹنکی، پیپا؛ خزانہ۔

**ڈہکانا** لیٹا زبر ڈ، جزم ہ۔فعل متعدی، ہ۔ چمکانا، جھمکانا؛ روشن کرنا؛ بہکانا، بھٹکانا؛ ترسانا، دکھا کر خود رکھ لینا یا کھا جانا۔

**ڈہگان** زبر ڈ، جزم ہ۔اند، ہ۔ ڈھیر، انبار۔

## ڈ۔ ی، ے

**ڈی** ۔است، ہ۔ گائے۔

**ڈیٹھ** ی۔است، ہ۔ نظر، بینائی؛ نگاہ۔

**ڈیرا** ے۔اند، ہ۔ خیمہ، تنبو؛ ٹھکانا، قیام گاہ۔ نیز **ڈیرہ۔**

محاورہ: **ڈیرا جمانا** دھرنا دینا، جم کر بیٹھنا، قیام کرنا۔ نیز **ڈیرا ڈالنا۔**

**ڈیرے دار(نی)** اُونچے درجے کی طوائف جو اپنی حویلی میں ٹھاٹھ سے رہتی ہو، بازاری کی ضد۔

**ڈیری فارم** ے۔انذ۔ وہ جگہ جہاں دودھ دینے والے جانور پالے جاتے ہیں۔انگریزی میں: Dairy Farm۔

**ڈیڑھ** ے۔صف عددی،ہ۔ ایک اور آدھا (۱-۱/۲)۔

محاورہ: **ڈیڑھ اینٹ کی مسجد (اُلگ) بنانا** سب سے الگ رہ کر تنہا کوئی کام کرنا۔

کہاوت: **ڈیڑھ بکائن میاں باغ میں** اس کے متعلق کہتے ہیں جو امارت کا دکھاوا کرے اور جو چھوٹی حیثیت پر شیخی بگھارے۔

کہاوت: **ڈیڑھ پاؤ آٹا پل پر رسوئی** معمولی کام کے لیے بڑا انتظام ذرا سی بات کی بہت غور و خوض یا نمود و نمائش۔نیز **ڈیڑھ پاؤ چون چوبارے رسوئی**۔

محاورہ: **ڈیڑھ چلو خون بڑھنا** خوشی کی خبر پا کر کھل اُٹھنا۔

**ڈیڑھ ٹمّا** (زبرخ،شدم) تمباکو پینے کا سستا نیچہ۔

**ڈیڑھ گرہ** آسانی سے کُھل جانے والی دوہری گرہ جس میں دوسری گرہ کو حلقے کی شکل میں چھوڑ دیتے ہیں۔

**ڈیڑھ گز کی زبان** عموماً زبان دراز لڑکیوں کے لیے مستعمل؛ گستاخی، بدزبانی،زبان درازی۔

**ڈیک** ی۔انذ،ہ۔ آگ کا اونچا شعلہ۔

**ڈیکامالی** ی۔انذ۔ ایک اُونچا درخت جس کے پھول سفید اور پوست کے ڈوڈے کی مانند ہوتے ہیں نیز اس درخت کا گوند۔

**ڈیل** ی۔انذ،ہ۔ جسم، جثہ،ہاڑ،کاٹھی۔

مرکب: **ڈیل ڈول** قد،کاٹھی،جسمانی ساخت اور وضع۔

**ڈیل** ے۔انذ۔ ہل چلائی ہوئی تیار زمین،ربیع کی فصل کے لیے تیار کیا ہوا بیج۔

**ڈینگ** وسع،ن غنہ۔امث۔ شیخی،لاف زنی۔

محاورہ: **ڈینگ مارنا** اِترانا،غرور کرنا۔**ڈینگ اُڑانا**، **ڈینگ ہانکنا**۔

**ڈینگری** ی،ن غنہ۔ بانس کی تیلیاں تراشنے کے لیے بنایا ہوا کینڈا یا سانچا۔

**ڈیوٹ** ی،زبرو۔انذ،ہ۔ چراغ دان، چراغ رکھنے کا اکا جو ایک پائے پر کھڑا ہوتا ہے۔(بول چال) احمق،بے وقوف،سادہ لوح۔

**ڈیوٹی** ی،وسع۔امث۔ ذمہ داری،فرض؛کام،خدمت۔

**ڈیوڑ** ے،زبرو۔ ہندوستانی جوتی کی ایڑی کے نیچے لگی ہوئی نصف ایڑی کے برابر چمڑے کی پھانک۔

**ڈیوڑھا** ے،جزم و۔صف عددی۔ ڈیڑھ گنا؛ ریل کا اوّل اور دوم درجے کے بیچ کا درجہ انٹر کلاس۔(مث) **ڈیوڑھی**۔

**ڈیوڑھی** ے،جزم و۔امث۔ (بروزن ریوڑی،کیوڑا) حویلی کا چھت سے پٹا ہوا دروازہ؛ آستانہ؛ **ڈیوڑھا** (رک) کی تانیث۔

**ڈیہ** ۔انذ۔ کھنڈروں کا ٹیلہ۔

---

# ڈھ

**ڈھ** ڈھا، ڈھے۔انذ،امث۔ اُردو ترتیب تہجی کا تعداد کے اعتبار سے ۳۱ واں اور صوتی لحاظ سے ۲۰ واں حرف، مخلوط ہائیہ مصمتہ جو صرف ہندی اصل کے الفاظ میں موجود ہے، جمل میں اس کے عدد 'ڈ' اور 'ہ' کے برابر یعنی '۹' شمار ہوتے ہیں۔

## ڈھ۔ا

**ڈھا** امث،ہ۔ دریا کی تباہ کاری؛ زمین کا زیر آب آنا۔

محاورہ: فعل مرکب: **ڈھا دینا** منہدم کر دینا، مسمار کر دینا، غارت کر دینا۔

**ڈھاب** انذ۔ نشیب جہاں پر پانی جمع ہو جائے، جوہڑ، تالاب۔

**ڈھابا** انذ،ہ۔ اولتی، چھجا۔نیز (رک) ٹاپا۔

**ڈھابر** زبرب۔انذ۔ کوڑا کرکٹ؛ ڈلاؤ۔

**ڈھابلی** جزم ب۔انذ،ہ۔ مرغیوں وغیرہ کا ڈربا۔

**ڈھاٹا** انذ،ہ۔ داڑھی چڑھانے یا چہرہ چھپانے کے لیے ٹھوڑی سے سر تک باندھا جانے والا کپڑا؛ میت کا دہانہ بند رکھنے کے لیے کسی ہوئی پٹی۔

**ڈھاٹی** امث،ہ۔ پٹی۔نیز ڈھٹّی؛ بکیل۔

**ڈھاڈوں** وج۔انذ۔ ایک پودا جو خریف کی فصل میں جوار باجرے کے کھیت میں اُگ آتا ہے اور اس میں لمبی پھلیاں لگتی ہیں۔

**ڈھار** ۔انذ،ہ۔ اِضطراب، بے قراری۔

**ڈھارس** زبرر۔امث۔ تسلی، دلاسا، اطمینان (افعال: دینا، بندھانا)۔

محاورہ: **ڈھارس باندھنا** ہمت دلانا، حوصلہ بڑھانا، اُمید دلانا، تسلی دینا۔ نیز ڈھارس دینا۔

**ڈھاڑی** انذ،ہ۔ مسلمان درباری گویوں کی ایک قوم یا اس کا کوئی فرد، مسلمان ڈوم، مراثی۔

**ڈھاک** امث، ہ۔ ایک خودرو درخت جس کے پتوں کے دونے بنتے ہیں، اس کی شاخوں میں سرخ پھول لگتے ہیں، تنے سے سرخ ریزش نکلتی ہے جو گوند کی طرح جم جاتی ہے اور رنگ سازی میں کام آتی ہے۔

کہاوت: **ڈھاک کے تلے کی پھوہڑ، مہوے تلے کی سگھڑ** امیر کے سب کام اچھے معلوم ہوتے ہیں۔

کہاوت: **ڈھاک کے تین پات** کسی کی مفلسی اور ناداری ظاہر کرنے کے موقع پر بولتے ہیں؛ بے نتیجہ، لا حاصل؛ بے حقیقت؛ اپنی بات پر اڑے رہنے اور کسی دلیل سے قائل نہ ہونے کے موقع پر بھی بولتے ہیں۔

**ڈھال** (۱) امث۔ سپر، لڑائی میں وار روکنے کے لیے ایک ہاتھ میں تھامنے والی لکڑی، چمڑے یا کچھوے کی پیٹھ کی بنی ہوئی آڑ؛ پھول کی پینڈی۔

کہاوت: **ڈھال تلوار سرہانے اور چور بندی خانے** باوجود سامان کے کچھ نہیں ہوسکتا۔

محاورہ: **ڈھال کا پھول سونگھنا** مارا جانا، شہید ہونا۔

صف: ڈھالو (وم ع) نشیبی، ترچھا، سلامی دار۔

**ڈھال** (۲) امث۔ وضع، طرز، انداز؛ نشیب، اُتار، ڈھلان، رپٹواں، سلامی دار سطح۔ بطور لاحقہ 'چال' کے ساتھ مستعمل۔

**ڈھالنا** جزم ل۔ فعل متعدی۔ پگھلا کر سانچے میں ڈال کر نکالنا، ٹھونک پیٹ کر یا چھیل چھال کر مطلوبہ شکل میں لانا، ساخت کرنا؛ لڑھکانا، منتقل کرنا۔

**ڈھانا** فعل متعدی۔ بنے ہوئے یا کھڑے ہوئے کو گرانا، منہدم کرنا۔ (بطور فعل امدادی) مچانا، برپا کرنا، مثلاً: ظلم، ستم، آفت ڈھانا۔

**ڈھانپنا** ن غنہ، جزم پ۔ فعل متعدی۔ کسی چیز کی تہہ میں یا آڑ میں چھپانا، پردے میں کرنا، نظر سے اوجھل کرنا، ڈھکنا، ڈھانکنا۔

**ڈھانچا** ن مغ۔ اند، ہ۔ مردے کا جسم جس میں صرف ہڈیاں رہ گئی ہوں، پنجر؛ بغیر منڈھا ٹھاٹھر، قالب، جسم؛ خاکہ نقشہ۔ نیز ڈھانچ، ڈھچر، ڈھانچہ۔

**ڈھانڈا** ن مغ۔ اند، ہ۔ بوڑھا بیل۔ نیز ڈھانڈ۔

**ڈھانک** ن غنہ۔ امث۔ ڈھانکنا (رک) کا صیغہ امر۔

محاورہ: **ڈھانک لینا** چھپا لینا، بند کر دینا۔

**ڈھانکر** ن مغ، زبر ک۔ اند۔ جھاڑی، جھاڑ جھنکار۔

**ڈھانکنا** ن غنہ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ رک: ڈھانپنا؛ پردہ پوشی کرنا، چھپانا، دباتا۔ نیز ڈھکنا۔

**ڈھانگ** امث۔ سیدھی چڑھائی، پہاڑ کی چوٹی، دریا کا کڑاڑا، ڈھلان۔ معدنی مٹی جس میں دھات ملی یا دبی ہوتی ہے۔

**ڈھاہ** امث۔ طغیانی، سیلاب۔

**ڈھائی** عدد۔ دو اور آدھا (۱/۲-۲) آڑھائی۔

مرکب: **ڈھائی انچھر** (زبر ا، جزم ن، زبر چ) مختصر الفاظ، خلاصۂ کلام۔

کہاوت: **ڈھائی پیڑ برکائن کے میاں باغ میں** ادنیٰ حالت میں اعلیٰ حالت کی خواہش کرنا۔ تھوڑی سی چیز پر شیخی۔

کوسنا: **ڈھائی گھڑی کی آئے!** بیٹھے سے مرے۔

## ڈ ھ ۔ ب

**ڈھب** زبر ڈھ۔ اند۔ طور، طریقہ، روش؛ گر، ترکیب؛ موافقت، مناسبت۔

محاورہ: **ڈھب پر لانا** ہم خیال بنانا، کسی کو اپنی مرضی کے مطابق ڈھالنا، قابو میں لانا۔ نیز **ڈھب پر چڑھانا**۔

صف: ڈھبیلا اچھی ساخت یا وضع کا۔

**ڈھب ڈھب** زبر ڈھ۔ صف۔ بہت پتلا (شوربا، سالن)۔

**ڈھب ڈھبانا** زبر ڈھ، جزم ب۔ فعل لازم۔ تیرنے میں ہاتھ پاؤں چلانا۔

**ڈھبری** زبر ڈھ، جزم ب۔ امث۔ پیچ کو کسا رکھنے کے لیے چپٹا چوکور یا شش پہلو پرزہ جس کے بیچ کے چھید میں پیچ کی ڈوریاں کسّی جاتی ہیں۔

**ڈھبس** زبر ڈھ، شدب۔ صف، ہ۔ بدہیئت، بھدا۔ نیز ڈھبوس۔

**ڈھبیلا** زبر ڈھ، ی۔ صف، ہ۔ سڈول، جوان، سجیلا، خوش وضع۔

## ڈ ھ ۔ پ

**ڈھپ** زبر ڈھ۔ اند، ہ۔ ایک قسم کا باجہ جو قریب چھ انچ چوڑے گھیرے کے ایک رُخ پر کھال مونڈھ کر تیار کیا جاتا ہے، دف۔

**ڈھپالی** زبر ڈھ۔ اند، ہ۔ ڈوم، ڈفلچی۔

**ڈھپو** زبر ڈھ، شدپ، وم ع۔ صف، ہ۔ بدوضع، ڈھبوس، بہت موٹا۔ (مث ڈھپو (وج))۔

**ڈھپوانا** زبر ڈھ، جزم پ۔ فعل متعدی۔ کسی شے کو چھپانے کے لیے اس پر کوئی اور چیز رکھوانا۔

## ڈ ھ ۔ ٹ

**ڈھٹ** زبر ڈھ۔ صف، ہ۔ موٹا، دبیز، غف (کپڑا)۔

**ڈھٹارا** زیر ڈھ۔ امث۔ دغاباز، فریبی۔

**ڈھٹائی** زیر ڈھ۔ امث۔ اڑیل پن، ضد؛ بے حسی، بے لحاظی۔ نیز ڈھیٹ

پن۔

**ڈھٹ بندی** زیرِ ڈھ، زبر ب، جزم ن۔ رک: ڈھٹ بندی۔

**ڈھٹینگرا** زبر ڈھ، ی، ن مغ، جزم گ۔ صف۔ اند، ہ۔ موٹا تازہ آدمی (بطور پھبتی) سنڈا، مسٹنڈا (آدمی)۔

## ڈھ۔ چ

**ڈھچر** زبر ڈھ، چ۔ اند۔ رک: ڈھانچ۔ کاریگری کا سامان۔ (امث) **ڈھچری** ترکیب وآلات کار، تکنیک۔

فعل مرکب: **ڈھچر پھیلانا** کام کاٹھیا جمانا۔

**ڈھچری** زبر ڈھ، جزم چ۔ مث۔ تجویز، تدبیر؛ چھل، فریب، حیلہ، چالاکی۔

## ڈھ۔ ڈ

**ڈھڈ** پیش ڈھ۔ امث، ہ۔ (رک) **ڈھڈی**؛ مقعد، دونوں کولھوں کا جوڑ۔

**ڈھڈا** زبر ڈھ، شدڈ۔ اند، ہ۔ پانی جو نشیب میں جمع ہو جائے، جوہڑ۔

**ڈھڈو** زبر ڈھ، شدڈ، وج۔ امث، ہ۔ ایک شور مچانے والی چڑیا جو عموماً سات کی ٹکڑیوں میں اُڑتی ہے، اس لیے سات بہنوں کی ٹولی کہلاتی ہے۔ عجوزہ، پیرزن، بدخو بڑھیا۔

**ڈھڈی** پیش ڈھ، شدڈ۔ امث، ہ۔ جانوروں کی دُم کی جڑ، ریڑھ کی ہڈی کا نچلا سرا جو مقعد سے قدرے اوپر تک ہوتا ہے۔

## ڈھ۔ ر

**ڈھرا** زبر ڈھ، شدر۔ اند، ہ۔ شارعِ عام، پگڈنڈی، پٹا ہوا راستہ یا طریقہ، بندھا ہوا قرینہ۔

محاورہ: **ڈھرا بندھنا** عام رواج ہونا۔

**ڈھرکھا** زبر ڈھ، جزم ر۔ اند۔ کھیت میں جانوروں کو ہنکانے کے لیے بنائی ہوئی شبیہ، دانھ ل۔ چشمارو، بجھ کاگ، کاگ، بچکا، سیاوڑ۔ نیز **ڈھرکا، ڈھرلا،** [illegible]

**ڈھرنا** زبر ڈھ، جزم ر۔ اند۔ وہ پتلا جو پرندوں کو ڈرانے کے لیے بناتے ہیں؛ [illegible]

## ڈھ۔ س

**ڈھسلنا** زیر ڈھ، زبر س، جزم ل۔ فعل لازم۔ پھسلنا، جگہ سے ھسـ جانا، ڈھے پڑنا۔

**ڈھسی** پیش ڈھ۔ صف۔ بیہودہ عورت؛ مہمل، سفلہ، کمینہ۔

## ڈھ۔ ک

**ڈھک (۱)** زبر ڈھ۔ امث۔ موٹی جوں۔

**ڈھک (۲)** زبر ڈھ۔ امث۔ ایک وزن، وزن کا ایک قدیم پیمانہ۔

**ڈھکا** زبر ڈھ، شدک۔ اند۔ بڑا نقارہ، بڑا ڈھول۔

**ڈھکسنا** پیش ڈھ، پیش ک، جزم س۔ فعل متعدی۔ بہت کھانا یا پینا۔

**ڈھکن** زبر ڈھ، شدز برک۔ اند۔ وہ چیز جسے اُوپر ڈال دینے یا لگا دینے سے کوئی چیز چھپ جائے یا بند ہو جائے، ڈھانکنے کی شے، سرپوش۔ نیز ڈھکنا۔

**ڈھکوس** زبر ڈھ، وج۔ امث۔ پیاس، تشنگی۔

**ڈھکوسلا** زبر ڈھ، وج، جزم س۔ اند۔ بے اصل، ہوائی بات جو بہکانے، پھسلانے یا دلاسا دینے کے لیے گھڑی جائے، پاکھنڈ؛ انمل بے جوڑ الفاظ جو ہنسنے ہنسانے کے لیے گھڑے جائیں۔

**ڈھکوسنا** زبر ڈھ، وج، جزم س۔ فعل متعدی۔ (رک) ڈکوسنا۔

**ڈھکی** پیش ڈھ، شدک۔ امث، ہ۔ جانور کا جست لگانے سے پہلے اگلے پنجوں پر جھکنا۔ آدمی کا اسی انداز کی نقل کرنا، پنجوں یا گھٹنوں کے بل جھکنا۔

محاورہ: **ڈھکی مارنا** اس طرح چھپ کر بیٹھنا کہ کوئی دیکھ نہ سکے۔

## ڈھ۔ گ

**ڈھگ** زبر ڈھ، شدگ۔ پہلو، طرف؛ نزدیک، قریب۔

**ڈھگا** زبر ڈھ، شدگ۔ اند، ہ۔ رک: ڈگا۔

**ڈھگن** زبر ڈھ، زبر گ۔ اند۔ تین ارکانِ تہجی کا مجموعہ۔

## ڈھ۔ ل

**ڈھلائی** زبر ڈھ۔ امث۔ ڈھالنے، گھڑنے کا عمل یا اُجرت، ٹھٹھیرے کا کام۔

**ڈھلان** زبر ڈھ۔ امث۔ ڈھال، نشیب، اُترائی۔ نیز ڈھلوان۔

**ڈھلت** زبر ڈھ، زبر ل۔ امث، ہ۔ ڈھلی ہوئی چیز کی ساخت۔

**ڈھلڑ** زیر ڈھ، شدزبر ل۔ صف۔ ڈھیل دینے، وقت گھلانے والا، سُست۔

**ڈھلک** زبر ڈھ، زبر ل۔ امث۔ ڈھب، ادا، طرز؛ چمک۔

**ڈھلکا** زبر ڈھ، جزم ل۔ امث۔ آنکھوں سے پانی بہنے کا مرض۔

**ڈھلکنا** زبر ڈھ، زبر ل، جزم ک۔ فعل لازم۔ نشیب کی طرف جانا، پھسلنا۔

**ڈھلمل** زیرڈھ، جزم ل، جزم م۔ صف۔ ڈگمگ، نااُستوار، مذبذب۔

مرکب صف: **ڈھلمل یقین** مذبذب، کچے عقیدے والا۔

**ڈھلنا** زبرڈھ، جزم ل۔ فعل لازم، مجہول۔ سانچے نقشے یا مقصد کے مطابق پکڑنا، بننا، ساخت ہونا؛ گھٹنا، رُوبہ زوال ہونا۔ مثلاً: دھوپ ڈھلنا۔

**ڈُھلنا** پیش ڈھ، جزم ل۔ متعلق فعل۔ کسی طرف جھکنا، بہہ کر جانا؛ مائل ہونا؛ ڈھویا جانا۔

**ڈھلوان** زبرڈھ، جزم ل۔ ناہموار، جھکواں، ڈھالو۔

**ڈھلوانسی** زیرڈھ، جزم ل۔ اسث۔ گوپھن، فلاخن، جس میں ڈھیلے رکھ کر چھوڑے جاتے تھے۔ نیز **ڈھیلوانسی**۔

**ڈھلیا** زبرڈھ، زبرل، شدی۔ اند۔ دھات کی چیزیں ڈھالنے والا کاریگر؛ ٹھٹھیرا۔

**ڈھلیت** زبرڈھ، ے لین۔ اند۔ ڈھال اور تلوار سے مسلح چوکیدار۔

## ڈھ۔م

**ڈھمک** زبرڈھ، زبرم۔ اند۔ کوئی انجانا، فلاں شخص یا شے۔ مرکب: **اَمک ڈھمک/اَمکا ڈھمکا** (جزم م) ایرا غیرا۔

**ڈھمکا** زبرڈھ، زبرم، شدک۔ اند۔ ڈھول پیٹنے کی آواز۔

## ڈھ۔ن

**ڈھنڈار** زبرڈھ، جزم ن۔ صف۔ خالی، سُونا، لمبا چوڑا مکان۔

**ڈھنڈلاٹ** زبرڈھ، ن غنہ، جزم ڈ۔ اسث۔ آوارہ گردی، بے مقصد آمدورفت۔

**ڈھنڈورا** زبرڈھ، ن مغ، وج۔ اند۔ ڈنکے یا تاشے کی چوٹ کے ساتھ اعلان، منادی، تشہیر۔

محاورہ: **ڈھنڈورا پیٹنا** ناحق چرچا کرنا، کسی بات کو پھیلانا، اعلان کرنا۔

کہاوت: **ڈھنڈورا شہر میں، لڑکا بغل میں** جب کوئی چیز قریب پڑی ہو اور اس کی تلاش کریں تو کہتے ہیں۔

**ڈھنڈورچی** منادی، گھوم پھر کر اعلان کرنے والا۔

**ڈھنڈیا** پیش ڈھ، جزم ن، جزم ڈ۔ اسث۔ کھوئے ہوئے کی ہر طرف تلاش۔

**ڈھنڈیل** زبرڈھ، ن مغ، ے۔ اسث۔ اُس تیل یا گھی کی تلچھٹ جس میں کوئی چیز بھونی گئی ہو۔

**ڈھنگ** زبرڈھ، ن غنہ۔ اند۔ وضع، قرینہ، طور، طرز، انداز، چلن؛ سیدھا طریقہ، صحیح طور، اچھا انداز۔

متعلق فعل: **ڈھنگ سے** اچھی طرح، بخوبی۔

صف: **ڈھنگ کی** اچھی، موزوں، مناسب، درست۔ (مذ) ڈھنگ کا۔

**ڈھنگ** زیرڈھ، ن غنہ۔ اند۔ لمبا چوڑا، بے ڈول۔

## ڈھ۔و

**ڈھو** زبرڈھ، ومع۔ صف، ہ۔ طاقت ور، قوی، بڑے ڈیل ڈول والا۔

**ڈھوا** زبرڈھ، شدو۔ اند، ہ۔ رنڈی کا بھڑوا، قرمساق۔

**ڈھوبرا** وج، جزم ب۔ اند۔ مٹی کا پرانا برتن (مجازاً) کچا، خستہ مکان۔

**ڈھوٹا** وج۔ اند۔ بچہ، بیٹا، خصوصیت سے تنومند اور موٹا تازہ بچہ۔

**ڈھوڈا** وج۔ اند۔ خالی ڈھانچ، بوداٹھاٹھر؛ محرم کا تعزیہ۔ نیز **ڈھوڑا** (صف) دکھاوے کا نمائشی؛ بودا، خستہ۔ مثال: گاڑی ڈھوڈا ہوگئی۔

**ڈھور** وج۔ اسمِ جنس۔ مویشی۔ مرکب عطفی: **ڈھور ڈانگر**۔

**ڈھورا** وج۔ اند۔ چنے کی دانوں میں لگنے والا کیڑا، چنے کا گُھن۔

**ڈھوک** وج۔ اند۔ چھپنے کی جگہ، غار؛ التوا، پس وپیش، ٹال مٹول، تذبذب؛ بڑے بڑے نوالے کھانا، گھونٹ، جرعہ؛ کسی قسم کے پتھر کا چھوٹا ٹکڑا۔

**ڈھوکنا** وج، جزم ک۔ فعل لازم۔ پنجوں کے بل بیٹھنا یا چلنا۔ نیز **ڈھکی لینا**۔

**ڈھول** وج۔ اند۔ لکڑی کے گول ابھرواں خول کے دونوں طرف منڈھا ہوا ہاتھ سے تھپتھپا کر بجانے کا ساز۔ تص: **ڈھولک، ڈھولکی**۔

محاورہ: **ڈھول پیٹنا** شہرت دینا، اعلان کرنا۔

محاورہ: **ڈھول تاشے بجانا** خوشی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **ڈھول کا پول کھولنا** جھوٹا بھرم ختم کرنا؛ حقیقت بیان کرنا، راز فاش کرنا۔

کہاوت: **ڈھول کے اندر پول** ظاہری نمائش بہت مگر اصلیت کچھ نہیں۔ (پول=خلا)۔

کہاوت: **ڈھول نہ دف، ہر ہر گیت** حیثیت کچھ نہیں جبکہ کام بڑا کرنا چاہتے ہیں۔

**ڈھولنا** وج، جزم ل۔ اند۔ محبوب، پیتم، پیارا، نیز **ڈھولا**۔ ڈھولکی کی شکل کا زیور جس میں اکثر تعویذ ہوتا ہے۔ نیز **ڈھولن**۔

**ڈھولو** وج، ومع۔ اند۔ بھاری چیز کو لڑھکانے کے لیے اِس کے نیچے ڈالا جانے والی بیلن، برنگے کا بیلن (رک: برنگا)۔

**ڈھولی** وج۔ اسث۔ پانوں کی گڈی جس میں دو سو تک پان کے پتے بندھے ہوتے ہیں، پانوں کا مُٹھا یا تھئی۔

**ڈھونا** وج۔ فعل متعدی۔ بوجھ سر پر اُٹھانا، لادنا؛ سامان اِدھر سے اُدھر پہنچانا۔

ڈھونچا ولین، ن مغ۔ امذ۔ ساڑھے چار کا عدد یا پہاڑا۔

ڈھونڈ ومع، ن غنہ۔ امث، ہ۔ تلاش، کھوج۔ تص: ڈھنڈیا۔

محاورہ: ڈھونڈ نکالنا تلاش کر لینا، سراغ لگا لینا۔

فعل متعدی: ڈھونڈنا تلاش کرنا، کھوج لگانا۔

فقرہ: ڈھونڈے سے بھی نہیں ملتی پوری تلاش کے باوجود نہیں ملتی، ناپید ہے، غائب ہے۔

ڈھونڈا وج، ن مغ۔ امذ۔ ڈوڈا، کویا، بیج دان؛ وہ پودا جس کی بالیں کسی وجہ سے نہ بھریں۔ نیز (مث) ڈھونڈی۔

ڈھونگ (۱) وج، ن غنہ۔ امذ۔ دکھاوے کی کارروائی، تماشا جو جل دینے کے لیے رچایا جائے، ڈھکوسلا، پاکھنڈ۔ نیز ڈھونگ (ولین، ن غنہ)۔

محاورہ، فعل مرکب: ڈھونگ رچانا فریب سے کام لینا؛ بناوٹ یا ظاہرداری سے کام لینا؛ جانے بوجھے غلط تاثر دینا۔

ڈھونگ (۲) وج، ن غنہ۔ امذ۔ بوڑھا احمق؛ عمر رسیدہ، بہت بوڑھا۔

ڈھو وج۔ امذ۔ ٹیلا، تودہ، ندی نالوں کے درمیان اُونچی زمین۔

## ڈھ۔ ء

ڈھو زبر ڈھ، ومع۔ امذ، ہ۔ بڑے تن و توش کا آدمی۔

ڈھئی زبر ڈھ۔ امث۔ جان کر ڈھے جانے، ڈھیر ہو جانے، رہ پڑنے، دھرنا دینے کی حرکت۔ نیز تص: ڈھیا۔

محاورہ: ڈھئی دینا کسی کے سر بوجھ بن کر، دھرنا دے کر بیٹھ جانا۔

## ڈھ۔ ی، ے

ڈھی امث۔ کھنڈر، مٹی یا پتھروں کا تودہ، دریا کا کچا پشتہ، مٹی سے اُٹھائی ہوئی باڑھ، مینڈھ۔

ڈھیٹ ی۔ صف۔ ہٹیلا، ضدی؛ اڑیل، سرکش؛ بے حس، بے لحاظ؛ بے حیا، نڈر، بے جھجک، بے باک، بے شرم۔ (اکیف مث) رک: ڈھٹائی۔

ڈھیٹ پن ڈھٹائی، بے شرمی، بے باکی، بے خوفی؛ ہٹ دھرمی۔

ڈھیر ے۔ امذ۔ انبار؛ تودہ۔ (مجازاً) قبر، مزار۔

صف: ڈھیر سا بہت سا، کثیر، وافر، بے حساب۔ نیز ڈھیر سارا۔

محاورہ: ڈھیر کرنا/کر دینا مار ڈالنا؛ ہرا دینا، مار گرانا، صفایا کر دینا؛ جمع کر دینا، اکٹھا کرنا، انبار لگانا۔

فعل لازم: ڈھیر ہونا ڈھے پڑنا، تھک کے لیٹ جانا؛ مر جانا۔

ڈھیرا ے۔ امذ۔ سوت لپیٹنے، انٹی بنانے کا صلیبی شکل کا لکڑی کا آلہ؛ جمع یا صلیب کا نشان (+)، کیل کانٹا (×)۔ صف: بھینگا۔

ڈھیری ے۔ امث۔ چھوٹا ڈھیر، انبار، تودہ؛ زرعی زمین میں ساجھا؛ زمین کا چھوٹا ٹکڑا، زمین کی پٹی کا تقسیم شدہ حصہ، نیز حصہ دار۔

ڈھیک ی۔ امذ۔ سارس سے چھوٹا، لمبی ٹانگوں اور لمبی گردن والا ایک آبی پرندہ، بگلا؛ لم ڈھیک۔ آنکھ کا میل، کیچڑ، چیپڑ

ڈھیل ی۔ امث۔ جھول، لٹک؛ سُستی، دیر دار، تاخیر، مہلت، رعایت۔

محاورہ: ڈھیل دینا مہلت دینا، بے پروائی کرنا، چشم پوشی کرنا، نرمی برتنا۔

ڈھیلا ی۔ صف۔ بن کسا، جھول دار، ضرورت سے زیادہ بڑا (جوتا، کپڑا)۔ تنگ اور چست کی ضد؛ کشادہ، فراخ؛ سُست، مٹھا؛ جنسی طور پر کمزور۔ (مث) ڈھیلی۔

اکیف: ڈھیلا پن جھول، بہت زیادہ نرم ہونے کی حالت؛ سُستی، کاہلی؛ کمزوری، ضعف، ناتوانی۔

صف: ڈھیلا ڈھالا بہت کھلا ہوا، کشادہ۔ (مجازاً) آرام دہ (عموماً کپڑوں کے لیے مستعمل)۔

ڈھیلا ے۔ امذ۔ مٹی کا ڈلا، کلوخہ؛ آنکھ کی پتلی۔

محاورہ: ڈھیلا سکھانا مٹی کے ٹکڑوں سے نجاست صاف کرنا۔

فعل مرکب: ڈھیلا لینا مٹی سے استنجا کرنا۔

ڈھیم ے۔ امذ۔ مٹی کا ڈھیر، تودہ یا بڑا ڈلا۔ نیز ڈھیما (چلمن بانی) چلمن بُننے کی ڈوری کا گولا جو پتھر پر لپیٹ لیا جاتا ہے تاکہ لٹکا رہے۔

ڈھینا ے لین۔ فعل لازم۔ (رک) ڈھانا جس کا یہ لازم ہے؛ تھک ہار کر لیٹ جانا۔

ڈھینڈا ے، ن مغ۔ امذ۔ بڑھا ہوا پیٹ، حمل۔

ڈھینڈس ے، ن مغ، زبر ڈ۔ امذ۔ گول کدو، گول گھیا۔

ڈھینکا ے، ن مغ۔ امذ۔ کوٹنے کے ایک آلہ، خم دار لکڑی جو کولھو کے پٹے کے اُوپر سے گزرتی ہے اور اسے نیچے دبائے رکھتی ہے، وہ لکڑی جو گنّے پیلنے کی مشین میں محرک شہتیر اور عمودی لٹھ کو جوڑتی ہے۔

ڈھینکلی ے، ن غنہ، جزم ک۔ امث۔ جرِّثقیل کے اُصول پر بانس کے ایک سرے پر بندھے ہوئے ڈول سے پانی کھینچنے کی کل۔

ڈھینکی ے، ن مغ۔ امث۔ اینٹیں بنانے کا سانچہ۔

ڈھینگا ی، ن مغ۔ امذ۔ ڈنڈا، لاٹھی، سونٹا۔

محاورہ: ڈھینگا باجنا/بجنا لاٹھی چلنا، فساد ہونا۔

ڈھینگرا ی، ن غنہ، جزم گ۔ صف۔ ہٹا کٹا، سنڈ مسنڈ۔

ڈھیبا ی۔ امذ۔ محبوب، ڈھولا، ڈھوبا۔

# ذ

ذ ذال۔امث۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے ۲۲واں جبکہ صوتی اعتبار سے ۲۱واں، عربی حروفِ تہجی کا نواں اور ترکی اور فارسی کا گیارھواں حرف۔ اسے ذالِ معجمہ یا شخذ اور منقوطہ بھی کہتے ہیں۔ سنی مصمتہ ہے، جس کا تلفظ زبان کی نوک اور اگلے دانتوں کی باڑھ کے اتصال سے ادا ہوتا ہے، لیکن اُردو میں اِس کا 'ز' اور 'ظ' سے کافی ملتا ہے۔ ابجد کے قاعدہ میں اِس کے عدد ۷۰۰ شمار ہوتے ہیں۔ حروفِ شمسی میں شامل ہے۔ بعض الفاظ میں "د" سے متبدل، مثلاً: اُستاد، استاذ جمع: اساتذہ (بقاعدۂ عربی)۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Thal" جبکہ اِس کا کوڈ نمبر "U+0630" ہے۔

## ذ۔ا

ذابح لیٹا زبرب۔اند۔صف،ع۔ ذبح کرنے والا۔

ذابر زیرب۔اند۔صف۔ عالم، فاضل۔

ذات (۱) امث،ع۔ گروہ، جماعت، برادری؛ نوع نسل؛ قوم، گوت، جاتی؛ نسب؛ جوہر، وجود، شخصیت۔

کہاوت: ذات بھانت نہ پوچھے کوئے، جینو پہن کر باہمن ہوئے آج کل ایسا زمانہ ہے کہ ظاہری حالت کی قدر ہوتی ہے ذات وغیرہ کو کوئی نہیں پوچھتا۔

کہاوت: ذات بے عیب خدا کی خدا تعالٰی کی ذات تمام نقصوں سے پاک ہے۔

مرکب عطفی: ذات پات نسلی شناخت، خاندان، قبیلہ۔

کہاوت: ذات پات نہ پوچھے کوئے ہر کو بھجے سو ہر کا ہوئے جو شخص کوشش اور محنت کرتا ہے وہی مقبول ہوتا ہے۔ نام ونسب کی کوئی اہمیت نہیں۔

کہاوت: ذات پڑی کھو میں روٹی بڑی منہ میں اُس کے متعلق کہتے ہیں جو ذلیل کام کرے دولت کے لیے ذلیل کام بھی کیا جاتا ہے۔ کھو= کنواں۔

متعلق فعل: ذات سے وجہ سے، سبب سے، وجود سے۔

ذات شریف (محاورۃً) نہایت چالاک، شریر۔

کہاوت: ذات کا بیری ذات، کاٹھ کا بیری کاٹھ اپنے رشتہ دار انسان کے زیادہ دُشمن ہوتے ہیں۔

کہاوت: ذات کی بیٹی ذات ہی میں جاتی ہے شریف کی شادی شریف کے ساتھ ہوتی ہے۔ شادی بیاہ برادری میں ہوتا ہے۔

کہاوت: ذات کے بلائے برابر بیٹھے، کم ذات بلائے نیچے بیٹھے اپنے برابر کے آدمیوں کی عزت کرنی چاہیے۔ اپنے برابر والوں ہی میں عزت ہوتی ہے۔ نیز ذات کے بلیا برابر بٹھیا، کم ذات کے بلیا نیچے۔

کہاوت: ذات گنوائی، پیٹ نہ بھرا کوئی لالچ کی وجہ سے خلاف مذہب یا ضمیر کام کرے تو کہا جاتا ہے کہ ذلیل بھی ہوئے اور فائدہ بھی نہ ہوا۔

کہاوت: ذات مدھ پیے معلوم ہوئے نشے میں انسان کی اصلیت کھلتی ہے۔

محاورہ: ذات میں انجمن ہونا بہت زیادہ خصوصیات کا مالک ہونا، بہت سے شعبوں میں مہارت رکھنا۔

کہاوت: ذات میں ترک، باجے میں پڑک مسلمان اور باجا بہت شور مچاتے ہیں۔

صف: ذاتی نجی، شخصی، خلقی۔ صفاتی کی ضد۔

ذات (۲) امث،ع۔ حرفِ نسبت، عربی ذو سے مشتق، مراد: والا یا نسبت رکھنے والا، مالک صاحب۔ جمع: ذوات۔

ذاتُ الجنب (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبر ج، جزم ن مثل م) پہلو یا پسلی کا مراد: پسلی کا درد۔

ذاتُ الرِّۂ (شد جزم ر، زبرہ) نمونیہ۔

ذاتُ الصدر (پیش ت، غم ا غم ل، زبر ص، جزم د) سینے کا، مراد سینے کا درد یا راز۔

ذاف اند۔ موت کی سرعت، ناگہانی موت۔

ذاکر زیرک۔صف۔اند،ع۔ ذکر کرنے والا، بیان کرنے والا؛ خدا کا نام جپنے والا، شاغل؛ مجلس عزا میں شہدائے کربلا کے مصائب پر خطاب کرنے والا۔

ذائق زیرء۔صف۔ چکھنے والا، چکھنے کی مہارت رکھنے والا، چیز کی خصوصیات بتانے کا ماہر۔

ذائقہ لیٹا زیرء، زبرق۔اند، امث،ع۔ مزہ جو زبان محسوس کرے، لذت، سواد، (امث) چکھنے کی قوت؛ چکھنے والی، مثال: کُلّ نفس ذائقۃُ الموت ہر جان موت کا مزا چکھنے والی ہے۔ نیز مجازاً: کسی کلام یا بات کا خوشگوار یا ناگوار تاثر۔

صف: ذائقہ (ذائِقَہ) دار (ع۔ف) لذیذ، مزے دار۔

## ذ۔ب

**ذباب** پیش ذ۔امث، ع۔ مکھی، مگس۔

**ذباح** زبر ذ، شدب۔امذ، ع۔ بہت ذبح کرنے والا، ذبح کرنے میں مشاق۔

**ذَبح** زبر ذ، جزم ب۔امذ، ع۔ گلے پر چھری پھیرنا، جانور کو حلال کرنا، قربانی۔

**ذِبح** زیر ذ۔امذ، ع۔ ذبح کیا جانے والا (جانور)۔

**ذَبیح** زبر ذ، ی۔امذ، ع۔ ذبح کیا ہوا، قتل کیا ہوا۔

**ذبیحہ** زبر ذ، ی، زبر ح۔صف، ع۔ قربانی کا جانور؛ شرعی طریقے سے ذبح کیا ہوا جانور۔

## ذ۔خ

**ذخارف** زبر ذ، زیر ر۔جمع، امذ۔ ظاہری زیب و زینت کی اشیا، سامانِ آرائش۔

**ذخیرہ** زبر ذ، ی، زبر ر۔امذ، ع۔ جمع کی ہوئی اشیا، اکٹھا کیا ہوا مال، مسالا وغیرہ؛ خزانہ؛ انبار؛ پانی کی ٹنکی یا تالاب۔

صف: **ذخیرہ اندوز** کسی شے کو جمع کرنے والا، غلہ یا دیگر اشیائے صرف کو خلاف قانون اس لیے جمع کر کے رکھ لینے والا کہ مانگ بڑھنے پر انھیں مہنگے داموں فروخت کیا جائے۔

## ذ۔ر

**ذرا** زبر ذ۔صف۔متعلق فعل، ع۔حرف التجا۔ تھوڑا، تھوڑا سا، کچھ، قدرے، قلیل؛ یونہی، ویسے ہی، تھوڑی دیر کو۔ مثال: ذرا دیکھیے، ذرا سنیے تو۔ (متعلق فعل): مہربانی سے، کرم فرما کر، زحمت کر کے، (توجہ چاہنے کے لیے)۔

کہاوت: **ذرا چھری تلے دم لے** کچھ ٹھہر، جلدی مت کر۔ دیکھتا رہ کیا ہوتا ہے۔

متعلق فعل: **ذرا ذرا** کچھ کچھ، تھوڑا تھوڑا؛ تفصیل سے، تمام تر۔

کہاوت: **ذرا ذرا سا کر لیا اور اپنا پلہ بھر لیا** تھوڑا تھوڑا کر کے بہت لے لیا۔ تھوڑا تھوڑا لینا مفید ہوتا ہے۔

صف: **ذرا سا** چھوٹا، قلیل مقدار کا، مختصر۔

کہاوت: **ذرا سا کھاوے بہت بتاوے وہ ہے بہو سگھڑیلی، بہت کھاوے کم بتلاوے وہ بہو دھگڑیلی** جو بہو تھوڑا کھا کر بہت ظاہر کرے وہ اچھی، جو زیادہ کھا کر کم بتاوے وہ خراب ہے۔

صف: **ذرا ظہور** بہت کم، معمولی (سا)۔

محاورہ: **ذرا سا منہ نکل آنا** خوف تکلیف یا بیماری سے چہرہ اُتر جانا، کسی فوری اثر یا بات سے شرمندہ ہونا، کھسیا جانا۔

کہاوت: **ذرا نہ ظہور، بات میری بات بھرپور** پاس کچھ نہیں اور شیخیاں بہت۔

**ذرور** زبر ذ، ومع۔امذ۔ (طب) پسی ہوئی خشک دوا جو آنکھ یا زخموں پر چھڑکی جاتی ہے۔

**ذرہ** زبر ذ، شد زبر ر۔امذ، ع۔ ریزہ، بھورا، دانہ، جز و اقل۔ جمع: **ذرات**۔

مرکب: **ذرۂ بے مقدار** (مجازاً) جس کی کوئی حیثیت نہ ہو۔

**ذرّہ نوازی** (مجازاً) ناچیز کی قدر افزائی، شفقت، مہربانی۔

**ذُریت** پیش ذ، شد زیر ر، شد زبر ی۔امث، ع۔ اولاد، افرادِ خانہ۔ جمع: **ذُرّیات** (نیز عام: بلا شدی)۔

**ذریعہ** زبر ذ، ی، زبر ع۔امذ، ع۔ وسیلہ، واسطہ؛ پہنچ، رسائی؛ راہ، طریق۔ جمع: **ذرائع** (لیٹا زیرہ)۔

**ذرائعِ نقل وحمل** گاڑیاں وغیرہ جن کے ذریعے چیزوں یا آدمیوں کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لایا اور لے جایا جائے۔

## ذ۔ع، ق

**ذُعاف** پیش ذ۔امذ۔ زہر، ہر قاتل، فوراً مار ڈالنے والا زہر۔

**ذَقن** زبر ذ، زبر ق۔امث، ع۔ ٹھوڑی، زنخداں۔

**ذَقند** زبر ذ، زبر ق، جزم ن۔امث۔ چھلانگ، جست، اُچھل کود، چوکڑی۔

## ذ۔ک

**ذکا** زبر ذ۔امث، ع۔ ذہانت، فرزانگی، فراست، دانائی۔ نیز **ذکاوت**۔

**ذکاوت** زبر ذ، زبر و۔امث، ع۔ ذہن کی تیزی، تیز فہمی، زیرکی، ذہانت۔

**ذکاوتِ حس** (طب) حس کی تیزی، ذرا سی انگیخت سے شہوت ہونا۔

**ذَکر** زبر ذ، زبر ک۔امذ، ع۔ مردانہ آلۂ تناسل؛ مرد، نر۔

**ذِکر** زیر ذ، جزم ک۔امذ، ع۔ یاد کرنا؛ خدا کی حمد تسبیح کرنا؛ بیان، روایت، حکایت؛ روداد، بات چیت۔ نیز **تذکرہ**۔

محاورہ: **ذکر چل نکلنا** کسی کے بارے میں کچھ بات ہونا، تذکرہ ہونا۔ نیز ذکر ہونا۔

صف: ذِکرِجمیل کسی کی بھلائی یا خوبی کا بیان، کسی پسندیدہ شخص کی یاد۔ نیز ذکرِخیر۔

ذکرِخفی (تصوف) آنکھیں اور لب بند کر کے دل سے اللّٰہ کا نام لینا، خاموشی سے دل ہی دل میں اللّٰہ کو یاد کرنا۔

ذکی زبرذ۔ اند، ع۔ ذہین، تیزفہم، ہوشیار، زیرک۔

ذکیہ زبرذ، زبری۔ امث، ع۔ رک: ذکی جس کی یہ تانیث ہے۔

## ذ۔ل

ذل زبرذ۔ اند، ع۔ کمینہ پن، رذالت۔

ذل زیرذ۔ اند، ع۔ آسانی، سہولت؛ فرمانبرداری۔

ذلالت زبرذ، زبرل۔ امث، ع۔ حقیر، ذلیل ہونا، کمینہ پن۔

ذلت زیرذ، شدزبرل۔ امث، ع۔ رسوائی، گھٹیاپن۔

ذلق (۱) زبرذ، زبرل۔ امذ۔ مشت زنی، استمنا بالید۔ نیز جلق۔

ذلق (۲) زبرذ، زبرل۔ امذ۔ تیززبان، فصیح زبان، تیززبانی۔

ذلق بیان فصیح وبلیغ۔

ذلقی زبرذ، جزم ل۔ صف۔ وہ حروف جو زبان کی نوک سے ادا ہوتے ہیں۔

ذلول زبرذ، ومع۔ صف۔ نرم مزاج، حلیم الطبع، فرماں بردار۔

ذلیل زیرذ، ی۔ صف۔ ع بے عزت، بے وقعت، حقیر، خوار؛ کمینہ، سفلہ۔

## ذ۔م

ذم زبرذ۔ اند، ع۔ عیب، برائی، سُقم، نقص، مذمت، ہجو، طعن واعتراض کی بات۔ تراکیب میں مشدد مستعمل، مثال: ذَمّ صریح۔ جمع: ذمائم (زیرم)۔

مرکب اضافی: ذم کا پہلو کلام میں ایسی بات یا الفاظ جن کے گھٹیا معنی لیے جاسکیں۔

ذمہ زیرذ، شدزبرم۔ امذ، ع۔ فرض جو عائد ہو یا قبول کر لیا جائے؛ واجب کام؛ ٹھیکہ، ضمانت۔

محاورہ: ذمہ لینا ہامی بھرنا، عہد کرنا، ضامن ہونا۔ نیز ذمہ اُٹھانا۔

صف: ذمہ/ ذمے دار/ وار/ ور ضامن، جوابدہ؛ قابلِ اعتبار۔

ذمی زیرذ، شدم۔ امذ، ع۔ اسلامی عملداری میں بسنے والا غیر مسلم جس کی حفاظت کی ذمہ لیا گیا ہو۔ جمع: اہل الذمہ (لیٹازبرا، غم ل، شدزیرذ، زبرم)۔

ذمیم زیرذ، ی۔ صف، ع۔ بُرا، خراب، بد۔

ذمیمہ بُرائی، بدی، بُرا، خراب۔

## ذ۔ن

ذنب زبرذ، جزم ن مثل م۔ امذ، ع۔ گناہ، قصور۔ جمع: ذنوب (پیش ذ)۔

ذنب زبرذ، زبرن۔ امذ، ع۔ دُم، پونچھ، دُم چھلا، دنبالہ۔

## ذ۔و

ذُو حرف صفت ونسبت۔ مذ، ع۔ مرکبات میں مستعمل، بمعنی والا، صاحب، مالک۔ مثال: ذُومعنی پُرمعنی، بامعنی، ذُومعنیین (زبرم، جزم ع، زیرن، ے لین) جس کے دو معنی نکلتے ہوں (لفظ یا کلام)۔ نیز رک: ذی۔

ذوات زبرذ۔ مث، ع۔ رک: ذات (۲) جس کی یہ جمع ہے۔ مثال: ذَوات اُلا مر (تلِ اَمر) حکام۔ ذَوات اُلید املاک، مال ومتاع۔

ذواضعاف ومع، زبرا، جزم ض۔ امذ، ع۔ جب ایک عدد کئی اعداد پر پورا پورا تقسیم ہو سکے تو اُسے اُن اعداد کا ذُواضعاف کہتے ہیں۔

ذواضعاف اَقل ومع، زبرا، جزم ض، لیٹا زیرف، زبرا، زبرق۔ امذ، ع۔ (ریاضی) وہ چھوٹے سے چھوٹا عدد جو اپنے سے چھوٹے دو یا زیادہ عددوں پر پورا تقسیم ہو جائے مثلاً: ۲، ۴، ۵، ۱۰ کا ذواضعاف اقل ۲۰۔

ذوُالارحام پیش ذ، غم و، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ر۔ امذ، ع۔ خویش، رشتہ دار، خصوصاً ماں کی طرف سے؛ میت کے اُن رشتہ داروں میں سے کوئی جنھیں شریعت کی رُو سے اُس کا ترکہ نہیں پہنچتا۔ جمع: ذَوِی اُلا رحام (ذَوِل اَرحام)۔

ذوُالجلال پیش ذ، غم و، غم ا، جزم ل، زبرج۔ صف، ع۔ صاحب جلالت؛ عظمت، بزرگی والا۔ مراد: اللّٰہ تعالیٰ۔

ذوُالجناح پیش ذ، غم و، غم ا، جزم ل، زبرج۔ صف۔ علَم، ع۔ دو شہپر رکھنے والا، حضرت امام حسینؓ کے گھوڑے کا لقب۔

ذوُالحال پیش ذ، غم و، غم ا، جزم ل۔ صف، ع۔ بدمزاج، سخت دل۔

ذوُالفقار پیش ذ، غم ا، جزم ل، زبرف۔ صف۔ علَم، ع۔ ریڑھ کی ہڈی کی شکل کی ایک تلوار جو حسب روایت رسول اللّٰہ ﷺ کو مالِ غنیمت میں ملی تھی اور انھوں نے حضرت علیؑ کو بخشش دی تھی۔

ذوُالقرنین پیش ذ، غم و، غم ا، جزم ل، زبرق، جزم ر، ے لین۔ صف، ع۔ دو سینگوں والا۔ سکندرِاعظم کا لقب۔

ذوُالمنن پیش ذ، غم و، غم ا، جزم ل، زیرم، زبرن۔ صف، ع۔ احسانات کرنے

والا۔

**ذُوْالنورین** پیش ذ، غم و، غم ا، غم ل، شدن، ومع، ے لین۔صف، ع۔ دو چراغ رکھنے والا، خلیفۂ سوم حضرت عثمانؓ کا لقب جن کے نکاح میں رسول اللہ ﷺ کی دو بیٹیاں آئیں۔

**ذُوْالنون** پیش ذ، غم و، غم ا، غم ل، شدن، ومع۔صف، ع۔ مچھلی سے نسبت رکھنے والا، حضرت یونسؑ کا لقب جو مچھلی کے پیٹ میں رہے۔

**ذُوجسدین** ومع، زبرج، زبرس، ے لین۔صف، ع۔ دو جسموں والا، مراد: ستارہ عطارد، علم نجوم کی رُو سے جس کا برج جوزا ہے جو دو خانوں پر مشتمل ہے اور دو پیکر بھی کہلاتا ہے۔

**ذُوذنابہ** پیش ذ، جزم ذ، زبرب۔اند، ع۔ دُم دار ستارہ۔

**ذوق** ولین۔اند، ع۔ مزا، ذائقہ؛ لطف، حظ؛ رغبت، دلچسپی؛ فنونِ لطیفہ سے رغبت یا لطف اندوزی کی صلاحیت۔

مرکب وصفی: **ذوقِ سلیم** ستھرا اور پختہ ادبی مذاق۔

**ذومعنی** پیش ذ، زبرم، جزم ع۔صف۔ گول مول بات جس سے دو یا زیادہ مفہوم پیدا ہوتے ہوں، وہ بات جس سے کئی پہلو یا معنی نکلتے ہوں۔

**ذوی** زبرذ، ع۔ ذُو (رک) کی جمع۔مراد: والے، صاحبان، اہل۔

**ذوی القربیٰ** (زیرو، غم ع، غم ا، غم ا، پیش ق، جزم ب، کھڑا زبری) عزیز و اقارب۔

**ذوی الفرائض** متوفی کے رشتہ دار جن کے حصے شرع اسلامی میں مقرر ہیں۔

## ذ۔ ہ

**ذَہانت** زبرذ، زبرن۔امث، ع۔ روشن دماغ، ذکاوت: (عام: ذِہانت)۔

**ذہب** زبرذ، زبرہ۔اند، ع۔ سونا، طلا؛ انڈے کی زردی۔

**ذہبی** سونے کا، طلائی۔

**ذہل** زبرذ، جزم ہ۔اند۔ بھول جانا، غافل ہو جانا۔

**ذہن** لیٹا زیرذ، جزم ہ۔اند، ع۔ دماغی قوت و صلاحیت؛ حافظہ، یادداشت۔

**ذہنِ رسا** (زبرر) تیز دماغ، اعلیٰ عقل و فہم۔

محاورہ: **ذہن سے اُترنا** بھول جانا، یاد نہ رہنا۔

محاورہ: **ذہن نشین کرانا** اچھی طرح سمجھانا، یاد کرانا۔

**ذہنیت** لیٹا زیرذ، جزم ہ، زیرن، شد زبری۔امث، ع۔ خصلت، فطری رجحان، میلانِ طبع۔

**ذہول** لیٹا پیش ذ، ومع۔اند، ع۔ ذہنی انتشار، ذہنی قوتوں کا زوال، حافظے کی خرابی۔

**ذہیب** زبرذ، ی۔صف، ع۔ سنہرا، سونے کا، طلائی۔

**ذہین** زبرذ، ی۔صف، ع۔ اعلیٰ دماغی اوصاف و لیاقت والا۔

## ذ۔ ی، ے

**ذی** حرفِ نسبت، ع۔ ذُو (رک) کی مجرور حالت، اُردو میں بلا امتیاز مستعمل۔ (عربی میں حسبِ موقع ذو، ذا، ذی اور مؤنث کے لیے ذات)۔

**ذِی حس** حساس، شدت سے محسوس کرنے والا۔

**ذِی رُتبہ** عہدہ دار، مرتبے والا، صاحبِ منصب۔

**ذِی رُوح** جاندار۔

**ذِی شعور** (پیش ش، ومع) سمجھدار۔

**ذیابیطس** زیرذ، ی، زبرط۔اند، ع۔ خون میں شکر کی زیادتی کا مرض۔ پیشاب میں شکر آنا۔

**ذی الحج** زیرذ، غم ا، جزم ل، زیرح۔اند، ع۔ اسلامی سال کا آخری مہینہ جس میں حج ہوتا ہے۔ نیز **ذِی الحِجّہ** (زیرذ، جزم ل، زیرح، شد زبرج) **ذُوالحجّہ** (ذُل حج جَ)۔

**ذیشان** ی۔صف، ع۔ شان و شوکت والا، باعظمت، عالی منزلت۔

**ذی قعد** زبرق، جزم ع۔اند، ع۔ اسلامی سال کا گیارہواں مہینہ، شعبان کے بعد اور ذی الحجہ سے پہلے۔

**ذیل** ے لین۔اند، ع۔ حاشیہ، دامن؛ گرد و پیش کا علاقہ، صدر دفتر کا تابع عملہ، شعبہ وغیرہ۔

**ذیل دار** وہ سرکاری عہدیدار جس کے ماتحت چند گاؤں یا قصبے ہوں۔

صف: **ذیلی** اصل کا تابع، تحتی، ضمنی۔

**ذیوع** پیش ذ، ومع۔اند۔ پھیلانے کا عمل، اشاعت۔

# ر

ر رے، را۔ رائے مہملہ۔ امث۔ اُردو حروفِ تہجی کا صوتی لحاظ سے بائیسواں (۲۲واں) اور تعداد کے لحاظ سے تیئیسوں (۲۳واں)، فارسی کا بارھواں اور عربی کا دسواں حرف۔ اسے رائے غیر منقوطہ اور رائے قرشت بھی کہا جاتا ہے۔ زبان کی نوک اور تالو سے ادا ہونے والا لثوی ذلقی مصمتہ یا حرفِ صحیح۔ شمسی حروف میں شامل؛ قریب المخرج ہونے کے باعث بعض اوقات 'ل' یا 'ڑ' سے متبدل ہوا ہے، مثلاً: چیلا، چیرا۔ نیر، نیل؛ بوچھار، بوچھاڑ۔ پترپتل؛ بورا، بولا؛ سانولا، سانورا۔ جمل کے حساب میں ۲۰۰ عدد کا حامل، علم نجم میں چاند اور ربیع الاول کو ظاہر کرتا ہے۔ لفظ کے شروع میں صرف منفصل صورت میں آسکتا ہے جیسے 'راحت'، 'رات' وغیرہ جبکہ لفظ کے درمیان میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے 'کرم'، 'بھرم'، 'آرام'، 'آرائش' وغیرہ اور لفظ کے آخر میں بھی متصل اور منفصل دونوں طرح سے آتا ہے جیسے 'شکار'، 'بیمار'، 'ذاکر'، 'ماہر' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Reh" اور اِس کا کوڈ "U+0631" ہے۔

## ر ـ ا

**را (۱)** حرفِ ربط۔ کو، کی طرف، کے لیے۔ اُردو میں مستعمل بعض فارسی امثال و تراکیب میں موجود۔ مثلاً: **خدارا** خدا کے لیے؛ **تراچہ** تجھے کیا؛ **دل رابدل رہیست** دل کو دل سے راہ ہوتی ہے۔

**را (۲)** لاحقہ تصغیر۔ بعض ہندی اصل کے الفاظ میں "ڑا" کا بدل، مثلاً: جیارا، جیوڑا (جیا، جی کی تصغیر)۔

**راب** امث، ہ۔ گنے کے رس کا شیرہ جس سے گڑ بنتا ہے، کوئی گاڑھا شیرہ۔
کہاوت: **راب نہ رابڑی، لے اُٹھے کھابڑی** کوئی اچھی یا بری بات نہیں کی اور یوں ہی تلوار نکال لی۔ خواہ مخواہ ناراض ہو گئے۔

**رابتی** زبر ب۔ امث۔ اصطبل یا اسبابِ خانہ کی قبیل کا وہ شاہی کارخانہ جس کا ماہانہ خرچہ نسبتاً کم ہو۔

**رابڑی** جزم ب۔ امث، ہ۔ شکر ملا ہوا گاڑھا دودھ؛ ایک قسم کی غذا جو پتلی کھچڑی سے مشابہ ہوتی ہے۔

**رابط** زیر ب۔ صف، ع۔ ضبطِ نفس سے کام لینے والا، زاہد، خدا پرست؛ ملانے والا، جوڑنے والا۔

**رابطہ** لیٹا زیر ب، زبر ط۔ امذ، ع۔ سلسلہ، تعلق، لگاؤ، واسطہ؛ ملت، جمعیت۔ مثال: **رابطہ عالم اسلامی** (انگریزی میں: Association) جمع: **رَوابِط** تعلقات، میل جول۔

**رابع** لیٹا زیر ب۔ صف، ع۔ چوتھا (عربی میں: رَبِع چار)۔
متعلق فعل: **رابعاً** چوتھے، چوتھی بار۔
**رابعہ** (مث) چوتھی؛ پُر بہار، بہاریں۔ نیز رَبیعَہ۔

**رابنا** جزم ب۔ فعل متعدی۔ مشقت میں ڈالنا، سخت کام لینا (ایسے موقع پر مستعمل جب مالک اپنے غلام یا ملازم سے بہت زیادہ کام لے)۔

**رات** امث۔ دن چھپنے سے صبح تک کا وقت؛ شب، لیل، رین۔
محاورہ: **رات آنکھوں میں بسر کرنا** ساری رات جاگتے رہنا، جاگ کر رات گزارنا۔
**رات بھر** تمام رات، ساری رات۔
کہاوت: **رات بھر ممیائی اور ایک بچہ بیائی** وہاں کہتے ہیں جہاں توقع سے کم کارگزاری دکھائے۔ بیائی = جنی، بچہ دیا۔
محاورہ: **رات بھیگنا** رات کے دو پہر گزر جانا۔
کہاوت: **رات پڑی بوند، نام رکھا محمود** کام مشکل سے شروع ہوا ہے اور خوشی ابھی سے شروع ہو گئی ہے۔ وقت سے پہلے خوشی منانا یا اُمیدیں باندھنا۔
محاورہ: **رات دن ایک کرنا** انتہائی محنت کرنا، کسی کام میں بڑی دوڑ دھوپ کرنا، پوری محنت اور قوت سے کام کرنا۔
کہاوت: **رات دن پیا سا اور چپنی بھر اُٹھایا** بڑی مشکل کے بعد تھوڑا فائدہ ہوا۔ محنت بہت فائدہ کم۔
**رات ڈھلنا** رات کا پچھلا پہر آجانا۔
محاورہ: **رات رہنا** رات قیام کرنا؛ رات کا وقت ابھی باقی ہونا۔
محاورہ: **رات کاٹنا** مشکل سے رات گزارنا۔
کہاوت: **رات کو جمائی آئے، دن کو منہ پھیلائے** کام میں سُستی کرنے والا ہے۔
کہاوت: **رات کو مچھر کی ٹانگ پکڑیں، دن کو اُونٹ نہ سجھائی دے** اُن کے متعلق کہتے ہیں، جنھیں رات کو زیادہ نظر آتا ہے۔ ویسے تو بڑے تیز نظر ہوں مگر کبھی حیرت انگیز حماقت کا ثبوت دیں۔
متعلق فعل: **رات کی رات** ایک رات بھر کو۔
**رات کی رانی** (امث) ایک پودا جس کے سفید گچھے دار پھول رات کو مہکتے ہیں۔
کہاوت: **رات کی نیت حرام** رات کو کوئی تجویز یا ارادہ کرنا منحوس ہے۔ فیصلہ رات کو نہیں کرنا چاہیے۔
کہاوت: **رات گئی بات گئی** ایسے موقع پر کہتے ہیں جب کوئی وعدہ کر کے

بھول جائے اور پہلو بچائے، ہنسی میں ٹالے۔
متعلق فعل: **رات گئے** ایسا وقت جب رات کا زیادہ حصہ گزر چکا ہو۔
کہاوت: **رات ماں کا پیٹ ہے** رات کو سب آرام پاتے ہیں۔ رات کو عیب چھپے رہتے ہیں۔
متعلق فعل: **راتوں رات** رات بھر میں، ایک رات کے اندر۔

**راتب** زیرت۔ اند، ع۔ بندھی ہوئی تنخواہ، ماہانہ وظیفہ یا خوراک؛ پالتو جانور کا مقررہ کھانا۔ عام: **راتَب** (زبرت)۔

**راتنا** جزم ت۔ فعل متعدی۔ رنگنا، رنگ کی آمیزش کرنا؛ لال کرنا۔

**راج (۱)** اند، ہ۔ راجہ؛ حکومت، نظم ونسق، انتظام، بندوبست؛ دَور دَورہ؛ عملداری، راجدھانی؛ عروج، اوج۔ (بطور سابقہ) بڑا، عظیم۔

**راج پَٹ** بڑی سڑک، شاہراہ۔

**راج پوت** رک: راجپوت۔

**راج تلک** (زیرت) تخت نشینی یا تاج پوشی کے موقع پر صندل یا سیندور کا ٹیکا لگانے کی رسم، تخت نشینی کی رسم۔

**راج پھوڑا** (وج) ایک پھوڑا جو بہت مہلک ہوتا ہے، داد، سرطان۔

صف: **راج دُلارا** راجا یا راجدھانی کے لوگوں کی آنکھ کا تارا؛ محبوب، ناز پروردہ۔ نیز (بطور حسنِ تعبیر) پیارا، نازوں کا پالا بیٹا۔

صف: **راج دُلاری** شہزادی، راجا کی بیٹی، پیاری بیٹی۔

**راج دھانی** عملداری، پایۂ تخت، دارالحکومت۔

**راج روگ** بڑی یا بھیانک بیماری، مراد: کوڑھ یا دق۔

کہاوت: **راج کا راج میں، بیاج کا بیاج میں، ناج کا ناج میں، ساج کا ساج میں** آمدنی جدھر سے آئے اسی رستے لوٹ جاتی ہے۔

**راج نیتی** (ی) سیاست، حکومت، حکمتِ علمی، نظم ونسق۔

**راج ہٹ** بادشاہوں کی سی ضد، ہٹ؛ ایسی ضد کہ آدمی اپنی بات پر اڑا رہے؛ مطلق العنان حکومت۔

**راج ہنس** (ن غنہ) سرخ چونچ اور سرخ ہی رنگ کے پیروں والی بڑی بطخ۔ نیز **ہنس راج**۔

**راج مزدور** معمار، مزدوروں کا سردھرا؛ نیز معمار اور مزدور۔

کہاوت: **راج ہٹ، بالک ہٹ، تریا ہٹ، جوگی ہٹ** راجا، بچہ، عورت اور فقیر جو دل میں آئے کرتے ہیں کسی کی نہیں مانتے۔ ان کی ضد مشہور ہے۔

**راج (۲)** اند۔ معمار، چنائی کرنے والا کاریگر۔

**راجا** اند، ہ۔ حکمران، بادشاہ، امیر، نواب۔ جمع: راجوں، راجاؤں، راجایان۔
مثال: **راجائے راجایان** بڑا راجہ، سمراٹھ۔

**راجہ اِندر** دیوتاؤں اور پریوں کا راجا؛ (مجازاً) وہ شخص جو حسین عورتوں کی محفل یا مجمع میں سب سے منظورِ نظر ہو۔

کہاوت: **راجا آگے راج، پیچھے نہ چھلنی نہ چھاج** خاوند کی زندگی میں عورت کے مزے ہوتے ہیں اس کی وفات کے بعد کچھ بھی نہیں رہتا۔

کہاوت: **راجا بلاوے، ٹھاڑے آوے** راجا بلائے تو جلدی آتا ہے۔ حاکم یا زبردست بلائے تو لوگ فوراً آجاتے ہیں۔

کہاوت: **راجا، جوگی کس کے میت** بادشاہ اور جوگی کسی کے دوست نہیں ہوتے۔

کہاوت: **راجا راج، پرجا سکھی** حاکم اچھا ہو تو رعایا آرام سے رہتی ہے۔

کہاوت: **راجا رکھے، رانی کھاوے** کماتا کوئی ہے کھاتا کوئی ہے۔

کہاوت: **راجا روٹھے گا اپنا سہاگ لے گا، کیا کسی کا بھاگ لے گا** عورتوں کی زبان سے ہے کہ راجا ناراض ہوگا تو سہاگ جو اس کے دم سے وابستہ تھا چھین لے گا، تب بھی قسمت پر اس کا کوئی اختیار نہیں ہے۔

کہاوت: **راجا کا پرچانا اور سانپ کا کھلانا برابر ہے** بادشاہوں کی صحبت میں ہر وقت خطرہ رہتا ہے۔

کہاوت: **راجا کا دوجا، بکری کا تیجا، دونوں خراب** راجا کا دوسرا بچہ سلطنت کے لیے جھگڑا کرتا ہے اور بکری کا تیسرا بچہ بھوکا رہتا ہے کیونکہ بکری کے دو ہی تھن ہوتے ہیں۔

کہاوت: **راجا کو موتی کا دُکھ** ہر شخص ہر حال میں کسی نہ کسی محرومی کا شکار ہوتا ہے۔

کہاوت: **راجا کیا جانے بھوکے کی سار** بھوک کی قدر امیر آدمی نہیں کر سکتا۔ دردمند ہی کو دوسرے کے درد کا احساس ہوتا ہے/ ہو سکتا ہے، اور کو نہیں (سار=روگ، درد، دکھ، احساس)۔

کہاوت: **راجا کی بیٹی، قسمت/ کرم کی ہیٹی** امیر کی لڑکی غریب کے گھر بیاہی جائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **راجا کے گھر کاج، ہمارے گھر ٹھک ٹھک** بادشاہوں کے اخراجات کا بوجھ رعیت پر پڑتا ہے بادشاہ مزے اڑائیں اور غریب بھوکے مریں۔

کہاوت: **راجا کے گھر آئی، (ترت) رانی کہلائی** جب غریب کی بیٹی امیر کے گھر بیاہی جائے تو کہتے ہیں۔ بڑے آدمی کے تعلق سے عروج ملتا ہے۔

کہاوت: **راجا نیاؤ نہ کرے گا تو گھر تو جانے دے گا** کوشش کرتے رہنا چاہیے اگر فائدہ نہ ہوا تو نقصان بھی نہ ہوگا۔

کہاوت: **راجا ہو کر چوری کرے، نیاؤ کون کرے** حاکم ہی ظلم کرے تو انصاف کہاں سے ملے۔

**راجباہ** جزم ج۔ اند۔ وہ نہر جو بڑی نہر سے کھیتوں کو پانی دینے کے لیے نکالی جائے۔

**راجپوت** جزم ج، ومع۔ اسمِ جنس۔ اند۔ چھتری؛ خاندانوں پر مشتمل ایک قوم جو غالباً قدیم فاتحین کی اولاد ہیں اور اپنا سلسلہ روایتہً چاند سورج سے ملاتے ہیں۔ (لفظاً) راجاؤں کی اولاد۔

**راجح** لیٹا زیر ج۔ صف، ع۔ جسے ترجیح ہو، بہتر، فائق۔

**راجع** لیٹا زیر ج۔ صف، ع۔ رجوع کرنے والا، لوٹنے والا، واپس آنے والا؛ ربط، واسطہ، میلان رکھنے والا؛ (قواعد) وہ ضمیر جو کسی اسم کی طرف اشارہ کرے۔

**راجف** زیر ج۔ اند۔ جاڑے کا بخار، تپ لرزہ۔

**راجفت** زیر ج، زبر ف۔ امث۔ قیامت کے دن صور اسرافیل کی پہلی آواز۔

**راجک** زیر ج۔ اند۔ نالی، نہر، دھار؛ لکیر، سطر، قطار؛ کھیت، جنگل۔

**راجل** زیر ج۔ اند، ع۔ پیدل چلنے والا، پیادہ۔

**راجی** ۔صف، ع۔ پُر اُمید، رجائیت پسند، اچھے نتائج کی اُمید رکھنے والا۔

**راجیو** ی، وملفوظ۔ اند۔ کنول، پدم؛ مچھلی کی ایک قسم۔

**راجیہ** جزم ج، زبر ی۔ اند، س۔ راجہ کا منصب، عملداری، سلطنت یا اُس کا کوئی حصہ، صوبہ۔

**راچھ** جزم چھ۔ امث، ہ۔ چکی کی لاٹ جس پر اُوپر کا پاٹ گھومتا ہے؛ جولاہوں کا دندانے دار تنکوں کا بنا ہوا اوزار؛ کُلا۔ نیز راچھا۔

**راچھس** زبر چھ۔ رک: **راکشس**۔

**راحت** زبر ح۔ امث، ع۔ آرام، سکون، چین، لطف، سکھ۔

**راحتِ جاں** دل خوش کرنے والا، رُوح کو سکون پہنچانے والا۔

صف: **راحت رَساں** آرام پہنچانے والا، تسکین بخش۔

**راحلہ** لیٹا زیر ح، زبر ل۔ اند، ع۔ قافلہ، کارواں؛ لدو یا سواری کا اونٹ۔

**راد** امث، ہ۔ پیپ، مادہ؛ دلیر، جری، جواں مرد۔

**رادعہ** زیر د۔ صف، ع۔ روکنے والی شے؛ لوٹانے والی۔

**رادف** زیر د۔ امث، ع۔ جو بعد میں آئے، پیچھے آنے والا، پچھلا سوار۔

**رادھا** امث۔ علَم، س۔ بیساکھ کی چاندرات؛ محبت، پریت؛ برندابن کی حسینہ جو شری کرشن کی محبوبہ تھی۔ نیز رادھکا۔

کہاوت: **رادھا کو یاد کرو** اپنے کام سے کام رکھو۔

**راڑ** امث، ہ۔ جھگڑا، تکرار، بٹنا، فساد۔

**راز** اند، ف۔ پوشیدہ امر، خفیہ بات، نامعلوم حقیقت یا نکتہ، رمز، سر، بھید۔

مرکب عطفی: **راز و نیاز** پیار محبت یا آپس کی باتیں، خفیہ گفتگو۔

محاورہ: **راز افشا کرنا** بھید کھولنا، راز ظاہر کرنا، پوشیدہ بات کو فاش کر دینا۔

محاورہ: **راز اُگلوانا** بہلا پھسلا کر یا زبردستی کسی سے بھید معلوم کرنا۔

فعل متعدی: **راز پانا** بھید معلوم کرنا، حقیقت جاننا۔

صف: **رازداں** بھید جاننے والا، ہمراز، محرمِ اسرار، واقف کار۔

محاورہ: **راز فاش کرنا** بھید ظاہر کرنا، پوشیدہ بات کہنا، بھانڈا پھوڑنا۔

**رازق** زیر ز۔ صف، ع۔ پالنے، رزق دینے والا، پالن ہار۔ تفضیل: **رَزّاق** اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔

**رازی** صف۔ رمزی، راز سے منسوب؛ شہر "رے" کا باشندہ۔

**راس** (۱) اند، ع۔ سردار، سربراہ، سردھرا؛ چوٹی، قلّہ؛ نقطۂ کمال؛ نوک، زاویے کی نوک، سر، مُنڈیا۔ (امث) (مویشیوں کی گنتی کے لیے) ایک جانور مثال: دو راسیں آئیں دو مویشی آئے؛ خاکنائے۔

**راس اُلمال** (پیش س، غم ا، جزم ل) (اند) اصل زر جس پر سود چڑھے۔

**راس** (۲) اند، ع۔ (نجوم) آسمان کے ۱۲ روایتی برجوں میں سے کوئی۔ (امث) گھوڑے کی لگام۔

**راس چکر** بارہ آسمانی برجوں کا حلقہ۔

**راس** (۳) اند۔ ناچ رنگ؛ شوروغل، ہنگامہ؛ جنگ، کارزار۔ نیز راسا جنگ نامہ، رزمیہ نظم۔

**راس لیلا** (امث) شری کرشن اور گوپیوں کے رقص کا ناٹک یا نقل۔

**راس** (۴) ۔صف، ف۔ کسی کے حق میں موافق آنے والا، سازگار، درست، صحیح؛ مبارک۔

محاورہ: **راس آنا** مزاج کو موافق آنا، مفید ہونا، سازگار رہنا۔

**راسب** زیر س۔ صف۔ تہ نشین، نیچے بیٹھنے والا، مضبوط، پکا۔

**راست** جزم س۔ صف، ف۔ سیدھا، دایاں؛ بلاواسطہ؛ درست، ٹھیک؛ سچ۔

**راست اقدام** حکومت کے خلاف عملی احتجاج جیسے ہڑتال وغیرہ یا ملکی قانون کی خلاف ورزی۔ (انگریزی میں: Direct Action)۔

**راست باز** صادق، حق گو، دیانتدار۔

**راست رَو** سیدھا راستہ اختیار کرنے والا، نیک چلن۔

**راستہ** جزم س، زبر ت۔ اند، ف۔ سڑک، راہ، طریق، گزرگاہ۔ (مجازاً) ذریعہ، طریقہ، طریقِ عمل، نکاسی کی نالی، منہ، در۔ نیز عام: رَستہ۔

محاورہ: **راستہ بتانا** منزل کی نشاندہی کرنا؛ راہنمائی کرنا، ہدایت دینا؛ ٹال

دینا، بہلانا۔

محاورہ: **راستہ دکھانا** منتظر بنانا، انتظار میں رکھنا؛ تدبیر بتانا، صورت بتانا۔

محاورہ: **راستہ کاٹنا** چلتے ہوئے آدمی کے سامنے سے گزرنا؛ روانگی کے وقت کسی کو ٹوکنا یا کوئی ایسا کام ہونا جسے عمومی طور پر بدشگونی تصور کیا جاتا ہے؛ پریشان کرنا، بہکانا۔

محاورہ: **راستہ لینا** روانہ ہونا، چلے جانا۔

محاورہ: **راستہ ناپنا** بیکار میں ادھر اُدھر پھرنا؛ مسافت طے کرنا؛ کہیں سے روانہ ہوجانا۔

**راستی** مث۔ف۔ صداقت، سچائی، درستی، اصلاح، سیدھ، سیدھا پن۔

**راستے** زبرر، جزم س۔اند۔جمع۔ راستہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **راستے پر آنا** بری عادات یا غلط کاری سے توبہ کر کے نیک ہونا؛ سدھر جانا؛ ٹھیک ہوجانا۔

**راسخ** زیرس۔صف،ع۔ پکا، مضبوط (عقیدہ، وعدہ وغیرہ)۔

مرکب: **راسخ الاعتقاد/عقیدہ** جو اپنے ایمان، عقیدے، مسلک پر مضبوطی سے قائم ہو۔

**راسم** زیرس۔صف۔ نقش یا خاکے بنانے والا۔ نیز مہریں لگانے والا۔

**راسنا** جزم س۔امث۔ ایک پودے کی تلخ، خوشبودار جڑ، سون جبلی۔ نیز راسن، رائے سن۔

**راسو** وم ع۔اند۔ نیولا۔

**راسی** صف۔ درمیانے درجے کا، اوسط، معمولی (عموماً گھوڑے کے لیے)؛ مضبوط، مستحکم، استوار۔

**راش** اند۔ بن گاہے غلے کا ڈھیر، خرمن۔

**راشٹر** جزم ش، جزم ٹ۔اند،س۔ دیس، ملک، عملداری، سلطنت۔ **راشٹر پتی** صدرِ مملکت۔

صف: **راشٹریہ** ملکی، سارے ملک سے تعلق رکھنے والا۔

**راشٹرکا** جزم ش، جزم ٹ، جزم ر۔امث۔ ایک خاردار جنگلی جھاڑی۔

**راشد** زیرش۔صف،ع۔ نیک، ہدایت یافتہ، راہ راست پر چلنے والا، بزرگ، قابل احترام۔

**راشن** زبرش۔اند۔ سامانِ غذا یا ایندھن کی مقررہ مقدار جو ایک بار میں ملے، خوراک یا رسد جو فوجیوں کو دی جائے۔

**راشن بندی** راشن کا نظام، خوراک یا دیگر اشیائے رسد کی حد مقرر کرنا یا اُن کی تقسیم کا ضابطہ مقرر کرنا۔

**راشی** صف،ع۔ رشوت دے کر کام کرانے والا (عرفِ عام میں جو رشوت کھائے؛ بجائے، مرتشی)۔

**راضی** صف،ع۔ خوش، مطمئن، شاکر، قانع۔

مرکب: **راضی برضا** مرضی کا تابع، حکم کا بندہ، ہر حال میں خوش۔

**راضی نامہ** کسی قضیے کے فریقین کے درمیان صلح یا مفاہمت کی دستاویز۔

**راعی** اند،ع۔ گڈریا، چرواہا؛ (مجازاً) راہبر، نگہبان، بادشاہ۔ جمع: **رَعیان**۔

**راغ** اند،ف۔ پہاڑ کی تلہٹی، سبزہ زار، فرحت افزا مقام۔

**راغب** زیرغ۔صف،ع۔ میل، رغبت رکھنے والا، مائل، مانوس۔

**رافت** زبرف۔امث،ع۔ نرمی، مہربانی، رحمدلی۔ نیز **رَآفت** (زبرر، زبرف)۔صف: **رَؤف**۔

**رافضی** لیٹا زیرف۔صف۔اند،ع۔ ساتھ چھوڑنے والا، عہد شکن (اصطلاحِ تاریخ) کوفے کے اِس گروہ کا لقب جس نے حضرت امام حسینؓ کے پوتے زید بن علی سے رُوگردانی کی۔ جمع: **روافض**۔

**رافع** لیٹا زیرف۔صف،ع۔ بلند کرنے، رفعت دینے، علم کرنے، اُونچا اُٹھانے والا؛ آلۂ جرِّثقیل۔

**رافل** زیرف۔صف۔ غرور، تمکنت، فخر و ناز سے چلنے والا۔

**راق** اند۔ جادوگر، عامل، ٹونے ٹوٹکے کرنے والا۔ جمع: **رُقاۃ**۔ نیز ترقی، افزائش۔

**راقب** زیرق۔صف،ع۔ راہ دیکھنے، انتظار کرنے والا، منتظر، متوقع، نگہبان۔

**راقم** زیرق۔صف۔اند،ع۔ لکھنے، رقم کرنے والا، کاتب۔

مرکب: **راقم الحُروف** جس نے تحریر کیا۔

**راکب** زیرک۔صف۔اند،ع۔ سواری کرنے والا، سوار (گاڑی گھوڑے وغیرہ کا)۔

**راکڑ** زبرک۔امث،ہ۔ بنجر، ریتیلی، کنکریلی زمین۔

**راکس** زبرک۔اند،ہ۔ بھوت، جن، دیو یا شیطان، عفریت۔

**راکشس** جزم ک، زبرش۔اند،ہ۔ (ہندوصنمیات) دیوتاؤں کا مخالف آسانی دیو، شیطان، ایک بھیانک آسمانی مخلوق۔ (مجازاً) ظالم، خونخوار، وحشی، بدروح۔ (مث) **راکشسی**۔ نیز **راچھس**، **راکھس**۔

**راکشسی ویلا** رات کا وقت؛ تیرہ روزی، بدبختی۔

**راکع** لیٹا زیرک۔صف۔اند،ع۔ رکوع کرنے والا، جھکنے والا۔

**راکھ** امث،ہ۔ خاکستر، بھبوت، رماد۔

**راکھی** امث،ہ۔ ساون کی چاند رات کو سلونو کے ہندی تہوار پر بہنوں کے ہاتھوں بھائیوں کی کلائی پر باندھی جانے والی دھاگوں کی لچھی؛ رقم جو حفاظت کرنے کے عوض دی جائے۔

**راکھی بندھن** بھائیوں کی کلائی پر بہنوں کی طرف سے راکھی باندھنے کی ہندوانی رسم۔

**راکیش** ے۔اند،ہ۔ پورا چاند؛شودیوتا کا ایک لقب۔

**راگ** اند،ہ۔ نغمہ،سُروں کا مجموعہ،ہندی کلاسکی موسیقی کی بندھی اور مانی ہوئی سروں کی بندشیں یا تراکیب جو چھ جامع ٹھاٹھوں میں منقسم ہیں۔اِن میں سے بعض کو دیوتا مان کر راگ اور بعض کو دیویاں قرار دے کر راگنی کہا جاتا ہے؛قصہ،کہانی،تذکرہ؛(مجازاً) جھگڑا،جنجال۔

محاورہ: **راگ الاپنا** راگ کے مخصوص سُر گلے سے نکالنا،تانیں کھینچنا،گانا۔

کہاوت: **راگ بھی اپنے وقت پر اچھا لگتا ہے** ہر چیز اپنے موقع پر اچھی لگتی ہے۔

**راگ رنگ** گانا بجانا،موسیقی؛عیش وعشرت کا سامان۔

صف: **راگی گویا**،موسیقار۔

**راگ چون** وم۔اند۔ کھیر کا درخت جس کی چھال سے کتھا بنایا جاتا ہے۔

**راگنی** جزم گ۔امث،ہ۔ رک: راگ۔اصلاً:راگنی (زیرگ)۔

**رال** (۱) امث،ہ۔ درختوں کا گوند،گوند کا سا ایک نباتاتی مادہ جو بہت جلد آگ پکڑ لیتا ہے اور پانی میں بھی نہیں گھلتا۔

**رال** (۲) امث،ہ۔ تھوک،لعابِ دہن۔

فعل مرکب،محاورہ: **رال ٹپکنا** للچانا،نیت خراب ہونا،منہ میں پانی بھر آنا،رغبت یا خواہش مندی کا بے حد نمایاں ہونا۔

**رام** (۱) علم،ہ۔ خدا کا ایک ہندی نام۔ہندوؤں کی مقدس کتاب راماین کے ہیرو،اَجودھیا کے راجہ دسرتھ کے جانشین،جو وشنو دیوتا کے ساتویں اوتار مانے جاتے ہیں۔نیز رام چندر۔

کہاوت: **رام بڑھائے سو بڑھے،بل کر بڑھا نہ کوئی،بل کر کے راون بڑھا چھن میں ڈارے کھوئے** خدا جس کو ترقی دے وہی بڑھتا ہے۔اپنی طاقت سے راون بڑھا تھا تو مارا گیا تھا۔

کہاوت: **رام بھروسا بھاری ہے** خدا پر بھروسا کرنا بہت اچھی بات ہے سب سے بڑا بھروسہ خدا کا ہے۔

**رام جنی** خوشرو عورت؛کسبی۔

کہاوت: **رام جی نے بیٹا دیا وہ بھی مسلمان کا،پوری کچوری کھاتا نہیں مانگے ٹکڑا نان کا** بڑی آرزوؤں سے ایک چیز ملی وہ بھی ناکارہ۔

**رام چرت** رام چندر کے کارنامے۔

**رام رام** ہندوؤں کا طریق سلام،رام رام کہنا۔

کہاوت: **رام رام جپنا،پرایا مال اپنا** ریاکار کی نسبت کہتے ہیں۔جو ظاہر میں پارسا ہو مگر لوگوں کا مال اُڑاتا ہو۔

**رام کہانی** رامایَن کا قصہ؛(محاورۃً) لمبی داستان۔

محاورہ: **رام کہانی بیان کرنا** سرگزشت بیان کرنا،بے کار باتیں کرنا۔

کہاوت: **رام کی مایا،کہیں دھوپ کہیں چھایا** خدا کی قدرت ہے،کہیں روشنی کہیں اندھیرا۔یا کہیں امیری ہے کہیں غریبی ہے۔

**رام کیلی** ایک راگنی۔عام:رام کلی۔

**رام لیلا** آس کے مہینے کے روشن پندرھواڑے میں منعقد ہونے والا دس روزہ تہوار جس میں ہندو رام چندر جی کے بن باس اور راون سے اُن کی جنگ کی یاد مناتے ہیں۔

کہاوت: **رام ملائی جوڑی،ایک اندھا ایک کوڑھی** دونوں ایک جیسے بدمعاش ہیں۔خبیث کو خبیث ہی ملتا ہے۔برے کا دوست بھی برا ہوتا ہے۔

کہاوت: **رام نا مارے،اپنی مرائے** خدا نہیں مارتا۔اپنی بیوقوفی تباہ کراتی ہے۔

**رام** (۲) صف،ف۔ مطیع،تابع؛راضی،مطمئن۔

محاورہ: **رام کرنا** منالینا،راہ پر لانا۔

**رام پھل** زبر پھ۔اند۔ شریفے سے ملتا جلتا ایک سرخی مائل پھل جس کا چھلکا صاف اور چکنا ہوتا ہے،شکل دل سے مشابہ ہوتی ہے اور درخت آم کے درخت کے برابر۔

**راما** ۔امث۔ حسینہ۔

**رامایَن** زبر ی۔امث،ہ۔ رام چندر جی کی کتھا جو سنسکرت میں والمکی رشی نے اور ہندی میں تلسی داس نے لکھی۔

**رامح** لیٹا زیرم۔صف۔مذ۔ نیزہ مارنے والا،نیزہ گزار۔

**رامش** زیرم۔امث،ف۔ راحت،فرحت؛دوستوں کا جلسہ،ہم آہنگی؛خوش آہنگی۔

**رامش گر** مطرب،نغمہ ساز،گانے والا۔

**رامشگری** (امث) گانا،موسیقی کا فن۔

**رامشت** زیرم،جزم ش۔امث۔ آرام،استراحت۔

**ران** امث،ف۔ گھٹنوں اور جانگھ کے درمیان کا حصہ بدن،زانو؛ذبیحہ جانور کی ٹانگ۔

**راں** ن غنہ۔لاحقۂ صفت۔ بمعنی ہنکانے والا،آگے بڑھانے والا،قابو میں رکھنے والا۔لاحقۂ کیفیت: **رانی**،مثال: **قُلبہ رانی**۔

**رانا** اند۔ راجہ، خصوصاً بعض راجپوت راجاؤں کا لقب۔

**رانبھنا** ن غنہ، جزم بھ۔فعل لازم۔اند،ہ۔ گائے کا ڈکرانا۔

**رانپی** ن مغ۔امث۔ موچیوں کا اوزار، ایک چپٹے پھل کا آلہ جس کے سرے پر ترچھی دھار ہوتی ہے جس سے چمڑا چھیلتے ہیں۔

**رانجھرا** ن مغ، جزم جھ۔اند۔ رنگین نقاشی کیے ہوئے مٹی کے کھلونے بنانے والا کاریگر یا ایسے کھلونے بیچنے والا۔

**رانجھن** ن مغ، زبر جھ۔اند،ہ۔ مٹی کا گھڑا، مٹکا؛ لائق فرد، عاشق، محبوب؛ بہت پیارا انسان، قابلِ عزت شخص۔

**رانجھنا** قابلِ قدر آدمی، محبوب، عاشق۔

**راند** ن غنہ۔امث،ہ۔ جھگڑا، ٹنٹا، بکھیڑا۔

**راندنا** ن غنہ، جزم د۔ دُور کرنا، دفع کرنا، خارج کرنا، نکال دینا۔

**رانده** ن مغ، زبر د۔صف۔ نکالا ہوا، بدر کیا ہوا، خارج، مردود۔

**راندۂ درگاہ** در سے ٹھکرایا ہوا، نکالا ہوا، ذلیل و رسوا۔

**راندھنا** ن مغ، جزم دھ۔فعل متعدی۔ کاتنا، (چرخہ) چلانا؛ پکانا، اُبالنا۔ نیز رک: ریندھنا۔

کہاوت: **راندھو نہ سمجھاؤ، مجھے بیٹھے کھلاؤ** خود غرض پیٹو کی نسبت کہتے ہیں۔ کسی کام کے لیے نہ کہو مگر کھانے کے لیے دو۔

**رانڈ** ن غنہ، جزم ڈ۔امث،ہ۔ بیوہ؛ عورت؛ رنڈی۔

کہاوت: **رانڈ اور کھانڈ کا جوبن رات کو** عورت اور کھانڈ رات کے وقت اچھی معلوم ہوتی ہیں۔

کہاوت: **رانڈ رہے جو رنڈوے رہنے دیں** عورتوں کو مرد نیک نہیں رہنے دیتے۔ بیوہ عورتیں بدچلن نہ ہوں اگر مرد اُن کا پیچھا چھوڑ دیں۔

کہاوت: **رانڈ، سانڈ، بھانڈ بگڑے ہوئے برے** اِن سب کا موافق رکھنا مصلحت ہے، کیونکہ یہ ناراض ہو کر نقصان پہنچاتے ہیں۔

کہاوت: **رانڈ سے بڑھ کر کوسنا نہیں** عورت کو رانڈ کہنے سے بڑھ کر کوئی گالی نہیں۔ نیز رانڈ سے پرے کوسنا ہی کیا۔

کہاوت: **رانڈ کے آگے گالی کیا** رک: رانڈ سے بڑھ کر کوسنا نہیں۔

**رانڈ کا سانڈ** کاہل انسان، بے پروا مرد، نکھٹو آدمی۔

کہاوت: **رانڈ کا سانڈ، سوداگر کو گھوڑا۔ کھائے بہت، چلے تھوڑا** دونوں سے کوئی کام نہیں کیا جاتا۔ بیوہ کا بیٹا اور سوداگر کا گھوڑا دونوں نکمے ہوتے ہیں۔

کہاوت: **رانڈ کو بیٹے کا بل، رنڈوے کو روپے کا بل** رانڈ کو اولاد کا بھروسا ہوتا ہے اور رنڈوے کو اپنی دولت پر بھروسا ہوتا ہے۔

کہاوت: **رانڈ کے چرخے کی طرح چلا ہی جاتا ہے** بڑا بکی ہے کسی وقت چپ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **رانڈ گیا سگائی کو، آپ کو لائے یا بھائی کو** جہاں کوئی کام کرنے والا پہلے اپنے لیے کرے اور بعد میں دوسرے کے لیے کرے تو کہتے ہیں۔ اپنی ضرورت دوسرے کی ضرورت پر مقدم ہوتی ہے۔ اس لیے ضرورت مند پہلے اپنی ضرورت پوری کرتا ہے۔

کہاوت: **رانڈ، سانڈ، بھانڈ بگڑے ہوئے بُرے** ان سب کا موافق رکھنا مصلحت ہے، کیونکہ یہ ناراض ہو کر نقصان پہنچاتے ہیں۔

کہاوت: **رانڈ کے آگے گالی کیا** عورت کو رانڈ کہنے سے بڑھ کر کوئی گالی نہیں۔

کہاوت: **رانڈی کے گھر مانڈی، عاشقوں کے گھر کڑاکا** رنڈیاں مزے اُڑاتی ہیں اور جو اُن کو روپیہ پیسہ دیتا ہے وہ بھوکا رہتا ہے۔

**رانڈا** ن مغ۔اند،ہ۔ پیڑ جس پر پھل نہ آئے؛ بنجر زمین، راگو؛ رنڈوا، وہ مرد جس کی عورت مر گئی ہو۔

کہاوت: **رانڈا گیا سگائی کو، آپ لائے یا بھائی کو** جہاں کوئی کام کرنے والا دوسروں کے لیے بعد میں جبکہ اپنے لیے پہلے کام کرے تو کہا جاتا ہے۔

**رانگ** ن غنہ، جزم گ۔امث،ہ۔ ٹین، سیسے اور تانبے کا مرکب، قلعی۔

**رانگا** (اند) مٹی کے (نقش و نگار والے اور رنگین) کھلونے بنانے والا، رانجھرا۔ نیز **رنگ بھریا**۔

**رانگر** ن مغ، زبر گ۔امث۔ (کاشت کاری) وہ زمین جس میں سنگریزوں کی کثرت ہو، کنکریلی زمین۔

**رانگڑ** ن مغ، زبر گ۔اسم جنس،ہ۔ راجپوتانے اور مالوے کے بعض علاقوں کے راجپوت دیہاتیوں کا نام، جو عام طور پر مسلمان ہیں۔ نیز رانگھڑ۔

**رانوا** ن غنہ۔امث۔ افتادہ، ناکارہ زمین، اُجاڑ جنگل۔

**رانی** امث۔ راجہ (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **رانی دیوانی ہوئی، اوروں کو پتھر، اپنوں کو لڈو مارے** رانی کی دیوانگی میں بھی اپنا ہی فائدہ ہے بظاہر دیوانہ مگر حقیقتاً چالاک ہے۔ دیوانگی کا عذر کر کے دوسروں کو نقصان اور اپنوں کو فائدہ پہنچاتا ہے۔

کہاوت: **رانی روٹھے گی، اپنا سہاگ لے گی، کیا کسی کا بھاگ لے گی** اس عورت کے متعلق کہتے جو روٹھ جائے گی تو کیا ہے پروا نہیں، ہمارا کیا بگڑ جائے گا۔

کہاوت: **رانی کو باندی کہا ہنس دی، باندی سے باندی کہا رو دی** کمینے کو کمینہ کہو تو وہ ناراض ہو جاتا ہے۔ اگر شریف کو کہو تو وہ ہنس کر ٹال جاتا ہے۔

کہاوت: **رانی کو رانا پیارا، کانی کو کانا پیارا** ہر ایک کو اپنا ہم جنس اچھا معلوم ہوتا ہے۔

کہاوت: **رانی کو کون کہے آگا ڈھک** بڑے آدمی کو غلطی کرتے ہوئے دیکھ کر کون ٹوک سکتا ہے۔

**رانی کھیت** ے۔ امث، ہ۔ مرغیوں کی ایک متعدد اور مہلک بیماری۔

**راوت** زبر و۔ اند۔ راجہ، سردار؛ شجاع، بہادر، سورما۔ نیز **راول**۔

**راؤ** وجَ۔ اند۔ سردار، راجہ، خصوصاً مرہٹہ سرداروں کا لقب۔ اُستاد، خصوصاً شمشیر زنی کا۔

**راوٹی** جزم و۔ امث۔ ایک وضع کا چھوٹا تنبو؛ برآمدے دار ایک چوبہ، چھولداری۔

**راوق** زبر نیز پیش و۔ امث۔ وہ کپڑا جس میں شراب چھانی جائے، شراب چھاننے کی صافی؛ (مجازاً) شراب، چھنی ہوئی شراب۔

**راول** زبر و۔ اند۔ سردار، شہزادہ؛ زور آور، بہادر، سورما؛ سپاہی، پیادہ؛ رئیس، افسر۔ نیز **راوت**۔

**راون** زبر و۔ عَلَم۔ (لفظاً) بکارنے والا، رامائن کے قصے میں لنکا کا راجہ جس سے رام چندر جی نے جنگ کی۔

**راوند** زبر و، جزم ن۔ اند۔ ایک درخت کی جڑ جس کا عرق دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **ریوند / ریوند چینی**۔

**راوی** اند، ع۔ روایت کرنے، بیان کرنے والا، جس کے حوالے سے کوئی بات دوہرائی جائے۔

فقرہ: **راوی چین لکھتا ہے** بہت آرام سے گزر رہی ہے کوئی تکلیف یا پریشانی نہیں۔

**راہ** امث، ف۔ راستہ، شارع؛ وسیلہ، ذریعہ، طریقہ، صورت، تدبیر؛ میل جول؛ روش۔ مخفف: رَہ / رہ۔ اکیف (مث): **راہ روی، رہ روی**۔

محاورہ: **راہ پر آنا** صحیح طریقے پر چلنا، ٹھیک ہونا، سنبھلنا؛ راضی ہونا؛ طور طریقے درست کر لینا۔

کہاوت: **راہ پڑے جانیے یا باہ پڑے جانیے** آدمی کی اصلیت ہم سفر ہونے پر یا واسطہ پڑنے سے معلوم ہوتا ہے۔

صف: **راہ پیما** (ے لین) راہ رو، مسافر۔

کہاوت: **راہ چھوڑ، کراہ پڑا** جو سیدھے رستے کو چھوڑ کر گمراہ ہوئے۔

**راہ داری** سفر کا پروانہ، راستہ استعمال کرنے (آنے جانے) کا حق؛ راستہ کا محصول، چونگی (انگریزی میں: Toll)۔ نیز راہی۔

محاورہ: **راہ دیکھنا** انتظار کرنا، آسرا لگانا۔

**راہ راست** صحیح راستہ، درست راہ، حق کی راہ۔

محاورہ: **راہ راست پر آ جانا** گناہوں سے توبہ کر کے صحیح راستہ یا طریق عمل اختیار کرنا، ہدایت پانا۔

**راہ رو** (ولین) مسافر، راہی۔

**راہ زنی** ڈاکہ زنی، ڈکیتی، بٹ ماری۔

محاورہ: **راہ سوجھنا** کسی مسئلے کا حل ملنا، تدبیر سمجھ میں آنا۔

محاورہ: **راہِ فرار اختیار کرنا** بھاگ جانا، میدان چھوڑ دینا۔

**راہ گیر (ی)** مسافر، راستہ چلنے والا، وہ شخص جو راستے سے گزرے؛ چلتا ہوا، رواں۔ نیز **راہ گرا**۔

محاورہ: **راہ لینا** روانہ ہو جانا، چلا جانا، کسی خاص طرف رخ کرنا۔

محاورہ: **راہ میں روڑے اٹکانا** رکاوٹیں پیدا کرنا؛ کسی کے مقصد کے حصول میں مشکلات پیدا کرنا۔

محاورہ: **راہ میں کانٹے بچھانا** تکلیف پہنچانا، اذیت دینا؛ مقصد پانے میں رکاوٹیں پیدا کرنا۔

محاورہ: **راہ نکالنا** کسی مسئلے کا حل دریافت کرنا، تدبیر کرنا؛ ربط پیدا کرنا، تعلق پیدا کرنا۔

**راہ نورد** (زبر ن، زبر و، جزم ر) راستہ چلنے والا، مسافر، راہ رو، مسافرت طے کرنے والا۔ نیز رہ نورد۔

**راہ و رسم** میل جول، تعلقات۔

**راہب** زیر ہ۔ اند، ع۔ تارک الدنیا، سنیاسی، عابد، زاہد (خصوصاً عیسائی خانقاہ کا باسی)۔

**راہبات** زیر ہ۔ امث، ع۔ **راہب** (رک) کی تانیث۔ نیز **راہبہ**۔

**راہبانیت** زیر ہ، زیر ن، شدزبر ی۔ اسم کیف۔ تکیہ داری، دنیا ترک کر دینا، سنیاس۔ نیز **رہبانیت**۔

**راہبر** جزم ہ، زبر ب۔ صف۔ اند۔ راستہ دکھانے والا، ہادی، راہنما، سردار، سرغنہ، پیر۔ نیز **رہبر**۔

**راہن** زیر ہ۔ اند، ع۔ کسی کی چیز اپنے پاس گروی رکھنے والا۔

**راہنا** جزم ر۔ فعل متعدی۔ سل بٹے وغیرہ کو کھردرا کرنے کے لیے ٹکور سے چھیدنا، گودنا، ٹاکنا، کھٹیانا۔

**راہنما** پیش ن۔ صف۔ راستہ دکھانے والا، ہدایت دینے والا، راہنمائی کرنے والا، قائد، لیڈر۔

**راہنمائی** راہنما (رک) کا اسم کیفیت۔

**راہ نورد** زبرن، زبرو، جزم ر۔صف۔ رک: راہ کے تحت الفاظ۔

**راہوار** جزم ہ۔اند۔ تیز اور ہموار چال والا گھوڑا؛ (مجازاً) گھوڑا۔

**راہی** اند،ف۔ مسافر، راہرو۔

**رائتہ** لیٹا زیرء، زبرت۔اند،ہ۔ پتلے دہی میں اُبلی ہوئی ترکاری (آلو بینگن یا کدو وغیرہ) ڈال کر تیار کیا ہوا کھانا جسے اکثر چاولوں کے ساتھ ملا کر کھاتے ہیں۔ نیز رائتا۔

**رائج** زیرء۔صف،ع۔ جس کا رواج یا چلن ہو، رواں، چالو؛ لاگو، نافذ۔

**رائحہ** لیٹا زیرء، زبرح۔صف،ع۔ خوشبو، مہک۔جمع: **رَوائح** (زبرو، لیٹا زیرء) عطریات۔

**رائفل** زیرء، زبرف۔امث۔ بندوق کی طرح کا اسلحہ جس میں بیک وقت کئی گولیاں بھری جاسکتی ہیں اور اس کی مار بھی بندوق سے زیادہ سخت اور دور تک ہوتی ہے۔انگریزی: Rifle۔

**رائق** زیرء۔صف،ع۔ (مجازاً) شفاف اور رواں پانی، لطیف شے؛ خالص، اصلی؛ نہار منہ۔

**رائگاں** لیٹا زیرء، ن غنہ۔صف،ف۔ بے کار، بے مصرف، ضائع، اکارت، لاحاصل۔ نیز **رائیگاں**۔

**راؤ** وج۔اند،ہ۔ سردار، راجہ یا اُس کا بیٹا۔

**راؤٹی** وج۔امث،ہ۔ خیمہ، خصوصاً برآمدے دار۔ اصلاً: راوٹی۔

**راؤ چاؤ** وج۔اند،ہ۔ لاڈ پیار، ڈُلار۔

**رائی** ۔امث۔ سرسوں سے ملتے ایک پودے کے مہین گول نسواری رنگ کے بیج جو اندر سے زرد ہوتے ہیں، مسالے کے طور پر مستعمل، خردل۔

صف: **رائی برابر** مراد: بہت قلیل۔

کہاوت: **رائی بھرنا تا اور گاڑی بھر آشنائی** تھوڑا سا رشتہ بھی بہت سی ملاقات پر فوقیت رکھتا ہے۔

کہاوت: **رائی بھر سگائی پیٹھا بھر پریت** ذرا سا رشتہ بھی بہت سی دوستی سے بہتر ہوتا ہے۔

محاورہ: **رائی کا پربت بنانا** بات کا بتنگڑ بنانا، بہت معمولی معاملے کو بڑا کر دینا؛ غیر اہم شے کو اہم کرنا؛ بے جا تعریف کرنا۔ نیز **رائی کا پہاڑ بنا دینا**۔

کہاوت: **رائی کو پربت کرے اور پربت کو کرے رائی** خدا کی تعریف میں کہتے ہیں۔ خدا جو چاہے کر سکتا ہے۔

کہاوت: **رائی لون تیری آنکھوں میں** جب کوئی کسی کی تعریف کرے تو اُسے نظر بد سے بچانے کے لیے کہتے ہیں۔ نیز **رائی لون تیرے دیدوں میں**۔

**رائے** (۱) ے۔امث،ع۔ قیاس، گمان، مشورہ؛ فیصلہ؛ تدبیر؛ اظہار خیال؛ انتخاب میں ذاتی ترجیح کے اظہار کا حق۔ جمع: آراء۔

**رائے دہندہ** اپنی رائے کا اظہار کرنے والا؛ (سیاسیات) ووٹ ڈالنے والا۔

**رائے دہی** رائے کا اظہار، ووٹ ڈالنا۔

**رائے زنی** کسی معاملہ میں اظہار خیال۔ تبصرہ۔

**رائے عامہ** (شد زبرم) سب لوگوں کا خیال، اجتماعی فکر، ترجیح یا فیصلہ۔

**رائے** (۲) ے۔اند،ہ۔ راجہ، سردار، ہندو معززین کا اعزازی لقب یا خطاب۔ مثال: **رائے صاحب / رائے بہادر** برطانوی دور میں خان صاحب/ خان بہادر کے متوازی خطابات۔

کہاوت: **رائے رایاں، رائے گھن چکر، آدھی روٹی، ڈیڑھ پاؤ شکر** باوجود مرتبے والے ہونے کے عقل ندارد۔ بے میل کام۔ امیری تو ہے مگر عقل و فہم نہیں ہے۔

**رائے بیل** ے۔امث۔ موتیا کی ایک بڑی قسم اور اُس کا پھول جو موگرے سے قدرے چھوٹا ہوتا ہے۔

**رائیگاں** ے۔صف۔اند۔ رک: رائگاں۔

**رایت** زبری۔اند،ع۔ جھنڈا، پھریرا، علم۔ جمع: **رایات**۔

## ر۔ب

**رَب** زبر ر۔اند،ع۔ آقا، مربّی؛ صاحب، مالک، پالنے والا، پروردگار، اللہ کا ایک صفاتی نام۔ جمع: **اَرباب** مربیان، صاحبان، اہل۔ مثال: **اَربابِ ذوق** اہلِ ذوق، خوش مذاق لوگ۔

مرکب صف: **رَبُّ العالمین** (شد پیش ب، غم ا، جزم ل، ی) تمام جہانوں کا پالنے والا۔

**ربِ رعد** بجلی کے کڑکے کا دیوتا مراد: فرشتۂ بارش و بجلی۔

**رُب** پیش ر۔اند،ع۔ پھلوں کا رس جو پکا کر گاڑھا کیا گیا ہو، گاڑھے قوام کی جمی ہوئی پیڑی۔ جمع: **رُبوب** (پیش ر، ومع)۔

**رُبُ السوس** (زیر ب، غم ا، جزم ل، شد س، ومع) ملٹھی کے ست سے تیار کی ہوئی کھانسی کی گولیاں۔

**رَبا** زبر ر، شد ب۔اند،ہ۔ بیلوں کا چھکڑا، توپ گاڑی۔

**رِبا** زیر ر۔اند،ع۔ سود، قرض دی ہوئی رقم پر منافع، بیاج۔ نیز **رِبوا** (زیر ر، و غم)۔

**رُبا** پیش ر۔لاحقۂ صفت۔ لبھانے والا، اپنی طرف کھینچنے والا۔ مثلاً: دل رُبا، ہوش

رُبا؛ اُٹھانے والا۔

**رباب** زبرر۔اند،ع۔ ایک قسم کا تاروں سے کسا ہوا، سارنگی کی طرح سے گز سے بجانے والا ساز۔

صف: **ربابی/ربابیا** رباب بجانے والا سازندہ۔

**رِباط** زیرر۔اند،ع۔ مسافر خانہ، سرائے، ہوٹل، محتاج خانہ۔

**رُباعی** پیش ر۔امث،ع۔ چار مصرعوں کا قطعہ جو بحر ہزج کے مقررہ اوزان میں سے کسی میں ہو۔ صف: چار حرفی (لفظ)۔

**رَبانا** زبرر۔اند۔ چھوٹا دف: دَفلی۔

**ربّانی** زبرر، شدب۔صف،ع۔ الٰہی، سماوی، خدا سے تعلق رکھنے والا۔

**رُبائی** پیش ر۔امث۔ اُچک کرلے جانے کا عمل، چھین لینے کی کیفیت۔

**رَبدا** زبرر، زبرب۔اند،ہ۔ وہ کیچڑ جو پانی کے بہاؤ سے پیدا ہو جاتی ہے۔

**رَبڑ** زبرر، زبرب۔اند۔ گاڑھی نباتی ریزش جو جم کر لچکدار ہو جاتی ہے؛ پنسل کے حروف کو مٹانے کے کام بھی آتا ہے، انگریزی میں: Ruber۔ موٹر گاڑیوں کے ٹائروں وغیرہ اور بے شمار دوسرے کاموں میں بھی مستعمل۔

**ربڑ** زبرر، شدزبرب۔اند،ہ۔ قصائی، بوچڑ۔

**رَبڑی** زبرر، جزم ب۔امث،ہ۔ بالائی کی طرح کی ایک تیز مٹھاس کی شیرنی۔

**رَبض** زبرر، زبرب۔اند۔ شہر پناہ کی دیوار، حصار؛ (مجازاً) علاقے۔

**رَبط** زبرر، جزم ب۔اند،ع۔ واسطہ، تعلق، لگاؤ؛ میل موافقت؛ تسلسل۔

**ربط ضبط** میل جول۔

**رُبع** پیش ر، جزم ب۔عدد کسری،ع۔ چوتھا حصہ، چوتھائی (۱/۴)۔

**ربع مسکوں** (لیٹا زیرع، زبرم، جزم س، وع) دُنیا کا چوتھائی آباد حصہ، مراد: تمام آبادی۔

**رُبوبیت** پیش ر، وع، زیرب، زبری۔امث،ع۔ خداوندی؛ رب ہونے کا، پالن ہار ہونے کا مقام۔

**رَبوح** زبرب، وع۔صف۔ جماع کے وقت بے ہوش ہو جانا۔

**رُبودہ** پیش ب، وع، زبرد۔صف،ف۔ چھینا ہوا، ہتھیایا ہوا، بے کیف، بے خود۔ عام: **رَبُودَہ**۔

اکیف (مث): **ربودگی** اضمحلال، بے کیفی، بے خودی؛ اپنی طرف کھینچ لینے کی کیفیت؛ اُچک لینے کا عمل۔

**رُبُودَہ کاری** اُچکاپن، بلامحصول دیے چوری چھپے مال لے جانا۔

**ربوہ** زبرر، جزم ب، زبرو۔اند،ع۔ پہاڑی، اُونچا ٹیلا۔

**ربیب** زبرر، ی۔اند،ع۔ بیوی کے پہلے شوہر کی اولاد، گیلڑ؛ ساتھی، رفیق کار، ہمکار۔ (امث) **رَبیبہ**۔

**ربیع** زبرر، ی۔اند،ع۔ بہار کا موسم؛ مارچ اپریل میں کاٹی جانے والی فصل، اساڑھی۔

**ربیع الاوّل** اسلامی سال کا تیسرا مہینہ۔

**ربیع الثانی** قمری سال کا چوتھا مہینہ۔

## ر۔پ

**رَپ** زبرر۔امث،ہ۔ چلنے میں پاؤں کی آواز؛ وہ آواز جو قینچی سے کوئی چیز جلدی اور بار بار کاٹنے سے ہوتی ہے؛ گھوڑے کے سرپٹ دوڑنے کی آواز۔

**رَپٹ** (۱) زبرر، زبرپ۔ اطلاع، شکایت جو تھانے میں درج کرائی جائے۔ (انگریزی کے لفظ رپورٹ کی تارید)۔

**رَپٹ** (۱) زبرر، زبرپ۔ پھسلن، پھسلاوٹ۔

کہاوت: **رپٹ پڑے کی ہر گنگا** مجبوراً کوئی کام کرنا پڑے یا اتفاقاً حصول مدعا ہو جائے تو کہا جاتا ہے۔ یعنی اشنان کا کوئی ارادہ نہ تھا اتفاقاً پاؤں پھسل گیا تو گنگامائی کا کلمہ پڑھ لیا۔

**رَپٹنا** زبرر، زبرپ، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ کسی چکنی سطح پر اچانک پھسلنا۔

اکیف (مث): **رَپٹن** پھسلنی سطح۔

**رُپلی** پیش ر، زبرپ، شدل۔امث۔ روپیہ جس کی یہ تصغیر ہے۔

**رپورتاژ** زبرر، وج، جزم ر۔اند۔ چشم دید واقعات کا ایسا بیان جو حقیقت کو مسخ کیے بغیر پُر تخیل ادب کی تعریف میں آسکے۔ فرانسیسی کے لفظ "Rapportage"، "خفیہ رپورٹ" کی تارید۔

**رپیٹ** زبرر، ے۔اند۔ دوڑ، تعاقب؛ شکار۔

## ر۔ت

**رَت** (۱) زبرر۔امث،ہ۔ موج، ترنگ: شہوت، صحبت، جنسی ملاپ۔

**رَت بَندھ** جماع کا آسن۔

**رَت** (۲) زبرر۔امث،ہ۔ رات (تراکیب میں مستعمل)۔

**رَت جگا** خوشی کی تقریب جو رات بھر جاگ کر اور گا بجا کر ختم کی جاتی ہے، رات بھر جاگنے کا عمل۔

**رُت** پیش ر۔امث،ہ۔ موسم، فصل؛ دَور، زمانہ۔

محاورہ: **رُت بدلنا** موسم کا تبدیل ہونا؛ قسمت اچھی ہونا۔

**رَتا** زبرر۔اند،ہ۔ ایک کیڑا جو گیہوں اور جَو کے بُور میں لگ جاتا ہے۔

**رَتالو** زبرر، وع۔اند،ہ۔ آلو کی طرح کی ایک جڑ جو ترکاری کے طور پر پکائی جاتی ہے، سفید گودے والی قسم کو پنڈالو اور سرخی مائل کو رتالو کہتے ہیں۔ اصلاً: رکتالو۔ رکت = خون + آلو۔

**رَتانا** زبر۔فعل لازم۔ مست ہونا؛زانی ہونا،زنا کار ہونا۔

**رِتانا** زیر۔فعل متعدی۔ خالی کرنا،خالی کرانا۔

**رتاوا** زبر۔اند۔ شب خوں،دُشمن پر رات کی تاریکی میں دھاوا۔نیز رَتواہا۔

**رُتبہ** پیش ر،جزم ت،زبر ب۔اند،ع۔ درجہ،حیثیت،مقام،منزلت،قدر۔نیز مَرتبہ۔

محاورہ:**رُتبہ پانا** عزت حاصل کرنا،مرتبہ پانا۔

**رَتق** زبر،جزم ت۔اند،ع۔ رفو،پیوندکاری،جوڑنا،ملنا؛تنگ ہونا،باندھنا؛خواتین کا ایک مرض جس میں بہت زیادہ تنگ ہو جاتی ہے؛زائل ہو چکی بکارت کا دوبارہ پیدا ہو جانا۔

مرکب عطفی:**رتق وفتق** بست وکشاد،کھول اور بند؛انتظام،بندوبست۔

**رَتقاء** زبر،جزم ت۔اسث۔ ایسی عورت جس کی فرج تنگ ہو چکی ہو۔

**رَتمہ** زبر،جزم ت،زبر م۔اند۔ وہ دھاگا جو بات یاد رکھنے کے لیے اُنگلی پر باندھا جائے۔

**رَتن** زبر،جزم ت۔اند،ہ۔ قیمتی پتھر،جواہر(لعل،ہیرا،یاقوت،زمرد،نیلم،پکھراج،لاجورد،موتی،مونگا)،نگینہ،مانک،موتی؛عمدہ چیز،قیمتی چیز؛جوبن،حسن؛آنکھ کی پتلی؛خلاصہ،نچوڑ،لب لُباب؛عطر،ست؛نطفہ۔نیز عام:رَتَن(زبر،زبر ت)۔

**رَتن پارکھی** جوہر شناس،قدر و قیمت کو سمجھنے والا۔

**رَتن جوت**(وج) ایک پودا جس کے پتے یا لکڑی کو اگر تیل میں ڈالا جائے تو وہ سرخ ہو جاتے ہیں۔

**رَتن جوڑ**(اند) اُنگلیوں میں پرویا ہاتھ کی پُشت کا زیور۔

**رَتن راج** یاقوت۔

محاورہ:**رَتن رولنا** موتیوں کو سمیٹ کر جمع کرنا؛تعریف کرنا۔

**رَتن قورمہ** مرغ کے گوشت اور بکری کے گوشت کے قیمے کی ٹکیوں سے پکایا جانے والا ایک کھٹ مٹھا قورمہ۔

**رَتن مالا** جواہرات یا موتیوں کا ہار۔علمِ فلکیات سے متعلقہ ایک کتاب کا نام۔

**رَتنا** زبر،جزم ت۔فعل متعدی۔ سرخ رنگ میں رنگنا؛غصے یا جذبات کی وجہ سے چہرے کا سرخ ہونا۔

**رِتنا** زیر،جزم ت۔فعل لازم۔ رک:**ریتنا** جس کا یہ لازم مجہول ہے۔

**رَتنار** زبر،جزم ت۔صف۔ سرخ،سہانے رنگ کا؛پُرنور،چمکیلا۔

**رَتناکر** زبر ت،جزم ت،زبر ک۔اسث۔ ہیروں کی کان؛بحر،سمندر۔

**رَتناولی** زبر،جزم ت،زبر و۔اسث۔ جواہر مالا،ہیروں کا ہار(خصوصاً جو گول دائرے میں ہو)،موتیوں کا ہار۔نیز رتنا جلی۔

**رِتو** زیر،وم ع۔اند۔ موسم،فصل،تبدیلِ آب و ہوا کی کیفیت۔

**رتوا** زبر ر،جزم ت۔اند،ہ۔ ایک سرخ پتھر جو بچوں کے گلے میں بیماری سے بچاؤ کے لیے ٹوٹکے کے طور پر ڈالتے ہیں؛ایک سرخ کیڑا جو گیہوں کی فصل کو کھاتا ہے۔

**رتوند** زبر،ولین،ن غنہ۔اسث،ہ۔ شب کوری،رات کو بینائی سے معذور ہو جانا۔نیز رتوندھ۔صف:**رتوندھا**(ولین،ن غنہ)۔

**رتی(۱)** زبر،شدت۔اسث،ہ۔ پیار،محبت؛مسرت،شادمانی۔

**رتی(۲)** زبر،شدت۔اسث،ہ۔ گھنگچی کا سرخ دانہ،وزن میں ۸ چاول کے برابر،جواہرات وغیرہ کی تول میں مستعمل،ٹلا بیج؛(کنایۃً)بہت معمولی مقدار،بہت کم مقدار۔

**رتی بھر** بہت معمولی مقدار؛قلیل حصہ؛دم بھر۔

کہاوت:**رتی بھر کی تین چپاتی،کھانے والے سات سنگھاتی** انتظام تھوڑا اور مہمان بہت۔مہمان بہت اور کھانا تھوڑا۔

کہاوت:**رتی دے کر مانگے تولہ،واکو کون بتاوے بھولا** جو تھوڑا دے کر بہت لے۔اسے کون بے وقوف کہہ سکتا ہے۔

**رِتی** زیر۔اسث،ہ۔ بات،طریقہ،ڈھنگ؛قسمت،نصیب۔

**رتھ** زبر۔اسث،ہ۔ ایک چھتری دار دو پہیوں کی قدیم گھوڑا گاڑی جو عموماً جنگ میں استعمال ہوتی تھی۔شطرنج کا مہرہ رُخ جو دیسی شطرنج میں چھتری نما ہوتا ہے۔

**رتھ بان**(اند) رتھ ہانکنے والا؛(کنایۃً)راہبر،راہ دکھانے والا،راہنما۔نیز رتھ وان۔

## ر۔ٹ

**رٹ** زبر۔اسث،ہ۔ ایک ہی بات کی تکرار،زِٹ۔

محاورہ:**رٹ لگانا** بار بار کہے جانا،اصرار کرتے رہنا۔

فعل متعدی:**رٹنا** ایک ہی بات کو کہے جانا،گھوٹنا،زبانی یاد کرنا۔

صف:**رٹو**(وم ع) ایک بات کو بار بار دہرانے والا،بغیر سمجھے یاد کرنے والا۔نیز رٹو طوطا۔

## ر۔ث

**رثاء** زیر۔اند،ع۔ حزنیہ اشعار،ماتمی کلام(شہدائے کربلا کے لیے مخصوص)،مرثیہ،مثلاً:رِثائے اہلِ بیت۔

صف:**رِثائی** حزنیہ،ماتمی؛غم اور موت سے متعلقہ۔

**رثیث** زبر،ی۔اند۔ بوسیدہ؛زخم آلودہ؛ٹکڑوں میں بٹا ہوا۔

## ر ـ ج

**رَج (۱)** زبر۔امث، ہ۔ دُھول، گرد؛ حیض کا خون۔

**رَج (۲)** زبر۔امث۔ چاندی، نقرہ۔

**رُج** پیش ر۔امث، ہ۔ بھنگ؛ روگ، بیماری، علالت؛ گھاؤ۔

**رجاء** زبر۔امث، ع۔ اُمید، آس، اچھی توقع رکھنا۔صف: رجائی۔

**رجاح** زبر۔امث۔ خوبصورت عورت، بھاری کولھوں والی عورت۔

**رَجال** زبر۔امذ۔ رذیل۔

**رِجال** زیر۔جمع، مذ، ع۔ مردلوگ، ذکور، اکابرین۔

مرکب: **اَسماء اُلرِجال** (غم ا، غم ل، شد زیر ر) راویانِ حدیث کے ذاتی حالات کی تحقیق کا علم۔

صف: **رِجالی** مردانہ، مردوں سے متعلق۔

**رِجالی معاشرہ** مردراج، انگریزی میں: Androcracy۔

**رَجائی** زبر۔امذ، ع۔ بے یقینی کی کیفیت میں مبتلا شخص؛ کسی بھی صورتِ حال کا اچھا اور روشن پہلو دیکھنے والا۔

**رَجائیت** زبر، زیر ء، شد زبر ی۔امث، ع۔ اُمید و بیم کی کیفیت؛ تصویر کا روشن پہلو دیکھنا۔

**رَجت** زبر، زبر ج۔امث۔ سفید، چاندی کے رنگ کا؛ موتیوں کا ہار؛ ہاتھی دانت؛ ستاروں کا مجموعہ۔

**رُجحان** پیش ر، جزم ج۔امذ، ع۔ میلان، جھکاؤ، کسی طرف توجہ، دلچسپی۔

**رجز** زبر، زبر ج۔امذ، ع۔ اضطراب، سرعت، ایک عروضی بحر (مُستفعلُن پر مبنی) جس میں عموماً جوشیلے رزمیہ فخریہ قصائد نظم کیے جاتے تھے؛ رزمیہ فخریہ کلام۔

**رجس** زبر، زبر ج۔امث، ع۔ کثافت، گندگی، خونِ حیض۔نیز رج۔

**رِجس** زیر، جزم ج۔امذ۔ گندگی، قبیح بات، بری حرکت۔

**رجعت** زبر، جزم ج، زبر ع۔امث، ع۔ لوٹنا، واپس ہونا، پلٹنا، طلاق کے بعد رجوع کرنا؛ ماضی کی طرف حسرت سے دیکھنے کا رویہ۔

**رجعت پسند** قدیم نظریات کو پسند کرنے اور انھیں رائج کرنے کا حامی۔

**رجعت پسندی** قدامت پرستی؛ قدیم نظریات کو رواج دینے کی ذہنیت۔

**رجعت قہقرہ/قہقری** (لیٹا زبر ق، زبر ق) ستاروں کا یک بیک پیچھے لوٹتا دکھائی دینا (جبکہ ستاروں کے مدار پر گھومنے کا علم نہیں تھا)۔ نیز مجازاً اسی راستے پر اُلٹے پاؤں چلنا، ترقی معکوس۔نیز رَجعِ قہقری۔

**رجکی** زبر، زبر ج۔امث۔ دھوبن؛ وہ عورت جس کے حیض شروع ہوئے تھوڑے روز ہوئے ہوں۔

**رَجُل** زبر، پیش ج۔امذ، ع۔ مرد (عورت کی ضد)۔

صف: **رجلِ رشید** راہ دکھانے والا، ہدایت کرنے والا۔

**رجم** زبر، جزم ج۔امذ، ع۔ سنگساری، پتھر مار کر ہلاک کرنے کی سزا یا حد، جو زانیوں کے لیے مقرر ہے؛ شہابِ ثاقب؛ اندھیرے میں پھینکا جانے والا پتھر۔

**رجواڑا** زبر، جزم ج۔امذ، ہ۔ چھوٹی ریاست، راجہ کی عملداری۔

**رجوع** پیش ر، ومع۔امذ، ع۔ لوٹنا، واپس آنا؛ قول سے پھرنا، واپس لینا، ارادہ بدلنا؛ طلاقِ بائن سے پہلے بیوی کو واپس زوجیت میں لینا؛ رابطہ قائم کرنا، (کسی طرف) رُخ کرنا۔

**رجولیت** پیش ر، ومع، زیر ل، زبر ی۔امث، ع۔ مردانگی، مردانہ پن، مردمی، مردانہ جنسی صلاحیت۔نیز رُجُولت۔

**رجیم** زبر، ی۔صف، ع۔ مردود، راندہ ہوا؛ رجم کی سزا پایا ہوا۔

**رجھانا** زیر۔فعل متعدی۔ پرچانا، اپنی طرف مائل کرنا۔

فعل لازم: **رِیجھنا** مائل، فریفتہ ہونا، کسی چیز کا حریص یا خواہش مند ہونا۔

## ر ـ چ

**رُچ** پیش ر۔امث، ہ۔ چاہ، رغبت، خواہش؛ بھوک، اشتہا۔

**رچابسا** زبر۔فعل متعدی۔ سمایا ہوا، جذب شدہ، سرایت کیا ہوا۔

**رچانا** زبر۔فعل متعدی۔ رنگین بنانا، بارونق بنانا، نکھارنا، اہتمام کرنا، منعقد کرنا، برپا کرنا۔مثلاً: **مہندی رچانا** مہندی لگا کر شوخ رنگ پیدا کرنا؛ **راس رَچانا** تماشا کرنا؛ **ڈھونگ رچانا** دھوکا دینا۔(امث) فنی تخلیق، عمل۔

**رچاؤ** زبر، وج۔امذ، ہ۔ میل، اثر؛ رنگینی، رونق آرائی، (کنایۃً) تزئین، آراستگی۔اسم کیفیت (مث): **رچاوٹ**۔

**رچت** پیش ر، زیر چ۔امث۔ خواہش؛ بھوک، اشتہا۔

**رَچنا** زبر، جزم چ۔فعل لازم۔ رنگ پر آنا، رنگ کا کھلنا؛ بہم ہونا، بننا، آراستہ ہونا؛ جزو بن جانا، گھل مل جانا۔

**رُچنا** پیش ر، جزم چ۔فعل لازم، ہ۔ بھرنا، مالا مال ہونا؛ خواہش ہونا، آرزو ہونا؛ شادی کے موقع پر ڈومنیوں کو دیا جانے والا انعام۔نیز رچنا (زبر)۔

**رِچھا** زیر۔امث، ہ۔ پناہ؛ مدد، سرپرستی، حمایت؛ امن، چین۔

## ر ـ ح

**رح** (رے حے) تخفیف۔کلمہ، ع۔ رَحمۃُ اللّٰہ عَلَیہ کا مخفف (اُس پر خدا کی رحمت ہو)۔

**رَحل** لیٹا زبر، جزم ح۔امث، ع۔ ایک دوسرے کے ساتھ پھنسے ہوئے دو

تختوں (یا مرمریں سلوں) سے بنی ہوئی کھلنے اور تہہ ہوجانے والی ٹیک جس پر قرآن شریف رکھ کر پڑھتے ہیں۔

**رحلت** لیٹا زیر، جزم ح، زبر ل۔امث، ع۔ روانگی؛ نقلِ مکانی؛ انتقال۔

**رحم** لیٹا زبر، زیر ح۔اند۔ ترس، مہربانی، نرم دلی، درگزر سے کام لینا؛ کسی کے لیے دل میں پیدا ہونے والی ہمدردی کی کیفیت؛ قرابت، خونی رشتہ۔اصلاً: رحم (زبر ر، زبر ح)۔

محاورہ: **رحم آنا** ترس آنا، ہمدردی پیدا ہونا، مائل بہ کرم ہونا۔

محاورہ: **رحم کھانا** دکھی کے ساتھ مہربانی اور ہمدردی کرنا۔

**رحم** زبر ر، زیر ح۔اند۔ مادہ جاندار کے پیٹ کے اندر کی وہ تھیلی جس میں بچہ یا انڈا پرورش پاتا ہے، بچہ دانی، گربھ۔جمع: اَرحام۔عام: رَحم (جزم ح)۔

محاورہ: **رحم ٹلنا** اسقاطِ حمل ہوجانا، بچے دانی میں بچے کا جگہ سے بے جگہ ہوجانا۔

محاورہ: **رحم کھولنا** حاملہ کرنا؛ عورت کا بانجھ پن دُور کرنا۔

**رحمان** لیٹا زبر، جزم ح۔صف، ع۔ نہایت مہربان، اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔نیز رحمٰن۔صف: **رحمانی** اُلوہی۔

کہاوت: **رحمٰن جوڑے پلی پلی، شیطان لنڈھالے کپا** کفایت شعار تھوڑا تھوڑا کر کے جمع کرتا ہے اور فضول خرچ سب اڑا دیتا ہے۔

**رحمانیت** رحم و کرم، لطف و کرم۔

**رحمت** لیٹا زبر ر، جزم ح، زبر م۔امث، ع۔ لطف، کرم، مہربانی۔

**رحمت اللہ علیہ** اُس پر خدا کی رحمت۔

**رحمت اللہ علیہا** اُس خاتون پر اللہ کی رحمت ہو۔

**رحمت اللہ علیہم** اُن سب پر خدا کی رحمت ہو۔

محاورہ: **رحمت برسنا** اللہ کا بہت زیادہ کرم و عنایت ہونا، خدا کی مہربانی ہونا۔

**رَحمۃ اللعالمین** (پیش ت، غم ا، شد زیر ل، جزم ل، زبر ل، ی) تمام جہانوں کے لیے رحمت، رسول اللہ ﷺ کا لقب۔

**رحمی** لیٹا زبر ر، جزم م۔صف۔ رحم سے منسوب، بچہ دانی سے متعلق۔

**رحیق** زبر ر، ی۔امث، ع۔ خالص شراب، مئے ناب؛ خالص شہد؛ (کنایۃً) اللہ تعالیٰ کی ذات کا عرفان، خداشناسی۔

**رحیل** زبر ر، ی۔اند، ع۔ کوچ، آغازِ سفر۔

**رحیم** زبر ر، ی۔صف، ع۔ بہت رحم کرنے والا، اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔

## ر۔خ

**رُخ** پیش ر۔اند، ف۔ منہ، صورت؛ ایک طرف کا چہرہ؛ سمت، پہلو، جانب؛ توجہ، التفات؛ شطرنج کا وہ مہرہ جو پہلی قطار کے دونوں سروں پر رکھا جاتا ہے۔

صف: **رُخِ زیبا** خوبصورت چہرہ؛ (کنایۃً) توجہ، التفات۔

محاورہ: **رُخ کرنا** کسی جگہ جانے یا آنے کا ارادہ کرنا؛ کسی طرف منہ موڑنا، پھرنا؛ توجہ کرنا۔

**رُخام** پیش ر۔صف۔اند، ع۔ ایک چکنا شفاف پتھر جو کئی ایک رنگ کا ہوتا ہے۔مثلاً: رُخام سفید/ رُخامِ نیلگوں۔نیز سنگِ رُخام۔

**رُخامی** پیش ر۔امث۔ ایک زرتار ریشمی کپڑا۔

**رَخت** زبر ر، جزم خ۔اند، ف۔ سامان، اثاثہ، کپڑے لتے وغیرہ؛ اسبابِ ضرورت، لوازمِ کار۔

محاورہ: **رَختِ سفر باندھنا** سفر کی تیاری کرنا؛ مرنے کی تیاری کرنا۔

**رُخسار** پیش ر، جزم خ۔اند، ف۔ گال، عذار۔نیز رُخسارہ۔

**رَخش** زبر ر، جزم خ۔اند، ف۔ بجلی، صاعقہ؛ گھوڑا۔

**رَخشاں** زبر ر، جزم خ، ن غنہ۔صف، ف۔ روشن، چمکیلا، بھڑکیلا؛ پُرنور۔

**رخشندہ** زبر ر، جزم خ، زیر ش، جزم ن، زبر د۔صف، ف۔ چمکنے والا، آب و تاب والا، منور، روشن۔نیز: دَرَخشاں۔

**رَخشندگی** تابانی، چمک دمک، رخشانی۔نیز: دَرَخشِندگی۔

**رُخص** پیش ر، جزم خ۔اند۔ سستا پن، ارزانی؛ (مجازاً) تخفیف۔

**رُخصت** پیش ر، جزم خ، زبر ص۔امث، ع۔ مہلت، فرصت؛ چھٹی؛ روانگی؛ اجازت۔

**رخصتِ اتفاقی** وہ چھٹی جو کسی اچانک ضرورت پر لی جائے۔

**رخصتِ اِستحقاقی/مکسوبہ** بندھی ہوئی شرح سے مدت ملازمت پر ملنے والی سالانہ چھٹی۔

محاورہ: **رخصت کرنا** الوداع کہنا، جدا ہونا۔

**رُخصتانہ** پیش ر، جزم خ، زبر ص، زبر ن۔اند، ع۔ف۔ عزیزوں یا مہمانوں کو واپسی کے وقت دیا جانے والا تحفہ یا انعام۔

**رُخصتی** پیش ر، جزم خ، زبر ص۔امث۔ع، ف۔ دُلھن کی شوہر کے گھر روانگی، وداع؛ وہ رقم جو وداع ہوتے وقت دی جائے۔

**رَخم** زبر ر، زبر ک۔اند۔ گِدھ کی ایک قسم، مرغِ فرعون۔

**رخنہ** زبر ر، جزم خ، زبر ن۔اند، ف۔ درز، دراڑ؛ خلل؛ ناگوار وقفہ؛ سوراخ، روزن؛ زخم، گھاؤ۔

**رخنہ انداز** رکاوٹ پیدا کرنے والا، مزاحم، فتنہ پیدا کرنے والا۔

**رخنہ اندازی** خلل پیدا کرنے کا عمل، رکاوٹ ڈالنا، مزاحمت کرنا؛ چھید ڈالنے کا عمل۔

محاورہ: رخنہ پڑنا خلل پڑنا، کسی کام کے ہونے میں رکاوٹ پیدا ہونا؛ عیب لگنا؛ جھگڑا پیدا ہونا۔

## ر۔د

رَد زبرر۔اند، ع۔ لوٹانا، پھیرنا؛ دفع کرنا؛ نامنظور کرنا؛ بے اثر کرنا، توڑ کرنا، تدارک کرنا؛ باطل ٹھہرانا۔

رَدِّ بلا جادو یا آفت کا توڑ، بلاؤں کو دفع کرنے کا عمل۔

کہاوت: ردِّ بندہ خریدارِ خدا جس کا کوئی نہ ہو اُس کی خدا خبر گیری کرتا ہے۔

رَدِّ دعویٰ/ دلیل قول یا دلیل کو باطل قرار دینا، توڑنا۔

رَدِّ سلام سلام کے بدلے سلام۔

ردِّعمل زبرر، شد لیٹا زیرد، زبرع، زبرم۔اند (ع بترکیب فارسی)۔ کسی عمل یا حرکت یا اقدام سے پیدا ہونے والا اثر یا اس کا جوابی تاثر۔

رَدوبدل زبرر، شدد، وج، زبرب، زبرد۔اند (ع، بترکیب فارسی)۔ ترمیم و تنسیخ؛ لوٹ پھیر، ادلنا بدلنا۔

رَدّوقبول زبرر، شدد، وج، پیش ق، وسع۔اند (ع، بترکیب فارسی)۔ کچھ باتوں کا ماننا کچھ کا نہ ماننا؛ جواب دینا، بدلہ کرنا۔

ردوقدح زبرر، شدد، وج، زبرق، جزم د۔امث (ع، بترکیب فارسی)۔ (لفظاً) مزاحمت و مذمت؛ بحث، تکرار، حجت بازی۔ نیز عام: رَدّوکد۔

ردّا زبرر، شدد۔اند، ف۔ (معماری) پتھر یا اینٹوں کی چنائی کی ایک تہہ یا قطار۔

رِدا زیرر۔امث، ع۔ چادر، چادرہ۔

ردائت زبرر، شدد۔اند، ع۔ خرابی، ردّی پن۔

رِدت زیرر، شدزبرد۔اند۔ مرتد ہو جانے کا عمل، ارتداد۔

ردر پیش ر، جزم د، زبرر۔علم۔ ہندو دیو مالا میں طوفان کا دیوتا۔

ردف زیرر، جزم د۔اند، ع۔ وہ چھوٹا جرمِ فلکی جو سیارے کے گرد گھومتا ہے؛ حرفِ علت ساکن جو حرفِ روی سے پہلے بلا فاصلہ آئے۔

ردہ زبرر، شدزبرد۔اند۔ لکڑی صاف اور ہموار کرنے کا اوزار۔

ردّی زبرر، شدد۔صف، ع۔ نکما، ناکارہ؛ خراب، ناقص؛ (اُردو کا تصرف) بیکار کاغذ جو پھینک دیے جائیں۔

ردّی حالت خراب صحت، بگڑی ہوئی حالت، خراب صورتِ حال۔

ردیف (۱) زبرر، ی۔امث، ع۔ منظوم ومقفیٰ کلام میں قافیے کے بعد ہر شعر میں دوہرایا جانے والا آخری لفظ یا الفاظ۔ (صف) مُرَدَّف وہ اشعار جن میں ردیف کا التزام ہو؛ ترتیب تہجی سے مرتب دیوان کی ہر تقطیع جو ردیف یا قافیے کے آخری حرف سے شناخت ہوتی ہے۔

ردیف (۲) زبرر، ی۔امث، ع۔ پیچھے کی فوج؛ کسی سواری (خصوصاً گھوڑے یا اونٹ) پر پیچھے بیٹھنے والا شخص؛ ساتھی، رفیق۔

محاورہ: ردیف کرنا گھوڑے یا اونٹ وغیرہ پر کسی کو پیچھے بٹھانا۔

## ر۔ذ

رَذالت زبرر، زبرل۔امث، ع۔ کمینہ پن، گھٹیا پن، سفلہ پن۔

کہاوت: رذالوں کی دوستی پانی کی لکیر، شریفوں کی دوستی پتھر کی لکیر کمینوں کی دوستی کا کوئی اعتبار نہیں۔ شریفوں کی دوستی پایدار ہوتی ہے۔

رِذالت زیرر، زبرل۔امث، ع۔ کمینی اور بدذات عورت کے لیے مستعمل۔

رِذالہ زیرر، زبرل۔صف، ع۔ ذلیل، پنچ، کمینہ۔صف: رذیل۔

رذائل زبرر، زیرء۔جمع، مذ۔ گھٹیا باتیں، کمینہ حرکتیں۔

رذیل زبرر، ی۔ رک: رِذالہ جمع: رُذلاء۔

کہاوت: رذیل کی دو نہ اشراف کی سو کمینہ کی دو گالیاں بھی اشراف کی سو گالیوں سے بری ہوتی ہیں۔

## ر۔ڑ

رڑک زبرر، زبرڑ۔امث، ہ۔ خلش، چبھن۔

رَڑکنا زبرر، زبرڑ، جزم ک۔فعل لازم۔ چبھنا، کھٹکنا۔

رَڑیانہ زیرر، جزم ڑ۔فعل لازم، ہ۔ بہت عاجزی سے چاپلوسی کرنا۔

## ر۔ز

رَز زبرر۔امث، ف۔ انگور کی بیل؛ انگور۔

رَزّاق زبرر، شدز۔صف تفضیل، ع۔ روزی رساں، رزق عطا کرنے والا؛ اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔ اکیف (مث) رَزّاقی۔

رَزانت زبرر، زبرن۔امث، ع۔ متانت، سنجیدگی، وقار، بردباری۔

رِزق زیرر، جزم ز۔اند، ع۔ غذا، خوراک، کھانے کی شے؛ قوت۔

رزقِ حلال جائز روزی، جائز ذریعۂ معاش۔

رزق کا کیڑا مراد: انسان۔

کہاوت: رزق نہ پلے باندھے پنچھی اور درویش، جن کا تکیہ رب ہے ان کا رزق ہمیش پرندے اور فقیر کھانا پلے باندھ کر نہیں پھرتے جو خدا پر بھروسا رکھتا ہے اسے ہمیشہ رزق ملتا رہتا ہے۔

کہاوت: رزق ہے نہ موت بڑا بدقسمت ہے۔ موت بھی نہیں آتی کہ فاقہ کشی کی مصیبت سے چھٹکارا ہو۔

رَزم زبرر، جزم ز۔ امث، ف۔ جنگ، لڑائی۔

رزم گاہ میدانِ جنگ، لڑائی کی جگہ۔

صف: (اند) رَزمیہ جنگ سے متعلق، جنگ کے واقعات پر مبنی نظم۔

## ر۔س

رس (۱) زبرر۔ اند، ہ۔ عرق، افشردہ؛ شیرینی، لطافت وحلاوت، دھات کا کشتہ؛ ست، نچوڑ، خلاصہ۔ (ہندی شاعری) کلام کی معنوی خصوصیت یا مزاج، مثلاً: سنگھار رس سراپا نگاری؛ ہاسیہ رس مزاح۔

رس بھرا رسیلا، میٹھے عرق سے بھرا ہوا پھل۔

رس بھری (بطور اسم) ایک زرد گول رسیلا دیسی پھل جو چھوٹی سبز پتیوں کے غلاف میں ہوتا ہے۔ درخت مکو کے پیڑ کی طرح کا۔ (انگریزی میں: Raspberry)۔ نیز رس چوب۔

محاورہ: رس ٹپکنا شکل وصورت، نقل وحرکت وغیرہ سے جوشِ شباب کی جاذبیت نمایاں ہونا؛ بالغ ہونا؛ پُرشہوت ہونا؛ طاقت میں ہونا؛ کسی شے سے عرق یا شیرہ قطرہ قطرہ گرنا۔

کہاوت: رس دیے مرے تو بس کیوں دیجیے جو کام نرمی سے ہوسکتا ہے اس کے لیے سختی نہیں کرنی چاہیے۔

رس (۲) لاحقہ فاعلی، ف۔ بمعنی آنے والا، پہنچنے والا۔ مثلاً: حکام رس حاکموں تک پہنچنے والا۔ دل رس دل تک پہنچنے، لبھانے والا، فریاد رس دہائی سن کر مدد کو آنے والا۔

اسم کیفیت: رسائی پہنچ، دسترس۔

رِس زیرر۔ اند، س۔ غصہ، تیہا، جذبہ۔

فعل لازم: روسنا خفا ہونا، روٹھنا (عوامی)۔

رَسا (۱) زبرر۔ صف، ف۔ پہنچنے والا، دُور تک جانے والا، بلند پرواز (مجازاً: تخیل، ذہن وغیرہ)۔ مثال: عقل رسا بات کی تہہ تک پہنچنے والی سمجھ۔

رَسا (۲) زبرر۔ امث۔ زمین، پاتال؛ زبان، جیبھ؛ ایک خیالی دریا جس کے بارے میں فرض کیا گیا ہے کہ وہ زمین اور فضا کے گرد بہتا ہے۔

رَسّا زبرر، شدس۔ اند، ہ۔ بٹی ہوئی موٹی مضبوط رسّی جو زیادہ بوجھ سہہ سکے۔

مرکب: رَسّا کشی (امث) کھینچ تان، ایک کھیل جس میں دو فریق ایک رسے کو اپنی طرف کھینچتے ہیں۔

رَسّا گیر مویشی چور۔

رِسال زیرر۔ اند، ع۔ (مجازاً) سواری کا اونٹ یا گھوڑا۔

رسالدار (ع۔ف) سوسواروں کا افسر، فوج کے ایک رسالے کا سردار۔

رَسال زبرر۔ صف، ہ۔ رسیلا، رس بھرا، میٹھا، لذیذ۔

رسالت زیرر، زبرل۔ امث، ع۔ پیام لے جانے اور پہنچانے کا کام؛ اللہ کے احکامات وہدایات کو بندوں تک پہنچانے کا عمل؛ پیغمبری کا منصب۔

رسالت پناہ منصب ہدایت کا ٹھکانہ، مراد: پیغمبر آخرالزماں حضرت محمد ﷺ۔ نیز رسالت مآب۔

رِسالہ (۱) زیرر، زبرل۔ اند، ع۔ خط، مکتوب، کتابچہ؛ صحیفہ، جریدہ؛ ماہانہ، ہفتہ وار یا کسی مخصوص مدت تک کا شائع ہونے والا پرچہ یا اخبار۔ جمع: رسائل۔

رِسالہ (۲) زیرر، زبرل۔ اند، ع۔ فوجی سواروں کا دستہ۔

رَسّام زبرر، شدس۔ اند، ع۔ کندہ کار، نقش بنانے والا؛ مصور۔

رسان زبرر۔ امث۔ آہستگی، نرمی، دھیماپن۔

متعلق فعل: رسان سے ہولے سے، چپکے سے، آہستگی سے۔

رساں زبرر، ن غنہ۔ لاحقہ فاعلی۔ پہنچانے والا، دینے والا۔ مثلاً: چٹھی رساں ڈاکیہ۔ صف: ضرر/مضرت رساں نقصان دہ۔

رسانا زبرر۔ فعل متعدی۔ دھات کی چیزوں میں ٹانکا لگانا، جوڑنا۔

رسانی زبرر۔ امث۔ پہنچانا۔

رساؤ زبرر، وج۔ اند۔ بس جانے، رچ جانے اور دلنشین ہونے کی کیفیت، عام طور پر اثر پذیر ہونے کا عمل، مقبولیتِ عام۔

رساوَل زبرر، زبرو۔ امث، ہ۔ گنے کے رس میں پکے ہوئے میٹھے چاول، گنے کے رس کی کھیر۔

رسائل زبرر، زیرء۔ جمع، مذ۔ رسالہ (رک) کی جمع، جرائد۔

رسائن زبرر۔ مث س۔ وہ دوا جو دھات مار کر تیار کی گئی ہو۔ اکسیر، کشتہ۔

رسائی زبرر۔ اکیف۔ مث، ف۔ پہنچ، دسترس؛ میل ملاپ، ربط ضبط، تعلقات؛ مہارت، تجربہ۔

فعل مرکب: رسائی حاصل کرنا جان پہچان بڑھانا؛ رسوخ حاصل کرنا۔

رسایَن زبرر، ی۔ امث، ہ۔ دواسازی، کشتہ سازی؛ کشتہ؛ کیمیائی مرکب۔

رستاخیز زبرر، جزم س، ے۔ امث، ف۔ قبروں سے مردے اُٹھانے اور میدانِ حشر میں لانے کا عمل، قیامت، شورش، ہلچل، بے چینی، اضطراب، انقلاب، ہنگامہ۔ نیز رَستخیز۔

رستار زبرر، جزم س۔ اند۔ رنج وغم، فکر واندیشہ۔

رستگار زبرر، جزم س، جزم ت۔ صف، ف۔ آزاد (بالخصوص مصیبت سے)، رہائی پایا ہوا؛ بھاگا ہوا، مفرور۔

اسم کیفیت: رستگاری چھٹکارا، رہائی، آزادی، خلاصی۔

رستگی زبر ر، جزم س، زبر ت۔ امث، ف۔ آزادی، رہائی، نجات۔ نیز رستگاری۔

رُستم پیش ر، جزم س، زبر ت۔ علم۔ امذ۔ ف۔ سیستانی پہلوان، فردوسی کے شاہنامے کا معروف کردار، سہراب کا باپ؛ (مجازاً) کوئی بڑا پہلوان؛ فاتح؛ دلیر؛ اپنے فن میں سب سے برتر۔ چھپا رستم باکمال شخص جس کا کمال دیر میں کُھلے۔

رستہ زبر ر، جزم س، زبر ت۔ امذ، ف۔ رک: راستہ۔

رُستہ پیش ر، جزم س، زبر ت۔ صف، ف۔ اُگا ہوا، نمو پذیر۔ عموماً تراکیب میں بطور مرکب (صف): نَو رستہ نیا اُگا ہوا، تازہ۔

رستے زبر ر، جزم س۔ امذ، جمع۔ رستہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: رستے پر آنا بری عادات یا غلط کاری سے توبہ کرکے نیک ہونا؛ سدھر جانا؛ ٹھیک ہو جانا۔

رسد زبر ر، زبر س۔ امث، ف۔ دستیاب، پہنچنے والی شے یا اشیا، مال، سامان وغیرہ، مارکیٹ میں موجود اشیائے فروخت، سپلائی؛ آمدنی، حاصل؛ فوج کی خوراک اور ضروری استعمالی سامان۔

مرکب عطفی: رَسد و رَسائل مسافروں اور سامان کی آمد و رفت کا انتظام، ٹرانسپورٹ۔

رسک زبر ر، زیر س۔ امذ، س۔ مزیدار، چٹپٹا، پُرلطف، خوشگوار؛ پُر مذاق تصنیف؛ حساس، پُر درد؛ ظریف؛ حاظر جواب۔

رسکوک زبر ر، جزم س، ومع۔ امذ، ہ۔ جوہریوں کی اصطلاح میں چھوٹا موتی، ریزۂ مروارید۔

رُسُل پیش ر، پیش س۔ جمع، مذ، ع۔ رسول (رک) کی جمع۔

مرکب عطفی: رُسُل و رسائل پیغام رسانی کا سلسلہ، ڈاک کا انتظام؛ ایلچی اور مکتوبات۔

رسم زبر ر، جزم س۔ امث، ع۔ نقش، نشان؛ تحریر، نوشت، رقم؛ دستور، قانون، آئین؛ روایت، چلن؛ طریقہ۔

رسم الخط حروف کے لکھنے کا مقررہ طریقہ؛ روش یا ضابطہ، لپی، لکھاوٹ۔

مرکب عطفی: رسم و راہ میل ملاقات۔

رسم و رواج قاعدہ، طریقہ، ریت۔

صف: رسمی پُر تکلف، رواجی، روایتی۔

متعلق فعل: رسماً (رَس مَن) تکلفاً یا رواج کے مطابق۔

رَسمسا زبر ر، جزم س، زبر م۔ صف، ع۔ نم، تر، گیلا، بھیگا، جوانی کے نشے میں ڈوبا ہوا۔

فعل لازم: رَسمسانا بھیگنا، تر ہونا؛ جوانی کے نشے میں جھومنا۔

رَسَن زبر ر، زبر س۔ امث، ف۔ رسی، ڈوری؛ پھانسی کا پھندا۔

مرکب فاعلی: رسن باز نٹ، تنی ہوئی رسی پر چلنے والا، بازی گر۔

رَسنا بسنا زبر ر، جزم س، زبر ب، جزم س۔ فعل لازم۔ رہنا سہنا، آباد ہونا؛ بخوبی سما جانا، جذب ہو جانا؛ گھل مل جانا۔

رِسنا زیر ر، جزم س۔ فعل لازم۔ ٹپکنا، تھوڑا تھوڑا بہہ کر نکلنا۔

رُسوا پیش ر، جزم س۔ صف، ف۔ بدنام، بے عزت، بے حرمت۔

اکیف (مث): رُسوائی بے عزتی، بدنامی، ذلالت۔

رُسوب پیش ر، ومع۔ امذ، ع۔ (پانی شراب وغیرہ یا کسی بھی مائع میں) تہ نشین ذرات، تلچھٹ، دُرد، گاد۔

رَسوت زبر ر، ولین۔ امث، ہ۔ دار ہلد کے پتوں کو کچل کر جوش دے کر تیار کیا ہوا گاڑھا سیاہ جمایا ہوا عرق، قرص، دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

رُسوخ پیش ر، ومع۔ امذ، ع۔ استواری، مضبوطی؛ پہنچ، رسائی، گھس آنا، در آنا؛ میل ملاقات رکھنا۔

رَسول زبر ر، ومع۔ امذ، ع۔ پیغامبر، قاصد، نامہ بر؛ خدا کی طرف سے بھیجا گیا وہ پیغمبر جس پر کتاب بھی نازل ہو۔

رَسولی زبر ر، ولین۔ امث، ہ۔ جسم کے کسی حصے میں گوشت کا سخت اُبھار جو غیر مہلک مگر تکلیف دہ ہو سکتا ہے۔

رُسوم پیش ر، ومع۔ جمع، مث، ع۔ رسم (رک) کی جمع۔

رسونت زبر ر، جزم س، زبر و، جزم ن۔ صف۔ رس دار، رسیلا؛ (مجازاً) طرحدار، خوش اندام۔

رَسوئی زبر ر، ومع، ی۔ امث، ہ۔ باورچی خانہ جو ہندو گھرانوں میں رسوئی کہلاتا ہے۔ (امذ) رسوئیا (زیر) باورچی۔

کہاوت: رسوئی اور رساین برابر کھانا پکانا اور کیمیا دونوں بہت مشکل ہیں۔

رَسّی زبر ر، شد س۔ امث، ہ۔ ریشوں کی ڈوری، طناب، ڈور، لگام۔

محاورہ: رسی دراز ہونا لمبی مہلت پانا، (گنہگار کا) دیر تک زندہ رہنا۔

کہاوت: رسی جلی بل نہ گیا برے وقتوں میں بھی اکڑ اور آن، ہٹ یا ضد قائم رہی۔

کہاوت: رسی کا سانپ بن/ہو گیا بے اصل بات کی دھوم یا نمائش ہے۔

رسیا زبر ر، جزم س۔ صف، ع۔ شوقین، دلدادہ، ذوق رکھنے والا۔

رسید زبر ر، ی۔ امث، ف۔ وصولی کی تصدیق، اقرار، تحریر پہنچنے کی اطلاع۔

رسیدگی زبر ر، ی، زبر د۔ امث، ف۔ پختگی (پھل وغیرہ) کا پک جانا، گدرانا،

بلوغ کو پہنچنا۔

صف: رسیدہ پکا ہوا۔ مثال: میوۂ رسیدہ۔

**رُسیل** پیش ر، زیرس، زبری۔صف۔ غصیلا، جلد ناراض ہونے والا۔

**رَسیلا** زبر ر، ی۔صف۔ اند، ہ۔ رس سے بھرا، شیریں، تر و تازہ، شاداب یا سریلا۔ (مث) رسیلی۔

**رُسیلا** پیش ر، ی۔صف۔ جس کے سر میں خشکی ہو، پپڑیلا، بھوسی دار۔

**رَسیہ** زبر ر، زبری۔صف، س۔ رس بھرا؛ مزیدار، لذیذ۔

## ر۔ش

**رِش** زیر ر۔اند۔ زاہد، عابد، خدا پرست۔

**رَشاد** زبر ر۔اند۔ راہِ مستقیم دکھانے کا عمل، راہنمائی، نیک ہدایت۔

**رَشاوَ** زبر ر، وج۔اند۔ افتادہ زمین کو قابلِ کاشت بنانا۔

**رِشتہ** زیر ر، جزم ش، زبر ت۔اند، ف۔ ڈوری، دھاگا، سلسلہ، رابطہ، لگاؤ، تعلق، قرابت، خویشی، ناتا۔

**رشتۂ ازدواج** (زیر ا، جزم ز، زیر د) شوہر اور بیوی کا تعلق، ازدواجی تعلق۔

محاورہ: **رشتہ آنا** نسبت کے لیے پیغام آنا، شادی کا پیغام آنا۔

**رشتہ بپا** جس کا پیر بندھا ہو؛ مراد: منسوب، متعلق، مقید۔

**رشتہ دار** بھائی بند، برادری۔

**رَشحہ** زبر ر، جزم ش، زبر ح۔اند، ع۔ ٹپکا ہوا قطرہ؛ طراوش، چھینٹا۔جمع: **رشحات** پسینے کے قطرے۔

مرکب: **رشحاتِ قلم** قلم سے ٹپکی ہوئی سیاہی، مراد: تحریر۔

**رُشد** پیش ر، جزم ش۔امث، ع۔ نیک چلنی، سلامت روی، متانت کی راہ پر ہونا، پختگی، بزرگی۔ صف: رشید۔

**رَشک** زبر ر، جزم ش۔اند، ف۔ کسی بڑائی یا خوبی پر اپنی محرومی کا احساس؛ کسی جیسا ہونے کی حسرت۔

محاورہ: **رشک کرنا** کسی کی قابلیت یا اہلیت پر فخر کرنا؛ کسی کی ترقی دیکھ کر کڑھنا، جلنا۔

**رِشوت** زیر ر، جزم ش، زبر و۔امث، ع۔ اپنے منصب سے فائدہ اُٹھا کر کی گئی ناجائز کمائی۔ کار برآوری کے لیے ناجائز طور پر دیا یا لیا گیا نذرانہ خواہ وہ کسی بھی صورت میں ہو۔

**رشوت ستانی** رشوت وصول کرنا۔

**رَشوف** زبر ر، ومع۔امث۔ خوش مزہ منہ کی عورت، معطر معطر۔

**رِشی** زیر ر۔اند، ہ۔ ہندو راہب، مذہبی عالم۔

**رَشید** زبر ر، ی۔صف، ع۔ جس نے صحیح ہدایت، اچھی تربیت پائی، سدھرے ہوئے اَخلاق کا، پختہ کار۔

**رَشیق** زبر ر، ی۔صف۔ جو دل یا نگاہ کو بھلا لگے، خوبصورت، عمدہ۔

## ر۔ص

**رِصاد** زیر ر۔امث۔ نگہبانی، حفاظت، چوکیداری وغیرہ کا کام۔

**رَصاص** زبر ر۔اند، ع۔ دھات کی ایک قسم، سیسہ، رانگ۔

صف: رصّاص سیسے کی چیزیں ڈھالنے والا۔

رَصاصہ (امث) گولی، چھرّا۔

**رَصد** زبر ر، زبر ص۔امث، ع۔ مشاہدہ، راہ تکنا، ٹکٹکی باندھنا۔

**رصدگاہ** دُوربین سے اجرامِ فلکی کا مشاہدہ و مطالعہ کرنے کے لیے خاص طور پر تیار کی ہوئی عمارت۔ جنتر منتر۔

## ر۔ض

**رَض** زبر ر مخفف، ع۔ رضی اللہ عنہ / عنہا کا اختصار، کلمۂ دعا مراد اُسے اللہ کی خوشنودی حاصل ہو۔ عموماً ؓ لکھا جاتا ہے۔

**رِضا (ء)** زیر ر۔امث، ع۔ تسلیم، اطمینانِ قلب، طمانیت، مرضی (الٰہی) کا تابع ہونا؛ رخصت، اجازت۔ غلط العام: رَضا (زبر ر)۔

رضا جو (ومع) (ع۔ف) دوسروں کی خوشنودی چاہنے والا۔

**رضا جوئی** (ومع) رضا جو (رک) کا اسم کیفیت، کسی کی مرضی پر چلنے کی خواہش۔

صف: **رضا کار** (ع۔ف) کسی مقصد کے لیے اپنی مرضی سے (بلا معاوضہ یا بلا جبر) کام کرنے والا۔ عام: رَضا کار (زبر ر)۔ انگریزی میں: Volunteer۔

متعلق فعل: **رضا کارانہ** بلا معاوضہ کام یا خدمت۔

**رضامندی** خوشنودی، منظوری، اجازت۔

**رضاعت** زبر ر، زبر ع۔امث، ع۔ شیر خوار بچے کو چھاتی سے دُودھ پلانا؛ بچوں کے دودھ پینے کا زمانہ۔

صف: رَضاعی دودھ شریک۔

**رِضامند** زیر ر، زبر م، جزم ن۔اند، ع۔ف۔ تسلیم کرنے، ہامی بھرنے والا، جو بخوشی راضی ہو۔ عام: رَضامَند۔

**رَضائی** زبر ر۔امث، ف۔ ہلکی روئی کی لحاف نما پوشش، دُلائی سے موٹی۔ استر اور ابرے سے تیار کی ہوئی عموماً رنگین۔

**رِضوان** زیر، جزم ض۔ اند۔ عَلَم، ف۔ خوشی، رضا مندی، خوشنودی، طیب خاطر؛ جنت کا نگہبان فرشتہ۔

**رَضوی** زبر، جزم ض۔ صف۔ رضا سے منسوب، حضرت امام علی رضا کی اولاد۔ نیز رِضوی۔

**رَضیحہ** زبر، ی، زبر ح۔ اند۔ ریزہ ریزہ کی ہوئی چیز، (مجازاً) چھوٹی چیز۔

**رَضی** زبر۔ صف، ع۔ مطمئن، آسودہ، راضی برضا۔ (مث) رَضِیَّہ۔

**رَضیع** زبر، ع۔ صف، ع۔ رضاعی (رک)۔

## ر۔ط

**رطب** زبر، جزم ط۔ صف، ع۔ نم، تر؛ تازہ، شاداب، رسیلا۔

صف: **رَطب اُللسان** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیر ل) جس کی زبان مدح میں رواں ہو، زبان سے تعریفی کلمات ادا کرنے والا۔

**رطب و یابس** (وج) لفظاً: تر و خشک؛ (مراد) اچھا بُرا ہر طرح کا (کلام، نکات وغیرہ)۔

**رُطب** پیش ر، زبر ط۔ جمع، مذ، ع۔ تازہ کھجوریں۔

**رَطل** زبر، جزم ط۔ اند، ع۔ وزن کا ایک پیمانہ جس کی مقدار مختلف وقتوں اور مقامات میں مختلف رہی ہے۔

مرکب: **رطلِ گراں** شراب کا بڑا قدح۔

**رُطوبت** پیش ر، و مع، زبر ب۔ امث، ع۔ تری، نمی، سیلن، رقیق مادہ، سیال۔ نیز رطوبت (زبر)۔

## ر۔ع

**رِعا** زیر۔ اند۔ گڈریا، رکھوالا، نگہبان۔

**رُعاف** پیش ر۔ امث، ع۔ وہ خراب خون جو ناک سے نکلنے لگتا ہے، نکسیر۔

**رعایا** زیر۔ امث۔ جمع، مث، ع۔ رعیت (رک) کی جمع بطور اسم مؤنث مستعمل۔ اصلاً: رَعایا (زبر)۔

**رعایت** زیر، زبر ی۔ امث، ع۔ نرمی، معافی، درگزر، مروّت، ملاحظہ؛ مناسبت، لحاظ، خصوصی نسبت۔

مرکب: **رِعایتِ لفظی** ایسا استعارہ جو صرف لفظی مماثلت پر مبنی ہو، ضلع جگت۔

صف: **رِعایَتی** لحاظ کیا گیا؛ جس کی طرف داری کی گئی ہو یا کی جائے۔

**رعب** لیٹا پیش ر، جزم ع۔ اند، ع۔ دباؤ، دھونس؛ دھاک، دبدبہ، اثر انگیزی۔

صف: **رعب دار** ہیبت ناک، جلالت والا، ہیبت والا۔

**رعب داب** جاہ وجلال، دبدبہ، اثر ورسوخ۔

محاورہ: **رعب میں آنا** ڈر جانا، مرعوب ہو جانا۔

**رعد** زبر، جزم ع۔ اند، ع۔ کڑک، گرج، گڑگڑاہٹ۔

**رعشہ** زبر، جزم ع، زبر ش۔ اند، ع۔ اعضا کا اعصابی کمزوری سے تھرتھرانا، کانپنا، لرزش، کپکپاہٹ، لرزہ براندامی۔

**رعنا** زبر، جزم ع۔ صف، ع۔ اَلھڑ، بے پروا، بانکا، حسین، وضع دار، بھیلا، ناز و ادا سے چلنے والا۔

**رعنا مزاج** اچھی عادت والا، خوش مزاج۔

**رعنائی** حسن ونزاکت، ناز آفرینی۔

**رعونت** لیٹا پیش ر، و مع، زبر ن۔ امث، ع۔ تکبر، نخوت، خود پسندی۔

**رعی** زبر۔ امث۔ نگہبانی، دیکھ بھال، نگرانی۔

**رعیت** زبر، زیر ع، شد زبر ی۔ امث، ع۔ محکوم، کسی عملداری میں آباد مخلوق، پرجا؛ زمیندار کی اسامی، کاشتکار۔

**رَعیّت واری نظام** مالیانے کی وصولی کا وہ بندوبست جس کے تحت کاشتکار براہ راست سرکار کو مالیہ ادا کرے۔

## ر۔غ

**رَغبت** زبر، جزم غ، زبر ب۔ امث، ع۔ میلان، خواہش، دلچسپی، لگاؤ۔

محاورہ: **رغبت دلانا** خواہش پیدا کرنا، اُکسانا۔

**رَغم** زبر، زبر غ۔ اند۔ ع۔ دباؤ، زبردستی؛ ناپسندیدگی؛ اختلاف۔

**رَغید** زبر، ی۔ صف۔ وافر؛ آسودگی والا، جس میں آرام ہی آرام ہو۔

## ر۔ف

**رِفاق** زیر۔ اند۔ مہربانی، دوستی، محبت۔

**رفاقت** زبر، زبر ق۔ امث، ع۔ ساتھ، سنگت، ہمدمی، دوستی، وفاداری۔

**رفاہ** زبر۔ امث، ع۔ آسائش، آرام، سکھ، چین۔ نیز رفاہ (زیر) بھلائی، بہبودِ خلق۔

مرکب: **رفاہ عام/ عامہ** عام لوگوں کی بھلائی۔

صف: **رفاہی** بھلائی، بہبود سے تعلق رکھنے والا۔

**رفت** زبر، جزم ف۔ امث، ف۔ روانگی، چلنا؛ (اُردو کا تصرف) آمد و رفت۔

صف: **رفت گزشت** (پیش گ، زبر ز، جزم ش) بھلایا ہوا، درگزر کیا ہوا، رفع دفع۔ نیز رفت و بود۔

**رفتار** زبر، جزم ف۔ امث، ف۔ چال، قطع مسافت کی شرح (فی گھنٹہ وغیرہ)؛ کسی عمل کی سستی یا تیزی کی کیفیت۔ مثلاً: افزائش آبادی کی رفتار۔

**رفتار شکن** ذیلی سڑکوں پر بنایا جانے والا چند انچ کا بلند حصہ تاکہ اُس خاص مقام پر گاڑیاں اپنی رفتار کم کرلیں۔ انگریزی میں: Speed Breaker۔

**رَفتگی** زبر، جزم ف، زبرت۔ صف، ع۔ بیخودی، کھویا کھویا رہنے کی حالت۔ غفلت، دیوانگی۔

محاورہ: **رفتگی آنا** بےخود ہوکر رہ جانا۔

**رفتگی بصارت** بینائی جاتی رہنا۔

محاورہ: **رفتگی نکالنا** کہہ سن کے دل کا بوجھ ہلکا کرنا۔

**رُفتگی** پیش ر، جزم ف، زبرت۔ امث، ف۔ کسی چیز کو جھاڑنے، پونچھنے کا عمل، صفائی۔

**رَفتنی** زبر، جزم ف، زبرت۔ صف، ف۔ جانے والا، جانے پر مجبور؛ جانے کے قابل؛ (مجازاً) فانی۔

**رفتہ** زبر، جزم ف، زبرت۔ صف، ف۔ گیا ہوا، گزشتہ، سابقہ؛ کھویا، گم کیا ہوا۔

جمع: **رفتگاں** گزرے ہوئے لوگ؛ بےخود، عاشق، شیدا۔ نیز وارفتہ۔

متعلق فعل: **رفتہ رفتہ** ہوتے ہوتے، بتدریج۔

**رُفتہ** پیش ر، جزم ف، زبرت۔ صف، ف۔ جھاڑا، چنا ہوا، صاف کیا ہوا۔

**رفث** زبر، زبرف۔ امذ۔ جماع، مباشرت، بوس وکنار، لمس۔

**رفد** زبر، جزم ف۔ امث۔ بخشش، مہربانی۔

**رفرف** زبر، جزم ف، زبرر۔ امذ، ع۔ پروں کی پھڑپھڑاہٹ، سرسراہٹ، لہروں کا زیروبم؛ پھندنا، جھالر، عَلَم؛ حضور نبی اکرم ﷺ کے گھوڑے کا نام جس پر سوار ہوکر آپ ﷺ معراج پر تشریف لے گئے۔

**رفض** زبر، جزم ف۔ امذ، ع۔ فرار، ترک، انکار، پہلوتہی؛ اختلاف، بدعت۔ **رافض/ رافضی** (رک)۔

**رفع** زبر، جزم ف۔ امذ، ع۔ اُٹھانا، بلند کرنا، اُونچا کرنا؛ دُور کرنا، فرو کرنا، حرف پر پیش (ُ) کی علامت لگانا یا پیش کی آواز پیدا کرنا۔

**رَفعِ احتیاج** ضرورت پوری کرنا؛ پاخانہ یا پیشاب کی ضرورت۔

**رَفعِ حاجت** (زبرج) پیشاب یا پاخانہ کرنا۔

**رَفع دَفع** قصہ ختم کرنے یا جھگڑا مٹانے کا عمل، ختم، فرو؛ کالعدم، ٹھنڈا۔ (عام: رَفا دَفا)۔

محاورہ: **رفع ہونا** ادا ہونا۔

**رَفعِ یدین** نماز کے رکوع وسجود میں جانے سے پہلے اللہ اکبر کہتے وقت دونوں ہاتھ کانوں تک اُٹھانا جس کی بابت اسلامی فقہوں میں اختلاف ہے کہ لازم ہے یا نہیں۔

**رفعت** زیر نیز زبر، جزم ف، زبرع۔ امث، ع۔ بلندی، اُونچائی؛ ارتقا؛ عروج، منزلت؛ برتری، ترقی۔

**رفعہ** زبر، جزم ف، زبرع۔ امذ، ع۔ حرف پر پیش یا پیش کی علامت یا اِس کی ادائی۔ نیز رَفع۔

**رِفق** زیر، جزم ف۔ امذ، ع۔ نرمی، ملائمت؛ مہربانی۔

**رُفقاء** پیش ر، زبرف۔ جمع، مذ، ع۔ رفیق (رک) جس کی یہ جمع ہے۔

**رفقائے کار** ساتھ کام کرنے والے، ہم پیشہ۔

**رَفل** زبر، زبرف۔ امث۔ ایک نرم، آبدار سوتی کپڑا، جھالر؛ بندوق جس کی نال کے اندر اِس طرح کے کٹاؤ ہوتے ہیں جو گولی کو گھما دیتے ہیں، اِس عمل سے گولی کی رفتار اور مار پر خاطرخواہ اثر پڑتا ہے۔

**رفو** زبر، ومع۔ امذ، ع۔ کپڑے کے چاک یا چھید کی مرمت، صفائی سے چھید کی مرمت، صفائی سے چھید کو ہم رنگ دھاگوں سے بھر دینے کا ہنر۔

**رفوگر** (امذ) رفو کرنے کا ماہر۔ (امث) **رفوگری**۔

محاورہ: **رفو چکر ہونا** غائب ہوجانا، چمپت ہونا۔

**رَفی** زبر۔ امث۔ پرانی روئی کا پہل؛ دھنکنے میں اُڑنے والی روئی کے مہین ریشے، چھٹن، چھیچ۔

**رفیدہ** زبر، ی، زبرد۔ فعل متعدی، ع۔ پھونس وغیرہ بھری ہوئی گول گدی جس پر روٹی رکھ کر تنور میں لگاتے ہیں۔۔ (بطور پھبتی) گول، بےڈھنگی پگڑی۔

**رفیع** زبر، ی۔ صف، ع۔ بلند، اُونچا؛ برتر، عالی مرتبہ۔

**رفیع الشان** (غم اغم ل، شدش) بڑی شان وشوکت والا۔

**رفیق** زبر، ی۔ صف۔ امذ، ع۔ رفاقت کرنے، ساتھ دینے والا، ہمراہی، دوست۔ (امث) **رفیقہ**۔

مرکب: **رفیقۂ حیات** جیون ساتھی؛ مراد: بیوی، شریکِ حیات۔

## ر۔ق

**رُقا** پیش ر، شدق۔ امذ۔ تعویذ جو گردن اور بازو پر باندھا جاتا ہے۔

**رقابت** زبر، زبرب۔ امث، ع۔ بیر، عداوت جو ایک شے یا شخص کے چاہنے والوں کے درمیان ہو۔ (صف) **رقیب**۔

**رُقات** پیش ر۔ رک: راق جس کی یہ جمع ہے۔ نیز رُقاۃ۔

**رقاد** پیش ر۔ امث۔ نیند، خواب۔

**رقاص** زبر، شدق۔ امذ، ع۔ رقص کرنے والا، ناچنے والا؛ دیواری گھنٹے کا

لنگر۔ (امث) **رقاصہ** ناچنے والی، نرتکی، نچنی۔

مرکب: **رقاص/ رقاصۂ فلک** سیارہ زہرا کا لقب۔

**رقاع** زیر۔ جمع، مذ، ع۔ **رُقعہ** (رک) کی جمع؛ نستعلیق خط کی ایک روش جو مراسلات میں برتی جاتی تھی۔

**رقاق** زبر۔ مذ۔ نرم مسطح زمین؛ گرم ون؛ پتلی، باریک۔

**رقبہ** زبر، جزم ق، زبر ب۔ مذ، ع۔ احاطہ، گھیر، کسی سطح کی وسعت جو عموماً مربع اکائیوں میں بیان کی جاتی ہے۔ مثلاً: ۴۰۰ مربع گز، ۱۰۰ بیگھہ، ۱۰۱ ایکڑ۔

**رِقت** زیر ر، شد زبر ق۔ امث، ع۔ پتلا پن، کسی سیال کا رقیق پتلا، پانی جیسا ہونا؛ نرمی، لینت، کسی رنج کا جلد اثر قبول کرنے کی خصوصیت۔

**رِقت انگیز** رُلا دینے والا، جوشِ گریہ کا محرک، جاں گداز۔

**رقت قلب** گریہ، زاری، دل بھر آنے کی کیفیت۔

**رَقص** زبر، جزم ق۔ مذ، ع۔ ناچ۔

**رقصِ بسمل** (زیر ب، جزم س، زیر م) (ف) ذبح کیے ہوئے جانور کا پھڑکنا، تڑپنا۔

صف: **رقصاں** ناچتا ہوا، جھومتا ہوا۔

**رَقطا** زبر، جزم ق۔ مذ، ع۔ ایسی تحریر جس میں نقطہ دار اور بے نقطہ الفاظ کسی خاص ترتیب کے ساتھ لائے جائیں جو فنِ انشا کی ایک صنعت شمار ہوتی ہے۔

**رُقعہ** پیش ر، جزم ق، زبر ع (بروزنِ حقہ) مذ، ع۔ پرچہ، کاغذ کا پرزہ، خط، مراسلہ؛ شادی کا تحریری پیغام۔ جمع: **رُقعات**۔

**رَقم** زبر، زبر ق۔ امث، ع۔ نقدی، زر؛ لکھے ہوئے عدد یا اعداد؛ تحریر، لکھائی؛ زیور یا جواہر کا کوئی ایک عدد۔ مثال: چڑھاوے میں ایک رقم اور بھی ہے۔ جمع: **رقوم**۔

**رقم طراز** لکھنے والا؛ کاتب۔

**رقی** زبر۔ امث۔ بڑھنا، چڑھنا، ترقی کرنا۔ نیز **رُقی**، **رُقیہ** (رُقی ی)۔

**رقیب** زبر، ی۔ مذ، ع۔ حریف، مدمقابل، دشمن، محافظ، نگہبان۔

**رقیق** زبر، ی۔ صف، ع۔ پانی کی مانند، پتلے قوام کا، پتلا؛ نرم، ملائم۔

**رقیق القلب** (پیش ق، غم ا، جزم ل، زبر ق، جزم ل) جس کا دل جلد بھر جائے، ترس کھانے والا، رحم دل، صاحب درد، جلد پسیجنے والا۔

**رَقیم** زبر، ی۔ مذ، ع۔ کتبہ، نوشتہ، نقش۔

**رقیمہ** چھٹی، خط، رقعہ۔

## ر۔ک

**رُک** پیش ر۔ امث، مذ۔ رُکنا (رک) کا حاصل مصدر، تراکیب میں مستعمل۔

**رُک رُک کر** گھٹ گھٹ کر، منقبض ہو کر؛ ٹھہر ٹھہر کر۔

**رِکاب** زیر ر۔ امث، ف۔ گھڑسوار کے پاؤں جمانے کا آہنی حلقہ جو زین کے دونوں طرف لٹکا ہوتا ہے؛ بادشاہ یا امیر کی ہمراہی۔ کتاب کے صفحے پر متن کے آخر میں اگلے صفحے کا پہلا لفظ جو سلسلہ ملانے کے لیے سہولت کی خاطر لکھا جاتا ہے، پاورق۔ نیز **رِکابک**۔ عام: رَکاب (زبر ر)۔

محاورہ: **رکاب پر پاؤں رکھے ہونا** سفر پر آمادہ ہونا، رخصت پر آمادہ ہونا۔

مرکب: **رِکاب دار** شاہی باورچی خانے کا منتظم۔

**رِکابی** زیر ر۔ امث۔ کھانا کھانے کی طشتری، مشقات، دھات وغیرہ کی پلیٹ، سفالی۔

**رکابی چہرہ** گول چہرہ، گول منہ۔

**رکابی مذہب** (مزاحاً) مفت خوری؛ مصاحبی، جی حضوری۔

کہاوت: **رکابی میں جب تک بھات، میرا تیرا ساتھ** فائدے کا لالچ ساتھ رکھتا ہے۔ جب تک فائدہ ہو لوگ ساتھ رہتے ہیں، ورنہ ساتھ چھوڑ جاتے ہیں۔

**رکاکت** زبر ر، زبر ک۔ امث، ع۔ ناسمجھی پر مبنی صورتِ حال؛ گھٹیا پن، ابتذال، بدمذاقی، کمینگی، رذالت؛ ڈھیلا پن، لاغری۔

**رُکاؤ** پیش ر، وج۔ مذ۔ (جاری کام یا بات کے) رکنے کی کیفیت یا عمل، ٹھہراؤ، توقف، اٹکاؤ، انقباض۔

**رُکاوٹ** پیش ر، زبر و۔ امث۔ (جاری کام یا بات کے) رکنے یا ٹھہرنے کی کیفیت یا عمل، بندش، روک، مزاحمت؛ جھجک، تکلف۔

**رَکت** زبر، جزم ک۔ مذ، س۔ خون، لہو؛ سرخی، لالی۔

**رِکت** زیر، جزم ک۔ صف۔ مذ، س۔ مفلس، غریب، خلا؛ جنگل۔

**رَکش** زبر، جزم ک۔ صف۔ حفاظت کرنے والا، بچانے والا، محافظ۔

**رَکشا** زبر، جزم ک۔ امث، ہ۔ حفاظت، حمایت، پناہ، بچاؤ۔

**رَکعت** زبر، جزم ک، زبر ع۔ امث، ع۔ جھکنے اور دوزانو ہونے کا عمل۔ نماز میں قیام سے قعدہ تک ایک پورا دور۔

**رُکن** پیش، زبر ک۔ مذ، ع۔ روک، اٹکاؤ، انقباض۔

**رُکن** پیش ر، جزم ک۔ مذ، ع۔ ستون، پایہ، کھم؛ کسی جمعیت کا ایک فرد، ممبر؛ کسی عمل کا ایک ضروری درجہ، کسی ضابطے کا ایک صیغہ؛ جُز؛ اُصول، شق۔ جمع: **اَرکان** (زبر ا، جزم ر)۔ جمع الجمع: **اَراکین**۔

مرکب (صف): **رُکنِ رکین** مضبوط، استوار ستون (مجازاً) کسی کُل کا اہم ترین جز۔ (عروض) کسی بحر کا ایک جز جو چند حرکات پر مشتمل ہوتا ہے۔ مثال: فعلن، فعولن۔

**رکنِ یمانی** خانۂ کعبہ کی جنوبی (یمن کی سمت والی) دیوار کا گوشہ۔

**رُکنا** پیش ر، جزم ک۔ فعل لازم۔ ٹھہرنا، توقف کرنا؛ جھجکنا، ٹھٹکنا، تکلف، تامل کرنا؛ بند، موقوف، منقطع ہونا۔

**رُکنیت** پیش ر، جزم ک، زیر ن، شدزبری۔ امث۔ رکن ہونے کی کیفیت۔

**رُکوع** پیش ر، و مع۔ اند، ع۔ جھکنا، نماز میں گھٹنوں پر ہاتھ رکھ کر جسم کو جھکانے کا عمل۔

**رکیب** زبر ر، ے۔ اند، ع۔ رکاب میں چلنے والا، سوار کا ساتھی۔ نیز رک: **رکاب** جس کی یہ متبادل صورت ہے۔

**رَکیک** زبر ر، ی۔ صف، ع۔ رک: **رکاکت**۔

**رَکیل** زبر ر، ی۔ حملہ کرنے والا۔

**رَکیلا** زبر ر، ی۔ اند، امث۔ بدذات (عورت یا مرد)۔

**رَکین** زبر ر، ی۔ صف، ع۔ اُستوار، مستحکم، مضبوط؛ متین، سنجیدہ۔

**رَکھ** زبر ر۔ امث۔ **رکھنا** (رک) کی تخفیف مرکبات میں مستعمل۔

**رکھ رکھاؤ** دوسروں کی خیال داری، مدارات، ملاحظہ، وضعداری، جوشِ اَخلاق۔ نیز **رکھپت رکھاپت**۔

محاورہ: **رکھ لینا** قبول کر لینا؛ دبا لینا؛ مسلسل حملے کرنا؛ داشتہ بنا لینا۔

**رُکھ** پیش ر۔ اند، ہ۔ درخت، پودا۔

**رُکھانی** پیش ر۔ امث۔ چھید کرنے کا اوزار، برما۔

**رُکھائی** پیش ر۔ امث، ہ۔ بے مروتی، روکھا پن، بے رخی۔

**رُکھاوٹ** پیش ر، زبر و۔ امث۔ برتاؤ میں جاذبیت نہ ہونے کی کیفیت یا عمل۔

**رِکھب** زیر ر، زبر ب۔ امث، ہ۔ (موسیقی) سپتک کا دوسرا سُر، رے۔

**رَکھشا** زبر ر، جزم کھ۔ امث۔ بچاؤ، حفاظت، پناہ۔

**رکھشا بندھن** بہنوں کے بھائیوں کی کلائی پر راکھی باندھنے کی ہندی رسم۔ رک: **راکھی**۔

**رکھنا** زبر ر، جزم کھ۔ فعل متعدی۔ ٹکانا، ٹھہرانا، بچانا؛ جمع کرنا، اکٹھا کرنا۔ نیز مرکب افعال میں بطور فعل امدادی متعدد صورتوں سے مستعمل۔

**رکھنی** زبر ر، جزم کھ۔ امث۔ داشتہ، رنڈی۔

**رکھوالا** زبر ر، جزم کھ۔ اند۔ محافظ، نگہبان۔ **رکھوالن/لنی** رکھوالی کرنے والی، رکھوالے کی جورو۔

**رکھوالی** زبر ر، جزم کھ۔ امث، ہ۔ حفاظت، چوکسی، نگہبانی۔

**رکھیل** زبر ر، ے۔ امث، ہ۔ بے نکاحی، گھر میں ڈالی ہوئی عورت، داشتہ۔

## ر۔گ

**رگ** زبر ر۔ امث، ف۔ خون کی نالی، ورید یا شریان؛ نبض، ناڑی؛ پٹھا؛ تار، ڈوری، پتے پر اُبھرواں خط یا لکیر؛ پھول کا اُبھرواں ریشہ۔ (محاورۃً) سرشت، فطری عادت یا مزاج، طینت (استعارۃً) بہنے، ٹپکنے والی شے کا مخرج۔ مثال: **رگِ اَمر**۔

محاورہ: **رگ پٹھے سے واقف ہونا** فطرت، اصل، نسل اور عادت سے باخبر اور آگاہ ہونا۔

محاورہ: **رگ پھڑکنا** کسی ہونے والی بات سے خود بخود آگاہ ہونا، ماتھا ٹھنکنا؛ شرارت پر آمادہ ہونا؛ شریان میں حرکت ہونا۔

محاورہ: **رگ رگ سے واقف ہونا** پوری طرح جاننا، ہر ایک جز سے واقف ہونا۔

مرکب عطفی: **رگ و پے** رگ اور پٹھے؛ (مراد) سارا اندرونی جسم۔

**رگ وید** زیر ر، ے۔ اند۔ ہندوؤں کے چار مقدس ویدوں میں سے پہلی کتاب۔

**رگڑ** زبر ر، زبر گ۔ امث، ہ۔ گھسنا، دو جسموں یا سطحوں کا آپس میں تیزی سے ٹکرانا، کسی سطح یا جسم پر چھلنے کا نشان۔

فعل متعدی: **رگڑنا** زور سے ملنا، ٹکرانا، پیسنا، چھیلنا، رگیدنا۔

**رگڑا** زبر ر، جزم گ۔ اند، ہ۔ زور کی رگڑ جو قصداً لگائی جائے، گھسا؛ دھوکا، جسمانی چوٹ یا زحمت دہی۔ نیز **جھگڑا** کا تابع۔

محاورہ: **رگڑا دینا** زور سے رگڑنا یا گھسا لگانا؛ تکلیف یا اذیت دینا۔

**رگیدنا** زبر ر، ے۔ فعل متعدی۔ جسمانی آزار پہنچانا، دَبانا، تھکانا، کھدیڑنا۔

**رگھو** زبر ر، و مع۔ امث۔ جلد جانے والا، تیز چلنے والا، پھرتیلا؛ ہلکا، خفیف؛ چھچھورا؛ تیز گھوڑا، گھڑ دوڑ کا گھوڑا۔

## ر۔ل

**رَلنا** زبر ر، جزم ل۔ فعل لازم۔ ملنا، شامل، گڈمڈ، مخلوط ہو جانا۔

محاورہ: **رَلنا ملنا** مل جل جانا، خلط ملط ہونا، گڈمڈ ہونا۔ نیز **رل مل جانا**۔

**رُلنا** پیش ر، جزم ل۔ فعل لازم۔ گرنا، پھٹکنا؛ آلودہ، جذب یا گم ہو جانا؛ لوٹنا، لڑھکتا پھرنا۔

کہاوت: **رلے ملے پنچوں رہیے، جان جائے پر سچ نہ کہیے** پنچایت کے ساتھ اتفاق رکھنا چاہیے، چاہے جھوٹ ہی بولنا پڑے۔

## ر۔م

**رم** زبر ر۔ اند، ف۔ بھاگنے کی کیفیت یا عمل، فرار؛ اجتناب، احتراز؛ ڈر، خوف، دہشت؛ وحشت، نفرت۔

**رم خوردہ** (پیش خ، و معدولہ) فراری، وحشت زدہ۔

**رَماد** زبرر۔امث،ف۔ راکھ،خاکستر۔

**رَمّاز** زبرر،شدم۔امذ۔صف،ع۔ اشارے کنائے کرنے والا؛پہیلیاں بجھانے والا۔

**رَمّال** زبرر،شدم۔امذ،ع۔ رمل کے ذریعے قسمت کا حال بوجھنے کا مدعی۔

**رُمّان** پیش ر،شدم۔امذ،ع۔ انار کا درخت یا پھل۔

صف:**رُمّانی** چمکیلے سرخ رنگ کا،انار دانہ۔

**رمائم** زبرر،زیرء۔جمع،مث۔ رمیم (رک) کی جمع؛بوسیدہ ہڈیاں۔

**رَمبا** زبرر،جزم م۔امذ،ہ۔ گھاس وغیرہ کھودنے کا آلہ،کھرپی۔

**رَمپا** زبرر،جزم م۔امذ،ہ۔ چمڑا چھیلنے کا اوزار،بڑی رانپی۔

**رَمتا** زبرر،جزم م۔صف،ہ۔ سیلانی،ایک جگہ نہ ٹکنے والا۔

**رمتا جوگی** جگہ جگہ گھومنے پھرنے والا۔

**رِم جِھم** زیرر،زیرجھ۔امث،ہ۔ بارش کا سماں،مینہ برسنے کی جھنکار۔

**رُمح** پیش ر،جزم م۔امذ۔ نیزہ،بھالا،سنان؛(مجازاً) نیزے کی نوک۔

**رمد** زبرر،زبرم۔امذ،ہ۔ آنکھوں کا آنا یا دُکھنا،آشوبِ چشم۔

**رَمز** زبرر،جزم م۔امذ،ع۔ آنکھ،ابرو یا اعضا کا خفیف اشارہ،خفیہ بات،بھید،راز،بامعنی نشان یا علامت۔

**رمز شناس** (زبرش) اشارہ سمجھنے والا،تیور تاڑنے والا؛کسی علم یا فن کی باریکیوں کو سمجھنے والا؛کسی بات یا مسئلے کے نازک پہلوؤں کو سمجھنے والا؛نکتہ ور۔

**رمزیت** (زبرر،جزم م،زیرز،زبری) کلام میں ایسے کنائے جو سطحی معنی کے علاوہ کسی گہرے مفہوم کی طرف ذہن کو منعطف کرائیں۔نیز **اشاریت**۔

**رَمص** زبرر،جزم م۔امذ۔ آنکھ سے خارج ہونے والا میل،چیپڑ۔

**رَمضان** زبرر،زبرم۔امذ،ع۔ اسلامی (قمری) سال کا نواں مہینہ،ماہِ صیام۔

غلط العام:**رَمضان** (جزم م)۔

کہاوت:**رمضان کے نمازی،محرم کے سپاہی** وہ اشخاص جو نمائش کے لیے چند روز کے واسطے کوئی اچھا کام کریں۔رمضان میں نمازی بہت ہو جاتے ہیں اور محرم میں ہر ایک سپاہی بنا پھرتا ہے۔نیز **رمضان کے نمازی،ہولی کے بھڑوے**۔

**رَمق** زبرر،زبرم۔امث،ع۔ کسی شے کی برائے نام،خفیف مقدار؛تھوڑی سی جان،جسم وجان کا رشتہ۔

**رَمل** زبرر،جزم م۔امذ،ع۔ جیوتش،قسمت کا حال بتانا،زائچہ بنانا،جو اگلے زمانے میں خاک پر کھینچا جاتا تھا۔عام:**رَمل**۔صف:**رَمّال**۔

**رَمَل** زبرر،زبرم۔امث،ع۔ عروض کی ایک بحر جس کا رکن اصلی فاعلاتن ہے۔

**رملا** زبرر،جزم م۔صف۔ میلا کچیلا،گندہ۔

**رموز** پیش ر،ومع۔جمع،امذ،ع۔ رمز (رک) کی جمع۔

**رمی** زبرر۔امث،ع۔ اُچھال،پھینکنے کا عمل؛حاجیوں کا دورانِ حج منیٰ میں شیطانوں پر کنکریاں پھینکنا جو ارکانِ حج میں شامل ہے۔

**رمیدگی** زبرر،ی،زبرد۔امث،ف۔ پراگندگی،انتشار،وحشت۔

**رمیدہ** زبرر،ی،زبرد۔امذ،ف۔ وحشت کا مارا،بھاگا ہوا۔

**رمیز** زبرر،ی۔صف۔ تیز،طرار،ذکی،ذہین،پھرتیلا؛عالی نسب۔

**رَمیض** زبرر،ی۔صف۔امذ۔ تیز دھار والا (چاقو)۔

**رَمیم** زبرر،ی۔صف،ع۔ بوسیدہ،گلا ہوا۔جمع:**رمائم** بوسیدہ ہڈیاں۔

## ر۔ن

**رَن (۱)** زبرر۔امذ،ہ۔ جنگ،لڑائی،معرکہ؛میدانِ جنگ،یدھ۔نیز **رن بھومی**۔

محاورہ:**رن پڑنا** جنگ ہونا؛بہت سے آدمیوں کا لڑائی میں مارا جانا۔

**رَن (۲)** زبرر۔امث،ہ۔ عورت،زن۔

**رن مرید** جورو کا تابع۔

**رن واس (امذ)** محل سرائے،زنان خانہ۔

**رَن (۳)** زبرر۔امذ،ہ۔ جنگل،بیابان،ویرانہ۔

**رِن** زیرر۔امذ۔ قرض،اُدھار؛احسان۔

**رَنج** زبرر،جزم ن۔امذ،ف۔ دلی تکلیف،دُکھ،درد؛غم،ملال۔اکیف (مث): **رنجوری**۔

محاورہ:**رنج اُٹھانا** صدمہ برداشت کرنا،مصیبت میں مبتلا ہونا۔

صف:**رنجور** حزین،ملول۔

**رنجش** زبرر،جزم ن،زیرج۔امث،ف۔ خفگی،آزردگی،کدورت،عداوت،ناخوشی۔

**رنجک** زبرر،جزم ن،زبرج۔امث،ف۔ قدیم وضع کی توپ یا توڑے دار بندوق میں بھری جانے والی بارود۔

محاورہ:**رنجک چاٹنا/چاٹ جانا** توپ کا سر نہ ہونا۔

**رنجک دان** بارود رکھنے کا ظرف۔

**رنواس** زبرر،جزم ن۔امذ۔ محل سرائے،زنان خانہ۔

**رنجور** زبرر،جزم ن،ومع۔صف۔ رنجیدہ،افسردہ،فکرمند،غمگین،ملول۔

**رنجہ** زبرر،جزم ن،زبرج۔امذ۔صف،ف۔ رنج،آزار،دکھ؛زحمت،دکھ یا چوٹ کھایا ہوا۔مثال:**قدم رنجہ فرمانا** چلنے کی زحمت اٹھانا۔

**رنجیدہ** زبر، جزم ن، ی، زبر د۔ امث، ف۔ غمگین، آزردہ، اُداس، دُکھی، مغموم، دلگیر، متاسف؛ خفا، بیزار، ناخوش، تکلیف میں۔

**رند** زیر، جزم ن۔ اند، ف۔ آزاد منش آدمی؛ شرابی۔

**رندا** زبر، جزم ن۔ اند، ہ۔ بڑھئی کا اوزار جس سے لکڑی کی سطح کو چھیل کر ہموار کرتے ہیں؛ قلعے کی فصیل میں بندوق کی نال کے لیے بنایا گیا سوراخ۔

فعل متعدی: **رندنا** رندا پھیرنا، ہموار کرنا۔

**رندھنا** پیش ر، جزم ن، جزم دھ۔ فعل لازم، مجہول۔ گھٹنا، گھوٹ دیا جانا، پھنس جانا، دبا دیا جانا۔ مثال: **گلا رندھنا** صدمے کے سبب آواز کا بھنچ جانا۔

**رِندی** زیر، جزم ن۔ امث، ف۔ لاابالی پن، آوارگی، بے پروائی، عیاشی؛ رند (رک) کا اسمِ کیفیت۔

**رنڈا** زبر، جزم ن۔ اند، ہ۔ وہ مرد جس کی بیوی مرجائے۔

**رنڈاپا** زبر، جزم ن۔ اند، ہ۔ بیوگی کا زمانہ۔

**رنڈسال** زبر، ن غنہ، جزم ڈ۔ اند، ہ۔ عدت ختم ہونے پر بیوہ کا نیا جوڑا جو میکے سے آتا ہے۔

**رنڈوا** زبر، جزم ن، جزم ڈ۔ اند، ہ۔ وہ مرد جس کی بیوی مرجائے۔

**رنڈی** زبر، جزم ن۔ اند، ہ۔ عورت؛ طوائف، کسبی۔

کہاوت: **رنڈی! تیرا یار مر گیا، کہا!! کونسی گلی کا؟** رنڈیوں کے بہت سے آشنا ہوتے ہیں۔ ان کو کسی کی پرواہ نہیں ہوتی۔

کہاوت: **رنڈی کا یار، سدا خوار** رنڈی کا آشنا ہمیشہ ذلیل ہوتا ہے۔

کہاوت: **رنڈی کس کی جورو اور بھڑوا کس کا سالا** رنڈیوں اور بھڑووں کا کوئی اعتبار نہیں۔ رنڈی اور بھڑوا کسی کے دوست نہیں۔

کہاوت: **رنڈی کی کمائی، یا کھائے ڈھاڑی، یا کھائے گاڑی** رنڈی کی کمائی سے صرف سازندے یا گاڑی بان فیض پاتے ہیں۔

کہاوت: **رنڈی کی گالی اور بھوت کے پتھر کی چوٹ نہیں لگتی** رنڈی کی گالی اور بھوت کا پتھر بے اثر ہوتا ہے۔

کہاوت: **رنڈی کے سینکڑوں یار** رنڈی سے بہت آدمیوں کا تعلق ہوتا ہے۔ کبھی کسی ایک آدمی کی پابند نہیں ہوتی۔

کہاوت: **رنڈی کے گھر مانڈے اور عاشقوں کے گھر کڑاکے** رنڈی عیش کرتی ہے اور ان سے عشق کرنے والے بھوکے مرتے ہیں۔

کہاوت: **رنڈی کے ناک نہ ہوتی تو گوہ کھاتی پھرتی** عورت بہت بے وقوف ہوتی ہے۔

کہاوت: **رنڈیوں کی خرچی اور وکیلوں کا خرچہ پیشگی دیا جاتا ہے** رنڈی اور وکیل اُجرت پہلے لیتے ہیں۔

کہاوت: **رنڈی مانگے روپیہ، لے لے میری میا، پھکر مانگے پیسہ، چل بے سالے کیسا** عیاشی پر خرچ کرتا ہے مگر نیک کاموں پر خرچ نہیں کرتا۔

**رنکھا** پیش ر، زبر ن، شد کھ۔ صف، ہ۔ بسورتا، رونے پر تلا ہوا، رُہانسا۔ (مث) رنکھی۔

**رنگ** زبر، ن غنہ۔ اند، ف۔ انسانی آنکھ سے شناخت ہونے والی مختلف طول کی نوری لہریں۔ روشنی کی کرن کے تجزیے سے ایسی سات نوری لہریں نظر آتی ہیں جنھیں رنگ یا لون کہتے ہیں۔ (مجازاً) طرز، روش، مزاج؛ کیفیت، عیش و عشرت، ناچ گانا۔

محاورہ: **رنگ اُڑنا** (منہ پر) ہوائیاں اُڑنا، (چہرہ) فق ہوجانا، افسردہ یا پژمردہ ہونا۔

**رنگ باز** ظاہری طور پر نیک یا بہت علم والا بن کر لوگوں پر اپنا رعب جمانے یا دھاک بٹھانے والا؛ جعل ساز شخص جو ظاہراً شریف ہو؛ جواریا؛ بدمعاش۔

محاورہ: **رنگ بدلنا** ایک رنگ سے دوسرا رنگ اختیار کرنا؛ انداز تبدیل کرنا، وضع بدلنا، مقررہ روش سے ہٹنا؛ خیالات میں تبدیلی آنا۔

**رنگ برنگ** مختلف انداز اور شکلوں کے، طرح طرح کے۔ نیز رنگا رنگ۔

**رنگ بست** پکے رنگ کا، رنگین۔

**رنگ پریدہ** اُڑا ہوا، مٹا ہوا رنگ، پھیکا رنگ۔ نیز رنگِ شکستہ۔

**رنگ ڈھنگ** (اند) طور طریق، چلن۔

**رنگ رلیاں** عیش و عشرت، کھیل تماشا۔

**رنگ روپ** حسن، چمک دمک، آب و تاب۔

فعل مرکب: **رنگ کھیلنا** جشن یا ہولی کی تہوار پر ایک دوسرے پر رنگ پھینکنا۔

**رنگ محل** عشرت کدہ؛ وہ مخصوص مکان یا بہت بڑا گھر جہاں امرا اور سلاطین عیاشی کرتے تھے؛ سجا ہوا گھر۔

محاورہ: **رنگ میں بھنگ پڑنا / ہونا** مزا کرکرا ہونا، خوشی میں خلل واقع ہونا۔

صف: **رنگا رنگ** مختلف رنگوں سے مزین، کئی رنگوں کا۔ نیز رنگ برنگ۔

**رَنگا** زبر، ن غنہ۔ اند۔ رنگساز، کپڑے رنگنے والا۔ نیز رنگویا۔

**رَنگا** زبر، ن غنہ۔ صف۔ رنگا ہوا، رنگین۔

**رنگا سیار** (زیریں، اند) عیار، دھوکے باز، بہروپیا۔

**رَنگت** زبر، ن غنہ، زبر گ۔ امث۔ حالت، کیفیت؛ منظر، ماحول؛ (مجازاً) طرز، روش، مزاج؛ اُسلوب۔

محاورہ: **رنگت اُترنا** رنگ بدل جانا؛ پھیکا پڑنا؛ اصلیت سامنے آنا۔

**رَنگترہ** زبر، ن غنہ، جزم گ، زبر ت، زبر ر۔ اند، ف۔ عمدہ قسم کی بڑی نارنگی۔

نیز اصلاً: سنگترہ (حسب روایت سنگترہ محمد شاہ رنگیلے کا دیا ہوا نام ہے)۔
**رنگریز** زبر ر، ن غنہ، جزم گ، ے۔ کپڑے رنگنے والا۔ نیز اصلاً: **رَنگ رِز** (زیرر)۔
**رنگن** زبر ر، ن غنہ، زبر گ۔ اند۔ سبز پتوں کا عرق، کاڑھا۔
**رنگنا** زبر ر، ن غنہ، جزم گ۔ رنگ چڑھانا، رنگدار کرنا، رنگ پھیرنا۔ نیز فعل لازم: **رنگ پکڑنا**۔ مثال: سب ایک ہی رنگ میں رنگنے گئے۔
**رنگودھیا** زبر ر، ن مغ، وج، زیر دھ۔ ایسا شخص جو مختلف رنگوں میں تمیز نہ کر سکے، جو رنگوں کو دیکھ کر پہچان نہ سکے۔
**رنگیلا** زبر ر، ن مغ، ی۔ صف۔ عیش پسند، خوش باش، رنگدار، خوش رنگ۔ صف: **رنگیلی**۔
**رنگین** زبر ر، ن مغ، ی۔ صف، ف۔ رنگدار، سادہ کی ضد؛ خوش رنگ، دلکش؛ خوش ذوق، خوش باش، عیش کوش۔
مرکب صف: **رنگیں ادا** (ن غنہ) نظر کو لبھانے والے انداز رکھنے والا، خوش طراز، طرح دار۔
**رنگیں مزاج** (ن غنہ) شوقین، حُسن پرست۔
**رنگینی** دلکشی، نظرافروزی، خوش کلامی، خوش باشی۔
**رنواس** زبر ر، جزم ن۔ اند، ہ۔ محل سرائے، زنا نخانہ۔
**رنہار** زبر ر، جزم ن۔ اند۔ رہنے والا، مقیم، ڈیرہ ڈالنے والا۔

## ر۔و

**رو** ولین۔ امث، ف۔ دھارا، سیل، بہاؤ؛ لہر، موج، (بطور لاحقہ) چلنے والا۔ مثلاً: **تندرو، تیز رو، سُست رو**۔
**رو (۱)** وم ع۔ اند۔ چہرہ، شکل؛ بُشرہ؛ رُخ؛ سمت؛ اشارہ، حوالہ؛ مناسبت، مطابقت۔ مثال: **ازروے شرع** (ان معنی میں مؤنث) شرع کی رو سے۔
متعلق فعل: **رو بہ رو** آمنے سامنے، بالمشافہ۔ نیز **رُو دَر رُو، روبقفا** پیچھے کی طرف منہ کیے۔
صف: **روپوش** غائب، منہ چھپائے ہوئے، مخفی۔
**رودار** شکیل، وجیہ، بارعب۔
**رورعایت** لحاظ، مروت، پاس۔
**روسیاہ** (لفظاً) کالے چہرے والا؛ (مجازاً) گناہگار، بے آبرو۔
**روشناس** (جزم نیز زبر ش) واقف، جانا پہچانا۔
**روگرداں** منحرف، منہ پھیرنے والا، دغا دینے والا، بے وفائی کرنے والا۔
**روگردانی** بے وفائی کرنا، انحراف کرنا؛ منہ پھیرنا۔

**رونمائی** پہلی بار چہرہ دیکھنا، دُلھن کی منہ دکھائی؛ تقریب تعارف۔
**روبکاری** زبر ر، ب، وم ع۔ امث۔ پیشی، سرکاری کارروائی کی ساعت۔
**رو (۲)** وم ع۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ بمعنی اُگنے والا، مثال: **خودرو**۔
**روا (۱)** زبر ر۔ صف، ف۔ جائز، مباح، درست، جس میں کسی قسم کی اَخلاقی، مذہبی یا قانونی ممانعت نہ ہو۔ (بطور لاحقۂ فاعلی) رواں کرنے والا، جاری کرنے والا، نافذ کرنے والا۔ مثال: **حاجت روا** کام بنانے والا۔ **فرماں روا** حاکم۔
اکیف (مث) **روائی**۔ مثال: **کارروائی** عمل درآمد۔
**روادار** گوارا کرنے والا؛ جائز سمجھنے والا، درست سمجھنے والا۔
محاورہ: **روا رکھنا** جائز سمجھنا؛ منظور کرنا، ماننا۔
**روا (۲)** زبر ر۔ اند، ہ۔ سوجی، دلا ہوا درا آٹا؛ ذرہ، دانہ؛ باریک چھرا۔
**روابط** زبر ر، زیر ب۔ جمع، مذ، ع۔ **رابطہ** (رک) کی جمع، تعلقات۔
**رواۃ** لیٹا پیش ر۔ جمع، مذ، ف۔ **راوی** (رک) کی جمع۔
**رواج** زیر ر۔ اند، ف۔ دستور، چلن، بندھا ہوا طریقہ۔
**رواح** زبر ر۔ امث۔ عصر اور مغرب کا درمیانی وقت، شام۔
**روادار** زبر ر۔ صف، ف۔ گوارا کرنے والا؛ جائز سمجھنے والا، درست سمجھنے والا۔
اکیف (مث) **رواداری** لحاظ، مروت، بے تعصبی۔
**روار** زبر ر، شد و۔ اند، ہ۔ چادر یا کپڑا جو بستر پر ڈالا جائے۔
**رواروی** زبر ر۔ امث۔ بھاگ دوڑ، جلدی، مارا مار۔
**رُواس** پیش ر۔ امث، ہ۔ رونے کی خواہش، رونے کو جی چاہنا۔
**روافض** زبر ر، زیر ف۔ جمع، مذ، ع۔ **رافضی** (رک) کی جمع۔
**رُواق** پیش ر۔ اند، ع۔ خیمہ، خیمے کا پردہ؛ دالان، ایوان؛ برآمدہ۔ (مجازاً) طاق، شہ نشین، پردہ۔ مثال: **رواق چشم**۔ نیز **رِوَاق** (زیر ر)۔
**روال** زبر ر۔ اند، ہ۔ روئے دار، دانے دار؛ چاندی یا سونے کا ذرہ۔
**رُواقی** پیش ر۔ اند۔ صف، ع۔ یونانی فلسفی زینو کے زیر اثر رونما ہونے والا فلسفیانہ مکتب فکر، یا اُس کا پیرو جو انسان کو مجبور گردانتا ہے اور صبر و رضا اور زندگی سے بے رغبتی کی تلقین کرتا ہے (زینو ایک رُواق میں بیٹھ کر درس دیتا تھا۔ (امث) **رُواقیت**۔ نیز **رِواق/رواقیت** (زیرر)۔
**روان** زبر ر۔ امث، ف۔ روح، نفس باطن، نفسِ ناطقہ۔
**رواں (۱)** زبر ر، ن غنہ۔ صف، ہ۔ جاری، چلتا، گزرتا یا بہتا ہوا؛ روانہ؛ بے رکاوٹ، بے لکنت۔ اکیف (مث) **روانی** بہاؤ، صفائی، تیزی۔
**رواں تبصرہ** آنکھوں دیکھا حال (خصوصاً کھیلوں کا)۔
**رواں دواں** منہمک، مشغول و مصروف، کوشاں۔
محاورہ: **رواں کرنا** جاری کرنا؛ تیز کرنا۔

**رواں(۲)** زبر ر، ن غنہ۔ امث، ف۔ جان، روح (عموماً روح کے ساتھ مستعمل)، مثلاً: **روح و رواں** (عام: روح رواں)۔

**رواں** پیش ر، ن غنہ۔ امذ۔ رونگٹا، بُنِ مُو، مہین ریشہ یا ریشے جو بعض نباتات پر ہوتے ہیں، پرندوں کے بچوں کے زغب پر۔ نیز رُآں، رُوم۔

محاورہ: **رواں رواں کانپنا** دہشت طاری ہونا، بہت خوف زدہ ہونا؛ تمام جسم کانپنا، خوف کا غلبہ ہونا۔

**روانس** زبر ر، ن غنہ۔ امذ۔ ایک درخت جس کے پتے باریک ٹہنیوں پر املی کے پتوں کی طرح جھالردار ہوتے ہیں اور پھلی لوبیا کی مانند، بیج موٹھ کے بیج کی طرح کا، پھول باہر سے نیلا اندر سے سرخ زرد یا سفید۔

**روانگی** زبر ر، جزم ن۔ مث، ف۔ ترسیل، کوچ، آغازِ سفر۔

**روانہ** زبر ر، زبر ن۔ صف، ف۔ جو چل پڑا ہو یا بھیجا گیا ہو؛ چلتا ہوا، متحرک، چالو؛ شروع۔

**روانی** زبر ر۔ امث۔ پانی کا بہاو، زور؛ (مجازاً) طبیعت کی تیزی، جوش، ربط، تسلسل؛ خنجر وغیرہ کے چلنے کی حالت، کاٹ، دھار کی تیزی؛ (قلم وغیرہ کے لیے) سہولت، حرکت میں سہولت، آسانی سے جنبش کرنا۔

**رِوایت** زیر ر، زبر ی۔ امث، ف۔ نقل، بیان، حکایت، تذکرہ؛ ریت، رسم، طور طریقہ۔ جمع: روایات۔

**روایت پرستی/ پسندی** مروجہ مذاق یا طور طریق سے گریز، پرانے طریقوں کی تقلید کا رویہ، قدامت پرستی۔

**روباہ** ومع۔ امث، ف۔ لومڑی؛ (مجازاً) بزدل؛ مکار۔

**روباہی** ومع۔ امث، ف۔ بزدلی؛ فریب، چال، مکر۔

**روبکار** ومع، زبر ب۔ امذ، امث۔ سامنا، پیشی۔

**روبکاری** ومع، زبر ب۔ امث۔ عدالت میں مقدمے کی پیشی۔

**روبینہ** ومج، ی، زبر ن۔ امث۔ ٹونٹی، پانی نکالنے کی ٹونٹی۔

**رُوپ** ومع۔ امذ، ہ۔ حسن، خوب صورتی؛ صورت، وضع۔

کہاوت: **روپ (کسی) روئے، بھاگ (کسی) کھائے** خوبصورت بعض وقت بدقسمت ہوتا ہے اور قسمت والا گو بدصورت ہو مزے اڑاتا ہے۔

**روپ بہروپ** اصلی اور نقلی، اصل و نقل، دورنگا پن۔

صف: **روپ وتی** حسینہ۔ نیز روپ متی۔

**روپا** ومع۔ امث، ہ۔ چاندی، نقرہ، فضہ۔

**روپک** ومع، زبر پ۔ امث، ہ۔ مورتی، نقلی شبیہ۔

**رُوپہلی** پیش ر، وغم، زبر پ، جزم ہ۔ صف۔ مذ، مث، ہ۔ چاندی کا، نقرئی، سفید۔

**رُوپے** پیش ر، وغم۔ امذ، جمع۔ روپیہ (رک) کی جمع۔

کہاوت: **روپے کا کام روپے سے چلتا ہے** کاروبار روپیہ سے ہوتا ہے۔ دولت کے بغیر کام نہیں چلتا۔

کہاوت: **روپے کو روپیہ کماتا ہے** روپیہ خرچ کرو تو کمائی ہوتی ہے۔ دولت کے ذریعہ ہی سے دولت حاصل کی جاسکتی ہے۔

کہاوت: **روپے کی کھیر ہے** روپیہ ہو تو زندگی لطف سے گزرتی ہے۔ ہر کاؤ چیز دولت سے خریدی جاسکتی ہے۔

**رُوپیہ** پیش ر، وغم، جزم پ، زبر ی۔ امذ۔ چاندی کا سکہ، یا اُس کا جانشین ۱۶ آنے یا موجودہ ۱۰۰ پیسے کا سکہ؛ (مجازاً) دولت، مال۔

کہاوت: **روپیہ آنی جانی چیز ہے** دولت ہمیشہ نہیں رہتی۔

کہاوت: **روپیہ پرکھیں بار بار، آدمی پرکھیں ایک بار** روپیہ ہر جگہ پرکھا جاتا ہے اور آدمی کا امتحان ایک ہی دفعہ ہوتا ہے۔

**روپیہ پیسہ** دولت، مال، دھن۔

کہاوت: **روپیہ پیسہ ہاتھ کا میل ہے** روپیہ پیسہ ہی قابلِ قدر شے نہیں، دولت آنی جانی چیز ہے۔

کہاوت: **روپیہ ٹوٹا اور بھیلی پھوٹی پھر نہیں رہتی** روپیہ بھنا لیا جائے تو جلد ختم ہو جاتا ہے اور اسی طرح گڑ کی بھیلی توڑ دی جائے تو جلدی سے چٹ ہو جاتی ہے۔

**روت** ومع۔ امذ، س۔ شور، چیخ، بھنبھناہٹ۔

**روتا** ومج۔ صف، مذ۔ مغموم، اندوہ گیں۔

کہاوت: **روتا جائے، موئے کی خبر لائے** جو کام بے دلی سی کیا جائے اس کی نتیجہ برا ہوتا ہے۔

**روتے** ومج۔ صف، مذ۔ روتا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **روتے بنے نہ گائے، سا ہی پھرے منہ دبائے** کسی نقصان ہو جانے کی حالت میں بولتے ہیں کہ صدمہ ہو تو نہ رویا جاسکتا ہے اور نہ ہنسا۔ چپ لگ جاتی ہے۔

کہاوت: **روتے رزق ہے** رزق محنت اور مشقت سے ملتا ہے۔

کہاوت: **روتے کیوں ہو! کہا!! صورت ہی ایسی ہے** اُس شخص کی نسبت کہتے ہیں جو ہر وقت رونی صورت بنائے رہے۔

**روٹ** ومج۔ امذ۔ موٹی، روٹی، ٹکڑ۔

**روٹی** ومج۔ امث۔ توے یا تندور میں سینکی ہوئی آٹے کی گول چپاتی یا خمیری نان، جس کی بہت سی قسمیں ہیں۔

کہاوت: روٹی قسمت کی، حقہ پاؤں دوڑی کا روٹی قسمت سے ملتی ہے لیکن حقہ یعنی عیش اسے ملتا ہے جو دوڑ دھوپ کرے۔

کہاوت: روٹی کارن آدمی، لاکھ پاپ کمائے روٹی کے لیے انسان ہزاروں گناہ کرتا ہے اور پرندہ بھی جال میں اسی لیے پھنستا ہے۔

روٹی کپڑا (مراد) نان نفقہ؛ لوازمِ زندگی۔

کہاوت: روٹی کو روتے ہیں کھڑے ہو کر، مردے کو روتے ہیں بیٹھ کر بے روزگاری کی مصیبت سب سے بڑھ کر ہے ناداری کا رنج موت سے زیادہ ہے۔

کہاوت: روٹی کو رووے، چولھے پیچھے سووے نہایت غریب ہے کھانے تک کو نہیں ملتا۔

کہاوت: روٹی کھائے شکر سے، دنیا کھائے مکر سے اگر تم خوشحالی کی زندگی بسر کرنا چاہتے ہو تو لوگوں کو دھوکا فریب دیتے رہو۔ خوشامد کرو۔

کہاوت: روٹی گئی منہ میں، ذات گئی گوہ میں خوشحالی یا رزق کی خاطر انسان ذلیل کام بھی کر گزرتا ہے۔

کہاوت: روٹی وہاں کھاؤ تو پانی یہاں پیو بہت جلدی واپس آؤ۔

محاورہ: روٹیاں توڑنا بیکار رہ کر دوسرے کے سر کھانا۔

روٹھنا ومع۔ جزم ٹھ۔ فعل لازم۔ ناراض ہونا، خفا ہونا، آزردہ ہونا۔

کہاوت: روٹھا رہے گا تو ایک روٹی کھائے گا روٹھے گا تو کسی کا کیا نقصان ہے۔

کہاوت: روٹھے بابا، داڑھی ہاتھ بوڑھا آدمی ناراض ہو تو اپنی ہی داڑھی پر ہاتھ پھیرتا ہے۔ کمزور کا غصہ اپنے آپ پر ہوتا ہے۔

کہاوت: روٹھے کو منائے، پھٹے کو سلائے صلح و آشتی خوب ہے، کوئی روٹھ جائے تو منانا چاہیے اور افتراق کو کم کرنا چاہیے۔

روج وج۔ است، ہ۔ پرندوں کے پروں میں پلنے والی جوں۔

رُوح ومع۔ است، ع۔ جان، جی، اُتما، پڑان؛ (مجازاً) ست، جوہر۔

روحُ الامین (پیش ح، غم ا، جزم ل، زبر ا، ی) امانت دار روح مراد: فرشتہ جبریلؑ کا لقب۔

رُوحُ القدس (پیش ح، غم ا، جزم ل، پیش ق، پیش نیز جزم د) (لفظاً) پاک روح، جس کی وساطت سے حضرت مریم کے ہاں عیسیٰؑ کی ولادت ہوئی، مسیحی عقیدۂ تثلیث کا تیسرا رکن۔

رُوحُ اللّٰہ (پیش ح، غم ا، غم ل، شدمدل) حضرت عیسیٰؑ کا لقب۔

محاورہ: روح پرواز کرنا جان نکلنا، دم نکلنا، مرجانا۔

صف: روح پرور زندگی بخشنے والا، حیات افروز، جاں افزا؛ تازگی بخشنے والا، جی خوش کر دینے والا۔

محاورہ: روح پھونکنا زندگی بخشنا؛ تازہ دم کرنا۔

روح فرسا بہت تکلیف دہ، انتہائی اذیت ناک۔

محاورہ: روح فنا ہونا خوف کی وجہ سے جان نکلنا، حد سے زیادہ خوف زدہ ہونا۔

محاورہ: روح قبض کرنا جان نکال لینا؛ فرشتے کا جسم سے روح نکال لینا۔

مرکب عطفی: رُوح وروان جان و جوہر، کسی تحریک یا تنظیم کی سب سے مؤثر اور سرگرم شخصیت۔

صف: روحانی نفس باطن یا ماورائے عالم سے متعلق۔

روحانیت ومع، زیرن۔ است، ع۔ نفس باطن یا عالم غیب سے تعلق رکھنے والے اُمور؛ روحانی قوت یا خاصیت، باطنی قوت۔

روحی ومع۔ صف، ع۔ نفس باطن یا ماورائے عالم سے متعلق۔ نیز روحانی۔

فقرہ: روحی فداک! میری جان تجھ پر قربان۔

رود وج نیز ومع۔ است، ف۔ نہر، ندی، بہتا پانی۔

رود بار (جغرافیہ) پانی کا بہت بڑا منبع، نہروں یا ندیوں کا مرکز، آبنائے؛ شدت سے رونے والا، بہت زیادہ آنسو بہانے والا۔

رودا وج۔ اند، ہ۔ آنت، انتڑی، اوجھڑی۔ نیز رودہ۔

روداد ومع۔ است۔ ماجرا، احوال، کیفیت، واقعہ، سرگزشت۔ نیز روئداد، روئیداد۔

روڈا وج۔ صف، ہ۔ منڈھے ہوئے سر والا۔

روڑا وج۔ اند، ہ۔ سنگریزہ، چھوٹا پتھر؛ راہ کی رکاوٹ۔

محاورہ: روڑے اٹکانا (چلتے کام میں) رکاوٹ ڈالنا۔

روڑی وج۔ است، ہ۔ کُٹی ہوئی اینٹیں یا پتھر جو سڑک بنانے یا بھرائی کرنے، بھرتی ڈالنے کے کام آئیں۔

روڑھا ومع۔ صف، ہ۔ کھردرا، غیر شفاف (چہرہ یا جلد)۔ اکیف (مث) روڑھاپن (مث) روڑھی۔

روز وج۔ اند، ف۔ دن، یوم؛ زمانہ، دَور؛ دن کے اُجالے کے اوقات۔

روزِ ابد ہمیشگی کا دن، یومِ آخرت۔

روزِ ازل ابتدائے زمانہ، وہ دن جب اللہ تعالیٰ نے ارواح سے میثاق لیا، آغاز آفرینش کا دن۔

متعلق فعل: روز افزوں تیزی سے بڑھتا ہوا۔

روزِ بد مصیبت۔ نیز روز سیاہ۔

روزِ حشر تمام ارواح کے جمع ہونے کا دن، قیامت کا دن۔ نیز روزِ حساب۔

کہاوت: روز روز کی دوا بھی غذا ہو جاتی ہے اگر عام طور پر دوا

استعمال کی جائے تو اثر نہیں ہوتا۔ معمول کی چیز کی اہمیت باقی نہیں رہتی۔

کہاوت: **روز کنواں کھودنا (اور نیا) پانی پینا** سخت محنت سے روزی کمانا۔

**روزِنخست** پہلا دن۔

**روزانہ** وج۔ متعلق فعل۔ف۔ ہر دن کا، فی یوم، ہر دن۔

**روزگار** وج، جزم ز۔اند۔ف۔ زمانہ؛ دنیا؛ کام دھندا، نوکری، معاش، گزارے کی صورت۔

کہاوت: **روزگار اور دشمن بار بار نہیں ملتے** موقع کو غنیمت جاننا چاہیے، روزگار ملے تو حاصل کر لینا چاہیے، دشمن ملے تو بدلہ لینا چاہیے۔

کہاوت: **روزگار حمام کی لنگی ہے** نوکری ایک کی نہیں ہوتی کبھی کوئی اس جگہ ہوتا ہے کبھی کوئی۔ نوکر کو سب کام کرنا پڑتا ہے۔

**روزمرہ** وج، جزم ز، زبر م، شد زبر ر۔ متعلق فعل۔ف۔ روزانہ، ہر روز۔ بول چال کی زبان؛ اہلِ زبان کا مخصوص محاورہ یا کلمات جس کے خلاف بولنا فصاحت کے خلاف ہو۔ مثال: وہ تو یہ کہیے کہ 'جانے ہماری بلا'۔

**روزن** ولین، زبر ز۔اند۔ سوراخ، چھید، شگاف۔

**روزنامچہ** وج، جزم ز، جزم م، زبر چ۔اند۔ف۔ روز کے واقعات کی تفصیلات (تاریخ کے لحاظ سے حسابات وغیرہ) درج کرنے کا کتابچہ۔

**روزنامہ** وج، جزم ز، زبر م۔اند۔ف۔ روز شائع ہونے والا اخبار۔

**روزہ** وج، زبر ز۔اند۔ف۔ عبادت یا مذہبی فریضے کے طور پر مقرر اوقات کے درمیان خوراک اور لذت سے پرہیز، صوم، برت، فاقہ۔

محاورہ: **روزہ افطار کرنا** سورج کے غروب کے بعد کھانا پینا۔ نیز روزہ کھولنا۔

محاورہ: **روزہ توڑنا** ایسا فعل کرنا جس سے روزہ باطل ہو جائے؛ روزے کی حالت میں عمداً کچھ کھا پی لینا۔ نیز روزہ فاسد کرنا۔

**روزہ خور** (وج) رمضان کا روزہ ترک کرنے والا۔

کہاوت: **روزہ رکھا رکھا، آخر کھولا تو گوہ سے** دیر میں سوچ سوچ کر قدم اٹھایا وہ بھی غلط۔

محاورہ: **روزہ کھولنا** رک: روزہ افطار کرنا۔

کہاوت: **روزہ رکھے نہ نماز پڑھے، سحری بھی نہ کھائے تو کافر ہو جائے** نفس پروروں کا مقولہ ہے روزہ و نماز نہ سہی مگر سحری ضرور کھانی چاہیے۔

کہاوت: **روزے (بخشوانے) چھڑانے گئے تھے، نماز گلے پڑی** ایک آفت سے بچنے کی کوشش کی تھی دوسری میں پھنس گئے۔

کہاوت: **روزے خور، خدا کا چور** جو شخص روزے نہیں رکھتا وہ خدا کا گنہگار ہے۔

**روزی** وج۔امث۔ف۔ کھانا، رزق، غذا، خوراک، قوتِ لایموت۔

مرکب صف: **روزی رساں** کھلانے والا، خوراک بہم پہنچانے والا، خدا۔

**روزی کا ٹھیکرا** معاش یا رزق کا ذریعہ، روزی کمانے کا وسیلہ۔

کہاوت: **روزی کا مارا در در رووے، پوت کا مارا بیٹھ کر رووے** جیسے روزی نہ ملے وہ در در پھرتا ہے اور جس کا بیٹا مر جائے وہ گھر بیٹھ کر روتا ہے۔ روزی سب سے اہم ہے۔

**روزینہ** وج، ی، زبر ن۔اند۔ف۔ یومیہ، مزدوری؛ تنخواہ، وظیفہ جو روزانہ یا روزمرہ ضروریات کے لیے دیا جائے۔

**روزینہ دار** یومیہ یا وظیفہ پانے والا، تنخواہ دار، وظیفہ خوار۔

**روستا(ئی)** ومع، جزم س۔صف۔ف۔ دیہاتی، دہقان، گنوار۔

کہاوت: **سلام رُوستائی بے غرض نیست** غیر متوقع ملاقات ضرور کسی مطلب سے ہوگی۔

**روش** زبر ر، زیر و۔اند۔ف۔ چال، طرزِ خرام؛ انداز، طور طریقہ، ڈھنگ؛ باغ کے درمیان یا اطراف میں پیدل چلنے کا راستہ، پٹری۔

**روشن** ولین، زبر ش۔صف۔ف۔ اُجلا، اُجالا، منور؛ واضح، عیاں۔

**روشن چوکی (ولین)** گانے بجانے والوں کے مجرا پیش کرنے کا تخت جو بعض اوقات امیرانہ جلوس کے ساتھ چلتا تھا اور رات کو اس پر خوب روشنی ہوتی تھی، رواں طائفہ۔

**روشن خیالی** نئے خیالات کے لیے ذہن کو کُھلا رکھنا۔

**روشن دان** مکان میں روشنی اور ہوا کے گزر کے لیے بنایا ہوا موکھا یا چھوٹی کھڑکی جو عموماً دیوار میں چھت کے قریب ہوتی ہے۔

**روشن دِماغ** زود فہم، ذکی، عالی دماغ، عقل مند، ذہین۔

**روشن ضمیر** عقل مند، ذکی، جو دوسروں کی بات جلد سمجھ جائے۔

**روشن گر** چراغ جلانے، چراغاں کرنے والا، مشعلچی۔

**روشنائی** ولین، جزم ش۔امث۔ف۔ قلم سے لکھنے کی سیاہی؛ روشنی، نور؛ بصارت، بینائی۔

**روشنک** ولین، زبر ش، زبر ن۔علَم۔ف۔ سکندرِ اعظم کی بیوی کا مفرّس نام۔ نیز رَوشَن۔

**روشنی** ولین، جزم ش۔امث۔ف۔ توانائی کی ایک قسم جو ہماری آنکھوں پر اثر انداز ہوتی ہے، نور، اُجالا، شعاع افگن؛ اُجالے کے واسطے جلائی جانے والی کوئی چیز، مثلاً: لالٹین یا چراغ وغیرہ؛ (جواہرات کی) چمک دمک، آب و تاب؛ بینائی، نورِ چشم۔

محاورہ: **روشنی ڈالنا** کسی چیز کو روشن کرنا یا چمکانا؛ بیان کرنا، کسی مخفی امر کو واضح کرنا۔

**روضہ** ولین، ز برض۔ اند، ع۔ باغ، چمن، گلزار، مقبرہ۔

**روغن** ولین، ز برغ۔ اند، ف۔ چکنائی، تیل؛ شادابی؛ چمک، رونق۔

**روغنِ تلخ** سرسوں کا تیل، کڑوا تیل۔

**روغنِ زرد** گائے بھینس کے دودھ سے حاصل کردہ گھی۔

محاورہ: **روغن قاز مَلنا** چکنی چپڑی باتیں بنا کر رام کرنا، خوشامد درآمد کرنا، مکھن لگانا۔

صف: **روغنی** چکنا، چپڑا یا چپڑی، مثلاً: **روغنی روٹی** گھی میں گوندھے ہوئے آٹے کی یا گھی سے چپڑی روٹی۔

**روک** وج۔ امث، ہ۔ بندش، مزاحمت، قبضہ، باڑھ، حد؛ ممانعت؛ ٹھہراؤ؛ محتاط روش، سوچ سمجھ کر قدم اُٹھانا۔

**روک تھام** کسی انسانی عمل یا رواج وغیرہ کا انسداد، مزاحمت، ممانعت، بندش؛ احتیاط، نظم وضبط۔

**روک ٹوک** مزاحمت، حد بندی؛ ممانعت، نکتہ چینی۔

**روکڑ** وج، زبرک۔ اند، ہ۔ نقدی، زرِنقد، حاضر سرمایہ، دھن دولت جو سکوں یا چاندی سونے کی شکل میں ہو۔

**روکڑ بہی** وہ کتاب جس میں نقد رقم کا حساب رکھا جائے، نقد بکری۔

**روکڑی/ روکڑیا** نقدی کا تحویلدار، کیشیئر۔

**رُوکن** ومع، زبرک۔ امث، ہ۔ خریدی ہوئی چیز کے ساتھ تھوڑی سی زائد مقدار جو گاہک کو خوش کرنے کے لیے دے دی جائے، چونگا، گھاتا؛ اوپر، علاوہ۔ نیز **رُوکھن**۔

**روکنا** وج، جزم ک۔ فعل متعدی۔ ٹھہرنا، تھامنا، باندھنا؛ پکڑ لینا؛ ضبط، سلب کرنا؛ باز رکھنا، منع کرنا، وار بچانا۔

**روکھ** ومع۔ اند، ہ۔ پیڑ، درخت، شجر۔

**روکھا** ومع۔ صف۔ خشک؛ بے گھی کا یا بغیر سالن کے روٹی کا نوالہ؛ بے لطف، بے مزا؛ جس کی باتوں میں لحاظ، نرمی یا لوچ نہ ہو، بے ملاحظہ۔ اکیف (مث): **رکھائی**۔

**رُوکھاپن** بے مروتی، کج ادائی، اکھڑپن، تُرش روئی، کرختگی۔

**روکھا جواب** صاف انکار، ایسا جواب جس سے بے پروائی ظاہر ہو۔

**روکھا سوکھا** معمولی، سادہ؛ بے مزا، بے لطف۔ (امث) **روکھی سوکھی**۔

محاورہ: **روکھی سوکھی پر گزارا کرنا** بہت معمولی خوراک کھا کر زندگی گزارنا؛ مفلسی اور غربت میں رہنا۔

**روگ** وج۔ اند۔ بیماری، مرض، عارضہ، علت؛ خرابی، عیب، بری عادت۔

محاورہ: **روگ پالنا** کسی مرض کو لاپروائی سے بڑھنے یا رہنے دینا؛ اپنے پیچھے کو مصیبت یا جنجال لگا لینا۔

**روگردانی** ومع، زبرگ، جزم ر۔ امث، ف۔ مخالفت، رکھائی، منہ پھیران، انحراف کرنا۔

**روگی** وج۔ صف۔ بیمار؛ عیبی۔

**رولا** ولین۔ اند۔ شور، غوغا، دہائی۔

**رولنا** وج، جزم ل۔ فعل متعدی۔ چھٹنا، چھانٹ کے نکالنا۔

**رولی** وج۔ امث۔ چاول، ہلدی اور پھٹکری وغیرہ کا مرکب جس سے ہندو ماتھے پر تلک لگاتے ہیں۔

**روم** ومع۔ اند۔ جزیرہ نمائے اطالیہ (اٹلی)؛ قدیم اطالوی سلطنت۔ نیز **روما** (وج)؛ بدن کے مہین بال، رواں، رونگٹا۔

**رُومال** ومع۔ اند۔ منہ صاف کرنے یا پونچھنے کا کپڑا، تولیہ۔

**رومالی** ومع۔ امث۔ اوڑھنی، لنگوٹ پاجامے کی میانی۔

**رومان** وج۔ اند۔ افسانہ، افسانوی ادب؛ عشقیہ کہانی۔ انگریزی کے لفظ Romance کی تورید۔

صف: **رومانی** افسانوی؛ روشن خیال؛ غیر رسمی، جدت پسندانہ۔ کلاسیکی کی ضد؛ روما یا روما کی زبان، لاطینی سے تعلق رکھنے والا۔ مثال: **رومانی اَلسنہ/ بولیاں/ زبانیں** لاطینی گروہ سے تعلق رکھنے والی زبانیں۔

**رومانیت** تخیل پرستی، عاشقانہ مزاج۔

**رَوَنا** زبرر، زبرو، شدن۔ اند، ہ۔ پروانہ، اجازت نامہ، پروانۂ راہداری، پرمٹ۔ انگریزی میں: Permit۔

**رونا** وج۔ فعل لازم۔ آنسو بہانا، گریہ وزاری کرنا؛ شکوہ کرنا؛ مصیبت بیان کرنا۔ (اند) رنج؛ گریہ، بکا۔ (صف) بہت رونے والا، باکی (عموماً بچے کے لیے)۔

فعل لازم: **رونا پیٹنا** ماتم کرنا، واویلا کرنا، گریہ وزاری کرنا؛ شکوہ شکایت کرنا، گلہ کرنا۔

فعل مرکب: **رونا دھونا** بہت زیادہ یا بے محل گریہ وزاری، واویلا کرنا۔

محاورہ: **رونا رونا** دُکھڑا بیان کرنا، شکوہ کرنا۔

**رونا(۱)** ولین۔ اند۔ گھنگرو یا جھانجھ کے اندر کے دانے جن کی حرکت سے آواز نکلتی ہے، کوئی چیز جو آواز دے۔

**رونا(۲)** ولین۔ اند، ہ۔ راون کا پیکر جو ہر سال جلایا جاتا ہے۔

**رونتھ** ولین، ن غنہ۔ اند۔ جگالی، جگالی کرنے کا عمل۔

**روندن** ولین، ن مغ، زبرد۔ امث۔ پامالی، پاؤوں کے نیچے کچلا جانا۔

**روندنا** ولین، ن غنہ، جزم د۔ فعل متعدی۔ پاؤوں کے نیچے کچلنا، پامال کرنا۔

**رونده** زبرو، جزم ن، زبرد۔صف، ف۔ جانے والا، سفر کرنے والا۔نیز روند۔

**رونق** ولین، زبرن۔است، ع۔ تازگی، شادابی؛ آب وتاب، چہل پہل؛ دیگ یا پتیلی کے سالن کے اُوپر تیرنے والی چکنائی۔

محاورہ: **رونق بخشنا** (احتراماً) تشریف لانا، تشریف رکھنا؛ حسن وخوبی عطا کرنا، زیب وزینت دینا۔

**رونقِ محفل** وہ شخص جو محفل کو پرلطف بنائے۔

**رونک** زبرر، زبرو، زبرن۔اند۔ پانی چھاننے کا برتن جو عموماً بانس کا بنا ہوتا ہے۔

**رُونکھا** پیش ر، ن غنہ، زبرن، شدکھ۔صف۔ رک: رُنکھا۔

**رونگٹا** ومع، ن غنہ، جزم گ۔اند، ہ۔ بدن کے مہین بال، روآں (رک)۔نیز رُونگھٹا۔

محاورہ: **رونگٹے کھڑے ہونا** سخت خوف ہراس طاری ہونا۔

**رونگھٹ** ومع، ن غنہ، زبرگھ۔است، ہ۔ مٹی، میل، گندگی۔

**رُوہانسا** پیش ر، وغم، ن مغ۔صف، ہ۔ رک: رُنکھا۔نیز رہانسا (مث رہانسی۔

**رُوہت** ومع، زبرہ۔است۔ تروتازگی، شادابی؛ عزت، وقعت، پاس، لحاظ۔

**رُوہڑ** ومع، زبرہ۔اند، ہ۔ پرانی روئی کا پہل، کچے سُوت کا لچھا۔

**روہنی** وج، زیرہ۔است۔ سرخ گائے۔

**روہو** وج، ومع۔است، ہ۔ ایک دریائی مچھلی۔

**روہے** وج، ے۔جمع، مذ، ہ۔ آنکھوں کے پپوٹوں یا برنیوں کی ایک بیماری جس سے پپوٹے کی جھلی میں باریک دانے ہوجاتے ہیں۔

**روئی** ومع۔است، ہ۔ بنولے سے نکالی ہوئی کپاس۔

فعل مرکب: **روئی تومنا** اُنگلیوں سے روئی کے ریشے الگ کرنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **روئی دھننا / دُھنکنا** دُھنکی کے تانت کی پھٹکار سے روئی کے ریشوں کو کھولنا، تار تار کرنا۔

**روئی کا پہل** دُھنکی ہوئی روئی کا چپٹا کیا ہوا گالا۔

**روئی کا گالا** روئی کا پھولا ہوا ٹکڑا؛ نہایت سفید اور ملائم شے سے تشبیہ دینا؛ نہایت ہلکی اور سبک چیز۔

محاورہ: **روئی کی طرح توم کے رکھ دینا** عیبوں کو کھول کھول کر بیان کرنا؛ اچھی طرح خبر لینا۔

**روئیدگی** ومع، ی، زبرد۔است، ف۔ اُگنے، اُپجنے کا عمل؛ نمو؛ نبات، ہریالی، گھاس؛ ریشے، روئیں۔

صف: **روئیدہ** اُگا ہوا، نمو پایا ہوا۔

**روئے** ومع۔اند۔ رُو کی بحالتِ اضافت مغیرہ حالت۔

**روئے تاباں** چمکتا ہوا چہرہ، روشن چہرہ۔

**روئیں** وج، ی، ن غنہ۔است، ہ۔ دھات کا ایک مرکب جس سے گھنٹے، گھڑیال وغیرہ ڈھالے جاتے ہیں۔

صف: **روئیں تن** دھات کے ڈھلے ہوئے جسم والا مراد: مضبوط، گٹھے ہوئے جسم کا۔

**روی** زبرر۔اند، ع۔ قافیے کا وہ حرف جس پر اس کی بنیاد ہو۔مثال: نظر ثمر کی 'ر'؛ ہونا سونا کی 'ن'۔

**رویا** وج۔اند، ع۔ خواب، سپنا۔

صف: **رویائے صادقہ** سچا خواب۔

**رویاں** ومع، ن غنہ۔اند، ف۔ رک: رواں جس کا یہ متبادل پوربی تلفظ ہے۔

**رویت** (۱) ومع، زبری۔است، ع۔ نظارہ، دید۔

**رویتِ ہلال** مہینے کی پہلی رات کا چاند دیکھنا۔

**رویت** (۲) ومع، زبری۔است، ع۔ رونق، چمک دمک، روشنی، تروتازگی۔

**رویہ** زبرر، زیرو، شدزبری۔اند، ف۔ چلن، طرزِ عمل، برتاؤ؛ روشِ خیال، طرزِ نظر، فکر، سوچ۔عام: رویہ (زبرر، ولین، شدزبری)۔

## ر۔ ہ

**رہ** لیٹا زبرر، ہ ملفوظ۔است، ف۔ راہ (رک) کا مخفف، عموماً تراکیب میں۔ مثال: رہبر، رہگزر، رہنما۔نیز رَہ (زبرر) مثلاً: رہِ نجات، رہِ دُنیا۔

**رہ زن** راہ لوٹنے والا، ڈاکو۔نیز رہزن۔

**رہ گزر** (پیش گ، زبرر) (ف) راستہ، شارعِ عام۔نیز راہ گزر۔

**رہ گیر** (ی) (اند، ف) مسافر۔راہ گیر/ راہگیر کی تخفیف۔

**رہ** لیٹا زبرر، ہ ملفوظ۔رَہنا (رک) سے صیغۂ امر۔

بول چال: **رہ تو جا / رہ تو سہی** ذرا دم لے، صبر کر پھر دیکھیو کیا ہوتا ہے (بطور دھمکی)۔

متعلق فعل: **رہ رہ کر** رُک رُک کر، بار بار، متواتر۔

**رہا** زبرر۔اند۔ رہنے والا۔رک: سِل رہا۔

**رِہا** زیرر۔صف، ف۔ قید یا بندش سے آزاد، چھوٹا ہوا، نجات یافتہ۔

**رِہائی** بندش سے نجات، چھٹکارا۔

**رہا سہا** زبرر، زبرس۔صف۔ بچا کھچا، جتنا کچھ رہ گیا تھا۔مثال: رہا سہا اعتبار بھی جاتا رہا۔

**رہالنا** زیرر، جزم ل۔فعل متعدی۔ ریشم کے تاروں کو تانا بنانے کے لیے بٹنا جسے ''سلائی بٹائی'' بھی کہتے ہیں۔نیز رہال کاری۔

**رہائش** زبر، زیر۔ امث۔ اقامت، قیام، سکونت، بود و باش، ٹھکانا، پڑاؤ۔

محاورہ: **رہائش اختیار کرنا** کسی جگہ رہنا، قیام کرنا۔

**رہائی** زیر۔ امث، ف۔ قید سے چھٹکارا، آزادی، نجات، خلاصی؛ فرصت۔

**رہبان** لیٹا زبر نیز لیٹا پیش ر، جزم ہ۔ اند، ع۔ راہب (رک) کا مترادف۔ نیز راہبان۔ راہب کی جمع۔ صف: رہبانی۔

**رہبانیت** (زیر ن، شد زبری) ترکِ دُنیا، سنیاس۔

**رہبر** لیٹا زبر ر، جزم ہ، زبر ب۔ اند، ف۔ رہنما، قائد، راہ دکھانے، ہدایت دینے والا۔ راہبر کی تخفیف۔ اکیف (مث): رہبری۔

**رہٹ** لیٹا زبر ر، لیٹا زبر ہ۔ اند، ہ۔ کنویں سے آبپاشی کے لیے پانی نکالنے کی کل جسے بیلوں یا اُونٹ کے ذریعے چلایا جاتا ہے؛ تسلسل، سلسلہ۔ نیز رہٹ (زبر ر، زبر ہ)۔

**رہرو** لیٹا زبر ر، جزم ہ، ولین۔ اند، ف۔ مسافر، راستے پر چلنے والا۔ اکیف (مث): رہروی۔

**رہزن** لیٹا زبر ر، جزم ہ، زبر ز۔ اند، ف۔ ٹھگ، لٹیرا؛ مسافرت، راستہ چلنا۔ راہزن کی تخفیف۔

**رہس** لیٹا زبر ہ۔ اند، ہ۔ ناچ رنگ کی سبھا، ناچ رنگ پر مبنی ناٹک۔

**رہق** زبر ر، زبر ہ۔ اند۔ بدی، جھوٹ، گمراہی، حرام یا ظلم و ستم وغیرہ۔

**رہکلا** لیٹا زبر ر، جزم ہ، زبر ک۔ اند، ہ۔ توپ گاڑی، ایک طرح کی چھوٹی توپ۔ نیز (امث) رہکل۔

**رہن** لیٹا زبر ر، جزم ہ۔ اند، ع۔ رک: رہنا۔

**رہن سہن** روزانہ زندگی گزارنے کا طریقہ، ڈھنگ، آباد ہونا۔

**رہن** لیٹا زیر ر، جزم ہ۔ اند۔ گروی رکھنا یا کرنا/رکھوانا۔

**رہنِ انتفاعی** رہن کی وہ صورت جس میں منافع ہونے کی صورت ہو۔

**رہنا** لیٹا زبر ر، جزم ہ۔ فعل لازم۔ بسنا، قیام کرنا، ٹھہرنا؛ باقی بچنا، بقایا ہونا؛ چھوٹ جانا۔ نیز بطور فعل امدادی دوسرے افعال سے مل کر متعدد معنی دیتا ہے۔

فعل مرکب: **رہنا سہنا** روزانہ زندگی گزارنے کا طریقہ، ڈھنگ، آباد ہونا، فروکش ہونا؛ طرز بود و باش۔ نیز رہن سہن۔

فقرہ: (بطور مثل) **رہے نام اللہ کا** مراد: اللہ کے سوا کل دُنیا فانی ہے۔

**رہتا** بسنے والا، باقی ماندہ۔ (مث) رہتی۔

دعائیہ فقرہ: **رہتی دُنیا تک** ہمیشہ تک، سدا۔

**رہین** زبر ر، ی۔ صف، ع۔ رہن رکھا ہوا؛ گرویدہ؛ بندھا ہوا، پابند؛ گھرا ہوا۔

**رہینِ آفات** مصیبتوں میں مبتلا۔

**رہینِ منت** احسان سے دبا ہوا، زیر بار کرم، نہایت ممنون۔

## ر ـ ء

**رؤسا (ء)** لیٹا پیش ر، زبر ہ، وغم۔ جمع۔ مذ، ع۔ رئیس (رک) کی جمع۔

**رؤف** زبر ر، وع۔ صف، ع۔ نہایت شفیق، مہربان۔

**رئی** زبر ر۔ امث، ہ۔ دہی بلونے کی چوکھی پھرکی نما ڈوئی جسے ڈوری سے گھماتے ہیں، متھانی۔

**رئیس** زبر ر، ی۔ اند، ع۔ حاکم، امیر، فرمانروا؛ صاحب ثروت، دولت مند۔ (امث)۔ نیز صفت بصیغۂ جمع: رئیسہ، مثال: **اعضائے رئیسہ** جسم کے وہ اندرونی اعضا جن پر زندگی کا دار و مدار ہوتا ہے۔

## ر ـ ی، ـے

**ری** حرف ندا۔ رک: اَری/اے ری جس کا یہ مخفف ہے۔

**رے** حرف ندا و فجائیہ۔ ارے (رک) کا مخفف۔

**ریا** زیر ر۔ امث، ع۔ مکر، بناوٹ، ظاہر داری، دکھاوا، دُنیا داری۔

صف: **ریا کار** مکار، عیار، زمانہ ساز، فریبی۔

اکیف (مث): **ریا کاری** مکاری، عیاری، زمانہ سازی، ظاہر داری۔

**ریاح** زیر ر۔ امث۔ جمع، مث، ع۔ ریح کی جمع۔ نیز بطور واحد مستعمل۔

**ریاست** زیر ر، زبر س۔ امث، ع۔ امیری، حکومت، عملداری، مملکت۔

کہاوت: **ریاست بے سیاست نہیں ہو سکتی** حکومت کے لیے انتظام کی لیاقت چاہیے۔

**ریاض (۱)** زیر ر۔ اند، ع۔ باغ، چمن۔

**ریاضِ جناں** جنت کا باغ۔

**ریاض (۲)** زیر ر۔ اند، ع۔ محنت، مشقت؛ مشق، مزاولت، ورزش۔ نیز روضہ (رک) کی جمع۔

**ریاضت** زبر ض۔ امث، ع۔ محنت، تپسیا، مشق۔

**ریاضی** زیر ر۔ امث، ع۔ علم الحساب، مادی، عالمِ اشیا کے حجم و مقدار سے تعلق رکھنے والا علم جس کی تعریف میں اعداد و ہندسہ سے لے کر اُقلیدس، نجوم، موسیقی، جبر و مقابلہ سے لے کر جرِ ثقیل تک کو شامل کیا جاتا تھا۔ اصطلاح جدید میں حساب و ہندسہ۔

**رَیان** زبر ر۔ اند۔ مصنوعی ریشہ، نقلی ریشم۔

**رِیان** زیر ر، شد ی۔ اند۔ صف، ع۔ جس کی پیاس بجھ چکی ہو، سیراب، شاداب؛ تر و تازہ۔

**ریب** ے لین۔ اند، ع۔ شک، شبہ، گمان۔

**رَیبہ** (امث) تہمت، الزام۔

**ریت** ی۔امث،ہ۔ رسم، رواج، دستور۔

کہاوت: **ریت کی کوڑی نہ اود بلاؤ کی ڈھیری** ایک عقلمند زیادہ بے وقوفوں سے بہتر ہے۔

کہاوت: **ریت نہ ستوانسا، میرا لاڈلا نواسا** محبت تو بہت زیادہ ظاہر کرتی ہے مگر خرچ کچھ نہیں کرتی۔

**ریت** ے۔امث،ہ۔ دریا کے کنارے پائی جانے والی، دریا کی بہا کر لائی ہوئی درردری مٹی؛ بالو، ریگ؛ خاک، دھول۔ نیز عام: ریتا۔

صف: **ریتیلا** گرد آلود؛ ریت یا بالو سے اٹا یا پٹا ہوا۔ (مث) **ریتیلی**۔

**ریتی** ے۔امث۔ دریا کا ریتیلا کنارہ؛ دھات کی سطح کو رگڑ کر ہموار کرنے کا اوزار جس کے کھردرے پھل پر ریگ مال کی طرح ابھرواں بندکیاں بنی ہوتی ہیں۔

فعل متعدی: **ریتنا** ریتی سے رگڑنا۔

**ریٹھا** ی۔امذ۔ ایک پہاڑی درخت کا بیر کے برابر گول پھل جس میں سے سیاہ گولی نکلتی ہے اور چھلکا سر کے بال یا گرم کپڑے دھونے کے کام آتا ہے۔

**ریٹائر** ی، لیٹا ئرِیَہ۔صف۔ کسی نوکری یا منصب سے سبک دوشی۔

محاورہ: **ریٹائر ہونا** نوکری یا کسی عہدے سے سبکدوش ہونا۔

**ریجھ** ی۔امث۔ عادت، میل، پسند؛ خواہش، شوق، اشتیاق، لگن۔

**ریجھنا** ی، جزم جھ۔ فعل لازم۔ فریفتہ ہونا، مائل، شائق ہونا۔

**ریچھ** ی۔امذ،ہ۔ ایک لمبے گھنے بالوں اور لمبی تھوتھنی کا پہاڑی سبزی خور درندہ جو پچھلے پیروں پر سیدھا کھڑا ہو جاتا ہے اور دبوچ کر یا دبا کر مار ڈالتا ہے، بھالو، دُبّ۔

کہاوت: **ریچھ کا ایک بال بھی بہت (غنیمت) ہے** کنجوس یا برے آدمی سے جو کچھ بھی ملے غنیمت ہے۔

**ریچھ والا** ریچھ کا تماشا دکھانے والا مداری۔

**ریح** ی۔امث،ع۔ ہوا، باد؛ پیٹ میں گڑگڑانے والی ہوا، گوز، پاد؛ جھکڑ، پون۔

**ریحان** ے لین۔امذ،ع۔ تُلسی کا پودا یا بیج، ناز بو، منجری۔ خوشبودار پھول۔ جمع: **رَیاحین** (زبرر،ی)۔ خطِ نسخ کی ایک روش جس میں حروف کی تزئین کے لیے پھول پتے بنائے جاتے ہیں۔ نیز **خطِّ رَیحانی**۔

**ریخ** ی۔امذ،ع۔ پتلا گوہ، دست، مروڑ۔ (صف) ڈھیلا، کُھلا؛ سُست، تھکا ہوا، کاہل۔

**ریخ** ے۔امث۔ لکیر، مہین دراڑ جو کسی سطح پر ہو؛ دانتوں کے درمیان کا خلا۔

**ریختہ** ے، جزم خ، زبرت۔صف۔امذ،ف۔ سانچے میں ڈھالا ہوا؛ بکھیرا ہوا؛ پتا یا صاف کیا ہوا۔ تعمیر کا چونا ملا ہوا مسالا؛ مخلوط بولی؛ اُردو کا ایک قدیم نام، خصوصاً اُردو شعر و شاعری۔

**ریختگی** ے، جزم خ، زبرت۔امث،ف۔ ٹوٹ پھوٹ کا عمل، کسی شے کا وہ حصہ جو ٹوٹ کر الگ ہو گیا ہو۔

**ریختی** ے، جزم خ۔امث،ف۔ اُردو شاعری کی ایک صنف جس میں مخصوص زنانہ بولی، الفاظ و محاورات برتے جاتے ہیں، اِس کا مزاج تفریحی اور ہزل کی طرف مائل ہوتا تھا۔

**ریڑھ** ی۔امث۔ حیوانات کی پشت کی لمبی ہڈی جو منکوں کے ایک سلسلے پر مشتمل ہوتی ہے اور اِس کے اندر حرام مغز ہوتا ہے۔ نیز **ریڑھ کی ہڈی**۔ (مجازاً) وہ شے یا شخص جس کے سہارے کوئی چیز قائم ہو۔

محاورہ: **ریڑھ مارنا** بگاڑ کے رکھ دینا، نشان مٹا دینا؛ ناکارہ، برباد کر دینا۔

**ریڑھی** ے۔امث،ہ۔ چھکڑا، بیل گاڑی؛ ہاتھ سے دھکیلنے کا چھوٹا چھکڑا۔ نیز (امذ) **ریڑھو** (ومع)۔ آم کی کیری، کچا آم۔

**ریز** ے۔امذ،ف۔ پرندوں کا چیں چیں کرنا، چہکار۔ (بطورِ لاحقۂ فاعلی) بکھیرنے والا، برسانے والا۔ مثال: **گل ریز** پھول برسانے والا۔

**ریزش** ے، زیرز۔امث،ف۔ جسم سے رقیق یا سیال فاسد مادے کا بہاؤ؛ سیال چیز، بہنے والا مادہ؛ جھڑنا، گرنا۔

**ریزشِ پَر** پرندوں کا پر جھاڑنا۔

**ریزگاری** ے، جزم ز۔امث،ف۔ چھوٹے سکے، خوردہ، بھانج، چلر۔

**ریزہ** ے، زبرز۔امث،ف۔ ذرّہ، بھورا؛ چھوٹا ٹکڑا؛ چھوٹا بچہ۔ اکیف مث: **ریزہ کاری**۔

**ریزہ چیں** گری پڑی چیز یا خوان کے بچے کھچے ٹکڑے چننے والا؛ نقال۔

**ریزہ کار** باریک، نفیس کام کرنے والا کاریگر۔

**ریس** ی۔امث،ہ۔ نقالی، دوسروں کی روش پر چلنا یا عادت اختیار کرنا۔

**ریسمان** ے، جزم س۔امث۔ رسی، ڈوری، رشتہ۔

**ریش** ی۔امث،ف۔ داڑھی۔

**ریش قاضی** شراب چھاننے کی صافی، صراحی کا منہ بند کرنے کی روئی۔

**ریش بچہ** نچلے ہونٹ کے نیچے بال۔

**ریش خند** ٹھٹے بازی؛ خوشامد درآمد، بیوقوف بنانا۔

**ریش** ے۔امذ،ف۔ زخم، گھاؤ، چرکا؛ زخمی، گھائل۔

**ریشائیل** ی،ی۔صف،ف۔ (بطورِ پھبتی) لمبی گھنی داڑھی والا بوڑھا۔

**ریشم** ے، زبرش۔امذ،ف۔ ایک کیڑے کے منہ کے لعاب کا تار جو نہایت مضبوط، نرم اور چکنا ہوتا ہے یہ عموماً ریشمی کپڑا بنانے کے کام آتا ہے۔

**ریشہ** ے، زبرش۔امذ،ف۔ گوشت، پٹھے، سوت یا کپڑے وغیرہ کا پھونسڑا یا باریک تنا۔

**ریشہ دوانی** دوڑ دھوپ، پوشیدہ کوشش؛ ایسی سازش یا کارروائی جو فساد یا

شرارت کے لیے ہو؛ فساد، فتنہ انگیزی۔

**ریطہ** ی۔ اند، ع۔ باریک نقاب۔

**ریعان** ے لین۔ اند، ف۔ کسی شے کا بہترین حصہ؛ بہترین دَور۔

**ریعانِ شباب** عین جوانی، جوانی کی بہار کے دن۔

**ریکارڈ** ے، جزم ر۔ اند۔ اندراج؛ گراموفون کی پلیٹ؛ انتہا، مثال۔

محاورہ: **ریکارڈ توڑنا** پہلے قائم کی گئی مثالوں سے بہتر یا زیادہ کر دکھانا۔

محاورہ: **ریکارڈ قائم کرنا** کسی خاص شعبے میں اپنے ہنر یا فن کے کمال کی نئی مثال قائم کرنا۔

**ریکھ** ے۔ امث، ہ۔ لکیر، درز، رخ، باٹ، پگڈنڈی۔ نیز **ریکھا**۔

**ریگ** ے۔ امث، ف۔ ریت، بالو۔

مرکب (صف): **ریگِ رواں** سراب، ریت کی آندھی۔

**ریگزار** صحرا، ریت کا میدان، جہاں دور دور تک ریت ہو۔

**ریگستان** رک: ریگزار۔

**ریگ مال** کھردرا کاغذ جس پر شیشے کے مہین ذرات چپکے ہوتے ہیں اور سطح کو رگڑ کر صاف کرنے کے کام میں آتا ہے۔

**ریگ ماہی** (جزم گ) صحرائی گرگٹ، سقنقور۔

**ریل** ے۔ امث، ہ۔ کثرت، انبوہ، افراط۔

**ریل پیل** رَو، سیل، افراط، بہتات؛ دھکم دھکا۔

**ریلا** ے۔ اند، ہ۔ بہتا ہوا دھارا، تیزی سے دوڑتی ہوئی موج؛ رواں دواں ہجوم؛ ہلہ، یورش، دھکا پیل۔

فعل متعدی: **ریلنا** دھکیلنا۔

**ریم** ی۔ امث، ف۔ پیپ، پکے ہوئے زخموں میں پڑ جانے والا سفید مواد۔

**ریمیا** ی، زیر م۔ امث۔ جادو کے زور سے اُڑنے، روپوش ہو جانے کا (مفروضہ) فن؛ اُڑان ودّیا۔

**رین** ے لین۔ امث، ہ۔ رات، شب، لیل۔

**رین بسیرا** رات کا قیام یا قیام گاہ۔

**رینٹ** ے، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ناک سے بہنے والا غلیظ مادہ۔ نیز **رینٹھ**۔

**رینْدھنا** ی، ن غنہ، جزم دھ۔ فعل متعدی۔ پکانا، اُبالنا، کھانا تیار کرنا؛ کھانا لگانا، پروسنا۔ عموماً **پکانا ریندھنا** پکانا کا تابع۔

**رینک** ے لین، ن غنہ، جزم ک۔ امث، ہ، نقلِ صوت۔ گدھے کی آواز۔

فعل لازم: **رینکنا** گدھے کا ڈھینچو ڈھینچو کرنا۔

**رینگٹا** ے، ن غنہ، جزم گ۔ امث، ہ۔ گدھے کا (دبلا پتلا) نر بچہ۔ (امث) **رینگٹی**۔

**رینگنا** ے، ن غنہ، جزم گ۔ فعل لازم۔ آہستہ آہستہ پیٹ کے بل کھسکنا، حشرات الارض کی چال۔

**رینگنی** ے، ن غنہ، جزم گ۔ اند، ہ۔ عرق النسا کا درد؛ ایک زمینی بیل جس میں زرد کانٹے لگتے ہیں، پھول اودے جن کا زیرہ سنہری، اور پھل بیل کے برابر پکنے پر زرد؛ بھٹ کٹیا، کٹائی خورد۔

**رینی** (۱) ے لین۔ صف، ہ۔ رات کو بولنے والا سدھایا ہوا پرندہ۔

**رینی** (۲) ے لین۔ امث، ہ۔ نباتی رنگ، کسم وغیرہ سے تیار کیا ہوا رنگ۔

**ریو** ے، جزم و۔ اند، ہ۔ دھوکا، فریب، جھانسہ۔

**ریو** ے، جزم و۔ اند۔ سنگریزہ، ٹھیکری، روڑا۔

**ریوڑ** ے، زبر و۔ اند، ہ۔ مویشیوں کا گلہ۔

**ریوڑی** ے، جزم و۔ امث، ہ۔ گڑ یا کھانڈ کی گول ٹکیوں پر تل چڑھا کر تیار کی ہوئی ایک سستی مٹھائی۔

کہاوت: **ریوڑی کا کیا اُلٹا، کیا سیدھا** ہر طرف سے یکساں، ایک ہی حالت۔

محاورہ: **ریوڑی (والے) کے پھیر میں آنا** لالچ کے سبب مصیبت میں پھنس جانا۔

**ریول** ے، زبر و۔ اند۔ خانگی کبوتروں کا جنگل میں چگنے کے لیے جانا۔

صف: **ریولیا** (ہ) چگنے کے لیے اُڑ کر جانے والا پالتو کبوتر۔

**ریوند** ے، زبر و، جزم ن۔ امث۔ ایک پودے کی جڑ جس کا عصارہ دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **ریوند چینی**۔

**ریہرسل** ے، زبر ہ، زبر س۔ امث۔ ڈرامے وغیرہ کو تماشائیوں کو دکھانے سے پہلے کی جانے والی مشق۔

**ریہڑ** ے، زبر ہ۔ امث، ہ۔ بنجر، زمین، کلّر۔

# رھ

**رھ** رھا، رے ھے "ر" کی ہائیہ شکل، بہ اعتبار صوت اُردو حروف تہجی کا تیسواں (۲۳واں) اور تعداد کے لحاظ سے چوبیسواں (۲۴واں) مخلوط مصوتہ۔ جُمل میں اِس کی قیمت (ر+ھ، ۲۰۰+۵) ۲۰۵ ہوتی ہے۔ یہ عموماً الفاظ کے درمیان میں استعمال ہوتا ہے اور واضح طور پر موجود ہے، مثلاً: بارھواں، برھما، پندرھواں، تیراھواں، سترھویں، سرھانا۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اس کے لیے الگ سے کوئی نام اور کوڈ نہیں مختص نہیں کیا گیا بلکہ اسے 'ر' اور 'ھ' کے کوڈز کو ملا کر لکھا جاتا ہے۔

# ڑ

**ڑ** ڑے، ڑا۔امث۔ اُردو حروفِ تہجی میں بلحاظِ صوت چوبیسواں (۲۴ واں) اور ترتیب کے اعتبار سے پچیسواں (۲۵ واں) حرف، اِسے رائے ہندی اور رائے ثقیلہ بھی کہتے ہیں۔ یہ حرف فارسی اور عربی میں نہیں ہے۔ (بشمول ہائیہ حروف) ذُلقی مصوتہ ہے جو نوکِ زبان کو پیچھے کی طرف موڑ کر کسی قدر جھٹکے کے ساتھ سیدھا کرنے سے ادا ہوتا ہے۔ یہ آواز برصغیر ہند و پاکستان کے علاوہ کسی آریائی یا غیر آریائی زبان میں نہیں پائی جاتی، حتیٰ کہ سنسکرت میں بھی نہیں۔ لہٰذا قیاساً کسی قبل آریائی بولی کی یادگار ہے۔ اُردو میں بھی یہ حرف کسی لفظ کے شروع میں شاذ ہی جبکہ بیچ یا آخر میں آ جاتا ہے۔ مثالیں: اُڑد، اُڑان، کڑوا، آڑ، پہاڑ، توڑ، مروڑ، دوڑ، بھیڑ، گڑ وغیرہ۔ جمل میں اِس کے عدد حرف 'ر' کے مساوی (۲۰۰) شمار ہوتے ہیں۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Rreh" اور اِس کا کوڈ نمبر "U+0691" ہے۔

## ڑ۔ا

**ڑا** امث۔ اند۔ حرف "ڑ" کا ہندی نام، ڑے۔ بعض الفاظ میں بطور لاحقۂ تصغیر آتا ہے۔ مثلاً: **بنڑا** (زبرب، جزم ن) بنا، دُولھا کی تصغیر؛ **پلڑا** (زبرپ، جزم ل) پلّہ کی تصغیر؛ **جیوڑا** جیو، جان؛ **گانوڑا** (ن غنہ، جزم و) چھوٹا گاؤں۔ (مث) ڑی مثال: چمڑی (چام+ڑی) پگڑی، آنکھڑی، پنکھڑی۔

## ڑ۔ن

**ڑنگا** زبرڑ، ن غنہ۔ اند۔ (گاڑی بانی) چنگ (بڑا وزنی گھنگھرو جو رتھ یا بیلی کے بم کے نیچے باندھا ہوتا ہے اور گاڑی کی حرکت سے ہلتا اور بجتا رہتا ہے جس سے راہ چلنے والے خبردار ہو کر گاڑی کے سامنے سے ہٹ جاتے ہیں) کے بیچ میں کا لٹکن جس کے ٹکرانے سے آواز پیدا ہوتی ہے۔

# ڑھ

**ڑھ** ڑھا، ڑھے۔ ڑ اور دوچشمی 'ھ' مخلوط۔ امث۔ اُردو ترتیبِ تہجی کا ترتیب کے لحاظ سے ۲۶ واں اور صوت کے لحاظ سے ۲۵ واں حرف۔ 'ڑ' کی ہائیہ شکل، الفاظ کے درمیان اور آخر میں بکثرت موجود۔ مثالیں: بڑھنا، پڑھائی، چڑھائی، داڑھی، کاڑھا، کڑھت، کڑھنا، گڑھ، لڑھکنا، مسوڑھا؛ اَساڑھ، اوڑھنا، باڑھ، پیڑھا، ٹیڑھ، رِیڑھ، ریڑھ، کوڑھ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوئی کوڈ نہیں دیا گیا بلکہ یہ "Arabic Letter Rreh" اور "Arabic Letter Heh Doachashmee" کے کوڈز کو ملا کر لکھا جاتا ہے۔

# ز

**ز** زے۔امث۔ صوتی اعتبار سے اُردو حروفِ تہجی کا چھبیسواں (۲۶واں) اور تعداد کے لحاظ سے ستائیسواں (۲۷واں)، عربی کا گیارھواں اور فارسی کا تیرھواں حرف، زبان کے نچلے سیدھے سرے اور تالو کی رگڑ سے پیدا ہونے والا مصوتہ۔ اسے زائے منقوطہ اور زائے ہوز بھی کہتے ہیں۔ ہندی اور سنسکرت کے الفاظ میں نہیں پایا جاتا۔ البتہ اُردو کے بعض وضعی الفاظ میں موجود ہے۔ مثلاً: زٹل، زناٹا۔ تقویم میں یہ شنبہ اور برج عقرب کی علامت ہے۔ حروفِ شمسی میں شامل ہے اور حسابِ جمل میں اِس کے ۷ عدد ہیں۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Zain" اور اِس کا کوڈ "U+0632" ہے۔

**ز** لیٹا زیر۔ حرفِ جار۔ از کا مخفف بمعنی سے۔ مثلاً: زبس = ازبس؛ **زِرُوے تواریخ** تاریخی لحاظ سے۔

## ز۔ا

**زا** لاحقۂ فاعلی، ف۔ بمعنی پیدا کرنے والا (مرکبات میں بطور جزوِ آخر استعمال ہوتا ہے)۔ مثال: **ہنگامہ زا** شور اُٹھانے والا۔ پیدا شدہ، اولاد؛ **زاد/ زادہ** کا مخفف، مثال: میرزا۔ نیز **زاے**، مثال: **کرشمہ زاے کمال** تماشا دکھانے والا۔

**زابل** پیش ب۔ علَم، ف۔ موسیقی کے بارہ مقامات میں سے ایک مقام، خراسان کا قدیم نام؛ خراسان کا ایک شہر۔

**زاج** امث، اند، ف۔ سجی، سوڈا؛ پھٹکری۔

**زاجِ سفید** سفید پھٹکری۔

**زاجر** زیر ج۔ صف، ع۔ جھڑکنے والا، تنبیہ کرنے والا، منع کرنے والا۔

**زاچ** اند۔ وہ جشن جو کسی وقت لڑکے کی پیدائش کی تقریب میں سات روز تک منایا جاتا تھا، زچگی کے سلسلے کا جشن۔

**زاد(۱)** لاحقۂ وصفی، ف۔ بمعنی پیدا کردہ، جنا ہوا، اولاد، نسل، مثال: **آدم زاد**؛ تخلیق، مثال: **طبع زاد**۔ نیز **زادہ**، مثال: **امیر زادہ**۔ (مث) **زادی**۔

**زاد(۲)** اند، ع۔ سفری سامان، راستے کا خرچ۔

**زادِ راہ** راہ کا خرچ، راہ کا توشہ۔

**زاد(۳)** زبر د۔ ماضی، واحد غائب بمعنی: بڑھا، زیادہ ہوا۔ بطور کلمہ دعائیہ۔

**زادلطفکم** آپ کی رحمت زیادہ ہوئی، یعنی کہ ہو۔

**زاد بوم** جزم د، ومع۔ اند، ف۔ وطن، جاے پیدائش، جنم بھوم۔

**زار(۱)** صف، ف۔ لاغر، کمزور؛ خراب حال؛ گریاں، نالاں۔ (امث) **زاری**، رونا، گریہ۔

محاورہ: **زار زار رونا** بہت رونا، پھوٹ پھوٹ کر رونا۔ نیز **زار و قطار رونا**۔

**زار قطار** (زیر نیز زبر ق) طغیان زدہ، بے تاب، مضطرب، گریہ آلود، آنسوؤں سے بوجھل۔

**زار نالی** رونا دھونا، گریہ وزاری۔

**زار و نزار** (وج، زبر ن) ناتواں، خستہ حال۔

**زار(۲)** لاحقۂ ظرف، ف۔ مقام، جگہ، خصوصاً جہاں کوئی چیز کثرت سے پائی جانے یا پیدا ہو۔ مثال: **گلزار** پھولوں کا باغ۔ **ریگزار** صحرا۔

**زارزار** جزم ر۔ متعلق فعل۔ شدت سے (رونا)، لگاتار (آہ وزاری کرنا)۔

**زاغ** اند، ف۔ کوا، کاگ؛ کمان کے گوشے کی نوک۔ نیز **زاج**۔

**زاغ چشم** نیلی آنکھ والا۔

**زاغِ کمان** کمان کا اندرونی خم۔

**زاف** صف۔ ساکت یا بے خبر۔

**زال** صف، ف۔ سفید بالوں والا (رستم کے باپ کا نام جس کے بال پیدائشی طور پر سفید تھے)، پیر فرتوت، بوڑھا۔ نیز بڑھیا۔

**زالوک** ومع۔ امث۔ مٹی کی گولی یا کنکری پھینکنے والا دوشاخہ چوبی آلہ، غلیل۔

**زان(۱)** ۔اند۔ ایک قسم کا درخت جس کی لکڑی سے تیر اور نیزہ بناتے ہیں۔

**زان(۲)** ۔اند۔ ڈھولک کے بولوں میں سے ایک بول۔

**زانٹ** ن غنہ۔ صف۔ ادنیٰ شخص، فرومایہ آدمی۔

**زانو** ومع۔ اند، ف۔ گھٹنے سے جانگھ تک کا حصہ، چپنی کی ہڈی۔

محاورہ: **زانو ٹیکنا** عاجزی، اظہارِ اطاعت کرنا۔

محاورہ: **زانو دبانا** گھٹنے سے گھٹنا ملا کے بیٹھنا۔

**زانو پوش** کھانا کھاتے وقت زانو پر بچھانے کا رومال، نیپکن۔

محاورہ: **زانوے ادب تہہ کرنا** مؤدب بیٹھنا۔

**دوزانو بیٹھنا** زانو کے نیچے پنڈلی دبا کر بیٹھنا۔

**چہارزانو** آلتی پالتی مارے ہوئے۔

**زانی** صف، ع۔ زنا کار، حرام کاری کرنے والا۔ (مث) **زانیہ** (زانِ یَ)۔

**زاویہ** زیر و، زبر ی۔ اند، ع۔ گوشہ، کونا؛ حجرہ، خلوت گاہ؛ دو خطوطِ مستقیم کے ملنے سے بننے والی اُقلیدسی شکل۔ جمع: **زَوایا**۔ صف: **زاویائی**۔

**زاویۂ قائمہ** سیدھی سطح پر عمودی خط سے بننے والا ۹۰ درجے کا زاویہ۔

**زاویۂ حادہ** زاویۂ قائمہ (۹۰ درجے) سے چھوٹا زاویہ۔

**زاویۂ مستدیر** دو منحنی خطوط یا ایک منحنی اور ایک مستوی خط سے بننے والا کرّوی زاویہ۔

**زاویۂ منفرجہ** (پیش م، جزم ن، زبر ف، زیر، زبر ج) وہ زاویہ جو زاویۂ قائمہ سے بڑا ہوا۔

**زاویہ نشین** لوگوں سے الگ تھلگ رہنے والا، تارک الدنیا۔

**زاویۂ نظر** سوچنے کا انداز، طرزِ فکر، نقطۂ نظر۔ نیز **زاویہ نگاہ**۔

**زاہد** زیرہ۔ اند۔ صف، ع۔ عبادت گزار، متقی۔ جمع: **زُہّاد** (پیش ز، شدہ)۔ (مث) **زاہدہ** (زبرد)۔

**زاہد خشک** بے ذوق، وہ زاہد جو ظاہری باتوں کا سختی سے پابند ہو مگر اُس کا دل عشقِ الٰہی سے بے بہرہ اور روحانی لذت سے محروم ہو۔

**زاہر** زیرہ۔ صف، ع۔ روشن، چمکیلا۔ (مث) **زہراء**۔ تفصیل: **اَزہر**۔

**زاہری** روشنی، صفائی؛ خوشبو۔

**زاہق** زیرہ۔ صف، ع۔ بھاگنے والا، فراری، مفرور؛ مرنے والا؛ بہت موٹا؛ بہت دُبلا؛ تیز؛ مضبوط۔

**زائچہ** لیناز یرء، زبرچ۔ اند، ف۔ جنم پترا، پیدائش کے وقت اجرامِ فلکی کے محلِ وقوع کا نقشہ جس کی رُو سے منجم آئندہ کے بارے میں حکم لگاتا ہے۔

محاورہ: **زائچہ ملنا** دو شخصوں کی قسمتوں کا ایک سا ہونا۔

**زائد** زیرء۔ صف، ع۔ زیادہ، بڑھا ہوا، متجاوز، افزوں؛ فالتو، فاضل۔

**زائدُ المیعاد** (زیرء، اغم، جزم ل، ی) جس کی میعاد گزر چکی ہو، سوخت شدہ (معاہدہ وغیرہ)۔

**زائدُ الوصف** (پیش د، غم ا، جزم ل، زبر و، جزم ص) تعریف سے باہر، نہایت خوب۔

**زائر** زیرء۔ اند، ع۔ زیارت کرنے والا، کسی متبرک مقام کے دیدار کے لیے سفر کرنے والا؛ سیاح۔

**زائش** زیرء۔ امث۔ زیادتی، بیشی، افزائش۔

**زائل** زیرء۔ صف، ع۔ زوال پذیر، مٹنے والا؛ دور، غائب، فرو، بے اثر۔

**زائیدہ** ی، زبرد۔ صف، ف۔ پیدا کیا ہوا، جنا ہوا، تخلیق کیا ہوا۔ مثال: **نوزائیدہ** جو ابھی پیدا ہوا ہو۔

## ز ۔ ب

**زباد** زبرز۔ اند، ع۔ مشک بلاؤ سے حاصل ہونے والی خوشبو۔

**زبان** زبرز۔ امث۔ منہ کے اندر ذائقہ چکھنے اور بولنے میں حرکت کرنے والا عضو؛ جیبھ؛ بولی، لسان؛ (محاورۃً) قول، اقرار؛ کسی طبقے کا مخصوص محاورہ۔ نیز **زُبان** (پیش ز)، **زَباں** (ن غنہ)۔

کہاوت: **زبان آج کھلی ہے، کل بند** زندگی کا کوئی اعتبار نہیں ہے کسی وقت بھی موت آسکتی ہے لہٰذا جو کہنا ہے کہہ ڈالو۔

کہاوت: **زبان بدلنے سے گھر بدلنا بہتر ہے** وعدہ وفا نہ کرنے سے نقصان اُٹھانا بہتر ہے وعدہ کی پابندی ہر حال میں کرنی چاہیے کیونکہ وعدہ خلافی سے آدمی منہ دکھانے کے قابل نہیں رہتا۔ نیز **زبان بدلنے سے کوچہ بدلنا بہتر ہے**۔

محاورہ: **زبان پر تالا پڑنا** زبان بند ہونا، منہ سے بات نہ نکلنا، چپ ہو جانا۔

محاورہ: **زبان پر چڑھنا** وردِ زبان ہونا، زبان زد ہونا، نوکِ زبان ہونا، ازبر ہونا، حفظ ہونا۔

محاورہ: **زبان پکڑنا** بولنے نہ دینا؛ نکتہ چینی کرنا؛ گفتگو کے درمیان بول پڑنا۔

محاورہ: **زبان تالو سے نہ لگنا** خاموش نہ ہونا، متواتر بولے چلے جانا۔

**زبانِ ترازو** ترازو کی نوک جو تول بتاتی ہے۔

کہاوت: **زبان ٹیڑھی، ملک بانکا** تندخو کو ہمیشہ تکلیف ہوتی ہے۔ بد مزاج یا بدخو کو نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **زبان جنے ایک بار، ماں جنے بار بار** زبان سے جو ایک دفعہ کہہ دیا اس سے نہیں پھرنا چاہیے۔

محاورہ: **زبان چاٹنا** ذائقے دار چیز کھا کر دیر تک اُس کا مزا لیتے رہنا۔

محاورہ: **زبان خشک ہونا** شدتِ تشنگی کی علامت؛ (کنایۃً) بہت باتیں کرنا، بہت زیادہ بولنا۔

**زبانِ خلق** وہ بات جو خلقت کی زبان پر ہو، وہ بات جو سب لوگ کہہ رہے ہوں۔

کہاوت: **زبانِ خلق نقارۂ خدا** جو بات خلقت کی زبان پر ہو وہ اکثر سچ نکلتی ہے۔

محاورہ: **زبان دانتوں تلے دبانا** حیرت کرنا، افسوس کرنا؛ کچھ کہہ کر یا کر کے پچھتانا۔

**زباں دراز** گستاخ، دوبدو کرنے والا۔

**زَبان زد** مشہورِ عام؛ جس کا چرچا ہو۔

محاورہ: **زبان سے پھول جھڑنا** نہایت خوش گفتار اور فصیح ہونا، شیریں کلام ہونا۔

کہاوت: **زبان سے خندق پار** شیخی ہی شیخی ہے، کر کچھ نہیں سکتا۔ زبانی جمع خرچ کے سوا کچھ نہیں ہے۔

کہاوت: **زبان سے نکلی، انبر چڑھی** بات منہ سے نکلتے ہی مشہور ہو جاتی ہے۔ انبر = آسمان۔

**زبانِ شمع** لو، شعلہ۔

کہاوت: **زبان شیریں، ملک گیری** شیریں زبان سے لوگ تسخیر ہوتے ہیں اور بدزبانی سے مخالف ہو جاتے ہیں۔

**زبانِ قلم** قلم کی نوک، قط۔

کہاوت: **زبان کے آگے خندق نہیں** کوئی کسی کی زبان نہیں پکڑ سکتا۔

کہاوت: **زبان کے تلے زبان ہے** بات کا کچھ اعتبار نہیں۔

محاورہ: **زبان کے نیچے زبان ہونا** قول سے پھرنا، کہہ کر مکرنا۔

بول چال: **زبان سنبھالو!** بدکلامی نہ کرو، شائستہ گفتگو کرو۔ نیز زبان کو لگام دو۔

**زبانِ لال** گونگی زبان۔

محاورہ: **زبان لڑکھڑانا** رُک رُک کر بولنا، ہکلانا۔

محاورہ: **زبان موٹی پڑنا** گفتگو کرنے کے دوران میں دقت پیش آنا۔

کہاوت: **زبان ہی حلال ہے، زبان ہی حرام ہے** زبان جو چاہے کہہ دے حلال کو حرام اور حرام کو حلال کر دے۔ زبان ہی سے اچھی باتیں ہوتی ہیں اور زبان ہی سے بری باتیں۔

کہاوت: **زبان ہی ہاتھی چڑھا دے، زبان ہی سر کٹوائے** زبان ہی سے آدمی کی عزت ہوتی ہے اور وہی اس کی بےعزتی کراتی ہے۔

**زبانہ** پیش ز، زبرن۔ امذ، ف۔ شعلہ، لو، لپٹ؛ ترازو کی نوک (سوئی) جو تول بتاتی ہے۔

**زبانی** زبرز۔ صف، ف۔ منہ سے کہی گئی بات؛ ظاہری، بناوٹی؛ منہ سے، یادداشت کی مدد سے، حافظے سے۔

**زبانی جمع خرچ** فقط باتیں ہی باتیں، عملاً کچھ بھی نہیں۔

کہاوت: **زبانی جمع خرچ ہے** عملی طور پر کچھ نہیں، صرف کہنے کی باتیں ہیں۔

**زبدہ** پیش ز، جزم ب، زبرد۔ امذ، ع۔ (لفظاً) مکھن، بالائی؛ (مجازاً) ممتاز، برگزیدہ (لوگ)۔

**زُبدۃُ الحُکما** (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، پیش ح، جزم ک) چوٹی کے عالم۔

**زَبر** زبرز، زبرب۔ صف، ف۔ اُونچا، بڑا؛ بھاری بھرکم؛ طاقتور؛ بوجھل، گراں؛ علامتِ فتحہ یا زبر۔

**زِبر** زیرز، جزم ب۔ امث۔ لکھی ہوئی چیز، کتاب، نوشتہ۔

**زَبردست** زبرز، زبرب، جزم ر، زبرد، جزم س۔ صف، ف۔ غالب، حاوی، قوی؛ زوردار، شدید؛ عظیم، مثال: زبردست نقصان۔

کہاوت: **زبردست سب کا جنوائی** زبردست کا سب حکم مانتے ہیں۔

کہاوت: **زبردست کا ٹھینگا سر پر** زبردست پر زور نہیں چلتا۔ اس کا کہنا ماننا پڑتا ہے۔

کہاوت: **زبردست کے بیسوں بسوے** زبردست جو چاہے ہتھیا لے۔

کہاوت: **زبردست مارے اور رونے نہ دے** زبردست زیادتی کرتا ہے اور شکایت بھی نہیں کرنے دیتا۔

**زبردستی** زورازوری، دھینگا دھینگی، جبراً۔

**زبرجد** زبرز، جزم ر، زبرب، زبرج۔ مذ، ع۔ ایک نیم قیمتی پتھر یا نگینہ عموماً چمکیلا زردی مائل۔

**زبرقان** زبرز، جزم ب، زیرر۔ امذ، ع۔ چودھویں رات کا چاند، ماہِ کامل؛ وہ شخص جس کی داڑھی چھوٹی ہو؛ سفید کاغذ۔

**زبس** لیٹا زبرز، زبرب۔ فعل متعدی، ف۔ ازبس کی تخفیف، بہت، بےحد۔

**زبل** زیرز، جزم ب۔ امذ۔ لید، گو، گوبر۔

**زبور** زبرز، ومع۔ امث، ع۔ حضرت داؤدؑ کا صحیفہ۔ نیز توریت کا وہ باب جو غزل الغزلات کہلاتا ہے۔

**زبوں** زبرز، ومع، ن غنہ۔ صف، ف۔ کمزور، نحیف، خراب، خوار؛ شکست خوردہ۔ اکیف (مث): زبونی خواری، پستی، پسماندگی۔

**زبوں حال** جس کی حالت تباہ ہو، خستہ حال، مفلس۔

**زبوں حالی** خستہ حالی، معاشی طور پر گری ہوئی حالت، مفلسی۔

**زبونی** زبرز، ومع۔ صف، ف۔ شرمندگی اُٹھانے والا، ذلت اُٹھانے والا۔

## ز۔ پ

**زپٹ** زبرز، زبرپ۔ صف۔ کھوسٹ، بہت کمزور، ضعیف۔

**زپاٹا** زبرز۔ امذ۔ فراٹا، زور کی اُڑان یا دوڑ۔

محاورہ: **زپاٹا بھرنا** تیزی سے دوڑ پڑنا۔

## ز۔ ٹ

**زٹل** زبرز، زبرٹ۔ امث۔ لغویات، خرافات؛ فضول گفتگو۔

**زٹل باز** گپی، بکواسی، فضول کہانیاں سنانے والا۔

محاورہ: **زٹل قافیے ملانا** بےتکی باتیں کرنا، بےلوچ گفتگو کرنا۔

**زٹلا** لغو، ہرزہ، مہمل، بےمعنی۔

**زٹلی** فضول گو۔ نیز زٹلیا (جزم ل)۔

## ز۔ج

**زجاج** پیش ز۔اند،ع۔ شیشہ یا شیشے کا ظرف،شراب کا پیانہ۔

**زجر** زبرز،جزم ج۔اند،ع۔ ڈانٹنے یا جھڑکنے کا عمل،ڈانٹ،دھمکی،فہمائش، لعنت ملامت۔

**زجروتوبیخ** (وج،ولین،ی) ڈانٹ پھٹکار،سرزنش۔

**زجل** زبرز،زبرج۔اند۔ گانا بجانا،خوشہ،راگ رنگ؛شعر کی ایک قسم جس کے تین مصرعے ہم قافیہ ہوتے ہیں۔

## ز۔چ

**زِچ** زیرز۔صف۔ نرغے میں آیا ہوا،عاجز،تنگ؛لاجواب کرنا؛شکست خوردہ، مفتوح؛شطرنج میں بادشاہ کا ایسے گھر میں ہونا جہاں سے کوئی چال نہ چل سکے (ایسے میں حریف کا ایک مہرہ بساط پر سے بادشاہ کی راہ کھولنے کے لیے اُٹھایا جاسکتا ہے)۔

**زچگی** زبرز،جزم نیز زبرچ۔اسم کیفیت۔مث،ف۔ وضع حمل،بچے کی ولادت؛ بچہ جننے کی حالت۔

**زچہ** زبرز،شدزبرچ۔امث،ف۔ وہ عورت جس کے ہاں تازہ ولادت ہوئی ہو۔

**زچہ گیری** بچے کی ولادت پر گائے جانے والا گیت۔

## ز۔ح

**زحاف** لیٹا زیرز۔اند،ع۔ (عروض) رکن بحر میں تصرف کا عمل جس کی بہت سے شکلیں ہیں؛ رکنِ بحر کے ایک حرف کو حذف کرکے اِس کے وزن کو بدل دینا۔ مثلاً: مستفعلن سے مستفعل بنانا اور اس کی جگہ دوسرا رکن مفعولن لے آنا۔

**زحاف** زیرز۔اند۔ ہجوم،انبوہ،کثرت۔

**زحل** لیٹا پیش ز،زبرح۔اند،ع۔ نظامِ شمسی کا چھٹا اور دوسرا سب سے بڑا سیارہ جس کے گرد حلقے نظر آتے ہیں،ہندی نجوم میں اِس کو شنی گرہ کہتے ہیں۔

**زحمت** لیٹا زبرز، جزم ح، زبرم۔امث، ع۔ تکلیف،رنج،دُکھ،مشقت، دُشواری،مشکل۔

محاورہ: **زحمت اُٹھانا** مصیبت بھرنا،تکلیف برداشت کرنا،سختی جھیلنا۔

محاورہ: **زحمت دینا** تکلیف دینا۔

**زحیر** زبرز،ی۔امث،ع پیچش،مروڑ۔

## ز۔خ

**زخار** زبرز،شدخ۔صف،ع۔ پُر،بھرپور،لبریز،لبالب،کناروں سے اُبلتا ہوا، مواج (دریا سمندر وغیرہ)۔نیز مجازاً: وافر،پُرجوش۔

**زخارف** زبرز،زیرر۔جمع،مذ،ع۔ زخرف (رک) کی جمع؛سطح پر نظر آنے والی اشیاء،صنائع،بدائع؛پانی پر منڈلانے والے حشرات۔

**زَخارفِ اَلدّنیا** دنیاوی،زیبائش کی چیزیں،فضل ساز وسامان۔

**زخرف** پیش ز،جزم خ، پیش ر۔امث،ع۔ آرائش،سجاوٹ،خوبصورتی، تکلف،صنعت کاری؛جھوٹ،مبالغہ۔

**زخم** زبرز،جزم خ۔اند،ف۔ گھاؤ،چرکا؛شدید صدمہ۔

محاورہ: **زخم اُٹھانا** گھاؤ یا چرکا کھانا،(مجازاً) دلی صدمہ یا تکلیف جھیلنا۔

محاورہ: **زخم پر مرہم رکھنا** تسلی دینا،کسی ناخوشگوار امر کی تلافی کرکے مطمئن کرنا۔

محاورہ: **زخم تازہ ہونا** گزشتہ غم یا تکلیف کا دوبارہ احساس ہونا،گزرے حادثے کی یاد آنا۔

محاورہ: **زخم چاٹنا** کسی ناکامی کو بھلانے کی کوشش کرنا،(کسی شکست یا بے عزتی کی وجہ سے ملنے والے) غم یا شرمندگی کو مٹانے کی کوشش کرنا۔

**زَخمِ چشم** نظرِ بد۔

**زخم خورَدہ** (ومعدولہ) جسے زخم لگا ہو،زخمی؛جسے نقصان پہنچا ہو۔

**زخم حیات** موٹے پتوں کی ایک بوٹی جو زخم کو بھرنے کے لیے مفید خیال کی جاتی ہے؛ہیم ساگر۔

محاورہ: **زخم دینا** گھائل کرنا،چرکا لگانا۔

**زخم دامن دار** بڑا گھیر دار گھاؤ۔

**زخم کاری** گہرا یا مہلک زخم۔

محاورہ: **زخم کھانا** زخمی ہونا،مجروح ہونا؛صدمہ پہنچنا۔

محاورہ: **زخم ہرا ہونا** گزشتہ رنج،دکھ یا تکلیف کا نئے سرے سے احساس ہونا؛کسی گزرے حادثے کی یاد آنا۔

محاورہ: **زخموں پر نمک چھڑکنا** غمگین یا آزردہ آدمی کو مزید غمگین اور آزردہ کرنا،دُکھ کے عالم میں مزید دُکھ پہنچانا۔

**زخمی** گھائل؛مجروح۔

کہاوت: **زخمی دشمنوں میں دم لے تو مرے، نہ دم لے تو مرے** ہر طرح مشکل ہے جب کسی کام کے کرنے اور نہ کرنے میں دونوں طرح نقصان ہو۔دشمنوں میں گھر کر نقصان ہی ہوتا ہے۔

**زخمہ** زبرز، جزم خ، زبرم۔اند۔ مضراب، گز یا چوب جس سے کوئی ساز بجایا جائے۔

## ز ـ د

**زد** زبرز۔اسث،ف۔ وار، ضرب، چوٹ، مار۔

محاورہ: **زد پڑنا** نقصان یا خسارہ ہونا؛ اثر ہونا، وار پڑنا۔

محاورہ: **زد سے باہر جانا** نشانے سے دُور ہونا، قابو یا اختیار سے باہر ہونا، پہنچ سے نکل جانا۔

محاورہ: **زد میں ہونا** نشانے کی سیدھ میں ہونا، مار کی حد میں ہونا۔ نیز **زد پر آنا**۔

**زدا** زیرز۔صف۔ زنگ دُور کرنے والا، صیقل کرنے والا، صاف کرنے والا۔

**زدہ** زبرز، زبرد۔صف،ف۔ مارا، چوٹ کھایا ہوا؛ خراب، خستہ۔ اکیف (مث) **زدگی**۔ نیز تراکیب میں بطور جزو ثانی۔ مثال: **آفت زدہ** مصیبت کا مارا، تباہی کا نشانہ۔ **غم زدہ** دلی صدمہ اُٹھائے ہوئے۔

**زدوکوب** (وج) مار پیٹ، مار کٹائی۔

## ز ـ ر

**زر** زبرز۔اند،ف۔ سونا، طلا، کندن۔ دولت، ثروت؛ رقم، نقدی؛ پھول کا زیرہ۔

**زَراندود** ملمع کیا ہوا، جس پر سونے کا پانی چڑھایا گیا ہو۔

**زَرباف** سونے کے تاروں والا؛ ریشمی کپڑا بُننے والا۔

**زَربفت** ریشمی کپڑا جس میں سونے کے تار ہوں، بادلے کے تانے اور ریشم کے بانے سے بنا ہوا کپڑا، کمخواب جس کی ایک بہتر قسم ہے اور تاش نسبتاً کمتر۔

کہاوت: **زر بل نہ زور بل** نہ روپیہ ہے اور نہ بدن میں طاقت ہے۔ ہر طرح کمزور ہے۔

**زرتار** وہ چیز جو سونے کے تاروں سے بنائی گئی ہو۔

**زرخرید** روپیہ دے کر خریدا ہوا، غلام، لونڈی۔

**زردوز** زری کا کام کرنے والا۔

**زرِسرخ** عمدہ سونا؛ دولت، ثروت؛ رقم، نقدی۔

کہاوت: **زر کا تو ذرہ بھی آفتاب ہے، بے زر کی مٹی خراب ہے** روپیہ بڑی چیز ہے۔ غریب کی مٹی خراب ہوتی ہے۔

**زر کامل عیار** کھرا سونا۔

**زرکوب** سونے چاندی کے ورق بنانے والا۔

**زرگر** سنار، سادے کار۔

**زرِ مبادلہ** (پیش م، زبرد) بیرونی سکہ، جس میں درآمدی مال کی قیمت ادا کی جائے یا مال کی برآمد سے حاصل ہو۔

**زرنگار** وہ شے جس پر سنہری نقوش بنائے گئے ہوں۔

کہاوت: **زر ہے تو گھر ہے، نہیں تو کھنڈر ہے** روپیہ ہو تو گھر اچھی حالت میں ہوتا ہے۔ نہیں تو کھنڈر بن جاتا ہے۔

کہاوت: **زر ہے تو نر ہے نہیں تو پزاوے/کمھار کا خر ہے** مفلس آدمی کسی کام کا نہیں ہوتا۔ مفلس آدمی کی کوئی قدر نہیں ہوتی۔

**زرا** زبرز۔ رک: ذرا۔

**زراعت** زیرز، زبرع۔اسث،ع۔ کاشت کاری، کھیتی باڑی۔

**زراق** زبرز، شدر۔صف۔مذ،ع۔ کیمیاگر، ماہر کیمیا۔

**زرداب** زبرز، جزم ر۔اند،ع۔ زخم کا مواد، پیپ؛ (کنایۃً) دوزخ کا گرم پانی جس کی شکل زخم کی پیپ جیسی بتائی گئی ہے۔ نیز **زردابہ**۔

**زراوند** زبرز و، جزم ن۔اسث،ع۔ ایک پودے کی جڑ، چھنگلی کے برابر باہر سے زرد اور اندر سے مائل بہ سرخی، بطور دوا مستعمل، ایشر مُول۔

**زربان** زبرز، جزم ر۔صف،ف۔ بوڑھا، پھوس۔

**زرتشت** زبرز، جزم ر، پیش ت، جزم ش۔عَلَم،ف۔ پارسی مذہب کے بانی کا نام۔ نیز **زَرَدُشت**۔

**زرد** زبرز، جزم ر۔صف،ع۔ تین بنیادی رنگوں میں سے ایک، پیلا رنگ۔ (اسث) **زردی** پیلاہٹ۔

**زرخیز** زبرز، ے۔صف،ف۔ پیداواری صلاحیت رکھنے والا؛ سرسبز، شاداب؛ بچہ دینے والی، پیدائش کے لیے موزوں۔

**زَرخیز دماغ** اُونچی سوچ رکھنے والا، ذہین، نت نئے خیالات سوچنے والا۔

**زردآلو** زبرز، جزم ر، جزم د، وج۔اند،ف۔ ایک گول زردی مائل پھل جس کی گٹھلی میں بادام کی طرح کی گری ہوتی ہے۔ خشک صورت میں خوبانی کہلاتا ہے۔

**زردچوب** زبرز، جزم ر، زبرد، وج۔اسث،ف۔ ہلدی۔

**زَردہ** زبرز، جزم ر، زبرد۔صف۔اند،ف۔ زرد رنگ کا جانور یا شے؛ خوردنی تمباکو؛ زرد رنگ کے میٹھے چاول۔

**زرشک** زیرز، زیرر، جزم ش۔اند،ف۔ کشمش سے ملتا ہوا ایک کھٹ مٹھا پھل جو ایک خاردار پودے (دار ہلد) میں لگتا ہے اور دوا کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے۔ نیز **زرتک، زارج**۔

**زرع** زبرز، جزم ر۔اند،ع۔ کھیت؛ کھیتی باڑی، کاشتکاری۔

**زرغل** زیرز، جزم ر، زبرغ۔اند،ع۔ لاغر، نحیف؛ بیکار شے۔

**زرق** زبرز، زبرر۔اند،ع۔ آنکھوں میں اُترنے والا کالا پانی؛ ریاکاری،

منافقت؛ بدگوئی۔

**زرق برق** زبرز، جزم ر، زبرب۔ اند۔ صف۔ چمکیلا، بھڑکیلا، آنکھوں میں چکاچوند پیدا کرنے والا۔

**زرقم** زبرز، جزم ر، زبرق۔ صف، ع۔ نہایت نیلا، فاختائی رنگ۔

**زرِ مبادلہ** پیش م، زبرد۔ اند، ف۔ ع۔ بیرونی سکہ، جس میں درآمدی مال کی قیمت ادا کی جائے یا مال کی برآمد سے حاصل ہو۔

**زرنب** زبرز، جزم ر، زبرن۔ اند۔ برہمی بُوٹی، اِس کا چھتے دار پیڑ اکثر پانی کے کنارے ہوتا ہے، پتے گھوڑے کے سُم کی مانند۔ نیز گھڑسُمّی۔

**زِرَہ** زیرز، زبرر، جزم ہ ملفوظ۔ امث، ف۔ سینے کی حفاظت کے لیے پہننے کا جالی دار آہنی فوجی لباس۔ نیز اصلاً: زِرِہ۔

**زرہ پوش** زرہ پہننے والا۔

**زری** زبرز۔ امث، ف۔ سونے کا تار، گوٹا کناری، کپڑوں پر ٹانکی جانے والی سنہری رُوپہلی ٹکن۔

**زریں** زبرز، شدر۔ صف، ف۔ سونے کا بنا ہوا، سنہرا، جس پر سونے کا کام کیا گیا ہو۔

صف: **زرّیں اُصول** عمدہ و اعلیٰ قاعدے، اچھے اغراض و مقاصد۔

## ز ـ ڑ

**زِڑ** زیرز، جزم ڑ۔ امث، ہ۔ ایک ہی بات کی تکرار، جھک، رٹ، بَڑ۔

صف: **زِڑی (ہ)** جھکّی، رٹ باز، بیہودہ گو، بکواسی۔

## ز ـ ش

**زِشت** زیرز، جزم ش۔ صف، ف۔ بُرا، بد، بھدا، بدنما، قبیح، گندہ، فحش۔

**زِشت خو** بدخصلت، بدمزاج۔

**زِشتی** بدی، خرابی، بھونڈا پن۔

## ز ـ ع

**زُعاف** پیش ز۔ اند، ع۔ ناگہانی موت، اچانک مرجانا۔

**زعفران** زبرز، جزم ع، جزم ف۔ امث، ع۔ ایک پہاڑی پھول کا زرد زیرہ جو کھانے میں رنگ اور مہک پیدا کرنے کے لیے اور بطورِ دوا بھی استعمال ہوتا ہے۔ کیسر۔

**زعفران زار** کیسر کا کھیت جس کا نظارہ اور ہوا فرحت بخش ہوتی ہے۔

مجازاً: ہنسنے ہنسانے کا مقام، سبب یا ذریعہ۔

**زعفرانی** شوخ زرد رنگ، جوگیا، کیسری۔

**زعم** زبرز، جزم ع۔ اند، ع۔ گمان، خوش گمانی، خود کو بڑا سمجھنا، گھمنڈ۔

**زعیم** زبرز، ی۔ صف۔ اند، ع۔ بزرگ، بڑا، سردھرا، مختار، نمائندہ۔ جمع: زُعَما (لیٹا پیش ز، زبرع)۔

## ز ـ غ

**زغال** پیش ز۔ اند، ف۔ کالا کوئلہ جو ایندھن کے کام آتا ہے، بن جلا کوئلہ۔

**زغن (۱)** زبرز، زبرغ۔ امث، ف۔ چیل، ایک شکاری پرندہ۔

**زغن (۲)** زبرز، زبرغ۔ امث، ف۔ جست، چوکڑی، کُود۔

**زغند** زبرز غ، جزم ن۔ امث، ف۔ چھلانگ، کود پھاند، چوکڑی۔

## ز ـ ف

**زفاف** زیرز۔ اند، ع۔ ایک ہی مکان میں سونا؛ دُلھن کی رُخصتی، دولھا دُلھن کا پہلی بار ملنا۔

**زفیر** زبرز، ی۔ امث، ع۔ سیٹی جو منہ سے بجائی جائے، پرندے کی سریلی آواز۔ نیز زَفیری، زَفیل۔

## ز ـ ق

**زقند** زبرز، زبرق، جزم ن۔ امث، ف۔ چھلانگ، جست۔ نیز زَغَند۔

محاورہ: **زقند بھرنا** چھلانگ لگانا، پھلانگنا، پھاند کے اِدھر اُدھر جانا۔

**زقوم** زبرز، ومع۔ اند، ع۔ تھوہر، سیہنڈ، ناگ پھنی کی قسم سے ایک کانٹے دار پودا۔

**زقی** زیرز۔ اند۔ ایک مرض جس میں پیٹ پھول جاتا ہے۔

## ز ـ ک

**زَک** زبرز۔ امث، ع۔ دھکا، ٹھیس؛ نقصان، ہزیمت۔

محاورہ: **زک اُٹھانا** جنگ یا مقابلے میں شکست کھانا؛ ذلیل ہونا، شرمندہ و نادم ہونا، خسارہ یا نقصان برداشت کرنا۔

محاورہ: **زک دینا** چوٹ دینا، نقصان پہنچانا۔

**زکا** زبرز۔ امث۔ صف، ع۔ افزائش، بڑھوتری؛ پاکیزگی، دیانت؛ مالدار، سخی۔

**زکاب** زبرز۔ امث۔ روشنائی۔

**زکام** پیش ز۔ اند، ع۔ ناک سے ریزش کی بیماری، نزلہ۔

**زکریا** زبرز، زبرک، زیرر، شدی۔ علَم، ع۔ حضرت سلیمانؑ کی اولاد میں سے ایک پیغمبر کا نام۔ نیز مسیحی حواری یوحنا کے والد۔ نیز حضرت مریمؑ کے خالو، جنھیں از روئے قرآن بڑھاپے میں اولاد کی بشارت دی گئی تھی۔

**زکوٰۃ** زبرز، کھڑا زبرو۔ امث، ع۔ (زکات)۔ احکام اسلامی کے مطابق سال میں ایک بار نصاب یعنی قابلِ زکوٰۃ مال و متاع کا ایک مقررہ حصہ (اڑھائی فیصد) خیرات دینا۔ نیز **زکات**۔

محاورہ: **زکوٰۃ اُتارنا** صدقہ دینا، خیرات کرنا۔

**زکی** زبرز۔ صف، ع۔ زکوٰۃ ادا کرنے والا؛ نیک، پاک، صالح۔ (مث) زکیّہ۔

## ز۔ل

**زل** زبرز، شدل۔ امث۔ گارے یا کیچڑ میں پاؤں کے پھسل جانے کی کیفیت؛ خطاکاری۔

**زلال** پیش ز۔ اند، ع۔ چشمے کا پانی، نتھرا ہوا پانی، ٹھنڈا پانی۔

**زلزال** زیرز، جزم ل۔ اند۔ لرزہ، تیز اور شدید جنبش۔

**زلزلہ** زبرز، جزم ل، زبرز، زبرل۔ اند، ع۔ بھونچال، زمین کا لرزنا۔ جمع: زَلازِل۔

**زُلف** پیش ر، جزم ل۔ امث، ف۔ کاکُل، بالوں کی لٹکتی ہوئی لٹ؛ سنورے گیسو۔

**زُلفِ چلیپا** (زبر چ، ی) صلیب کی شکل میں گندھی ہوئی چوٹی۔

**زلفِ گرہ گیر** گھونگروالے بال۔

**زُلفِ پریشاں** (ی، ن غنہ) بکھرے ہوئے بال۔

**زُلفِ پیچاں** (ے، ن غنہ) لہریے دار بال۔

**زُلفی** پیش ز، جزم ل۔ امث۔ دروازے کی زنجیر، سانکل۔

**زَلَق** زبرز، زبرل۔ اند۔ ہر چیز کا کنارہ، سرا۔

**زَلَل** زبرز، زبرل۔ اند، ع۔ لغزشِ خامہ؛ پھسلنا، ٹھوکر کھانا۔

**زَلق** زبرز، جزم ل۔ اند، ع۔ مصنوعی طور سے تنہا جنسی لذت لینا، استمنا بالید، ہتھلس۔ عام: **جلق**۔

**زلّہ** زبرز، شدز برل۔ اند، ع۔ دسترخوان کا بچا ہوا کھانا، جھوٹن، پس خوردہ۔

**زَلّہ رُبا** دسترخوان کے ریزے چننے والا، ریزہ چیں، مراد: دوسروں سے فیض پانے، خوشہ چینی کرنے والا۔

**زلیخا** پیش ز، ے لین۔ علَم، ع۔ عزیزِ مصر کی بیوی جو حضرت یوسفؑ پر فریفتہ ہوگئی تھی۔

کہاوت: **زلیخا پڑھی، پر یہ نہ جانا، عورت ہے یا مرد** اُن کے متعلق کہتے ہیں جو بے سمجھے بوجھے پڑھتے رہتے ہیں، یا بات کی تہہ کو نہ پہنچتے۔

**زلیخائی** (مجازاً) عشقِ والہانہ؛ زلیخا سے منسوب۔

## ز۔م

**زما** زبرز۔ اند۔ سردی، موسمِ سرما۔

**زمام** زیرز۔ امث، ع۔ لگام، باگ ڈور؛ اُونٹ کی نکیل کی رسی۔

**زمامِ اقتدار** حکومت کی باگ ڈور۔

**زمامِ کار** اختیار، قابو؛ ذمہ داری۔

**زمان** زبرز۔ اندم ع۔ تسلسل و تبدل کا وہ تصور اور حسّی مشاہدہ جو مکان کے ساتھ لازم ہے؛ وقت، عہد، دور۔ نیز زمانہ۔ مخفف: زَمَن۔ صف: **زمانی**۔

**زمان و مکان** وقت اور جگہ، حالات و واقعات، گرد و پیش؛ وہ دو اعتبارات جن سے موجودات کا ادراک ہوتا ہے۔ مثال: **دَورِ زماں، فخرِ زماں**۔

**زمانہ** زبرز، زبرن۔ اند، ع۔ ف۔ رک: **زمان**؛ دُنیا اور اہلِ دنیا؛ دن رات، حالات، مدّت، مدّتِ دراز، مثال: زمانہ ہوا۔

محاورہ: **زمانہ بیت جانا** ایک دور گزر جانا، ایک عہد بسر ہوجانا۔

**زمانۂ جاہلیت** اسلام سے پہلے کا زمانہ جب لوگ عموماً مشرک تھے۔ آپ ﷺ کی بعثت سے قبل کا دور۔

محاورہ: **زمانہ دیکھنا** تجربہ کار ہونا۔

**زمانے (بھر) کا چھٹا ہوا** کسی عیب میں بہت بڑھا ہوا۔ مثال: **زمانے (بھر) کا جھوٹا** بہت بڑا دروغ گو۔

**زمانہ ساز** دُنیادار، حالات کے ساتھ ساتھ اپنے اُصول اور نظریات بدلنے والا، ہوا کے رُخ پر چلنے والا، ابن الوقت۔

**زُمّج** پیش ز، شدپیش م۔ اند۔ سرخ رنگ کا شاہین، ایک شکاری پرندہ، باز وغیرہ۔

**زُمرد** پیش ز، پیش م، شدپیش ر۔ اند، ف۔ سبز رنگ کا قیمتی نگینہ، پنا۔

**زُمرُدیں** (ن غنہ) ہرا، زمرد جیسا، زمرد کا بنا ہوا۔

**زُمرہ** پیش ز، جزم م، زبرر۔ اند، ع۔ جماعت، گروہ، قبیل، جتھا، سلسلہ، ٹولی؛ ساتھی، ہمراہی۔

**زمزم** زبرز، جزم م۔ علَم، ع۔ حرم کعبہ کے اندر واقع چشمہ۔

**آبِ زمزم** زمزم کے چشمے کا پانی جو تبرک کے طور پر لایا جاتا ہے۔ **زَمزَمی** ڈبیا جس میں حاجی آبِ زمزم لے کر آتے ہیں۔

**زمزمہ** زبرز، جزم م، زبرم۔ اند، ف۔ نغمہ، ترانہ۔

**زمزمہ پرداز** نغمہ خواں، راگ گانے والا۔ نیز زمزورا۔
**زمستان** زبرز، زیرم، جزم س۔ امذ، ف۔ سردی کا موسم، جاڑا، سرما۔
**زمم** زبرز، زبرم۔ امذ۔ مضبوط ارادہ، عزم۔
**زَمہریر** زبرز، جزم م، زبرہ، ی۔ امذ۔ نہایت سرد مقام، ہوا کا منطقۂ باردہ۔
**زمین** زبرز، ی۔ امث، ف۔ سورج کے گرد گھومنے والا وہ سیارہ جس پر زندگی کے پائی جاتی ہے، دھرتی، بھومی، اَرضِ بسیط، کرۂ ارض؛ قطعۂ اراضی، میدان؛ فرش، تہہ، بنیاد؛ سطح جس پر نقش ونگار بنائے جائیں۔ (شاعری) مصرعے کی عروضی شکل، بحر اور قافیہ ورد یف۔
محاورہ: **زمین آسمان ایک کر دینا** کسی چیز یا شخص کی تلاش میں بہت جدوجہد کرنا، چپہ چپہ چھان مارنا؛ ہلچل مچا دینا۔
**زمین آسمان کا فرق** کامل تضاد، یکسر مختلف ہونا۔
محاورہ: **زمین و آسمان کے قُلابے ملانا** بہت باتیں کرنا، حد سے زیادہ مبالغہ آرائی کرنا یا جھوٹ بولنا، دون کی لانا۔
**زمین بوس** زمین چومنے والا (مجازاً) کسی کے قدموں کی زمین احتراماً چومنے والا، اظہارِ عاجزی کرنے والا۔
محاورہ: **زمین بوس ہونا** کسی عمارت یا درخت وغیرہ کا ڈھے جانا، مر کر گرنا؛ حاضر خدمت ہو کر آداب بجالانا، تعظیم بجالانا؛ قدموں تک جھکنا، قدم بوسی کرنا۔
محاورہ: **زمین پاؤں تلے سے نکل جانا / پاؤں تلے سے زمین نکل جانا** ہراساں دہشت زدہ ہونا۔
محاورہ: **زمین پر پاؤں / پیر نہ رکھنا** سخت مغرور ہونا، متکبر ہونا۔
محاورہ: **زمین پکڑ لینا** جم جانا، نہ ٹلنا۔
کہاوت: **زمین پھٹے اور میں سما جاؤں** نہایت شرمندگی کے موقع پر کہا جاتا ہے۔
محاورہ: **زمین تنگ ہونا** مصائب کا سامنا ہونا، مشکلوں سے دوچار ہونا۔
محاورہ: **زمین کی طنابیں کھنچ جانا** فاصلے کم ہو جانا۔
محاورہ: **زمین دکھانا** چت کر دینا، پٹک دینا۔
**زمیں دوز** (ن غنہ، وج) سطح زمین کے نیچے۔
کہاوت: **زمین سخت ہے، آسمان دُور ہے** کوئی جائے پناہ نہیں۔
**زمین کا گز** سیلانی، بہت گھومنے پھرنے والا۔
**زمین کا نہ آسمان کا** بے ٹھکانہ؛ اعجوبہ۔
کہاوت: **زمین کو مارے، زمیندار چونکے** کسی کمزور کو مار کر زور آور پر رعب ڈالنا۔
کہاوت: **زمین کے نیچے بھی اِس قدر ہے، جتنا زمین کے اُوپر** ہے جھوٹے آدمی کی نسبت جو بہت چالاک اور عیار ہو کہتے ہیں کہ یہ بہت گہرا ہے۔
کہاوت: **زمین کھا گئی کہ آسمان نگل گیا** جب کوئی چیز نہ ملے تو کہتے ہیں، کہ کہیں موجود نہیں ہے۔
**زمیندار** زبرز، ی، ن غنہ۔ امذ۔ زرعی اراضی کا مالک۔
**زمیندارنی** (امث) زمیندار عورت، زمیندار کی بیوی۔
**زمینداری** زراعت کی آمدنی پر بسر اوقات؛ مالیے کا نظام جس کے تحت زمیندار حکومت کو مقررہ شرح سے لگان دیتا ہے۔
کہاوت: **زمینداری دوب کی جڑ ہے** زمینداری میں ہمیشہ فائدہ ہوتا ہے۔ زمینداری پائیدار ہے۔ نیز **زمینداری کھیڑے کی دوب ہے۔**

## ز۔ن

**زن (۱)** زبرز۔ امث، ف۔ عورت؛ بیوی، استری، زوجہ۔ جمع: **زناں** (عموماً غنہ، تراکیب میں بطور جزو اوّل ن صحیح) مثال: زنانِ حرم۔
**زن بازاری** عصمت فروش عورت، طوائف۔
کہاوت: **زن، زمین، زر، تینوں لڑائی کے گھر** ان تینوں سے دنیا میں فساد پھیلتا ہے۔
**زن مُرید** جورو کا غلام، بیوی سے بہت دبنے والا، بیوی کا مطیع، بیوی کے اشاروں پر ناچنے والا۔
**زَن وشُو** (وج، ولین) بیوی اور میاں کا جوڑا۔
**زناشوئی** میاں بیوی کا یا اس جیسا تعلق، زوجیت۔
**زن (۲)** زبرز۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ مارنے، وار کرنے، ہتھیار چلانے والا، مثال: شمشیرزن؛ گانے، آواز لگانے والا۔ مثال: نعرہ زن، نغمہ زن۔
**زن (۳)** زبرز۔ نقلِ صوت۔ امث، ف۔ کسی چیز کی ہوا میں سے تیزی سے گزرنے کی آواز۔
**زَن سے** زن کی آواز کے ساتھ، بہت تیز رفتاری سے۔
**زنا** زیرز۔ امذ، ع۔ حرام کاری، خلافِ شرع مجامعت۔
**زنا بالجبر** (زیرب، غم ا، جزم ل، زبرج، جزم ب) کسی عورت سے زبردستی مجامعت کرنا۔
**زناشوئی** بغیر نکاح کے میاں بیوی بن کے رہنا۔ زناشوی کی تحریف۔
**زِناکاری** عادۃً زنا کا مرتکب ہونا۔
**زَنابیر** زبرز، ی۔ امث، ع۔ شہد کی کھیاں، بھڑیں۔
**زَناٹا** زبرز، شدن۔ امذ، ہ۔ ہوا کی تیز رگڑ سے پیدا ہونے والا آواز جس سے

قدرے گونج اور گمک پیدا ہو۔

**زناٹے دار** زوردار، تیز، مثلاً: زناٹے دار تھپڑ۔

**زَناخ** زبرز۔ امذ، ع۔ مرغ کے سینے کی ہڈی۔

محاورہ: **زناخ باندھنا** بہت پکی سہیلی یا ہمراز بنانا۔

**زناخی** سہیلی، بہیلی، جو عورتیں مرغ کے سینے کی ہڈی کو باہم مل کر توڑنے کی رسم ادا کر کے سہیلی بنی ہوں زناخی کہلاتی تھیں۔

**زَنادیق** زبرز، جزم د۔ امذ، ع۔ کافر، بے دین، ملحد، دہریہ، خدا کا منکر۔ نیز زنادقہ۔

**زُنّار** پیش ز، شدن۔ امث، ع۔ جنیؤ، وہ ڈوری جو ہندو گلے میں لٹکاتے ہیں اور ہندو ہونے کی ایک شناخت سمجھی جاتی ہے۔ پارسیوں کی اسی طرح کی ڈوری جو 'کستی' کہلاتی ہے۔

**زُنّاری** زُنّار پہننے والا، غیر مسلم۔

**زَنان** زبرز۔ جمع، مث، ف۔ زن (رک) کی جمع؛ زنانہ (رک) کی تخفیف۔ مثال: **زَنان مَنتری** زنانہ ادائیں اور بولی اختیار کرنے والا مرد۔

**زَنان خانہ** حرم سرا، مکان میں عورتوں کے رہنے کا حصہ۔

**زَنانہ** زبرز، زبرن۔ صف، ف۔ عورتوں سے متعلق، عورتوں کا۔ (امذ) ہیجڑا۔

**زَنبق** زبرز، ن مثل م، زبرب۔ امذ، ع۔ سوسن کا پھول؛ نرگس؛ چنبیلی۔

**زنبور (۱)** زبرز، ن مثل م، ومع۔ امذ، ع۔ بھڑ، تتیا؛ شہد کی مکھی۔ نیز زَنبور عَسَل (زبرع، زبرس)؛ پہیے پر نصب دائیں بائیں گھمائی جانے والی چھوٹی توپ، رہکلا۔ تص: زَنبُورَک۔

**زنبور (۲)** زبرز، ن مثل م، ومع۔ امذ۔ لوہے، فولاد وغیرہ کا بنا ہوا ایک دوشاخہ اوزار جو کوئی چیز پکڑنے یا کیل وغیرہ نکالنے کے لیے استعمال ہوتا ہے اور بند ہونے پر عموماً گول شکل اختیار کر لیتا ہے۔

**زنبورک** زبرز، ن مثل م، ومع، زبرر۔ امث، ع۔ تیز نوک والا تیر؛ چھوٹی توپ؛ بین جس کے دونوں طرف تو بنے لگے ہوتے ہیں۔

**زنبوری** زبرز، ن مثل م، ومع۔ صف، ع۔ ایک جالی دار کپڑا، مشبک۔

**زنبیل** زبرز، ن مثل م، ی۔ امث، ف۔ بڑا ٹوکرا؛ تھیلا، جھولا؛ کاسہ، کدو، کشکول۔

**زنجبیل** زبرز، جزم ن، جزم ج، ی۔ امث، ع۔ ادرک، سونٹھ۔

**زنجیر** زبرز، جزم ن، ی۔ امث، ف۔ چھلوں، حلقوں یا کڑیوں کی لڑی، سلاسل، بیڑی؛ دروازے کی کڑیوں والی کنڈی؛ (کنایۃً) ہاتھی (گنتی بتانے کے لیے مثال: چار زنجیر فیل)۔

**زنجیر پا** پاؤں کی زنجیر، رکاوٹ۔

**زَنجیری** قیدی۔

**زنجیرہ** زبرز، جزم ن، ی، زبرر۔ امذ، ف۔ کسی شے کا مرتب سلسلہ یا منظم کڑی، زنجیر کی شکل کا نقش یا کڑھت۔

**زنجیرہ بندی** مربوط سلسلہ۔

**زنخ** زبرز، زبرن۔ امث، ف۔ ٹھوڑی۔ نیز زنخدان۔

**زنخ زن** طعنہ دینے والا، ڈون کی لینے والا، بڑ مارنے والا۔

**زنخا** زبرز، جزم ن۔ امذ، ف۔ ہیجڑا، زنانہ، مخنث، جس کی حرکات و سکنات عورتوں جیسی ہوں۔

**زنداں** زیرز، جزم ن۔ امذ، ف۔ قید خانہ، محبس، بندی خانہ، (تراکیب میں بطور جزو اوّل ن صحیح، مثلاً: زِندان بلا)۔

**زندان خانہ** قید خانہ، جیل۔

**زِندانی** قیدی۔

**زندقہ** زبرز، جزم ن، زبرد، زبرق۔ امذ، ع۔ یہ عقیدہ کہ نہ خدا موجود ہے اور نہ ہی آخرت کا کوئی وجود ہے، بے دینی، بے اعتقادی۔ (اصلاً: زند/ژند کے ماننے والے، مجوسی)۔ جمع: زَنادِیق (زبرز)، زنادِقہ (لیٹا زیرد، زبرق)۔

**زندگانی** زیرز، جزم ن، لیٹا زیرد۔ امث، ف۔ حیات، جینا، زندگی؛ بسر اوقات، بود و ماند۔

**زندگی** زیرز، جزم ن، لیٹا زیرد۔ امث، ف۔ حیات، زیست، جیون، حرکت و نمو؛ (مجازاً) رونق، چہل پہل، ترقی و افزائش۔

محاورہ: **زندگی بخشنا** پیدا کرنا، زندہ کرنا۔

محاورہ: **زندگی تلخ ہونا** بہت مشکل میں ہونا؛ اس قدر مصیبت میں ہونا کہ زندہ رہنا مشکل ہو جائے۔

محاورہ: **زندگی دوبھر ہو جانا** زندہ رہنا مشکل ہو جانا؛ زندگی تکلیف میں بسر ہونا۔

محاورہ: **زندگی سے ہاتھ دھو بیٹھنا** موت کا شکار ہو جانا، جان دے دینا، مرنے پر آمادہ ہونا، جان کو خطرے میں ڈالنا۔

کہاوت: **زندگی کی سیاہی کسی رنگ نہیں جاتی** پیدائشی عیب کسی طرح نہیں مٹتا۔

محاورہ: **زندگی کے دن پورے کرنا** بغیر کسی دلچسپی اور لطف کے جیے جانا۔ برے بھلے دن گزارنا۔

محاورہ: **زندگی وبال بن جانا** رک: **زندگی دوبھر ہو جانا**۔

**زندہ** زیرز، جزم ن، زبرد۔ صف، ف۔ جاندار، ذی حیات؛ توانا؛ باعمل۔

**زندہ باد!** کلمۂ دعا و تحسین، بمعنی سلامت رہے/رہو!

**زندۂ جاوید** (لیٹا زیر، ے) ہمیشہ رہنے والا، نہ مرنے والا، امر۔

**زندہ در گور** (زبر د، وج) سخت اذیت یا عذاب میں مبتلا، زندہ مثلِ مردہ، مجبور و معذور۔

**زندہ دلی** ولولہ، ترنگ یا بشاشت، خوش طبعی، خوش مزاجی، ظرافت۔

**زندہ رُود** (مع) بڑی ندی۔

**زندپیل** زبرز، جزم ن، زبر د، ی۔ مذ۔ نر ہاتھی، بعض اولیا کا لقب۔ (عام: زندہ پیر)۔

**زندیق** زیرز، جزم ن، ی۔ مذ، ع۔ **زَندَقہ** (رک)۔ نیز **زندیقی**۔ جمع: **زنادِقہ**۔

**زنگ** زبرز، ن غنہ۔ امث، ف۔ وہ میل جو لوہے، تانبے وغیرہ پر نمی یا آکسیجن کے عمل سے جم جاتا ہے؛ ملکِ حبش کا نام۔ صف: **زنگی حبشی**۔

**زنگ آلود** زنگ لگا ہوا؛ (مجازاً) کہنہ، بوسیدہ، ناکارہ۔

فعل مرکب: **زنگ لگنا** کسی دھات (خصوصاً لوہے کا) پر آکسائیڈ کی تہہ چڑھنا؛ بوسیدہ ہونا، کسی شے کا ناکارہ ہونا؛ کسی کی صلاحیت کا ختم ہو جانا۔

**زنگار** زبرز، ن غنہ۔ مذ، ف۔ **زنگ** (رک)؛ نیلا تھوتھا؛ نیلا رنگ؛ سبز رنگ۔ صف: **زَنگاری**۔

**زنگولہ** زبرز، ن غنہ، وج، زبر ل۔ مذ، ف۔ گھنٹی، گھنگھرو خصوصاً وہ جو ہرکارے چھڑی میں باندھتے تھے یا موسیقار دف وغیرہ کے ساتھ باندھ دیتے ہیں۔ نیز **زنگولا**۔

**زنگی** زبرز، ن غنہ۔ مذ، ف۔ حبشی؛ سیاہ رنگ کا، کالا۔

کہاوت: **زنگی کی سیاہی کسی رنگ نہیں جاتی** پیدائشی عیب کسی طرح نہیں مٹتا۔

**زنہار** زیرز، جزم ن۔ مذ۔ کلمۂ تاکید و تنبیہ، ف۔ امان؛ پناہ؛ ہرگز، حاشا (نفی کی تاکید کے لیے)۔ نیز **زِینہار** (ی)۔

**زنیم** زیرز، ی۔ مذ۔ کمینہ، نہایت نیچ، حرامی۔

## ز۔ و

**زَوابِع** زبرز، زبر و۔ جمع، مذ۔ بگولے، چکر کھاتی ہوئی ہوا۔

**زواد** زبرز۔ جمع، مذ۔ **زاد** (۲) (رک) کی جمع۔ سامانِ سفر۔

**زوادت** زبرز، زبر د۔ امث۔ تحریف، نقل کرنے میں کچھ کم یا زیادہ کر دینا۔ نیز **زیادَت**۔

**زوار** زبرز، شد و۔ صف، ع۔ بہت زیادہ زیارت کرنے والا، **زائر** (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**زوال** زبرز۔ مذ، ع۔ انحطاط، تنزل؛ پستی، گراوٹ؛ سقوط، زور گھٹنا؛ سورج کا نصف النہار سے گزرنا، دن ڈھلنے کا آغاز۔

**زوال آمادہ/ پذیر** (زبر پ، ی) انحطاط، پستی کی طرف مائل۔

محاورہ: **زوال آنا** ترقی کا زمانہ ختم ہو جانا؛ کمی ہونا، تنزلی ہونا۔

**زوال کا وقت** خطِ نصف النہار سے سورج کے ڈھلنے کا وقت، دوپہر کے بعد کا وقت۔

**زواہر** زبرز، جزم ہ۔ صف۔ سفید فام، خوبصورت، چمک دار، روشن۔

**زوائد** زبرز، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ **زائد** (رک) کی جمع؛ فضول، بیکار، غیر متعلق باتیں، حشوات۔

**زوایا** زبرز۔ امث۔ جمع، ع۔ **زاویہ** (رک) کی جمع۔ مثلاً: **مُتساوی اُلزّوایا** جن کے زاویے ایک ہی درجے کے ہوں۔

**زواہر** زبرز، زیر ہ۔ جمع، مذ، ع۔ **زاہر** (رک) کی جمع، چمکیلی اشیا۔

**زوج** ولین۔ مذ، ع۔ جوڑا، جوڑے کا ایک فرد؛ میاں یا بیوی؛ وہ عدد جو دو پر پورا پورا تقسیم ہو سکے۔ جمع: **ازواج**۔

**زوج اُلزّوج** (غم ا، غم ل) وہ عدد جو دو پر بار بار پورا تقسیم ہو سکے مثلاً: ۶۴ یا ۲۴ وغیرہ۔

**زوج اُلفرد** (غم ا) ایسا عدد جس کے دو ثابت ٹکڑے تو ہو سکیں لیکن اس کے نصف کے دو ثابت ٹکڑے نہ ہو سکیں، وہ عدد جو جفت اور طاق دونوں پر پورا پورا تقسیم ہو سکے مثلاً ۴، ۸، ۱۶۔

**زوجہ** (مث) بیوی (اُردو کا تصرف)۔

**زوجیت** ولین، زیر ج، شد زبر ی۔ امث، ع۔ نکاح کرنا، رشتۂ مناکحت۔

محاورہ: **زوجیت میں لانا** عقد کرنا، نکاح کرنا۔

**زوجین** (ے لین) جوڑا، میاں بیوی۔

**زود** ومع۔ متعلق فعل، ف۔ جلد، فوراً، شتابی سے، بلا تاخیر۔

**زود اثر** فوری طور پر اثر کرنے والا، جلد تاثیر کرنے والا۔

**زود آشنا** بہت جلد گھل مل جانے والا، جلد مانوس ہو جانے والا۔

**زود پشیماں** اپنے کسی نامناسب طرزِ عمل یا کسی ناروا بات پر جلد پچھتانے والا، اپنی غلطی یا خطا پر جلد شرمندہ ہونے والا۔

**زود حس** بہت جلد متاثر ہونے والا، حساس۔

**زود رنج** جلد خفا ہو جانے والا۔

**زود فہم** بات کو جلد سمجھ جانے والا، ذہین، زیرک۔

زودنویس تیزی سے لکھنے والا، جس کا قلم رواں ہو؛ مختصر نویس، سٹینو گرافر۔
زود ہضم جلد ہضم ہو جانے والا، ہلکی غذا، لطیف خوراک، جلد جزوِ بدن ہو جانے والی غذا۔
اکیف: زودی (مث) جلدی، شتابی، پھرتی۔
زور پیش ز، ومع۔ اند، ع۔ جھوٹ، بناوٹ، فریب، دغا، مکر۔
زور وج۔ اند، ف۔ قوت، کس، بل؛ قابو، اختیار، قبضہ؛ ظلم، زیادتی؛ دباؤ؛ حمایت، تائید، سہارا، بھروسا۔
زورازوری ظلم، زیادتی، زبردستی، دھینگا دھینگی۔
فعل مرکب: زور آزمانا قوت کا مظاہرہ کرنا؛ طاقت کا امتحان لینا۔
زور آزمائی طاقت دکھانا، طاقت کا مظاہرہ کرنا، قوت کا اظہار کرنا۔
زور آور طاقتور، توانا، قوی۔
کہاوت: زور تھوڑا، غصہ بہت، مار کھانے کی نشانی کمزور غصہ ور آدمی عموماً مار کھاتا ہے۔
محاورہ: زور چلنا بس میں ہونا، اختیار میں ہونا۔
زوردار قوی، مضبوط، طاقت ور۔
محاورہ: زور ڈالنا دباؤ ڈالنا؛ کسی شخص کو کسی کام کے لیے مجبور کرنا، جبر یا اصرار کے ذریعے کسی امر کے لیے آمادہ کرنا؛ سخت حملہ کرنا۔
زور سے طاقت لگا کر، بلند آواز سے۔
زور (و) شور (وج) تیزی، تندی، جوش وخروش، شدت؛ دھوم، ہنگامہ۔
زورِ قلم جاندار، پراثر تحریر، اعلیٰ قدرتِ قلم۔
محاورہ: زور کرنا کسرت کرنا، سخت ورزش کرنا، کشتی لڑنا۔
کہاوت: زور کے آگے ضرب نہیں چلتی طاقتور آدمی پر معمولی ضربات کا اثر نہیں ہوتا۔ طاقتور آدمی چوٹ نہیں کھاتا۔
محاورہ: زور نہ چلنا بس میں نہ ہونا، قابو میں نہ ہونا، کچھ نہ کر سکنا۔
کہاوت: زور نہیں ظلم نہیں، عقل کی کوتاہی بے عقل آدمی عموماً ظالم ہوتے ہیں۔ کسی کے جبر یا سختی سے نقصان نہیں پہنچا بلکہ اپنی بیوقوفی کی وجہ سے پہنچا ہے۔
زوروں پر (وج) جوش پر، ترقی پر، کمال پر۔
زورق ولین، زبر ر۔ امث۔ کشتی، ناؤ، ڈونگا، کشتی نما کلاہ۔
زوف ومع۔ حرفِ ملامت۔ تُف، لعنت، پھٹکار۔
زوفا ومع۔ امث، ع۔ زمین پر پھیلنے والی ایک بیل جس کے پتے خوشبودار مزے میں تلخ، پھول زردی مائل اور بیج نہیں ہوتے، بطور دوا مستعمل۔
زونٹا ومع، ن غنہ۔ اند۔ سارنگی کی آواز، سارنگی کا سُر۔

## ز ـ ہ

زہ (۱) لیٹا ز یرز۔ امث، ہ۔ کمان جس سے تیر چھوڑتے ہیں؛ بچہ، اولاد۔
محاورہ: زِہ کرنا کمان کھینچا، چلہ چڑھانا؛ بچے کا ماں کے پیٹ سے تولد ہونا، جننے کا عمل۔
زہ گیر ایک چھلا جسے چٹکی میں چڑھا کر تیر کھینچتے ہیں۔
زہ (۲) لیٹا زیرز۔ فجائیہ، کلمۂ، ف۔ تحسین؛ شاباش! واہ واہ۔ نیز زَہ (لیٹا زبر ز)/ زَہے مثال: زہے قسمت، زہے نصیب، کیا اچھی بات ہے، کیسا اچھا اتفاق ہے!۔
زہّاد پیش ز، شدہ۔ جمع، مذ، ع۔ زاہد (رک) کی جمع۔
زہار لیٹا زیرز۔ اند، ف۔ پیٹ سے نیچے، آلۂ تناسل کے اُوپر کا حصہ جسم، پیڑو، شرم گاہ۔
زہر لیٹا زبرز، جزم ہ۔ اند، ع۔ وہ شے جو ہلاک کردے یا جسمانی صحت کے لیے خطرناک ہو، وِس، سَم۔ صف: تلخ، ناگوار۔
محاورہ: زہر اُگلنا تلخ کلامی کرنا۔
زہر باد جانداروں کے حلق یا گلے کی ایک بیماری جس میں گلے میں پھنسیاں نکل آتی ہیں نیز آنتوں کے خشک ہوجانے کے باعث گلے کے خشک ہوجانے کا عارضہ؛ ایک مہلک بیماری جس میں ہاتھی یا گھوڑے کے فوطے اور عضوِ تناسل پر ورم آجاتا ہے۔
زہر خند وہ ہنسی جو غصے، ناگواری یا شرمندگی کے سبب ہو، زہریلی مسکراہٹ، تلخ ہنسی، طنزیہ مسکراہٹ یا ہنسی۔
زہر قاتل مہلک زہر، ہلاک کردینے والا زہر۔
کہاوت: زہر کے ہاتھ میں لینے سے بے کھائے نہیں مرتا جرم کیے بغیر سزا نہیں ہوتی۔ نیز زہر ہتھیلی پر رکھا ہو، بے کھائے نہیں مرتا۔
محاورہ: زہر کے گھونٹ پینا بے بسی میں صبر کرنا؛ مجبور ہو کر ضبط کرنا۔
محاورہ: زہر کھانا حسد کرنا، جلنا؛ مرنا، فدا ہونا۔
محاورہ: زہر لگنا بُرا لگنا، سخت ناگوار گزرنا۔
زہر مار وہ چیز جو بطور دوا یا زبردستی کھانی پڑے۔
محاورہ: زہر مار کرنا زبردستی نگلنا، ناخوشی سے کھانا۔
زہر ہلاہل (لیٹا زیرز، زبرہ، زبرہ) زہر قاتل، بہت مہلک زہر۔
زہراب لیٹا زبرز، جزم ہ۔ اند، ع۔ زہریلا پانی، سیال زہر۔
زہراء لیٹا زبرز، جزم ہ۔ زاہر (رک) کی تانیث۔ رسول اللہ ﷺ کی بیٹی حضرت فاطمہؓ کا لقب۔

**زہرمہرہ** لیٹازبرز، جزم ہ، لیٹاپیش م، جزم ہ، زبرر۔ اند۔ سبزی مائل جما ہوا کیلشیم یا چونا جو بعض جانوروں کے پتے میں جمع ہو جاتا ہے۔ دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**زہرہ (۱)** زبرز، جزم ہ، زبرر۔ اند، ف۔ پتا، جگر سے جڑا ہوا ایک تھیلی نما عضو جس میں صفرا جمع ہوتا ہے۔ (محاورۃً) ہمت، حوصلہ۔

محاورہ: **زہرہ آب ہونا** دہشت طاری ہونا، سخت آزمائش سے گزرنا۔

**زہرہ گداز** (لفظاً) پتے کو پگھلانے والا، (مراداً) دردانگیز، المناک۔

**زہرہ (۲)** زبرز، جزم ہ، زبرر۔ اند، ع۔ پھول، شگوفہ؛ چمک دمک، رونق۔

**زہرہ (۳)** لیٹاپیش ز، جزم ہ، زبرر۔ امث۔ عَلَم، ف۔ عطارد کے بعد سورج سے دوسرا سیارہ جو نظامِ شمسی کا سب سے روشن سیارہ ہے، ناہید۔

**زہریلا** لیٹازبرز، جزم ہ، ی۔ صف۔ زہریلا، ہلاکت خیز۔ (مث) زہریلی۔

**زہوق** پیش ز، ومع۔ اند۔ مٹ جانا، نیست و نابود ہونا، معدوم ہو جانا، بربادی۔

**زہیر** زبرز، ی۔ صف۔ ضعیف، نحیف، ناتواں، کمزور، مضمحل۔

**زہے** زبرز، ے۔ فجائیہ، ف۔ واہ، مرحبا، کیا خوب۔

**زہے قسمت/نصیب** کیسا اچھا اتفاق ہے، کیسی مبارک بات ہے۔

## ز۔ ی، ے

**زی** ی۔ امث، ع۔ لباس، حلیہ، حیثیت عرفی۔

**زیادت** زیرز، زبرد۔ امث، ع۔ بڑھانا، اضافہ، زیادہ ہونا۔

**زیادتی** زیرز، زبرد۔ امث، ف۔ کثرت، بیشی، فراوانی؛ ظلم، جبر؛ زبردستی۔

محاورہ: **زیادتی کرنا** حد سے تجاوز کرنا، ظلم کرنا، زبردستی کرنا؛ زنا بالجبر کرنا۔

**زیادہ** زیرز، زبرد۔ صف، ع۔ بڑھا ہوا، بیش، بڑھ کر، آگے، فاضل، فالتو۔

کہاوت: **زیادہ مٹھائی میں کیڑے پڑتے ہیں** زیادہ محبت نفرت میں بدل جاتی ہے۔ بے اعتدالی سے نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **زیادہ حد ادب** مطلب یہ کہ زیادہ لکھنے یا بارِ سماعت بننے سے ادب مانع ہے۔

**زیارت** زیرز، زبرر۔ امث، ع۔ پھیرا، سفر خصوصاً کسی متبرک مقام کا؛ دیدار، نظارہ، ملاقات؛ مقدس مقام۔

**زیارت گاہ** متبرک مقام، مقدس مقام؛ درگاہ؛ نظارہ، ملاقات۔

**زیاں** زیرز، ن غنہ۔ اند، ف۔ نقصان، گھاٹا، خسارہ، نقصان؛ ضرر۔

**زیاں کار** جو نقصان میں رہے (مرکبات میں بطور جزو اوّل "ن" صحیح)۔

**زیانِ جاں** جان کو ضرر پہنچنا، جان کا ضائع جانا۔

**زیب** ے۔ امث، ف۔ موزوں، مناسب، سجاؤ، پھبتا ہوا، خوشنمائی؛ آرائش، سجاوٹ، زینت۔

**زیب بدن** (ے، لیٹازیرب) جسم پر سجتا ہوا، پھبتا ہوا۔

محاورہ: **زیب تن کرنا** پہننا، جسم پر سجانا۔

**زیب داستاں** مبالغہ آرائی جو بات کو دلچسپ بنانے کے لیے کی جائی، واقعہ کی دلچ پذیری، کہانی کی زینت۔

**زیبا** خوشنما، خوبصورت۔

**زیبائش** (ے، زیرء) زیبائی، موزونیت، خوبصورتی۔

**زیبندہ** سجنے پھبنے والا۔

**زیبق** ی، زبرب۔ اند، ع۔ پارہ، سیماب۔

**زیت** ے لین۔ اند، ع۔ زیتون کا تیل۔

**زیتون** ے، ومع۔ اند، ع۔ خطۂ بحیرہ روم کا ایک درخت جو بہت طویل العمر ہوتا ہے اور اِس کا ترشی آمیز بیر کے برابر پھل جو مرغوب بھی ہے اور مفید بھی۔ اِس کا تیل کھانا پکانے کے علاوہ بطور دوا بھی استعمال ہوتا ہے۔

**زیٹ** ی۔ امث۔ ژٹل، بے ہودہ گوئی، بکواس۔

**زیچ** ی۔ امث، ف۔ رک: زائچہ۔

**زیدت** صیغۂ واحد غائب۔ زاد کی تانیث و صیغۂ جمع۔

**زیر** ی نیز ے۔ امث، ف۔ دھیمی آواز، نیچا سُر (بم کی ضد)۔

**زیروبم** سُر کا اُتار چڑھاؤ، تان، لے؛ (مجازاً) نشیب و فراز، اُونچ نیچ۔

**زیر** ے۔ حرفِ جار۔ صف۔ اند، ف۔ نیچے، تحت؛ کسرہ کی علامت ( ِ )۔ (صف) دبا ہوا، مغلوب۔

**زیرِ انتظام** بندوبست میں، انتظام میں، بندوبست کیا ہوا۔

**زیرِ بار** خرچ، قرض یا احسان کے بوجھ تلے دبا ہوا۔

فعل مرکب، محاورہ: **زیرِ بار کرنا** کسی پر (اخلاقی یا مادی) بوجھ ڈالنا، ممنون کرنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **زیرِ بار ہونا** مقروض ہونا، آمدنی کی نسبت زیادہ خرچ برداشت کرنا؛ ممنون ہونا۔

**زیرِ پا** پاؤں کے نیچے۔

**زیرجامہ** (اند، ف) پوشاک کے نیچے پہنا جانے والا کپڑا، بنیان وغیرہ، گھوڑے کی پیٹھ پر کاٹھی کے نیچے بچھایا جانے والا کپڑا۔

صف: **زیردست** (زبرد، جزم س) (ف) مجبور، عاجز، بیچارہ؛ ماتحت؛ محکوم، زیر فرمان؛ مغلوب، کمزور۔ زبردست کی ضد۔

صف: **زیروزبر** (وج، زبرز، زبرب) (ف) اُلٹ پلٹ۔ تہ و بالا؛ برباد، تباہ۔

**زیرِعمل** (معاملہ) جس پر کارروائی جاری ہو۔

متعلق فعل: **زیرِ لب** (ف) آہستہ، دھیمی آواز میں، منہ ہی منہ میں (بات، لحن وغیرہ)۔

صف: **زیرِ نگیں** (زبرن، ی، ن غنہ) (ف) عملداری میں، تابع محکوم۔

**زیرِ ہدایت** حکم کے مطابق۔

**زیر باری** (جزم ر) علامتِ کسرہ (ِ)۔

**زیر انداز** ے، زبرا، جزم ن۔ امذ، ف۔ فرش کی حفاظت کے لیے پیچوان کے نیچے بچھانے کا کپڑا، چمڑا وغیرہ۔

**زیر پائی** ے، جزم ر۔ امث، ف۔ بے ایڑی کی پھڈّی، زنانہ جوتی۔

**زیرک** ی، زبر ر۔ صف، ف۔ سمجھدار، فہمیدہ، عاقل، دانا۔

**زیرہ** ی، زبر ر۔ امذ، ف۔ زردانہ، زرگل، پھولوں کا تولیدی مادہ جو مہین ذرّوں پر مشتمل ہو۔

**زیرۂ سفید** سفید بیج جو گاجر کے خاندان کے ایک پودے سے حاصل کیے جاتے ہیں اور بعض کھانوں میں ذائقے کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔

**زیرۂ سیاہ** کمونِ اسود، کالا زیرہ، زیرے کی دوسری قسم جو اچار اور کھانوں میں ذائقے، ہاضمے یا مہک کے لیے ڈالی جاتی ہے۔

**زیریں** ے، ی، ن غنہ۔ صف، ف۔ نچلا، نیچے کا، تہہ کے نیچے سے تعلق رکھنے والا (اُوپری یا بالائی کی ضد)، پائیں۔ مرکبات میں جزوِ اوّل کے طور پر "نِ" صحیح۔

**زیرین سطح** اُوپری سطح کے نیچے۔

**زیست** ی، جزم س۔ امث، ف۔ زندگی، جیون، حیات، عمر، مدتِ حیات۔

**زیغ** ے لین۔ امذ، ع۔ راہ سے بھٹکنا، ٹیڑھی چال چلنا؛ قول سے پھر جانا۔

**زیل** ی۔ امث، ف۔ کوک، کلکاری، پتلی آواز کی چیخ، چیل کی چلکار۔

**زین** زبر ز، ے لین۔ امذ، ف۔ زیب، زینت، آرائش، زیبائش۔

**زین** زیر ز، ی۔ امث، ف۔ گھوڑے کی کاٹھی۔

**زین پوش** زین پر ڈالا جانے والا کپڑا۔

کہاوت: **زین، لگام، گھوڑی، بات رہی تھوڑی** کسی جز پر کُل کا اطلاق کر لینا۔ کوئی خوش فہمی کا شکار ہو تو کہتے ہیں۔ ایک نعل مل گیا، تین نعل اور ایک گھوڑے کی کسر ہے۔

**زیں** ی، ن غنہ۔ ف۔ حروف "از" اور "ایں" کا مرکب و مخفف، اِس سے، یہاں سے، اس بنا پر، مثال: **زیں سبب** اِس سبب سے۔

**زینت** ی، زبر ن۔ امث، ع۔ آرائش، رونق، خوبی، خوشنمائی؛ زیور۔

محاورہ: **زینت بڑھانا** رونق میں اضافہ کرنا، خوبصورتی بڑھانا۔

**زینہ** ی، زبر ن۔ امذ، ف۔ سیڑھیوں کا راستہ، سیڑھیوں کا سلسلہ؛ سیڑھی۔

**زینہار** ی، جزم ن۔ حرفِ تاکید، ف۔ رک: **زنہار**۔

**زیور** ے، زبر و۔ امذ، ف۔ گہنا، اُبھرن، جسم پر سجانے کے لیے خوش نما قیمتی اشیا، زینت بڑھانے والی شے۔ جمع: **زیورات**۔ (فارسی: زیور+عربی: ات لاحقہ جمع)۔

محاورہ: **زیور بڑھانا** پہنے ہوئے زیور اُتارنا۔

**زیوف** پیش ز، و مع۔ امذ۔ کھوٹے سکے۔



**ژ** ژے، زاے عجمی امث۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے اٹھائیسواں (۲۸واں) اور صوتی اعتبار سے ستائیسواں (۲۷واں)، فارسی حروفِ تہجی کا چودھواں حرف جبکہ عربی اور سنسکرت میں یہ حرف نہیں پایا جاتا، جکی مصوتہ جس کی آواز 'ی' کے مماثل ہے، مگر کسی قدر رگڑ کے ساتھ نکلتی ہے۔ فارسی الفاظ کے علاوہ انگریزی الفاظ کے اُردو اِملا میں مستعمل؛ جمل میں "ز" کے مساوی ۷ عدد کا حامل۔ فارسی کے بہت سے الفاظ میں "ژ" کی آواز "ز" سے بدل گئی ہے۔ مثال: ژنگ زنگ؛ ژنگار زنگار؛ ژگال زغال۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Jeh" اور اِس کا کوڈ "U+0698" ہے۔

## ژ۔ا

**ژاژ** امذ، ف۔ ایک کانٹے دار جھاڑی، ہاتھی چوک کی ایک قسم؛ وہ بیل یا پودا جو بیج سے نہ اُگا ہو، بھوسا؛ تنکے جو گاہنے کے بعد بہار لیے جائیں؛ آدمی کا دہانہ۔ (مجازاً) فضول باتیں، بکواس۔

**ژاژخا** فضول اور بیہودہ باتیں کرنے والا، یاوہ گو۔ نیز ژاژ گو۔

**ژاژخائی** بیہودہ گوئی، بکواس، لاف زنی۔ نیز ژاژ گوئی۔

**ژال** زبرل۔امث۔ عورت، زن، بیوی۔

**ژالہ** زبرل۔امث،ف۔ اولا، پالا، شبنم۔

صف: **ژالہ بار** (ف) اولے برسانے والا۔

**ژالہ باری** اولے پڑنا۔

**ژالۂ نرگس** (مجازاً) آنسو۔

## ژ۔د

**ژد** زبرژ۔امث۔ گوند۔

**ژدوار** زبرژ، جزم د۔امث۔ ایک جڑ جس سے زرد رنگ اور خوشبو حاصل کی جاتی ہے۔ نیز دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

## ژ۔ر

**ژرف** زبرژ، زیرر۔صف،ف۔ گہرا، عمیق، مکمل، انتہا کو پہنچا ہوا؛ اتھاہ۔ مثلاً: دریائے ژرف۔

**ژرف بیانی** (ف) نازک خیالی، باریک بینی۔

**ژرف بینی** (ی)(ف) گہری نظر سے جانچنا، خاطر خواہ چھان بین۔ نیز ژرف نگاہی۔

**ژرفائے دل** دل کی گہرائی، وسعت۔

## ژ۔ل

**ژلہ** زبرژ، شدزبرل۔امذ۔ پس خوردہ، جھوٹن، بچا ہوا کھانا۔

**ژلیدن** پیش ژ، ی، زبرد۔فعل لازم۔ بُڑبڑانا، بیہودہ گوئی۔

## ژ۔ن

**ژند** زبرژ، جزم ن۔امث،ف۔ قدیم ایرانی بولی؛ پارسیوں کی مقدس کتاب جو اصلاً ژند زبان میں تھی، صحیفۂ زرتشت۔ نیز ژَند۔ زند کی تفسیر کو پاژند کہتے ہیں۔

**ژندہ** زبرژ، جزم ن، زبرد۔امذ۔صف،ف۔ پارچہ، ٹکڑا، پرانا لبادہ؛ مہیب، خوفناک مثال: ژندہ پیل عظیم الجثہ ہاتھی۔

**ژنگ** زبرژ، ن غنہ۔امذ،ف۔ بیل یا اونٹ کے گلے میں پڑی ہوئی گھنٹی، جرسِ کارواں۔

## ژ۔و

**ژولیدگی** وج، ی، زبرد۔امث،ف۔ اُلجھن، پریشانی۔

**ژولیدہ** وج، ی، زبرد۔صف،ف۔ اُلجھا ہوا، پیچیدہ، پریشان، بکھرا ہوا۔

صف: **ژولیدہ بیان** (ف۔ع) جس کی باتوں میں اُلجھاؤ ہو۔

صف: **ژولیدہ حال** (ف۔ع) پریشان حال، ابتر حال۔

**ژولیدہ صبح** ناگوار آغاز، بدتر شروعات۔

**ژولیدہ فکر** ذہنی اُلجھاؤ کا شکار۔

**ژولیدہ منہ** بدشکل، بدصورت۔

صف: **ژولیدہ مُو** (ف) جس کے بال پریشان ہوں۔

**ژون** وج۔امذ۔ مورت، بُت، صنم۔

## ژ۔ی، ے

**ژِیاں** زیرژ۔صف،ف۔ خوفناک، مہیب؛ بپھرا ہوا، غضبناک، غصیل۔ مثال: شیرِ ژِیاں۔

**ژیوہ** ے، زبرو۔امذ۔ پارہ، سیماب، زِدق۔

# س

**س** سین ۔ سینِ مہملہ، سینِ غیر منقوطہ۔ اُردو ترتیب تہجی کا تعداد کے اعتبار سے اُنتیسواں (۲۹واں) اور صوتی لحاظ سے اٹھائیسواں (۲۸واں)، فارسی اور ترکی زبان کا پندرھواں (۱۵واں)، عربی کا بارھواں (۱۲واں)، لثوی، صفیری مصوتہ، یعنی زبان کی نوک اور بالائی مسوڑھوں کی پشت سے ادا ہوتا ہے جبکہ سانس کسی قدر رگڑ کے ساتھ باہر نکالا جائے، حروفِ شمسی میں شامل، جمل میں ۶۰ عدد کے مساوی۔ لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے جیسا کہ 'سال'، 'سانپ' اور 'کسر' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے، مثلاً: 'بس' اور 'گھاس' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Seen" اور اِس کا کوڈ نمبر "U+0633" درج ہے۔

**سُ** پیش س۔ سابقۂ صفت۔ خوب، اچھا، عمدہ، مبارک۔ مثال: سبھاؤ، اچھا انداز؛ سُگندھ خوشبو۔

## س۔ا

**سا (۱)** حرفِ تشبیہ، ف۔ ایسا، جیسا، ہمسر، مثل، مانند، مثلاً: مجھ سا، تم سا۔ مقدار، حجم یا کیفیت ظاہر کرنے کے لیے۔ مثال: بہت سا، ذرا سا، چھوٹا سا، بھاری سا؛ کثرت و وفور ظاہر کرنے کے لیے۔ مثال: ہجوم سا ہجوم۔ (مث) **سی** مایوسی سی مایوسی، ویرانی سی ویرانی۔

**سا (۲)** لاحقۂ صفت، ف۔ بمعنی گھسنے والا، پیسنے والا۔ مثال: جبیں سا، ناصیہ سا۔ چکانے والا؛ ملنے والا، لگانے والا۔ مثال: سُرمہ سا، عطر سا۔

**سا (۳)** اند، ہ۔ سپتک کا پہلا سُر، کھرج۔

**ساباط** ۔ اند، ع۔ دو مکانوں کو آپس میں ملانے والا چھت دار راستہ، وہ گلی جو چھتی ہوئی ہو، چھتا؛ مورچے کی ایک قسم۔

**سابح** لیٹا زیر ب۔ اند، ع۔ تیرنے والا؛ اس قدر تیز دوڑنے والا کہ ہوا میں تیرتا ہوا محسوس ہو، بہت تیز رفتار گھوڑا۔

**سابر (۱)** زبر ب۔ اند، ہ۔ ہرن کی ایک قسم جس کا چمڑا بہت نفیس ہوتا ہے۔ نیز اس کا چمڑا۔ نیز سانبر (زبرن، زبر ب)۔

**سابر (۲)** زبر ب۔ اند، ہ۔ لوہے سے بنا چوڑا آلہ جس سے نقب لگاتے ہیں۔ نیز سابل۔

**سابری** زیر ب۔ اند، امث، ع۔ ایک اعلیٰ قسم کی کھجور؛ نہایت اعلیٰ قسم کا ایک کپڑا؛ ململ۔

**سابع** لیٹا زیر ب۔ صف عددی، ع۔ ساتواں، ہفتم۔

**سابق** زیر ب۔ صف، ع۔ اگلا، آگے جانے، سبقت لے جانے والا؛ پچھلا، گزرا ہوا، گزشتہ۔ جمع: سابقین۔

**سابقہ** (لیٹا زیر ب، زبر ق) پچھلی، پچھلا، اگلے زمانے کا؛ واسطہ، تعلق، معاملہ، سروکار۔

محاورہ: **سابقہ پڑنا** کام پڑنا، واسطہ پڑنا؛ واقفیت ہونا۔

**سابقُون اَلاوّلُون** سب سے پہلے ایمان لانے والے صحابی۔

**سابل** زبر ب۔ اند، ہ۔ آنکڑا، لوہے کی ایک طرف سے مڑی ہوئی نوکدار سلاخ؛ نقب زنی میں استعمال کیا جانے والا آلہ۔ نیز سَبَل، سابر۔

**سابودانہ** ومع، زبرن۔ اند، ہ۔ ساگو کے درخت کے تنے سے حاصل کیا جانے والا ایک نشاستہ دار دانہ جو بہت زود ہضم ہے اور معدے کے لیے مفید سمجھا جاتا ہے۔ اصلاً: **ساگودانہ**۔

**سابوس** ومع۔ اند، ہ۔ رک: **اسپغول**۔

**سابونی** ومع۔ امث۔ سفید کھانڈ کی پیڑے کی شکل کی مٹھائی۔

**سات** عدد۔ چھ اور ایک کا مجموعہ، ہفت، سبع، (ہندسوں میں) ۷۔ صف:

**ساتواں** ہفتم، سابع۔ (مث) **ساتویں**۔

**سات بھائی** ایک قسم کی چڑیا کا جھلڑ جس میں عموماً سات چڑیاں دکھائی دیتی ہیں۔

**سات پانچ** چالاکی، طراری؛ مکروفریب۔

کہاوت: **سات پانچ پکوا، نہ ایک گولر** (پکوا = ایک بے مزہ جنگلی پھل ہے) ایک گولر سات پانچ پکوؤں سے بہتر ہے۔ ایک اچھی چیز بہت سی خراب چیزوں سے بہتر ہے۔

محاورہ: **سات پانچ کرنا** حیل وحجت کرنا، چکرانے کی کوشش کرنا۔

محاورہ: **سات پانچ لانا** اُلجھنا، جھگڑنا۔

کہاوت: **سات پانچ مل کیجیے کاج، ہارے جیتے نہ آوے لاج** صلاح مشورے سے کام کیا جائے تو شرمندگی نہیں اُٹھانی پڑتی، کیونکہ اُس ہار جیت میں سبھی شامل ہوتے ہیں اور کوئی بھی کسی دوسرے پر اعتراض نہیں کرتا۔

محاورہ: **سات پردوں میں رکھنا** بہت سنبھال کر رکھنا، احتیاط سے رکھنا، چھپا کر رکھنا۔

محاورہ: **سات پردوں میں رہنا** کسی کے سامنے نہ آنا، بہت پردہ کرنا، اپنا آپ چھپا کر رکھنا۔

**سات پشت** (پیش پ، جزم ش) آبا و اجداد، اسلاف؛ (مجازاً) پورا

خاندان۔

محاورہ: **سات پشت گننا** بہت برا بھلا کہنا؛ خاندان کے بزرگوں کو گالیاں دینا؛ سارے خاندان کو گالیاں دینا۔ نیز **سات پیڑھیاں پُننا، سات پیڑھیاں پن کے رکھ دینا۔**

**سات پھیرے** ہندوؤں میں شادی کی ایک رسم جس میں دولھا دُلھن آگ کے گرد سات چکر لگاتے ہیں۔

محاورہ: **سات خون معاف ہونا** ہر جرم بیباکی سے کرنے کی آزادی ہونا۔

**سات سمندر** دُنیا کے سات بحر (بحرِ اخضر، بحرِ عمان، بحرِ قلزم، بحرِ روم، بحرِ اسود، بحرِ ظلمات، بحرِ بربر)۔

**سات سمندر پار** بہت دُور، بہت زیادہ فاصلے پر۔

محاورہ: **سات سہاگنوں کا ہاتھ لگوانا** نیک شگون کے لیے کسی شے کو ایسی سات خواتین کا ہاتھ لگوانا جن کے شوہر زندہ ہوں۔

محاورہ: **سات سہاگنوں کو کھلوانا** نیک شگون کی خاطر سات ایسی خواتین کو مفت کھانا کھلانا جن کے شوہر زندہ ہوں۔

**سات سہیلیوں کا جھمکا** عقدِ ثریا، پروین، سات ستاروں کا گچھا۔

**سات ماموں کا بھانجا** بہت لاڈلا، ایسا بچہ جسے سارا خاندان بہت پیار کرتا ہو۔

کہاوت: **سات ماموؤں کا بھانجا بھوک بھوک پکارے** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو باوجود بہت رشتہ دار اور مددگار ہونے کے باوجود مفلس رہے۔ جو رشتہ داروں کے مدد کے باوجود ناشکرا ہو۔

کہاوت: **سات ماموؤں کا بھانجا نوتہ نوتہ ہی پھرے** جس کے رشتہ دار بہت زیادہ ہوں اُسے کھانے کی بہت سی دعوتیں ملتی ہیں۔

**سات ہاتھ کا خصم** بہت طاقتور؛ بہت بڑا احمق۔

کہاوت: **سات ہاتھ ہاتھی سے رہیے، پانچ ہاتھ سنگھاڑے سے، بیس ہاتھ ناری سے اور تیس ہاتھ متوارے سے** (سنگھاڑا = سینگ والے بیل کو کہتے ہیں)۔ سینگ دار بیل اور ہاتھی سے دُور دُور رہنا چاہیے مگر عورت سے اُس سے بھی دور اور شرابی سے بہت ہی دُور رہنا چاہیے۔ دراصل شراب کی مذمت میں ہے۔

محاورہ: **ساتویں آسمان پر مزاج ہونا** بہت مغرور ہونا، بہت اِترانا۔

**ساتا روہن** وج، زبرہ۔ اند، ہ۔ سات انسانوں کا گرو؛ سات بھیڑیوں یا درندوں کی یلغار۔ (مراد) بہت سے موذیوں یا دشمنوں کا سامنا۔

**ساتر** زیرت۔ صف۔ اند، ع۔ چھپانے والا، پردہ، آڑ۔

**ساتگیں** جزم ت، ی، ن غنہ، ف۔ شراب کا پیالہ۔

**ساتلا** جزم ت۔ امث۔ ایک بیل (ے) جس میں پتلی پھلیاں لگتی ہیں جس میں سے پیلا دودھ نکلتا ہے؛ بیج سیاہ۔

**ساتھ** حرفِ جار۔ متعلق فعل۔ مع، سنگ، قرین، ہمراہ۔ (اند) رفاقت، سنگت، معیت، ہمراہی، قربت، نزدیکی؛ بشمول، ملا کر۔

کہاوت: **ساتھ تو ہاتھ کا دیا ہی چلتا ہے** عاقبت میں خیرات ہی کام آئے گی۔

کہاوت: **ساتھ جورو خصم کا** اصل رفاقت بیوی اور خاوند ہی کی ہوتی ہے۔

محاورہ: **ساتھ چھوٹنا** دوستی ختم ہونا، قربت نہ رہنا، رفاقت ختم ہو جانا۔

محاورہ: **ساتھ چھوڑ دینا** دوستی ختم کر دینا، تعلق ختم کر دینا؛ حمایت ترک کر دینا۔

محاورہ: **ساتھ دینا** (کسی معاملے میں) حمایت کرنا، مدد کرنا، دُکھ درد میں شریک ہونا؛ ہم سفر ہونا۔

کہاوت: **ساتھ سو، پیٹ کا دُکھ** عورت مرد اگر اکٹھے سوئیں تو عورت حاملہ ہو ہی جاتی ہے۔ راحت کے لیے زحمت بھی برداشت کرنی پڑتی ہے۔

کہاوت: **ساتھ سونا اور منہ چھپانا** بڑا کام کر لینا اور معمولی کام سے پرہیز کرنا۔ انتہائی بے تکلفی کے بعد تکلف برتنا۔

کہاوت: **ساتھ سوئی، بات کھوئی** اگر عورت مرد کے ساتھ سو جائے تو پھر اُس کی وہ قدر نہیں رہتی جو پہلے ہوتی ہے۔ زیادہ بے تکلفی سے قدر جاتی ہے۔

کہاوت: **ساتھ کے لیے بھات چاہیے** خرچ کیے بغیر ساتھ نہیں ملتا۔

کہاوت: **ساتھ کے لیے بھات چھوڑا جاتا ہے** رفاقت کی خاطر آدمی نقصان برداشت کرتا ہے دوست کی خاطر نقصان بھی برداشت کرنا پڑتا ہے۔

محاورہ: **ساتھ لگا پھرنا** پیچھے پیچھے پھرنا، ساتھ ساتھ پھرنا، پیچھا نہ چھوڑنا۔

محاورہ: **ساتھ لینا** ہمراہ لینا، سنگ لینا۔

کہاوت: **ساتھ نہ اُس کا لیجیے جو دُکھ بیچ کام آئے** دوست ایسا چاہیے جو دوستی نبھائے۔ ایسا دوست نہ بنایئے جو مصیبت میں ساتھ چھوڑ جائے۔

**ساتھی** رفیق، دوست؛ شریک۔

کہاوت: **ساتھی ایسا چاہیے جو سارا ساتھ نبھائے، ساتھ نہ اُس کا لیجیے جو دُکھ بیچ کام آئے** دوست ایسا چاہیے جو دوستی نبھائے۔ ایسا

دوست نہ بنایئے جو مصیبت میں ساتھ چھوڑ جائے۔
کہاوت: ساتھی تو وہی بھلا جو دھر دے تجھان بُچا، واکو ساتھی مت کہو جو چھوڑے دھم ماں جا اچھا رفیق وہی ہے جو تیرا آخر تک ساتھ دے۔ جو دوست راستہ میں چھوڑ دے وہ دوست نہیں ہے۔
**ساٹا** زبرٹ۔ امذ۔ بدل، بدلہ، عوض، تبادلہ؛ ہنڈی کا لین دین؛ ایک قسم کی لئی یا سیمنٹ۔
**ساٹن(۱)** زبرٹ۔ امث۔ اطلس؛ ریشم اور سوت ملا ہوا کپڑا۔ نیز ساٹھن۔ انگریزی: Satin۔
**ساٹن(۲)** زبرٹ۔ امذ، ہ۔ (معماری) چنائی کا مسالا۔
**ساٹھ** عدد۔ پچاس اور دس، (ہندسوں میں) ۶۰، ستہ؛ شصت۔ (صف) ساٹھواں/ ویں۔
کہاوت: ساٹھ سائیں، نند ہوں سو، ماں کی ہوا نہ انسوں ہو چاہے ساٹھ سائیں اور سو نند ہوں، ماں کے برابر نہیں ہو سکتیں۔
کہاوت: ساٹھ گاؤں بکری چر گئی بہت نقصان ہوا۔ کسی بادشاہ نے خوش ہو کر جنگل میں چرواہے کو پتے پر ساٹھ گاؤں کی جاگیر لکھ کر دی۔ پتا بکرے کھا گئی تو چرواہے نے یہ فقرہ کہا۔
**ساٹھا** ساٹھ برس کا۔
**ساٹھا پاٹھا** ساٹھ برس کا مرد بوڑھا نہیں ہوتا۔
کہاوت: ساٹھا سو پاٹھا، بیسی سو کھیسی / گھیسی مرد ساٹھ سال تک جوان ہوتا ہے اور عورت بیس برس میں ڈھل جاتی ہے۔
**ساٹھی** ی۔ امذ، ہ۔ برسات میں اُگنے والا چاول جو ساٹھ دن میں پک کر تیار ہو جاتا ہے؛ ساٹھا (رک) کی تانیث۔
**ساج(۱)** امذ، ہ۔ سامان، اشیائے ضروری جو کسی کام کے لیے درکار ہوں؛ سجاوٹ۔
محاورہ: ساج سجانا آرائش، اہتمام کرنا۔
**فعل متعدی: ساجنا** بنانا، سنوارنا، آراستہ کرنا، درست کرنا؛ زیب دینا۔
**ساج(۲)** امذ۔ رک: ساز جس کا یہ متبادل اور بگاڑ ہے۔
**ساج(۳)** امذ، ع۔ سال کا درخت اور اُس کی لکڑی جو بہت مضبوط اور پائیدار ہوتی ہے؛ ساگوان۔
**ساجد** زیرج۔ صف۔ امذ، ع۔ سر جھکانے والا، سجدہ کرنے والا، سجدہ گزار، عابد۔ (مث) ساجِدَہ۔ جمع: ساجِدین۔
**ساجر** زبرج۔ امذ، ع۔ پانی کے چڑھاؤ کی وجہ سے بھر جانے والی نشیبی زمین۔

**ساجن** زبرج۔ امذ، ہ۔ ساتھی، رفیق؛ محبوب، معشوق، پیارا؛ شوہر، خاوند۔ (امث) سجنی۔ تص: سجنیا۔
کہاوت: ساجن بن عید کیسی بغیر خاوند کے کوئی خوشی نہیں۔ محبوب کے بغیر خوشی نہیں ہوتی۔
کہاوت: ساجن دُکھیا کر گئے اور سکھ کو لے گئے ساتھ، اب دُکھ دے نیارے بھئے میری بُہر نہ پوچھی بات میرا پیارا میرے دل میں محبت پیدا کر کے فرقت کی تکلیف چھوڑ گیا اور سکھ لے گیا۔ دُکھ دے کر چلا گیا اور پھر خبر بھی نہ پوچھی۔ محبوب پاس نہ ہو تو پھر سکھ بھی دُکھ میں بدل جاتا ہے۔
کہاوت: ساجن ساجن مل گئے، جھوٹے پڑے بسیٹھ دوستوں میں صلح ہو گئی اور جھگڑا کرنے والوں نے منہ کی کھائی۔ دوست آخر میں ایک ہو جاتے ہیں فتنہ پردازوں کو شرمندگی اُٹھانی پڑتی ہے۔
کہاوت: ساجن وہ دن کون تھے جو سکھ سے لائے پریت، اب دُکھ دے نیارے بھئے کون گاؤں کی ریت پیارے وہ دن کہاں گئے جب خوشی سے میرے ساتھ محبت کی تھی۔ اب مجھے مصیبت میں ڈال کر الگ ہو گئے۔ دوستوں میں وفا ہونی چاہیے مصیبت کے وقت ساتھ چھوڑنا اچھی رسم نہیں ہے۔
کہاوت: ساجن ہم تم ایک ہیں، دیکھت کے ہیں دو، من سے من کو تول، دو من کدی نہ ہو ہم تم اصل میں ایک ہیں گو دو دکھائی دیتے ہیں دوست اگرچہ دیکھنے میں دو نظر آتے ہیں مگر حقیقت میں ایک ہوتے ہیں۔ یکجان دو قالب۔
**ساجی** امث۔ پھولوں کی ڈلیا یا ٹوکری۔
**ساجھا** امذ، ہ۔ شراکت، حصہ داری؛ اشتراک، معیت۔
کہاوت: ساجھا بھلا نہ باپ کا، اور تاؤ بھلا نہ تاپ کا شرکت کسی کی بھی اچھی نہیں خواہ باپ ہی ہو۔ اسی طرح بخار کی حدت اچھی نہیں ہوتی۔
کہاوت: ساجھا جورو خصم ہی کا بھلا شرکت صرف میاں بیوی کی اچھی ہوتی ہے اور کسی کی شرکت اچھی نہیں ہوتی۔
کہاوت: ساجھا سُدھے نہ باپ کا، سٹے راسے کی کھان، گھر نیارے کر بالماں بات میری تو مان بیوی خاوند کو نصیحت کرتی ہے شراکت باپ کے ساتھ بھی سدا نہیں رہتی اور جھگڑے کا باعث ہوتی ہے۔ اس لیے الگ گھر بنا لینا چاہیے۔
محاورہ: ساجھا لڑنا تدبیر ہاتھ آنا، طریقہ سوجھنا۔
**ساجھی** امذ، ہ۔ شریک، حصہ دار، ہم کار۔
کہاوت: ساجھی ساجھی مل گئے، چھوٹے بڑے بسیٹھ طرفین

آپس میں ایک ہو گیا ور بیچ میں پڑنے والوں کو خفت اُٹھانی پڑی۔
کہاوت: ساجھے کا کام بُرا شرکت کے کام میں جھگڑا ہوتا ہے۔ شرکت کا انجام بُرا ہوتا ہے۔
کہاوت: ساجھے کا کام، اتارے چام شرکت کے کام میں سخت تکلیف ہوتی ہے۔
کہاوت: ساجھے کی ہنڈیا چوراہے میں پھوٹتی ہے شراکت کے کاروبار میں ہمیشہ جھگڑا اور آخر میں نقصان ہوتا ہے۔
**ساچق** زبرچ۔ امث، ت۔ شادی سے پہلے کی رسم جس میں دولھا کے گھر سے دُلھن کے لیے مہندی، مٹھائی اور چڑھاوے کے کپڑے بھیجے جاتے ہیں۔ بعض جگھوں پر یہ بَری یا مہندی کی رسم بھی کہلاتی ہے۔
**ساحت** زبرح۔ اند، امث، ت۔ میدان، کھلی جگہ۔
**ساحر** زیرح۔ اند، ع۔ جادوگر، طلسم ساز، ٹونے ٹوٹکے کرنے والا؛ کمال دکھانے والا۔ (مث) ساحرہ۔
**ساحری** (زیرح) جادوگری، ڈھٹ، ڈٹھ بندی، نظر بندی۔
**ساحل** زیرح، ع۔ سمندر، دریا، جھیل کا کنارہ؛ (مجازاً) سکون کی جگہ۔
صف: ساحلی ساحل سے منسوب، کنارے کا، سمندر تک رسائی رکھنے والا (مالک، ریاست)۔
**ساخت** جزم خ۔ امث، ف۔ بناوٹ، تشکیل، ترکیب، وضع، ڈول، ہیئت؛ بہانہ، بنائی ہوئی بات، مکر، جھوٹ۔
**ساختگی** بنانے کا طریقہ، تیار کرنے کا عمل۔
**ساختہ** جزم خ، زبرت۔ صف۔ متعلق فعل، ف۔ تیار کیا ہوا، بنا ہوا، مثلاً: ساختہ جاپان؛ مصنوعی، بناوٹی، جعلی، مثلاً: خودساختہ جی سے گھڑا ہوا۔
**ساختہ پرداختہ** جسے پال کر بڑا کیا گیا ہو، تربیت کردہ۔
**ساختیات** (جزم خ، زیری) ادبی تنقید کی ایک شاخ جس میں الفاظ و تراکیب کی حرفی اور نحوی ساخت کو بہت اہم خیال کیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Structuralism۔
**ساد** (۱) اند۔ بُرادہ (کسی بھی چیز کا)۔
**ساد** (۲) امث۔ شور، آواز، گونج؛ کسی کے بلاوے کا جواب دینا؛ طلب، آرزو۔
**سادات** اند، ع۔ سیّد (رک) کی جمع۔
**سادس** زیرد۔ صف، عددی، ع۔ چھٹا، ششم۔
**سادگی** جزم نیز زبرد۔ امث، ف۔ بے آرائشی، بے رنگی؛ بھولا پن، بیوقوفی؛ تکلف سے پاکی، راست بازی، صاف دلی؛ بے ہنری۔

محاورہ: سادگی ٹپکنا بھولپن ظاہر ہونا، تکلف اور بناوٹ سے پاک ہونا؛ سیدھا سادہ ہونا۔
**سادن** زیرد۔ صف۔ خادم، دربان؛ رکھوالی پر معمور نوکر۔
**سادنا** جزم د۔ فعل لازم۔ روکنا؛ بنانا، کسی شے کو مکمل کرنا۔
**سادنی** جزم د۔ امث۔ بڑھئیوں کا ایک اوزار جس سے وہ کونے کا زاویہ جانچتے ہیں، گُنیا۔
**سادہ** زبرد۔ صف، ف۔ بے آرائش، مُعرّیٰ؛ بے تکلف، بے تصنع؛ بے لکھا، بے رنگ، بے نگینہ (زیور)؛ بے میل، خالص؛ معمولی؛ بھولا، معصوم، نادان؛ بے ریش و بروت (چہرہ)؛ بغیر گوشت کا (سالن)۔
مرکب: سادہ پُرکار بظاہر بھولا مگر حقیقتاً پُرفن، چالاک، شوخ چنچل؛ سادہ مگر پراثر (کلام وغیرہ)؛ کسی صنعت کے بغیر دلکش یا پُر تاثیر۔
**سادہ دِل** بھولا، سیدھا سادہ، صاف دل، بے کینہ۔
**سادہ/سادے کار** زیورات میں بغیر نگینوں کے نئی وضعیں (ڈیزائن) نکالنے والا، زیورات پر میناکاری کرنے والا۔
**سادہ گو** (وج) آسان بات کہنے والا؛ شاعری میں آسان زبان استعمال کرنے والا۔
صف: سادہ لوح بیوقوف، بھولا، نادان۔
**سادیت** زیرد، زبری۔ امث۔ ایذا رسانی سے نفسی یا جنسی تسکین حاصل کرنے کا مریضانہ رجحان۔
**سادھ** ۔اند، صف، ہ۔ متقی، پرہیزگار، نیک؛ جوگی۔ نیز سادھو۔
کہاوت: سادھ بھگت ہوں جس پر چھو، مول بھلا نہ اُس کا ہو جس پر فقیر درویش ناراض ہوں اُس کا ستیاناس ہوتا ہے۔
**سادھارن** زبرر۔ صف، ہ۔ معمولی، عام، سیدھا سادہ؛ آسان، سہل؛ قدرتی، فطری، اصلی؛ مقابل، نظیر، ثانی؛ عادت، معمول؛ اکثر، بارہا؛ اتفاق سے؛ آہستہ، رسان سے، ہولے سے، نرمی سے۔
**سادَھن** زبرد ھ۔ اند، س۔ طریقہ، وسیلہ؛ دینی مشغلہ، عبادت، بندگی، ریاضت، مشق؛ تدبیر، علاج، جتن۔
**سادھنا** جزم دھ۔ فعل متعدی، س۔ جوڑنا، بنانا، درست کرنا، سنوارنا، موزوں کرنا، مرتب کرنا؛ عادت ڈالنا، خوگر بنانا؛ مشق کرنا یا کرانا، سکھانا، تربیت دینا؛ سوچنا، غور کرنا؛ تھامنا، روکنا؛ اختیار کرنا۔ مثال: چپ سادھنا۔
**سادھو** وج۔ اند، ہ۔ ہندو فقیر؛ نیک شخص، پاکباز آدمی، جوگی۔ نیز سادھ۔
**سادھو بچہ** مکار، فریبی۔

کہاوت: سادھو بچے، بہت جھوٹے، تھوڑے سچے سادھو قوم کے آدمی زیادہ تر جھوٹے ہوتے ہیں۔

کہاوت: سادھو تو وہی بھلا جو بھر سادھو کا بھیس، پوجا کرتا رب کی ہانڈے دیس بدیس درویش وہی اچھا ہوتا ہے جو فقیر کا لباس پہننے کے بعد خدا کی عبادت کرے اور دنیا کی سیر کرے۔

سادھو سنت (زبرز، جزم ن) پارسا، نیک اور متقی لوگ۔

کہاوت: سادھو کا دین نہ مادھو کا لین سب سے معاملہ سلجھا ہوا ہے، نہ کسی کا دینا ہے اور نہ کسی سے لینا ہے۔ حساب صاف ہے۔

کہاوت: سادھو کو کیا سواد سے، بتاسے نہیں گڑ ہی سہی فقیر کے لیے ہر چیز یکساں ہے خواہ گھٹیا ہو یا بڑھیا۔ کیونکہ مقصد زبان کا چسکا پورا کرنا نہیں۔ نیز سادھو کو کیا سواد سے، گڑ نہیں بتاسے ہی سہی۔

ساذَج زبرز۔ صف، ع۔ سادہ، جو کسی شے کا مرکب نہ ہو۔

سار (۱) اند، ف۔ مینا، زرد یا لال چونچ کا سیاہ پرندہ جو سکھائے جانے پر انسان کی طرح بولنے لگتا ہے۔ اُونٹ، شُتر۔

ساربان اُونٹ پالنے یا چلانے والا۔

سار بانی اُونٹ پالنے اور اُونٹ کے ذریعے بار برداری کا پیشہ۔

سار (۲) حرفِ تشبیہ، بطور لاحقہ، ف۔ مثل، مانند، جیسا۔ مثال: خاک سار۔ نیز سار کا۔ مثال: تم سار کا تم جیسا۔

کہاوت: سار کو سار کاٹتی ہے لوہے کو لوہا کاٹتا ہے۔ ہم جنس ہی مقابلہ کر سکتا ہے۔

سار (۴) ظرف مکان۔ مقام، علاقہ جہاں کوئی چیز نمایاں طور پر پائی جائے۔ مترادف: ستان۔ مثال: کوہسار، شاخسار۔

سار (۵) اند، ہ۔ جوہر، مغز، گودا، کسی شے کا منتخب حصہ، عطر، افشردہ۔ نیز سارتا/ سارارتھ بڑا تالاب؛ پانسہ، چوسر کھیلنے کی کوڑیاں؛ قدر و منزلت، اعتبار۔

کہاوت: سار پرائی پیڑ کی، کیا جانے دوسرے کی تکلیف کا اندازہ نہیں ہوسکتا درد مند ہی کو درد کا احساس ہوتا ہے۔

سارا (۱) صف، ف۔ خالص، بے میل؛ عمدہ؛ تر و تازہ، مہکتا ہوا، خوشبودار۔

سارا (۲) صف۔ پورا، کُل، تمام، سب، سالم، مکمل، یکسر، بے کم و کاست۔

محاورہ: سارا جہاں سر پر اُٹھا لینا بہت شور و غل کرنا۔

کہاوت: سارا دھڑ دیکھے ناچے مور، پاؤں دیکھ لجائے مور اپنے سارے بدن کو دیکھ کر خوشی سے ناچتا ہے مگر جب پاؤں پر نظر پڑتی ہے تو روتا ہے۔ خوبیوں پر خوشی ہوتی ہے مگر جب عیبوں پر نظر پڑتی ہے تو شرم آتی ہے۔

کہاوت: سارا گاؤں جل گیا، کالے میگھا پانی دے وقت گزرنے کے بعد کوئی چیز ملے تو بے فائدہ ہے۔

کہاوت: سارا مال جاتا جانیے تو آدھا دیجیے بانٹ اگر تمام مال کا نقصان ہوتا نظر آئے اور آدھا دینے سے آدھا بچ جائے تو آدھا دے دینا چاہیے کہ اسی میں فائدہ ہے۔

ساربان جزم ر۔ اند، ف۔ رک: سار (۱) کے تحتی الفاظ۔

سارتھی جزم ر۔ اند، ہ۔ رتھ بان؛ نگہبان، ساتھی۔ نیز سارتی۔

سارجنٹ جزم ر، زبر ج، جزم ن۔ اند۔ چھوٹا فوجی افسر؛ (پولیس) انسپکٹر سے نیچے درجہ کا افسر۔ انگریزی: Sergeant۔

سارَس زبر ر۔ اند، ہ۔ لمبی ٹانگوں اور لمبی گردن کا آبی پرندہ، کلنگ، لم ڈھینگ۔

سارس کی جوڑی ہمیشہ کا ساتھ؛ ہمیشہ اکٹھے اور ساتھ ساتھ رہنے والے دو دوستوں کے لیے مستعمل۔

کہاوت: سارس کی سی جوڑی، ایک اندھا ایک کوڑھی دونوں نکمے۔ نکمے کا دوست بھی نکما ہوتا ہے۔

سارسا جزم ر۔ اند۔ ایک بوٹی جو مقوی خیال کی جاتی ہے اور دوا کے طور پر بھی استعمال کی جاتی ہے۔

سارِق زیر ر۔ اند، ع۔ چور، دُزد۔

سارنا جزم ر۔ فعل متعدی، ہ۔ بنانا؛ درست کرنا، سنوارنا؛ پورا کرنا، تمام کرنا، انجام تک پہنچانا؛ پھیرنا، لگانا، مثلاً: آنکھ میں سرمہ سارنا۔

سارَنگ زبر ر، ن غنہ۔ اند، ہ۔ دھنک، قوسِ قزح؛ کافی ٹھاٹھ کا ایک سمپورن راگ؛ سُر، باج لحن؛ کافور، کپور؛ حسن، زیبائش؛ بادل، آسمان، فضا؛ شہد کی بڑی مکھی۔ ہندی، سنسکرت میں اور بہت سے معنی میں آتا ہے۔ (صف) رنگا رنگ۔

سارَنگی زبر ر، ن غنہ۔ امث، ہ۔ گود میں رکھ کر گز سے بجایا جانے والا تانت کے تاروں سے کسا ہوا ساز، چکّی۔

سارنگیا سارنگی بجانے والا۔ نیز سارنگی نواز۔

سارو دمع۔ صف، ہ۔ کام کرنے والا؛ مینا سے ملتا جلتا ایک پرندہ۔

ساروپ دمع۔ صف۔ حسین، خوبصورت۔

ساری (۱) ی۔ صف، ع۔ سرایت کیے ہوئے، نفوذ کیے ہوئے، رچا بسا ہوا، کسی جسم میں اُترا، سمایا ہوا۔

ساری (۲) امث، ہ۔ رک: ساڑھی۔

ساری (۳) ۔صف۔ ۔سارا (۲) (رک) کی تانیث۔

کہاوت: ساری چوٹ نہائی کے سر جو برداشت کرتے ہیں ان پر سارا

بوجھ پڑتا ہے۔

کہاوت: **ساری خدائی ایک طرف، جورو کا بھائی ایک طرف** زن مرید کی نسبت کہتے ہیں کہ وہ بیوی کے رشتہ داروں کے مقابلہ میں کسی کو اہمیت نہیں دیتا۔

کہاوت: **ساری خدائی ایک طرف، فضلِ الٰہی ایک طرف** خدا کا فضل ہو تو ساری دُنیا کچھ نہیں کر سکتی خدا کا فضل تمام دنیا سے بڑھ کر ہے۔

محاورہ: **ساری خدائی ایک طرف ہونا** کوئی کام کرنے کے لیے بہت سے لوگوں کا مل کر کوشش کرنا۔

**ساری خدائی کا جھوٹا** بہت زیادہ جھوٹ بولنے والا، دروغ گو۔

محاورہ: **ساری خدائی کی باتیں آنا** سب کاموں کا سلیقہ ہونا۔

کہاوت: **ساری دیگ میں ایک ہی چاول ٹٹولتے ہیں** جز کو دیکھ کر کل کا حال معلوم کر لیتے ہیں۔

کہاوت: **ساری رات پیسا، چپنی بھر اُٹھایا** بہت زیادہ محنت کے بعد بھی اگر کچھ حاصل نہ ہو تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **ساری رات روئی اور ایک ہی مرا** کوشش بہت کی، حاصل بہت کم ہوا۔

کہاوت: **ساری رات ممیائی اور ایک بچہ بیائی** فائدہ بہت تھوڑا ہوا جبکہ محنت زیادہ کی گئی۔

کہاوت: **ساری رات زلیخا سنی مگر یہ معلوم نہ ہوا کہ زلیخا عورت تھی کہ مرد** پورا قصہ معلوم ہونے کے بعد بھی اگر کوئی قصے سے متعلقہ بے تکا سوال کرے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **ساری صاحبی اور گچ کا سونا** شیخی اس قدر اور پاس کچھ نہیں۔ ٹیپ ٹاپ بہت ہے مگر پاس کچھ نہیں ہے۔ صرف ظاہرداری ہے۔

کہاوت: **ساری عمر بھاڑ ہی جھونکا** ساری عمر فضول کاموں میں گنوائی/ ضائع کی۔

کہاوت: **ساری عمر کاٹھ میں رہے، چلتے وقت پاؤں سے گئے** ایک مصیبت سے چھوٹے تو اس سے بڑی میں پھنس گئے۔

کہاوت: **ساری کڑیاں مر گئیں جو نانی سے راہ چلے** جوان لڑکی کوئی نہیں رہی جو بوڑھیوں کے پیچھے دوڑتا ہے۔

**سارے** ۔صف۔ رک: سارا (۲) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **سارے بدن میں زبان ہی حلال ہے** انسان کو قول کی پاسداری کرنی چاہیے۔

**سارے جہاں کا چھٹا ہوا** بے مثال؛ بہت چالاک، عیار، چال باز؛ تجربہ کار، گھاگ۔

کہاوت: **سارے دن اونی اونی، رات کو چرخہ پونی** وقت پر کام نہ کرنے اور بے وقت کام کاج شروع کرنے والے/ والی کے متعلق کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **سارے دھڑ کی سوئی نکالنے کو نہیں کوئی، آنکھ کی سوئی نکالنے کو سب کوئی** تھوڑا سا کام کر کے زیادہ صلہ حاصل کرنا سب چاہتے ہیں، مگر محنت کرنے سے جی چراتے ہیں۔

محاورہ: **سارے زمانے کی بلا سر لینا** تمام جھگڑے اپنے ذمے لینا، اپنی اہمیت ظاہر کرنا۔

کہاوت: **سارے شہر میں اونٹ بدنام** ہر بات بدنام آدمی کے سر تھوپی جاتی ہے۔ بد بھلا، بدنام بُرا۔ نیز **سارے جہان میں اونٹ بدنام**۔

کہاوت: **سارے گھر میں دو ہی دُھنکر، بھنکر** سارے شہر میں کمینے لوگ بستے ہیں۔

**ساڑھ ستی** جزم ڑھ، زبر س۔ امث، ہ۔ نحوست کا زمانہ، بُرے دن، مصیبت، آزمائش؛ ساڑھے سات سال، (اصلاً: ساڑھے ساتی کا عرصہ جبکہ قدیم جوتش کے مطابق دُنیا سنیچر کے زیر اثر ہو)۔

**ساڑھو** ومع۔ امذ، ہ۔ سالی کا شوہر، ہم زُلف۔

**ساڑھی (۱)** امث، ہ۔ دن سلا زنانہ لباس؛ کپڑے کا لانبا قطعہ جو کمر میں تہمد کی طرح لپیٹ کر ایک حصہ پلو کے طور پر سر اور کاندھے پر ڈال لیا جاتا ہے۔ نیز **ساری**۔

**ساڑھی (۲)** امث، ہ۔ فصلِ ربیع، سال کے آخری چھ ماہ جن میں گیہوں کی کاشت کی جاتی ہے۔ اساڑھی کی تخفیف۔

**ساڑھے** ۔صف۔ عددی۔ آدھا ملا ہوا، عموماً مرکبات میں مستعمل۔ مثال: **ساڑھے سات** سات اور آدھا۔ ایک اور دو کے ساتھ نصف شامل ہو تو ساڑھے کی جگہ ڈیڑھ (۱/۲-۱) اور ڈھائی یا اڑھائی (۱/۲-۲) بولتے ہیں۔

**ساز (۱)** امذ، ف۔ سامان، اشیائے ضروری؛ گھوڑے پر کسی جانے والی زین، لگام یا کاٹھی وغیرہ، جنگ کا سامان؛ میل، ربط، موافقت؛ باجا، آلۂ موسیقی۔

**ساز باز** گٹھ جوڑ، سازش۔

محاورہ: **ساز چھیڑنا** باجا بجانے کا آغاز کرنا۔

محاورہ: **ساز کرنا** ربط ضبط رکھنا، میل ملاپ رکھنا، بنا کر رکھنا؛ بندوبست کرنا، تیاری کرنا؛ انجام دینا، تکمیل تک پہنچانا۔

**سازگار** موافق، مبارک؛ بنانے والا، سدھارنے والا، مددگار۔

محاورہ: ساز ملانا راگ کے مطابق ساز بجانا۔
ساز و بَرگ (وج، زبرب، جزم ر) آلات واسباب، وسائل۔ نیز ساز و سامان۔
ساز و یراق (وج، زبری) جنگی گھوڑے کا سامان (لگام، زین، کاٹھی وغیرہ)، جنگی سامان۔
محاورہ: ساز ہونا ہم خیال ہونا؛ میل ہونا۔
ساز (۲) لاحقۂ فاعلی، ف۔ بمعنی بنانے والا۔ مثلاً: کارساز کام بنانے والا؛ نیز بنایا ہوا۔ مثلاً: خداساز اتفاقی، خدا کی قدرت سے ظاہر ہونے والا۔
سازِش زیرز۔ امث، ف۔ کسی برے مقصد کے لیے بنایا جانے والا خفیہ منصوبہ، گٹھ جوڑ، خفیہ جوڑ توڑ۔
سازشی سازش سے منسوب؛ فریبی، دغاباز۔
سازِندہ زیرز، جزم ن، زبرد۔ امذ، ف۔ باجا بجانے والا، نوازندہ، سارنگیا، ساز نواز؛ بنانے والا یا درست کرنے والا۔
سازینہ ی، زبرن۔ امذ۔ مختلف سازوں پر ایک ساتھ بجائی جانے والی دُھن، مختلف سازوں کی ہم آہنگ نغمہ سرائی (وضعی لفظ)۔
ساس امث، ہ۔ شوہر یا بیوی کی ماں، سسر کی بیوی۔
کہاوت: ساس بڑی بانس، نند بغل گند ساس اور نند بری معلوم ہوتی ہیں۔
کہاوت: ساس بن کیسی سسرال، لابھ بن کیسا مال بغیر ساس کے مرد کے لیے سسرال کچھ نہیں جس طرح نفع کے بغیر مال کی کوئی حقیقت نہیں ہے۔
کہاوت: ساس بہو کی ہوئی لڑائی، سر کو پھوڑ مری ہمسائی دوسروں کے جھگڑے میں دخل دینے سے نقصان ہوتا ہے/ اُٹھانا پڑتا ہے۔ نیز ساس بہو کی ہوئی لڑائی، کرے پڑوسن ہاتھا پائی۔
کہاوت: ساس چھوٹی، بہو بڑی بہو ساس پر حکومت کرے۔ اُلٹ زمانہ ہے کہ بڑوں پر چھوٹے حکومت کرتے ہیں۔
کہاوت: ساس ری ساس تجھے پیٹ کا دُکھ، پہلے چولھا ہی یاد آیا بڑی بوڑھی عورتیں جب کسی نئے مکان میں جائیں تو پہلے چولھے کی جگہ دیکھتی ہیں۔
کہاوت: ساس سے بیر، پڑوسن سے ناتا اپنوں سے دشمنی ہے اور غیروں سے تعلق، اُلٹا معاملہ ہے۔
کہاوت: ساس سے توڑ، بہو سے ناتا ساس کی موجودگی میں بہو کا کیا دخل ہے۔ بڑوں کو چھوڑ کر چھوٹوں سے میل ملاپ بڑھانا بے فائدہ ہے۔

کہاوت: ساس کا اوڑھنا، بہو کا بچھونا بہو کے ساتھ ساس کی بے دردی۔
کہاوت: ساس کے آگے بہو کی بڑائی بے موقع نامناسب بات۔ ایسی بات کرنا جو دوسرے کو ناگوار گزرے جیسے ساس کے سامنے بہو کی برائی کرو تو خوش ہوتی ہے۔
کہاوت: ساس گئی گاؤں، بہو کہے میں کیا کیا کھاؤں ساس کی غیر موجودگی میں بہو مزے اُڑاتی ہے۔
کہاوت: ساس لُکا لُکا، بہو بکا بکا ساس جو بات چھپ چھپ کر کرتی ہے، بہو وہی کام کھلم کھلا کرتی ہے۔
ساسرا جزم س۔ امذ، ہ۔ سسرال؛ خوش دامن کا گھر۔
کہاوت: ساسرا، سکھ باسرا دُلھن کو کہتے ہیں کہ سسرال میں آرام ملے گا۔
کہاوت: ساسرے تیرے سہاگ، ماتھے تیرے بھاگ، باپ کے تیرے راج، تو بیٹھی بیٹھی جھانک ساس اُس بہو کو کہتی ہے جو باپ کی امارت کی شیخیاں مارے کہ وہاں سے تو تجھے کچھ ملنا نہیں۔ سسرال ہی میں تجھے آرام ہے۔
ساسنا جزم س۔ امذ، ہ۔ بیل (بے لین) کے گلے میں لٹکنے والی کھال، ہنگا، گلتھنا؛ جرمانہ کرنا، دھمکی دینا۔
ساطع لیٹا زیرط۔ صف، ع۔ روشن، چمکیلا، درخشاں، منور؛ واضح، نمایاں۔
ساطور وم ع۔ امذ، ع۔ قصاب کا چھرا، بڑا خنجر۔
ساعت امث، ع۔ وقت، گھنٹہ، گھڑی، مختصر وقفہ، تھوڑی دیر؛ پہر کا ایک حصہ؛ مدت، زمانہ؛ وقت دیکھنے کا آلہ، گھڑی یا گھڑیال۔
فعل مرکب: ساعت ٹلنا مقررہ وقت یا موت کی گھڑی ٹلنا۔
محاورہ: ساعت ٹھہرانا وقت مقرر کرنا۔
محاورہ: ساعت دیکھنا کسی کام کا آغاز کرنے سے پہلے اچھے برے وقت کا تعین کرنا؛ علم نجوم کی رُو سے سعد و نحس دیکھنا۔
ساعت ساز گھڑیاں مرمت کرنے والا۔
ساعد زیرع۔ امث، ع۔ کلائی، ہاتھ کے پہنچے سے کہنی تک کا حصہ۔
ساعقہ لیٹا زیرع، زبرق۔ امث، ع۔ آسمان سے گرنے والی بجلی۔
ساعی صف، ع۔ کوشاں، کوشش کرنے والا، دوڑ دھوپ کرنے والا، مددگار۔
ساغر زبرغ۔ امذ، ف۔ پیالہ، (کنایۃً) شراب کا پیالہ، جام۔
محاورہ: ساغر چلنا شراب پینے کا دور چلنا۔
محاورہ: ساغر کھینچنا شراب پینا۔

**ساغری** زبرغ۔ اند، ف۔ (جفت سازی) گھوڑے یا گدھے کی پیٹھ کی کھال؛ گھوڑے یا گدھے کی مقعد؛ ساغر (رک) سے منسوب۔

محاورہ: **ساغری چرنا** مشکل میں پھنسنا، مصیبت میں مبتلا ہونا۔

**سافل** زیرف۔ صف، ع۔ نیچے کا، زیریں، پست؛ مرتبے کے لحاظ سے کم تر؛ کمینہ، رذیل۔

**ساق** امث، ف۔ پنڈلی، ٹخنے سے گھٹنے تک کا حصہ؛ تخت وغیرہ کا پایہ؛ پودے کی ڈنڈی، درخت کا تنا۔ تص: ساقہ ڈنٹھل۔

**ساق پوش** جراب، موزہ۔

**ساقط** زیرق۔ صف، ع۔ گرا ہوا، افتادہ؛ کاٹا ہوا، رد کیا ہوا، حذف کیا ہوا؛ مسترد، زائل، ضائع؛ بے محل، بے موقع۔

محاورہ: **ساقط ہونا** گرنا، گرایا جانا۔ مثلاً: حمل ساقط ہونا۔

**ساقط الوزن** (پیش ط، غم ا، جزم ل) مصرع جو بحر سے خارج ہو، بے وزن، ناموزوں۔

**ساقن** زیرق۔ امث۔ راہگیروں کو حقہ، پانی یا شربت پلانے والی عورت؛ (مجازاً) شراب پلانے والی پیشہ ور عورت۔

**ساقول** ومع۔ اند، ف۔ معماروں کا ایک آلہ جس سے وہ دیواروں کی سیدھ معلوم کرتے ہیں، پنسال، ٹلکن۔

**ساقہ** زبرق۔ اند، ع۔ فوجی لشکر کا پچھلا حصہ۔

**ساقی** اند، ف۔ پلانے والا؛ شراب تقسیم کرنے والا؛ حقہ پلانے والا، مغ بچہ؛ (مجازاً) محبوب، معشوق۔

**ساقیِ کوثر** (ولین) قیامت کے روز جنتی لوگوں کو نہرِ کوثر سے شرابِ طہور پلانے والا؛ حضرت محمد ﷺ کا لقب؛ اہلِ تشیع کے نزدیک حضرت علیؑ کی ذات۔

**ساقی گری** شراب پلانے کا کام۔

**ساقی نامہ** مثنوی جو ساقی کو خطاب کر کے شروع کی جائے اور اس میں شراب کے استعاروں سے کام لیا جائے۔

**ساکا** اند۔ عہد، زمانہ؛ کیلنڈر، جنتری، مثلاً: وِکرمی ساکا چندر گپت بکرماجیت کے عہد (سنہ ۸۹ء) سے شمار ہونے والا سال؛ بڑے کارناموں سے متعلقہ کوئی کتاب۔

محاورہ: **ساکا کرنا** کوئی بڑا کارنامہ سرانجام دینا۔

**ساکت** زیرک۔ صف، ع۔ چپ، خاموش، بے آواز، جو نہ بولے؛ سنسان؛ بے حس و حرکت۔

**ساکن** زیرک۔ صف، ع۔ قائم، بے حرکت، ٹھہرا ہوا؛ مقیم، کسی جگہ سکونت رکھنے والا، باشندہ؛ وہ حرف جس پر کوئی حرکت زیر، زبر یا پیش نہ ہو۔ اکثر جزم ( ْ ) کی علامت سے شناخت کیا جاتا ہے۔

**ساکنان** زیرک۔ صف، جمع۔ رہنے والے، مقیم، باشندے۔

**ساکھ** امث، ہ۔ اعتبار، بھرم، بھروسہ، نیک نامی۔

محاورہ: **ساکھ اُٹھنا** اعتبار ختم ہونا، بھروسہ نہ رہنا۔

محاورہ: **ساکھ باقی نہ رہنا** بھرم نہ رہنا، اعتبار ختم ہو جانا۔

محاورہ: **ساکھ بحال کرنا** وقار حاصل کرنا؛ کھویا ہوا اعتبار حاصل کرنا۔

محاورہ: **ساکھ بگاڑنا** نیک نامی جاتی رہنا؛ شہرت خراب ہونا/کرنا، بدنام ہونا یا کرنا۔

محاورہ: **ساکھ بنانا** اعتبار قائم کرنا، نیک نام ہونا۔

**ساکھ دار** قرضہ ادا کرنے کی استطاعت رکھنے والا۔

محاورہ: **ساکھ قائم رکھنا** اعتبار ختم نہ ہونے دینا، اعتماد ہونا؛ معیار میں کمی نہ آنے دینا۔

محاورہ: **ساکھ کھو دینا** اعتبار ختم ہو جانا، عزت جاتی رہنا۔

کہاوت: **ساکھ گئی، پھر ہاتھ نہ آوے/آئے** اعتبار ایک دفعہ جاتا رہے تو پھر نہیں آتا۔

کہاوت: **ساکھ سونا، پریت پیتل** اُلفت سے رشتہ داری اچھی ہوتی ہے؛ جو کام بھروسے اور اعتبار سے نکلتا ہے وہ محبت سے بھی نہیں نکل سکتا۔

**ساکھا(۱)** اند، ہ۔ اتحاد، گٹھ جوڑ، اتفاق، کسی کے خلاف کیا جانے والا ایکا؛ متفقہ حملہ یا مشترک مہم؛ شجاعت، بہادری؛ جنگ، لڑائی، جھگڑا۔

محاورہ: **ساکھا پڑنا** گھمسان کی لڑائی ہونا؛ بہت بڑا حادثہ ہونا۔

**ساکھا خور** (وج) جھگڑالو، لڑاکا۔

محاورہ: **ساکھا کرنا** چال چلنا، مصلحت سے کام لینا۔

**ساکھا(۲)** امث، ہ۔ ڈال، شاخ، ٹہنی۔

**ساکھی** امث، ہ۔ گواہی، شہادت؛ ساتھ کھیلنے والی لڑکی، سکھی۔

**ساگ** اند، ہ۔ سبزی، غذا کے طور پر پکائے جانے والے پتے۔

**ساگ پات** سبزیاں۔

کہاوت: **ساگ کھائے اوجھ بڑھے، مانس کھائے مانس** سبزی کھانے سے پیٹ پھولتا ہے گوشت کھانے سے بدن میں طاقت آتی ہے۔

کہاوت: **ساگ میں شروا، انڈے میں پانی، کیوں بی بی پٹھانی** ساگ اور انڈے خشک ہونے چاہئیں۔ بدسلیقہ عورت جسے معمولی کھانا بھی پکانا نہ آئے اُس پر طنز ہے۔

**ساگا** اند۔ تاریخی شخصیات یا خاندان کی بابت طویل کہانی۔

**ساگر** زبرگ، س۔ اند۔ سمندر، بحر؛ (استعارۃً) بہت بڑا ذخیرہ۔ مثال: ودیّا ساگر (زیرد، شدزیرد) گیان یا علم کا سمندر، بہت بڑا عالم۔

**ساگو** ومع۔ اند۔ کھجور کے درخت سے مشابہ ایک درخت جس سے ساگودانہ حاصل کرتے ہیں۔

**ساگودانہ** (ومع، زبرن) مشرقی ایشیا کے ایک درخت سے حاصل ہونے والے مہین سفید دانے جو اُبالنے پر لُعاب دار ہو جاتے ہیں، اور ہلکی زود ہضم غذا کے طور پر مریضوں کو دیے جاتے ہیں۔

**ساگوان** جزم گ۔ اند، ہ۔ سال کی قسم کا ایک اُونچا درخت جس کے پتے ہاتھی کے کان کی طرح بڑے بڑے ہوتے ہیں اور لکڑی بہت اعلیٰ قسم کی ہوتی ہے جسے عمارات اور فرنیچر بنانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**سال** اند، ہ۔ سورج کے گرد زمین کی ایک پوری گردش کے برابر مدت، تقریباً تین سو پینسٹھ دن کا عرصہ؛ چاند کے بارہ مہینوں کی مدت؛ برس، عام۔

محاورہ: **سال بھاری ہونا** سال کا تکلیف سے بسر ہونا؛ سال کا عرصہ منحوس ہونا۔

کہاوت: **سال بھر میں سخی شوم برابر ہو جاتے ہیں** سخی جلد جبکہ کنجوس دیر سے خرچ کرتا ہے آخر میں دونوں کا خرچ برابر ہو جاتا ہے یا نکلتا ہے۔

محاورہ: **سال پلٹنا** سال کا گزر جانا؛ بارہ مہینوں کا عرصہ پورا ہونا؛ دوسرا سال شروع ہونا۔

**سال جھڑتی جمع خرچ** پورے سال کی آمدنی اور خرچ کا حساب۔

**سالِ حسابی** مالی سال۔

**سال خوردہ** (ومعدولہ، زبرد) پرانا، کہنہ؛ معمر، بوڑھا؛ تجربہ کار، خرانٹ۔

**سالِ کبیسہ** (لیٹا زیرل، زبرک، ی، زبرس) ہر شمسی سال کا چوتھا ۴ سے تقسیم ہونے والا سال، لوند کا سال۔

**سالگرہ** (جزم ل، زیرگ، زبرر) یوم پیدائش کا اعادہ۔ اصلاً: ہر برس عمر کی ڈوری میں یادداشت کے لیے ڈالی جانے والی گانٹھ۔

**سال ہا سال** مدتوں، بہت طویل عرصے تک۔ نیز سالہا سال۔

**سالا** اند، ف۔ بیوی کا بھائی؛ بطور گالی بھی مستعمل۔

**سالار** اند، ف۔ سربراہ، خصوصاً فوج کا کمان دار، سپہ سالار۔

**سالانہ** متعلق فعل۔ صف۔ ہر سال۔

**سالب** زیرل۔ صف۔ زائل کرنے والا؛ سلب کرنے والا۔

**سالک** زیرل۔ اند، ع۔ راہرو، مسافر۔ (تصوف) طریقت کا پابند، روحانیت کی منازل طے کرنے والا مرید۔

**سالگرام** زبرل، جزم گ۔ اند۔ ایک سیاہ پتھر جس میں چہرے کی شباہت دکھائی دیتی ہے جسے ہندو 'شو' کی مورتی خیال کرتے ہیں۔

**سالگرہ** جزم ل، زیرگ، زبرر، امث۔ رک: **سال** کے تحتی الفاظ۔

**سالم** زیرل۔ صف، ع۔ پورا، مکمل، سلامت؛ محفوظ و مامون، بے گزند۔

**سالمہ** زیرل، زبرم۔ اند، ع۔ کسی بنیادی مادی عنصر کا چھوٹے سے چھوٹا جز جو عموماً دو یا زائد جوہروں (ایٹموں) پر مشتمل ہوتا ہے۔ (انگریزی میں: Molecule)۔ صف: سالماتی۔

**سالمیّت** زیرل، زیرم، شدزبری۔ امث، ع۔ تحفظ، سلامتی، بقا؛ کامل ہونے کی صورت، پورا ہونے کی حالت۔

**سالن** زبرل۔ اند۔ مسالے ڈال کر پکایا ہوا گوشت یا ترکاری وغیرہ جسے روٹی کے ساتھ یا چاولوں وغیرہ پر بھی ڈال کر کھایا جاتا ہے، لاون، نانخورش۔

**سالنا** جزم ل۔ فعل متعدی۔ سوراخ کرنا، چھیدنا، برمانا؛ آزار پہنچانا۔

**سالنامہ** جزم ل، زبرم۔ اند۔ کسی جریدے کا سال میں ایک بار چھپنے والا خصوصی شمارہ؛ سال بھر کا حال، سال کی مکمل روئیداد۔

**سالوتر** ومج، زبرت۔ اند، ہ۔ گھوڑوں کا معالج، مویشیوں کا علاج کرنے والا؛ نعل بند۔ نیز سالوتری۔

**سالوس** ومع۔ اند۔ صف، ف۔ مکّار، فریبی، دغا باز، دھوکا دینے والا؛ چرب زبان؛ مکر، دھوکا، فریب۔

اسم کیف: **سالوسی** مکر، فریب، دھوکا، دغا بازی؛ چرب زبانی۔

**سالی** ۔ امث، ہ۔ بیوی کی بہن۔

کہاوت: **سالی آدھی نہالی اور سلہج پوری جوئے** جورو کی بہن اور سالے کی بیوی سے بے تکلفی ہو جاتی ہے، گویا سالی تو آدھی بیوی اور سالے کی بیوی پوری بیوی ہوتی ہے۔

کہاوت: **سالی نہالی، چاہے اوڑھی، چاہے بچھالی** رضائی کو چاہے اوڑھو چاہے بچھاؤ۔ سالی رضائی کی مانند ہے۔ اس سے جو کام چاہے لے لو۔

**سالیانہ** زیرل، زبرن۔ صف، ف۔ سالانہ، سال بہ سال وصول کیا جانے والا لگان یا وظیفہ وغیرہ۔

**سام** (۱) عَلَم۔ اند، ع۔ ایرانی پہلوان زال کے باپ اور رستم کے دادا کا نام؛ حضرت نوحؑ کے بیٹے کا نام۔

**سام** (۲) اند، ہ۔ لحن سے گائے جانے والے اَشلوک، بھجن؛ ڈنڈا، سونٹا، خصوصاً جو اُستاد بچوں کی تادیب کے لیے استعمال کرتے تھے۔ نیز سامی۔

**سام** (۳) صف، ع۔ زہریلا؛ بدن پر پیدا ہو جانے والی سوجن؛ موت۔

**سام اَبرص** (زبرا، جزم ب، زبرر) ایک زہریلا گرگٹ جس کا زہر کوڑھ

پیدا کرنے والا خیال کیا جاتا ہے۔

**ساماجک** زیرج۔صف۔ سماج یا معاشرے سے متعلق۔

**سامان** اند، ف۔ اشیائے ضرورت، مال اسباب، اثاث البیت؛ تیاری، بندوبست، انتظام، اہتمام؛ کارروائی؛ اوسان، ہوش، خود پہ قابو؛ آراستگی، سجاوٹ۔

محاورہ: **سامان باندھنا** آمادہ ہونا، تیاری کرنا۔

محاورہ: **سامان بننا** بندوبست ہونا۔

**سامان پسند** آرام طلب؛ کاہل، سست۔

محاورہ: **سامان پیش آنا** حالات کا خراب ہونا، مصیبتوں کا سامنا ہونا، مشکلات پیش آنا۔

محاورہ: **سامان کرنا** ضروری اشیا مہیا کرنا، تیاری کرنا۔

محاورہ: **سامان میں آنا / رہنا** ہوش سنبھالنا؛ ٹھنڈا پڑنا، غصہ یا جذبات پر قابو پانا، آپے میں آنا۔

**سامدرَک** پیش م، جزم د، زبر ر۔اند، س۔ دست شناسی، قیافہ شناسی، جسمانی علامات سے قسمت کا حال جانچنا۔ نیز سامُدرک وِدّیا۔ نیز سامُدرِک۔

**سامُدرِکی** دست شناس۔

**سامراج** جزم م۔اند، ہ۔ شہنشاہیت، دوسری قوموں کو اپنا تابع بنانا، نو آبادیات پر اپنا تسلط قائم رکھنے کے لیے قائم کیا جانے والا نظامِ حکومت۔ انگریزی میں: Imperialism۔

صف: **سامراجی** (ہ) زبردستی کی حکومت، سامراج (رک) سے منسوب۔

**سامراجیت** (جزم م، زیرج، زبری) (است) شہنشاہیت، ملوکیت۔

**سامرتھ** زبرم، جزم ر۔است، ہ۔ سکت، صلاحیت، اہلیت، قابلیت، گنجائش، سمائی، اختیار؛ بالغ، نوجوان۔

**سامرتھی** طاقت ور، قوی، زورآور۔

**سامری** زیرم۔علَم، ع۔ سماریہ کا رہنے والا ایک قدیم جادوگر جس کا ذکر حضرت موسیٰ کے قصے میں آتا ہے، جادوگر؛ اپنے فن کا اُستاد۔

صف: **سامری فن** جادوگری۔

**سامع** لیٹا زیرم۔صف، ع۔ سننے والا۔

صف: **سامع نواز** (ع، ف) کانوں کو اچھا لگنے والا، سننے میں بھلا محسوس ہونے والا۔

**سامِعہ** (لیٹا زیرم، زبرع) سننے کی قدرت، حسِ سماعت۔

**سامِعہ خراشی** (زبرخ) کانوں پر بار بننا، کان کھانا؛ سننے کی صلاحیت کو تکلیف پہنچانے کی کیفیت۔

**سامِعہ نوازی** خوش آئند، سہانی، سریلی آواز نکالنا، گانا۔

**سامعین** زیرم، ی۔اند۔ سننے والے، توجہ دینے والا، حاضرینِ محفل۔

**سامگری** زبرم، جزم گ۔است۔ سامان، اسباب؛ کُل مال و متاع، کُل اسبابِ ضرورت۔

**سامنا** جزم م۔اند۔ آگا، آگے کا حصہ یا رُخ؛ مقابل آنا، آگے ہونا؛ روبرو، بالمقابل، آمنا سامنا؛ مقابلہ کرنا، ٹکراؤ ہونا؛ مُڈبھیڑ، ملاقات؛ بے پردگی۔

محاورہ: **سامنا بندھنا** خیال آنا۔

محاورہ: **سامنا کرنا** کسی کے روبرو ہونا؛ پردہ کرنے والے کا سامنے آنا؛ گستاخی کرنا؛ مقابلہ کرنا؛ مباحثہ کرنا۔

محاورہ: **سامنا ہونا** روبرو ہونا، مقابلہ ہونا؛ مُڈبھیڑ ہونا؛ ملاقات ہونا، آنکھیں چار ہونا؛ بے پردگی ہونا۔

**سامنت** جزم م، زبرن۔اند۔ زمیندار، جاگیردار۔

**سامنے** جزم م۔متعلق فعل۔ روبرو، مقابل؛ موجودگی میں؛ نزدیک، پیشِ نظر؛ سیدھ میں، سیدھا۔

محاورہ: **سامنے آنا** مقابلہ کرنا، مقابل ہونا؛ دکھائی دینا، پردہ ترک کرنا۔

محاورہ: **سامنے پڑنا** مقابل آنا، روبرو ہونا؛ اتفاقیہ سامنے آنا۔

محاورہ: **سامنے ٹھہرنا** مقابلہ کرنا، مقابلے کی برداشت کرنا۔

محاورہ: **سامنے دھرلینا** آگے آگے لے کر چلنا؛ پکڑ لینا، تھام لینا۔

محاورہ: **سامنے سے اُٹھ جانا** روبرو نہ رہنا؛ مرجانا۔

**سامنے کا** واضح، نمایاں، ظاہر؛ قریب کا؛ معمولی؛ قریب کا؛ مقابل کا، برابر کا؛ دُشمن، حریف۔

**سامنے کی بات** واضح بات، عام بات، آنکھوں دیکھی بات؛ قریب کے زمانے کی بات۔

محاورہ: **سامنے لانا** روبرو لانا؛ آنکھوں کے سامنے لانا۔

محاورہ: **سامنے ہونا** عورت کا کسی غیرمرد کے سامنے آنا، پردہ نہ کرنا۔

**سامی** (۱) صف، ع۔ بلند، اُونچا، عالی۔

**سامی** (۲) اند۔ شوہر، خاوند؛ مالک، آقا۔

**سان** (۱) است، ف۔ تیز دھار؛ دھار تیز کرنے کا پتھر کا آلہ۔

محاورہ: **سان (پر) چڑھانا** تلوار یا خنجر وغیرہ کی دھار کو پتھر پر رگڑ کر تیز کرنا، باڑ دینا۔ نیز **سان پر اُتارنا**۔

محاورہ: **سان دیکھنا** جائزہ لینا، معائنہ کرنا۔

**سان** (۲) اند، ہ۔ علامت، نشان؛ سراغ، پتہ؛ جائزہ، معائنہ۔

**سان گمان** (پیش گ) خیال، اندازہ، تصور۔ نیز شان گمان۔

محاورہ: **سان گمان (نہ) ہونا** کسی طرح کی علامات یا آثار (نہ) ہونا۔

**سان نہ گمان** اچانک، بے خبری میں۔

**سال** ن غنہ۔ حرف تشبیہ، ف۔ مثل، مانند، جیسا، ایسا۔

**سانبھر** ن غنہ، زبر بھ۔ علَم، ہ۔ راجپوتانے میں واقع کھاری پانی کی جھیل جس کے پانی سے نمک نکالا جاتا ہے اور سانبھر کا نمک کہلاتا ہے۔

کہاوت: **سانبھر جائے، الونا کھائے** ایسی جگہ رہے جہاں کوئی چیز بہت عام ہو لیکن وہ نہ ملے۔ اُس شخص پر فقرہ ہے جو افراط کی جگہ رہ کر اُس چیز سے محروم جس کی افراط تھی۔

کہاوت: **سانبھر میں پڑا اور بَس گلا/ سو سانبھر ہوا** جیسی صحبت ہو ویسا ہی انسان ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **سانبھر میں نون کا ٹوٹا** جہاں کوئی چیز عام ہو وہاں نہ ملے تو کہتے ہیں۔

**سانپ** ن غنہ۔ امذ۔ رینگنے والا لمبوترا جانور جس کی بہت سی قسمیں ہوتی ہیں اور بعض نہایت زہریلی۔ (مجازاً) موذی، دُشمن۔ تص: سنپولیا سانپ کا بچہ۔

محاورہ: **سانپ اُتارنا** سانپ کے کاٹے کا علاج کرنا؛ سانپ کے زہر کا اثر زائل کرنا۔

کہاوت: **سانپ اور چور دبے پر چوٹ کرتا ہے** جب بچاؤ کی صورت نہ رہے تو یہ حملہ کرتے ہیں۔ ورنہ عموماً بھاگ جانے کی کوشش کرتے ہیں۔

کہاوت: **سانپ اور چور کی دھاک بُری ہوتی ہے** لوگ اِن کے نام سے ڈرتے ہیں۔

محاورہ: **سانپ بچھو سمجھنا** خطرناک خیال کرنا، تکلیف دہ تصور کرنا، مہلک سمجھنا؛ حرام سمجھنا۔

محاورہ: **سانپ بن کر بیٹھنا** کسی کے یا اپنے مال و دولت کی حفاظت کرنا؛ کسی (حق دار) کو بھی اپنی دولت استعمال نہ کرنے دینا۔

کہاوت: **سانپ بھی مرے اور لاٹھی (بھی) نہ ٹوٹے** کام ہو جائے اور کام ہو جائے اور الزام بھی نہ آئے یا نقصان بھی نہ ہو۔

کہاوت: **سانپ تو نکل گیا پر رستہ پڑ گیا** اِس مرتبہ تو گزر گئی آئندہ خیر چاہیے۔ نیز سانپ تو نکل گیا لیکن راستہ برا پڑا۔

محاورہ: **سانپ سا لوٹنا** بہت بے چین ہونا، بے تابی ہونا، اضطراب کا شکار ہونا۔

کہاوت: **سانپ سب جگہ ٹیڑھا چلتا ہے، اپنی بانبی میں سیدھا جاتا ہے** دوسروں کے ساتھ بُری طرح پیش آتا ہے اپنوں سے اچھا سلوک کرتا ہے۔ اپنوں سے چالاکی یا ہیرا پھیری نہیں کرنی چاہیے۔

محاورہ: **سانپ سونگھ جانا** خاموش ہو جانا، کچھ نہ بولنا، چپ سادھ لینا؛ سانپ کا ڈسنا۔

محاورہ: **سانپ سے کھیلنا** اپنی جان کو خطرے میں ڈالنا؛ خطرناک شخص سے میل جول رکھنا۔

کہاوت: **سانپ کا بچہ سنپولیا** ظالم کا بیٹا ظالم ہی ہوتا ہے۔

محاورہ: **سانپ کا پاؤں دیکھنا** ناممکن باتیں کرنا۔

**سانپ کا پھوڑا** ناگ کے پھن کی سی شکل کا ایک دنبل۔

محاورہ: **سانپ کا راستہ کاٹنا** سانپ کا سامنے سے گزرنا جسے منحوس سمجھا جاتا ہے۔

کہاوت: **سانپ کا سر ہی کچلا کرتے ہیں** موذی کو ضرور سزا دینی چاہیے۔

محاورہ: **سانپ کا سر کچلنا** سانپ کو مار دینا؛ خطرناک شخص کو ہلاک کرنا۔

کہاوت: **سانپ کا کاٹا پانی نہیں مانگتا** سانپ کا ڈسا ہوا فوراً مر جاتا ہے۔

کہاوت: **سانپ کا کاٹا رسی سے ڈرتا ہے** جسے بہت تکلیف پہنچی ہوئی ہو وہ معمولی تکلیف سے بھی گھبراتا ہے۔ نیز دودھ کا جلا چھاچھ کو پھونک کر پیتا ہے۔

کہاوت: **سانپ کا کاٹا سوئے، بچھو کا کاٹا روئے** سانپ کے کاٹے ہوئے پر بے ہوشی طاری ہوتی ہے اور بچھو کے کاٹے کو بہت تکلیف ہوتی ہے۔

کہاوت: **سانپ کا سر بھی کبھی کام آتا ہے** کوئی چیز ضائع نہیں کرنی چاہیے۔ کبھی نہ کبھی کام آجاتا ہے۔

محاورہ: **سانپ کا کیلنا** منتر کے زور سے سانپ کو کاٹنے سے باز رکھنا۔

محاورہ: **سانپ کا کھیلنا** سانپ کے ڈسے ہوئے کا منتر کے زور سے جھومنا۔

**سانپ کا مَن** سانپ کے گلے کا منکا جس کے بارے میں خیال ہے کہ سانپ اُسے اُگلتا ہے اور وہ منکا چاند کی مانند چمکتا ہے (جس کسی کے پاس یہ منکا ہو وہ بہت خوشحال ہو جاتا ہے)۔

محاورہ: **سانپ کو دودھ پلانا** دُشمن کو پالنا؛ خطرناک انسان کی پرورش کرنا۔

محاورہ: **سانپ کی بانبی میں ہاتھ ڈالنا** خطرناک کام کرنا۔ نیز سانپ

کے بل میں ہاتھ ڈالنا۔

کہاوت: **سانپ کی تو بھاپ بھی بری** دشمن خواہ بہت کمزور وہ کیوں نہ ہو پھر بھی بُرا ہے۔

**سانپ کی چھتری** کھمبی، سماروغ (رک)۔

محاورہ: **سانپ کی سی کینچلی جھاڑنا** صاف ستھرا ہونا، بیماری سے صحت یاب ہونا۔

کہاوت: **سانپ کے پاؤں پیٹ میں ہوتے ہیں** شریر کتنا بھولا نظر آئے، اس کے دل میں شرارت ہوتی ہے۔

کہاوت: **سانپ کے سانپ پاؤہنا** بُروں کی صحبت بری۔ بروں کے دوست بھی برے ہوتے ہیں (پاؤہنا=مہمان)۔

کہاوت: **سانپ کے منہ (میں) چھچھوندر، نگلے تو اندھا، اگلے تو کوڑھی** ایسا کام جسے نہ کیا جاسکے اور نہ ہی چھوڑا جاسکے۔

کہاوت: **سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے** موذی کو اس طرح مارا جائے کہ اپنا نقصان بھی نہ ہو اور موذی سے جان بھی چھوٹ جائے۔ کام بھی ہوجائے اور نقصان بھی نہ ہو۔

کہاوت: **سانپ نکل گیا، (اس کی) لکیر پیٹا کرو** موقع ہاتھ سے جاتا رہا اب سوائے افسوس کے کچھ چارہ نہیں۔

کہاوت: **سانپ نہیں جو مٹی چاٹ کر رہیں** ہر شخص اپنے لیے پیدا کی گئی خوراک ہی کھا سکتا ہے۔

**سانپن** ن مغ، زبرپ۔ امث، ہ۔ سانپ (رک) کی تانیث، سپنی، سانپنی؛ بالوں کی لکیر جو بعض آدمیوں کی پشت اور گھوڑے کی ایال پر ہوتی ہے جسے منحوس خیال کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **سانپن کی سبھا میں جیبھوں کی لپالپ** جس قماش کے لوگ ہوتے ہیں ایسی ہی باتیں کرتے ہیں۔ نیز **سانپوں کی سبھا میں جیبھوں کی لپ لپ**۔

**سانپا** ن غنہ۔ امذ، ہ۔ ماتم، سوگ، مردے کا نوحہ۔ نیز سیاپا۔

**سانت** ن غنہ۔ امذ۔ موسم بہار؛ فرحت؛ (موسیقی) پہلے سُر کی آواز کے ختم ہونے سے پہلے دوسرے سُر کی آواز کا آغاز۔

**سانتھل** ن غنہ، زبرتھ۔ امث، ہ۔ ران، گھٹنوں سے اُوپر جانگھ تک کا عضو۔

**سانٹ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ جوڑ؛ گرہ، گانٹھ، عقدہ؛ اُلجھاؤ؛ ربط ضبط، ملاپ؛ اتفاق۔ نیز سانٹھ۔

**سانٹ گانٹھ** اینچ پیچ؛ سازش، گٹھ جوڑ۔

محاورہ: **سانٹ گانٹھ کرنا** سازش کرنا، سازباز کرنا۔

محاورہ: **سانٹ لینا** کسی کو اپنی طرف کرلینا؛ مخالف کے آدمی کو توڑ لینا؛ سازش میں کسی کو شریک کرلینا۔

**سانٹ** الف وادی، لیٹا زیرن۔ امذ۔ یورپی شاعری کی ۱۴ مصرعوں پر مبنی ایک صنف جسے اُردو میں بعض شاعروں نے اپنایا ہے۔

**سانٹا** ن مغ۔ امذ، ہ۔ چابک، تازیانہ، قمچی۔

کہاوت: **سانٹے کی سگائی سیدھے، تیل کی مٹھائی سیدھے** مبادلہ کی سگائی تیل کی مٹھائی دونوں برابر ہیں۔ یعنی بدلے کی شادی اچھی نہیں ہوتی (سیدھے=اچھی رہے، خوب ہو)۔

**سانٹنا** ن غنہ، جزم ن۔ فعل متعدی، ہ۔ جوڑ لگانا، گانٹھنا، ساتھ ملانا، چپکانا، پیوست کرنا؛ چسپاں کرنا، نتھی کرنا، منسلک کرنا۔

**سانجھ** ن غنہ۔ امث۔ شام، دن چھپنے کا وقت، جھٹ پٹا، اوّل رات۔

کہاوت: **سانجھ جائے اور بھور آئے، وہ کیسے نہ چھنال کہائے** جو عورت شام کو جائے اور صبح کو آئے وہ بدچلن سمجھی جاتی ہے۔ جو شخص صریحا بد ہو اُسے بد کہا ہی جائے گا۔

**سانجھ سویرے** صبح وشام۔

**سانجھی** ن مغ۔ صف، مذ۔ شرکت دار، ساتھی۔

کہاوت: **سانجھی چلی سانجھ سے ساتھ بستا پوت، مادھو بھی تو جات ہے باندھ کمر کو سُوت** بے وسیلہ آدمی بھی کسی نہ کسی طرح گزارہ کرلیتا ہے۔

**سانچ** ن غنہ۔ امذ۔ سچ (رک) کی قدیم صورت، محاورات وغیرہ میں مستعمل۔

کہاوت: **سانچ برابر تپ نہیں اور جھوٹ برابر پاپ، جاکے من میں پاپ ہے تاکے من میں آپ** سچ سے بڑھ کر کوئی ریاضت نہیں اور جھوٹ سے بڑھ کر کوئی گناہ نہیں۔

کہاوت: **سانچ کو آنچ نہیں** جو حق پر ہو یا سچ کہے تو اُسے کوئی خطرہ نہیں، سچے کو نقصان نہیں پہنچ سکتا۔

کہاوت: **سانچ کہے سو مارا جائے، جھوٹا بھڑ والڈو کھائے** سچ کہنے والے کو لوگ برا سمجھتے ہیں جھوٹا مزے میں رہتا ہے۔

کہاوت: **سانچ وہی جو آنچ سہے** سچ بول اور کسی کا خوف نہ کر۔ سچ کو کسی آزمائش کا خوف نہیں ہوتا۔

**سانچہ** ن مغ۔ امذ۔ قالب، خول جس میں کوئی چیز ڈھالی جائے؛ گولمبر، بچہ دانی، کوکھ، رحم؛ سچا، کھرا (شخص)۔ نیز سانچا۔

**سانچ** ن مغ۔ جمع، مذ۔ سانچہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**سانچے کی سچی** وہ عورت جسے ہر بار پہلے ہی جماع میں مرد کا نطفہ قبول کرلے، جسے جلد حمل ٹھہر جائے۔

محاورہ: **سانچے میں ڈھل جانا/ ڈھلنا** خود کو حالات کے مطابق تیار کر لینا، وضع اختیار کر لینا۔

**سانچرن** مغ، زبر چ۔ صف۔ اکٹھا کرنے، ذخیرہ کرنے والا؛ مجتمع، ٹھوس۔

**سانچرنون** (وج) جلابی نمک، سوڈیم سلفیٹ۔

**سانحہ** لیٹا زیرن، زبرح۔ اند، ع۔ رونما ہونے والا واقعہ، حادثہ، اُردو میں افسوسناک واقعے کے لیے مستعمل۔

محاورہ: **سانحہ پیش آنا** کوئی ناخوشگوار واقعہ ہونا، حادثہ ہونا۔

**سانْد** ن غنہ۔ اند۔ جوڑ، عضو، بند؛ میل، وابستگی، تعلق۔

**سانْدا** ن مغ۔ اند، ہ۔ چھید، سوراخ، درز، پھندا؛ دودھ دوہتے وقت گائے کے پاؤں میں باندھی جانے والی رسّی۔ نیز **سانْدھا**۔

فعل متعدی: **سانْدنا** باندھنا، ملانا، ایک کرنا، جوڑنا۔

**سانڈ** ن غنہ۔ اند۔ بیل (ے لین)، خصوصاً جو آزاد چھوڑ دیا گیا ہو؛ گھوڑا جس سے نسل کشی کا کام لیا جائے۔

محاورہ: **سانڈ چھڑوانا** بیل سے گائے کی جفتی کرانا۔

**سانڈا** ن غنہ۔ اند۔ صحرائی گرگٹ، جس کی چربی مالش کے لیے استعمال کی جاتی ہے اور گنٹھیا اور باہ کے لیے مفید سمجھی جاتی ہے۔ نیز **اُوسر سانڈا**۔

کہاوت: **سانڈے کا تیل بیچتے ہیں** شہوت انگیز باتیں کرتے ہیں۔

**سانڈے کی اولاد** بہت کم خوراک کھانے والا۔

**سانڈنی** ن غنہ، جزم ڈ۔ امث۔ سواری کی تیز رفتار اونٹنی۔

**سانڈنی سوار** اُونٹنی پر سفر کر کے پیغام پہنچانے والا، ناقہ سوار، تیز رفتار ہرکارہ، پیغام رساں۔

**سانڈیا** ن غنہ، زیرڈ۔ اند، ہ۔ اونٹ کا بچہ؛ گوٹا پٹنے کا آلہ۔

**سانس** ن غنہ۔ اند۔ پھیپھڑوں میں جا کر خارج ہونے والی ہوا، نفَس، دَم۔ (کنایۃً) زور، بُوتا، سہارا، مثلاً: دوڑنے کا دم۔ درز، رخنہ، جھری؛ زندگی، حیات؛ آہ؛ لمحہ، مختصر وقفہ۔

محاورہ: **سانس اُکھڑنا** نزع کا عالم ہونا؛ بے دَم ہو جانا؛ سانس پھولنا، ہانپ جانا۔

محاورہ: **سانس اُلٹنا** دم رُکنا، سانس قابو میں نہ رہنا۔

محاورہ: **سانس پورے ہونا** موت کا وقت قریب آنا، زندگی ختم ہونے کے قریب ہونا۔

محاورہ: **سانس چُرانا** (پیش چ) سانس روک لینا، مردہ بن جانا۔

محاورہ: **سانس پھولنا** ہانپ جانا، تنفس تیز ہونا۔

محاورہ: **سانس رُکنا** سانس اندر کھینچنے میں مشکل ہونا، سانس لینے میں تنگی محسوس ہونا۔

فعل مرکب: **سانس کھینچنا** سانس اندر کی طرف لینا۔

محاورہ: **سانس لینا** پھیپھڑوں میں ہوا بھرنا؛ ٹھہرنا، دم لینا، چلتے چلتے رکنا، مہلت پانا؛ جینا، زندگی بسر کرنا۔

محاورہ: **سانس نہ لینے دینا** عاجز کر دینا؛ بہت تنگ کرنا، ستانا؛ بہت زیادہ مصروف رکھنا۔

**سانسا** ن مغ۔ اند، ہ۔ ڈر، خوف، خدشہ، اندیشہ، فکر۔

کہاوت: **سانسا بھلا نہ سانس کا، اور بان بھلا نہ کانس کا** فکر تھوڑی دیر کی بھی بری ہوتی ہے اور بان کانس کا اچھا نہیں ہوتا۔

**سانسنا** ن غنہ، جزم س۔ فعل متعدی، ہ۔ دھمکانا، ڈرانا؛ فہمائش کرنا، جھڑکنا؛ ناراض ہونا۔

**سانسی** (۱) ن غنہ۔ اسم جنس، ہ۔ ایک خانہ بدوش ہندی قبیلہ۔

**سانسیا** سانسی قبیلے کا باشندہ۔

**سانسی** (۲) اند۔ سونا، طلا، سوَرن۔

**سانک** ن غنہ۔ اند۔ شاخ، ٹہنی؛ بھالا، برچھی؛ ڈر، خوف۔

**سانکا** ن غنہ۔ اند، ہ۔ چارپائی کی پائنتیوں کی رسّی جو ادوان کو تانے رکھتی ہے۔

**سانکر** (۱) ن مغ، زبر ک۔ امث، ہ۔ دروازے کی کنڈی، زنجیر؛ ہتھکڑی، بیڑی، پاؤں کا ایک زیور۔

**سانکر** (۲) ن مغ، زبر ک۔ صف، ہ۔ تنگ، گتھا ہوا، بند، کسا ہوا؛ تنگ راستہ، خاکنائے؛ تنگی، گھٹن؛ مضبوط، توان، چست۔ نیز **سانکری**۔

**سانکل** ن مغ، زبر ک۔ امث۔ کواڑ کی زنجیر، کنڈی۔

**سانکھیہ** ن غنہ، جزم کھ، زبری۔ اند، س۔ شمار، گنتی؛ اعداد۔ (منطق) استخراج۔ (صف) گنتی سے تعلق رکھنے والا، حساب رکھنے والا، شمار کرنے والا۔ نیز **سانکھیا**۔

**سانگ** ن غنہ۔ اند، ہ۔ نقالی، بہروپ، بھیس؛ تماشہ، شعبدہ؛ مذاق، تمسخر، ٹھٹھول۔ نیز رک: **سوانگ**۔ برچھا، بھالا، نیزہ، آنکس؛ کنواں کھودنے کا اوزار۔

محاورہ: **سانگ کرنا** تماشہ کرنا، شعبدہ بازی کرنا۔

**سانگا** ن مغ۔ اند۔ کھیکوار سے ملتا جلتا ایک درخت جس کے پتے نسبتاً پتلے اور کم چوڑے ہوتے ہیں اور کانٹوں سے خالی، مُر ہری۔

**سانگس** ن مغ، پیش گ۔ امث۔ ایک قسم کی چوڑی سمندری مچھلی۔

**سانگی (۱)** ن مغ۔امث۔ بیل گاڑی وغیرہ میں گاڑی بان کی نشست؛ گاڑی کا بالائی ڈھانچا؛ بہلی کی چھتری۔

**سانگی (۲)** ن مغ۔صف،ہ۔ سانگ/سوانگ بھرنے والا، بہروپیا۔

**ساننا** جزم ن۔فعل متعدی،ہ۔ متھنا، گوندھنا (مٹی یا آٹے وغیرہ کا)، ملانا، مخلوط کرنا۔ (کنایۃً) آلودہ کرنا، الزام دینا؛ لپیٹ میں لینا؛ ملوث کرنا، پھانسنا۔

**سانواں** ن مغ۔امذ،ہ۔ چاول کی ایک قسم۔

**سانوٹا** ن غنہ، جزم و۔صف،ہ۔ تیار، مستعد، آمادہ؛ ہٹا کٹا، تندرست، توانا؛ ہوشیار، چوکنا، چاق وچوبند۔نیز **سانوٹھا**۔

**سانورا** ن مغ، جزم و۔صف،ہ۔ رک: **سانولا**۔ (مث) **سانوری**۔

**سانولا** ن غنہ، جزم و۔صف۔ گورے کالے کے درمیان سہانے رنگ کا، سبزہ گوں، گندم گوں، سبز فام؛ نمکیں، ملیح۔تص (مذ) **سانولیا**۔

**سانولا سلونا** خوش رنگ حسین، من موہنا، خوبصورت؛ ملیح۔ (مث) **سانولی/سانولی سلونی**۔

**سانوریا** ن مغ، زبر و۔مث، مذ،ہ۔ محبوب، پیارا، من موہن۔نیز **سنوریا** (گیتوں میں مستعمل)۔

**سانی (۱)** امث۔ بھوسا، گُٹی کھلی وغیرہ جنھیں ملا کر گائے کو چارے کے طور پر دیتے ہیں۔

محاورہ: **سانی کرنا** گائے کے چارے کے اجزا کو باہم ملانا۔

**سانی (۲)** امذ۔ کھیتی باڑی کرنے والا؛ باغ میں کام کرنے والا، باغبان۔

**ساوِتری** زیر و، جزم ت۔امث۔ شعاع، کرن؛ سورج کی شعاعیں؛ نیک، پاک۔

**ساوَج** زبر و۔امذ، جمع، مذ،ہ۔ صید، شکار کیا جانے والا جانور؛ جنگلی جانور جن کا شکار کیا جاتا ہے۔

**ساودھان** جزم و۔صف۔ ہوشیار، چوکس محتاط، خبردار، متوجہ۔اکیف (مث) **ساودھانی**۔

**ساوَڑ** زبر و۔امث،ہ۔ نفاس، زچگی، زچگی کی ناپاکی۔نیز **سوڑ** (رج)۔

**ساوَڑی** زبر و۔امث،ہ۔ کھیت سے فقیروں اور جوگیوں کو خیرات کے طور پر دیا جانے والا مٹھی بھر غلہ۔

**ساوَک** زبر و۔امذ۔ بچہ، خصوصاً جانوروں کے بچے کے لیے مستعمل۔

**ساوَن** زبر و۔امذ،ہ۔ ہندی (بکرمی) سال کا پانچواں مہینہ (پندرہ جولائی سے پندرہ اگست تک)۔

**ساوَن بھادوں** برسات کا موسم؛ ہندی سال کا پانچواں اور چھٹا مہینہ؛ جالی دار دیواروں کی بارہ دری جن پر سے نظر گزرے تو مینہ برسنے کا سماں دکھائی دیتا ہے؛ ایک قسم کی آتش بازی جو بارش کے تاروں کی طرح برستی ہے۔

محاورہ: **ساون برسنا** جھڑی لگنا، بہت بارش ہونا۔

محاورہ: **ساون بھادوں کی جھڑی لگنا** لگاتار مینہ برسنا، برسات کا زمانہ ہونا۔

محاورہ: **ساون بھادوں ملنا** بہت زیادہ بارش ہونا، لگاتار مینہ برسنا۔

کہاوت: **ساون ساگ نہ بھادوں دہی، کوار مین نا مالک مہی** ساون میں سبزی، بھادوں میں دہی، کوار میں مچھلی نہیں کھانی چاہیے اور کاتک میں چھاچھ نہیں پینی چاہیے۔

**ساوَن کا جھالا** جلد برس کر ختم ہو جانے والی بارش کی زوردار جھڑی، ہلکی بارش۔

کہاوت: **ساون کی نہ سیت بھلی، بالک کی نہ پیت بھلی** ساون میں چھاچھ پینا اچھا نہیں اور بچے کی محبت کا کوئی اعتبار نہیں۔

کہاوت: **ساون کے اندھے کو ہرا ہی سوجھتا ہے** ہر شخص اپنے حال کے مطابق دوسروں کی حالت کا اندازہ کرتا ہے۔ جس نے تنگی اور تکلیف نہ دیکھی ہو اُسے ان کا احساس بھی نہیں ہوتا۔

کہاوت: **ساون ہرے نہ بھادوں سوکھے** اُس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو ہمیشہ ایک ہی طرح کی حالت میں نظر آئے؛ ہر حال میں یکساں رہنے والا۔

**ساوَنت (۱)** زبر و، جزم ن۔امذ،ہ۔ جیالا، بہادر، دلیر، سورما، شجیع، مردِ میدان۔نیز **سامنت**۔صف: **سامنتی**۔مثال: **سامنتی نظام** اُمرا کی حکومت۔

**ساوَنتی** بہادری، شجاعت، دلیری۔

**ساوَنت (۲)** زبر و، جزم ن۔امذ۔ راگ کی ایک قسم۔

**ساوَنی** زبر و۔امث،ہ۔ خریف کی فصل؛ ساون کے مہینے کی چاندرات؛ ساون کے مہینے کی سوغات۔

**ساہ** امذ،ہ۔ ساہوکار، بیوپاری، تاجر، سیٹھ، مہاجن، معتبر، ساکھ والا آدمی۔

**ساہ جوگ** قابلِ اعتماد، مثلاً: **ساہ جوگ ہُنڈی** وہ ہُنڈی جو فوراً بھنادی جائے، درشنی ہنڈی۔

کہاوت: **ساہ کے سوائے کمبخت کے دونے** ساہوکار تو صرف سوائے بناتا ہے جبکہ بدبخت دوگنے بنانے کی کوشش کرتا ہے اور نقصان اُٹھاتا ہے۔

**ساہا** امذ،ہ۔ ہندوؤں میں شادی کا دن، لگن کا دن۔

**ساہتی** زیر ہ۔امذ،ہ۔ الفاظ کے معنی اور مراتب؛ علمِ بلاغت۔

**ساہتیہ** زیر ہ، جزم ت، زبر ی۔امذ،ہ۔ سنگت، انجمن؛ شعر و ادب، ادبیات۔

**ساہس** زبر ہ۔امذ،س۔ تشدد، جبر، زور و ظلم، سینہ زوری، زبردستی؛ مضبوطی؛

جرأت مندی، ہمت، حوصلہ، استقلال۔

**ساہو** ومع۔صف،ہ۔ عزت دار، خوش چلن؛ پشت پناہ، مربی، دوست۔

کہاوت: **ساہو بٹے وہ بھی ساہ** جو اصل قیمت پر بیچے وہ بھی سوداگر ہے۔ مال روک رکھنے سے قیمتِ خرید پر بیچنا بہتر ہے۔

**ساہوکار** ومع۔اند،ہ۔ روپے کا لین دین کرنے والا، تاجر؛ مہاجن، قرض خواہ، سود پر روپیہ دینے والا؛ دولت مند، سرمایہ دار، معتبر شخص۔

کہاوت: **ساہوکار کو کسان، بالک کو مسان** جس طرح بچے کو مسان آہستہ آہستہ دُبلا کر دیتا ہے اور آخر میں مار دیتا ہے۔ اسی طرح ساہوکار کو کسان نقصان پہنچاتا ہے۔

**ساہوکارا** لین دین کا کاروبار، لین دین کا بازار، منڈی، صرافہ۔ انگریزی میں: Stock Exchange۔

**ساہی** امث،ہ۔ رک: سیہہ۔

**سائبان** لیٹا زیر۔اند،ف۔ گھر کے آگے یا کوٹھے پر چھت پڑی ہوئی کھلی جگہ؛ عارضی یا پختہ چھت جو دھوپ اور بارش سے بچنے کے لیے ڈالی جائے؛ آسرا، چھاؤں۔ (مجازاً) بچاؤ، حفاظت۔

محاورہ: **سائبان بن جانا** معاون بن جانا، مددگار ہو جانا، نگران ہو جانا؛ پناہ گاہ بن جانا۔

**سائر (۱)** زیر۔صف،ع۔ گھومنے پھرنے، چکر کاٹنے، سیر کرنے والا، گردش کرنے والا؛ جاری، مرّوج، رواں، جسے قرار نہ ہو؛ چنگی، محصول۔

**سائر (۲)** زیر۔صف،ع۔ باقی ماندہ، بچا ہوا؛ سب، تمام، کُل۔ (مث) جمع: **سائرہ**۔ مثال: **منازِلُ السائرہ** تمام مراحل۔

**سائر خرچ** عارضی خرچ، غیر معمولی خرچ، متفرق خرچ۔

**سائر دار** چنگی کا محافظ۔

**سائرن** زیر، زبر۔اند۔ بلند اور گونج دار آواز پیدا کرنے والا ایک آلہ، بھونپو، گھگو۔

**سائز** زیر۔اند۔ کسی شے کی لمبائی چوڑائی، حجم، ضخامت۔ انگریزی: Size۔

**سائس** زیر۔اند،ع۔ گھوڑوں کا محافظ، گھوڑوں کی دیکھ بھال کرنے والا، گھوڑا گاڑی چلانے والا۔ نیز سائیس۔

**سائغ** زیر۔اند۔ ہضم ہو جانے والا؛ خوش ذائقہ شے۔

**سائق** زیر۔اند۔ تانگہ چلانے والا، کوچوان؛ (مجازاً) قائد، راہنما۔

**سائل** زیر۔صف۔اند،ع۔ سوال کرنے والا، دریافت کرنے والا، پوچھنے والا؛ مانگنے والا، فقیر، حاجت مند؛ اُمیدوار، درخواست دینے والا۔

**سائلہ** زیر، زبر ل۔امث۔ مائع حالت میں کوئی شے؛ سائل کی تانیث۔

**سائم** زیر۔اند،ع۔ چرنے والا۔

**سائمہ** چرنے کے لیے بھیجا گیا جانور، خود بخود چرنے والا۔

**سائن** زیر۔اند۔ نشانی، علامت۔ انگریزی: Sign۔

**سائن بورڈ** وہ تختہ جس پر اشتہار چسپاں کیا جاتا ہے، اشتہاری تختہ۔

**سائنس** زیر، جزم ن۔اند،امث۔ علم، فن؛ تجرباتی حکمت، وہ علم جس کی بنیاد تجربات اور مشاہدات پر رکھی جائے۔ انگریزی: Science۔

**سائنسدان** سائنس کے علم کا ماہر۔

**ساؤ** ومع۔اند،ہ۔ بھلا مانس، متحمل مزاج؛ معصوم، بھولا بھالا؛ غریب۔

**سائی (۱)** امث،ہ۔ بیعانہ، پیشگی رقم جو سودے کو پختہ کرنے کے لیے دی جائے؛ ناچنے والوں کو دی جانے والی پیشگی رقم۔

محاورہ: **سائی بجانا** معاہدہ جس کے لیے سائی دی گئی ہو اُسے پورا کرنا؛ طوائف کا پیشگی رقم لینے کے بعد گانے بجانے کے لیے پہنچنا۔

**سائی (و) بدھائی** ناچنے گانے والوں کو بطور پیشگی دی جانے والی رقم؛ جھوٹی تسلیاں اور دلاسے۔

مثل: **ایک کو سائی ایک کو بدھائی** سب کو خوش رکھنے کی کوشش۔

**سائی (۲)** لاحقہ بمعنی گِھسنا۔

**جِبہ سائی / ناصیہ سائی** ماتھا رگڑنا، عاجزی، بندگی کرنا۔

**سائے** اند،جمع۔ سایہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **سائے تلے آنا** پناہ میں آنا، کسی کی حفاظت میں آنا۔

محاورہ: **سائے سے بھاگنا** احتراز کرنا، کسی کی قربت سے بچنا؛ متنفر ہونا؛ وحشت ہونا۔

محاورہ: **سائے سے دُور رہنا** بہت متنفر ہونا۔

محاورہ: **سائے سے ڈرنا** کسی سے بہت زیادہ خوف کھانا۔

محاورہ: **سائے کی طرح ساتھ ساتھ رہنا** ہر وقت ساتھ لگے رہنا، پیچھا نہ چھوڑنا۔

**سائیدہ** ی، زبر۔صف۔ گِھسا ہوا، پسا ہوا۔

**سائیدگی** رگڑ، خراش۔

**سائیس** ی۔اند۔ گھوڑوں کی دیکھ بھال کرنے والا ملازم؛ گھوڑا گاڑی چلانے والا شخص۔ نیز سائس۔

**سائیسی** گھوڑے کی خدمت کا پیشہ۔

کہاوت: **سائیسی علم دریاؤ** ہر پیشے کے خاص خاص راز ہیں۔ سائیسی بھی گہرا علم ہے۔ معمولی بات نہیں ہے۔

**سائیں** ی، ن غنہ۔اند،ہ۔ آقا، مالک، خداوند؛ شوہر؛ درویش، معزز شخص کے

لیے کلمۂ خطاب۔

کہاوت: سائیں اس سنسار میں بھانت بھانت کے لوگ، سب سے مل کر بیٹھیے، ندی ناؤ سنجوگ دُنیا میں قسم قسم کے لوگ ہیں ان سب سے مل کر گزارہ کرنا چاہیے۔

کہاوت: سائیں تیری یاد میں جس تن کیتا خاک، سونا اس کے روبرو ہے چولھے کی خاک جو فنافی اللہ ہوا اُس کی نظر میں دنیا کی دولت خاک ہے۔ خدا سے محبت رکھنے والے کی نگاہ میں دنیا کے مال کی کوئی وَقعت نہیں ہوتی۔

کہاوت: سائیں راج، بلند راج۔ پوت راج، دوت راج خاوند کا زمانہ بہت اچھا ہے بیٹے کا زمانہ کچھ نہیں۔

کہاوت: سائیں کے سوکھیل ہیں خدا جو چاہے کرے۔ خدا کی خدائی میں عجیب واقعات ہوا کرتے ہیں۔

سائیں سائیں ے، ن غنہ۔ نقلِ صوت۔ ہوا کے زور زور سے چلنے کی آواز۔

محاورہ: سائیں سائیں کرنا (کسی جگہ کا) سنسان ہونا۔

سایا اند، پُر۔ زنانہ مغربی لباس جو گھگھرے کی طرح کمرے سے لٹکا ہوتا ہے، یورپی خواتین کا گون۔

سایہ زبری۔ اند، ف۔ روشنی میں رکاوٹ پڑنے سے ہونے والا اندھیرا، پرچھائیں، عکس، ظِل، جھلک، پرتو، کسی سطح سے منعکس ہونے والی شعاعیں۔ دھوپ؛ چھاؤں، عافیت، تحفظ؛ صحبت کا اثر؛ بھوت پریت، آسیب۔

محاورہ: سایہ اُتارنا وہم سے نجات دلانا، جن یا آسیب وغیرہ کا اثر ختم کرنا۔

محاورہ: سایہ اُٹھنا سرپرست کا وفات پا جانا۔

صف: سایہ اُفگن (زبرا، جزم ف، زبرگ) سایہ کیے ہوئے۔ سایہ ڈالنے والا؛ (کنایۃً) معاون۔ نیز سایہ فگن۔

محاورہ: سایہ بن کر ساتھ رہنا ہر وقت ہمراہ رہنا، کسی وقت بھی جدا نہ ہونا۔

صف: سایہ پَروَرد ذاتی نگرانی میں تربیت دیا ہوا۔ مراد: چہیتا، لاڈلا، آرام کا عادی۔ نیز سایہ پرورد۔

محاورہ: سایہ پڑنا عکس پڑنا، پرتو پڑنا؛ کسی کی عادات و خصائل اپنانا، کسی کی صحبت کا اثر ہونا۔

صف: سایہ دار گھنا، چھتنار۔

صف: سایہ گُستر (پیش گ، جزم س، زبر ت) مہربان، سرپرست، ملتفت؛ حامی، مددگار؛ قائم، حاوی۔

محاورہ: سایہ ہونا صحبت کا اثر ہونا؛ جن یا آسیب کا اثر ہونا۔

# س۔ب

سب زبرس۔ صف۔ کُل، تمام، جملہ، پورا، پورے، ہمگی۔

کہاوت: سب اپنے، بہو بیگانی گھر میں بہو ہی کو غیر سمجھا جاتا ہے، کیونکہ وہ دوسرے گھر کی ہوتی ہے۔

کہاوت: سب استرے باندھو کوئی تلوار نہ باندھو، کردو یہ منادی کوئی دستار نہ باندھو ظالم کے ظلم کے متعلق کہتے ہیں کہ ظالم کے عہد میں لوگوں کو ذلیل کیا جاتا ہے۔

کہاوت: سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں سب ایک جیسے ہیں ان میں کوئی فرق نہیں۔

کہاوت: سب ایک ہی ماتھے ہر چیز ایک ہی شخص کو ملتی ہے۔ امیر کے پاس اور دولت آتی ہے۔ بھرے کو بھرتے ہیں۔

کہاوت: سب ایک ہی ناؤ میں سوار ہیں سب کی حالت ایک جیسی ہے۔

کہاوت: سب بات کھوٹی، پہلے دال روٹی بھوک لگی ہو تو کھانے سے بڑھ کر کسی چیز کی اہمیت نہیں ہوتی۔ نیز اوّل طعام بعدہٗ کلام۔

کہاوت: سب پیر چھوٹے، پکڑی گئی بی نور بدمعاش تو بچ گئے اور بے گناہ پھنس گئے۔

محاورہ: سب در جھانکنا ہر جگہ تلاش کرنا۔

سب دن ہر روز، ہر وقت، ہمیشہ۔

کہاوت: سب دن چنگی، تہوار کے دن ننگی فضول خرچ آدمی کے متعلق کہتے ہیں کہ وقت پر اس کے پاس کچھ نہیں ہوتا موقع پر چُوک جانے والا۔ نیز سب دن سرنگی، عید کے دن ننگی۔

کہاوت: سب دھان بارہ پسیری کے ہر ایک سے یکساں برتاؤ ہوتا ہے۔ بھلے برے کی کوئی تمیز نہیں ہے۔ سب کو ایک لاٹھی سے ہانکا جاتا ہے۔ نیز سب دھان بائیس پسیری کے۔

سب کے سب سبھی، تمام کے تمام، بلا استثناء۔

کہاوت: سب سے بڑی بھوک، جو پاوے ہو چوکھ بھوک بڑی زبردست چیز ہے جو کچھ سامنے آئے انسان چٹ کر جاتا ہے۔

کہاوت: سب سے بہتر ہے میاں صاحب سلامت دُور کی دور رہنا بہتر ہے۔ بے تکلفی اچھی نہیں ہوتی۔

کہاوت: سب سے بھلا کسان، کھیتی کرے اور گھر رہے دوسرے پیشوں والے مارے مارے پھرتے ہیں مگر کسان اپنے گھر رہتا ہے، اس لیے کسان سب سے اچھا ہوتا ہے۔

کہاوت: سب سے بھلی چپ خاموشی سب سے بہتر ہے۔ اِس سے انسان کا بھرم رہ جاتا ہے۔

کہاوت: سب سے بھلے بھیک کے روٹ فقیروں کا قول ہے جو چیز مانگنے سے مفت مل جائے اچھی ہے کیونکہ محنت نہیں کرنا پڑتی۔

کہاوت: سب سے بھلے ہم، نہ رہے کی شادی نہ گئے کا غم بے فکرے آزاد شخص کو نہ کسی کی خوشی سے کوئی واسطہ ہوتا ہے اور نہ ہی کسی کے دُکھ سے کوئی تعلق۔ وہ ہر چیز سے بے نیاز ہوتا ہے۔

محاورہ: سب طرح سے حاضر ہونا ہر وقت اور ہر طرح کی خدمت کے لیے تیار رہنا۔

کہاوت: سب سے ہلیے، سب سے ملیے، سب سے کیجیے چاؤ، ہانجی ہانجی سب سے کہیے، بسیے اپنے گاؤں اگر تم آرام کی زندگی گزارنا چاہتے ہو تو ہر ایک سے میل جول اور محبت رکھو مگر کسی پر انحصار نہ کرو۔

کہاوت: سب کچھ گیا، تیری چلبل نہ گئی کنگال ہوگئے مگر شیخی نہ گئی۔ نیز سب کچھ گیا میاں کی ٹخ ٹخ نہ گئی۔

محاورہ: سب کو ایک آنکھ سے دیکھنا یکساں سلوک کرنا، برابری سے پیش آنا؛ کسی کی بھی طرف داری نہ کرنا۔

محاورہ: سب کو ایک ہی لاٹھی/لکڑی سے ہانکنا بُرے بھلے میں تمیز نہ کرنا، کسی کے رُتبے اور حیثیت کا خیال نہ کرنا، اہل اور نا اہل میں تمیز نہ کرنا۔

کہاوت: سب کے داؤں انڈے بچے، ہمارے داؤں کڑک سب خوش قسمت ہیں ہم ہی بدقسمت ہیں۔ دوسروں کو بہت کچھ ملتا ہے اور ہمیں کچھ نہیں ملتا۔

کہاوت: سب گن بھری میری لاڈو، کون کہے لنڈوری شیخی خور عورت کو کہتے ہیں کہ اِس میں سب خوبیاں ہیں کوئی کمی نہیں ہے۔

کہاوت: سب گھر مٹیالے چولھے سب کی حالت ایک جیسی ہے۔

سب زبرس، شدب۔ اند، ع۔ دُشنام، لعنت ملامت، گالی، شتم۔ (امث)
سباب (زیرس) لعن طعن کرنا، ملامت کرنا۔
سب و شتم (وج، زیر نیز زبرش، جزم ت) لعن طعن کرنا، برا بھلا کہنا، گالی گلوچ کرنا؛ ظلم و ستم۔

سبابہ زبرس، شدب، زبرب۔ امث، ع۔ شہادت کی اُنگلی، کلمے کی اُنگلی، منجھلی اُنگلی، انگوٹھے کے ساتھ کی اُنگلی۔

سبابی زبرس، شدب۔ امث۔ دُشنام طرازی، گالی گلوچ۔

سباح زبرس، شدب۔ اند۔ تیراکی کا ماہر، بہت زیادہ تیرنے والا۔

سباس پیش س۔ امث۔ س۔ خوشبو، سگندھ؛ عطر۔

سباق زبرس۔ صف، ع۔ سبقت لے جانے والا، دوڑ میں آگے نکل جانے والا؛ سبقت لے جانے کی کوشش کرنے والا۔

سباق زیرس۔ اند، ع۔ کسی مضمون یا عبارت کا پچھلا حصہ، گزرا ہوا حصہ۔
سیاق و سباق پچھلا اور اگلا حصہ، گزرا ہوا اور بعد میں آنے والا۔ رک: سیاق۔

سبب زبرس، زبرب۔ اند، ع۔ ذریعہ، وسیلہ، واسطہ؛ وجہ، علّت، حُجّت، باعث، موجب۔ (عروض) دوحرفی کلمہ۔
سببِ ثقیل وہ دوحرفی کلمہ جس کے دونوں حرف متحرک ہوں۔ مثلاً: گُلِ زرد میں "گ" اور "ل"۔
سببِ خفیف وہ دوحرفی کلمہ جس کا پہلا حرف متحرک اور دوسرا ساکن ہو۔ مثلاً: اب، تم، جو۔
محاورہ: سبب بننا وسیلہ بننا، کوئی ذریعہ پیدا ہونا۔
محاورہ: سبب کھلنا راز کھلنا، بھید کا پتہ چلنا، وجہ معلوم ہونا۔

سبت زبرس، جزم ب۔ اند، ع۔ ہفتے کا دن، آرام کا دن۔

سبحان پیش س، جزم ب۔ صف، ع۔ پاک، منزہ، بَری، آزاد، بلند۔
سبحان اللہ واہ وا، کیا کہنا۔
فقرہ: سبحان تیری قدرت حیرت کا کلمہ؛ تیتر کے بولنے کی آواز کی تعبیر۔

سبحہ پیش س، جزم ب، زبرح۔ امث، ع۔ تسبیح، مالا جس پر مقدس کلمہ جپا جائے، نیز تسبیح کا دانہ۔
سبحہ سنج (زبرس، جزم ن) تسبیح پھیرنے والا، مالا جپنے والا، ورد کرنے والا، ثنا خواں۔ نیز سبحہ گرداں۔
سُبحہ سَنجی/گردانی تسبیح پھیرنا، مالا جپنا۔

سبد زبرس، زبرب۔ اند، امث۔ ٹوکری، ٹوکرا۔
سبد گل پھولوں کی ٹوکری، گلدستہ۔

سبدرا زبرس، جزم ب، زبرد۔ اند۔ کشتی کا اگلا مستول، ترچھا مستول۔ نیز سب دھرا۔

سبدھ زبرس، پیش ب۔ امث، ہ۔ عقل مندی، دانائی۔
سبدھی عقل مند، سیانا، دانا، زیرک۔

سبز زبرس، جزم ب۔ صف، ف۔ ہرا، زمردیں؛ شاداب، مبارک؛ کچا، ناپختہ؛ سیاہی مائل رنگ کا۔

**سبز باغ** ہر بھرے پیڑ؛ جھوٹا وعدہ، بہلاوا، پھسلاوا۔
محاورہ: **سبز باغ دکھانا** فریب دینا، جھوٹے وعدے سے بہلانا، دھوکا دینا، جھوٹی اُمیدیں دلانا۔
**سبز بخت** خوش قسمت، اچھے نصیب والا/ والی۔
**سبز پوش** (وج) جو ہرے رنگ کا لباس پہنے ہوئے ہو؛ عابد، زاہد، متقی۔
**سبز پھوڑا** کبوتر کی ایک قسم جس کے سر پر سبز پروں کے درمیان سفید رنگ کے پر نکلتے ہیں۔
**سبز خط** خوش شکل محبوب جس کے گالوں پر رواں اُگنے سے سبزی جھلکنے لگے۔
**سبز فام** سبز رنگ کا؛ مراد: معشوق۔
**سبز قدم** منحوس، نامبارک۔
محاورہ: **سبز کرنا** تروتازہ کرنا۔
**سبز گھوڑا** بھنگ۔
**سبزک** زبرس، جزم ب، زبرز۔ امذ۔ نیل کنٹھ، ایک پرندہ جس کے گلے میں نیلا حلقہ ہوتا ہے۔
**سبزہ** زبرس، جزم ب، زبرز۔ امذ، ف۔ ہریالی، روئیدگی، ہری گھاس؛ صیقل کیے ہوئے فولاد کا جوہر۔ (صف) سیاہی مائل، سانولا۔ نیز مردانہ چہرے کے تازہ اُگے ہوئے بال؛ وہ گھوڑا جس کا رنگ سیاہی مائل سفید ہو؛ زمرد، پنا، قیمتی پتھر؛ کان کا ایک زیور، بُندہ؛ (مجازاً) بھنگ۔
محاورہ: **سبزہ آغاز ہونا** نوجوان ہونا، چہرے پر داڑھی مونچھوں کے بال نکلنے شروع ہونا۔
**سبزۂ بیگانہ** (ے) خودرُو، فالتو جڑی بوٹیاں جنھیں کھیت یا باغ میں سے چھانٹ دیا جاتا ہے۔
**سبزۂ خط** نئی داڑھی مونچھیں جن کا رنگ قدرے سبزی مائل ہوتا ہے۔
**سبزہ زار** گھاس کا میدان یا قطعہ، طرفِ چمن۔
**سبزۂ شمشیر** جو سبز رنگت جو اصیل تلوار کے جوہر میں ہوتی ہے۔
کہاوت: **سبزہ مت دو گنواروں کو، ہنڈیا بھر بھات بگاڑوں کو** بھنگ گنواروں کو نہیں پلانی چاہیے کیونکہ وہ ہنڈیا کا سارا بھات ختم کر دیں گے۔ کم ظرف کو نشہ نہیں پلانا چاہیے کہ پھر وہ اپنے آپ میں نہیں رہتا۔
**سبزی** زبرس، جزم ب۔ امث، ف۔ سبز رنگت، ہرا رنگ؛ ترکاری، ساگ پات، بقولات، خوردنی نبات؛ بھنگ، حشیش۔
صف: **سبزی خور** صرف ترکاریاں کھانے والا، ویجی ٹیرین۔
**سبزی منڈی** وہ جگہ جہاں سبزیاں اور پھل (تھوک کے بھاؤ) بکتے ہوں۔

کہاوت: **سبزی میں سرخی، لائے دھرکی** بھنگی بھنگ کی تعریف میں کہتے ہیں کہ بھنگ میں عاقبت کی سرخروئی ہے۔
**سبط** زبرس، جزم ب۔ امذ، ع۔ آل اولاد، پوتا، نواسہ۔ جمع: اَسباط۔
تثنیہ: **سبطین** (زبرس، جزم ط، ے لین) دونواسے، مراد: حضرت امام حسنؓ اور حضرت امام حسینؓ۔
**سبع** زبرس، جزم ب۔ عدد، ع۔ سات، (ہندسوں میں) ۷۔
**سبع شداد** سات آسمان۔
**سَبع مثانی** (لفظاً) سات آیات والی اور دو مرتبہ نازل ہونے والی سورۂ فاتحہ جو قرآن کی پہلی سورۃ ہے۔
**سبع** پیش س، جزم ب۔ صف۔ عددِ کسری، ع۔ ساتواں حصہ (۱/۷)۔
**سبعیت** زبرس، پیش ب، زیر ع، شد زبری۔ امث۔ درندگی، بہیمیت؛ وحشت، حوانیت، بربریت۔
**سبق** زبرس، زبرب۔ امذ، ع۔ آموختہ، درس، تعلیم، نصابِ تعلیم کا حصہ جو ایک وقت میں پڑھایا جائے۔ (کنایۃً) ہدایت، نصیحت، پند؛ تنبیہ، آگاہی؛ عبرت؛ آنکھیں کھولنے والا تجربہ یا سابقہ؛ گھڑ دوڑ کی شرط۔
**سبق اندوز** عبرت حاصل کرنے والا، نصیحت پکڑنے والا۔
**سبق آموز** نصیحت دینے والا، تعلیم دینے والا؛ سیکھنے والا۔
**سبق بردہ** (پیش ب، جزم ر) دوسروں پر برتری لے جانے والا۔
محاورہ: **سبق بھول جانا** فراموش ہو جانا، محو ہو جانا۔
محاورہ: **سبق پڑھنا** تعلیم حاصل کرنا، کسی سے کچھ سیکھنا؛ کسی بات کی رٹ لگانا؛ جاننا، واقف ہونا۔
محاورہ: **سبق دینا** درس دینا، سکھانا؛ عبرت دلانا، مزہ چکھانا؛ نصیحت کرنا، تنبیہ کرنا۔
محاورہ: **سبق سکھانا** درس دینا، تعلیم دینا، درست اور صحیح بات بتانا؛ سزا دینا، عبرت دلانا۔
محاورہ: **سبق سیکھنا** عبرت حاصل کرنا، درست راہ پر آنا۔
محاورہ: **سبق لینا** تعلیم لینا، درس لینا؛ عبرت حاصل کرنا، نصیحت پکڑنا؛ برتری حاصل کرنا، سبقت لے جانا۔
**سبقت** زبرس، زبرب، زبرق۔ امث، ع۔ پہل، پیش قدمی، آگے نکلنا، اوّلیت؛ فوقیت، برتری، شرف، بڑائی۔ عام: **سبقت** (زبرس، جزم ب)۔
محاورہ: **سبقت لے جانا** برتری حاصل کرنا، غالب آنا، دوسرے سے آگے بڑھ جانا۔

**سبک** زبرس، جزم ب۔اند، ع۔ پگھلا کر ڈھالنے کا عمل، سکّہ سازی۔(ادب) کسی ادبی گروہ یا مکتب کا عمومی طرز یا روشِ کلام، رنگ؛ طرز، اُسلوب، ڈھنگ۔

**سَبکِ ہندی** فارسی شعر گوئی کا وہ انداز جو عموماً ہندوستان کے شاعروں سے مخصوص ہے اور جسے نکتہ طرازی اور معنی آفرینی سے عبارت خیال کیا جاتا ہے۔

**سبک** پیش س، پیش ب۔صف، ف۔ ہلکا پھلکا، خفیف، کم وزن، نازک؛ سادہ و خوش وضع؛ کمزور، ناتواں؛ تیز قدم، پھرتیلا؛ رُسوا، شرمسار، بے وقار۔

**سبک بار** جس کے سر پر کوئی بوجھ نہ ہو۔

**سبک بال** تیز رو، اُڑنے میں تیز۔

**سبک تاز** تیز رفتار گھوڑا؛ تیزی سے حملہ کرنے والا۔

**سبک دِماغ** معمولی ذہن کا، کم عقل، احمق؛ خبطی۔نیز **سبک مغز**۔

**سبک دوش** (وج) فارغ، آزاد، چھٹکارا پانے والا، کسی ذمہ داری سے فارغ ہونے والا، بری الذمہ۔نیز **سبکدوش**۔

محاورہ: **سبک دوش ہونا** فراغت پانا، کسی ذمہ داری سے فارغ ہونا؛ علیحدگی اختیار کرنا، کنارہ کش ہونا۔

**سبک دوشی** نجات، خلاصی، فرصت، فراغت؛ آزادی؛ ملازمت سے علیحدگی، بے تعلقی، تجرد۔

**سبک رفتار** تیز چلنے والا، تیز قدم۔نیز **سبک رو**۔

**سبک سار** ہلکا، بے وزن، جس پر کوئی بوجھ نہ ہو، بے وقار۔

**سبک سر** خجل، شرمندہ، اوچھا، کمینہ، حقیر؛ احمق، بے وقوف۔

**سبک گام** تیز قدم، تیز چلنے والا۔

**سبک مشرب** (زبرم، جزم ش، زبرر) اوچھا، کمینہ۔

**سبکا** پیش س، زبرب، شدک۔اند۔ (سادہ کاری) نگینوں کی جڑائی میں خالی رہ جانے والی درز جسے کندن سے پُر کر دیتے ہیں۔

**سبکنا** پیش س، زبرب، جزم ک۔فعل لازم۔ سسکیاں بھرنا، روتے ہوئے ہچکیاں لینا، سسکنا۔

**سبکی** (۱) پیش س، جزم ب۔امث۔ ہلکا پن؛ شرمندگی، رُسوائی؛ بے عزتی، بے قدری؛ حقارت، تحقیر۔

محاورہ: **سبکی ہونا** بے عزتی ہونا، توہین ہونا؛ شرمندہ ہونا، نادم ہونا۔

**سبکی** (۲) پیش س، جزم ب۔امث۔ رقت کی حالت میں چھوٹا اُلٹا سانس جو اضطراری طور پر لیا جائے، ہچکی۔

محاورہ: **سبکیاں بھرنا/لینا** ہچکیاں لینا، بہت زیادہ رونا۔نیز **سبکنا**۔

**سبل** زبرس، زبرب۔اند، امث، ع۔ آنکھوں کی ایک بیماری جس میں آنکھوں پر پردہ چھا جاتا ہے، موتیا بند۔

**سبّل** زبرس، شد زبرب۔اند۔ لوہے کا ایک فٹ لمبا آلہ جو نقب زنی میں استعمال کیا جاتا ہے، سمبا، سابل۔

**سُبُل** پیش س، پیش ب۔جمع، مذ، ع۔ راستے، راہیں؛ وسیلے، طریقے۔**سبیل** (رک) کی جمع۔

**سبلت** زبرس، جزم ب، زبرل۔امث۔ مونچھ۔

**سبو** زبرس، ومع۔اند، ف۔ شراب کا گھڑا، صراحی یا مٹکا؛ ظرف؛ جام یا شراب۔

تص: **سبوچہ** چھوٹی صراحی۔

**سبوتاژ** لیٹا زبرس، وج۔اند۔ (سیاسی حربے کے طور پر کی جانے والی) تخریب کاری، خلل اندازی؛ شرارت؛ توڑ پھوڑ؛ چلتے ہوئے کام میں رکاوٹ ڈالنا۔انگریزی میں: Sabotage۔

**سبوح** پیش س، شدب، ومع۔صف۔ ہر عیب اور نقص سے پاک، اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں سے ایک۔

**سبورا** زبرس، ومع۔اند۔ لونڈا، مغلم کا ساتھی؛ نقلی آلۂ تناسل، صفر۔

**سبوسہ** زبرس، ومع، زبرس۔اند، ف۔ بھوس، چوکر، برادہ؛ سر کے بالوں کی خشکی، سر کے بالوں کا جھڑ جانا، سکری۔

**سبیتا** پیش س، ی۔اند، ہ۔ شبھ گھڑی، نیک ساعت، مناسب موقع؛ آرام، سہولت، اطمینان، تسلی، سکھ، چین؛ فراغت؛ خوشحالی، خوش وقتی؛ مہلت، موقع، فرصت؛ بہتری، بھلائی۔نیز **سبھیتا** (پیش س، زیرب، زیرہ)۔

**سبیل** زبرس، ی۔امث، ع۔ راستہ، راہ، وسیلہ، ذریعہ؛ طریقہ، تدبیر۔ لوگوں کو پانی پلانے یا شربت تقسیم کرنے کے لیے بنائی ہوئی جگہ، پیاؤ؛ (فقہ) طلب، مانگ۔

محاورہ: **سبیل اُترنا** ذہنی راہنمائی حاصل ہونا، القا ہونا۔

محاورہ: **سبیل بننا** تدبیر سوجھنا، وسیلہ پیدا ہونا۔نیز **سبیل پیدا ہونا**۔

محاورہ: **سبیل پکارنا** سبیل لگانے والوں کا صدا لگانا کہ جس کسی نے پانی یا شربت وغیرہ پینا ہو وہ مفت پی سکتا ہے۔

محاورہ: **سبیل کرنا** صورت پیدا کرنا، راستہ نکالنا، تدبیر کرنا، سوچنا، وسیلہ پیدا کرنا، بندوبست کرنا۔نیز **سبیل نکالنا، سبیل بنانا**۔

محاورہ: **سبیل لگانا** پیاسوں کے لیے پانی پینے کا اہتمام کرنا؛ عام کر دینا، ارزاں کرنا۔

**سبھ** پیش س۔صف، ہ۔ رک: **شُبھ**۔

**سبھا** زبرس۔امث، ہ۔ محفل، جلسہ، انجمن، بزم؛ اکھاڑا (خصوصاً پریوں کا)، تماشا؛ تماشا گاہ؛ ملاقات کا کمرہ؛ بادشاہ کا دربار۔

کہاوت: سبھا کی چُوکی ڈومنی اور ڈال کا چُوکا بندر برابر ڈومنی جو مجلس میں بھول جائے اور بندر جو ٹہنی نہ پکڑ سکے نہیں سنبھل سکتے۔ موقع پر چُوک جانے والا نقصان اُٹھاتا ہے۔

**سہاگ** پیش س۔ اند، س۔ خوش نصیبی، اقبال بلندی۔

**سہاگ/سہاگیہ** خوش بخت۔

**سبھاؤ** پیش س، وج، س۔ اچھی عادت، دل پسند انداز، پسندیدہ طور طریق، حسنِ سلوک؛ عادت، خو، خصلت، ڈھنگ، طریقہ۔

**سبھی** زبر س۔ سب (رک) کی تاکید، 'سب' اور 'ہی' کا مجموعہ، سب کے سب، تمام۔

**سبھیتا** زبر س، ے، ہ۔ شرافت، شائستگی؛ اچھی تربیت۔

## س۔پ

**سپا(۱)** زیر س، شد پ۔ اند، ہ۔ جوڑ، ہم آہنگی؛ داؤ، گھات، نشانہ؛ فاصلہ، ڈھنگ، ڈھب۔ قدم جمانے کی جگہ۔

محاورہ: **سپا لڑانا** مطلب نکالنے کا ڈول ڈالنا، اچھے تعلقات رکھنا۔

محاورہ: **سپا لڑنا** معاملہ چُست بیٹھنا، بات بَن جانا، موافقت ہو جانا، موقع ملنا، آشنائی ہونا۔

محاورہ: **سپا لگانا** نشانہ باندھنا؛ جال ڈالنا، پھانسنا۔

**سپا(۲)** زیر س، شد پ۔ اند، ہ۔ سیپ کا نصف حصہ یا ٹکڑا۔

**سپاٹ** زبر س۔ صف۔ ہموار، برابر، مُسطّح، چٹیل؛ بہت سادہ، معرّیٰ، بے آرائش، جس پر نقش و نگار یا بیل بوٹے نہ ہوں؛ بے مزا، بے لطف۔

**سپاٹا** زبر س۔ اند، ہ۔ تیز دوڑ، طرارہ، زقند، فراٹا۔ نیز زپاٹا۔

**سپارا** پیش س۔ اند، ہ۔ عضوِ تناسل کا منہ، حشفہ، حشوہ۔

**سپارہ** زیر س، زبر ر۔ اند، ف۔ قرآنِ پاک کے تیس اجزا (سیپاروں) میں سے ایک۔ نیز رک: سیپارہ۔

**سپاری** پیش س۔ امث، ف۔ چھالیہ کی ڈلی؛ سرِ ذکر، حشفہ، قضیب۔

**سپاس** زیر س۔ اند، ف۔ شکر گزاری، شکریہ، احسان مندی؛ تعریف، ثنا، حمد۔

**سپاس دار** منت گزار، شکر کرنے والا، مداح؛ تعریف کرنے والا۔

**سپاس گزار** (پیش گ) احسان مندی کا اظہار کرنے والا، شکر کرنے والا؛ شکریہ ادا کرنے والا۔

**سپاس نامہ** کسی معزز مہمان کی آمد پر پڑھا جانے والا خطبہ۔

**سپاسی** شکر کرنے والا؛ فقیر، گدا، بھیک مانگنے والا۔

**سپاہ** زیر س۔ امث، ف۔ فوج، لشکر، عساکر۔ نیز سپہ۔

**سپاہ دار** سالارِ فوج۔

**سپاہ سالار** فوج کا بڑا افسر، جرنیل۔ نیز سپہ دار۔

**سپاہ گری** سپاہی کا پیشہ، فوجی مہارت۔ نیز سپہ گری۔

کہاوت: **سپاہ گری کے تیس فن ہیں** سپاہ گری بہت مشکل ہے؛ ہر تدبیر کو کام میں لانا چاہیے۔

**سپاہی** زیر س۔ اند، ف۔ فوجی جوان، پیادہ، جنگی آدمی؛ پولیس کا جوان، محافظ؛ مجاہد؛ بہادر۔

کہاوت: **سپاہی کو ڈھال دھرنے کی جگہ چاہیے** سپاہی کو رہنے کے لیے زیادہ جگہ درکار نہیں ہوتی؛ سپاہی کو ذرا سا موقع بھی ملے تو کام بنا لیتا ہے۔

کہاوت: **سپاہی کی جورو ہمیشہ رانڈ** سپاہی اپنی بیوی کے پاس بہت کم رہتا ہے اس لیے وہ بیوہ کی مانند اکیلی رہتی ہے۔

کہاوت: **سپاہی کی روٹی سر پیچھے کی** سپاہی کی کمائی جان کو خطرے میں ڈالنے سے حاصل ہوتی ہے۔

**سپر** زیر س، زبر پ۔ امث، ف۔ ڈھال جس سے وار روکتے ہیں؛ (کنایۃً) آڑ، روک، پشت پناہ؛ پناہ، حفاظت؛ آسمان۔

**سپر انداز** جو ڈھال پھینک دے، ہتھیار ڈال دینے والا، لڑنے سے ہاتھ کھینچنے والا، شکست ماننے والا۔

محاورہ: **سپر پھینک دینا** مغلوب ہو کر ہتھیار ڈالنا، عاجز ہونا۔

**سپرغم** ایک خوشبودار پھول، ریحان، نازبو۔

**سپرد** زیر س، پیش پ، جزم ر۔ صف، ف۔ کسی کی تحویل میں دیا ہوا، حوالے کیا ہوا؛ حوالہ، رکھوالی۔ مزید تلفظ: سُپرد (پیش س)۔

محاورہ: **سپردِ خاک کرنا** دفن کرنا، دفنایا جانا۔

**سپرداری** قبضہ یا تحویل میں لینا، حفاظت کرنا، سنبھالنا، دیکھ بھال۔

محاورہ: **سپردِ قلم کرنا** لکھنا، تحریر کرنا۔

فعل مرکب: **سپرد کرنا** سونپنا، تحویل میں دینا، حوالے کرنا۔

**سپردگی** (لیٹا زیر د) (ف) تحویل، تفویض، حوالگی۔

**سپردہ** زیر س، پیش پ، جزم ر، زبر د۔ صف، ف۔ طے کیا ہوا، پامال کیا ہوا راستہ؛ سونپا ہوا، تحویل میں دیا ہوا، حوالے کیا ہوا، امانت میں رکھا۔

**سپرنگ** جزم س، جزم پ، زیر ر، ن غنہ۔ اند۔ کمانی؛ لچک۔ انگریزی میں: Spring۔

**سپریم** پیش س، جزم پ، ی۔ صف۔ اعلیٰ، افضل، سب سے بڑا۔ انگریزی: Supreme۔

**سپریم کورٹ** کسی ملک کی سب سے اعلیٰ عدالت، عدالتِ عالیہ۔

انگریزی:Supreme Court۔

**سپڑانا** زبرس، جزم پ۔ فعل متعدی۔ گرفتار کروانا، پھنسانا، ملوث کرنا؛ ختم کرنا، استعمال کر کے ختم کرنا، سرے سے مٹانا، ضائع کر دینا۔

**سپڑ سپڑ** زبرس، زبرپ۔ متعلق فعل، نقلِ صوت۔ کتے کے کھانے کی آواز؛ بد تہذیبی سے کھاتے وقت منہ سے نکلنے والی آواز۔

محاورہ: **سپڑ سپڑ کر کے کھانا** بے تمیزی سے کھانا، بدتہذیبی سے کھانا۔

**سپستاں** زیرس، زبرپ، جزم س۔ امث، ہ۔ لسوڑی، لسوڑا، ایک لیس دار پھل جسے اچار میں اور دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**سپلک** زیرس، جزم پ، زبرل۔ امث۔ چھپکلی۔

**سپن** زبرس، جزم پ۔ امذ، امث، ہ۔ نیند؛ خواب۔

**سپنا** زبرس، جزم پ۔ امذ، ہ۔ خواب، رُویا۔

کہاوت: **سپنے کی سی مایا جس کو اپنی بتلاوے** دولت خواب کی سی ہے جسے انسان اپنی کہتا ہے۔ یعنی دولت کی کوئی حقیقت نہیں۔

**سپند** زیرس، زبرپ، جزم ن۔ امذ، ف۔ کالا دانہ، ایک بیل (ے) کی پھلی کا بیج جو دھونی دینے کے لیے اور دوا کے طور بھی استعمال کیا جاتا ہے، حرل: حبّ الفیل، قرطم ہندی۔ نیز اِسپَند۔

**سپنڈ** زیرس، زبرپ، جزم ن۔ امذ، س۔ ایک ہی خاندان کے لوگ؛ کسی مشترک بزرگ کی اولاد؛ (ہندو) پچھلی چھ پشتوں تک کے رشتہ دار۔

**سپوت** زبرس، ومع۔ امذ، ہ۔ لائق و فرمانبردار بیٹا، فرزند رشید۔ نیز سُپوت (پیش س، ومع)۔

**سپُوتائی** فرماں برداری۔

کہاوت: **سپوتوں کے کپوت، کپوتوں کے سپوت ہوتے آئے ہیں** نیکوں کی بد اور بدوں کی اولاد نیک بھی ہو سکتی ہے۔

**سپوتی** زبرس، ومع۔ امث، ہ۔ بیٹوں والی، فرمانبردار اولاد والی۔

کہاوت: **سپوتی روو ے ٹوکوں کو، کپوتی رووے پوتوں کو** اولاد والی روٹی کے ٹکڑوں کے لیے روتی ہے جبکہ بے اولاد، اولاد کو روتی ہے؛ ہر شخص کو کوئی نہ کوئی غم ہوتا ہے۔ ٹوک=ٹکڑا، روٹی۔

**سپولیا** زبرس، ومج۔ امذ، ہ۔ سانپ کا بچہ۔ نیز سپولا۔

**سپہ** زیرس، زبرپ۔ امذ، ف۔ فوج، لشکر۔ نیز سپاہ۔

**سپہر** زیرس، لیٹا زبرپ، جزم ہ۔ امذ، ف۔ آسمان، فلک۔

**سپہر** زیرس، لیٹا زبرپ، لیٹا زبرہ۔ ف۔ دوپہر کے بعد اور شام سے پہلے کا وقت، تیسرا پہر۔

**سپیاری** پیش س، جزم پ۔ امث، ہ۔ رک: سپاری۔

**سپید** زبرس، ے۔ صف، ف۔ رک: سفید۔ (امث) سپیدی۔

**سپیدہ** زبرس، ے، زبرد۔ امذ، ف۔ رک: سفیدہ۔

**سپیدۂ سحر** پو پھٹنے کے وقت کی روشنی، صبح کا اُجالا۔

**سپیرا** زبرس، ے۔ امذ، ہ۔ سانپ پکڑنے اور سانپ کا تماشا دکھانے والا۔

کہاوت: **سپیرا سانپ ہی خریدتا ہے** ہر شخص اپنے مطلب کی بات کرتا اور مطلب کی شے خریدتا ہے۔

**سپیکر** جزم س، ی، زبرک۔ امذ۔ تقریر کرنے والا، بولنے والا، خطیب؛ قانون ساز ادارے کا صدر/نگران۔ انگریزی:Speaker۔

**سپیشلسٹ** جزم س، ے، جزم ش، زیرل، جزم س۔ صف۔ کسی فن کا ماہر، کسی علم میں تخصیص رکھنے والا۔ انگریزی میں:Specialist۔

**سپھری** زبرس، جزم پھ۔ امث۔ ایک چھوٹی چمکیلے پروں کی دریائی مچھلی۔

**سپھل** زبرس، زبر پھ۔ صف۔ بارآور، پھل دار؛ کامیاب، بامراد (کوشش، عمل وغیرہ)۔

**سپھلتا** کامیابی، کامرانی، مقصد کا پورا ہونا۔

## س ـ ت

**ست (۱)** زبرس۔ امذ۔ صف، س۔ سچ، صداقت؛ وجودِ حقیقی؛ لُبِ لباب، عرق، عطر عطیر؛ قوت، طاقت، ہمت، حوصلہ۔ (صف) حقیقی، موجود؛ خالص، طاہر، منزہ، پاک؛ دائم و قائم۔ (بعض تراکیب میں 'ست' 'سد' سے بدل جاتا ہے) رک: سدَ۔ نیز سَتیہ۔

**ست بادی** سچائی کو اُصول یا مذہب کے طور پر جاننے والا۔

**ست پتی** سب سے بڑا حاکم، راجہ۔

**ست پُوتا/ پُوتی** جس کے سات بیٹے ہوں۔

**ست جگ/ یگ** سنہری دور، ہندو عقیدے کے مطابق کائنات کا پہلا دور جب نیکی کا راج تھا۔

**ست کار** تعظیم، مہمان داری، عزت، توقیر۔

کہاوت: **ست مان کے بکرا لائے، کان پکڑ سر کاٹا، پوجا تھی سو مالن لے گئی، مورت کو دھر جاتا** یہ بت پرستی پر طنز ہے جو بھینٹ بت پر چڑھاتے ہیں وہ کمینے کھا جاتے ہیں۔

کہاوت: **ست ہارا اور گیا مارا** جس نے ہمت ہار دی وہ مارا گیا۔

محاورہ: **ست ہار دینا** تھک جانا، حوصلہ چھوڑ دینا؛ بوڑھا ہو جانا۔

**ست ونتا/ ونتی** نیک، پاک دامن؛ صادق، سچا۔

محاورہ: **ست ہی ست پر جان ہونا** جان پر بن جانا، جان کی خیر نظر نہ آنا،

سخت پریشانی کی حالت میں ہونا۔

**ست** (۲) زبرس۔عدد،س۔ سات کا مخفف، تراکیب میں مستعمل۔

**ست کھنا** سات منزلوں والا (محل وغیرہ)۔

**ست لڑا** سات لڑیوں والا ہار۔

**ست ماسا** حمل کا ساتواں مہینہ۔ نیز **ست وانسا** ساتویں مہینے پیدا ہونے والا بچہ؛ حمل کے ساتویں مہینے کی رسم یا دعوت۔ نیز **ست ماہا**۔

**ست نجا** کئی قسم کے غلوں کا کھچڑا۔ نیز **ست بھیجڑا** مخلوط۔ (مث) **ست بھیجڑی**۔

**ست** (۳) زبرس۔عدد۔سو، (ہندسوں میں) ۱۰۰، صد۔

**ست بھیشا** (ی) سو ستاروں کا جھرمٹ جو نجومِ قدیم کی رُو سے چاند کے پچیسویں نکشتر میں واقع ہے۔

**ست** پیش س۔اند،ہ۔ جنا ہوا، پیدا کیا ہوا؛ بیٹا، پوت۔

**ستا** زبرس، شدت۔اند۔ سات کا مجموعہ، گنجفے یا تاش کا پتہ جس پر سات نشان ہوں۔

**ستا** پیش س۔صف،ہ۔ سویا ہوا، خوابیدہ۔

**ستار** زبرس، شدت۔صف، ع۔ پردہ ڈالنے والا، عیبوں کا ڈھانپنے والا؛ اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں سے ایک۔

**ستار** زیرس۔اند۔ گود میں ٹکا کر مضراب سے بجایا جانے والا تاروں کا ساز جس میں پانچ سے سات تک باج کے تار ہوتے ہیں۔ اصلاً: **سہ تار** یعنی تین تاروں والا (اس میں ابتداً تین تار ہی ہوتے تھے)۔

**ستاریا** ستار بجانے والا۔ نیز **ستار نواز**۔

**ستار** پیش س۔امث۔ مانجھے کی ستائی، مانجھا سونتنا۔

**ستارہ** زیرس، زبرر۔اند،ف۔ رات کو آسمان پر چمکنے والے اجرام فلکی میں سے چاند کے علاوہ۔ نجم، کوکب؛ گھوڑے کی پیشانی پر چھوٹا سفید نشان جو منحوس خیال کیا جاتا ہے، بھونری؛ تلا ہوا انڈا جس کی زردی سالم رہے؛ سونے کے پتروں سے کٹی ہوئی گول سوراخ دار بندیاں جو کپڑوں وغیرہ پر ٹانکی جاتی ہیں۔

**ستارۂ امتیاز** پاکستان کا ایک سول اعزاز، ستارے کی نشان کا طلائی نشان جو کسی فرد کو خصوصی کارکردگی یا نمایاں خدمت کے اعتراف میں حکومتِ پاکستان کی طرف سے عطا کیا جاتا ہے۔

محاورہ: **ستارہ اوج پر رہنا** قسمت اچھی ہونا۔

محاورہ: **ستارہ بُرا ہونا** بدقسمت ہونا، نصیب خراب ہونا۔

محاورہ: **ستارہ ٹوٹنا** ستارے کا رات کو آسمان سے گرتے ہوئے نظر آنا، شہابِ ثاقب کا گرنا۔

**ستارہ بیں** منجم، نجومی۔

**ستارہ پیشانی** وہ گھوڑا جس کے ماتھے پر سفید بھونری ہو۔

محاورہ: **ستارہ چمکنا** قسمت اچھی ہونا، اقبال یاور ہونا۔

محاورہ: **ستارہ (ستارے) گردش میں آنا** برے دن آنا، حالات کا خراب ہونا؛ معاشی بدحالی ہونا۔

محاورہ: **ستارہ ملنا** مزاج کا ایک سا ہونا، طبیعت ملنا، راس آنا۔

**ستاری** پیش س۔امث،ہ۔ چمڑے یا کاغذ کے پٹھے وغیرہ میں چھید کرنے کا نوکدار آہنی آلہ جس سے موچی، جلد ساز وغیرہ کام لیتے ہیں۔ نیز **سُتالی**۔

**ستاسی** زبرس، شدت۔عدد،ہ۔ اسی اور سات، (ہندسوں میں) ۸۷۔صف: **ستاسی واں/ ویں**۔

**ستاں** (۱) زیرس، ن غنہ۔ لاحقۂ فاعلی،ف۔ بمعنی لینے والا، ہتھیانے والا۔ مثال: **دِل ستاں**۔

**ستاں** (۲) زبرس۔ لاحقۂ ظرفیت۔ وہ جگہ جہاں کسی چیز کی بہتات ہو؛ جگہ، موقع۔ مثال: **گل ستاں**۔ نیز **ستاں** (جزم س) اِس صورت میں حرفِ ماقبل متحرک ہوگا، مثلاً: **گلستاں، دبستاں**۔ نیز **ستان** (ن صحیح) خصوصاً تراکیب میں بطور جزوِ اوّل۔ مثال: **شبستانِ ناز**۔

**ستانا** زبرس۔فعل متعدی۔ تنگ کرنا، تکلیف پہنچانا، چھیڑ خانی کرنا۔

**ستانوے** زبرس، شدت، جزم ن، ے۔عدد۔ نوے اور سات، (ہندسوں میں) ۹۷۔صف: **ستانوے واں/ ویں**۔

**ستاور** زبرس، زبرو۔اند،ہ۔ ایک جڑی بوٹی جسے بدن موٹا کرنے اور خواتین میں دودھ کی مقدار بڑھانے کے لیے دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**ستاون** زبرس، شدت، زبرو۔عدد۔ پچاس اور سات، (ہندسوں میں) ۵۷۔

**ستائش** زبرس، زیرء۔امث،ف۔ تعریف، توصیف، سراہنا، حمد، سپاس۔ صف: **ستائش گر** (ف) مداح، تعریف کرنے والا۔

**ستائیس** زبرس، شدت، ی۔عدد۔ بیس اور سات، (ہندسوں میں) ۲۷۔صف: **ستائیسواں/ ویں**۔

**ستتر** زبرس، زبرت، شد زبرت۔عدد۔ ستر اور سات، (ہندسوں میں) ۷۷۔

**ستد** زیرس، زبرت۔امث،ف۔ لینا، وصول کرنا۔

**ستر** زبرس، جزم ت۔اند،ع۔ چھپانا، ڈھانپنا، پردہ پوشی؛ (اصطلاحاً) عورت یا مرد کے جسم کا وہ حصہ یا حصے جن کا مذہب کی رو سے چھپانا واجب ہے؛ چھپانے کی چیز، شرمگاہ؛ وہ شے جس سے ستر کو ڈھانکا جائے۔

**ستر پوش** (و مج) ستر کو ڈھانکنے والا کپڑا وغیرہ۔

محاورہ: **ستر پوشی کرنا** بات چھپانا، ظاہر نہ ہونے دینا۔

**سَترِ عورت** عورت کے وہ جسمانی حصے جنھیں ڈھانپنا یا جن کا چھپانا شرعاً واجب ہے۔

**ستر** زیرس، جزم ت۔ امذ۔ پردہ، اوٹ، آڑ؛ نقاب۔

**ستر پوش** پردہ دار۔ اکیف (مث) ستر پوشی۔

**ستّر** زبرس، شدزبرت۔ عدد۔ ساٹھ اور دس، سات دہائیوں کا مجموعہ، (ہندسوں میں) ۷۰؛ (محاورۃً) کثیر تعداد۔ مثال: ستّر دفعہ کہہ دیا بار بار کہا۔

کہاوت: ستّر کان بہتّر جھول (وج) بہت خراب، ہر طرف سے ٹیڑھا اور جھول دار کپڑا۔

کہاوت: ستر گز کی پگڑی اور سر ننگا امیری میں فقیری۔ اسباب مہیا ہیں مگر اُن سے فائدہ نہیں اُٹھاتا۔

**ستّرا بہترا** (جزم ت) بوڑھا، عمر رسیدہ، ستر کے پیٹے میں۔

**سترگ** پیش س، پیش ت، جزم ر۔ صف، ف۔ بڑا، بھاری بھر کم؛ اہم، بزرگ؛ لڑاکا، جوشیلا۔ نیز سِتُرگ (زیرس)۔

**سترگی** بزرگی، عظمت۔

**سترو** زبرس، جزم ت، ومع۔ امذ، ہ۔ دشمن، عدو۔

**سترنگ** زبرس، جزم ت، زبرر، ن غنہ۔ صف۔ کئی رنگوں کا، رنگارنگ۔

**سترہ** زبرس، جزم ت، زبرر۔ عدد۔ دس اور سات، (ہندسوں میں) ۱۷۔ صف: سترھواں/ ویں (شدزبرت، جزم رھ)۔

**سترہ** پیش س، جزم ت، زبرر۔ امذ۔ لکڑی یا کوئی چیز جو کم از کم ایک انگلی موٹی اور ایک گز لمبی ہو جسے نمازی کھلی جگہ نماز پڑھتے وقت اپنے آگے رکھتے ہیں تاکہ سامنے سے گزرنے والے کو رکاوٹ نہ ہو؛ اوٹ، پردہ، رکاوٹ۔

**ستری** زبرس، جزم ت۔ امث، ہ۔ بیوی، زوجہ، عورت۔

**ستری بہتری** زبرس، جزم ت، زبرب، زبرہ، جزم ت۔ امث۔ بہت بوڑھی عورت؛ بدحواس عورت۔

**ستری بہتری باتیں** بدحواسی کی باتیں، بہکی بہکی باتیں۔

**ستلی** پیش س، جزم ت۔ امث، ہ۔ سن کی ڈوری جس سے بوریاں وغیرہ سیتے ہیں یا بنڈل باندھتے ہیں؛ صرّافوں کی اصطلاح میں ۲۰ روپے۔

**ستم** زیرس، زبرت۔ امذ، ف۔ ظلم، جور، تعدی، بے انصافی؛ اندھیر، غضب۔

محاورہ: ستم اُٹھانا ظلم برداشت کرنا۔

**ستم ایجاد/ ستم ظریف** انوکھے یا شوخ انداز سے ظلم کرنے والا، ظلم کی بنیاد ڈالنے والا، بڑا ظالم؛ (کنایۃً) محبوب۔

**ستم آرا** ستم کرنے والا، ظلم برپا کرنے والا۔

**ستم پیشہ** ظلم کرنے کا عادی، ظالم۔

محاورہ: ستم ڈھانا بہت ظلم کرنا، سخت آزار دینا، شدید صورت حال پیدا کرنا؛ کوئی انوکھا کام کرنا۔ نیز ستم توڑنا۔

**ستم رسیدہ** (ی) وہ شخص جو ظلم کا نشانہ بنا ہو، مظلوم۔

**ستم ظریف** (زبرظ، ی) مہربانی کے انداز میں زیادتی کرنے والا، ہنسی ہنسی میں ظلم ڈھانے والا۔

**ستم ظریفی** مہربانی کے انداز میں زیادتی؛ دلچسپ، عجیب مگر تکلیف دہ صورت حال۔

**ستم کش** ظلم سہنے والا۔

**ستم کیش** (ے) ظلم کرنے کا عادی، ظالم۔

**ستم گار** ظالم، عادتاً ظلم کرنے والا، جفا کار۔ نیز ستم گر۔

**ستم گستر** (پیش گ) ظالم، جفا کار، ظلم پھیلانے والا۔

محاورہ: ستم ہونا ظلم ہونا، سختی ہونا؛ غضب ہونا؛ آفت یا مصیبت آنا۔

**ستنا** پیش س، جزم ت۔ فعل لازم، ہ۔ سونتا جانا، نچوڑا جانا؛ گھلنا، پتلا کیا جانا، سپاٹ ہو جانا؛ کمزور ہونا، دُبلا ہونا، مثلاً: چہرہ ست گیا۔ نیز سونتنا (رک) کا لازم۔

**ستو** زبرس، شدت، ومع۔ امذ/ جمع مذ، ہ۔ بھنے ہوئے اناج (عموماً جو) کا موٹا پسا ہوا درردرا آٹا جسے ٹھنڈے پانی میں گھول کر اور شکر ملا کر پیتے ہیں؛ ستو کا مشروب۔

محاورہ: ستو باندھ کر پیچھے پڑنا کسی کام میں بہت محنت کرنا، بہت توجہ اور انہماک سے کسی کام کو سرانجام دینا؛ سر ہو جانا۔

محاورہ: ستو کھا کر شکر کرنا معمولی چیز حاصل کر کے اُسی پر قناعت کرنا، شکر کرنا، معمولی بخشش پر خوش ہو جانا۔

کہاوت: ستو من بھتو، کب گھولوں کب چٹو غلط بات کو سچ کر دکھانے کے موقع پر کہتے ہیں کہ چالاک آدمی ہے بری چیز کو بھی اچھی بنا کر پیش کرتا ہے۔

**ستواں** پیش س، جزم ت، ن غنہ۔ صف۔ امذ، مث، ہ۔ پتلی، کھڑی (ناک)؛ موٹا، بھدّا، اور پھیلا کی ضد؛ اُونچا مقام یا جگہ۔

**ستوانسا** زبرس، جزم ت، ن مغ۔ صف، ہ۔ حمل کے ساتویں مہینے میں پیدا ہونے والا بچہ، ست ماہا۔

**ستوانسی** حمل کے ساتویں مہینے میں (زچہ کے والدین کی طرف سے) دی جانے والی دعوت جس میں زچہ کی گود میں سات قسم کی مٹھائیاں اور ترکاریاں رکھی جاتی ہیں۔

**ستودہ** زیرس، ومع، زبرد۔ صف، ف۔ جس کی تعریف کی جاتی ہو، قابل ستائش، پسندیدہ، قابل تحسین، مستحسن۔

ستودہ صِفات پسندیدہ خصوصیات، خوبیاں۔ نیز خوبیوں والا۔
ستودہ کار اچھے کام کرنے والا، نیکوکار، نیک عادات کا حامل شخص۔
ستور (۱) پیش س، ومع۔ اند۔ ف۔ لدو جانور (گھوڑا، خچر، گدھا یا بیل وغیرہ)، چوپایہ۔ جمع: سُتوران۔
ستور (۲) پیش س، ومع۔ جمع۔ مذ۔ سِتر (رک) کی جمع۔
ستون پیش س، پیش ت، ومع۔ اند۔ ف۔ کھمبا، تھم، پیل پایہ، رُکن جو چھت کو سہارتا ہے؛ منارہ۔
ستونِ سفینہ کشتی کی بلی جس پر بادبان چڑھاتے ہیں۔
ستونِ فقار (زبرف) ریڑھ کی ہڈی۔
محاورہ: ستون قائم کرنا خود کو اہم ثابت کرنا، اعتبار بنانا۔
ستونتی زبر س، جزم ت، زبر و، جزم ن۔ صف، مث۔ نیک کردار خاتون، باعصمت، متقی اور پارسا عورت۔
کہاوت: ستونتی کی لاج بڑ، چھنارى کی بات بڑ پارسا عورت میں شرم بہت ہوتی ہے اور چھنال باتیں بہت بناتی ہے۔
ستہ زیر س، شدزبرت۔ عدد، ع۔ چھ، شش، (ہندسوں میں) ٦۔
صِحاحِ سِتہ حدیث کی چھ مستند کتابیں (صحیح بخاری، صحیح مسلم، جامع ترمذی، سنن ابوداؤد، سنن نسائی، ابنِ ماجہ)۔
ستی زبر س۔ صف۔ امث، س۔ نیک خاتون، وفادار، پاک دامن (عورت)؛ سچ پر قربان ہو جانے والی؛ شوہر کی چتا پر جل مرنے والی، ہندو عورت کے خاوند کی لاش کے ساتھ جل مرنے کی تقریب یا عمل۔
محاورہ: ستی کرنا (ہندوؤں میں) بیوی کو شوہر کی لاش کے ساتھ زندہ جلا دینا۔
محاورہ: ستی ہونا (ہندوؤں میں) بیوی کا شوہر کی لاش کے ساتھ زندہ جلنا، قربان ہو جانا۔
ستیا زبر س، شدزیرت۔ اند۔ صف، ہ۔ قوت، بل، زور؛ وجود، ست یا وجود سے تعلق رکھنے والا/والی؛ (کنایۃً) لبھانے والی۔
ستیاگرہ حق کی خاطر جدوجہد۔
ستیاناس زبر س، شدزیرت۔ اند، ہ۔ تباہی، بربادی، خراب وخستہ۔
محاورہ: ستیاناس جانا/ہونا فنا ہونا، غارت ہونا، ٹوٹنا پھوٹنا، برباد ہونا۔
ستیاناسی ایک کانٹے دار پودا، پھول زرد اور خوب صورت؛ اُجاڑنے والا، منحوس؛ بدچلن، آوارہ، بیکار۔
ستیز زیر س، ے۔ اند، ف۔ جنگ، لڑائی۔ نیز ستیزہ۔
ستیزہ جو (ومع) لڑائی کا بہانہ ڈھونڈنے والا، لڑاکا۔
ستیزہ چپقلش، جھگڑا۔
ستیزہ کار لڑنے والا، جنگجو۔
ستیہ زبر س، شدزیرت، زبری۔ صف، س۔ حق، سچائی، اصلیت؛ حقیقی، اصلی؛ وجود؛ دھرم، ایمان، انصاف؛ وفادار، ٹھیک، درست۔ نیز رک: ست۔
ستیہ لوک (وج) ہندو عقائد میں وہ مقام جہاں پہنچنے کے بعد آواگون کے چکر سے نجات مل جاتی ہے؛ سب سے اُونچا آسمان۔
ستیہ ورت قول کا سچا۔
ستیارتھی حق کا متلاشی۔
ستھان جزم س۔ اند۔ جگہ، مقام، مکان، قیام گاہ؛ موقع محل۔
ستھر جزم س، زبرتھ۔ صف۔ قائم، ہمیشہ رہنے والا، مستحکم، مستقیم، غیر متزلزل، دائم، پکا؛ بے حرکت، ساکن۔
ستھرتا استقامت، استقلال۔
ستھرا زبر س، جزم تھ۔ اند، ہ۔ چٹائی، بستر۔
ستھرا پیش س، جزم تھ۔ صف، ہ۔ پاک، صاف، اُجلا، مصفّٰی؛ بے عیب، نفیس، اچھا، اعلیٰ، خوب۔ (امث) ستھری۔
ستھراشاہی باباگرونانک کے ایک چیلے ستھرا کا گروہ۔
ستھرائی (مزاج یا طبیعت کی) صفائی، نفاست، پاکیزگی؛ خوش سلیقگی، نکھراپا؛ اُجلاپن؛ جھاڑو، جاروب۔
ستھراؤ زبر س، جزم تھ، وج۔ اند، ہ۔ بکھرنا، منتشر ہونا، تتر بتر ہونا؛ فرش، بچھونا؛ ٹوٹ پھوٹ، شکستہ حالی۔
محاورہ: ستھراؤ پڑنا صفایا ہونا، مٹا دیا جانا، بھگا دیا جانا؛ ڈھیر لگ جانا۔
ستھنا پیش س، جزم تھ۔ اند، ہ۔ پاجامہ۔
ستھیا زبر س، زیرتھ۔ اند، ہ۔ ایک مڑی ہوئی نوکوں کا صلیبی نشان جو ہندوؤں اور بعض دوسری قوموں میں متبرک سمجھا جاتا ہے۔ سوستیکا (اس کے برخلاف نازی جرمنی کے مماثل نشان کی نوکیں مخالف سمت میں مڑی ہوئی تھیں)۔ نیز ستھیا۔

## س۔ ٹ

سٹ (۱) زبر س۔ متعلق فعل، ہ۔ جلدی، فوراً، جھٹ۔
سٹ (۲) زبر س۔ امث۔ اتحاد، تعلق، میل جول؛ لگاؤ۔
محاورہ: سٹ لڑانا ربط پیدا کرنا، میل جول بڑھانا، آشنائی پیدا کرنا، یارانہ گانٹھنا؛ تدبیر کرنا۔
سٹ پٹ بے ترتیبی سے؛ بے ربط، بے کار۔
سٹا زبر س۔ امث۔ سادھوؤں کے سے لمبے لمبے عموماً مینڈھیوں کی طرح گندھے

ہوئے یا اُلجھے اُلجھے بال۔ جٹا۔

**سٹا** زبرس، شدٹ۔ امذ، ہ۔ گٹھ جوڑ، سازش؛ مال کے آئندہ متوقع بھاؤ پر پیشگی معاہدہ جو ایک قسم کا جوا ہے، معاہدہ؛ قیاس پر کھیلا جانے والا جوا۔

**سٹا بٹا** خرید و فروخت، لین دین؛ سازش، سازباز۔

**سٹے بازی** شرط لگانا، جوا۔

**سٹا** زبرس، شدٹ۔ امذ۔ بھٹا؛ گیہوں وغیرہ کی بال۔

**سٹانا** زبرس۔ فعل متعدی۔ جوڑنا، جمانا؛ چُول میں بٹھانا، فٹ کرنا۔ (امذ) سَٹاؤ (وج)۔

**سٹ پٹانا** زبرس، زبرپ۔ فعل لازم۔ گھبرا جانا، ہکّا بکّا رہ جانا، سٹی گم کرنا، شدھ بھلا بیٹھنا، کچھ بن نہ پڑنا۔ نیز سٹ پٹا جانا۔

**سٹر پٹر** زبرس، زبرٹ، جزم ر، زبرپ، زبرٹ۔ امث، ہ۔ چھوٹے موٹے کاموں میں مصروف نظر آنے، پھرتی دکھانے کی کیفیت۔

**سٹک** زبرس، زبرٹ۔ امث، ہ۔ حقے کی لچک دار نے، لچک دار نے والا حقہ، چھوٹا پیچوان۔

**سٹکا** زبرس، جزم ٹ۔ امث، امذ، ہ۔ چھوٹی بندوق جو گلے میں لٹکاتے ہیں؛ بید، چھڑی، سونٹا۔

محاورہ: **سٹکا دینا** اُڑا لے جانا، غائب کر دینا۔

**سٹکار** زبرس، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ سٹے کی طرح ایک طرف سے موٹی ایک طرف سے پتلی، گاؤدم وضع یا شکل۔ (صف) سٹکاری۔

**سٹکانا** زبرس، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ کسی لچک دار شے سے مارنا۔

**سٹکائی** زبر، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ ٹکیلا پن، مخروطی وضع؛ ترقی و تنزل، اُتار چڑھاؤ۔

**سٹکنا** زبرس، زبرٹ، جزم ک۔ فعل لازم، ہ۔ چل دینا، چپکے سے غائب ہو جانا، سرکنا، کھسک جانا۔

**سٹکنا** پیش س، زبرٹ، جزم ک۔ فعل متعدی، ہ۔ نگلنا، حلق سے اُتارنا، ہضم کرنا؛ برداشت کر لینا۔

**سٹکنی** زبرس، زبرٹ، جزم ک۔ امث، ہ۔ کواڑ کی چٹخنی۔

**سٹلا** زبرس، زبرٹ، شدل۔ صف۔ مذ، ہ۔ بے ہودہ، کم حیثیت، بکی۔

**سٹلا جوتا** وہ جوتا جو پیچھے سے پھٹا ہوا اور بیہودہ لگے۔

**سٹلو** زبرس، زبرٹ، شدل، وج۔ صف۔ مث، ہ۔ فضول باتیں ملانے والی عورت، بکواسن، بکی؛ چالاک عورت۔

**سٹنا** زبرس، جزم ٹ۔ فعل متعدی، ہ۔ جمنا، ٹھیک بیٹھنا، جُڑ جانا، چسپاں ہونا، چپک جانا؛ سازش کرنا؛ پھینکنا، گرانا۔

**سٹنہار** پیش س، پیش ٹ، جزم ن۔ صفت۔ پھینکنے والا، ڈالنے والا؛ چھوڑنے والا، ترک کرنے والا۔

**سٹورا** زبرس، وج۔ امذ۔ سونٹھ، خشک میوے اور اجوائن ملا کر تیار کیا ہوا نرم میوہ دار حلوہ جو زچہ کو دیا جاتا ہے۔ نیز سٹھورا۔

**سٹی** زبرس، شدٹ۔ امث۔ بازار، مارکیٹ؛ (گھوڑوں کی) منڈی۔

**سٹی** زبرس، شدٹ۔ امث، ہ۔ ہوش، حواس، اوسان، سمجھ۔

محاورہ: **سٹی گم ہونا** گھبرا جانا، اوسان خطا ہو جانا، ہوش گم ہونا، حواس باختہ ہونا۔ نیز سٹی بھولنا۔

**سٹھیانا** زبرس، جزم ٹھ۔ فعل لازم۔ (لفظاً) ساٹھ کے پیٹے میں پہنچنا۔ مراد: بوڑھا ہو جانا؛ بڑھاپے کے سبب غبی ہو جانا، بہک جانا۔

## س۔ج

**سج** زبرس۔ امث، ہ۔ وضع، بناؤ سنگھار؛ سجاوٹ؛ تیاری، آراستگی۔

**سج دھج** بنا سجا، آراستہ پیراستہ ہونے کی کیفیت؛ شان و شوکت، بناؤ سنگھار، نمود و نمائش؛ روش، انداز، چھب۔

**سجات** پیش س۔ صف۔ اچھی ذات کا، نیک نسل کا؛ بہتر۔

**سجاد** زبرس، شدج۔ صف۔ عبادت گزار، بہت زیادہ سجدے کرنے والا۔

**سجادہ** زبرس، شدج، زبرد۔ امذ، ہ۔ جاے نماز، مصلیٰ؛ مرشد کی مسند۔

صف: **سجادہ نشین** (ع، ف) کسی بزرگ یا مرشد کا جانشین، درگاہ یا روحانی سلسلے کا سربراہ؛ جانماز پر بیٹھا رہنے والا۔

**سجاف** زبرس۔ امث، ع۔ پردے کا کنارہ، حاشیہ۔

**سجان** پیش س۔ صف، ہ۔ عاقل، دانا، دانشمند، گیانی۔

**سجانا** زبرس۔ فعل متعدی، ہ۔ آراستہ کرنا، مرتب کرنا۔

**سجانا** پیش س۔ فعل متعدی، ہ۔ پھلانا، ورم پیدا کرنا۔

**سجاوٹ** زبرس، زبرو۔ امث، ہ۔ آراستگی، تزئین، آرائش؛ بنا سنورا ہونا۔

**سجاؤ** (زبرس، وج) خوبصورتی، بناؤ سنگھار۔

**سجدہ** زبر نیز زیرس، جزم ج، زبرد۔ امذ، ع۔ عبادت یا اظہار اطاعت کے لیے جھک کر ماتھا زمین پر ٹکانا؛ نماز کا ایک رُکن جس میں پیشانی، ناک، ہاتھ، گھٹنے اور پاؤں کی اُنگلیاں زمین سے مس ہوتی ہیں۔ جمع: **سجدات** (زبرس، زبرج)۔

**سجدہ ریز** (ے) سجدہ کرنے والا، بار بار سجدے کرنے والا۔

**سجدۂ سہو** (لیٹا زبرس) نماز میں کسی رُکن کے رہ جانے یا کسی غلطی کی تلافی کے لیے کیا جانے والا زائد سجدہ۔

محاورہ: **سجدۂ شکر بجالانا** اللہ تعالیٰ کے لیے شکر گزاری کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **سجدہ کرنا** سر جھکانا، ماتھے کو زمین سے لگانا، خاکساری سے جھکنا۔

**سجدہ گاہ** سجدہ کرنے کی جگہ، پیشانی ٹیکنے کا مقام۔

**سجریا** زیرس، زبرج، جزم ر۔ امث، ہ۔ سیج (رک) کی تصغیر۔

**سجع** زبرس، جزم ج، جزم ع۔ اند، ع۔ نثرِ مقفّٰی؛ خصوصاً ایسا جملہ جس میں کسی کا نام بھی بامعنی طور پر صرف ہوا ہو۔

**سجکھا** پیش س، زبرج، شد کھ۔ صف۔ جو دیکھ سکے، آنکھوں والا۔

**سجل** زیرس، زبرج۔ صف، ہ۔ آراستہ، خوشنما؛ پسندیدہ؛ مصفّٰی، پاکیزہ۔

**سجل پن** عمدگی، خوبصورتی، آراستگی۔

**سجل** زبرس، زیرج۔ امث، ع۔ کاغذات کا مجموعہ، کتاب؛ دفتر، رجسٹر، مرتب دستاویزات، عدالتی مسل، یادداشت کا ریکارڈ؛ عدالتی مہر۔ (اند) **مسجّل** رجسٹرار۔

**سجن** زبرس، زبرج۔ اند، ہ۔ دوست، ہم نوا، ہم خیال؛ محبوب؛ شریف آدمی، بھلا مانس، نیک؛ شوہر، خاوند۔ (امث) **سجنی** (جزم ج)۔ نیز (رک) **ساجن**۔

**سجن** زبرس، زیرج۔ اند، ع۔ قید خانہ، محبس، زنداں، جیل۔

**سجنا** زبرس، جزم ج۔ فعل لازم/فعل متعدی، ہ۔ سنورنا، آراستہ ہونا، تیار ہونا؛ پھبنا، موزوں ہونا؛ لیس ہونا، مثلاً: ہتھیار سجنا۔ نیز رک: سجانا جس کا یہ لازم ہے۔

**سجود** پیش س، وَمع۔ اند، ع۔ سجدہ (رک) کی جمع۔

**سجی** زبرس۔ صف، ہ۔ آراستہ، بنی سنوری۔

کہاوت: **سجی نہ وجی، دُولھا کی نواسی** ناموری کے مطابق لیاقت نہ ہونا۔

**سجی** زبرس، شدج۔ امث، ہ۔ ایک قسم کا کھار یا کھاری مٹی جو زمین یا شور جھیلوں سے نکلتی ہے اور کپڑے دھونے کے کام آتی ہے۔ ایک الکلی جو مختلف نبات کو جلا کر حاصل کی جاتی ہے۔

**سجیلا** زبرس، ی۔ صف، ہ۔ بنا سنورا، آراستہ پیراستہ، خوشنما، خوش وضع؛ خوبصورت۔ (مث) **سجیلی** سجی ہوئی، آراستہ۔

**سجیہ** زبرس، زیرج، شد زبری۔ امث۔ عادت، خصلت۔

**سجین** زبرس، ی۔ اند، ع۔ دوزخ کی ایک گھاٹی۔

**سجھانا** پیش س۔ فعل متعدی۔ سوجھنا (رک) کا متعدی۔

**سجھاؤ** پیش س، وج۔ خیال، تجویز۔

محاورہ: **سجھائی دینا** دکھائی دینا، نظر آنا، سُوجھنا۔

## س۔چ

**سچ** زبرس۔ اند۔ صف، ہ۔ حق بات، امرِ واقعی، درست روایت، اصل حقیقت؛ راست، درست، ٹھیک، بے خطا، صحیح، صادق؛ کھرا، بے کھوٹ؛ راست گو، راست باز؛ جھوٹ یا جھوٹا کی ضد۔

کہاوت: **سچ اور جھوٹ میں چار اُنگل کا فرق ہے** سچی بات دیکھی جاتی ہے اور جھوٹی بات سنی جاتی ہے۔ اسی لیے کہتے ہیں کیونکہ آنکھ اور کان میں چار اُنگل کا فرق ہے۔

کہاوت: **سچ بات آدھی لڑائی ہوتی ہے** سچ بولنے پر عموماً لڑائی ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **سچ بات کڑوی لگتی ہے** اگر کسی کا نقص بیان کرو تو وہ ناراض ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **سچ بول، پورا تول** سچ بولنا چاہیے اور پورا تولنا چاہیے۔

کہاوت: **سچ بولنا، سکھی رہنا** جو سچ بولتا ہے اُسے کسی قسم کی تکلیف نہیں ہوتی۔ سچ بولنے سے سکون ملتا ہے۔

کہاوت: **سچ کہے سو مارا جائے** جو سچی بات بتا دے اُسے عموماً نقصان پہنچتا ہے۔

**سچا** زبرس، شدچ۔ صف، ہ۔ سچ بولنے والا، راست گو، صادق؛ نیک کردار، درست، ٹھیک، حقیقی؛ وفادار، مخلص، بےلوث۔

کہاوت: **سچا جائے، روتا آئے۔ جھوٹا جائے، ہنستا آئے** آج کل کے حالات پر طنز ہے کہ سچا اپنا نقصان کر لیتا ہے اور جھوٹا کامیاب ہوتا ہے۔ زمانہ اُلٹ گیا ہے کہ سچ کی قدر نہیں ہے اور جھوٹے کی قدر ہے۔

محاورہ: **سچا جوڑ چلنا** بااثر چال چلنا۔

**سچا** پیش س، شدچ۔ صف، ہ۔ روشن، اُجلا؛ خالص، کھرا۔

**سچا موتی** وہ روشن اور چمک دار موتی جو سیپ کے اندر سے نکلا ہو۔

**سچائی** زبرس، شدچ۔ امث، ہ۔ صداقت، اصلیت، راستی، دیانت؛ کھرا پن، خلوص۔

کہاوت: **سچائی میں خدا کی صورت ہے** سچ بولنا بہت اچھی بات ہے۔ کیونکہ خدا (کا نام) بھی حق ہے۔

**سچائی** زیرس۔ امث، ہ۔ کھیت میں پانی ڈالنے کا عمل۔ نیز سینچائی۔

**سچت** پیش س، زیرچ۔ صف۔ یکسو، فارغ، نچنت۔

**سچکنا** زیرس، زبرچ، جزم ک۔ فعل لازم۔ حیران ہونا؛ غور و فکر کرنا؛ چوکنا ہونا۔

**سچل** زبرس، شد زبرچ۔ صف، ہ۔ اصلی، صحیح، درست؛ کھرا، سچا، دیانت دار، راست گو؛ ایسی بازی جو رقم لگا کر کھیلی جائے، جھوٹ موٹ کی بازی کی ضد۔

**سچو** زبرس، زیرچ۔ اند۔ دوست، یار؛ مشیر۔

**سچوٹی** زبرس، وَمع۔ امث۔ صف، ہ۔ سچائی، راستی، صداقت۔ نیز سچوتی۔

**سچی** زبرس، شدچ۔ صف، ہ۔ سچا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **سچی بات سعد اللہ کہیں، سب کے من سے اُترے رہیں** جو سچی بات کہتا ہے اسے کوئی پسند نہیں کرتا۔

محاورہ: **سچی ہانک بولنا** بے موقع مگر برجستہ سچی بات کہہ دینا۔

**سچے** زبر س، شد چ۔صف، ہ۔ سچا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **سچے کے آگے جھوٹا رو مرے** سچے کے سامنے جھوٹے کی کوئی قدر نہیں ہوتی۔

کہاوت: **سچے مر گئے، جھوٹوں کو تپ بھی نہیں آئی** جب کوئی جھوٹ بولتا ہے تو کہتے ہیں کہ اُلٹا زمانہ ہے، جھوٹوں کو کوئی گزند نہیں پہنچتی۔

**سچیت** پیش س، ے۔صف، ہ۔ چوکنا، متوجہ، ملتفت؛ واقف؛ ہوش مند، خبردار، محتاط، قانع۔

**سچیتی** مہارت، ہوشیاری، عقلمندی؛ احتیاط، دھیان۔

## س۔ح

**سحاب** زبر س۔امذ، ع۔ بادل، گھٹا، اَبر۔

**سحاف** پیش س۔امذ، ع۔ تپ دق، پھیپھڑوں کا سوجنا، ٹی بی۔

**سحاق** زبر س۔امذ۔ گھسنے یا پیسنے کا عمل۔

**سحر** زبر س، زبر ح۔امث، ع۔ صبح، سویرا، فجر، تڑکا۔

محاورہ: **سحر آنا** صبح ہونا۔

محاورہ: **سحر پکڑنا** صبح تک زندہ رہنا، صبح کرنا۔

**سحر خیز (ے)** صبح سویرے بیدار ہو جانے والا۔

**سحر دَم** صبح کے وقت، علی الصبح، گجر دم۔

**سَحر گاہ/گہ** دن نکلنے کا وقت۔

**سحر** لیٹا زیر س، جزم ح۔امذ، ع۔ جادو، منتر، ٹونا، ٹوٹکا، طلسم، ڈِٹھ بندی۔

**سحر البیان** (پیش ر، غم ا، جزم ل) وہ شخص جس کی گفتگو یا تقریر میں بہت تاثیر ہو۔

**سحر انگیز** متاثر کرنے والا، پُرکشش۔

**سحر آفریں** جادو کا اثر پیدا کرنے والا؛ جادوگر۔

محاورہ: **سحر جگانا** جادو کی مشق کرنا، جادو کی درستگی دیکھنے کے لیے اُس کا عمل کر کے دکھانا۔

**سحر حَلال** (مراد) پُراثر شاعری؛ مرغوب، مسحور کرنے والا کلام؛ (لفظاً) جائز جادو۔

**سحر زدہ (زدّ)** جس پر جادو کیا گیا ہو؛ (مراد) حیرت زدہ، بے بس۔

**سحر ساز** جادوگر، جادو کرنے والا۔

**سحرِ سامری** حضرت موسیٰ کے زمانے کے جادوگر کا یا اُس جیسے حیرت انگیز جادو کا کمال۔

**سحری** زبر س، جزم ح۔امث۔ روزہ شروع ہونے سے پہلے رات کے پچھلے پہر کا وقت یا اُس وقت کھایا جانے والا کھانا؛ صبح سے متعلق۔

کہاوت: **سحری بھی نہ کھاؤں تو کافر نہ ہو جاؤں** ایک ملازمہ سحری کھا لیتی تھی اور روزہ نہ رکھتی تھی ایک دن مالک نے پوچھا تو یہ جواب دیا۔ یعنی دین کی مطلب کی بات مان لی اور تکلیف کی بات چھوڑ دی۔

کہاوت: **سحری کھائے سو روزہ رکھے** ایک شخص کی سحری کتا کھا گیا اُس نے سارا دن بھوکا باندھ رکھا کہ اُس نے سحری کھائی ہے اِس لیے یہی روزہ رکھے۔ یعنی جو فائدہ اُٹھائے وہی کام کرے۔

**سحق** زبر س، جزم ح۔امذ۔ پیسنے یا رگڑنے کا عمل۔

**سحور** زبر س، ومع۔امذ، ع۔ روزہ شروع ہونے سے پہلے رات کے پچھلے پہر کا وقت یا اُس وقت کھایا جانے والا کھانا۔

## س۔خ

**سخا** زبر س۔امث، ع۔ فیاضی، داد و دہش، دان پُن، دریا دلی، بخشش۔

**سخافت** زبر س، زبر ف۔امث، ع۔ حماقت، بچپنا، بیوقوفی، اوچھا پن، چھچھورا پن، کم ظرفی، بیہودگی۔ جمع: سخائف حماقت کی باتیں، بیہودہ حرکتیں۔

**سَخاوت** زبر س، زبر و۔امث، ع۔ فیاضی، بخشش، دریا دلی۔

کہاوت: **سخاوت میں عیب را کیمیا** سخاوت عیب کے تانبے کے لیے کیمیا ہے یعنی سخاوت سے آدمی کے عیب چھپ جاتے ہیں۔

**سخت** زبر س، جزم خ۔صف، ف۔ چھونے یا دبانے سے نہ دبنے والا، بے لچک؛ پتھریلا، ٹھوس، کڑا؛ مضبوط، مستحکم؛ کٹھن، دُشوار؛ کٹھور، سنگدل؛ بے رو رعایت، نہ پسیجنے والا؛ تند، شدید، اکھڑ؛ حد سے بڑھ کر؛ بھاری، گراں۔

**سخت انداز** تیر انداز؛ نشانے باز۔

**سخت بات** ناگوار بات، دل کو دُکھ دینے والی بات۔

**سخت جان** نہایت جفاکش، محنتی، سخت سے سخت حالات میں بھی زندہ رہنے والا؛ سنگ دل، بے رحم؛ جس کی جان مشکل سے نکلے۔

**سخت دل** بے رحم، کٹھور۔

**سخت دن** مصیبت کے دن، مشکلات کا زمانہ۔

**سخت زبان** بدزبان؛ بدتہذیبی یا بدتمیزی سے گفتگو کرنے والا۔

محاورہ: **سخت زبان استعمال کرنا** بُرا بھلا کہنا، ڈانٹ ڈپٹ کرنا، بدتہذیبی سے پیش آنا۔

محاورہ: **سخت سُست (کہنا)** دُشنام (دینا)؛ ڈانٹ ڈپٹ (کرنا)۔
**سخت گیر** بے ملاحظہ، سخت کام لینے، سخت روک ٹوک رکھنے والا۔
**سخت نظر** غور سے دیکھنے والا، کڑے طریقے سے جانچنے والا۔
محاورہ: **سخت ناگوار گزرنا** بہت برا معلوم ہونا۔
**سخت وقت** مشکلات کا زمانہ، مشکل دَور۔
**سختی** زبرخ، جزم خ۔ اسث، ف۔ صلابت، شدت، کرختگی، بے رحمی، سنگ دلی، ظلم، زبردستی؛ آزمائش، صعوبت، دشواری؛ سرزنش۔
محاورہ: **سختی اُٹھانا** تکلیف برداشت کرنا، مصیبت جھیلنا۔
**سختیِ ایام** مصیبت کے دن، مشکل زمانہ۔
محاورہ: **سختی آنا** مصیبت کے دن آنا، مشکل میں پھنسنا۔
محاورہ: **سختی سے پیش آنا** بے رحمی کا برتاؤ کرنا، بدمزاجی سے پیش آنا۔
محاورہ: **سختی کرنا** زیادتی کرنا، ظلم کرنا، جبر کرنا، ستانا۔
**سخت کش** تکلیفیں برداشت کرنے والا۔
**سخرہ** پیش س، جزم خ، زبرر، ہ غم۔ صف۔ اند۔ احمق؛ بڑھو، نُقلِ محفل، جس کا مذاق اُڑے؛ جو بیگار میں پکڑا جائے، فرماں بردار، مطیع۔
**سخریت** پیش س، جزم خ، زیرر، زبری۔ اند، ع۔ کسی کا مذاق اُڑانا؛ ہنسی مذاق، استہزا، تمسخر۔ نیز سخریہ۔
**سخن** پیش خ، زبرخ۔ اند، ف۔ ربات، کلام، نطق، گفتگو؛ قول، عہد؛ شاعری، نظم گوئی؛ جائے کلام، محلِ اعتراض۔ نیز سَخُن (زبرس، پیش خ)، سُخُن (پیش س، پیش خ)۔
محاورہ: **سخن اُڑانا** بات ٹالنا، بات کو اہمیت نہ دینا۔
**سخن آرا** بات کو سنوار کر کہنے والا، خوش گفتار۔
**سخن پرداز** بات کہنے والا؛ (مجازاً) شاعر۔
**سخن پرور** اچھی گفتگو کرنے والا، خوش گفتار؛ (مجازاً) شاعر۔
**سخن پَروَری** اپنی بات کی پچ کرنا، اپنی بات نبھانے کی کوشش۔
**سخنِ تکیہ** تکیہ کلام، وہ لفظ جو گفتگو میں کوئی شخص عادت کے طور پر جا و بے جا استعمال کرے۔
**سخن در سخن** ایک کے بعد دوسری بات شروع کرتے ہوئے، ایک کے بعد دوسرا ذکر چھیڑتے ہوئے۔
**سخن ساز** باتیں بنانے والا، مکار، دروغ گو۔
**سخن شناس** (زبر نیز زیرش) بات کی تہہ تک پہنچنے والا، بات جان لینے والا، بات پرکھنے والا۔
**سخن طراز** شاعر۔
**سخن طرازی** شعرگوئی۔
**سخن گرم** (لیٹا زیرن، زبرگ، جزم ر) بامزہ، پرلطف کلام۔
**سخن گستر** (پیش گ، جزم س) شاعر؛ فصیح، بلیغ؛ اعتراض کرنے والا۔
**سخن گستری/گوئی** شاعری، بذلہ سنجی۔
کہاوت: **سخن گوئی مشکل نہیں، سخن فہمی مشکل ہے** شاعری کرنا آسان جبکہ اُس کا سمجھنا مشکل ہے۔
**سخن فروشی** خوشامد، مدح سرائی۔
**سخن وَر** شاعر؛ فصیح، بلیغ؛ عالم۔
**سخنوری** شعرگوئی۔
**سخن ہائے گفتنی** (پیش گ، جزم ف، زبرت) ایسی باتیں جن کا کہنا یا بیان کرنا ضروری ہو۔
**سخی** زبرس۔ صف، ع۔ سخاوت کرنے والا، فیاض، مخیر، دریا دل، کریم، بخشش کرنے والا۔
کہاوت: **سخی دیوے اور شرمائے، بادل برسے اور گرماوے** سخی سخاوت کر کے ظاہر نہیں کرتا جس طرح بادل چپکے سے بارش برساتا ہے۔
کہاوت: **سخی سخاوت سے پھلتا ہے، عدو عداوت سے جلتا ہے** سخی ہمیشہ خوشحال رہتا ہے اور دشمن جلتا رہتا ہے۔
کہاوت: **سخی شوم سال بھر میں برابر ہوتے ہیں** سال بھر میں سخی و شوم کا خرچ برابر نکلتا ہے۔
کہاوت: **سخی سے شوم بھلا جو ترنت دے جواب** انتظار میں رکھنے سے انکار کرنا بہتر ہے۔
کہاوت: **سخی کا بیڑا پار اور شوم کی مٹی خراب** سخی کامیاب رہتا ہے۔ بخیل لوگوں کی نظروں میں گرا رہتا ہے۔
کہاوت: **سخی کا خزانہ کبھی خالی نہیں ہوتا** سخی کی دولت میں برکت ہوتی ہے۔
کہاوت: **سخی کا سر بلندی** تکلیف میں رہتا ہے۔
کہاوت: **سخی کریم پڑے ایڑیاں رگڑتے ہیں، بخیل موسلوں موتیوں کو جھڑتے ہیں** اُلٹا زمانہ ہے کہ بُرے آدمی مزے سے زندگی گزارتے ہیں اور اچھے آدمی تکلیف میں رہتے ہیں۔
کہاوت: **سخی کی کمائی میں سب کا ساجھا** سخی سب کو دیتا ہے۔
کہاوت: **سخی کے مال پر پڑے، شوم کی جان پر** سخی کی بلا مال پر پڑتی ہے، بخیل کی جان پر۔
کہاوت: **سخی کی ناؤ پہاڑ چڑھے** سخی ہمیشہ کامیاب رہتا ہے۔

مقولہ: سخی ولی اللہ سخی آدمی خدا کا دوست ہوتا ہے۔

**سخیف** زبرس،ی۔صف،ع۔ کمزور ذہن کا مالک، کم عقل، احمق، بے وقوف؛ بیہودہ، فضول؛ جلد باز۔

## س ـ د

**سد** زبرس۔امث،ع۔ رکاوٹ، بندش؛ دیوار، فصیل۔

**سدِ باب** تدارک، بندش، کسی شے کی روک تھام۔

محاورہ: **سد باندھنا** پشتہ تعمیر کرنا، دیوار کھڑی کرنا۔

**سدِ راہ** راستہ روکنے والا، مخل، مزاحم۔

**سدِّ رمق** (زبر ر، زبرم) دَم نکلنے کو ٹالنا، تھوڑی سی زندگی، آخری سانس؛ تھوڑی سی، ذرا سی؛ اتنی غذا کہ سانس کا جسم سے رشتہ باقی رہے، مراد: قلیل غذا، مثلاً: دو لقمے سدِ رمق کے لیے/ کے طور پر کھا لیتا ہوں۔قوت لا یموت۔

**سدِ سکندر** وہ دیوار جو سکندر یا ذوالقرنین نے یاجوج ماجوج کو روکنے کے لیے تعمیر کرائی تھی؛ (مجازاً) نہایت مضبوط اور مستحکم دیوار؛ ناقابلِ عبور رکاوٹ۔ نیز سدِ سکندری۔

**سد** پیش س۔امث،امذ۔ خبر، آگاہی؛ عقل، ہوش۔

**سد بد** (پیش ب) تمیز، عقل و شعور۔

محاورہ: **سد لینا** خبر لینا، خیال رکھنا۔

**سدا** زبرس۔متعلق فعل،س۔ دائم، مُدام، ہمیشہ، ہمہ وقت؛ برابر، مسلسل۔

کہاوت: **سدا ایک رُخ ناؤ نہیں چلتی** حالات ہمیشہ یکساں نہیں رہتے، زمانہ تبدیل ہوتا رہتا ہے، کبھی دُکھ اور کبھی سکھ۔

**سدا برت** (زبرب، زبر نیز جزم ر) دائمی خیرات؛ مسافروں اور غریبوں کو روزانہ دیا جانے والا کھانا۔

**سدا بہار** سارے سال سبز رہنے والا (پودا، باغ وغیرہ)؛ (مجازاً) ہمیشہ جوان اور حسین نظر آنے والا شخص۔

**سدا پھل** ہمیشہ پھل دینے والا پیڑ، ایک قسم کا گچھے دار انجیر؛ موسمی میٹھا۔

کہاوت: **سدا دکھی اور بخت آور نام** ناموزوں نام۔نام قسمت کے برعکس۔

کہاوت: **سدا دیوالی سادھ/ سنت کے جو گھر گیہوں ہوئے** نیک آدمی ہمیشہ لوگوں کو کھلاتا پلاتا ہے بشرطیکہ خرچ کرنے کے لیے اُس کے پاس کچھ نہ کچھ ہو۔

کہاوت: **سدا رہے نام اللہ کا** دُنیا کی سب چیزیں فانی ہیں خدا کی ذات دائم ہے۔

**سدا سُہاگن** ایک چڑیا کا نام۔ایک سفید پھول؛ درویشوں کی ایک قسم جو زنانہ لباس (ساڑھی اور چوڑیاں) پہنتے ہیں؛ ہمیشہ سہاگن رہنے والی عورت (بطور دُعا)۔

کہاوت: **سدا عید نہیں جو حلوہ کھائیے** ہر روز نعمت نہیں ملتی۔

کہاوت: **سدا عیش دوراں دکھاتا نہیں، گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں** موقع ملنے پر فائدہ اُٹھانا چاہیے کیونکہ موقع نکل جائے تو پھر ہاتھ نہیں آتا۔

**سدا کا روگی** ہمیشہ بیمار رہنے والا، دائم المرض۔

کہاوت: **سدا کسی کی نہیں رہتی** ہمیشہ زمانہ موافق نہیں رہتا۔

کہاوت: **سدا کے اُجڑے، نام بستی رام** ناموزوں نام۔نام اچھا حالات خراب۔

کہاوت: **سدا کے دُکھیا، نام چنگے خاں** ناموزوں نام۔

کہاوت: **سدا کے دانی، موسل کے نو ٹکے** بخیل کے متعلق کہتے ہیں کہ معمولی چیز پر زیادہ خرچ کرتا ہے۔

**سدا گلاب** چینی گلاب۔

کہاوت: **سدا میاں گھوڑے ہی تو خریدا کرتے ہیں** طنزاً اُس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو غربت میں بھی امیروں کی سی باتیں کرے۔شیخی خورے پر طنز ہے۔

کہاوت: **سدا نام سائیں کا** بقا صرف اللہ کے نام کو ہے باقی تمام چیزیں فانی ہیں۔نیز سدا رہے نام اللہ کا۔

کہاوت: **سدا ناؤ کاغذ کی بہتی نہیں** جس طرح کاغذ کی ناؤ پانی میں زیادہ دیر تک نہیں تیر سکتی اور جلد ہی ڈوب جاتی ہے اسی طرح دھوکا یا فریب ہمیشہ کامیاب نہیں ہوتا۔

کہاوت: **سدا نہ جوبن پھر رہے، سدا نہ جیوے کو** کوئی چیز ہمیشہ نہیں رہتی ہر چیز فانی ہے۔ ہمیشہ نہ پھول کھلتے ہیں، نہ برسات ہوتی ہے۔نہ ہمیشہ حسن رہتا ہے اور نہ ہمیشہ کوئی زندہ رہتا ہے۔

**سداوَرت** خیرات کا کھانا، لنگر جو برابر جاری رہے۔

**سُدا** پیش س،شدد۔امذ،ع۔ وہ گندہ مواد جو آنتوں میں گانٹھ کی شکل میں اکٹھا ہو جائے، آنتوں میں پڑ جانے والی فضلے کی گرہ۔نیز سدہ۔

**سُداب** پیش س۔امذ،ف۔ قوت، بَل، زور؛ ایک خوشبودار بیل (ے) جس میں زرد پھول آتے ہیں، اِس کا بیج (کالا دانہ) دھونی کے لیے جلایا جاتا ہے۔

**سداچار** زبرس۔صف۔ حقیقی، واجب الوجود؛ نیک چلن، اعلیٰ کردار۔

**سدائی** زبرس۔امث۔ صیقل، شیشے کو چمکانے کا عمل۔

**سدرش** زبرس، لیتا زیرد، زبرر۔صف، متعلق فعل۔ مانند، مثل۔

**سدرشن** پیش س، زبرد، جزم ر، زبرش۔صف، ہ۔ خوب صورت، حسین؛ سیب کی ایک قسم۔

**سدرہ** زیرس، جزم د، زبرر، ہ غم، ع۔امذ۔ عرش کی داہنی جانب بیری کا درخت جہاں سے آگے کسی فرشتے کی رسائی نہیں۔ نیز سدرۃ المنتہٰی (سد رَ تُل مُن تَ ھا)۔ نیز بعض کے نزدیک ایک قسم کا کنول کا پودا۔

**سدرہ نشین** (زبرن، ی) نہایت بلند اور اعلیٰ مقام پر بیٹھنے والا؛ بلند مرتبت فرشتہ۔

**سدس** پیش س، پیش د۔عددِ کسری، ع۔ چھٹا حصہ (۱/۶)۔

**سدسیہ** زبرس، زبرد، جزم س، زبری۔امذ۔ رکن، ممبر، کسی جماعت کا شریک۔

**سدمدرا** پیش س، جزم د، پیش م، جزم د۔صف۔ خوبصورت، سُندر۔

**سدن** زبرس، زبرد۔امذ۔ مقام، ٹھکانا، مکان، ایوان، منزل۔

**سدنت** پیش س، زبرد، جزم ن۔امذ۔صف۔ اچھے دانتوں والا ہاتھی۔ (امث) سُدَنتی۔

**سدنگ** پیش س، زبرد، ن غنہ۔امذ۔ حسین، خوشنما، خوش وضع۔

**سدوس** زبر نیز پیش س، و مع۔امث، ع۔ سبز رنگ کی چادر۔

سدہ پیش س، شد زبرد، ہ غم۔امذ، ع۔ جما ہوا مواد جو جسم میں کسی قسم کی رکاوٹ کا سبب بنے؛ دہلیز، چوکھٹ۔ نیز سُدا۔

**سدی** پیش س۔امث، ہ۔ چاند کے مہینے کا پہلا روشن پندرھواڑہ یا پاکھ۔

**سدیشی** پیش س، ے۔صف، ہ۔ اپنے دیس کا، ملکی دیسی۔ (لفظاً) اچھے یا پیارے دیس کا۔ نیز سودیشی (و مع)۔

**سِدھ** زیرس، جزم دھ۔صف، ہ۔ مکمل، تمام، طے؛ حسبِ دلخواہ، حسبِ مراد، ماہر، کامل؛ پختہ، پکا، مضبوط؛ عالم، فاضل؛ آراستہ، سجا ہوا۔

محاورہ: **سدھ کرنا** مکمل کرنا، پورا کرنا؛ انجام تک پہنچانا۔

**سُدھ (۱)** پیش س، جزم دھ۔امث، ہ۔ ہوش، شعور، حواس، احساس؛ توجہ، خیال، فکر، دھیان، التفات؛ خبر، آگاہی۔

**سدھ بدھ** سوجھ بوجھ، واقفیت، علم، آگاہی۔

کہاوت: **سدھ بدھ اپنی ٹھیک رکھ جب تجھے آوے چھو، چھو ہے بھوت بگاڑ واس کا میت نہ ہو** جب تجھے غصہ آئے تو اپنی عقل کو درست رکھ، غصہ شیطان ہے اِس سے محبت نہ رکھ۔

محاورہ: **سدھ بدھ جاتی رہنا** عقل جاتی رہنا، بدحواس ہو جانا، ہوش و حواس کھو دینا۔

محاورہ: **سدھ بدھ لینا** خبر گیری کرنا، سن گن لینا؛ چوکسی کرنا، نگرانِ حال ہونا۔

**سُدھ (۲)** پیش س، جزم دھ۔امث، ہ۔ درست، صحیح، راست، ٹھیک۔

**سدھارتھ** زیرس، شد دھ، جزم ر۔صف، ہ۔ مراد کو پہنچا ہوا، منزل یاب؛ خوش کلام۔

**سدھارنا** زیرس، جزم ر۔فعل لازم۔ جانا، رخصت ہونا، روانہ ہونا، کوچ کرنا، وداع ہونا، سفر کرنا؛ (مجازاً) مرجانا۔

**سدھارنا** پیش س، جزم ر۔فعل متعدی۔ درست کرنا، اصلاح کرنا، سنوارنا، ٹھیک کرنا، خرابی دور کرنا؛ سزا کے ذریعے اصلاح کرنا؛ تربیت دینا، شائستگی سکھانا، مہذب بنانا۔ نیز سدھارنا (پیش س، جزم ر)۔

**سدھرنا** پیش س، زبر دھ، جزم ر۔فعل لازم۔ **سدھارنا** (رک) کا لازم۔ درست، ہونا، ٹھیک ہونا؛ قرار پانا۔

**سدھنا** زبرس، جزم دھ۔فعل لازم۔ **سدھانا** (رک) کا لازم۔

**سدھوا** زبرس، جزم دھ۔صف۔ مرد یا عورت جس کا جیون ساتھی سلامت ہو۔

**سدھوڑ** زبرس، و لین۔امث، ہ۔ حاملہ عورت کا کسی چیز کی شدید خواہش کرنا، ہڑک اُٹھنا؛ حاملہ عورت کے لیے حمل کے ساتویں مہینے اُس کے میکے سے آنے والی کھانے پینے کی چیزیں، توشہ۔ نیز سدھوڑی (و مج)۔

**سدھی** زیرس، شد دھ۔امث، ہ۔ حافظہ، یادداشت؛ دھیان، خیال، تکمیل، پختگی؛ علم، گیان خصوصاً جادو منتر کا۔ (امذ) دانا، عاقل آدمی، گیانی۔

## س۔ڈ

**سڈول** زبرس، و لین۔صف، ہ۔ اچھی وضع کا، خوش ترکیب، متناسب، متوازن۔ اصلاً: سُڈول (پیش س)۔

**سڈول پن** موزونیت، خوش وضعی۔

**سڈھال** پیش س۔صف، ہ۔ خوبصورت، خوش وضع، موزوں۔ نیز سڈھول (و لین)۔

## س۔ر

**سر** زبرس۔امذ، ف۔ چُندیا، کھوپڑی؛ مُنڈ یا سیس؛ گردن سے اُوپر کا حصہ؛ کسی چیز کا بالائی حصہ یا سرا؛ چوٹی، قلّہ؛ سرا، ابتدا، آغاز؛ خواہش، ارمان، دُھن؛ ہوش، سُدھ؛ تاش میں جیتنے والا پتہ یا جیتا ہوا ہاتھ۔

کہاوت: **سر اُٹھا کر چلا، ٹھوکر کھا کر گرا** تکبر سے ذلت اور رُسوائی ہوتی

ہے۔

محاورہ: **سر اُٹھا کر (کے) چلنا** فخر سے چلنا، غرور سے چلنا؛ عزتِ نفس کے ساتھ زندگی گزارنا، وقار سے جینا۔

محاورہ: **سر اُٹھانا** سر اُونچا کرنا، سر اُوپر کرنا؛ توجہ دینا؛ بیدار ہونا، اُٹھنا؛ زور پکڑنا، شدت اختیار کرنا؛ **بغاوت** یا سرکشی کرنا، حکم عدولی کرنا؛ اِترانا، اَکڑنا، غرور کرنا؛ فرصت پانا، فراغت حاصل کرنا؛ برابری کرنا۔

محاورہ: **سر اُڑا دینا** گردن کو سر سے الگ کر دینا، سر کاٹ دینا۔

محاورہ: **سر اُونچا ہونا** معزز ہونا، سرخرو ہونا۔

**سر اَفراز/فراز** معزز، بڑے رُتبے والا، سر بُراہ، سردار، نگراں، رہنما۔

**سر افگندہ** خجل، شرمندہ، پشیمان۔

**سر انجام** تکمیل؛ نتیجہ، حاصل۔

محاورہ: **سر انجام دینا** عمل میں لانا، تکمیل تک پہنچانا، مکمل کرنا۔

**سر انداز** جس کا سر جھکا ہوا ہو۔

محاورہ: **سر آبنا** مصیبت میں گرفتار ہونا، آفت آنا؛ الزام عائد کرنا۔

**سر آنکھوں پر** بہت خوشی سے، دل و جان سے۔

محاورہ: **سر آنکھوں پر بٹھانا** بہت عزت دینا، تکریم کرنا، خوب آؤ بھگت کرنا، بہت خاطر تواضع کرنا۔

محاورہ: **سر آنکھوں پر رکھنا** بہت احترام کرنا، بڑی قدر کرنا۔

**سرِ بازار** بیچ بازار میں، کھلے عام، کھلے خزانے، سب کے سامنے، شارع عام پر۔

محاورہ: **سرِ بازار بیچ لینا** کسی کو بیوقوف بنانے میں شاطر ہونا۔

**سرِ بالیں** سرہانے۔

محاورہ: **سر باندھنا** چادر وغیرہ میں منہ لپیٹنا؛ چوٹی کرنا، سر گوندھنا، بالوں کو باندھنا؛ گھوڑے کی باگیں اس طرح پکڑنا کہ چلتے وقت اُس کی گردن سیدھ میں رہے۔

کہاوت: **سر بڑا سردار کا، پیر بڑا گنوار کا** بڑے آدمیوں کے سر بڑے ہوتے ہیں اور گنواروں کے پیر۔

**سر بزانو** (زبرب، ومع) گھٹنوں میں سر رکھے ہوئے، سوچ میں ڈوبا ہوا، متفکر، پریشان، فکرمند۔

**سر بسر** (زبرب، زبرس) اوّل سے آخر تک، تمام، سارے کا سارا، پورے طور پر، بالکل۔

**سر بلند** (زبرنیز پیش ب، زبرل) سرفراز، معزز، ممتاز، عالی مرتبہ، اُونچے سر والا، بلند قامت۔

**سر بلندی** عزت، افتخار، سرفرازی۔

محاورہ: **سر بیچنا** جان کی بازی لگانا، جان خطرے میں ڈالنا۔

محاورہ: **سر بیگار ہونا** ناپسندیدہ کام ذمے ہونا۔

محاورہ: **سر بھاری ہونا** نزلہ یا زکام یا تھکن کی وجہ سے سر بوجھل ہونا، سر چکرانا۔

**سر پاؤں** ابتدا اور انتہا، آغاز اور اختتام؛ معنی و مفہوم؛ سرا، بھید، سراغ، حقیقت۔ نیز سر پیر۔

محاورہ: **سر پاؤں نہ ہونا** بے بنیاد ہونا، ناقابلِ اعتبار ہونا؛ مہمل ہونا، معنی و مفہوم سے خالی ہونا؛ ابتدا و انتہا کا پتا نہ ہونا۔ نیز **سر پیر نہ ہونا**۔

محاورہ: **سر پٹکتے پھرنا** بیکار آوارہ گردی کرنا، کوئی مقصد حاصل نہ ہونا؛ مارا مارا پھرنا۔ نیز **سر پٹختے پھرنا**۔

محاورہ: **سر پٹکتے رہ جانا** لاحاصل کوشش کر کے تھک جانا، ہار جانا، ہمت کا جواب دے دینا۔ نیز **سر پٹختے رہ جانا**۔

محاورہ: **سر پٹکنا** سر پھوڑنا، (بے چینی یا تکلیف سے) سر دے دے مارنا؛ بہت کوشش کرنا؛ جستجو کرنا؛ منت سماجت کرنا، خوشامد کرنا؛ افسوس کرنا، جھنجھلانا۔

**سر پر** بہت قریب، بالکل نزدیک؛ سر کے اُوپر، ذمے۔

محاورہ: **سر پر اُٹھا لے جانا** مرنے کے بعد اپنے ساتھ لے جانا۔

محاورہ: **سر پر اُٹھا لینا** بہت شور کرنا، غل مچانا؛ تہہ و بالا کرنا۔

محاورہ: **سر پر اجل ہنسنا** موت کے آثار نمایاں ہونا۔

محاورہ: **سر پر آ پڑنا** ذمہ پڑنا، ذمے ڈال دیا جانا؛ (ذمے داری کا) وارد ہونا، نازل ہونا۔

محاورہ: **سر پر آ پہنچنا** بہت نزدیک آ جانا، سامنے ہونا۔

محاورہ: **سر پر آ چڑھنا** مقابلے کے لیے سامنے آنا؛ پیچھے پڑ جانا، سر پر سوار ہو جانا۔

محاورہ: **سر پر آرا رکھنا** سخت اذیت دینا، تکلیف پہنچانا؛ جان سے مار دینا، ہلاک کرنا۔ نیز **سر پر آرا چلانا**۔

کہاوت: **سر پر آرے چل گئے تو بھی مدار ہی مدار** سخت تکلیف اُٹھائے مگر اپنی ہٹ سے باز نہ آئے۔

محاورہ: **سر پر آسمان ٹوٹنا** اچانک کسی مصیبت یا آفت کا شکار ہونا۔

محاورہ: **سر پر آنا** بہت قریب ہونا، نزدیک آ جانا؛ جن بھوت کا کسی کو دیوانہ بنانا؛ ذمہ داری کا کفالت میں ہو جانا۔

محاورہ: **سر پر بھوت سوار ہونا** بہت غصے میں ہونا، بدحواس ہونا؛ آسیب زدہ ہونا؛ کسی کام کی دُھن میں سب کچھ بھول جانا؛ آپے سے باہر ہو جانا۔

محاورہ: **سر پر پاؤں رکھنا** بہت جلد بھاگ جانا، تیزی سے فرار ہونا، پھرتی سے بھاگنا۔ نیز **سر پر پاؤں رکھ کر بھاگنا**۔

محاورہ: **سر پر پڑنا** ذمہ داری یا کفالت میں آنا؛ مصیبت نازل ہونا، آفت کا شکار ہونا۔

کہاوت: **سر پر پگڑی نہیں، گُلال ڈالنے آیا** جو اپنی حیثیت سے بڑھ کر کام کرے اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

محاورہ: **سر پر پہاڑ گرنا** سخت مصیبت میں مبتلا ہونا؛ اچانک کسی آفت کا آ جانا۔ نیز **سر پر پہاڑ آنا**۔

محاورہ: **سر پر تلوار لٹکنا** ہر وقت خطرے میں مبتلا رہنا۔

کہاوت: **سر پر جوتی، ہاتھ میں روٹی** خواہ بے عزتی ہو لیکن کھانے کو مل جائے، بے غیرت کو بے عزتی کی پروا نہیں ہوتی وہ فائدہ سے کام رکھتا ہے۔

محاورہ: **سر پر چڑھا رہنا** غالب رہنا، مسلط رہنا۔

محاورہ: **سر پر چڑھانا** خوب آؤ بھگت کرنا، نہایت ادب و احترام سے پیش آنا؛ گستاخ بنا لینا، بے ادب کر دینا۔

محاورہ: **سر پر خون سوار ہونا** جان لینے کے درپے ہونا، قتل کرنے کا مصمم ارادہ کر لینا۔

محاورہ: **سر پر سوار رہنا** مسلط رہنا، غالب رہنا، پیچھا نہ چھوڑنا۔

محاورہ: **سر پر سوار کرنا** مسلط کرنا؛ گستاخ کرنا، بے ادب کرنا۔

محاورہ: **سر پر سینگ اُگ آنا** کوئی انوکھی بات ہونا، انوکھی علامت ظاہر ہونا۔ نیز **سر پر سینگ اُگنا**۔

محاورہ: **سر پر شیطان سوار ہونا** بُرے کام کی طرف راغب ہونا، برائی پر مائل ہونا؛ زنا کے لیے تیار ہونا؛ کہا نہ ماننا۔

محاورہ: **سر پر قضا کھیلنا** موت کا وقت قریب ہونا؛ شامت آنا۔

محاورہ: **سر پر قیامت ٹوٹنا** سخت مصیبت آنا، آفت پڑنا۔

محاورہ: **سر پر کفن باندھنا** مرنے کے لیے تیار ہونا۔

محاورہ: **سر پر منڈھنا** کوئی الزام یا ذمہ داری کسی پر ڈالنا؛ لازم قرار دینا؛ کوئی بات یا حکم ماننے پر مجبور کرنا۔

محاورہ: **سر پر ہاتھ پھیرنا** شفقت سے پیش آنا، سر پر پیار دینا، دلاسا دینا، تسلی دینا، تشفی دینا۔

محاورہ: **سر پڑنا** ذمے ہونا؛ لاحق ہونا؛ پیچھے پڑنا، حصے میں آنا۔

**سر پڑے کا سودا** خواہ مخواہ کی پریشانی، ناحق مصیبت۔

محاورہ: **سر پکڑ کر بیٹھنا** سوگوار بن کر بیٹھنا؛ پریشانی کی وجہ سے خاموشی سے بیٹھنا؛ پشیمانی سے بیٹھنا۔

محاورہ: **سر پیٹ لینا** ماتم کرنا، کسی کام کے غلط ہو جانے پر افسوس کرنا؛ سر پر ضرب لگانا؛ سر کا ماتم کرنا۔

**سر پیر** (ے لین) ابتدا اور انتہا، آغاز اور اختتام؛ معنی و مفہوم؛ سرا، بھید، سراغ، حقیقت۔ نیز **سر پاؤں**۔

محاورہ: **سر پیر نہ ہونا** بے بنیاد ہونا، ناقابلِ اعتبار ہونا؛ مہمل ہونا، معنی و مفہوم سے خالی ہونا؛ ابتدا و انتہا کا پتا نہ ہونا۔ نیز **سر پاؤں نہ ہونا**۔

**سر پھٹول** (پیش پھ، زبر ٹ، شدز برو) لڑائی جھگڑا؛ شدید نزاع؛ سخت مار پیٹ؛ صاحب سلامت۔

کہاوت: **سر تو نہیں کھجا رہا ہے** کیا مار کھانے کو دل چاہتا ہے۔

کہاوت: **سر جائے، بات نہ جائے** قول پورا کرنا چاہیے خواہ جان پر بن جائے۔ نیز **سر جائے بات میں فرق نہ آئے**۔

محاورہ: **سر جوڑ کر بیٹھنا** باہم مل کر مشورہ کرنا؛ اتفاق کرنا، ایکا کرنا، اکٹھے ہونا؛ کسی کے خلاف سازش کرنا۔

کہاوت: **سر جھاڑ، منہ پہاڑ** سر کھلا ہوا منہ سوجا ہوا۔ دیوانہ وار، اُجڑی ہوئی حالت میں۔

محاورہ: **سر جھکانا** انکساری سے گردن نیچی کرنا؛ اطاعت یا فرمانبرداری کرنا، انکسار کرنا؛ تعظیم و تکریم کرنا؛ شرمندگی کا احساس ہونا؛ شرم سے گردن جھکا لینا۔

محاورہ: **سر جھکنا** رک: سر جھکانا جس کا یہ لازم ہے۔

**سر چڑھا** گستاخ، بے ادب، مغرور۔

محاورہ: **سر چڑھانا** گستاخ بنا دینا، بے ادب کرنا؛ عزت دینا، مان کرنا۔ نیز **سر چڑھا لینا**۔

محاورہ: **سر چڑھ کر مرنا** کسی کو اپنے خون کا ذمہ دار بنا کر جان دے دینا؛ اپنا خون کسی کے سر تھوپنا۔

محاورہ: **سر دھڑ کی بازی لگانا** جان قربان کر دینا؛ سخت خطرے کا کام کرنا؛ سخت محنت کرنا۔

محاورہ: **سر دُھننا** لطف میں سر ہلانا، وجد کرنا؛ بہت افسوس کرنا، پچھتانا، ماتم کرنا، رنج کرنا۔

کہاوت: **سر سجدے میں، من بدیوں میں** ریاکار آدمی کے متعلق کہتے ہیں کہ بظاہر نیک بنتا ہے مگر دل میں بدی اور فریب ہوتا ہے۔

کہاوت: **سر سلامت تو پگڑی پچاس** جیتے رہے تو بہت کچھ مل رہے گا۔ زندگی چاہیے تو ساز و سامان بھی مل جائے گا ایسے موقع پر کہتے ہیں۔ جب کسی کو اپنی جان بچانے کے لیے آن گنوانی پڑے۔

محاورہ: **سر سلامت ہونا** جیتا رہنا، زندہ رہنا۔

کہاوت: سر سہلاویں ادھلائیں، بھیجا کھائیں دوستی کے پردے میں دشمنی کرتا ہے۔
محاورہ: سر سے اُتارنا قربان کرنا؛ خوف یا دہشت دُور کرنا۔
کہاوت: سر سے اُترے بال، گو میں جاؤ یا مُوت میں جس بات کو چھوڑ دیا پھر اُس سے کیا تعلق وہ برا ہے یا اچھا۔
محاورہ: سر سے بلا ٹلنا مشکل سے نجات ملنا، مصیبت دور ہونا۔
محاورہ: سر سے بوجھ اُتارنا ذمہ داری پوری کرنا۔
محاورہ: سر سے پانی اُونچا ہونا کسی امر کا انتہا کو پہنچنا۔
محاورہ: سر سے سایہ اُٹھنا کسی والی کا مر جانا، کسی کی امداد اور اعانت سے محروم ہو جانا؛ سرپرست کا وفات پا جانا۔
محاورہ: سر عذاب لینا کسی مشکل کام کو اپنے ذمے لینا؛ کسی مصیبت کو خواہ مخواہ اپنے گلے ڈالنا۔
محاورہ: سر قلم ہونا گردن کا جسم سے کٹ جانا، سر بدن سے جدا ہونا، مر جانا۔
کہاوت: سر کا بال گھر کی کھیتی ہے سر کے بالوں کو جب چاہا بڑھا لیا جب چاہا کاٹ دیا۔
سر کا بوجھ ذمہ داری، فرض۔
محاورہ: سر کا بوجھ اُتارنا فرض ادا کرنا، ذمہ داری پوری کرنا۔
کہاوت: سر کا بوجھ پاؤں پر آتا ہے ہر چیز اپنی اصل کی طرف پلٹتی ہیں؛ اپنوں کی فکر اپنوں کو ہی ہوتی ہے۔
محاورہ: سر کا پسینہ پاؤں کو آنا سخت محنت کرنا، انتہائی جانفشانی سے کام کرنا، بہت مشقت سے کسی کام کی تکمیل کرنا۔ نیز سر کا پسینہ پاؤں تک بہنا۔
محاورہ: سر کا پسینہ تلوؤں کو آنا رک: سر کا پسینہ پاؤں کو آنا۔
کہاوت: سر کالا، منہ بالا کالے بال جوانی کی نشانی ہیں۔
کہاوت: سر کا نہایا پاک مکمل نہایا ہوا انسان پاک ہوتا ہے۔
محاورہ: سر کو آنا پیچھے پڑنا؛ لڑنے کے لیے آمادہ ہونا۔
کہاوت: سر کے بدلے سر گیا، داڑھی گئی الیٹ ایک نقصان اُٹھا چکے اب ایک اور ہوا۔
محاورہ: سر کے بل چلنا بہت تابع فرمانی سے چلنا، بڑے اشتیاق سے چلنا، تعظیم اور ادب سے چلنا۔
محاورہ: سر کے بل حاضر ہونا شوق سے آنا، نہایت خوشی سے حاضر ہونا۔
محاورہ: سر کھانا بے معنی گفتگو سے پریشان کرنا، تنگ کرنا، بکواس کرنا؛ شور کرنا، غل مچانا۔

محاورہ: سر کھپانا بہت سمجھانا؛ کسی کام میں بہت کوشش کرنا؛ غور و فکر کرنا، کسی چیز کے متعلق خوب سوچنا؛ بہت تندہی سے کام کرنا؛ کسی کام میں بیکار وقت ضائع کرنا۔
محاورہ: سر کھجانے کی فرصت نہ ملنا بہت معروف ہونا۔
کہاوت: سر گالا، منہ بالا سر سفید ہو گیا مگر جوانوں کی طرح حرص کی باتیں کرتا ہے۔
کہاوت: سر گالا، منہ کالا بوڑھا ہو کر بھی بدکاری سے باز نہیں آتا۔
محاورہ: سر لینا ذمہ لے لینا۔
محاورہ: سر مارنا بہت سمجھانا، مغز مارنا؛ بہت کوشش کرنا؛ دق ہونا، چیخنا چلانا؛ ناراضگی سے واپس کرنا؛ کسی شے سے سر ٹکرانا؛ بہت تلاش کرنا؛ زبردستی حوالے کرنا؛ غور و فکر کرنا، سوچنا، سمجھنے کی کوشش کرنا۔
محاورہ: سر مَڑنا کوئی شے زبردستی کسی کے حوالے کرنا، تھوپ دینا۔
کہاوت: سر منڈاتے ہی اولے پڑے کام شروع ہوتے ہی خرابی ہوئی۔
کہاوت: سر منڈا کے کیا گھٹنا منڈاؤ گے؟ کیا سب کچھ کھو بیٹھنے کا اِرادہ ہے یہ بھی نہ رہا تو پھر کیا کرو گے۔
کہاوت: سر سے لگی (تو) تلووں میں بُجھی کمال غصہ آیا۔
کہاوت: سر میں بال نہیں، بھال سے لڑائی کمزور ہو کر زبردست سے مقابلہ کرتا ہے۔
محاورہ: سر میں بال ہونا طاقت ہونا، ہمت ہونا، برداشت ہونا۔
محاورہ: سر میں خناس سمانا بہت غرور ہونا، دوسروں کو حقیر اور کم تر جاننا۔
محاورہ: سر میں سودا سمانا کوئی خیال دماغ میں بیٹھ جانا، کسی بات کا کام کی دھن سوار ہونا (عموماً غلط کام کے لیے مستعمل)۔
کہاوت: سر نہیں یا سر وہی نہیں ہرگز اپنا حق ضائع نہیں ہونے دیں گے۔
تخت یا تختہ۔
محاورہ: سر ہونا اصرار کرنا۔
سر زیرس۔امذ،ف۔ سَر (رک) کا ہم معنی۔
سر زیرس، شدر۔امذ،ع۔ راز، بھید۔
سرِ نہاں (زیرن) پوشیدہ راز، چھپے ہوئے بھید۔
سری حقائق نامعلوم سے تعلق رکھنے والا، غیبی، رموزی۔
سر پیش س۔امذ،ہ۔ آواز کی اکائی کی ایک مقدار جو مختلف سطح کی دوسری آوازوں سے مل کر نغمگی پیدا کرے۔
سر بدھیا (زیرب، شدز یرد ھ) موسیقی کا علم۔

محاورہ: سرملانا گلے کی آواز کو ساز کی آواز سے ہم آہنگ کرنا؛ دو سازوں کی آواز کو موافق کرنا۔

سرا(۱) زبرس۔اند۔ بانس، موٹے نرسل کا لمبا ٹکڑا۔

سرا(۲) زبرس۔امث، ف۔ منزل، مکان، جائے قیام؛ مسافر خانہ، دھرم شالہ، ہوٹل۔نیز سرائے/سرائے۔

سراپردہ (ف) خیمے یا حویلی کے دروازے پر اوٹ کا پردہ۔ گھونگٹ کی دیوار، وہ دیوار جو پردے کا کام دیتی ہے۔

سرا کا کتا حریص، لالچی شخص۔

کہاوت: سرا کا کتا ہر مسافر کا یار مطلبی انسان ہر ایک کے ساتھ دوستی کر لیتا ہے۔

سرا(۳) زبرس۔لاحقۂ فاعلی۔ بمعنی گانے والا، مثلاً: نغمہ سرا، مدح سرا۔ اکیف (مث) سرائی۔جمع: سرایان۔

سرا زیرس۔اند،ہ۔ شروع یا آخر کا کنارہ؛ آغاز، ابتدا۔

محاورہ: سرا پھوٹنا نکلنا، برآمد ہونا۔

سراب زبرس۔اند،ہ۔ صحرا میں دُور سے نظر آنے والی پانی کی موج جو غیر حقیقی اور محض نظر کا دھوکا ہوتی ہے؛ (کنایۃً) دھوکا، فریب، اُمیدِ موہوم۔

سراپ زبرس۔اند،ہ۔ بددعا، کوسنا، قہر جو کسی دیوتا کی طرف سے نازل ہو۔

سراپنا (فعل متعدی) بددعا دینا، کسی کو کوسنا؛ الزام دینا۔

سراپا زبرس۔اند،ف۔ سر سے پاؤں تک پورا جسم اور تمام اعضائے جسمانی؛ اعضائے جسمانی کی تعریف میں لکھے ہوئے اشعار۔صف: (متعلق فعل) تمام تر، مکمل طور پر، مثل، تمثال، تصویر۔مثال: وہ یہ منظر دیکھ کر سراپا حیرت بن گئے۔

سراپا نگاری اشعار میں محبوب کے اعضائے جسمانی کی توصیف۔

سراج زیرس۔اند،ع۔ چراغ، دِیا، روشنی دینے والا آلہ یا شے۔

سراجِ منیر روشن چراغ؛ حضرت محمد ﷺ کا ایک خطاب۔

سراج زبرس، شدر۔اند،ع۔ زین ساز، گھوڑے وغیرہ کی کاٹھی تیار کرنے والا کاریگر۔

سراچہ زبرس، زبرچ۔اند۔ چھوٹا خیمہ، چھولداری۔

سرادھ زبرس، جزم دھ۔اند، امث، ع۔ ہندوؤں کی ایک رسم جس میں ہر ماہ اپنے مردہ باپ یا ماں کے نام پر گھی، چاول، شکر، شہد اور دودھ ملا کر ان سب کا ایک لڈو بناتا ہے اور پھر منتر سے زور پر اپنے مرے ہوؤں کو بلا کر اُن سے نذر قبول کرنے کی درخواست کر کے یہ لڈو برہمنوں کو کھلاتا ہے۔

سراسر زبرس۔متعلق فعل،ف۔ تمام تر، مکمل طور پر، بالکل، یکسر، اِس سرے سے اُس سرے تک۔نیز سَر بَسر۔

سراسری زبرس۔امث،ف۔ ماتھے کا ٹیکا جس کے ساتھ مانگ کے دونوں طرف موتیوں کی لڑیاں یا پٹیاں ہوتی ہیں اور کنپٹیوں تک جھالر کی طرح لٹکی رہتی ہیں۔ سیس پٹی، چھپکا؛ زنانہ لباس کے کنارے یا پلو پر ٹکی ہوئی سنہری روپہلی پھولوں کی بیل (بے) یا سکوں کی لڑی۔

سراسیمگی زبرس، ی، زبر/ جزم م۔امث،ف۔ گھبراہٹ، حیرانی، پریشانی؛ انتشار، دیوانگی کی کیفیت۔

سَراسیمہ سٹ پٹایا ہوا، حیران، پریشان، متفکر۔

سراغ پیش س۔اند،ت۔ کھوج، نشان، پتہ، قدموں کا نشان؛ علامت؛ ٹوہ؛ دریافت، جستجو؛ سرا، ابتدا، آغاز۔

محاورہ: سراغ پانا تلاش کر کے پتا چلانا، اصل حقیت تک پہنچنا۔

سراغ رساں (ن غنہ) مخبر، جستجو کر کے پتہ چلانے والا؛ نشان بتانے والا، جاسوس، کھوجی۔اکیف (مث) سراغ رسانی۔

محاورہ: سراغ لگانا جستجو کرنا، تحقیق کے ذریعے کسی شخص کا پتا چلانا۔

سرافیل زبرس، ی۔علَم،ع۔ رک: اسرافیل۔

سراگاؤ پیش س، دج۔اند۔ وسطِ ایشیا کا گچھے دار دُم کا باربردار مویشی، یاک۔ نیز سُر اگائے۔

سرانا زیرس۔فعل متعدی۔ متبرک چیزوں یا تعویذ وغیرہ کو پانی میں بہانا؛ ٹھنڈا کرنا، سرد کرنا۔

سرانجام زبر ا، جزم ن۔اند۔ تکمیل؛ نتیجہ، حاصل۔

محاورہ: سرانجام دینا عمل میں لانا، تکمیل تک پہنچانا، مکمل کرنا۔

سراوک زبرس، زبرو۔اند،ہ۔ جین مت کا پیرو۔نیز سَرَ اوُگی۔

سراوَن زبرس، زبرو۔امث،ہ۔ کھیت کی جُتائی کے بعد نالیوں کی صفائی اور نلائی کرنے کا لمبے دستے کا اوزار جس میں کئی نوکدار سلاخیں نکلی ہوتی ہیں، ہنگا، سُہاگا۔

سراہنا زبرس، جزم ہ۔فعل متعدی۔ تعریف کرنا، حمایت کرنا، قدردانی کرنا، شاباش کہنا، داد دینا، ہم نوائی کرنا، بڑھاوا دینا۔

سرائے زبرس۔امث،ف۔ مسافر خانہ۔

سرائے فانی فنا ہو جانے والا گھر۔کنایۃً: دُنیا۔

کہاوت: سرائے کا کتا ہر مسافر کا یار مطلبی لوگ ہر ایک کے دوست ہو جاتے ہیں۔

سرائے کی بھٹیاری لڑاکا عورت، بے باک، گالی باز خاتون۔

سرایت زبرس، زبری۔امث،ع۔ ایک چیز کے دوسری چیز میں گھل مل جانے کا عمل، سما جانے کا عمل؛ تاثیر، نفوذ۔

فعل لازم: سرایت کرنا (زبرس، زبری) جذب ہونا، نفوذ کرنا، سمانا؛ کسی

سیال شے کا کسی شے کے مساموں، ریخوں وغیرہ میں بھر جانا، رچنا، حلول کرنا۔

**سَرب** زبرس، جزم ر۔ متعلق فعل، صف، ہ۔ تمام، کُل، پورا، سب، سارا۔

**سرب** پیش س، جزم ر۔ اند، ف۔ سیسہ، رصاص۔

**سرباز** زبرس، جزم ر۔ اند۔ مجاہد، جاں باز، جان پر کھیل جانے والا، بہادر، جری، دلیر؛ جھومنے والا۔

**سربر** زبرس، جزم ر، زبرب۔ صف، ف۔ مقابل، ہمسر، برابر۔

محاورہ: **سَر بَر ہونا** نبٹنا، عہدہ برآ ہونا؛ شایاں، جوگا ہونا۔

**سر برآوردہ** ممتاز، نمایاں؛ سردار، ممتاز، معزز۔

**سربراہ** زبرس، زبرب۔ اند، ف۔ راہنما؛ منتظم، مہتمم، (کسی ادارے، مملکت یا شعبے کا) سب سے بڑا عہدے دار۔

**سربراہی** راہنمائی، قیادت؛ سرپرستی، کفالت؛ انتظام، اہتمام؛ انجام دہی، تکمیل؛ دیکھ بھال۔

**سربستہ** زبرب، جزم س، زبرت۔ صف، ف۔ پوشیدہ، جو کھلا نہ ہو، مخفی، ناکشادہ، بند۔

**سربسر** زبرس، جزم ر، زبرب، زبرس۔ متعلق فعل، ف۔ اوّل سے آخر تک، تمام، سارے کا سارا، پورے طور پر، بالکل۔

**سربفلک** زبرب، زبرک، زبرل۔ صف، ف۔ غیر معمولی حد تک بلند، آسمان سے باتیں کرنے والا، فلک بوس۔

**سربکف** زبرب، زبرک۔ صف، متعلق فعل، ف۔ جان دینے پر آمادہ، مرنے کے لیے تیار؛ دلیرانہ۔

**سربلند** زبرنیز پیش ب، زبرل۔ صف۔ سرفراز، معزز، ممتاز، عالی مرتبہ، اُونچے سر والا، بلند قامت۔

**سربلندی** عزت، افتخار، سرفرازی۔

**سربمہر** زبرب، لیٹا پیش م، جزم ہ۔ صف، ف۔ ٹھپہ لگا کر بند کیا ہوا، مہر لگا کر بند کیا گیا؛ خفیہ، نامعلوم۔

**سربند** زبرس، زبرب، جزم ن۔ صف۔ اند، ف۔ مہر کیا ہوا، بند کیا ہوا؛ صافہ، پگڑی، خصوصاً جو خلعت کے ساتھ دی جاتی تھی؛ ڈاٹ، ڈھکن وغیرہ جس سے کسی چیز کا منہ بند کیا جائے۔

**سربھارا** زبرس۔ اند۔ ایک قسم کا تھیلا جس کے سرے اٹکا کر پیٹھ پر لاد لیتے ہیں، پٹھو۔

**سربھنگ** زبرس، جزم ر، زبربھ، ن غنہ، ہ۔ ہندو فقیروں کا ایک طبقہ جو ذات پات اور چھوت چھات کو نہیں مانتا۔

**سرپٹ** زبرس، جزم ر، زبرپ۔ صف۔ متعلق فعل، ہ۔ گھوڑے کی ایک چال جس میں وہ سر اُوپر اُٹھا کر رکھتے ہوئے پیروں کو ایک ساتھ اُٹھا کر بھاگتا ہے۔ تیز، بے تحاشا پھرتی سے (دوڑتا ہوا)، بگٹٹ۔

**سرپرست** زبرپ، زبرر، جزم س۔ اند، ف۔ مُرَبّی، نگراں، نگہبان، دیکھ بھال کرنے والا، خبرگیری کرنے والا۔

**سرپرستی** حمایت، دیکھ بھال، امداد۔

**سرِپستاں** زبرس، لیٹا زیر ر، زیرپ، جزم س۔ اند، ف۔ پستان کی گھنڈی، چوچی، بھٹنی۔

**سرپنجہ** زبرس، زبرپ، جزم ن، زبرج۔ اند، ف۔ ہاتھ کا پنجہ، مضبوط پنجہ۔

**سرپنچ** زبرس، زبرپ، ن غنہ۔ اند۔ چودھری، میر مجلس، صدر۔

**سرپوش** زبرس، جزم ر، وج۔ اند، ف۔ کھانے پر ڈھکنے کا عموماً گنبد نما ظرف، خوان پر ڈالنے کا کپڑا۔

**سرپیر** زبرس، جزم ر، ے لین۔ اند، ف۔ ابتدا اور انتہا، آغاز اور اختتام؛ معنی و مفہوم؛ سرا، بھید، سراغ، حقیقت۔ مثال: سَر پیر نہیں ملتا۔

**سرپیچ** زبرس، جزم ر، ے۔ اند، ف۔ پگڑی، پگڑی پر لپیٹنے کی مرصّع پٹی۔

**سرپھرا** زبرس، زیر پھ۔ صف۔ سرکش، نافرمان، ضدی؛ دیوانہ۔

**سرپھوکا** زبرس، وج۔ اند۔ ایک برساتی پودا، جس کے پتے باریک املی کے پتوں کی طرح دو صفوں میں آمنے سامنے ہوتے ہیں، پھلی چھوٹی روئیں دار جس میں مہین بیج ہوتے ہیں جو بطور دوا بھی استعمال کی جاتی ہیں۔ نیز سرپھنکی۔

**سرت** پیش س، جزم ر۔ امث، ہ۔ ہوش، دھیان، عقل، شعور، سوجھ بوجھ، خبر، خیال، یاد۔ نیز سُرَت (زبر)۔

محاورہ: **سرت آنا** ہوش آنا، کسی بات کی سمجھ آنا، خبر ہونا۔

محاورہ: **سرت بسرانا** بھول جانا، بھلا بیٹھنا؛ کچھ ہوش نہ رہنا۔

محاورہ: **سرت جانا** بھول جانا، حواس نہ رہنا، بدحواسی کی وجہ سے کچھ سمجھ میں نہ آنا۔

**سرتا** پیش س، جزم ر۔ صف، ہ۔ ہوشیار، چوکس، چوکنا۔

**سرتابرتا** زبرس، جزم ر، زبرب۔ اند، ہ۔ کسی کام کو مکمل کرنے یا ٹھکانے لگا دینے کا عمل، اہتمام و انتظام۔

**سرتاب** زبرس، جزم ر۔ صف، ف۔ حکم نہ ماننے والا، منہ موڑنے والا، نافرمان، منحرف، سرکش۔

**سرتابی** زبرس، جزم ر۔ امث، ف۔ عدول حکمی، نافرمانی، سرکشی۔

**سَرتاج** اند، ف۔ مالک، آقا، سردار؛ شوہر۔

**سرتال** زبرس، جزم ر۔ امث۔ پڑتال کے بعد مکرر پڑتال، تنقیح یا پیمائش۔

**سرتائی** پیش س، جزم ر۔ امث، ہ۔ پاس، لحاظ، احتیاط، خیال۔

**سرتوڑ** زبرس، وج۔متعلق فعل۔ شدت سے، پوری قوت کے ساتھ۔

**سرتوڑ کوشش** بہت زیادہ محنت، پوری شدت کے ساتھ کی جانے والی کوشش۔

**سرتول** زبرس، وج۔صف۔ ہم پلہ، برابر کا۔

**سرتی (۱)** پیش س، جزم ر۔امث، ہ۔ سننے کی حس، ساعت؛ چھوٹے اور بہت مختصر وقفے کا ئٹر۔

محاورہ: **سرتی لینا** سُن گن لینا، بھنک پانا۔

**سرتی (۲)** پیش س، جزم ر۔امث، ہ۔ ذہانت، دانائی، عقل۔

**سرتی (۳)** پیش س، جزم ر۔امث، ہ۔ پاس، لحاظ، احتیاط، خیال؛ خبرداری، چوکسی؛ ہوشیار، ذہین۔

**سرٹیفکیٹ** جزم ر، ی، زیرف، زبرک۔اند۔ صداقت نامہ، سند؛ خوشنودی کا پروانہ۔انگریزی: Certificate۔

**سرج** زبرس، جزم ر۔اند، ع۔ کاٹھی، زین۔

**سرجانا** زبرس، جزم ر۔فعل متعدی، ہ۔ بنانا، پیدا کرنا، تخلیق کرنا۔نیز سرجنا۔

**سرجن ہار** خالق۔

**سرجن (۱)** زبرس، زبرج۔اند، امث۔ جراحی کا ماہر، جراح۔انگریزی میں: Surgeon۔

**سرجن (۲)** زبرس، زبرج۔اند، امث، ہ۔ پیدا کرنے والا، بنانے والا؛ تخلیق کرنے والا۔

**سرج ہار** بنانے والا، خالق، خدا۔

**سرجیون** زبرس، جزم ر، ی، زبرو۔صف، ہ۔ سدا بہار، جاوداں، لازوال، ہمیشہ رہنے والا؛ سرسبز، شاداب، ہرا بھرا۔نیز سرجی۔

**سرچشمہ** زبرس، جزم ر، زبرچ، جزم ش، زبرم، ہ مُم۔اند، ف۔ پانی کے سوتے کا سرا؛ مخرج، منبع، جہاں سے چشمہ پھوٹے۔نیز (مجازاً) کسی تحریک یا سلسلے کی جڑ، فیض یا برکات کا اصل وسیلہ۔

**سرچنگ** زبرس، جزم ر، زبرچ، ن غنہ۔امث، ف۔ کھلے ہاتھ کی ضرب؛ تھاپ۔

**سرحد** زبرس، جزم ر، زبرح۔امث، ف۔ کسی سرزمین یا عملداری کا آخری کنارا، حد بندی۔

**سرخ** پیش س، جزم ر۔اند۔صف، ف۔ لال رنگ؛ حمرت، لالی؛ لال رنگ کا، شنگرفی، احمریں؛ گھونگچی کا دانہ۔

**سرخ باد** ایک بیماری جس میں سارے بدن پر سرخ رنگ کے دھبے بن جاتے ہیں جن پر کھجلی اور جلن ہوتی ہے۔نیز سرخ بادہ۔

**سرخ رُو** (ومع) آبرودار، باعزت؛ کامیاب، کامران، بامراد؛ شرمندہ اور ناکام کی ضد۔نیز سرخرو۔

**سرخروئی** کامیابی، کامرانی، فتح مندی۔

**سرخ فیتہ** (اصلاً) مسلیں باندھنے کی چپٹی ڈوری؛ دفتری کارروائی جو پیچیدہ اور دیرطلب ہوتی ہے، دفتری طوالت۔

**سرخا** پیش س، جزم ر۔اند، ف۔ سرخ آنکھ والا کبوتر، انارا؛ (بطور استہزا) اشتراکی، کمیونسٹ۔

**سرخاب** پیش س، جزم ر۔اند، ف۔ ایک آبی پرندہ جس کا جوڑا باہمی لگاؤ کے لیے مشہور ہے۔دونوں رات رات بھر ایک دوسرے کو پکارتے ہیں اور ایک مرجائے تو دوسرا جوڑا نہیں لگتا۔

**سرخاب کا پر** انوکھا، اعلیٰ، اُونچا، امیر ہونے کی نشانی۔(مغل امیر اکثر سرخاب کا پر بطور کلغی سجاتے تھے)۔

محاورہ: **سرخاب کا پر لگنا** کوئی انوکھی بات ہونا؛ کوئی خاص وصف ہونا (عموماً طنزاً مستعمل)۔

**سرخط** زبرس، جزم ر، زبرخ۔اند، ف۔ معاہدے کی دستاویز، خصوصاً کرایہ نامہ، کرایہ داری کی دستاویز۔

**سرخوش** زبرس، جزم ر، پیش خ، ومعدولہ۔صف، ف۔ مگن، مسرور، نشے کے سرور میں۔اکیف (مث) **سرخوشی** سرور، کیف۔

**سرخی** پیش ر، جزم ر۔امث، صف۔ لالی، لال رنگ؛ ہونٹوں پر خوبصورتی کے لیے لگایا جانے والا مختلف رنگوں کا موی مرکب (انگریزی میں: Lipstick)؛ مضمون یا مقالے وغیرہ کا عنوان۔

**سرخی پوڈر** سنگھار کا جملہ سامان؛ ہونٹوں پر لگائی جانے والی لالی اور چہرے کا غازہ وغیرہ۔

**سرخیل** زبرر، ے۔صف، ف۔ سربراہ، سرغنہ، افسر۔

**سرد** زبرس، جزم ر۔صف، ف۔ ٹھنڈا، خنک، یخ، بے حرارت یا کم حرارت والا؛ بے جوش وخروش، ولولے سے خالی؛ بے جان، مرا ہوا؛ بے رونق؛ ڈھیلا، مندا۔

**سرد بازاری** مندی کا زمانہ، منڈی میں مانگ یا زر کی کمی، بے طلبی، کسی شے کی قیمت کا گر جانا۔بے خروشی۔

محاورہ: **سرد پڑنا** بے رونق ہوجانا؛ بے اثر ہوجانا؛ جوش وخروش نہ رہنا؛ بے عملی کی کیفیت ہونا۔

**سرد جنگ** زبانی یا نظریاتی جنگ؛ بغیر ہتھیاروں کے لڑی جانے والی لڑائی؛ ذہنی یا دماغی لڑائی۔

**سردخانہ** چیزوں کو گلنے سڑنے سے بچانے کے لیے رکھنے کی ٹھنڈی برفیلی

جگہ یا نعمت خانہ۔
محاورہ: **سرد خانے میں ڈالنا** کسی کام کو عارضی طور پر ملتوی کرنا؛ جانے بوجھے کسی کام میں تاخیر کرنا۔
**سردمزاج** سُست، افسردہ؛ ٹھنڈی طبیعت والا۔
**سردمہر** (لیٹا زیرم، جزم ہ) بے مروت، بے وفا، بے رحم۔
**سردمہری** (لیٹا زیرم، جزم ہ) بے التفاتی، بے مروتی۔
**سرد (و) گرم** نشیب وفراز، خوشی وغمی، ہرطرح کے تجربے یا سابقے۔
**سرد (و) گرم چشیدہ** تجربہ کار، جہاں دیدہ، زمانے کے نشیب وفراز سے واقف۔
محاورہ: **سرد (و) گرم دیکھنے ہونا** تجربہ کار ہونا، زمانے کی اونچ نیچ سے واقف ہونا۔
**سردا** زبرس، جزم ر۔ امذ، ف۔ خربوزے کی طرح کا لطیف شیریں پھل۔ نیز سردہ۔
**سرداب** زبرس، جزم ر۔ امذ، ف۔ وہ مقام جہاں ٹھنڈا پانی یا برف رکھی جائے، سردخانہ؛ تہہ خانہ؛ گرمی سے بچنے کے لیے زیرزمین بنائی گئی جگہ۔
**سردابہ** زبرس، جزم ر، زبرب، ہ غم۔ امذ۔ وہ قبر جو زندگی میں تیار کرالی جائی، اِس میں عموماً گیہوں بھر دیتے ہیں جو تدفین کے بعد خیرات کردیے جاتے ہیں۔
**سردار** زبرس، جزم ر۔ امذ، ف۔ کسی گروہ یا قبیلے کا بڑا آدمی، سرگروہ، سالار، حاکم۔ اکیف (مث) **سرداری**۔
کہاوت: **سرداری کا ڈنڈا اٹکا ہے** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو بڑے عہدے پر فائز رہنے کے بعد اور کو قبول نہ کرے۔
**سردارو** زبرس، جزم ر، ومع۔ وہ دوا جو کسی چیز پر چھڑک کر کھائی جائے۔ نیز **سردائرج**۔
**سردانا** زبرس۔ متعلق فعل۔ ٹھنڈا کرنا؛ (فعل لازم) ٹھنڈا ہونا، سرد ہونا۔
**سردائی** زبرس۔ امث۔ گرمی کے اثر کو دور کرنے کے لیے بنائی گئی ایک رقیق دوا جس میں بادام اور چارمغز وغیرہ گھوٹے جاتے ہیں اور صبح نہار منہ پیا جاتا ہے۔
**سرِ دست** زبرد، جزم س۔ ف۔ فی الحال، ابھی، اِس وقت، ضمناً؛ راستے میں۔
**سردفتر** زبرس، زبرد، جزم ف، زبرت۔ امذ۔ پیشرو، سردار، پیشوا؛ دفتر میں نگران کار، محرروں منشیوں سے کام لینے والا۔ انگریزی میں: Head Clerk۔
**سردل** زبرس، جزم ر، زبرد۔ امذ۔ چوکھٹ کی اُوپری لکڑی جس میں کواڑ کی اُوپر کی چول پھنسی ہوتی ہے۔
**سردئی** زبرس، جزم ر، زبرد۔ صف۔ ہلکا زرد رنگ۔
**سردی** زبرس، جزم د۔ امث، ف۔ ٹھنڈک، ٹھنڈا موسم، زمستان، جاڑے کا موسم؛ نرم برتاؤ، بے حسی کی کیفیت۔
کہاوت: **سردی کا مارا پنپے، اَن کا مارا نہ پنپے** چاہے کپڑا نہ ہو پیٹ کو روٹی چاہیے۔ اَن = روٹی۔
محاورہ: **سردی پڑنا** جاڑے کے موسم کا شدت اختیار کرنا۔
**سردی گرمی** ہر قسم کے اچھے اور برے تجربات؛ رنج وخوشی۔
محاورہ: **سردی گرمی سے بچانا** گرم اور سرد موسم سے محفوظ رکھنا؛ زمانے کے نشیب وفراز سے محفوظ رکھنا۔
محاورہ: **سردی گرمی ہونا** تلخ کلامی ہونا، تکرار ہونا، گالی گلوچ ہونا۔ نیز **گرمی سردی ہونا**۔
**سردھرا** زبرس، جزم ر، زبردھ۔ امذ۔ سردار، ذمہ دار فرد۔
**سررشتہ** زبرس، جزم ر، زیرر، جزم ش، زبرت۔ امذ، ف۔ ڈور کا سرا؛ محکمہ، شعبہ، صیغہ، دفتر۔ تخفیف: سرِ شتہ۔
**سَرِشتہ دار** محکمہ کا سربراہ۔
**سرزد** زبرس، جزم ر، زبرز۔ صف۔ واقع عمل میں آیا ہوا، ارتکاب شدہ۔
فعل مرکب: **سرزد ہونا** کسی حرکت یا جرم کا ارتکاب کیا جانا، وقوع پذیر ہونا۔
**سرزنش** زبرس، جزم ر، زبرز، زیرن۔ امث، ف۔ ملامت، دھمکانا، تنبیہ۔
**سَرَس (۱)** زبرس، زبرر۔ صف، ہ۔ بہترین، اعلیٰ، بڑھ کر؛ تعداد یا مقدار میں بہت بڑھا ہوا۔
**سَرَس (۲)** زبرس، زبرر۔ صف۔ رس بھرا، رسیلا؛ میٹھا؛ مرغوب، اچھا۔
**سَرِس** زبرس، زیرر۔ امذ۔ مانند، مشابہ، برابر، ملتا جلتا۔
**سِرَس** زیرس، زبرر۔ امذ، ہ۔ ایک اُونچا سایہ دار درخت جسے سلطان الاشجار بھی کہتے ہیں، اِس پر زرد اور سفید رنگ کے خوشبودار پھول اور لمبی چوڑی پھلیاں لگتی ہیں۔
**سرسا** پیش س، جزم ر۔ امذ، ہ۔ کیل یا میخ جس کے دونوں طرف نوکیں ہوں جسے عموماً تختوں میں ٹھونکا جاتا ہے۔
**سرسام** زبرس، جزم ر۔ امذ۔ تیز بخار جس میں دماغ پر (ورم کی وجہ سے) اثر ہو اور آدمی بہکی بہکی باتیں کرنے لگتا ہے۔
**سرسائی** زبرس، جزم ر۔ امث، ہ۔ کثرت، بہتات، افراط، زیادتی؛ نمی، تری، رطوبت؛ چالاکی، چستی؛ فوقیت، برتری، غلبہ۔
**سرسبز** زبرس، جزم ر، جزم ب۔ صف۔ ہرا بھرا، شاداب، بارور، کامیاب۔ اکیف (مث) **سرسبزی**۔
**سرسراہٹ** زبرس، جزم ر، زبرہ۔ امث، ہ۔ ہوا کے چلنے یا کسی چیز کے آہستہ سے کھسکنے کی آواز؛ ہلکی تحریک۔ مثال: نزلے کی سرسراہٹ۔
فعل لازم: **سرسرانا** (سانپ وغیرہ کا) رینگنا؛ ہوا کے ہلکے ہلکے چلنے کی آواز۔

**سرسری** زبرس، جزم ر۔صف۔متعلق فعل۔ف۔ چلتا ہوا، رواروی کا، پوری توجہ کے بغیر، مجملاً مختصراً۔

**سرسری طور پر** بغیر سوچے سمجھے، رواروی میں۔

**سرسری** پیش س، جزم ر۔امث،ہ۔ اناج (خصوصاً گندم) کا ایک سرخ رنگ کا مہین کیڑا۔ نیز **سُسری**۔

**سرسوتی** زبرس، زبرر، جزم س، زبرو۔امث۔علَم،ہ۔ ہندی دیومالا میں علم وفن کی دیوی کا نام، برہما کی پتنی۔

**سرسوں** زبرس، جزم ر، وج۔امث،ہ۔ رائی کی قسم کا ایک خوردنی تیل کا بیج اور اُس کا پودا جس کے پھول زرد اور کھیت کا نظارہ فرحت بخش ہوتا ہے، سرشف۔

محاورہ: **سرسوں پھولنا** سرسوں کے پودے پر زرد رنگ کے پھول آنا، زرد ہی زرد نظر آنا۔

کہاوت: **سرسوں پھولے پھاگ میں اور سانجھی پھولے سانجھ، نہ پھولے نہ پھلے جو تریا ہو بانجھ** سرسوں پھاگن میں پھولتی ہے، شام کی شفق ظاہر ہوتی ہے۔ مگر بانجھ عورت کبھی بھی نہیں پھولتی پھلتی۔

**سرسوں کا ساگ** سرسوں کے پودے کے پتے اور ڈلیاں جو پکا کر عموماً مکئی کی روٹی کے ساتھ کھائی جاتی ہیں۔

**سرشار** زبرس، جزم ر۔صف۔ لبریز، لبالب؛ سیراب؛ نشے میں مست، خون پیے ہوئے۔

**سرشاری** نشے کی کیفیت۔

**سرشت** زبرس، زیرر، جزم ش۔امث،ف۔ طبیعت، فطرت، خلقی میلان؛ خو، خصلت، عادت؛ خمیر، مزاج، افتاد۔

**سرشتہ** زبرس، زیرر، جزم ش، زبرت، وغم۔امذ،ف۔ سررِشتہ (رک) کی تخفیف؛ رواج، طریقہ، دستور۔ (صف) پرویا ہوا، مسلک؛ گوندھا ہوا، خمیر کیا ہوا، خشک چیز جسے تر کر کے نرم لگدی بنائی گئی ہو۔

**سرشٹ** زبرس، زیرر، جزم ش۔امث،س۔ ہستی، عالم؛ (صف) پھینکا ہوا، چھوڑا ہوا؛ سجایا ہوا، مزین۔

**سرشٹی** پیدائش، تعمیر۔

**سرشک** زبرس، زیرر، جزم ش۔امذ،ف۔ آنسو، اشک؛ قطرہ۔

**سرطان** زبرس، جزم ر۔امذ،ف۔ کیکڑا؛ وہ قیاسی خط جو استوا کے شمال میں تقریباً ۲۳ درجے پر زمین کے گرد محیط ہے۔ (نجوم) ایک آسمانی برج؛ راج پھوڑا جسے لاعلاج تصور کیا جاتا ہے، کینسر۔ اصلاً: سرطان (زبرس، زبرر)۔

**سرع** زبرس، جزم ر، جزم ع۔امذ،ع۔ انگور کی ٹہنی۔

**سرعت** پیش س، جزم ر، زبرع۔امث۔ جلدی، پھرتی، شتابی، تیزی (حرکت یا رفتار کی)؛ کم وقت میں سرانجامی۔

**سرعتِ انزال** (زیرا، جزم ن) ایک مردانہ کمزوری جس کے سبب انزال جلد ہو جاتا ہے۔

**سرغنہ** زبرس، جزم ر، زبرغ، زبرن۔صف۔امذ۔ بے مثل، بے مقابل؛ وہ سردار جس کا کوئی حریف نہ ہو؛ عرفِ عام میں کسی شریر یا باغی گروہ کا سردار۔

**سرف** زبرس، زبرر۔امذ،ف۔ فضول خرچی، زائد خرچ، اسراف۔

**سرفہ** خرچ کرنے میں ہچکچاہٹ، بخل۔

**سرفراز** زبرف۔صف،ف۔ بلند، ممتاز، معزز، عالی رتبہ۔ نیز **سرافراز**۔

**سرفرازی** زبرف۔صف،ف۔ عزت، سربلندی، بزرگی۔

**سرفروش** زبرف، وج۔صف۔مذ،ف۔ جاں باز، جان کی پروانہ کرنے والا؛ دلیر، بہادر، شجاع۔

**سرفروشانہ** دلیرانہ، بہادرانہ۔

**سرفروشی** بہادری، دلیری، جانبازی۔

**سرفہ** پیش س، جزم ر، زبرف۔امذ،ف۔ کھانسی، ٹھسکا، سُعال۔

**سرقہ** زبرس جزم ر، زبرق۔امذ،ع۔ چوری، خیانت (ہر قسم کی)، خصوصاً کسی دوسرے کے کلام یا مضمون کو بغیر ماخذ بتائے اپنے کلام میں شامل کرنا۔

**سرقین** زبرس، جزم ر، ی۔امذ۔ گوبر، نجاست، پاخانہ، گو۔

**سرک** (۱) زبرس، زبرر۔امث،ہ۔ پھندا، کمند، حلقہ، گرہ۔

**سرک** (۲) زبرس، زبرر۔امث۔ وہ چال جس میں آدمی اگلا پیر اُٹھاتا اور پچھلے پیر کو گھسیٹا ہوا آگے کو بڑھتا ہے۔

**سرکار** زبرر، جزم ر۔امث،ف۔ حکومت، سلطنت، ریاست؛ آقا، مالک کے لیے کلمۂ خطاب؛ علاقہ، قلمرو، انتظامی حلقہ؛ دربار، بارگاہ؛ (کنایۃً) معشوق، محبوب؛ (کنایۃً) حضرت محمد ﷺ۔

**سرکار دربار** حاکم کی کچہری، خاص اجلاس۔

کہاوت: **سرکار سے ملے تیل، پلے ہی میں میل** سرکار سے جو ملے لے لینا چاہیے۔

**سرکاری** حکومت کا، حکومت یا ریاست سے متعلق۔

**سرکانا** زبرس، جزم ر۔فعل متعدی۔ کھسکانا، آگے بڑھانا، جنبش دے کر ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا؛ ہٹانا، ایک طرف کرنا، پرے کرنا۔

**سرکردہ** زبرس، جزم ر، زبرک، زبرد۔صف،ف۔ ممتاز، نمایاں (شخص)۔

**سرکردگی** (زبر نیز جزم د) قیادت، رہبری؛ نمایاں، ممتاز ہونا۔

**سرکس** زبرک۔صف۔ وہ تماشا جس میں تربیت یافتہ افراد اور جنگلی جانور مختلف طرح کے کرتب اور کھیل دکھاتے ہیں۔ انگریزی میں: Circus۔

**سرکش** زبرک۔صف،ف۔ گستاخ، نافرمان۔

**سرکنا** زبرس، زبرر، جزم ک۔فعل لازم۔ کھسکنا، جنبش کرنا، ہلنا، آگے بڑھنا، غائب ہونا، بھاگ جانا، ٹل جانا۔

**سرکنڈا** زبرس، جزم ر، زبرک، جزم ن۔ اند، ہ۔ سرکی کے پودے کی قلم یا شاخ، سینٹھا، بینڈ، نرکل۔

**سرکواں** زبرس، وج۔ جو کھسکایا یا سرکایا جاسکے (آلہ، اوزار، سوئی وغیرہ)۔

**سرکوب** زبرس، جزم ر، وج۔صف، ف۔ سر کچلنے والا۔

**سرکوبی** زبرس، جزم ر، وج۔است، ف۔ سر کچلنا؛ (مراد) استیصال کرنا، مٹانا، فرو کرنا (فتنہ، بغاوت، باغی وغیرہ کو)۔

**سرکہ** زیرس، جزم ر، زبرک۔اند، ف۔ ایک کھٹا مائع جو پھلوں کے عرق کے خمیر سے تیار کیا جاتا ہے۔کھانے میں چاشنی کے لیے مستعمل۔نیز (صف) بدمزاج، ترش رُو، تیوری چڑھائے ہوئے۔

**سرکہ پیشانی** تُرش روئی، بدمزاجی، بد دماغی۔نیز سرکہ جبینی، سرکہ جبیں۔

**سرکی** زیرس، جزم ر۔است، ہ۔ بانس کی قسم سے ایک نرم پودا جس کی پوروں سے چھاج، پردے اور ٹٹیاں وغیرہ بنائی جاتی ہیں۔

**سرکھا** پیش س، جزم ر۔اند۔ نکیلی پھنگ اور لمبے تنے کا اُونچا درخت جس پر پتے گھنے نہ ہوں۔

**سرکھپ** زیرس، جزم ر، زبرکھ۔صف۔ سرفروش، نڈر، جاں باز۔

**سرگ** پیش س، جزم ر۔است۔ہ۔ رک: سُورگ۔

**سرگ باش** جنت میں رہنے والا، جنتی۔

**سرگراں** زبرس، جزم ر، زبر نیز زیرگ۔صف، ف۔ ناراض، روٹھا ہوا، رنجیدہ، مغرور، برگشتہ۔

**سرگرداں** زبرگ، جزم ر۔صف، ف۔ حیران، پریشان، آوارہ، مضطرب، سراسیمہ؛ گھومنے یا چکر لگانے والا۔

**سرگرم** زبرگ، جزم ر۔صف، ف۔ جوشیلا، پُرجوش، مستعد، فعال، گرمجوشی سے کام کرنے والا، محنتی۔

**سرگرمی** تیزی، مستعدی، جوش۔

**سرگزشت** پیش گ، زبرز، جزم ش۔است، ف۔ آپ بیتی، حالات زندگی، حال احوال، سوانح عمری، بیتا ہوا واقعہ۔

**سرگشتہ** زبرس، جزم ر، زبرگ، جزم ش، زبرت۔صف، ف۔ بہکا ہوا؛ بوکھلایا ہوا، حیران، پریشان؛ سرپھرا، دیوانہ؛ ناراض، بگڑا ہوا؛ مخالف، برگشتہ۔ایک (مث) سرگشتگی (زبرت) حیرانی، پریشانی۔

**سرگم** زبرس، جزم ر، زبرگ۔اند، ہ۔ (موسیقی) سُروں کا بنیادی پیمانہ سپتک، سات بنیادی سُروں کا مجموعہ۔

**سرگن** زبرس، جزم ر، پیش گ، اند، صف، ہ۔ اللہ تعالیٰ کی ذات کی صفات؛ تمام خصوصیات والا، اللہ تعالیٰ۔

**سرگوشی** زبرس، جزم ر، وج۔است، ف۔ کانا پھوسی، کان میں چپکے سے کہی جانے والی بات۔

**سرگیں** زیرس، جزم ر، ی، ن غنہ۔اند۔ گندگی، آلائش، لید؛ (گائے وغیرہ کا) گوبر؛ کھاد۔

**سرل** زبرس، زبرر۔صف، س۔ سیدھا، راست؛ درست، ٹھیک؛ صاف، آسان؛ بھلا، شریف، خوش خو؛ سچا، ایماندار؛ لمبا، کھڑا، عمودی، موزوں قد کا؛ چیڑ کی ایک قسم کا درخت۔

**سرلا** (جزم ر) سُگھڑ، سیدھی سادی۔

**سَرَلتا** صفائی، سادگی، خوش اُسلوبی۔

**سرل چاپ** دائرے کا قطر ناپنے کا دو نکیلی ٹانگوں والا اوزار۔

**سرما** زبرس، جزم ر۔اند، ف۔ جاڑا، سردی کا موسم، زمستاں۔

**سرمائی** جاڑے کا، جاڑے سے منسوب۔

**سرمایہ** زبرس، جزم ر، زبری۔اند، ف۔ متاع، پونجی، دھن، دولت، راس المال؛ بچائی یا کاروبار میں لگائی ہوئی رقم؛ باعث، سبب۔

**سرمایۂ افتخار** وہ شے جس پر فخر کیا جاسکے۔نیز سرمایۂ ناز۔

**سرمایہ دار** دولت مند، امیر؛ کاروبار میں روپیہ لگانے والا۔

**سرمایہ داری** امارت، دولت مندی؛ وہ معاشی نظام جس میں سرمایہ داروں کو برتری اور مراعات حاصل ہوں؛ سودی نظام، غیرمحدود شخصی ملکیت کا نظام۔

**سرمایہ کاری** کاروبار میں رقم لگانا، رقم پر منافع حاصل کرنا۔

**سرمچو** پیش س، جزم ر، زبرم، وج۔است۔ آنکھ میں سرمہ ڈالنے کی سلائی۔

**سرمد** زبرس، جزم ر، زبرم۔صف، ع۔ دائم، ہمیشہ رہنے والا، قائم، باقی، ابدی؛ مستحکم، مضبوط؛ مست، مجذوب۔

**سرمدی** عالم باقی یا روحانی سے متعلق؛ دائمی، دوامی۔

**سرمگیں** پیش س، جزم ر، زبرم، ی۔صف، ف۔ سرمہ گی (آنکھ)؛ سرمے کے رنگ کا/کی، سیاہ۔

**سرمگیں آنکھ** وہ آنکھ جس کے پپوٹوں کی کوریں قدرتی طور پر سیاہ ہوں۔

**سرمنڈل** پیش س، جزم ر، زبرم، جزم ن، زبرڈ۔اند۔ دھونسا، کھال منڈھا ہوا بڑا طبل یا نقارہ جس کی آواز گونج دار ہوتی ہے۔قانون کی مانند ایک ساز جس میں ۲۱ تار ہوتے ہیں۔

**سرِمو** زبرس، لیٹا زیر، و مع ۔ صف ۔ متعلق فعل ۔ ف ۔ بال برابر، ذرا سا؛ (عموماً نفی کے طور پر)، ذرا بھی (نہیں)، مطلق (نہیں)۔ مثال: بیان میں حقیقت سے سرمو اختلاف نہیں۔

**سرمہ** پیش س، جزم ر، زبرم، ہ غم ۔ اند ۔ ف ۔ ایک چمکیلی دھات جو عموماً دوسری دھاتوں میں سختی پیدا کرنے کے لیے ملائی جاتی ہے، اور سفوف کی شکل میں آنکھوں میں بھی آرائش کے طور پر یا بینائی کی تقویت کے خیال سے لگائی جاتی ہے۔ کحل اثمد، آنتی مون؛ بعض نباتی اشیا، مثلاً: ممیرے کا سفوف جو آنکھوں میں سلائی سے پھیرا جائے۔

**سرمہ آسا/سا** سرمے جیسا، سرمہ لگا ہوا، باریک، پسا ہوا۔

محاورہ: **سرمہ بنا دینا** انتہائی باریک پیس دینا؛ ختم کر دینا۔

محاورہ: **سرمہ چرانا** بہت صفائی سے چوری کرنا، بڑی مہارت سے کسی کو دھوکا دینا۔

**سرمۂ چشم** بہت عزیز، نہایت پیارا، محبوب۔

**سرمہ درگلو** (پیش گ، و مع) خاموش، ساکت، گُنگ، بولنے سے معذور، بے آواز (سرمہ حلق میں پہنچے تو آواز بیٹھ جاتی ہے)۔

محاورہ: **سرمہ دِلوانا** آنکھ میں سرمہ لگوانا؛ دوستی کرنا، تعلق بنانا۔

کہاوت: **سرمہ سب لگاتے ہیں پر چتون بھانت بھانت** سرمہ بہت لوگ لگاتے ہیں مگر زیب کسی کسی کو دیتا ہے۔ بناؤ سنگھار سبھی کرتے ہیں مگر پھبتا کسی کسی کو ہے۔

محاورہ: **سرمہ کر دینا** پیس ڈالنا؛ مٹا دینا، نام و نشان نہ تک چھوڑنا۔

**سرمہ کش** سرمہ لگانے والا۔

محاورہ: **سرمہ کھانا** خاموش ہو جانا، گونگا بن جانا۔

محاورہ: **سرمہ کھینچنا** آنکھوں میں سرمہ لگانا۔

**سُرمگیں** سرمہ لگائی ہوئی (آنکھ)۔

**سرمئی** سرمے کے رنگ کا، سفیدی سیاہی ملا رنگ۔

**سرمے کی تحریر** سرمے کا نشان یا لکیر۔

**سرن (۱)** زبرس، زبرر ۔ امث ۔ س ۔ بچاؤ کا مقام، پناہ گاہ، حفاظت کی جگہ؛ بھروسہ، تکیہ، آسرا؛ (ہندوؤں میں) قدم بوسی۔

محاورہ: **سرن گہنا** پناہ مانگنا، کسی کی حفاظت میں آنا۔

محاورہ: **سرن لینا** پناہ لینا، آسرے میں لینا۔

**سرن (۲)** زبرس، زبرر ۔ امث ۔ ہ ۔ ہوا کا جھونکا؛ گھوڑوں کا ایک مرض جس میں وہ اپنا پاؤں زمین پر جھٹکے سے رکھتا اور اُٹھاتا ہے۔

**سرنا** زبرس، جزم ر ۔ فعل لازم ۔ ہ ۔ آگے بڑھنا، اگلی طرف حرکت کرنا؛ ختم ہونا، انجام کو پہنچنا؛ عمر بسر کرنا، کٹنا، گزر جانا؛ کافی ہونا، نکلنا۔

**سرنا** پیش س، جزم ر ۔ اند ۔ ف ۔ نفیری، بگل، ترئی جو شادی بیاہ یا خوشی کے موقع پر بجائی جاتی ہے۔

**سرنام** زبرس، جزم ر ۔ صف ۔ ف ۔ مشہور، معروف؛ خاندانی نام۔

**سرنامہ** زبرس، جزم ر زبرم، ہ غم ۔ اند ۔ ف ۔ عنوانِ خط، خط کی پیشانی، خط پر مکتوب الیہ کا نام پتہ۔

**سرنج** جزم س، زیرر، جزم ن ۔ امث ۔ وہ آلہ جس سے ٹیکہ لگاتے ہیں، پچکاری۔ انگریزی میں: Syringe۔

**سرنگ (۱)** پیش س، زبرر، ن غنہ ۔ امث ۔ ہ ۔ زمین دوز راستہ؛ پٹا ہوا لمبا راستہ؛ (نالی یا کسی ظرف میں بھر کر) زمین یا سمندر وغیرہ میں چھپایا ہوا دھماکا خیز مادہ۔

محاورہ: **سرنگ اُڑانا** کسی نالی یا ظرف میں بارود بھر کر زمین میں دبانا اور پھر اُسے دھماکے سے اُڑانا۔

محاورہ: **سرنگ لگانا** زیرِ زمین راستہ بنانا، سوراخ کرنا، نقب لگانا؛ اندر کی خبر لانا؛ جڑیں کھودنا، بنیاد کھوکھلی کرنا۔

**سرنگی** نقب لگانے والا، سرنگ کھودنے والا۔

**سرنگ (۲)** پیش س، زبرر، ن غنہ ۔ صف ۔ اند، ہ ۔ خوش رنگ گھوڑا، سرخی مائل رنگ کا گھوڑا جس کی دُم کے بال بھی سرخ ہوں۔

**سرنگوں** زبرس، جزم ر، زیرن، و مع، ن غنہ ۔ صف ۔ ف ۔ سر جھکائے ہوئے؛ خفیف، شرمندہ؛ اوندھا؛ مطیع، زیر؛ مفتقر۔

**سرنوشت** زبرس، جزم ر، زبرن، زیر و، جزم ش ۔ امث ۔ ف ۔ روداد، واقعاتِ زندگی، خصوصاً تقدیر کا لکھا۔

**سرو** زبرس، جزم ر، و ملفوظ ۔ اند ۔ ف ۔ اُونچا پہاڑی درخت جس کے پتے جھالر دار ہوتے ہیں اور پھل نہیں لگتا، عموماً شعرا اِس کے بلند ہونے کی وجہ سے اِس سے محبوب کی قامت کو تشبیہ دیتے ہیں۔

**سرو اندام** وہ جس کا بدن سڈول اور سیدھا، قد بلند ہو۔

**سرو چراغاں** سرو کی شکل کا قمقموں سے سجایا ہوا جھاڑ۔

**سروِ سہی** (لیٹا زیر و، زبرس) سیدھا کھڑا رہنے والا پیڑ۔ نیز استعارۃً: دراز قد، پُرتمکنت محبوب۔

**سَرْوقد** (جزم و) سیدھا کھڑا ہوا۔ مثلاً: سروقد ہو کر استقبال کیا۔ نیز **سرو قامت**۔

**سرواہا** زبرس، جزم ر ۔ اند، ہ ۔ سرو سامان، وارث۔

**سروبرگ** زبرس، و ج، زبرب، جزم ر ۔ اند ۔ ف ۔ خیال، دھیان، توجہ، پروا۔

**سروپ** پیش س، و مع ۔ صف ۔ ہ ۔ صورت شکل رکھنے والا، متشکل ۔ (اند) شکل، صورت، ہیئت، شبیہ، منظر، حسن، جمال۔ نیز **سَروپ** (زبرس، و مع)۔

**سروتا** زبرس، وج۔ اند۔ چھالیہ کی ڈلی کاٹنے کا یا گنے کی گنڈیریاں کرنے کا دستی آلہ، میوہ توڑ کر گری نکالنے کا آلہ۔ نیز سَرَ وتا (ولین)۔

**سروتری** وج، جزم ت۔ اند، س۔ ویدوں کا ماہر، پنڈت۔

**سروج** زبرس، وج۔ اند، س۔ (لفظاً) جھیل کا بیٹا۔ مراد: کنول کا پھول، نیلوفر۔ نیز سروج (پیش س، وج)۔ (مث) سروجنی۔

**سرود** پیش س، ومع۔ اند، ف۔ گانا، نغمہ، گیت۔ نیز سرود (زبرس، وج) ایک تانت کے تاروں کا ساز، بربط۔ نیز سرود (زبرس، زبرو)۔

**سرودخانہ** وہ مقام جہاں ناچ گانے کا انتظام یا اہتمام ہو۔

**سرَوَر** زبرس، جزم ر، زبرو۔ اند، ف۔ سردار، حاکم اعلیٰ، قائد، پیشوا۔

**سرورِعالم** (لفظاً) سارے جہاں کا سردار، حاکم، بادشاہ؛ مراد: حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

**سرَوَری** سرداری، حاکمی، بادشاہت، قیادت۔

**سرور** پیش س، ومع۔ اند، ع۔ دل و دماغ کی تازگی یا خوشی کیفیت، کیف، انبساط، سرشاری؛ (پُرکیف) ہلکا سا نشہ۔

محاورہ: **سرور جمنا** نشے کی وجہ سے آنکھوں میں سرخی آنا۔

محاورہ: **سرور چھانا** خمار چڑھنا، آنکھوں میں نشے کی سرخی آنا، سرشاری ہونا۔

**سرَوَرق** زبرس، جزم ر، زبرو، زبرر۔ اند، ف۔ کتاب کا پہلا ورق جس پر عنوان لکھا ہوتا ہے۔

**سروش** پیش س، وج۔ اند، ف۔ غیبی فرشتہ، ہاتفِ غیب، وحی لانے والا فرشتہ، غیب کی آواز۔ مراد: وہ تخلیقی قوت جو نئے مضامین سجھاتی ہے۔ نیز عام: سَر وش (زبرس)۔

**سروکار** زبرس، وج۔ اند، ف۔ واسطہ، تعلق، معاملہ۔

**سرولا** زبرس، ولین۔ اند، ہ۔ ایک قسم کی مٹھائی جس میں چھوہارے، تل، میدہ اور گھی کا استعمال کیا جاتا ہے۔

**سرون** زبرس، جزم ر، زبرو۔ اند۔ کان، گوش۔

**سروور** زبرس، وج، زبرو۔ جھیل، بڑا تالاب۔

**سروہی** زبرس، وج۔ امث، ہ۔ پتلی سیدھی دودھاری تلوار۔

**سروے** زبرس، جزم ر۔ اند۔ جائزہ، پیمائش، ناپ۔ انگریزی: Survey۔

**سرہ** زبرس، زبرر۔ صف۔ خالص، بے عیب، نفیس۔

**سرہانا** زبرس، جزم ر۔ اند۔ سر کی سمت، سر رکھنے کی جگہ، بالیں۔ نیز سرہانہ۔

**سرہج** زبرس، جزم ر، زبرہ۔ امث۔ سالے کی بیوی۔

**سرہنگ** زبرس، جزم ر، زبرہ، ن غنہ۔ اند، ف۔ فوجی جوان، پیادہ؛ نقیب، چوبدار؛ فوجی افسر، کپتان، سپہ سالار؛ پہلوان، بہادر؛ اَکھڑ؛ کوتوال، تھانیدار۔

**سرہنگی** سرداری، افسری، قیادت؛ (متعلق فعل) بغاوت، سرکشی۔

**سری(۱)** زبرس۔ امث، ہ۔ تیر کی ڈنڈی جس کے سرے پر پیکان لگا ہوتا ہے، خدنگ۔ نیز رک: شری۔

**سری(۲)** زبرس۔ امث، ف۔ سرداری، بزرگی۔

**سِری** زیرس۔ امث، ہ۔ سر، خصوصاً ذبح کیے ہوئے جانور کا۔

**سری پھل** ناریل۔

**سری ٹیک (ے)** سجدہ، ماتھا ٹیکنا۔

**سِرّی(۱)** زیرس، شدر۔ صف، ع۔ پوشیدہ (بات یا شے)، نہاں، جو راز میں ہو، چھپی ہوئی۔

**سِرّی(۲)** زیرس، شدر۔ صف۔ دیوانہ، پاگل۔ نیز سڑی۔

کہاوت: **سری ہے تو کیا، بات ٹھکانے کی کہتا ہے** ہے تو بیوقوف مگر بات ٹھیک کہتا ہے۔

**سِرّے** زیرس، شدر۔ اند، ہ۔ ابتدا، شروع؛ سرا کی جمع۔

محاورہ: **سرے چڑھانا** مکمل کرنا، تکمیل کو پہنچانا، پورا کرنا۔

کہاوت: **سر کی بھیڑ کانی** شروع سے ہی بگاڑ، ابتدا ہی غلط۔

**سریا** زبرس، جزم ر۔ اند۔ لوہے کی سلاخ؛ گندھے ہوئے سنہری یا روپہلی تاروں کی لڑ؛ تیر کا وہ حصہ جو پیکان اور سوفار کے درمیان ہوتا ہے۔

**سریاپان** پیش س، جزم ر۔ اند۔ چھتری؛ سورج کی شکل کا ایک شاہی نشان۔

**سریانی** پیش س، جزم ر۔ امث۔ شام کی قدیم زبان جو اُن علاقوں میں عربی کے رواج سے پہلے رائج تھی۔ آرامی۔

**سریت** پیش س، ی۔ امث۔ وہ لونڈی جسے گھر میں ڈال لیا جائے۔

**سریر(۱)** زبرس، ی۔ اند، ع۔ گدی، مسندِ شاہی، تختِ شاہی؛ عیش، فراخی۔

**سریر آرا** تخت پر بیٹھنے والا۔

**سریر(۲)** زبرس، ی۔ اند، ہ۔ بدن، جسم۔

**سریر بندھک** (زبرب، ن غنہ، زبرد) اپنے کسی عزیز کو ضمانت کے طور پر دینا؛ غلام۔

محاورہ: **سریر دھارن کرنا** روح کا ایک قالب سے کسی دوسرے قالب میں آ جانا؛ آواگون کا عمل ہونا۔

کہاوت: **سریسے کا ٹٹو بنا پھرتا ہے** اپنے آپ کو بہت کچھ سمجھتا ہے۔

**سریش** زیرس، ے۔ اند، ف۔ جانوروں کی ہڈیوں کے چیپ سے تیار کردہ مادہ جس سے لکڑی چمڑا وغیرہ چپکاتے یا جوڑتے ہیں۔

**سریع** زبرس، ی۔ صف، ع۔ تیز، جلد حرکت یا عمل کرنے والا، شتاب۔ (عروض) ایک شش رکنی بحر جس کے بنیادی رکن مستفعلن مفعولات ہیں، بحرِ سریع۔

**سَریعُ الاثر** (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبر ا، زبر ث) بہت تیزی سے اثر کرنے والا، زود اثر۔

**سریع السیر** تیزی سے چلنے والا، حرکت کرنے والا۔

**سَریعُ الفہم** (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبر ف، جزم ہ) ذہین، تیز طبع؛ جلد سمجھ میں آنے والا، آسان، واضح۔

**سریکھا** زبر س، ی۔ اند۔ مثل، مانند، ملتا جلتا؛ نمونہ، نظیر۔ نیز بطور حرف تشبیہ، مثلاً: تم سریکھا تم جیسا۔ نیز سَری کا۔

**سریکھا** زبر س، ے۔ اند۔ فلکِ قمر کا نواں نکشتر جس میں ۵ ستارے ہیں۔

**سریلا** پیش س، ی۔ صف، ہ۔ خوش آواز، مترنم، خوش گلو۔ (امث) سریلی۔

**سریلا پن** نغمگی، خوش الحانی۔

**سرین** پیش س، ی۔ اند، ف۔ کولھا، چوتڑ، پٹھا۔

**سریہ** پیش س، شد زیر ر۔ زبر ی، ہ غم۔ امث۔ وہ لونڈی جس سے مباشرت کی جائے، بیوی بنائی گئی کنیز۔

## س۔ڑ

**سڑ** زیر س۔ امث۔ دیوانگی، پاگل پن، باولا پن۔

**سڑیلا** پاگل، وحشت زدہ، دیوانہ۔

**سڑا** زبر س۔ صف، ہ۔ گلا ہوا، بسا ہوا، خراب شدہ؛ ناکارہ، نہایت بُرا۔

**سڑا گلا** بوسیدہ، خستہ حال، پرانا۔

**سڑا** زیر س۔ اند، ہ۔ خبطی، سودائی، پاگل، دیوانہ۔

**سڑاپ سڑاپ** زبر س۔ امث، نقلِ صوت، ہ۔ کوئی رقیق شے پیتے وقت ہونٹوں سے نکلنے والی آواز؛ چابک کے مسلسل مارے جانے کی آواز۔

**سڑاند** زبر س، ن غنہ۔ امث، ہ۔ سڑی ہوئی شے کی بدبو، تعفن، نجاست۔

**سڑپا** پیش س، زبر ڑ، شد پ۔ اند۔ نقلِ صوت، ہ۔ کسی چیز کو پیتے وقت سانس کو آواز کے ساتھ کھینچنے کی حرکت۔

محاورہ: سڑپا بھرنا آواز نکالتے ہوئے پینا۔ نیز سڑ لگانا / مارنا۔

فعل متعدی: سڑپنا جلدی سے پی جانا، کش کھینچنا۔

**سڑسٹھ** زبر س، جزم ڑ۔ عدد۔ ساٹھ اور سات کا مجموعہ، (ہندسوں میں) ۶۷۔ (صف) سڑسٹھواں / ویں۔

**سڑک** زبر س، زبر ڑ۔ امث۔ لمبا، چوڑا راستہ، شارع، مارگ۔

**سڑک** پیش س، جزم ڑ۔ صف، ہ۔ فوراً، جلد، ترنت؛ محو، مگن۔

**سڑکنا** پیش س، زبر ڑ، جزم ک۔ فعل متعدی، ہ۔ کسی چیز کو ناک کے رستے زور سے سانس کھینچ کر نگلنا۔

**سڑکی** پیش س، جزم ڑ۔ امث، ہ۔ پتنگ کی ڈور کا یکا یک جھول کھانا، ڈھیلا پڑ جانا؛ ڈھیل، جھکولا۔

**سَڑی** زبر س، جزم ڑ۔ صف، ہ۔ بوسیدہ، خراب، بدبودار۔

**سِڑی** زیر س، جزم ڑ۔ صف، ہ۔ دیوانہ، مجنوں، پاگل؛ وحشی۔ نیز سری۔ (مث) سڑن دیوانی، پاگل عورت۔

کہاوت: سڑی ہے تو کیا، بات ٹھکانے کی کہتا ہے ہے تو بے وقوف مگر بات ٹھیک کہتا ہے۔

**سڑیل** زبر س، جزم ڑ، زبر ی۔ صف، ہ۔ ذلیل، نکما؛ خراب، بے ڈھنگا؛ ناکارہ، ردی؛ چڑچڑا، ضدی۔

**سَڑیل پن** گھٹیا برتاؤ، گھناونی عادات۔

## س۔ز

**سزا(۱)** زبر س۔ صف، ف۔ مناسب، موزوں، لائق، زیب دینے والا۔

**سزاوار** مستحق، اہل، قابل، مناسب۔

**سزا(۲)** زبر س۔ امث، ف۔ برائی کا بدلہ، پاداش، ڈنڈ، عقوبت، سرزنش، عوض؛ جرمانہ، قید؛ (مجازاً) قید۔

محاورہ: سزا اُٹھانا تکلیف برداشت کرنا، کسی جرم کی پاداش میں قید کی سختی جھیلنا۔

محاورہ: سزا بھگتنا کیے کا نتیجہ پانا، برے اعمال کا بدلہ پانا۔

محاورہ: سزا دینا قید کا جرمانہ کرنا، مارنا پیٹنا، گوشمالی کرنا۔

**سزایافتہ** جو پہلے کسی جرم کے بدلے میں سزا پا چکا ہو۔

**سزائے موت** جرم کے بدلے میں دی جانے والی پھانسی کی سزا۔

**سزاول** زبر س، زبر و۔ امث، ف۔ سرکاری محصول وصول کرنے والا، لگان کی رقم اکٹھی کرنے کے لیے حکومت کی طرف سے متعین کردہ شخص، محصّل۔

## س۔س

**سساند** زبر س، ن مغ۔ امث۔ مچھلی کی سی بو۔

**سسا** زبر س، جزم س۔ اند، ہ۔ خرگوش۔

کہاوت: سسا گادڑ لومڑی ڈرپوک تو اِن کو جان، مانس کو کر دیکھ کر تجنے لگیں پران خرگوش، گیدڑ اور لومڑی بزدل ہوتے ہیں انسان اور کتے کو دیکھ کر ان کی جان نکلتی ہے۔

**سُست** پیش س، جزم س۔ صف، ف۔ کاہل، مٹھا، لدھڑ؛ ماندہ، کسلمند، بے عمل؛ دھیما، آہستہ چلنے یا حرکت کرنے والا؛ بودا، کمزور، ناتواں۔

سُست اُلوجود (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبرو، دمع) مضمحل اور نڈھال طبیعت رکھنے والا۔

سُست بنیاد ناپائیدار، کمزور بنیاد والا۔

سُست پیماں جس کے وعدے کا اعتبار نہ ہو۔

سُست رَو دھیمی رفتار سے چلنے والا، سُست گام۔

کہاوت: سُست منہ کا کوئی نہ لاگو، پھرتیلے کے سب لے بھاگو سُست آدمی کو کوئی پسند نہیں کرتا اور پھرتیلے کو سب پسند کرتے ہیں۔

سستا زبرس، جزم س۔صف، مذ،ف۔ کم قیمت، اَرزاں، گھٹیا، عام۔

کہاوت: سستا اُونٹ مہنگا پٹا وہاں کہتے ہیں جہاں اصل چیز سستی ہو اور اس کے لوازم مہنگے ہوں۔

محاورہ: سستا چھوٹنا کم نقصان ہونا، آسانی سے جان بخشی ہونا، بڑی سزا کی بجائے معمولی تنبیہ ہونا؛ کم خرچ میں کام چل جانا۔

کہاوت: سستا روئے بار بار، مہنگا روئے ایک بار ایک ہی وقت پر انسان کو مہنگی چیز خریدنے پر افسوس ہوتا ہے مگر سستی خریدنے پر بار بار افسوس کرتا ہے، کیونکہ سستی چیز جلد خراب ہو جاتی ہے اور تکلیف دیتی ہے۔

کہاوت: سستا گیہوں، گھر گھر پوجا سستے سمے میں لوگ خوش ہوتے ہیں اور گرانی کے زمانے میں پریشان رہتے ہیں۔

محاورہ: سستے لگانا کم قیمت میں خریدنا، تھوڑے داموں فروخت کرنا۔

سِستانا زبرس، جزم س۔ فعل لازم۔ آرام لینا، دم لینا، تھکن اُتارنا۔

سستی زبرس، جزم س۔صف،مث۔ کم قیمت، ارزاں۔

کہاوت: سستی بھیڑ کی ٹانگ اُٹھا کے دیکھتے ہیں کم قیمت چیز خریدنے کے وقت بہت احتیاط کرتے ہیں۔

سستی شہرت ایسی شہرت جو نامناسب اور غیر اَخلاقی ذرائع سے حاصل کی گئی ہو۔

سُستی پیش س، جزم س۔امث،ف۔ آلکسی، کسلمندی، ڈھیلا پن، دھیما پن، کام میں دیر کرنے کی عادت۔

کہاوت: سُستی مفلسی کی ماں ہے سُستی کی وجہ سے انسان مفلس ہو جاتا ہے۔

سستے زبرس، جزم س۔صف، مذ۔ سستا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: سستے کو دیکھ بھال کے لینا چاہیے کم قیمت مال میں ضرور کوئی نہ کوئی نقص ہوتا ہے اس لیے اُسے خریدتے وقت بہت احتیاط کرنی چاہیے۔

سسرا پیش س، جزم س۔ اند۔ بیوی یا شوہر کا باپ، خسر۔ نیز (بطور دشنام) بُرا، کمبخت۔ (مث) سُسری (بطور دشنام)۔

سسرال پیش س، جزم س۔امث۔ ساس سسر کا گھر یا کنبہ۔

کہاوت: سسرال سکھ کی سار، جو رہے دنا دو چار سسرال میں بہت آرام اور مزہ ہوتا ہے اگر دو چار دن رہیں۔ یعنی تھوڑے دنوں کے مہمان کی خاطر تواضع بہت ہوتی ہے، اس لیے مہمان کو زیادہ دن نہیں رہنا چاہیے۔

سسک زیرس، زبرس۔امث۔ ہچکی، سِسکی؛ سسکنا (رک) کا امر۔

متعلق فعل: سسک سسک کر بہت مشکل سے، تکلیف کے ساتھ۔

محاورہ: سسک سسک کر دم توڑنا سخت مشکل سے جان نکلنا، اذیت کی موت مرنا؛ فوراً جان نہ نکلنا۔

سسکارنا زیرس، جزم س، جزم ر۔فعل متعدی۔ سسکیاں لینا، سسکی بھرنا؛ ہلکی سیٹی کی سی آواز نکالنا، 'س' کی آواز کو کھینچنا۔ (امث) سسکاری۔

محاورہ: سسکا سسکا کر مارنا اذیتیں دے دے کر مارنا، تکلیف دے کر مارنا۔

سسکتی زیرس، زبرس، جزم ک۔صف،مث۔ دم توڑتی ہوئی، وہ جو مرنے کے قریب ہو۔

سسکتی بھنکتی (زبرن، جزم ک) کنجوس عورت، بخیل عورت؛ بہت کم مقدار میں، معمولی سی، ذرا سی؛ حقیر شے۔

کہاوت: سسکتی گئی، بلکتی آئی جس کی ابتدا اور انتہا دونوں خراب ہوں۔ بے دلی کے کام کا نتیجہ اچھا نہیں ہوتا۔ جس کام کی ابتدا خراب ہو اُس کی انتہا بھی خراب ہوتی ہے۔

سسکنا زیرس، زبرس، جزم ک۔فعل لازم۔ چھوٹے چھوٹے سانس لینا، سسکیاں بھرنا، سسکیاں لینا؛ بے حال ہونا؛ رنجھنا، بیماری میں مسلسل مبتلا اور شفا سے محروم ہونا۔

سسکی زیرس، جزم س۔امث۔ زبان کی ہلکی رگڑ کے ساتھ اُوپر سانس لینے کی آواز جو کسی تکلیف کے باعث یا لذت کے چٹخارے کے طور پر نکلے؛ چٹخارہ۔ نیز سسکاری۔

محاورہ: سسکی بھرنا / سسکیاں بھرنا چپکے چپکے آہ آہ کرنا، مسلسل روتے ہوئے سانس بھی اندر کھینچنا۔

کہاوت: سسوں جاؤں یا گوسوں دونوں میں سے ایک کام ہوگا۔ بیوقوف کو اتفاق سے کوئی فائدہ ہو جائے تو وہ اُسے مستقل سمجھنے لگتا ہے۔

سسی زبرس۔اند۔ چاند۔ اصلاً ششی۔

کہاوت: سسی کی تین ٹانگ ضدی آدمی کی نسبت کہتے ہیں کہ وہ حقیقت تسلیم نہیں کرتا۔

## س۔ش

سشن لیٹا زیرس، زبرش۔امث۔ اجلاس، تقریب، نشست؛ مدت کار، کسی

ادارے یا شعبے کے پہلے سے مقررہ کام کی مدت جہاں اُس کام کا ایک دور مکمل ہو؛ فوجداری عدالت کے اجلاس کا عرصہ یا زمانہ۔ نیز سیشن۔ انگریزی میں: Session۔

سشن جج دیوانی و فوجداری مقدمات کا فیصلہ کرنے والا۔

سشیل پیش س، ی۔صف۔ خوش مزاج، خوش اطوار؛ بھلا، عمدہ؛ خوبصورت، بانکا، خوبرو۔

سشیلتا پیش س، ی، جزم ل۔اسٹ۔ خوبصورتی، بانکپن، نرمی؛ سخاوت، خوب سیرتی؛ مہربانی۔

## س ۔ ط

سطح زبر س، جزم ط۔ اسٹ، ع۔ کسی جسم یا جگہ کا اُوپری روپ یا کیفیت؛ چھت، بالائی حصہ، ہر چیز کا بالائی رُخ؛ میدان؛ وسعت مکانی، عمق کے بغیر؛ بڑائی یا بلندی کے مدارج میں سے کوئی درجہ۔ مثال: اعلیٰ سطح کی کانفرنس۔ درمیانی سطح کا کام۔ کرۂ زمین کا اُوپری خول۔

سطح بین (ی) سرسری نظر ڈالنے والا، گہری نظر سے نہ دیکھنے والا۔

سطح مرتفع (پیش م، جزم ر، زبر ت، زبر ف) میدان کے مقابل اُونچا علاقہ، پہاڑی علاقہ؛ سپاٹ، ہموار جگہ، پھیلاؤ۔

سطحی اُوپری، سرسری؛ عمیق اور گمبھیر کی ضد۔

سطحیت (زبر س، جزم ط، زبر ح، شد زبر ی) عامیانہ پن، کسی شے کی سرسری یا اُوپری شکل، اُتھلا پن۔

سطر زبر س، جزم ط۔اسٹ، ع۔ لکیر، خط؛ قطار؛ تحریر، رقم، عبارت۔

سطرِ اشتیاق (زیر ا، جزم ش، زیر ت) محبت بھرا خط، عاشق سے جانب سے معشوق کو لکھا گیا خط۔

سطوات زبر س، جزم ط۔ اند، ع۔ حملہ، یورش؛ سطوت (رک) کی جمع۔

سطوت زبر س، جزم ط، زبر و۔ اسٹ، ع۔ اثر، اقتدار، غلبہ، قوت، صلابت؛ دبدبہ؛ قہر۔

سطوت شکن رعب، دبدبہ ختم کرنے والا، کسی کے اقتدار کے خاتمے کا باعث؛ زوال پذیر۔

سطوح پیش س، و مع۔ جمع، مث، ع۔ سطح (رک) کی جمع۔

سطور پیش س، و مع۔ جمع، مث، ع۔ سطر (رک) کی جمع۔

سطیح زبر س، ی۔صف۔ کسی شے کے اُوپری (ہموار) حصے پر رہنے والا، سطح پر رہنے والا؛ نقاہت یا کمزوری کی وجہ سے آہستگی سے اُٹھنے والا۔

## س ۔ ع

سعادت زبر س، زبر د۔ اسٹ، ع۔ برکت، سازگاری، نیک بختی، خوش نصیبی، اقبال بلندی؛ فلاح، فراخی۔

سعادت مند (زبر م، جزم ن) نیک، خوش اطوار؛ فلاح پانے والا؛ مطیع، فرمانبردار، خدمت کرنے والا۔ نیز سعید۔

سعال پیش س۔ اسٹ، ع۔ کھانسی۔

سعایت زیر س، زبر ی۔ اسٹ، ع۔ چغلی، لگائی بجھائی؛ الزام، تہمت؛ محصول یا لگان جمع کرنا۔

سعت زبر س، زبر ع۔ اسٹ۔ فراخی، پھیلاؤ، گنجائش۔

سعتر (۱) زبر س، جزم ع، زبر ت۔ اند، ع۔ ایک گھاس جس کے ریشوں کو زلف سے تشبیہ دی جاتی ہے؛ پہاڑی پودینہ۔ نیز ساتھل۔ نیز صعتر (طبی نسخوں میں س کی جگہ ص سے لکھا جاتا تھا تاکہ شعیرہ سے اشتباہ نہ ہو)۔

سعتر (۲) زبر س، جزم ع، زبر ت۔ اند۔ مصنوعی آلۂ تناسل؛ عورتوں کی ہم جنسی۔

سعتر باز مصنوعی آلت سے چپٹی کھیلنے والی عورت۔

سعد زبر س، جزم ع۔صف، ع۔ بھاگوان؛ مبارک، نیک، سازگار، بابرکت، نحس کی ضد۔ (مث) سعدیہ۔

سعدین (تثنیہ) دو مبارک ستارے، مراد: زہرہ و مشتری (جو سعدِ اصغر و سعدِ اکبر کہلاتے ہیں)۔

سعفہ زبر س، جزم ع، زبر ف۔ اند۔ گنجاپن، تنج۔

سعی زبر س، جزم ع، جزم ی۔ اسٹ، ع۔ کوشش، جدوجہد، محنت، دوڑ، دوڑنا؛ (فقہ) حج یا عمرے کے موقع پر صفا و مروہ کے ٹیلوں کے درمیان تیز قدم سے چلنا۔ عام: سَعی (ی، بروزن کئی)۔

سعیِ بلیغ اَن تھک کوشش، کامیاب کوشش۔

سعیِ لاحاصل ناکام کوشش، بے نتیجہ دوڑ دھوپ۔

سعیِ مسلسل لگاتار محنت، انتھک کوشش۔

سعیِ مشکور پسندیدہ، قابلِ تعریف محنت۔

سعید زبر س، ی۔صف، ع۔ نیک بخت، خوش نصیب۔ نیز نیک چلن کے لیے بطور دعا۔

سعیر زبر س، ی۔ اسٹ، ع۔ جہنم کی آگ؛ دوزخ کا بھڑکتا ہوا طبقہ۔

# س۔ف

**سفاح** زبرس، شدف۔صف، ع۔ خون بہانے والا، خونی، سفاک؛ آزادی دلانے والا؛ فیاض، سخی۔

**سفاح** زیرس۔ زنا، بدکاری۔

**سفارت** زبر نیز زیرس، زبرر۔ امث، ع۔ سفیر کا منصب۔ ایک ملک کی دوسرے ملک میں سیاسی نمائندگی۔

**سفارت خانہ** وہ جگہ جہاں کسی دوسرے ملک کے سفیر کا دفتر ہو۔

**سفارت کار** سفیر، ایلچی؛ سفارت خانے کا اعلیٰ افسر۔

**سفارش** زیرس، زیرر۔ امث، ف۔ کسی سے کسی کے حق میں پیروی یا کسی کی حمایت، تائید، توصیف، وکالت، مناسب سمجھتے ہوئے کسی بات کی تجویز یا تصدیق۔ اصلاً: سُفارش (پیش ش)۔

محاورہ: **سفارش اُٹھانا** کسی کی بھلائی یا حق میں اچھے کلمات کہنا۔

کہاوت: **سفارش بغیر روزگار نہیں ملتا** سفارش کے بغیر نوکری نہیں ملتی۔

**سفارشی** جس کی سفارش کی جائے (عموماً طنزاً یا منفی معنوں میں مستعمل)؛ سفارش کرنے والا۔

**سفارشی ٹٹو** (زبرٹ، شدٹ، وسع) ایسا شخص جو اہلیت نہ ہونے کے باوجود محض سفارش کی بنیاد پر کوئی کام حاصل کرلے، بے ہنر اور نالائق کارکن۔

کہاوت: **سفارشی ٹٹو عراقی کے لات مارے** سفارشی شخص بڑا منہ زور ہوتا ہے، وہ دوسروں کو خاطر میں نہیں لاتا۔

**سفاری** زبرس۔ امذ۔ سفر کرنے والا، سیاح، مسافر۔

**سفاک** زبرس، شدف۔ صف، ع۔ بے رحم، ظالم، قاتل، خون بہانے والا؛ (کنایۃً) محبوب، معشوق۔ مترادف: سفاح۔

**سفاکی** ظلم، قہر، بے رحمی، خون فشانی۔

**سفال** زیرس۔ امث، ع۔ مٹی، چکنی مٹی، مٹی کا برتن، ٹھیکرا؛ مٹی کے برتن پر چڑھائی جانے والی چینی۔ میوے کا خول یا چھلکا۔

**سفالت** زبرس، زبرل۔ امث۔ کمینگی، خباثت۔

**سفالہ** زیرس، زبرل۔ امذ، ع۔ مٹی کا (ٹوٹا ہوا) برتن، مٹی سے بنی اینٹ۔

**سفالیں** زیرس، ی۔ صف، ع۔ مٹی سے بنایا گیا برتن۔ نیز سفالی۔

**سفانت** زیرس، زبرن۔ امث۔ سفینہ سازی، جہاز یا کشتی بنانا۔

**سفاہت** زبرس، زبرہ۔ امث، ع۔ بیوقوفی، حماقت، سادہ لوحی؛ کمینہ پن، گھٹیا پن۔

**سفت** زیرس، جزم ف۔ صف، ف۔ موٹا، دبیز، گاڑھا، ڈھٹ، غف (کپڑا)۔ (امذ) سِفْتَہ موٹا کپڑا۔

کہاوت: **سفت بھی ہو، مفت بھی ہو، بڑے پنے کا بھی ہو** وہاں کہتے جہاں کسی کو کوئی چیز مفت ملے اور وہ اچھی بھی ہو۔ خود غرض اور مطلبی آدمی کی نسبت بولتے ہیں سارے باتیں حسب دلخواہ ہوں یعنی کپڑا موٹا بھی ہو اور بڑے عرض کا بھی ہو۔ سستا بھی ہو اور مفت مل جائے۔

**سفت** پیش س، جزم ف۔ امذ، ف۔ سوراخ، چھید۔

**سفتہ** پیش س، جزم ف، زبرت، ہ غم۔ صف، ف۔ بیندھا، چھیدا ہوا، سوراخ دار؛ پرویا ہوا (موتی وغیرہ)۔

**سفتہ گوش** کن چھدا، حلقہ بگوش۔

**سفر** زبرس، زبرف۔ امذ، ع۔ دور جانا، سیاحت، گھومنا پھرنا، رہروی، مسافرت؛ کوچ، روانگی۔

کہاوت: **سفر اور سقر برابر** سفر میں سخت تکلیف ہوتی ہے۔ سفر دوزخ کا نمونہ ہے۔ نیز **سفر اور سقر میں ایک نقطے کا فرق ہے۔**

**سفرِ آخرت** دُنیا سے کوچ، موت۔

**سفرچی** امرا کے معاملات کا اہتمام کرنے والا، سیکریٹری۔

**سفرخرچ** مسافرت کا خرچہ، زاد و راہ۔

کہاوت: **سفر وسیلہ ظفر** سفر میں بہت فائدے ہوتے ہیں۔ سفر کامیابی کا ذریعہ ہے۔

**سفرنامہ** سیاحت کی روئداد، سفر کا تحریری احوال۔

**سفرجل** زبرس، جزم ر، زبرج۔ امذ، ع۔ بہی، حیوہ، ناشپاتی سے ملتا ہوا ایک پھل جس کا بیج (بہدانہ) دوا کے طور پر مستعمل ہے۔

**سفرہ** پیش س، جزم ف، زبرر، ہ غم۔ امذ، ع۔ دسترخوان، توشہ دان۔

**سفر مینا** زبرس، زبرف، ے لین۔ امذ۔ فوج کا وہ دستہ جس کا کام فوج کے لیے راستہ صاف کرنا، پل بنانا اور دُشمن کے راستے میں سرنگ بچھانا وغیرہ ہوتا ہے۔

**سفری** (۱) زبرس، زبرف۔ امذ۔ صف، ع۔ مسافر، راہی، کوچ کرنے والا؛ سفر میں ساتھ رہنے والا؛ سفر (رک) سے منسوب یا متعلق۔ مثال: سفری توشہ دان۔

**سفری** (۲) زبرس، زبرف۔ امذ، ع۔ امرود۔

**سفردائی** زبرس، زبرف، جزم ر۔ امذ۔ ناچنے والیوں کے طائفے کے ساتھ چلنے والا مرد موسیقار۔ نیز **سَپردائی/سَپردئی۔**

**سفسطہ** زبرس، جزم ف، زیرس، زبرط۔ امذ، ع۔ وہ استدلال جو کسی غلط فہمی یا مغالطے پر مبنی ہو؛ وہم پر مبنی فلسفہ۔

**سفسطی** دلیل لانے والا؛ استدلال کرنے والا۔

**سفل** زیرس، جزم ف۔ امذ، ع۔ پستی، نشیب؛ فضلہ، پھوک؛ جھوٹ، غلط۔

سفل دان دسترخوان پر رکھا جانے والا برتن جس میں کھانے کے دوران میں ہڈیاں وغیرہ رکھی جاتی ہیں۔

سفلہ زیرس، جزم ف، زبرل، غم ہ۔ صف، ف۔ کمینہ، کم ذات، ذلیل، پاجی، پست۔ اکیف (مث) سفلگی کم ظرفی، کمینہ پن۔

سفلی زیرس، جزم ف۔ امث، ع۔ نیچا، پست، نیچے کا؛ حقیر، کم درجے کا؛ کمینہ؛ بد، قبیح، شیطانی۔

سفلی عمل جادو منتر پھونکنا، خصوصاً کسی کو نقصان پہنچانے کی نیت سے کیا جانے والا جھاڑ پھونک، کالا جادو۔

سفنا زیرس، جزم ف۔ اند، ع۔ مچھلی یا مگرمچھ کے اوپر کا کھپرا۔

سفوف پیش س، دمع۔ اند، ع۔ مہین پسی ہوئی شے، کٹی ہوئی شے خصوصاً بطور دوا یا سامانِ آرائش؛ پوڈر، برادہ۔

سفہا پیش س، زبر ف۔ جمع، مذ، ع۔ نادان لوگ، بے وقوف افراد۔

سفید زبرس، ے۔ صف۔ وہ سپاٹ یا کورا رنگ جس میں دراصل سب رنگ شامل ہوتے ہیں، روشنی کے رنگ کا، اُجلا؛ گورا (رنگ)؛ دودھیا (رنگ)؛ بیمار یا ہراس زدہ چہرے کا رنگ جس میں خون کی جھلک نہ ہو، رنگ فق؛ بے نور (آنکھ کے لیے مستعمل)؛ سادہ، جس پر کچھ نہ لکھا گیا ہو۔ نیز سپید۔ مزید تلفظ: سفید (پیش س، ے لین)۔

سفید بازار کپڑے کی منڈی۔

کہاوت: سفید بال جوانی کا زوال بال سفید ہوئے اور جوانی گئی۔ سفید بال بڑھاپے کی نشانی ہیں۔

سفید براق (زبرب، شدر) بے حد سفید، حد درجہ اُجلا۔

محاورہ: سفید پڑنا (خوف، پریشانی یا غم کے باعث) چہرے کا رنگ فق ہونا، چہرے کا رنگ اُڑ جانا۔ نیز سفید ہونا۔

سفید پوش (دمع) صاف ستھرے، اُجلے کپڑے پہننے والا؛ شریف، بھلا مانس؛ متوسط طبقے کا شریف شخص۔

سفید پوشی بھلے مانسی، عزت داری کا بھرم، رکھ رکھاؤ، وضع داری؛ مفلسی، غربت کی حالت۔

سفید جھوٹ کوری غلط بیانی، صریحاً یا قطعاً غلط بات۔

سفید خون بے مروت، بد لحاظ؛ کنایۃً: منی، مادۂ منویہ۔

سفید سُنبل سنکھیا۔

سفید و سیاہ کھلی اور چھپی باتیں یا حقائق؛ (مراد) کُل کائنات؛ کُل اختیارات، سارے کے سارے معاملات۔

محاورہ: سفید و سیاہ کا مالک ہونا ہر قسم کا اختیار رہنا، مختارِ کُل ہونا۔

سفید مرچ کالی مرچ ہی کی ایک قسم جس کا دانہ قدرے چکنا اور رنگ سفیدی مائل ہلکا سبز ہوتا ہے، دکھنی مرچ، فلفل سفید۔

سفید ہاتھی ایسی چیز یا وہ شخص جس کے اخراجات برداشت سے باہر ہوں، وہ جس کا فائدہ بہت کم اور نقصان بہت زیادہ ہو۔

سفیدہ (۱) زبرس، ے۔ امث، ف۔ پسی ہوئی کھریا مٹی، پھنکا ہوا سیسہ۔ نیز رک: سپیدہ۔

سَپیدۂ اُرزیز کیمیائی طریقے سے تیار کردہ سفید سیال رنگ برائے نقاشی۔ نیز سفیداب۔

سفیدہ (۲) زبرس، ے۔ اند، ف۔ چنار کی قسم کا ایک سیدھے تنے کا اونچا درخت جس کی جڑیں بہت دور تک پھیلتی ہیں۔ نیز سفیدار (سفید + دار = سفید درخت)۔

سفیدی زبرس، ے نیز ے لین۔ امث، ف۔ گوراپن، صباحت، اُجلاپن، سفید رنگت کی شے یا سفید رنگ؛ بے رنگی؛ اُجالا، صبح کی روشنی؛ انڈے میں زردی کے گرد موجود سیال مادہ؛ دیواروں پر پھیرنے کا چونا، قلعی۔

محاورہ: سفیدی آنا بالوں کا سفید ہونا، بوڑھا ہونا۔

محاورہ: سفیدی کرنا دیواروں پر چونا پھیرنا، قلعی کرنا۔

سفیر زبرس، ی۔ ف۔ کسی ملک میں دوسرے ملک کی نمائندگی کرنے والا اعلیٰ عہدہ دار؛ ایلچی، قاصد، راج دوت۔ جمع: سُفراء۔

سفینہ زبرس، ی، زبرن، ہ غم۔ اند، ع۔ کشتی، جہاز، ناؤ؛ کاغذوں کا پلندہ، شعروں کی بیاض۔ عدالت میں طلبی کا حکم نامہ، سمن۔ نیز سَپِینَہ، سَپِینا۔

سفیہہ زبرس، ی، جزم ہ ملفوظ۔ اند۔ صف، ع۔ احمق، بیوقوف، کم عقل، جاہل، نادان۔ نیز سفیہ۔ جمع: سُفَہاء، سفیہان۔

## س۔ق

سقا زبرس، شدق۔ اند، ع۔ پانی پلانے والا، نیز گھروں میں پہنچانے والا مشک بردار، ماشکی، بہشتی۔ (مث) سقنی (جزم ق)۔

سقائی سقے کا کام یا پیشہ۔

سقابہ زبرس، زبرب۔ اند۔ نہانے کا حوض، غسل خانہ۔ نیز سقاوا۔

سقایہ زبرس، ی۔ اند، ع۔ سبیل، پیاؤ، پینے کی جگہ یا پینے کا ظرف۔

سقائم زبرس، زبرہ۔ امث۔ جمع۔ برائیاں، غلطیاں؛ کجی۔

سقر زبرس، زبرق۔ اند، ع۔ دوزخ، جہنم؛ جھلسا دینے والی سورج کی گرمی۔

سقط زبرس، زبر نیز زیرق۔ صف۔ نازیبا، ناشائستہ؛ نا ملائم؛ ناکارہ، بیکار؛ پرچون، خوردہ، پھٹکر۔

**سقط فروش** پرچون بیچنے والا؛ پنساری۔

**سقف** زبرس، جزم ق۔امث، ع۔ چھت، شامیانہ۔

**سقم** پیش س، جزم ق۔امذ، ع۔ بیماری؛ کمزوری، غلطی؛ عیب، نقص، خرابی۔جمع: اَسقام۔

**سقمونیا** زبرس، جزم ق، وج، زیرن۔امذ۔ پتھریلی سطح پر اُگنے والی ایک بیل (ے) جس کی جڑ میں سے ایک قسم کا گوند نکلتا ہے۔

**سقن** زبرس، شدزبرق۔امث۔ سقا (رک) کی تانیث۔

**سقنقور** زبرس، زبرق، جزم ن، ومع۔ امذ۔ چھپکلی کی نوع کا ایک جل بھوی جانور جو ریت میں چھپ جاتا ہے، جس کے پیر بہت چھوٹے ہوتے ہیں۔

**سقوط** پیش س، ومع۔امذ، ع۔ گرنا، اُوپر سے نیچے آنا؛ زوال، معزولی؛ لغزش یا خطا؛ عدم تسلط؛ فتح یا تسخیر کیا جانا؛ زائل ہونا، باقی نہ رہنا۔

**سقیم** زبرس، ی۔ صف، ع۔ عیب دار، خراب؛ ناقص، ردّی؛ بیمار، مریض۔

## س۔ک

**سکا** زبرس، شدک۔امذ، ہ۔ کشتی کا پینڈا، پیندے کا ٹکڑا جس میں پہلو کے تختے جڑے ہوتے ہیں۔

**سکار** (۱) زبرس۔امذ، ہ۔ اگلی صبح؛ صبح، تڑکا، پو پھٹنے کا وقت۔اصلاً: سکال۔

**سکار** (۲) زبرس۔امث، ہ۔ بل یا ہنڈی کی وصولی۔

**سکارنا** زبرس، جزم ر۔فعل متعدی۔ ہنڈی کی رقم ادا کرنا، ہنڈی قبول کرنا۔

**سکاک** زبرس، شدک۔امذ۔ سکہ ڈھالنے والا، ٹھپا لگانے والا، ڈھلیا۔

**سکال** پیش س۔امذ، س۔ اچھی فصل، اچھا وقت (جس میں پیداوار زیادہ ہو)؛ اچھا زمانہ۔

**سکان** پیش س۔جمع، مذ، ع۔ سکونت رکھنے والے، ساکن (رک) کی جمع؛ کشتی کی پتوار جو اُس میں جڑی ہو؛ دنبالۂ کشتی، دنبہ، دُنبل۔

**سکت** زبرس، زبرک۔امث، ہ۔ طاقت، بل، توانائی، قوت، ہمت؛ سہار، برداشت؛ مجال، بساط، حوصلہ۔اصلاً: شکتی۔

**سکتر** زیرس، جزم ک، شدزبرت۔امذ۔ پیشکار، معتمد، منشی۔

**سکتہ** زبرس، جزم ک، زبرت۔امذ، ع۔ دماغی بیماری جس میں مریض بے ہوش ہو جاتا ہے؛ دورانِ خون میں رکاوٹ؛ عارضی موت؛ حیرت زدگی، تعجب، دم بخود رہ جانے کی کیفیت؛ شعر کا وزن سے خارج ہونا۔

محاورہ: **سکتہ پڑنا** روانی میں رکاوٹ پیدا ہونا، تنگی ہونا؛ کمی ہونا۔

**سکتھ** زیرس، جزم ک، جزم تھ۔امذ، ہ۔ نیل؛ چاول کی پیچ؛ موم۔نیز سیتھ۔

**سکٹ** (۱) زبرس، زبرک۔امذ۔ چھکڑا۔

**سکٹ** (۲) زبرس، زبرک۔امذ، ہ۔ ایک متوسط اُونچائی کا درخت جس کے پتے چھوٹے چکنے اور گھنے ہوتے ہیں کہتے ہیں کہ اس درخت کے پاس سانپ نہیں آتا جس وجہ سے اِس کی لکڑی گھروں میں رکھتے ہیں، سہوڑا، بھوت ورکش۔

**سکٹ** (۳) زبرس، زبرک۔امذ، ہ۔ مشکل، کٹھن، دشوار؛ بدنصیبی، تکلیف۔

**سکر** پیش س، جزم ک۔امذ، ع۔ نشے کی غفلت، بے خودی؛ سرخوشی، بے ہوشی۔

**سکرات** زبرس، زبرک۔امث، ع۔ نزع کا عالم، جاں کنی؛ موت کی سختی۔

**سکرائی** زبرس، جزم ک۔امث۔ ہنڈی سکارنے پر وصول کی جانے والی کٹوتی، کمیشن۔

**سکرٹ** زبرس، زبرک، جزم ر۔امذ۔ لہنگا۔

**سکرر** زیرس، زبرک، شدزبرر۔متعلق فعل۔ تیسری بار، تیسری دفعہ۔

**سکرہ** پیش س، جزم ک، زبرر، ہ غم۔امذ۔ مٹی کا پیالہ، آبخورہ، سکورا۔

**سکریٹری** لیٹا زیرس، جزم ک، ے، جزم ٹ۔امذ، امث۔ معتمد، ناظر۔

**سکڑ** زبرس، زبرک۔سابقہ صفت، ہ۔ رشتے میں پردادا، پرنانا، پرنواسا، وغیرہ سے اُوپر کی یا اگلی پشت ظاہر کرنے کا کلمہ، مثلاً: سکڑ دادا، سکڑ نانی، سکڑ پوتا۔

**سکڑا** پیش س، جزم ک۔صف، مث، مذ، ہ۔ سمٹا ہوا، بھینچا ہوا، پھیلا کی ضد۔ پتلا، تنگ، جو کشادہ نہ ہو، مثلاً: سکڑی گھاٹی۔

**سکڑانا** پیش س، جزم ک۔فعل متعدی۔ سکڑنا (رک) کا متعدی۔

**سکڑنا** پیش س، زبرک، جزم ڑ۔فعل لازم۔ سمٹنا، ٹھٹھرنا، زیادہ جگہ سے کم جگہ میں سما جانا، بھچنا؛ سوکھ کر پتلا ہو جانا، چھدرا گٹھیلا ہو کر طول و عرض میں کم رہ جانا؛ مقدار میں کم ہو جانا۔اکیف (مث) سُکڑاوٴ، سُکڑن۔

**سکشا** زیرس، جزم ک۔امث، ہ۔ تعلیم، تربیت، نصیحت۔

**سکل** زبرس، زبرک۔صف، س۔ کُل، تمام، سب کا سب (قدیم)۔ نیز سکال، سَگل، سگرا۔(مث) سگری۔

**سکل** زبرس، شدزبرک۔امث۔ زنجیر۔

**سکل** پیش س، پیش ک۔صف۔ اچھے خاندان کا، عالی نسب۔

**سکنا** زبرس، جزم ک۔فعل امدادی۔ کسی کام کے قابل، لائق ہونا، قدرت ہونا، اہلیت ہونا، ممکن ہونا، استعداد رکھنا، مثلاً: کرسکنا، آسکنا، ہل سکنا۔

**سکنات** زبرس، زبرک۔امذ، ع۔ سکون کے وقفے، حرکات کی ضد۔

**سکنت** زبرس، زبرک، زبرن۔امث، ع۔ ٹھہراوٴ، سکون، حرکت کی ضد۔

**سکنجبین** زیرس، زبرک، جزم ن، جزم ج، ی۔امث، ع۔ اصلاً: شہد اور سرکہ ملا کر بنایا ہوا مشروب؛ لیموں اور شکر وغیرہ ملا کر بنایا ہوا کوئی کھٹ مٹھا شربت جو بطور دوا یا طبیعت میں تازگی پیدا کرنے کے لیے استعمال کیا جائے۔

**سکندر** زیرس، زبرک، جزم ن، زبرد۔علَم، ف۔ مشہور یونانی فاتح (۳۵۶۔

۳۲۳ق م)۔(کنایۃً) خوش اقبال، بختاور۔ نیز اِسکندر، سِکند رِاعظم۔

**سکندری** زیرس، زبرک، جزم ن، زبرد۔ امث۔صف، ف۔ ٹھوکر، سر کے بل گرنا؛ کھڑا ہونا، قلابازی۔صف: سکندر(اعظم) سے منسوب یا اس جیسا۔

محاورہ: **سکندری کھانا** (گھوڑے کا) سر کے بل گرنا، ٹھوکر کھانا۔

**سکنہ** زبرس، جزم ک، زبرن، ہ غم۔ امذ، ع۔ جائے قیام، گھر۔ نیز قیام، پڑاؤ۔ نیز سُکنیٰ۔

**سکنی** رہنے کی، رہنے کے قابل (جگہ، زمین، جائیداد وغیرہ)۔

**سکنہ** زبرس، زبرک، زبرن۔ جمع، مذ، ع۔ رہنے والے، ساکن کی جمع۔

**سکوت** پیش س، و مع۔ امذ، ع۔ خاموشی؛ چپ، سناٹا۔

**سکورا** زبرس، و مج۔ امذ، ف۔ مٹی کا پیالہ، آبخورہ۔ نیز سکورہ۔

**سکوری** مٹی کی پیالی یا چھوٹی چپٹی طشتری۔

**سکوڑنا** زبرس، و مج، جزم ڑ۔ سکیڑنا (رک)۔

**سکون** پیش س، و مع۔ امذ، ع۔ قرار، ٹھہراؤ، اطمینان، آرام، چین، حرکت کی ضد؛ ہلچل کی ضد؛ حرف کے اوپر جزم کی علامت ( ْ )۔ نیز سکون (زبرس، و مع)۔

**سکونت** پیش س، و مع، زبرن۔ امث۔ قیام، اقامت، رہنا، بود و باش۔

فعل لازم: **سکونت پذیر ہونا** کسی جگہ قیام کرنا، رہ پڑنا۔

**سکونیات** پیش س، و مع، زیرن۔ امث۔ ع۔ ف۔ علمِ طبیعیات کی وہ شاخ جو اجسام کے سکون و حرکت کی حالت میں اثر پذیری یا اثر انگیزی کا مطالعہ کرتی ہے۔

**سکہ** زیرس، شد زبرک، ہ غم۔ امذ، ع۔ ٹھپہ، نقش، نشان جو دھات کی سطح پر ڈھالا جائے؛ کرنسی، کسی ملک یا حکومت کا جاری کردہ زر یا ذریعۂ مبادلہ؛ وہ شعر یا سجع جو نئے بادشاہ کا سکہ جاری ہونے کے وقت کہا جاتا تھا۔

محاورہ: **سکہ بٹھانا** متاثر کرنا، اثر قائم کرنا؛ رعب قائم کرنا۔

**سکہ بند** معیاری، کھرا؛ رسمی، رواجی؛ یکساں یک رنگ۔

محاورہ: **سکہ جاری کرنا** کسی ملک کے حکمران کے نام اور نشان کا کرنسی پر چھپ کر مملکت میں چلانا؛ رعب دبدبہ قائم کرنا۔

محاورہ: **سکہ جمانا** اثر قائم کرنا، رعب و دبدبہ بٹھانا۔

محاورہ: **سکہ چلنا** حکم چلنا، سند مانا جانا؛ حکمران ہونا۔

**سکۂ رائج الوقت** وہ سرکاری سکہ جو کسی ملک میں رائج اور تسلیم شدہ ہو؛ زمانے کا دستور یا معمول۔

**سکۂ قلب** جعلی سکہ، کھوٹا سکہ۔

**سکہ لمبر** وظیفہ خوار، روزینہ دار۔

**سِکۂ مردی** (زیرم) غیرت، حمیت۔

**سکیڑنا** پیش س، ے، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ سمیٹنا، پھیلاؤ یا حجم کم کرنا؛ محدود یا مختصر کرنا۔ نیز رک: سکڑانا، (لکھنؤ) سکوڑنا۔

**سکین** زیرس، شد ک، ی۔ امث۔ ع۔ دھار دار آلہ، چھری، چاقو۔

**سکینت** زبرس، ی، زبرن۔ امث، ع۔ سکون، آرام، قرار، اطمینان، تسلی، سکھ۔ تصغیر: سکینہ (زبرس، ے لین، زبرہ)۔

**سکینۃ القلب** دل کا چین۔

**سکھ** زبرس۔ امذ، ہ۔ دوست، میت؛ ایک بوٹی۔

**سکھ** زیرس۔ امذ۔ اسمِ جنس، ع۔ بابا گرونانک کے پیرو یا ان کا کوئی فرد؛ سیکھنے والا، شاگرد، نوآموز؛ مرید، چیلا، معتقد۔

**سِکھا شاہی** سکھوں کا دورِ حکومت جو بے انصافی اور ظلم و ستم کے لیے مشہور ہے؛ (کنایۃً) بدنظمی، افراتفری، بے انصافی کا زمانہ۔

**سُکھ** پیش س۔ امذ۔ آرام، چین، آسودگی، آسائش۔

کہاوت: **سکھ بڑھے، مٹاپا چڑھے** جب انسان آسودہ حال ہو تو موٹا ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **سکھ پانا** آرام پانا، چین پانا، راحت ملنا۔

**سکھ تلا** چمڑے کا وہ ٹکڑا جو جوتے کے اندر رکھا جاتا ہے، پا تابہ۔

**سکھ درشن** ایک بوٹی کا نام جس کے پتوں سے نکالا جانے والا عرق جو کان کے درد کے لیے مفید سمجھا جاتا ہے۔ نیز سکھ درسن۔

کہاوت: **سکھ دکھ میں جو رہے سہائی، سجن وا کو بولیں بھائی** دوست وہی ہے جو دکھ درد میں کام آئے۔ جو تکلیف اور آرام دونوں میں ساتھ دے وہی دوست کہلاتا ہے۔

**سکھ داس** چاول کی ایک نفیس قسم۔

کہاوت: **سکھ سمپت کا سب کوئی ہے** امیر آدمی کے سب دوست ہوتے ہیں۔

کہاوت: **سکھ سووے شیخ، جس کا ٹٹو نہ میخ** غریب آدمی سکھ کی نیند سوتا ہے کیونکہ اس کو کسی چیز کی فکر نہیں ہوتی۔

کہاوت: **سکھ سووے کمھار، جا کی چور نہ نیوے** کمھار سکھ کی نیند سوتا ہے کیونکہ چور اس کے برتن نہیں چراتا۔

کہاوت: **سکھ سووے ہورو، جس کے گائے نہ گورو** وہ مزے میں سوتا ہے جس کے پاس کچھ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **سکھ سے دکھ بھلا جو تھوڑے دن کا ہو** تکلیف اگر تھوڑے دن کی ہو تو بہتر ہے کیونکہ اس سے انسان کو آرام کی قدر ہوتی ہے۔

کہاوت: **سکھ کا سب کوئی ساتھی** خوشحالی میں سب کوئی دوست ہو جاتے ہیں۔

**سکھ مَے** فرحت ناک۔

کہاوت: **سکھ میں رب کو یاد کرے تو دُکھ کاہے کو ہو** اگر آرام کے زمانے میں خدا کو یاد کریں تو کبھی تکلیف نہ ہو۔

**سکھاری** پیش س۔ صف، مث۔ سکھی، آرام۔

کہاوت: **سکھاری کو دیکھ سکھاری جلتے ہیں** ایک چیز کے دو اُمیدوار باہم کینہ رکھتے ہیں۔ ہم چشموں میں حسد ہوتا ہے۔

**سکھانا** زیرس۔ فعل متعدی۔ سمجھانا، بتانا، تعلیم دینا، پڑھنا، تربیت دینا؛ بہکانا، ورغلانا۔ نیز رک: سیکھنا جس کا یہ متعدی ہے۔ نیز سکھلانا (عموماً متروک)۔

محاورہ: **سکھانا پڑھانا** تعلیم و تربیت دینا؛ ورغلانا، بہکانا۔

کہاوت: **سکھائے پوت دکھن نہیں جاتے** خود ہمت نہ ہو تو کسی کے ترغیب دینے سے کیا ہوتا ہے۔

**سکھایا پڑھایا** بہکایا ہوا، اُکسایا ہوا۔

**سکھلائی** تربیت۔

**سکھانا** پیش س۔ فعل متعدی۔ نمی دور کرنا، خشک کرنا۔

**سکھ پال** پیش س۔ امث۔ ایک کھلی پالکی جس کی نشست آرام کرسی جیسی ہوتی تھی۔

**سکھی** زبرس۔ امث، ہ۔ دوست، ہم دم، ہمجولی۔

**سُکھی** پیش س۔ صف، ہ۔ خوش، شاد، مسرور، آرام میں، چین سے، آسودہ۔

کہاوت: **سکھی رہے گا وہ سدا جن چھوو دینا مار، جگ میں بھلا کہات ہے چھوکا مارن ہار** جس نے غصہ ضبط کرلیا وہ ہمیشہ آرام میں رہتا ہے اور غصہ ضبط کرنے والے کو دُنیا میں اچھا کہا جاتا ہے۔

## س۔گ

**سگ** زبرس۔ امذ، ف۔ کتا، کلب۔ (بطور دُشنام) ذلیل آدمی، بدکردار و اطوار شخص۔ (مث) مادہ سگ کتیا۔

**سگِ بازاری** آوارہ کتا، عام کتا جس کا کوئی مالک نہ ہو، لینڈی کتا۔

کہاوت: **سگ حضور بہ از برادر دُور** سامنے رہنے والا کتا دُور رہنے والے بھائی سے بہتر ہے۔ ہر وقت قریب رہنے والا شخص عزیزوں سے بڑھ کر ہوتا ہے اور زیادہ فائدہ اُٹھا جاتا ہے۔

**سگِ دُنیا** دنیادار، مطلبی، حریص، طامع۔

کہاوت: **سگِ زرد برادر شغال** زرد کتا گیدڑ کا بھائی ہے۔ بُرے آدمی ایک سے ہوتے ہیں، ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔

**سگ گزیدہ** وہ جسے کتے نے کاٹ لیا ہو۔

**سگا** زبرس۔ صف، ہ۔ ایک ماں باپ کی اولاد، سوتیلا کی ضد؛ قریبی عزیز جس سے براہ راست خونی رشتہ ہو، مثلاً: سگا چچا، سگا ماموں زاد بھائی، سگا نواسا۔

**سگار** زیرس۔ امذ۔ تمباکو کے خشک پتوں کا چورا جسے تمباکو کے ہی خشک پتوں میں لپیٹ کر سگریٹ سے قدرے بڑے حجم میں بنایا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Cigar۔

**سَگارَت** زبرس، زبرر۔ اسم کیفیت، مث، ہ۔ سگا ہونا، قریبی رشتہ داری، قرابت۔ نیز سَگاوَٹ۔

**سگال** زبرس۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ چاہنے والا، خواہاں، مثلاً: **خیر سگال** خیریت کا طالب۔ ایک (مث) سگالی چاہ، آرزو، خواہش۔

**خیر سگال** بھلا چاہنے والا، خیرخواہ۔

**سگائی** زبرس۔ امث، ہ۔ منگنی، نسبت، شادی کی قرارداد۔

**سگرا** زبرس، جزم گ۔ صف، ہ۔ کُل، تمام، سب کا سب۔ نیز سگلا۔

**سگری** زبرس، جزم گ۔ مث۔ ساری، تمام، کُل۔ نیز سگلی۔

کہاوت: **سگری رین بَن بَن پھری، بھور بھئے کوئیں سے ڈری** اُس عورت کے متعلق کہتے ہیں جو دکھاوے کے لیے ڈر کا اظہار کرے ورنہ خوفناک مقامات سے بھی نہ ڈرے۔

کہاوت: **سگری عمر میں پاپ کمائے جنم نہ کیتا پُن، لیون ہار آگیا تو تن من ہو گیا سُن** تمام عمر گناہ کیے اور کوئی نیک کام نہ کیا جب آخری وقت آیا تو فوت ہو گیا۔

**سگسی** پیش س، جزم گ۔ صف۔ کاہل، سُست۔

**سگم** پیش س، زبر گ۔ صف۔ آسانی سے عبور ہو سکنے والا، (راستہ وغیرہ) جس پر سے آسانی سے چلا جا سکے، کڈھب کی ضد۔

**سگن** زبرس، پیش گ۔ صف۔ خوبیوں بھرا، اچھے خواص والا۔ نیز رک: شگن۔

**سگندھ** پیش س، زبر گ، جزم ن، جزم دھ۔ امث، ہ۔ خوشبو، مہک۔

**سگنل** زیرس، جزم گ، زبر ن۔ امذ۔ اشارہ، نشان۔ انگریزی: Signal۔

**سگوتا** زیرس، ولین۔ امذ۔ جانور کی کھال سینگ سمیت۔ عام: بُھس بھرا۔ نیز سِنگوٹا۔

**سگھڑ** پیش س، زبر گھ۔ صف۔ مث، مذ، ہ۔ سلیقے والی یا والا، باہنر، باتمیز، باشعور؛ کاریگر، دستکار۔ (امذ) سگھڑاپا، سگھڑپن سلیقہ مندی، ہنرمندی۔

کہاوت: **سگھڑ بلیاں سُسرا لے، بیل مانگ بہو کو دے** اگر بہو چالاک ہو تو سُسر اُسے بیل اُدھار لے کر بھی دے دیتا ہے۔ چالاک عورتیں اپنے سسر کو قابو میں رکھتی ہیں۔

کہاوت: **سگھڑ سگھڑ ہنس گئیں، پھوہڑوں کو آیا ہانسا** جو عقلمند ہیں وہ تو بات فوراً سمجھ کر مسکرا دیتی ہیں مگر بیوقوف عورت دیر سے سمجھتی ہے، دانشمندوں کی

باتوں کی بیوقوف کے آگے کچھ قدر نہیں ہوتی۔

**سگھڑئی** پیش س، جزم گھ، زبر ڑ۔ امث، ہ۔ ایک راگ جس کا وقت پچھلا پہر قرار دیا جاتا ہے، سہانے وقت کا راگ۔

**سگھڑی** پیش س، زبر گھ۔ امث، ہ۔ اچھا وقت، سہانا وقت۔

**سگی** زبر س۔ صف، مث، ہ۔ رک: سگا جس کی یہ تانیث ہے۔

## س ـ ل

**سل** (۱) زبر س۔ امث۔ پتھر کا سپاٹ ٹکڑا، مسالا پیسنے کا پتھر جس کے ساتھ پیسنے کا بٹا بھی ہوتا ہے، دونوں کو ملا کر سل بٹا / بٹہ کہتے ہیں۔

**سل** (۲) زیر س۔ امث، ع۔ پھیپھڑوں کا ایک مرض جس میں کھانسی کے ساتھ بدن کو گھلا دینے والا بخار بھی ہو جاتا ہے۔

**سل** زبر س، شد ل۔ امذ۔ تلوار سونتنا؛ (طب وجراحت) رگ میں شگاف دینا۔

**سلا** زیر س، شد ل۔ امذ، ہ۔ کھیت سے خوشے یا بالیں بیننا، چننا۔

**سلاجیت** زبر س، ی۔ امث، ہ۔ پتھر سے خود بخود نکلنے والا سیاہی مائل بودار مادہ جو بطور دوا استعمال ہوتا ہے۔ نیز سلا جیت۔

**سلاح** زیر س۔ امذ، ع۔ ہتھیار، جنگ کے آلات۔ جمع: اسلحہ (زبر ا، جزم س، لیٹا زیر ل)۔

**سلاح بند** مسلح، ہتھیار لگائے ہوئے، لڑائی کے لیے تیار۔

**سلاح شور** (وج) سورما، بہادر سپاہی، منچلا، ہتھیار باز۔

**سلاخ** زبر س۔ امث۔ لوہے یا کسی دھات کا سریا؛ سریے کا ٹکڑا؛ قلم، ڈنڈی۔

**سلاخ** زبر س، شد ل۔ صف۔ کھال اُتارنے والا، جلاد۔

**سلاد** زبر س۔ امث۔ کاہو کے پتے جو اکثر دستر خوان پر کھانے کے ساتھ رکھے جاتے ہیں۔ نیز سلات سبزیوں ترکاریوں کا مسالے دار ملغوبہ۔

**سلاست** زبر س۔ امث، ع۔ سادگی، روانی، آسانی، سادگی؛ عبارت یا کلام کی صفائی۔ صف: سَلِیس۔

**سلاسل** زبر س، زیر س۔ جمع، مذ، ع۔ زنجیریں، کڑیاں، بیڑیاں۔

**سلاطین** زبر س، ی۔ جمع، مذ، ع۔ فرماں روایان، بہت سے بادشاہ؛ نیز (مغلیہ خاندان کے) شاہی قرابت داروں کا لقب؛ شاہی خاندان کے لوگ۔

**سلاکنا** زبر س، جزم ک۔ فعل متعدی۔ لکیریں ڈالنا، سطریں بنانا۔

**سلام** زبر س۔ امذ، ع۔ امن، تحفظ، سلامتی؛ سلامتی کی دعا، بطور اظہار دوستی، خوشنودی، تکریم؛ آداب، کورنش، تسلیم، بندگی؛ نماز کے ختم پر آخری قعدے میں دائیں سے بائیں منہ پھیر کر "السلام علیکم و رحمتہ اللہ" کہنا۔ (بطور طنز) برأت، بے تعلقی کے اظہار کا کلمہ۔ مثال: ایسی نوکری کو سلام۔ آئمۂ اہلِ بیت کی شان میں منقبت؛ محفلِ میلاد میں رسول اللہ ﷺ کی شان میں کھڑے ہو کر پڑھے جانے والے نعتیہ اشعار یا کلمات؛ اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔

کہاوت: **سلام بسار میاں جی کیوں رُسائے** سلام نہ کرنے کی وجہ سے کسی بڑے آدمی کو ناراض نہیں کرنا چاہیے۔

محاورہ: **سلام پھیرنا** نماز ختم کرنے کے لیے "السلام علیکم و رحمتہ اللہ" کہتے ہوئے سر کو پہلے دائیں اور پھر بائیں جانب پھیرنا۔

محاورہ: **سلام دینا** بلوانا، طلب کرنا، مثلاً: صاحب آپ کو سلام دیتے ہیں یاد کرتے ہیں، بلاتے ہیں۔ نیز سلام دو بُلو الاؤ۔

**سلامِ رُوستائی** دیہاتی کا سلام، غرض مندی کی ملاقات، توجہ چاہنا، مطلب کی ملاقات۔

محاورہ: **سلام کرنا** آداب کرنا، کورنش بجالانا؛ رخصت ہونا، خیر آباد کہنا؛ ترک کرنا، دستبردار ہونا؛ کسی کی ہنرمندی کا قائل ہونا، ہوشیاری کا قائل ہونا۔

محاورہ: **سلام گزارنا** حضرت محمد ﷺ پر درود بھیجنا۔

بول چال: **سلام ہے، دور سے سلام ہے** کوئی واسطہ نہیں، انکار یا بیزاری کے اظہار کے لیے۔

فقرہ: **سلامٌ علیکم** (زبر س، دو پیش م (مُن)، زبر ع، ے لین، پیش ک) تم پر سلامتی ہو۔ نیز **السّلام علیکم** (زبر ا، غم ل، شد، پیش م، زبر ی، پیش ک)۔

**سلامت** زبر س، زبر م۔ صف، ع۔ محفوظ، امن وامان میں؛ صحیح، سالم، زندہ؛ قائم، برقرار، وجود۔ کسی کے مبارک کہنے پر جوابی کلمہ، مثلاً: "آپ کو بھی سلامت"۔

**سلامت روی** سیدھی، شریفانہ چال؛ امن پسندی، پاکیزگی۔

کہاوت: **سلامت رہے بہو جس کا بڑا بھروسا** ہندوؤں میں کوئی لڑکا مرجائے تو کہتی ہیں۔

**سلامت فکر** صحیح سوچ کا مالک، پاکیزہ خیالی۔

**سلامتی** (زبر / جزم م) خیر وعافیت، تندرستی؛ بچاؤ، حفاظت۔

محاورہ: **سلامتی منانا** اپنے بچاؤ کی فکر کرنا؛ صحت وتندرستی کے لیے دعا کرنا۔

**سلامی** زبر س۔ امث۔ رسمی سلام، سلام پیش کرنے کی رسم؛ دُلھن یا دولھا کو سسرالیوں کی طرف سے پیش کی جانے والی رقم یا تحفہ؛ سلام کرنے کا انعام؛ بعض منقبتوں میں آغاز کلام کا کلمہ؛ تعظیم وتکریم۔

محاورہ: **سلامی اُتارنا / دینا** خوش آمدید کے طور پر کسی کے اعزاز میں بندوقیں سر کرنا، یا ہتھیار پیش کرنے کا اشارہ؛ شادی کے موقع پر دولھا یا دُلھن کو دوست احباب اور رشتہ داروں کی طرف سے رقم یا تحفے کا دیا جانا۔

صف: **سلامی دار** ڈھالو، پھسلواں، ایک طرف جھکا ہوا (تختہ، سل، سطح وغیرہ)۔

محاورہ: **سلامی لینا** سلامی کے جواب میں ہاتھ سر تک لے جا کر سلام کرنا۔

**سلانا** زیر س۔ فعل متعدی۔ رک: سینا جس کا یہ تعدیہ ہے۔ نیز **سلوانا**۔

**سلانا** پیش س۔ فعل متعدی۔ رک: سونا (فعل لازم) جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**سلائی** زیر س۔ امث۔ دھات کی پتلی قلم، خصوصاً وہ جس سے آنکھ میں سرمہ لگاتے ہیں۔

محاورہ: **سلائی پھیرنا** آنکھوں میں دوا یا سرمہ وغیرہ لگانے کے لیے سلائی گھمانا؛ کسی کو اندھا کرنے کے لیے دھاتی سلائی کو گرم کر کے آنکھوں میں پھیرنا۔

**سلائی** زیر س۔ امث۔ سینے، ٹانکے بھرنے کا کام ہنر یا معاوضہ۔

**سلب** زبر س، جزم ل۔ اند۔ صف، ع۔ موقوفی، برطرفی، چھین لینا، غصب کر لینا؛ معدوم ہونا، نابود ہونا؛ موقوف، معطل، منسوخ؛ چھینا ہوا؛ لاموجود۔

محاورہ: **سلب کرنا** زائل کرنا؛ چھین لینا۔

**سلپ** جزم س، زیر ل۔ امث۔ کاغذ کا لمبا پتلا ٹکڑا؛ غلطی، سہو۔ انگریزی: Slip۔

**سلپٹ** زیر س، جزم ل، زبر پ۔ صف، ہ۔ سپاٹ، گھسا گھسایا (سکہ، سطح)، ہموار، چکنا، پھسلنے والا۔

**سلپچی** زیر س، زبر ل، جزم پ۔ امث۔ جالی دار ڈھکنے کا ایک چوڑا برتن جس میں امیروں، مریضوں کے ہاتھ منہ دھلوانے کے لیے ڈالا جانے والا پانی گر کر جالی کی تہ میں جمع ہوتا رہتا ہے۔ نیز سیلابچی، سِلفچی۔

**سلٹنا** پیش س، زبر ل، جزم ٹ۔ فعل متعدی، ہ۔ درست کرنا، سیدھا کرنا، چکانا؛ طے کرنا (قصہ، معاملہ)۔

**سلج** زبر س، زبر ل۔ امث۔ سالے کی بیوی۔ نیز **سلہج**۔

**سلجھانا** پیش س، جزم ل۔ فعل متعدی۔ بَل نکالنا، پیچ کھولنا، اُلجھن دور کرنا؛ حل کرنا (مسئلہ، معاملہ)؛ وضاحت کرنا۔

**سلجھاؤ** (پیش س، جزم ل، و ج) تصفیہ، صفائی، حل، عقدہ کشائی، اُلجھاؤ۔

**سلح** زیر س، زبر ل۔ اند، ع۔ سلاح (رک) کا مخفف۔

**سلخ** زبر س، جزم ل۔ اند، ع۔ کھال اُتارنا، چمڑی اُدھیڑنا؛ قمری مہینے کا اختتام جس کی شام کو نیا چاند نظر آئے۔ صف: سَلّاخ۔

**سلس** زبر س، زبر ل۔ اند، ع۔ نرمی، آسانی۔

**سلس البول** (زبر س، زبر ل، پیش س، غم ا، جزم ل، و لین) مثانے کی ایک بیماری جس میں پیشاب بار بار آتا ہے۔

**سلسبیل** زبر س، جزم ل، ی۔ امث، ع۔ جنت کی ایک نہر کا نام؛ (کنایۃً) فیض جاری۔

**سلسلانا** زبر س، جزم ل۔ فعل لازم، ہ۔ کسی مہین حشرے کا رینگنا؛ جلد پر یا کسی عضو میں کسی شے کے رینگنے کا احساس؛ خفیف کھجلی یا بے چینی؛ چبھن۔

اکیف: **سلسلاہٹ** (مث) خارش، کھجلی؛ گدگدی؛ لوچ، لچک۔

**سلسلہ** زیر س، جزم ل، زیر ل۔ اند، ع۔ زنجیر، لڑی؛ ترتیب، تنظیم؛ نسل، خاندان؛ ضمن، ذیل؛ ذریعہ، وسیلہ۔ (صف) بندی؛ لگاؤ، تعلق؛ حوالہ۔

محاورہ: **سلسلہ ٹوٹ جانا** کام میں رکاوٹ یا فرق پڑنا، خلل پیدا ہونا؛ تعلق ختم ہونا۔

محاورہ: **سلسلہ جاری ہونا** تسلسل قائم ہونا، کسی کام کا آغاز ہونا۔

**سلسلہ جنباں** (پیش م، ن مثل م) زنجیر ہلانے والا، تحریک چلانے والا، آغاز کرنے والا، ابتدا کرنے والا۔

**سلسلہ جنبانی** (پیش م، ن مثل م) زنجیر ہلانا؛ کسی بات کا آغاز کرنا، ابتدا کرنا؛ تحریک چلانا۔

محاورہ: **سلسلہ چلنا** تسلسل برقرار رہنا، کسی بات یا کام کا مسلسل ہوتے رہنا۔

محاورہ: **سلسلہ نکالنا** تعلق یا ربط قائم کرنا، واسطہ پیدا کرنا۔

**سلسلہ وار** مسلسل، لگاتار۔

**سلسلۃ الذّہب** (پیش ۃ، غم ا، غم ل، زبر شد ذ، زبر ہ) سنہری زنجیر، مراد: ممتاز افراد کا گھرانہ، پڑھیاں یا حلقہ۔

**سلطان** پیش س، جزم ل۔ اند، ع۔ بادشاہ، حکمران، فرمانروا، راجہ؛ غلبہ، قوت؛ دلیل، حجت؛ آیت، نشانی۔ (امث) **سلطانہ** بادشاہ بیگم، رانی۔ جمع: **سلاطین**۔

**سلطانِ مبین** صریح نشانی یا شہادت۔

**سلطانِ غرب و شرق** (کنایۃً) سورج۔

**سلطنت** زبر ز، جزم ل، زبر ط، زبر ن۔ امث، ع۔ بادشاہت، فرماں روائی، حکومت؛ عملداری، ریاست، مملکت۔

محاورہ: **سلطنت بٹھانا** تسلط قائم کرنا، عملداری قائم کرنا۔

**سلف** زبر س، زبر ل۔ صف، ع۔ اگلے زمانے کا؛ سابقہ، گزشتہ، پُرکھا۔ (جمع، مذ) **اسلاف** اگلے لوگ، پُرکھے۔

**سلف سے** ابتدا سے، شروع سے، آغاز سے۔

**سلف** پیش س، جزم ل۔ اند۔ ساڑھو، ہم زلف، سالی کا خاوند، ساندو۔ نیز **سِلف**۔ (مث) **سِلفہ** سلج، سالی۔

**سلفا** پیش س، جزم ل، زبر ف، ہ، غم۔ اند۔ پھونکنے کا تمبا کو، بھری ہوئی چلم۔ نیز **سلفہ**۔

محاورہ: **سلفا جمانا** چلم میں تمبا کو درست طریقے سے بھرنا۔

محاورہ: **سلفا ہونا** غصے کی وجہ سے پیچ و تاب کھانا، جل جانا۔

**سلقی** زبر نیز زیر س، جزم ل۔ صف۔ چقندر کے پتوں کے رنگ کا گہرا سبز نگینہ،

زمرد۔

**سلک** زیرس، جزم ل۔ امذ، ع۔ دھاگا، ڈوری، تار؛ سلسلہ، قطار، لڑی، ہار؛ رشتہ؛ نظم۔

**سلکھن** پیش س، زبرل، شدزبرکھ۔ صف۔ خوش اطوار، خوش اُسلوب، نیک بخت، مبارک؛ عمدہ، اچھا۔

**سلگ** زبرس، زبرل۔ صف، ہ۔ لگا تار، مسلسل، پیہم؛ پورا، کامل، تمام۔

**سلگانا** پیش س، جزم ل۔ فعل متعدی۔ آگ جلانا، روشن کرنا، بھڑکانا؛ (جدائی کے) غم میں مبتلا ہونا۔

فعل لازم: **سلگنا** جلنا، بھڑکنا؛ چپکے چپکے رنجیدہ ہونا، کُڑھنا۔

**سلم** زبرس، زبرل۔ امث، ع۔ کسی شے کی پیشگی قیمت دے دینا، عموماً بیع کے ساتھ مستعمل؛ درستی، سلامتی، امن۔

**سلمہ** زبرس، جزم ل، زبرم، وغم۔ امذ، ہ۔ سنہری روپہلی مہین تاروں کو سلائی پر لپیٹ کر کنڈلائی ہوئی نالی دار لڑی جس سے کپڑوں، ٹوپیوں وغیرہ پر زردوزی کا کام کیا جاتا ہے؛ مہین تاروں کی کنڈلی کی شکل کی نلکی یا لڑ جسے ڈس بھی کہتے ہیں۔ نیز **سلما**۔

**سلمٰی** زبرس، جزم ل، کھڑا زبری۔ امث، ع۔ ایک نسوانی نام، مراد: محبوبہ، معشوقہ، نازک اندام عورت۔

**سلنا** زبرس، جزم ل۔ فعل لازم۔ رک: سالنا جس کا یہ لازم ہے۔

**سلنا** زیرس، جزم ل۔ فعل لازم، ہ۔ رک: سینا جس کا یہ لازم ہے۔ (مجازاً)

مثال: **لب سلنا** زباں بندی ہونا۔

**سلندا** زیرس، زبرل، جزم ن۔ امث۔ ایک بہت ہی چھوٹی نسل کی انگشتیا مچھلی، مچھلیوں کے چھوٹے بچے۔

**سلو** زبرس، شدل، ومع۔ امذ، ہ۔ کمائے ہوئے چمڑے کی پٹی یا کتر جو جوتے کے اندر یا زین کی تہہ میں ڈالی جاتی ہے؛ چمڑے کا تسمہ جس سے سلائی کرتے ہیں۔

**سلوا** زبرس، جزم ل۔ امذ، ع۔ رک: مَنّ و سلوٰی۔

**سلوانا** زیرس، جزم ل۔ فعل متعدی۔ ٹانکے لگوانا، سلائی کروانا۔

**سلوت** زبرس، جزم ل، زبرو۔ امث۔ طمانیت، قناعت، صبر، برداشت؛ دلجمعی؛ امن، چین۔

**سلوتری** زبرس، وج، جزم ت۔ امذ، ہ۔ مویشیوں (خصوصاً گھوڑوں) کا معالج۔ نیز **سالوتری**۔

**سلوٹ** زبرس، جزم ل، زبرو۔ امث، ہ۔ شکن، بل، چُرس، لہر؛ ناہمواری جو سطح کے سمٹنے یا سکڑنے سے پیدا ہو جائے۔

**سلوک** پیش س، ومع۔ امذ، ع۔ راہ پر چلنا، طریقت کی پیروی؛ رویہ، عمل، برتاؤ؛ انعام، احسان، بھلائی، خیر خواہی؛ میل ملاپ، دوستی، محبت، اتحاد۔

**سلونا** زبرس، وج۔ صف، ہ۔ نمکین، مزے دار؛ سانولا، موہنا۔ (مث) **سلونی**۔

**سلونو** زبرس، وج۔ امذ، ہ۔ ساون کے پورے چاند پر ہونے والا ایک ہندوانی تہوار جس میں لڑکیاں اپنے بھائیوں کی کلائی پر راکھی باندھتی ہیں، راکھی بندھن کا تہوار۔

**سلہج** زبرس، جزم ل، زبرہ۔ امث، ہ۔ سالے کی بیوی۔ نیز **سَلَج، سلھج**۔

**سلی** زیرس، شدل۔ امث، ہ۔ **سل (۱)** (رک) کی تصغیر، دھار تیز کرنے کا پتھر؛ گاہنے کے لیے پھیلایا جانے والا غلہ۔

**سلیس** زبرس، ی۔ صف، ع۔ سادہ، آسان، عام فہم بول یا کلام وغیرہ؛ نرم مزاج، مہذب، شائستہ۔ ایف (مث) **سلاست**۔

**سلیقہ** زبرس، ی، زبرق۔ امذ، ع۔ سگھڑ پن، ہنر مندی، صلاحیت، خوش اُسلوبی؛ تمیز، شعور، لیاقت۔

**سلیقہ شعار** (زیرش) سگھڑ، تمیزدار، ہنرمند۔

**سلیقہ مند** شائستہ، تمیزدار، نیک طبیعت۔

**سلیم** زبرس، ی۔ صف، ع۔ صحیح سالم؛ محفوظ، مامون؛ تندرست، توانا؛ متین، سمجھدار، حلیم الطبع، بردبار؛ بے عیب، ٹھیک، پاکیزہ۔

**سلیم الطبع** (پیش م، غم ا، غم ل، شدزبرط، جزم ب) سلجھا ہوا، نیک طبیعت، باذوق۔

**سلیم العقل** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرع، جزم ق) دانشمند، عقل مند، بردبار۔

**سلیم شاہی** زبرس، ے۔ امث۔ نرم نری کی نوکدار جوتی (سادہ یا کامدار)۔

**سلیمان** پیش س، ے۔ علم، ع۔ اُن پیغمبر معبوث کا نام جو حضرت داؤدؑ کے بیٹے اور عالی شان بادشاہ تھے۔ نیز **سلَیمان** (ے لین)۔

**سلیمانی** سلیمانؑ یا اِس نام کے کسی مسمّٰی سے منسوب۔ مثال: **سلیمانی پتھر** ایک دورنگا نیم قیمتی پتھر۔

**سلیمانی نمک** خاص نسخے سے تیار کردہ ہاضمے کا چورن۔

**سلیمانی ٹوپی** داستانوں میں مذکورہ جادو کی ٹوپی جسے اوڑھ کر آدمی آنکھوں سے اوجھل ہو جاتا ہے۔

**سلیمو** زبرس، ی، وج۔ امث، ہ۔ بندریا کا فرضی نام؛ (طنزاً) پھوہڑ، بدسلیقہ عورت۔

کہاوت: **سلیمو بن عید کیسی** کوئی بھی تہوار خوش پوشاک عورتوں کے بغیر اچھا معلوم نہیں ہوتا۔

# س-م

**سم** زبرس-اند،ہ۔ (موسیقی) طبلے کے ماتروں کے بعد لگائی جانے والی تھاپ، طبلے کی بھاری ضرب؛ مقابل، سامنے۔

محاورہ: **سم آنا** مقابلے پر آنا، ہمسری کرنا۔

**سم** زبرس، شدم-اند،ع۔ زہر، بِس، زہریلی خوراک۔ جمع: سُمُوم۔

**سمُ الفار** (شد پیش م، اغم، جزم ل) ایک زہر کا نام، سنکھیا۔

**سمِ قاتل** انتہائی تیز اثر زہر، ایسا زہر جس سے جانبری ممکن نہ ہو، مہلک زہر؛ (مجازاً) نہایت نقصان دہ، جانی دشمن۔

**سم** پیش س-اند،ف۔ گھوڑے گدھے وغیرہ کا پاؤں جو درمیان سے چرا ہوا نہیں ہوتا، اگر درمیان سے چرا ہو (جیسا کہ گائے یا بھینس وغیرہ کا ہوتا ہے) تو اُسے کُھر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **سم لینا** گھوڑے کا ٹھوکر کھانا۔

**سما(۱)** زبرس-اند،ہ۔ منظر، تماشا، سیر؛ فضا۔ نیز **سماں** (ن غنہ)۔

محاورہ: **سما باندھنا** منظر پیش کرنا، کیفیت پیدا کرنا۔

کہاوت: **سما کرے نہ کیا کرے سمیں سمیں کی بات، کسی سمے کے دن بڑے، کسی سمے کی رات** ہر موسم اپنا مناسب کام کرتا ہے انسان کچھ نہیں کرسکتا۔ کبھی دن بڑا کبھی رات۔ یعنی حالات کے آگے انسان بے بس ہے۔

**سما(۲)** زبرس-اند،ع۔ آسمان، آکاش، فلک، چرخ۔

**سماپت** زبرس، جزم پ-اند،س۔ پورا، تمام، ختم، مکمل۔

**سماج** زبرس-اند،س۔ معاشرہ، سوسائٹی؛ انجمن، حلقہ، ٹولا۔

**سماج دُشمن** معاشرے میں بگاڑ پیدا کرنے والا؛ قوم کو نقصان پہنچانے والا۔

**سماجت** زبرس، زبرج-امث،ع۔ منت، خوشامد، گڑگڑانا۔

**سماچار** زبرس-امث،س۔ خبر، اطلاع؛ کیفیت، حالت؛ طرزِ عمل، واقعہ۔

**سماچار پتر** اخبار کا پرچہ۔

**سمادھ** زبرس-اند،س۔ مراقبہ، یوگ کا ایک عمل، استغراق، ریاضت، تپسیا، یکسوئی اور محویت کی کیفیت یا حالت، حبس دم۔ نیز **سمادھان**۔

**سمادھی** زبرس، ی-امث،س۔ ہندو جوگی یا راجہ کا مدفن، مقبرہ۔ نیز **سمادھی ستھان** (جزم س)۔ نیز رک: سمادھ۔

**سماروغ** زبرس، وج-اند،ف۔ کھمبی، سانپ کی چھتری، پھپھوندی۔

**سماع** زبرس-ع۔ کانوں سے کام لینا، سننا؛ موسیقی، قوالی۔

**سماعت** زبرس، زبرع-امث،ع۔ سننے کی حس؛ عدالت میں مقدمہ کی پیشی۔

**سماعت کے قابل** سننے کے لائق؛ (قانون) وہ مقدمہ جو قانونی رُو سے سنے جانے کے لائق ہو، ایسا مقدمہ جس کا سننا جج کے دائرۂ اختیار میں ہو۔

**سماعی** زبرس-صف،ع۔ سننے سے متعلق، سننے پر مبنی؛ سنا ہوا، شنیدہ۔

**سماق** زبرس-اند،ع۔ مرمر کی قسم کا ایک تعمیری پتھر جو انتہائی سخت ہوتا ہے۔

**سماک** زیرس-جمع، مذ۔ مچھلیاں؛ دو آسمانی ستاروں کا نام جو **سماکِ اعزل** اور **سماکِ رامح** کہلاتے ہیں۔

**سماکھا** زبرس-اند،ہ۔ آنکھوں والا، بینا، جو دونوں آنکھوں سے دیکھ سکنے کی صلاحیت رکھتا ہو۔

**سمّان** زبرس، شدم-اند،ہ۔ عزت، آدر، تکریم۔

**سماں** زبرس-اند،ع۔ رک: سما(۱)۔

محاورہ: **سماں طاری ہونا** کیفیت چھانا، عالم ہونا۔

**سمانا** زبرس-فعل لازم۔ بسنا، در آنا، اندر بیٹھ جانا؛ پوری طرح گنجائش کو پُر کردینا، کھپ جانا؛ جذب ہونا، رچ جانا؛ جچنا، بھلا لگنا؛ پختہ ارادہ ہونا۔

**سماوات** زبرس-جمع، مذ۔ آسمان، افلاک۔

**سماوار** زبرس-اند،ف۔ پانی گرم کرنے اور گرم رکھنے کا ظرف۔

**سماوٹ** زبرس، زبرو-امث۔ گنجائش، سمائی۔

**سماوی** زبرس-صف،ع۔ آسمان کا، آسمان سے منسوب۔

**سماہی** لیٹا زیرس-صف۔ تیسرے مہینے سے تعلق رکھنے والا، ہر تیسرے مہینے واقع ہونے والا۔ نیز سہ ماہی۔

**سمائی** زبرس-امث۔ گنجائش، کھپت؛ بسنے گھسنے کا عمل؛ وسعت؛ تحمل، برداشت۔

**سمبت** زبرس، جزم م، زبرب-اند،ہ۔ سال، سنہ، بکرمی سن جو چیت سے شروع ہو کر پھاگن پر ختم ہوجاتا ہے۔

**سمبندھ** زبرس، جزم م، زبرب، جزم ن-اند،ہ۔ رشتہ، تعلق، ناتا؛ میل ملاپ، راہ و رسم۔

**سمبندھک** تعلقات بنانے والا، تعلق پیدا کرنے والا۔

**سمبندھی** رشتہ دار، قریبی تعلق والا۔

**سمبھو** زبرس، جزم م، ولین-اند،ہ۔ جنم، پیدائش؛ سبب، ممکن؛ لائق، سزاوار، قابل۔

**سمبھو** مع-اند۔ والد؛ خالق۔

**سمپت** زبرس، جزم م، زبرپ-امث،ہ۔ خوشحالی، فارغ البالی، ترقی؛ کامیابی؛ برکت، امارت، دولت۔

کہاوت: **سمپت سے بھیٹا نہیں، دلدر سے ٹوٹن** کامیاب شخص سے تعلق نہیں اور غریب سے بھی واسطہ نہیں ہے۔ یعنی کسی سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

(بھیٹا = ملاقات، تعلق)۔

کہاوت: **سمپت کی جورو، بپت کا یار** کامیابی میں بیوی اور مصیبت میں دوست ساتھ دیتا ہے۔

**سمپٹ** زبرس، جزم م، پیش پ۔ اند، امث، س۔ ایک خاص قسم کا برتن جس کا منہ بند ہوتا ہے اور اسے عموماً طور پر کیمیا گر استعمال کرتے ہیں۔

**سمپورن** زبرس، جزم م، ومع، زبرر۔ صف، ہ۔ پورا، تمام، بھرپور، کامل؛ (موسیقی) وہ راگ جس میں سپتک کے ساتوں سُر لگتے ہوں۔

**سمت** زبرس، جزم م۔ امث، و۔ رُخ، طرف، جانب، سیدھ جس کی طرف حرکت یا اشارہ کیا جائے۔ نیز عام: **سمت**۔

**سمت اُلرّاس** (پیش ت، غم، اغم ل، شدر) سر کی طرف، اُوپر کی طرف، عموداً؛ (ہیئت) آسمان میں وہ نقطہ جو دیکھنے والے کے ٹھیک سر کے اُوپر ہو۔

**سمٹ** زیرس، زبرم۔ امث، ہ۔ شکن، سکڑن۔

محاورہ: **سمٹ آنا** اکٹھا ہونا، جمع ہونا، یکجا ہونا۔

**سمٹاؤ** زیرس، جزم م، وج۔ اند۔ سکڑ کر تنگ ہونے کی حالت۔

**سمٹنا** زیرس، زبرم، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ سکڑنا، کم ہونا (رقبے یا حجم میں)؛ قریب قریب آجانا؛ اکٹھا ہونا؛ یکجا ہو جانا، پورا ہونا؛ اختتام کو پہنچنا، نبٹنا، تکمیل پانا؛ بکھرنا کی ضد۔

**سمجھ** زبرس، زبرم۔ امث۔ عقل، فہم، شعور، دانش، فہم، ادراک۔

محاورہ: **سمجھ اُڑ جانا** عقل جاتی رہنا، مت ماری جانا۔

محاورہ: **سمجھ اُلٹی ہونا** دماغ پھر جانا، کج فہم ہونا۔ نیز **سمجھ اوندھی ہونا**۔

محاورہ: **سمجھ بوجھ لینا** غور وفکر کر لینا، اچھی طرح جانچ پڑتال کر لینا؛ کمی بیشی پوری کر لینا۔

محاورہ: **سمجھ پر پتھر پڑنا** عقل جاتی رہنا، احمق ہو جانا، بے وقوفی کی باتیں کرنا۔

**سمجھ دار** عاقل، باشعور (اُردو: سمجھ + فارسی: دار)۔

**سمجھ کا پھیر** ناسمجھی، کم عقلی، غلط فہمی۔

کہاوت: **سمجھ کا گھر دُور ہے** سمجھنا بڑی مشکل بات ہے۔ جب کوئی بے وقوفی کی بات کرتا ہے تو کہتے ہیں۔ عقل اور سمجھ مشکل سے آتی ہے۔

محاورہ: **سمجھ لینا** نمٹ لینا، حساب چکانا؛ سوچنا، مطلب جاننا۔

محاورہ: **سمجھ میں آنا** ذہن نشین ہونا، واضح ہونا، کسی بات کی تہہ تک پہنچنا۔

مثال: یہ بات میری سمجھ میں نہیں آتی۔

کہاوت: **سمجھا اور پتھر ہوا** ضدی کی نسبت کہتے ہیں۔ بات سمجھ کر بھی نہیں ماننا۔

فعل متعدی: **سمجھانا** باور کرانا، بتانا، واقف کرنا؛ واضح کرنا، ذہن نشین کرانا؛ نصیحت کرنا، فہمائش کرنا؛ آگاہ کرنا۔

محاورہ: **سمجھانا بجھانا** اونچ نیچ بتانا، خبردار کرنا، متنبہ کرنا۔

**سمجھنا** ذہن نشین کرنا، واقف ہونا، جاننا، ادراک کرنا، آگاہ ہونا؛ باز پرس کرنا، سزا دینا، بدلہ لینا۔

کہاوت: **سمجھنے والے کی موت ہے** عقلمند کو بڑی دقتوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے دانشمند کے لیے ساری آفتیں ہیں۔

کہاوت: **سمجھو نہ بوجھو، کھونٹا لے کے جُوجھو** تمھیں عقل تو ہے نہیں، یوں ہی لڑتے ہو۔

کہاوت: **سمجھے تو پتھر کا ہو جائے** نہایت ناسمجھ اور بے وقوف کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **سمجھے سو گدھا، اَناڑی کی جانے بلا** عقلمند کے لیے مصیبت ہے اور بے وقوف کو پروا نہیں۔

**سمجھوتا** زبرس، جزم م، ولین۔ اند۔ معاہدہ، مصالحت، مفاہمت۔ نیز **سمجھوتہ**۔

**سمدھن** زبرس، جزم م، زبرد ھ۔ امث۔ بیٹے یا بیٹی کی ساس؛ شادی میں آنے والی سمدھیانے کی مہمان عورت۔

**سمدھی** زبرس، جزم م۔ اند۔ بیٹے یا بیٹی کا خسر۔

**سمدھیانا** زبرس، جزم م، زیرد ھ۔ اند۔ بیٹے یا بیٹی کی سسرال، سمدھی کا خاندان یا گھر۔

**سمر** زبرس، زبرم۔ اند، ع۔ قصہ، کہانی، افسانہ۔

**سمرتی** جزم س، جزم م، زیرر۔ امث، س۔ یادداشت، دھیان، حافظہ؛ دھرم شاستر کے ضابطۂ قوانین جن کی تعداد اٹھارہ ہے۔

**منوسمرتی** ہندوؤں کا قدیم دھرم شاستر یا ضابطۂ اخلاق۔

**سمراٹ** زبرس، جزم م۔ اند۔ مہاراجہ، شہنشاہ۔

**سمرن** پیش س، جزم م، زبرر۔ امث، ہ۔ یاد کرنا، یادِ الٰہی، تسبیح پھیرنا، سبحہ گردانی، جپنا، ورد؛ تسبیح، سبحہ، مالا۔ تھ: **سُمرنی** (زبرم)۔

محاورہ: **سمرن اُٹھانا** قسم کھانا؛ تسبیح ہاتھ میں لے کر قسم کھانا۔

**سمروت** زبرس، جزم م، ومع۔ صف۔ طاقتور؛ لائق؛ صابر، نیک؛ دولت مند، تونگر۔

**سم سم** زیرس، جزم م، زیرس۔ اند، ع۔ تل، کُنجد۔

**سمط** زیرس، جزم م۔ امث، ع۔ مالا، ہار، موتیوں کی لڑی، موتی وغیرہ پرونے کا دھاگا یا ڈورا۔

**سمع** زبر س، جزم م۔ امذ، ع۔ سننے کی حس؛ کان، گوش۔
**سمع خراشی** بکواس، طول کلام، کان کھانا، کانوں پر گراں گزرنا۔
**سمعی** سننے سے تعلق رکھنے والا۔
**سمعی بصری** (جزم م، زبر ب، زبر ص) بیک وقت سننے اور دیکھنے سے تعلق رکھنے والا۔ انگریزی میں: Audio-visual۔
**سمک** زبر س، جزم م۔ امث، ع۔ چھت، بام؛ فلک، آسمان۔
فقرہ: **از سمک تا سماک** (زبر س) زمین سے آسمان تک۔
**سمک** زبر س، زبر م۔ امث، ع۔ مچھلی، ماہی۔
**سمکھ** زبر س، شد پیش م۔ صف، س۔ سامنے، آمنے سامنے، رُوبرو۔ نیز اصلاً: سَنمکھ۔
**سمگل** جزم س، زبر م، زبر گ۔ صف۔ ناجائز درآمد و برآمد؛ چنگی یا محصول ادا کیے بغیر مال کالے جانا۔ انگریزی میں: Smuggle۔
**سمن** زبر س، جزم م۔ امذ۔ مکھن، بالائی، چربی۔
**سمین** موٹا، مجرب۔
**سمن (۱)** زبر س، زبر م۔ امث، ف۔ چنبیلی؛ یاسمین کی تخفیف۔
**سمن اندام** گورے جسم کا/کی؛ نازک بدن؛ (کنایۃً) حسین، محبوب۔ نیز سمن بر۔
**سمن (۲)** زبر س، زبر م۔ امذ۔ عدالت میں حاضر ہونے کا حکم، طلبی (انگریزی میں: Summons)۔
محاورہ: **سمن جاری کرنا** کسی کو عدالت میں طلب کرنا۔
**سمند** زبر س، زبر م، جزم ن۔ امذ، ہ۔ اچھی نسل کا گھوڑا؛ گہرے نسواری رنگ کا گھوڑا جو مبارک خیال کیا جاتا ہے۔
محاورہ: **سمند اُٹھانا** گھوڑے کو تیز کرنا، لگام سخت کرنا۔
**سمندر (۱)** زبر س، زبر م، جزم ن، زبر د۔ امذ، ہ۔ پانی کا زخّار قلعہ، بحر یا بُحیرہ، ساگر۔
محاورہ: **سمندر بلونا** بہت تلاش کرنا، جستجو کرنا۔
محاورہ: **سمندر پار اُتارنا** جلاوطن کرنا، کالے پانی بھیجنا (انگریزوں کے دَور کی ایک سزا)۔
**سمندر پھل** کالی ہڑ سے مشابہ ایک پھل جسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔
**سمندر پھین/ جھاگ** ایک سفید، ہلکی معدنی شے جو آگ کا اثر قبول نہیں کرتی، اسے آٹے میں خمیر پیدا کرنے اور دواؤں میں بھی استعمال کیا جاتا ہے۔
**سمندر سوکھ** (ومج) ایک قسم کی بیل۔
کہاوت: **سمندر سوکھ کو دریا کیا** بہت مال مارنے والے کو تھوڑے نفع کی پروا نہیں۔
کہاوت: **سمندر کیا جانے دوزخ کا عذاب** جس کو کبھی تکلیف نہیں پہنچی وہ دوسرے کی مصیبت نہیں سمجھتا۔
**سمندر کھار** بحری نمک۔ نیز سنکھیا۔
**سمندری گھوڑا** شمالی سمندروں میں پایا جانے والا ویل کی قسم کا ایک جانور۔
کہاوت: **سمندر میں رہ کر مگر مچھ سے بیر** کسی جگہ رہتے ہوئے وہاں کے مالک یا سربراہ سے دشمنی۔
**سمندر (۲)** زبر س م، جزم ن، زبر د۔ امذ، ف۔ گرگٹ کی قسم کا ایک صحرائی جانور، ایک افسانوی جانور جس کی بابت یہ روایت ہے کہ آگ میں پیدا ہوتا ہے۔
**سمنک** زبر س، جزم م، زبر ن۔ امث، ہ۔ گیہوں کی گری یا مغز، پانی میں بھگونے کے بعد پھوٹے ہوئے گیہوں جو بعض مٹھائیاں خصوصاً سوہن حلوا بنانے کے کام آتے ہیں۔
**سموت** زبر س، جزم م، زبر و۔ سنہ، سال، عہد جو کسی خاص تاریخی مرحلے سے شمار ہو، خصوصاً بکرمی/ وکرمی سموت جو چندر گپت وکرم آدتیہ (عام بکر ماجیت) سے منسوب ہے، سنہ عیسوی سے پونے ۵۷ سال آگے۔ نیز سَمت۔
**سموچا** زبر س، ومع۔ صف، ہ۔ سالم، پورا، تمام، کُل۔
**سمور** زبر س، ومع۔ امذ، ف۔ وسط ایشیا کی ایک کالی لومڑی اور اس کی نرم روئیں دار کھال۔
**سمور** زبر س، ومج۔ متعلق فعل۔ سامنے، آگے، مقابل۔
**سموسہ** زبر س، ومج، زبر س۔ امذ، ہ۔ قیمہ یا آلو وغیرہ بھر کر تلا ہوا تکونی شکل کا پکوان۔ نیز سنبوسہ (زبر س، ن مغ) کوئی تکونی رقبہ یا احاطہ۔
**سموم** زبر س، ومع۔ امث، ع۔ گرمی؛ ریگستان میں چلنے والی گرم ہوا، لُو۔
**سمونا** زبر س، ومج۔ فعل متعدی۔ آمیز کرنا، ملانا؛ مختلف مزاج کی چیزوں کو ملا کر اُن میں اعتدال پیدا کرنا۔
**سمی** زبر س۔ صف، ع۔ ہم نام؛ مثل۔
**سمی** زبر س، شد م۔ صف۔ زہریلا۔ جمع: سمیات۔
**سے** زبر س، ے لین۔ امذ، ہ۔ وقت، موقع، مہلت، فرصت؛ اقرار۔
کہاوت: **سے چوک، پھر کیا پچھتانی** موقع نکل گیا تو پچھتانے سے کیا ہوتا ہے۔
کہاوت: **سے سے کے داتا رام** خدا ہر موقع پر دیتا ہے۔
کہاوت: **سے سے کی بات ہے** ہر چیز اپنے موقع پر درست ہوتی ہے۔ وقت کے ساتھ ساتھ ہر چیز تبدیل ہوجاتی ہے۔

**سمیپ** زبرس، ی۔صف۔ نزدیک، پاس؛ ملا ہوا، ملحق۔ مثال: من کے سمیپ رکھنا دل سے لگا کر رکھنا، عزیز رکھنا۔

**سمیت** زبرس، ے لین۔متعلق فعل۔ شامل کر کے، ملا کر، بشمول، ہمراہ۔ مثال: انگوٹھے سمیت پانچ انگلیاں۔

**سمیٹ** زبرس، ے۔امث، ہ۔ سکیڑنا، یکجائی؛ ایک دوا کا نام جس سے اندامِ نہانی تنگ ہو جاتی ہے۔

فعل مرکب: سمیٹ لینا جمع کرنا، اکٹھا کر لینا۔

سمیٹا سمیٹی فراہمی؛ چھینا چھپٹی۔

**سمیٹنا** زبرس، ے، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ سمٹنا (رک) کا متعدی۔

**سمید ع** زبرس، ی، زبرد۔صف۔ بڑا سردار؛ فیاض۔

**سمیع** زبرس، ی۔صف، ع۔ سننے والا؛ فریاد سننے والا، اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

**سمیل** پیش س، ی۔صف۔ موزوں، مناسب، ہم آہنگ۔

**سمیلن** زبرس، شدم، ے، زبرل۔اند، ہ۔ جلسہ، محفل، اجتماع، انجمن۔

**سمین** زبرس، ی۔صف، ع۔ جس کے جسم پر بہت چربی ہو، بہت موٹا، چربیلا، مچرب، فربہ۔ نیز رک: سمن۔

**سمیہا** زبرس، ی۔امث۔ کوشش، جہد۔

**سیمینار** لیٹا زبرس، ی۔اند۔ مجلسِ مذاکرہ، باہم تبادلۂ خیال کا اجتماع۔ انگریزی: Seminar۔

## س ۔ ن

**سن (۱)** زبرس۔اند، ہ۔ ایک پودا جس کے ریشے سے بوریاں اور رسیاں وغیرہ بنتی ہیں۔ نیز پٹ سن سن کے وہ ریشے جو کچھ عرصے پانی میں دبائے بغیر الگ کر لیے جائیں۔ خام سن۔

کہاوت: سن گلی جائے سوت کی دین طاقتور آدمی ڈریں اور کمزور دلیری کریں۔

**سن (۲)** زبرس۔اند، ع۔ سال، جنتری کا ایک سال۔ اصلاً: سنہ کی تخفیف۔ جمع: سُنُون، سِنِین، سنَوات۔

**سن (۳)** زبرس۔متعلق فعل، ہ۔ کسی شے کے (فضا میں سے) تیزی سے گزرنے کی آواز، سنسناہٹ۔

سن سے تیزی سے، جلدی سے۔

محاورہ: سن سے نکل جانا تیزی سے نکل جانا، پھرتی سے نکل جانا۔

**سن (۱)** زبرس۔اند، ہ۔ عمر، پیدائش یا تخلیق سے موت تک یا کسی خاص وقت تک کا عرصہ۔

سنِ بلوغ (شد لیٹا زیرن، پیش ب، وغ) آغازِ جوانی، سمجھ کی عمر۔ نیز سنِ شعور، سنِ رشد، سنِ تمیز۔

سن رسیدہ (زبرر، ی، زبرد، ہ غم) بوڑھا، مسن، زیادہ عمر کا۔

سنِ کہولت (شد لیٹا زیرن، پیش ک، وغ) بڑھاپے کے آغاز کا زمانہ، بڑھاپے کی ابتدا۔

**سِن (۲)** زیرس۔اند۔ دانت۔ جمع: اَسنان۔

**سُن (۱)** پیش س۔صف، ہ۔ شل، بےحس و حرکت؛ ساکن؛ حیران، ششدر۔

فعل مرکب، محاورہ: سن ہونا کسی عضو میں دورانِ خون میں رکاوٹ کے باعث یا کسی خارجی اثر یا عمل سے حس نہ رہنا یا سنسنی ہونا۔

سن شیشہ دھندلا شیشہ۔

**سُن (۲)** پیش س۔امر۔ سننا (رک) کا مادہ اور صیغۂ امر۔

کہاوت: سن اے ڈھول، بہو کے بول وہ کہتی ہیں جن کے ساتھ بہت سے وعدے کر کے پورے نہ کیے جائیں۔

کہاوت: سن سن کے تیری بات سہیلی، سوچ ہوا میرے جی کو، کر کے بیاہ گھروں نہیں رکھتے بابل اپنی دھی کو والدین شادی کے بعد لڑکی اپنے گھر نہیں رکھتے۔

محاورہ: سن پڑنا سنائی دینا، کسی بات کا علم ہونا۔

محاورہ: سن رکھنا خبردار کرنا، ہوشیار کرنا۔

سن گن اُڑتی ہوئی خبر، خفیہ بات، بھنک۔

**سناتن** زبرس، زبرت۔صف، ہ۔ قدیم، روایتی۔

سناتن دھرم (ہ) پرانا مذہب، مستقل مذہب، ہندوؤں کی ایک مذہبی تحریک جو مذہبی اصلاحات کی مخالفت میں چلی تھی۔

**سناٹا** زبرس، شدن۔اند۔ ویرانے یا خالی جگہ میں کانوں میں گونجنے والی آواز؛ (کنایۃً) مکمل خاموشی، ویرانی؛ ہوا کے چلنے سے پیدا ہونے والا شور، سائیں سائیں۔

محاورہ: سناٹا آنا ڈر محسوس ہونا، سہم جانا؛ سکتہ طاری ہونا؛ ہکا بکا رہ جانا۔

محاورہ: سناٹا بیتنا بالکل خاموش ہو جانا۔

محاورہ: سناٹا پڑنا خاموشی چھا جانا، ویرانی ہونا۔

محاورہ: سناٹا چھانا کامل سکوت طاری ہو جانا۔

محاورہ: سناٹے میں آنا حیرت زدہ ہو جانا۔

محاورہ: سناٹے میں رہ جانا حیران و پریشان رہ جانا۔

**سنار** پیش س۔اند۔ زیور بنانے والا، سونے کا کام کرنے والا، زرگر، صراف۔

کہاوت: سنار اپنی ماں کی نتھ سے بھی چراتا ہے سناروں کی بے

ایمانی پر طنز ہے کہ یہ کسی کو بھی نہیں بخشتے۔

کہاوت: **سنار کی کٹھالی اور درزی کے بند ڈالنے کے عذر ہیں**

سنار کہتا ہے زیور کٹھالی میں ڈالنا باقی ہے اور درزی کہتا ہے کپڑے میں بند لگانے رہ گئے ہیں۔ خواہ مخواہ کی بہانہ تراشی۔

**سناری** سنار کا پیشہ۔

**سنام** زبر س۔ امذ۔ اونٹ کا کوہان؛ سب سے بالائی حصہ، چوٹی۔

**سناں** زبر س۔ امث، ع۔ نیزے کی انی، تیر کی نوک، نوکدار ہتھیار۔ تراکیب میں بطور جزو اوّل "ن" صحیح۔ مثال: سنان و تیغ۔ جمع: اَسِنّہ۔

**سنان** جزم س۔ امذ۔ رک: اَشنان جس کی یہ اصلی شکل ہے۔

**سنانا** پیش س۔ فعل متعدی۔ سننا (رک) کا متعدی؛ آواز پیدا کرنا، آواز دوسروں تک پہنچانا؛ گانا، کلام پڑھنا؛ دُشنام دینا۔

**سناوُنی** پیش س، وج۔ امث۔ دور یا پردیس سے آنے والی موت کی خبر۔

**سنائی دینا** پیش س، ے۔ فعل لازم۔ آواز کا کان میں پڑنا، کانوں کا آواز سننا۔

**سنبل** پیش س، ن مثل م، پیش ب۔ امث، ف۔ بغیر پھل پھول کی ایک خوشبودار پہاڑی نبات جس کے پتے اور شاخیں کُسم سے ملتے ہیں مگر کُسم کی طرح کانٹے دار نہیں ہوتے؛ بالچھڑ۔

**سنبلہ** پیش س، ن مثل م، پیش ب، زبر ل۔ امذ، ع۔ گیہوں کی بالی؛ قدیم نجوم کے مطابق آسمان کا چھٹا برج یا کنشتر۔ کنیا راس۔

**سنبہ** پیش س، ن مثل م، زبر ب۔ امذ، ف۔ سوراخ کرنے کا اوزار، برما؛ توپ یا بندوق کا گز جس سے نال کی صفائی کی جاتی ہے؛ سوا، نالی دار سوا جسے بوری میں گھسا کر اناج کی بانگی نکالی جاتی ہے، نیز سنبا۔

محاورہ: **سنبہ بھونکنا** توپ میں گز مارنا، میخ مارنا؛ توپ کے اندر تھیلی ڈال کر اوپر سے گز مارنا۔

**سن بہری** پیش س، لینا زبر ب، جزم ہ۔ امث۔ اعضا کا سن ہو جانا، جزام سے پیدا ہونے والی جلد کی سوجن کا مرض۔

**سنبھال** زبر س، ن مغ۔ امث۔ دیکھ بھال، احتیاط۔

محاورہ: **سنبھال کر رکھنا** باقی رکھنا، برقرار رکھنا۔

محاورہ: **سنبھال کرنا** دیکھ بھال کرنا، پرورش کرنا۔

**سنبھالا** لینا زبر س، ن مغ۔ امذ۔ موت سے پہلے مریض کی حالت میں عارضی افاقہ، شمع کا بجھنے سے پہلے ایک بار بھڑکنا۔

**سنبھالنا** زبر س، ن مغ، جزم ل۔ فعل متعدی۔ تھامنا، گرنے بگڑنے سے روکنا، پکڑنا؛ درست کرنا؛ حفاظت میں لینا؛ دیکھ بھال کرنا؛ پڑتال کرنا۔ جانچ کر یا گن کر قبضے میں لینا (رقم، سامان وغیرہ)؛ قابو پانا، برقرار رکھنا۔ مثال: طبیعت کو سنبھالو؛ وار کرنے کے لیے اُٹھانا۔ نیز رک: سنبھلنا جس کا یہ تعدیہ ہے۔

**سنبھالو** زبر س، ن غنہ، ومع۔ امذ۔ ایک اُونچا درخت جس کے پتے ارہر سے مشابہ، ایک طرف سے نیلے دوسری طرف سے سفید اور پھول آم کے بور کی طرح گچھے دار ہوتے ہیں۔ نیز اِس درخت کے بیج جو بطور دوا مستعمل ہیں؛ حبّ الفقد، حبّ الطاہر یا فلفل بھی کہلاتے ہیں۔

**سنبھلنا** زبر س، ن غنہ، زبر بھ، جزم ل۔ فعل لازم۔ ہوشیار ہونا، چوکنا ہونا؛ خود کو قابو میں رکھنا، گرتے گرتے بچنا؛ بہتر یا اصلاح پذیر ہونا۔

**سنبھوگ** زبر س، ن مثل م، وج۔ امذ۔ وصل، مباشرت، جماع۔

**سنپات** زبر س، زیر ن۔ امذ۔ دل کا بیٹھنا؛ اُداسی کا عالم۔

**سنپت** زبر س، ن مغ، زبر پ۔ امث۔ دولت مندی، خوش حالی۔

**سنپڑنا** زبر س، ن مغ، زبر پ، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ ہاتھ میں پکڑنا؛ گرفت میں لینا یا آنا، پھنسنا؛ دسترس میں ہونا۔

**سنپولیا** زبر س، ن مغ، ومع، زیر ل۔ امذ۔ سانپ کا بچہ، (مجازاً) دشمن، موذی۔

**سنت** زبر س، جزم ن۔ صف۔ امذ، ہ۔ نیک، پارسا، متقی، عابد، برگزیدہ آدمی۔

**سنت** پیش س، شد زبر ن۔ امث، ع۔ طریقہ، چلن، دستور، واضح چلن؛ رسول اللہ ﷺ کا عمل جو حدیث سے ثابت ہو؛ نماز میں فرض رکعتوں کے علاوہ رسول اللہ ﷺ کی ہدایت یا طریق کی پیروی میں پڑھی جانے والی رکعتیں یا آنحضرت ﷺ کی پیروی میں کیا جانے والا عمل؛ ختنہ۔ جمع: سُنَن، سُنّتیں۔

**سنتِ ابراہیمی** عید الاضحیٰ پر قربانی کا کیا جانا۔

**سنتِ مؤکدہ** (پیش م، زبر و، شد زیر ک، زبر د) وہ عمل جس کی رسول اللہ ﷺ نے تاکید کی ہو، جن کے نہ کیے جانے پر مواخذہ کیا جائے گا۔

محاورہ: **سنتیں کرنا** ختنے کرنا۔

**سنتا** زبر س، زیر ن۔ امث، ہ۔ گیڑیوں کے کھیل میں آغاز کے طور پر پھینکی جانے والی پہلی گیڑی یا لکڑی۔ (صف) گرا ہوا، بدکردار آدمی۔

**سنتاپ** زبر س، جزم ن۔ امث، ہ۔ حدت، شدید گرمی؛ پیتا، کشٹ، آزار، عذاب؛ دُکھ، تکلیف، غم۔

**سنتاپی** دُکھ کا مارا، مصیبت زدہ۔

**سنتان** زبر س، جزم ن۔ امذ، س۔ نسل، اولاد، خاندان۔

**سنترا** زبر س، جزم ن، زبر ت۔ امذ۔ رک: سنگترا۔

**سنتری** زبر س، جزم ن، جزم ت۔ امذ۔ چوکیدار، پہرے دار، محافظ، پاسبان۔ انگریزی کے لفظ "Sentry" کی تارید۔

**سنتوش** زبر س، جزم ن، وج۔ امذ، ہ۔ اطمینان، سکھ، سکون، آسودہ خاطری؛ صبر؛ خوشی، مسرت۔ نیز سنتوس۔

**سنتوکھ** زبرس، جزم ن، وج۔ امذ، ہ۔ صبر، سکون۔

کہاوت: **سنتوکھ کڑوا، پر پھل میٹھا ہے** صبر اگرچہ تلخ ہوتا ہے لیکن اس کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔

**سنٹی** زبرس، جزم ن۔امث، ہ۔ تچی، چھڑی، پتلی ٹہنی کا ٹکڑا، سرکنڈا۔

**سنٹھ** زبرس، جزم ن۔صف۔ شریر، چالاک، چٹت۔

**سنج** زبرس، جزم ن۔لاحقۂ فاعلی، ف۔ تولنے والا، وزن کرنے والا، جانچنے والا، پرکھنے والا، فہم رکھنے والا، مثلاً: **نکتہ سنج، بذلہ سنج** لطیف نکات کو سمجھنے والا۔

**سنجاب** زبرس، جزم ن۔امذ۔ آرمینیا کے علاقے کا گلہری سے ملتا ایک جانور جس کی نرم کھال کا رُواں گرمیوں میں بھورا اور جاڑوں میں سفید ہو جاتا ہے، یہ کھال لباس میں کالر کے طور پر لگائی جاتی ہے یا اس کو پوستین بناتے ہیں؛ آرمینیا کا چوہا۔

**سنجاف** زبرس، جزم ن۔امذ، ف۔ چادر یا لباس کا حاشیہ، گوٹ، جھالر۔

**سنجافی** حاشیہ دار، وہ کپڑا جس کے گرد چوڑی گوٹ لگی ہو۔

**سنجافی گنج** سر کا ایسا گنج جس میں ایک جھالر سی باقی رہ جائے۔

**سنجد** زبرس، جزم ن، زبرج۔امذ۔ عناب سے ملتا ایک پھل، خوب دانہ؛ مولسری کا پھل۔

**سنجم** زبرس، جزم ن، زبرج۔امذ۔ متانت، سنجیدگی۔

**سنجوگ** زبرس، جزم ن، وج۔امذ۔ ملاپ، ملاقات، وصال؛ گہری دوستی؛ اتفاق، موقع، امر اتفاقی؛ قسمت، نصیب۔

**سنجوگی** جڑا ہوا، ملا ہوا؛ تیتروں کا ایک پنجرہ جس میں نر اور مادہ کے لیے دو الگ الگ خانے ہوتے ہیں۔

**سنجیدگی** زبرز، جزم س، ی، زبرد۔امث، ف۔ بردباری، بھاری بھرکم پن؛ توازن، وقار، متانت۔

**سنجیدہ** زبرس، جزم ن، ی، زبرد، ہ غم۔صف، ف۔ وزن کردہ، تلا ہوا؛ متوازن؛ وزنی؛ متین، بردبار، باوقار۔

**سنجیو** زبرس، جزم ن، ی۔صف، ہ۔ زندگی بخشنے والا، مردے کو زندہ کرنے والا، جان ڈالنے والا۔

**سنجیون** زبرس، جزم ن، ی، زبرد۔امذ، ہ۔ زندگی بخشنا، احیا، نئی زندگی؛ لمبی عمر، طویل یگانگت، عمر بھر کا ساتھ۔

**سنجھلا** زبرس، ن غنہ، جزم جھ۔صف۔ منجھلے کے بعد کا، تیسرے نمبر پر (عموماً رشتہ دار بچہ، بھائی، چچا، ماموں وغیرہ کے لیے مستعمل)۔ (مث) **سنجھلی**۔

**سنچائی** زیرن، ن مغ۔امث۔ **سینچنا** (رک) کا اسم کیفیت، سینچنے کا عمل؛ نیز **سچائی**۔

**سنچا** زبرس، جزم ن، زبرچ۔امث۔ آہٹ، قدموں کی چاپ، کھڑکا۔ نیز **سنچکار**۔

**سنچر** زبرس، جزم ن، زبرچ۔امذ۔ رسائی، پہنچ؛ گزر، داخلہ؛ سایہ، فکر، خیال؛ چرچا، شور۔

**سنچل** زبرس، ن مغ، زبرچ۔امذ۔ بھنک، آہٹ؛ خواب، سپنا۔

**سند** زبرس، زبرن۔امث، ع۔ دلیل، ثبوت، شہادت؛ صداقت نامہ؛ سہارا، آسرا، وہ شے جس پر تکیہ، بھروسا کیا جائے؛ معتبر، قابلِ اعتماد؛ اعتبار؛ مثال، نظیر۔جمع: **اسناد، سندات**۔

محاورہ: **سند پکڑنا** دلیل کے طور پر کسی شے کو پیش کرنا؛ مثال کے طور پر پیش کرنا۔

محاورہ: **سند جاننا** معتبر سمجھنا، قابلِ اعتماد جاننا۔

محاورہ: **سند گرداننا** معتبر خیال کرنا؛ نظیر کے طور پر پیش کرنا۔

**سند یافتہ** وہ شخص جس کے پاس کسی مطلوبہ اہلیت کا باضابطہ تصدیق نامہ ہو، مستند۔

**سندان** زبرس، جزم ن۔امذ، ف۔ اہرن، نہائی، لوہے کا چوکور ٹکڑا جس پر گرم لوہا رکھ کر کوٹا جاتا ہے۔ نیز **سَندان، سنداں**۔

**سندر** پیش س، جزم ن، زبرد۔صف۔ حسین، خوب صورت، شکیل۔ ایکف (مث) **سندرتا** خوبصورتی، حسن و جمال۔

**سندری** خوبصورت عورت، حسینہ؛ ہلدی کی گرہ؛ ایک پیڑ جس کی لکڑی جہاز سازی میں کام آتی ہے۔ ایک عمدہ قسم کا آم **سیندوریا** (رک)۔ نیز عام: **سِندری**۔

**سندرس** پیش س، جزم ن، جزم د، زبرر۔امذ۔ زرد رنگ کا ایک گوند جسے پکا کر وارنش بنایا جاتا ہے۔

**سندس** پیش س، جزم ن، پیش د۔امذ، ع۔ کمخواب کی ایک قسم، زربفت۔

**سندلی** زبرس، جزم ن د۔امث۔ مچائی، راج مزدوروں کے کام کرنے کا اونچا سٹول؛ کپڑے لٹکانے کا کاٹھ کا بنا ہوا کٹہرا یا چوکھٹا۔ نیز **سَندھلی**۔ نیز رک: **صندلی**۔

**سندور** زیرن، ن مغ، ومع۔امذ۔ سرخ رنگ کا سفوف جو ہندو مانگ میں بھرتے یا ماتھے پر قشقے کے طور پر لگاتے ہیں۔ نیز عام: **سندور، سیندور** (ے، ن مغ)۔

**سندوری** زیرں، ن مغ، ومع۔ ایک درخت کا نام۔ نیز روچنی، سرخ کنول۔

**سندوریا** زیرں، ن مغ، ومع، جزم ر۔امذ۔ ایک قسم کا مہکیلا آم جس کے پوست پر سرخ دھبا ہوتا ہے۔ نیز عام: **سندری**۔

**سندیسا** زبرس، ن مغ، ے۔امذ۔ پیغام، اطلاع، خبر؛ مکتوب خوشخبری، مژدہ۔ نیز **سندیسہ**۔

**سندیسو** (ے، وج) خبر لانے والا، ایلچی، پیغام بر۔

**سندیل** زبرس، ن مغ، ے۔امث۔ روشوں کے درمیانی نالی۔

**سندیہ** زبرس، جزم ن، ے، جزم ہ ملفوظ۔ شک، تذبذب، شبہ، تشویش؛ ہراس، گھبراہٹ، خوف، ڈر۔ نیز سندیہہ۔

**سندھ** زبرس، جزم ن۔امذ۔ پریشان، حواس باختہ؛ اساوری ٹھاٹھ کی ایک راگنی جسے دن کے آخری وقت میں گایا جاتا ہے۔

**سندھیا** زبرس، جزم ن، جزم دھ۔امث، س۔ جھٹپٹا، شام کا وقت، دن کے ڈھلنے کا وقت؛ (لفظاً) بیچ کا، وسطی۔

**سنڈا** زبرس، جزم ن۔صف، ہ۔ تگڑا، موٹا تازہ، مضبوط جسم کا۔ نیز مرکب: (بطور پھبتی) سنڈا مسٹنڈا/مشٹنڈا؛ سنڈ مسنڈ۔

**سنڈاس** زبرس، جزم ن۔امث، ہ۔ عام بیت الخلا جس میں صفائی کے لیے نیچے پچھلی طرف کھلا دروازہ یا سوراخ ہو۔

**سنڈاسا** زبرس، جزم ن۔امذ، ہ۔ لمبا دست پنا، لوہاروں کا بڑا چمٹا۔ تص: (مث) سنڈاسی۔

**سنڈی** زبرس، جزم ن۔امث، صف۔ موٹی تازی، لحیم شحیم عورت۔

**سنڈی** پیش س، جزم ن۔امث۔ غلے کے دانوں کو کھوکھلا کرنے والا ایک حشرہ۔

**سنسار** زبرس، جزم ن۔امذ، ہ۔ عالم، کائنات، دُنیا، جہاں۔

**سنسان** پیش س، جزم ن۔صف، ہ۔ خاموش، پرسکون؛ جہاں کوئی آواز یا آبادی نہ ہو، ویران، اُجاڑ۔

**سنسر** لیٹا زبرس، جزم ن، زبرس۔ روک ٹوک، پابندی، احتساب۔ انگریزی: Censor۔

**سنسکار** زبرس، جزم ن، جزم س۔ تکمیل، تادیب، تہذیب۔

**سنسکرت** زبرس، جزم ن، جزم س، جزم ک، زیر ر۔صف۔امث، س۔ احتیاط سے بنا ہوا؛ خوش ترکیب، شائستہ، پرتکلف؛ صاف ستھرا، آراستہ؛ ساختہ، مصنوعی، بناوٹی، مرصع؛ معتبر، معیاری۔ ہند آریائی کلاسکی زبان جس میں ہندوؤں کے مقدس وید اور دوسرا علمی ادبی سرمایہ تخلیق ہوا اور برصغیر کی دوسری بہت سی زبانوں نے اِس سے استفادہ اور اخذِ الفاظ کیا؛ فارسی سے پرانی قرابت رکھنے والی برصغیر کی قدیم آریائی، عام طور پر غیر مروج، پنڈتوں کی زبان۔ نیز سنسکرت (زبرس، جزم ن، جزم س، زبر ک، زیر ر)۔

**سنسکرتی** تہذیب، تمدن، شائستگی۔

**سنسنانا** زبرس، جزم ن، زبرس۔فعل لازم۔ (کسی بیماری، تھکاوٹ یا خوف کے باعث ہاتھوں پاؤوں یا سارے بدن کا) سُن ہوتا ہوا محسوس ہونا؛ سَن سَن کی آواز کرنا، جھنجھنانا؛ خوف زدہ ہونا۔

**سنسناہٹ** زبرس، جزم ن، زبرس، زبرہ۔اسم کیفیت۔ تھرتھری، ارتعاش؛ ضعف یا غصے کی حالت میں پیدا ہونے والی خاص کیفیت۔

**سنسنی** زبرس، جزم ن، زبرس۔امث۔ کانوں میں گونجنے والی سائیں سائیں کی آواز، سناٹا، حیرت زدگی؛ ہلچل، ہیجان؛ خوف، ہراس۔

محاورہ: **سنسنی پیدا ہونا** خوف و ہراس چھا جانا، جسم میں سنسناہٹ پیدا ہونا۔

محاورہ: **سنسنی چھوٹنا** بدن میں سنسناہٹ پیدا ہونا، ضعف طاری ہونا۔

مف: **سنسنی خیز** (ہ۔ف) حیرت انگیز، ہیجان خیز۔

**سنسی** زبرس، جزم ن۔امث۔ ڈھبری کسنے کی چابی یا اوزار، زنبور۔

**سنشے** زبرس، جزم ن، ے لین۔امث۔ رک: سندیہ۔

**سنک** (۱) زبرس، زبرن۔امث، ہ۔ وحشت، گھبراہٹ؛ ذہنی فتور، خبط، دیوانگی۔

محاورہ: **سنک آنا** جنون کا اثر ہونا، دورہ پڑنا۔

**سنک** (۲) زبرس، زبرن۔امث۔ نرم روی، ہوا کا ہلکے ہلکے چلنا۔

**سنک** زبرس، زبرن۔امذ۔ ناک کی غلاظت، رینٹھ۔

**سنکا** پیش س، زبرن، شدک۔امذ۔ سُن گُن لینے والی عورت؛ شک، خوف۔ نیز سلکا، سلکو۔ (مذ) سنکو، سلکو (وج)۔

**سنکارنا** زبرس، ن مغ، جزم ر۔فعل متعدی۔ آنکھ مارنا، آنکھ سے اشارہ کرنا؛ اُکسانا، پیچھے لگانا؛ بلانا۔

**سنکٹ** زبرس، ن غنہ، زبرک۔صف۔امث، ہ۔ تنگ، نا قابلِ گزر، بھنچا ہوا، پیچ؛ مشکل، تنگی، کٹھن، تکلیف۔

**سنکر** زبرس، ن مغ، زبرک۔صف۔ مخلوط، ملا جلا، دوغلا، غیر خالص؛ دو مختلف ذات کے والدین کی اولاد؛ رُتبے سے گرا ہوا، نیچ، حقیر۔

**سنکر** زبرس، جزم ن، زبرک۔امذ۔ میوہ فروش۔

**سنکرانت** زبرس، ن غنہ، جزم ک، جزم ن۔امذ۔ منتقلی، (نجوم) کسی جرمِ فلکی کا ایک برج سے دوسرے برج میں داخل ہونا؛ (لفظاً) ملاپ، جوڑ، ساتھ، وہ دولت جو کئی نسلوں سے مسلسل چلی آ رہی ہو؛ ہندوؤں کا ایک تہوار جو بیساکھ، ساون اور ماگھ کی ابتدائی تاریخوں میں ہوتا ہے، اس دن ہندو برت رکھتے یا فاقہ کرتے ہیں۔ نیز سنکرانتی، سنکرات۔

**سنکلپ** زبرس، ن غنہ، جزم ک، زبرل۔امذ۔ عہد نامہ، وصیت نامہ؛ خیر خیرات، نذر و نیاز، دان پن۔

محاورہ: **سنکلپ کرنا** خیرات کرنا، دان کرنا، وقف کرنا؛ منصوبہ بنانا، نیت کرنا، عہد کرنا۔

**سنکنا** زبرس، زبرن، جزم ک۔فعل لازم۔ ہوا کا سرسرانا، دھیما ہونا۔

**سنکنا** زیرس، زبرن، جزم ک۔ فعل متعدی۔ ناک سے گندگی صاف کرنا، ناک سے رینٹھ نکالنا۔

**سنکو** پیش س، زبرن، شدک، وِمع۔ صف، امث۔ وہ عورت جو چھپ چھپ کر دوسروں کی باتیں سنے۔

**سنکوچ** زبرس، ن مغ، وج۔ اند، س۔ ڈر، خوف، دھڑکا، گھبراہٹ؛ حیا، شرم؛ تنگی، کمی، سکڑن؛ شرمندگی۔

**سنکی** زبرس، جزم ن۔ صف۔ فتورِ عقل کا مریض، بَورا، خبطی، ہولو، چریا۔

**سنکھ** زبرس، ن غنہ۔ اند، ہ۔ سینگ یا سیپ کا بھونپو، صدفہ، جو مندروں میں علی الصبح یا کسی اعلان کے لیے بجایا جاتا ہے، ناقوس، صور؛ دس کروڑ ضرب دس کروڑ کے برابر عدد، سو پدم کے برابر عدد، حساب کی گنتی میں شمار کے سب سے بڑے عدد مہا سنکھ سے پہلا درجہ۔

کہاوت: **سنکھ باجے، ستر بلا بھاجے** ہندوؤں کا عقیدہ ہے کہ سنکھ کی آواز سے بلائیں بھاگ جاتی ہیں۔

کہاوت: **سنکھ بجاؤ سو وو سادھو جو سکھ پاوے گا** آدمی جس بات کا عادی ہو جائے اس کے بغیر نیند نہیں آتی۔ سادھوؤں کو سنکھ بجنے ہی سے نیند آتی ہے اور آرام ملتا ہے۔

**سنکھنی** زبرس، جزم ن، زیرکھ۔ امث۔ کوک شاستر کے مطابق عورتوں کی جو چار اقسام (پدمنی، چترنی، سنکھنی، ہستنی) بیان کی گئی ہیں اُن میں سے ایک، جس کے بال لمبے، قد دراز، جسم بھرا بھرا، مزاج میں چڑچڑا پن اور جنسی ہوس بڑھی ہوئی ہوتی ہے۔

**سنکھیا** زبرس، ن غنہ، زیرکھ۔ امث، ہ۔ ایک کانچ کی طرح کا بھربھرا معدنی مادہ جو لوہے، گندھک کے ساتھ نکلتا ہے اور جس کا سفید، بے ذائقہ سفوف زہرِ قاتل ہے؛ زہر کی ایک قسم، سم الفار۔

**سنگ (۱)** زبرس، ن غنہ۔ اند، ہ۔ ساتھ، ہمراہی، دوست؛ معیت، رفاقت، صحبت، تعلق؛ (متعلق فعل) ہمراہ، ہم قدم، معیت میں۔

کہاوت: **سنگ سوئی تو لاج کیا** ہمراہ سونے کے بعد کونسی شرم رہ جاتی ہے۔ بے جا شرم نہیں کرنی چاہیے۔ جب بے تکلفی ہو تو حجاب کیسا۔

**سنگی** ساتھی، رفیق، دوست، ہم قدم۔ نیز سنگاتی۔

**سنگ (۲)** زبرس، ن غنہ۔ اند، ف۔ پتھر، حجر، چٹان کا ٹکڑا؛ کتبہ؛ باٹ، تول، وزن؛ گرانی۔

**سنگ اَفشاں** پتھر برساتا ہوا یا برسانے والا۔

**سنگ انداز** وہ سپاہی یا شخص جسے جنگ یا لڑائی میں پتھر مارنے کی ذمہ داری سونپی گئی ہو۔

**سنگِ اَسود** کعبہ شریف میں گڑا ہوا سیاہ پتھر جسے حاجی یا زائرین چومتے ہیں، حجرِ اسود۔

**سنگِ آستاں** چوکھٹ کا پتھر۔

کہاوت: **سنگ آمد و سخت آمد** اُس وقت کہتے ہیں جب کوئی کام مجبوراً کرنا پڑے۔ مصیبت بھی آئی تو سخت۔

**سنگ بار** پتھر مارنے یا پھینکنے والا۔

**سنگ باری** پتھراؤ، پتھر مارنے کا عمل؛ مشکلات، مصائب۔

**سنگِ بالیں** (ی) قبر کے سرہانے لگایا جانے والا پتھر، لوحِ مزار، سنگِ مزار۔

**سنگ بستہ** پتھروں کی مدد سے روکا گیا؛ پتھر کی طرح سخت، ظالم، سفاک، بے رحم، سنگ دل۔

**سنگِ پا** (لیٹا زیرگ) کھردری سی سوراخ دار چھوٹی سی اینٹ جس سے رگڑ رگڑ کر بدن صاف کیا جاتا ہے، جھانواں۔

**سنگ پشت** (جزم گ، پیش پ، جزم ش، جزم ت) کچھوا، نیز کوئی بھی ایسا جانور جس کی پیٹھ پتھر کی طرح سخت ہو۔ نیز **سنگ پوست** (جزم گ، وج، جزم س)۔

**سنگِ خارا** ایک سخت پتھر جسے رگڑنے سے بڑی آسانی سے چنگاریاں جھڑتی ہیں اسے اگلے وقتوں میں آگ سلگانے کے لیے استعمال کیا جاتا تھا۔ صوّانہ۔

**سنگ خوار** (معدولہ) عقاب کی ایک قسم، بھٹیر۔

محاورہ: **سنگ چٹانا** پتھر پر رگڑ کر دھار تیز کرنا۔

**سنگدان** پرندوں کے حلق کے نیچے کی تھیلی یا پوٹا جس کی سخت دیواروں میں دانے معدے میں جانے سے پہلے پیسے جاتے ہیں۔ نیز **سنگدانہ** (زبرن، ہ مختفی)۔

**سنگدل** (جزم گ) ظالم، بے رحم، سفاک۔

**سنگ سار** پتھراؤ کرنا، پتھروں سے مارنا، سخت تکلیف دے کر ہلاک کرنا۔ نیز سنگسار۔

**سنگ ساری** پتھر برسانا، رجم (رک)۔

**سنگ سازی** پتھر خصوصاً مرمر کی تراش اور گھسائی کا کام۔

**سنگریزہ** (ے، زبرز، ہ غم) کنکر، روڑا، چھوٹا سا پتھر۔

**سنگِ ستارہ** ایک سرخی مائل دھندلی سطح کا پتھر جس میں بہت سے ذرّے ستاروں کی طرح چمکتے ہیں۔

**سنگِ سرخ** (لیٹا زیرگ) راجپوتانے کا نرم لال پتھر جو عمارات میں فرش یا دیواروں پر جڑا جاتا ہے۔

سنگِ سلیمانی (ے/لین) ایک دورنگا سیاہ و سفید پتھر۔
سنگِ فساں (زبرف) دھار تیز کرنے کا پتھر یا آلہ۔
سنگِ فلاخن (زبرف، زبرخ) گوپھن میں گھما کر پھینکنے کا پتھر۔
سنگِ گراں بھاری پتھر؛ (مجازاً) رکاوٹ۔
سنگِ لرزاں یہ کوئی خاص پتھر نہیں، کوئی بھی پتھر جو اس طرح کھڑا کیا جائے کہ دھکے سے لرز جائے، جسے ناواقف لرزتا پتھر سمجھ لیتے ہیں۔
سنگ ماہی بعض مچھلیوں کے سر سے نکلنے والی سخت پتھریلی شے۔
سنگِ مرمر نرم، چونے کا پتھر جو آسانی سے چمکایا جاسکتا ہے، عمارات میں کثرت سے مستعمل۔
سنگِ موسیٰ (موسا) مرمر کی ایک سیاہ قسم۔
سنگِ میل راستے پر فاصلے کے نشان کا پتھر، (کنایۃً) منزل، مرحلہ، نشانِ راہ، نشانِ منزل۔
سنگِ یشب ایک سبزی مائل پتھر۔
سنگاتی زبرس، ن مغ۔ جمع، مذ، ہ۔ ساتھ والے، ہمراہی، رفقا۔
سنگار زیرس، ن مغ۔ امذ۔ رک: سنگھار۔
سنگ بست زبرس، ن غنہ، زبرب۔ جزم س۔ صف۔ مضبوط، مستحکم، سنگین؛ جڑاؤ، مرصع۔
سنگت زبرس، ن غنہ، زبرگ۔ امث، ہ۔ ساتھ، رفاقت؛ ساز و آواز کی ہم آہنگی یا مختلف سازوں کا ہم آہنگ طور پر بجانا۔ نیز رک: سنگ (۱)۔
کہاوت: سنگت اچھی بیٹھیے کھائیے ناگر پان، کھوٹی سنگت بیٹھ کے کٹائیے ناک اور کان نیکوں کے پاس بیٹھنا چاہیے۔ بری صحبت میں بے عزتی ہوتی ہے۔
کہاوت: سنگت بھلی نہ سادھ کی اور ایک گیندے کی باس نہ فقیر کی رفاقت اچھی ہوتی ہے اور نہ گیندے کی بو۔
کہاوت: سنگت کا پربھاؤ ہے صحبت کا اثر ہوتا ہے۔
سنگتی ساتھ والے، طائفے کی افراد۔
سنکنا بی زبرس، ن غنہ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ گرم اینٹ سے سینکنا۔
سنگترہ زبرس، غنہ، جزم گ، زبرت، زبرر، ہ غم۔ امذ۔ نارنج کی قسم کا بڑا سرخ رسیلا پھل۔ نیز نرنگترہ۔
سنگر زبرس، ن غنہ، زبرگ۔ امذ، ف۔ کانٹوں کی باڑھ کا مورچہ یا چار دیواری؛ (مراداً) کھائی، خندق۔
سنگر پشت س، ن غنہ، زبرگ۔ امث۔ سیہہ، خار پشت۔
سنگرام زبرس، ن غنہ، جزم گ۔ امذ، س۔ لڑائی، جنگ، محاربہ، یدھ۔

سنگرینی زبرس، ن غنہ، جزم گ، ے۔ امث۔ دستوں کی بیماری۔
سنگ شوئی زبرس، ن غنہ، جزم گ، ومع۔ چاولوں کو پانی میں ڈال کر کنکر چننا۔ عام: شمشو۔
سنگلاخ زبرس، ن غنہ، جزم گ۔ صف۔ مذ، مث، ف۔ پتھریلا؛ (مجازاً) مشکل، کٹھن، دشوار۔
سنگلاخ زمین دشوار طرح جو شعر گوئی کے لیے اختیار کی جائے۔
سنگم زبرس، ن غنہ، زبرگ۔ امذ، ف۔ ملاپ، میل، اتصال؛ وہ مقام جہاں دو دریا آکر ملیں؛ (مجازاً) دوراہا، تبدیلی۔
سنگوانا زبرس، ن غنہ، جزم گ۔ فعل متعدی، ہ۔ سمیٹنا، ترتیب دینا، سلیقے سے رکھنا؛ جمع کرنا؛ بٹورنا؛ پڑتال کرانا؛ سپرد کرنا، گن کر یا پہچان کر حوالے کرنا۔
سنگوانا زیرس، ن غنہ، جزم گ۔ فعل متعدی، ہ۔ مویشیوں کی شناخت یا گنتی کرانا۔
سنگوٹی زیرس، ن غنہ، وج۔ امث۔ مویشیوں کے سینگوں پر خوشنمائی کے لیے چڑھایا جانے والا دھات کا خول؛ سینگ کی شکل کا ایک موسل جس سے رگڑ کر سطح کو چمکاتے ہیں؛ چھوٹا سینگ۔
سنگیت زبرس، ن غنہ، ی۔ امذ، س۔ ہم آواز ہو کر گانا۔
سنگین (۱) زبرس، ن غنہ، ی۔ صف، ف۔ پتھر کا، پتھریلا؛ شدید، سخت، بھیانک؛ مضبوط، پائیدار، پختہ۔ نیز سنگی۔
سنگین جرم سخت قصور، بہت بڑا جرم، بھاری گناہ۔
سنگین (۲) زبرس، ن غنہ، ی۔ امث، ف۔ ایک تکونی نوکدار چھری جو بندوق کی نالی کے آگے چڑھائی جاتی ہے۔
سنگینی سختی، مضبوطی، پائیداری، گرانی؛ بے حسی، سختی؛ تشدد۔
سنگھ زبرس، ن غنہ، جزم گھ۔ امذ، ہ۔ گروہ، دل، جماعت۔
کہاوت: سنگھ پرائے دیس میں، نت ماریں نت کھائیں زبردست لوگ دوسرے ملک میں جاکر لوٹ مار کر کے کھاتے ہیں۔
سنگھ زیرس، ن غنہ، جزم گھ۔ امذ، ہ۔ شیر؛ اکثر ہندوانی ناموں خصوصاً سکھوں کے ناموں کا جز؛ بہادر۔
کہاوت: سنگھ سے سر پر کرے سیار گیدڑ شیر کا مقابلہ کرے تو نہایت عجیب بات ہے۔ ناممکن بات ہے۔ عجیب بات کے موقع پر کہا جاتا ہے۔
سنگھار زبرس، ن مغ۔ دباؤ، سکڑاؤ، تخفیف؛ مشق، مہارت۔
سنگھار زیرس، ن مغ۔ امذ، ہ۔ جسمانی آرائش، بننا سنورنا، بجنا۔ اصلاً: سنگار۔
سنگاردان وہ صندوقچہ جس میں خواتین آرائش کا سامان رکھتی ہیں، حسن دان۔ انگریزی میں: Beauty Box۔ نیز سنگھاردان۔

**سنگھار میز** آئینے کے ساتھ لگی ہوئی میز جس پر چہرے وغیرہ کی آرائش کا سامان سجا ہوتا ہے۔

**سنگھاڑا** زیرِ س، ن مغ۔ امذ، ہ۔ تالابوں میں پھیلی بیل (بے) میں اُگنے والا سبزی یا سرخی مائل سبز رنگ کا تین نوکیلے کونوں والا پھل جس کے انتہائی سخت چھلکے کے اندر دودھیا گری ہوتی ہے۔ کنایۃً: بھکون؛ بدصورت شکل شخص کے لیے بھی مستعمل۔

**سنگھاڑا مچھلی** جھینگا، جھینگا مچھلی۔

**سنگھاسن** زیرِ س، ن مغ، زبرِ س۔ امذ، ہ۔ تختِ شاہی (جس کے پائے شیر کی شکل کے ہوتے تھے)۔ نیز عام: سِنگھاسَن۔

**سنگھٹ** زبرِ س، ن غنہ، جزم گھ، زبرٹ۔ صف، ہ۔ جمعیت: متحد، یکجا۔

**سنگھٹن** زبرِ س، ن مغ، جزم گھ، زبرٹ۔ امذ۔ قریب آنا، مُڈبھیڑ، ٹکراؤ؛ اتحاد، گٹھ جوڑ، اتحاد، میل، تنظیم، جمعیت۔ نیز سَنگھَٹن (زبر گھ، ن مغ، شد زبرٹ)۔

**سنمکھ** زبرِ س، جزم ن، پیش م، جزم کھ۔ متعلق فعل، ہ۔ سامنے، رُوبرو، مقابل، منہ پر؛ سرِعام، بھلم کھلا۔ نیز سن مکھ، سمنک۔

**سنن** پیش س، زبرن۔ جمع، مذ/مث، ع۔ سنّت (رک) کی جمع۔

**سننا** زبرِ س، جزم ن۔ فعل لازم۔ رک: سانا جس کا یہ لازم ہے۔

**سننا** پیش س، جزم ن۔ فعل لازم۔ کانوں کی حس سے کام لینا، سماعت کرنا، کانوں سے معلوم محسوس کرنا؛ مقدمے کی سماعت کرنا؛ توجہ کرنا۔

محاورہ: **سننے میں آنا** کان میں بات پڑنا، معلوم ہونا، کسی غیر مصدقہ ذریعے سے کسی بات کا پتہ چلنا۔

**سنوات** زبرِ س، زبرن۔ جمع، مذ، ع۔ سنہ (رک) کی جمع، بہت سے سال۔

**سنوار** زبرِ س، ن مغ۔ امث۔ سنوارنا (رک) کا مادہ، درستی، اصلاح؛ سجاوٹ؛ (طنزاً) پھٹکار، لعنت۔

**سنوارنا** زبرِ س، ن مغ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ درست کرنا؛ آراستہ کرنا، سجانا۔

**سنورنا** سجنا، سنگھار کرنا؛ راہِ راست پر آنا، سدھرنا۔

**سنون** زبرِ س، وممع۔ امذ، ع۔ منجن، دانتوں کو چمکانے یا درست رکھنے کے لیے پھیرا جانے والا سفوف۔ داتن، مسواک۔

**سنہ** زبرِ س، زبرن۔ امذ، ع۔ سال، برس، سموت۔ مثال: سنہء عیسوی، سنہء ہجری۔ عام: سَن۔ جمع: سِنین (زیرِ س)۔

**سنہِ عیسوی** (ی، زبر نیز جزم س) وہ سن جو حضرت عیسیٰ کی پیدائش سے شروع ہوا، شمسی سال۔

**سنہِ ہجری** (زیرِ ہ، جزم ج) وہ سن جو حضرت محمد ﷺ کے مکے سے مدینے ہجرت کر جانے کے دن سے شروع ہوتا ہے، اسلامی سال، قمری سال۔

**سنہری** پیش س، لیٹا زبرن، جزم ہ۔ صف۔ مذ، مث۔ سونے کا، سونے کے رنگ کا، سونے کا پانی پھرا ہوا؛ زریں، طلائی؛ قیمتی، نادر۔

**سنہری موقع** غنیمت، مبارک، اتفاق یا اُمید افزا صورتِ حال۔

**سنی** زبرِ س۔ امث۔ پٹ سن کی قسم کا ایک پودا جس کی نرم و ملائم چھال گدوں اور تکیوں وغیرہ میں بھری جاتی ہے۔

**سنی** پیش س۔ امث۔ سننا (رک) کی تانیث۔

محاورہ: **سنی اَن سنی کرنا** بات سن کر ٹال دینا، جان بوجھ کر نہ سننا، توجہ نہ دینا، ایسا ظاہر کرنا جیسے بات سنی ہی نہیں۔

**سنی سنائی** ایسی بات جو مصدقہ نہ ہو، افواہ، غیر معتبر۔

**سنی** پیش س، شدن۔ امذ، جمع، مذ، ع۔ آئمہ اربعہ کا مقلد۔

کہاوت: **سنی نہ شیعہ، جو جی میں آیا سو کیا** آزاد خیال آدمی کے متعلق کہتے ہیں، جو اپنی کرنی کرتا ہے، اسے کسی مسلک کی پروا نہیں ہوتی۔

**سنیاس** زبرِ س، شد زیرن۔ امذ، س۔ ترکِ دُنیا، تیاگ، جوگ، فقیری۔

**سنیاسی** جنگلوں میں پھرنے والا جوگی، درویش، تارک الدنیا۔

**سنیچر** زبرِ س، ی، زبرچ۔ امذ، ہ۔ سیارۂ زحل؛ ہفتے کا دن، شنبہ، جو سیارۂ زحل سے منسوب کیا جاتا ہے۔

محاورہ: **سنیچر اُترنا** بدنصیبی دور ہونا، نحوست ختم ہونا۔

محاورہ: **سنیچر سوار ہونا** نحوست طاری ہونا؛ غصے کا دورہ پڑنا۔

**سنین** زیرِ س، ی، جزم ہ۔ امذ، جمع، ع۔ سن یا سنہ (رک) کی جمع۔

**سنیہہ** جزم س، ے، جزم ہ۔ امذ، ہ۔ محبت، پریم، خلوص۔ نیز عام: نیہہ، نیہا (خصوصاً گیتوں میں مستعمل)۔

## س۔و

**سو** ولین۔ عدد۔ دس دہائیوں کا مجموعہ، (ہندسوں میں) ۱۰۰، صد، سیکڑہ۔ (کنایۃً) کثیر، بہت، مثلاً: سو بار بہت دفعہ۔ صف: (مذ) سوواں۔

کہاوت: **سو بات کی ایک بات ہے** فیصلہ کن بات ہے۔ نہایت عمدہ بات ہے۔

کہاوت: **سو بار تیری، تو ایک بار میری** کبھی نہ کبھی ہمیں بھی موقع ملے گا۔

بول چال: **سو بسوے** کاملاً، یقیناً، بے شک، پختہ طور پر، بہرصورت۔

کہاوت: **سو بھڑوے مرے تو ایک چچ چور پیدا ہو** انگریزوں کے خدمت گاروں اور آیاؤں پر طنز ہے کہ یہ بدچلن ہوتے ہیں۔ نیز سو رنڈیاں مریں تو ایک آیا۔

کہاوت: **سو بھوتوں کی ڈھیری ہے** بہت سے شریکوں کی چیز ہے جس

میں سے ہر ایک شریک ہے۔
**سوپچاس** بہت سے، کئی ایک، متعدد۔
کہاوت: **سو پونے کاتے وہ بھی برابر، ہزار کاتے وہ بھی برابر** یعنی محنت کی کچھ قدر نہیں۔
کہاوت: **سو تک گنتی، پاؤں تک منتی** سو سے آگے کوئی شمار نہیں۔ پاؤں پڑنے سے زیادہ کوئی عاجزی نہیں۔
محاورہ: **سو جتن کرنا** بہت کوشش کرنا، بہت تدبیریں کرنا۔
کہاوت: **سو دن چور کے تو ایک دن کوتوال کا** چور ایک نہ ایک دن ضرور پکڑا جاتا ہے۔ نیز **سو دن چور کے تو ایک دن ساہ**۔
کہاوت: **سو دوست، سو دشمن** انسان کو ہر وقت احتیاط لازم ہے۔ کیونکہ دوستوں کے علاوہ دشمن بھی ہوتے ہیں۔
کہاوت: **سو دھوتی، نہ ایک گوتی** ایک رشتہ دار سو غیروں سے بہتر ہے۔
کہاوت: **سو سنار کی، ایک لوہار کی** زوردار بھرپور چوٹ یا عملِ پیہم، بودی یا نیم دلانہ کوششوں سے زیادہ موثر ہوتا ہے؛ کمزور کی بہت سی ضربوں سے طاقتور کی ایک ضرب بھاری ہوتی ہے۔
محاورہ: **سو سنانا** بہت برا بھلا کہنا، گالیاں دینا۔
کہاوت: **سو سیانے، ایک مت** جتنے دانا ہوں گے اُن کی ایک ہی رائے ہوگی۔
کہاوت: **سو عیبوں کا ایک عیب ناداری ہے** غریبی بہت بری چیز ہے۔
کہاوت: **سو کپوت سے ایک سپوت بھلا** ایک لائق سو نالائق بیٹوں سے بہتر ہے۔
کہاوت: **سو کوسا اور ایک سوسا برابر ہیں** صبر فقیر سو بددعاؤں سے بہتر ہے۔
کہاوت: **سو مارے اور ایک نہ گنے** بہت مار کے لائق ہے۔ اسے بے حد جوتے پڑنے چاہئیں۔ نیز **سو مارے اور ایک نہ گنے/سو مارے اور ننانویں سے بھول جائے**۔
**سو** ومع۔ امث۔ ف۔ سمت، طرف، رُخ۔
**سو(ء)** ومع، جزم ء۔ صف۔ امث۔ ع۔ بُرا، قبیح، خراب؛ بگاڑ، برائی، خرابی۔
مثال: علمائے سو گمراہ کرنے والے یا بدکردار عالم۔
**سوءِ اتفاق** وقت کا موافق نہ ہونا، صورتحال خراب ہونا۔
**سوءِ ادب** بے ادبی، ادب کے خلاف۔
**سوءِ ظن** بدگمانی، بدظنی۔
**سوءِ ہضم** بدہضمی، ہاضمے کی خرابی۔
**سوءِ فہم** غلط فہمی، اُلٹی سمجھ۔
**سو** وج۔ حرف جزا۔ پس، تب، تو؛ پس، کیونکہ۔
**سوا** زبرس۔ عدد کسری۔ ایک اور چوتھائی کا مجموعہ (۱/۴-۱)۔ نیز **سوَایا**۔ (مث) **سوَائی**۔
**سوا گز زمین** بہت تھوڑی زمین؛ (مجازاً) قبر کی جگہ۔
**سوا** زیرس۔ صف۔ حرف استثنا، ع۔ بڑھ کر، فاضل، زیادہ، مزید؛ بجز، علاوہ، بغیر، بلا۔
**سوا(۱)** پیش س۔ امذ، ہ۔ سلائی کا نوک دار پتلا اوزار، سوزن۔ تص: سوئی۔
کہاوت: **سوا چھیدے ٹاٹ کو، تو پہلے آپ کو چھدائے** نیت کے مطابق اثر پہلے ہی نظر آنے لگتا ہے۔ ایسے موقع پر کہتے ہیں جب کسی کو آزار دینے کے لیے کوئی پہلے خود کو آزار دینا گوارا کرے۔
**سوا(۲)** پیش س۔ امث۔ مچھلی کی ایک قسم، بام۔
**سواحل** زبرس، زیرح۔ جمع۔ مذ، ع۔ **ساحل** (رک) کی جمع۔
**سواد** زبرس۔ امذ، ع۔ سیاہی، تاریکی، اندھیرا، کالک؛ مضافاتِ شہر، تعلقہ، قرب و جوار؛ استعداد، لیاقت؛ دل پر موجود سیاہ نقطہ۔
**سوادِ اعظم** بڑا رقبہ یا علاقہ، (کنایۃً) کثیر آبادی۔
**سوادِ خط** خط یا تحریر کی روش۔
**سواد العین** (اغم) آنکھ کی پتلی کی سیاہی۔ نیز **سوادِ چشم**۔
**سواد** جزم س۔ امذ، ہ۔ مزا، ذائقہ، لطف، چٹخارا، لذّت؛ تازگی۔
**سوار** زبرس۔ امذ، ف۔ گاڑی یا جانور پر بیٹھا ہوا خصوصاً گھڑسوار؛ راکب۔ (صف) کسی چیز پر چڑھا ہوا؛ حاوی، مسلط، طاری، غالب۔ اصلاً: **سُوار** (پیش س)۔ نیز **اسوار**۔
**سوارت** جزم نیز پیش س، زبر ر۔ صف، ہ۔ کام کا، کارآمد، بامقصد، کامیاب، سپھل۔ نیز **سوارتھ**۔
محاورہ: **سوارت ہونا** کام آنا، ٹھیک لگانا، بارور ہونا۔
**سواری** زبرس۔ امث، ف۔ سوار ہونے کی گاڑی یا جانور، سوار ہونے والا، راکب یا مسافر؛ سوار ہونے کا فن کا ہنر؛ راستہ پر نکلنے والا جلوس جو کسی کے جلو میں رواں ہو؛ (مجازاً) تشریف آوری؛ کشتی کا ایک داؤ۔ نیز **اسواری**۔
محاورہ: **سواری آنا** کسی کا تشریف لانا؛ عورت کا ڈولی میں بیٹھ کر آنا۔
محاورہ: **سواری گانٹھنا** بہت زیادہ مشقت سے کام لینا، چڑھنا۔
**سواگت** پیش س، زبر گ۔ امذ، س۔ استقبال، آؤ بھگت، خوش آمدید۔
**سوال** زبرس۔ امذ، ع۔ پوچھنا، دریافت کرنا، استفسار، پرسش؛ مانگنا، طلب

کرنا؛ پوچھی جانے والی بات۔ نیز سُو ال (پیش س)۔ جمع:سوالات۔

محاورہ:**سوال اُٹھانا** کسی مسئلے کی طرف توجہ دلانا، کسی معاملے کو زیر بحث لانا۔

محاورہ:**سوال پورا ہونا** خواہش پوری ہونا، مقصد کی تکمیل ہونا؛ مطلوبہ شے کا حاصل ہو جانا۔

محاورہ:**سوال پیدا ہونا** مسئلہ درپیش ہونا؛ کوئی بات وضاحت طلب ہونا، مسئلے کے کسی خاص پہلو کا وضاحت طلب ہونا۔

محاورہ:**سوال حل کرنا** مسئلہ سلجھانا، معاملے کی پیچیدگی دُور کرنا۔

کہاوت:**سوال دیگر، جواب دیگر** جب کوئی شخص سوال کے جواب میں ایسی بات کہے جس کا سوال کے ساتھ کوئی تعلق نہ ہو کہتے ہیں۔ نیز **سوال گندم، جواب چنا**۔

**سوالی** مانگنے والا؛ فقیر، سائل۔

**سوالیہ** جواب طلب، استفساریہ۔

**سوالیہ نشان** علامتِ استفہام "؟"۔

**سوالات** زبرس۔ جمع، مذ، ع۔ سوال (رک) کی جمع۔

**سوامی** جزم س۔ اند، ہ۔ مالک، قابض؛ آقا، خداوند؛ شوہر، خاوند۔

**سوانا** زیرس۔ اند۔ حد بندی، سیما، سرحد۔

**سوانح** زبرس، لیٹا زیر ن۔ جمع، مذ، ع۔ حادثات، اتفاقات، سانحے؛ سرگزشت، واقعاتِ زندگی۔ نیز رک: سانحہ جس کی یہ جمع ہے۔

**سوانح عمری (حیات)** کسی شخص کی زندگی کی روئداد، حالاتِ زندگی۔

**سوانسا** پیش س، ن غنہ۔ اند۔ سونے اور تانبے کا مرکب یا آمیزہ۔

**سوانگ** جزم س، ن غنہ۔ اند، ہ۔ بہروپ، بھیس بدلنا، ناٹک۔ نیز **سانگ سوانگ**۔

محاورہ:**سوانگ بھرنا** بھیس بدلنا، کسی کی نقل کرنا؛ فریب دینا؛ کسی کا مضحکہ اُڑانا۔

محاورہ:**سوانگ رچانا** دھوکا دینا، فریب دینا، ڈھونگ کرنا۔

**سواہا** پیش س۔ اند، ہ۔ (ہندو) ایک کلمہ جو دیوتاؤں پر بھینٹ چڑھاتے وقت بولا جاتا ہے۔

**سوائے** زبرس۔ حرفِ ربط، ع۔ سوا، علاوہ، بجز۔

**سوایا** زبرس۔ عددِ کسری۔ ایک اور چوتھائی۔

**سوبڑا** وم، جزم ب۔ صف، ہ۔ غیر خالص، کھوٹا (سونا یا چاندی) نیز سُو بڑ۔

**سوبھا** وج۔ امث، ہ۔ حسن و جمال، خوبصورتی، چمک دمک، زیبائش، زینت؛ شان و شوکت، عزت و آبرو۔

**سوبھاگی** ولین۔ صف۔ مبارک، بھاگوان، خوش نصیب، بختاور۔ اصلاً: **سوَبھاگیہ**۔

**سوپ (۱)** وم۔ امث، ہ۔ چھاج جس سے غلے کو پھٹکتے ہیں۔

کہاوت:**سوپ بولے سو بولے، چھلنی بھی بولے جس میں بہتر سو چھید** بے عیب تو بات کرے، مگر جس میں عیب ہی عیب ہوں وہ کسی پر اعتراض کیوں کرے۔

**سوپ سی داڑھی** گھنی اور چوڑی داڑھی۔

**سوپ (۲)** وم۔ اند۔ یخنی، شوربا۔ انگریزی:Soup۔

**سوت** وج۔ امث۔ پانی کی زیر زمین قدرتی نالی۔ (اند) **سوتا** چشمہ۔

محاورہ:**سوت پھوٹنا** کسی مقام سے پانی کا چشمہ جاری ہونا۔

**سوت** ولین۔ امث، ہ۔ سوکن، خاوند کی دوسری بیوی۔ نیز **سوتن**۔

کہاوت:**سوت بھلی، سوتیلا برا** سوت کی اولاد زیادہ بری ہوتی ہے۔

کہاوت:**سوت پر سوت اور جلاپا** دوسری سوکن آتی ہے تو جلن اور بڑھ جاتی ہے۔

کہاوت:**سوت جائے، سوت کا ناڑا نہ جائے** سوت مر جائے لیکن خاوند زندہ رہے۔

کہاوت:**سوت چون کی بھی بری** شریک اگر بہت ہی معمولی ہی کیوں نہ ہو تو بھی اچھا نہیں۔ شریک یا دُشمن نام کا بھی برا لگتا ہے۔

کہاوت:**سوت کا لانا، جی کا جلانا** دوسری بیوی کا لانا پہلی بیوی کے ساتھ اپنی بھی جان کے جلانے کا سامان کرنا ہے۔

کہاوت:**سوت کی صورت بھی بُری** سوکن ہر صورت میں بُری ہوتی ہے، خواہ وہ تصویر ہی ہو۔

**سوتیاڈاہ** سوکن کا جلاپا، سوکن کا بیر۔

**سوت** وم۔ اند۔ کچا دھاگا، روئی یا اُون سے کاتا ہوا دھاگا؛ ایک گرہ کا ۲۴واں حصہ یا ایک انچ کا سولھواں حصہ؛ (معماری) دیوار کی سیدھ دیکھنے کا آلہ؛ بعض جواہرات پر موجود ہلکی سی لکیر۔

محاورہ:**سوت اٹیرنا** چرخی وغیرہ پر سوت لپیٹنا۔

کہاوت:**سوت کے بنولے ہو گئے** بنا بنایا کام بگڑ گیا۔

کہاوت:**سوت کی انٹی، یوسف کی خریداری** حیثیت بہت کم مگر ہمت بہت بلند ہونے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت:**سوت نہ کپاس، کولی سے لٹھم لٹھا** بے فائدہ جھگڑا ہے۔ بنیاد کچھ نہیں ہے۔

**سوتی** روئی کا بنا ہوا۔

**سوتا (۱)** وج۔ صف، مذ۔ سویا ہوا، خفتہ۔

**سوتا(۲)** وج۔اند۔ پانی کی وہ شاخ جو دریا وغیرہ سے کٹ کر بہتی چلی جائے، چشمہ۔نیز سوت (ولین)۔

**سوتنترتا** وم، زبرت، جزم ن، جزم ت۔امث۔ آزادی، خود مختاری۔

**سوتی** وج۔صف، مث۔ رک: سوتا(۱) کی تانیث۔

کہاوت: **سوتی تھی پر کاتا نہیں، جو کاتا تو پانچ پاؤ** سست عورت پر طنز ہے کہ اوّل تو کام کرتی نہیں اگر کوتی ہے تو برائے نام۔

**سوتے** وج۔صف، مذ۔ رک: سوتا(۱) جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

**سوتے جاگتے** ہر وقت، دن رات، ہر حالت میں۔

کہاوت: **سوتے کا کٹڑا، جاگنے کی کٹیا** غافل نقصان اُٹھاتا ہے اور ہوشیار فائدہ اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **سوتے کا منہ کتا چاٹے** سوتے آدمی کو کسی بات کی خبر نہیں ہوتی اُس سے جیسا چاہے سلوک یا جاسکتا ہے۔غافل کو نقصان ہی ہوتا ہے۔

کہاوت: **سوتے کو سوتا کب جگاتا ہے** غافل کی غافل ہی مدد کر سکتا ہے۔

کہاوت: **سوتے لڑکے کا منہ چوما، نہ ماں خوش نہ باپ خوش** بغیر اُس کے علم کے کسی سے نیکی کرنا فضول ہے۔چھپا کر محبت کرنا بے کار ہے۔

محاورہ: **سوتے نصیب جاگنا** خوش نصیبی کے دن آنا۔

**سوتیلا** ولین، ے۔صف۔ رشتے میں غیر حقیقی، جس کو باپ کی کسی دوسری بیوی یا ماں کے دوسرے شوہر سے نسبت ہو۔مثال: **سوتیلا باپ** ماں کا دوسرا شوہر۔

**سوجن** وم، زبرج۔امث۔ ورم، آماس۔نیز سوج۔

**سوجنا** کسی چوٹ یا مرض کے سبب گوشت یا کھال کا اُبھر آنا۔

**سوجی** وم۔امث۔ بھوسی نکلا اور دردرا پسا ہوا آٹا جو حلوے، مٹھائیوں وغیرہ میں استعمال ہوتا ہے۔

**سوجھ** وم۔امث۔ نظر یا ذہن کی تیزی، سمجھ، درّاکی۔

**سوجھ بوجھ** مشاہدہ اور ذہانت، عقل، سمجھ، فہمید۔

**سوجھنا** کوئی بات خیال میں آنا، محسوس ہونا، ذہن میں آنا؛ نظر آنا، دکھائی دینا؛ سمجھ میں آنا، عقل میں آنا۔

کہاوت: **سوجھے نہیں اور غلیل کا شوق** جس کے خیالات اپنی حیثیت سے بڑھ کر ہوں اُس کے متعلق کہتے ہیں۔شوق یا دعویٰ اس بات کا جس کی قدرت نہیں۔

کہاوت: **سوجھے نہیں بٹورا، چاند سے رام رام** اپنی اہلیت سے زیادہ دعوے کرنا (بٹورا=اُپلوں کا ڈھیر)۔

**سوچ** وج۔امث۔ فکر، خیال؛ دھیان، غور، توجہ؛ حزن، ملال۔

محاورہ: **سوچ آنا** فکر پیدا ہونا، تردد پیدا ہونا، دل میں خیال آنا۔

**سوچ بچار** (مذ) غور وخوض؛ اُلجھن؛ خیال۔

**سوچ سنکوچ** (زبرس، ن غنہ، وج) فکر و تردد۔

**سوچنا** غور کرنا، دھیان دوڑانا؛ معاملے کے پہلوؤں پر غور کرنا۔

کہاوت: **سوچنا جی موچنا** فکر دل کو ستاتا ہے، پریشانی میں بے چینی رہتی ہے۔

**سوخت** وج، جزم خ۔صف، ف۔ جلنے کی کیفیت، جلن، سوزش۔کڑھنے والا؛ ضبط کیا ہوا، سلب کیا ہوا، زائد المیعاد۔

محاورہ: **سوخت اُٹھانا** کٹھن برداشت کرنا، ضبط کرنا؛ دکھ سہنا۔

محاورہ: **سوخت کرنا** ضبط کرنا؛ جلانا؛ منسوخ کرنا، کالعدم قرار دینا؛ ختم کرنا، مٹا ڈالنا۔

**سوختن** جلنا، جلانا۔

**سوختنی** جلانے کے قابل، ناپسندیدہ۔

**سوختہ** جلا ہوا۔

**سوختہ بخت** بدقسمت، نصیبوں جلا۔

**سوختہ پا** بے چین، بے قرار؛ بہت تیز تیز چلنے والا؛ چلنے سے معذور۔

**سوختہ جان** مصیبت کا مارا، آفت زدہ؛ عاشق۔

**سوختہ ساماں** (ن غنہ) برباد، لٹا ہوا۔

**سود** وم۔اند، ف۔ فائدہ، نفع؛ بہتری، بھلائی؛ منافع جو روپے کے لین دین پر حاصل ہو، بیاج، ربٰو۔

**سود بٹا** نفع نقصان؛ سود پر روپیہ چلانے کا کام۔

**سودخوار** (ومعدولہ) سود پر روپیہ قرض دینے والا۔

**سود در سود** منافع کو اصل رقم میں شامل کر کے ہر بار مزید سود لگانا۔

**سودمند** مفید، فائدہ بخش۔

**سودا(۱)** ولین۔اند، ع۔ (لفظاً) سیاہ، کالا؛ طب قدیم کی رُو سے چار جسمانی خلطوں میں سے ایک؛ وہ سیاہی مائل مادہ جو پتے میں جمع ہوتا ہے اور اس کی زیادتی ذہنی ہیجان پیدا کرتی ہے؛ دیوانگی، جنون، خبط، دُھن۔

محاورہ: **سودا اُترنا** جنون ختم ہونا۔

محاورہ: **سودا اُٹھنا** کسی بات کی دُھن سوار ہونا۔

محاورہ: **سودا ہونا** جنون ہونا، خبط ہونا؛ عشق ہونا؛ کسی کام کی لگن یا دُھن ہونا۔

**سودا(۲)** ولین۔اند، ف۔ خریدا یا بیچا جانے والا سامان؛ خرید وفروخت، معاملہ، کاروباری معاہدہ؛ قرارداد۔

کہاوت: **سودا اچھالا بھکا، اور راجا اچھا داب کا** سودا وہ اچھا جس

میں نفع ہو اور راجا وہ اچھا جس کا دبدبہ ہو۔
کہاوت: **سودا بک گیا، دُکان رہ گئی** حسن و جوانی جاتی رہی ڈھانچہ رہ گیا۔
محاورہ: **سودا بگڑنا** قیمت کم ہونا، خرید و فروخت کا معاملہ کھٹائی میں پڑنا۔
محاورہ: **سودا ٹھہرنا** قیمت طے ہونا، بھاؤ چکنا، لین دین کی بات بننا۔ نیز سودا پٹنا۔
محاورہ: **سودا چکانا** خرید و فروخت کا معاملہ طے ہونا؛ قیمت طے ہونا۔
مرکب: **سودا سلف** (پیش س، زبر ل) بازار سے خریدی ہوئی چیزیں، خورد و نوش کی اشیا۔
کہاوت: **سودا سودائیوں، بات نفع میں** خریداروں کے ساتھ سودا تو ہوتا ہی ہے مگر ساتھ ہی بہت خوشامد کرنی پڑتی ہے۔
محاورہ: **سودا کرنا** بھاؤ تاؤ کرنا؛ قیمت ادا کرنا۔
کہاوت: **سودا لیجیے دیکھ کر اور روٹی کھائیے سیک کر** مال دیکھ کر خریدنا چاہیے اور روٹی گرم کر کے کھانی چاہیے۔
محاورہ: **سودا ہونا** خرید و فروخت کا معاملہ طے ہونا؛ قیمت ادا کی جانا؛ نرخ طے ہونا۔
**سوداگر** ولین، زبر گ۔ اند، ف۔ تاجر، بیوپاری۔
**سوداگری** (زبر گ) تجارت، بیوپار، خرید و فروخت، کاروبار۔
**سوداوی** ولین۔ صف، ع۔ رک: سودا (۱) سے متعلق، سودا کی زیادتی سے متاثر۔
**سوداویت** ولین، زیر و، شد زبر ی۔ امث۔ مزاج پر خلطِ سودا کا غلبہ، جنون، دیوانگی؛ برہمی، اعصابی انتشار۔
**سودائی** ولین۔ صف، ف۔ دیوانہ، مجنون، خبطی۔
**سودائے خام** اند۔ فضول خواہش جو پوری نہ ہو سکے۔
**سودہ** ومع، زبر د، ہ غم۔ صف، ف۔ گھسا ہوا، پسا ہوا۔ (اند) سفوف۔
**سودھا** ومع۔ اند، ہ۔ سیدھا، سچا؛ صاف، کھرا۔
**سودھائی** صاف کرنے کا عمل۔
**سودھن** ومع، زبر دھ۔ صف، ہ۔ تہذیب، شائستگی، لطافت۔
**سودھنا** ومع، جزم دھ۔ فعل متعدی، ہ۔ صاف کرنا، نتھارنا، آلودگی سے پاک کرنا؛ کچی دھات کی آلائش دُور کرنا۔
**سودیشی** ومع، ے۔ صف، ہ۔ اپنے وطن کا، ملکی۔ نیز رک: سدیشی۔
**سور** (۱) ومع۔ اند۔ صف، ہ۔ بہادر، شجیع، ہیرو، کارنمایاں انجام دینے والا۔
**سوربیر / ویر (ی)** سورما، بہادر، دلیر۔

**سور** (۲) ومع۔ اند، ہ۔ جشن، تہوار؛ سرور۔
**سور** ولین۔ امث، ہ۔ زچہ خانہ؛ زچگی سے غسل تک کا عرصہ۔ نیز سوڑ۔
**سور** پیش س، زبر و۔ اند۔ خوک، خنزیر، ایک بدبودار چوپایہ جس کا گوشت کھانا اسلام میں حرام ہے؛ (مجازاً) بدمعاش، حرام زادہ۔
**سورات** ولین۔ امث۔ مطلب پرستی، خود غرضی، لالچ۔
**سوراج** جزم س، زبر و۔ اند، ہ۔ اپنی حکومت، خود مختاری، خود اختیار حکومت۔
**سوراخ** ومع۔ اند، ف۔ چھید، رخنہ، روزن، درز۔
**سوراخ دار** جس میں ایک یا بہت سے چھید ہوں۔
**سورت** ومع، زبر ر۔ امث، ع۔ قرآن شریف کی ۱۱۴ مدون فصلوں میں سے ایک (سورۂ فاتحہ سے سورۂ ناس تک)۔ نیز سورہ، سورۃ۔
**سورٹھ** ومج، زبر ر۔ اند، ہ۔ کھماج ٹھاٹھ کا ایک سمپورن راگ، ہندی شاعری کا ایک چھند جس میں ماتراؤں کی ترتیب دوہے کے برعکس ہے یعنی پہلے مصرعے میں ۱۱، ۱۳ اور دوسرے میں ۱۳، ۱۱ ماترائیں۔ نیز سورٹھا۔
کہاوت: **سورٹھ میٹھی راگنی، رَن میٹھی تلوار، جاڑے میٹھی کاملی، سیجوں میٹھی نار** سورٹھ راگنی، میدانِ جنگ میں تلوار، سردی میں کمبل اور بستر میں عورت پیاری لگتی ہے۔ ہر چیز اپنے مقام پر بھلی لگتی ہے۔
**سورٹھی** ومج، جزم ر۔ امث۔ ایک راگنی جو سندھوڑا اور بڑہنس کے میل سے بنی ہے اور میگھ راگ کی پتنی کہلاتی ہے۔
**سورج** ومع، زبر ر۔ نظامِ شمسی کا مرکزی ستارہ، شمس، آفتاب، خورشید۔
محاورہ: **سورج اُگنا** صبح ہونا، سورج کا طلوع ہونا۔
**سورج بنسی** راجپوتوں کی ایک قوم جو اپنا سلسلہ آفتاب سے ملاتے ہیں (رام چندر جی کا تعلق اسی قوم سے تھا)۔
محاورہ: **سورج کو چراغ دکھانا** روشن بات کی ناحق وضاحت کرنا، دانش مند کو عقل سکھانا۔
کہاوت: **سورج کو کیا آرسی ہی لے کے دیکھتے ہیں** جو بات ظاہر ہو اس کی تشریح کی ضرورت نہیں ہوتی۔
**سورج گرہن** (زیر گ، جزم ر، لیٹا زبر ہ) زمین اور سورج کے درمیان چاند کے آجانے سے سورج کا مکمل طور پر یا جزوی طور پر تاریک ہو جانا، کسوف شمس۔ نیز سورج گہن (زیر گ، جزم ر، لیٹا زبر ہ)۔
**سورج مکھی** (پیش م) ایک زرد پھول جس کے مرکز میں بھورا زیرہ اور اس کے گرداگرد پتیاں جڑی ہوتی ہیں، گلِ آفتاب، آذریون۔
**سورج منڈل** (زبر م، جزم ن، زبر ڈ) سورج کی ٹکیا؛ مراد: سورج۔
**سورگ** جزم س، زبر و، جزم ر۔ اند، ہ۔ جنت، فردوس۔

**سورگ باش** جنت نشین، مراد: فوت شدہ، وفات یافتہ۔

**سورما** ومع، جزم ر۔صف،ہ۔ بہادر، جری، دلیر۔

کہاوت: **سورما چنا اکیلا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا** اکیلا بہادر بہت سے آدمیوں پر غالب نہیں آسکتا۔

**سورن** جزم س، زبرو، جزم ر۔اند،ہ۔ سونا، زر، ذہب، طلا۔

**سورنجان** ومع، زبرر، جزم ن۔امث،ہ۔ لہسن سے مشابہ ایک جڑ جو شریں اور تلخ دو قسم کی ہوتی ہے، جنگلی سنگھاڑا۔

**سورہ** ومع، زبرر، غم۔اند، ع۔ رک: **سورت**۔

**سوڑ** وج۔امث،ہ۔ زچگی کی ناپاکی۔

**سوڑنا** ومع، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ قچی کے مارے کھال اُدھیڑ دینا، سونت کے رکھ دینا، بہت زیادہ کوڑے مارنا۔

**سوز** وج۔اند،ف۔ جلن، تپک؛ واقعۂ کربلا کے بارے میں اشعار کو حزینہ ترنم سے پڑھنے کا ایک انداز؛ دُکھ، رنج والم، آزردگی۔

**سوزخواں** (ومعدولہ) ایک خاص طرز سے مرثیہ پڑھنے والا۔

**سوزخوانی** (ومعدولہ) دردناک لہجے میں اشعار پڑھنا۔

**سوز وساز** رنج وراحت؛ جوش وجذبہ۔

**سوز وگداز** رقت انگیزی، اثر آفرینی۔

**سوزاک** ومع۔اند،ف۔ ایک متعدی جنسی مرض جس سے پیشاب کی نالی میں زخم یا ورم ہو جاتا ہے اور پیشاب کے ساتھ پیپ نکلتی ہے۔

**سوزاں** وج۔صف،ف۔ سلگتا ہوا؛ جلانے والا۔

**سوزِش** وج، زیرش۔امث،ف۔ جلن، سلگن، کھولن۔

**سوزن** وج، زبرز۔امث،ف۔ سوئی، کوئی تیلی نوکدار شے۔

**سوزن کاری** سوئی کا نازک کام، کڑھت۔

**سوزنی** وج، جزم ز۔امث،ف۔ بکندے دار، نرم تیلی چادر یا کپڑا۔

**سوس** (۱) ومع۔امث، ع۔ ملیٹھی کا پودا، ملہٹی۔

**سوس** (۲) ومع۔امث۔ مگرمچھ کی ایک قسم، گھڑیال۔

**سوسائٹی** وج، لیٹا زیرء۔امث۔ معاشرہ، مجلس، اجتماعی زندگی؛ سبھا؛ صحبت۔ انگریزی: Society۔

**سوستک** جزم س، زبرو، جزم س، زیرت۔صف۔اند۔ مبارک، بھاگوان، برکت کا نشان، ہندوؤں کا متبرک نشان۔ نیز **سوستکا**۔

**سوستی** جزم س، زبرو، جزم س۔امث۔ تندرستی، خوشحالی، مضبوطی، تحفظ۔

**سوستھ** قائم، مستحکم، مطمئن۔

**سوسلا** (۱) وج، جزم س۔اند،ہ۔ پُولا، سرکنڈوں یا سوکھی ٹہنیوں کا گٹھا۔

**سوسلا** (۲) وج، جزم س۔صف،ہ۔ وہ جو بولنے میں زبان کی نوک سے بے جا کام لے اور دوسری آوازوں کی جگہ 'س' کی آواز نکالے۔

**سوسمار** (۱) ومع، جزم س۔اند۔ گوہ، گرگٹ کی نوع کا ایک صحرائی جانور جس کے چھوٹے چھوٹے دانت ہوتے ہیں اور عموماً کیڑے مکوڑے کھا کر گزارہ کرتا ہے۔ نیز **سوس مار**۔

**سوسمار** (۲) ومع، جزم س۔اند۔ وہیل کی قسم کا دریائی لمبی تھوتھنی والا جانور۔ نیز **سُوس**۔

**سوسن** وج۔امث۔ نرگس کی قسم کا ایک خوشبودار پھول جسے باہر نکلی ہوئی زبان سے تشبیہ دیتے ہیں۔

**سوسنی** ہلکا اودا یا بینگنی رنگ۔

**سوسی** ومع۔امث۔ ایک قسم کا سستا دھاری دار سوتی کپڑا۔

**سوشل** وج، زبرش۔صف۔ ملنسار، میل جول رکھنے والا؛ معاشرے سے متعلق۔

**سوغات** ولین۔امث،ت۔ تحفہ خصوصاً قیمتی یا نادر چیز جو سفر پر ساتھ لے جائی جائے یا باہر سے تحفۃً لائی جائے، توشہ۔

**سوفار** ومع۔اند،ف۔ تیر کی چٹکی جو کمان کے چلّے پر ٹکائی جاتی ہے، دہانِ تیر؛ سوئی کا ناکہ۔

**سوفتہ** وج، جزم ف، زبرت۔اند۔ فرصت کا وقت، مہلت، فراغت، سکون؛ نجات، چھٹکارا۔ نیز (ہندی) **سمجھیتا**۔

**سوفسطائی** وج، زیرف، جزم س۔صف۔اند، ع۔ حجت باز، بحث میں عیاری سے کام لینے والا، جو گفتگو کے زور سے نامحکم دلائل سے قائل کرنا چاہے۔ یونانی حکما کے ایک قدیم گروہ سے منسوب۔

**سوق** ومع۔اند، ع۔ بازار۔

صف: **سوقیانہ** (جزم ق، زبرن) (ع۔ف) بازاری، عامیانہ، رکیک۔

**سوکا** ومع۔مذ،ہ۔ خشک سالی، قحط؛ خشک، سوکھا ہوا۔

**سوکن** ولین، زبرک۔امث،ہ۔ رک: **سوت**۔ نیز **سوتن**۔

کہاوت: **سوکن بُری ہے چون کی اور ساجھے کا کام، کانٹا بُرا کریل کا اور بدری کی گھام** سوت برائے نام ہو تو بھی بری ہے یہی حال شرکت کے کام کا ہے، کریل کا کانٹا اور برسات کی گھمس بھی اچھی نہیں۔ گھام = گھمس، پسینہ۔

**سوکناپا** سوکنوں کا باہمی بیر۔

**سوکنا** وج، جزم ک۔فعل متعدی،ہ۔ ایک ہی بار میں پی جانا، چڑھا جانا؛ جذب

کر لینا، خشک کر لینا۔

**سوکھ** ومع۔ اند۔ سوکھنا (رک) سے ماخوذ۔

محاورہ: **سوکھ کر ٹھنٹھ ہو جانا** سوکھ کر بہت خشک ہو جانا؛ نمی بالکل ختم ہو جانا۔

**سوکھا** ومع۔ صف۔ خشک، بے آب، بے نم؛ خالی محض؛ نرا۔ رُوکھا سالن یا لاون کے بغیر روٹی؛ دُبلا پن، لاغری؛ بے ملاحظہ، جس سے بے مروتی ظاہر ہو، مثلاً: **سوکھا جواب۔**

کہاوت: **سوکھا ڈھاک، بڑھئی کا باپ** ڈھاک کی لکڑی سوکھ کر بہت سخت ہو جاتی ہے اور بڑھئی مشکل سے کاٹتا ہے۔

**سوکھا سڑا** بے رونق، بے آب؛ بیمار، کمزور۔

**سوکھا مشاہرہ** بے خوراک تنخواہ، جس میں تنخواہ کے سوا کچھ اور نہ ملے۔ نیز **سوکھی تنخواہ۔**

**سوکھی** خشک چیز، دُبلی، پتلی؛ کمزور؛ خشک سالی، قحط۔

محاورہ: **سوکھی سنانا** مایوس کرنا، نا اُمید کرنا۔

کہاوت: **سوکھے دھانوں پانی پڑا** بُری حالت اچھی سے بدل گئی؛ مایوسی ختم ہوئی۔

محاورہ: **سوکھے دھانوں پانی پڑنا** مایوسی ختم ہونا۔

کہاوت: **سوکھے لکڑی کی طرح، کھائے بکری کی طرح** باوجود دُبلا پتلا ہونے کے بہت زیادہ کھاتا ہے۔

**سوکھنا** ومع، جزم کھ۔ فعل لازم۔ خشک ہونا، مرجھانا؛ رنجھنا، دُبلانا؛ (انتظار کی) کوفت میں مبتلا رہنا؛ ٹھٹھرنا۔

**سوگ** ومج۔ اند۔ ف۔ کسی کے مرنے کا غم، عزاداری، ماتم۔

محاورہ: **سوگ اُتارنا** ماتم ترک کرنا؛ مردے کے غم میں کی جانے والی رسوم ختم کرنا۔ نیز **ماتم اُٹھانا۔**

محاورہ: **سوگ منانا** مردے کا ماتم کرنا، دُکھ اور رنج کی حالت میں ہونا۔ نیز **سوگ کرنا۔**

**سوگوار** ماتم دار، غمگین، رنجیدہ؛ آفت زدہ۔ نیز **سوگی۔**

**سوگند** ولین، زبرگ، جزم ن۔ امث، ف۔ قسم جو اپنے قول کی سچائی کو جتانے کے لیے کھائی جائے، حلف، عہد، اقرار۔

**سول** ومع۔ اند، ہ۔ کانٹا، انی، برچھی کی نوک، کوئی بھی نوکدار ہتھیار؛ دردِ شکم؛ ٹیس، چبھن، شدید درد۔

**سول** ولین۔ امث، ہ۔ مچھلی کی ایک قسم۔

**سولہ** ومج، زبرل، ہ غم۔ عدد۔ دس اور چھ کا مجموعہ، (ہندسوں میں) ۱۶۔ نیز

**سولھا**۔ صف: سولھواں (جزم لھ)۔

محاورہ: **سولہ آنے درست ہونا** بالکل صحیح ہونا، غلط ہونے کی کوئی گنجائش نہ ہونا، مکمل ہونا۔

**سولہ سنگار/سنگھار** نسوانی آرائشِ حسن کے روایتی اجزا، مثلاً: اُبٹن، منجن، تیل، کنگھی، مسی، لالی، لاکھا، مہندی، گجرا، مالا، بندیا، تل، آرگجہ، آبھرن، دستر (لباس)۔

**سولی** ومع۔ امث، ہ۔ صلیب جس پر مجرموں کے ہاتھ پاؤں کیلوں سے ٹھونک کر لٹکا دیا جاتا تھا؛ پھانسی؛ سخت آزار یا آزمائش۔

محاورہ: **سولی پر چڑھانا** پھانسی کی سزا دینا، سخت تکلیف دینا، نہایت اذیت پہنچانا۔

محاورہ: **سولی پر ہونا** سخت تکلیف میں ہونا، آزار میں ہونا۔

محاورہ: **سولی کھڑی ہونا** موت کا سامان ہونا۔

**سوم** ومع۔ صف، ہ۔ بخیل، کنجوس۔ نیز **شوم۔**

محاورہ: **سوم کی ناس ٹوٹنا** کنجوس کی جیب سے پیسے خرچ ہونا۔

کہاوت: **سوم کے گھر کتا، جائے نہ جانے دے** امیر بخیل کے نوکروں پر طنز ہے وہ بھی اسی کے مانند ہو جاتے ہیں۔

**سوم** ومج۔ اند، س۔ ایک روایتی بیل (ے) کا نام جس کا ذکر ہندو اساطیر میں آتا ہے، اس کا رس دیوتاؤں کو نذر کے طور پر چڑھایا جاتا تھا۔ اسی نام کی ایک اور بیل جو دکن میں ہوتی ہے، پتے چوڑے اور پھول سرخ۔ چاند، مہتاب۔

**سوم رس** (زبرر) قدیم آریوں کا ایک مرغوب نشہ۔

**سوم وار** پیر کا دن، چاند سے منسوب۔

**سوم** زیرس، پیش و۔ صف عددی۔ تیسرا، تیسرے درجے پر۔ عام: سوئم میت کی تیسرے دن کی فاتحہ۔

**سوں** ولین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ قسم، سوگندھ، حلف، عہد۔ نیز سُو ں۔ مثال: **اللہ کی سُوں۔**

**سُونا (۱)** ومع۔ صف۔ سنسان، بے آواز، غیر آباد، اُجاڑ۔

کہاوت: **سُونا کھیت انڈ پا سووے، کیوں نہ کھیت اوجڑ ہووے** جب کھیت کو سُونا چھوڑ کر چوکیدار سو جائے تو پھر کھیت اُجڑتا ہی ہے۔

کہاوت: **سُونا گھر بھڑوں/ چوروں کا راج** لائقوں کی غیر موجودگی میں نالائقوں کا زور ہوتا ہے۔

**سُونا (۲)** ومع۔ متعلق فعل، ہ۔ (جانوروں کا) بچہ جننا۔

**سونا (۱)** ومج۔ اند، ہ۔ قیمتی، چمکدار، زرد، بھاری دھات جس کے زیور اور سکے وغیرہ ڈھلتے ہیں اور بہت سے کیمیائی استعمال بھی ہیں۔ زر، طلا، ذہب۔ (کنایۃً)

زیور، دولت؛ کھری چیز۔

کہاوت: **سونا اُچھالتے چلے جاؤ** اچھی سلطنت جہاں امن وامان اور چین ہو اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

محاورہ: **سونا اُگلنا** حددرجہ زرخیز و نفع بخش ہونا۔

کہاوت: **سونا پانا اور کھونا دونوں برے ہوتے ہیں** یہ خیال ہے کہ اگر سونا ملے تو بھی اچھا نہیں اور اگر کھو جائے تو بھی بُرا۔ کیونکہ پہلی صورت میں اُس کی حفاظت کی پریشانی اُٹھانی ہوگی جبکہ دوسری صورت میں کھونے کا رنج۔

کہاوت: **سونا جھونا کچھ ذات نہیں** دولت مند ہو جانے سے آدمی اچھی ذات کا نہیں ہو جاتا۔

کہاوت: **سونا چاندی آگ ہی میں پرکھے جاتے ہیں** انسان کی خوبی مصیبت کے وقت معلوم ہوتی ہے۔

کہاوت: **سونا چھوئے تو مٹی ہو (جائے)** بہت بدقسمت ہے۔

**سونا سوگند** خالص سونا، کھرا سونا؛ بے میل؛ بہت قابل شخص، لائق آدمی؛ خوبصورت، حسین۔

کہاوت: **سونا سنار کا، اُبھرن سنسار کا (شوبھا سنسار کی)** سونا سنار کی ملکیت ہو جاتا ہے اور ناخالص زیورات لوگ لے جاتے ہیں۔ سنار زیورات میں بہت سا کھوٹ ملا دیتے ہیں اور زیبائش دُنیا کی ہوتی ہے۔

محاورہ: **سونا کسانا** سونے کی جانچ کرانا۔

کہاوت: **سونا گھسے، آدمی بسے** سونا کسوٹی پر گھسنے سے اور آدمی کے ساتھ مدت تک رہنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کس قسم کا ہے۔

کہاوت: **سونا لینے پی گئے اور سُونا کر گئے دیس، سونا ملا نہ پی ملے، روپا ہو گئے کیس** میاں کمانے کے لیے پردیس گئے اور گھر کو ویران کر گئے۔ دولت ملی اور نہ ہی میاں واپس آئے اور سر کے بال انتظار میں سفید ہو گئے۔

**سونا (۲)** ہ‌ج۔ فعل لازم۔ نیند لینا، غافل ہونا؛ ہم بستر ہونا۔

**سونا مکھی** ہ‌ج، پیش م۔ امذ۔ ایک چمکدار پتھر جو سونے چاندی یا تانبے کی کان سے نکلتا ہے۔

**سونپ** ہلین، ن غنہ۔ امث۔ سپردگی، حوالگی۔

محاورہ: **سونپ دینا** حوالے کرنا، سپرد کرنا، دے دینا۔

**سونپنا** ہلین، ن غنہ، جزم پ۔ فعل متعدی۔ سپرد کرنا، حوالے کرنا؛ نگرانی میں دینا، حفاظت میں دینا۔

**سونتنا** ہمع، ن غنہ، جزم ت۔ فعل تعدی۔ مٹھی میں دبا کر کھینچنا یا مٹھی پھیرنا، مثلاً: **ٹہنی کو سونت کر پتے جھاڑنا**؛ عریاں کرنا، مثلاً: **تلوار سونتنا** تلوار کو نیام سے کھینچنا؛ جھٹک کر یا جھاڑ دے کر صاف کرنا، مثال: **فرش کا پانی سونتنا**۔ چھی سے بُری طرح سے پٹائی کرنا۔

**سونٹا** ہ‌ج، ن مغ۔ امذ۔ ڈنڈا، بانس یا لکڑی کا ٹکڑا جس سے ضرب لگائی جاسکے۔ (مث) سونٹی۔

کہاوت: **سونٹا ہاتھ دیہہ میں ہانگا، اس نے بھینٹے سب کچھ مانگا** جس کے ہاتھ میں لاٹھی اور جسم میں طاقت ہے، اُسے جو مانگے مل جاتا ہے۔ یعنی زبردست کو سب کچھ مل جاتا ہے۔

**سونٹھ** ہ‌ج، ن مغ۔ امث۔ سوکھی ادرک؛ (مجازاً) کوئی قیمتی شے؛ خاموشی۔

محاورہ: **سونٹھ بسانا** کوئی قیمتی شے خریدنا؛ حاملہ کے کھانے کا سامان فراہم کرنا۔

محاورہ: **سونٹھ کی ناس لینا** خاموشی سے بیٹھنا، چپ سادھ لینا۔

محاورہ: **سونٹھ کھینچنا** دم سادھ لینا، سوتا ہوا بن جانا، مکر کرنا۔

**سوندھا** ہ‌ج، ن مغ۔ صف۔ ذائقے کے ساتھ ایک مخصوص خوشگوار مہک دینے والا احساس؛ تازگی کا احساس دلانے والا، خشبودار۔ (امذ) بال دھونے کا ایک خوشبودار مسالا۔ ایف (مث) سوندھ پن۔ صف (مث) سوندھی۔

**سوندھنا** ہلین، ن غنہ، جزم دھ۔ فعل متعدی۔ ملنا، رگڑنا؛ لتھیڑنا، گوندھنا۔

**سونڈ** ہمع، ن غنہ۔ امث۔ ہاتھی کے ماتھے سے لٹکتا ہوا لمبا عضو جس سے وہ سانس لیتا، پانی پیتا اور گرفت کا کام لیتا ہے، خرطوم؛ بعض حشرات کا آگے کو نکلا ہوا حصہ؛ جسم جو سونڈ سے مشابہ ہو۔

**سوں سوں** ہمع۔ امث۔ نقل صوت۔ سانس کی آواز، ناک سکیڑنے کی آواز؛ بھاپ کے نکلنے کی آواز۔

**سونف** ہلین، ن غنہ۔ امث۔ ایک پودے کے لمبوترے ہرے بیج جو کھانوں میں خوشبو اور ذائقے کے لیے اور دوا کے طور پر بھی استعمال ہوتے ہیں، بادیان۔

**سونگھا** ہمع، ن مغ۔ امذ۔ سونگھنے کی تیز حس رکھنے والا شکاری کتا؛ قیاس یا علامات سے خفیہ ذخیرہ آب یا خزانہ بتانے والا ماہر۔

**سونگھنا** ہمع، ن غنہ، جزم گھ۔ فعل متعدی۔ سانس کھینچ کر کسی چیز کی بو، باس معلوم کرنا؛ ٹوہ لینا۔

**سونگھنی** ہمع، ن مغ۔ امث۔ وہ شے جسے سونگھا جائے، خوشبو؛ سونگھی جانے والی دوائیں؛ نسوار۔

**سونی** ہمع۔ مث۔ صف۔ ویران، اُجاڑ، بیابان۔

**سونے** ہ‌ج۔ امذ۔ سونا (رک) کی مغیرہ حالت۔

محاورہ: **سونے پر سہاگہ ہونا** کسی خوبی کا بڑھ کر ہونا۔

کہاوت: **سونے سے گھڑاون (گھڑائی) مہنگی** اتنے کا مال نہیں جتنا

اُوپر لگ گیا، اصل سے خرچ زیادہ ہے۔
کہاوت: **سونے کا گڑوا اور پیتل کی پینیدی** اُن لوگوں کے متعلق کہتے ہیں جن میں خوبیوں کے ساتھ برائیاں بھی ہوں۔ چیز تو اچھی ہے مگر ایک عیب بھی ہے۔
کہاوت: **سونے کا نوالہ کھلایئے اور شیر کی نظر دیکھیے** بچوں کو بیشک کھانے پینے کے لیے بہتر چیز دو مگر ان کی تربیت بڑی سختی سے ہونے چاہیے۔
کہاوت: **سونے کو سلام، روپے کو علیک، بھوکے کو نہ دیکھ** امیر آدمی کو سلام کرنا چاہیے، درمیانے درجہ کے آدمی کا سلام لینا چاہیے، غریب کی طرف نہیں دیکھنا چاہیے۔ زمانہ کا یہی دستور ہے کہ امیر کی عزت کرتے ہیں اور غریب کی بات تک نہیں پوچھتے۔
کہاوت: **سونے کی انگوٹھی، پیتل کا ٹانکا، ماں چھنال، پُوت بانکا** سونے کی انگوٹھی میں پیتل کا ٹانکا اس طرح ہے جیسے ماں چھنال ہو اور پوت بانکا ہو۔ عیب نے خوبی بھی ضائع کر دی۔
کہاوت: **سونے کی بڑیڑی، بھوس کا چھپر** کسی معمولی چیز پر زیادہ خرچ کرنے کے موقع پر کہتے ہیں۔ کسی چیز کے لوازم بھی اس کے مطابق ہونے چاہئیں۔ ناموزوں چیز اچھی نہیں لگتی۔ بڑیڑی = شہتیر۔
**سونے کی چڑیا** ایسا فرد جس سے فائدہ حاصل کیا جا سکے؛ دولت مند شخص، امیر آدمی، موٹی اسامی۔
محاورہ: **سونے کی چڑیا ہاتھ آنا** کسی مالدار بیوقوف کا پھنسنا؛ کوئی قیمتی شے ملنا۔
**سونے کی زنجیر** باآرام قید۔
کہاوت: **سونے کی کٹاری کسی نے اپنے پیٹ میں نہیں ماری** فائدے کی خاطر کوئی جان خطرے میں نہیں ڈالتا۔ خطرناک چیز خواہ کیسی ہی خوب صورت ہی کیوں نہ ہو اُس سے بچنا چاہیے۔
کہاوت: **سونے کے کٹورے میں کون بھیک نہ دے گا** امیر آدمی کو قرض اور خوبصورت عورت کو خاوند فوراً مل جاتا ہے۔
محاورہ: **سونے کے برابر تولنا** بہت زیادہ قیمت دینا۔
مقولہ: **سونے میں پیلی، موتیوں میں سفید** کثرت سے زیور اور جواہرات پہنے ہوئے۔
کہاوت: **سونے میں سہاگا، موتیوں میں دھاگا** سونا سہاگے سے جلا پاتا ہے موتی پروئے جانے سے قدر پاتے ہیں۔
کہاوت: **سونے میں ہاتھ ڈالو تو مٹی ہو جائے** بہت بدقسمت ہے فائدے کا کام کرے تو بھی نقصان ہو۔

**سونیا** وج، جزم ن۔اِمذ، ہ۔ ٹکسال وغیرہ میں راکھ سے سونے کے ذرات چننے، علیحدہ کرنے والا۔
**سوہا** ومع۔صف، ہ۔ لال رنگ کا، سہانے سرخ یا زعفرانی رنگ کا؛ بھیروں راگ کی ایک راگنی۔
**سوہا** وج۔صف۔ سہانا، چمکیلا، خوشنما، پسندیدہ۔
**سوہان** وج۔اِمذ، ف۔ سطح کو ریتنے یا رگڑ کر صاف کرنے والا دستی آلہ، ریتی؛ (مجازاً) تکلیف، پریشانی؛ درد، دُکھ، صدمہ، آزار۔ (صف) خراش پیدا کرنے والا۔
مثال: **سوہانِ دل** دل خراش۔
**سوہانِ روح** اذیت ناک، دردناک، پریشان کن، تکلیف دہ۔
**سوہلا** وج، جزم ہ۔صف، ہ۔ شادی کا گیت، شادیانہ، کوئی بھی دل کو لبھانے والا نغمہ؛ مدحیہ گانا۔
**سوہَن** وج، زبرہ۔صف، ف۔ خوبصورت، خوش نما؛ دھاتوں کو گھس کر صاف کرنے کا آلہ، ریتی۔
**سوہنا** وج، جزم ہ۔فعل لازم۔ پسند آنا، لبھانا؛ زیب دینا، اچھا لگنا؛ (صف، مذ) حسین، دلفریب، خوبصورت، بانکا۔
**سوہنی** (۱) وج، جزم ہ۔اِمث۔ مارواٹھاٹھ کی ایک راگنی۔
**سوہنی** (۲) وج، جزم ہ۔صف، مث۔ پیاری، دلفریب، خوبصورت۔
**سوء** ومع، جزم۔ء۔ رک: سو(ء)۔
**سوئے اتفاق** بدقسمتی، حالات کی ناموافقت۔
**سوئے ہضم** بدہضمی، پیٹ کی خرابی۔
**سوَر** ومع، زبرء۔اِمذ۔ لمبی گول تھوتھنی اور سخت چھدرے روئیں کی عموماً گلابی یا خاکی جلد والا موٹا بھدا جنگلی جانور، خوک، خنزیر۔ (اِمث) سوَرنی۔
**سوئی** ومع۔اِمث۔ سینے کا پتلا آہنی نوکدار آلہ، سوزن۔ اِس سے ملتا ہوا کوئی نوک دار کانٹے جیسا پرزہ؛ گھنٹے اور گھڑی وغیرہ کے وقت بتانے والے نکیلے کل۔
کہاوت: **سوئی ٹوٹی، کشیدہ سے چھوٹی** کام چور کو ذرا سا بہانہ بھی بہت ہے۔
کہاوت: **سوئی جہاں نہ جائے وہاں بھالا/ سُوا گھسیڑتے ہیں** جہاں تھوڑی چیز کی گنجائش نہیں وہاں زیادہ ڈالتے ہیں۔
کہاوت: **سوئی چھیدنے سے پہلے چھدتی ہے** دوسرے کو تکلیف دینے سے پہلے خود تکلیف اُٹھانی پڑتی ہے۔
**سوئی کا ناکا** سوئی کا وہ سوراخ جس میں سے دھاگا پرو دیا جاتا ہے۔
محاورہ: **سوئی کے ناکے سے اُونٹ گزارنا** ناممکن کام کر دکھانا۔
**سویا** (۱) وج۔اِمذ، ہ۔ ایک قسم کا ساگ۔ نیز سوئے کا ساگ۔

**سویا(۲)** وج۔صف۔ خوابیدہ؛ بے رونق، بے آب (سبزہ، رنگت وغیرہ)۔

کہاوت: **سویا اور چوکا** غافل نقصان اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **سویا اور موا برابر** دونوں کو کوئی خبر نہیں ہوتی۔سونے والا اور مردہ یکساں ہیں۔

کہاوت: **سویا، سو کھویا۔ جاگا، سو پایا** غافل نقصان اُٹھاتا ہے ہوشیار فائدہ حاصل کرتا ہے۔

**سویا(۱)** زبرس، زبرو، شدی۔اند، ہ۔ ہندی شاعری کا ایک وزن جس کے ہر چرن یا نصف مصرع میں سات گنگن (دو سبب یا دو چھوٹی ماتراؤں کا مجموعہ) اور ایک گرو یا بڑی ماترا، مثلاً: بس، جو، گم، کب (بشکل وتد) ہوتا ہے۔نیز ۳۱ ماتراؤں کا ایک چھند جس کے ہر چرن کے آخر میں ایک ماترا زائد ہوتی ہے۔

**سویا(۲)** زبرس، زبرو، شدی۔اند، ہ۔ سوا سیر کا باٹ۔

**سویاں** زبرس، زبرو، شدی، ن غنہ۔جمع، مث۔ میدے یا آٹے کے باریک تاروں کی لچھیاں جو آٹے کو ایک سوراخ دار کل میں سے دبا کر نکالی جاتی ہیں جسے گھوڑی کہتے ہیں، اور بھون کر دودھ میں ملا کر حلوے کی صورت میں کھائی جاتی ہیں۔

کہاوت: **سویاں بن عید کیسی** خوشی ہی کی تقریب میں خوشی اچھی ہوتی ہے؛ خوشی کی تقریب میں میٹھا پکوان بہت ضروری ہے۔

محاورہ: **سویاں جھیلنا** سویوں کو سویاں بٹنے کی گھوڑی سے احتیاط سے الگ کر کے سوکھنے کے لیے ڈال دینا۔

**سویدا** پیش س، ے لین۔اند، ع۔ دل پر (فرض شدہ) ایک سیاہ نشان؛ سیاہ دھبا؛ کنایۃً: دل کی گہرائی۔

**سویر** زبرس، ے۔امث۔ اوّل وقت؛ جلد، بلاتوقف؛ دیر کی ضد۔صبح کا وقت، تڑکا، علی الصبح، کافی مہلت۔نیز سویرا۔

**سویمبر** وج، زبری، جزم م، زبرب۔اند، ہ۔ ایک قدیم ہندی رسم جس میں لڑکی اپنے اُمیدواروں میں سے خود کسی کا انتخاب کر کے اُس کے گلے میں مالا ڈال دیتی تھی۔

**سویمبر رچنا** شوہر کے انتخاب کے لیے تقریب یا اجتماع منعقد ہونا۔

**سویمبرا** اپنا خاوند آپ چننے والی لڑکی۔

## س ۔ ہ

**سہ** لیٹا زبرس۔عدد، ف۔ تین، (ہندسوں میں) ۳۔

**سہ پہر** زوالِ آفتاب کے بعد کا وقت، تیسرا پہر۔

**سہ چند** تگنا، تین گنا۔

**سہ شنبہ** (شَم بَ) منگل کا دن۔

**سہ ماہی** ہر تیسرے مہینے کا۔نیز رک: سماہی۔

**سہ منزلہ** (زبرم، جزم ن، زیرز، زبرل) تین سطحوں پر مشتمل (عمارت)، تین درجوں والا۔

**سہا** پیش س۔اند، ع۔ دُبِ اصغر کی دُم کا مدھم ستارہ۔

**سہاتا** پیش س۔صف۔ دل کو بھلا لگنے والا، پسندیدہ، مرغوب، پرکشش؛ نیم گرم، کنکنا۔

کہاوت: **سہاتے کی لات، ان سہاتے کی بات** جس کو چاہتے ہیں اُس کی لات بھی بری معلوم نہیں ہوتی۔جس کو نہیں چاہتے اُس کی بات بھی بری لگتی ہے۔دوست کا عیب بھی اچھا لگتا ہے اور دشمن کا ہنر بھی برا لگتا ہے۔

**سہار** زبرس۔امث۔ تاب، برداشت، صبر، تحمل، سہنے کی سکت۔

محاورہ: **سہار لینا** پڑتال کرنا، سنبھالنا، جائزہ لینا، جانچنا۔

**سہارا** زبرس۔اند۔ سنبھلنے کا ذریعہ یا وسیلہ، جس پر تکیہ کیا جائے، بھروسہ، آسرا؛ ٹیک، اڑواڑ، روک؛ اعانت، مدد؛ کان کے زیور کو سہارنے والی زنجیر جس کا سرا بالوں میں اٹکا لیتے ہیں۔

محاورہ: **سہارا دینا** آس دلانا، اُمید دلانا؛ تقویت دینا۔

محاورہ: **سہارا ڈھونڈنا** مدد چاہنا، اُمید لگانا؛ وسیلہ تلاش کرنا۔

محاورہ: **سہارا لینا** پناہ لینا؛ ٹیک لگانا، حمایت حاصل کرنا۔

**سہارنا** زبرس، جزم ر۔فعل متعدی۔ برداشت کرنا، سنبھالنا، گوارا کرنا۔

**سہاگ** پیش س۔اند، ہ۔ خوش بختی؛ شوہر، شوہر کا سلامت ہونا، شوہر کی موجودگی میں آسودہ زندگی۔

کہاوت: **سہاگ بھاگ ارزانی، چولھے آگ نہ گھڑے پانی** دینا لینا کچھ نہیں خاطر داری بہت۔

**سہاگ پڑا** (پیش پ) ساچق کے ساتھ دُلھن کے لیے بھیجا جانے والا خوشبودار اشیا کا مخروطی شکل کا پُڑا۔

**سہاگ رات** بیاہ کے بعد دولھا دُلھن کی پہلی رات، شبِ زفاف۔

**سہاگ گھوڑی** دولھا والوں کے ہاں گائے جانے والے شادیانے۔

**سہاگا** پیش س۔اند، ہ۔ ایک معدنی کھار جو کیمیائی عملوں میں استعمال ہوتا ہے اور سونے کو صاف کرنے یا اُجالنے کے کام آتا ہے؛ لکڑی سے بنا موٹا اور چوڑا وزنی تختہ جس کی مدد سے کسان کھیت میں مٹی کے موٹے موٹے ڈلے توڑتے اور کھیت کو ہموار کرتے ہیں۔

**سہاگن** پیش س، زبرگ۔امث، ہ۔ جس کا شوہر سلامت ہو؛ خوش نصیب۔

کہاوت: **سہاگن کا پوت پچھواڑے کھیلتا ہے** سہاگن عورت کا بچہ مر جائے تو کوئی بات نہیں ہے اور پیدا ہو جائے گا جیسا کہ گھر کے پچھواڑے کھیلتا مل

گیا ہو۔

**سہال** پیش س۔ اند، ہ۔ میدے کا بنا ہوا ایک قسم کا ہلکی مٹھاس کا کُھر کُھرا کھاجا؛ میٹھی روغنی روٹی۔

**سہا لگ** زبر س، زبر ل۔ اند، ہ۔ دو سعد ستاروں کا ملنا، قران السعدین؛ سنجوگ، بیاہ، شادی۔

**سہالی** پیش س۔ امث، ہ۔ پوری، (میٹھی) کچوری، پراٹھا؛ سسرال کی طرف سے تفریحاً دی جانے والی گالی۔ جمع: سہالیاں۔

**سہام** لیٹا زیر س۔ اند، ع۔ سہم (۱) (رک) کی جمع۔

**سہانا** پیش س۔ صف، ہ۔ اچھا لگنے والا، پُرکشش؛ خوش آئند، فرحت بخش، پُرکیف، دلکش۔ (مث) سہانی۔ (فعل لازم) زیب دینا، سجنا، بھلا لگنا۔

**سہائتا** زبر س، لیٹا زیر ء۔ امث، ہ۔ مدد، دستگیری، اعانت؛ تائید، حمایت، یاوری۔ اصلاً: سہایتا (زبری)۔

**سہائی** مدد کرنے والا، ساتھ دینے والا۔

**سہتا** لیٹا زبر س، جزم ہ۔ صف۔ قابلِ برداشت؛ نیم گرم (پانی)، گنگنا۔ نیز سہتا سہتا۔

کہاوت: **سہتا سہے؛ نہ سہا تا چھاتی دہے** جو برداشت ہو سکے وہ برداشت کیا جاتا ہے۔ جو ناقابلِ برداشت ہو وہ دل توڑ دیتا ہے۔

**سہج** (۱) لیٹا زبر س، لیٹا زبر ہ۔ صف، ہ۔ آہستہ، دھیما؛ آسان، سہل؛ بغیر دقت کے، آسانی سے؛ آرام دہ۔

کہاوت: **سہج پکے سو میٹھا ہو** آہستہ آہستہ اور تسلی سے کیا جانے والا کام اچھا اور بہتر طریقے سے ہوتا ہے۔

**سہج** (۲) لیٹا زبر س، لیٹا زبر ہ۔ صف۔ فطری، حقیقی، اصلی؛ ایک ماں کی اولاد۔

**سہجا** ماں جائی بہن۔

**سہچر** لیٹا زبر س، جزم ہ، زبر چ۔ اند۔ ساتھی، حصہ دار۔

**سہر** زبر س ہ۔ اند، ع۔ بے خوابی کا مرض، شب بیداری۔

**سہرا** لیٹا زیر س، جزم ہ۔ اند، ہ۔ مکٹ، تاج، پھولوں یا موتیوں کی لڑیوں کا نقاب جو دولھا کے سر پر باندھا جاتا ہے؛ شادی یا دولھا کے سہرے پر لکھی جانے والی نظم؛ امتیاز، افتخار۔

محاورہ: **سہرا اپنے سر باندھنا** اپنے آپ کو کسی کے کیے ہوئے بڑے کارنامے کا حقدار قرار دینا۔

محاورہ: **سہرا دیکھنا** کسی کو دولھا بنا ہوا دیکھنا، کسی کی شادی میں شریک ہونا۔

محاورہ: **سر سہرا ہونا** کسی کام کی تکمیل کا ذمے دار ہونا؛ کسی بات کا افتخار حاصل ہونا، مثلاً: اس کامیابی کا سہرا آپ کے سر ہے۔

**سہری** لیٹا زبر س، جزم ہ۔ امث، ہ۔ ایک بڑی دریائی مچھلی۔

**سہرے** لیٹا زبر س، جزم ہ۔ مذ، ہ۔ سہرا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **سہرے کے پھول کھلنا** شادی کا وقت آنا۔

**سہل** لیٹا زبر س، جزم ہ۔ صف، ع۔ آسان؛ سہج، غیر اہم، بیکار۔ نیز (متعلق فعل) بے دُشواری، سہولت سے، آسانی سے۔

**سہل انگاری** کاہلی، سُستی۔

**سہل پسندی** آرام طلبی، سُستی، محنت سے بھاگنا۔

**سہلِ ممتنع** (پیش م، جزم م، زبر ت، لیٹا زیر ن) وہ کلام جو دیکھنے میں نہایت آسان محسوس ہو لیکن جب ویسا ہی لکھنا ہو تو بہت دشوار لگے، سلاست میں حرفِ آخر۔

**سہلانا** لیٹا زبر س، جزم ہ۔ فعل متعدی، ہ۔ نرمی سے ہاتھ پھیرنا، کھجلی مٹانا، ہلکی مالش کرنا؛ پچکارنا، تھپکنا، خوشامد کرنا۔

**سہم** (۱) لیٹا زبر س، جزم ہ۔ اند، ع۔ تیر، ناوک، خدنگ؛ قطعہ، ٹکڑا، حصہ، شرکت، وہ حصہ جو تقسیم کو پہنچے۔ جمع: سہام۔

**سہم** (۲) لیٹا زبر س، جزم ہ۔ ف۔ خوف، باک، ہراس، دہشت۔ فعل لازم: سہمنا ڈرنا، خوف کھانا۔

محاورہ: **سہم جانا** ڈر جانا، خوف زدہ ہونا۔

**سہمگیں** (جزم م) ڈرا ہوا، ہراساں۔

**سہمناک** خوفناک، ڈراونا۔ نیز سہم ناک۔

**سہنا** لیٹا زبر س، جزم ہ۔ فعل متعدی۔ برداشت کرنا، جھیلنا۔

**سہو** لیٹا زبر س، جزم ہ، جزم و۔ اند، ع۔ غلطی، بھول، چُوک، لغزش، خطا۔

**سہوِ قلم** لکھنے میں ہاتھ کا بہک جانا، نادانستہ غلطی۔

**سہوِ طباعت** چھاپے کی غلطی۔

**سہوِ کتابت** کاتب کی غلطی۔

**سہوِ نظر** نگاہ کی غلطی۔

**سہواً** بلا ارادہ، غفلت سے، غلطی سے۔

**سہولت** پیش س، و مع، زبر ل۔ امث، ع۔ آسانی، نرمی؛ تکلف کے بغیر، اطمینان سے۔ عام: سہولت (زبر س)۔

**سہی** (۱) زبر س۔ صف، ف۔ عمودی، سیدھا، راست، اُونچا۔ نیز سہی۔

**سہی** (۲) زبر س۔ حرفِ ربط و شرط، بمعنی درست، بجا، مانا، تسلیم؛ درست، صحیح، ٹھیک، خیر، مضائقہ نہیں، مثلاً: روکھی ہے تو روکھی ہی سہی؛ **یونہی سہی** مان لیا۔

**سہی نہیں** شرط نہیں، مان نہیں سکتے۔ مثلاً: چال پھیرنے کی سہی نہیں۔

**سہیل** پیش س، ے۔ اند، ع۔ جنوبی آسمان کا روشن ستارہ۔

**سہیلا (۱)** زبرس، ے۔امذ، ہ۔ شادی یا خوشی کا گانا ترانہ، شادیانہ۔
**سہیلا (۲)** زبرس، ے۔امذ، ہ۔ دوستی، یاری، ہمراہی، ساتھ۔
**سہیلی** زبرس، ے۔امث، ہ۔ ہجولی؛ ساتھ کی کھیلی، دوست لڑکی، رفیقہ، مصاحبہ؛ کان کے آویزے کے اُوپر نکلی ہوئی دو پتیاں سہیلی کہلاتی ہیں۔
**سہیلی** پیش س، ے۔صف۔ سہیل (رک) سے منسوب۔
**سہیم** زبرس، ی۔امذ، ف۔ شریک، حصہ دار، ساتھی؛ مثل، مانند، نظیر۔
**سہیوگ** لیٹا زبرس، جزم ہ، وج۔امذ، ہ۔ باہمی تعاون، اتحاد، اشتراک۔

## س۔ی،ے

**سی** ی۔عدد، ف۔ تیس، (ہندسوں میں) ۳۰۔
**سی و صد سال** مدت دراز تک (دعائیہ کلمہ سی و صد سال سلامت)۔
**سی حرفی** پنجابی شاعری کی ایک صنف جس کے اشعار بالترتیب حروف تہجی سے شروع ہوتے ہیں۔
**سیپارہ** ی، زبرر، ہ غم۔امذ، ف۔ قرآن شریف کے تیس اجزا میں سے کوئی جو اپنے پہلے حروف سے شناخت ہوتے ہیں۔مثلاً: الٓمٓ، سیقول وغیرہ؛ (لفظاً) تیس حصوں یا ٹکڑوں میں تقسیم۔
**سے** ے۔حرف ربط۔ از، تا، مِن کا مترادف، اصل، آغاز، سبب وغیرہ ظاہر کرنے کے لیے آتا ہے۔مثلاً: یہاں سے وہاں تک؛ پیدائش سے موت تک؛ ہم سے پوچھو، کس طریقے سے بنا؛ کس راستے سے آیا۔سا (رک) کی مغیرہ شکل۔مثلاً: کون سے، بھلے سے، تم سے، دُبلے پتلے سے۔
**سے** ے لین۔ عدد، ہ۔ سو (۱۰۰) کی ایک قدیم شکل، مثلاً: پان سے پانچ سو۔
**سیاح** زبرس، شدی۔امذ، ع۔ سیر کا شوقین، سیر کے لیے دُور جانے والا؛ زائر، مسافر، جابجا پھرنے والا شخص۔
**سیاحت** لیٹا زیرس، زبرح۔امث، ع۔ لمبا سفر، زمین پر چلنا پھرنا، گھومنا؛ سیر کرنا؛ مسافرت، گشت۔سیاحی (زبرس، شدی)۔
**سیادت** زیرس، زبرد۔امث، ع۔ سرداری، قیادت، برتری؛ سربراہی، حکومت، سلطنت، بالادستی؛ نسباً سیّد ہونا۔
**سیار** زبرس، شدی۔صف، ع۔ گھومنے والا، گردش کرنے والا، بہت زیادہ سیر کرنے والا؛ مسافر۔نیز سیّارہ۔
**سیار** زیرس۔امذ، ہ۔ گیدڑ، شغال۔نیز سیال۔
کہاوت: سیار اوروں کو شگون دے آپ کتوں سے (چتھوائے) ڈرے گیدڑ کا راستے میں ملنا اچھا شگون سمجھا جاتا ہے مگر خود کتوں سے ڈرتا ہے۔یعنی دوسروں کو فائدہ پہنچائے مگر خود کو کوئی فائدہ نہ ہو۔
**سیار سنگی** گیدڑ کا ڈھانچا یا ہڈی جس کی بابت روایت ہے کہ جس کے پاس ہو تو اُس کا ہر کام کرتا ہے، اُس پر ہتھیار اثر نہیں کرتا۔
**سیار کی لاٹھی** رک: املتاس۔
**سیارہ** زبرس، شدی، زبرر۔امذ، ع۔ سورج کے گرد گردش کرنے والا، گھومنے والا، جرم فلکی، ثابت کی ضد۔
**سیاست** زیرس، زبرس۔امث، ع۔ سزا، پاداش؛ کسی ملک کا نظام حکومت؛ حکمرانی؛ حکومت کرنے کی حکمتِ عملی، اُمورِ ملکی؛ ریشہ دوانی، جوڑ توڑ؛ چالاکی، مصلحت اندیشی؛ حصولِ اقتدار اور تحفظِ مفادات کے لیے جدوجہد۔(صف) سیاسی۔
**سیاست دان** سیاست کا ماہر۔
**سیاستِ مدن** (پیش م، پیش د) شہری انتظام؛ فلاح و بہبود کا علم۔
**سیاسیات** ریاست اور بین الممالکی اُمور و روابط کے نظریات کا علم۔
**سیاف** زبرس، شدی۔امذ۔ تلوار چلانے والا؛ شمشیر زن؛ بہادر، جواں مرد۔
**سیاق** زیرس۔امذ، ع۔ روانی، سلسلہ، ربطِ کلام، ترتیب بمطابق حروف تہجی؛ شمار، حساب۔
**سیاق و سباق** عبارت یا متن کا عمومی رُخ، ربط یا منشا، فحوائے کلام؛ آگے پیچھے کی عبارت یا کلام جس سے مفہوم متعین ہو سکے۔
**سیال** زیرس۔امذ، ہ۔ گیدڑ، شغال۔نیز: سیار (زیرس)۔
**سیال کانٹا** کانٹوں بھرا ایک پودا جس کی شاخیں اور پتے نیلگوں، پھول خوش رنگ زرد جن میں سے زردی مائل رنگ کا دودھ کی طرح کا رقیق مادہ نکلتا ہے۔
**سیال** زبرس، شدی۔صف۔امذ، ع۔ بہنے والا، پتلا، رقیق، مائع۔
**سیالہ** زیرس، زبرل۔امذ۔ ریلا، جھالا۔نیز سیالک۔
**سیام** زیرس۔صف، ہ۔ کالا، سیاہ؛ کرشن جی کا لقب؛ سلطان شرقی کی ایجاد کردہ ایک راگنی کا نام؛ کوئل۔
**سیامی بلی** خوبصورت بالوں والی سیاہ رنگ کی بلی۔
**سیان** زیرس۔امذ، ہ۔ ہوشیاری، چالاکی، عقل مندی۔
**سیاں** زبرس، شدی۔امذ، ہ۔ شوہر، خاوند؛ محبوب، پیارا؛ سائیں (رک) کی تصغیر یا پیار کا کلمہ۔
کہاوت: سیاں بھئے کوتوال، اب ڈر کا ہے کا دوست کے صاحب اختیار ہونے پر بغلیں بجانا۔
کہاوت: سیاں تیرے کارنے جل بل ہوگئی راکھ، پت سے میں بے پت بھئی، پنچن میں گئی ساکھ بے وفا عاشق سے معشوقہ

کہتی ہے کہ تیری خاطر میں تباہ ہوگئی اور لوگوں میں ذلیل ہوئی۔ بے وفا کی دوستی ذلت کا سبب ہوتی ہے۔

کہاوت: **سیاں کی کمائی، بھائی کا نام** خرچ کسی کا اور نام کسی کا۔

**سیانا** زیرس۔صف،ہ۔ سمجھ دار، ہوشیار، دانا، بالغ؛ چوکس، چالاک۔ اکیف (مذ)

**سیانا پن**۔ (مث) **سیانی**۔

**سیانا کوّا** (کنایۃً) بہت ہوشیار انسان، بڑا چالاک شخص۔

کہاوت: **سیانا کوا گوہ کھائے** زیادہ ہوشیاری دکھانے والا اکثر ذلیل و خوار ہوتا ہے۔

کہاوت: **سیانا کوا کھے کھائے، یانی بلبل گوندا کھائے** بعض ہوشیار خراب حال ہوتے ہیں اور بھولے بھالے خوشی سے رہتے ہیں۔ زیادہ ہوشیار بعض اوقات ذلیل کام کرتا ہے اور بھولا بھالا عیش کرتا ہے (یانی = سادہ لوح، نادان)۔

کہاوت: **سیانے کا گوہ تین جگہ** جو شخص اپنے آپ کو سیانا تصور کرے وہ غلطیاں بھی بہت کرتا ہے۔

**سیاوش** زیرس، پیش و۔ رک: پرسیاوَش۔ نیز پرسیاوَشاں۔

**سیاہ** زیرس، جزم ہ ملفوظ۔صف، ف۔ کالے رنگ کا، گہرے رنگ کا، ماتمی رنگ کا؛ بے روشن، تاریک؛ بد، منحوس، بُرا؛ گناہ آلود۔ مخفف: سیہ۔

**سیاہ بادام** (کنایۃً) معشوق کی آنکھ۔

**سیاہ باطن** (زیرط) بدفطرت، کمینہ، دل میں کھوٹ رکھنے والا/ والی؛ منافق، مکار؛ حاسد۔

**سیاہ بخت** بدنصیب، بری قسمت والا/ والی۔

**سیاہ تالو** (ومع) کالی زبان والا، منحوس؛ ایسا گھوڑا جس کا منہ کالا ہو، جسے منحوس تصور کیا جاتا ہے۔

**سیاہ چشم** بدنظر، حریف، مخالف؛ ظالم؛ بے مروت۔

**سیاہ خانہ** غم کدہ، نوحہ کرنے کی جگہ، ماتم کدہ۔

**سیاہ دردوں** (زبرد، ومع) بے مروت؛ ظالم، سنگ دل، بے رحم۔

**سیاہ رُو** کالا انسان، کالے چہرے والا شخص؛ ذلیل، رُسوا، منحوس۔

**سیاہ کار** گنہگار، بداعمال، پاپی، فاسق۔

**سیاہ گوش** جنگلی بلا۔

**سیاہ مست** نشے میں چور، آپے سے باہر۔

**سیاہ و سفید** کُل اختیارات، کُل معاملات، تمام کائنات۔

**سیاہہ** زیرس، زبرہ۔ اند، ف۔ اعمال نامہ، کچا چٹھا؛ روکڑ، بہی کھاتہ؛ فوجیوں کی چہرہ نویسی کا دفتر یا رجسٹر۔

**سیاہۂ آمدنی** خزانے کا روزانہ کا حساب یا آمدنی۔

محاورہ: **سیاہہ دکھانا** پوری طاقت کی نمائش کرنا، بھرپور قوت سے سامنے آنا؛ فوجی تعداد کا مظاہرہ کرنا۔

محاورہ: **سیاہہ ہونا** اندراج کیا جانا، روزنامچہ میں لکھا جانا۔

**سیاہی** زیرس۔ امث، ف۔ کالک، کالا رنگ؛ تاریکی؛ نحوست؛ روشنائی جس میں قلم ڈبو کر لکھتے ہیں؛ (کنایۃً) گناہ کاری؛ عیب، نقص۔

محاورہ: **سیاہی پکڑنا** گھبرانا، پریشان ہونا۔

**سیاہی چوس** (ومع) جاذب کاغذ، کاغذ پر پڑی نمی یا رطوبت کا جذب کرنے والا۔ نیز **سیاہی چٹ**۔

محاورہ: **سیاہی دھونا** نقائص دُور کرنا، عیب دُور کرنا؛ داغ مٹانا؛ بدنصیبی دُور کرنا۔

محاورہ: **سیاہی کا دبانا** خواب میں چڑیلوں وغیرہ کا آ کر ڈرانا۔

**سیب** ے۔ اند، ف۔ گول میٹھا یا چاشنی دار پھل، رنگ سبزی مائل یا زردی مائل یا سرخ جس کی کئی قسمیں ہیں۔

**سیب آدم** انسان کا نرخرہ۔

**سیپ** ی۔ امث، ہ۔ بعض سمندری حشروں کے اندر سے چکیلے مختلف وضع کے خانوں کا عمومی نام، جو چونے یا کیلشیم کے مادے سے بنے ہوئے عموماً جڑواں یا توام پرتوں پر مشتمل ہوتے ہیں اور بعض میں سے موتی نکلتے ہیں، صدف۔ نیز **سیپی**۔

محاورہ: **سیپ کا سر گوندھنا** کنواری لڑکیوں کی مانگ نکالے بغیر کنگھی چوٹی، تاکہ مانگ چوڑی نہ ہو جائے۔

**سیت** (۱) ی۔ امث، ہ۔ گرمی کی شدت سے انسان کے ہاتھوں اور کف سے نکلنے والا پسینہ؛ اوس، شبنم، دھند؛ سردی، جاڑے کے دن، خنکی؛ ٹھنڈا، کا ہل۔

**سیت** (۲) ی۔ امث، ہ۔ لسی، چھاچھ، مٹھا۔

کہاوت: **سیت دودھ جسے دیں سائیں، وا کو بیکنٹھ ہے یا نہیں** دودھ اور چھاچھ کی تعریف ہے کہ خدا جسے دودھ اور چھاچھ دے اُس کو دُنیا میں جنت مل گئی۔

**سیتا** (۱) ی۔ علم۔ امث، س۔ ہندوؤں کے اوتار راجہ رام چندر جی کی پتنی جو راجہ جنک کی بیٹی تھیں؛ صف: (عورت کے لیے) پاکدامنی کا استعارہ۔

**سیتا ستی** پاکباز، باعصمت، پاک دامن عورت۔

**سیتا** (۲) ی۔ امث، س۔ ہل کی پھالی اور اُس سے کھیت میں پڑنے والی لکیر۔

**سیتا پھل** شریفہ، ایک سبز پوست اور سفید گودے والا پھل جس کے بیج چکنے

سیاہ ہوتے ہیں۔

**سیتل** ی، زبرت۔صف،ہ۔ ٹھنڈا، سرد، خنک؛ سُست، ڈھیلا؛ مطمئن، پُر سکون۔

**سیتل پاٹی** (امث) نرم تنکوں کی بنی ہوئی چٹائی جو گرمی میں ٹھنڈی رہتی ہے۔

**سیتل چینی** ی، زبرت، ی۔امث،ہ۔ ایک پودا جس کے سرخی مائل بیجوں سے کافور کی سی خوشبو نکلتی ہے۔نیز کباب چینی۔

**سیتلا** ی، جزم ت۔امث،ہ۔ ایک بیماری جس میں تمام جسم پر پھنسیاں نکل آتی ہیں عموماً اس کی وجہ جان بھی چلی جاتی ہے، چیچک۔

**سیٹی** ی۔امث،ہ۔ پتلے سوراخ میں ہوا کی تیز رگڑ سے نکلنے والی اُونچی پتلی آواز؛ منہ سے لگا کر پھونک کی رگڑ سے بجنے والی شے جو عموماً کسی اشارے کے لیے بجائی جاتی ہے۔صفیر۔نیز آلۂ صفیر۔

**سیٹھ** ے۔امذ،ہ۔ بڑا تاجر، ساہوکار، دولت مند آدمی۔(مث) **سیٹھانی** سیٹھ کی بیوی۔

کہاوت: **سیٹھ کیا جانے صابن کا بھاؤ** جس شخص کو چیز سے تعلق نہ ہو وہ اُس کی قدر کیا جانے۔

**سیٹھا** ی۔صف،ہ۔ پھیکا، بے مزہ، بے رس۔

**سیٹھنیاں** ی، جزم ٹھ، زیرن۔جمع،مث،ہ۔ کھلی یا ڈھکی چھپی گالیاں جو عموماً ڈومنیاں ڈھول بجا کر دولھا یا دُلھن کے رشتہ داروں کو سناتی ہیں اور خاطر خواہ بیل ملنے پر چپ ہوتی ہیں۔نیز رک: سہالیاں۔

**سیج** ے۔امث،ہ۔ آرام دہ اور پُر تکلف بستر؛ سجی ہوئی مسہری، پھولوں بکھیرا پلنگ یا بستر؛ خواب گاہ، سونے کا تخت۔

محاورہ: **سیج چڑھے کی رانڈ ہونا** شادی کے فوراً بعد خاوند کا مرجانا۔

کہاوت: **سیج کی مکھی بھی بری** سوکن چاہے کیسی ہی حقیر ہو پھر بھی بری ہے۔خلوت میں کسی کا دخل خوش نہیں آتا۔

**سیج گاڑی** گدے دار پالکی یا سواری جس میں بستر لگا ہو۔

**سیچنا** ے، جزم چ۔فعل متعدی،ہ۔رک: سینچنا۔

**سیخ** ی۔امث،ف۔ لوہے کی نوکدار سلاخ۔تص: **سیخچہ** چھوٹی سیخ۔

**سیخ پا** پچھلے پیروں پر کھڑا ہوا، بے قابو گھوڑا۔نیز کنایۃً: بپھرا ہوا شخص۔

محاورہ: **سیخ پا ہونا** طیش میں آنا، غصے سے بپھرنا؛ گھوڑے کا پچھلے پیروں پر کھڑا ہو جانا، قابو میں نہ رہنا۔

**سیخ کباب** سیخ پر قیمہ چڑھا کر بھونے ہوئے کباب۔

**سید** زبرس، شدزیری۔امذ،ع۔ سردار، پیشوا، رہبر، بزرگ؛ حضرت علیؑ و حضرت فاطمہؓ کی اولاد میں سے کوئی فرد۔(مث) **سیدانی، سیدہ**۔جمع: **سادہ، اَسیاد**۔جمع الجمع: **سادات**۔عام: **سید** (زبرس، شدزبری)۔

**سیدِ اَبرار** نیک لوگوں کا سردار؛ مراد: حضرت محمد ﷺ۔

**سیدُالبشر** (پیش د، غم ا، جزم ل، زبرب، زبرش) حضرت محمد ﷺ کا لقب۔

**سیدی** ی۔امذ،ف۔ حبشیوں کا لقب۔نیز شیدی۔

**سیدھ** ی، جزم دھ۔امث،ہ۔ سامنے کی سمت؛ خطِ مستقیم؛ کسی شے کی جانب سیدھا رُخ جو کم سے کم فاصلے کو ظاہر کرے؛ شست، نشانہ؛ ہمواری۔مثلاً: دیوار کی سیدھ ٹھیک نہیں۔

محاورہ: **سیدھ باندھنا** نشانہ لینا، شست باندھنا۔

**سیدھا** ی۔صف،ہ۔ جس میں پھیر یا ٹیڑھ نہ ہو، راست، مستقیم؛ بلا واسطہ و بلا وسیلہ؛ کھڑا، عمودی؛ صحیح رُخ پر، درست؛ آسان؛ داہنا، دایاں؛ بھولا بھالا، شریف۔

محاورہ: **سیدھا بیٹھنا** کارگر ہونا، درست ہونا، موافق ہونا۔

محاورہ: **سیدھا جانا** ناک کی سیدھ میں جانا، بالکل سامنے جانا۔

**سیدھا سادہ** معمولی، بے تکلف، بے تصنع، بے آرائش؛ بھولا بھالا، سادہ مزاج، سادگی پسند۔نیز **سیدھا سادا**۔

محاورہ: **سیدھا سننا** بات ماننا، رضامند ہونا، توجہ کرنا۔

محاورہ: **سیدھا کرنا** ٹیڑھ یا کجی دور کرنا؛ مار پیٹ یا ڈانٹ ڈپٹ سے راہِ راست پر لانا۔

کہاوت: **سیدھا گھر خدا کا** ناکامی کی حالت میں جو خدا کو یاد کرے یا بار بار کسی کو تکلیف دے یا کسی بااختیار کے پاس جائے تو کہتے ہیں۔

محاورہ: **سیدھا لینے جانا نہ اُلٹا لیے جانا** کسی بھی طرح قابو میں نہ آنا، کسی کی بات نہ ماننا، بالکل بھی رضامند نہ ہونا۔

محاورہ: **سیدھا ہونا** درست ہونا، راہِ راست پر آنا؛ موافق ہونا؛ روانہ ہو جانا، چلا جانا؛ ادب و تہذیب سے کام لینا۔

**سیدھی** ی۔صف،ہ۔ **سیدھا** (رک) تانیث۔

کہاوت: **سیدھی الحمد بھی پڑھنی نہیں آتی** مذہب کی بنیادی اور معمولی باتوں سے بھی ناواقف ہیں۔

کہاوت: **سیدھی اُنگلیوں گھی نہیں نکلتا** نرمی برتنے سے کام نہیں چلتا، کام لینے کے لیے سختی کرنی پڑتی ہے۔

کہاوت: **سیدھی اُنگلیوں گھی نکلے تو ٹیڑھی کیوں کیجیے** اگر آسانی سے کام ہوتا ہو تو سختی کرنے کی ضرورت نہیں۔

محاورہ: **سیدھی آنکھ سے نہ دیکھنا** بالکل بھی توجہ نہ کرنا، حقیر سمجھنا، بے وقعت خیال کرنا؛ سخت ناپسند کرنا۔

کہاوت: **سیدھی راہ چھوڑ کے ٹیڑھی راہ مت چلو** راہِ راست چھوڑ کے گمراہی کا راستہ اختیار نہیں کرنا چاہیے۔

محاورہ: **سیدھی راہ لینا** راستے میں قیام نہ کرنا، تیزی سے فاصلہ طے کرنا؛ ادھر اُدھر توجہ دیے بغیر اپنی راہ پر چلنا۔

محاورہ: **سیدھی سنانا** سخت برا بھلا کہنا، لعنت ملامت کرنا۔

**سیدھی سی بات** ایسی بات جس میں کسی قسم کی پیچیدگی نہ ہو، واضح بات، غیر مبہم بات، آسان بات۔

متعلق فعل: **سیدھی طرح (سے)** آسانی سے، نرمی اور ملائمت سے؛ بغیر کسی جھگڑے کے۔

**سیدھے سبھاؤ** (پیش س، وج) صاف طور پر، سیدھی طرح سے، قدرتی طور پر۔

محاورہ: **سیدھے منہ بات نہ کرنا** سخت لہجے میں بولنا، حقیر جاننا؛ ذلت آمیز رویہ رکھنا۔

**سیدھیاں** صلواتیں، گالیاں۔

محاورہ: **سیدھیاں سنانا** صاف صاف، منہ پر ملامت کرنا۔

**سیر** ے لین۔ امث، ع۔ حرکت، خرام، گردش، سفر؛ چہل قدمی، ہوا خوری؛ سیاحت؛ تفریح، تماشا، دل لگی، ہنسی مذاق؛ کتاب کا مطالعہ۔

صف: **سیر بین** (ی) تماشہ دیکھنے، مشاہدہ کرنے والا۔ کانچ کے ٹکڑوں سے بھرا کھلونا جسے آنکھ سے لگا کر دیکھیں تو ادلتی بدلتی وضع کے پھول نظر آتے ہیں۔

**سیر سپاٹا** گھومنا پھرنا، ہوا خوری، تماش بینی۔

**سیر گاہ** (ع، ف) خوش منظر جگہ، پُرفضا مقام۔

**سیر (۱)** ی۔ امث، ہ۔ وہ زمین جو زمیندار خود کاشت کرے۔

**سیر (۲)** ی۔ اند، ف۔ لہسن، تھوم۔

**سیر (۱)** ے۔ اند، ف۔ رجا ہوا، آسودہ، مطمئن، جس کی نیت بھر چکی ہو۔ (اسم کیفیت، مث) **سیری**۔

**سیر چشم** (زبرچ، جزم ش) حرص و ہوس سے خالی، فراخ دل، آسودہ، قانع، مگن، مزاج کے لحاظ سے مطمئن، بے پروا؛ ندیدہ کا نقیض۔ اکیف (مث) **سیر چشمی** قناعت، استغنیٰ۔

صف: **سیر حاصل** (زیرص) (ف) جس سے بہت زیادہ فائدہ ہو، نفع بخش؛ مفید؛ تسلی بخش، بھرپور، مفصل؛ ایسی فصل جس سے اچھی پیداوار ہو، زرخیز کھیتی۔

**سیر (۲)** ے۔ اند، ہ۔ ۱۶ چھٹانک کا باٹ یا وزن۔

کہاوت: **سیر چون مانگ کنگلا لایا، سو چھین پڑوسن نے ہتھیایا** کسی کی کمائی مفت خوروں کے ہاتھ لگنا۔ غریب اگر ذرا سی چیز حاصل کر بھی لیتا ہے تو دوسرے چھین لیتے ہیں۔

محاورہ: **سیر سے سوا سیر ہونا** ایک زبردست سے زیادہ زبردست ہونا۔

کہاوت: **سیر کو سوا سیر (موجود ہے)** ایک سے ایک زبردست ہے؛ ہر بڑے سے اُوپر ایک اور بڑا ہوتا ہے۔

کہاوت: **سیر کی ہانڈی میں جہاں سوا سیر پڑا اور اُبلی** کم ظرف اور کمینے کو اُس کی حیثیت اور مرتبے سے معمولی سا بھی زیادہ مل جائے تو وہ اپنے آپ سے باہر ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **سیر میں پنسیری کا دھوکا** تھوڑی رقم میں بڑا غبن۔

**سیر** زیرس، زبری۔ جمع، مث۔ **سیرت** (رک) کی جمع؛ سوانح حیات، حالاتِ زندگی۔

**سیراب** ے۔ صف، ف۔ وہ زمین جہاں کافی پانی موجود ہو، پانی سے پُر، شاداب؛ وہ شخص جس کی پیاس بجھ چکی ہو۔ (کنایۃً) مطمئن، آسودہ۔ (امث) **سیرابی**۔ نمی، تری، شادابی۔

**سیرت** ی، زبرر۔ امث، ع۔ شخصی کردار، طبیعت، مزاج؛ اثر، خاصیت؛ ترجمہ، سوانح۔

**سیروا** ے، جزم ر۔ اند، ہ۔ پلنگ کے سرہانے یا پائنتی کی پٹی۔

**سیڑھی** ی، جزم ڑھ۔ امث، ہ۔ ایسا آلہ جس پر قدم رکھ کے اُوپر چڑھتے یا نیچے اُترتے ہیں، زینہ، نردبان؛ زینے کا ایک قدمچہ؛ پرکالہ؛ درجہ، اُوپر چڑھنے کا وسیلہ۔

**سیڑھی بہ سیڑھی** درجہ بدرجہ، بتدریج۔

**سیزدہ** ی، جزم ز، لیٹا زبرد، جزم ہ۔ عدد، ف۔ دس اور تین، (ہندسوں میں) ۱۳، تیرہ۔ صف: **سیزدہم** تیرھواں۔

**سیس** ی۔ اند، ہ۔ سر، مُنڈیا؛ پیشانی، ماتھا، گردن سے اُوپر کا حصۂ جسم۔

**سیس نوانا** (زیرن) سر جھکانا۔

**سیس پھول** (ومع) سر پر پہنا جانے والا زیور؛ پھول کی سی شکل کا زیور؛ (کنایۃً) شوہر، خاوند۔

**سیسا** ی۔ اند، ہ۔ ایک بھاری، آسانی سے ڈھلنے اور پگھلنے والی سفیدی مائل خاکستری دھات، رصاص۔ نیز **سیسہ**۔

محاورہ: **سیسا پلانا** مضبوط و مستحکم کرنا۔

**سیسا پلائی دیوار** بہت مضبوط اور پائیدار دیوار؛ جسے شکست نہ دی جا سکے۔

**سیسر** ے، زبرس۔ اند، ہ۔ کمان کی چٹکی جس میں تیر جما کر کمان کھینچتے ہیں، کمان

کا چلہ، سوفار۔

**سیشن** ے لین، زبرش۔ اند۔ دَور، دورانیہ، نشست، بیٹھک؛ اجلاس۔ انگریزی میں: Session۔

**سیف** ے لین۔ امث، ع۔ تلوار، شمشیر۔ جمع: سیُوف۔

کہاوت: **سیف تو پٹ پڑی نیمچہ کام کر گیا** جب کوئی بڑی ترکیب ناکام ہو اور چھوٹی کارگر ہو تو کہتے ہیں۔

**سیف** ے۔ امث۔ لوہے سے بنی الماری جس میں قیمتی اشیا رکھی جاتی ہیں، تجوری۔ انگریزی میں: Safe۔

**سیفہ** ے لین، زبرف۔ اند، ع۔ جلد سازی میں استعمال ہونے والا ایک اوزار جس سے کاغذ کے گڈّے اور کتاب کے کنارے وغیرہ تراشنے کا کام لیا جاتا ہے؛ ایک قسم کا بغدا نما ہتھیار۔

**سیفی** ے لین۔ امث، ع۔ منتر، وظیفہ جو کسی کو آزار پہنچانے کے لیے چالیس دن تک مسلسل پڑھا جائے۔

**اُلٹی سیفی** وہ سفلی عمل جو پڑھوانے والے کی طرف لوٹ جائے۔

**سیک** ے۔ اند، امث۔ تپش، گرمی، حدت۔ نیز سینک۔

**سیکریٹری** ے لین، جزم ک، لیٹا زیر، جزم ٹ۔ اند، امث۔ معتمد، عہدہ دار جو کسی شخص یا ادارے کی طرف سے کاروبار یا مختلف معاملات انجام دے۔ انگریزی: Secretary۔

**سیکڑا** ے لین، جزم ک۔ عدد، ہ۔ سو کا عدد، (ہندسوں میں) ۱۰۰۔ (متعلق فعل) فی صد، مثلاً: ۴ روپے سیکڑا۔ نیز سینکڑہ۔

محاورہ: **سیکڑوں سنانا** بہت گالیاں دینا، برا بھلا کہنا۔

**سیکنڈ ہینڈ** ے لین، زبرک، جزم ن، ے لین، جزم ن۔ صف۔ گھٹیا؛ پرانا، کم درجے کا؛ استعمال شدہ۔ انگریزی: Secondhand۔

**سیکھ** ی۔ امث، ہ۔ نصیحت، صلاح خیر؛ تربیت۔

کہاوت: **سیکھ اُسی کو دینی اچھی، جو تیری سکشا مانے** اچھی نصیحت اُسی کو کرنی چاہیے جو تیری نصیحت سنے اور اس پر عمل کرے۔

کہاوت: **سیکھ نہ دیجیے باندرا، جو بئے کا گھر بھی جائے** نصیحت اُسے کرنی چاہیے جو اُسے قبول کرے۔ نااہل کو نصیحت کرنا درحقیقت نقصان اُٹھانا ہے۔

**سیکھتڑ** (ی، جزم کھ، زبرت) نیا سیکھنے والا، کچا شاگرد، نوآموز، مبتدی۔

**سیکھنا** ی، جزم کھ۔ فعل لازم۔ جاننا، معلوم کرنا، تعلیم پانا، کوئی ہنر جاننا، علم حاصل کرنا، تربیت پانا۔

**سیل** (۱) ی۔ امث۔ نمی، رطوبت، تری؛ شرم، حیا۔ نیز سیلن۔ (مث) سیلی گیلی۔ (صف) سیلا گیلا۔

فعل لازم: **سیلنا** نم ہونا، گیلا ہونا۔

**سیل** (۲) ی۔ امث۔ مہر، خاتم؛ کسی چیز مثلاً لاکھ وغیرہ سے سربند کا نشان، مہر یا ٹھپا۔ انگریزی میں: Seal۔

**سیل** ے لین۔ اند، ع۔ پانی کا ریلا، رَو، بہاؤ، روانی۔

**سیلِ آب** پانی کا تیز بہاؤ، طوفان، طغیانی۔ نیز سیلاب۔

**سیل** ے۔ اند، ہ۔ لڑکے کے بالغ ہونے پر نکلنے والے مونچھوں کے بال؛ لمبی ڈوری، دھاگا، تار۔

**سیل کا کونڈا** عورتوں کی ایک رسم جس میں وہ اپنے لڑکے کے جوان ہونے پر اُس کی مونچھیں نکل آنے کی خوشی میں سویوں میں گھی شکر ڈال کر پکاتی ہیں اور کونڈوں میں ڈال کر نیاز دلواتی ہیں۔

**سیلا** ے۔ اند، ہ۔ چھوٹے عرض کی ریشمی چادر یا بڑا رومال جو کمر میں باندھا یا سر پر لپیٹا جائے۔

**سیلا** ے۔ اند، ہ۔ چاول کی ایک قسم جسے پانی میں مخصوص حد تک اُبال کر سکھا لیا جاتا ہے جس سے یہ پکاتے وقت کم ٹوٹتا ہے اور اسی لیے عموماً اس کا زردہ پکاتے ہیں۔

**سیلاب** ے لین۔ اند، ف۔ پانی کا بڑا ریلا جو ندی یا دریا سے اُبل پڑے؛ طغیانی، دریا کا چڑھاؤ۔ نیز سیلِ آب۔

محاورہ: **سیلاب کے آگے بند باندھنا** کسی بڑی مصیبت کو روکنے کی کوشش کرنا۔

**سیلابچی** ے لین۔ امث۔ ہاتھ منہ دھونے کا ایک خاص وضع کا برتن، سلفچی۔

**سیلان** ے لین۔ اند، ع۔ بہانا، رسنا، جاری ہونا؛ روانی؛ گھومنا پھرنا۔

**سیلان الرحم** (پیش ن، غم ا، غم ل، شد لیٹا زیر، جزم ح) عورتوں کے رحم سے سفید رطوبت خارج ہونے کا مرض۔

**سیلانی** ے لین۔ صف۔ اند، ہ۔ سیر و تفریح کرنے والا، تماش بین، سیاح، جہاں گرد؛ مارا مارا پھرنے والا؛ بہنے والا، رواں۔

**سیلانی جیوڑا** (ی، جزم و) آوارہ گرد، اوباش؛ من موجی، بے فکری سے گھومنے پھرنے، سیر سپاٹا کرنے والا۔

**سیل کھڑی** ے، زبر کھ۔ امث۔ ایک نرم سفید پتھر کی سی چکنی، چمک دار معدنی شے۔ سنگِ جراحت، کھریا مٹی۔

**سیلن** ی، زبر ل۔ امث۔ تری، نمی، رطوبت۔

**سیلی** (۱) ے۔ امث، ہ۔ چپت، تھپڑ، چانٹا، طمانچہ؛ اصلاً: گردن پر ہاتھ کی ضرب۔ نیز سیلی (ی لین)۔

**سیلی** (۲) ے۔ امث۔ کالی ڈوری، بٹے ہوئے بالوں یا دھاگوں کی مال جو ہندو

سادھو، جوگی گلے میں پہنتے یا بعض کلائی پر باندھتے ہیں؛ مردانہ سینے کے بالوں کی پتلی سیدھی لکیر جو ناف تک جاتی ہے، اسے روماولی بھی کہتے ہیں۔

**سیم** ی۔امذ،ف۔ چاندی، فضہ، نقرہ جو ایک قیمتی سفید چمکیلی دھات ہے۔

**سیم اندام/سیم تن** گورے خوب صورت بدن کے لیے استعارۃً مستعمل، خوبصورت؛ (کنایۃً) محبوب، معشوق۔ نیز **سیم بدن**۔

**سیم باف** چاندی کے تار لگا کر بنائی کرنے والا۔

**سیم(۱)** ے۔امذ،ہ۔ ایک بیل (ے) جس کی پھلیوں کے بیج پکا کر کھائے جاتے ہیں، باقلائے ہندی۔ اس کی ایک قسم گھڑ سیم کہلاتی ہے۔

**سیم پاپڑا** سیم کی پھلی۔

**سیم (۲)** ے۔امث،ہ۔ برص کا مرض؛ زمین کا شور جو زیرِ زمین پانی کی سطح بلند ہونے سے سطح پر اُبھر آتا اور زمین کو بنجر بنا دیتا ہے۔

**سیم (و) تھور** زمین کے نیچے پانی کی سطح کا بلند ہونے کی وجہ نمکیات کا سطح زمین پر آنا جس سے زمین کاشت کے قابل نہیں رہتی۔

**سیما(۱)** ی۔امث،ف۔ پیشانی، ماتھا، جبیں۔

**سیما(۲)** امث،ہ۔ سرحد، آخری حد، انتہا۔

**سیماب** ی۔امذ،ف۔ پارہ جو ایک سیال دھات ہے جس کے قطرے خفیف جنبش سے لرز جاتے ہیں؛ (کنایۃً) بے قرار، مضطرب۔

**سیماب پا** کسی جگہ نہ ٹھہرنے والا، بے قرار، بے چین، مضطرب۔

**سیماب پائی** بے چینی، بے قراری۔

**سیمرغ** ی، پیش م، جزم ر۔امذ۔ ایک افسانوی پرندہ جس کا جسم تیس عقابوں کے برابر بتایا گیا ہے۔

**سیمل** ے، زبر م۔امذ،ہ۔ ایک گھنا قد آور درخت جس کی اُونچائی تقریباً ڈیڑھ سو فٹ اور تنے کی موٹائی چالیس فٹ تک ہو سکتی ہے اس پر میں گولر کی طرح کا پھل لگتا ہے، جس میں سے سفید نرم روئی کے پھوئے سے نکلتے ہیں، جنھیں بڑھیا کہتے ہیں اور تکیوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **سنبھل**۔

**سیمیا** ی، زیر م۔امث،ع۔ افسوں، جادو، سحر، ڈِٹھ بندی۔

**سیمیں** ی، ن غنہ۔صف،ف۔ چاندی کا، چاندی سے منسوب؛ سفید، براق؛ حسین، خوبصورت۔

**سیمنٹ** ی، زیر م، ن غنہ۔امث۔ ایک خاص قسم کے پتھر کے ساتھ کیمیائی عمل کرکے بنایا گیا سفوف جو عمارتیں بنانے میں استعمال ہوتا ہے۔ انگریزی: Cement۔

**سیمینار** ے، زیر م، ی۔امذ۔ کسی خاص موضوع پر کیا جانے والا مباحثہ، ادبی اجتماع۔ انگریزی میں: Seminar۔

**سینا** ی۔فعل متعدی۔ ٹانکے لگانا، سوئی دھاگے وغیرہ سے جوڑنا۔

**سینا پرونا** گھر میں چھوٹا موٹا سوئی دھاگے کا کام جو سلیقہ مند لڑکیاں یا خواتین انجام دیتی ہیں۔ سلائی کڑھائی۔ نیز **سینا سلانا**۔

**سینا(۱)** ی۔فعل متعدی۔ مرغیوں یا پرندوں کا انڈوں پر بیٹھنا؛ پالنا، پرورش کرنا، حفاظت کرنا؛ پوجنا، عبادت کرنا۔

**سینا(۲)** ے۔امث،ہ۔ فوج، لشکر۔

**سیناپتی** فوج کا سالار۔ نیز **سینانی**۔

**سینت** ی، ن غنہ۔متعلق فعل،ہ۔ مفت، بغیر کسی قیمت کے؛ بے وجہ، ناحق۔

**سینت** ے، ن غنہ۔امث۔ **سینتنا**(رک) سے مشتق۔

محاورہ: **سینت سینت کر رکھنا** بچا بچا کر رکھنا، سنبھال سنبھال کر رکھنا، حفاظت سے رکھنا۔

**سینتالیس** ے لین، ن مغ، ی۔عدد۔ چالیس اور سات، (ہندسوں میں) ۴۷۔صف: **سینتالیسواں/ویں**۔

**سینتنا** ے لین، غنہ، جزم ت۔فعل متعدی،ہ۔ حفاظت سے رکھنا، سنبھال کر رکھنا؛ بچا بچا کر رکھنا، جوڑنا، الگ الگ رکھنا۔

**سینتیس** ے لین، ن مغ، ی۔عدد۔ تیس اور سات، (ہندسوں میں) ۳۷۔

**سینٹھا** ے لین، ن مغ۔امذ۔ موٹا سرکنڈا۔

**سینچنا** ے، ن مغ، جزم چ۔فعل متعدی۔ باغ یا کھیت میں پودوں کو پانی دینا، آب پاشی کرنا۔ نیز **سینچنا، سیندنا**۔

**سیند** ے، ن مغ۔امث۔ رک: **سیندھ**۔

**سیندور** ے، ن مغ، و مع۔امذ،ہ۔ سیسے سے تیار کیا ہوا سرخ سفوف جو سہاگن عورتیں مانگ میں بھرتی ہیں اور ہندو ماتھے پر اس کا قشقہ لگاتے ہیں۔

کہاوت: **سیندور نہ لگائیں تو بھتار کا من کیسے رکھیں** اگر بناؤ سنگار نہ کریں تو خاوند کو خوش کیسے کریں۔

**سیندوریا** (زیر ر) سرخ، شنگرفی رنگ کا۔

**سیندھ** ے، ن غنہ، جزم دھ۔امث،ہ۔ نقب، دیوار میں چوری کی غرض سے کیا جانے والا سوراخ۔

محاورہ: **سیندھ دینا** چوری کی غرض سے نقب لگانا۔

**سیندھیا** نقب زن، ڈاکو۔

**سیندھا** ے، ن مغ۔امذ،ہ۔ نمک، لاہوری نمک۔

**سیندھی** ے، ن مغ۔امث،ہ۔ جنگلی کھجور کے درخت کا رس جس میں نشہ آور خمیر اُٹھ آتا ہے۔

**سینڈل** ے لین، جزم ن، زبر ڈ۔امث،امذ۔ کھلے جوتے کی ایک قسم جس میں

ایڑھی کی طرف ایک پٹا لگا ہوتا ہے، پٹے دار چپل۔ انگریزی میں: Sandal۔

**سینک** ی، ن غنہ۔ امث، ہ۔ تیلی، خصوصاً لمبی پتلی تیلی، جھاڑو کی تیلی؛ پتلا سا لمبا گز جس کی مدد سے تنور میں روٹیاں لگاتے ہیں۔

کہاوت: **سینک سڑ پے تو لالا جی کے ساتھ گئے، اب دیکھو اور کھاؤ** اپنے آب و اجداد سے بھی زیادہ کنجوس ہے باپ دادا کنجوس تھے تو یہ مہا کنجوس ہے۔

**سینک** ے، ن غنہ۔ امث۔ گرمی، حرارت، تپش، تاؤ۔

**سینکنا** گرمی پہنچانا، تاپنا، حرارت دینا؛ ٹکور کرنا۔

**سینکڑا** ے لین، ن غنہ، جزم ک۔ اند، عدد۔ سو، (ہندسوں میں) ۱۰۰، دس کا دس گنا۔ نیز **سیکڑا**۔

**سینگ** ی، ن غنہ۔ اند۔ نکیلی ہڈی کی طرح کا اُبھار جو کُھر والے جانوروں کے سر پر عموماً دونوں طرف ہوتا ہے، شاخ، قرن۔

محاورہ: **سینگ کٹا کے بچھڑوں میں شامل ہونا** بڑی عمر کے شخص کا چھوٹوں کی صحبت میں بیٹھنا، عمر میں بڑا ہونے کے باوجود بچوں کی سی حرکتیں کرنا۔

محاورہ: **سینگ سمانا** پناہ ملنا، حفاظت کی جگہ پانا، ٹھکانا ملنا۔

محاورہ: **سینگ نکل آنا** کوئی انوکھا کام ہونا؛ عجیب شکل ہونا، مضحکہ خیز صورت بن جانا۔

نقرہ: **جدھر/ جہاں سینگ سمائے** جہاں ٹھکانا ملے۔ مثلاً: جدھر سینگ سمائے پڑ رہیں گے، چل دیں گے۔

**سینگنا** ی، ن غنہ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ چوری کے مال کی شناخت کرنا، پہچاننا۔

**سینگی** ی، ن غنہ۔ امث، ہ۔ سوراخ دار سینگ جس کا منہ کسی حصۂ جسم پر رکھ کر سوراخ کی طرف سے سانس کھینچتے اور خون نکالتے ہیں جو ایک طریقۂ علاج ہے اور عموماً بنجارے لوگ کرتے ہیں۔ ایک قسم کی مچھلی۔

محاورہ: **سینگیاں لگانا/ لگوانا** بدن پر پچھنے لگوا کر سینگی سے خون چوسانا۔ نیز **پچھنے لگانا/ لگوانا**۔

**سینہ** ی، زبر ن۔ اند، ف۔ چھاتی جس کے اندر پھیپھڑا ہوتا ہے، سامنے کے رخ سے پیٹ اور گردن کا درمیانی حصہ، صدر؛ پستان۔

**سینۂ بریاں** (زیر ب، جزم ر) درد و غم سے بھرا ہوا دل۔

**سینہ بند** انگیا، شاماک؛ وہ کپڑا جو بچوں کی چھاتی پر باندھ دیا جاتا ہے تاکہ اگر رال ٹپکے تو دوسرے کپڑے خراب نہ ہوں۔

**سینہ بہ سینہ** ایک فرد سے دوسرے تک خاموشی کے ساتھ؛ ہم آغوش، ہم کنار؛ مخفی، پوشیدہ، سنبھال کر رکھا ہوا۔

محاورہ: **سینہ تان کر چلنا** فخر و غرور سے چلنا؛ بے خوفی سے چلنا۔

**سینہ تاننا** اکڑنا، غرور کرنا؛ چھاتیوں کو اُبھارنا؛ نڈر ہو کر مقابلہ کرنا، دلیری سے سامنا کرنا۔

**سینہ چاک** جس کا گریبان پھٹا ہو، (مراد) وحشت زدہ، دیوانہ، عاشق؛ غمگین، مصیبت زدہ۔

محاورہ: **سینہ چاک ہونا** بہت زیادہ تکلیف پہنچنا، صدمہ ہونا۔

**سینہ ریش** (ے) جسے دلی صدمہ پہنچا ہو، رنجیدہ، ملول۔

**سینہ زور** سرکش، منہ زور، اپنی طاقت پر گھمنڈ کرنے والا۔

**سینہ سپر** (زیر س، زبر پ) نڈر، بہادر، سینے پر ڈھال کی طرح وار کھانے والا، ڈٹ جانے والا۔

محاورہ: **سینہ سپر رہنا** خطرے میں بھی دلیری سے ڈٹے رہنا، سامنے رہنا، مقابل رہنا۔

محاورہ: **سینہ شق ہونا** سخت صدمہ پہنچنا، انتہائی تکلیف پہنچنا۔

**سینہ صندوق** چوڑے چکلے سینے والا، بھری چھاتی والا۔

**سینہ فگار** غمگین، دکھی، رنجیدہ۔ نیز **سینہ افگار**۔

**سینہ کاوی** بہت کوشش، سخت محنت، انتہائی مشقت۔

محاورہ: **سینے پر پتھر رکھنا** صبر کر لینا، برداشت کر جانا، ضبط کرنا۔

محاورہ: **سینے سے لگانا** چھاتی سے چمٹانا، پیار کرنا۔

محاورہ: **سینے میں دَم رکنا** طبیعت کا گھبرانا، سانس لینے میں دُشواری ہونا۔

**سینی** ی۔ امث، ف۔ عموماً تانبے کی گول اُتھلی، باڑھ دار کشتی جس پر گھروں میں کھانے پینے کا سامان جاتا ہے۔ نیز **صینی**۔

**سیوا** ے۔ امث، ہ۔ خدمت، چاکری؛ کسی کے کام آنا یا کسی کے کام انجام دینا، ٹہل کرنا؛ فرمانبرداری، اطاعت؛ نگہداشت، دیکھ بھال۔

کہاوت: **سیوا کرے سو میوا پائے** جو خدمت کرے اُسے نفع حاصل ہوتا ہے۔ نیز **کرسیوا، کھا میوہ** خدمت کرنے سے ہی انعام/فیض ملتا ہے۔

**سیوتی** ے، جزم و۔ امث، ہ۔ دیسی سفید گلاب۔

**سیورا** (۱) ے، جزم و۔ اند، ہ۔ کچی مٹی کا برتن جو بظاہر پکا ہو؛ (مجازاً) ایسا شخص جس کا ظاہر اچھا جبکہ باطن برا ہو۔

**سیورا** (۲) ے، جزم و۔ اند، ہ۔ نقری، جین فرقے کا جوگی۔ نیز **سیوڑا**۔

**سیوک** ے، زبر و۔ اند، ہ۔ خادم، خدمتگار، نوکر، چاکر؛ مرید، چیلا۔

**سیون** (۱) ی، زبر و۔ امث، ہ۔ سلائی کا نشان، سلائی کا جوڑ۔

**سیون** (۱) ی، زبر و۔ اند، ہ۔ آلۂ تناسل کے نچلے حصے میں گوشت کا جوڑ جو خصیوں کے درمیان سے ہوتا ہوا مقعد تک پہنچتا ہے۔

**سیون** ے، زبرو۔ امث۔ خدمت، عبادت۔

**سیونی** ی، جزم و۔ امث۔ سرِ ذکر کی کھال جو ختنہ میں نکال دی جاتی ہے؛ فرج کا بیرونی لب، پتنا۔

**سیہ** زیرس، زبری، ہ ملفوظ۔ صف، ف۔ سیاہ (رک) کی تخفیف۔

**سیہ روزی** (وج) بدبختی، بدنصیبی۔

**سیہ کاری** بدکاری، گنہگاری؛ ظلم، فسق۔

**سیہہ** ی، جزم ہ۔ امث، ہ۔ خارپشت، ایک جانور جس کے جسم پر لمبے، چکنے اور لہریے دار کانٹے ہوتے ہیں۔

**سیہہ کا کانٹا** فسادی آدمی۔ وہم ہے کہ جس گھر میں سیہہ کا کانٹا ہو وہاں ہمیشہ فساد رہتا ہے۔ نیز سیہی۔

**سیّئہ** زبرس، شد لیٹا زیری، زبرء۔ امذ، ع۔ بدی، برائی، گناہ، ناپسندیدہ امر۔ جمع: سیّئات۔

# ش

**ش** شین۔شینِ معجمہ۔شینِ قرشت۔اند۔ اُردو حروفِ تہجی کا بلحاظِ صوت اُنتیسواں (۲۹ واں) اور تعداد کے لحاظ سے تیسواں (۳۰ واں)، عربی کا تیرھواں اور فارسی کا سولھواں حرف۔صفیری مصمتہ جس کا تلفظ زبان کی نوک کو سامنے کے دانتوں کے مسوڑوں کے قریب لا کر ادا کیا جاتا ہے۔حروفِ شمسی میں شامل ہے۔لفظ کے شروع، درمیان اور آخر میں آسکتا ہے جیسے 'شاخ'، 'شیخ' اور 'مشائخ'، 'کشکول' وغیرہ۔لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آسکتا ہے، مثلاً: ''کش''، 'کشمکش' اور 'لاش'، 'کاش' وغیرہ۔جمل کے حساب میں اِس کی قیمت ۳۰۰ مقرر ہے۔یونی کوڈ کے کوڈ چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Sheen" اور اِس کا کوڈ نمبر "U+0634" ہے۔

## ش۔ا

**شا** اند۔ شہنشاہ یا بادشاہ کا مخفف؛ صاحب (بطورِ احترام کسی کے نام کے بعد لگایا جاتا ہے)۔

**شاب** (۱) اند، ع۔ جوان آدمی، اَدھیڑ سے کم۔جمع: شُبّان۔(مث) شابّہ (شدب) جمع: شبائب۔

**نوشاب** جوان، برنا، نوجوان آدمی۔نیز نوشابہ۔

**شاب** (۲) امث، ف۔ پھلکڑی؛ تجلی، چمک، تیز روشنی۔

**شاباش** امث۔کلمۂ تحسین، ف۔ واہ واہ، کیا کہنا، خوش رہو۔(فارسی کے لفظ شاد باش کا مخفف)۔نیز شابش۔

محاورہ: **شاباش/شاباشی دینا** تعریف کرنا، ہمت بڑھانا۔

محاورہ: **شاباش کہنا** حوصلہ بڑھانا، ہمت افزائی کرنا۔

محاورہ: **شاباش لینا** قابلِ تعریف کام کرنا۔

کہاوت: **شاباش میاں تجھ کو، تو نے موہ لیا مجھ کو** عورتیں طنزاً اُسے کہتی ہیں جب کوئی اپنے آپ کو بہت بانکا سمجھے۔

کہاوت: **شاباش بیوی تیری دھڑ کے کو، پادے آپ، لگاوے لڑکے کو** کیا حوصلہ ہے کہ قصور آپ کرے اور الزام دوسرے کو دے۔

کہاوت: **شابش ملا تیرے تعویذ کے، باندھتے ہیں لڑکا پھدکا** تعویذ اتنا پُر تاثیر ہے کہ باندھتے ہی کام ہو گیا۔طنزاً بھی مستعمل ہے۔یعنی بات نہیں بنی۔

**شاباشی** شاباش کہنا، تحسین، دل افزائی۔

**شاپ** اند۔ بددعا، کوسنا۔نیز سَراپ۔

**شاپو** وج۔اند۔ چھوٹی قسم کی جنگلی پہاڑی بھیڑ۔

**شات** ۔امث۔ بکری، بز، غنم، گوسفند۔

**شاتم** زیرت۔اند، صف، ع۔ ملامت کرنے والا، گالیاں دینے والا۔

**شاخ** امث، ف۔ ٹہنی، ڈال، قلم؛ سینگ؛ کسی چیز کا لمبوترا ٹکڑا؛ ذیلی صیغہ، تحتی شعبہ۔کسی جسم کا عضو، کُل کا ایک جزو؛ اصل سے وابستہ یا پھوٹنے والا دھارا؛ بات سے نکلنے والی بات، قضیہ یا قصہ۔تص: شاخچہ چھوٹی ٹہنی، قلم۔

**شاخِ آفتابی** سورج کی کرنیں یا شعاعیں۔

**شاخِ آہو** (لفظاً) ہرن کا سینگ: (کنایۃً) کمان جس سے تیر چھوڑتے ہیں۔محاورۃً: ہاتھ نہ آنے والی شے۔

**شاخسار** ٹہنیوں یا درختوں کا جھنڈ۔

**شاخِ نازک** کمزور ٹہنی؛ (کنایۃً) کمزور سہارا، نا قابلِ اعتبار سہارا۔

**شاخِ نبات** مصری کا کوزہ، گنّا۔

**شاخسار** جزم خ۔صف، ف۔ رک: شاخ کے تحتی الفاظ۔

**شاخسانہ** جزم خ، زبر ن، غم ہ۔اند، ف۔ پریشان کُن بات، اچانک نمودار ہو جانے والی ناخوشگوار صورتِ حال۔

محاورہ: **شاخسانہ کھڑا کرنا** مشکل میں ڈالنا۔

**شاخشانہ** جزم خ، زبر ن، غم ہ۔اند۔ بات میں بات، بات کا سلسلہ۔

**شاخص** زیر خ۔اند۔ وہ لکڑی یا سلاخ وغیرہ جو دھوپ میں وقت یا سمت کی پہچان کے لیے کھڑی کی جائے۔

**شاخل** زیر خ۔امث۔ اَرہر کی دال۔

**شاخی** ۔امث۔ پنجہ نما آلہ جس سے اناج صاف کرتے ہیں۔

**شاد** صف، ف۔ خوش و خرم، مگن، مسرور۔نیز شاداں، دلشاد۔

**شادکام** کامیاب، خوش حال، خوش، خرم۔(امث) **شادکامی** کامیابی، خوشی، مسرت، خوش حالی۔

**شاداب** صف، ف۔ ہرا بھرا؛ جہاں پانی وافر ہو، سیراب۔

**شاداں** صف، ف۔ خوش، مسرور، مگن۔

**شاداں و فرحاں** بہت خوش، مسرور۔

**شادماں** جزم د۔صف، ف۔ خوش و خرم، مسرور۔(امث) **شادمانی** خوشی، خرمی۔

**شادی** امث۔ خوشی، شادمانی؛ جشن؛ بیاہ۔

**شادی خانہ آبادی** بیاہ، گھر کی آبادی۔

**شادی خانہ بربادی** وہ شادی جس کے نتائج اچھے نہ ہوں۔

**شادی شدہ** وہ جس کا بیاہ ہو چکا ہو۔

**شادیِ مرگ** ایسی موت جو بہت زیادہ خوشی کی وجہ سے ہو؛ خوشی سے مر جانے والا۔

کہاوت: **شادی ہے کچھ گڑیوں کا بیاہ تھوڑا ہی ہے** جب کوئی بیاہ پر کم خرچ کرنا چاہے۔ یا شرائط نکاح وغیرہ کو غیر اہم گردانے، ٹالنے کی کوشش کرے تو کہا جائے گا۔

**شادیانہ** زیر د، زبر ن، غم ہ۔ اند، ف۔ خوشی کا گیت، شادی پر گایا جانے والا گیت۔

محاورہ: **شادیانہ بجنا** خوشی کے موقع پر مخصوص گیت یا مبارک بادی کا مخصوص راگ یا بول جو خاص انداز سے ادا کیا جاتا ہے؛ فتح کا نقارہ بجنا۔

**شاذ** صف، ع۔ کمتر یا بڑے وقفوں سے واقع ہونے والا، نادر الوقوع۔

**شاذونادِر** کبھی کبھی، گاہے گاہے، کم کم۔

**شارب** زیر ر۔ صف، ع۔ پینے والا؛ مونچھ، بُروت۔

**شارح** لیٹا زیر ر۔ صف، ع۔ شرح کرنے والا، تفصیل تفسیر کرنے یا لکھنے والا۔

**شارد** زبر ر۔ امث۔ صف۔ خزاں کا، خزاں میں اُگنے والا یا پیدا شدہ؛ ہمیشہ رہنے والا، سدابہار؛ اناج یا کوئی میوہ جو خزاں میں پکے۔

**شاردہ** جزم ر۔ امث۔ صف۔ بھاگنے والی، چلنے والی؛ پریشان۔

**شارستان** زیر ر، جزم س۔ اند۔ وہ مقام جہاں چھوٹی چھوٹی بستیاں بھی ملحق ہوں اور جس کے گرد باغات کثرت سے ہوں۔

**شارع** لیٹا زیر ر۔ اند۔ صف، ع۔ راستہ، سڑک، گزر؛ شریعت لانے یا مدون کرنے والا۔

**شارعِ اسلام** پیغمبر آخر الزماں حضرت محمد ﷺ۔

**شارعِ عام** وہ راستہ جہاں سب چل سکیں۔

**شارِق** زیر ر۔ صف۔ طلوع ہونے والا، روشن، چمک دار۔

**شارِک** زیر ر۔ صف۔ شرکت کرنے والا، ساجھی، شریک۔

**شاستر** جزم س، زبر ت۔ اند، ہ۔ ضابطہ، کسی علم یا فن کے اُصول پر مبنی کتاب؛ خصوصاً مذہبی قوانین کا مجموعہ؛ مدوّن احکام، اُصول۔

**شاستری** ہندو پنڈت، عالمِ دین۔

**شاسک** زبر س۔ اند۔ منصف، حکمران، بادشاہ۔

**شاسن** زبر س۔ اند۔ حکومت، نظم ونسق؛ فرمان، احکام؛ سزا، تعزیر۔

**شاش** اند، ف۔ پیشاب، مُوت، بول (وح)۔

**شاش دان** مثانہ۔

**شاطر** زیر ط۔ صف۔ اند، ع۔ چالاک، تیز طرار؛ شطرنج کا کھلاڑی۔ **شاطرانہ**۔

**شاطری** عیاری، کائیاں پن، چالبازی۔

**شاعر** زیر ع۔ اند، ع۔ شعر کہنے والا، نظم نگار، کوی۔ (مث) **شاعرہ**۔

**شاعرِ انقلاب** وہ شعر کہنے والا جو اپنی شاعری کے ذریعے عوام کے خیالات میں تبدیلی لا سکے۔

**شاعرانہ** شعروشاعری سے متعلق، شاعری کی طرح؛ خلافِ حقیقت۔

**شاعری** شعر کہنے کا فن، نازک خیالی، مبالغہ آرائی۔

**شاغل** زیر غ۔ صف، ع۔ مشغول، مصروف رہنے (یا رکھنے) والا، ذکرِ الٰہی کرنے والا۔

**شافع** لیٹا زیر ف۔ صف، ع۔ شفاعت، سفارش، پیروی کرنے والا، بخشش کرانے معافی دلانے والا؛ شفعہ کا حق رکھنے والا۔ نیز **شَفیع**۔

**شافعِ اُمت** اُمت کی بخشش کی سفارش کرنے والا مراد: حضرت محمد ﷺ۔

**شافعِ محشر** اکٹھا ہونے کے دن یعنی روزِ قیامت بخشش کی سفارش کرنے والی ہستی۔ رسولِ خدا ﷺ کا لقب۔

**شافعی** لیٹا زیر ف۔ صف، ع۔ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ (محمد ابوعبداللہ بن ادریس) کی شریعت کا مقلد۔ اہلِ سنت والجماعت کے چار فقہی مکتبوں میں سے ایک کا پیرو۔

**شافہ** زبر ف، غم ہ۔ اند، ف۔ دوا میں تر کی ہوئی بتی جو زخم میں یا مبرز میں اجابت لانے کے لیے رکھی جائے۔

**شافی** صف، ع۔ شفا بخش، صحت دینے والا، مطمئن کر دینے والا۔

**شافیِ مطلق** (لیٹا زیری، پیش م، جزم ط، زبر ل) شفا بخشی کی لامحدود اہلیت رکھنے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**شاق** صف، ع۔ دُشوار، زحمت طلب، تکلیف دہ، ناگوار۔ (امث) **شاقہ**، مثلاً: **محنتِ شاقہ** سخت محنت، نہایت مشقت۔

**شاقول** دمع۔ اند، ع۔ تعمیرات میں سیدھ ناپنے کی ڈوری جس کے سرے پر نوکدار لوہے کا لٹو بندھا ہوتا ہے۔ نیز **ساہُول**۔

**شاک** ۔صف۔ شک کرنے والا۔

**شاکر** زیر ک۔ صف، ع۔ شکر گزار، احسان ماننے والا۔

کہاوت: **شاکر کو شکّر، موذی کو ٹکّر** شکر گزار کو نعمتیں ملتی ہیں۔ موذی کو تکلیف پہنچتی ہے۔

**شاکل** زیر ک۔ صف، ع۔ مشابہت؛ کانوں اور کنپٹی کے درمیانی بالوں میں آ جانے والی سفیدی۔

**شاکی** صف۔ گلہ کرنے والا، شکایت رکھنے والا؛ شک کرنے والا۔

**شاکیہ** زیرک، زبری، غم ہ۔ علَم، ہ۔ مہاتمابدھ کے خاندان کا نام۔

**شاکیہ منی** (پیش م) مہاتمابدھ کا لقب۔

**شاگرد** زیرگ، جزم ر۔ اند، ف۔ سیکھنے والا، کسی اُستاد سے سبق لینے والا، تلمیذ، طالب علم؛ چیلا؛ ملازم۔

**شاگرد پیشہ** خدمت گار؛ عملۂ محل؛ مکان میں ملازمین کے رہنے کا علاقہ۔

**شاگردِ رشید** ہدایت یافتہ اور لائق شاگرد۔

کہاوت: **شاگرد قہر، اُستاد غضب** ایک سے ایک بڑھ کر ظالم۔

**شاگردی** شاگرد ہونے کی صورت میں شاگرد کا مقام؛ ڈیوڑھی کے باہر دروازے کے دونوں جانب بنی ہوئی چوکیوں کی سامنے کی سل۔

**شال** امث، ف۔ نرم، نفیس، اُونی چادر۔

**شال باف** شال بُننے والا۔

**شالا** (۱) اند۔ کلمۂ تحسین؛ واہ کیا کہنے۔

**شالا** (۲) اند۔ عمارت، ایوان۔ عموماً مرکبات میں، مثلاً: پاٹھ شالا کتب۔ دھرم شالا خیراتی قیام گاہ، سرائے۔ نیز شالہ۔

**شالا مار** کشمیر اور لاہور میں مغل بادشاہوں کے بنائے ہوئے باغوں کا نام؛ خانہ باغ۔ نیز شالیمار۔

**شالی** اند، ہ۔ دھان، چاول۔

**شام** (۱) امث، ف۔ سورج کے غروب ہونے کا وقت، مغرب کا وقت، آغازِ شب، اوّلِ رات؛ (کنایۃً) خاتمہ، انجام۔

**شامِ اَوَدھ** (زبرا، زبرو) سہانی اور بارونق شام؛ روایۃً ملک اَوَدھ سے منسوب۔

**شامِ زندگی** زندگی کا آخری وقت؛ قریب المرگی۔

**شامِ غریباں** غریب الوطن لوگوں کی شام؛ یوم عاشورہ کے بعد اگلی شام کو سوگ کی محفل جو شیعہ امام باڑوں میں برپا کی جاتی ہے۔

محاورہ۔ **شام کی پوچھنا سحر کی کہنا** بے تکا جواب دینا۔

کہاوت۔ **شام کے مردے کو کب تک روئیے** جو شخص شام کو مرے اسے دوسرے دن جلاتے ہیں۔ اس لیے وارثوں کو رات بھر رونا پڑتا ہے۔ جو تکلیف گزر گئی اس کی شکایت فضول ہے۔

فعل مرکب: **شام منانا** کسی شاعر ادیب، مفکر یا دانشور کے اعزاز میں شام کے وقت کوئی ادبی مجلس منعقد کرنا۔

فعل مرکب: **شام و سحر** ہر وقت، ہمیشہ، دونوں وقت، سارا دن۔

**شام** (۲) صف۔ اند، ہ۔ سیاہ، سانولا؛ شری کرشن کا لقب جو سانولے تھے۔

**شام** (۳) امث، ہ۔ دھات کا خول جو موسلی کے دستے یا بیت کی نوک پر چڑھا ہوا۔

**شام** (۴) صف، ع۔ سونگھنے والا۔

**شاما** امث، ہ۔ ایک خوش آواز، کالی چڑیا۔

کہاوت: **شاما بولی میں سنسنایا، خالہ جان کا کہنا آگے آیا** برے وقت کے آثار پہلے ہی سے معلوم ہوتے ہیں۔

**شاماک** امث، ف۔ زنانہ سینہ بند، انگیا؛ ایک قسم کا لمبا بنیان یا زیر جامہ۔

**شامبری** جزم م، زبر ب۔ امث۔ جادوگری۔

**شامت** زبر م۔ امث، ع۔ کم بختی، ناگہانی آفت، دُرگت، مصیبت، عموماً اپنے سر آپ مصیبت لانے کے موقع پر مستعمل۔

**شامتِ اعمال** اپنے ہاتھوں لائی ہوئی مصیبت۔

محاورہ: **شامت آنا** بدبختی اور خرابی کے آثار ظاہر ہونا، بُرے دن آنا، مصیبت کا دور دورہ ہونا۔

**شامت زدہ** مصیبت میں گھرا ہوا۔ نیز **شامت کا مارا**۔

**شامخ** زیر م۔ صف۔ بلند، اُونچا؛ متکبر، مغرور۔

**شامل** زیر م۔ صف، ع۔ کُل میں موجود، کُل کا جزو، شریک۔

**شاملِ حال** لاحق، حاصل، میّسر۔

محاورہ: **شاملِ حال ہونا** شریک ہونا، ملنا۔

**شاملات** زیر م۔ صف۔ وہ زمین جو بہت سے لوگوں میں مشترک ہو یا جس کے کئی حصہ دار ہوں؛ جائیداد غیر تقسیم شدہ؛ گاؤں کی مشترکہ اراضی۔

**شامہ** (۱) شدز برم، ہ غم۔ اند، ع۔ سونگھنے کی حس۔ نیز **قوّتِ شامہ**۔

**شامہ** (۲) شدز برم، ہ غم۔ اند، ع۔ عنبر کی ایک قسم، مُشک کا ایک اہم عنصر۔

**شامی** اند۔ صف۔ ملکِ شام سے منسوب۔

**شامی کباب** اند، ع۔ پسے ہوئے قیمے میں اُبلی پسی ہوئی دال ملا کر تلے ہوئے پھولے چپٹے گول کباب۔

**شامیانہ** زیر م، زبر ن۔ اند، ف۔ تنا ہوا تنبو یا موٹے کپڑے کی عارضی چھت یا چھتری۔

**شان** امث، ع۔ انداز، روش، کیفیت؛ دھوم دھام، شکوہ، شوکت، حشم۔ جمع: **شؤن** (پیش ش، و مع) جلوے؛ رُخ، اہم پہلو۔

صف: **شان دار** (ع۔ف) عالی شان، بہت بڑا، آراستہ و پیراستہ، خوشنما؛ عظیم۔ نیز **شاندار**۔

کہاوت: **شان کے مارے کی دوا دارو** ہر شخص سے اس کی عزت کے موافق برتاؤ کرنا چاہیے۔

کہاوت: **شان مارے غیر کو، بے شان مارے آپ کو** شان:

شوکت سے دوسرا مرعوب ہو جاتا ہے اور سادگی اور عاجزی سے اپنے آپ کو نقصان پہنچتا ہے۔

**شانِ نزول** (پیش ن، و مع) نازل، وارد ہونے کا موقع، تقریب یا سبب (خصوصاً آیات قرآنی کے لیے مستعمل)۔

**شان و شوکت** رعب و دبدبہ، ٹھاٹھ، احتشام، سج دھج۔

**شاں (۱)** ن غنہ۔ضمیر جمع غائب۔ وہ، اُن کا۔ ایشاں کا مخفف۔

**شاں (۲)** ن غنہ۔ ہوا کے تیز چلنے کی آواز؛ ہوا میں سے کسی شے کے تیزی سے گزرنے کی آواز۔

**شانت** جزم ن۔صف،س۔ پرسکون، مطمئن؛ پرامن، ساکت، خاموش۔

**شانتی** امن، سکون؛ تسلی، اطمینان۔

**شانت ساگر** بحرالکاہل۔

**شانزدہ** جزم ن، جزم ز، لیٹا زبرد۔عدد،ف۔ سولہ، (ہندسوں میں) ۱۶۔

صف: **شانزدہم** سولھواں۔

**شانہ** زبر ن، غم ہ۔اند،ف۔ بال سلجھانے کا دندانے دار آلہ، کنگھی، کنگھا؛ کندھا، مونڈھا۔

**شانہ بشانہ** (زبر ب، زبر ن) ساتھ ساتھ، ہمراہ۔

**شانہ کش** (زبر ک) بال سنوارنے والا۔

**شاونیت** لیٹا زیر و، زیر ن، زبر ی۔امث۔ اپنی قوم یا گروہ کی بے جا اور جارحانہ پاسداری۔ (**انگریزی از فرانسیسی:** نپولین بونا پارٹ کے ایک کٹر فوجی کے نام پر موضوع)۔

**شاہ** اند،ف۔ حکمران، فرماں روا، تاجدار، تخت نشین، سلطان، راجہ، بادشاہ، سلطان؛ آقا، مالک؛ شطرنج کا سب سے بڑا مہرہ؛ بعض فقیروں کا لقب۔ممتاز، بڑا، نمایاں۔تخفیف: شہ (رک)۔**شاہی** حکمرانی۔(صف) شاہ سے منسوب۔

**شاہِ اُمم** اُمتوں کا بادشاہ مراد: حضرت محمد ﷺ۔

صف: **شاہ پسند** (ف) بعض کھانوں کے ساتھ توصیفی کلمہ، مثلاً: **شاہ پسند دال** ماش کی بگھاری دال۔

**شاہ ٹیک** (ے، اند) بڑا شہتیر۔

**شاہ خاور** (لفظاً) مشرق کا بادشاہ، مراد: سورج۔

کہاوت: **شاہ خانم کی آنکھیں دکھتی ہیں۔ شہر کے چراغ گل کر دو** جب کوئی اپنی تکلیف کے ساتھ اوروں کو بھی تکلیف ناحق دے یا اپنے آرام کے لیے دوسروں کو دکھ دینے پر آمادہ ہو تو بولا جائے گا۔ نیز **شہزادی بنو کی آنکھیں دکھتی ہیں۔ شہر کے دیے گل کر دو۔**

**شاہ خرچ** جزم ہ، زبر خ، جزم ر۔صف۔ خراج، فضول خرچ، ٹھاٹ باٹ سے رہنے والا۔ اکیف (مث) **شاہ خرچی**۔

**شاہ راہ** بڑی سڑک۔ نیز **شاہراہ**۔

**شاہ رگ** بدن کی سب سے بڑی رگ جو گردن میں سے گزرتی ہے۔

**شاہ مینا، شاہِ مرداں** (زبر م، جزم ر) حضرت علیؓ کا لقب۔

**شاہباز** جزم ہ۔اند،ف۔ بڑا شکرا، شاہین۔ نیز **شہباز**۔

**شاہبازی** شہباز کی خاصیت، شکار کھیلنا۔

**شاہ بلوط** زبر ب، و مع۔اند،ف۔ **بلّوط** (رک) کی ایک قسم۔

**شاہانہ** زبر۔صف،ف۔ بادشاہوں کے لائق، بادشاہوں کو زیب دینے والا۔

**شاہانہ مزاج** نازک مزاج۔

**شاہترہ** جزم ہ، زبر ت، زبر ر۔اند،ف۔ ایک نبات جو گیہوں، جو کے کھیت میں اُگ آتی ہے، کلیانہ، پتے دھنیے سے مشابہ، مزا تلخ ہوتا ہے اور اسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**شاہد** زیر ہ۔اند،ع۔ گواہ، دیکھنے والا، مشاہدہ کرنے والا؛ محبوب، دلربا۔

**شاہد باز** عاشق مزاج، نوجوان اور خوبصورت لڑکیوں کی صحبت میں بیٹھنے والا، حسن پرست۔

**شاہد عادل** سچا گواہ، نپی تلی بات بیان کرنے والا۔

**شاہدی** گواہی۔

**شاہکار** جزم ہ۔اند،ف۔ کسی صاحب فن یا صاحب تصنیف کا نمایاں کارنامہ، اہم تخلیق۔ نیز **شہکار، شہپارہ** (لیٹا زبر ش، زبر ر، جزم ہ)۔

**شاہ گام** اند،ف۔ باوقار انداز سے چلنے والا گھوڑا، جیسا کہ شاہانہ سواری میں۔ نیز **شاہ گامہ، شہگام**۔ نیز گھوڑے کی باوقار چال۔

**شاہنشاہ** زیر ہ، جزم ن، جزم ہ ملفوظ۔اند،ف۔ شاہوں کا شاہ، سمراٹھ دوسرے راجہ باج جس کے گزار یا مطیع ہوں۔ نیز **شہنشاہ** (لیٹا زبر ش ہ، جزم ن)۔

**شاہین** ی۔اند،ف۔ بڑا سفید باز یا شکرا، سفید شہباز۔

**شائبہ** لیٹا زیر ء، زبر ب، غم ہ۔اند،ع۔ ملاوٹ، آمیزش؛ گمان، شک، احتمال۔

**شائستہ** زیر ء، جزم س، زبر ت، غم ہ۔صف،ف۔ لئیق، بااخلاق، بامروت، مہذب، باسلیقہ، باتمیز، نفیس اطوار کا یا کی حامل۔ نیز **شایستہ**۔

**شائستگی** زیر ء، جزم س، زبر ت۔امث،صف،ف۔ **شائستہ** کا اسم کیفیت۔

**شائع** لیٹا زیر ء۔صف،ع۔ پھیلایا، عام کیا ہوا، چھاپ کر تقسیم کیا ہوا، نشر کردہ، آشکارا، فاش۔

**شائع کنندہ** چھاپ کر مشتہر کرنے والا، چھاپنے والا، ناشر۔

**شائق** زیر ء۔صف،ع۔ شوق رکھنے والا، مشتاق، شوقین، دلدادہ، آرزومند، طلب گار۔ جمع: **شائقین**۔

**شائگاں** لیٹا زیر، ن غنہ۔صف، ف۔ شاہوں کے لائق؛ بھرپور، معمور۔ (عروض) ایسا قافیہ جس میں ایطا واقع ہو۔

**شایاں** ن غنہ۔صف، ف۔ لائق، سزاوار، مناسب۔

**شایانِ شان** مرتبے، حیثیت یا مقام کے لائق، زیبا، جچتا ہوا۔

**شاید** زبری۔متعلق فعل، ف۔ ظن، شک ظاہر کرنے کا کلمہ: ممکن ہے، غالباً۔

**شاید و باید** جیسا کہ مناسب ہے اور ہونا چاہیے۔

## ش۔ب

**شب** زبر ش۔امث، ف۔ رات، رین، اندھیرے کا وقت۔

**شبِ اَسرا/ اَسریٰ** معراج نبوی کی رات۔رک: اَسرا۔

**شب اَفروز** رات کو روشن کرنے والا، باعثِ رونق۔

**شبِ انتظار** وہ رات جو کسی کے انتظار میں کٹے، وہ رات جس میں کسی کا انتظار کیا جائے۔نیز مدتِ انتظار۔

**شب باش** رات کی رات رہنے والا، کسی جگہ رات گزارنے والا۔

**شب باشی** رات کا قیام شب گزاری۔

**شب بخیر** (زبر ب، ے لین) رات کے وقت رخصتی سلام، (لفظاً) رات خیریت سے گزرے۔

**شبِ بَرات** ماہِ شعبان نیز اس کی چودھویں تاریخ، جسے مسلمان تہوار کے طور پر مناتے ہیں۔رک: بَرات۔

**شب بیدار** رات بھر جاگنے والا، جاگ کر رات بسر کرنے والا؛ تہجد گزار، رات کو جاگ کر عبادت کرنے والا۔

**شب بیداری** رات کو جاگنا، رت جگا، بے خوابی۔

**شب تاب** رات کو روشن کرنے والا (ہیرے کی صفت کے طور پر)۔

**شبِ تیرہ** (ی مع) اندھیری رات، شب تار، تاریک رات۔

**شب چراغ** چمک دار قیمتی نگینہ، جگنو؛ چہرے کا مُہاسا۔

**شب خوں** رات کے اندھیرے میں دشمن پر اچانک حملہ۔

محاورہ: **شب خون مارنا** رات کو حملہ کرنا، بے خبری میں دشمن پر حملہ کرنا۔

**شب خیزیا** قزاق، چور۔

**شب دیجور** (ی لین، و مع) اندھیری رات۔

**شب دیگ** (ے) شلغم یا آلو کے ساتھ پکائے ہوئے کوفتے۔

**شب رو** چور، شب خیزیا۔

**شبِ زِفاف** شادی کی پہلی رات۔(عربی میں: زِفاف برات)۔

**شب زندہ دار** (زیر ز، جزم ن) شب بیداری کرنے، رات کو عبادت کرنے والا۔

**شب قدر** ماہِ رمضان کے آخری دنوں کی کوئی نامعلوم طاق رات جو نہایت متبرک خیال کی جاتی ہے۔

**شب کور** رتوندھا، ایک بیماری جس میں رات کا بہت کم یا بالکل بھی نظر نہیں آتا۔نیز **شب کوری** رتوندہ۔

**شب گیر** رات کو چلنے، سفر کرنے والا۔

**شب نگار بنداں** دُلھن کو سجانے، مہندی لگانے کی رات (رک: نگار بند)۔

**شب یلدا** جاڑے کی طویل ترین رات جب کہ سورج خطِ جدی کے اُوپر ہوتا ہے۔

**شباشب** راتوں رات۔

**شب** زبر ش، شد ب۔امث، ع۔ پھٹکری۔

**شباب** زبر ش۔امذ، ع۔ جوانی، بلوغ کی عمر، سنِ بلوغ سے تیس یا پینتیس سال تک کی عمر کا زمانہ۔نیز شاب (رک) کی جمع۔

محاورہ: **شباب پر ہونا** جوانی پر ہونا، عروج پر ہونا۔

محاورہ: **شباب ڈھلنا** جوانی کا زوال پذیر ہونا، عمر سے اُترنا۔

**شباط** پیش ش۔امذ، ع۔ شامیوں کا دوسرا مہینہ جو پھاگن کے مقابل ہوتا ہے۔

**شبان** زبر ش۔امذ، ع۔ گڈریا، چرواہا۔

**شبانی** چرواہے کا کام۔

**شبانہ** زبر ش، زبر ن۔صف، ف۔ رات کے متعلق، رات کا۔

**شبانہ روز** رات دن، ہر وقت۔

**شباہت** زبر ش، زبر ہ۔امث، ع۔ صورت، وضع قطع، مماثلت، مشابہت۔

**شبد** زبر ش، جزم ب۔امذ، ہ۔ لفظ، بول، قول، کلام؛ حمدیہ گیت، بھجن (سکھوں سے مخصوص)؛ آواز، صدا۔

**شبد کوش** فرہنگ، لغت کی کتاب۔

**شبدیز** زبر ش، جزم ب، ے۔امذ۔ مشکی گھوڑا، گھوڑا۔

**شبر** زیر ش، جزم ب۔امذ، ع۔ کھلے ہاتھ کے انگوٹھے کی نوک سے چھنگلی کی نوک تک کا فاصلہ، بالشت، وجب۔

**شبر** زبر ش، شد زبر ب۔علم، ع۔ حضرت موسیٰ کے بھائی ہارونؑ کے ایک صاحبزادے کا نام؛ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بڑے نواسے حضرت حسنؓ ابن علیؓ کا ایک نام۔

**شبستان** زبر ش، زیر ب، جزم س۔امذ، ف۔ رات کو آرام کرنے کی جگہ، عشرت کدہ۔(مرکبات میں بطور جزوِ دوم نِ غنہ فصیح، مثلاً: شمع شبستاں)۔

**شبق** زبرش ب۔ امث۔ جنسی خواہش، خواہشِ جماع، حد سے زیادہ جنسی خواہش، خواہش جوشہوت کی طرح تندوتیز ہو۔

**شبک** زبرش، زبرب۔ امذ۔ ہر وہ شے جس میں کثرت سے شگاف، چھید یا سوراخ ہوں جیسے جال، جالی دار کھڑکی یا کپڑا۔

**شبکہ** زبرش، زبرب، زبرک۔ امذ، ع۔ جھلی؛ (مچھلیاں پکڑنے کا) جال، جالی؛ آنکھ کا پردہ۔ نیز مُشَبّک۔ تص: شبکچہ کیمرے وغیرہ میں لگی ہوئی جالی۔

**شبکی** سوراخ دار، جالی دار۔

**شبن** زبرش، جزم ب۔ امذ۔ گدبدا اور خوبصورت لڑکا۔

**شبنم** زبرش، جزم ب، زبرن۔ امث، ف۔ رات کی نمی، اوس۔

**شبنمی** نم گیرا جو اوس سے بچنے کے لیے پلنگ پر تان لیا جاتا ہے۔ نیز شبنم جیسا۔

**شبو** زبرش، شدب، وج۔ امث، ف۔ دودھیا رنگ کا، رات کو مہکنے والا ایک پھول۔ نیز گل شبّو۔

**شبہ** زیرش، جزم ب، ہ ملفوظ۔ امذ، ع۔ مثل، مانند، نظیر۔

**شِبہِ قارّہ** براعظم کی مثل، برصغیر (پاک و ہند کے لیے مستعمل)۔

**شبہ** پیش ش، جزم ب، زبرہ۔ امذ، ع۔ شک، ظن، گمان؛ سند بیہ۔

**شبیر** زبرش، شدب، ی۔ عَلَم، ع۔ حضرت ہارونؑ کے ایک بیٹے۔ نیز حضرت امام حسینؓ بن علیؓ کا ایک نام۔

**شبینہ** زبرش، ی، زبرن۔ صف۔ امذ، ف۔ رات کا، رات کا بچا ہوا؛ ماہِ رمضان کی تراویح میں ایک رات میں پورا قرآن شریف ختم کرنا؛ مسجد میں رت جگا برائے عبادت۔

**شبیہ** زبرش، ی، جزم ہ ملفوظ۔ امث، ع۔ تصویر، مثل، صورت؛ ٹیلی وژن کے پردے پر نمودار ہونے والا نقش۔

**شبھ** پیش ش۔ صف، ہ۔ اچھا، نیک، مبارک، مسعود۔

## ش۔پ

**شپ** زبرش۔ امث۔ نقلِ صوت، ف۔ تھپی مارنے کی آواز، تلوار مانے کی آواز، تیر چلنے کی آواز۔

**شپا** زبرش، شدپ۔ امذ، ف۔ تیراندازوں کا نشانہ، ہدف۔

**شپر** زبرش، شد، زبرپ۔ صف، سُر۔ خوبصورت؛ حضرت امام حسنؓ کا لقب۔

**شپرک** زبرش، شد زبرپ، زبرر۔ امث۔ چمگادڑ، خفاش۔ نیز شپرہ (زبرر)۔

**شپّرہ چشم** رتوندھا، جسے رات کو کم یا بالکل بھی نظر نہ آئے۔

**شپڑ شپڑ** زبرش پ، جزم ڑ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ جلد جلد پینے کی آواز؛ تیز تیز چلنے کی آواز۔

## ش۔ت

**شت** زبرش۔ عدد۔ سو، (ہندسوں میں) ۱۰۰۔

**شت پتر** صد برگ۔

**شتا** زبرش، شدت۔ امث۔ بدوضع؛ چال باز، آوارہ، گستاخ، بے حیا۔

**شتا** زیرش۔ امذ، ع۔ سردی کا موسم، جاڑا۔

**شتاب** زیرش۔ متعلق فعل، ف۔ جلدی سے، فوراً۔

**شتابا** زیرش۔ امذ۔ کاغذ کی بارود میں لتھڑی ہوئی بتی جس سے آتش بازی سلگاتے یا توپ وغیرہ چھوڑتے ہیں، فتیلہ۔

**شتابان** زیرش۔ صف، ف۔ جلد باز، دوڑنے والا۔

**شتابی** زیرش۔ امث، ف۔ جلدی، پھرتی۔

**شتالا** زیرش۔ امذ۔ اضطراب، بے چینی۔

**شتر** زبرش، زبرت۔ امذ۔ (عروض) بحر ہزج کے رکن مفاعیلن میں دوہرا زحاف؛ حزم وقبض کا اجتماع۔

**شتر** پیش ش ت۔ امذ، ع۔ اونٹ۔ نیز اُشتر۔ عام: شُتَر۔

**شتر بان** اونٹ ہانکنے والا؛ اونٹ والا، اونٹ کا رکھوالا، ساربان۔

**شترِ بے مہار** بے نکیل کا اونٹ (کنایۃً) قابو سے باہر، سرکش، آوارہ گرد آدمی۔

**شتر دلی** بزدلی، نامردی، کم ہمتی۔

**شتر غمزہ** بے جا نازاور نخرے، اِٹھلاہٹ؛ اڑیل پن۔

**شتر کینہ** اونٹ جیسا کینہ پرور، منتقم مزاج، سخت کینہ پرور، جس کے دل سے کینہ اور کپٹ کبھی نہ نکلے۔

**شتر گربہ** (ت) بے میل، بے جوڑ بات، بلند و پست کو یکجا کرنا؛ ایک ہی کلام میں کسی کے لیے تعظیم و تحقیر کے کلمات لانا۔

**شتر نال** چھوٹی توپ جو اونٹ پر لاد کر چلائی جاتی تھی۔

**شتری رنگ** اونٹ کی پشم سے ملتا با دامی رنگ۔

**شتر مرغ** لمبی ٹانگوں والا پردار صحرائی جانور جو اڑ نہیں سکتا۔

**شتر گاو** زرافہ۔ نیز اُشتُر۔

**شترو** زبرش، جزم ت، ومع۔ امذ۔ دشمن، حریف، بَیری۔

**شتم** زبرش، جزم ت۔ امذ، ف۔ بدکلامی، دشنام دہی۔ صف: شاتم۔

## ش ـ ج

**شج** زبرش،شدج۔اند۔ زخم؛ضرر؛اس طرح مارنا کے جلد پھٹ جائے۔
**شجاج** زیرش۔اند۔ ایسے زخم جن کی گہرائی صرف گوشت تک ہو اور جن کا اثر ہڈی یا کسی نازک عضو پر نہ ہوا ہو؛ بہت سے زخم،ضربات۔
**شجاع** پیش ش۔صف،ع۔ بہادر،دلیر؛جنوبی آسمان کا ایک لہریادار جھرمٹ۔
**شجاعت** (زبر نیز پیش ش،زبرع) بہادری، دلیری خصوصاً میدانِ جنگ میں۔
**شجر** زبرش،زبرج۔اند،ع۔ درخت،پیڑ،روکھ۔
**شجر کاری** درخت لگانا،درخت لگانے کا کام۔
**شجرِ ممنوعہ** جنت کا وہ درخت جس کا پھل کھانے سے حضرت آدمؑ معتوب ہوئے۔مجازاً:کوئی شے جس کی ممانعت ہو۔
**شجرہ** زبرش،زبرج،زبرر۔اند،ع۔ نسب نامہ،کرسی نامہ جو اکثر شاخ در شاخ درخت کی صورت میں بنایا جاتا ہے؛نقشۂ تقسیمِ اراضی؛ جدول۔ نیز عام: **شَجْرہ** (زبر ش،جزم ج،زبرر)۔
**شجرۂ نسب** نسل اور خاندان کی اولاد کی ترتیب، سلسلۂ خاندان، اولاد در اولاد پیڑھیوں کی تفصیل۔
**شجیع** زبرش،ی۔صف،ع۔ رک: **شُجاع**۔

## ش ـ ح

**شح** پیش ش،تراکیب میں شدح۔صف۔ بخل،کنجوسی،سخاوت کی ضد،حرص و ہوس۔
**شحام** زبرش۔صف۔ رک: **شحامت**، چربی بیچنے والا۔
**شحامت** زبرش،زبرم۔امث۔ مٹاپا،فربہی۔صف: **شحیم**۔
**شحرور** لیٹا پیش،جزم ح،ومع۔امث۔ چڑیا سے بڑا ایک خوش آواز اور سیاہ رنگ کا پرندہ۔
**شحنا** لیٹا زبرش،جزم ح۔اند،ف۔ عداوت،دشمنی۔
**شحنہ** لیٹا زبرش،جزم ح،زبرن۔اند،ف۔ کوتوال،صوبہ کا حاکم؛کوتوال کا منصب یا عہدہ۔
**شحنۂ بازار** منڈی کا نگراں افسر۔
**شحوب** پیش ش،ومع۔اند۔ مرض،سفر یا بھوک وغیرہ کی وجہ سے چہرے کا رنگ متغیر ہو جانا۔
**شحیم** زبرش،ی۔صف،ع۔ موٹا،فربہ؛عموماً لحیم کے ساتھ مستعمل۔

## ش ـ خ

**شخ** زبرش۔مذ،ف۔ وہ زمین جو پہاڑ کے دامن یا پہاڑ کی چوٹی پر ہو۔
**شخص** زبرش،جزم خ۔اند،ع۔ فرد،آدمی،انسان۔جمع: **اَشخاص**۔
**شخصی** فرد سے متعلق،ذاتی،نجی۔
**شخصی راج** آمریت،بادشاہت؛نیز **شخصی حکومت**۔
اسم کیفیت: **شخصیت** (زبرش، جزم خ، زیرص، شد زبری) انفرادیت، امتیازی حیثیت،وقار،ذاتی خصوصیات یا کردار۔
**شخوص** پیش ش،ومع۔صف۔ آنکھ کھلی رہ جانا،ٹکٹکی لگا کر دیکھنا،نظر جما کر دیکھنا۔
**شخصیہ** زبرش،جزم خ،ی۔امث،ع۔ **شخص** (رک) کی تانیث نیز جمع۔

## ش ـ د

**شد** زبرش۔اند،ع۔ زور،دم؛حرف کو زور دے کر پڑھنا۔نیز اس کی علامت "ّ"۔نیز شدی۔
**شدّ ومدّ** (زبرش،شدد،ومج،زبرم) زور شور، کھینچ تان،اصرار،طمطراق۔
**شد** پیش ش۔فعل ماضی۔ ہوا،گزرا،مثلاً: **تمام شُد** ختم ہوا،پورا ہوا،فوت ہوا۔
**شد آمد/آمدو شد** آنا جانا۔
**شُد بُد** معمولی علم،حرف شناسی۔
**شُدَنی** (زبرد) جو ہوا یا ہونا ہی تھا۔
**شدا** زبرش،شدد۔اند،ع۔ شہدائے کربلا کی یاد میں محرم کے جلوس میں نکالا جانے والا جھنڈا۔نیز **شُدا** (پیش ش)۔
**شدا** پیش ش،شدد۔اند۔ موم بتیوں کا پانچ شاخوں کا پنجہ۔
**شداد** زبرش،شدد۔علم۔ اساطیر میں مذکور ایک بادشاہ جس نے مصنوعی جنت ارم بنائی تھی؛ بہت طاقت والا،ظالم،بے رحم۔
**شدائد** زبرش،زیرء۔جمع،مذ،ع۔ مشکلات،سختیاں،مصائب۔
**شدت** زیرش،شد زبرد۔امث،ع۔ سختی،تکلیف؛ تیزی، جوش؛ زیادتی، کثرت،وفور؛غلبہ۔
**شدہ شدہ** پیش ش،زبرد،غم۔فعل متعدی،ف۔ ہوتے ہوتے،رفتہ رفتہ۔

**شدنی** پیش ش، زبر د۔امث۔ ہونے والا (امر)، ہونے والی بات، قسمت کا لکھا، ہونی، جس کا وقوع لازمی ہو، ہونے کے لائق۔

**شدید** زبرش، ی۔صف، ع۔ سخت؛ دُشوار؛ پُر زور، بغایت، بھرپور۔

**شدیدُ الحس** (پیش د، غم ا، زیر ح) جس کی حس تیز ہو، بہت حساس۔

**شدیدُ العِقاب** (غم ا، زیر ع) سخت سزا دینے والا۔

**شدھ** پیش ش، جزم دھ۔صف، ہ۔ خالص، پاک، پوتر؛ درست، بے خطا، سیدھے راستے پر۔

**شُدّھ بولی** شستہ زبان، صاف بول۔

**شُدّھی** سیدھے راستے لانا، تبلیغ کے ذریعے دین بدلوانا؛ مسلمان سے ہندو بنانا۔

## ش۔ذ

**شذرہ** زبرش، زبر ذ، زبر ر، ہ غم۔صف۔امذ۔ متفرق، پراگندہ، بکھرا ہوا، الگ الگ؛ اخبار کا مختصر ادارتی نوٹ۔جمع: **شَذَرات**۔

**شذوذ** پیش ش، ومع۔امذ، ع۔ نایاب ہونا۔ **شاذ** (رک) کا اسم کیفیت۔

## ش۔ر

**شر** زبرش۔امذ، ع۔ فتنہ، فساد؛ برائی، بدی۔جمع: **شرور** برائیاں، عیوب۔

**شرانگیزی** فتنہ وفساد، شرارت، فتنہ پردازی۔

**شرپسند** شریر، مفسد، فتنہ گر۔

**شراب** زبرش۔امث، ع۔ خمار اُٹھایا ہوا نشہ آور مشروب، بادہ، خمر، مے، دارو؛ پینے کی شے، کوئی چیز جو پی جائے۔

**شرابِ احمر** سرخ رنگ کی شراب جو بہت عمدہ خیال کی جاتی ہے۔

**شراب خانہ** وہ جگہ جہاں شراب بنتی، فروخت ہوتی یا محفل سی جما کر پی جاتی ہو۔

**شراب خوار** (ومعدولہ) شراب پینے والا، شراب پینے کا عادی، شرابی۔نیز **شراب خور**۔

کہاوت: **شراب خوار، ہمیشہ خوار** شرابی ہمیشہ ذلیل رہتا ہے۔

اکیف (مث): **شراب خواری** (ومعدولہ) شراب پینے کی عادت۔

کہاوت: **شراب سے جوہر کھل جاتا ہے** نشے میں اصل حال ظاہر ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **شراب سے سب نشے نیچے ہیں** نشہ آور اشیا میں شراب سب سے بڑھ کر ہے۔

**شرابِ طہور** (لیٹا زیر ب، زبر ط، ومع) پاک شراب، جائز شراب، آخرت میں جنتیوں کو ملنے والی شراب۔

کہاوت: **شراب کے ساتھ خمار ہے** آرام کے ساتھ تکلیف بھی ہے۔

**شرابور** زبرش، وج۔صف۔ تربتر، بالکل بھیگا ہوا۔نیز **شور بور**۔

**شرابی** زبرش۔صف۔ شراب پینے والا، مے نوش۔

صف: **شرابی کبابی** شراب نوش اور عیاش۔

**شراپ** زبرش۔ بددعا، کوسنا۔نیز **شاپ**۔

**شراٹا** زبرش، شدر۔امذ، نقلِ صوت۔ زور سے مینہ برسنے کی آواز۔

**شرادھ** زبرش، جزم دھ۔امذ، ہ۔ ہندوؤں کے مُردوں کے نام کا کھانا جو اُن کی نجات کے لیے دیوتاؤں کو چڑھایا اور برہمنوں کو کھلایا جاتا ہے۔

**شرار** زبرش۔امذ، ع۔ چنگاریاں، پتنگے۔واحد: **شَرارہ، شَرر**۔

**شرارجستہ** (زبرج، جزم س، زبرت) کوئلے سے چٹخنے والی چنگاری۔

**شرارسنگ** پتھر کی رگڑ سے نکلنے والی چنگاری۔

**شرارت** زبرش، زبرر۔امث، ع۔ شوخی، شرانگیزی، فتنہ طرازی۔

**شرارت آمیز** بدنیتی پر مبنی، شرارت آلود۔

محاورہ: **شرارت سوجھنا** کوئی ایسی بات سوجھنا جس سے جھگڑا پیدا ہونے کا امکان ہو۔

**شرارتاً** شوخی، خوش طبعی سے ستانے کے لیے۔

**شرارہ** زبرش، زبرر۔امذ، ع۔ ایک پانچے کا زنانہ پاجامہ، لہنگا، گھاگھرا؛ آگ کا پتنگا، چنگاری۔

**شرافت** زبرش، زبرف۔امث، ع۔ خوش نسبی، بھلے مانسی، عزت داری۔

**شراکت** زبرش، زبرک۔امث، ع۔ ساجھا، حصہ داری۔اصلاً: **شِرکت**۔

**شراء** زبرش۔امذ۔ خریداری۔نیز **شریٰ**، (ش را) **شرا**۔

**بیع وشرا** خرید وفروخت۔

**شرائط** زبرش، زیرء۔جمع، مث، ع۔ **شرط** (رک) کی جمع۔

**شرائع** زبرش، لیٹا زیرء۔امذ، مث، ع۔ **شریعت** (رک) کی جمع۔

**شرائف** زبرش، جزم ء۔ اعلیٰ درجے کے لوگ، شریفانہ ڈھنگ کے، اچھے، عمدہ، نیک لوگ۔

**شرائین** زبرش، ی۔امث، ع۔ **شریان** (رک) کی جمع۔

**شرب** پیش ش، جزم ر۔امذ، ع۔ پینے کا شغل، پینے کی شے۔

**شُربِ الیہود** چھپ کر شراب پینا۔

**شربا** زبرش، زبرر۔امذ۔ سفید اور سبز دم دار صراحی جس میں پانی سرد رہتا ہے۔

**شربت** زبرش، جزم ر، زبرب۔اند، ع۔ شکر یا قند گھلا ہوا پانی۔ **قدر شربت** کی تخفیف، کوئی میٹھا مشروب یا میٹھی رقیق شے۔

**شربتی** گڑ کے شربت کے رنگ کا۔

**شربہ** پیش ش، جزم ر، زبرب۔اند، ع۔ پانی یا عرق وغیرہ کی تھوڑی سی مقدار جس کے کل یا جزو سے پیاس بجھ جائے، گھونٹ، جرعہ، دوا کا ایک گھونٹ یا خوراک۔

**شرت** زبرش ر۔امث۔ ہندو سال کا چوتھا موسم جو کنوار اور کاتک کے ہندی مہینوں پر مشتمل ہوتا ہے۔

**شرح** زبرش، جزم ر، جزم ح۔امث، ر۔ وضاحت، معنی کھولنا، تفصیل سے بیان کرنا؛ نرخ، بھاؤ۔

**شرحِ صدر** سینہ کو کھول دینا یا کھل جانا مراد: حقیقت واضح کر دینا، نور ایمان سے سینہ کو بھر دینا؛ شک وشبہ دور ہونا۔

**شرحِ مبادلہ** کسی ایک ملک کے سکے کی کسی دوسرے ملک کے سکے سے باہمی تبادلہ کے لیے ہر دو سکوں کی قیمت یا نرخ۔

**شرح وبسط** (زبرب، جزم س) تفصیل و وضاحت۔

**شردھا** زبرس، جزم ر۔امث، س۔ عقیدت، ایمان، اعتقاد، بھروسہ، طمانیت، ڈھارس، تسلی؛ اشتیاق، آرزو۔

**شرر** زبرش، زبرر۔اند، ع۔ رک: شرار۔

**شرر انگیز** چنگاریاں اٹھانے والا، فتنہ بڑھانے والا، جھگڑا اٹھانے والا، شریر، مفسد، فسادی۔

**شرزہ** زبرش، جزم ر، زبرز، ہ غم۔صف۔اند، ف۔ طاقتور، تند؛ بپھرا ہوا، غصے سے بھرا ہوا؛ درندہ، شیر، چیتا۔

**شرط** زبرش، جزم ر۔امث، ع۔ قول، دعوی؛ داؤ؛ قرارداد، ضروری شق، جو لازم قرار دی جائے۔جمع: شرائط، شروط۔

محاورہ: **شرط لگانا** بازی لگانا، پابند کرنا؛ عہد و پیمان کرنا۔نیز **شرط باندھنا**، **شرط بدھنا**۔

**شرطیہ** یقینی، لازمی، حکمی۔نیز شرطیّہ۔

**شرط** پیش ش، جزم ر۔صف۔اند، ع۔ سازگار، موافق۔

**شرطہ** پیش ش، جزم ر، زبرط۔صف۔مث۔ موافق، مبارک، نیک شگون دینے والی۔مثال: **بادِ شرطہ** وہ ہوا جو کشتی کے رخ یا روانی کے موافق ہو۔

**شرع** زبرش، جزم ر۔امث، ع۔ ضابطۂ احکام، قانون، آئین، مسلک، دینی امر ونواہی کا مجموعہ۔

کہاوت: **شرع میں شرم کیا** صاف بات کہنے یا جائز کام کرنے میں پس و پیش نہیں کرنا چاہیے۔

**شرعاً** شرع کے مطابق، قانونِ اسلام کی رو سے۔

**شرعی** مذہبی احکام کے مطابق۔

**شرعی پاجامہ** ٹخنوں سے اونچے پائچوں کا (مردانہ) پاجامہ۔

**شرعیہ** دینی جواز۔

**شرغا** زبرش، جزم ر۔اند، ع۔ بادامی رنگ کا گھوڑا یا سمند جس کی ایال اور دم بادامی ہو۔

**شرف** زبرش، زبرر۔اند، ع۔ عزت، بڑائی، برتری؛ عزت افزائی؛ عالی نسبی، ذاتی خوبی وخوش اوصافی؛ (نجوم) سیارے کا اپنے نام سے موسوم برج میں آنا۔

**شرفِ امتیاز** بزرگی، برتری یا بڑائی حاصل کرنے کی عزت۔

**شرفِ باریابی** کسی کی خدمت میں حاضر ہونے کا فخر یا عزت۔

محاورہ: **شرف حاصل ہونا** عزت حاصل ہونا، مشرف ہونا۔

**شرفِ قبولیت** منظوری کی عزت۔

**شرق** زبرش، جزم ر۔اند، ع۔ مشرق، پورب، سورج کے نکلنے کی سمت؛ ایشیائی ممالک۔

مرکب: **شرقِ اوسط** عرب اور ایران کے علاقے۔

**شرقہ** زبرش، جزم ر، زبرق۔اند۔ پرتو، جھلک، عکس، دھوپ۔

**شرقی** زبرش۔صف۔ مشرق کا، مشرق سے متعلق۔

**شرک** زیرش، جزم ر۔اند، ع۔ اللہ کی وحدانیت سے انکار، اللہ کے ساتھ دوسرے معبودوں کو شامل کرنا۔

**شرکِ جلی** (زبرج) کھلا ہوا شرک جیسے بت پرستی۔

**شرکِ خفی** (زبرخ) ایسا قول یا عمل جس کے نتیجے میں انکار وحدت یا صفات باری تعالیٰ میں غیر کی شرکت لازم آئے، غیر محسوس شرک جیسے کسی کے آگے رکوع یا سجدہ کی طرح جھک جانا۔

**شرکا** پیش ش، زبرر۔اند، ع۔ شریک (رک) کی جمع۔

**شرکت** زیرش، جزم ر، زبرک۔امث، ع۔ شمول، شامل ہونا، حصہ داری، ساجھا، کمپنی، فرم۔

**شرم** زبرش، جزم ر۔امث، ف۔ حیا، لاج، حجاب؛ خجالت؛ غیرت، پاس، لحاظ؛ ننگ، عار؛ خفت، پشیمانی۔

محاورہ: **شرم آنا** جھجکنا، نظریں نیچی ہونا؛ خیال آنا؛ لحاظ مدِ نظر ہونا؛ شرمندہ ہونا۔

محاورہ: **شرم دلانا** شرمندہ کرنا، کسی غلطی یا کوتاہی پر نادم ہونے کی تلقین کرنا۔

محاورہ: **شرم رکھنا** عزت بچالینا؛ بھرم نہ ٹوٹنے دینا، آبرو بچانا۔

**شرمسار** شرمندہ، خجل، محجوب۔نیز شرمسار۔

محاورہ: **شرم سے پانی پانی ہونا** خجالت کے باعث پسینے میں تر ہونا، نہایت شرمندہ ہونا، بہت پشیمان ہونا۔

کہاوت: **شرم کی بہونت بھوکی مرے** جو شرم کرے نقصان اُٹھاتا ہے۔ جس طرح دُلھن شرم میں بھوکی رہتی ہے۔

کہاوت: **شرم کی ماں گوڈے رگڑتی ہے** جھجکنے، ہچکچانے سے نقصان اُٹھانا پڑتا ہے۔

**شرم کے مارے** شرم کی وجہ سے، غیرت کی وجہ سے۔

**شرم گاہ** اندامِ نہانی؛ آلۂ تناسل۔

**شرمیلا** حیادار۔

**شرمناک** قابلِ مذمت، باعثِ رسوائی۔

**شرما** زبرش، جزم ر۔صف۔اند،س۔ مگن، نچنت، مسرور؛ خوشحال؛ برہمنوں کا لقب، برہمن خاندان کا فرد۔

**شرمانا** زبرش، جزم ر۔فعل لازم، متعدی۔ کسمسانا، نظریں نیچی کرنا، خود کو کمتر کمزور یا مجرم محسوس کرنا؛ غیرت یا خجالت محسوس کرنا۔ف م: غیرت دلانا؛ شرمندہ کرنا۔نیز **شرما حضوری**۔

**شرما شرمی** لحاظ کے مارے، شرمیلے پن سے مجبوراً۔

**شرمندہ** زبرش، جزم ر، زیرم، جزم ن، زبر د۔صف،ف۔ نادم، پشیمان، خجالت زدہ؛ ممنون؛ محجوب، شرمسار، ہارا ہوا، پسپا، مغلوب۔

محاورہ: **شرمندۂ تعبیر (نہ) ہونا** حقیقی شکل (نہ) مل سکنا، گرفت میں (نہ) آسکنا۔نیز **شرمندۂ معنی (نہ) ہونا**۔

**شرمندگی**۔ رک: **شرمندہ** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**شرمیلا** زبرش، ی۔صف۔ حیادار۔

**شرن** زبرش، زبرر۔اند،ہ۔ مکان، جائے پناہ، مامن؛ مدد، امداد۔

**شرنارتھی** زبرش، جزم ر۔اند،ہ۔ پناہ گزیں، امان میں آیا ہوا۔اصلاً: **شرنڑارتھی**۔

**شرنگ** زبرش، ر، ن غنہ۔اند۔ ایک نہایت تلخ اور بدذائقہ پھل، حنظل، اندرائن، زہر۔

**شرنگار** جزم ش، زیرر، ن غنہ۔اند۔ عشق و محبت، جنسی جذبہ، معاملاتِ حسن و عشق۔

**شرنگار رس** (ادب میں) رومان پسندی، رومانی شاعری۔

**شرو** زبرش، وج۔امث۔ چوٹی، سرا، منتہی، سر۔

**شروا** پیش ش، جزم ر۔اند۔ شوربا (رک) کی تحریف۔

**شروے چٹ** مفت خورا؛ وہ شخص جو صرف روٹی کھانے کے لیے دوست بنے۔نیز **شرواچٹ**۔

**شروح** پیش ش، و مع۔اند، جمع،ع۔ رک: **شرح** جس کی یہ جمع ہے۔

**شرور** پیش ش، و مع۔اند،ع۔ شر (رک) کی جمع۔

**شروط** پیش ش، و مع۔امث، جمع۔ شرط (رک) کی جمع۔

**شروع** پیش ش، و مع۔اند،ع۔ ابتدا، آغاز، پہلا سرا۔

**شروعات** ابتدا، آغازِ کار۔

**شری** جزم ش۔کلمۂ خطاب و اعزاز،س۔ حضرت، صاحب، عزت مآب۔

**شری مد** نشہ (دولت یا عرفان کا)۔

**شری** زبرش، شدر۔صف فسادی، فتنہ گر۔جمع: **اَشرار** شریر، فتنہ پرداز لوگ۔

**شریا** زبرش، جزم ر۔اند۔ (سلائی بٹائی) ریشم، ایک کیڑے کے منہ کے رس کا تار جو نہایت مضبوط نرم اور چکنا ہوتا ہے اور اس سے تیار کیا ہوا کپڑا جو اوّل درجہ میں شمار ہوتا ہے۔

**شریان** زبرش، جزم ر۔امث،ع۔ جسم کے اندر پھیلی ہوئی سرخ رگوں کے جال کا کوئی حصہ جن کے ذریعے خون دل سے آتا اور پھر نیلی رگوں کے ذریعے لوٹ کر جاتا ہے۔جمع: **شرائن**۔

**شریانی** شریانوں سے متعلق۔نیز مجازاً: راستوں یا نالیوں کے سلسلے سے منسلک۔مثال: **شریانی سڑک** بڑی سڑک سے منسلک ذیلی سڑک۔

**شریر(۱)** زبرش، ی۔صف،ع۔ شرارت کرنے والا، چھیڑ چھاڑ کرنے والا، فسادی، شوخ، بے لگام، بے باک۔

**شریر(۲)** زبرش، ی۔صف،س۔ بدن، جسم، قالبِ خاکی۔

**شریط** زبرش، ی۔اند۔ روایتی قصیدے میں دعا کا ایک پیرایہ جس میں ممدوح کی عمر و اقبال کو بعض دائمی اشیا کے باقی رہنے تک مشروط کر دیا جاتا ہے۔

**شریعت** زبرش، ی، زبرع۔ رک: **شرع**۔

**شریف** زبرش، ی۔صف،ع۔ خوش اطوار، خوش کردار، عالی نسب۔نیز رک: **شرف**۔جمع: **اشراف، شُرَفا(ء)**۔

**شریف الطبع** طبعاً نیک، نیک خصلت۔

**شریف النفس** (پیش ف، غم ا، غم ل، زبرن، جزم ف) بزرگ، بھلا مانس، نیک دل آدمی۔

کہاوت: **شریف کی دس اور پاجی کی ایک برابر** پاجی کی ایک گالی شریف کی دس گالیوں کے برابر ہے۔

**شریفہ** زبرش، ی، زبرف۔اند،ع۔ سبز نرم پوست کا ایک پھل جس کا گودا

سفید میٹھا اور بیج کالے ہوتے ہیں، سیتا پھل (رک)۔

**شریک** زبر ش، ی۔صف، ع۔ شامل، ساجھی، حصہ دار، ہمسر، برابر کا۔

**شریکِ حال** دُکھ درد میں ساتھ دینے والا، ہمدرد، دوست۔

**شریکِ حیات** جیون ساتھی، میاں یا بیوی۔

**شریکِ غالب** جس کا حصہ بڑھ کر ہو۔

**شریکِ کار** ساتھ کام کرنے والا، رفیقِ کار، مددگار، معاون۔

**شرینی** زبر ش، ی مع۔امث۔ مٹھائی، حلوہ۔

## ش۔ڑ

**شڑاپ** زبر ش۔امث نقلِ صوت۔ کوڑے پڑنے کی آواز۔

**شڑپا** زبر ش، شدزبرڑ۔اند نقلِ صوت، و۔ کسی سیال کو آواز کے ساتھ پینا؛ گھونٹ بھرنے کی آواز۔

## ش۔س

**شست** زبر ش، جزم س۔عدد۔اندم ف۔ ساٹھ، (ہندسوں میں) ۶۰۔ نیز شصت (۶۰)۔ نیز مضراب، چھلا، انگشتانہ، جنیو (ان معانی میں "س" کے ساتھ)۔

**شست(۱)** زیر ش، جزم س۔امث، ف۔ سیدھ، نشانہ جو کسی سمت لیا جائے، بندوق وغیرہ کا سوراخ جس میں سے سیدھ لیتے ہیں۔ نیز شِکست۔

محاورہ: **شست باندھنا / لینا** نشانہ درست کرنا، سیدھ لینا؛ کسی شے پر نگاہیں گاڑ دینا، ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔

**شست(۲)** زیر ش، جزم س۔امث۔ پرت دار چٹان، طبقاتی چٹان۔

**شست** پیش ش، جزم س۔امث، ف۔ دھونا، پانی سے صاف کرنا۔

مرکب عطفی: **شست وشو** (وج، ومع) دھونا۔ نیز مجازاً: عیب، الزام، دھبا مٹانے کی کوشش کرنا۔ نیز رک: شُستہ۔

**شستر** زبر ش، جزم س، زبر ر۔اند س۔ ہتھیار، آلۂ حرب وضرب۔

**شستک** زبر ش، جزم س، زبر ت۔اند۔ مصنوعی آلۂ تناسل، سُتر۔

**شستہ** پیش ش، جزم س، زبر ت۔صف، ف۔ دھویا دھلایا، پاکیزہ؛ اُجلا، سلیس، فصیح (لہجہ، کلام، زبان، تقریر)۔

مرکب عطفی: **شُستہ و رفتہ** (پیش ر، جزم ف، زبر ت) رواں، صاف، بے عیب، سلیس۔

**شستہ زبان** سلیس زبان، رواں اور پاکیزہ زبان، صاف اور خالص بولی۔

## ش۔ش

**شش** زبر ش۔اند۔عدد۔ چھ، (ہندسوں میں) ۶۔

**شش پہلو** (ومع) چھ کونوں یا گوشوں والا۔

**شش جہت** (لیٹا زبر ج، زبر ہ) چھ پہلو یا اطراف (مشرق، مغرب، شمال، جنوب، اوپر، نیچے)؛ (مجازاً) کُل عالم، ساری دُنیا۔

**شش عید** عید کے چھ روزے جو عید الفطر کے بعد ادائے قضا یا مزید ثواب کے لیے رکھے جاتے ہیں۔ زنانہ محاورے میں: شہ شہید کے روزے۔

**شش وپنج** حیرانی، فکرمندی، گومگو، تذبذب۔

**شش** پیش ش۔اند، ف۔ پھیپھڑا۔

**ششدر** زبر ش، جزم ش، زبر د۔صف، ف۔ حیران، متحیر، پریشان، عاجز۔

محاورہ: **ششدرہ رہ جانا** حیران و پریشان رہ جانا۔

**ششدری** زبر ش، جزم ش، زبر د۔امث، ف۔ مکان جس کے چھ دروازے ہوں۔

**ششر** زیر ش ش۔اند۔ جاڑے کا موسم جو ماگھ اور پھاگن کے دو مہینوں پر مشتمل ہوتا ہے۔

**ششم** زبر ش، پیش ش۔صف۔ چھٹا۔

## ش۔ص

**شص** زبر ش، شدص۔امث۔ مچھلی پکڑنے کا کانٹا۔

**شصت** زبر ش، جزم ص۔عدد، ف۔ رک: شست، دوسرے معانی سے متمیز کرنے کے لیے "ص" سے لکھا جانے لگا ہے۔

## ش۔ط

**شط** زبر ش۔اند، ع۔ دریا یا سمندر کا کنارہ، ساحل۔

**شطُّ العرب** (پیش ط، غم ا، جزم ل، زبر ع، زبر ر) دریائے دجلہ وفرات کے سنگم کے بعد کا دھارا، اور اس کے اِرد گرد کا علاقہ۔

**شطاح** زبر ش، شدط۔صف، ع۔ چالاک، نہایت بے حیا، مکار، عیار۔ نیز شطّاحا (اُردو میں عورت کے لیے)۔

**شطار** زبر ش، شدط۔صف۔ ذہین، تیز، چالاک۔

**شطب** پیش ش، زبر ط۔امث۔ کھجور کی شراب۔

**شطح** زبر ش، زبر ط۔اند، ع۔ بہکنا، بھٹکنا، خصوصاً شرعی معاملے میں یا کفر کی طرف؛ جوش میں منہ سے نکلا ہوا ایسا کلمہ جو شرع اعتبار سے کفر ہو۔

**شطرنج** زبرش، جزم ط، زبرر، جزم ن۔امث، ع۔ چونسٹھ خانوں کی دورنگی بساط پر دونوں جانب ۱۶،۱۶ مہروں سے کھیلا جانے والا مصنوعی جنگ کا کھیل۔

کہاوت: **شطرنج نہیں، صدرنج ہے** شطرنج پر وقت ضائع کرنے والے کو بہت تکلیفیں پہنچتی ہیں۔

**شطرنجی** زبرش، جزم ط، زبرر، جزم ن۔امث، ع۔ف۔ سوتی فرشی دری جو سادہ یا رنگ دار بھی ہوسکتی ہے۔

**شطریہ** زبرش، جزم ط، زیرر۔امذ۔ (حیاتیات) تولیدی مرکزے۔

**شطونگڑا** زبرش، ومع، ن غنہ، جزم گ۔امذ۔ شیطان کا بچہ، چھوٹا شیطان، شیطان کا چیلا، ہاں میں ہاں ملانے والا۔

## ش۔ع

**شعاب** زیرش۔امذ، جمع۔ دو پہاڑوں کے درمیان سے گزرنے والے رستے، درّے۔

**شعابد** زبرش، زیرب۔امذ، جمع۔ شعبدے بازیاں، دھوکے، فریب، گورکھ دھندے۔

**شعابی** پیش ش۔صف۔ پوری طرح دھوپ نہ نکلی ہو مگر اس میں خفیف سی تیزی ہو۔

**شعار** زیرش۔امذ، ع۔ امتیازی نشان، پہچان، شناخت؛ طور طریقہ، عادت، چلن۔ نیز بطور لاحقۂ صفت، مثال: **غفلت شعار** بھول جانے، بے توجہی برتنے کا عادی۔ **صداقت شعار** سچ بولنے کا عادی۔

**شعاع** زبرش۔امث، ع۔ کرن، روشنی کی لہر، برقی توانائی کی غیر مرئی لہر۔

**شعائر** زبرش، زیرء۔جمع، مذ، ع۔ مذہبی رسوم، مناسک، زیارات، متبرک مقامات۔

**شعب** زبرش، جزم ع۔امذ، ع۔ گروہ، نسل، قوم۔

**شعب** لیٹا زیرش، جزم ع۔امذ، ع۔ درۂ کوہ، غار، گھاٹی۔ جمع: **شِعاب**۔

**شعبان** زبرش، جزم ع۔امذ، ع۔ اسلامی جنتری کا آٹھواں مہینہ، شب برات (کا مہینہ)۔

**شعبدہ** لیٹا پیش ش، جزم ع، زبرب، زبرد، ہ غم۔امذ، ف۔ جادو کا تماشا، ہاتھ کی صفائی، کرتب۔

**شعبدہ/شعبدے باز** کرشمہ ساز، دھوکے یا حیرت میں ڈالنے والے کھیل کرتب دکھانے والا۔ (مجازاً) مکار، عیار، فسوں گر۔ نیز **شعبدہ کار**۔

**شعبدہ بازی** بازی گری، چالاکی، عیاری؛ شعبدہ باز کا کام۔ نیز **شعبدہ سازی، شعبدہ کاری**۔

**شعبہ** لیٹا پیش س، جزم س، زبرب، ہ غم۔امذ۔ شاخ، ٹہنی؛ عضو، کسی ادارے کا تحتی یا ذیلی دفتر، ضلع یا صیغہ۔

**شعر** زبرش، جزم ع۔امذ، ع۔ بال، مو، رُواں، پشم۔

صف: **شعر باف** اُون بُننے والا؛ (مجازاً) باریک کام کرنے والا، باریک بیں، بال کی کھال اُتارنے والا۔

**شعر** لیٹا زیرش، جزم ع۔امذ، ع۔ علم و دانش؛ لطیف و موزوں کلام، فنِ شاعری، نظم، بیت۔ جمع: **اَشعار**۔

**شعرآفرینی** شعر کی تخلیق، شعر گوئی، شاعری کرنا۔

**شعرخوانی** (ومعدولہ) آواز سے شعر پڑھنا، کلام سنانا۔

محاورہ: **شعر کہنا** شاعری کرنا، شعر تخلیق کرنا۔ نیز شعر گوئی۔

**شعرفہمی** (لیٹا زبرف) شاعری کو سمجھنے اور پرکھنے کی صلاحیت۔

**شعرا(ء)** لیٹا پیش ش، زبرع۔جمع، مذ، ع۔ **شاعر** (رک) کی جمع۔

**شعریٰ** زیرش، جزم ع، کھڑا زبری۔امذ۔ علَم، ع۔ آسمان کا سب سے روشن اور نظامِ شمسی سے قریب ترین ستارہ جو جنوبی آسمان میں واقع ہے۔ نیز **شعرایمانی**۔

**شعشعہ** زبرش، جزم ع، زبرع، ہ غم۔امذ، ع۔ چمک، چکاچوند، پتلی لکیر، حرے کا آخری سرا یا نوک۔

**شعلہ** لیٹا پیش ش، جزم ع، زبرل، ہ غم۔امذ، ع۔ آگ کی لپیٹ، بھڑک، لپک، لَو، جوالا۔ نیز **شعلا**۔

**شعلہ آواز** پرسوز آواز، گرمیِ گفتار، آواز کا سوز و گداز جو دلوں میں اُتر جائے۔

محاورہ: **شعلہ اُٹھنا** آگ کی لپٹ نکلنا، لو اُٹھنا؛ غصہ آنا، جلن ہونا۔

**شعلہ بار** آگ برسانے والا، جلا دینے والا۔ (مجازاً) تند و تیز۔

**شعلہ بیاں** گرم گفتار، آتش بیاں، جس کے کلام مین جوش و خروش بہت زیادہ ہو۔ نیز **شعلہ زبان**۔

**شعلۂ جوالہ** چرخی یا چکر پر گھومتا ہوا شعلہ۔ مجازاً: تندخو، تیز طرار شخص۔

**شعلہ رُخ** (مجازاً) گالوں کی سرخی، چہرے کی تابانی۔

**شعلۂ مستعجل** (پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع، زیرج) بھڑک کر جلد بجھ جانے والا؛ عارضی، فانی جودت دکھانے والا۔

**شعوب** پیش ش، ومع۔جمع، مذ، ع۔ **شعب** (رک) کی جمع۔

**شعور** پیش ش، ومع۔امذ، ع۔ کسی کام کو انجام دینے کا سلیقہ، تمیز؛ کسی کام کا ملکہ؛ سمجھ بوجھ، دانائی، ہوشیاری؛ پہچان، آگاہی، عقل، جاننا، علم حاصل کرنا۔ غلط العام: **شعور** (زبرش)۔

**شعورِ آگہی** سمجھ، تمیز، فہم و فراست، سوجھ بوجھ کا احساس۔

**شعوری** دانستہ، عقلی۔

**شعیر** زبرش، ی۔اند، ع۔ جو، گیہوں سے ملتی غلّے کی ایک ادنیٰ قسم۔

**شعیرہ** زبرش، ی۔اند، ع۔ عبادت، مکہ میں حج کے موقع پر قربان کیا جانے والا جانور؛ جو کا کم وزن دانہ۔

## ش۔غ

**شغار** زیرش۔اند، ع۔ اپنی بہن یا بیٹی کا رشتہ دے کر دوسرے کی بہن یا بیٹی سے اس شرط پر نکاح کرنا کہ نہ مہر دیا جائے گا اور نہ ہی لیا جائے گا۔

**شغاف** زبرش۔اند۔ پسلیوں کے نیچے کا درد خواہ وہ دائیں جانب ہو یا بائیں جانب۔

**شغال** زبرش۔اند، ف۔ گیدڑ، شگال، سیال۔

**شغب** زبرش، زبرغ۔اند، ع۔ ہلچل، ہنگامہ، فساد۔

**شغف** زبرش، زبرغ۔اند، ع۔ گہرا لگاؤ، شیفتگی۔

**شغل** زبرش، جزم غ۔اند، ع۔ مصروفیت، انہماک، مصروف رکھنے والا کام، مشغلہ۔غلط العوام: **شُغل** (پیش ش)۔

محاورہ: **شغل فرمانا** اپنی تئیں کسی کام میں اپنی پوری توجہ صرف کرنا؛ تفریح طبع کا کام کرنا مثلاً حقے سے شغل فرمانا۔نیز **شغل کرنا**۔

## ش۔ف

**شف** زبرش۔امث، ع۔ ملائم، باریک کپڑا، ململ۔

**شفا(ء)** زیرش۔امث، ع۔ صحت یابی، مریض سے نجات۔غلط العام: **شفا** (زبرش)۔

**شفا بخش** اچھا کرنے والی، شفا دینے والا۔

**شفاخانہ** ہسپتال، دارالصحت، مریضوں کی علاج گاہ۔نیز **دارالشفاء**۔
انگریزی میں: Hospital۔

**شفایاب** اچھا بھلا، تندرست؛ جسے بیماری کے بعد تندرستی ملے۔

**شفاعت** زبرش، زبرع۔امث، ع۔ گناہوں کی بخشش کے لیے پیروی، درخواست، دُعا، سفارش۔

**شفاف** زبرش، شدف۔صف، ع۔ مہین، بے کثافت، مُجلّی، ایسا روشن جس کے آر پار دیکھا جا سکے۔نیز **شفیف**۔

**شفافیت** کسی شے کا مہین ہونا۔

**شفت** زبرش، جزم ف۔اند، ع۔ ہونٹ، لب۔

**شفتالو** زبرش، جزم ف، ومع۔اند، ف۔ آڑو کی قسم سے ایک قدرے چپٹا، پہاڑی پھل، ستالو۔

**شفتل** زبرش، جزم ف، زبرت۔امث، ف۔ بطور دشنام: پھنکاری ہوئی، تیز طرار، بے حیا، بدعورت۔

**شفتین** زبرش ف، ے لین۔جمع، مذ۔ دونوں ہونٹ، لب۔

**شفر** زبرش، جزم ف۔اند۔ آنکھ کے پپوٹے کا کنارہ جو پلکوں کے نمودار ہونے کی جگہ پر ہوتا ہے، پلک کی جڑ۔(طب) عورت کی شرم گاہ کا کنارہ، لب فرج۔

**شفعہ** پیش ش، جزم ف، زبرع۔اند، ع۔ (قانون) اپنی زمین یا مکان سے ملحق املاک کو خریدنے کی خواہش یا اِس پر بطور ہمسایہ پہلا حق۔نیز **حق شفعہ**۔

**شفق** زبرش، زبرف۔امث، ع۔ طلوع و غروب آفتاب کے وقت اُفق یا آسمان پر نظر آنے والی سرخی یا روشنی؛ قطبین کے قریب آسمان پر نظر آنے والی روشنی کی دھاریاں۔نیز **شفق شمالی/جنوبی**۔

**شفق آلود** لال رنگ کا، شفق کی رنگت لیے ہوئے۔

محاورہ: **شفق پھولنا** آسمان پر سرخی چھانا، شفق کا نمودار ہونا۔نیز **شفق کھلنا**۔

**شفقت** زبرش، جزم ف، زبرق۔امث، ع۔ رحم، محبت؛ بزرگانہ ملاحظہ، لطف و نوازش۔

**شَفَوی** زبرش، زبرف۔صف۔ ہونٹوں سے متعلق، ہونٹوں سے ادا ہونے والی آواز یا حروف۔

**شفیع** زبرش، ی۔صف، ع۔ شفعہ کا حق چاہنے والا؛ شفاعت کرنے والا۔

**شفیع الورا** (پیش ع، اغم، جزم ل) مخلوق کی بخشش کی شفاعت کرنے والا، آنحضرت محمد ﷺ کا لقب۔

**شفیعا** زبرش، ی۔اند، ع۔ اُردو و فارسی تحریر کی ایک رواں، پختہ روش۔نیز **خطِ شَفِیعا**۔

**شفیف** زبرش، ی۔اند۔ صاف ستھرا پن، شفاف ہونا۔

**شفیق** زبرش، ی۔صف، ع۔ شفقت رکھنے والا، مہربان، مربّی، مشفق۔

## ش۔ق

**شق** زبرش۔صف، ع۔ چاک، پھٹا ہوا، دراڑ پڑا ہوا، دو ٹکڑے، دو لخت۔

**شق القمر** (پیش ق، اغم ا، جزم ل، زبرق) چاند کا دو ٹکڑے ہونا (معجزۂ نبویؐ)۔

فعل متعدی: **شق ہونا** پھٹنا، شگاف پڑنا۔

**شق** زیرش۔امث، ع۔ ٹکڑا، پارچہ، نصف حصہ، جزو، پھانک، بھانت، کسی حساب، فہرست، فرد یا قانون کی مد؛ دِقت، دُشواری۔

**شِقا** زیرش۔امث، ع۔ بدبختی، بدنصیبی۔

**شِقاق** زیرش۔اند،ع۔ نفاق، پھوٹ، گروہ بندی، دشمنی، مخالفت۔
**شُقاق** پیش ش۔اند۔ مقعد کے کناروں کا پھٹنا؛ بالوں کا جھڑنا، بال جھڑنے کی بیماری۔گھوڑے کے پاؤں کا ایک مرض جس میں جگہ جگہ سے سُم پھٹ جاتا ہے۔
**شَقاقُل** زبرش، پیش ق۔امث، ع۔ جنگلی گاجر، چھوٹی گاجر سے ملتی ایک پتلی جڑ، ستالی، کاکول۔
**شَقاوت** زبرش، زبرو۔امث، ع۔ سنگدلی، سفاکی؛ بدبختی، مصیبت۔
**شَقائق** (۱) زبرش، زیرء۔جمع،مث، ع۔ شقیقہ (رک) کی جمع۔
**شَقائق** (۲) زبرش، زیرء۔اند، ع۔ لالۂ صحرائی، گلِ لالہ، سرخ رنگ کا خوبصورت پھول۔
**شَقشَقہ** زبرش، جزم ق، زبرق۔اند۔ شیر کی دھاڑ، اُونٹ کا بلبلانا؛ پُرجوش وجدانی تقریر۔حضرت علی المرتضیٰؓ نے اپنے ایک خطبے کے لیے استعارۃً کہا تھا۔
**شُقّہ** پیش ش، شد زبرق۔اند، ع۔ ٹکڑا، پارچہ؛ رقعہ، پروانہ، شاہی فرمان؛ پھریرا،عَلَم میں باندھنے کا کپڑا؛ وہ جامہ جو آگے سے پھٹا ہو۔
**شَقی** زبرش۔اند،ع۔ بدبخت، بدنصیب، ظالم، سنگدل۔
**شقی القلب** (غم ا، جزم ل، زبرق) سنگدل، ظالم وجابر، ستمگر۔
**شَقیق** زبرش، ی۔اند،ع۔ سگا بھائی۔(امث) شقیقہ سگی بہن۔
**شَقیقہ** زبرش، ی، زبرق۔امث۔ پیشانی اور کان کے درمیان کی جگہ، کنپٹی۔
**دردِ شقیقہ** آدھے سر کا درد، آدھاسی سی کا درد۔

## ش۔ک

**شَک** زبرش۔اند،ع۔ بےیقینی، شبہ، گمان، واہمہ، سندیہہ۔جمع: شکوک۔
محاورہ: **شک پڑنا** شبہ پیدا ہونا، گمان ہونا۔نیز شک گزرنا۔
محاورہ: **شک ڈالنا** بدگمانی یا شبہ پیدا کرنا، تذبذب میں ڈالنا۔
**شک وشبہ** بےیقینی، بدگمانی، بےاعتباری۔
**شِکار** زیرش۔اند،ع۔ جانور یا جاندار پرنشانہ بازی، مارا یا پکڑا ہوا جانور، صید۔
**شکار بند** سوار کی زین سے لٹکا ہوا تسمہ جو ضروری سامان باندھنے کے لیے لگایا گیا ہوتا ہے، فتراک۔
محاورہ: **شکار بننا** کسی مرض یا کسی مصیبت میں مبتلا ہو جانا، گرفتار ہو جانا۔
کہاوت: **شکار کو گئے، خود شکار ہو گئے** دوسرے کا نقصان کرنے کی خواہش کی تھی۔اپنا ہی نقصان ہوا۔
کہاوت: **شکار کے وقت کتیا ہگاسی** کام کے وقت حیلے بہانے کرنے والے کے متعلق کہتے ہیں۔
محاورہ: **شکار کھیلنا** کسی جانور کو مارنا؛ قابو کرنا یا قابو میں لانا؛ مطیع کرنا، فریفتہ کرنا۔نیز شکار کرنا۔
**شکارگاہ** شکار کے لیے مخصوص کیا ہوا جنگل۔
محاورہ: **شکار ہاتھ آنا** حسبِ مراد کوئی شخص ہاتھ آنا، مفت کوئی چیز دستیاب ہونا۔
**شکاری** شکار سے متعلق، شکار کرنے/کھیلنے والا۔(مجازاً) پھنسانے، ہلاک کرنے والا۔
کہاوت: **شکاری شکار کریں۔احمق ساتھ پھریں** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو دوسروں کے ساتھ خواہ مخواہ مارا مارا پھرتا رہے۔
**شِکال** (۱) زیرش۔صف،ع۔ ایسا گھوڑا جس کا داہنا ہاتھ اور بایاں پاؤں یا داہنا پاؤں اور بایاں ہاتھ سفید ہوں جو کہ معیوب سمجھا جاتا ہے۔
**شِکال** (۲) زیرش۔امث،ع۔ مکر، حیلہ؛ اُونٹ اور گھوڑے کے ہاتھ پاؤں باندھنے کی رسّی۔
**شِکایت** زیرش، زبری۔امث،ع۔ گلہ، شکوہ؛ مرض، روگ، بیماری، تکلیف؛ چغلی، نالش۔جمع: شکایات۔
محاورہ: **شکایت کا دفتر کھولنا** بہت زیادہ شکوہ کرنا۔
**شَکتی** زبرش، جزم ک۔امث،س۔ طاقت، زور، بل، قدرت۔
**شُکتی** پیش ش، جزم ک۔امث۔ چھوٹی سیپی، گھونگا۔
**شُکٹی** پیش ش، جزم ک۔امث۔ چھوٹا دستی چھکڑا، گنڈولنا۔
**شَکَر** زبرش، زبرک۔امث۔ نباتی رس سے بنائی ہوئی مٹھاس، چینی، قند، بورا، کھانڈ۔نیز غلط العوام: شکّر (شدک)۔
**شکر پارہ** کبوتری شکل کی تلی ہوئی مٹھائی جس پر شکر چڑھائی ہوئی ہوتی ہے؛ لوازت یا برفی کا ٹکڑا۔
کہاوت: **شکر خورے کو خدا شکر ہی دیتا ہے** جسے جس چیز کی خواہش ہو اس کو مل جاتی ہے۔جیسی خواہش ہو ویسا ہی سامان پیدا ہو جاتا ہے۔نیز **شکر خوری کو شکر، موذی کو ٹکر**۔
**شکر رنجی** بدگمانی، معمولی رنجش۔
صف: **شکر ریز (ے)** (میٹھی) باتیں کرنے والا؛ شادی پر دولھا دلھن پر نچھاور کیا جانے والا روپیہ؛ خوشی کے آنسو۔
صف: **شکر خا** (بلا شدک) شکر کھانے والا (طوطی کی تعریف)؛ (مجازاً) شیریں دَہن، میٹھی بات کرنے والا (لب)۔
**شکر دَہاں** شریں سخن، خوش کلام۔
**شکر شِکن** خوشنوا، طوطی کی تعریف۔نیز طوطی کی طرح شیریں یا سُر یلے بول بولنے والا۔نیز شکر مقال۔

**شکریں** میٹھا، خوش آئند۔

**شکر (۱)** پیش ش، جزم ک۔ اند۔ احسان مندی، مہربانی کا اعتراف، ممنونیت۔

محاورہ، فعل مرکب: **شکر ادا کرنا** احسان مند ہونا، شکریہ ادا کرنا۔

محاورہ: **شکر بجالانا** احسان ماننا، شکر ادا کرنا۔

**شکر گزار** شکر کرنے والا، ممنون۔

**شکر (۲)** پیش ش، جزم ک۔ صف۔ علم، س۔ روشن، چمک دار، درخشاں، منور؛ سیارہ زہرہ۔

**شکروار** جمعہ کا دن۔

**شکرا** زیر ش، جزم ر۔ اند۔ باز سے مشابہ ایک شکاری پرند جس کے پر عموماً چھوٹے ہوتے ہیں لیکن محنت مشقت اٹھانے میں بڑا قوی ہوتا ہے، باشہ۔ نیز شکرہ۔

**شکرانہ** زیر ش، جزم ر، زبر ن۔ اند۔ ف۔ خشکہ جس پر شکر چھڑک کر کھایا جاتا ہے۔

**شکرانہ** پیش ش، جزم ر، زبر ن۔ اند۔ ع، ف۔ مہربانی کے جواب میں سلوک، اظہار ممنونیت۔ نیز شکرانہ۔

**شکرخند** زیر ش ک، جزم ر، زبر خ۔ مسکراہٹ۔

**شکرم** زیر ش، جزم ک، زبر ر۔ امث۔ چار پہیوں کی پردے دار گھوڑا گاڑی یا اونٹ گاڑی جس میں لکڑی کی چھت اور دیواروں میں جھلملیاں ہوتی ہیں اور کوچوان باہر یا اونچی جگہ بیٹھتا ہے۔

**شکرقند** زیر ش ک، جزم ر، زبر ق، جزم ن۔ امث۔ آلو، پنڈالو کی قسم سے ایک میٹھی جڑ۔ اصلاً: شکر کند/کندی۔

**شکرہ** زیر ش، جزم ک، زبر ر، وغم۔ اند۔ ف۔ رک: شکرا۔

**شکریہ** پیش ش، جزم ک، زیر ر، زبر ی۔ اند۔ ع۔ کلمہ تشکر۔ مہربانی، عنایت، کرم، نوازش۔

**شکست** زیر ش، زبر ک، جزم س۔ امث۔ ف۔ ہار، ہزیمت، ٹوٹنا، تڑقنا، ماند پڑنا، زائل ہونا، اڑنا (رنگ کا)۔ اکیف (مث) شکستگی ٹوٹ پھوٹ، انہدام۔

**شکست خوردہ** ہارا ہوا، پسپا، مایوس۔

**شکستِ فاش** بری طرح کی ہار، سخت زک، بھاری شکست۔

**شکست قیمت** داموں کا گرنا، اشیا کی قیمتوں میں کمی واقع ہونا۔

محاورہ: **شکست کھانا** ہارنا، پسپا ہونا۔

**شکست وریخت** توڑ پھوڑ، ٹوٹ پھوٹ، ڈھانا، گرانا۔

**شکستہ** زیر ش، زبر ک، جزم س، زبر ت۔ صف۔ ف۔ بوسیدہ، پرانا؛ ناکارہ، بیکار؛ پھٹا ہوا، مجروح، زخمی؛ باریک کیا ہوا، کوٹا ہوا، جھکا ہوا؛ وضع کیا ہوا ایک خط جو دراصل نستعلیق کی مختصر صورت ہے جس کا منشا زودنویسی ہے۔

**شکستہ حال** پریشان، مصیبت زدہ۔

**شکستہ خاطر/دل** آزردہ، رنجیدہ۔

**شکستہ نویس** خطِ شکستہ لکھنے والا۔

**شکل** زبر ش، جزم ک۔ امث، ع۔ صورت؛ وضع، نقشہ، خاکہ؛ تدبیر، ترکیب؛ حالت، گت، ہیئت؛ منطقی قضیہ، مسئلہ۔ (عروض) اجتماع زحافین خبن اور کف، مثلاً فاعلاتن سے فعلات۔

محاورہ: **شکل بگاڑنا** صورت خراب کرنا، چہرے کو بدروپ بنانا، بری تصویر کھینچنا، مار پیٹ کر حلیہ خراب کر دینا۔

کہاوت: **شکل بھوت کی سی، نام البیلے لال** نام شکل اور صفات کے خلاف ہونے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **شکل چڑیلوں کی، مزاج پریوں کا** بدصورتی پر، غرور پر کہتے ہیں۔

**شکلہ** زبر ش، جزم ک، زبر ل۔ امث۔ کسی چیز کا ٹکڑا؛ (معماری) لکڑی یا پتھر کا ٹکڑا جو دیوار میں یا شہتیر کے نیچے وزن تقسیم کرنے کی غرض سے لگاتے ہیں۔

**شکم** زیر ش، زبر ک۔ اند۔ ف۔ پیٹ، بطن؛ جوف، رحم مادر۔

**شکم سیر** (ے) پیٹ بھرا۔

**شکمی** پیٹ سے متعلق، پوشیدہ، اندرونی، وہ کاشتکار یا ٹھیکے دار جو براہ راست ٹھیکہ نہ لے بلکہ ٹھیکیدار کا مامور کیا ہوا ہو۔

**شکن** زیر ش، زبر ک۔ امث۔ ف۔ سلوٹ، چُرس، لکیر، نشان جو کاغذ یا کپڑے پر موڑنے، دبانے سے پڑ جائے؛ تیوری کا بل، ماتھے کی لکیر، بالوں کی لہر؛ پانی کی موج۔ نیز بطور لاحقہ: توڑنے والا۔ مثلاً: عہد شکن وعدہ خلاف۔

**شکن آلود** سلوٹ پڑا ہوا۔

**شکنجہ** زیر ش، زبر ک، جزم ن۔ اند۔ ف۔ دبانے کی کل، جسم کو آزار دینے کا آلہ؛ ٹکٹکی، چولیں کسنے کا اوزار۔ (مجازاً) مجبوری، بے بسی کی صورت حال۔

محاورہ: **شکنجے میں لانا** گرفت میں لانا، پکڑ میں لانا۔

**شکنجبین** زیر ش، زبر ک، ن غنہ، جزم ن، ی۔ امث۔ سرکہ یا لیموں کے عرق کا پکا ہوا شربت۔

**شکور** زبر ش، ومع۔ صف، ع۔ شکر کرنے، ماننے، قدر پہچاننے والا، نہایت شاکر؛ اسماء الحسنیٰ میں شامل ہے۔

**شکوک** پیش ش، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ شک (رک) کی جمع۔

**شکوک و شبہات** شک اور شبے، بدگمانیاں۔

**شکوہ** زیر ش، جزم ک، زبر و۔ اند۔ ع۔ گلہ شکایت۔ اصلاً: عربی میں شکوہ (زبر ش)۔

**شکوہ** پیش ش، ورج۔ اند، ف۔ شان وشوکت، دبدبہ، وقار۔

**شکی** زبرش، شدزبرک۔صف، ف۔ شک کرنے والا، وہمی۔

**شکیب** زیرش، ے۔ اند، ف۔ صبر، برداشت، تحمل، بردباری۔صف: **شکیبا** برداشت کرنے والا، صبر کرنے والا۔ اکیف **شکیبائی**۔

**شکیل** زبرش، ی۔صف، ع۔ خوبرو، وجیہ، خوش شکل۔

**شکیلہ** خوبصورت عورت، حسینہ۔

# ش۔گ

**شگاف** زیرش۔ اند، ف۔ درز، دراڑ، جھری؛ کٹاؤ، چیرا۔

محاورہ: **شگاف پڑنا** پھٹ جانا، دراڑ پڑنا۔

محاورہ: **شگاف ڈالنا** پھاڑنا، چاک کرنا، چیرنا۔ نیز شگاف دینا، شگاف لگانا۔

**شگافِ قلم** وہ چیر جو قلم میں ڈالتے ہیں تاکہ روانی سے چلے۔

**شگافی** پھاڑنا، چیرنا، چیر پھاڑ، بیشتر لاحقے کے طور پر استعمال ہوتا ہے، مثلاً: موشگافی۔

**شگرف** زیرش، زبرگ، جزم ر۔صف، ف۔ اعلیٰ، نفیس، نادر، زبردست، عالیشان۔

**شگرف نوا** عجیب وغریب آواز والا، نادرالکلام۔

**شگفت** زیرش، پیش گ، جزم ف۔ امث، ف۔ حیرت، اچنبھا، کلی کا کھلنا، انبساط۔ اکیف (مث) **شگفتگی**۔

**شگفتہ** کھلا ہوا؛ شاد، مسرور۔

**شگفتہ دل** خوش وخرم، باغ وبہار۔

**شگفتہ خاطر** خوش مزاج، مسرور۔

**شگوفہ** زیرش، ومع، زبرف۔ اند، ف۔ غنچہ، کھلتا ہوا پھول؛ حیرت انگیز بات۔

محاورہ: **شگوفہ چھوڑنا** چونکا دینے والی بات کرنا۔

**شگون** پیش ش، ومع۔ اند، ف۔ فال، معنی خیز، علامت۔ نیز **شگن** (زبرش، پیش گ)، منگنی ہونا، نسبت قرار پانا۔

# ش۔ل

**شل** زبرش۔صف، ع۔ سُن، سویا ہوا، بےحس (عضو)؛ بےحرکت، جامد۔

**شل** زیرش۔ اند، ف۔ چھوٹا نیزہ، برچھی۔

**شل** پیش ش۔صف، ف۔ سست، کاہل؛ نرم۔

**شلا** زیرش۔ امث۔ سل، پتھر کا بڑا ٹکڑا۔

**شلاق** زبرش۔ اند۔ کوڑے مارنا، درّے لگانا؛ لاٹھی، درہ، چابک؛ بارڑھ مارنا۔ نیز **شَلَک**۔

**شلاق** زبرش، شدل۔صف۔ چیرنے والا۔

**شلاکا** زبرش۔ امث۔ چھوٹی چھڑی، پتلی سلاخ، لکڑی کا باریک گول سرے کا ٹکڑا جو کئی مقاصد میں کام آتا ہے۔

**شلتاق** زیرش، جزم ل۔ اند، ف۔ جھگڑالو پن، سینہ زوری؛ خواہ مخواہ کا جھگڑا، فتنہ وفساد، ہنگامہ۔

**شلجم** زبرش، جزم ل، زبرج۔ اند، ف۔ سفید نرم جڑ کے طور پر اُگنے والی گول گنبد نما ترکاری۔ نیز اصلاً: فارسی: **شلغم**۔

**شلغمی گنبد** (گُم بد) گول مخروطی، نکیلا برج۔

**شلغمی مروارید** مخروطی شکل کا موتی۔

**شلخ** زبرش، جزم ل۔ امث، ع۔ اصل، جڑ، نسل، نژاد؛ لب فرج، پتنا۔ نیز **شلک**، **شلاق** (رک)۔

**شلغ** زبرش ل۔ امث۔ مار پیٹ، سر پھٹول، دنگا فساد۔

**شلق** زبرش، جزم ل۔ امث، ف۔ دغنا (بندوق یا توپ وغیرہ کا)، گولی چلنا، فائر ہونا۔

**شلل** زبرش، زبرل۔ اند۔ جسم کے کسی عضو کا شل ہو جانا، فالج۔ نیز **شل**۔

**شلنگ** زبرش، زبرل، ن غنہ۔ امث، ف۔ چھلانگ لگانے کے لیے جسم کو تولنا یا جھلانا، دھڑ کو آگے پیچھے ہلانے کی مشق؛ چھلانگ، زقند۔

**شلنگا** زبرش، زبرل، ن غنہ۔ اند، ف۔ سلائی کا لمبا ٹانکا۔

محاورہ: **شلنگے بھرنا** جلدی جلدی، لمبے لمبے ٹانکے لگانا جیسے کچی سلائی میں؛ زقندیں لگاتے ہوئے بھاگنا۔

**شلنگی** کود پھلانگ کرنے والا۔

**شلوار** زبرش، جزم ل۔ امث، ف۔ بڑے گھیر کی رومالیوں کا پاجامہ یا ازار جس کی موری نسبتاً تنگ رکھی جاتی ہے۔

**شلوار بند** وہ بند جس سے شلوار کو باندھیں، کمر بند، ازار بند۔

**شلوک** جزم ش، ومج۔ اند، س۔ جملہ، فقرہ یا بیت خصوصاً بھجن یا مقدس صحیفے کا۔ دوہا جس کے ہر مصرع میں ۱۶ ماترے ہوں۔ نیز **اَشلوک**۔

**شلوکا** زبرش، ومع۔ اند، ہ۔ کمر تک کا کُرتا جس کے بازو کہنیوں تک ہوتے ہیں؛ صدری یا نیم آستین کی وضع کی چولی۔

**شلہ** زیرش، شدزبرل۔ اند، ف۔ کپڑے کی دھجی۔

**شلی** زیرش۔ امث، س۔ دو پاکھوں یا پایوں پر رکھی ہوئی تختی یا سل۔ عام:

سِلّی۔

**شلیتا** زبرش، ی۔ اند۔ بیلوں پر لادنے کا بڑا تھیلا۔ نیز رک: خَلیطہ۔
کہاوت: شلیتے میں میخ (نہ رکھیے) لشکر میں شیخ (نہ رکھیے) میخ تھیلے کو پھاڑ دیتی ہے اور شیخ جنگ میں بزدلی دکھاتا ہے۔

**شلیل** زبرش، ی۔ اند۔ شفتالو کی ایک قسم جس میں بعض تمام سرخ یا سفید اور بعض زرد یا مختلف رنگوں کے ہوتے ہیں۔

## ش۔م

**شما** پیش ش۔ ضمیر مخاطب، ف۔ تم، آپ (واحد اور جمع دونوں کے لیے مستعمل)۔
**ماو شما** ہم تم، ہم سب، سبھی لوگ۔

**شماتت** زبرش، زبرت۔ امث، ع۔ کسی کی خرابی پر خوش ہونا۔

**شمار** پیش ش۔ اند، ف۔ گنتی، تعداد؛ حساب، پڑتال؛ اعداد یا مقدار کا حصہ احاطہ، مثلاً: بے شمار اَن گنت، از حد۔
**شماردانہ** تسبیح کا منکا؛ تسبیح کے گیارہ دانوں کی لڑی جو خاص وظائف اور اذکار کے لیے استعمال کی جاتی ہے۔
**شمار چوکھٹا** (ولین) گنتارا، ایک چوکھٹا جس میں تاروں کے ذریعے منکے پروے گئے ہوتے ہیں جنھیں اِدھر اُدھر کھسکا کر حساب کیا جاتا ہے (انگریزی میں: Abacus)۔
**شمار کنندہ** گننے والا، گنتی کرنے والا؛ (ریاضی) کسر میں دو عدد ہوتے ہیں ایک خط کھینچ کر ایک عدد اُوپر لکھا جاتا ہے اور دوسرا نیچے، اُوپر کے عدد کے شمار کنندہ اور نیچے کے عدد کو نسب نما کہتے ہیں۔

**شمارہ** پیش ش، زبرر۔ اند، ف۔ سلسلے یا ترتیب میں کسی شے کا مقام؛ کسی جریدے کا کوئی پرچہ جس پر تاریخ یا سلسلے کا عدد درج ہو۔

**شماریات** پیش ش، زیرر۔ امث، ف۔ کسی موضوع یا موضوعات پر مرتب کردہ اعداد و شمار (انگریزی میں: Statistics)۔ نیز اعداد و شمار مرتب کرنے کا علم یا فن۔

**شمّاس** زبرش، شدم۔ اند۔ عیسائی پادری جس کا درجہ بشپ سے نیچے ہے۔

**شمّاع** زبرش، شدم۔ اند۔ موم بتیاں بنانے والا کاریگر، موم بتیاں بنانے والا۔

**شمال** پیش نیز زبرش۔ اند، ع۔ چار سمتوں میں سے وہ سمت جو سورج نکلنے کی طرف رُخ کرنے والے کے بائیں ہاتھ کی طرف ہوگی، اُتر؛ جنوب کی ضد؛ بایاں ہاتھ، دستِ چپ۔
**شِمال رُویہ** شمال کی طرف منہ کیے ہوئے عمارت جس کا اصل رخ شمال کی طرف ہو۔ اصلاً: بایاں ہاتھ۔

**شمامہ** زبرش، زبرم۔ اند، ع۔ خوشبو، عطر، خوشبودار قوام، مثلاً: شمامۃ العنبر۔

**شمائل** زبرش، جزم ء۔ اند، ع۔ صورت، چھب تختی، چہرے کی وضع یا ساخت؛ عادات، خصلتیں۔
**شمائل الاتقیا** نیک لوگوں کی سیرتیں۔
**شمائل وفضائل** عادات، فضیلتیں، بزرگیاں۔

**شمر** زبرش، زبرم۔ متعلق فعل، ع۔ تالاب، چھوٹا حوض، جس گڑھے میں بارش کا پانی جمع ہو جاتا ہے۔

**شمس** زبرش، جزم م۔ اند، ع۔ سورج، آفتاب، فضائے بسیط کا کوئی مرکزی یا بڑا ستارہ جس کے گرد سیاروں کا حلقہ ہو۔ جمع: شموس۔
**شمس العلما** (پیش س، اغم، پیش ع، جزم ل) علما میں آفتاب کی مانند، برطانوی حکومتِ ہند کا ایجاد کردہ خطاب جو عالموں کو دیا جاتا تھا۔

**شمسون** زبرش، جزم م، ومع۔ عَلَم۔ اسرائیلیوں کا ایک طاقتور اساطیری کردار جسے اُس کی کافر محبوبہ نے دغا سے دشمنوں کے حوالے کر دیا تھا۔

**شمسہ** زبرش، جزم م، زبرس۔ اند، ع۔ روشن دان، بیضوی چوکھٹا؛ بیضوی نگینہ؛ گنبد یا برجی کے کلس کی نوک کے نیچے کی طرف بنی ہوئی گول چپٹی ٹکیا یا قرص۔

**شمسی** زبرش، جزم م۔ صف۔ شمس (رک) سے منسوب، آفتاب سے متعلق۔ مثلاً: نظام شمسی سورج کے گرد گھومنے والے سیاروں کا گروہ۔
**شمسی توانائی** سورج کی حرارت سے حاصل کی ہوئی توانائی۔

**شمشاد** زبرش، جزم م۔ اند، ف۔ ایک سیدھا سڈول درخت جس میں پھول نہیں لگتے، مگر خوش منظر ہوتا ہے۔ قدِ رعنا کو اس سے تشبیہ دی جاتی ہے۔ آسا پالا، اشوک۔
**شمشاد بالا/ قامت/ قد** (جزم د) لانبے جسم والا۔

**شمشان** زبرش، جزم م۔ اند، س۔ مرگھٹ، مسان، جہاں ہندو مُردے پھونکے جاتے ہیں۔ نیز شمشان گھاٹ۔

**شمشو** زبرش، جزم م، وج۔ اند۔ چاولوں کو پانی میں ڈال کر نتھارنے اور کنکریاں چننے کا عمل۔ اصلاً: سنگشو۔

**شمشیر** زبرش، جزم م، ی۔ امث، ف۔ (شیر کے ناخن کی طرح) خمیدہ تلوار۔ اصلاً: شمشیر (زبرش، جزم م، ے)۔
**شمشیر برہنہ** ننگی تلوار؛ (کنایۃً) بے باک، جنگجو آدمی۔
محاورہ: **شمشیر تولنا** حملہ کرنے کے لیے تیار ہونا۔
**شمشیر زن** تلوار چلانے والا۔
محاورہ: **شمشیر علم کرنا** تلوار سے حملہ کرنے کے لیے اُسے اُٹھانا؛ جنگ کی طرف ہو۔

خاطر تلوار کو کچھ اس طرح سے بلند کرنا اُس کا رخ آسمان کی طرف رہے۔

**شمع** زبرش م، جزم ع۔امث ،ع۔ موم؛ موم بتی، کوئی چراغ۔

**شمعِ انجمن** محفل کی رونق، محفل کی جان۔ (کنایۃً) محبوب۔ نیز **شمعِ محفل**۔

**شمع کا چور** (وج) موم بتی کے ایک سمت پڑ جانے والی نالی جس میں سے موم پگھل کر بہتا رہے۔

کہاوت: **شمع کی رُو پشت برابر** سچے لوگوں کا ظاہر و باطن یکساں ہوتا ہے۔ نیز **شمع کی رُو پشت یکساں ہوتی ہے**۔

کہاوت: **شمع کی روشنی جلتے تلک، اور دیے کی روشنی محشر تلک** شمع کی روشنی جلتے تک ہے اور خیرات کی روشنی قیامت کے دن بھی کام دے گی۔

کہاوت: **شمع کے سامنے چراغ کی کیا ضرورت** اچھی چیز کی موجودگی میں معمولی چیز کی ضرورت نہیں رہتی۔

محاورہ: **شمع گل ہونا** موم بتی بجھ جانا، اندھیر ہونا؛ (مجازاً) مٹا دینا نیست و نابود ہو جانا، مرجانا۔

**شمعی رَنگ** شعلے کا رنگ۔

**شملہ** زبرش، جزم م، زبرل۔امذ،ف۔ صافے یا پگڑی کا طُرّہ جو اُوپر کی طرف نکلا رہتا ہے۔

**شمنی** زبرش م۔امذ۔ بت پرست، پتھروں کو پوجنے والا۔ نیز **شمن**۔

**شمول** پیش ش، ومع۔امذ،ع۔ گھیر لینا، احاطہ کرنا، محیط یا حاوی ہونا؛ شریک، شامل، ملا ہوا ہونا، شرکت۔

**شمولیت** (پیش ش، ومع، زیرل، زبری) شرکت، الحاق۔

**شمہ** زبرش، شد زبرم۔امذ،ع۔ بہت قلیل مقدار، ہلکا سا شائبہ۔

**شمیم** زبرش، ی۔امث،ع۔ سونگھنا، بولینا؛ معطر ہوا کا جھونکا۔ (مث) **شمیمہ** مہک، کوئی ایسی شے جسے سونگھا جائے۔

## ش۔ن

**شنا** زبرش۔امذ۔ تیراکی۔

**شناخت** زبرش، جزم خ۔امث،ف۔ پہچان، معرفت، پرکھ، واقفیت۔

**شناخت پریڈ** (قانون) ملزم کی پہچان کے لیے صف بندی یا قطار۔

محاورہ: **شناخت کھونا** پہچان، تمیز یا اہمیت ختم ہو جانا۔

**شناختی کارڈ** وہ کارڈ جس پر حامل کا نام، پتہ اور پہچان کے لیے تصویر کے ساتھ ساتھ کوئی خاص علامت بھی درج ہوتی ہے۔

**شناختی نشان** کوئی ایسا امتیازی نشان جس سے کسی شخص یا چیز کی شناخت کی جاسکے۔ نیز **شناختی علامت**۔

**شناس** زبرش۔صف،ف۔ (تراکیب میں جزوثانی کے طور پر) پہچاننے، جانچنے والا، عالم، ماہر، مثلاً: **حرف شناس** معمولی پڑھا لکھا۔ نیز **شناس** (زیرش)۔

**شناسا** زبرش۔صف،ف۔ پہچان، علم، واقفیت رکھنے والا؛ جان پہچان والا۔

**شناسائی** جان پہچان، صاحب سلامت، واقفیت۔

**شناسندہ** زبرش، زبرس، جزم ن۔صف،ف۔ پہچاننے والا؛ گرفت کرنے والا، (برقیات) دریافت کرنے والا۔

**شناعت** زبرش، زبرع۔امث،ع۔ لعن طعن، ملامت، طعنہ، بدخوئی۔

**شناور** زبرش و۔صف۔امذ،ف۔ تیرنے والا، تیراک؛ جاننے والا، آگاہ۔

**شناوری** تیراکی کی مہارت۔

**شنبہ** زبرش، ن مثل م، زبرب۔امذ،ف۔ ہفتے کا دن، سنیچر۔

**شنجرف** زبرش، جزم ن، زبرج، جزم ر۔امذ،ف۔ **شنگرف** (رک) کا معرب۔

**شنکا** زبرش، ن غنہ۔امث۔ ڈر، خوف؛ شک، شبہ، فکر، گمان۔

**شنکر** زبرش، ن غنہ، زبرک۔صف۔ مسرت بخشنے والا، ہندوؤں کے دیوتا مہادیو شو کا لقب۔

**شنکر آچاریہ** ساتویں صدی عیسوی میں جنوبی ہند میں پیدا ہونے والے ہندو عالمِ دین جن کے ہاتھوں جین مت کا زوال اور ہندومت کا احیا ہوا، اگرچہ صرف ۳۲ سال کی عمر پائی۔

**شنکرا** زبرش، ن غنہ، زبرک۔امذ۔ برصغیر کی کلاسکی موسیقی کا ایک راگ؛ سانگر، چھونکر: کیکر سے ملتا جلتا ایک درخت جس کی لکڑی جلانے کے کام آتی ہے۔

**شنگول** زبرش، جزم ن، ومع۔امذ۔ شوخ، گستاخ، بذلہ سنج، خوبصورت، اچھا؛ (کنایۃً) محبوب، معشوق۔

**شنکھ** زبرش، ن غنہ، جزم کھ۔امذ۔ بڑا گھونگا، ناقوس؛ (عدد) ایک کروڑ کھرب کی گنتی یا تعداد (اکائی کے ساتھ ۱۷ صفر)۔ نیز عام: **سَنکھ**۔

**شنکھنی** زبرش، ن غنہ، جزم کھ۔امث۔ ہندو کام شاستروں کی رُو سے عورتوں کی چوتھی مثالی قسم جسے حسن میں پدمنی سے کمتر مگر دراز قد، دبنگ اور شہوت راں تصور کیا جاتا ہے۔ نیز **سَنکھنی**۔

**شنگ** زبرش، ن غنہ۔صف،ف۔ شوخ، تیز، چالاک؛ طرحدار، خوش طبع، دلربا۔

**شنو** زبرش، ولین۔صف،ف۔ سننے والا (تراکیب میں جزوثانی)۔

**شنوائی** سماعت ہونا، سنا جانا۔ (کنایۃً) پوچھ، پُرسش، توجہ۔ نقیض۔

**ناشنو / شنوا** سننے والا، مثلاً: **گوش ناشنوا** کان نہ دھرنے والا آدمی۔

**شنی** زبرش۔امذ،س۔ سیارہ زحل؛ (لفظاً) سست رفتار۔

**شنی وار** سنیچر، ہفتہ۔

**شنید** زبر ش، ی، زبر د۔صف، ف۔ سننا، ساعت۔عام: **شُنید** (پیش ش)۔

**شنیدن** سننے کا عمل، سننا۔

**شنیدنی** سننے کے لائق ؛نقیض۔

**شنیدہ** سُنا ہوا۔

**شنیع** زبر ش، ی۔صف، ع۔ بُرا، قبیح، بدصورت۔جمع: **شنیعہ** مثلاً: افعالِ شنیعہ۔

## ش۔و

**شو** زبر ش، جزم و۔اند، ہ۔ لاش، مردہ جسم۔

**شوسادھن** جادہ کی رسم جو لاش پر کی جاتی ہے۔

**شو** ولین۔اند، ف۔ **شوہر** (رک) کا مخفف۔

**زناشوی** میاں بیوی ہونا، میاں بیوی جیسا تعلق ہونا۔

**زن وشو** میاں بیوی۔

**شو** زیر ش، جزم و۔علَم۔اند، س۔ ہندوؤں کے تین بڑے دیوتاؤں میں سے ایک جس کا تعلق تخلیق اور فنا دونوں سے ہے، خالق بھی ہے اور ہالک بھی۔

**شولنگ** مہادیو شِو کے آلۂ تناسل کی شبیہ کے طور پر پوجا جانے والا نشان، جسے تولید یا تخلیق سے نسبت دی جاتی ہے۔

**شوراتری** (جزم ت) ہندوؤں کا ایک تہوار جو شولنگ کی پوجا کے لیے ماگھ کے مہینے میں منایا جاتا ہے۔

**شوا** شو کی بیوی، دُرگا دیوی، پاروتی۔نیز **شوانی**۔

**شو** وج۔بطور لاحقۂ فاعلی، ف۔ دھونے والا، مثلاً: **مردہ شو** غسّال۔

اکیف (مث) **شوئی** دھونا، دھلانا، صاف کرنا، پاک کرنا، پونچھنا۔

**شواخص** زبر نیز پیش ش، جزم خ۔اند۔ (منطق) تشخیص کی علامتیں، شناختیں، پہچان۔

**شواغل** زبر ش، زیر غ۔اند۔ (تصوف) کثرتِ عبادت وریاضت۔

**شوافع** زبر ش۔اند، جمع، ع۔ رک: **شافعی** جس کی یہ جمع ہے۔

**شوال** زبر ش، شدو۔اند، ع۔ اسلامی جنتری کا دسواں مہینہ جو رمضان کے بعد آتا ہے، عید کا چاند یا مہینہ۔

**شوالا** زیر ش۔اند، س۔ مہادیو شِو کے نام کا مندر، تُلسی کا پودا؛ تازُو۔

**شواہد** زبر ش، زیر ہ۔مذ، ع۔ دلیلیں، حجتیں، ثبوت، نیز مثالیں، گواہیاں۔

**شوائب** زبر ش، زیر ء، جزم، مذ۔ آلودگیاں، کثافتیں، آمیزشیں، ملاوٹیں۔

**شوب** وج۔اند، ف۔ دُھلائی، ایک دفعہ کا دھونا۔

**شوبھا** وج۔امث، ہ۔ رونق، زینت، آب وتاب، چمک دمک، سجاوٹ۔

**شوخ** وج۔صف، ف۔ شریر، تیز طرار، دل لگی باز؛ چمکیلا نکھرا ہوا (رنگ)۔

**شوخ چشم** گستاخ، بے باک۔

**شوخ وشنگ** تیز طرار، چنچل (عموماً محبوب کے لیے)۔

**شوخ طبع** جس کی طبیعت میں چلبلاہٹ ہو، تیزی اور طراری ہو، شریر، تیز طبع۔

**شوخیِ** نظر، طبیعت یا رنگ کی تیزی؛ مزاح، مذاق، خوش طبعی۔

**شوخیِ تحریر** تحریر کی تازگی وشگفتگی تحریر کی دلکشی اور بانکپن۔

**شودر** ومع، زبر د۔اسم جنس، س۔ ہندو سماج کی تقسیم میں چوتھی نیچ ذات یا جاتی، اَچھوت جن کے لیے مہاتما گاندھی نے ہریجن کا لقب تجویز کیا تھا۔

**شور** (۱) وج۔اند، ف۔ غُل، چیخ پکار، ہنگامہ؛ جنون؛ نمک، کھاری پن، لونی۔

**آب شور/شورابہ** کھاری پانی۔**دریائے شور** سمندر۔نیز **شوریت**۔

**شور انگیز** دیوانگی پیدا کرنے والا؛ غل مچانے والا۔

محاورہ: **شور اُٹھنا** غل ہونا، دھوم مچنا؛ ہنگامہ ہونا، فتنہ انگیزی ہونا۔نیز **شور مچنا**۔

محاورہ: **شور پڑنا** ہنگامہ برپا ہونا؛ دھوم ہونا؛ ڈانٹ پڑنا۔

محاورہ: **شور کرنا** چیخنا چلانا، غل مچانا؛ آہ وفغاں کرنا۔

**شوروشغب** (زبر ش، زبر غ) چیخ پکار؛ فتنہ وفساد؛ ہنگامہ۔

**شورنشور** (پیش ن، ومع) ہنگامۂ محشر۔

**شور** (۲) وج۔صف، ف۔ منحوس، نامبارک، ناخوشگوار، بدقبیح۔

**شوراختر** بدنصیب، بدقسمت۔نیز **شوربخت**۔

**شورا** وج۔اند، ف۔ ایک قسم کا کھار جو زمین میں سے نکال کر صاف کر لیا جاتا ہے، جاذبِ حرارت ہے اور مختلف کیمیائی عملوں میں نیز گندھک کے ساتھ مل کر بارود بنانے کے کام آتا ہے۔نیز **شورہ**۔

**شوربا** وج، جزم ر۔اند، ف۔ پکے گوشت کا پتلا مسالا دار پانی۔نیز **شوربہ**۔ عوام: **شروا**۔

کہاوت: **شوربا حلال بوٹی حرام** بڑی برائی اختیار کرنا چھوٹی سے پرہیز کرنا۔

**شوربور** وج۔ رک: **شرابور**۔

**شورش** وج، زیر ر۔امث، ف۔ افراتفری، گڑبڑ، غل غپاڑا، ہنگامہ، فتنہ وفساد، بغاوت، سرکشی۔

محاورہ: **شورش برپا کرنا** ہنگامہ برپا کرنا؛ ولولہ یا جوش اُبھارنا، اُمنگ پیدا کرنا۔

**شورندہ** وج، زیر ر، جزم ن، زبر د۔صف۔ ہیجان میں لانے والا، سودائی بنانے

والا۔

**شوروی** وم، ع، زبر ر۔ صف۔ سابق سوویت روس سے متعلق مثلاً: اِتّحادِ **شُوَروی** سوویت جمہوریتوں کا اتحاد (انگریزی: USSR)۔

**شورہ پشت** وج، زبر ر، پیش پ، جزم ش، ت۔ صف، ف۔ فسادی، فتنہ پرداز۔

**شوریٰ** وم، کھڑا زبر ی۔ امذ، ع۔ باہمی صلاح مشورہ، تبادلۂ آراء، مثلاً: **مجلسِ شوریٰ** مشاورتی کونسل۔ رک: **شوروی**۔

**شوریدگی** وج، ی، زبر د۔ امث، ف۔ دیوانگی، جنون، آشفتہ سری، برہمی، پریشان حالی۔

صف: **شوریدہ** خستہ وخراب؛ پریشان حال۔

**شوریدہ بخت** بدقسمت، بدنصیب۔

**شوریدہ خاطر** پریشان حال، دیوانہ، حیران۔

**شوریدہ سری** دیوانگی، جنون۔

**شوشہ (۱)** وج، زبر ش، ہ غم۔ امذ، ف۔ کسی بات کا سرا یا آغاز؛ نکتہ نئی بات؛ ذرہ، پارچہ ٹکڑا۔

محاورہ: **شوشہ اُٹھانا/ چھوڑنا** نیا نکتہ اُٹھانا، نئی بات چھیڑنا، خصوصاً جھگڑے فساد کے لیے۔

**شوشہ (۲)** وج، زبر ش۔ امذ، ف۔ کتابت میں بعض حروف کی مختصر شکل یا علامت۔

**شوق** ولین۔ امذ، ع۔ لگن، خواہش، آرزو، اُمنگ؛ گہری دلچسپی؛ محبت، چاہت؛ لطف، مزہ۔ (صف) **شوقین**۔

محاورہ: **شوق چرانا** آرزو ہونا، اشتیاق بڑھنا، خواہش کا زور ہونا۔

کہاوت: **شوق دادالٰہی ہے** کسی چیز کی رغبت یا شوق بغیر تائیدالٰہی کے نہیں ہوتا۔

محاورہ: **شوق کرنا** ذوق رکھنا، لطف لینا، عادی ہونا۔

کہاوت: **شوق میں ذوق، دستوری میں لڑکا** ایک لطف میں دو فائدے حاصل ہوئے۔ ایک کام میں دوسرا کام مفت ہوگیا۔

**شوقین** ولین، ی۔ صف۔ ع، ف۔ رسیا، دلدادہ، شوق رکھنے والا/ والی؛ کسی کام یا مشغلہ میں خاص دلچسپی لینے والا۔

کہاوت: **شوقین بڑھیا، چٹائی کا لہنگا** طنزاً اس کو کہتے ہیں جو عمر کے لحاظ سے لباس نہ پہنے۔

کہاوت: **شوقین بی بی کی چولی آگ لگی ٹہلتی پھری** غریب عورت اپنی حیثیت سے زیادہ کپڑے پہنے تو کہتے ہیں۔

**شوقین مزاج** تفریحی کاموں یا مشغلوں میں دلچسپی لینے والا۔

**شوقینی** لہو ولعب یا تکلفات، آرائش وغیرہ سے رغبت۔

**شوقیہ** تفریحاً، لطف کی خاطر۔

**شوک** ولین۔ امذ، ع۔ کانٹا، خار، ڈنک، ٹھنٹھ، جڑیں، کھونٹیاں (بالوں یا پودوں کی)۔ نیز شوکہ۔

**شوکت** ولین، زبر ک۔ امث، ع۔ شان وشکوہ، دبدبہ۔

**شوکنا** وم، جزم ک۔ فعل لازم۔ پھنکارنا، آواز نکالنا۔

**شولا (۱)** وج۔ ایک پانی میں اُگنے والی بیل جس کا ڈنٹھل پانی میں نہیں ڈوبتا اور غیر موصل ہوتا ہے۔

**شولا (۲)** وج۔ امذ۔ گوشت ڈال کر پکائی ہوئی کھچڑی۔

**شول** وم۔ امذ۔ درد، ٹیس؛ نوک دار آلہ یا ہتھیار۔

**شوم** وم۔ صف، ع۔ بدبخت، منحوس، بخیل، کنک۔ نیز **شومی**۔

**شومیِ بخت/ قسمت** بدنصیبی، سوئے اتفاق۔

**شوم قدم** جس کے قدم منحوس ہوں، سبز قدم۔

**شوماری** وج۔ امذ، امث۔ مساواتی، سُست، کاہل؛ سُستی، کاہلی۔

**شوں شاں** وم، ن غنہ۔ امث۔ پھنکارنا، اکڑفوں۔

**شوہر** ولین، زبر ہ۔ امذ، ف۔ خاوند، میاں، خصم، بالم، زوج۔

## ش۔ ہ، ے

**شہ (۱)** لیٹا زبر ش۔ امذ، ف۔ **شاہ** (رک) کا مخفف، مثلاً: **شہزادہ** بادشاہ کا بیٹا۔ (امث، ف) (شطرنج) میں بادشاہ پر زد، بادشاہ کا کسی مہرے کی زد میں آنا۔

**شہ زور** بہت طاقتور۔

**شہ بالا** دولھا کا ہم قامت اور ہمعصر قریبی رشتہ دار جسے دولھا کی طرح سجا کر دولھا کے ساتھ گھوڑے یا اسٹیج پر بٹھا دیتے ہیں۔

محاورہ: **شہ پانا** حمایت حاصل ہونا، حوصلہ افزائی ہونا، کسی کا اشارہ ملنا۔

**شہ سرخی** (صحافت) بڑی سرخی، اخبار کی سب سے نمایاں سرخی؛ جلی عبارت میں چھپا ہوا عنوان۔

**شہ سوار** گھڑ سواری کے فن کا اُستاد، گھوڑے کی سواری کا ماہر۔ نیز **شہسوار**۔

**شہ مات** بادشاہ کو آخری شہ پڑنے پر جس سے مفر نہ ہو، بازی کا تمام ہونا۔

**شہ (۲)** لیٹا زبر ش۔ امث، ف۔ ترغیب، تحریص، بہکانا، اُکسانا، ورغلانا، بڑھاوا دینا؛ بے جا حمایت۔

محاورہ: **شہ پانا** حمایت حاصل ہونا، حوصلہ افزائی ہونا، کسی کا اشارہ ملنا۔

محاورہ: **شہ دینا** اُکسانا، بہکانا؛ بے جا تعریف کرنا۔

شہاب زبرش۔اند۔ف۔ کسم کے پھول سے حاصل کیا ہوا شوخ سرخ رنگ۔ نیز شہابی (امث) مہتابی کی طرح کی آتش بازی۔

شہابی شوخ سرخ۔نیز

شہاب زیرنیز زبرش۔اند۔ع۔ شعلہ،لو،جوالا؛ آسمان پر ٹوٹتا ہوا تارا۔

مرکب ومثنی: شہابِ ثاقب وہ چھوٹے چھوٹے اجرامِ فلکی جن کی رفتار بہت تیز ہوتی ہے اور ہوا کی مزاحمت سے پیدا ہونے والی حرارت سے جل کر خاک ہو جاتے ہیں۔

شہابیہ لیٹا زیرش، زبرب۔اند۔ع۔ شعلہ، ستارہ؛ مرگھٹ میں رات کو چمکنے والی فاسفورس ملی ہوئی چمکیلی دُھول جسے چھلاوا خیال کیا جاتا تھا۔

شہادت زبرش، زبرد۔امث،ع۔ گواہی، حلفیہ بیان؛ راہِ حق میں جان دینا، شہید ہونا۔

شہادت کی اُنگلی کلمے کی اُنگلی، داہنے ہاتھ کی وہ انگلی جو انگوٹھے کے پاس ہوتی ہے۔

شہادت نامہ کربلا کے شہیدوں کا بیان۔

شہامت زبرش، زبرم۔امث،ع۔ دلیری، جاں بازی؛ زور، قوت؛ دانائی، عالی دماغی۔

شہانہ زبرش، زبرن۔صف،ف۔ شاہانہ (رک) کا مخفف؛ سرخ رنگ کام: دُلھن یا دولھا کا شہانہ جوڑا، سرخ جوڑا۔

شہانہ وقت شام کا وقت۔

شہباز لیٹا زبرش، جزم ہ۔اند۔ف۔ نرباز، شاہین؛ خوبصورت، نوجوان آدمی، بہادر آدمی۔ نیز شاہ باز۔

شہپر لیٹا زبرش، جزم ہ، زبرپ۔اند۔ف۔ پرندے کا بازُو۔

شہتوت لیٹا زبرش، جزم ہ، ومع۔اند۔ف۔ ایک شیریں، نرم، لمبوترا، اُنگلی کی ایک یا دو پوروں کے برابر سبز یا سیاہی مائل پھل؛ جلیبا اور اِس کے درخت جس کی لکڑی سے ہاتھ کی چھڑیاں بنتی ہیں۔ نیز توت۔

شہتول زبرش، جزم ہ، وج۔اند۔ قیمتی، نایاب؛ وزنی۔

شہتیر لیٹا زبرش، جزم ہ، ی۔اند۔ف۔ چار پہلوؤں والی لمبی لکڑی جو موٹائی اور چوڑائی میں قریب قریب مساوی اور کم سے کم فٹ سوا فٹ جبکہ لمبائی میں کم سے کم بارہ پندرہ فٹ کی ہوتی ہے اور تعمیرات میں کام آتی ہے۔

شہد لیٹا زبرش، جزم ہ۔اند۔ع۔ مہال کی مکھیوں کا پھولوں کے رس سے تیار کردہ قدرتی شیرہ۔ عسل زنبور، مدھ۔

کہاوت: شہد سہاگا گھی، مری دھات کا جی کیمیاگروں کے خیال میں اِن چیزوں سے کشتہ کی گئی دھات پھر اصلی حالت میں آجاتی ہے۔

شہد کی مکھی مہال، وہ مکھی جو شہد جمع کرتی ہے؛ (کنایۃً) وہ شخص جو پیچھا نہ چھوڑے۔

محاورہ: شہد گھولنا شیریں گفتار ہونا، شیریں کلامی کرنا، میٹھے بول بولنا۔

کہاوت: شہد لگا کے چاٹو بے کار دستاویز کی بابت بطور طنز۔

شہدا (ء) لیٹا پیش ش، زبرہ۔جمع،مذ،ع۔ شہید (رک) کی جمع۔

شہدا لیٹا پیش ش، جزم ہ۔اند،صف،ہ۔ آوارہ، ناکارہ، بازاری آدمی، لفنگا۔

شہدا پن بدمعاشی، بدچلنی، لُچا پن۔

شہر زبرش، جزم ہ۔اند۔ع۔ مہینہ۔جمع: شُہُور۔

شہر لیٹا زبرش، جزم ہ۔اند۔ف۔ بڑی بستی، نگر، دیہہ/ دیہات سے ممتاز جہاں کھیتوں کی بجائے بڑا کاروبار، بڑے بازار ہوں۔

شہر آشوب (جزم ر، وج) شہر کی تباہی یا اِس پر لکھی جانے والی نظم۔

شہر بدر (زبرب، زبرر) شہر سے نکالا ہوا، جلاوطن۔

شہر خبرا گھوم پھر کر دور دور کی خبریں لانے والا۔

شہر پناہ فصیلِ شہر، شہر کی چاردیواری۔

شہرِ خموشاں (لیٹا زیرر، زبرخ، وج) قبرستان۔

شہرِ شملہ اندھیر نگری۔

کہاوت: شہر کا سلام، دیہات کا دال بھات شہر والے زبانی خاطر تواضع سے ٹال دیتے ہیں اور گاؤں والے جو میسر ہو کھلاتے ہیں۔

کہاوت: شہر میں اُونٹ بدنام اُس کے متعلق کہتے جو برائی میں مشہور ہو۔ ہر بُری بات اُس کے ذمے لگے، بد بھلا بدنام برا۔

شہر یار (ف) امیرِ شہر، بادشاہ۔

شہرت لیٹا پیش ش، زبرر۔امث،ع۔ چرچا، غلغلہ، عام طور پر معروف ہونا؛ میان سے تلوار نکالنا۔

شہرت یافتہ مشہور و معروف، نامور۔

شہرگ لیٹا زبرش، جزم ہ، زبرر۔امث،ف۔ حلق کی ورید، رگِ جاں۔ نیز شہ رگ، شاہ رگ۔

شہرود لیٹا زبرش، جزم ہ، ومع۔اند۔ (موسیقی) ایک ساز کا نام، کسی ساز کا سب سے موٹا تار۔

شہرہ پیش ش، جزم ہ۔اند،ع۔ افواہ، چرچا، دھوم دھام۔ نیز شہرا۔

شہرۂ آفاق دُور دُور تک مشہور۔

شہری لیٹا زیرش۔صف،ف۔ شہر (رک) سے منسوب، شہر کا رہنے والا؛ (کنایۃً) شائستہ انسان؛ ملک کا باسی۔

شہریت لیٹا زبرش، جزم ہ، شدزبری۔امث،ف۔ کسی ملک کا باضابطہ توطن،

شہری ہونا، شہری حقوق حاصل ہونا؛ سکونت، شہری حقوق۔

**شہسوار** لیٹا زبرش، جزم ہ، زبرس۔اند،ف۔ گھوڑے کی سواری کا ماہر۔

**شہکار** لیٹا زبرش، جزم ہ۔اند،ف۔ بڑا کارنامہ، عظیم تخلیقی کارنامہ، کسی کام یا چیز کا بہترین نمونہ۔

**شہگام** لیٹا زبرش، جزم ہ۔ف۔رک: شاہگام۔

**شہلا** لیٹا زبرش، جزم ہ۔صف۔مث،ع۔ گہرے نیلے رنگ کی آنکھ یا آنکھوں والی۔نیز نرگسِ شہلا۔

**شہنائی** زبرش، جزم ہ۔امث۔ پھونک سے بجایا جانے والا ایک نے کی طرح کا دھات کا بنا ہوا ساز۔نیز شہنا (ے)۔

**شہوت** لیٹا زبرش، جزم ہ، زبرو۔امث،ع۔ خواہش، حرص، جنسی بھوک۔

صف: **شہوت انگیز** شہوت اُبھارنے والا۔

صف: **شہوت پرست** عیاش، زانی، نفس پرست۔

**شہوی/شہوانی** شہوت انگیز، شہوت زدہ۔

**شہود** پیش ش، ومع۔اند،ع۔ سامنے حاضر، موجود، ظاہر ہونا؛ مشاہدہ کرنا، دیدارِ الٰہی۔نیز شاہد (رک) کی جمع۔

**شہور** پیش ش، ومع۔اند،ع۔ شہر (ا) (رک) کی جمع، مہینے۔

**شہوق** پیش ش، ومع۔صف،ع۔ بلند ہونا، اُونچا ہونا۔

**شہید** زبرش، ی۔صف،ع۔ حاضر و ناظر، اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام؛ گواہ؛ راہِ حق میں جان دینے والا۔

محاورہ: **شہید ہونا** حق پر قربان ہونا؛ (مجازاً) ضائع ہونا، کسی چیز کا ٹوٹ جانا۔

**شہیدِ وفا** وہ جس نے وفاداری کی وجہ سے قتل ہو کر درجۂ شہادت حاصل کیا ہو، اِنتہائی وفادار۔

**شہیدی** سرخ رنگ کا (گودا یا پھل)، مثلاً: **شہیدی امرود/تربوز**۔

**شہیر** زبرش، ی۔صف،ع۔ معروف، مشہور، نامی، نامور۔

**شہیق** زبرش، ی۔اند،ع۔ گدھے کے رینکنے کی آواز؛ سانس اندر کھینچنا۔

**شہیم** زبرش، ی۔صف۔ ہوشیار، زیرک، چوکس؛ مصلحت اندیش، دانا، چالاک۔

**شئون** پیش ش، ومع۔مذ۔ شان (رک) کی جمع؛ جلوے، کیفیتیں، مظاہر۔

## ش ۔ ی ، ے

**شے** ولین۔امث،ع۔ چیز، جنس، بات، امر۔

**شے عِلطیف** عقل، سمجھ، ذہانت۔

محاورہ: **شے ہونا** چالاک و ہوشیار ہونا؛ صاحبِ حیثیت ہونا۔

**شیادی** زبرش، شدی۔امث،ع۔ مکاری، فریب، ریاکاری۔

**شیاطین** زبرش، ی۔جمع، مذ،ع۔ **شیطان** (رک) کی جمع۔

**شیاف** زیرش۔امث،ع۔ دوا میں تر کی ہوئی بتی یا دوا کی لمبوتری گولی۔

**شیام** زیرش۔صف۔ سانولا، ملیح، سیاہ، کالا۔

**شیب** ےلین۔اند،ع۔ بالوں کا پکنا، سفید بال، بڑھاپا، ضعیفی۔

**شیب** ے۔اند۔متعلق فعل۔ ڈھال، اُتار؛ کھوہ، پہاڑ کا ایک حصہ، نیچے، تلے، زمین میں، تہہ میں۔

**شیپور** ی، ومع۔اند،ف۔ ایک قسم کا باجا جو جنگ کے موقع پر بجایا جاتا ہے، نفیر، بگل۔

**شیحہ** ی، زبرح۔امث۔نقلِ صوت۔ گھوڑے کی آواز، ہنہناہٹ۔

**شیخ** ےلین۔اند،ع۔ معمر آدمی؛ بزرگ، مرشد، سربراہ۔(مث) **شیخانی**۔جمع: **شیوخ** (پیش ش، ومع)۔نیز شیخ (ے) عموماً نومسلم معززین کے لیے مستعمل۔

**شیخ الجامعہ** بوعلی سینا کا لقب۔

**شیخ و برہمن** مراد: مسلمان اور ہندو۔

**شیخ** ے۔اند۔ نیز ایک ذات جو اپنی چالاکی اور کنجوسی کی وجہ سے مشہور ہے۔

کہاوت: **شیخ پکاریں ''تندوری قندوری''** غرض مند کو اپنے مطلب کی سوجھتی ہے۔

**شیخ چلّی** ایک افسانوی کردار، احمقانہ منصوبے بنانے والا آدمی۔

کہاوت: **شیخ چنڈال، نہ چھوڑے مکھی، نہ چھوڑے بال** شیخ بہت حریص ہوتے ہیں کچھ نہیں چھوڑتے (ہندو مسلمانوں کو طنزاً کہتے ہیں۔

کہاوت: **شیخ نے کوے کو بھی دغا دی ہے** شیخ بہت مکار اور چالاک ہوتے ہیں۔

کہاوت: **شیخوں کی شیخی اور پٹھانوں کی ٹر** شیخوں کی شیخی اور پٹھانوں کی ضد مشہور ہے۔

**شیخوخت** ےلین، ومع، زبرخ۔امث،ف۔ بڑھاپا، عمر کے پچاس برس کے بعد کا زمانہ۔نیز **شیخوخیت** (ےلین، ومع، زیرخ، شدزبری)۔

**شیخی** ے، ی۔امث،ف۔ ڈینگ، لاف زنی، بڑا بول۔

کہاوت: **شیخی اور تین کانے** شیخی مارنا اور پاس کچھ نہ ہونا۔

**شیخی باز** گھمنڈ کرنے والا، ڈینگ ہانکنے والا۔**شیخی خورا**۔

محاورہ: **شیخی بگھارنا** خودستائی کرنا، اترانا۔نیز شیخی مارنا۔

کہاوت: **شیخی خورے سے کہا، تیرا گھر جاتا ہے، کہا، بلا سے**

میری شیخی تو میرے پاس ہے اُس شیخی خورے کے متعلق کہتے ہیں جو باوجود نقصان اُٹھانے کے ڈینگ مارنے سے باز نہ آئے۔ نیز شیخی خورے کا گھر جلا۔ کہا 'بڑا جلے میری شیخی تو میرے پاس ہے۔
محاورہ: شیخی میں آنا خودستائی کرنا، گھمنڈ کرنا، پھولنا۔
محاورہ: شیخی نکالنا غرور توڑنا، گھمنڈ ختم کرنا۔

**شیخین** ے لین۔ تثنیہ۔ ع۔ دو بزرگ، مراد: اسلام کے پہلے دو خلیفہ حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمر فاروقؓ۔

**شید** ے۔ اند۔ ف۔ دھوکا، فریب؛ لپائی، استرکاری۔
شیّاد بڑا فریب کار۔

**شیدا** ی لین۔ صف۔ ف۔ عاشق، فریفتہ، فدائی، دل باختہ۔

**شیدائی** ی لین۔ صف۔ ف۔ شیفتہ و شیدا ہونے والا، فریفتہ ہونے والا، عاشق، شوقین۔

**شیدی** ی۔ حبشیوں کا لقب۔ نیز سیدی (رک)۔

**شیر** ی۔ اند۔ ف۔ دودھ، لبن۔
شیر برنج چاولوں کی کھیر۔
شیرخوار (معدولہ) دودھ پیتا بچہ؛ نیز شیرخوارہ۔
شیردان دودھ کا برتن؛ مادہ حیوان کا وہ عضو جس میں دودھ ہوتا ہے۔
شیرفروش دودھ بیچنے والا، دودھ والا۔
شیرخرما (پیش خ) دودھ میں بھگوئے ہوئے چھوہارے جس میں قند، خشک میوہ اور سویاں ملا کر گھی کا بگھار دیا جاتا ہے۔
شیرکاری دودھ کی مصنوعات کا کاروبار۔ انگریزی میں: Dairy۔
شیرگرم کنکنا، نیم گرم دودھ۔
شیرِ مادر ماں کا دودھ، (محاورۃً) فطری عطیہ۔ جائز، حلال شے، مثلاً: دوسرے کا مال شیر مادر سمجھ کے چٹ کر گئے؛ (بطور طنز) مثلاً: اُن کے لیے جھوٹ تو شیر مادر ہے۔
شیروشکر گھلے ملے، باہم موافق۔

**شیر** ے۔ اند۔ ف۔ طاقتور گوشت خور چوپایہ جو جنگل کا بادشاہ کہلاتا ہے۔ باگھ، سنگھ، نائر، اسد، ضیغم، غضنفر، فرغام۔ (مجازاً) بہادر آدمی، نمایاں شخصیت۔ (امث)
شیرنی شیر کی مادہ۔
شیرافگن شیر کو مار کر گرانے والا مراد: بہادر۔
شیرِ الٰہ/خدا حضرت علیؓ کا لقب۔

کہاوت: شیر اور بکری ایک ہی گھاٹ پر پانی پیتے ہیں نہایت انصاف، بڑے چھوٹے کے ساتھ برابری کا برتاؤ ہے۔
شیرِ ببر صحرائی شیر جس کے سر کے قریب اَیال یا گھنے بال ہوتے ہیں اور رنگ نیلا لاشتری۔
شیرِ دہاں (جزم ر) شیر کی شبیہ والا۔
شیردل بہادر، دلیر، شجاع، جری، جواں مرد۔
شیرژیاں (لیٹا زیر) غرّاں، دھاڑتا ہوا، غضبناک شیر۔
کہاوت: شیر شاہ کی داڑھی بڑی یا سلیم شاہ کی بے فائدہ بحث یا تکرار کے متعلق کہتے ہیں۔
شیرِ فلک برج اسد۔
شیرقالی (لیٹا زیر) قالین کی بناوٹ میں بُنی ہوئی شیر کی شبیہ؛ (مراداً) بے ضرر، بے عمل انسان، شیخی باز، اندر سے بودا آدمی۔
کہاوت: شیر کا ایک ہی بھلا بہادر لڑکا ایک ہی کافی ہے۔
کہاوت: شیر کا جھوٹا گیدڑ کھائے امیر آدمیوں کے دم سے بہت سے غریب پلتے ہیں۔
کہاوت: شیروں کا منہ کس نے دھویا کوئی سوتے سے اُٹھ کر بغیر منہ دھوئے کھانے بیٹھ جائے یا باہر نکل جائے تو طنزاً کہتے ہیں۔
کہاوت: شیر کا کھاجا بکری کمزور کو زبردست دبا لیتے ہیں۔
محاورہ: شیر کی بولی بولنا (کنایۃً) قے کرنا۔
کہاوت: شیر کے بُرقعے میں چھچھڑے کھاتے ہیں باوجود صاحب توفیق ہونے کے معمولی لالچ میں آجاتے ہیں۔
کہاوت: شیر کھائے نہ کھائے، منہ لال بدنام آدمی پر سب الزام لگاتے ہیں، خواہ وہ کچھ کرے یا نہ کرے۔
شیر ماہی (جزم ر) ایک دریائی مچھلی۔ نیز مہا شیر۔
شیر مرد (جزم ر) بہادر، جوانمرد، جری۔
کہاوت: شیروں سے شکار اور کوؤں سے بڑے (کون لے سکتا ہے) زبردست سے کچھ نہیں ملتا۔
کہاوت: شیروں سے شیر ہی ہوتے ہیں بہادروں کی اولاد بہادر ہی ہوتی ہے۔

**شیراز** ی۔ عَلَم۔ اند۔ ف۔ ایران کا ایک شہر جہاں سے حافظ کو نسبت ہے؛ پانی نتھارا ہوا دہی۔

**شیرازہ** ی، زبر ز۔ اند، ف۔ اوراق کی سلائی کے بعد پشت پر لگایا جانے والا فیتہ، جز بندی؛ ترتیب، تنظیم، استحکام۔

محاورہ: **شیرازہ باندھنا** اجزائے کتاب کی سلائی کرنا، جز بندی کرنا، اجزا کا باہم سینا یا باندھنا۔

**شیرازہ بندی** اجزا کو جوڑنا، باندھنا۔

محاورہ: **شیرازہ بکھرنا** اجزا کا تتر بتر ہو جانا۔

**شیرخشت** ی، جزم ر، زبر خ، جزم ش۔ اند۔ ایک نباتی رطوبت جو دوا بطور مسہل استعمال ہوتی ہے، ہرلالو۔

**شیروانی** ے۔ امث۔ کالردار اچکن جس میں سامنے کے دونوں پٹوں کو ملانے کے لیے اندرونی ڈوریاں ہوتی ہیں۔

**شیرش** ی، جزم ر۔ اند۔ سر، کھوپڑی۔

**شیرہ** ی، زبر ر۔ اند، ف۔ گھلی ہوئی شکر، گاڑھا رس یا عرق؛ افشردہ؛ راب جس سے گڑ بناتے ہیں۔ نیز شیرہ۔

**شیرۂ انگور** انگوروں کو نچوڑ کر نکالا ہوا عرق، مراد: انگوری شراب۔

**شیرۂ بادام** پانی میں پسی ہوئی بادام کی گری۔

**شیریں** ی، ن غنہ۔ صف، ف۔ میٹھا، شکریں؛ خوشگوار، دل لبھانے والا؛ عزیز، پیارا۔ مثال: جانِ شیریں۔

**شیریں مقال** خوش گفتار۔

**شیرینی** مٹھاس، حلاوت؛ مٹھائی؛ مزے داری؛ دلکشی۔

**شیریں زبان** خوش بیان، میٹھی باتیں کرنے والا۔

**شیریں گفتار** خوش تقریر، خوش کلام۔

**شیش** ی۔ اند، ف۔ شیشہ (رک) کا مخفف، مرکبات میں مستعمل، مثلاً: **شیش محل** ایسا مکان جس میں دیواروں پر شیشے جڑے ہوئے جو صرف ایک روشنی جلانے پر چراغاں کا سماں پیدا کریں۔

**شیش محل کا کتا** حیران، ششدر۔

**شیش** ے۔ صف۔ باقی ماندہ، بچا کھچا؛ بچت، نتیجہ؛ باقی رہنے والا، غیر فانی؛ اختتام، آخر، تباہی، موت، قتل۔

**شیش ناگ** ہندو دیومالا کے مطابق پاتال میں زمین کو سر پر اُٹھائے ہوئے ہزار پھنوں والا ناگوں کا بادشاہ۔ عام: شیش ناگ (ی)۔

**شیشم** ی، زبر ش۔ اند۔ ایک گھنا درخت جس کے پتے پیپل سے چھوٹے، گول ہوتے ہیں جبکہ لکڑی عمارات اور فرنیچر بنانے میں کام آتی ہے۔

**شیشہ** ی، زبر ش۔ اند، ف۔ معدنی بلور یا اِس سے مماثل کیمیائی طور پر بنائی ہوئی شفاف شے جس کے آر پار دیکھا جا سکے، زجاج، کانچ؛ آئینہ؛ شیشے کا ظرف، صراحی۔

**شیشہ باز** شیشے کے ظروف اُچھالنے والا تماشا گر، مداری۔

**شیشۂ ساعت** وقت کی پیائش کا ایک پیمانہ، ریت گھڑی۔

محاورہ: **شیشے میں اُتارنا** کسی کو اپنے مطلب کے موافق ڈھال لینا، راہ پر لے آنا۔

**شیشی** ی۔ امث۔ چھوٹی بوتل یا کپّی۔

**شیطان** اند، ع۔ ابلیس، انسان کو بہکانے والا، فتنہ انگیز، خدا کا نافرمان جن؛ بد روح۔ (مجازاً) شریر، شوخ، مفسد، بدنفس آدمی، خبیث آدمی۔

کہاوت: **شیطان جان نہ مارے تو حیران ضرور کرے** شیطان انسان کو ہلاک تو نہیں کرتا مگر پریشان بہت کرتا ہے۔

کہاوت: **شیطان سب جگہ موجود ہے** گناہ کا سامان اور ترغیب سب جگہ ہے۔

کہاوت: **شیطان طوفان سے خدا بچائے** سخت تہمت کے وقت کہتے ہیں کہ تہمت سے اللہ بچائے۔ نیز **شیطان طوفان، اللہ نگہبان**۔

کہاوت: **شیطان کا شیرہ ہے** اس سے پیچھا نہیں چھوٹتا۔ فساد کی جڑ ہے۔

**شیطان کی آنت** وہ شے، بات یا سلسلہ جو بہت طول پکڑے۔

**شیطان کی ڈور** مکڑی کا جالا۔

**شیطان کی خالہ** فتنہ پرداز عورت، لڑائی جھگڑا کرا دینے والی عورت، چالاک عورت۔

کہاوت: **شیطان کے کان بہرے** کسی اچھی توقع کے اظہار پر کہتے ہیں کہ مبادا شیطان کھنڈت ڈال دے اس لیے اس تک یہ بات نہ پہنچے۔

کہاوت: **شیطان کے کان کاٹتا ہے** بہت ہی شریر ہے۔

کہاوت: **شیطان کے گھر وَلی** نالائق شخص کی اولاد کا نیک ہونا۔

کہاوت: **شیطان نے بھی لڑکوں سے پناہ مانگی ہے** لڑکے شیطان سے زیادہ شریر ہوتے ہیں۔

کہاوت: **شیطان نے کان میں پھونک ماردی ہے** شیطان نے مغرور اور گھمنڈی بنا دیا ہے۔

کہاوت: **شیطان ہر جگہ موجود ہے** ہر جگہ انسان کے دل میں برے وسوسے پیدا ہو سکتے ہیں برے افعال کے لیے ہر جگہ سامان موجود ہوتا ہے۔

**شیطانی چرخہ** (زبر چ، جزم ر، زبر خ) بہت برا شخص، بہت شرارتی انسان؛ بہت بری شے۔

**شیطنت** (زبر ش، ے، جزم ط، زبر ن) شرارت، بدی؛ فتنہ وفساد۔

**شیعہ** ی، زبر ع۔ اسمِ جنس، ع۔ فدائی، محب، دوستدار؛ جماعت، گروہ؛ خصوصاً حضرت علیؓ کے ساتھی اور اِن کو امام مامور من اللہ اور رسول اللہ ﷺ کا صحیح جانشین ماننے والے۔ نیز **شیعانِ علی** اِس فرقے کا کوئی فرد۔ نیز **شیعی**۔

**شیفتہ** ے، جزم ف، زبر ت۔ صف، ف۔ والہ، شیدا، عاشق، فریفتہ؛ سر پھرا، دیوانہ۔ اکیف (مث) **شیفتگی**۔

**شیل** ی۔ اند۔ کردار، عادات۔ نیز **شیلا** عمدہ طبیعت۔

**شیم** زیر ش، زبر ی۔ جمع، مذ، ع۔ عادات، خصائل، واحد: **شیمت**۔

**شین** زبر ش، ی لین۔ اند۔ لیٹنا، آرام؛ چارپائی، جماع۔

**شین** ی لین۔ اند۔ مسخ کرنا، بگاڑنا۔

**شور شین** رونا پیٹنا، شدتِ غم میں حلیہ مسخ کر لینا۔

**شین** ی۔ اند، ع۔ حرف ''ش'' کا نام۔

محاورہ: **شین قاف درست ہونا** حروف کو صحیح مخارج سے ادا کرنا، درست تلفظ سے بولنا۔

**شیو** ے، جزم و۔ متعلق فعل۔ داڑھی منڈوانے کے لیے اُردو میں مستعمل۔ انگریزی: Shave۔

**شیوا** ے۔ صف، ف۔ فصیح و بلیغ۔

**شیوا بیاں** خوش بیان، جس کی زبان اچھی ہو۔

**شیوخ** پیش ش، و مع۔ اند، ع۔ **شیخ** (رک) کی جمع۔

**شیوع** پیش ش، و مع۔ اند، ع۔ اشاعت، پھیلنا، دُور دُور پہنچنا۔

**شیون** ے، زبر و۔ اند، ع۔ نالہ و فریاد، نوحہ، زاری، آوازِ ماتم، واویلا۔

**شیوہ** ے، زبر و۔ اند، ف۔ طور طریقہ، ڈھنگ، انداز، روش، دستور؛ عشوہ، ناز و انداز۔ نیز **شیوا**۔

**شیوہ گر** ناز نخرے کرنے والا۔

**شیہہ** ی، زبر ہ۔ اند، ف۔ گھوڑے کی ہنہناہٹ۔ **صَہیل**، **ضیحہ**۔

**شیئیت** ے لین، زیر ء، شد زبر ی۔ امث۔ حقیقی وجود، موجود ہونا؛ عالمِ مادّی کو وجودِ حقیقی ماننے کا فلسفیانہ نظریہ۔

# ص

**ص** صاد۔ اند۔ بلحاظِ صوت اُردو حروفِ تہجی کا تیسواں (۳۰ واں) اور تعداد کے لحاظ سے اکتیسواں (۳۱ واں)، عربی کا چودھواں اور فارسی کا ۱۷ واں حرف۔ یہ صفیری مصمتہ ہے جو زبان کی نوک کو نیچے کے اگلے دانتوں سے ملا کر ادا کیا جاتا ہے، جس سے سیٹی سے مشابہ آواز نکلتی ہے۔ عربی میں اِس کا تلفظ 'صادْ' جبکہ اُردو میں 'صوادْ' ہے۔ کلمہ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے جیسے 'صبر'، 'متصل' اور 'مقصد' وغیرہ، جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے 'اخلاص' اور 'نص' وغیرہ۔ اسے صادِ مہملہ اور صادِ غیر منقوطہ بھی کہتے ہیں۔ ص کی مختصر شکل "م" کلمۂ درود صلی اللہ علیہ وسلم یا صحیح کے مخفف کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔ "ص" جمل کے حساب میں نوے (۹۰) کے عدد کا قائم مقام اور حروفِ شمسی میں شامل ہے۔ یونی کوڈ کے کوڈ چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter SAD" جبکہ اِس کا کوڈ نمبر "U+0635" ہے۔

## ص۔ا

**صابر** زبر ب۔ اند۔ بارہ سنگھے کی کھال سے تیار کیا ہوا سفید یا زرد رنگ کا چمڑہ۔

**صابر** زیر ب۔ صف، ع۔ صبر کرنے والا، برداشت کرنے والا، تحمل سے کام لینے والا۔

کہاوت: **صابر اور شاکر دونوں جنتی ہیں** مسلمانوں میں مشکل اور نامساعد حالات میں صبر اور اچھے حالات میں اللہ کا شکر ادا کرنے والوں کا بڑا رُتبہ ہے۔

**صابری** (زیر ب) (امث) صبر کرنے کی کیفیت یا عمل، صبر کرنا۔

**صابغ** زبر ب۔ صف۔ مذ۔ رنگنے والا، رنگ پیدا کرنے والا۔

**صابورہ** ومع، زبر ر۔ اند۔ وہ بوجھ جو کشتی کو ڈگمگانے سے روکنے کے لیے اُس پر لادا جاتا ہے، بھار، لوہا لکڑ۔

**صابن** زبر نیز پیش ب۔ اند۔ کیمیائی اجزا مثلاً: کاسٹک سوڈے، الکلی، تیل اور چربی وغیرہ سے تیار کردہ عموماً ٹھوس، نرم مرکب جو کپڑے دھونے، غسل کرنے اور ہاتھ منہ دھونے کے لیے استعمال ہوتا ہے، یہ مہین دانوں، پتلے ورقوں یا سیال کی شکل میں بھی ہوتا ہے۔ نیز صابون۔

**صابن دان** صابن رکھنے کا برتن۔ نیز **صابن دانی** صابن رکھنے کی ڈبیا۔

کہاوت: **صابن دیے میل کٹے اور گنگا نہائے پاپ، جھوٹ برابر پاپ نہیں اور سانچ برابر تاپ** صابن سے میل دُور ہوتا ہے اور گنگا میں نہانے سے گناہ معاف ہوتے ہیں۔ جھوٹ سب سے بڑا گناہ ہے اور سچ کے برابر کوئی عبادت نہیں۔

محاورہ: **صابن سامنہ میں گھلنا** منہ سیٹھا اور بے مزہ ہونا، منہ کا ذائقہ پھیکا پھیکا اور بدذائقہ ہونا۔

محاورہ: **صابن کے مول پڑنا** بہت پٹائی ہونا، بہت زیادہ جوتیاں پڑنا۔

**صابودانہ** ومع، زبر ن۔ اند۔ ایک دانہ دار نشاستہ جو ساگو کے درخت کے تنے سے حاصل کیا جاتا ہے، سادہ زود ہضم اور مقوی غذا ہے۔ نیز ساگودانہ۔

**صابون** ومع۔ اند، ع۔ رک: صابن۔

**صابونی** ومع۔ امث۔ اُنگلی کے برابر ایک سفید، ہلکی کھانڈ کی مٹھائی جو بادام، شہد اور تلوں کے استعمال سے تیار کی جاتی ہے۔ ایرانی صابونی شہد اور میوے سے بنائی جاتی ہے۔

**صابی** اند، ع۔ ایک قدیم ستارہ پرست قوم یا اُس کا کوئی فرد، عراق میں بسنے والے حواری مسیح یوحنّیٰ کے پیرو؛ اپنے دین سے پھر جانے والا۔ جمع، (مث) صابئہ؛ جمع، مذ: صابئین۔

**صاح** (۱) اند۔ مالک، آقا؛ ساتھ زندگی گزارنے والا۔

**صاح** (۲) صف۔ اند۔ وہ شخص جو نشہ میں نہ ہو، شکران کا نقیض۔

**صاحب** زیر ح۔ صف، ع۔ ساتھ رہنے والا، ہم صحبت، دوست، یار، سنگی؛ مالک، آقا، حاکم، سردار؛ بطور کلمۂ خطاب، جناب، محترم۔ مرکبات میں جزوِ اوّل کے طور پر۔ نیز عام: صاحِب۔

**صاحبِ احتیاج** صاحبِ ضرورت، حاجب مند، جس کو کسی کی ضرورت ہو۔

**صاحبِ اَخلاق** بااَخلاق، نیک خصلت، بااَدب، مہذب، شائستہ شخص۔

**صاحبِ اختیار** بااختیار، حکومت والا؛ مطلق العنان۔ نیز صاحبِ اقتدار۔

**صاحبِ اِدراک** عقل مند، دانا، دانش مند۔

**صاحبِ ارادہ** ارادہ کرنے والا آدمی، خواہش مند، مرید۔

**صاحبِ اَلزّماں** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زبر ز، ن غنہ) حضرت امام مہدی، غائب کا لقب، (لفظاً) امامِ عصر۔

**صاحبِ اَلسّموء** (پیش، غم ا، غم ل، شد پیش س، ومع) کلمۂ خطاب، بلند مرتبے کا حامل۔ انگریزی کے مرکب "His Highness" کے مترادف۔

**صاحبِ اِستطاعت** اہلیت رکھنے والا، قدرت رکھنے والا، وہ شخص جو کسی کی حاجت کو پورا کرنے کی صلاحیت یا قدرت رکھتا ہو، خوش حال شخص۔

صف: **صاحبِ اِستعداد** (بترکیب فارسی) قابل، لائق۔

صف: **صاحبِ اعتبار** (بترکیب فارسی) معتبر، معزز۔

صف: **صاحبِ اِقتدار** (بترکیب فارسی) بااختیار، طاقت ور؛ حاکم، حکومت کرنے والا۔

صف: **صاحبِ تدبیر** (بترکیب فارسی) دانش مند، مدبر، تدبیر کرنے والا، مشکل حالات میں حل نکالنے والا۔

صف: **صاحبِ تصنیف** مصنف، مؤلف۔

صف: **صاحبِ ثروت** دولت مند، مال دار، خوش حال شخص۔

صف: **صاحبِ جمال** خوب صورت، حسین۔

صف: **صاحبِ جاگیر** (ع۔ف) بہت زیادہ زمینوں کا مالک۔

صف: **صاحبِ جائیداد** (ع۔ف) وہ جس کے پاس بہت زمینیں اور مکانات وغیرہ ہوں؛ امیر، دولت مند۔

صف: **صاحبِ حال** (بترکیب فارسی) (نحو) وہ شخص جس کی طرف کسی فقرے یا جملے کا اشارہ ہو؛ لائق، قابل؛ مہذب، شائستہ۔

صف: **صاحبِ حیثیت** (بترکیب فارسی) مال دار، دولت مند، امیر۔

صف: **صاحبِ خانہ** (بترکیب فارسی) گھر کا مالک۔

صف: **صاحبِ درد** (ع۔ف) وہ شخص جو بہت زیادہ تکلیف محسوس کرے؛ دوسروں کے دُکھ درد کو محسوس کرنے والا۔

صف: **صاحبِ دل** (ع۔ف) دردمند۔

صف: **صاحبِ دولت** (بترکیب فارسی) امیر، دولت مند۔

صف: **صاحبِ دیوان** (بترکیب فارسی) وزیرِ خزانہ، رجسٹرار؛ وہ شاعر جس نے دیوان تصنیف کیا ہو۔

صف: **صاحبِ ذوق** (بترکیب فارسی) وہ جس کا مذاق بہت اچھا ہو؛ جسے کسی چیز کا چسکا پڑ جائے۔

صف: **صاحبِ رائے** (بترکیب فارسی) عقیل، فہیم، شعور و ادراک کا حامل۔

**صاحب سَلامت** (جزم ب، زبر س، زبر م) جان پہچان، علیک سلیک، سلام دُعا، ملاقات۔

**صاحبِ سیف وقلم** (ی لین، و ج، زبر ق، زبر ل) تلوار اور قلم دونوں کا دھنی، جو بہادر جنگجو بھی ہو اور شاعر یا انشا پرداز بھی۔

صف: **صاحبِ عالم** (بترکیب فارسی) مغل شہزادوں کا لقب اور کلمۂ خطاب۔

صف: **صاحبِ غرض** (زبر غ، زبر ر) (بترکیب فارسی) غرض مند۔

صف: **صاحبِ فراش** (بترکیب فارسی) بیمار، مریض، خصوصاً جو بستر سے لگا ہو۔ عربی میں فراش بمعنی فرش یا بستر کے ہیں۔

صف: **صاحبِ قِراں** (زیر ق، ن غنہ) (بترکیب فارسی) وہ شخص جو دو سعد ستاروں کے ایک بُرج میں یکجا ہونے کے وقت پیدا ہوا ہو۔ مراد: بادشاہی جس کا مقدر ہو۔

صف: **صاحبِ نظر** (ع) نکتہ شناس، ناقد، پارکھ، خوش ذوق۔

صف: **صاحبِ وقوف** (ع) سمجھ دار، دانا، واقفِ حال۔

صف: **صاحبِ ہنر** (ع) ہنرمند، کاریگر۔

**صاحبہ** بیوی، بیگم، مالکہ، جمع: **صاحبات**۔

**صاحب زادہ** (ع۔ف) بیٹا، خصوصاً کسی رئیس یا بزرگ کے بیٹے کے لیے بطور لقب مستعمل؛ کم عمر، ناتجربہ کار لڑکا۔ مثال: ابھی صاحبزادے ہو، یعنی ابھی بچے ہو۔

**صاحب زادہ پن** نادانی، بے وقوفی۔

**صاحب زادی** امیرزادی، مرشدزادی، بیٹی، دختر۔

**صاحِبی** لینا زیرح۔ امث، ع۔ حکم چلانا، حاکم، حاوی ہونا، حکومت، شان و شوکت۔ (بطور صف) عمدہ خاصے کی چیز۔ مثال: صاحبی انگور۔

**صاحبیت** مغربی وضع، انگریزوں کی سی شان و شوکت۔

**صاد** امذ، ع۔ حرف "ص" کا نام؛ قرآن شریف کے حروفِ مقطعات میں سے ایک حرف۔ دعائیہ۔ فقرہ: **بالنون والصاد** متبرک حروف "ن و ص" کی برکت سے۔ صاد کا مختصر نشان (ص) بنانا۔

محاورہ: **صاد بنانا/کرنا** صحیح قرار دینا، منظور کرنا، تصدیق کرنا، اقرار یا اظہارِ پسندیدگی کے طور پر۔

محاورہ: **صاد ہونا** صحیح سمجھنا، پسند یا منظور کیا جانا۔

**صادِر** زیرد۔ صف، ع۔ جاری، نافذ ہونے والا (حکم فرماں وغیرہ)، راجع۔

محاورہ: **صادر فرمانا** جاری کرنا؛ کوئی حکم یا قانون پاس کرنا۔

**صادِق** زیرد۔ صف، ع۔ حق گو، راست گو، راست باز، مخلص، معتبر، سچا، نیک؛ چسپاں، منطبق۔

محاورہ: **صادِق آنا** چسپاں ہونا، چست ہونا، منطبق ہونا (مثل، مثال، تعریف وغیرہ کا)۔

**صادِقُ الوعد** (پیش ق، غم ا، جزم ل، زبر و، جزم ع) قول، عہد کو پورا کرنے والا۔ نیز **صادقُ الوعید**۔

**صادق القول** سچ بولنے والا؛ قول کا پکا۔

**صادِقی** زیرد۔ امث۔ سچائی، صداقت۔

**صارِف** زیرر۔ صف، ع۔ (معاشیات) صَرف کرنے ولا، خرچ کرنے والا، خریدار، استعمال کنندہ۔ جمع: **صارفین**۔

**صارِم** زیرر۔ صف، ع۔ تیز دھاری تلوار یا ہتھیار؛ تندخو آدمی۔

**صاروس** وم۔ اند۔ سورج کی گردش کا ایک دور جو اٹھارہ سال اور تقریباً ساڑھے گیارہ دن کا ہے۔

**صاع** اند،ع۔ گندم ناپنے کا پیمانہ،تقریباً ۲۳۴ تولے کے برابر۔

**صاعد(۱)** زیرع۔اند۔ نیچے سے اُوپر اُٹھنے والا، بلند ہونے والا، بلندی پر جانے والا۔(امث) **صاعدی** نیچے سے اوپر جانے والی۔

**صاعد(۲)** زیرع۔اند،امث ۔ کلائی، ہاتھ کے پہنچے سے کہنی تک کا حصہ۔

**صاعقہ** لیٹازیرع،زبرق۔اند،ع۔ آسمانی بجلی،کوندا، برق۔

**صاعقہ بار** بجلی برسانے والا،تجلیاں برسانے والا۔

**صاعقہ فگن** بجلی گراتا۔

**صاف** صف۔متعلق فعل، ع۔ پاک، ستھرا، بے داغ، بے میل، طاہر، بے آلائش، بے غبار، اُجلا، شفاف؛ خالص، نرل، کھرا، بے لوث، بے کدورت؛ صریح، واضح؛ آسان، سلیس، شُستہ؛ رواں؛ سادہ، خالی، بے لکھا؛ چِکنا، بے باق (حساب، معاملہ)۔(بطور متعلق فعل) ہو بہو، بعینہٖ،صریحاً۔

محاورہ: **صاف اُڑا جانا** بالکل ٹال جانا۔

محاورہ: **صاف انکار کرنا** قطعی نہ ماننا؛ بالکل مکر جانا۔

**صاف آواز** جس آواز میں کوئی نقص نہ ہو۔

محاورہ: **صاف الگ کر دینا** بالکل علیحدہ کر دینا۔

محاورہ: **صاف بچنا/ بچ جانا** کوئی نقصان نہ پہنچنا۔

**صاف جواب** قطعی انکار (ہونا، سننا، دینا، پانا)۔

محاورہ: **صاف صاف سنانا** کھری کھری کہنا؛ بے لاگ بات بیان کرنا۔

کہاوت: **صاف رہ بے باک رہ** حساب ٹھیک رکھوتو پھر کچھ ڈر نہیں۔

**صاف شفاف** جس کے آر پار نظر آئے۔

محاورہ: **صاف کہہ دینا** سچ سچ کہنا؛ حقیقت بیان کر دینا۔

صف: **صاف باطن** (ع) جس کے دل میں نفاق یا کھوٹ نہ ہو، بے کینہ، صاف دل۔

صف: **صاف گو** (وج) (ع۔ف) کھری بات کہنے والا، لگی لپٹی نہ رکھنے والا، بے جھجک حق بات کہہ گزرنے والا۔

**صاف گوئی** کھری، سچی بات کہنا خواہ کسی کو بُری لگے۔

محاورہ: **صاف ظاہر ہونا** ٹھیک طور پر معلوم ہونا۔

محاورہ: **صاف کر دینا** مٹا دینا، قلع قمع کر دینا۔

محاورہ: **صاف نکل جانا** بچ کر نکل جانا؛ انکار کر دینا۔

**صافات** شدف۔جمع،مذ۔ صف بستہ،(فرشتے) ملائکہ مقربین۔

**صافر** زبرف۔اند،ع۔ گانے والا، کوئی۔

**صافہ** زبرف۔اند۔ پگڑی جو کلاہ کے اُوپر باندھی جاتی ہے، دستار، دوپٹا، پٹکا، منڈاسا۔نیز سافہ۔

**صافن** زیرف۔اند۔صف،ع۔ پاؤں کی ایک رگ جو ٹخنے سے انگوٹھے کو جاتی ہے؛گھوڑے کا تین ٹانگوں پر اور چوتھی ٹانگ کی نوک پر کھڑا ہونا۔

**صافی** امث۔صف۔ وہ کپڑا جس سے پتیلی وغیرہ پکڑ کر چولھے سے اُتاری جاتی ہے؛ برتن وغیرہ صاف کرنے یا جھاڑنے پونچھنے کا کپڑا، جھاڑن۔

**صافی نامہ** (ع۔ف) بے باقی کی رسید، فارغ خطی۔

**صاقل** زیرق۔اند۔صف،ع۔ صیقل کرنے والا؛ مانجھنے والا۔

**صالح** لیٹازیرل۔صف،ع۔ نیک،متقی، پرہیزگار؛ دیانت دار، امین؛ قابل؛ موزوں، راست، درست۔(مث) **صالحہ**۔جمع: **صالحین/صلحا** نیک بندے۔

**صالح خون** (لفظاً) اچھا اور معتدل خون، صحت بخش خون؛ (مجازاً) نیک شخص، ایماندار آدمی۔

**صالحات** زیرل۔صف۔جمع،مث،ع۔ نیک اور پرہیزگار عورتیں، اچھی چیزیں، اچھی باتیں، نیک اولاد وغیرہ۔

**صالحیت** لیٹازیرل، زبرح،شدی۔صف۔امث،ع۔ نیکی، نیکوکاری۔

**صامت** زیرم۔صف۔ خاموش، بے آواز، چپ، ساکت، گونگا، بے جان۔ (عربی میں صمت بمعنی خاموشی)۔

**صامتہ** حرف صحیح، جو حروف علت یا علامت اعراب کے ساتھ مل کر آواز پیدا کرنے والا۔نیز **مصمتہ**۔

**صانع** لیٹازیرن۔صف،ع۔ بنانے، پیدا کرنے تخلیق کرنے والا، کاریگر، خالق، پیدا کنندہ، ہنرور۔جمع: **صناع** (پیش ص)۔

**صانع اَزل** ازل کا خالق، خدائے تعالیٰ۔

**صانع قدرت** مراد: خالق کائنات۔

**صانعی** زیرن۔امث۔ صنعت گری، صناعی، ہنر، کاریگری۔

**صائب** زیرء۔صف،ع۔ تیر ہدف، نپا تُلا، درست، ٹھیک، راست، صحیح، فہمیدہ؛ اچھائی، درستی۔

**صائب رائے** درست رائے رکھنے والا، عقل مند، باشعور۔

**صائم** زیرء۔صف،ع۔ روزہ دار، روزہ رکھنے والا۔(امث) **صائمہ**۔

**صائم الدّہر** (غم ا،غم ل،شدد) جو مستقل روزے رکھے۔

**صائن** زیرء۔صف۔ محافظ، حفاظت کرنے والا، محفوظ رکھنے والا۔

## ص ۔ ب

**صبا** زبرص۔امث،ع۔ ہلکی خوشگوار ہوا، صبح کی ہوا، بادِ مشرق، پُروا، بادِ صبح، بادِ نسیم۔

**صبائی** صبا سے متعلق؛ صبا کا۔

**صباح** زبرص۔امث۔ع۔ صبح کا وقت، سحر، نور کا تڑکا، سویرا، بھور، فجر، پگاہ۔

نقرہ: **صباحُ الخیر** صبح کا سلام؛ صبح خوشگوار رہنے کی دعا۔

**صباحت** زبرص، زبرح۔امث۔ع۔ حُسن، خوب صورتی، چہرے کی سفید رنگت، اُجلاپن، گوراپن، سفیدی، سپیدی۔

**صباحی** زبرص۔صف۔ رک: صباح۔

**صَبّاحی** زبرص، شدب۔امذ۔ حسن بن صباح کے مذہب کا پیرو۔

**صِباغ** زیرص۔امذ۔ رنگ۔

**صَبّاغ** زبرص، شدب۔امذ، ع۔ رنگنے والا، رنگنے کے کام کرنے والا، رنگریز۔

**صَبّاغُ الارض** زمین کو رنگ بخشنے والا۔مراد: آفتاب۔

**صِباغت** زیرص، زبرغ۔امث۔ رنگنا، رنگنے کا پیشہ، رنگریزی، رنگ پھیرنا۔

**صُبح** پیش ص، جزم ب۔امث، ع۔ فجر کا وقت، سویرا؛ طلوع آفتاب سے لے کر زوال سے پہلے کا وقت، تڑکا، گجردم۔(مجازاً) آغاز، اچھا زمانہ۔نیز عام: صُبَح، صُبُح۔

محاورہ: **صبح اُٹھ کر ہاتھ دیکھنا** بعض لوگ صبح کے وقت اپنی دائیں ہتھیلی دیکھنا مبارک تصور کرتے ہیں۔

صف: **صبح خیز** (ع۔ف) صبح سویرے اُٹھنے والا۔

متعلق فعل: **صبح دم** (ع۔ف) سویرے، گجردم، نور کے تڑکے۔

متعلق فعل: **صبح سویرے** (ع۔ف) نور کے تڑکے، پو پھٹے۔

**صبح شام کرنے والا** حیلہ بہانہ کرنے والا، ٹال مٹول سے کام لینے والا۔

**صبحِ صادق** (بترکیب فارسی) پو پھٹنے کا وقت، سورج کے طلوع ہونے سے پہلے کا اُجالا۔

کہاوت: **صبح کا پیالہ، اکسیر کا نوالہ** صبح کا تھوڑا سا کھانا بہت مفید ہوتا ہے۔

کہاوت: **صبح کس کا منہ دیکھا تھا** جب کوئی کام بگڑ جائے یا کسی تکلیف کے پہنچنے پر کہا جاتا ہے، مراد یہ ہوتا ہے کہ کسی منحوس کا منہ دیکھا تھا۔

کہاوت: **صبح کا بھولا/ بھٹکا شام کو آئے تو اُسے بھولا نہیں کہتے** اگر کوئی گناہوں سے توبہ کرلے تو غنیمت ہے۔

**صبحِ کاذب** وہ روشنی جو رات کے پچھلے پہر آسمان پر ذرا دیر کے لیے نظر آتی ہے اور پھر غائب ہو جاتی ہے (اس کے بعد اندھیرا ہو جاتا ہے اور تھوڑی دیر بعد صبح صادق ہوتی ہے)۔

**صبح گاہ** فجر کا وقت۔

**صبح و مسا** (صبُ ح، مَ سا) صبح شام، ہر وقت۔

کہاوت: **صبح ہوئی اور چولھے پر نگاہ** حریص کے یہی حالت ہوتی ہے کہ صبح ہوئی نہیں اور کھانے پینے کی طلب شروع۔

کہاوت: **صبح ہی صبح خدا کا نام لو** صبح کو کوئی جھوٹ بولے تو کہتے ہیں۔صبح کے وقت خدا کا ذکر کرنا چاہیے۔

**صبر** زبرص، جزم ب۔امذ، ع۔ تحمل، سہار، رنج و تکلیف کو سکون و استقلال سے سہنا، برداشت، حلم، شکیب، صبوری، سنتوکھ، ضبط، حلیمی؛ توقف، تامل۔صف: صابر، صبور۔

**صبر آزما** سخت دشوار، آزمائش میں مبتلا کرنے والا (واقعہ، صورتِ حال، وعدہ، کام)۔

محاورہ: **صبر آزمانا** صبر کا امتحان لینا؛ قوتِ برداشت کو آزمانا۔

**صبرِ ایوب** حضرت ایوبؑ کو خدا نے آزمانے کی خاطر بہت تکلیفیں دیں مگر اُنھوں نے ہمیشہ شکر ادا کیا۔اُنھیں پھر صحت اور دولت عطا کی گئی۔

محاورہ: **صبر آنا** تسلی یا اطمینان ہونا۔

محاورہ: **صبر پڑنا** مظلوم کی آہ کا اثر پڑنا؛ خدا کی مار پڑنا، مصیبت میں گھر جانا۔

**صبرِ جمیل** پسندیدہ قوتِ برداشت کا مظاہرہ۔

محاورہ: **صبر کر کے بیٹھ رہنا** نااُمید ہونا، مایوس ہو جانا؛ برداشت کرنا، ظلم کو خاموشی سے سہنا؛ قناعت کرنا۔

محاورہ: **صبر سمیٹنا** ظلم کا نتیجہ اُٹھانا۔

**صبر کرو** ٹھہرو، دم لو۔

مثل: **صبر کی ڈال میں میوہ لگتا ہے** صبر کا نتیجہ اچھا ہوتا ہے۔

**صبغہ** زبرص، جزم ب، زبرغ۔امذ، ع۔ رنگت، مشرب۔

**صبغۃ اللّٰہ** (لفظاً) اللّٰہ کا رنگ؛ اللّٰہ کا دین، اللّٰہ کا بخشا ہوا مسلک۔

**صَبْن** زبرص، جزم ب۔امث۔ دوسری طرف پھیرنا، باز رکھنا، روکنا، کسی کو نیکی کرنے سے منع کرنا۔

**صَبوح** زبرص، ومع، امث، ع۔ صبح کو پی جانے والی شراب، وہ شراب جو دافع خمار کے لیے صبح کے وقت پی جائے۔نیز صَبوحی۔

**صبوحی کش** شرابی، بادہ نوش۔

**صبوحی کشی** صبح سویرے شراب پینا، بادہ نوشی۔

**صُبُوح** پیش ص، پیش ب، ومع۔ صبح کا وقت، تڑکا، صبح سویرا۔

**صَبور** زبرص، ومع۔امذ، صف، ع۔ بہت صبر کرنے والا، جس کو صبر کی عادت ہو، صابر، متحمل، بردبار، شکیبا؛ تحمل والا۔

**صَبورا** زبرص، ومع۔امذ۔ مصنوعی عضوِ تناسل جو مساحقت پیشہ عورتیں اپنی تسلی

کے لیے بنوا کر اس میں لعاب بہیدانہ بھر کر طبق زنی کرتی تھیں۔

**صبی** زبر ص، ی، زبر ر۔ امذ، ع۔ کمسن لڑکا، دودھ پیتا بچہ۔ جمع: صبیان (زیر نیز پیش ص، جزم ب)۔ (امث) صبیہ کمسن لڑکی۔

**صبیح** زبر ص، ی، جزم ح۔ صف، ع۔ خوشرو، حسین، سفید رنگ۔ (امث) صبیحہ۔ (عربی میں بمعنی صبح کا وقت، صبح کے وقت کا)۔

## ص - ح

**صحاب** زیر ص۔ امذ، ع۔ صاحب (رک) کی جمع، ساتھی، دوست۔

**صحابت** زیر ص، زبر ب۔ امث، ع۔ رفاقت، ساتھ، دوستی، یاری؛ دوست ہونا، میل جول رکھنا۔

**صحابی** زبر ص۔ امذ، ع۔ رسول اللہ ﷺ کا معاصر مسلمان جس نے اُن کو دیکھا ہوا اور تا زیست ایمان پر قائم رہا ہو، مصاحب، رفیق، دوست، ساتھی۔ جمع: صحابہ۔ (امث) صحابیہ۔

**صحابہ** زبر ص، زبر ب۔ جمع، مذ، ع۔ رک: صحابی جس کی یہ جمع ہے۔

**صحابۂ کرام** (لیٹا زیر ء، زیر ک) رک: صحابہ۔

**صَحاح** زبر ص۔ صف۔ امث، ع۔ تندرست، عیب سے پاک، مکمل۔

**صِحاح** زیر ص۔ صف۔ جمع، مث، ع۔ صحیح (رک) کا صیغۂ جمع۔

**صحاح ستہ** احادیثِ نبوی ﷺ کے چھ مشہور مجموعے جو نسبتاً زیادہ معتبر سمجھے جاتے ہیں۔ بخاری، مسلم، ترمذی، ابوداؤد، ابنِ ماجہ، اور نسائی کے مرتب کردہ جو اُنھی کے ناموں سے منسوب ہیں۔

**صحارے** زبر ص۔ امذ، ع۔ صحرا کی جمع۔

**صحاف** زبر ص، شد ح۔ امذ، ع۔ جلد ساز؛ کتب فروش۔

**صحافت** زیر ص، زبر ف۔ امث، ع۔ اخبار نویسی؛ اخبارات یا جرائد کے لیے نامہ نگاری، خبر رسانی وغیرہ۔ (صف) صحافتی، صحافیانہ۔

**صحافی** زیر نیز زبر ص۔ امذ، امث، ع۔ جرائد کی ترتیب و ادارت سے تعلق رکھنے والا، قلم کار، اخبار نویس۔

**صَحّافی** زبر ص، شد ح۔ کتابوں کی جلدیں وغیرہ باندھنا۔

**صحائف** زبر ص، لیٹا زیر ء۔ جمع، مذ۔ صحیفہ (رک) کی جمع۔

**صحبت** اُلٹی پیش ص، جزم ح، زبر ب۔ امث، ع۔ دوستی، رفاقت، ساتھ اُٹھنا بیٹھنا، ہم جلیسی، ارتباط، مصاحبت، ہم نشینی، ہم راہی، ساتھ؛ ہم بستری، جماع۔

محاورہ: **صحبت اُٹھانا** کسی کی صحبت میں رہ کر فیض حاصل کرنا؛ قریب رہنا۔

کہاوت: **صحبت اچھی بیٹھیے، کھائیے ناگر پان، صحبت بری بیٹھیے، کٹوا لیے ناک اور کان** اچھی صحبت میں بیٹھنا اچھا ہوتا ہے۔ بری صحبت ذلیل کراتی ہے۔

محاورہ: **صحبت بگڑنا** اَن بن ہونا، دوستی میں فرق آنا؛ اچھے لوگوں کے بجائے برے لوگوں میں اُٹھنا بیٹھنا شروع کر دینا۔

محاورہ: **صحبت برار آنا** ہم خیالی، ہم مذاقی، اتفاق، اتحاد ہونا؛ موافقت، نباہ ہونا۔

محاورہ: **صحبت رکھنا** کسی کے پاس اُٹھنا بیٹھنا، میل جول رکھنا، ہم نشینی۔

محاورہ: **صحبت کرنا** جماع کرنا، ہم بستری کرنا۔

**صحبت یافتہ** صحبت سے فیض اُٹھائے ہوئے؛ اچھی صحبت میں بیٹھنے والا، مہذب۔

**صحت** لیٹا زیر ص، شد زبر ح۔ امث، ع۔ تندرستی، آرام؛ صداقت، سچائی، درستی، اَغلاط سے پاک ہونا۔ عام: صحت (بلا شد)۔

**صحت بخش** صحت دینے والا، اچھا کرنے والا، شفا دینے والا۔

محاورہ: **صحت پر بُرا اَثر پڑنا** بیمار ہونا۔

**صحت خانہ** پاخانہ، سنڈاس، جائے ضرور۔

**صحت مند** تندرست، چنگا۔

**صحت نامہ** (کتاب وغیرہ کا) اغلاط نامہ؛ تندرستی کا سرٹیفکیٹ۔

**صحت یاب** صحت پانے والا، اچھا ہونے والا۔

**صحرا** لیٹا زبر ص، جزم ح۔ امذ، ع۔ ریگستان، دشت، ریگزار، تھل، ویرانہ، بیابان؛ جنگل۔

محاورہ: **صحرا کی خاک چھاننا** جنگلوں میں آوارہ پھرنا۔

**صحرا گرد** جنگلوں میں پھرنے والا۔

**صحرا نورد** ویرانوں میں گھومنے پھرنے والا سیلانی، آوارہ گرد۔

**صحرائی** ریگستان یا جنگل بیابان سے تعلق رکھنے والا۔

**صحرائے لق و دق** ایسا بیابان جس میں درخت اور جھاڑیاں نہ ہوں۔

**صحف** لیٹا پیش ص، لیٹا پیش ح۔ جمع، مذ، ع۔ صحیفہ کی جمع۔ نیز صحائف۔

**صحن** لیٹا زبر ص، جزم ح۔ امذ، ع۔ آنگن، انگنائی، عمارت کے بیچ میں کھلی ہوئی کشادہ جگہ، باحہ۔ تص: صحنک (رک)۔

**صحنِ چمن** باغ کا تختہ۔

**صحن خانہ** گھر کا صحن۔

**صحنک** لیٹا زبر ص، جزم ح، زبر ن۔ امث، ع۔ کونڈا، طباق، تھالی؛ حضرت فاطمہؓ کی نیاز کا کھانا۔ صحن (رک) کی تصغیر۔

فعل مرکب: **صحنک سے اُٹھ جانا** پاک دامن نہ رہنا، پاک دامن عورتوں

کے زمرے سے نکالا جانا۔

**صحیح** زبرص، ی۔صف، ع۔ درست، ٹھیک؛ کامل، سارا، سالم، مکمل؛ مَبرا، پاک؛ اصلی، واقعی۔

**صحیح اُلمزاج** تندرست؛ جس کا مزاج درست ہو۔

**صحیح بخاری** امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی جمع کی حدیثوں کا مجموعہ۔

**صحیح سالم** تندرست، جس میں کوئی جسمانی عیب نہ ہو، بھلا چنگا۔

**صحیح نونِ** حرف ''ن'' کی اصل آواز جس میں غنہ کا تصرف نہ ہوا ہو۔

**صحیح حروفِ** اپنی مخصوص آواز رکھنے والے حروف، مصمتے، حروفِ علت کی ضد جو حروفِ صحیح کو حرکت دے کر با آواز بناتے ہیں۔اُردو کے حروفِ علت یا مصوتے (ا،و،ی) بیک وقت حروفِ صحیح کے طور پر بھی استعمال ہوتے ہیں۔

**صحیح عدد** (ریاضی) سالم عدد، وہ عدد جس میں کسر نہ ہو۔

**صحیح سلامت** زندہ؛ محفوظ۔

**صحیح اُلدماغ** (غم ا،غم ل، شدزبرد) عاقل، عقل مند، درست دماغ والا، صائب الرائے؛ فاتر العقل کی ضد۔

محاورہ: **صحیح قرار دینا** درست ماننا۔

**صحیح اُلنسب** (غم ا،غم ل، شدزبرن، زبرس) جس کی خاندانی شرافت میں شبہ نہ ہو۔

**صحیح مسلم** احادیث کی ایک کتاب جسے اِمام مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے مرتب کیا۔

**صحیفہ** زبرص، ی، زبرف۔اند،ع۔ کتاب، رسالہ، کتابچہ، نوشتہ، دستاویز؛ خط، مکتوب، جریدہ؛ مقدس یا آسمان سے اُترا ہوا کلام؛ صحیفۂ سماوی۔ جمع: صحائف، صحف۔

**صحیفہ نگار** اخبار نویس، جرنلسٹ۔

**صحیفۂ آسمانی** وہ کتاب جو خدا کی طرف سے نازل ہو۔ نیز **صحیفۂ سماوی**۔

## ص۔خ

**صخر** زبرص۔جزم خ۔امث،ع۔ چٹان، ٹیلا، پتھریلی زمین۔

**صخرہ** زبرخ، جزم ح، زبرخ، زبرر۔اند،ع۔ چٹان یا پتھر کا ٹکڑا۔

## ص۔د

**صد** زبرص۔عدد۔اند،ف۔ سو، (ہندسوں میں) ۱۰۰، سینکڑا؛ بکثرت، بہت۔ (مجازاً) بہت کثیر۔ جمع: **صدہا** سینکڑوں، بہت سے۔

**صد آفرین** (کلمۂ تحسین) بہت شاباش، مرحبا۔

**صدپا** کنکھجورا۔

**صدسالہ** سو سال کا؛ بہت بوڑھا۔

**صدشکر** خدا کا بہت شکر ہے، عموماً خریت گزرنے پر کہتے ہیں۔

**صدا** زبرص۔امث،ع۔ آواز، صوت، ندا، بانگ، آہٹ، نوا، پکار؛ گونج؛ لحن، نغمہ؛ فقیر کی التجا۔

فقرہ: **صدا بصحرا** ویرانے میں گونجنے والی اَن سنی آواز۔ مراد: وہ صلا، التجا یا نصیحت وغیرہ جس پر توجہ نہ کی جائے۔

محاورہ: **صدا بلند کرنا/ ہونا** آواز اُونچی ہونا، چلا کر بولنا۔

محاورہ: **صدا جگر سے نکلنا** درد یا غم کی وجہ سے کوئی آواز نکلنا۔

**صداکار** فلموں وغیرہ کے گیت گانے والا۔

**صدائے بازگشت** پلٹنے والی آواز، گونج؛ گنبد کی آواز۔

**صدائے طبلِ جنگ** لڑائی کے نقارے کی آواز۔

**صدائے فریاد** ظلم کے خلاف شکایت کی آواز۔

**صدارت** زبرص، زبرر۔امث،ع۔ کرسی نشینی، کسی مجلس، ادارے یا ملک کا سربراہ ہونا، قیادت، سیادت۔ **صدر** (رک) کا منصب۔

**صداع** پیش ص۔اند،ع۔ سر کا درد۔

**صداقت** زبرص، زبرق۔امث،ع۔ سچائی، راستی، حق گوئی، صدق، راست بازی؛ حقیقت۔ عربی میں بمعنی سچی دوستی کے استعمال ہوتا ہے۔

محاورہ: **صداقت کا جامہ پہنے ہونا** بالکل سچا ہونا۔

**صداقت آمیز** سچا، کھوٹ سے پاک۔

**صداقت روی** سچائی کی راہ پر چلنا، راست بازی، دیانت داری۔

**صداقت نامہ** کسی امر کی توثیق یا تصدیق کی سند، سرٹیفکیٹ۔

**صد برگ** زبرص، جزم د، زبرب، جزم ر۔اند۔ گیندے کے پھول کی ایک بڑی قسم۔

**صدد** زبرص، زبرد۔صف۔اند۔ نزدیکی، مقابلہ، آمنے سامنے۔

**صدر** زبرص، جزم د۔اند۔صف،ع۔ سینہ، انسان کی چھاتی؛ جسے اعلیٰ یا بلند مقام حاصل ہو؛ اعلیٰ جگہ، اُونچا حصہ، بالائی حصہ؛ دارالسلطنت؛ رئیس، سردار، قائد۔ جمع: **صدور** (پیش ص۔ جمع)۔

**صدرِادارہ** مسند نشین، سربراہ، اعلیٰ عہدیدار، پردھان۔

**صدرِاعلیٰ** وہ حاکم دیوانی جو جج کا ماتحت ہوتا ہے۔

**صدرُ اُلسلام** (غم ا،غم ل، شدس) متقدم، پہلا، ابتدائی دور؛ تاریخ کا

پہلا دور؛ (برِصغیر کے دور میں) محکمۂ عدل کا نگران، منصفِ اعلیٰ۔

**صدرالصدور** (غم ا،غم ل، شد پیش ص) قضاۃ یا عدالت کا ایک قدیم اعلیٰ عہدہ۔

**صدرِامین** (برِصغیر کے شاہی دور میں) درجۂ دُوم کا منصف، جج کا ماتحت۔

**صدردالان** سامنے کا حصہ، عمارت کا خاص، مرکزی یا بڑا ضلع؛ شہر کا درمیانی بارونق علاقہ؛ فوجی چھاؤنی۔

**صدربازار** چھاؤنی کا بڑا بازار۔

**صدردفتر** کسی ادارے کا سب سے بڑا دفتر۔ ہیڈ آفس۔

**صدرراج** صدرِمملکت کی حکومت، اسمبلی توڑنے کے بعد کسی صوبے کا براہ راست صدرِمملکت کی نگرانی میں آنا۔

**صدرِجلسہ** کسی تقریب کا صدر۔

**صدرمقام** (جزم د، جزم ر، زبرم) جہاں حاکمِ عالی رہتا ہو، راجدھانی، دارالحکومت، مرکزی جگہ۔

**صدرِمملکت** کسی ملک کا سربراہ۔

**صدرنشین** میرِ مجلس، کسی ادارے کا سربراہ۔

**صدری** زبرص، جزم د۔ امث، ع۔ سینہ بند، واسکٹ؛ ایک قسم کی مرزئی جو پوشاک کے اُوپر پہنتے ہیں۔

**صدف** زبرص، زبرد۔ امث، ع۔ سپی، سیپ، گھونگا۔ (استعارۃً) سپی نما، اُبھرواں شے؛ چھوٹا پیالہ جس میں شراب پی جاتی ہے۔

**صدف زانو** گھٹنے کی گول ہڈی، چپنی۔

**صدق** زبرص، جزم د۔ اند، ع۔ سچائی، خلوص، صداقت؛ نیک نیتی، دوستی۔

**صدقِ دل سے** خلوص کے ساتھ، صاف دلی سے۔

**صدق وکذب** جھوٹ سچ۔

صف: **صادق** سچا، راست گو۔

**صدقہ** زبرص، جزم د، زبرق۔ اند، ع۔ خیرات، دان، جان کی سلامتی کے لیے مال و مویشی کی قربانی۔ جمع: **صَدَقات/ صَدَقات**۔

محاورہ: **صدقہ اُتارنا** کسی شے کا سر کے گرد پھیر کر اللہ کی راہ میں دیا جانا۔

مرکب وصفی: **صدقہ/ صدقۂ جاریہ** نیکی کا کام جس کا فائدہ ہمیشہ مستحقین کو پہنچتا ہے۔ (مثال: کنواں کھدوانا)۔

محاورہ: **صدقے جانا** واری جانا، قربان ہونا، نہایت محبت و جاں نثاری کا اظہار کرنا۔

کہاوت: **صدقہ دیا رّدِ بلا** خیرات دینے سے بلاٹل جاتی ہے۔

محاورہ: **صدقے میں چھٹنا** کسی کے طفیل میں رہائی پانا۔

محاورہ: **صدقے واری جانا** قربان ہونا، نہایت محبت و جاں نثاری کا اظہار کرنا، فدا ہونا۔

**صدمہ** زبرص، جزم د، زبرم۔ اند، ع۔ دھکا، دہاکا، چوٹ؛ رنج، غم، نقصان، ضرر۔ جمع: **صدمات**۔ عربی میں: صَدَمات (زبرد)۔

محاورہ: **صدمہ اُٹھانا** رنج و غم برداشت ہونا۔

محاورہ: **صدمہ پہنچنا** رنج ہونا؛ ضرر پہنچنا، چوٹ لگنا؛ نقصان ہونا۔

فعل مرکب: **صدمہ جھیلنا** دُکھ سہنا؛ نقصان برداشت کرنا۔

**صُدور** پیش ص، وسع۔ مذ، جمع، ع۔ نافذ ہونا، جاری ہونا؛ اجرا، نفاذ۔ نیز صدْر (رک) کی جمع۔

**صدی** امث، ف۔ سو سال کی مدت؛ سو عدد، سینکڑہ۔

**صدیق** زبرص، ی۔ اند، ع۔ دوست، رفیق۔ نیز جمع کے صیغہ کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے۔ مثال: دوستان۔

**صدّیق** زیرص، شد د، ی۔ صف، ع۔ نہایت سچا، اوّل خلیفۂ اسلام حضرت ابوبکرؓ کا لقب۔

**صدیقہ** حضرت مریمؑ اور حضرت عائشہؓ کا لقب۔

## ص ـ ر

**صر** زیرص۔ امث، ع۔ سردی، خنکی، ٹھنڈ۔

**صراح** پیش نیز زبرص۔ صف، ع۔ خالص، کھرا، بے ملاوٹ، بے کھوٹ؛ واضح، روشن، بیّن۔

**صَراحت** زبرص، زبرح۔ امث، ع۔ کھول کر بیان کرنا، واضح کرنا، توضیح، تشریح، تصریح۔

**صَراحتاً/ صراحتۃً** وضاحت کے ساتھ، وضاحت کے طور پر۔

صف: **صراحت طلب** تشریح طلب، وضاحت کے قابل، تصریح کا محتاج۔

فعل مرکب: **صراحت کرنا** تشریح کرنا، کسی بات کو کھول کر بیان کرنا، واضح کرنا۔

**صراحی** پیش ص۔ امث، ع۔ پانی، شراب یا کوئی رقیق شے رکھنے کا پتلی اور لمبی گردن کا برتن۔

**صراحی دار** صراحی کی شکل کا۔

**صراحی دار گردن** لمبی، خوب صورت گردن۔

**صراحی دار گھنگھرو** ایک قسم کا لمبا گھنگھرو جو پازیب میں لگاتے ہیں۔

**صِراط** زیرص۔ امث، ع۔ راستہ، سڑک، راہ۔

**صراطِ مستقیم** (لیٹا زیرط) سیدھا راستہ، سچا مسلک۔ نیز پُل صراط روایتہً

ایک تلوار کی دھار کی طرح پتلا پُل جس پر سے آخرت میں صرف اچھے اعمال والے آسانی سے گزر سکیں گے۔

محاورہ: **صراطِ مستقیم پر لگانا** راہ راست پر لگانا، شریعتِ محمدی ﷺ پر چلانا۔

**صَراف** زبر ص، شدر۔ امث، ع۔ سکے، پرکھنے بھنانے، بدلنے والا، نقدی کا بیوپاری۔ نیز صَیرَفی (ے لین، زبر)۔

**صراف کے ٹکے** وہ سودا جو پڑا نہ رہے؛ تھوڑے نفع کا سودا۔

**صرافہ بازار** جہاں سونے کی بکری یا نقدی کا لین دین ہوتا ہو۔

**صَرح** زبر ص، جزم ح۔ اند۔ محل، ایوان، حویلی، بلند عمارت۔

**صَرصَر** زبر ص، جزم ر۔ امث۔ تیز، ٹھنڈی ہوا کا جھکڑ۔

**صرصرِ فنا** موت کی ہوا، موت۔

**صَرع** زبر ص، جزم ر۔ اند، ع۔ مرگی کا مرض۔

**صرعِ بلغمی** مرگی کے دورے کے دوران منہ سے بلغم جاری ہونے کی بیماری۔

**صَرف** (۱) زبر ص، جزم ر۔ اند، ع۔ بچنا، احتراز کرنا۔

**صرفِ نظر** نگاہیں پھیرنا، نظر انداز کرنا۔

**صَرف** (۲) زبر ص، جزم ر۔ اند، ع۔ خرچ، اخراجات۔ جمع: مصارف۔

محاورہ: **صَرف کرنا** خرچ کرنا؛ (زندگی) بسر کرنا۔

محاورہ: **صَرف میں آنا** استعمال میں آنا، کام میں آنا۔

**صَرفۂ نگاہ** نظر بچانا، بے التفاتی، کم نگاہی۔ نیز صَرفِ نگاہ/نظر۔

**صَرف** (۳) زبر ص، جزم ر۔ اند، ع۔ بدلنا، تبدیل کرنا۔ نیز علمِ صرف الفاظ میں قواعدی تصرف یا تبدیلی اور قواعدی صورت وحیثیت کا مطالعہ۔ مثال: کلمے کی اقسام، تذکیر وتانیث، افعال، ضمائر وغیرہ کے مسائل۔

**صرف ونحو** (صرفونحو) قواعدِ زبان۔

**صِرف** زیر ص، جزم ر۔ صف، ع۔ فقط، محض، کلھم، بس، اِس قدر، اتنا ہی، خالی، تنہا؛ خالص، بے میل۔

**صرف اور صرف** (تاکیدی جملہ) فقط، محض، سوا۔

فقرہ: **صِرف کہنے کی بات ہے** بناوٹی، جھوٹی بات۔

**صَرفہ** زبر ص، جزم ر، زبر ف۔ اند، ع۔ کفایت شعاری، بُخل۔

**صَرفی** زبر ص، جزم ف۔ اند، ع۔ قواعد داں، علمِ صرف جاننے والا۔

**صُرہ** پیش ص، زبر ر۔ اند۔ تھیلی، توڑا۔

**صَریح** زبر ص، ی۔ صف، ع۔ صاف، واضح، روشن۔ نیز صریحی۔

**صریحاً** صاف طور پر بلا شبہ، علانیہ۔

**صریحی اَمر یا بات** صاف معاملہ؛ وہ بات جو ہر شخص کو نظر آئے۔

**صَریر** زبر ص، ی۔ امث، ع۔ قلم کے کاغذ پر چلنے کی آواز جو تختی وغیرہ پر لکھنے سے خاص طور پر سنائی دیتی ہے۔ نیز صریرِ خامہ۔

## ص ۔ ع

**صعب** زبر ص، جزم ع۔ صف۔ اند، ع۔ دُشوار، کٹھن، دُشوار۔

**صعب الحصول** (پیش ب، غم ا، جزم ل، پیش ح، و مع) مشکل سے حاصل ہونے والا۔

**صُعوبت** پیش ص، و مع، زبر ب۔ امث، ع۔ دُشواری، مشکل، آفت، جوکھوں۔ غلط العوام: صَعوبت (زبر ص)۔

محاورہ: **صعوبت اُٹھانا** رنج سہنا، مصیبت جھیلنا، تکلیف یا سختی برداشت کرنا۔

**صعود** زبر ص، و مع۔ اند، ع۔ سیدھی، عمودی، چٹان۔

**صُعود** پیش ص، و مع۔ اند، ع۔ اُوپر کی طرف جانا، چڑھنا، بلند ہونا، ترقی کرنا۔

## ص ۔ غ

**صغار** زیر ص۔ جمع، مذ، ع۔ صغیر (رک) کی جمع۔ چھوٹے بچے۔

**صغار وکبار** چھوٹے بڑے؛ عوام، ہر کوئی۔

**صغائر** زیر ص، لیٹا زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ صغیرت کی جمع؛ معمولی باتیں، چھوٹے چھوٹے معاملات؛ چھوٹی لڑکیاں۔

**صغر** زیر ص، زبر غ۔ اند، ع۔ ترتیب یا عمر میں پیچھے یا چھوٹا ہونا۔

**صغرسن** (اند، ع) کم عمر، نابالغ، کوچک؛ بچہ، بالا۔ نیز صغیرسن۔

**صغرسنی** (امث، ف) کم عمری۔

**صغریٰ** پیش ص، جزم غ، کھڑا زبر ی۔ صف۔ مث، ع۔ اصغر کی تانیث۔

**صغیر** زبر ص، ی۔ صف۔ مث، ع۔ چھوٹی، چھوٹے۔ مثال: صبیۂ صغیرہ چھوٹی لڑکی۔ معاصیِ صغیرہ معمولی گناہ۔

**صغیرسن** کم عمر، خردسال، چھوٹی عمر کا/کی۔

**صغیر وکبیر** چھوٹے بڑے سب۔

## ص ۔ ف

**صف** زبر ص۔ امث، ع۔ قطار، جماعت؛ بساط، میدان، مقام جہاں صف باندھی جائے۔

**صف آرا** وہ شخص جو میدانِ جنگ میں صفیں بنائے؛ جنگ میں مقابلہ کرنے والا۔

محاورہ: **صف آرا ہونا** قطاروں میں کھڑے ہونا؛ لڑائی کے لیے تیار ہونا۔

محاورہ:**صف اُلٹ جانا/ دینا** لڑائی میں تتر بتر ہوجانا/کر دینا؛ مجلس کو درہم برہم کر دینا۔

محاورہ:**صف باندھنا** قطار بنانا۔

**صف بستہ** قطار باندھے ہوئے۔

**صف تیغ** تلوار کی دونوں طرفین۔

**صف شکن** صفیں توڑنے والا،صفوں کو تباہ کر دینے والا؛ بہادر، دلیر، سورما۔

**صفِ ماتم** وہ فرش جس پر ماتم کرنے والے بیٹھیں (بچھانا وغیر کے ساتھ مستعمل)۔

**صَفا** زبرص۔صف،ع۔ صاف کیا ہوا،مصفّٰی، بے کثافت۔

**صفاچٹ** جہاں کچھ اُگا نہ ہو؛چٹیل؛ بے گیاہ۔(مجازاً) بے ریش۔

محاورہ: **صفاچٹ کرنا** داڑھی مونچھ بالکل منڈوا لینا،کلین شیو کرنا یا کروانا؛ صفایا کرنا۔

**صفابخش** خوشگوار؛صاف کرنے والا۔

**صفامشرب** صاف طینت،صاف دل۔

**صفات** زبرص۔اند،ع۔ اوصاف،خوبیاں؛**صفت** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **صفات اُڑانا** اہل نہ ہوتے ہوئے کسی کے اوصاف اختیار کرنے یا عادتیں اپنانے کی کوشش کرنا۔

**صَفائی** زبرص۔امث،ع۔ف۔ پاکیزگی، ستھراپن، کھراپن؛صُلح، ملاپ؛ جھاڑ پونچھ،خوش اُسلوبی،بجل پن، مہارت، مشاقی، ملزم کی طرف سے استغاثے کا جواب۔

محاورہ:**صفائی پیش کرنا** بے گناہی کی وضاحت کرنا،عذرخواہی کرنا۔

متعلق فعل: **صفائی سے** اچھی طرح سے،خوبی کے ساتھ۔

**صفایا** اند۔ استیصال،قلع قمع،ستھراؤ۔

**صفت** زبرص، زبرف۔ امث، ع۔ خوبی، خصوصیت؛ وصف، تعریف، توصیف۔(قواعد) وہ کلمہ جو اسم سے کوئی خصوصیت منسوب کرے۔

**صفت مشبہ** (مُ شَ بْ بَہ) وہ صفت جو اسمِ فاعل کی صورت میں ہو اور کسی لازمی خصوصیت کو بیان کرے۔مثال: مہر عالم تاب۔

**صفتِ بشریت** انسان کی خاصیت۔

**صفتِ بہیمت** حیوان کی خاصیت۔

صف:**صفت سرا** صفت کرنے والا۔

**صفت سرائی** تعریف کرنا۔

**صفحہ** زبرص، جزم ف، زبرح۔اند،ع۔ کسی چیز کی اُوپری سطح؛ بساط، میدان، کتاب یا کاغذ کے ورق کا ایک رُخ، کاغذ کا ورق۔جمع:**صفحات** (زبرص، زبرف)۔

**صفحۂ ہستی** دُنیا؛زندگی۔

فعل مرکب،محاورہ:**صفحۂ ہستی سے اُٹھ جانا** مرجانا،گزرجانا۔

فعل مرکب، محاورہ:**صفحۂ ہستی سے مٹ جانا** بالکل ناس ہوجانا؛ ناپید ہوجانا،مرجانا۔

**صفر** زبرص، زبرف۔اند،ع۔ اسلامی قمری سال کا دوسرا مہینہ۔نیز صفرالمظفر (صَ فَ رُل مُ ظَ فْ فَر)۔رک:مظفر۔

**صفر** زبرص، جزم ف۔اند،ع۔ عددِ بے قیمت جسے ایک نقطے یا بندی سے ظاہر کرتے ہیں، بڑی رقموں میں جہاں یہ واقع ہوتا ہے، دہائی، سینکڑہ وغیرہ کے مقام پر خلا کو ظاہر کرتا ہے۔اگر دائیں طرف ہو تو ہر صفر عدد کی قیمت کو دس گنا بڑھاتا ہے۔ (مجازاً) ہیچ، خالی، بے قیمت۔مثال: نتیجہ صفر،لیاقت صفر؛ حاصل/ فائدہ صفر۔

**صفرا(ء)** زبرص، جزم ف۔اند،ع۔ طب کی رُو سے چار جسمانی اخلاط میں سے ایک جو پتے میں پیدا ہوتی ہے۔مث: **اصفر** (رک) کی تانیث۔زرد۔(صف)

**صفراوی** صفرا سے منسوب۔

**صفوان** زبرص، جزم ف۔جمع،مذ،ع۔ چٹانیں، ٹیلے، پتھر۔

**صفوات** زبرص، جزم ف، زبرو۔امث،ع۔ خصوصیتِ خاصہ، خلاصہ، عطر عطیر۔

**صفہ** پیش ص، شد زبرف۔اند،ع۔ چبوترا، چوپال؛ نشست گاہ، اُونٹ کے کجاوے کی گدی۔

**صفی** زبرص۔صف،ع۔ خالص،کھرا؛ متین، بردبار؛مخلص دوست۔

**صفی اللّٰہ** خدا کا دوست؛حضرت آدمؑ کا لقب۔

**صفیحہ** زبرص، ی، زبرح۔اند،ع۔ لمبی چوڑی شے کی سطح، چھوٹا پترا، ہڈی کا پرت۔

**صفیر** زبرص،ی۔امث،ع۔ سیٹی، پرندوں کی سریلی آواز۔

**صفیری** سیٹی کی آواز سے مشابہ۔

**صفیری حروف** وہ حروف جن کی آواز سانس کے زبان کی نوک کو چھوکر گزرنے سے ادا ہوتی ہے "ث، ز، س، ش، ص" وغیرہ۔

**صفیہ** زبرص، زیرف، شد زبری۔امث،ع۔ رک: **صفی** جس کی یہ تانیث ہے۔

## ص۔ل

**صل** زبرص، شدل۔فعل امر،ع۔ برکت دینا؛ رحمت اُتارنا، دُرود بھیجنا۔

**صلا** زبرص۔مث،ع۔ پکار، دعوت، بلاوا، آواز دے کر بلانا، للکارنا۔

**صلائے نبرد** چنوتی، مقابلے یا لڑائی کے لیے کی جانے والی للکار،چیلنج۔

محاورہ:**صلا دینا** دعوت دینا، بلانا، مشورہ دینا۔

**صلاگو** (وج) دعوت دینے والا، پکارنے والا، بلانے والا۔

**صلائے سمرقندی** اُوپری دل سے دعوت۔

**صلائے عام** پکار یا بلاوا جوسب کے لیے ہو۔

**صَلابت** زبر ص، زبر ب۔ امث، ع۔ سختی، مضبوطی، ٹھوس پن؛ ضد، ہٹ۔

**صلابت پیما** دھاتوں کی سختی ناپنے والا آلہ۔

**صلابتِ جنگ** ایک فوجی خطاب۔

**صلابت مزاج** مزاج کی سختی، طبیعت کا استحکام۔

**صَلات** زبر ص۔ امث، ع۔ نماز؛ رحمت، برکت، درود۔ جمع: **صلوات** (رک)۔ نیز **صلوٰۃ** (ص َ لات)۔

**صِلات** زیر ص۔ جمع، مذ۔ (قواعد) وہ حروفِ ربط جو افعال کے ساتھ خاص مفہوم ادا کرنے کے لیے لائے جائیں۔

**صَلاح** زبر ص۔ امث، ع۔ مشورہ، تجویز؛ بہتری، بھلائی؛ ارادہ، منصوبہ۔

صف: **صلاح اَندیش** بھلا چاہنے والا، خیر اندیش۔

محاورہ: **صلاح پوچھنا** مشورہ لینا، رائے لینا۔

محاورہ: **صلاح دینا** رائے دینا، مشورہ دینا۔

**صَلاح کار** نیک پاکباز؛ مشورہ دینے والا۔

**صلاحِ کار** کام کی درستی۔

محاورہ: **صلاح مشورہ کرنا** دوسروں سے رائے لینا، باہم تبادلۂ خیال کرنا؛ مل جل کر تدبیر کرنا۔

کہاوت: **صلاح کے لیے بڈھے، لڑنے کے لیے جوان** مشورہ بڈھوں سے لینا چاہیے اور لڑنے کے لیے جوان آدمیوں کو ہمراہ لینا چاہیے۔

**صَلاحنا** زبر ص، زیر ح، جزم ح۔ متعلق فعل۔ بہتر جاننا، صحیح سمجھنا، جائز ماننا۔

**صلاحیت** زبر ص، زیر ح، شدی۔ امث، ع۔ درستی، خوبی، موزونی، مناسبت، اہلیت، استعداد؛ صلح، صفائی، نرمی، خوش اُسلوبی۔

**صَلب** زبر ص، جزم ل۔ امذ، ع۔ جلنا؛ صلیب پر چڑھانا؛ چھیڑنا، تنگ کرنا۔

**صلب** پیش ص، جزم ل۔ امذ، ع۔ (بخار) میں جلنا؛ ریڑھ کی ہڈی، پشت کا نچلا حصہ؛ (کنایۃً) نسل؛ پشت، پیڑھی، ولدیت؛ نطفہ؛ (صف) مستحکم، مضبوط۔

**صلبی رشتہ/قرابت** خونی رشتہ۔

**صلبہ** پیش ص، جزم ل، مذ برب۔ امذ۔ آنکھ کی پتلی کا سفید حصہ، بیاضِ چشم۔

**صُلح** پیش ص، جزم ل۔ امث، ع۔ ملاپ، سمجھوتہ؛ امن و امان۔

**صلح کُل** سب سے ملاپ یا نباہ۔ نیز نباہنے والا۔

**صلح پسند** امن پسند، جو جھگڑے اور فساد کو پسند نہ کرے۔

**صلح کار** پُرامن؛ صلح آمیز۔

**صلح نامہ** راضی نامہ؛ عہد نامہ۔

**صلحا/صلحاء** پیش ص، زبر ل۔ جمع، مذ، ع۔ صالح (رک) کی جمع۔

**صلد** زبر ص، جزم ل۔ صف۔ ٹھوس، سخت۔

**صلصال** زبر ص، جزم ل۔ امث، ع۔ گندھی ہوئی ریت ملی مٹی جس سے برتن بنائے جاتے ہیں۔

**صلصلائی** (زبر ص، جزم ل، زبر ص) چکنی مٹی کا، چکنی مٹی والا۔

**صلعم** زبر ص، جزم ل، زبر ع۔ جملۂ دعائیہ، ع۔ درود (رک) کے معیّن الفاظ کا اختصار صلی اللہ علیہ وسلم (صَل لَلْ لا ہُ عَ لَی ہِ وَسَلْ لَم) کی تخفیف: اللہ اُنھیں (حضرت محمد ﷺ) کو برکت و سلامتی عطا کرے۔

**صَلَف** زبر ص، زبر ل۔ مث۔ شیخی، ڈینگ، ناگواری سے بات کرنا، اپنی جھوٹی تعریف کرنا۔

**صلفچی** زیر ص، زبر ل، جزم ف۔ امذ۔ وہ برتن جس میں (دسترخوان پر) ہاتھ دُھلائے جاتے تھے۔ نیز **سِلفچی**۔

**صلوۃ** زبر ص، زبر ل، جزم ت۔ جمع، مث۔ دُشنام؛ فضیحتے، گالیاں، ہجو۔ عام: صلوات/سلاوات۔ جمع الجمع: **صلواتیں/سلواتیں**۔

**صلوٰۃ** زبر ص، کھڑا زبر ل، ؤغم، جزم ت۔ امث۔ نماز، عبادت، دعا، درود۔

**صلوٰۃ الخوف** خوف کی نماز جو لڑائی کے میدان میں پڑھی جاتی ہے۔

**صلوٰۃ الوسطیٰ** درمیانی نماز۔ قرآن شریف میں اس سے متعلق تاکید کی گئی ہے لیکن اس بارے میں مختلف آراء ہیں کہ یہ کون سی نماز ہے۔ بعض کے نزدیک نمازِ مغرب اور بعض کے خیال میں نمازِ عصر ہے۔

**صلہ** (۱) زیر ص، زبر ل۔ امذ، ع۔ عوض، بدلہ، معاوضہ، انعام۔ (قواعد) جملۂ عطفیہ میں موصول کا جواب۔ مثال: تم بلاتے، "تو ہم آتے"۔

**صلۂ رحم** (زیر ح) اقربا سے حسنِ سلوک۔ نیز **صلۂ رحمی** (لیٹا زیر ح)۔

محاورہ: **صلہ پانا** اجر حاصل ہونا، عوض پانا، بدلہ پانا۔

محاورہ: **صلہ دینا** انعام دینا، بدلہ دینا۔

فعل مرکب: **صلہ مانگنا** بدلہ مانگنا، اجر چاہنا۔

**صلہ** (۲) زیر ص، زبر ل۔ امذ۔ (عروض) قافیے میں حرفِ روی کے بعد آنے والا حرف جو قافیے کا جزو ہو۔ مثال: خوبیاں، محبوبیاں میں ی۔

**صلیب** زبر ص، ی۔ امث، ع۔ سولی، دار، ایک چوبی آلہ کا نام جس پر چڑھا کر مجرموں کو سخت اذیّت دے کر سزائے موت دی جاتی تھی؛ سولی کا نشان، چیرا جو ایک کھڑی لکیر پر ایک پڑی لکیر کھینچنے سے بنتا ہے؛ عیسائیوں کا مقدس نشان۔ جمع: **صلبان** (پیش ص، جزم ل)۔

**صلیب احمر** سرخ صلیب کے نشان والی بین الاقوامی تنظیم۔ (انگریزی میں: Red Cross)۔

**صلیبی** صلیب کا یا صلیب جیسا؛ صلیب کے متعلق۔

**صلیبی جنگ** وہ مذہبی جنگیں جو یورپ کے عیسائیوں نے مسلمانوں کے خلاف یروشلم فتح کرنے کے لیے کی تھیں۔ ان کی کل تعداد سات تھی۔

## ص۔م

**صم** پیش ص۔ صف۔ جمع، ع۔ بہرے، اُونچا سننے والے۔

**صم بکم** (صُـم بُکْمٌ) بہرے گونگے؛ (محاورۃً) خاموش، جو سُنی اَن سُنی کردیں۔

**صمت** زبر ص، جزم م۔ امث، ع۔ خاموشی۔

**صمد** زبر ص، زبر م۔ امذ۔ صف، ع۔ دائم وقائم؛ پاک بے نیاز، اللّٰہ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ایک۔ نیز **صمدانی** دائمی۔

**صمدی** صمد (رک) سے منسوب، سرمدی۔

**صمدیت** زبر ص، زبر م، زیر د، شد و بلا شد ی۔ امث، ع۔ صمد (رک) کا اسم کیفیت۔ بزرگی، بے نیازی، حاجات سے پاک ہونا۔

**صمصام** زبر ص، جزم م۔ امث۔ تیز، نہ مڑنے والی تلوار جس کا وار روکنا محال ہو۔ نیز **صمصامی** تلوار جیسا۔

**صمغ** زبر ص، جزم نیز زبر م۔ امذ، ع۔ گوند، خصوصاً سلم (ایک درخت) کا گوند جو نہایت قیمتی ہوتا ہے اور پانی میں آسانی سے حل ہوجاتا ہے۔

**صَموم** زبر ص، و مع۔ صف، ع۔ بہرا، بہرا کیا ہوا، جسے سنائی نہ دے۔

**صمیم** زبر ص، ی۔ امذ، ع۔ خالص، بے لوث، سچا؛ مرکز، اندرون، گہرائی۔

**صمیم قلب** دل کی گہرائی، مراد: انتہائی خلوص۔

## ص۔ن

**صنادید** زبر ص، ی۔ جمع، مذ، ع۔ صندید (رک) کی جمع۔

**صنادیدِ عجم** عرب کے سوا باقی دُنیا کے بادشاہ یا عمائدین۔

**صناع** زبر ص، شد ن۔ صف، ع۔ بڑا کاریگر، ہنرمند، صانع کا صیغۂ تفضیل۔

**صناعی** ہنرمندی۔

**صناعِ قدرت** قدرت کا کاریگر؛ قدرت، خدائے تعالیٰ۔

**صناعت** زیر ص، زبر ع۔ امث، ع۔ کاریگری، ہنرمندی، دستکاری، صناعی۔

**صنائع** زبر ص، لیٹا زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ ہنرمندیاں۔ (بلاغت) کلام میں لفظی محاسن پیدا کرنے کے گُر، تزئینِ کلام کے طریقے۔

**صنائع و بدائع** لفظی و معنوی صنعتیں جو علمِ بدیع کے ذیل میں آتی ہیں۔

**صنائع لفظی** الفاظ کی باریکیاں۔

**صندل** زبر ص، جزم ن، زبر د۔ امذ، ع۔ ایک نرم، خوشبودار سفیدی مائل یا ہلکے زرد یا سرخ رنگ کی مصفّٰی لکڑی جسے تراش کر آرائشی یا کارآمد اشیا بناتے ہیں، یا خوشبو کے لیے پیس کر کپڑوں وغیرہ میں بساتے ہیں۔ نیز دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ سنسکرت میں چندن۔

**صندل کا برادہ** صندل کی لکڑی کو ریتی سے رگڑ کر اُس کا سفوف بنایا جاتا ہے جسے خوشبو دینے کے لیے آگ پر ڈالتے ہیں۔

**صندل کا کھور** صندل کی لکڑی کا اندرونی حصہ۔

کہاوت: **صندل کی لکڑی کو نہیں جلاتے** اچھی چیز کو کوئی ضائع نہیں کرتا ہنرمند کو کوئی تکلیف نہیں دیتا۔

فقرہ: **صندل کے چھاپے منہ کو لگے** بڑی بدنامی ہوگئی۔

**صندلا** زبر ص، جزم ن، جزم د۔ امذ۔ صندل پیسنے کا پتھر یا سِل۔

**صندلی** زبر ص، جزم ن، زبر د۔ صف۔ امث، امذ۔ صندل کا بنا ہوا، صندل کے رنگ کا، کافوری، ملاگیری۔ (امث) کفش پا، جوتی؛ پاؤں ٹکانے کی تپائی یا چوکی؛ اُونچا اسٹول جس پر چڑھ کر راج کام کرتے ہیں۔ نیز اصلاً: سندھلی؛ مٹی کی انگیٹھی جس میں خوشبو کے لیے صندل جلاتے یا گود میں رکھ کر جسم سینکتے ہیں، کانگڑی۔

**صَندوق** زبر ص، جزم ن، و مع۔ امذ، ع۔ لکڑی یا دھات کا ڈھکنے دار خانہ، بکس، پیٹی؛ تابوت۔ تص: **صندوقچہ، صندوقچی**۔

محاورہ: **صندوق میں بند کرکے رکھنا** بہت احتیاط سے رکھنا۔

**صَندوقی لحد** زبر ص، جزم ن، و مع، لیٹا زبر ل، زبر ح۔ امث۔ قبر کے لیے صندوق نما کھودا ہوا گڑھا۔ (بغلی لحد کے برخلاف)۔

**صندید** زبر ص، جزم ن، ی۔ امذ، ع۔ بادشاہ، فرماں روا، ساونت، ہیرو۔

**صنع** زبر نیز پیش ص، جزم ن۔ امذ، ع۔ تخلیق کرنا، پیدا کرنا، کسی شے کو تیار کرنا۔

**صنعت** زبر ص، جزم ن، زبر ع۔ امث، ع۔ کاریگری، ہنرمندی، حُسن کاری؛ کارخانہ؛ مشینوں کے ذریعے وسیع پیمانے پر اشیائے صرف کی پیداوار کا عمل۔

محاورہ: **صنعت دکھانا** ہنر یا خوبی کا کوئی کام کرنا۔

**صنعت کار** صنعتوں کو چلانے، صنعتی پیداوار کے لیے سرمایہ لگانے والا۔

**صنعت گر** کاریگر، صناع۔

**صنعت کاری** صنعت گری۔

**صنعتی** صف: صنعت، خصوصاً جدید مشینی صنعتوں سے متعلق۔ مثلاً: صنعتی دور، صنعتی مسائل، صنعتی نظام۔

**صنف** زیرص، جزم ن۔امث، ع۔ جنس، قسم، نوع؛ ادب کی مختلف ہیئتوں میں سے کوئی۔ مثال: **صنفِ غزل، صنفِ رباعی، صنفِ افسانہ**۔ جمع: **اصناف، صنوف**۔

**صنفِ اناث** (لیٹا زیرف، زیرا) عورتیں، خواتین۔

**صنفِ ذکور** مرد، مردوں کی ذات۔

**صنفِ قوی** مرد، طاقت ور صنف۔

**صنفِ لطیف/ نازک** جنسِ اناث کا لقب۔

**صنفِ مخالف** مخالف صنف، مرد یا عورت۔

**صنم** زبرص، زبرن۔اند، ع۔ بُت، مورت؛ مصنوعی پیکر؛ دیو مورتی، حسین، محبوب۔

**صنم آباد** بت خانہ۔

**صنم خانہ/صنم کدہ** مندر، بت پرستوں کی عبادت گاہ۔

**صنم گر** بت تراش۔

**صنم گری** بت تراشی۔

**صنوبر** زبرص، وج، زبرب۔اند، ع۔ چیڑ اور چیڑ سے ملتی ہوئی اقسام میں سے کوئی درخت، ارزہ، چلغوزہ، سرل۔

**صنوبر قامت یا قد** لمبے قد کا، سرو قد؛ معشوق کی تعریف کے لیے مستعمل۔

**صنیع** زبرص، ی۔صف، ع۔ ہنرمند، ماہر؛ شائستہ، تربیت یافتہ؛ صیقل شدہ (تلوار وغیرہ)؛ عمدہ، احسن۔

صف: **صنیعہ** (ع) خوش اُسلوبی سے بنائی ہوئی شے، ہنر دستکاری، کاریگری۔

## ص۔و

**صواب** صف۔اند، ع۔ خوب، اچھا، درست، صحیح۔

**صواب اَندیش** درست یا معقول بات سوچنے والا، نیکی اور بھلائی کی بات سوچنے والا۔

**صوابدید** (جزم ب، ی) نیک صلاح، صائب مشورہ، مناسب رائے۔

**صَوب** زبرص، ولین۔اند، ع۔ طرف، سمت، جانب، راستہ۔

**صُوبہ** ومع، زبرب۔اند، ع۔ کسی ملک کا انتظامی علاقہ جو عموماً کئی اضلاع پر مشتمل ہوتا ہے، صوبے کا حاکم، گورنر، صوبہ دار، صوبے دار؛ (برطانوی عہد سے) پیادہ دستے کا دیسی افسر۔ جمع: **صوبجات/صوبہ جات**۔

صف: **صوبہ (صوبے) دار** (ع۔ف) صوبہ کا حاکم، پیدل فوج کا ایک افسر۔

**صوت** ولین۔امث، ع۔ آواز، صدا؛ دھن، باج؛ شور، پکار۔

**صوت پیما** آواز کے اُتار چڑھاؤ ناپنے کا آلہ۔

**صوتیات** آوازوں کا علم، انسانی نطق کی آوازوں اور اُن کے مخارج کی ترتیب و تقسیم۔ انگریزی میں: Phonetics۔

**صوتی** ولین۔صف، ع۔ **صوت** (رک) سے منسوب یا متعلق۔

**صوتی اَجزا** لفظ کے وہ ٹکڑے جو ایک ایک بار میں ادا ہو سکیں۔

**صوتی اَعضا** (لسانیات) ناک، حلق، زبان، ہونٹ وغیرہ جن سے آواز پیدا ہوتی ہے۔

**صُور** ومع۔اند، ع۔ نفیری، قرنا، بگل، شہپور، نرسنگا، سنکھ۔

**صورِ اسرافیل** وہ نفیر جو حسبِ عقیدہ حشر کے دن اسرافیل نامی فرشتے کے منہ سے پھونکا جائے گا۔

**صور** پیش ص، زبرو۔جمع، مذ،مث، ع۔ **صورت** (رک) کی جمع۔

**صُوَری/صُوری** (ومع) ظاہری، اُوپری، معنوی کی ضد۔

**صورت** ومع، زبرر۔اند، ع۔ شکل، چہرہ، رُخ، مکھ؛ ہیئت، وضع؛ نقش، تصویر، مورت؛ کیفیتِ احوال؛ تدبیر، ترکیب؛ طریقہ، ڈھنگ۔

**صورت آشنا** جان پہچان والا، معمولی واقف۔

**صورت آفریں** صورتیں بنانے والا۔(مجازاً) خدا۔

**صورتِ احوال/ حال** نقشۂ حالات، کیفیت۔

محاورہ: **صورت بگاڑنا** بدشکل کرنا؛ ناخوشی ظاہر کرنا۔

محاورہ: **صورت بن جانا** تدبیر نکل آنا۔ کسی مسئلے کا حل مل جانا۔

کہاوت: **صورت پریوں سی مزاج چڑیلوں سا** ہے تو خوبصورت مگر مغرور بہت ہے۔

کہاوت: **صورت تو نہ بنی پر منہ تو چڑایا** عقل مطابق اصل نہ ہوئی تو کیا۔ کوشش تو کی۔

کہاوت: **صورت چڑیلوں کی، مزاج پریوں کا** بدصورت ہے لیکن پھر بھی مغرور ہے۔

کہاوت: **صورت سوال ہے** شکل ہی سے ظاہر ہے کہ کچھ مطلب ہے۔

کہاوت: **صورت طباق، چھپ گٹھڑی میں** صورت تو کچھ نہیں۔ پہن اوڑھ کر دلکشی پیدا کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔

محاورہ: **صورت نکالنا** تدبیر سوچنا، کوئی ذریعہ یا وسیلہ پیدا کرنا۔

**صورت نہیں دیکھی** میسر نہیں ہوا۔

کہاوت: **صورت نہ شکل، بھاڑ میں سے نکل** بدصورت کے متعلق کہتے ہیں۔ صورت ایسی ہے جیسے کوئی بھٹی میں سے نکل کر آئے۔

**صورت حرام** (جزم ت، زبرح) وہ شے جو ظاہر میں اچھی باطن میں بُری ہو

یا اُس کے برعکس۔

**صورت یہ ہے** واقعہ، حال یا حقیقت یہ ہے۔

**صوف** ومع۔اند،ع۔ نمدہ، اُونی کپڑا، کپڑے کی دھجی یا ٹکڑا جو دوات میں رکھتے ہیں؛ پشمینہ، پشم، کمبل۔

**صوف اُلبحر** (پیش ف، غم ا، جزم ل، زبر ب، جزم ح) سمندری گھاس، صوف کی طرح کا کوئی مادہ۔

**صوفہ** وج، زبر ف۔اند۔ آرام دہ، گدے دار نشست۔ نیز **صوفا**۔

**صُوفی** ومع۔اند،ع۔ روحانی ریاضت کے ذریعے حقیقت تک پہنچنے کا طالب، درویش، سالک، عارف۔ جمع: صوفیہ۔

**صوفی صافی** سچا، نیک پرہیزگار صوفی۔

**صوفی خیال** وہ جو صوفی تو نہ ہو لیکن صوفیوں کی طرح کے خیالات رکھتا ہو۔

**صوفی منش** (زبر م، زیر ن) درویشانہ مزاج رکھنے والا۔

**صوفیانہ** صوفیوں جیسا؛ تکلف ونمائش سے پاک؛ سادہ۔ مثال: صوفیانہ رنگ بھڑکیلا، شوخ، رنگین کی ضد۔

**صولت** ولین، زبر ل۔امث،ع۔ دبدبہ، دم خم، ہیبت، قاہری، رعب۔

**صوم** ولین۔اند،ع۔ روزہ، پرہیز، فاقہ بطور عبادت۔ نیز **صائم** روزہ دار۔

**صیام** روزہ داری۔

**صومِ وصال** وہ روزہ جو بغیر افطاری کے پھر رکھ لیں۔

**صوم وصلوٰۃ** نماز روزہ۔

صف: **صوم وصلوٰۃ کا پابند** جو تمام روزے رکھے اور باقاعدہ نماز پڑھے۔

**صومعہ** ولین، زبر م، زبر ع۔امث،ع۔ راہبوں کی کٹیا؛ عیسائی خانقاہ، کلیسا۔

**صون** ولین۔اند۔ نگہبانی، حفاظت، پاسبانی۔

## ص ۔ ہ

**صہبا** لیٹا زبر ص، جزم ہ۔امث،ع۔ سرخ شراب؛ انگوری شراب۔

**صہیل** زبر ص، ی۔امث،ع۔ گھوڑے کی ہنہناہٹ۔ نیز صیحہ، شیہہ۔

**صہیونی** لیٹا زبر ص، ومع۔اسمِ جنس،ع۔ یہودیوں کی قومی تحریک کا پیرو، کٹر، متشدد یہودی۔ عام: صیہونی۔

**صہیونیت/صیہونیت** یہودیوں کی عالمگیر تحریک جس کا مقصد شام اور حجاز وغیرہ کے علاقوں پر یہودی تسلط قائم کرنا ہے۔ نیز یہودیت۔

## ص ۔ ی، ے

**صیابت** زبر ص، زبر ب۔امث۔ صحیح ہونا، درست ہونا، ٹھیک ہونا۔

**صیاح** زیر ص۔امث۔ فریاد، شور، نالہ، بانگ۔

**صیاد** زبر ص، شدی۔اند،ع۔ شکاری، چڑی مار (ہر طرح کے جانوروں کے پکڑنے یا مارنے والے کے لیے مستعمل)۔

**صیادی** (مجازاً) ظلم، جبر۔

**صیادِ اَجَل** موت کا فرشتہ، ملک الموت۔ مراد: موت، اجل۔

**صیام** فعل متعدی۔اند۔ روزہ رکھنا۔ صائم (رک) کی جمع۔

**صیانت** زیر ص، زبر ن۔امث،ع۔ تحفظ، بچاؤ، حمایت۔

صف: **مصئون** جس کی حفاظت کی جائے۔

**صیحہ** ےلین، زبر ح۔اند۔ رک: **صہیل**۔

**صید** ےلین۔اند،ع۔ شکار، نخچیر، وہ جاندار جس کی طرف نشانہ لیا جائے؛ کھیلوں کا مقابلہ، میچ۔ مثال: پتنگ بازی کی صید۔

**صید افگن** (زبر ا، زبر گ) شکار کو مار گرانے والا شکاری۔

**صید افگنی** شکار کھیلنا، شکار کا شغل۔

**صید گاہ** شکارگاہ، وہ جگہ جہاں شکار کھیلا جاتا ہے۔

**صیدی** حریف، مدِ مقابل (شکار یا تفریحی مقابلوں میں)۔

**صیرفی** ےلین، زبر ر۔اند،ع۔ صراف، (سکوں کو) پرکھنے والا۔ نیز (مجازاً) ناقد، پارکھ، کھرے کھوٹے کو جانچنے والا؛ ہیرا پھیری کرنے والا، عیار۔

**صیغہ** ی، زبر غ۔اند،ع۔ شعبہ، تحتی محکمہ یا شاخ، ذیلی دفتر؛ لفظ، بول۔ (قواعد) مشتق کلمے کی قسم، مثلاً: صیغۂ ماضی، صیغۂ جمع، صیغۂ تفضیل۔

**صیغۂ آبکاری** آبکاری کا محکمہ۔

**صیغۂ امر** صورتِ امری؛ وہ فعل جو حکم دے۔

**صیغۂ مجہول** وہ صیغہ جس میں فاعل معلوم نہ ہو۔ مثال: وہ پیٹا گیا۔

**صیغۂ معروف** وہ صیغہ جس میں فاعل معلوم ہو۔

**صیغے** وہ بول جو اہلِ تشیع کے نکاح کے وقت پڑھے جاتے ہیں۔

**صیف** ےلین۔اند،ع۔ موسمِ گرما، تابستان۔ نیز **صیفی** موسمِ گرما کے متعلق۔

**صیقل** ےلین، زبر ق۔اند،ع۔ دھات کی چیزوں کو چمکانے کا عمل، جلا، چمک؛ جلا دینا یا کرنا، آب دینا؛ رنگ چھٹانا۔

صف: **صیقل گر** (ع۔ف) جلا دینے والا کاریگر؛ ہتھیار صاف کرنے والا۔

**صین** ی۔اند،ع۔ ملکِ چین کا عربی نام۔

**صیہونی** ےلین، ومع۔اند۔اسمِ جنس،ع۔ رک: صہیونی۔

# ض

**ض** ضاد، ضادِ معجمہ۔ اند۔ بلحاظِ اصواتِ اُردو حروفِ تہجی کا اکتیسواں (۳۱ واں) اور تعداد کے لحاظ سے بتیسواں (۳۲ واں)، عربی حروفِ تہجی کا پندرھواں اور فارسی کا اٹھارھواں حرف۔ تجوید کے علم کی رو سے اِس کا مخرج حافۂ لسان یعنی زبان کا بغلی کنارہ جو حلق کی طرف ہے اور اِس کے اُوپر اور دائیں بائیں کی داڑھوں کی جڑیں ہیں، اِس کا تلفظ اہلِ عرب ہی صحت کے ساتھ ادا کر سکتے ہیں، اسی لیے اہلِ عرب کو **اہل الضاد** بھی کہا جاتا ہے۔ اُردو بولنے والے اِسے ''ز'' کی طرح ادا کرتے ہیں۔ یہ لفظ کے شروع اور درمیان میں آ سکتا ہے، مثلاً: 'ضمیر'، 'مضمر' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے، 'قابض'، 'نقض'، 'قبض' اور 'قرض' اور 'مرض' وغیرہ۔ حروفِ شمسی میں شامل اور جمل میں "۸۰۰" اعداد کا حامل ہے۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Dad" اور اِس کا کوڈ نمبر "U+0636" ہے۔

## ض۔ا

**ضابط** زیرب۔صف،ع۔ قابو رکھنے والا، صابر، متحمل، بردبار؛ حاکم، قابض؛ انتظام کرنے والا، حفاظت کرنے والا۔

**ضابط الصوت** (پیش ط،غم ا،غم ل، ولین) آواز کو تیز یا دھیما کرنے والی کل یا آلہ۔

**ضابط العمل** (پیش ط،غم ا، جزم ل، زبرع، زبرم) کسی مشین کو کنٹرول کرنے والا آلہ۔

**ضابطگی** قانون یا ضابطہ کے مطابق ہونا۔

**ضابطہ** لیٹا زیرب، زبرط۔اند،ع۔ قاعدہ، قانون، دستور، آئین، اُصولِ کار؛ قانون نافذ کرنے والی قوت۔جمع: ضوابط۔

**ضابطۂ اخلاق** اخلاقی اُصولوں پر مشتمل دستور العمل۔

**ضابطۂ فوجداری** جرم و سزا سے متعلق قانون۔ نیز اس قانون پر مشتمل کتاب۔

**ضاحک** زیرح۔صف،ع۔ ہنسنے والا، ہنسوڑ، ظریف، مسخرا۔

**ضاحکیت** ہنسنے کی صفت یا خصوصیت۔

**ضار** صف۔ نقصان پہنچانے والا، مضر، ضرر رساں۔

**ضارب** زیرر۔صف،ع۔ مارنے والا، ضرب لگانے والا، چوٹ لگانے والا۔

**ضاغط** زیرغ۔صف۔ دبانے والا، بھینچنے والا؛ دبانے کی مشین۔

**ضال** صف،ع۔ گمراہ، بھٹکا ہوا، بے دین۔جمع: ضالین (شدل،ی)۔

**ضامن** زیرم۔صف،ع۔ ذمہ دار، جواب دہ، ضمانت دینے والا، وکیل۔

**ضامن دار** وہ شخص جو ضمانت پیش کرے۔

کہاوت: **ضامن نہ ہو جیے، گرہ کا دیجیے** ضمانت دینے سے نقد دینا اچھا ہے۔

کہاوت: **ضامن نہ ہووے باپ کا، ہے ضامنی گھر پاپ کا** ضامن ہونا اور ضمانت دینا بہت برا ہے۔ اس سے انکار کرنا بہتر ہے خواہ کوئی کتنا ہی عزیز کیوں نہ ہو۔

**ضامنی** جزم م۔ ضمانت، کفالت، تحویل، سپردگی۔

کہاوت: **ضامنی پودنے کی کیا؟** معمولی حیثیت والے کی ضمانت نہیں لینی چاہیے۔

محاورہ: **ضامنی میں دینا** سپردگی میں دینا، حوالے کرنا۔

**ضائع** لیٹا زیرء۔صف،ع۔ غارت، اکارت، برباد، رائیگاں؛ فضول، بے فائدہ؛ کھویا ہوا۔

محاورہ: **ضائع کرنا** برباد کرنا، بیکار کرنا، تلف کرنا۔

## ض۔ب

**ضبر** زبرض، جزم ب۔اند،ع۔ چمڑے سے بنی ہوئی ایک قسم کی بڑی ڈھال جس کی آڑ لے کر حملہ آور سپاہی قلعے کے قریب جاتے تھے۔

**ضبط** زبرض، جزم ب۔اند،ع۔ قبضہ، قابو، گرفت؛ تحمل، برداشت؛ ہتھیانا، قبضے میں لینا، سوخت کر لینا؛ قاعدے میں لانا، نظم و نسق، بندوبست۔

**ضبطِ تولید** بچوں کی پیدائش کو محدود رکھنے کی شعوری کوشش، خاندانی منصوبہ بندی۔

**ضبطِ اوقات** روزمرہ کے لیے وقت کی تقسیم، ہر کام کا وقت مقرر کر کے اس پر عمل درآمد، وقت کی پابندی۔

محاورہ: **ضبطِ تحریر میں لانا** لکھا جانا، قلم بند کرنا۔

**ضبطِ مالِ دیوان** مال گزاری کے روپے کا انتظام۔

**ضبطی** زبرض، جزم ب۔امث۔ع،ف۔ بزور قبضہ، قرقی۔

محاورہ: **ضبطی ہونا** قرقی ہونا، جائیداد وغیرہ بحق سرکار ضبط ہونا۔

**ضبہ** زبرض، شدز برب۔اند۔ دروازے سے لگانے کا لوہے یا لکڑی کا دستہ۔

**ضجیع** زبرض،ی۔صف۔ ساتھ سونے والا، ہم خواب، ہم بستر۔

## ض ۔ ح

**ضحا** (ء) پیش ض۔ امذ۔ دن کا سب سے روشن حصہ؛ طلوعِ آفتاب کے بعد کی ساعت؛ قربانی۔ نیز **ضحیٰ** (کھڑا زبری)۔

**ضحاک** زبر ض، شدح۔ صف تفضیل، ع۔ بہت ہنسنے والا، ایران کے قدیم پیشادی خاندان کا ایک بادشاہ جو بڑا ظالم تھا اور اُس کے بارے میں روایت ہے کہ اُس کے کاندھوں پر دو سانپ پیدا ہو گئے تھے۔

**ضحک** زبر ض، زیر ح۔ امث، ع۔ ہنسی، قہقہہ، کھلکھلا کر ہنسنا۔

**ضحیٰ** پیش ض، کھڑا زبری۔ امذ، ع۔ چاشت کا وقت، صبح کے ناشتے کا وقت؛ ایک پہر دن چڑھے۔

## ض ۔ خ

**ضخامت** زبر ض، زبر م۔ امث، ع۔ حجم، موٹائی، جسامت، دبازت۔

صف: **ضخیم** (ع) بڑی جسامت والا، نمایاں حجم والا، موٹا۔

## ض ۔ د

**ضد** زیر ض۔ صف۔ امث، ع۔ مخالف، اُلٹ، معکوس؛ ہٹ، اصرار، تکرار، دشمنی، کینہ، مخالفت، بیر۔ تثنیہ: **ضدین** (ے لین) دو مخالف فریق یا متضاد اشیا، خواص وغیرہ۔

محاورہ: **ضد باندھنا** اَڑنا، ہٹ ہونا؛ مخالفت کرنا۔

محاورہ: **ضد پوری کرنا** کسی کی ہٹ کے مطابق کام کرنا اور اُس کے کہے پر عمل کرنا۔

بول چال: **ضدم ضدا** (ع۔ ف) بحثا بحثی، حجت تکرار، ایک دوسرے کی مخالفت۔

**ضدن** اپنی بات پر اَڑنے والی۔

**ضدی** اَڑ جانے والا، اڑیل، ہٹیلا۔

## ض ۔ ر

**ضر** زبر ض۔ امذ۔ نقصان، ضرر، تکلیف۔

بول چال: **مسّنی الضر** مجھے ضرر پہنچا۔ قرآن میں حضرت ایوبؑ کا قول۔

**ضراب** زبر ض، شدر۔ صف تفضیل، ع۔ بہت ہتھ چھٹ، بہت مارنے یا ضرب لگانے والا؛ سکے پر ٹھپا لگانے والا، سکہ ڈھالنے والا۔

**ضرار** زیر ض۔ امذ، ع۔ ضرر رسانی، نقصان پہنچانا۔ نیز ایک مسجد کا نام جو عہدِ رسالت میں مدینے کے منافقین نے بنائی تھی جہاں وہ خفیہ طور پر جمع ہو کر اسلام کو نقصان پہنچانے کی تجویزیں طے کرتے تھے چنانچہ یہ مسجد آنحضرت ﷺ کے حکم سے ڈھا دی گئی۔

**ضراء** زبر ض، شدر۔ امث۔ رنج، صعوبت، مصیبت۔

**ضرب** زبر ض، جزم ر۔ امث، ع۔ چوٹ، مار، وار؛ صدمہ، دھکا۔

**ضرب المثل** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر م، زبر ث) کہاوت، مثل، مقولہ دوہرانا۔

محاورہ: **ضرب پڑنا** چوٹ لگنا؛ آفت آنا، مصیبت پڑنا۔

محاورہ: **ضرب دینا** ایک عدد کو کئی بار مختصر ترکیب سے جمع کرنا؛ سکہ پر مہر لگانا۔

محاورہ: **ضرب کی تاب نہ لانا** وار برداشت نہ کرنا۔

**ضرب لازب** ایسی چوٹ جس کا نشان نہ مٹ سکے۔

**ضربی** زور سے، قوت سے؛ ضرب مارنے والا۔

**ضربت** زبر ض، زبر ب۔ امث۔ مُہر، ٹھپا؛ کسی عدد یا رقم میں کسی دوسرے عدد یا رقم کو سامنے رکھ کر اتنے ہی گنا اضافے کا حسابی عمل؛ شعر کا آخری رکن؛ نعرہ یا کلمہ وردِ سرزد کرنا۔

**ضرر** زبر ض، زبر ر۔ امذ، ع۔ نقصان، زیاں، ضیاع۔

**ضرر رساں** مضر، نقصان پہنچانے والی شے، شخص یا کام۔

**ضرغام** زیر ض، جزم ر۔ امذ، ع۔ شیر ببر؛ (مجازاً) بہادر، قوی۔

**ضروب** پیش ض، ومع۔ جمع، مث، ع۔ ضرب کی جمع۔ نیز **ضربات**۔

**ضرور** زبر ض، ومع۔ فعل لازم۔ صف۔ حرفِ تاکید، ع۔ یقیناً، بیشک، لازماً؛ لازمی، ناگزیر؛ قطعاً، وہ بات جس کا ہونا یا کرنا لازم ہو۔ نیز **ضروری** لازمی۔

**ضرور بالضرور** (زیر ب، غم ا، غم ل، شدز بر ض، ومع) (تاکید کے طور پر) ہر صورت میں، بلا حیل وحجت۔

**ضرورت** زبر ض، ومع، زبر ر۔ امث، ع۔ حاجت، احتیاج، نبہوت، ناداری، کمی؛ مانگ محتاجی۔ نیز **ضرورت مندی**۔

کہاوت: **ضرورت ایجاد کی ماں ہے** جب ضرورت ہو تو آدمی کوئی نہ کوئی انتظام کر ہی لیتا ہے۔

کہاوت: **ضرورت سب کچھ کرا لیتی ہے** ضرورت یا مجبوری کے وقت انسان نیک نامی یا بدنامی کی پروا کیے بغیر کچھ بھی کرنے کو تیار ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **ضرورت کے وقت گدھے کو بھی باپ بنا لیتے ہیں** مطلب نکالنے کے لیے نالائق کی بھی عزت کرنی پڑتی ہے۔

**ضرورت مند** محتاج، حاجت مند، تنگ دست۔

**ضروری** زبر ض، ومع۔ صف۔ لازمی، تاکیدی، اہم۔

ضروری الاظہار (پیش ع، غم ا، جزم ل، زیر، جزم ظ) جس کا بیان کرنا عین مناسب یا لازمی ہو۔

ضروریات زبر ض، وم ع، زیر، شدی۔ امث، جمع، ع۔ وہ افعال یا چیزیں جو کسی کام کے لیے لازم ہوں۔

ضریح زبر ض، ی۔ امث، ع۔ قبر؛ قبر کا صندوق یا صندوق نما قبر؛ مقبرہ، مزار یا اُس کی نقل جو ماتمی جلوس میں اُٹھا کر لے جائی جاتی ہے۔

ضریع زبر ض، ی۔ امث، ع۔ ایک کانٹے دار گھاس جو بہت تلخ ہوتی ہے اور جس کے زہر کے سبب چوپایہ اس کے نزدیک نہیں جاتا۔

## ض ۔ ع

ضعف لیٹا پیش ض، جزم ع۔ امذ، ع۔ کمزوری، نقاہت۔ جمع: ضعفا (ء)۔

ضعف لیٹا زیر ض، جزم ع۔ امذ، ع۔ دوچند، دوگنا؛ ضرب دینا، دُگنا کرنا، حاصل ضرب۔

ضعیف زبر ض، ی۔ صف، ع۔ ناتواں، کمزور، بے طاقت؛ عموماً بوڑھے کے لیے بھی مستعمل۔

ضعیف الاعتقاد (پیش ف، غم ا، جزم ل، زیر، جزم ع، زیرت) جس کا ایمان کمزور ہو، آسانی سے بھٹک یا بہک جانے والا۔

ضعیف الایمان (پیش ف غم ا، جزم ل، زیرا) وہ جس کا ایمان کمزور ہو۔

ضعیف البنیان (پیش ف غم ا، جزم ل، پیش ن) جو آسانی سے ڈھے جائے یا زیر ہو سکے، جس کی جڑ کمزور ہو۔

ضعیف الجثہ (پیش ف غم ا، جزم ل، پیش ج، شد زبر ث) کمزور جسم والا، ناتواں، لاغر، دُبلا۔

ضعیف العقل (پیش ف غم ا، جزم ل، زبر ع، جزم ق) کم عقل، نا سمجھ۔

ضعیفِ حال غریب، مصیبت زدہ۔

ضعیفہ بوڑھی عورت۔

## ض ۔ غ

ضغط زبر ض، جزم غ۔ امذ، ع۔ بھینچ کر دبانے یا نچوڑنے کا عمل، فشار۔

ضغط القلب دل کا گھٹنا یا بھینچنا، دل ڈوبنا (جو دل کا ایک مرض ہے)۔

ضغطہ زبر ض، جزم غ۔ امذ۔ ع دباؤ، تنگی، سختی، دُشواری، کشاکش۔

ضاغط دبانے اور نچوڑنے کی مشین، دب کل۔

## ض ۔ ل

ضلالت زبر ض، زبر ل۔ امث، ع۔ گمراہی، بھٹکاؤ، لغزش، خطا۔

ضلیل بگڑا ہوا۔

ضلع زیر ض، جزم ل۔ امذ، ع۔ خط، لکیر؛ پہلو، جانب، ایک طرف کی حد؛ صدر، سینہ؛ انتظامی علاقہ جو کسی صوبے کا حصہ اور کچھ تحصیلوں پر مشتمل ہوتا ہے؛ (علمِ بیان) رعایتِ لفظی۔ عام: ضلع (زبر ض، زبر ل)۔

محاورہ: ضلع بولنا ذو معنی بات کہنا۔

ضلع جگت (پیش ج) پہلودار بات جس میں رعایت ہو۔

ضلع دار زمین داروں سے مالگزاری وغیرہ وصول کرنے اور آبپاشی کے پانی کا حساب لگانے والا افسر۔

ضلیل زبر ض، ی۔ امذ، ع۔ بہت غلط کام کرنے والا، گمراہ، بگڑا ہوا۔

## ض ۔ م، ن

ضم زبر ض۔ امذ، ع۔ ملانا، جوڑنا، یکجا کرنا، مدغم کرنا، کولی میں بھرنا؛ حرف کو رفع یا پیش (ُ) کی حرکت دینا۔

ضماد زبر ض۔ امذ، ع۔ لیپ، دوا کو پانی یا کسی اور مائع میں ملا کر بدن پر لگانا، پھاہا رکھنا، مرہم پٹی کرنا۔

اسمِ فاعل: مضمد/مضمدہ نرس، جراح۔

ضمار زیر ض۔ امذ۔ ڈوبا ہوا قرضہ یا واجبات جو نا قابلِ وصول ہوں۔

ضمانت زبر ض، زبر ن۔ امث، ع۔ ذمہ، یقین دہانی، کفالت، ذمہ داری قبول کرنا، ضامن، محافظ بننا۔ نیز ضامنی۔

ضامن/ضمانتی ضامن بننے، ضمانت دینے والا۔

محاورہ: ضمانت ضبط ہونا ضامن سے شرطِ ضمانت پوری نہ ہو سکنے پر نقد روپیہ وصول کرنا۔

محاورہ: ضمانت ہونا کسی ملزم کا ضمانت پر رہا ہونا۔

ضمائر زبر ض، زیرء۔ امذ، ع۔ (قواعد) ضمیریں، وہ الفاظ جو اسما کے بدلے بولے جائیں۔

ضمضم زبر ض، جزم م، زبر ض۔ صف۔ مذ، ع۔ جرأت مند، دلیر، بہادر۔

ضمن زیر ض، جزم م۔ امذ، ع۔ ضمانت، ضامنی؛ جوف، اندرون، درمیانی؛ ذیل، شمول، کسی زمرے میں شامل واقع، داخل ہونا؛ مضمر، پوشیدہ مگر موجود ہونا۔

ضمنی تحتی، شامل، مضمر۔

ضمناً (ضِـم نَـن) ذیلی طور پر، بشمول اور باتوں کے، تذکرۃً، اصل کے ساتھ فرع کے طور پر، ثانوی حیثیت سے۔

ضمیر زبرض، ی۔ اند، ع۔ دل، قلب، صدر سینہ؛ نفسِ باطن، صحیح اور غلط میں تمیز کرنے کی اخلاقی حس؛ طبعِ لطیف؛ (قواعد) وہ الفاظ جو اسا کے قائم مقام کے طور پر برتے جاتے ہیں۔ مثال: میں، ہم، تم۔ جمع: ضمائر۔

ضمیرآ گاہ دل کے حال کا واقف۔

ضمیری چُھپا ہوا؛ ضمیر سے متعلق۔

ضمیمہ زبرض، زیرم، ی۔ اند، ع۔ معمولی یا اصل سے زائد بات یا شے، مزید ٹکڑا، ذیلی حاشیہ یا حصہ؛ اخبار کی خصوصی ہنگامی اشاعت۔

ضنت زیرض، شد زبرن۔ امث۔ کنجوسی، بخل۔

## ض۔و

ضو ولین۔ امث، ع۔ روشنی، چمک۔

ضوآفشاں روشنی ڈالنے والا، چمکنے والا، چمکانے والا۔ نیز ضوفشاں/ ضوفگن۔

ضوابط زبرض، زیرب۔ جمع، مذ، ع۔ قواعد، قوانین، ضابطے۔

ضواحک زبرض، زیرح۔ اند، ع۔ سامنے کے چار دانت جو ہنستے وقت نظر آتے ہیں۔

## ض۔ی، ے

ضیا (ء) زیرض۔ امث، ع۔ روشنی، چمک، نور پاشی۔ مثال: ضیائے قمر۔

ضیاافروز روشن کرنے والا۔

ضیابار/ پاش روشنی برسانے پھیلانے والا۔

ضیاح زبرض۔ اند۔ پانی ملا ہوا دودھ، پتلا دودھ۔

ضیاع زبرض۔ اند۔ نقصان، تباہی، ہلاکت، ضائع ہونا۔

ضیافت زیرض، زبرف۔ امث، ع۔ دعوت، مہمانی، مدارات، خاطر تواضع۔

ضیغم ےلین، زبرغ۔ اند، ع۔ شیر، درندہ، پھاڑ کھانے والا شیر۔

ضیغم صولت شیر کے دبدبے والا۔

ضیف ےلین۔ صف۔ مہمان۔

ضیق ی۔ امث، ع۔ تنگی، دشواری، گھٹن؛ محدودیت، انقباض، ناگواری۔

ضیق النفس (پیش ق، غم ا، غم ل، شد زبرن، زبرف) دَم گھٹنا، دمے کا مرض۔

محاورہ: ضیق میں جان/ دم ہونا مشکلات میں گھر ہونا۔

محاورہ: ضیق میں رہنا عاجز ہونا۔

ضَیِّق زبرض، شد زیری۔ صف۔ تنگ، پتلا (سوراخ، راستہ وغیرہ)؛ پھیلا، کشادہ کی ضد۔

ضیم ی لین۔ اند۔ ظلم، ستم، ناانصافی۔

# ط

**ط** طوئے۔ طائے مہملہ۔ امث۔ اُردو حروفِ تہجی کا صوتی لحاظ سے بتیسواں (۳۲واں) اور تعداد کے لحاظ سے تینتیسواں (۳۳واں)، عربی کا ۱۶واں اور فارسی کا اُنیسواں حرفِ صحیح۔ حکی مصمتہ اُردو میں "ت" کا ہم آواز، عربی میں بھی اِس کی آواز "تا" سے مماثل ہے اور ہونٹوں کو گول کر کے زبان کی نوک کو اگلے تالو سے مس کر کے ادا کی جاتی ہے۔ لفظ کے شروع اور درمیان آتا ہے جیسے، طاق، طعن، بطن، عطار وغیرہ، جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آسکتا ہے جیسے خط، شرائط اور شرط، خطوط وغیرہ۔ عربی الفاظ سے مخصوص لیکن بعض فارسی و ہندی الفاظ کی بھی اِملا میں موجود، مثلاً: طپش، طوطا، بعض لوگ ناتہ/ ناتا کو بھی "ط" سے ناطہ لکھتے ہیں۔ شمسی حروف میں شامل ہے اور حسابِ جمل میں اِس کے ۹ اعداد ہیں۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Tah" اور اِس کا کوڈ نمبر "U+0637" ہے۔

## ط ۔ ا

**طاب** صف، ع۔ پاک، طاہر، طیب، خوشگوار۔ نیز آپ ﷺ کا عبرانی نام۔

**طاب ثراہ** بزرگ مرحومین کے لیے کلمۂ دعائیہ: اللہ نے اُن کی مٹی کو پاک، روشن، مہک دار کیا۔

**طابع** لیٹا زیرب۔ امث، ع۔ چھاپنے والا، اپنے چھاپہ خانہ میں چھاپنے والا، طبع کرنے والا۔

**طابور** ومع۔ اند۔ پیادہ فوج کا ایک حصہ، پلٹن کا ایک دستہ۔

**طابہ** زبرب۔ امث۔ شرابِ مشکبو؛ مدینے کی ایک کھجور۔

**طاحن** زیرح۔ اند۔ داڑھ، دانت۔

**طارق** زیرر۔ اند، ع۔ رات کا مہمان؛ رات کو چلنے والا، صبح کا تارا۔

**طارم** زبرر۔ اند، ع۔ لکڑی کا گھر یا کھوکھا۔ (انگریزی میں: Kiosk)۔ گنبد مراد: آسمان۔

**طارمِ چارم** چوتھا آسمان۔

**طاری** صف، ع۔ چھایا ہوا، مسلط۔

محاورہ: **طاری ہونا** چھا جانا، غالب ہونا (خوف یا ڈر وغیرہ سے)۔

**طاس** اند، ع۔ طشت، کٹورا؛ دریا کی گزرگاہ اور آس پاس کا علاقہ؛ ایک قسم کا زر تار کپڑا۔ نیز تاش۔

**طاس بازی** کٹورے اُچھال کر لپکنے کا تماشا یا بازی گری۔

**طاسِ ساعت** دھوپ؛ گھڑی۔

**طاسِ گدائی** کشکول۔

**طاسک** زبرس۔ اند۔ چھوٹا سا طشت۔

**طاسہ** زبرس۔ اند، ع۔ ڈفلی، دف، تاشا۔

**طاعت** زبرع۔ مث، ع۔ فرماں برداری۔ نیز اطاعت، عبادت، احکام شرعی کی بجا آوری۔

**طاعت گاہ** عبادت گاہ، مسجد۔

**طاعت گزار** عبادت کرنے والا۔

**طاعم** زیرع۔ صف۔ کھانے والا شخص، کھانے والا۔

**طاعن** زیرع۔ صف، ع۔ طعنے دینے والا، طعن وتشنیع کرنے والا۔

**طاعون** ومع۔ اند، ع۔ چوہوں کے ذریعے پھیلنے والی بغلی گلٹیوں کی مہلک وبائی بیماری، پلیگ۔

**طاعون زدہ** طاعون کی بیماری میں مبتلا، طاعون کا مارا ہوا۔

**طاغوت** ومع۔ اند، ع۔ شیطان، ابلیس؛ جھوٹے معبود۔

**طاغوتی** شیطانی، باغیانہ، ظالمانہ، کافرانہ۔ جمع: طواغیت۔

**طافع** لیٹا زیرف۔ صف۔ شراب کے نشے میں چُور، بدمست۔

**طاق** (۱) اند۔ صف، ع۔ محراب، شہ نشین؛ دیوار میں بنی ہوئی کھوہ۔ (تصغیر) طاقچہ۔

**طاقِ نسیاں** ایسا طاق جس میں چیز رکھ کر بھول جائیں۔ (مراد) بھلکڑ پن، بے پروائی؛ بھول، فراموشی (غیر مستعمل چیز کو اُٹھا کر طاق پر رکھ دینا۔

محاورہ: **طاق میں ایمان رہنا** ایمان کی پروا نہ کرنا۔

کہاوت: **طاق پر بیٹھا اُلّو بھر بھر مانگے چلّو** اُس کمینے کے متعلق کہتے ہیں جو اپنے سے بہتر آدمیوں پر حکم چلائے۔

**طاق** (۲) اند، ع۔ وہ عدد جو دو پر تقسیم نہ ہو۔ (صف) ماہر، باکمال؛ منفرد، یکتا۔

محاورہ: **طاق ہونا** ماہر ہونا۔

**طاقت** زبرق۔ امث، ع۔ زور، قوت، توانائی، سکت، دم، مقدور، استطاعت؛ ملک، حکومت جس کے پاس اقتدار اور لاؤ لشکر ہو۔

**طاقتِ دیدار** قوتِ بینائی، کسی منظر کی برداشت، بصارت کی توانائی۔

**طاقت ور** توانا، مضبوط۔ نیز طاقتور۔

محاورہ: **طاقت کا جواب دینا** کمزور ہونا، طاقت نہ رہنا۔

محاورہ: **طاقت کرنا** زور دکھانا، زور دکھانا۔

**طاقہ** زبرق۔ اند، ع۔ اکائی، ایک مکمل شے، سالم ٹکڑا، ادنیٰ کپڑے کا تھان یا پوشاک کے لیے کافی ٹکڑا۔

**طاقی** صف، ع۔ ایسا گھوڑا جس کی ایک آنکھ چھوٹی ایک بڑی ہو، ایسا گھوڑا منحوس خیال کیا جاتا ہے؛ بھینگا آدمی، احول۔

کہاوت: **طاقی، نہ چھوڑے/ نہ رکھے باقی** جس گھوڑے کی آنکھیں مختلف ہوں وہ منحوس ہوتا ہے۔

**طاقیہ** زیرق، زبری۔امث، ع۔ پگڑی یا دستار کے نیچے پہننے کی ٹوپی۔

**طال عمرہٗ** زبرل، پیش ع، لیٹا پیش ر، پیش ہ (مثل ومع)۔ دعائیہ فقرہ، ع۔ اُس کی عمر دراز ہوئی، یعنی ہو؛ اللہ اُس کی عمر دراز کرے۔ مونث کے لیے عمرہا، جمع کے لیے عمرہم۔ جمع مؤنث کے لیے ھن، مخاطب کے لیے عمرہم۔

**طالب** زیرل۔صف، ع۔ مانگنے، طالب کرنے والا؛ خواستگار، خواہش مند۔ جمع: طلاب (پیش ط، شدل)، طلبہ (زبرط، زبرل، زبرب)۔ (امث) طالبہ۔

**طالبِ دُنیا** دُنیادار۔

کہاوت: **طالبِ زر کا بالضرور، جگ میں خوار، حق سے دُور** لالچی شخص دنیا میں ذلیل ہوتا ہے اور حق سے دور رہتا ہے۔

**طالبِ علم** علم چاہنے والا؛ کسی مکتب، مدرسے یا سکول میں پڑھنے والا۔

**طالب ومطلوب** عاشق ومعشوق۔

**طالبانِ حق** سچ کے متلاشی؛ سچے مذہب کے متلاشی۔

**طالح** لیٹا زیرل۔صف، ع۔ بد، بُرا، بدکردار۔

**طالع** لیٹا زیرل۔صف، ع۔ طلوع ہونے والا، اُبھرتا ہوا؛ نصیبا، مقدر۔

**طالع آزما** قسمت آزمانے والا، کوشش کرنے والا۔

**طالع آزمائی** قسمت آزمانا، کوشش کرنا۔

**طالع بیدار** خوش نصیبی؛ محبوب۔

**طالع خوابیدہ** (ومعدولہ، ی، زبرد) سویا ہوا نصیب، بُری قسمت۔

**طالع مند** بلند اقبال۔

**طالع واژگوں/ واژوں** اوندھا نصیبا، بُری تقدیر۔

محاورہ: **طالع جاگنا** نصیب چمکنا؛ کسی کو اچھا عہدہ ملنا۔

**طالق** زیرل۔ طلاق دی ہوئی عورت، طلاق کی قید سے آزاد، مطلقہ۔

**طالوت** ومع۔علم، ع۔ بنی اسرائیل کا پہلا بادشاہ جس نے جالوت کو شکست دے کر قتل کیا، پھر فلسطینیوں کے ہاتھوں مارا گیا۔

**طالیقون** ی، ومع۔امث۔ سات دھاتوں کا مرکب، ہفت جوش، کانسی۔

**طامات** جمع، مذ، ع۔ شیخی، لاف زنی؛ کرامات کے جھوٹے دعوے (خصوصی طور پر وہ جو صوفیہ اپنی کرامات کے بارے میں کریں)؛ مصائب۔

صف: **طامات باف** (ع۔ف) جھوٹا، گپی، شیخی خورہ۔

**طامع** لیٹا زیرم۔صف، ع۔ لالچی، حریص۔ (امث) **طمع** (زبرط، زبرم)۔

**طاہر** زیرہ۔صف، ع۔ پاک، مقدس، عیب یا آلائش سے بَری۔ جمع: اطہار۔

**طاہرہ** پاک، صاف؛ اُم المومنین حضرت خدیجہ الکبریٰ کا لقب۔

**طاہری** زیرہ۔امث۔ لہسن وغیرہ سے بگھارے ہوئے ہلکے مسالے کے چاول جن میں بڑیاں، آلو یا کوئی اور ترکاری ڈالی گئی ہو۔ بغیر گوشت کا پلاؤ، ترکاری پلاؤ۔ نیز **طہاری/ تہاری**۔

**طائر** زیرہ۔اند، ع۔ پرندہ، پنچھی۔ (صف) اُڑنے والا، پرواز کرنے والا۔

**طائرِ وحشی** جنگلی پرندہ، وہ پرندہ جو پالتو نہ ہو۔

**طائرانہ نظر** بلندی سے دیکھنا، مجموعی نہ کہ تفصیلی مشاہدہ۔

**طائرک** چھوٹی چڑیا، پیاری سی چڑیا۔

**طائفہ** لیٹا زیرہ، زبرہ۔اند، ع۔ گروہ، جماعت؛ موسیقاروں کی ٹولی۔

**طائل** زیرہ۔صف۔اند، ع۔ دراز؛ نفع، فائدہ۔

**طاؤس** ومع۔اند، ع۔ مور، ستار کی قسم کا تاروں اور تربوں والا ایک ساز جس کے تونبے کو مور سے ملتی ہوئی شکل دے دی جاتی ہے۔ **رقصِ طاؤسی** ایک طرح کا رقص جس میں پشواز کو چٹکیوں میں پکڑ کر مور کے پروں کی طرح اُٹھا لیا جاتا ہے اور چال میں مور کا سا انداز پیدا کیا جاتا ہے۔

**طاؤسی** مور کی شکل یا رنگ کا، لاجوردی۔

**طاؤسی طغریٰ** خوشنویسی کا نمونہ جس میں مور کی شکل بنتی ہو۔

**طاؤسِ طناز** نخرے کرنے والا مور؛ (کنایۃً) معشوق۔

## ط ـ ب

**طب** زیرط۔اند، ع۔ امراض اور اُن کے علاج کا علم؛ حکمت۔

**طبابت** زیرط، زبرب۔امث، ع۔ طبیب کا پیشہ؛ علاج کرنا۔

**طباخ** زبرط، شدب۔اند، ع۔ پکانے والا، بکاول، باورچی، خانساماں، رسوئیاں۔

**طباخی** باورچی گری۔

**طباشیر** زبرط، ی۔اند، ع۔ بنس لوچن؛ بانس کے اندر سے نکلنے والی نیلاہٹ لیے ہوئے ایک شے جو ادویات میں استعمال کی جاتی ہے۔

**طباع** زبرط، شدب۔صف تفضیل، ع۔ نہایت ذہین، اعلیٰ دماغی صلاحیت رکھنے والا؛ چھپائی کا ماہر۔

**طباعی** پُرتخیل ذہن۔

**طباعت** زبرط، زبرع۔امث، ع۔ چھپائی، چھاپے کا کام۔

**طباق** زبرط۔اند، ع۔ دھات کا چوڑا برتن، تسلا، کونڈا یا گڑھے دار سینی۔

فقرہ: **طباق کا منہ لے رکھا ہے** بھدا ہے، بدصورت ہے۔

**طباق** زبرط۔ اند، ع۔ نثر یا نظم کی ایک خوبی جس میں دو اسم یا فعل ایسے لائے جاتے ہیں جن کے معنی ایک دوسرے سے مخالف ہوں، صنعتِ تضاد۔

**طبائع** زبرط، لیٹا زیرء۔ جمع، مث۔ طبیعت (رک) کی جمع۔

**طبخ** زبرط، زبرب۔ اند، ع۔ پکنے کا کام، پکنا، مختلف چیزوں کا ملنا اور گلنا (آنچ یا حرارت سے)۔

**طبر** زبرط، زبرب۔ اند۔ کلھاڑی، چوڑے پھل کے کلھاڑی سے ملتا ہتھیار۔ نیز تبر۔

**طبرخون** زبرط، زبرب، ومع، ن غنہ۔ امث۔ صندل کی ایک قسم، صندلِ سرخ۔

**طبع** زبرط، جزم ب۔ امث، ع۔ فطرت، جبلت، سرشت، خمیر، خلقی رجحان، خصلت؛ چھپائی، طباعت؛ مہر، چھاپ، سکہ، نقش۔

**طبع اوّل** کتابوں وغیرہ کی پہلی طباعت، پہلی اشاعت۔

**طبع آزمائی** طبیعت کی ذہانت کا امتحان، آزمائش؛ اپنے فن کے جوہر دکھانا۔

**طبع گرامی** کسی قابل بزرگ کے متعلق استعمال کیا جاتا ہے۔

**طبع زاد** (زبرط، جزم ب، جزم ع) کسی کے اپنے ذہن کی پیداوار، اور یجنل۔ عام: طبعزاد (زبرع)۔

**طبع سلیم** سمجھنے اور پرکھنے کی صلاحیت۔

صف: **طبع شدہ** (ع۔ف) چھپا ہوا، شائع شدہ۔

**طبعی** زبرط، جزم ب۔ صف، ع۔ خلقی، جبلی، اصلی، قدرتی؛ طبیعت سے منسوب۔ نیز طبیعی۔

**طبعی میلان** فطری جھکاؤ، پیدائشی خواہش یا رغبت۔

**طبق** زبرط، زبرب۔ اند، ع۔ تھال، بڑی تھالی؛ ڈھکنا، سرپوش؛ تہہ، پرت۔

محاورہ: **طبق اُلٹ جانا** تباہ ہوجانا، برباد ہوجانا۔

**طبقات** زبرط، زبرب۔ جمع، مذ، ع۔ طبقہ (رک) کی جمع۔

**طبقات الارض** (علم) فرش زمین کی تہیں؛ کرۂ زمین کی ساخت سے تعلق رکھنے والا علم۔

**طبقاتی** طبقوں سے متعلق؛ سماج کے (اعلیٰ اوسط اور ادنیٰ) معاشی گروہوں سے متعلق۔

**طبقاتی جنگ** وہ کشمکش جو معاشرے کی مختلف جماعتوں میں ہو۔

**طبقہ** زبرط، زبرب، زبرق۔ اند، ع۔ متعدد عمودی درجوں میں سے کوئی درجہ، سماجی یا معاشی گروہ، جماعت، آبادی کا کوئی حصہ۔ نیز عام: طبقہ (جزم ب)۔

**طبل** زبرط، جزم ب۔ اند، ع۔ ڈھول، نقارہ۔ عام: طبَل۔

**طبلِ امان/ آسائش/ بازگشت** اختتامِ جنگ کا اعلان یا فوجوں کی واپسی کے لیے نقارے کی مخصوص ٹکوریں۔

**طبلِ بشارت** خوشی کا نقارہ۔

**طبلِ جنگ** نقارے کی آواز جو فوج کو جنگ کے لیے بلائے۔

**طبلِ شادمانی** جشن کے موقع پر بجایا جانے والا نقارہ۔

**طبلِ شب** وہ طبل جو رات کے وقت بجایا جاتا ہے اور سپاہی اپنی اپنی جگہوں کو چلے آتے ہیں۔

**طبلچی** زبرط، زبرب، جزم ل۔ اند۔ طبلہ بجانے والا، طبلیا۔

**طبلق** زبرط، جزم ب، زبرل۔ اند، ع۔ کاغذات کا مرتب پلندہ، کاغذوں کا سنبھال کر رکھنے کی جلد (انگریزی میں: فائل کور) مسل، دفتر، رجسٹر۔

**طبلق شدہ** کاغذ یا فیتے سے باندھا ہوا، فائل کیا ہوا، ملفوف۔

**طبلہ** زبرط، جزم ب، زبرل۔ اند، ع۔ پٹاری، صندوقچہ، چنگیر؛ ایک طرف سے منڈھی ہوئی ڈھولک جس کا منڈھا ہوا رخ بجاتے وقت بجائے پہلو کے بجائے اُوپر کی طرف رہتا ہے، پکھاوج یا مردنگ کو دو حصوں میں تقسیم کرکے ایجاد کیا گیا۔

**طبلے کی جوڑی** دو توام طبلے جنھیں دایاں اور بایاں کہتے ہیں اور ایک ساتھ بجائے جاتے ہیں۔

**طبلی** زبرط، جزم ب۔ امث۔ تھیلی، زنبیل۔

**طبن** زبرط، جزم ب۔ امذ۔ ہوا کا لایا ہوا کوڑا کرکٹ۔

**طبی** زبرط، شدی۔ صف، ع۔ طب (رک) سے متعلقہ؛ حکیم یا ڈاکٹر سے تعلق رکھنے والا۔

**طبیب** زبرط، ی۔ اند، ع۔ معالج، حکیم، ڈاکٹر۔ (امث) طبیبہ۔

**طبیب حاذق** عقل مند اور تجربہ کار حکیم۔

**طبیخ** زبرط، ی۔ صف، ع۔ پکا ہوا، اُبلا ہوا، جوشاندہ، جوش دادہ۔

**طبیعت** زبرط، ی، زبرع۔ امث، ع۔ افتاد، سرشت، مزاج، خلقی عادات؛ مرضی، فطری رجحان؛ کیفیت مزاج یا صحت؛ دل، دل لگاؤ۔

محاورہ: **طبیعت آجانا** عاشق ہونا؛ طبیعت کا مائل ہونا۔

محاورہ: **طبیعت اُچاٹ ہونا** اُکتاہٹ کا شکار ہوجانا۔

محاورہ: **طبیعت اُکھڑنا** جی کا بیزار ہونا؛ برداشتہ خاطر ہونا۔

محاورہ: **طبیعت گدگدانا** اُمنگ پیدا ہونا۔

محاورہ: **طبیعت لااُبالی ہونا** بے پروا ہونا؛ مزاج میں یکسوئی نہ ہونا۔

محاورہ: **طبیعت مچلنا** بے تاب ہونا، بے قرار ہونا، کسی بات یا کسی شے کے لیے ضد کرنا؛ اچھی شے کو دیکھ کر اُس کے حصول کے لیے بار بار دل چاہنا۔ نیز طبیعت بے قابو ہونا۔

**طبیعی** زبرط، ی۔اند۔صف، ع۔ عالمِ مادی کا مطالعہ کرنے والا، طبیعیات (رک) کا ماہر؛ کائنات کو حادث ماننے والا، دہری، دہریا، نیچری؛ طبیعت سے متعلق۔نیز رک: طبیعیات۔

**طبیعیات** زبرط، ی، زیرع، شدی۔امث، ع۔ مادے کے خواص و ماہیت، توانائی اور متعلقہ مسائل کا مطالعہ۔

## ط ۔ پ

**طپاں** زبرط۔صف، ف۔ جلنے والا، جلتا ہوا؛ تڑپتا ہوا، بے قرار۔نیز تپاں، طپیدہ، تپیدہ۔

**طپش** زبرط، زیرپ۔امث، ف۔ جلن، سوزش گرمی۔نیز تپش۔

**طپن** زبرط، زبرپ۔امث، ف۔ سوزش، طپش، حدت۔

**طپنچہ** زبرط، زبرپ، جزم ن، زبرچ۔اند، ف۔ چھوٹی پستول، چھوٹی بندوق۔ نیز تپنچہ۔

**طپیدہ** زبرط، ی، زبرد۔صف، ف۔ تڑپتا ہوا، بے قرار، مضطرب۔

## ط ۔ ح

**طحال** زیرط۔امث، ع۔ ایک عضو جو جگر کے قریب ہوتا ہے، تلی۔

**طحال** (پیش ط) تلی کا ورم، تلی کے پھول جانے کی بیماری۔

**طحن** زبرط، جزم ح۔اند، ع۔ (آٹا وغیرہ) پیسنے کا کام، پسائی، پیسنا۔

## ط ۔ ر

**طراح** زبرط، شدر۔اند، ع۔ ماہرِ تعمیرات، عمارت کا نقشہ بنانے والا، ڈیزائن بنانے والا، تخلیق کار؛ نقاش (انگریزی میں: آرکی ٹیکٹ)۔

**طراحی** فنِ تعمیر (انگریزی: آرکیٹکچر)۔

**طرار** زبرط، شدر۔صف، ع۔ تیز، چالاک۔

**طرارفرار** بہت چالاک، شوخ۔

**طراری** تیزی، پھرتی، چالاکی۔

**طرارہ** زبرط، زبرر۔اند، ع۔ زقند، چھلانگ، کلانچ۔

**طرارہ زبان** تیز زبان۔

**طراز** زیرط۔اند، ف۔ وضع، ہیئت، صورت؛ ترکیب؛ ڈیزائن؛ نقش و نگار۔ بطور لاحقہ: رقم طراز لکھنے والا۔عام: طراز (زبرط)۔

**طراوت** زبرط، زبرو۔امث، ع۔ تری، تازگی، نمی؛ ٹھنڈک، تراوٹ۔

محاورہ: **طراوت آنا** ٹھنڈک پیدا ہونا۔

**طراوش** زبرط، زیرو۔امث۔ ٹپکنے یا ٹپکانے کا عمل، بارش، ہلکی بوندا باندی، ترشح۔

**طرب** زبرط، زبرر۔اند، ع۔ مسرت، خوشی، شادمانی، عیش، موج، مزا، موسیقی۔ مثال: **آلاتِ طرب** ساز، باجے، مزامیر۔

**طرب انگیز** خوش کرنے والا، فرحت بخشنے والا، خوشی بڑھانے والا۔

**طرب** زبرط، زیرر۔اند، ع۔ پیغمبرِ اسلام حضرت محمد ﷺ کا ایک گھوڑا۔

**طربوش** زبرط، جزم ر، و مع۔امث، ع۔ ترکی ٹوپی، نمدے کی ٹوپی جو عموماً پھندنے کے ساتھ ہوتی ہے۔

**طربیزہ** زبرط، جزم ر، ی۔اند۔ ایسی چوکور شکل جس کے چاروں ضلع باہم غیر متوازی ہوں۔

**طربیہ** زبرط، زبرر، زیرب، شدزبری۔صف۔اند، ع۔ فرحت ناک؛ خوش انجام؛ تفریحی، فرحت انگیز ڈراما، حزنیہ کی ضد۔عام: طربیہ (زبرط، جزم ر)۔

**طرح** زبرط، جزم ر۔امث، ع۔ بنیاد، نیو؛ ابتدا، آغاز؛ وضع، ہیئت، صورت؛ انداز، ادا؛ طریقہ، طور؛ مشقِ شعر گوئی کے لیے نمونے کا مصرعہ جس سے بحر، قافیہ ردیف معلوم ہو۔نیز طرح (زبرط، زبرر)۔

**طرح بطرح** قسم قسم کا۔

**طرح دار** اچھوتی، دلکش وضع رکھنے والا۔نیز طرحدار۔

**طرحداری** بانکپن طرح دینا ٹالنا، نظرانداز کرنا۔

محاورہ: **طرح دکھانا** نازو انداز دکھانا۔

محاورہ: **طرح دے جانا** چشم پوشی کرنا، درگزر کرنا، نظرانداز کرنا۔

محاورہ: **طرح ڈالنا** بنیاد ڈالنا، تدبیر کرنا۔

متعلق فعل: **کی طرح/طرح سے** کی مثل، ایسے جیسے، یوں۔

**طرخوں** زبرط، جزم ر، و مع۔اند۔ پودینے کی طرح کا ایک پہاڑی پودا، اس کی جڑ کو عاقرقرحا کہتے ہیں۔

**طرز** زبرط، جزم ر۔امث، اند، ع۔ انداز، وضع، روش۔

**طرزِ ادا** کسی بات کو کہنے کا طریقہ یا ڈھنگ۔

محاورہ: **طرز اُڑانا** دوسروں کا انداز اختیار کرنا، نقل کرنا۔

**طرزِ عمل** رویہ، سلوک، طریق کار۔

**طرزِ قدیم** پرانا فیشن یا طریقہ۔

**طرف** زبرط، زبرر۔امث، ع۔ سمت، جانب، کنارا، حد؛ مدعی، مدمقابل، فریق؛ اصیل، صحیح النسب۔

**طرف دار** حمایتی، مددگار۔

طرف زبرط، جزم ر۔ امذ، ع۔ گوشۂ چشم، آنکھ کا کویا، پلک، پپوٹا؛ اُچٹتی نظر؛ ترچھی نظر؛ گھاس کا قطعہ۔

طرفا (ء) زبرط، جزم ر۔ امذ، ع۔ جھاؤ کا پیڑ، درخت فراش۔

طرفت زبرط، جزم ر، زبرف۔ امذ۔ آنکھ کا جھپکنا، ایک بار پلک مارنا؛ نیز طرفت العین (طرف تُل عین)، طرفہ۔

طرفگی پیش ط، جزم ر، زبرن۔ امث۔ نیاپن، اچھوتا پن، ندرت؛ عمدگی، خوبی۔

طرفہ پیش ط، جزم ر، زبرف۔ صف۔ نادر، انوکھا، عجیب۔

طرفہ تماشا عجیب وغریب تماشا۔

طرفہ طرفہ عجیب عجیب۔

طرفیل زبرط، زیرر، ی۔ لونگ، لونگ کی شکل کا نشان۔

طرفین زبرط، زبرر، ے لین۔ تثنیہ، ع۔ دونوں فریق۔

طرفین استعارہ مشبہ اور مشبہ بہ، ارکانِ استعارہ۔

طرق پیش ط، پیش ر۔ جمع، مذ، ع۔ راستے، راہیں۔ طریق کی جمع۔

طرم خاں پیش ط، شدزبرر۔ امذ۔ اکڑباز۔

طرم خانی ہیکڑی۔

طرہ پیش ط، شدزبرر۔ امذ، ع۔ پھندنا، گپھا، گچھا؛ کلغی، صافے کا ایک پلو جو کلاہ کے قریب اڑسا اور اُوپر اُٹھا رہتا ہے۔ پھندنے کی شکل کی پھولوں کی لڑی جو سہرے کے پہلوں میں دولھا کے کانوں کے پاس لٹکتی رہتی ہے؛ بالوں کی لڑ، لٹ، مرغولہ؛ نشے کی آخری چسکی یا گھونٹ۔ معمول سے بڑھ کر انوکھی شے یا بات۔

محاورہ: طرہ چڑھانا بھنگ پینا۔

فعل مرکب: طرہ مزین ہونا مقیش کی تاروں کا گچھا، پگڑی پر سجایا لگا ہونا۔

طریق زبرط، ی۔ امذ، ع۔ مسلک، دستور؛ راستہ، سڑک۔

طریقِ عمل کام کرنے کا طریقہ۔

طریقت صوفیانہ اُصول وریاضات، درویشی۔

طریقہ زبرط، ی، زبرق۔ امذ، ع۔ وضع، روش، دستور، ڈھنگ، انداز۔

محاورہ: طریقہ آنا کام کرنے کا ڈھنگ آنا۔

محاورہ: طریقہ برتنا کسی دستور یا قاعدے پر چلنا۔

طریقات اُصول کار، عملی اُصول وضوابط۔ انگریزی میں: میتھڈالوجی۔

## ط۔ش

طشت زبرط، جزم ش۔ امذ، ع۔ تسلا، ہاتھ دھونے کا باس۔

طشت از بام آشکار، فاش، کھلا ہوا، مشہور۔

طشت چوکی رفع حاجت کے لیے بیٹھنے کی چوکی اور اُس کے نیچے رکھا جانے والا تسلا۔ نیز تشت۔

طشتری زبرط، جزم ش، زبرت۔ امث۔ رکابی، کھانے کی پلیٹ۔

## ط۔ع

طعام زبرط۔ امذ، ع۔ کھانا، سامانِ خورونوش، غذا۔

طعامِ عروسی شادی کی دعوت۔

طعامِ ماتم کھانا جو کسی پر مرنے پر کھلایا جائے۔

طعم زبرط، جزم ع۔ امذ، ع۔ مزہ، لذت، سواد، ذائقہ۔

طعم پیش ط، جزم ع۔ امذ، ع۔ کھانا، غذا، خوراک، چوگا۔

طعمہ لیٹا پیش ط، جزم ع، زبرم۔ امذ، ع۔ لقمہ، نوالہ، خوراک، رزق، پرندوں کو کھلایا جانے والا چوگا۔

طعمۂ اجل موت کا لقمہ۔

محاورہ: طعمہ روکنا شکاری جانوروں کی خوراک شکار سے ایک دو دن پہلے بند کر دینا۔

طعن زبرط، جزم ع۔ امذ، ع۔ طنز، ملامت، اُلہنا، جلی کٹی بات؛ نیزے کا وار یا ضرب۔

طعن و تشنیع (بول چال) برملا مذمت، ملامت، طعنے۔ طعن تشنہ۔ نیز طعنہ/طعنہ زنی۔

طعنہ زبرط، جزم ع، زبرن۔ امذ، ع۔ ایسی چبھتی ہوئی بات جو دوسرے کو بہت ناگوار گزرے، عیب گری، ملامت؛ نیزہ مارنا۔

محاورہ: طعنہ دینا ملامت کرنا، احسان یا نیکی کا ذکر کر کے دوسرے کی توہین یا بے عزتی کرنا۔ نیز طعنہ مارنا۔

طعنہ زنی رک: طعنہ دینا۔

## ط۔غ

طغریٰ پیش ط، جزم غ، کھڑا زبری۔ امذ، ع۔ کتابت کی ایک روش جس میں کششوں کو کھینچ کر یا پیچیدہ بنا کر جدت آفرینی کی جاتی ہے؛ خطِ پیچیدہ جو پہلے پہل سلاطین ترکی کے فرامین اور سکوں وغیرہ میں استعمال کیا گیا۔

طغرانگار طغرائی، طغرانویسی کا ماہر۔

طغرائے سبزہ زار وہ الفاظ جو سبزہ اُگا کر لکھے جائیں۔

طغرائے ندامت شرمندگی کا نشان۔

طغیان پیش ط، جزم غ۔ امذ، ع۔ زور وظلم، سرکشی؛ سیلاب۔

طغیانی پانی کا چڑھاؤ۔

## ط۔ف

طفل زیرط، جزم ف۔اند، ع۔ بچہ۔جمع: اطفال۔
طفل تسلی بہلاوا، پھسلاوا۔
طفل مزاج جس کے مزاج میں لڑکپن ہو۔
طفلِ مکتب ناتجربہ کار شخص۔
طفلِ ہندو آنکھ کی پتلی۔
طفولیت پیش ط، و مع، زیر ل، زبر ی۔ امث، ع۔ بچپن، کم عمری کا زمانہ، چھٹپن، چھٹپنا۔
طفیل پیش ط، ے لین۔اند، ع۔ ذریعہ، وسیلہ، مددگاری۔
طفیلی پیش ط، ے لین۔اند، صف، ع۔ بن بلایا مہمان؛ پچھ لگا، دُم چھلا، حاشیہ نشین، ہاں میں ہاں ملانے والا؛ کسی دوسرے نبات پر پلنے والا پودا یا بیل۔ نیز طفیلیا۔

## ط۔ل

طلا (ء) زبرط۔اند، ع۔ مالش؛ مالش کی شے، دوا، تیل وغیرہ؛ پھوہار۔
طلا زبرط۔اند، ع۔ زرِ سرخ، سونا۔اصلاً: تلہ۔
طلاکاری سونے کا کام۔
طلاکوب سونے کے ورق بنانے والا۔
طلاب پیش ط۔جمع، مذ، ع۔ طالب (رک) کی جمع۔
طلاق زبرط۔امث، ع۔ شوہر کا بیوی کو نکاح سے خارج کرنا، فسخ نکاح؛ چھوڑ دینا، ترک کرنا، آزاد کرنا۔
طلاقِ بائن غیر رجعی طلاق جس کے بعد رجوع کے لیے تجدیدِ نکاح کی شرط ہے، لیکن حلالہ ضروری نہیں۔
طلاقِ بدعی ایک ساتھ تین طلاقیں جو شریعت میں ناپسندیدہ خیال کی جاتی ہیں۔
طلاقِ حسن وہ طلاق جو ٹھیک طریقے سے دی گئی ہو۔
طلاقِ رجعی طلاق کا پہلا درجہ، وہ طلاق جس کے بعد مرد اپنی بیوی کی طرف رجوع کر سکتا ہے۔
طلاقِ کنایہ کسی اشارے سے دی گئی طلاق، وہ طلاق جو صاف الفاظ میں نہ ہو۔
طلاقِ مغلظہ قطعی طلاق جس کے بعد شریعتِ اسلامی کی رُو سے بغیر حلالہ دوبارہ نکاح نہیں ہو سکتا۔

طلاق نامہ وہ دستاویز جس میں طلاق کی شرطیں درج ہوں۔
طلاقت زبرط، زبرق۔امث، ع۔ روانی، سہولت، خوش گفتاری۔
طلاقتِ لسانی رواں، بے تکان گفتگو۔
طلاقن زبرط، زبرق۔امث۔ وہ عورت جسے طلاق دے دی گئی ہو۔ نیز مطلقہ۔
طلائی زیرط۔صف، ف۔ سونے کا، سنہری۔
طلایہ زیرط، زبری۔اند، ف۔ شہر اور فوج کی حفاظت کے لیے تعینات کیا گیا فوجیوں یا سپاہیوں کا دستہ؛ رات کو کیا جانے والا گشت۔
طلایہ گرد رات کو گشت کرنے والا، پہرہ دینے والا۔
طلب زبرط، زبرل۔امث، ع۔ مانگ، خواہش، جستجو، نشے کی لت؛ ملازم کی تنخواہ؛ بلاوا۔ نیز طلبی/طلبی۔
محاورہ: طلب کرنا (پکارکرنا) بلانا؛ مانگنا، تقاضا کرنا، چاہنا، ڈھونڈنا۔
صف: طلب گار (ع۔ف) خواہش مند، متلاشی۔
طلبیدہ بلایا ہوا، طلبگار، خواہش مند، مانگنے والا، عاشق۔
طلبا (ء) پیش ط، زبرل۔جمع، مذ، ع۔ طلیب (رک) کی جمع، طالبانِ علم۔ صحیح: طلبہ۔
طلبانہ زبرط، جزم ل۔اند، ف۔ طلب کرنے کا معاوضہ، گواہ کو عدالت میں پیش ہونے کی ادائی۔
طلبہ زبرط، زبرل، زبرب۔جمع، مذ، ع۔ طالب کی جمع، طلاب۔
طلبی زبرط، زبرل۔امث، ف۔ بلاوا، حاضر ہونے کا حکم؛ مانگ، مطالبہ۔
طلسم زبرط، زیرل، جزم س۔اند، ع۔ جادو، سحر، نیرنگ؛ حیرت میں ڈالنے والی بات؛ بھید، مبہم تحریر یا تعویذ۔جمع: طلسمات۔صف: طلسماتی/طلسمی۔
محاورہ: طلسم باندھنا حیرت انگیز امر ظہور میں لانا؛ انوکھی بات۔
محاورہ: طلسم ٹوٹنا جادو کا اثر زائل ہونا؛ راز فاش ہونا، ساکھ مٹنا۔
طلسم ہوش رُبا ایک افسانہ جو فیضی کی تصنیف بیان ہوتی ہے۔ داستانِ امیر حمزہ کا پانچواں دفتر ہے۔
طلسماتی جادو کا، جادوئی۔ نیز طلسمی۔
طلعت زبرط، جزم ل، زبرع۔اند، ع۔ چہرہ، رُخ، شکل۔
طلعتِ زیبا خوب صورت شکل یا چہرہ۔
طلعتِ منحوس وہ چہرہ جس کے دیکھنے سے نقصان ہو جائے۔
طلوع پیش ط، و مع۔اند، ع۔ اُبھرنا، نمودار ہونا، سورج، چاند یا ستارے کا آسمان پر نکلنا۔
طلوعِ آفتاب سورج کا نکلنا، صبح ہونا۔

**طلیب** زبر ط، ی۔ صف تفضیل، ع۔ طلب میں منہمک۔ جمع: **طلباء** مراد: علم کے جویا۔

**طلیعہ** زبر ط، ی، زبر ع۔ اند، ع۔ فوج کا ہراول دستہ، مقدمت الجیش (م قـدَّمَ تُل جیش)۔

**طلیق** زبر ط، ی۔ صف تفضیل، ع۔ ہنس مکھ، خندہ رُو، آزاد۔

**طلیق اُللسان** (پیش ق، غم ا، جزم ل، زیر ل) خوش گفتار، فصیح البیان۔

## ط ۔ م

**طماع** زبر ط، شد م۔ صف تفضیل، ع۔ بہت لالچی، حریص، بڑا لوبھی۔

**طمانچہ** زبر ط، ن غنہ، زبر چ۔ اند۔ تھپڑ، ہاتھ سے گال پر ضرب یا جانور کا پنجے سے وار۔

محاورہ: **طمانچے سے منہ لال رکھنا** تکبر کی وجہ سے اپنی غربت چُھپانا۔

**طمانیت** زبر ط، زیر ن، زبر ی۔ امث، ع۔ اطمینان، تسلی، دلجمعی۔ نیز **طمانینت**۔

**طُمطراق** پیش ط، جزم م، پیش ط۔ اند، ف۔ ٹھسا، سج دھج، آن بان، شان و شکوہ۔ عام: **طُمطَراق**۔

**طمع** زبر ط، زبر م۔ امث، ع۔ لالچ، حرص، خواہش، چاہ۔

**طمع خام** ایسی تمنا جو پورا ہونا ممکن نہ ہو۔

**طمنچہ** زبر ط، زبر م، جزم ن، زبر چ۔ اند۔ پستول۔ نیز **تمنچہ**، **طپنچہ**۔

## ط ۔ ن

**طناب** زبر ط۔ امث، ع۔ (بازی گروں کی) رسی، ڈوری، بند؛ وہ رسیاں جو خیمے کو تانے رکھتی ہیں۔

محاورہ، فعل مرکب: **طنابیں کھینچنا** خیمے کے رسے کو کھینچ کر باندھنا؛ فاصلہ یا دوری (زمین کی) کم کرنا۔

**طناز** زبر ط، شد ن۔ صف تفضیل، ع۔ شوخ، چنچل، فقرے باز، طعن باز، طنز کرنے والا۔

**طنازی** شوخی، اٹکھیلیاں، چھینٹے اڑانا۔

**طنبور** زبر ط، ن مثل م، و مع۔ اند، ع۔ ایک ستاروں کی طرح کے تاروں کا ساز جس میں چھ تار ہوتے ہیں؛ ڈھول۔ نیز **طنبورہ** (طم بورا) (نیز پیش ط)۔

**طنز** زبر ط، جزم ن۔ اند، ع۔ چُبھتا ہوا مذاق، فقرے بازی، تمسخر آمیز تنقید، نشتریت، ایسا ادب جس میں خوش طبعی کے ساتھ چُبھتی ہوئی تنقید ہو۔

**طنز آمیز** طعنے سے بھرا ہوا۔ نیز **طنز آلود**۔

**طنزیہ** وہ بات یا تحریر جس میں طنز پائی جائے۔

**طنطنہ** زبر ط، جزم ن، زبر ط۔ اند، ع۔ سازوں کی آواز، جھنکار، غلغلہ؛ دبدبہ؛ نخرا، گُھسا، اتراہٹ۔

محاورہ: **طنطنہ بلند ہونا** شور مچنا، غلغلہ ہونا۔

محاورہ: **طنطنہ دکھانا** تحکم جتانا؛ ڈرا دا دینا، دھمکانا۔

## ط ۔ و

**طواس** زبر ط۔ جمع، مذ۔ **طاس** (رک) کی جمع؛ ایک قسم کا قالین، جس میں شبیہیں بنی ہوں۔ نیز **طواسی**۔

**طواسین** زبر ط، ی۔ جمع، مذ، ع۔ قرآن کی بعض سورتیں جن میں حروف مقطعات، مثلاً: طس (طا، سین) آتے ہیں۔ نیز **طواسیم/ ذوی اُلطواسیم**۔

**طواف** زبر ط۔ اند، ع۔ گرد گھومنا، چکر لگانا، کعبے شریف کے گرد پھرنا جو مناسکِ حج میں بھی شامل ہے؛ کسی جگہ کا بار بار پھیرا۔

**طوالت** زبر ط، زبر ل۔ امث، ع۔ لمبائی، درازی، تضیع وقت، کسی کام میں وقت یا محنت کا زیادہ صرفہ۔

**طوالتِ خدمت** ملازمت کے زمانے کا لمبا ہونا۔

**طوائف** زبر ط، زیر ء۔ امث، ع۔ **طائفہ** (رک) کی جمع؛ رنڈی، کسبی، گانے والی بازاری عورت۔

**طوائف اُلملوکی** (غم ا، جزم ل، پیش م، و مع) انتشار، سیاسی بدنظمی، کسی ملک یا ریاست میں ایک سے زیادہ حکمراں ہونے کی حالت۔ (عربی میں ملوک الطوائف: بڑی سلطنت کے زوال پر اُبھرنے والے چھوٹے چھوٹے امیر)۔

**طوبیٰ** و مع، کھڑا زبر ی۔ صف۔ جمع، مث۔ علم، ع۔ نہایت عمدہ، بہت خوب، نعمتیں؛ اچھی خبریں، اطیب کا مونث وصیغۂ جمع؛ جنت کے ایک درخت کا نام۔

**طور** و لین۔ اند، ع۔ کیفیت، حالت، طریقہ، انداز، ڈھنگ۔

محاورہ: **طور بے طور ہونا** لچھن خراب ہونا، حالت خراب ہونا؛ بہت زیادہ بیمار ہو جانا۔

**طور طریقہ** رنگ ڈھنگ، چال چلن، برتاؤ۔

**طور** و مع۔ اند، ع۔ پہاڑ۔

**طورِ سینا/ موسیٰ** وادیٔ سینا کا ایک پہاڑ جہاں حضرت موسیٰ نے اللہ تعالیٰ سے کلام کیا اور جلوہ دیکھا۔

**طوسی** و مع۔ اند، ف۔ خراسان کے شہر طوس سے منسوب، ایک طرح کا پشمینہ۔

**طوطا** وج۔اند،ف۔ عموماً سبز رنگ اور لال نکیلی چونچ والا پرندہ جس کی اور بھی بہت سی اقسام ہیں، آواز کی نقالی کے لیے مشہور۔ نیز توتا۔

**طوطا پری** ہلکا سبز رنگ؛ آم کی ایک قسم۔

کہاوت: **طوطا پڑھے، مینا پڑھے، کہیں آدمی کے بچے بھی پڑھتے ہیں** طنزاً بچوں کو کہتے ہیں۔ جو پڑھنے لکھنے سے جی چرائیں۔ مقصد یہ ہے کہ جب پرندے پڑھ سکتے ہیں تو پھر انسان کو پڑھنا کیا مشکل ہے۔

**طوطا چشم** بے مروت، بے وفا۔

**طوطک** ومع، زبرط۔اند،ف۔ بانسری کی طرح کا ایک ساز، الغوزہ۔

**طوطی** ومع۔اند،ف۔ توتی کا معرب املا۔ ایک چھوٹا ایرانی توتا جو غالباً توت یا شہتوت کی شوقینی کی بنا پر توتی کہلایا۔

محاورہ: **طوطی بولنا** ہر طرف شہرت ہونا۔

کہاوت: **طوطی چگے تو اُونچ چگ، نیچ چکن مت جا** اگر کسی کا احسان لینا ہی ہے تو شریف کا لینا چاہیے کمینے کا نہیں۔

**طوطے** ومعہ۔جمع،مذ۔ طوطا (رک) کی جمع اور متغیرہ حالت۔

محاورہ: **(ہاتھوں کے) طوطے اُڑ جانا** سخت گھبرا جانا، ہوش و حواس باختہ ہو جانا۔

محاورہ: **طوطے کی طرح نگاہ پھیر لینا** بے وفائی کرنا، بے پروائی کرنا۔

محاورہ: **طوطے کی طرح ٹیں ٹیں کرنا** واہیات بکنا۔

محاورہ: **طوطے کی طرح کلمہ پڑھنا** دکھاوے کے طور پر مسلمان ہونا۔

**طوطیا** ومع، زیرط۔اند۔ نیلا تھوتھا۔ (فارسی: توتیا کا معرب)۔

**طوع** ولین۔اند،ع۔ اطاعت، فرماں برداری، رضا و رغبت۔

**طوعاً او کرہاً/طوعاً و کرہاً** (طوعَن اَو/طوعَن وکَرہن) خوشی یا ناخوشی سے۔

**طوغ** ومع۔اند،ت۔ فوج کا جھنڈا۔

**طوف** ولین۔اند،ع۔ چار دیواری؛ گول چکر؛ گھومنا۔

**طوفِ حرم** کعبے کا طواف۔

**طوفان** ومع۔اند،ع۔ سیلاب، طغیانی، آندھی؛ شورش، ہنگامہ؛ آفت، مصیبت؛ الزام، بہتان۔

محاورہ: **طوفان اُٹھانا/باندھنا/جوڑنا** (جھوٹی) الزام تراشی کرنا۔

**طوفانِ آب** طغیانی، سیلاب۔

**طوفانِ نوحؑ** وہ طوفانِ آب جو حضرت نوحؑ کے زمانے میں لوگوں کے گناہوں کی وجہ سے آیا تھا۔

کہاوت: **طوفانِ شیطان سے خدا بچائے** جھوٹے بہتانوں سے خدا محفوظ رکھے۔

**طوق** ولین۔اند،ع۔ حلقہ، بیڑی؛ گلے کا زیور، ہنسلی۔

کہاوت: **طوق العنت بگردن ابلیس** لعنت کا طوق شیطان کی گردن میں۔ برے آدمی ہی پر برائی کا الزام آتا ہے۔

**طوقِ زنجیر** ہتھکڑیاں، بیڑیاں مع طوق۔

**طوقِ غلامی** وہ طوق جو غلاموں کی گردن میں ڈالتے ہیں۔

**طول** ومع۔اند،ع۔ لمبائی، درازی، اُونچائی، پھیلاؤ۔

**طول اَمَل** حرص، خواہشات کی زیادتی۔ (محاورۃً) لمبا کام، لمبا سلسلہ۔

**طول بلد/طول البلد** (لفظاً) مقام کا طول۔ (مراد) اِس کا فاصلہ کرۂ ارض کے کسی خاص خط نصف النہار سے۔ گرینچ (لندن) سے گزرنے والے خطِ نصف النہار کو حوالہ ٹھیرا کر مقام کا طول البلد ان اُن کے محل وقوع کی شناخت کے لیے مختلف درجوں میں ظاہر کیا جاتا ہے۔ جس طرح خطِ اِستوا کو حوالہ مان کر عرض البلد ظاہر کیا جاتا ہے۔

محاورہ: **طول دینا** کسی معاملے کو بڑھانا۔

**طولانی** بہت طویل (بات، قصہ وغیرہ)۔

**طول عمرہ** پیش ط، شد زیرو، زبر ل، پیش ع، جزم م، لیٹا پیش ر، پیش ہ۔ کلمۂ دعائیہ، ع۔ اُس کی عمر دراز ہو۔ نیز طال عمرہ، اطال اللّٰہ عمرہ۔

**طولیٰ** ومع، کھڑا زبری۔صف،ع۔ بہت طویل۔ (اطول کی تانیث)۔

**یدِ طولیٰ** (لفظاً) لمبا ہاتھ۔ (مراداً) بڑی دستگاہ، قدرتِ کاملہ، پوری مہارت۔

**طومار** ومع۔اند،ع۔ گول لپیٹا ہوا طویل کاغذ؛ کاغذوں کا مٹھا، دفتر؛ ڈھیر؛ طوالت، کثرت، زیادتی۔

محاورہ: **طومار باندھنا** کسی کام میں کثرت، زیادتی طوالت سے کام لینا۔

**طویل** زبرو، ی۔صف،ع۔ لمبا، بلند، دراز؛ مدید، دور تک جانے والا۔ (عروض) ایک بحر جس کے بنیادی ارکان فعلن مفاعلین (دوبار) ہیں۔

**طویلہ** زبرط،ے۔اند،ع۔ اصطبل، گھوڑوں کا تھان۔

کہاوت: **طویلے کی بلا بندر کے سر** کہتے ہیں کہ اگر طویلے میں بندر رکھا جائے تو گھوڑے وغیرہ آفات سے محفوظ رہتے ہیں؛ قصور کسی کا اور مارا کوئی جائے۔

کہاوت: **طویلے میں لتیاڑ** اپنے ہی گروہ میں پھوٹ۔

## ط ۔ ہ

**طٰہٰ** (طا+ ہا) اند، ع۔ حروفِ مقطعات ''ط'' اور ''ہ'' کا مجموعہ۔ بعض لوگ اِس سے رسول اللہ ﷺ کی ذات مراد لیتے ہیں۔

**طہارت** زبرط، زبرر۔ امث، ع۔ پاکی، پاکیزگی؛ آبدست۔

**طہارت خانہ** نہانے، وضو کرنے یا استنجا کرنے کی جگہ۔

**طہر** لیٹا زیرط، جزم ہ۔ اند، ع۔ پاک ہونا؛ عورت کا ایامِ حیض سے فارغ ہونا۔

**طہران** لیٹا زیرط، جزم ہ۔ اند، ع۔ پاک، صاف، ستھرا (پاک یا صاف ہونا)۔

**طہور** زبرط، و مع۔ صف تفضیل، ع۔ پاک کرنے والا؛ بہت پاک، ستھرا، مثلاً: شرابِ طہور۔

## ط ۔ ی، ے

**طی** زبرط۔ امث۔ لپیٹنا، طے کرنا؛ قطع کرنا، راستہ عبور کرنا، (منزل) سر کرنا۔ مثال: طی مسافت۔

**طے** ے لین۔ صف، ع۔ طَیّ کی متبادل شکل؛ مسافت ختم کرنا؛ فیصلہ، بے باقی؛ گزرنا؛ لپیٹنا، مختصر؛ ختم کرنا۔

**طے کا روزہ** وہ روزہ جو تیسرے دن افطار کیا جائے۔

محاورہ: **طے کرنا / ہونا** ختم ہونا/کرنا، تمام ہونا؛ فیصلہ ہونا/کرنا، معاملہ رفع دفع ہونا/کرنا، نمٹانا، نمٹنا؛ عبور کرنا یا ہونا، ، موقوف کرنا، الگ کرنا؛ مسافت ختم ہونا، تمام ہونا/کرنا۔

**طیار** زبرط، شدی۔ صف تفضیل، ع۔ پراں، تیز اُڑنے، دوڑنے والا۔

**طیارہ** (اند، ع) ہوائی جہاز۔

**طیب** زبرط، شد زیری۔ صف، ع۔ اچھا، عمدہ، نفیس، ستھرا، جائز۔

**طیبات** نعمتیں؛ شرعاً جائز، پاک اشیا؛ نیک عورتیں۔ واحد: طیبہ۔

**طیب** ی۔ اند، ع۔ خوشی، رضامندی، خوبی، خوشگواری۔

**بہ طیب خاطر** اپنی خوشی، رضامندی سے، برضا و رغبت۔

**طیبہ** ے لین، زبرب۔ علم، ع۔ وادی مدینہ کا ایک نام۔

**طیر** ے لین۔ اند، ع۔ پرندہ، طائر۔ جمع: طیور (پیش ط)۔

**طیران** پرواز، اُڑان۔

**طیران گاہ** جہازوں کے اُڑنے کا مقام، فرودگاہ۔

**طرانیات** ہوائی سفر سے متعلق موضاعات کا علم۔ نیز ہوابازی، ہواپیائی۔

**طیش** ے لین۔ اند، ع۔ غصہ، جلال، غضب۔

محاورہ: **طیش دلانا** غصہ دلانا، بھڑکانا۔

محاورہ: **طیش کھانا** غم و غصہ برداشت کرنا؛ غصہ کرنا۔

محاورہ: **طیش میں آنا** غصے میں آنا، جھنجلانا۔

**طیف** ے لین۔ اند، ع۔ منشور؛ بلور کی مخروطہ تکونی قلم جو روشنی کی شعاعوں کے رنگ الگ الگ کر کے دکھاتی ہے۔

**طیفور** ے لین، و مع۔ اند، ع۔ پردار جانور، ایک چھوٹی چڑیا کا نام۔

**طیفی** ے لین۔ اند۔ ایک قدآور درخت جس کے پتے خوشبودار ہوتے ہیں۔

**طیلسان** ے لین، زبر ل۔ اند۔ سر اور کاندھوں پڑھی ہوئی چادر، دستارِ فضیلت۔

**طیلسانی** فاضل، گریجویٹ، جسے دستارِ فضیلت یا ڈگری اور اُس کے ساتھ مخصوص عبا مع طیلسان اوڑھنے کا حق دیا گیا ہو۔

**طین** ی۔ امث، ع۔ گندھی ہوئی مٹی۔

**طینت** ی، زبرن۔ امث، ع۔ اُفتاد، سرشت، خصلت۔

**طیور** پیش ط، و مع۔ جمع۔ مذ، ع۔ پرندے، طائر (رک) کی جمع۔

**طیوری** پیش ط، ی۔ اند، ع۔ چڑی مار، شکاری۔

**طیوف** پیش، و مع۔ اند۔ مختلف رنگین دھاریوں کے سلسلے۔

# ظ

**ظ** ظوئے، ظاء۔ ظائے منقوطہ۔ امث۔ بلحاظِ اصوات اُردو حروفِ تہجی کا تینتیسواں (۳۳ واں) اور تعداد کے لحاظ سے چونتیسواں (۳۴ واں)، عربی کا سترھواں (۱۷ واں) اور فارسی حروفِ تہجی کا بیسواں (۲۰ واں) حرف۔ مصمتہ جس کی صوت زبان کی نوک مسوڑھوں سے لگنے پر ادا ہوتی ہے جیسے کہ "ظ" کی آواز کو ادا کرتے وقت کیا جاتا ہے۔ مخرج اس کا "ز" اور "ذ" سے قریب زبان کی نوک ہے۔ یہ کلمہ کے شروع، درمیان اور آخر میں بھی آتا ہے جیسے 'ظاہر'، 'اظہار' اور 'غلیظ' وغیرہ۔ حروفِ شمسی میں شامل ہے اور جمل کے حساب میں اِس کے ۹۰۰ اعداد ہیں۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Zah" اور اِس کا کوڈ نمبر "U+0638" درج کیا گیا ہے۔

## ظ ـ ا

**ظافر** زبرِف۔ صف، ع۔ فاتح، ظفرمند۔ تفضیل: اظفر۔

**ظالم** زبرِل۔ صف، ع۔ ظلم کرنے والا، مستبد؛ بعض اوقات ظرافت کے طور پر یا پیار سے محبوب یا اوروں کے لیے بھی مستعمل۔ مثال: ظالم کیا خوب لکھتا ہے۔

کہاوت: **ظالم پھولتا پھلتا نہیں** ظالم نامراد و ناکام رہتا ہے۔ نیز ظالم سرسبز نہیں ہوتا۔

**ظالم جوانی** زندگی کا نازک دور، حسن و شباب جو بعض اوقات باعثِ مصیبت ہو جاتا ہے۔

**ظالم سماج** سنگدل معاشرہ، ظلم کرنے والا معاشرہ، ناانصافی کرنے والے لوگ، دل آزاری کرنے والے افراد۔

**ظالم سوز** ظالم کو تباہ کرنے والا۔

کہاوت: **ظالم ظلم کرے نیک بخت برگ بھرے** ظالم ظلم کرتا ہے نیک بخت بھگتتے ہیں۔

کہاوت: **ظالم کا پینڈا ہی نرالا** جدھر سے ظالم گزرے کوئی ادھر نہیں جاتا ظالم کا راستہ سب سے الگ ہوتا ہے۔

کہاوت: **ظالم کا زور سر پر** زبردست کے آگے کچھ بس نہیں چلتا۔

کہاوت: **ظالم کی بیل نہیں بڑھتی** ظالم کی اولاد نہیں ہوتی۔

کہاوت: **ظالم کی داد خدا کے گھر** ستانے والے کو خدا سزا دیتا ہے۔ ظالم کا انصاف خدا کرتا ہے۔

کہاوت: **ظالم کی رسی دراز ہوتی ہے** جو ظلم و جور کرتا ہے اُس کی عمر زیادہ ہوتی ہے۔

کہاوت: **ظالم کی عمر کوتاہ ہوتی ہے** ظالم بہت دن زندہ نہیں رہتا (ایک طرح خوش فہمی یا بدگوئی)۔

متعلق فعل: **ظالمانہ** بے رحمی سے، سنگ دلی سے، بے دلانہ، سفاکانہ۔

**ظامی** ـصف۔ پیاسی، تشنہ۔

**ظاہر** زبرِہ۔ صف۔ اند، ع۔ نمایاں، نظر آنے والا، واضح، عیاں؛ بیرونی رُخ، اوپری سطح، باطن، اندرونی کی ضد۔ اللہ تعالیٰ کا ایک ['**الظاہر**' (غم اغم ل) سب کچھ جاننے والا، سب پر حاوی] صفاتی نام۔

کہاوت: **ظاہر اچھا باطن برا** دیکھنے میں نیک اور باطن میں برا۔

کہاوت: **ظاہر اللّٰہ باطن اللّٰہ** اللہ اپنی قدرت سے ہر جگہ موجود ہے۔

محاورہ: **ظاہر اور باطن میں فرق ہونا** زبان پر کچھ اور دل میں کچھ ہونا۔

**ظاہر بیں** غیر حقیقت شناس، اصلیت سے بے خبر، ظاہر کو دیکھنے والا، ظاہری حالت کا چاہنے والا۔

**ظاہر پرست** دُنیادار؛ ظاہر باتوں پر عمل کرنے والا۔

**ظاہر پیر** خاکروبوں کا گرو یا مذہبی پیشوا۔

**ظاہر دار** بناوٹ برتنے والا۔

**ظاہر داری** بناوٹ کی، دکھاوے کی، اُوپری باتیں۔

کہاوت: **ظاہر کا رحمان باطن کا شیطان** دیکھنے میں نیک حقیقت میں برا۔

کہاوت: **ظاہر کا نرم باطن کا سخت** دیکھنے میں رحم دل ہے مگر حقیقت میں سنگدل۔

کہاوت: **ظاہر کی آنکھیں اور ہیں باطن کی آنکھیں اور ہیں** دل کی سوجھ بوجھ ان آنکھوں سے جدا ہے۔ بصارت اور بصیرت میں فرق ہے۔

کہاوت: **ظاہر کی ٹیپ ٹلو ہے** ظاہر کی نمود اور زیب و زینت ہے۔ ورنہ حقیقت کچھ نہیں۔

کہاوت: **ظاہر کی دُنیا ہے** دُنیا دکھاوٹ پر جاتی ہے۔ دُنیا نمود نمائش پسند کرتی ہے۔

**ظاہرا** زبرِہ۔ متعلق فعل، ع۔ اُوپری طور سے، ظاہری صورت میں، بظاہر، دیکھنے میں۔ نیز ظاہراً۔

**ظاہرہ** زیرہ، زبرر۔اند، ع۔ مادی شکل میں؛ عیاں، آشکار۔

## ظ۔ب

**ظباء** زیرظ۔اند۔ بہت سے ہرن، جھرمٹ، گروہ۔
**ظبی** زبرظ۔اند۔ ہرن، آہو۔

## ظ۔ر

**ظراف** زبرظ، شدر۔اند، ع۔ نہایت دانا، بہت عقل مند، بہت زیادہ ظریف، زیرک، خوش طبع۔
**ظرافت** زبرظ، زبرف۔امث، ع۔ خوش طبعی، بذلہ سنجی، دلآویزی، نفاست؛ مذاق، مزاح، چہل۔
**ظرافت کی پوٹ** (وج) بہت ظریف، بہت زیادہ مسخرا پن۔
**ظرف** زبرظ، جزم ر۔اند، ع۔ دلآویزی، نفاست، خوش مزاجی، خوش طبعی؛ ذہانت، دانائی؛ برتن، کسی چیز کو رکھنے کا خانہ، ڈبا؛ سمائی، گنجائش، وسعت مکانی؛ برداشت، تحمل۔ (قواعد) وہ اسم یا متعلق فعل جو زمانہ یا محل وموقع ظاہر کرے۔
محاورہ: **ظرف پیدا کرنا** حوصلہ پیدا کرنا؛ صلاحیت پیدا کرنا۔
محاورہ: **ظرف دیکھنا** حوصلہ دیکھنا، استعداد دیکھنا، ہمت وصلاحیت دیکھنا۔
**ظرفِ زمان** وہ اسمِ ظرف جو زمانے پر دلالت کرے، مثلاً: صبح، شام۔
**ظرفِ زمانی** کل، آج۔
**ظرفِ عالی** بڑے حوصلے والا، بلند حوصلہ۔ نیز **عالی ظرف**۔
**ظرفِ مکاں** وہ اسم جس میں مکانیت پائی جائے، جیسے یہاں، وہاں۔
**ظرفیت** ظرف کی شکل یا معنی جو کسی لفظ میں پائے جائیں؛ گنجائش، سمائی، حوصلہ، تحمل۔
**ظرفک** زبرظ، جزم ر۔امث۔ شیشے کی وہ نلی جس کے پیندے کے قریب ڈاٹ لگی ہوتی ہے اور جس میں سے مائع نکالا جاتا ہے۔
**ظروف** پیش ظ، وممع۔اند، جمع، ع۔ بہت سارے برتن۔
**ظریف** زبرظ، ی۔صف، ع۔ نفیس، طبع، خوش مزاج، ذہین، نکتہ رس، ہنسانے والا، بذلہ سنج، لطیفہ طراز۔
متعلق فعل: **ظریفانہ** مزاح کا پہلو لیے ہوئے؛ ظرافت والا۔

## ظ۔ف

**ظفر** زبرظ، زبرف۔امث، ع۔ فتح، کامرانی۔ (صف) ظافر، اَظفر۔
**فوج ظفر موج** فتوحات حاصل کرتی ہوئی، آگے بڑھتی ہوئی فوج۔
**ظفر اثر** وہ جو ہمیشہ فتح پائے۔
فعل متعدی: **ظفر پانا** کامیابی حاصل کرنا، فتح پانا۔
صف: **ظفر مند** فاتح، کامیاب، فتح مند، کامران۔ نیز **ظفریاب**۔
**ظفریابی** فتح، کامیابی، کامرانی۔ نیز **ظفر مندی**۔
**ظُفر** پیش ظ، جزم ف۔اند۔ ناخن، کمان کا کنارا۔
**ظفر تکیہ** زبرظ، زبرف، زبرت، زبری۔اند۔ گپتی، چھڑی کے اندر چھپی ہوئی لبی، سیدھی، پتلی تیغ۔
**ظفرہ** پیش ظ، جزم ف، زبرر۔امث، ع۔ ناخونہ، آنکھ کی پھلی۔

## ظ۔ل

**ظل** زیرظ۔اند، ع۔ سایہ، چھاؤں، آسیب، پرچھائیں۔ (مجازاً) امان، پناہ۔
**ظلِ الٰہی** بادشاہوں کا لقب، خدا کا سایہ۔ نیز **ظلِ سبحانی** (سُب حانی)۔
**ظلِ گُستر** سایہ پھیلانے والا، پناہ دینے والا؛ حامی۔
**ظلِ ہما** ایک خیالی پرندے ہما کی پرچھائیں جس کے بارے میں روایت مشہور ہے کہ جس کے سر پر اس کا سایہ پڑ جائے وہ بادشاہ بن جاتا ہے۔
**ظلی کابینہ** وہ فرضی اور حکومت سے باہر کی کابینہ جسے مخالف پارٹی نے نامزد کیا ہو۔
**ظلال** زبرظ۔اند، ع۔ بادل کی چھاؤں، ابر کا سایہ۔
**ظلام** زبرظ۔اند، ع۔ تاریکی، سیاہی، اندھیرا۔
**ظلّام** زبرظ، شدل۔صف تفضیل، ع۔ بڑا ظالم، مستبد، بیداد گر، بے انصاف؛ گھنا، سایہ دار۔
**ظلم** پیش ظ، جزم ل۔اند، ع۔ جبر، زیادتی؛ بے انصافی؛ اندھیر، تاریکی۔
محاورہ: **ظلم اُٹھانا** ستم برداشت کرنا، ظلم سہنا۔
محاورہ: **ظلم ایجاد کرنا** ستم کے نت نئے طریقے اختیار کرنا۔
**ظلم پرور** ظلم میں اضافہ کرنے والا۔
**ظلم پسند** ظلم پسند کرنے والا، ظلم کرنے کا عادی، ظالم، بے رحم، سنگ دل۔
محاورہ: **ظلم پر آمادہ رہنا** ہر وقت لوگوں کو تنگ کرنے کے لیے تیار رہنا۔
محاورہ: **ظلم ڈھانا** ستم کرنا، آفت برپا کرنا۔ نیز **ظلم توڑنا**۔

**ظلمات** پیش ظ، پیش ل۔ جمع، مث، ع۔ اندھیرے، تاریکیاں، گھور اندھیرا مقام۔ نیز **ظُلْمات** (جزم ل)۔

**ظلمت** پیش ظ، جزم ل، زبر م۔ امث، ع اندھیرا، تاریکی۔ (مجازاً) پسماندگی، ادبار؛ کفر، گمراہی۔

**ظلمت آباد** تاریک مقام؛ دُنیا۔

**ظلمت بڑھنا** تاریکی زیادہ ہونا، سیاہی چھا جانا۔

**ظلمت خانہ** اندھیرا گھر؛ غم کدہ، بیت الحزن۔ نیز **ظلمت کدہ**۔

**ظلمتِ شب** رات کی تاریکی۔

**ظلمت کدہ** تاریکیوں کا گھر، جہاں بہت اندھیرا ہو، (مجازاً) دُنیا۔

**ظلمی** پیش ظ، جزم ل۔ صف۔ ظالم، جو انصاف نہ کرے۔

**ظلوم** زبر ظ، و مع۔ صف تفضیل، ع۔ سخت ظالم، سخت گمراہ۔

**ظلوم وجہول** (زبر ج، و مع) گمراہ اور بے خبر۔

**ظلہ** پیش ظ، شد زبر ل۔ اند، ع۔ کٹیا، چھولداری، چھتر۔

**ظلیل** زبر ظ، ی۔ صف، ع۔ گھنا، سایہ دار، گنجان۔

**ظلِ ظلیل** گہرا سایہ۔

## ظ ۔ ن، و

**ظن** زبر ظ۔ اند، ع۔ گمان، خیال، اندیشہ۔ مثلاً: **حُسنِ ظن** خوش فہمی۔

**ظنِ غالب** یقینِ قوی، گمان، احتمالِ کامل۔

**ظنی** (زبر ظ، شد ن) خیالی، قیاس پر مبنی، مفروضہ۔ جمع: ظنون (پیش ظ، و مع)۔

**ظواہر** زبر ظ، زیر ہ۔ جمع، مذ، ع۔ مادی مناظر، مادی ہیئتیں، اشیائے عالم، اَجرامِ فلکی۔ ظاہر، ظاہرہ کی جمع۔

## ظ ۔ ہ

**ظہار** زبر ظ۔ اند، ع۔ بیوی کو ماں بہن یا بیٹی کہنا جو طلاق دینے کا زمانہ جاہلیت کا ایک طریقہ تھا۔

**ظہر** زبر ظ، جزم ہ۔ امث، ع۔ پیٹھ، پشت۔

**ظہری** پسِ پشت، پشت کی طرف۔

**ظہری عبارت** جو تحریر جو کاغذ کی پشت پر لکھی ہو۔ **ظہری تحریر**۔

**ظہر** لیٹا پیش ظ، جزم ہ۔ امث، ع۔ دن کا درمیانی وقت جب آفتاب نصف النہار پر ہوتا ہے؛ بعد زوالِ آفتاب کی نماز۔

**ظہرین** ظہر و عصر کی نمازیں جو بعض فرقے ملا کر پڑھنا جائز مانتے ہیں۔

**ظہرانہ** لیٹا پیش ظ، جزم ہ، زبر ن۔ اند، ع۔ ف۔ دوپہر کے کھانے کی دعوت۔

**ظہور** زبر ظ، و مع۔ صف، ع۔ پیدائش، اظہار، نمائش، دکھاوا؛ جلوہ، تجلی؛ نمایاں، سربلند۔

محاورہ: **ظہور میں آنا** کسی امر کا ظاہر ہونا؛ کوئی بات وقوع میں آنا۔

محاورہ: **ظہور میں لانا** کسی کام یا بات کو ظاہر کرنا، آشکارا کرنا۔

**ظہورا** زبر ظ، و مع۔ اند۔ رونق، خوشی، خوشحالی، (مجازاً) بیٹا، فرزند، اولاد۔

**ظہیر** زبر ظ، ی۔ صف، ع۔ مددگار، ساتھی؛ پشت پناہ، حامی۔ **قائم الظہیر** وہ وقت جب آفتاب انتہائی عروج پر ہو۔

**ظہیرہ** رفیقہ؛ ظہر کا وقت۔

# ع

**ع** عین۔ عینِ مہملہ، عینِ غیر منقوطہ۔ اند۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے پینتیسواں (۳۵واں) اور صوتی اعتبار سے چونتیسواں (۳۴واں) فارسی کا اکیسواں (۲۱واں) اور عربی کا اٹھارھواں حرف، حلقی مصمتہ جو اُردو اور فارسی کے اُن الفاظ میں آتا ہے جو عربی الاصل ہیں یا کسی عربی لفظ سے ترکیب پا کر بنے ہیں، حروفِ قمری میں شامل ہے اور جمل میں اِس کا عدد ۷۰ ہے؛ مصرع اور رکوع کے اختصار کے طور پر بھی مستعمل ہے؛ نیز علیہ کے اختصار کے طور پر بعض ناموں کے ساتھ چھوٹی شکل میں (ؑ) تحریر ہوتا ہے، (مراد) علیہ السلام۔ عام طور پر اُردو میں اِس حرف کا تلفظ ''الف ہمزہ'' کے مماثل کیا جاتا ہے۔ یہ لفظ کے شروع اور درمیان میں بھی آتا ہے، مثلاً: 'عبادت'، 'معافی' وغیرہ، جبکہ لفظ کے آخر میں منفصل اور متصل دونوں صورتوں میں آسکتا ہے، مثلاً: 'شروع' اور 'تابع' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Ain" اور اِس کا کوڈ "U+0639" درج ہے۔

## ع۔ا

**عابث** زیرب۔ صف۔ بیہودہ کام کرنے والا، رکیک کام کرنے والا، بیکار کام کرنے ولا؛ مذاق کرنے والا۔

**عابد** زیرب۔ صف، ع۔ عبادت گزار، پرہیزگار، زاہد، متقی۔

**عابدہ** زیرب، زبرد۔ صف، ع۔ عابد (رک) کی تانیث۔

**عابر** زیرب۔ اند۔ مسافر، راہرو؛ عبور کرنے والا؛ (مجازاً) واقف۔

**عاتق** زیرت۔ اند۔ دوش، کندھا، مونڈھا۔

**عاتکہ** لیٹا زیرت، زبرک۔ صف۔ عَلَم۔ پُرانی کمان؛ حضرت محمد ﷺ کی دادیوں میں سے بعض کا نام۔

**عاج** ۔اند، ع۔ ہاتھی کا دانت یا ہاتھی دانت سے بنی کوئی شے۔

**عاجز** زیرج۔ صف، ع۔ بے چارا، لاچار، بے بس، قاصر؛ مسکین؛ ضعیف؛ معذور، نا قابل۔ نیز (بطورِ انکسار) اپنی ذات کے لیے مستعمل۔

محاورہ: **عاجز آجانا** تنگ آجانا، پریشان ہوجانا۔

محاورہ: **عاجز کیے رکھنا** بہت مدت تک مجبور و پریشان رکھنا، بے بس کیے رکھنا۔

محاورہ: **عاجز کرنا** پریشان کرنا، تنگ کرنا؛ بے بس و مجبور کرنا۔

**عاجز نواز** بیکسوں کی امداد کرنے والا، غریبوں کا مددگار۔

**عاجزی** انکسار، عجز، منت، خوشامد۔

کہاوت: **عاجزی خدا کو بھی پسند ہے** عجز و انکسار کو خدا پسند کرتا ہے۔

محاورہ: **عاجزی کرنا** گڑگڑانا، منت سماجت کرنا۔

**عاجل** زیرج۔ صف، ع۔ عجلت کرنے والا، جلد باز، جلد آنے یا ہونے والا۔

**عاد** اسم جنس، ع۔ ایک نافرمان قوم جس کا ذکر قرآن پاک میں ہے جس کی طرف حضرت ہودؑ مبعوث کیے گئے تھے۔

**عادِاعظم** لیٹا زیرد، جزم ع، زبرظ۔ اند، عربی بترکیب فارسی۔ وہ بڑی سے بڑی رقم یا عدد جو مختلف رقوم کو اِس طرح تقسیم کرسکے کہ کسر باقی نہ بچے۔ مثلاً: ۷۵،۵۰ کا اعادِاعظم ۲۵ ہے۔

**عادت** زبرد۔ امث، ع۔ بندھا ہوا طریقہ، پختہ روش، انداز، طرزِ عمل؛ فطری میلان، سرشت؛ لت، طلب۔ نیز عادہ۔ جمع: عادات۔

**عادتِ ثانیہ** پختہ عادت، ایسی عادت جو بدلی نہ جاسکے۔

محاورہ: **عادت بگاڑنا** رک: عادت بگڑنا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **عادت بگڑنا** عادت خراب ہونا، کسی چیز کا بہت زیادہ عادی ہونا۔ نیز **عادت بگڑ جانا**۔

محاورہ: **عادت پڑنا** عادی ہوجانا، خوگر ہونا۔

محاورہ: **عادت ڈالنا** کسی بات کا خوگر ہونا، کسی کو برے کام کا عادی کرنا۔

محاورہ: **عادت سے مجبور ہونا** بغیر دخل دیے نہ رہنا؛ آدمی جس چیز کا عادی ہو اُسے کیے بغیر نہ رہ سکنا۔

کہاوت: **عادت طبیعت ثانیہ ہے** عادت دوسری فطرت بن جاتی ہے۔

**عادل** زیرد۔ صف، ع۔ عدل، انصاف کرنے والا، منصف؛ وہ گواہ جس کی گواہی شرعی اعتبار سے معتبر ہو، مثلاً: **شاہد عادل** معتبر گواہ۔

**عادی** صف، ع۔ کسی عمل پر پابندی سے کاربند؛ کسی لت میں مبتلا؛ فطری، طبعی؛ بار بار رونما ہونے والا۔

**عاذِر** زیرذ۔ صف، ع۔ عذر کرنے والا؛ معافی مانگنے والا؛ زخم کا نشان۔

**عاذِل** زیرذ۔ اند۔ ع الزام لگانے والا، ملامت کرنے والا، تہمت لگانے والا؛ شعبان کے مہینے کا پرانا نام۔

**عار** امث، ع۔ شرم، حیا، لاج؛ ندامت۔

محاورہ: **عار رکھنا** شرم محسوس کرنا، پرہیز کرنا، برا سمجھنا۔

محاورہ: **عار سمجھنا** برا سمجھنا، عیب خیال کرنا۔

محاورہ: **عار محسوس کرنا** شرم محسوس کرنا، بُرا جاننا، بے عزتی سمجھنا۔

**عارج** زیرر۔ صف، ع۔ بلند ہونے والا، اُوپر چڑھنے والا۔

**عارض** زیرر۔صف،ع۔ جو اتفاقاً پیدا، ظاہر ہو، واقع ہو جائے؛ مانع، حائل ہونے والا، معترض؛عرض گزار؛گال، رخسار۔

محاورہ: **عارض ہونا** لاحق ہونا؛ پیدا ہونا، ظاہر ہونا۔

**عارضہ** لیٹا زیرر، زبرض۔صف۔امذ،ع۔ واقع، لاحق ہونے والی شے، مراد: بیماری، مرض، روگ؛حمل سے ہونا، حاملہ ہونا۔

محاورہ: **عارضہ (لاحق) ہونا** مرض لگنا، بیماری ہونا۔

**عارضی** زیرر۔صف۔امذ،ع۔ اِتفاقی، وقتی، غیر مستقل؛ (قانون) امر مانع، رکاوٹ۔نیز عام: **عارِضی** (جزم ر)۔

**عارف** زیرر۔صف،ع۔ عالم، جاننے والا، پہچاننے والا؛ پہنچا ہوا، خدا رسیدہ، ولی، صوفی۔

**عارف بِاللّٰہ** (زیرب، غم ا) خداشناس۔نیز **عارفِ کامل**۔

**عارفانہ** زیرر، زبرن۔صف۔ روحانی، صوفیانہ، عالمانہ؛ **عارف** (رک) سے منسوب۔

**عاری** صف۔ ننگا، بےشرم؛ بیگانہ؛ خالی؛ بے بہرہ۔مثال: علم سے عاری۔

محاورہ: **عاری آنا** تنگ آنا، بیزار ہونا، عاجز آنا۔

محاورہ: **عاری ہونا** خالی ہونا؛ قاصر ہونا۔

**عاریت** زیرر، زبری۔امث،ع۔ قرض، دین، اُدھار۔

**عاریت سرا** عارضی قیام گاہ؛ (مجازاً) دُنیا۔

متعلق فعل: **عاریتہً** (ع) مانگے کو، اُدھار، عارضی طور پر۔

**عاریتی** عارضی، مانگا ہوا، مستعار۔

**عازم** زیرز۔صف،ع۔ عزم، ارادہ، قصد، نیت کرنے والا؛ روانہ ہونے والا، رخصت ہونے والا، مثلاً: **عازمِ سفر** سفر پر جانے والا۔

**عاشر** زیرش۔صف عددی،ع۔ دسواں، (ہندسوں میں) ۱۰/۱۔

**عاشق** زیرش۔صف،ع۔ چاہنے والا، محبت کرنے والا، والہ وشیدا؛ خدا کی محبت میں سرشار؛ طوائفوں سے لگاؤ رکھنے والا، تماش بین۔

کہاوت: **عاشق اندھا ہوتا ہے** عاشق کو معشوق کے سوا اور کسی بات کا خیال نہیں ہوتا۔

کہاوت: **عاشق کا کام تنکے چننا** عاشق دیوانگی کے کام کرتا ہے۔عاشق دیوانہ ہوتا ہے۔

کہاوت: **عاشق کو خدا زر دے، نہیں کر دے زمیں کے پردے** عاشق کو امیر ہونا چاہیے ورنہ مرجانا بہتر ہے۔

**عاشق مزاج** جس کی طبیعت محبت کی طرف مائل ہو، حسن پرست۔

محاورہ: **عاشق ہونا** فریفتہ ہونا، محبت میں مبتلا ہونا۔

**عاشقانہ** عشقیہ، عاشقوں سے منسوب۔

**عاشقاں** زیرش۔صف۔ **عاشق** (رک) کی جمع۔

کہاوت: **عاشقاں را مذہب وملت جدا است** عاشقوں کا طریقہ ہی الگ ہوتا ہے۔

**عاشقی** زیرش۔امث،ع،ف۔ محبت، فریفتگی، حسن پرستی، عاشق کی کیفیت۔

کہاوت: **عاشقی اور ماموں جی/ خالہ جی کا ڈر؟** عاشقی میں کسی کا ڈر نہیں ہوتا۔

کہاوت: **عاشقی خالہ جی کا گھر نہیں** عاشقی بہت مشکل ہے؛ محنت مشقت کا کام کرنا کچھ آسان نہیں ہوتا۔

کہاوت: **عاشقی نہ کیجیے تو کیا گھاس کھودیے** جس نے عشق نہیں کیا وہ گھسیارے کے برابر ہے (عشق کی تعریف میں کہا جاتا ہے)۔نیز **عاشقی اگر نہ کیجیے تو کیا گھاس کھودیے**۔

**عاشور** ومع۔امذ،ع۔ ماہِ محرم کی دسویں تاریخ، وہ دن جب شہادتِ امام حسینؓ واقع ہوئی۔نیز **عاشورہ**۔

**عاصر** زیرص۔امذ۔ روکنے والا، نچوڑنے والا۔

**عاصم** زیرص۔صف،ع۔ نیک، باعصمت، خود کو گناہ سے باز رکھنے والا؛ حفاظت کرنے والا۔(مث) **عاصمہ**۔

**عاصی** صف،ع۔ گنہگار، خطار کار، دوشی، عصیاں زدہ۔نیز اُردو میں بطور انکسار واحد متکلم کے لیے مستعمل۔

**عاطر** زیرط۔صف،ع۔ پاکیزہ، منزہ، نفیس؛ اعلیٰ، اشرف؛ معطر، خوشبو میں بسا ہوا؛ عموماً **خاطر** کے ساتھ تابع کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**عاطف** زیرط۔صف،ع۔ جھکنے والا، رحمدل، مہربان؛ ملانے، جوڑنے، وصل کرنے والا۔(مث) **عاطفہ**۔

**عاطفت** زیرط، زبرف۔امث،ع۔ شفقت، مہر، عنایت، لطف، کرم، جذباتی لگاؤ۔

**عاطفہ** زیرط، زبرف۔امذ،ع۔ ملانے والا؛ (قواعد) دو کلموں کو ملانے یا ربط پیدا کرنے والا مثلاً: "و"، "ا" وغیرہ۔

**عاطل** زیرط۔صف،ع۔ بے کار، نکما، سُست، کاہل، معطل، موقوف؛ نادار، محتاج؛ خالی، محروم۔

**عاطلہ** زیرط، زبرل۔امث،ع۔ **عاطل** (رک) کی تانیث؛ جس حرف پر نقطے نہ ہوں، مہملہ (حرف)۔

**عافیت** زیرف، زبری۔ (بلاشد) امث، ع۔ صحت، توانائی، خیریت، امن، تحفظ، سلامتی۔ (عربی میں: عافیہ)۔

محاورہ: **عافیت پانا** آرام پانا، امن پانا، محفوظ رہنا۔

محاورہ: **عافیت تنگ کرنا** امن میں خلل پیدا کرنا، آرام میں مخل ہونا، زچ کرنا، تنگ کرنا۔

محاورہ: **عافیت تنگ ہونا** رک: **عافیت تنگ کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **عافیت چاہنا** خیریت چاہنا، تحفظ چاہنا، امن چاہنا۔

**عافیت سوز** امن وسکون تباہ کر دینے والا۔

**عاق** صف، ع۔ (والدین کا) نافرمان، سرکش۔

محاورہ: **عاق کرنا** اپنی اولاد کو فرزندی سے خارج اور جائیداد سے محروم قرار دینا۔

**عاق نامہ** اولاد کو وراثت کے حق سے محروم کرنے کی دستاویز۔

**عاقب** زیرق۔ اند۔ صف، ع۔ پیچھے آنے والا؛ جانشین، سربراہ یا سردار کا قائم مقام؛ حضرت محمد ﷺ کا ایک نام۔

**عاقبت** زیرق، زبرب۔ امث۔ متعلق فعل، ع۔ انجام، نتیجہ؛ آخرت، آنے والا زمانہ، اگلا جہان، عقبیٰ؛ انجامِ کار، آخرکو۔

محاورہ: **عاقبت اچھی ہونا** انجام اچھا ہونا۔

**عاقبت اُلامر** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم م) انجامِ کار، آخرکو، آخرِ کار۔

**عاقبت اندیش** (ے) انجام پر نظر رکھنے والا، دُور بیں؛ مستقبل کی فکر کرنے والا، ہوشیار۔

**عاقبت اندیشی** رک: **عاقبت اندیش** جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے۔

محاورہ: **عاقبت بخشوانا** خدا سے مغفرت کرانا، معافی کا طالب ہونا۔

محاورہ: **عاقبت بخیر ہونا** انجام اچھا ہونا۔

محاورہ: **عاقبت بگاڑنا** گناہ گار بننا، عقبیٰ خراب کرنا۔

محاورہ: **عاقبت بگڑنا** گناہ ہونا، انجام بُرا ہونا، عقبیٰ خراب ہونا۔

محاورہ: **عاقبت بنانا** خدا کے پسندیدہ کام کرنا، نیکی کے کام کرنا؛ شریعت پر کاربند رہنا۔

**عاقبت بیں** انجام پر نظر رکھنے والا۔

محاورہ: **عاقبت خراب کرنا** رک: **عاقبت بگاڑنا**۔

محاورہ: **عاقبت خراب ہونا** رک: **عاقبت خراب کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **عاقبت سنوارنا** اللہ کے پسندیدہ کام کرنا، نیک کام کرنا، ایسے کام کرنا جو آخرت میں کام آسکیں۔

محاورہ: **عاقبت سنور جانا** رک: **عاقبت سنوارنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**عاقبت کا توشہ** نیک اعمال، ایسے کام جو آخرت میں کام آسکیں۔

**عاقبت کا جوڑا** کپڑوں کا وہ جوڑا جو مُردے کو ثواب پہنچانے کی غرض سے (عموی طور پر سوئم یا چالیسویں پر) کسی محتاج کو دیا جاتا ہے۔

**عاقبت کار** آخرکو، بالآخر، انجامِ کار۔

کہاوت: **عاقبت کی خبر خدا جانے، اب تو آرام سے گزرتی ہے** خودغرض آدمیوں کا مقولہ ہے کہ اِس دنیا میں عیش وآرام ہونا چاہیے۔ عاقبت کی پروا نہیں ہونی چاہیے۔

محاورہ: **عاقبت کے بوریے اُٹھانا** بہت بوڑھا ہو کر مرنا؛ لمبی عمر پانا، مدت تک جینا۔

محاورہ: **عاقبت کے بوریے سمیٹنا** رک: **عاقبت کے بوریے اُٹھانا۔ نیز عاقبت کے بوریے لپیٹنا۔**

کہاوت: **عاقبت گرگ زاد گرگ شود گرچہ با آدمی بزرگ شود** بھیڑیے کا بیٹا بھیڑیا ہی ہوتا ہے، خواہ آدمی کی صحبت میں اسے بزرگی حاصل ہو جائے۔ یعنی بداصل اچھا نہیں ہوسکتا۔ جس کی فطرت میں بدی ہو اُس کی اصلاح تربیت سب بھی ممکن نہیں۔

محاورہ: **عاقبت گندی کرنا** رک: **عاقبت بگاڑنا**۔

محاورہ: **عاقبت گندی ہونا** رک: **عاقبت گندی کرنا** جس کا یہ لازم ہے، انجام برا ہونا۔

محاورہ: **عاقبت میں کام آنا** روزِ قیامت مغفرت میں مدد دینا۔

**عاقبت نااندیش** انجام سے بے پروا؛ وہ جو عقبیٰ کی فکر نہ کرے۔

**عاقبتی جوڑا** رک: **عاقبت کا جوڑا**۔

**عاقد** زیرق۔ اند۔ صف۔ گرہ لگانے والا، باندھنے والا؛ (مجازاً) نکاح کرنے والا؛ عہد کرنے والا؛ کسی شے کو بیچنے کا معاہدہ کرنے والا۔

**عاقر** زیرق۔ امث، ع۔ وہ عورت جس کے ہاں بچہ پیدا نہ ہوتا ہو، بانجھ۔

**عاقر قرحا** زیرق، جزم ر، زبرق، جزم ر۔ اند، ع۔ ایک درخت کی جڑ جس کا ذائقہ تیز ہوتا ہے اور منہ میں رطوبت پیدا کرتا ہے، دانتوں کے درد کی دوا کے طور پر اور قوتِ باہ میں تقویت کے لیے مستعمل۔ نیز **عقرقرحا/ اکرکرہا**۔

**عاقل** زیرق۔ صف، ع۔ سمجھ دار، ہوش مند، دانا۔ (مث) **عاقلہ**۔

کہاوت: **عاقل دوبارہ فریب نمی خورد** عقل مند دوسری بار دھوکا نہیں

کھاتا۔

کہاوت: عاقل را اشارہ بس عقل مند اشارے سے بات سمجھ جاتا ہے۔ نیز عاقل را اشارہ کافی است۔

کہاوت: عاقل کو ایک حرف بہت ہے رک: عاقل را اشارہ بس، عاق راہ اشارہ کافی است۔

**عاقلانہ** زیرق، زبرن۔صف، فعل متعدی۔ عقل مندانہ، دانش مندانہ، عاقلوں جیسا، دُور اندیشی کا۔

**عاقلہ** زیرق۔است۔صف۔ رک: عاقل جس کی یہ تانیث ہے۔

**عاکس** زیرک۔صف۔ عکس ڈالنے والا، منعکس کرنے والا۔

**عاکف** زیرک۔صف، ع۔ مصروف، منہمک، گوشہ نشیں شخص۔اعتکاف کرنے والا۔ نیز معتکف۔

**عالم** زبر ل۔ اند، ع۔ کائنات، مخلوقات، دُنیا، زمانہ؛ منظر؛ روپ، رونق؛ کیفیت، حالت؛ تماشہ۔

**عالمِ ارواح** روحوں کا جہاں۔

**عالمِ اسباب** مادی زندگی، دنیائے فانی۔

**عالمِ استغراق** (زیرا، جزم س، زیرت، جزم غ) کسی فکر یا خیال میں کھو جانے یا ڈوب جانے کی کیفیت، محویت کا حالت۔

**عالمِ اسرار** ایسا جہان جس جگہ کی ہر شے میں کوئی نہ کوئی بات پوشیدہ ہو، عالمِ غیب؛ پوشیدہ دُنیا، مخفی اشیا کی دُنیا۔

**عالمِ اسلام** وہ علاقے جو مسلم ممالک کا حصہ ہیں، اسلامی دُنیا۔

**عالمِ اصغر** انسان، انسانی وجود۔

**عالمِ آب** جہاں ہر طرف پانی ہی پانی ہو۔

**عالم آرا** دُنیا کو سجانے والا۔

**عالم آرائی** دُنیا کو سجانے کا کام یا کیفیت۔

**عالمِ بالا** دوسری دُنیا، اس کائنات سے پرے فرشتوں اور روحوں کا جہاں، عقبیٰ۔

محاورہ: **عالم بدل جانا** بہت بڑا انقلاب ہو جانا۔

**عالمِ برزخ** وہ جہان جس جگہ روحیں وفات کے بعد سے قیامت کے روز تک رہتی ہیں؛ جنت اور دوزخ کے درمیان ایک جگہ؛ دو مختلف چیزوں کے درمیان کا مقام یا کیفیت۔

**عالم پسند** وہ شے جو سب کو پسند ہو، اچھا، دلکش۔

**عالم پناہ** جس کے پاس مخلوق کو امن ملے، جہاں پناہ؛ (کنایۃً) بادشاہ۔

محاورہ: **عالم پھر جانا** قسمت خراب ہو جانا؛ زمانے کا ناراض ہو جانا، دُنیا کا مخالف ہو جانا۔

**عالم تاب** دُنیا کو روشن کر دینے والا، عالم افروز۔

**عالمِ تنہائی** اکیلا، تنہا ہونے کی کیفیت، حالت۔

محاورہ: **عالم تہہ و بالا کرنا** اندھیر مچانا، دُنیا کو اُلٹ پلٹ دینا۔

**عالمِ جاوید** فنا نہ ہونے والا جہان، عالمِ آخرت۔

**عالمِ خاک** زمین، دُنیا۔

محاورہ: **عالم دکھانا** رونق دکھانا؛ ناز و انداز دکھانا، کیفیت ظاہر کرنا؛ مصیبت سے دوچار کرنا۔

**عالم دوست** سارے زمانے کو دوست رکھنے والا؛ محبوب۔

محاورہ: **عالم دیگر ہونا** حالت تبدیل ہو جانا، اُلٹ پلٹ ہو جانا۔ نیز عالم دگر ہونا۔

**عالمِ سفلی** دُنیا۔

**عالم عالم** کثرت سے، تواتر سے، پوری دنیا میں۔

**عالمِ غیب** وہ جہان جو ہم سے پوشیدہ ہے۔

**عالمِ فانی** دُنیا۔

**عالمِ کون و فساد** دنیوی زندگی۔

**عالمِ کیف** (ے) مستی کی حالت و کیفیت۔

محاورہ: **عالم کھلنا** حالت ظاہر ہونا، راز فاش ہونا۔

**عالم گرد** سیاح، دُنیا میں گھومنے پھرنے والا۔

محاورہ: **عالم گزرنا** مستی یا نشہ ہونا، کیفیت طاری ہونا۔

**عالم گیر** دُنیا کو فتح کرنے والا؛ پوری دُنیا پر چھایا ہوا، پھیلا ہوا؛ جہان کو اپنے اثر میں لینے والا؛ ساری دُنیا سے متعلق۔ نیز عالمگیر۔

کہاوت: **عالم گیر ثانی، چولھے آگ، نہ گھڑے پانی** نام کے امیر اور حال تباہ۔ نہایت مفلس ہے مگر دعویٰ امارت کا ہے۔

**عالمِ مثال** خیالی دُنیا جہاں اعیان ثابتہ واقع ہیں (افلاطونی فلسفہ کی رُو سے)۔

**عالمِ ملکوت** فرشتوں کی آسمانی دنیا۔

**عالم میں** حالت میں، کیفیت میں۔

محاورہ: **عالم میں نشر ہونا** بدنام ہونا، رُسوا ہونا۔

محاورہ: **عالم نرالا ہونا** طور طریقہ جدا ہونا، رسوم مختلف ہونا۔

محاورہ: **عالم نظر آنا** کیفیت معلوم ہونا؛ حالت کا اندازہ ہونا۔

محاورہ: **عالم نظروں سے نکل جانا** دُنیا کی کوئی حیثیت نہ رہنا۔

**عالمِ واقعہ** (لیٹا زیرق) خواب کی حالت، خواب میں۔

محاورہ: **عالمِ وجد طاری ہونا** بے خودی کی حالت ہونا۔

محاورہ: **عالمِ وجود میں آنا** پیدا ہونا، بننا، قائم ہونا۔

**عالمِ ہو** (و مع) جہاں کوئی آواز یا مادی وجود نہ ہو، سناٹے کی حالت، سکوت۔

**عالمی** کُل دُنیا سے متعلق، بین المللی، بین الاقوامی۔

**عالم** زیرل۔صف۔مذ،ع۔ جاننے والا، خبر رکھنے والا؛ علم رکھنے والا، فاضل، بہت پڑھا لکھا۔(مث) **عالمہ** جاننے والی، خبر رکھنے والی؛ علم رکھنے والی۔

**عالم الغیب** پوشیدہ حقائق کا جاننے والا، اللہ تعالیٰ۔

**عالمِ باعمل** ایسا عالم جو اپنے علم کے مطابق عمل بھی کرتا ہو۔

**عالمیاں** زبرل، جزم م۔جمع۔مذ۔ دُنیا میں بسنے والے، انسان۔

**عالی** صف،ع۔ اُونچا، بلند۔عموماً مرکبات میں مستعمل۔(مث) **عالیہ**، نیز صیغۂ جمع، مثال: مناصب عالیہ۔

**عالی تبار** عالی خاندان؛ بلند مرتبہ شخص۔

**عالی جاہ** اُونچا، بلند مرتبہ۔

**عالی حوصلہ** بلند ہمت والا، بہادر۔

**عالی دِماغ** عقل مند، سوجھ بوجھ رکھنے والا۔

**عالی رتبہ** بلند بڑے مرتبے والا۔

**عالی شان** بڑی شان والا، اعلیٰ مرتبے کا شخص؛ بلند، عمدہ (عموماً عمارات وغیرہ کے لیے مستعمل)۔

**عالی ظرف** کشادہ دل، تحمل والا۔

**عالی گوہر** نیک اطوار، نیک خو۔

**عالی منش** اچھی اطوار و عادات کا مالک، نیک خصلت۔

**عالی نسب** اچھے خاندان کا، شریف خاندان کا۔نیز **عالی خاندان**۔

**عالی ہمت** بڑی ہمت والا، جرأت مند۔

کہاوت: **عالی ہمت سدا مفلس** حوصلہ مند ہمیشہ تنگ دست رہتا ہے۔سخی ہمیشہ تنگ دست رہتا ہے۔

**عام** (۱) صف،ع۔ معمولی، سادہ، ادنیٰ؛ سب کا، مشترک؛ جانا، بوجھا، مشہور و معلوم؛ رائج، جاری؛ کثیر، بہت ارزاں۔جمع: عامہ، مثلاً: رائے عامہ۔

**عام پسند** سب کا پسندیدہ۔

**عام (و) تام** آسان اور کامل۔

**عام (و) خاص** ہر شخص، ادنیٰ و اعلیٰ، ہر طبقہ کے لوگ۔

**عام فہم** جو سب کی سمجھ میں آجائے، آسان، سہل (خصوصاً زبان و بیان سے متعلق)۔

محاورہ: **عام کرنا** مشہور کر دینا، پھیلا دینا، سب پر ظاہر کر دینا۔

محاورہ: **عام ہونا** رک: عام کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**عام** (۲) مذ،ع۔ سال، برس۔

**عام الفیل** (پیش م، غم ا، جزم ل، ی) ۵۷۰ عیسوی کا سال جس میں ابرہہ نے خانۂ کعبہ ڈھانے کے لیے پچاس ہزار ہاتھیوں کے ساتھ مکہ پر چڑھائی کی تھی۔

**عامر** زیرم۔صف،ع۔ آباد؛ آباد کرنے والا، بھرنے والا، مالا مال کرنے والا۔

**عامرہ** بھرا پُرا، آباد، مثال: **خزانۂ عامرہ**۔

**عامل** زیرم۔صف،مذ،ع۔ کسی کی بات پر عمل کرنے والا، عمل پیرا، کاربند، کام کرنے والا، منتر پھونکنے والا، ٹوٹکے کرنے والا؛ مامور کردہ حاکم، تحصیل دار کے مساوی ایک پرانا عہدہ۔

**عامل نامہ** سرکاری حکم جس میں کسی شے پر قبضہ کرنے کا حکم ہو۔

**عاملہ** زیرم۔امث،ع۔ کسی کی بات پر عمل کرنے والی، مثلاً **مجلسِ عاملہ** کسی ادارے کی وہ جماعت جو کارروائیوں کی مجاز یا ذمہ دار ہو۔

**عامہ** شدزبرم۔صف،ع۔ عام (رک) کی تانیث؛ رائج، مشہور و معروف، ہر طرف پھیلی ہوئی۔

**عامۃ النّاس** (پیش ۃ، غم ا، غم ل، شدن) عام لوگ۔

**عامۂ خلائق** تمام لوگ، ادنیٰ اور اعلیٰ سب۔

**عامی** صف،ع۔ ادنیٰ، معمولی، عام، ایرا غیرا، جاہل، کم علم۔جمع: عامیاں۔

متعلق فعل: **عامیانہ** عام لوگوں کا سا، سوقیانہ، بازاری، غیر ثقہ۔

**عامیانہ پن** رک: عامیانہ جس کی یہ حالت یا کیفیت ہے۔

**عانق** زیرن۔امذ۔ گردن، گلا۔

**عانہ** زبرن۔امذ،ع۔ ناف سے نیچے کا حصہ جہاں بال ہوتے ہیں؛ جنگلی گدھوں کا گلہ۔

**عاہر** زیرہ۔صف،مذ،ع۔ زناکار، زانی۔

**عاہرہ** زیرہ۔صف،مث،ع۔ زانی، فاحشہ، حرام کار عورت۔

**عائد** زیرء۔صف،ع۔ عود کر آنے والا، لوٹ کر آنے والا، پھر کر آنے والا؛ کسی کی طرف رُخ کرنے والا، کسی سے متعلق، کسی پر لاگو۔نیز عاید۔

**عائد کردہ** جاری کیا ہوا، نافذ کیا ہوا۔

محاورہ: **عائد کرنا** سر مُنڈھنا، ذمے لگانا، مثلاً: محصول، جرمانہ، الزام؛ نافذ

کرنا، جاری کرنا۔

**عائدہ** زیرء، زبرد۔صف، مث، ع۔ عائد (رک) کی تانیث؛ (مجازاً) محصول، لگان؛ رسوم ورواج۔

**عائذ** زیرء۔صف۔ پناہ مانگنے والا، تحفظ چاہنے والا۔

**عائش** زیرء۔صف، ع۔ جینے یا جینے کا لطف اٹھانے والا۔

عَلَم: **عائشہ** حضرت محمد ﷺ کی زوجہ، بنتِ حضرت ابوبکر صدیقؓ کا نام۔

**عائق** زیرء۔صف۔ روکاٹ ڈالنے والا، مانع، حائل۔

**عائقہ** زیرء، زبرق۔امث۔ روکنے والی شے، روک۔

**عائل** (۱) زیرء۔صف، ع۔ مفلس، نادار، غریب؛ (مجازاً) فقیر، درویش۔

**عائل** (۲) زیرء۔صف، ع۔ کمانے والا، کنبے کا سربراہ۔

**عائلہ** (ع) کنبہ، خاندان، بال بچے، اہل وعیال۔

صف: **عائلی** (ع) کنبے، خاندان سے متعلق۔

**عائلی قوانین** اعزہ کے حقوق وروابط سے تعلق رکھنے والے احکام۔

## ع۔ب

**عبا** زبرع۔امث، ع۔ لمبا چغہ، لبادہ، جو قبا کے اوپر پہنا جاتا ہے۔

**عباد** زیرع۔صف، ع۔ رک: عبد جس کی یہ جمع ہے۔

**عباد** پیش ع، شدب۔جمع، مذ، ع۔ رک: عابد جس کی یہ جمع ہے۔

**عبادت** زیرع، زبرد۔امث، ع۔ اظہار بندگی، غلامی، طاعت، پرستش، پوجا، نماز۔جمع: **عبادات**۔

**عبادت خانہ** معبد، عبادت کرنے کی جگہ۔نیز **عبادت گاہ**۔

محاورہ: **عبادت کرنا** ہر وہ کام کرنا جو اللہ کی خوشنودی کا باعث ہو۔

**عبادت کوش** عبادت کرنے والا، عابد۔

**عبادت گزار** عبادت کرنے والا، عابد۔

**عبادلہ** زبرع، لیٹا زیرد، زبرل۔جمع، مذ، ع۔ عبدل (مخفف عبداللہ) کی جمع، رسول اللہ ﷺ کے چار ہم نام صحابیوں کے لیے مستعمل۔

**عبارت** زیرع، زبرر۔امث، ع۔ رقم، تحریر، مضمون، لکھائی، الفاظ، جملے؛ مراد، معنی، مفہوم، تعبیر۔جمع: **عبارات**۔

**عبارت آرائی** تحریر کو سنوارنا، پرتکلف بنانا۔

**عبارتِ ظہری** (زبرظ، جزم ہ) (قانون) وہ عبارت جو کسی تحریر کی پشت پر لکھی جائے۔

محاورہ: **عبارت ہونا** تعبیر کیا جانا، مراد ہونا، ماننا، سمجھا جانا۔ مثلاً: خاموشی اقرار سے عبارت ہے۔

**عبث** زبرع، زبرب۔صف۔متعلق فعل، ع۔ بے کار، بے فائدہ، فضول، بے سود، بے جا، ناحق؛ گلِ ریحان، تلسی۔

محاورہ: **عبث کرنا** رکاوٹ ڈالنا، مزاحمت کرنا۔

**عبد** زبرع، جزم ب۔مذ، ع۔ بندہ، غلام؛ خدمت گزار؛ تابع، اپنے معبود کا مطیع ماننے والا۔ (کیمیا گری) پارہ، سیماب۔

**عبدیت** (شدزبری) بندگی، غلامی۔

**عبر** زیرع، جزم ب۔مذ، ع۔ گھاٹ، عبور کرنے کی جگہ؛ گھاٹ کا محصول۔ نیز **عبرت** (رک) کی جمع۔

**عبرانی** زبرع، جزم ب۔امث، ع۔ عربی کی ہم اصل سامی زبان جو توریت کی اصل زبان ہے، یہودیوں کی قومی زبان۔نیز **عبری**۔

**عبرت** زیرع، جزم ب، زبرر۔امث، ع۔ نصیحت پکڑنا، سبق حاصل کرنا، غفلت سے ہوش کی طرف پلٹنا، تنبیہ، متنبہ ہونا؛ عبور کرنا، گزر جانا۔

**عبرت انگیز** (زبرا، ن غنہ، ے) جس سے سبق یا نصیحت حاصل ہو، وہ جس سے انسان ڈر کر نصیحت پکڑلے، سبق آموز۔نیز **عبرت آموز**۔

**عبرت بیں** عبرت حاصل کرنے والا، ڈر کر نصیحت پکڑنے والا۔

محاورہ: **عبرت حاصل کرنا** کسی کا انجام دیکھ کر برے کام ترک کردینا، سبق ہونا، نصیحت حاصل کرنا۔نیز **عبرت پکڑنا**، **عبرت لینا**۔

محاورہ: **عبرت دلانا** متنبہ کرنا، خوف دلانا، نصیحت کرنا۔

**عبرت فزا** عبرت پیدا کرنے والا۔

**عبرت ناک** جس سے تنبیہ حاصل ہو۔

**عبرت نگاہ** عبرت حاصل کرنے والا، نصیحت پکڑنے والا۔

محاورہ: **عبرت ہونا** نصیحت ہونا، سبق ملنا۔

**عبقر** زبرع، جزم ب، زبرق۔مذ۔ سوسنِ سفید؛ پرستان، جنوں کی بستی۔

**عبقری** زبرع، جزم ب، زبرق۔مذ، ع۔ عالی ذہین، فطین، کارہائے نمایاں انجام دینے والا۔انگریزی میں: Genius۔

**عبقریت** (زبرع، جزم ب، زبرق، زیرر، شدزبری) فطانت، اعلیٰ ترین دماغی صلاحیت۔

**عبودیت** پیش ع، ومع، زیرد، شد نیز بلاشدی۔امث، ع۔ بندگی، اطاعت؛ خدمت گزار ہونے کی حالت کی کیفیت۔

**عبور** پیش ع، ومع۔مذ، ع۔ پار اترنا؛ حاوی ہونا، کسی علم یا ہنر سے کماحقہٗ واقف ہونے کی حالت یا کیفیت، مہارت۔

محاورہ: **عبور ہونا** کسی چیز میں مہارت رکھنا۔

**عبوری** درمیانے عرصے کے لیے، عارضی، وقتی، نامستقل۔

**عبوری ضمانت** مختصر وقت کے لے منظور کی جانے والی ضمانت۔

**عبوس** زبرع، ومع۔صف، ع۔ غضبناک؛ تُرش رو؛ افسردہ؛ خشک، بے کیف (فرد یا فضا)؛ شریر۔

**عبوست** پیش ع، زبرس۔اند، ع۔ افسردگی، نحوست، بدمزگی، بدمزاجی۔

**عبہر** زبرع، جزم ب، زبرہ۔اند، ع۔ نرگس کی ایک قسم جس کی پتیاں بیچ میں سے زرد ہوتی ہیں؛ خوش قامت، خوبصورت، نازک۔

**عبید** لینا پیش ع، ے لین۔صف، ع۔ **عبد** (رک) کی تصغیر؛ چھوٹا غلام، کمتر بندہ۔ نیز **عبید** (زبرع، زیرب) بندہ، غلام۔

**عبیر** زبرع، ی۔اند، ع۔ گلال، پسے ہوئے چاولوں وغیرہ کا رنگین سفوف جو خصوصی طور پر ہولی کھیلنے والے ایک دوسرے پر چھڑکتے ہیں؛ زعفران اور خوشبویات کا آمیزہ۔

## ع۔ت

**عتاب** زیرع۔اند، ع۔ غصہ، ڈانٹ ڈپٹ، اظہار ناراضی، خفگی؛ ملامت کرنا، سخت سُست کہنا؛ غضب، عذاب۔

محاورہ: **عتاب اُتارنا** غصہ دور کرنا؛ ناراضی کا اظہار کرنا۔

**عتاب زدہ** مظلوم، ناراضی کا شکار، جسے ڈانٹ ڈپٹ کی گئی ہو۔

فعل مرکب: **عتاب کا نشانہ بننا** غیظ وغضب کا ہدف بننا۔

محاورہ: **عتاب نازل ہونا** عذاب میں مبتلا ہونا، اذیت کا شکار ہونا۔

**عتاب وخطاب** لعنت ملامت، پھٹکار، غصے میں کہے گئے کلمات۔

**عتاق** زبرع۔فعل متعدی، ع۔ غلام یا لونڈی کو آزاد کرنا۔

**عتاقت** زبرع، زبرق۔امث، ع۔ غلام آزاد کرنا؛ آزادی۔

**عتبہ** زبرع، زبرت، زبرب۔اند، ع۔ آستانہ، چوکھٹ، ڈیوڑھی، حرم سرا کا دروازہ۔

**عتبات** زبرع، زبرت۔اند، ع۔ **عتبہ** (رک) کی جمع، آستانے، چوکھٹیں۔

عام: **عتبات** (زبرع، جزم ت)۔

**عترت** زیرع، جزم ت، زبرر۔جمع، مث۔ اولاد، کنبہ، ذُرِّیات۔

**عتق** زبرع، جزم ت۔امذ۔ پُرانا پن، کہنگی۔

**عتق** زیرع، جزم ت۔اند، ع۔ قید سے رہائی، غلام یا لونڈی کی آزادی۔

**عتیق** زبرع، ی۔صف، ع۔ پُرانا، قدیم، بزرگ؛ آزاد کردہ۔ غالباً انگریزی کا لفظ "Antique" اسی لفظ سے بنا ہے۔

**عتیقات** قدیم اشیا کی تاریخ، پرکھ اور شناخت کا علم، آثاریات۔

**عتاقت** (زبرع) قدیم ہونا۔

## ع۔ث

**عثار** زبر نیز زیرع۔امث۔ پھسلنا، گرنا، ٹھوکر کھانا۔

**عثرت** زبر نیز زیرع، جزم ث۔امث، ع۔ لغزش، ٹھوکر۔

**عثمان** پیش ع، جزم ث۔اند، ع۔ خلیفۂ سوم جو آپ ﷺ کے داماد بھی تھے۔

## ع۔ج

**عجاب** پیش ع۔اند، ع۔ تعجب؛ عجیب وغریب شے۔

**عجاج** زبرع۔اند، ع۔ گرد، غبار۔

**عجالت** زیرع، زبرل۔امث، ع۔ تیزی، پُھرتی، جلدبازی۔

**عجالہ** زیرع، زبرل۔صف۔ جلدی میں انجام دیا گیا۔

**عجام** زبرع، شدج۔اند، ع۔ چمگادڑ، ابابیل۔

**عجائب** زبرع، زیرء۔صف، ع۔ تعجب یا حیرت میں ڈالنے والی چیزیں؛ **عجیب** (رک) کی جمع نیز بطور واحد مستعمل۔ مثلاً: عجائب چیز دیکھی۔

**عجائب المخلوقات** وہ چیزیں جن کی پیدائش حیرانی کا باعث ہو، جو پیدائش سے ہی تعجب خیز ہو۔

**عجائب خانہ** وہ جگہ جہاں نادر اشیا کا ذخیرہ نمائش کے لیے رکھا جائے، عجائب گھر۔ انگریزی میں: Museum۔

**عجائب روزگار** بے مثال، نادر، نایاب۔

**عجائبات** زبرع۔جمع، مذ، ع۔ عجیب وغریب اشیا، نوادر۔

**عجائز** زبرع، لینا زیرء۔امث، ع۔ بہت بوڑھی عورتیں۔

**عجب** زبرع، زبرج۔صف۔اند، ع۔ طُرفہ، نادر، انوکھا، حیرت انگیز؛ اچنبھے میں ڈالنے والی بات، تعجب، حیرت، استعجاب۔

محاورہ: **عجب اتفاق ہونا** ایسا کام ہو جانا جس کی کوئی اُمید نہ ہو۔

کہاوت: **عجب تیری قدرت، عجب تیرے کھیل، چھچھوندر لگائے چنبیلی کا تیل** حیرت اور تعجب کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**عجب چیز** انوکھی شے، غیر معمولی شے۔

محاورہ: **عجب حالت ہونا** حالت اچھی نہ ہونا؛ ظاہر اور باطن میں فرق ہونا، انوکھی حالت ہونا۔ نیز **عجیب حالت ہونا**۔

کہاوت: **عجب عجب کہ ترا یاد دوستاں آمد** جو شخص دوستوں کی پروانہ کرے اور کبھی دوستوں کو یاد کرے تو کہتے ہیں کہ عجیب بات ہے کہ تجھے دوستوں کی یاد آئی۔

**عُجب** پیش ع، جزم ج۔ اند، ع۔ تکبر، گھمنڈ، غرور، طنطنہ۔

**عجز** زبر ع، جزم ج۔ اند، ع۔ انکسار، فروتنی، خاکساری؛ ناتوانی، ناچاری۔ نیز **عاجزی**۔ عام: **عجز** (زیر ع)۔

**عجز وانکسار** عاجزی وفروتنی، منت سماجت کرنا، گڑگڑانا۔

**عَجَلت** زبر ع، زبر ج، زبر ل۔ امث، ع۔ جلدی، تیزی، پھرتی؛ رواداری۔ عام: **عُجلت** (پیش ع، جزم ج، زبر ل)۔

مقولہ: **عجلت اچھی نہیں ہوتی** جلدی کے کام میں نقصان ہوتا ہے۔

**عجلت پسند** جلد باز۔

**عَجَم** زبر ع، زبر ج۔ اند، ع۔ غیر عرب ملک (بستی یا شخص)۔

**عجمی** (ع) غیر عرب۔ عموی طور پر ایرانی کے لیے مستعمل۔

**عُجوبہ** پیش ع، ومع، زبر ب۔ اند، ع۔ عجیب، حیرت انگیز بات یا شے، انوکھا۔ **اعجوبہ** کی تخفیف۔

**عجوبۂ روزگار** زمانے کی نہایت عجیب چیز۔

**عَجوز** زبر ع، ومع۔ امث، ع۔ بڑھیا، ضعیفہ۔ نیز **عجوزہ**۔

**عَجول** زبر ع، ومع۔ صف، ع۔ جلد باز، عجلت پسند۔

**عَجیب** زبر ع، ی۔ صف، ع۔ طرفہ، نادر، انوکھا، حیرت انگیز؛ اچنبھا، تعصب، حیرت، استعجاب۔

**عجیبُ الخلقت** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیر خ، جزم ل، زبر ق) پیدائشی طور پر انوکھا۔

محاورہ: **عجیب حال ہونا** بُرا حال ہونا، پریشانی کا شکار ہونا، مصیبت میں مبتلا ہونا۔

صف: **عجیب وغریب** (بترکیب فارسی) نادر، انوکھا، حیرت انگیز، تعجب خیز۔

**عَجیبہ** زبر ع، ی، زبر ب۔ صف، ع۔ حیرت انگیز۔ نیز جمع کے لیے، مثلاً: اشکالِ عجیبہ۔

**عَجین** زبر ع، ی۔ اند۔ خمیر، گندھا ہوا آٹا۔

## ع ۔ د

**عد** زبر ع۔ اند۔ شمار، گننا۔ تراکیب میں مشدد "د" کے ساتھ۔

**عدالت** زبر ع، زبر ل۔ امث، ع۔ انصاف، داد، عدل، نیاے، منصفی؛ انصاف طلب کرنے کی جگہ، کچہری۔

محاورہ: **عدالت بڑھانا** ہر طرف انصاف ہونا۔

**عدالت پناہ** انصاف کرنے والا۔

محاورہ: **عدالت چڑھنا** دعویٰ کرنا؛ عدالت تک جانے کی نوبت آنا۔

**عدالتِ خفیفہ** ایسی عدالت جو چھوٹے مقدمات کا فیصلہ کرے۔

**عدالتِ عالیہ** اونچی عدالت، ہائی کورٹ عدالت مرافعہ وہ عدالت جہاں کسی دوسری عدالت کے فیصلے کے خلاف اپیل دائر کی جائے۔

کہاوت: **عدالت کا بڑا نازک معاملہ ہے** مقدمہ بازی بڑی ٹیڑھی کھیر ہے۔ مقدمہ بازی میں نقصان ہوتا ہے۔

محاورہ: **عدالت کا در کھلنا** کچہری کھلنا۔

محاورہ: **عدالت کا دروازہ کھٹکھٹانا** عدالت سے رجوع کرنا۔

**عدالت گستر** انصاف کرنے والا، منصف۔

محاورہ: **عدالت لگانا** کچہری لگانا، فریاد سننے کے لیے اجلاس بلانا؛ مجمع لگانا۔

**عدالتِ مجاز** وہ عدالت جسے سماعتِ مقدمہ کا پورا اختیار ہو۔

**عدالتِ ناز** معشوق کی مجلس جس میں عاشق حاضر ہوں۔

**عداوت** زبر ع، زبر و۔ امث، ع۔ بیر، دشمنی، مخاصمت۔

محاورہ: **عداوت رکھنا** بغض رکھنا، کینہ رکھنا، دشمنی رکھنا۔

**عداوتِ قلبی** گہری دشمنی، پوشیدہ کینہ۔

محاورہ: **عداوت مول لینا** کوئی ایسا کام یا ایسی بات کرنا جو دشمنی کا باعث بنے۔

محاورہ: **عداوت نکالنا** دشمنی کا بدلہ لینا۔

محاورہ: **عداوت ہونا** دشمنی، مخالفت پیدا ہونا۔

**عداوتی** عداوت سے متعلق، دشمن، مخالف۔

**عِدّت** زیر ع، شد زبر د۔ امث، ع۔ شوہر کے انتقال یا طلاق کے بعد وہ زمانہ جس میں اسلامی شرع کی رُو سے بیوہ یا مطلقہ کو نکاحِ ثانی کی اجازت نہیں۔ پہلی صورت میں ۴ ماہ دس دن اور دوسری صورت میں تین طہر گزرنے کی شرط ہے، حاملہ کے لیے وضع حمل تک۔

محاورہ: **عدت پوری ہوجانا** عدت کے زمانے کا ختم ہوجانا۔

محاورہ: **عدت میں بیٹھنا** عدت کا عرصہ گزارنا۔

**عدد** زبر ع، زبر د۔ اند، ع۔ گنتی، رقم، ہندسہ، شمار۔

**عددِ اوّل** کسی سلسلہ کا پہلا عدد۔

**عددِ سالم/صحیح** پورا عدد جسے سالم ہندسے یا ہندسوں میں ظاہر کیا جائے اور اس میں کسر شامل نہ ہو، مثلاً: ۱، ۲، ۱۰۰ اضد۔

**عددِ مکسور** جس میں کسر شامل ہو، کسری عدد، مثلاً: ۴/۱، ۲/۱، ۱۲/۱، ۱۵ء۳۔ جمع: اعداد۔

**عددی** رک: عدد سے منسوب؛ گننے کے، شمار کے، مثلاً: **صفت عددی** وہ لفظ جو کسی ہندسے سے منسوب ہو، مثلاً: پہلا، دوسرا۔

**عددی برتری** دوسروں کے مقابلے میں تعداد زیادہ ہونا۔

**عدس (۱)** زبرع، زبرد۔ امذ، ع۔ مسور کی دال۔

**عدس (۲)** زبرع، زبرد۔ امث۔ عینک کا شیشہ، تال؛ خورد بین، دور بین، کیمرے وغیرہ میں لگا ہوا لینز؛ آنکھ کے تِل کی قدرتی جھلی جس پر بینائی کا انحصار ہے۔

**عدسہ** زبرع، جزم د، زبرس۔ امذ۔ رک: **عدس**۔

**عدل** زبرع، جزم د۔ امذ، ع۔ سیدھی راہ، بیچ کی راہ، توازن، غیر جانبداری، انصاف، ایمانداری۔

**عدل پرور** انصاف کرنے والا (حکمران)، منصف۔

**عدل گستر** (پیش گ) انصاف کرنے والا۔

**عدلیہ** (زبرع، زبرد، زیرل، زبری) عدالتی نظام، انصاف کا محکمہ، قانونی چارہ جوئی کرنے والا ادارہ جو ججوں اور عدالتوں پر مشتمل ہوتا ہے۔ عام: **عدلیہ** (زبرع، جزم د)۔

**عدم** زبرع، زبرد۔ امذ، ع۔ نہ ہونا، نابود، بے وجود ہونا؛ لاموجودیت؛ بے بود ہونا، ہستی کی ضد؛ آخرت، دوسری دُنیا؛ کمی، خلا، فقدان۔

**عدم ادائیگی** (قرض وغیرہ کا) ادا نہ کرنا۔ نیز **عدم ادائی**۔

**عدمِ اعتماد** بھروسہ نہ ہونا، اعتماد باقی نہ رہنا۔

**عدمِ اعتماد کا ووٹ** وہ رائے جو کسی منتخب رکن کے خلاف عدمِ اعتماد ظاہر کرنے کے لیے دی جائے۔

**عدم آباد** موت کے بعد کا عالم؛ عالمِ غیب۔

**عدم تحفظ** غیر محفوظ ہونے کی حالت، حفاظت نہ ہونا۔

**عدم تشدد** جبر کے بغیر، زیادتی کے بغیر۔

**عدم تعاون** ایک دوسرے کی مدد نہ کرنا، اعانت نہ کرنا۔

**عدم توجہ** بے پروائی، بے احتیاطی، بے مروتی۔

**عدم دستیابی** کسی شے کا میسر نہ ہونا، حاصل نہ ہونا۔

محاورہ: **عدم کی راہ دکھانا** مار دینا، قتل کر دینا۔

محاورہ: **عدم سے آنا** پیدا ہونا، دُنیا میں آنا۔

محاورہ: **عدم سے وجود میں آنا** رک: عدم سے آنا۔

**عدم مساوات** برابری نہ ہونا۔

**عدم واقفیت** بے خبری، لاعلمی۔

**عدم و وجود برابر ہے** ہونا نہ ہونا یکساں ہے۔

**عدمِ نور** اندھیرا۔

**عدم ہوش** غفلت۔

**عدمی** عدم سے منسوب؛ نظریۂ عدمیت کا حامل۔

**عدمیت** یہ نظریہ کہ کائنات ایک واہمہ ہے حقیقی وجود نہیں رکھتی؛ نیز یہ کہ موجودہ سماجی عقائد اور ادارے مٹا دینے کے قابل ہیں؛ منفیت۔

**عدن** زبرع، جزم د۔ امذ، ع۔ باغ، جنت، فردوس، بہشت۔

**عدن** زبرع، زبرد۔ امذ، ع۔ جزیرہ نمائے عرب میں ملک یمن میں ایک بندرگاہ جہاں کا موتی مشہور ہے۔

**عدنان** زبرع، جزم د۔ علم، ع۔ شمالی عرب کے قبائل کا مورثِ اعلیٰ جو حضرت اسمٰعیلؑ کے اخلاف میں تھا۔ **آلِ عدنان** جزیرہ نمائے عرب کے باشندے۔

**عدو** زبرع، وضع۔ امذ، ع۔ دُشمن، بیری، حریف؛ (مجازاً) رقیب۔

کہاوت: **عدو عاقل خیر من صدیق جاہل** دانا دُشمن نادان دوست سے اچھا ہے۔

کہاوت: **عدو شود سبب خیر گر خدا خواہد** خدا چاہے تو دُشمن سے فائدہ ہوتا ہے۔

**عدو کش** دُشمن کو مارنے والا؛ (مجازاً) بہادر، جری۔

**عَدول** زبرع، وضع۔ صف تفضیل، ع۔ بڑا عادل، نہایت منصف مزاج۔

**عُدول** پیش ع، وضع۔ امذ، ع۔ انحراف، روگردانی؛ نافرمانی، سرتابی۔

**عدول حکمی** حکم سے سرتابی، حکم ماننے سے انکار۔

محاورہ: **عدول کرنا** حکم نہ ماننا، نافرمانی کرنا۔

**عدید** زبرع، ی۔ صف، ع۔ نظیر، مانند؛ گنے ہوئے، بہت سے۔

**عدیل** زبرع، ی۔ صف، ع۔ برابر کا، مساوی، ہم رتبہ، ہمسر؛ مثل، مقابل، نظیر؛ انصاف کرنے والا، منصف۔

**عدیم** زبرع، ی۔ صف، ع۔ لاموجود، غائب، نایاب، کمیاب۔

**عدیم الفرصت** جسے بالکل بھی فرصت نہ ہو۔

**عدیم الفرصتی** مصروفیت، فرصت نہ ہونے کی کیفیت یا حالت۔

**عدیم النظیر** جس کا مثل نہ ہو، یکتا، یگانہ، لاجواب۔

**عدیم الوجود** نایاب، کم یاب۔

## ع۔ذ

**عذاب** زبرع۔اند،ع۔ تکلیف،ایذا؛ اعمال کی سزا؛ مصیبت،جھنجھٹ۔
محاورہ: **عذاب اُٹھانا** تکلیف اُٹھانا/ برداشت کرنا۔
**عذابُ الحریق** دوزخ کی آگ کا عذاب۔
**عذابِ الٰہی** وہ تکلیف یا مصیبت جو خدا کی طرف سے پاداشِ اعمال میں آئے۔
محاورہ: **عذاب آنا** خدا کا قہر نازل ہونا، گناہوں کی سزا ملنا۔
محاورہ: **عذاب بن جانا** مصیبت بن جانا، تکلیف کا باعث ہونا۔
**عذابِ جاں** جی کا وبال، زندگی کے لیے مصیبت۔
محاورہ: **عذاب جھیلنا** مصیبت اُٹھانا؛ دُکھ اُٹھانا۔
محاورہ: **عذاب دینا** مصیبت میں مبتلا کرنا، تکلیف پہنچانا۔
محاورہ: **عذاب سہنا** مصیبت برداشت کرنا، تکلیف اُٹھانا۔
محاورہ: **عذاب سے معذّب ہونا** اللہ کے عذاب میں گھرنا؛ کسی بڑی مصیبت میں مبتلا ہونا۔
**عذابِ عظیم** بہت بڑی آفت، مصیبت؛ بہت بڑا عذاب۔
محاورہ: **عذاب کٹنا** مصیبت دور ہونا۔
محاورہ: **عذاب کھینچنا** مصیبت برداشت کرنا، تکلیف سہنا۔
محاورہ: **عذاب لینا** جان بوجھ کا مشکل میں پڑنا، گناہ اختیار کرنا۔
محاورہ: **عذاب مول لینا** خواہ مخواہ تکلیف میں پڑنا۔
محاورہ: **عذاب میں آنا** تکلیف میں مبتلا ہونا، مصیبت میں پھنسنا، سخت تکلیف میں پڑنا۔
محاورہ: **عذاب میں پڑنا** مصیبت میں مبتلا ہونا، دقت اُٹھانا۔
محاورہ: **عذاب میں ڈالنا** مصیبت میں مبتلا کرنا، مشکل میں ڈالنا؛ جھگڑے میں پھنسانا۔
محاورہ: **عذاب نازل ہونا** خدا کا قہر ٹوٹنا؛ آفت آنا، مصیبت آنا۔ نیز **عذاب کا نازل ہونا**۔
محاورہ: **عذاب ہونا** تکلیف ہونا، سختی ہونا۔
**عذار** زیرع۔اند،ع۔ گال، رخسار، عارض۔ (صف) **گل عذار** (جزم ل) جس کے پھول جیسے رخسار ہوں۔
**عذّال** پیش ع،شد ذ۔صف،جمع۔ الزام لگانے والے، تہمت لگانے والے، **عاذل** (رک) کی جمع۔

**عذب** زبرع،جزم ذ۔صف۔ شیریں، میٹھا، پُر حلاوت۔
**عذوبت** (پیش ع) مٹھاس، شیرنی، حلاوت۔
**عذبُ اللّسان** (اغم،شدزیرل) شیریں زباں۔
**عذر** پیش ع،جزم ذ۔اند،ع۔ حیلہ، بہانہ؛ تامل، جھجک، ہچکچاہٹ؛ معذوری، مجبوری، معذرت، صفائی، الزام کی جواب دہی۔
محاورہ: **عذر اُٹھانا** اعتراض کرنا، الزام لگانا۔
**عذر آفریں** بہانے بنانے والا، حیلہ گر۔
**عذر آور** عذر کرنے والا۔
محاورہ: **عذر باقی نہ رکھنا** کسی اعتراض کی گنجائش نہ چھوڑنا۔
**عذر پوش** معاف کرنے والا، غلطی کو نظر انداز کر دینے والا۔
محاورہ: **عذر پیش کرنا** دلیل یا حجت پیش کرنا؛ اعتراض کرنا۔
محاورہ: **عذر تراشنا** بہانہ کرنا، ایسا عذر پیش کرنا جس کی حقیقت نہ ہو۔
محاورہ: **عذر تقصیرات کرنا** گناہوں کی معافی مانگنا۔
**عذر خواہی** (و معدولہ) صفائی، معذرت، پیش کرنا، تعزیت کرنا، پرسا کرنا، ہمدردی کرنا۔
محاورہ: **عذر خواہی کرنا** معذرت چاہنا، معافی طلب کرنا۔
**عذر داری** دعویٰ، نالش، عدالت سے چارہ جوئی۔
کہاوت: **عذرِ گناہ بدتر از گناہ** گناہ کر کے پھر اس کی تاویل کرنا زیادہ بڑا گناہ ہے۔ غلطی ہو جائے تو اُسے تسلیم کر لینا چاہیے۔
**عذرِ لنگ** (لیناز زیر،زبرل،ن غنہ) بہانہ، بناوٹی عذر۔
**عذر نیوش** عذر سننے والا۔
**عذرا** زبرع،جزم ذ۔امث،ع۔ کنواری لڑکی، کنیا، دوشیزہ، حضرت مریمؑ کا لقب۔
**عذوبت** پیش ع،و مع،زبرب۔امث،ع۔ شیرینی، حلاوت، مٹھاس۔

## ع۔ر

**عرابت** زبرع،زبرب۔امث۔ بیہودہ گوئی، فحش کلامی۔
**عرابچی** زبرع،جزم ب۔اند۔ کشتی راں، گاڑی بان، کوچوان۔
**عرابہ** زبرع،زبرب۔امث،ع۔ بدگوئی، فحش کلامی۔ نیز **عرابت**۔رک: **عربہ** گاڑی، چھکڑا۔
**عراق** زیرع۔علَم۔اند،ع۔ جزیرہ نمائے عرب کے شمال میں واقع ایک ملک جس کا دارالخلافہ بغداد ہے؛ ایک راگ۔

عراقی عراق کا گھوڑا۔
کہاوت: عراقی پر بس نہ چلا، گدھے کے کان اینٹھے زبردست پر بس نہ چلا تو غریب کو مارنے لگے۔
کہاوت: عراق کو مارا اور ترکی کانپا اوروں کی تادیب سے خود عبرت پکڑنا۔ دوسرے کی سزا سے خود عبرت حاصل کرنا۔ نیز دھیا کو مارا بہوریا کو کان ہوئے۔
عراقین (تثنیہ) دو عراق۔ مراد: عراق کے دو شہر بغداد و بصرہ۔
عرائس زبر ع، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ عروس (رک) کی جمع۔
عرائض زبر ع، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ عریضہ (رک) کی جمع، خطوط، درخواستیں، عرضیاں۔
عرب زبر ع، زبر ر۔ علم۔ اند، ع۔ ہند کے مغرب اور شمالی افریقہ کے مشرق میں بیشتر صحرائی جزیرہ نما؛ عرب کا باشندہ۔
عربدہ زبر ع، جزم ر، زبر ب، زبر د۔ اند، ع۔ جھگڑا، فساد، چھیڑ خانی، نوک جھوک، تلخ کلامی؛ بدخوئی، بدخصلتی؛ نفرت، ناپسندیدگی۔
عربدہ جُو شریر، لڑاکا، جھگڑالو، فتنہ پرداز۔
عربدہ فن بات بات پر جھگڑنے والا۔
عربدہ گر فسادی، جھگڑالو، بدخصلت۔
عربہ زبر ع، زبر ر، زبر ب۔ امث، ع۔ تیز روندی، کشتی، گاڑی، بگھی۔ نیز عرابہ۔
عربی زبر ع، زبر ر، زبر ب۔ امث، ع۔ عرب کی سامی زبان جو قرآن کی زبان ہے۔ عرب (رک) سے منسوب۔
محاورہ: عربی کی چربی نکالنا غلط سلط عربی بول کر عربی دانی کا رعب جمانا۔ غیر ضروری قابلیت بگھارنا۔
عرس پیش ع، جزم ر۔ اند، ع۔ کسی بزرگ کی تاریخ وصال پر فاتحہ، لنگر وغیرہ کی تقریب۔ اصلاً: شادی کی دعوت۔
عرس پیش ع، زبر ر۔ جمع، مذ، ع۔ عروس (رک) کی جمع۔
عرش زبر ع، جزم ر۔ اند، ع۔ تختِ شاہی، چھت، مذہبی تصور کے مطابق کائنات کا اعلیٰ ترین مقام، خدائے تعالیٰ کی نشست گاہ۔
عرش آشیانی سلطانِ مرحوم، بادشاہوں کو موت کے بعد ادب سے یاد کرنے کا کلمہ۔ سابق بادشاہوں کو ایک دوسرے سے متمیز کرنے کے لیے خطاب مقرر کیے جاتے تھے، مثلاً: جنت مکانی، فردوس مکانی، خلد آشیانی۔
عرشِ بریں فلک الافلاک، اعلیٰ و ارفع عرش، وہ آسمان جہاں خدا تعالیٰ کا تخت ہے۔ نیز عرشِ کبیر یا، عرشِ معلیٰ (مُ عَل لا)۔
عرشِ اعظم خدا کا عرش۔
عرشِ اکبر انسان کا دل۔
محاورہ: عرش پر بٹھانا بلند مرتبہ دینا، قدر و منزلت کرنا۔
محاورہ: عرش پر پہنچانا اعلیٰ درجے پر فائز کرنا، باعزت بنانا۔
محاورہ: عرش پر جھنڈا گاڑنا بلند پایے کا کام کرنا، بہت شہرت حاصل کرنا، بڑا رتبہ ملنا۔
محاورہ: عرش پر دماغ پہنچنا بہت متکبر و مغرور ہو جانا، بہت اِترانا۔
محاورہ: عرش پر دماغ ہونا بہت مغرور ہونا۔
عرش پناہ عالی مرتبہ، نہایت بزرگ۔ نیز عرش پایہ۔
عرش پیا/رس عرش پر پہنچنے والا؛ مقبول۔
محاورہ: عرش پر پہنچنا بہت بلند رُتبہ ہونا۔
محاورہ: عرش پر چڑھانا بہت تعریف کرنا؛ خوشامد کرنا؛ مغرور بنا دینا۔
محاورہ: عرش پر کرسی بچھانا اعلیٰ سے اعلیٰ مرتبہ پر پہنچنا۔
عرش سے فرش تک اُوپر سے نیچے تک، آسمان سے زمین تک۔
محاورہ: عرش کا تارا اُترنا نور نازل ہونا۔
عرش کا ٹوٹا عجیب، انوکھا۔
محاورہ: عرش کی زنجیر ہلانا خدا کے حضور میں دعا کرنا۔
محاورہ: عرش کے تارے توڑنا عجیب کام کرنا، انوکھا کام کرنا، کارہائے نمایاں سرانجام دینا؛ کمال چالاکی دکھانا؛ نئے خیالات نظم میں لانا۔
محاورہ: عرش کے تارے ٹوٹنا رک: عرش کے تارے توڑنا جس کا یہ لازم ہے۔
عرش و فرش زمین و آسمان۔
محاورہ: عرش ہلانا مظلوم کی آہ کا اثر ہونا۔
عرشہ زبر ع، جزم ر، زبر ش۔ اند، ع۔ پانی کے جہاز کا کھلا ہوا حصہ جس پر چھت نہیں ہوتی۔
عرشی زبر ع، زبر ر۔ صف، ع۔ عرش (رک) سے منسوب؛ خدا کا مقرب فرشتہ۔ جمع: عروشیاں ملائک۔
عرصہ زبر ع، جزم ر، زبر ص۔ اند، ع۔ مدت، وقت، فصلِ زمانی؛ تاخیر، دیر، توقف؛ خالی زمین، میدان، صحن۔
عرصۂ پیکار میدانِ جنگ۔
محاورہ: عرصہ تنگ کرنا عاجز کرنا، ناچار کرنا، بہت ستانا۔

محاورہ:**عرصہ تنگ ہونا** پریشانی میں مبتلا ہونا، مصیبت کا وقت ہونا۔

محاورہ:**عرصۂ حیات تنگ کرنا** زندگی دوبھر کر دینا، جینا مشکل کر دینا، عاجز کر دینا۔

محاورہ:**عرصۂ حیات تنگ ہونا** رک: عرصۂ حیات تنگ کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**عرصۂ دراز** لمبی مدت، طویل زمانہ۔

مقولہ:**عرصہ سے تیل جل چکا ہے** مدت ہوئی زور ٹوٹ چکا ہے۔

محاورہ:**عرصہ کرنا** دیر کرنا، تاخیر کرنا۔

محاورہ:**عرصہ کھینچنا** دیر کرنا، تاخیر کرنا، وقت لینا۔

محاورہ:**عرصہ لگانا** دیر کرنا، وقت لینا، تاخیر کرنا۔

محاورہ:**عرصہ ہونا** دیر ہونا، کافی مدت گزر جانا، تاخیر ہونا۔

**عرض** زبر ع، جزم ر۔ اسث، ع۔ چوڑائی، چکلان؛ درخواست، التجا، معروضہ؛ بیان، گفتگو، لب کشائی کے لیے مؤدبانہ کلمہ۔ مثلاً: اجازت ہو تو عرض کروں، کچھ عرض کرنا چاہتا ہوں۔

**عَرضُ البلد** (زبر ع، جزم ر، پیش ض، اغم، جزم ل، زبر ب، زبر ل) دُنیا کے نقشے یا کُرّے پر خطِ استوا کے شمال اور جنوب میں مقررہ فاصلوں پر کھینچے ہوئے متوازی، اُفقی خطوط جن کے حوالے سے کسی مقام کا محل وقوع متعین کیا جاتا ہے۔

**عرضِ ارسال** وہ درخواست جس میں ہمراہ مال گزار تحصیل دار کے پاس مال گزاری بھیجے؛ رپورٹ، نقشہ۔

**عرض بیگی** وہ شخص جو لوگوں کی درخواستیں بادشاہ یا کسی بڑے آدمی کے رُوبرو پیش کرے۔

**عرض پرداز** عرض کرنے والا، التماس کرنے والا۔

**عرضِ حال** (بہ ترکیب فارسی) گزارش، عرضداشت، اظہار مدعا، حال عرض کرنا۔

**عرض داشت** درخواست، معروضہ۔

محاورہ:**عرض رکھنا** مدعا رکھنا، درخواست پیش کرنا۔

محاورہ:**عرض کرنا** درخواست کرنا، التجا کرنا، دعا کرنا۔

**عرض گزار** التجا کرنے والا، درخواست کرنے والا۔

**عرض معروض** کسی اَمر کے لیے زبانی پیروی، گزارش، التجا۔

محاورہ:**عرض معروض کا اختیار ملنا** کسی شخص کو بادشاہ کے حضور سائلوں کی درخواستیں پیش کرنے کا کام سپرد کیا جانا۔

**عرض** زبر ع، زبر ر۔ اند، ع۔ اصل وجود یا ذات کی ظاہری خصوصیت یا شناخت، جوہر کی ضد۔

**عرضی** زبر ع، جزم ر۔ اسث، ع۔ لکھی ہوئی درخواست؛ دعویٰ، استغاثہ، مدعی کی طرف سے کسی امر میں چارہ جوئی کی درخواست۔

محاورہ:**عرضی تاننا** نالش کرنا، مقدمہ کے لیے رجوع کرنا۔

محاورہ:**عرضی لگانا** حاکم یا عدالت کے روبرو درخواست پیش کرنا۔

**عرضی نویس** درخواست یا عرضی لکھنے والا۔

**عرعر** زبر ع، جزم ر۔ اند، ع۔ سرو سے مشابہ ایک پودا جسے سرو کوہی بھی کہا جاتا ہے؛ اُبہل، چیڑ کی قسم سے ایک درخت۔

**عرف** پیش ع، جزم ر۔ اند، ع۔ اچھائی، بھلائی؛ بلندی؛ نمایاں ہونا؛ پہچان؛ پکارنے کا نام، پیار کا نام۔ نیز **عرفیت**۔

**عرفِ عام** عام طور پر معروف و مشہور معنی، عام بول چال۔

**عرفات** زبر ع، جزم ر۔ اند، ع۔ مکہ معظمہ سے نو کوس کے فاصلے پر ایک کشادہ میدان کا نام جس میں حج کے دن حجاج آ کر ٹھہرتے ہیں۔

**عرفان** زیر ع، جزم ر۔ اند، ع۔ خداشناسی، حقیقت سے آگاہی۔

**عرفہ** زبر ع، جزم ر، زبر ف۔ اند، ع۔ ذی الحجہ کی نویں تاریخ، حج سے ایک دن قبل۔

**عرفی** پیش ع، جزم ر۔ صف، ع۔ نام یا شہرت سے متعلق؛ ظاہری، معلومہ، رواجی، رسمی، ظاہری۔

**عرق** زبر ع، زبر ر۔ اند، ع۔ رس، نچوڑ، افشردہ۔

**عرق افشاں** پسینہ ٹپکانے والا، پسینے میں ڈوبا ہوا۔

**عرقِ انفعال** شرمندگی کا پانی، وہ پسینہ جو ندامت کے باعث آئے۔ نیز **عرقِ ندامت**۔

**عرق انگیز** پسینہ لانے والا۔

**عرق آلود** پسینے پسینے، پسینے میں تر۔

**عرق چیں** پسینہ صاف کرنے کا رومال؛ ایک قسم کی ٹوپی جو پگڑی کے نیچے پہنتے ہیں۔

**عرق خانہ** حمام، غسل کرنے کا کمرہ۔

**عرق ریزی** سخت محنت، مشقت، جانفشانی۔

**عرقِ شیر** پھٹے ہوئے دودھ کا عرق۔

محاورہ:**عرق عرق ہونا** پسینے پسینے ہونا؛ بہت شرمندہ ہونا۔

محاورہ:**عرق کرنا** پسینہ نکالنا، سخت محنت کرنا۔

**عرق ناک** پسینے میں تر۔

**عرقِ ندامت** شرمندگی کے باعث آنے والا پسینہ۔

**عرق** زبرع، جزم ر۔ اسث۔ ع۔ رگ، نس؛ پودوں کے مسامات۔ جمع: عروق (پیش ع، ومع) خون کو دل سے لانے لے جانے والی رگیں اور شریانیں۔

**عرق النسا** (ء) (پیش ق، غم ا، غم ل، شدز ین) ران کی پشت کی طرف سے ٹانگ میں اُٹھنے والا ایک اعصابی درد۔ (انگریزی: سائیکا)۔

**عرم** زبرع، زیر ر۔ امذ۔ پانی روکنے کا بند یا پشتہ۔

**عروبہ** زبرع، ومع، زبر ب۔ امذ، ع۔ روزِ جمعہ کا قدیم نام، روزِ آدینہ۔

**عروج** پیش ع، ومع۔ امذ، ع۔ بلند ہونا، اُوپر چڑھنا، علو، بلندی، ارتفاع؛ ترقی مدارج، درجۂ اُولی؛ نشے کی ترنگ۔

محاورہ: **عروج پانا** بلندی پر پہنچنا۔

**عروجِ ماہ** چاند کی پہلی سے چودھویں تاریخ تک کا زمانہ۔

**عروجِ مہر** طلوعِ آفتاب سے بارہ بجے دن تک کا وقت۔

**عروج و زوال** بلندی و پستی، ترقی و تنزل؛ اُتار چڑھاؤ۔

**عروس** زبرع، ومع۔ اسث، ع۔ دُلھن، بنی، بنڑی۔

**عروس البلاد** (زبرع، ومع، پیش س، غم ا، جزم ل، زیر ب) شہروں میں سب سے زیادہ خوبصورت؛ (لفظاً) شہروں کی دُلھن۔

**عروسِ تاک** شراب، خمر۔

**عروسی** زبرع، ومع۔ اسث۔ صف۔ شادی، بیاہ؛ دُلھن سے متعلق، مثلاً: **عروسی جوڑا** دُلھن کا لباس۔

**عروض** زبرع، ومع۔ امذ، ع۔ علمِ شعرگوئی، نظم نگاری کے مدون اُصول، بحور و قوافی کا علم؛ مصرعِ اوّل کے آخری رکن کا نام۔

**عروض** پیش ع، ومع۔ امذ، ع۔ عارض ہونا، لاحق ہونا؛ وارد ہونا، واقع ہونا۔

**عروق** پیش ع، ومع۔ امذ، ع۔ رک: عرق جس کی یہ جمع ہے۔

**عریاں** پیش ع، جزم ر، ن غنہ۔ صف، ف۔ ننگا، بے لباس، برہنہ، پردے سے باہر، کھلا ہوا، (مجازاً) ظاہر۔ (اسث) عریانی۔

**عریانیت** بے حجابی، فحش نگاری، برہنگی۔

**عریس** زبرع، ی۔ امذ۔ دولھا، نوشہ، بنا، بنڑا۔

**عریش** زبرع، ی۔ امذ، ع۔ سائبان، چھپر، جھونپڑا۔

**عریض** زبرع، ی۔ صف، ع۔ چوڑا، بسیط، پھیلا ہوا۔

**عریضہ** زبرع، ی، زبر ض۔ امذ، ع۔ درخواست، خط جو اپنے سے کسی (عمر، رتبے یا رشتے میں) بڑے کو لکھا جائے۔

**عریف** زبرع، ی۔ صف، امذ۔ جاننے والا، عالم۔

**عریں** زبرع، ی۔ امذ، ع۔ شیروں کی کچھار؛ گھنا جنگل، بَن۔ مثلاً: شیرِ عریں جنگل کا شیر۔

## ع۔ز

**عز** زبرع، شدزبرز۔ کلمۂ دعائیہ، ع۔ وہ بڑا رہا (مراد: بڑا رہے)۔

**عز اسمہٗ** (زبرع، شدزبرز، زیرا، جزم س، پیش م، پیش ہ) اُس کا نام اُونچا ہے، اللہ تعالیٰ کے نام کے ساتھ مستعمل۔

**عزوجل** (زبرع، وج، زبرج، شدزبرل) وہ بزرگ اور عظیم رہے (یعنی بزرگ و عظیم ہے)۔ نیز **عزوجل** (جزم ل)۔

**عز** زبرع۔ امذ، ع۔ قوت، صلابت، شان و شوکت، اعلیٰ مرتبہ۔

**عز و جاہ/عز و وقار** دبدبہ، شان و شکوہ۔

**عزا** زبرع۔ امذ، ع۔ صبر، استقامت، تحمل؛ ماتم داری۔

**عزادار** سوگ منانے والا، ماتم کرنے والا۔

**عزازیل** زبرع، ی۔ علم، ع۔ ابلیس کا حقیقی نام۔

**عزائم** زبرع، زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ عزم، عزیمت (رک) کی جمع۔

**عزائم خواں** دعائیں، آیاتِ قرآنی وغیرہ کا منتر کرنے والا، جھاڑ پھونک کرنے والا، عامل۔

**عزت** زیرع، شدزبرز۔ اسث، ع۔ مان، آبرو، حرمت؛ اچھی شہرت؛ شرف، بڑائی، بزرگی، عظمت، شان؛ بلند مرتبہ؛ پاس، لحاظ۔

محاورہ: **عزت اُتارنا** بے عزت کرنا، ذلیل کرنا، آبرو خراب کرنا۔

**عزت افزا** عزت بڑھانے والا۔

**عزت افزائی** رک: عزت افزا جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**عزت آثار** آبرودار؛ باوقار بزرگ۔

**عزت باختہ** جو اپنی عزت و آبرو کھو چکا ہو۔

محاورہ: **عزت بچانا** آبرو کی حفاظت کرنا۔

محاورہ: **عزت بڑھانا** مرتبہ بلند کرنا، شان میں اضافہ کرنا۔

محاورہ: **عزت پر ہاتھ ڈالنا** کسی کی آبرو پر حملہ کرنا؛ کسی کو ذلیل کرنے کی کوشش کرنا۔

محاورہ: **عزت جانا** بے آبرو ہونا، رُسوا ہونا۔

محاورہ: **عزت خاک میں ملانا** کسی کو ذلیل کرنا؛ بداعمالیوں سے اپنی عزت کم کرنا۔

مقولہ: عزت خدا کے ہاتھ میں ہے اللہ آبرو رکھے تو رہے۔

**عزت دار** معزز، صاحب عزت۔

محاورہ: **عزت دینا** آبرو بخشنا، تعظیم سے پیش آنا، احترام کرنا۔

محاورہ: **عزت رکھ لینا** لاج رکھنا، نیک نامی برقرار رکھنا؛ کسی کا پردہ رکھنا، راز فاش نہ کرنا۔

محاورہ: **عزت رہ جانا** بھرم باقی رہنا، نیک نامی قائم رہنا۔

محاورہ: **عزت کرنا** تعظیم سے پیش آنا۔

کہاوت: **عزت کی آدھی بھلی، بے عزتی کی ساری کچھ نہیں** عزت سے تھوڑی چیز (روزی) ملے تو ذلت سے زیادہ ملنے والی چیز (روزی) سے بہتر ہے۔

محاورہ: **عزت گنوانا** آبرو کھو دینا۔

محاورہ: **عزت لوٹنا** عصمت خراب کرنا، آبرو ریزی کرنا، کسی عورت سے زبردستی زنا کرنا۔

محاورہ: **عزت مٹی میں ملنا** ذلیل ہونا، رسوا ہونا، بداعمالیوں کی وجہ سے عزت کم ہونا۔

محاورہ: **عزت ملنا** توقیر ملنا، شرف حاصل ہونا۔

کہاوت: **عزت والے کی کم بختی ہے** آبرو دار کو بہت سی باتیں ایسی کرنی پڑتی ہیں جن کی معمولی آدمی پروا نہیں کرتا۔

**عزرائیل** زیر ع، جزم ز، ی۔ علم، ع۔ ملک الموت کا نام، موت کا فرشتہ، روح قبض کرنے والا فرشتہ؛ یم دوت۔

**عزل** زبر ع، جزم ز۔ اند، ع۔ معزولی، موقوفی؛ علیحدگی، چھوت چھات برتنا (مثلاً وبائی بیماری میں)؛ بیوی سے الگ رہنا، جماع میں انزال سے پہلے عورت سے ہٹ جانا۔

**عزل و نصب** برطرفی و بحالی۔

محاورہ، فعل مرکب: **عزل و نصب کا اختیار ہونا** مقرر و موقوف کرنا؛ بڑھانا اور گھٹانا۔

**عزلت** پیش ع، جزم ز، زبر ل۔ امث، ع۔ گوشہ نشینی، تنہا رہنا، الگ تھلگ رہنا۔ نیز **عزلت گزینی**۔

**عزلت پسند** تنہائی کو پسند کرنے والا، الگ تھلگ رہنے والا۔ نیز **عزلت دوست، عزلت گزیں، عزلت نشین**۔

**عزم** زبر ع، جزم ز۔ اند، ع۔ ارادہ، قصد، نیت۔

**عزم بالجزم** (زیر ب، غم ا، جزم ل، زبر ج) پکا ارادہ، مصمم ارادہ۔

**عزمِ سفر** سفر کی نیت، کوچ کا ارادہ۔

**عزیٰ** پیش ع، شد ز، کھڑا زبر ی۔ امث، ع۔ قبل اسلام کعبے کی ایک مورت کا نام۔

**عزیز** زبر ع، ی۔ صف، ع۔ بڑا، بزرگ؛ زبردست، صاحب قوت و اختیار؛ پیارا، محبوب، چہیتا، مرغوب، پسندیدہ رشتہ دار، قرابت دار۔ جمع: اعزہ۔

**عزیز القدر** (پیش ز، غم ا، جزم ل، زبر ق، جزم د) (لفظاً) جس کی قدر و قیمت بہت زیادہ ہو؛ (بطور القاب) عمر میں چھوٹے عزیزوں یا ماتحت چھوٹے افسروں کے لیے مستعمل، مثلاً: برادر عزیز القدر۔

محاورہ: **عزیز جاننا** محبت کرنا، پیارا سمجھنا، محبوب رکھنا، دوست سمجھنا؛ عزت کرنا، قدر کی نگاہ سے دیکھنا۔

محاورہ: **عزیز رکھنا** محبت کرنا، پیارا سمجھنا، محبوب رکھنا؛ کسی مرغوب شے کے دینے میں دریغ کرنا۔

محاورہ: **عزیز ہونا** پیارا ہونا، دریغ ہونا۔

**عزیزی** دوستی، عزت، بڑائی؛ میرے عزیز، میرے دوست۔

**عزیمت** زبر ع، ی، زبر م۔ امث، ع۔ عزم، ارادہ؛ قصد، عالی ہمتی۔ اُولوالعزمی؛ (فقہ) ایسا حکم جسے سخت سمجھا جائے، رخصت کی ضد؛ سختیوں اور مجبوریوں کے باوجود اللہ کے احکامات کی پابندی۔

## ع ۔ س

**عساکر** زبر ع، زیر ک۔ جمع، مذ، ع۔ عسکر (رک) کی جمع۔

**عسر** زبر ع، زبر س۔ صف، ع۔ تنگ، دشوار۔

**عُسر** پیش ع، جزم س۔ اند، ع۔ تنگی، غریبی، مفلسی، ناداری، تنگدستی۔

**عسرت** پیش ع، جزم س، زبر ت۔ امث، ع۔ دشواری، تنگ دستی، مفلسی۔

**عسرت زدہ** مفلسی کا مارا، تنگ دست، مفلس۔

**عسس** زبر ع، زبر س۔ اند، ع۔ پہرہ دار، چوکس رکھنے والا؛ کوتوال۔

**عسف** زبر ع، جزم س۔ اند۔ بھٹکنا، بے راہ رو ہونا۔

**عسکر** زبر ع، جزم س۔ اند، ع۔ لشکر، فوج، سپاہ۔ جمع: عساکر۔

**عسکری** فوجی، فوج کا جوان، فوج سے متعلق، مثلاً: عسکری قوانین۔

**عسکریت** فوجی یا جنگی رجحان، سپاہیانہ جذبہ۔

**عسل** زبر ع، زبر س۔ اند، ع۔ شہد، انگبیں، رام رس۔

**عسیر** زبر ع، ی۔ صف، ع۔ تنگ، دشوار، مشکل۔

**عسیر الاکتساب** (پیش ر، غم ا، جزم ل، زیر ا، جزم ک، زیر ت) جس کا

سیکھنا یا حصول دشوار ہو۔

عسیر الحال (پیش رغم ا، جزم ل) جو مفلسی میں زندگی گزارتا ہو۔ خستہ حال، مفلوک الحال۔

عسیر الفہم (پیش رغم ا، جزم ل، لیٹا زبر ف، جزم ہ) مشکل سے سمجھ میں آنے والا۔

## ع۔ش

عشا (ء) زبر ع۔ اند، ع۔ رات کا کھانا۔

العشاء/ العشاء السرّی حضرت عیسیٰؑ کا حواریوں کے ساتھ آخری طعام۔

عشائے خداوندی وہ کھانا جو حضرت عیسیٰؑ نے آخری مرتبہ اپنے حواریوں کے ساتھ کھایا تھا۔ نیز عشائے ربانی۔

عشا (ء) زیر ع۔ امث، ع۔ مغرب کے بعد رات کی فرض نماز؛ رات کا اندھیرا، تاریک شب۔

عشاری زبر ع۔ صف۔ دسویں حصے کا، دس دس کر کے شمار کیا جانے والا۔

عشاق پیش ع، شد ش۔ جمع، مذ، ع۔ عاشق (رک) کی جمع؛ ایک راگ کا نام جو دن کے وقت سے منسوب ہے۔

عشائیہ زیر، ع، زیر ء۔ اند، ع۔ رات کے کھانے کی دعوت، انگریزی میں: Dinner۔ اصلاً: عشائیہ (زبر ع، زیر ء)۔

عشبہ پیش ع، جزم ش، زبر ب۔ امث، ع۔ ایک بوٹی جس کا پودا چنبیلی سے مشابہ ہوتا ہے، اس کی دو قسمیں ہیں عشبۂ مغربی اور عشبۂ ہندی جنھیں دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے؛ شیام لتا، گوپی، سار سپاریلا۔

عشر زبر ع، زبر ش۔ عدد، ع۔ دہ، دس، (ہندسوں میں) ۱۰۔ جمع: عشرات دہائیاں۔

الکلمات العشر (اَل کَ لِ ما تُل عَ شَر) حضرت موسیٰ کے دس احکام۔

عشر پیش ع، جزم ش۔ صف، عددی، ع۔ دسواں حصہ، ایک بٹا دس (۱/۱۰)، زرعی پیداوار پر عائد اسلامی محصول۔

عشر عشیر (پیش ع، زبر ع) دسویں حصے کا دسواں حصہ، یعنی ۱/۱۰۰؛ (مراداً) بہت کم، برائے نام، تھوڑا سا حصہ۔

عشرات زبر ع، زبر ش۔ اند، ع۔ نو دہائیاں (دس، بیس، تیس، چالیس، پچاس، ساٹھ، ستر، اسی، نوے)۔

عشرت زیر ع، جزم ش، زبر ر۔ امث، ع۔ خوشی، مسرت، فرحت، آرام، شادمانی؛ جلسہ، محفلِ احباب، عیش و نشاط۔

عشرت افزا خوشی بڑھانے والا، مسرت میں اضافہ کرنے والا۔

عشرت آمیز خوشی سے بھرا ہوا۔

عشرت پذیر خوشی حاصل کرنے والا، خوش ہونے والا۔

محاورہ: عشرت پیرا ہونا عیش میں مشغول ہونا۔

عشرت کدہ وہ جگہ جہاں عیش و عشرت کا سامان مہیا ہو۔ نیز عشرت خانہ، عشرت سرا، عشرت گاہ۔

عشرہ زبر ع، جزم ش، زبر ر۔ صف، ع۔ دس، مہینے کا دسواں حصہ۔

عشرہ مبشرہ (پیش م، زبر ب، شد زبر ش، زبر ر) وہ دس صحابہ (حضرت ابوبکرؓ، حضرت عمرؓ، حضرت عثمانؓ، حضرت علیؓ، حضرت زبیرؓ، حضرت طلحہؓ، حضرت سعیدؓ، حضرت سعدؓ، حضرت ابو عبیدہؓ، حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ) جنھیں آپ ﷺ نے زندگی میں ہی جنت کی خوشخبری سنا دی تھی۔

عشرۂ محرم محرم الحرام کے ابتدائی دس دن۔

عش عش زبر ع، جزم ش، زبر ع۔ اند۔ واہ واہ، داد، تحسین۔ (اَش اَش کی متبادل شکل)۔

محاورہ: عش عش کر اُٹھنا بے ساختہ واہ واہ کہنا یا تعریف کرنا۔

محاورہ: عش عش کرنا آفرین کہنا۔

عشق زبر ع، جزم ش۔ اند، ع۔ گہرا جذباتی لگاؤ، محبت، اُلفت، عاشقی۔

کہاوت: عشق است و ہزار بدگمانی عاشق کو معشوق کے متعلق ہمیشہ بدگمانی رہتی ہے۔

عشق اللہ درویشوں کا سلام۔

عشق انگیز عشق پیدا کرنے والا۔

کہاوت: عشق اور مشک چھپائے سے نہیں چھپتے عشق کا حال لوگوں کو معلوم ہو جاتا ہے اور خوشبو کو بھی خفیہ نہیں رکھا جا سکتا۔

عشق باز عاشق مزاج؛ حسن پرست۔

عشق پرور عاشق مزاج، عشق کو سینے میں پالنے والا؛ حسن پرست۔ نیز عشق پیشہ۔

عشق پیچاں ایک سدا بہار بیل جس میں سرخ پھول لگتے ہیں۔ نیز عشق پیچہ۔

عشق پیشہ عاشق مزاج، حسن پرست۔

کہاوت: عشق چھپائے نہیں چھپتا عشق کا حال لوگوں کو معلوم ہو ہی جاتا ہے۔

عشقِ حقیقی اللہ تعالیٰ کی محبت۔
محاورہ: عشق چرانا عاشق ہونا، عشق کا جذبہ اُبھرنا۔
محاورہ: عشق سے چھاتی گرم ہونا عشق کے جذبے کا غلبہ ہونا۔
عشق کا داغ غم و رنج جو عاشق کو ہوتا ہے۔
محاورہ: عشق کا زور کرنا عشق کی وجہ سے بہت بے قراری ہونا۔
کہاوت: عشق کا مارا پانی نہیں مانگتا عاشق فوراً مر جاتا ہے۔
کہاوت: عشق کے کوچے میں شاہ و گدا برابر ہیں عشق میں امیر اور غریب کا کوئی فرق نہیں ہوتا۔
کہاوت: عشق (کے کوچہ) میں عاشق کی حجامت ہوتی ہے عشق میں عاشق کا بہت نقصان ہوتا ہے۔
عشقِ مجازی دنیوی محبوب یا معشوق کی محبت۔
کہاوت: عشقِ مجازی سے عشقِ حقیقی پیدا ہوتا ہے انسان سے محبت آخر میں خدا سے محبت میں بدل جاتی ہے۔
کہاوت: عشق، مشک، کھانسی، خون خرابہ چھپائے سے نہیں چھپتا یہ چیزیں ضرور ظاہر ہو جاتی ہیں۔
کہاوت: عشق یا کرے امیر یا کرے فقیر عشق ہر ایک کے بس کا نہیں ہے۔ امیر یا فقیر ہی اس کو نبھا سکتے ہیں۔ کیونکہ دونوں کو کوئی فکر نہیں ہوتی۔
صفت: عشقیہ (زیر ع، جزم ش، زیر ق، زبر ی) عشق سے تعلق رکھنے والا، عاشقانہ۔
عشم زبر ع، زبر ش۔ امث۔ سوکھی روٹی۔
عشوہ زیر ع، جزم ش، زبر و۔ امذ، ع۔ شعلہ، رات کو دُور سے دکھائی دینے والی روشنی؛ سراسیمہ کرنے والی، حیرت میں ڈالنے والی بات، ناز و ادا، غمزہ، نخرہ، کرشمہ۔ نیز عَشْوَہ۔
عشوہ پرداز ناز و نخرے دکھانے والی/ والا، کرشمہ دکھانے والی/ والا، وہ جو محبوبانہ ادائیں دکھائے۔ نیز عشوہ طراز، عشوہ گر۔
عشیر زبر ع، ی۔ صف عددی، ع۔ دسواں حصہ، (ہندسوں میں) ۱/۱۰۔
عشیرہ زبر ع، ی، زبر ر۔ امذ، ع۔ کنبہ، کنُم، قبیلہ، خاندان۔ نیز عشیرت۔

## ع۔ص

عصا (ء) زبر ع۔ امذ، ع۔ لاٹھی، چوب دستی، ہاتھ کی جریب؛ (مجازاً) سہارا، ٹیک۔
محاورہ: عصا اُٹھانا مارنے کے لیے لاٹھی اُٹھانا۔
صف: عصا بردار (ع، ف) چوب دار جو امراء اور بادشاہوں کے دربار میں حاضر رہتے اور بعض اوقات پیغام رسانی کے لیے بھیجے جاتے تھے اور سواری کے ساتھ ساتھ بھی چلتے تھے، ایک طرح کے چپڑاسی۔
عصائے پیری وہ لاٹھی جو بوڑھے استعمال کرتے ہیں؛ (مجازاً) بڑھاپے کا سہارا، (مراد) جوان اولاد۔
عصابت زیر ع، زبر ب۔ امث۔ جماعت۔
عصابہ زبر ع، زبر ب۔ امذ، ع۔ کساوہ، سربند، سر پر باندھنے کا رومال، پگڑی۔ نیز گروہ، جتھا۔
عصار زبر ع، شدص۔ امذ، ع۔ تیلی، روغن گر۔
عصارہ پیش ع، زبر ر۔ امذ، ع۔ افشردہ، نچوڑا ہوا عرق یا تیل۔
عصافیر زبر ع، ی۔ جمع، مث، ع۔ عصفور (رک) کی جمع۔
عصب زبر ع، زبر ص۔ امذ، ع۔ پٹھا، جسم کے اندر سفید ریشے جو دماغ سے منسلک ہیں۔
عصبہ پیش ع، جزم ص، زبر ب۔ امذ، ع۔ جدی عزیز جو اولاد اور اصحاب الفروض کے نہ ہونے کی صورت میں ترکے کا حقدار ہو۔
عصبی زبر ع، زبر ص۔ صف، ع۔ عصب (رک) سے منسوب۔
عصبیت زبر ع، زبر ص، زیر ب، زبر ی۔ امث، ع۔ اپنے گروہ کی وفاداری اور پاسداری، اپنوں کی بے جا حمایت اور دوسروں سے نفرت، تعصب، جانبداری، شدید جذباتیت۔
عصد زبر ع، جزم ص۔ امذ۔ لپیٹ کر باندھنا، مروڑ؛ پیچیدگی۔
عصر زبر ع، جزم ص۔ امذ، ع۔ زمانہ، روزگار، دَور، عہد؛ سہ پہر کا وقت، ظہر اور مغرب کے درمیان کی نماز۔
عصر آفریں زمانہ پیدا کرنے والا؛ نیا ماحول پیدا کرنے والا؛ حالات کو زمانے کے تابع کر دینے والا۔
عصرِ حاضر موجودہ زمانہ، دورِ حاضر۔
عصرانہ سہ پہر کے وقت کی جانے والی دعوت۔
صف: عصری عصر سے منسوب زمانے کا، موجودہ زمانے سے تعلق رکھنے والا۔
عصفر پیش ع، جزم ص، زبر ف۔ امذ، ع۔ کسم، زعفران، گلِ کافشہ، گلِ فتق۔
عصفور پیش ع، جزم ص، و مع۔ امث، ع۔ گھریلو، چڑیا، کنجشک۔ جمع: عصافیر۔

**عصل** زبرع، جزم ص۔ اند۔ (قانون) بیوہ کو دوسرا خاوند کرنے سے باز رکھنا؛ کسی پر کام کا سخت اور دُشوار ہونا۔

**عصم** زیرع، زبر ص۔ امث، جمع۔ پارسائیاں، عصمتیں۔

**عصمت** زیرع، جزم ص، زبرم۔ امث، ع۔ اپنے آپ کو گناہ سے بچانا؛ بے گناہی، معصومیت، پاک دامنی، پارسائی۔

محاورہ: **عصمت بچانا** عزت محفوظ رکھنا؛ زنا سے محفوظ رکھنا یا رہنا۔

کہاوت: **عصمت بی بی (است) از بے چادری** بے سامانی کی وجہ سے پارسائی ہے۔ گناہ کرنے کی استطاعت یا صلاحیت نہ ہونے کے باعث کی جانے والی پارسائی ہے۔ مجبوری کی نیکی ہے۔

محاورہ: **عصمت پر حرف آنا** عزت خراب ہو جانا، بدنامی ہونا؛ پاک دامنی پر الزام آنا۔

محاورہ: **عصمت پر ہاتھ ڈالنا** (عورت کی) عزت پر حملہ کرنا، آبروریزی کرنا، زنا کرنے کی کوشش کرنا۔

**عصمت دار** نیک پاک دامن، نیک چلن۔

**عصمت دری** بے آبروئی؛ زنا کاری۔

**عصمت سرا** باپردہ خواتین کے رہنے کا مکان۔

**عصمت فروش** آبرو بیچنے والی؛ معاوضہ لے کر زنا کروانے والی۔

**عصمت فروشی** جسم بیچنے کا پیشہ، کسبیوں کا کام۔

**عصہ** زبرع، زبر ص۔ اند۔ خواتین کے سر پر باندھنے کا کپڑا۔

**عصیاں** زیرع، جزم ص، ن غنہ۔ اند، ع۔ گناہ، پاپ، خطا کاری؛ نافرمانی، ترکِ اطاعت۔

**عصیر** زبرع، ی۔ اند، ع۔ کسی چیز کا نچوڑا ہوا پانی یا شیرہ، نچوڑ؛ (مجازاً) انگوری کی شراب۔

## ع ۔ ض

**عضد** پیش ع، جزم ض۔ اند، ع۔ بازو، بانھ؛ ساتھی، ہمراہی۔

**عضلہ** زبرع، جزم ض، زبر ل۔ اند، ع۔ جسم پر گوشت کا سخت حصہ یا پٹھوں کا اُبھار جسے مچھلی بھی کہتے ہیں۔ نیز ادلہ۔

**عضو** پیش ع، جزم ض۔ اند، ع۔ جسم کا کوئی حصہ۔ جمع: اعضا (ء)۔

**عضوِ تناسل** ذکر، آلۂ تناسل۔

**عضوِ معطل** جسم کا وہ حصہ جو بیکار ہو جائے؛ ناکارہ شے، بیکار چیز۔

**عضوِ ضعیف** کمزور حصہ۔ نیز (مجازاً) کسی جماعت کا کمزور رکن۔

**عضوض** زبرع، و مع۔ صف، ع۔ دانتوں سے کاٹنے والا؛ لوٹ کھسوٹ کرنے والا؛ مشقت میں ڈالنے والا۔

**عضویات** پیش ع، جزم ض، زیر و، شدی۔ امث، جمع، ع۔ وہ علم جس میں اعضائے جسمانی کے افعال پر بحث کی جاتی ہے۔

## ع ۔ ط

**عطا (ء)** زبرع۔ امث، ع۔ بخشش، دین، داد و دہش، کرم، فیض رسانی۔

صف: **عطا بخش** (ع ف) سخی، فیاض۔

**عطا پاش** بہت زیادہ بخشنے والا، داد و دہش کرنے والا۔

صف: **عطا پاش خطا پوش** (ع، ف) خدا کی تعریف جو بندوں کے گناہوں کی پروا نہیں کرتا اور مہربانیاں کرتا رہتا ہے۔

مرکب فعل: **عطا فرمانا** دینا، بخشنا، مرحمت فرمانا۔ نیز **عطا کرنا**۔

**عطار** زبرع، شدط۔ اند، ع۔ عطر ساز، گندھی، دوا فروش۔

کہاوت: **عطار کا شیشہ، ڈوم کا گلا** دونوں برابر ہیں۔ ایک میں سے ہر قسم کے شربت یا عرق نکلتے ہیں اور گلے میں سے قسم قسم کے راگ نکلتے ہیں۔

**عطاری** دوا فروشی۔

**عطارد** پیش ع، زیر ر۔ اند، ع۔ سیارہ جو نظام شمسی میں سورج سے قریب ترین ہے، جسے منشی فلک بھی کہتے ہیں، بدھ گرہ۔ نیز **عطارد** (زبرع)۔

**عطارد منش** ذہین، ذکی؛ تیز طبع۔

**عطارد رقم** بہت خوش خط، خوش نویس۔

**عطائی** زبرع۔ اند، ع۔ جس نے کسی فن، خصوصاً طب کی باقاعدہ تعلیم نہ پائی ہو بلکہ کسی کی شاگردی میں یا کسی کے پاس کچھ وقت گزار کر معمولی سیکھ لیا ہو۔ نیز **اتائی**۔

کہاوت: **عطائی نان ختائی** جو شخص دنیا میں خود سیکھے وہ مزے میں رہتا ہے۔

کہاوت: **عطائے تو بلقائے تو** تیری بخشی ہوئی چیز تجھی کو واپس کی جاتی ہے۔

**عطر** زیرع، جزم ط۔ اند، ع۔ خوشبو؛ پھولوں وغیرہ کی کشید کی ہوئی مقطر خوشبو؛ پشپ ساز؛ کسی شے کا خلاصہ، ست، جوہر، روح۔ نیز **عطیر**۔

صف: **عطر آگیں** (ع، ف) معطر، خوشبودار، خوشبو میں بسا ہوا۔

صف: **عطر بیز (ے)** (ع، ف) خوشبو پھیلانے والا۔ نیز **عطر ریز**۔

**عطر کی سینک** وہ تنکا جس پر عطر فروش عطر میں ڈوبی ہوئی روئی لپیٹ کر فروخت کرتے ہیں۔

محاورہ: عطر کھینچنا خوشبودار شے کا تیل کشید کر کے نکالنا۔

عطسہ زبر ع، جزم ط، زبر س۔ اند، ع۔ چھینک۔

عطسہ زن چھینکنے والا۔

عطش زبر ع، زبر ط۔ امث، ع۔ پیاس، تشنگی۔

عاطش پیاسا۔

عطف زبر ع، جزم ط۔ اند، ع۔ رجحان، میلان، جھکاؤ؛ کونا، گوشہ؛ شفقت، ہمدردی، مہر، لگاؤ؛ مڑنا، پھرنا، گھوم جانا۔ حرفِ عطف وہ حرف یا الفاظ جو کسی تصریف کے بغیر دو الفاظ یا دو جملوں کو ملائیں۔ مثلاً: و، اور، نیز، چنانچہ، لہٰذا۔

عطفی مڑا ہوا، خمدار۔

عطوف زبر نیز پیش ع، و مع۔ صف، ع۔ مہربان، شفیق۔

عطوفت پیش ع، و مع، زبر ف۔ امث، ع۔ شفقت، مہربانی، لطف و عنایت۔

عطوفت نامہ (بطور احترام) خط، مکتوب۔

عطوفتی مہربانی اور شفقت کرنے والا۔

عطیہ زبر ع، زیر ط، شد زبر ی۔ اند، ع۔ تحفہ، بخشش، انعام۔

## ع۔ ظ

عظام زیر ع۔ جمع، مذ، ع۔ عظیم (رک) کی جمع؛ ہڈیاں۔

عُظام پیش ع۔ صف، ع۔ بڑا، بزرگ، کلاں۔

عظم زبر ع، جزم ظ۔ امث، ع۔ ہڈی، استخواں۔

عظمہ ہڈی کا ٹکڑا۔

عظم زیر ع، جزم ظ۔ امث، ع۔ بڑائی، بزرگی۔ نیز اُعظم۔

عظمت (زبر ع، زبر نیز جزم ظ) شکوہ، شان و شوکت، دبدبہ، بڑائی، بزرگی، برتری۔

عظمتِ رفتہ ماضی کی شان و شوکت۔

عظمیٰ پیش ع، جزم ظ، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ اعظم (رک) کی تانیث۔

عظیم زبر ع، ی۔ صف، ع۔ بڑا، بزرگ، زبردست، جاہ و جلال والا؛ سخت، شدید؛ اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں سے ایک۔

عظیم الشان (پیش م، غم ا، غم ل، شد ش) رُعب دار، بہت بڑا، بڑے مرتبے والا، بڑی شان و شوکت والا۔

عظیمت زبر ع، ی، زبر م۔ امث، ع۔ سخت آفت؛ اہم معاملہ یا واقعہ۔

## ع۔ ف

عفاریت زبر ع، ی۔ اند۔ دیو، بھوت، خبیث جن۔

عفاف زبر ع۔ اند، ع۔ پاک دامنی، پارسائی، پرہیزگاری۔

عفت زیر ع، شد زبر ف۔ امث، ع۔ پرہیزگاری، پاک دامنی۔

عفت مآب نہایت پاک دامن۔

محاورہ: عفت میں خلل ڈالنا زنا کرنا، بے حرمت کرنا، آبرو لوٹنا۔

عفریت زیر ع، جزم ف، ی۔ امث، ع۔ بھوت، راکھشس، دیو۔

عف عف زبر ع، جزم ف، زبر ع۔ اند۔ نقلِ صوت۔ کتے کے بھونکنے کی آواز، بھوں بھوں۔

عفن زبر ع، زبر ف۔ اند۔ بدبو، سڑاند؛ متعفن ہونا، سڑنا، گلنا۔

عفن زبر ع، جزم ف۔ صف۔ بوسیدہ، گندہ، بدبودار۔

عفو زبر ع، جزم ف۔ اند، ع۔ بخشش، درگزر، معافی، خطا بخشی۔

عفو کوش گناہ معاف کرنے والا، خطا بخشنے والا۔

عفو و درگزر خطا و قصور معاف کرنا۔

عُفو پیش ع، پیش ف، شد و۔ صف، ع۔ بہت بڑا معاف کرنے والا، اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں سے ایک۔

عفوصت زبر ع، و مع، زبر ص۔ امث۔ کسیلا پن، جلد کو سکیڑنے اور بہتے خون کو بند کرنے کی خاصیت۔

عفونت پیش ع، و مع، زبر ن۔ امث، ع۔ سڑاند، بدبو، گندگی۔

عفی زبر ع۔ صف، ع۔ مضبوط، توانا، تگڑا۔

عفی عنہ پیش ع، زیر ف، زبر ی، زبر ع، جزم ن، لیٹا پیش ہ۔ کلمۂ دعائیہ۔ اُس کے گناہ بخشے گئے (بخشے جائیں)۔ برائے مؤنث عنہا۔ جمع کے لیے: عنہم۔

عفیف زبر ع، ی۔ صف، مذ، ع۔ نیک اطوار، پاک دامن، پارسا (مرد)۔

عفیفہ زبر ع، ی۔ صف، مث، ع۔ باعصمت، پاک دامن (عورت)۔

## ع۔ ق

عقاب زیر ع۔ اند، ع۔ عذاب، سزا، مواخذہ۔

عقاب پیش ع۔ اند، ع۔ کالے رنگ کا بڑا شکاری پرندہ، شاہین؛ کیمیا گروں کی اصطلاح میں نوشادر؛ اُونچی جگہ۔ (صف) عقابی عقاب کی مانند یا متعلق۔

عقابی نگاہ/نظر بہت تیز نگاہ۔

عقار زبر ع۔ اند، ع۔ گھر کا اسباب، متاع۔

**عُقار** پیش ع۔ امذ، ع۔ شراب۔
**عُقّار** پیش ع، شدق۔ امذ، ع۔ جڑی بوٹی۔
**عقارب** زبرع، زیر۔ امذ، ع۔ عقرب (رک) کی جمع۔
**عقائد** زبرع، زیر۔ امذ، ع۔ عقیدہ (رک) کی جمع۔
**عقب** زبرع، زبرق۔ امذ، ع۔ پچھواڑہ، پیچھے کا حصہ، پشت کی سمت۔
**عقبہ** زبرع، زبرق، زبرب۔ امث، ع۔ چڑھائی، سیدھا پہاڑی راستہ، دشوار گزار پہاڑی راستہ۔
**عقبیٰ** پیش ع، جزم ق، کھڑا زبری۔ امث، ع۔ دوسری دُنیا، آخرت، موت کے بعد کا عالم، عاقبت۔
محاورہ: **عقبیٰ بنانا** ایسے کام کرنا جو آخرت میں کام آئیں، نیکیاں کرنا، عاقبت سنوارنا۔
**عقد** زبرع، جزم ق۔ امذ، ع۔ جوڑنا، باندھنا، گرہ، گانٹھ؛ معاہدہ؛ نکاح، بندھن؛ (مجازاً) مشکل کام، پیچیدہ مسئلہ۔
**عقدِ انامل** اُنگلیوں پر گننا۔
محاورہ: **عقد باندھنا** نکاح کرنا، بیاہ کرنا۔ نیز عقد کرنا۔
**عقد بندی** نکاح؛ عہد پورا کرنا؛ (کاشت کاری) زمیندار اور کاشتکار کے درمیان زمین کے بارے میں معاہدہ کی تکمیل۔
**عقدِ بیع** فروخت کا اقرار نامہ۔
**عقدِ ثانی** دوسری شادی، دوسرا نکاح۔
**عقدِ سیماب** کیمیا کی اصطلاح؛ پارے کی گولی باندھنا۔
محاورہ: **عقد میں لانا** کسی عورت سے نکاح کرنا۔
**عقد نامہ** شادی کی دستاویز۔
**عِقد** زیرع، جزم ق۔ امذ، ع۔ مالا، گلے کا ہار، کنٹھی۔
**عقدِ پروین** رک: عقدِ ثریا۔
**عقدِ ثریا** سات سہیلیوں کا جھمکا، ہار سے مشابہ سات ستاروں کا مجموعہ، نظم پروین، عقدِ پروین، سپت رشی۔
**عقد ساز** جوہری، زرگر۔
**عُقدہ** پیش ع، جزم ق، زبرد۔ امذ، ع۔ گرہ، گتھی، گانٹھ؛ پیچیدہ مسئلہ، مشکل معاملہ، امرِ دشوار؛ (مجازاً) راز، پوشیدہ بات؛ معمّہ، پہیلی۔
محاورہ: **عقدہ باندھنا** گرہ لگانا؛ کسی معاملے کو پیچیدہ کر دینا۔
محاورہ: **عقدہ پانا** معاملے کی تہہ تک پہنچ جانا، بات سمجھ لینا؛ راز پالینا۔
محاورہ: **عقدہ حل کرنا** مشکل دُور کرنا، پیچیدگی سلجھانا؛ گرہ کھولنا۔

**عقدۂ سربستہ** خفیہ راز۔
**عقدۂ خاطر** دل کی اُلجھن۔
محاورہ: **عقدہ ڈالنا** راہ میں رکاوٹ پیدا کرنا، روڑے اٹکانا۔
محاورہ: **عقدہ کھلنا** گرہ کھلنا، مشکل آسان ہونا؛ مسئلہ حل ہونا، راز فاش ہونا، بھید ظاہر ہونا۔
**عقدہ کشائی** مسئلہ حل کرنا، مشکل سے نجات دلانا۔
محاورہ: **عقدہ کھولنا** مسئلہ حل کرنا، گتھی سلجھانا، مشکل حل کرنا۔
**عقدۂ لاینحل** ایسا مسئلہ جو حل نہ ہو سکے۔
**عقر** زبر نیز پیش ع، جزم ق۔ امذ، ع۔ بانجھ پن۔
**عُقر** پیش ع، جزم ق۔ امث، ع۔ کنیز یا کسی عورت سے اتفاقاً یا سہواً جنسی ملاپ کا تاوان یا مہر۔
**عقرب** زبرع، جزم ق، زبرر۔ امذ، ع۔ بچھو، کژدُم؛ بدنفس، شریر آدمی؛ نجوم کی رُو سے بارہ آسمانی برجوں میں سے ایک۔
**عقربِ سلیمانی** تلوار کی تعریف؛ تلوار۔
**عقرہ** امذ، ع۔ بانجھ پن۔
**عقص** زبرع، جزم ق۔ امذ۔ بلنا، لپٹنا؛ (عروض) زحافات مرکب ملتبہ میں سے ایک زحاف۔
**عقل** زبرع، جزم ق۔ امث، ع۔ وہ قوت جس کے ذریعے انسان بھلے برے میں تمیز کر سکے اور مشکل معاملات کا حل کرے، شعور، سمجھ؛ فراست، دانائی، دانش، فکر، فہم، استدلال، منطق۔
محاورہ: **عقل اُڑانا** حیران کرنا، ہوش زائل کرنا۔
محاورہ: **عقل اُڑ جانا** حیران ہو جانا، گھبرا جانا، عقل جاتی رہنا۔
محاورہ: **عقل اُلٹی ہونا** بیوقوف ہونا، ناسمجھ ہونا۔
**عقلِ اوّل** وہ مخلوق جو دوسری تمام مخلوقات کی پیدائش کا ذریعہ ہے؛ (کنایۃً) پہلا فرشتہ، جبرائیل۔
محاورہ: **عقل اوندھی ہونا** بے عقل ہونا، بیوقوف ہونا۔
**عقل آرا** سوچنے والا، غور و فکر کرنے والا۔
**عقل آرائی** رک: عقل آرا جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔
محاورہ: **عقل آنا** ہوش آنا، سمجھ میں آنا، تمیز حاصل ہونا۔
محاورہ: **عقل بر جا نہ رہنا** حواس درست نہ رہنا، ہوش نہ رہنا۔
کہاوت: **عقل بڑی کہ / یا بھینس** بے تکی بات پر، عقل سے کام نہ لینے پر مذاقاً کہتے ہیں۔

کہاوت: عقل بڑھے سوچ سے، روٹی بڑھے لوچ سے سوچنے سے عقل میں اضافہ ہوتا ہے اور آٹے میں لوچ ہو تو روٹی بڑی بنتی ہے۔

محاورہ: عقل پر پتھر پڑنا عقل جاتی رہنا، غلطی ہونا؛ کچھ سمجھ میں نہ آنا، بیوقوف ہونا، مت ماری جانا۔ نیز عقل پر پردہ پڑنا، عقل پر پٹکی پڑنا۔

محاورہ: عقل پکڑنا ہوش میں آنا، سمجھداری سے کام لینا۔

محاورہ: عقل ٹھکانے ہونا ہوش و حواس درست ہونا، سوچنے سمجھنے کی صلاحیت برقرار ہونا۔

محاورہ: عقل چرخ کر دینا ہوش گم کر دینا، حواس باختہ کر دینا، حیران و پریشان کر دینا۔

محاورہ: عقل چرخ میں آنا ہوش گم ہو جانا، حیران و پریشان ہونا۔

محاورہ: عقل چرنا عقل غائب ہونا، ہوش گم ہونا۔

محاورہ: عقل چھو جانا معمولی سی سوجھ بوجھ ہونا۔

فقرہ: عقل چھو کر نہیں گئی بالکل بے وقوف ہے۔

عقل داڑھ دونوں طرف کی پچھلی داڑھ (تعداد میں چار) جو بلوغ کے قریب نکلتی ہے۔

محاورہ: عقل دنگ ہونا حیران ہونا، تعجب ہونا۔

محاورہ: عقل دوڑانا غور و فکر کرنا، سوچ سمجھ سے کام لینا۔

محاورہ: عقل دینا تدبیر سمجھانا، عقل کی بات بتانا، اچھی رائے دینا، شعور دینا، سمجھ دینا۔

محاورہ: عقل سٹھیا جانا بڑھاپے کی وجہ سے ذہن کا کمزور ہو جانا، سوچنے سمجھنے کی صلاحیت میں کمی آجانا۔

عقلِ سلیم سنجیدہ، سلجھا ہوا فکر، سیدھی سوچ، صحیح غور و فکر کا مادہ۔

عقل سے باہر جو سمجھ میں نہ آسکے۔

عقل کا اندھا بے وقوف، احمق۔

عقل کا پورا (طنزاً) گاؤدی، بے وقوف، احمق۔

عقل کا دشمن (طنزاً) بے وقوف، احمق۔

محاورہ: عقل کا کام کرنا بات کا سمجھ میں آنا، غور و فکر کرنے، سوچنے سمجھنے کی صلاحیت ہونا۔

عقل کا پتلا بڑا سیانا، غلطی سے مبرا (عموماً بطور طنز) عقل مند، عاقل، سمجھ دار، نیز عقلِ کُل۔ نیز رک: عقلِ اوّل۔

کہاوت: عقل کی کوتاہی اور سب کچھ ہے نداق بے وقوف کی نسبت کہتے ہیں کہ اور تو سب کچھ ہے مگر عقل نہیں ہے۔

کہاوت: عقل کے اندھے (کوتاہ)، گانٹھ کے پورے مال دار ہے مگر بے وقوف ہے، احمق دولت مند۔

محاورہ: عقل کے پیچھے ڈنڈا لیے دوڑنا عقل کا دشمن ہونا، بے وقوفی کی باتیں کرنا۔ نیز عقل کے پیچھے لاٹھی لیے گھومنا۔

محاورہ: عقل کے گھوڑے دوڑانا غور و فکر کرنا، بہت سوچ بچار سے کام لینا؛ خیالی پلاؤ پکانا۔

فقرہ: عقل کے ناخن لو ہوش میں آؤ؛ سمجھ سے کام لو؛ سوچ سمجھ کر بات کرو، بے وقوف نہ بنو۔

محاورہ: عقل گدی کے پیچھے ہونا بیوقوف ہونا، احمق ہونا۔

محاورہ: عقل گدی میں ہونا رک: عقل گدی کے پیچھے ہونا۔

محاورہ: عقل گھاس کھا جانا ہوش ٹھکانے نہ رہنا، عقل جاتی رہنا، بے وقوفی کی باتیں کرنا۔

محاورہ: عقل گھٹنوں میں ہونا بیوقوف ہونا، احمق ہونا۔

محاورہ: عقل لڑانا سوچنا، غور و فکر کرنا۔

محاورہ: عقل ماری جانا بے وقوفی کے کام کرنا، کچھ سمجھ میں نہ آنا۔

عقلِ معاد (زیرم) آخرت کی سوجھ بوجھ، آخرت کی فکر۔

عقل مند دانا، سوجھ بوجھ رکھنے والا، سمجھدار، ہوش مند۔

کہاوت: عقل مند کو ایک اشارہ کافی ہے دانا اشارے سے پوری بات یا معاملہ سمجھ جاتا ہے۔

کہاوت: عقل مندوں کی دُور بلا عقل مند مصیبتوں سے اپنی عقل کی وجہ سے بچا رہتا ہے۔

عقل مندی دانائی، ہوشیاری، فراست۔

محاورہ: عقل میں آنا سمجھ میں آنا، رائے میں آنا۔

محاورہ: عقل میں گزرنا خیال میں آنا، سمجھ میں آنا۔

کہاوت: عقل نہ گیان، ٹھپڑ کھائے سجھ بھان سمجھ بوجھ کچھ نہیں، خود ہی صدمے اُٹھا کر سیکھ جائے گا۔

عقل وخرد سوجھ بوجھ، فہم و فراست۔ نیز عقل و دانش۔

عقلا پیش ع، زبر ق۔ صف، ع۔ عقل مند لوگ، بہت سوجھ بوجھ والے۔

عقلیت زبر ع، جزم ق، زیر ل، شد زبر ی۔ اسث، ع۔ حقائق کے ادراک میں عقل پر کامل انحصار۔

عقوبات پیش ع، و مع، زبر ب۔ اسث، ع۔ عقوبت (رک) کی جمع۔

**عقوبت** پیش ع، و مع، زبر ب۔ امث، ع۔ سزا، عذاب، مواخذہ۔

**عقود** پیش ع، و مع۔ جمع، مث، ع۔ گرہیں؛ عہد و پیمان۔

**عقوق** پیش ع، و مع۔ امذ۔ ماں باپ کی نافرمانی۔

**عقول** پیش ع، و مع۔ جمع، مث، ع۔ عقل (رک) کی جمع۔

**عقول عشرہ** دس فرشتے۔

**عقیدت** زبر ع، ی، زبر د۔ امث، ع۔ کسی بات کو حق جان کر اُس پر دل جمانا، اعتقاد، ایمان، ارادت، خوش گمانی، مان، اُدر۔

**عقیدت مند** عقیدت رکھنے والا، خلوص رکھنے والا۔ نیز عقیدت کیش۔

**عقیدت مندی** رک: عقیدت مند جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**عقیدگی** زبر ع، ی، زبر د۔ امث۔ عقیدہ ہونا، اعتقاد ہونا۔

**عقیدہ** زبر ع، ی، زبر د۔ امذ، ع۔ ایمان، اعتقاد، یقین، وہ اعتقاد جو کسی کام یا شخصیت کو برحق یا درست ماننے پر دل میں پیدا ہو؛ وہ مذہبی اُصول جن پر ایمان لانا ضروری ہو، مذہبی یقین۔

محاورہ: **عقیدہ بگڑنا** اعتقاد کمزور پڑ جانا، بے یقینی کا شکار ہو جانا۔

محاورہ: **عقیدہ پکا ہونا** اعتقاد مضبوط ہونا، ایمان پختہ ہونا۔

**عقیق** زبر ع، ی۔ امذ، ع۔ ایک سرخ پتھر جس کی سطح سینگ کی طرح چکنی ہوتی ہے؛ (مجازاً) محبوب کے لب۔

**عقیق اُلبحر** (پیش ق، غم ا، جزم ل، لیٹا زبر ب، جزم ح) مونگا، مرجان۔

**عقیقِ جگری** عقیق کی ایک عمدہ قسم۔

**عقیقِ ناب** شفاف، بے عیب، خالص عقیق؛ (مجازاً) انگوری شراب، محبوب کے ہونٹ۔

**عقیقہ** زبر ع، ی، زبر ق۔ امذ، ع۔ مسلمانوں میں نومولود بچے کی پیدائش کے ساتویں دن سر منڈانے اور قربانی کرنے کی رسم (جس میں لڑکا ہونے کی صورت میں دو بکرے جبکہ لڑکی کی پیدائش پر ایک بکرا ذبح کیا جاتا ہے)۔

**عقیل** زبر ع، ی۔ صف، ع۔ بڑا عاقل، بہت عقل مند، صاحب فراست، زیرک، دانا (ان معنی میں اُردو کا تصرف)۔

**عقیم** زبر ع، ی۔ صف، ع۔ وہ عورت جس کے ہاں بچہ پیدا نہ ہوتا ہو؛ وہ مرد جس کے نطفے سے حمل نہ رہے، بانجھ (مرد و عورت دونوں کے لیے مستعمل)۔

## ع۔ک

**عکار** زبر ع، شد ک۔ امذ، ع۔ متواتر حملے کرنے والا شخص۔

**عکاس** زبر ع، شد ک۔ امذ، ع۔ تصویر لینے والا، عکس اُتارنے والا، مصور؛ ترجمان؛ چربہ تصویر۔ انگریزی میں: Photographer۔

**عکاسی** تصویر کشی (انگریزی میں: Photography)، شبیہ سازی؛ ترجمانی، کسی حالت یا کیفیت کا ہو بہو اظہار۔

**عکاظ** پیش ع، شد ک۔ عَلَم۔ امذ، ع۔ ایک ثقافتی میلہ اور ادبی اجتماع جو زمانہ قدیم میں عرب کے شہر عکاظ میں منعقد ہوتا تھا۔

**عکاک** زبر ع۔ امذ۔ سخت گرمی جس میں حبس بھی ہو۔

**عکس** زبر ع، جزم ک۔ امذ، ع۔ سایہ، پرتو، پرچھائیں؛ شبیہ، جھلک۔

صف: **عکس افگن** (ع، ف) عکس ڈالنے والا، وہ شے جس کی شبیہ دکھائی دے۔

صف: **عکس انداز** (ع، ف) وہ جو عکس کی وجہ سے دکھائی دے۔

محاورہ: **عکس پڑنا** کسی شے کا سایہ دکھائی پڑنا؛ کسی کا اثر قبول کرنا۔

محاورہ: **عکس جھلکنا** اثر ظاہر ہونا، پرتو دکھائی دینا۔

**عکس ریز** (ے) پرچھائیں ڈالنے والا۔

**عکس کشی** کیمرے کے ذریعے تصویر اُتارنے کا عمل۔

**عکسی** رک: عکس جس سے یہ منسوب ہے، مثال: عکسی تصویر یا نقش۔

**عکسالہ** تصویر کھینچنے کا کیمرہ۔

**عکوس** پیش ع، و مع۔ امذ، ع۔ عکس (رک) کی جمع۔

**عکوف** پیش ع، و مع۔ امذ۔ قیام؛ اِلتزام، انحصار۔

## ع۔ل

**علا** زبر ع۔ امذ، ع۔ شور و غل، غل غپاڑہ۔

**عُلا** پیش نیز زبر ع۔ صف، ع۔ بلندی، بلند مرتبہ، اَوج، عروج۔

**علاشانہ** (زبر ع، پیش ن، پیش و شل و مع) اُس کی شان بلند ہے، اللّٰہ کے نام کے ساتھ بطور حمد مستعمل۔

**علاتی** زبر ع، شد ل۔ صف، ع۔ سوتیلا، سوتیلی، مختلف ماؤں سے ایک باپ کی اولاد۔

**علاج** زبر ع۔ امذ، ع۔ بیماری دُور کرنے کی تدبیر، چارہ جوئی، معالجہ، دوا دارو؛ توڑ، مدافعت؛ (مجازاً) سزا، پاداش، تعزیر۔

**علاج پذیر** جس کا علاج کیا جا سکے، قابلِ علاج۔

**علاج معالجہ** (پیش م، لیٹا زبر ل، زبر ج) مرض دُور کرنے کی خاطر کی جانے والی تدابیر۔

کہاوت: **علاج واقعہ پیش از وقوع باید کرد** حادثہ پیش آنے سے قبل

اُسے روکنا چاہیے۔

**علاحدہ** زبر ع، لیٹا زیر ح، زبر د۔ صف۔ رک: علیحدہ۔

**علاقہ** زیر ع، زبر ق۔ امذ، ع۔ تعلق، لگاؤ؛ واسطہ، سروکار، رشتہ و پیوند؛ ربط، نسبت، مناسبت؛ عملداری، قطعۂ زمین، ریاست، جاگیر۔

محاورہ: **علاقہ اُٹھ جانا** کوئی تعلق نہ رہنا۔

**علاقہ بند** روپوش، چھپا ہوا؛ حراست میں لیا گیا ملزم۔

محاورہ: **علاقہ توڑنا** قطع تعلق کرنا، واسطہ ختم کر دینا۔

محاورہ: **علاقہ رکھنا** واسطہ رکھنا، نسبت رکھنا۔

**علاقہ مند** تعلق رکھنے والا۔

محاورہ: **علاقہ ہونا** تعلق ہونا، واسطہ ہونا، سروکار ہونا۔

**علاقہ** زبر ع، شد ل، زبر ق۔ امذ، ع۔ شیروانی یا کوٹ وغیرہ لٹکانے کے لیے لکڑی یا تار کا بنا اور ہک لگا ہوا سہارا۔ انگریزی میں: Hanger۔

**علاقہ بند** (ع ف) زیور میں ڈورا ڈالنے والا، پٹوا۔

**علاقہ بندی** رک: علاقہ بند کا پیشہ، پٹوے کا کام۔

**علالت** زبر ع، زبر ل۔ امث، ع۔ بیماری، ماندگی، عارضہ، علت۔

**علام** زبر ع، شد ل۔ صف تفضیل، ع۔ بڑا دانا، سب کچھ جاننے والا، اللہ کے اسمائے حسنٰی میں سے ایک نام۔

**علام الغیوب** پوشیدہ باتوں کا جاننے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**علامت** زبر ع، زبر م۔ امث، ع۔ وہ چیز جو کسی امر یا چیز کے وجود کی طرف اشارہ کرتی ہو، بھید بتانے، پتہ دینے والی شے؛ نشانی، شبیہ، پہچان، شناخت؛ بیجان؛ اثر؛ اوپری دلیل۔ جمع: علامات۔

محاورہ: **علامت برپا ہونا** آثار پیدا ہونا۔

**علامتیت** ادب اور آرٹ میں بالواسطہ اظہار مطالب کے لیے علامات کا استعمال۔

**علامہ** زبر ع، شد ل، زبر م۔ صف تفضیل، ع۔ بڑا عالم، بہت فاضل۔ (بطور مؤنث) چالاک، بیباک، شوخ چشم عورت۔

**علامۂ دہر** زمانے کا مانا ہوا (گاہے طنزاً)۔

**علامی** زبر ع، شد ل۔ صف، ع۔ علام سے منسوب، بڑا عالم، بہت جاننے والا؛ میر اعلامہ (شہنشاہ اکبر کی طرف سے ابوالفضل کو دیا ہوا خطاب)۔

**علانی** زبر ع۔ صف، ع۔ بالکل واضح اور ظاہر، عیاں۔ پوشیدہ کی ضد۔

**علانیہ** زبر ع، زیر ن، زبر ی۔ متعلق فعل، ع۔ کھلے بندوں، کھلم کھلا، صاف طور پر، بے جھجک۔

**علاوہ** زیر ع، زبر و۔ متعلق فعل، ع۔ مزید، اور، اور بھی؛ ایزاد، استثنا کے لیے مستعمل؛ مترادف: نیز، یا سوائے، مثلاً: ہمارے علاوہ اور بھی تھے = ہم تھے نیز اور بھی؛ ہمارے علاوہ سب تھے، ہم نہ تھے سب تھے۔

**علاوہ ازیں** (زبر ا، ی) اس کے ماسوا، باوجودیکہ۔

**علائق** زبر ع، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ علاقہ (رک) کی جمع؛ اُلجھاوے، اُلجھیڑے۔

**علت** زیر ع، شد زبر ل۔ امث، ع۔ وہ چیز جو کسی دوسری شے کا سبب ہو، وجہ؛ مرض، بیماری، روگ؛ بری عادت، دھت، لت؛ عیب، نقص؛ اِلزام، تہمت؛ قصور، گناہ؛ جھگڑا، بکھیڑا، پریشانی۔

**علتِ اُبنہ** (زیر ع، شد زبر ل، لیٹا زیر ت، پیش ا، جزم ب، زبر ن) اِغلام کروانے کی عادت۔ نیز علت المشائخ (پیش ت، غم ا، جزم ل، زبر م، زیر ء)۔

**علت العلل** (پیش ت، غم ا، جزم ل، زیر ع، زبر ل) اوّل محرک وجود، (مراداً) خدا۔

محاورہ: **علت پھوٹ پڑنا** وبا پھیلنا؛ ظلم و تشدد کا سلسلہ چل نکلنا۔

کہاوت: **علت جائے، عادت نہ جائے** بیماری جاتی رہتی ہے۔ عادت نہیں بدلتی یا چھوٹتی۔

کہاوت: **علت تو دھوئے دھائے جائے، عادت کیونکر جائے** بیماری جاتی رہتی ہے۔ عادت نہیں بدلتی یا چھوٹتی۔

فقرہ: **علت سے خالی نہیں** جھگڑا ہے؛ شرارت ہے؛ کوئی عیب موجود ہے۔

**علتِ صوری** (لیٹا زیر ت، ومع) ظاہری شکل، وہ صورت جو کسی شے کے بننے کے بعد بن گئی ہو، مثلاً پایوں اور پٹیوں کے مرکب سے بننے والی چارپائی یا لکڑی سے کرسی۔

**علتِ غائی** (لیٹا زیر ت) سبب اصلی جو کسی ظاہری عمل میں مضمر ہو، اصلی وجہ، جیسے کرسی کی علتِ غائی اُس پر بیٹھنا ہے۔

**علتِ فاعلی** (لیٹا زیر ت، لیٹا زیر ع) وہ جس کے عمل سے کوئی چیز ظہور میں آئی۔ نیز علتِ فاعلہ۔

**علتِ کابوس** (ومع) سوتے میں ڈر جانے بیماری، نیند میں چلنے پھرنے کا عارضہ۔

محاورہ: **علت لگالینا** کسی چیز کی عادت ڈال لینا؛ خواہ مخواہ کسی جھگڑے میں پھنس جانا، عذاب مول لینا؛ اعتراض کرنا، خامی نکالنا۔ نیز علت لگانا۔

علتِ مادی (لیٹا زیرت، شدو) وہ مادہ جس سے کوئی شے بنی۔

علتِ مشائخ رک: علت اُبنہ۔

علت نامہ پوری وجہ، سبب کا مل۔

علت و معلول سبب اور مسبب، کوئی فعل اور اُس کا نتیجہ۔

علت نمائی سبب ظاہر کرنا، وجہ بتانا۔

حرف/حروفِ علت وہ حروف جو دوسرے حروف کو متحرک کرتے ہیں (ا، و، ی) مصوتے۔

علف زبر ع، زبر ل۔ امذ، ع۔ گھاس، مویشیوں کا چارہ۔

علف خوار (وصدولہ) (ع، ف) گھاس کھانے والے۔

علفِ زار گھاس کا میدان، چراگاہ۔

علق زبر ع، زبر ل۔ امذ، ع۔ جما ہوا خون، جونک۔

علقم زبر ع، جزم ل، زبر ق۔ امذ۔ ہر وہ شے جو کڑوی ہو۔

علقہ زبر ع، زبر ل، زبر ق۔ امذ۔ نطفہ کے بعد کی حالت میں جما ہوا خون، خون کی پھٹکی۔

علل زبر ع، زبر ل۔ جمع، مذ۔ علت (رک) کی جمع۔

عللِ اربعہ چار علتیں (مادی، صوری، فاعلی، غائی)۔

علم زبر ع، زبر ل۔ امذ، ع۔ جھنڈا، پھریرا؛ (قواعد) اسم خاص، اسم معرفہ۔

محاورہ: علم اُٹھانا جھنڈا بلند کرنا، پرچم لے کر چلنا۔

علم بردار کسی تحریک یا خاص مقصد کو لے کر آگے بڑھنے والا، پرچارک۔ وہ شخص جو جھنڈا لے کر چلے۔ مزید املا: علمبردار۔

محاورہ: علم بغاوت بلند کرنا بغاوت کا اعلان کرنا۔

محاورہ: علم کرنا بلند کرنا؛ مشہور کرنا، شہرت دینا؛ بدنام کرنا؛ تلوار میان سے نکالنا، تلوار سونتنا۔

محاورہ: علم گاڑنا مشہور ہونا؛ فتح حاصل کرنا؛ کوئی کارنامہ سرانجام دینا۔

محاورہ: علم ہونا اُونچا ہونا۔

علم زبر ع، جزم ل۔ امذ، ع۔ آگاہی، دانش، معلومات، واقفیت، گیان، ودیا، فنی قابلیت؛ پڑھائی، تعلیم؛ جادو ٹونا۔ جمع: علوم (پیش ع، و مع)۔

علمِ اکتسابی وہ علم جو مطالعہ، مشاہدہ یا ذاتی تجربے کی بنیاد پر حاصل کیا گیا ہو۔

علم الاصنام (پیش م، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ص) دیو مالا۔

علم النفس (پیش م، غم ا، غم ل، زبر ن، جزم ف) نفسیات۔

علم الوجوہ (پیش م، غم ا، جزم ل، پیش و، و مع) قیافہ شناسی، عام عقلی دلائل سے بحث کرنے کا علم۔

علم الیقین (پیش م، غم ا، جزم ل، زبر ی، ی) یقین جو ذاتی علم پر مبنی ہو۔

علم آموز (و مج) علم سکھانے والا، تعلیم دینے والا۔

کہاوت: علم بڑا کہ عمل علم سے عمل اچھا ہے۔

کہاوت: علم بہ از جہل شے کسی بات کا جاننا اس کے نہ جاننے سے بہتر ہے۔

علم پرور علم کو فروغ دینے والا، علم کی قدر کرنے والا۔

علم خواں محنت سے پڑھنے والا، مطالعے کا شوقین۔

کہاوت: علم در سینہ (باید) نہ کہ در سفینہ علم سینے میں ہونا چاہیے نہ کہ کتابوں میں۔

علمِ دریاؤ (و مج) وہ علم جو دریا کی طرح وسیع ہو، بے پناہ علم۔

علم دوست علم کا قدر دان، علم کا شوقین۔

علمِ دین مذہب یا دین کی باتوں کا علم۔

علمِ سینہ ایسی معلومات جو روایت سے حاصل ہوئی ہوں یا سینہ بہ سینہ پہنچی ہوں اور کتابوں میں محفوظ نہ کی گئی ہوں۔

علمِ غیب چھپی ہوئی اور پوشیدہ باتوں کا علم؛ آئندہ زمانے میں وقوع پذیر ہونے والے واقعات کا علم، پیشین گوئی کا علم۔

علمِ کلام/علم الکلام (ھِل مُل لَ لام) معقولات سے منقولات کو ثابت کرنا، ایمانی باتوں کے لیے دلائل لانا۔

محاورہ: علم کی پیاس بجھانا علم حاصل کرنا۔

علمِ لدنی وہ علم جو بغیر استاد کے وہبی طور پر حاصل ہو۔

علمِ مجلسی آداب محفل، شائستہ صحبت اور برتاؤ سے واقفیت۔

علمِ مسکوکات سونے، چاندی اور تانبے کو پرکھنے کا علم۔

محاورہ: علم میں لانا کسی کو آگاہ کرنا، مطلع کرنا۔

علمِ نظری (زبر ن، زبر ظ) وہ علم جس میں موجودات کے تصور سے بحث کی جاتی ہے۔

علمِ وجہ چہرہ شناسی کا علم۔

علمِ وہبی اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا کردہ علم، وہ علم جس میں کسی قسم کی ذاتی کوشش کا دخل نہ ہو۔

علما (ء) پیش ع، زبر ل۔ جمع، مذ، ع۔ رک: عالم۔

علمائے حق وہ علما جو دنیا پر دین کو ترجیح دیتے ہیں؛ حق پر قائم رہنے والے فاضل لوگ۔

**علمائے سلف** ماضی کے اہلِ علم، سابقہ دور کے علما۔

**علمائے سو** (ومع) فسادی، بدکردار مولوی۔ علمائے حق اور صالحین کی ضد۔

**علمی** زیرع، جزم ل۔ صف، ع۔ علم سے منسوب، علم سے متعلق۔

**علمیت** زیرع، زیرم، جزم ل، شدزبری۔ امث، ع۔ بڑا عالم ہونا، بہت سا علم، بڑی قابلیت، اعلیٰ لیاقت۔

محاورہ: **علمیت بگھارنا** موقع بے موقع اپنے عالم ہونے کا اظہار کرنا، بلاوجہ دورانِ گفتگو مشکل الفاظ کا استعمال کرنا۔

محاورہ: **علمیت جتانا** قابلیت ظاہر کرنا، علم وقابلیت کی نمائش کرنا۔

**علمیات** علمِ انسانی کی نوعیت، حدود، امکانات وغیرہ کی بابت غور وفکر کا علم۔ (انگریزی میں: Epistemology)۔

**علن** زبرع، زبرل۔ صف، ع۔ ظاہر، آشکار، عیاں، نمایاں؛ واضح۔

**علو** پیش ع، ومع۔ امذ، ع۔ بلندی، عظمت، برتری۔

**علوہمتی** ہمت کی بلندی، بلند حوصلگی۔

**علوفہ** پیش ع، ومع، زبرف۔ امذ، ع۔ رزق، خوراک، راتب، چارہ۔

**علوم** پیش ع، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ رک: علم۔

**علومِ تعارفہ** بدیہی حقائق جو محتاجِ ثبوت نہیں۔ مثال: متوازی خطوط کبھی نہیں ملتے۔

**علوی** زبرع، زبرل۔ صف، ع۔ حضرت علیؓ سے منسوب، حضرت علیؓ کی اولاد۔

**علوی** پیش ع، جزم ل۔ صف، ع۔ اُوپر کا، عالمِ بالا سے تعلق رکھنے والا، روحانی، پاک، منزہ، سفلی کی ضد۔

**علویت** بلندی، رفعت۔

**علی** زبرع۔ صف۔ علم، ع۔ بلند، بالا، اللہ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ایک نام؛ رسول اللہ ﷺ کے بھتیجے اور داماد، چوتھے خلیفۂ اسلام کا نام۔

**علی بند** زبرع، زبرب، جزم ن۔ امذ، ع، ف۔ کلائی کا ایک زیور جو پانچوں اُنگلیوں تک آتا ہے؛ کشتی کا ایک داؤ۔

**علی دھت** زبرع، زبردھ۔ صف۔ بہت اُونچا، قدآور۔

**علی غول** زبرع، وج۔ امذ۔ مغلیہ دور کی ایک باقاعدہ فوج کا نام، بے ہنگم فوج یا مجمع؛ مسلمان پٹے بازوں کا ایک گروہ۔

**علیٰ** زبرع، کھڑا زبری۔ حرف جار، ع۔ اُوپر، بر، پر۔

**علیٰ الاتصال** (غم ا، جزم ل، زیرل، شدزبرت) مسلسل، متواتر، یکے بعد دیگرے، پے بہ پے۔ نیز/ **علیٰ التواتر** (غم ا، غم ل، شدزبرت، پیش ت)، **علیٰ التوالی** (غم ا، غم ل، شدزبرت)۔

**علیٰ الاطلاق** (غم ا، جزم ل، زیرا، جزم ط) بلا روک ٹوک، مطلقاً، تمام تر، مثلاً: حاکم علی الاطلاق = مطلقاً خودمختار۔

**علیٰ الاعلان** (غم ا، جزم ل، لیٹا زیرا، جزم ع) واضح طور پر، کھلم کھلا، صاف صاف، علانیہ۔

**علیٰ الحساب** (غم ا، جزم ل، زیرح) چلتے ہوئے یا تصفیہ طلب حساب میں مجریٰ، بغیر حساب کے، اندازاً۔

محاورہ: **علیٰ الحساب دینا** حساب سے قبل دینا، پیشگی کے طور پر دینا، بطور قرض دینا۔

**علیٰ الخصوص** (غم ا، جزم ل، پیش خ، ومع) خاص کر، خصوصاً، خاص طور پر۔

**علیٰ الرغم** (غم ا، غم ل، شدزبرر، جزم غ) کے باوجود، برعکس، برخلاف، کے ہوتے ہوئے۔

**علیٰ رؤس الاشہاد** (پیش و، پیش و، پیش س، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ش) گواہوں کے سامنے، کھلم کھلا۔

**علیٰ ہٰذا القیاس** (مدہ، غم ا، جزم ل، زیرق) اِسی طور پر، اِسی طرح، اِسی قیاس پر، اِسی قاعدے کے مطابق۔

**علیٰ** پیش ع، کھڑا زبری۔ صف۔ برتر، بلند، بزرگ۔

**علیا** پیش ع، جزم ل۔ صف، ع۔ اعلیٰ (رک) کی تانیث۔

**علیحدگی** زبرع، ے لین، زیرح، زبرد۔ امث۔ جدائی، مفارقت، تنہائی، خلوت۔

**علیحدگی پسند** وہ لوگ یا لوگوں کا گروہ جو اپنے علاقے کو ملک سے الگ کرنے کے خواہش مند ہوں۔

**علیحدہ** زبرع، ی غم، زبرد۔ صف۔ الگ، جدا، متفرق؛ خارج، موقوف، برطرف، شرکت سے باہر۔ نیز علاحدہ۔

محاورہ: **علیحدہ کرنا** الگ کرنا، جدا کرنا؛ ہٹا دینا، سبکدوش کرنا، برطرف کرنا؛ چھانٹنا، انتخاب کرنا۔

**علیک** زبرع، ے لین۔ متعلق فعل، ع۔ تجھ پر، مونث کے لیے علیکِ۔

روزمرہ: **علیک سلیک** سلام دعا؛ صاحب سلامت، سرسری ملاقات یا راہ و رسم۔

محاورہ: **علیک سلیک کرنا** سلام کرنا، ملاقات کرنا۔

**علیکم** زبرع، ے لین، پیش ک۔ متعلق فعل، ع۔ تم پر، تم پر بھی؛ مسلمانوں کے علاوہ دیگر مذاہب کے لوگوں کے سلام کا جواب۔ نیز علیکؑ۔

**علیل** زبرع، ی۔ صف، ع۔ بیمار، ماندا، ناساز۔

کہاوت: **علیل کی رائے علیل ہے** بیمار کی رائے ناقص ہوتی ہے۔

**علیم** زبر ع، ی۔ صف، ع۔ جاننے والا، دانا، واقفِ کل، ظاہر و پوشیدہ سے آگاہ، اللہ کے اسمائے حسنیٰ میں سے ایک۔

**علیون** زیر ع، شدزیر ل، شدی، و مع۔ جمع، مذ، ع۔ سب سے اُونچا آسمان، بہشت کا بلند ترین طبقہ، ساکنانِ عالم بالا؛ بلندیاں۔ علی (رک) کی جمع۔ نیز **علیین**۔

**علیہ** زبر ع، ے لین، ہ ملفوظ۔ متعلق فعل، ع۔ اُس پر۔

**علیہا** اُس مونث پر۔

**علیہم** اُن پر، دعائیہ کلمات برائے اظہار ارادت۔

**علیہ الرحمہ** (زیرہ، غم ا، غم ل، شدزبر ر، جزم ح، زبرم) اُس پر (اللہ کی) رحمت ہو۔

**علیہ السلام** (غم ا غم ل) اُن پر سلام۔

**علیین** زیر ع، شدزیر ل، شدزیری۔ امث، ع۔ جنت کی کھڑکیاں، ایک بہشت کا نام، آٹھواں آسمان؛ آسمانوں کے رہنے والے۔

**علیہ ما علیہ** زبر ع، ے لین، ہ ملفوظ۔ فقرہ، ع۔ اُس پر، وہ اُس پر واجب ہے، یعنی لعنت یا رحمت جس کا وہ مستحق ہو۔ (کلمہ لعنت سے احتراز کے طور پر)۔

## ع۔م

**عم** زبر ع۔ مذ، ع۔ چچا، تایا۔ نیز **عمو** (و مع)۔

**عم زاد** چچازاد، چچیرا، چچیری۔

**عموی** (زبر ع، زبرم) چچا کا، چچا کی، چچا سے متعلق۔

**عمات** زبر ع، شدم۔ جمع، امث۔ پھوپھیاں، باپ کی بہنیں، چچا کی بیویاں۔

**عماد** زیر ع۔ مذ، ع۔ ستون، تھم، کھمبا۔ (مجازاً) سہارا۔ جمع: عمائد (مراد بڑے لوگ، اہم اشخاص۔

**عماد الدولہ** (پیش د، غم ا غم ل، شدد، و لین، زبر ل) سلطنت کا ستون، شاہی زمانہ میں امرا کو دیا جانے والا ایک خطاب۔

**عمارت** زیر ع، زبر ر۔ امث، ع۔ مکان، کوئی بھی تعمیر جو چھتوں اور دیواروں پر مشتمل ہو۔ جمع: عمارات۔

محاورہ: **عمارت کھڑی کرنا** عمارت تعمیر کرنا؛ کسی شے کا قائم ہونا۔

**عمارت گر** معمار، راج۔

**عمارت گری** معماری؛ عمارت بنانے کا کام۔

**عماری** زبر ع، شدم۔ امث۔ ہاتھی پر سواریوں کے بیٹھنے کا چھتری دار کٹہرا، ہودہ۔ نیز **عماری** (بلا شدم)۔

**عمال** پیش ع، شدم۔ مذ، جمع، ع۔ عامل کی جمع، کارکن؛ حاکم۔

**عمالہ** زبر ع، زبر ل۔ مذ۔ تنخواہ کے علاوہ کچھ معاوضہ، الاؤنس۔

**عمامہ** زبر ع، زبر م۔ مذ، ع۔ پگڑی، دستار، اصلاً: عِمامہ۔

محاورہ: **عمامہ اُچھالنا** عزت اُتارنا، ذلیل کرنا، بے عزت کرنا۔

**عمائد** زبر ع، زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ معززین شہر، قوم کے سردار۔

**عمائدین** زبر ع، زیرء، ی۔ جمع۔ مذ، ع۔ عمائد (رک) کی جمع الجمع۔

**عمائم** زبر ع، زیرء۔ جمع۔ مذ۔ پگڑیاں، دستاریں۔

**عمد** زبر ع، جزم م۔ مذ، ع۔ ارادہ، قصد، نیت۔

متعلق فعل: **عمداً** (ع) جان بوجھ کر، بالارادہ، مثلاً: قتلِ عمد۔

**عمد** زبر ع، زبر م۔ مذ، ع۔ تھم، ستون، کھمبا۔

**عمدگی** پیش ع، جزم م، زبر د۔ امث، ف۔ خوبی، بھلائی، اچھائی۔

**عمدہ** پیش ع، جزم م، زبر د۔ صف۔ مذ، ع۔ خوب، اچھا، قابلِ تعریف، نفیس؛ اصلی، منتخب؛ سہارا، وسیلہ، قوت، جس کا سہارا لیا جائے۔

محاورہ: **عمدہ پیرائے میں بیان کرنا** اچھے طریقے پر بتانا۔

**عمدہ** زبر ع، زبر م، زبر د۔ رک: عمید جس کی یہ جمع ہے۔

**عمر** زبر ع، جزم م۔ مذ۔ مباحث و مسائل کو سمجھنے والا، سمجھانے کے لیے ایک فرضی نام، مثلاً: زید و عمر۔

**عمر** پیش ع، جزم م۔ امث، ع۔ زندگی، مدتِ حیات؛ سن۔ تص: عمریا (گیتوں کی زبان میں)۔ جمع: اعمار، عمریں۔

**عمرِ ابد** کبھی نہ ختم ہونے والی زندگی، حیاتِ دائمی۔

محاورہ: **عمر آنا** زندگی کا ایک خاص حصہ بیت جانا، عمر کٹنا۔

محاورہ: **عمر برابر کی لکھا جانا** دو اشخاص کا ایک ساتھ وفات پانا۔

محاورہ: **عمر برباد کرنا** زندگی تباہ کرنا۔

محاورہ: **عمر بسر کرنا** جوں توں کر کے زندگی کے دن پورے کرنا، عمر گزارنا، عمر کو انجام تک پہنچانا۔

**عمر بھر** ساری زندگی، تمام عمر۔

محاورہ: **عمر بھر کی روٹیاں سیدھی کرنا** تمام زندگی کے خرچ کے مطابق کما لینا۔

**عمر بھر کی کمائی** ساری زندگی کا حاصل۔

کہاوت: **عمر بھر کے دکھیا، نام چین سکھ** اچھے نام سے کہیں عیب دور ہوتا ہے، اچھا نام رکھنے سے نحوست اور برائی ختم نہیں ہو جاتی۔

**عمر پٹا** (زبر پ، شدٹ) عمر بھر کا ٹھیکا، ہمیشہ جیتے رہنے کا اقرار نامہ یا سامان۔

محاورہ: **عمر تمام کر دینا** زندگی گزار دینا۔

محاورہ: **عمر تیر کرنا** برے حالوں زندگی گزارنا، جوں توں کر کے زندگی کے دن پورے کرنا۔ نیز عمر ٹیر کرنا۔

**عمرِ جاوداں** ہمیشہ رہنے والی زندگی، طویل زندگی۔ نیز عمرِ خضر۔

**عمر دراز** لمبی عمر، طویل زندگی۔

محاورہ: **عمر ڈھل جانا** جوانی کا زمانہ گزر جانا۔

**عمر رسیدہ** بوڑھا، معمر، بڑی عمر کا۔

**عمرِ رفتہ** گزری ہوئی زندگی۔

**عمر طبعی** انسان کی عام عمر، اوسط عمر۔

محاورہ: **عمر کاٹنا** زندگی کے دن پورے کرنا۔

محاورہ: **عمر گزارنا** زندگی کے دن پورے کرنا۔

**عمر** پیش ع، زبر م۔ امذ، ع۔ خلیفۂ دُوم کا نام۔

**عمران** زیر ن، جزم م۔ علَم، ع۔ حضرت موسیٰ کے والد کا نام، حضرت مریم کے والد کا نام۔

**عمرانی** پیش نیز زیر ع، جزم م۔ صف، ع۔ معاشرے سے متعلق، سماجی۔

**عمرانیات** انسان کی مدنی زندگی کے مظاہر و کوائف تاریخ و ارتقا اور متعلقہ مسائل کا مطالعہ، سوشیالوجی، سماجیات۔

**عمرت دراز** پیش ن، جزم م، زبر ر۔ فقرہ۔ زندہ باد، شاباش۔

کہاوت: **عمرت دراز باد کہ ایں ہم غنیمت است** جب کسی نکمے آدمی سے کوئی معمولی کام ہو جائے تو کہتے ہیں کہ تیری عمر دراز ہو، یہ بھی غنیمت ہے۔

**عمرو** زبر ع، جزم م غم و۔ علم، ع۔ ایک معروف نام؛ مراد: کوئی عام شخص، مثال کے طور پر کوئی فرضی شخص۔ مثلاً: عمر، زید، بکر کوئی بھی سہی۔

**عمرو عیار کی زنبیل** (تلمیح) ایسا تھیلا جس میں بہت کچھ یا سبھی کچھ سما جائے۔

**عمرہ** پیش ع، جزم م، زبر ر۔ امذ، ع۔ خانۂ کعبہ کی زیارت، حج کے علاوہ، جس کے الگ مناسک مقرر ہیں۔

**عمق** پیش ع، پیش م۔ امذ، ع۔ گہرائی، تھاہ، ابعادِ ثلاثہ میں سے طول و عرض کے علاوہ تیسرا بعد جس سے کسی جسم کا حجم متعین ہوتا ہے؛ معنی کی باریکی۔

**عمل** زبر ع، زبر م۔ امذ، ع۔ کام، فعل، مشغلہ؛ ہاتھ پاؤں (اعضائے جسمانی) استعمال کرنا؛ کسی کام کی ضابطہ کے مطابق بجا آوری، تعمیل؛ ریاضت، محنت؛ تجربہ، اختیار؛ جادو، ٹونا، منتر، ٹوٹکا، افسوں؛ قبضہ، تصرف، حکومت، راج، حدِ اختیار؛ وقت (تعین کے ساتھ)، مثلاً: ۱۲ بجے کا عمل؛ اثر، تاثیر مثلاً: دوا نے دیر میں عمل کیا۔ صف: عملی (زبر ع، زبر م)۔

محاورہ: **عمل اُٹھا لینا** حکومت ختم کر دینا، قبضہ چھوڑ دینا۔

محاورہ: **عمل اُٹھنا** قبضہ ختم ہونا، حکومت جاتی رہنا، بے دخل ہونا۔

**عملِ استغراق** (زیر ا، جزم س، لیٹا زیر ت، جزم غ) کسی فکر یا سوچ میں غرق ہو کر سب کچھ بھول جانے کی کیفیت۔

محاورہ: **عمل اُلٹ جانا** وظیفے یا جادو وغیرہ کا اُلٹا اثر ہونا۔

محاورہ: **عمل بٹھانا** مکمل طور پر قبضہ کرنا، حکومت بنانا۔

محاورہ: **عمل بیٹھ جانا** مکمل طور پر قبضہ ہو جانا۔

محاورہ: **عمل بھرنا** خطاؤں کی سزا ملنا، خمیازہ بھگتنا۔

محاورہ: **عمل پانی کرنا** بھنگ افیون وغیرہ پانی میں گھول کر پینا۔

صف: **عمل پیرا** (ے لین) کسی بات یا حکم پر عمل کرنے والا، کاربند رہنے والا۔

محاورہ: **عمل چلنا** جادو ٹونے کا کارگر ہونا، دعا کا اثر ہونا۔

**عمل دار** حاکم، سردار، عامل۔

**عمل داری** راج، حکومت۔

محاورہ: **عمل داری اُٹھنا** حکومت جاتی رہنا، قبضہ ختم ہو جانا۔

**عمل درآمد** تعمیل، بجا آوری۔

**عمل دخل** اثر و رسوخ، زور؛ اختیار، تصرف؛ حکومت۔

محاورہ: **عمل دینا** اجابت کے لیے مقعد کے ذریعے دوا دینا۔

**عملِ شنیع** برا کام، خراب کام۔

**عملِ صالح** نیک کام، ثواب کا کام۔

محاورہ: **عمل کرنا** حکم کی تعمیل کرنا، کاربند ہونا، ماننا؛ قبضہ کرنا، تصرف میں لانا؛ ورد کرنا، چلّہ کھینچنا۔

محاورہ: **عمل میں لانا** تعمیل کرنا، پورا کرنا، بجا لانا۔

**عمل و دخل** اختیار، تصرف، تسلط (عام: عمل دخل)۔

**عملاً** واقعتہً، مؤثر طور پر۔

**عملیت** اُصول کے بجائے حکمتِ عملی کی پیروی۔

**عملہ** زبر ع، زبر م، زبر ل۔ امذ، ع۔ اہلکار، کام کرنے والے ملازمین، سٹاف، عامل کی جمع۔ عام: عَمْلہ۔

**عملہ فعلہ** نوکر چاکر، چھوٹا سٹاف، دفتر کی نفری۔

**عملی** زبر ع، زبر م۔ صف، ع۔ عمل (رک) سے منسوب، کام کا؛ معمولی، روزمرہ کے استعمال کا؛ (مجازاً) نقلی، بناوٹی، وضعی۔

محاورہ: **عملی جامہ پہنانا** کسی کام کو کر کے دکھانا۔

**عملی صورت** وہ بات جو خیال سے عمل میں آجائے، کسی کام کے ہونے کی صورت، تعبیر۔

محاورہ: **عملی صورت اختیار کرنا** کسی کام کا ہوجانا۔

**عملیات** زبرع، زبرم، زیرل، زبری۔ امث، ع۔ کام کرنے کی صلاحیت، معمول میں کیے جانے والے کام؛ منتر، جادو، افسوں؛ رسومات۔

**عمو** زبرع، شدم، ومع۔ امذ۔ چچا، تایا، باپ کا بھائی۔

**عمود** زبرع، ومع۔ امذ، ع۔ کھمبا، تھم، ستون؛ کھڑی لکیر، اونچائی کی طرف سیدھا خط جو کسی اُفقی خط یا سطح پر زاویۂ قائمہ بنائے۔

**عمود بازی** گرزوں سے کی جانے والی لڑائی، گتکا گھمانا۔

**عموم** پیش ع، ومع۔ امذ، ع۔ عام ہونا، عادت، صورتِ عادی۔

**عموماً** عام طور پر، اکثر، بیشتر۔

**عمومی** عام، ارزاں، جملہ، مجزی، بلاتخصیص۔

**عمومیت** ارزانی، عام ہونے کی صورت و کیفیت، خصوصیت کی ضد۔

**عمیٰ** زبرع، کھڑا زبری۔ امث، ع۔ اندھاپن، نابینائی۔

**عمید** زبرع، ی۔ امذ، صف، ع۔ سردار، سربراہ، حاکم، پیشوا؛ سردھرا؛ سہارا، ستون۔ جمع: عمدہ/ عمداء۔

**عمیق** زبرع، ی۔ صف، ع۔ گہرا؛ دقیق۔

**عمیم** زبرع، ی۔ صف، ع۔ عام، سب کے لیے یکساں؛ خالص، کھرا؛ پورا، مکمل؛ وافر، جامع، کامل، بلاکم وکاست، مثلاً: **الطاف عمیم/ عمیمہ** مہربانی جو سب کے لیے ہو۔

**عمیم الاثر** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرا، زبرث) عموماً اثر کرنے والا، عام طور پر اثر انداز ہونے والا۔

## ع۔ن

**عن** زبرع۔ حرفِ جار، ع۔ سے، از، کی زبانی وغیرہ، عربی کلمات میں مختلف معنی میں مستعمل۔ مثال: **مِن و عَن** جوں کا توں، پوری تفصیل کے ساتھ۔

**عن قریب** بہت جلد۔ نیز عنقریب۔

**عنا** زبرع۔ امذ، ع۔ دُکھ، تکلیف؛ مشقت۔

**عناب** پیش ع، شدن۔ امذ، ع۔ جھڑ بیری کے بیر سے ملتا گٹھلی دار سرخ پھل۔

**عنابِ تر** معشوق کی اُنگلی۔

**عنابی** گہرا سرخ۔

**عناد** زیرع۔ امذ، ع۔ کینہ، بغض؛ بیر، عداوت، مخالفت، سرکشی۔

**عنادل** زبرع، زیرد۔ جمع، مذ، ع۔ **عندلیب** (رک) کی جمع، بلبلیں۔

**عنادی** زبرع۔ صف۔ دُشمنی رکھنے والا، کینہ ور۔

**عناصر** زبرع، زیرص۔ جمع، مذ، ع۔ **عنصر** (رک) کی جمع۔

**عناصرِ اربعہ** مادے کی چار محسوس یا ظاہری صورتیں۔ ہوا، آگ، مٹی، پانی۔

**عناں** زیرع، ن غنہ۔ امث، ع۔ باگ، لگام؛ (مجازاً) اختیار۔

محاورہ: **عنان اُٹھانا** گھوڑے کو چلنے کا اشارہ کرنا۔

محاورہ: **عنان پھرانا** سرکشی کرنا، روگردانی کرنا۔

**عناں تاب** پھرتیلا (گھوڑا)۔

**عناں تابی** گھوڑے پر سوار ہونا۔

**عناں تاز** گھوڑے پر سوار ہو کے یلغار کرنے والا۔

**عنانِ حکومت** حکومت کے اختیارات۔

**عناب گسیختہ** بگٹٹ، لگام توڑ کے، بے قابو۔

**عناں گیر** لگام تھام کر سوار کے ساتھ چلنے والا ملازم یا مصاحب؛ چلتے گھوڑے کو روکنے والا۔

محاورہ: **عنان لینا** باگ ہاتھ میں لینا؛ سفر کی تیاری کرنا؛ اختیارات اپنے ہاتھ میں لینا۔

**عنانت** زبرع، زبرن۔ امث۔ نامردی، قوتِ مجامعت سے محرومی۔

**عنایت** زیرع، زبری۔ امث، ع۔ لطف، مہربانی، کرم؛ انعام، تحفہ۔

فعل مرکب: **عنایت کرنا** عطا کرنا، کوئی بڑا کام کسی چھوٹے کو دینا، حوالے کرنا، احسان کرنا۔

محاورہ: **عنایت کی نظر کرنا** مہربانی کرنا، لطف کرنا۔

محاورہ: **عنایت کی نظر ہونا** کرم کی نگاہ ہونا، مہربان ہونا۔

**عنایت نامہ** مکتوب، خط (بزرگ یا نہایت عزیز کا)۔

**عنب** زیرع، زبرن۔ امذ، ع۔ انگور کا دانہ۔

**عنب الثعلب** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زبرث، جزم ع، زبرل) مکو، مکوے بستانی، ایک پودا جو نصف گز سے لے کر ایک گز تک بلند ہوتا ہے، شاخیں بکثرت، شاخوں کا رنگ سبزی مائل اور پھول چھوٹا سا سفید رنگ کا۔

**عنبر** زبرع، ن مثل م، زبرب۔ امذ، ع۔ ایک خوشبودار مومی مادہ جو بعض ساحلوں پر تیرتا ملتا ہے اور خوشبو کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

**عنبر افشاں** خوشبو دینے والا، عنبر چھڑکنے والا۔

**عنبرِ اشہب** اعلیٰ قسم کا عنبر جو ہلکے رنگ کا ہوتا ہے۔

**عنبر آلود** خوش بودار۔

**عنبر سار/ سارا** خالص اور عمدہ عنبر جو ایک مقام "سار" سے منسوب ہے۔

**عنبر سوز** عنبر کو جلانے کا برتن۔

**عنبر فام** عنبر کے رنگ۔

**عنبری/ عنبرین** خوشبودار؛ عنبر کے رنگ کا (عنبر کئی رنگ کا ہوتا ہے مگر عموماً سیاہ مراد لی جاتی ہے)۔

**عنت** زبر ع، زبر ن۔ امذ۔ محنت، مشقت؛ تباہی، فساد۔

**عند** زیر ع، جزم ن۔ حرف جار، ع۔ قریب، پاس؛ سامنے، آگے۔

متعلق فعل: **عند البعض** (زبر د، غم ا، جزم ل، زبر ب، جزم ع) بعض لوگوں کے نزدیک۔

متعلق فعل: **عند الطلب** (زبر د، غم ا، غم ل، شدز بر ط، زبر ل) مانگنے پر، وہ مہر جو نکاح کے وقت ادا نہ ہو مگر زوجہ کے مانگنے پر واجب الادا ہو۔

متعلق فعل: **عند الفرصت** فرصت کے وقت۔

متعلق فعل: **عند الملاقات** (زبر د، غم ا، جزم ل، پیش م) ملنے پر، جب ملاقات ہو تب۔

متعلق فعل: **عند الناس** (زبر د، غم ا، غم ل، شد ن) لوگوں کے نزدیک، عوام کی نظر میں۔

**عندلیب** زبر ع، جزم ن، زبر د، ی۔ امذ، ع۔ بلبل۔ جمع: **عنادل**۔

**عندیات** زیر ع، جزم ن، زیر د۔ جمع، امذ، ع۔ خیالات، رائیں، قصے، کہانیاں، بے سروپا باتیں۔

**عندیہ** زیر ع، جزم ن، زیر د، زبر ی۔ امذ، ع۔ خیال، مقصد، مطلب، ارادہ، منصوبہ؛ منشا، رائے، مشورہ۔

محاورہ: **عندیہ پانا** مطلب معلوم کرنا، منشا معلوم کرنا، دل کی بات معلوم کر لینا، پوشیدہ خیال جان لینا۔ نیز **عندیہ معلوم کرنا/ پالینا**۔

محاورہ: **عندیہ دینا** خیال یا ارادہ ظاہر کرنا، اپنی رائے کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **عندیہ لینا** مرضی معلوم کرنا، منشا معلوم کرنا۔

**عنصر** پیش ع، جزم ن، پیش ص۔ امذ، ع۔ مادے کے مجرد بنیادی اجزا میں سے کوئی جزو جو اپنے مخصوص سالمات (مالکیول) سے شناخت ہوتے ہیں، جن میں سے ہر ایک میں ایٹم ایک خاص ترتیب سے پائے جاتے ہیں، مثلاً: سونا، چاندی، آکسیجن، ہائیڈروجن؛ جزو، حصہ، رُکن۔

**عنصری** عنصر سے منسوب، مادی، جسمانی۔

**عنفوان** پیش ع، جزم ن، پیش ف۔ امذ، ع۔ زور، توانائی؛ بہار، عروج؛ آغاز، ابتدا، شروعات۔

**عنفوانِ شباب** اٹھتی جوانی۔

**عنق** پیش ع، پیش ن۔ امذ، ع۔ گردن۔ جمع: **اعناق**۔

**عنقا (ء)** زبر ع، جزم ن۔ امذ، ع۔ ایک روایتی پرندہ جو کسی کو نظر نہیں آتا۔ (مراد) جنسِ نایاب؛ نادر، نایاب، غائب؛ لمبی گردن والا۔

محاورہ: **عنقا ہونا** غائب، ناپید ہونا، نایاب ہونا۔

**عنقریب** زبر ع، جزم ن، زبر ق، ی۔ متعلق فعل۔ بہت جلد (زمانہ مستقبل میں)۔

**عنکبوت** زبر ع، جزم ن، زبر ک، ومع۔ امث، ع۔ ایک کیڑا جو جالا بُن کر اپنا شکار اُس میں پھانستا ہے، مکڑی۔

**عنوان** پیش ع، جزم ن۔ امذ، ع۔ تمہید، سرخی؛ کسی تحریر یا کتاب کا نام، موضوع، دیباچہ؛ خط کا القاب، سرنامہ؛ حیلہ، طریقہ؛ صورت، ڈھنگ، مثلاً: کسی عنوان کام نہ بنا، کوئی ملاقات کا عنوان نکالو۔ جمع: **عناوین** (زبر ع)، **عنوانات** (پیش ع)۔

محاورہ: **عنوان ڈالنا** کسی موضوع کی سرخی لکھنا۔

**عنود** زبر ع، ومع۔ صف۔ کج بحثی کرنے والا، جھگڑالو۔

**عنید** زبر ع، ومع۔ صف، ع۔ لڑاکا؛ سرکش، گمراہ۔

**عنیف** زبر ع، ومع۔ صف، ع۔ سخت طبیعت کا مالک، درشت مزاج، تندخو۔

**عنین** زیر ع، شد ن، ی۔ امذ، ع۔ وہ مرد جو جماع کے قابل نہ ہو، نامرد، زنخا، ہجڑا۔

## ع۔ و

**عوارض** زبر ع، زیر ر۔ جمع، مذ، ع۔ **عارضہ** (رک) کی جمع۔

**عوار** زبر ع۔ امذ۔ عیب، برائی۔

**عوارف** زبر ع، زیر ر۔ جمع، مذ۔ پہچاننے والے، صبر کرنے والے؛ احسان کرنے والے؛ بخششیں۔

**عواطف** زبر ع، زیر ط۔ جمع، مذ، ع۔ الطاف، عنایات، مہربانیاں۔

**عواقب** زبر ع، جزم ق۔ جمع، مذ، ع۔ **عاقبت** (رک) کی جمع؛ کاموں کے انجام، نتائج۔

**عوالم** زبر ع، زیر ل۔ جمع، مذ، ع۔ **عالم** (رک) کی جمع۔

**عوام** زبر ع۔ جمع، مذ، ع۔ لوگ، ہر قسم کے افراد، سب طرح کے یا سب اشخاص، کُل آبادی۔ نیز **عوام الناس** (پیش م، غم ا، غم ل، شد ن)۔

**عوام کالانعام** (زبر ک، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ن) رعیت جو بھیڑ بکریوں کی طرح ہوتی ہے، بے تمیز، بے شعور لوگ۔

**عوامل** زبر ع، زیر م۔جمع، مذ، ع۔ عاملہ (رک) کی جمع، کسی مخلوط عمل کے شریک، اجزا، اسباب؛ شرکا۔

**عوامی** زبر ع۔صف، ف۔ عوام سے متعلق، لوگوں کا؛ جمہوری۔

**عوان** (۱) زبر ع۔امث، ع۔ سہاگن، شوہر والی۔

**عوان** (۲) زبر ع۔اذ، ع۔ پکڑنے والا، زبردستی لینے والا شخص۔

**عوائد** زبر ع، زیر ء۔اذ، جمع، ع۔ لوٹ آنے والے؛ فائدے، مہربانیاں، نیکیاں؛ طور طریقے، رسم ورواج۔

**عوج بن عنق** ومع، زیر ب، پیش ع، پیش ن۔علم، ع۔ ایک روایتی دیو قامت شریر اور نافرمان بادشاہ جسے حضرت موسیٰ نے قتل کیا۔ از روئے اسطور اُس کی پنڈلی کی ہڈی سے دریائے نیل کا پل بنا تھا۔ محاورۃً: لمبا بے وقوف، بے ہنگم اور بے ڈھنگا آدمی۔ نیز **عوج بن عوق**۔

**عود** ولین۔اذ، ع۔ واپسی، لوٹنا، اعادہ، پھرنا، پلٹنا؛ دوہرانا۔

محاورہ: **عود کرنا** لوٹ آنا، پلٹ آنا، واپس آنا۔

محاورہ: **عود ہونا** واپس آنا، لوٹ آنا۔

**عود** ومع۔اذ، ع۔ درخت بلسان کی خوشبودار روغنی لکڑی، جسے خوشبو کے لیے جلاتے ہیں، یہ پانی میں ڈوب جاتی ہے۔ اس لیے عودِ غرقی بھی کہتے ہیں۔

**عودِ سوز** عود جلانے کا ظرف، اگردان۔

**عودِ ہندی** عود کی ایک قسم جو ہندوستان میں پیدا ہوتا ہے۔

**عود بلاؤ** ومع، زیر ب، ومع۔اذ، ع۔ بلی کی قسم سے ایک جانور جس کی دُم کے قریب جمع ہونے والی ریزش سے خوشبویات بنائی جاتی ہیں اور نرم پوست بھی قیمتی ہوتا ہے۔ نیز **مشک بلاؤ**۔

**عودی** ولین۔صف، ع۔ پلٹ کر آنے والا۔

**عوذ** ولین۔اذ، ع۔ پناہ مانگنا۔ فقرہ: ''**اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم**'' ترجمہ: میں پناہ مانگتا ہوں اللہ سے شیطان مردود کے خلاف۔

**عور** ومع۔صف، ع۔ ننگا، عریاں۔

**عورات** ولین، زبر ر۔جمع، امث، ع۔ **عورت** (رک) کی جمع۔

**عورت** ولین، زبر ر۔امث، ع۔ زن، صنفِ نازک، اُنثیٰ، نساء، لگائی؛ اُستری، بیوی، زوجہ، اہلیہ؛ جسم کا وہ حصہ جس کا ڈھکنا شرعاً واجب ہے اور عموماً جانگھیے یا لنگوٹی سے چھپ جاتا ہے؛ ڈھانپنے کی چیز، شرمانے کی چیز، جسے پردے میں رکھا جائے، (اُردو میں مجازاً اس لفظ کو زن کے معنی دے دیے گئے)۔

کہاوت: **عورت اور ککڑی کی بیل جلدی بڑھے** عورت بہت جلدی جوان ہوتی ہے، جس طرح ککڑی کی بیل بڑھتی ہے۔

کہاوت: **عورت اور گھوڑا ران تلے کا** دونوں تب تک اپنے ہیں جب تک قابو میں ہوں۔

کہاوت: **عورت پر ہاتھ اُٹھانا بزدلی ہے** عورت کو نہیں مارنا چاہیے۔

کہاوت: **عورت پر جہاں ہاتھ پھرا وہ پھیلی** اس توہم کا اظہار کہ عورت کو مرد کا ہاتھ لگے تو اس کا جسم پھیلنے لگتا ہے۔

کہاوت: **عورت رہے تو آپ سے، نہیں جائے سگے باپ سے** عورت کسی کے قابو میں نہیں رہ سکتی۔ اگر بدچلن ہو جائے تو کسی کی پروا نہیں کرتی۔

کہاوت: **عورت کا خصم مرد، مرد کا خصم روزگار** جس طرح عورت کو خاوند کی ضرورت ہوتی ہے اسی طرح مرد کو کمانے کی۔

کہاوت: **عورت کا راج ہے** اس وقت کہتے ہیں جب کوئی شخص اپنی بیوی کے ہاتھ میں ہو۔

محاورہ: **عورت کرنا** کسی عورت کو بیوی بنانا، نکاح میں لانا۔

کہاوت: **عورت کی ذات بے وفا ہوتی ہے** عورت سے وفا نہیں اگر اسے موقع ملے تو وہ بدچلن ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **عورت کی عقل/مت گدی کے پیچھے** عورت بے وقوف ہوتی ہے۔

کہاوت: **عورت کی مت مان** عورت کا کہا نہیں ماننا چاہیے۔ نصیحت عورت بھی کرے تو مان لینی چاہیے۔

کہاوت: **عورت کی ناک نہ ہوتی تو گو کھاتی** عورت ناقص العقل ہوتی ہے۔ اس کی رہنمائی جبلت کرتی ہے۔

**عورت مار** عورتوں کو متاثر کرنے والا، پرکشش شخصیت کا مالک۔

**عورتِ مدخولہ** وہ عورت جس سے مباشرت کی جا چکی ہو۔

کہاوت: **عورت مرد کا جوڑا ہے** عورت اور مرد کو اکٹھا رہنا پڑتا ہے۔ عورت اور مرد مل کر ہی مکمل ہوتے ہیں۔

کہاوت: **عورت موم کی ہوتی ہے** عورت کو جس ماحول میں چاہو ڈھالا جا سکتا ہے۔

کہاوت: **عورت نہ مرد، موا ہیجڑا ہے، ہڈی نہ پسلی، موا چھچھڑا ہے** عورت بزدل کمزور کے متعلق کہتی ہیں کہ بزدل آدمی کسی کام کا نہیں ہوتا۔

**عوض** زیر ع، زبر و۔اذ، ع۔ بدلہ، معاوضہ، بدل؛ تاوان، جرمانہ۔

محاورہ: **عوض دینا** اجر دینا، معاوضہ دینا۔

محاورہ: **عوض لینا** انتقام لینا، بدلہ لینا۔

**عوض معاوضہ** ادلا بدلی۔

**عوضانہ** کسی چیز کے بدلے ادائی۔

**عوضی** قائم مقامی۔

محاورہ: **عوضی رکھنا** قائم مقام مقرر کرنا۔

**عول** ولین۔امذ، ع۔ عدم توازن، پلڑے کا ایک جانب جھکاؤ۔

**عون** ولین۔امذ، ع۔ مدد، معاونت، سہائتا۔فقرہ: **بعون الٰہی** خدا کی مدد سے۔

**عویص** ولین۔صف، ع۔ مشکل، دُشوار۔

## ع۔ہ

**عہد** لیٹا زیرع، جزم ہ۔امذ، ع۔ وقت، دَور، زمانہ: قول، اقرار، قسم، عزم، باہمی فیصلہ یا معاہدہ؛ حکومت یا سلطنت کی مدت۔

کہاوت: **عہد آسان ہے پر اِس کی وفا مشکل ہے** وعدہ کر لینا آسان ہے مگر اسے نبھانا مشکل ہے۔

**عہد آفریں** نئے دور کا آغاز کرنے والا۔

محاورہ: **عہد باندھنا** پختہ وعدہ کرنا، اقرار کرنا، ٹھان لینا۔

محاورہ: **عہد توڑنا** وعدے پر قائم نہ رہنا، قول سے پھر جانا۔

**عہد رفتہ** گزرا ہوا زمانہ۔

**عہد ساز** نئے دور کا آغاز کرنے والا، اپنے دور کو نئے خیالات اور افکار دینے والا۔

**عہد شباب** جوانی کا دَور؛ عروج کا دور، ترقی کا زمانہ۔

**عہد شکن** سمجھوتے یا وعدے سے پھر جانے والا۔

**عہد نامہ** تحریری قرارداد۔

**عہد نامۂ عتیق** توراۃ۔

**عہد و پیمان** قول و اقرار، کسی قول پر پابند رہنے کو وعدہ۔

**عہدہ** لیٹا پیش ع، جزم ہ، زبر د۔امذ، ع۔ منصب، مفوضۂ خدمت: ذمہ داری، سپردگی؛ کرسی، رُتبہ، مرتبہ؛ درجہ، مقام، منزل۔

**عہدہ برآ** فرض یا ذمہ داری سے کامیابی کے ساتھ سبکدوش، فارغ۔

محاورہ: **عہدہ برآ ہونا** فرض ادا ہونا، ذمہ داری سے سبکدوش ہونا۔

محاورہ: **عہدہ پانا** منصب حاصل ہونا، مرتبہ ملنا۔

**عہدہ/عہدے دار** کسی منصب پر فائز، افسر۔

محاورہ: **عہدہ سنبھالنا** کسی منصب پر فائز ہونا۔

**عہن** زیرع، جزم ہ۔امث۔ روئی، رنگین اُون۔

**عہود** پیش ع، ومع۔امذ، جمع، ع۔ عہد (رک) کی جمع۔

## ع۔ی، ے

**عیادت** زیرع، زبر د۔امث، ع۔ بیمار پُرسی۔

فعل مرکب: **عیادت کرنا** مریض کا حال پوچھنا، مزاج پرسی کرنا۔

**عیاذ** زبرع۔امذ، ع۔ پناہ چاہنا، امان چاہنا، خطرے سے بچنا۔

**عیار** زیرع۔امذ، ع۔ کسوٹی۔ (مجازاً) معیار، پیمانہ؛ کھرا کھوٹا جانچنے کا اصول و معیار۔

**عیّار** زبرع، شدی۔صف، مذ، ع۔ بہت چالاک، کائیاں، ہوشیار، طرار؛ چالباز، فریبی، مکار۔(مث) عیارہ۔

**عیارگی** چالاکی، مکاری، ہوشیاری۔نیز عیاری۔

**عیّاش** زبرع، شدی۔صف، ع۔ اچھی زندگی گزارنے والا، زندگی سے گہرا لگاؤ رکھنے والا، زندگی کے مزے لوٹنے والا، رنگین مزاج؛ آوارہ، بدچلن۔

**عیاشی** رک: عیاش جس کی یہ کیفیت ہے۔

**عیال** زیرع۔امذ، ع۔ بال بچے، اہلِ خانہ، دست نگر افراد، کنبہ، خاندان، انحصار کرنے والے۔غلط العام: **عیال** (زبرع)۔

**عیال دار** بیوی بچوں والا، جس کے ذمے کنبے کی کفالت ہو۔

**عیاں** زبرع، ن غنہ۔صف، ع۔ ظاہر، آشکار۔

کہاوت: **عیاں را چہ بیاں** جو بات صاف ہو اُسے کہنے سننے کی ضرورت نہیں۔

فعل مرکب: **عیاں کرنا** ظاہر کرنا، آشکار کرنا۔

**عیانی** آنکھوں دیکھا، ظاہری۔

**عیب** ےلین۔امذ، ع۔ نقص، خامی، کمی؛ دوش، برائی۔

محاورہ: **عیب اُچھالنا** برائی کی تشہیر کرنا۔

**عیب بیں** برائی پر نظر رکھنے اور خوبی کو نظر انداز کرنے والا۔

**عیب بینی** برائی تلاش کرنا، صرف برائی پر نظر رکھنا۔

**عیب پوش** برائی پر پردہ ڈالنے والا۔

محاورہ: **عیب تُھپ جانا** جھوٹا الزام لگنا، خواہ مخواہ جرم یا گناہ میں ملوث قرار دیا جانا۔

**عیب جو** خرابی نکالنے، مذمت کرنے والا۔

محاورہ: **عیب چننا** برائی بیان کرنا، خرابی ڈھونڈنا۔

**عیب چینی** برائی تلاش کرنے کا عمل۔

**عیب دار** جس میں کوئی نقص ہو، عیبی، ناقص، دغیلا۔

محاورہ: **عیب دیکھنا** نکتہ چینی کرنا، برائی تلاش کرنا۔

محاورہ: **عیب رکھنا** الزام لگانا؛ نقص نکالنا۔

کہاوت: **عیب کرنے کو (بھی) ہنر چاہیے** گناہ کرنے یا عیاشی کے لیے عقل و تدبیر کی ضرورت ہے۔ عیب کرنے کے لیے بھی عقل و تدبیر کی ضرورت ہے۔

محاورہ: **عیب کھلنا** برائی ظاہر ہونا، نقص کا علم ہونا۔

محاورہ: **عیب نکالنا** نکتہ چینی کرنا، نقص نکالنا، برائی ظاہر کرنا۔

**عیبی** بدذات، بدطینت، بری خصلت والا۔

**عید** ی۔ امث، ع۔ مسرت، خوشی؛ خوشی کا دن؛ بار بار لوٹ آنے والا دن؛ مسلمانوں کا مذہبی تہوار جو سال میں دو مواقع پر منایا جاتا ہے۔

**عید اُلاضحیٰ** (پیش د، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ض، کھڑا زبری) اسلامی تہوار جو حج کے آخری دن دسویں ذی الحج کو دنیا بھر میں منایا جاتا ہے۔ مترادف: **عیدِ قرباں، بکرید، بقر عید، بڑی عید۔**

**عید اُلفطر** (پیش د، غم ا، جزم ل، زبر ف، جزم ط) ماہِ رمضان کے اختتام پر یکم شوال کو منایا جانے والا خوشی کا دن (فطرانہ دیے جانے کی مناسبت سے یہ دن اِس نام سے منسوب ہے)۔ میٹھی عید، چھوٹی عید، عیدِ رمضان۔

کہاوت: **عید، بقرعید، شب رات کٹنی، دریا کرے ہائے ہائے پھگوا دسنی** مسلمان پر طنز ہے کہ عید، بقرعید، شب رات کو رنڈیاں بلاتے ہیں۔ محرم میں ماتم کرتے ہیں۔

**عید پیچھے ٹر** عید کے دوسرے دن کا میلہ جو دہلی اور نواحِ دہلی کا رواج تھا؛ کسی کام کا وقت نکل جانے کے بعد کیے جانے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**عیدِ غدیر** غدیر نامی کنوئیں پر آنحضرت ﷺ کے آخری خطبے کی یاد میں منایا جانے والا تہوار جو شیعی فرقے کے لوگ مناتے ہیں۔

**عید کا چاند** رمضان المبارک کے بعد شوال کا چاند؛ (کنایۃً) جو مدتوں بعد ملے یا نظر آئے، جو کم کم دکھائی دے۔

محاورہ: **عید کا چاند نکلنا** جسے ملنے کا بہت شوق ہو اُس کا نظر آنا۔

کہاوت: **عید کا چاند نہ دیکھا، رُخِ زیبا دیکھا** معشوق کے چہرے کی تعریف میں کہتے ہیں کہ خوبصورت چہرہ دیکھنا عید کا چاند دیکھنے کے برابر ہے۔

کہاوت: **عید کو دھوبی کا گھر سوجھتا ہے** ایسا بخیل ہے کہ سال بھر میں عید کے دن دُھلے ہوئے کپڑے پہنتا ہے۔

کہاوت: **عید کے پیچھے چاند مبارک / بعد محرم یا حسینؓ** بے موقع کام کرنے پر کہتے ہیں۔

محاورہ: **عید ملنا** عید کے روز دوستوں، عزیز و اقارب اور رشتہ داروں سے ملاقات کرنا۔

**عید میلاد** حضرت محمد ﷺ کا یومِ ولادت (جو اتفاق سے یومِ وفات بھی ہے)۔

محاورہ: **عید ہونا** خوشی ہونا، مراد پوری ہونا۔ نیز **عید ہو جانا۔**

**عیدی** عید کے دن چھوٹوں کو بڑوں، بزرگوں کی طرف سے عید کی خوشی میں دیا جانے والا عطیہ۔

**عیدین** (تثنیہ) دونوں عیدیں، عید قرباں و عید الفطر۔

**عیسائی** زیرع۔ اند۔ حضرت عیسیٰ مسیحؑ کے پیرو، نصرانی۔

**عیسائیت** عیسائی مذہب۔

**عیسوی** حضرت عیسیٰؑ سے منسوب، مسیحی۔

**عیسوی سال** بیشتر دُنیا میں رائج جنتری یا کیلنڈر کے مطابق کوئی سال جو حضرت عیسیٰؑ کی پیدائش سے شمار ہوتا ہے۔ عام: **عیسوی۔**

**عیسیٰ** ی، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ ابن مریمؑ؛ ایک پیغمبر جو بیت اللحم میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے بغیر باپ کے پیدا ہوئے۔ مسلمانوں کے عقیدے کی رو سے انھیں آسمان پر زندہ اُٹھا لیا گیا، مردوں کو زندہ کرنا اور بیماروں کو شفا دینا آپ کے معجزات میں سے ہیں۔

**عیسیٰ دم** پھونک سے مردوں کو زندہ کر دینے والا۔

**عیش** ے لین۔ اند، ع۔ چین سے زندگی گزارنا، عشرت و نشاط، آرام طلبی، آسائش، خوشی، ناؤنوش۔

محاورہ: **عیش اُٹھا لینا** آسائش ختم کر دینا، آرام کھو دینا۔

محاورہ: **عیش اُڑانا** مزے کرنا، لطف حاصل کرنا، حظِ نفسانی حاصل کرنا؛ ہم بستری کرنا۔

**عیش پرست** (ع، ف) بہت عیش کرنے والا، آسائش و آرام میں زندگی بسر کرنے والا۔

صف: **عیش پروری / کوشی** (ع، ف) اعتدال سے بڑھ کر آسائش اور مزے کی زندگی۔ نیز **عیاشی۔**

محاورہ: **عیش تلخ کرنا** آرام و آسائش میں خلل پڑنا۔

صف: **عیش کوش** (وج) (ع، ف) نشاط و سرور میں مبتلا، ایک حد سے بڑھ کر

آسائش کا طالب۔

محاورہ: **عیش منغض ہونا** آسائش و آرام میں خلل واقع ہونا۔

**عیش و عشرت** زندگی کے مزے یا لطف، عیاشی۔

**عین** (۱) ے لین۔ امذ، ع۔ قدرتی چشمہ، جھرنا؛ آنکھ، چشم؛ حرف "ع"۔

**عین الحیات** (پیش ن، غم ا، جزم ل، زبر ح) آبِ حیات کا چشمہ۔

**عین الکمال** (پیش ن، غم ا، جزم ل، زبر ک) نظرِ بد، زخمِ چشم۔

**عین الیقین** (پیش ن، غم ا، جزم ل، زبر ی، ی) آنکھوں دیکھی حقیقت۔

**عین** (۲) ے لین۔ صف۔ متعلق فعل، ع۔ ٹھیک ٹھیک، بالکل؛ اصل، جڑ، بنیاد؛ بلاشک، بالکل، قطعی، قرینِ فہم۔

**عینِ حیات** سراپا اور مکمل زندگی۔

**عین غین** ہم شکل، ہم صورت، مشابہ۔

**عین مین** بالکل، ہو بہو۔ نیز **عین بین**۔

**عین** ی۔ صف، ع۔ سیاہ چشم عورتیں، عیناء کی جمع۔

**عینک** ے لین، زبر ن۔ امث، ف۔ (خوبصورتی یا بصارت کی کمزوری کے باعث) آنکھوں پر لگایا جانے والا چشمہ۔

**عینی** ے لین۔ صف، ع۔ آنکھ سے منسوب؛ نظر آنے والا، نمایاں۔

**عینی شاہد** چشم دید گواہ۔

**عینی بھائی/بہن** سگا، سگی۔ سوتیلا کی ضد۔

**عینین** ے لین۔ تثنیہ، ع۔ دونوں آنکھیں؛ دو چشمے، دو جھرنے۔

**عینیت** ے لین، زیر ن، شد زبر ی۔ امث، ع۔ خیال پرستی، زندگی اور مظاہر کو تخیل کی آنکھ سے دیکھنے کا رویہ، معروضیت اور مادیت کی ضد۔ عام: تصورات یا اعیان ثابتہ کا افلاطونی نظریہ۔

**عیوب** پیش ع، و مع۔ جمع، مذ، ع۔ بہت سارے عیب، برائیاں۔

**عیوضی** ے، زبر/ جزم و۔ امث۔ کسی کی جگہ پر عارضی تقرر، حاکمِ مقامی، قائم مقام۔

**عیون** پیش ع، و مع۔ امذ، ع۔ آنکھیں؛ پانی کے چشمے۔

# غ

**غ** غین، غین معجمہ۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کی ترتیب کے لحاظ سے چھتیسواں (۳۶واں) اور ترتیبِ صوت کے اعتبار سے پینتیسواں (۳۵واں)، فارسی ترتیبِ تہجی کا بائیسواں (۲۲واں) اور عربی کا اُنیسواں حرف؛ یہ حرفِ صحیح (مصمتہ) ہے اور حروفِ حلقی میں شمار ہوتا ہے، اِس کی صوت حلق سے ادا ہوتی ہے اور تالو سے ٹکراتی ہوئی باہر نکلتی ہے، اصلاً عربی الفاظ کے ساتھ مخصوص، لیکن اُردو اور فارسی کے بھی بعض الفاظ کے تلفظ میں شامل ہوگیا ہے۔ حروفِ قمری میں شامل ہے اور حسابِ جمل میں اس کی عددی قیمت ایک ہزار ہے، یہ الفاظ کے شروع اور درمیان آسکتا ہے، مثلاً: ''غالب''، ''غلیظ''، ''مغلوب''، ''مغضوب'' وغیرہ، جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے ''بالغ''، ''باغ'' وغیرہ۔ یونی کوڈ کے کوڈ چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Ghain" اور کوڈ نمبر "U+063A" درج ہے۔

## غ۔ا

**غاب** ۔اند، ع۔ کچھار، نرکل یا سرکنڈے کا جنگل۔

**غابر** زیرِ ب۔صف، ع۔ گزرا ہوا، گزشتہ، باقی، پرانے زمانے کا؛ آئندہ، مستقبل۔

**غاٹا** ۔صف۔اند۔ مغرور، متکبر، نک چڑھا۔

**غادر** زیرِ د۔صف، ع۔ بدعہد، باغی، غدار؛ بے وفا۔

**غاذی** ۔صف۔ غذا دینے والا، ہاضمہ میں مدد دینے والا، غذا پہنچانے والا۔

**غار** اند، ع۔ پہاڑ کی کھوہ، بھٹ، گڑھا؛ ایک لمبا اور بڑا درخت جو ہزار سال تک قائم رہتا ہے۔

**غارِ ثور** (ولین) مکہ معظمہ کی دائیں جانب تین میل کے فاصلے پر ثور پہاڑ میں واقع ایک غار، جہاں آپ ﷺ نے مکہ سے مدینہ کی طرف ہجرت کرتے وقت تین دن قیام فرمایا۔

**غارِ حرا** (زیرِ ح) مکہ معظمہ کے شمال مشرق کی جانب تین میل کے فاصلے پر ایک غار جہاں آپ ﷺ عبادت کے لیے جایا کرتے تھے اور اسی غار میں آپ ﷺ پر پہلی وحی نازل ہوئی۔

**غارِب** زیرِ ر۔صف۔ ڈوب جانے والا، غروب ہوجانے والا، دور ہوجانے والا۔

**غارَت** زبرِ ر۔امث، ع۔ لُوٹ مار، دھاوا، تباہی، بربادی؛ ضائع، اکارت (ہونا کے ساتھ مستعمل)۔

**غارت زدہ** لوٹا ہوا، تباہ و برباد۔

**غارت غول** ناگہانی مصیبت؛ ستیاناس، ناکارہ۔

محاورہ: **غارت کرنا** تباہ کرنا، برباد کرنا؛ ضائع کرنا؛ نیست و نابود کرنا؛ خراب کرنا، بگاڑ دینا۔

صف: **غارت گر** (ع۔ف) لٹیرا، برباد کرنے والا۔

**غارت گری** لوٹ کھسوٹ، تاراجی۔

**غارتنگ** جزمِ ر، زبرِ ت، ن غنہ۔امث، ف۔ دروازے کی روک، آگل، آڑ جو پٹوں کو بند رکھنے کے لیے پھنسا دی جاتی ہے۔

**غارق** زیرِ ر۔صف۔ غرق ہونے والا، ڈوبنے والا، ڈوبا ہوا۔

**غاریقون** ی، ومع۔امث، ف۔ ایک طرح کی کھمبی جو درخت کی جڑوں میں اُگ آتی ہے۔

**غازہ** زبرِ ز۔اند، ف۔ کسم کے پھولوں کا سرخ سفوف جو سنگار کے لیے چہرے اور گالوں پر ملا جاتا ہے۔ پکول۔

**غازی** اند، ع۔ لڑنے، جہاد کرنے والا فتح مند مسلمان؛ سورما۔ جمع: **غزاۃ**۔

**غاسل** زیرِ س۔اند۔ غسل دینے والا، دھونے والا۔

**غاشیہ** زیرِ ش، زبرِ ی۔امث، ع۔ ڈھانکنے والی شے، پردہ، پوشش؛ گھوڑے کی زین؛ آفت، روزِ قیامت۔

**غاشیہ بردار** محکوم، مطیع، غلام؛ عناں گیر، سوار کے ساتھ چلنے والا خادم؛ (کنایۃً) حضرت جبریلؑ جو معراج میں براق کے ساتھ ساتھ چلے تھے۔

**غاصب** زیرِ ص۔صف، ع۔ زبردستی چھین لینے والا، ناجائز تصرف یا تسلط کرنے والا، دوسروں کا حق مارنے والا۔

**غاضب** زیرِ ض۔صف۔ غصہ کرنے والا غضب ناک۔

**غافر** زیرِ ف۔صف، ع۔ پردہ پوش، عیب کو ڈھانپ لینے والا؛ گناہ بخشنے والا، مغفرت کرنے والا، درگزر کرنے والا۔

**غافل** زیرِ ف۔صف، ع۔ بےخبر، بےسدھ، بےپروا۔

**غالب** زیرِ ل۔صف، ع۔ غلبہ حاصل کرنے والا، فاتح، قوی، زبردست، حاوی، فائق، افضل۔

**غالباً** زیرِ ل، ب دو زبر ''بن''۔ متعلق فعل، ع۔ شاید، گمانِ قوی کے مطابق، عین ممکن ہے۔

**غالی** صف، ع۔ حد سے تجاوز کرنے والا، بہت مبالغے سے کام لینے والا، اپنے عقائد میں متشدد، شدت پسند۔

**غالیچہ** ی، زبر ج۔ اند، ف۔ خوش وضع چھوٹا قالین۔

**غالیہ** زیر ل، زبر ی۔ اند، ع۔ عنبر اور مشک کافور وغیرہ کا ایک خوشبودار مرکب۔

**غالیہ مو** خوشبودار زلفوں والا۔

**غامر** زیر م۔ صف، ع۔ غیر آباد، اُجاڑ، عامر کی ضد۔

**غامض** زیر م۔ صف، ع۔ پوشیدہ، گہرا، مبہم، غیر واضح، نا قابلِ فہم، مشکل، مشکل سے سمجھ میں آنے والا۔

**غانم** زیر ن۔ صف، ع۔ مالِ غنیمت حاصل کرنے والا؛ (مجازاً) فتح یاب۔

**غاوی** ۔صف۔ گمراہ، گمراہ ہونے والا، بہکا ہوا، شیطان صفت۔

**غائب** زیر ء۔ صف، ع۔ غیر موجود، غیر حاضر، لاموجود، پوشیدہ۔

**غائب بازی** (شطرنج) بغیر دیکھے دور سے شطرنج کی چالیں چلنا۔

**غائب غلہ** (پیش غ، شد زبر ل) رفو چکر؛ بالکل غائب، مفقود، ناپید۔

محاورہ: **غائب کرنا** چھپا دینا، مخفی کرنا، چرانا۔

محاورہ: **غائب ہونا** چھپ جانا، روپوش ہونا، بھاگ جانا؛ معدوم ہونا، مٹ جانا؛ نایاب ہونا۔

**غائبانہ** غیر موجودگی میں، پیٹھ پیچھے۔

**غائر** زیر ء۔ صف، ع۔ گہرا، عمیق۔ نظرِ غائر گہری نظر۔

**غائط** زیر ء۔ اند، ع۔ پاخانہ؛ بیت الخلا، قضائے حاجت کی جگہ۔

**غائی** صف، ع۔ اِنتہائی، آخری، اصلی، حقیقی۔

**غایت** زبر ی۔ مث، ع۔ غرض، مقصد، مطلب؛ انتہا، انجام۔ (متعلق فعل)

**بغایت** نہایت، ازحد، اِنتہائی۔

**غایت درجہ** بے حد، انتہائی۔

## غ۔ب

**غبار** پیش غ۔ اند، ع۔ دُھول، گرد؛ دُھند، تاریکی، اندھیرا، تیرگی؛ کدورت، رنجش؛ عداوت، دشمنی۔

**غبار آلود** گرد میں بھرا ہوا، خاک میں اٹا ہوا۔

محاورہ: **غبار چھٹنا** گرد کا صاف ہونا/ بیٹھ جانا، بیٹھ جانا؛ صلح صفائی ہو جانا۔

**غبارِ خاطر** دل کی بھڑاس، ناخوشگوار یادیں، رنجشیں، شکایتیں۔

محاورہ: **غبار رکھنا** دل میں ملال رکھنا، رنجش رکھنا۔

محاورہ: **غبار نکلنا** غم ہلکا ہونا، رنج و ملال دور ہونا۔

**غبارا** پیش غ۔ اند۔ ہوا یا گیس بھر کر پُھلائی ہوئی شے جو ہوا سے ہلکی ہو تو اُوپر اُڑتی ہے۔ عام: غبارہ۔

محاورہ: **غبارے سے ہوا نکلنا** غرور ختم ہو جانا، شیخی کرکری ہونا۔

**غباوت** زبر غ، زبر و۔ امث، ع۔ غبی (رک) کا اسم کیفیت۔

**غبطہ** زبر غ، جزم ب، زبر ط۔ اند، ع۔ رشک کی نظر سے دیکھنا، ماننا، پسند کرنا؛ جذبۂ تحسین۔

**غبغب** زبر غ، جزم ب، زبر غ۔ اند، ع۔ ٹھوڑی کے نیچے کا لٹکا ہوا گوشت جو بعض جگہ خوبصورتی کی علامت سمجھا جاتا ہے۔

**چاہِ غبغب** ٹھوڑی میں خفیف گڑھا، چاہِ زنخداں۔

**غبن** زبر غ، جزم ب۔ اند، ع۔ امانت میں خیانت، خرد برد، تحویل میں دی ہوئی رقم کو دھوکے سے اپنے تصرف میں لے آنا۔ غلط العام: غَبَن (زبر ب)۔

**غبی** زبر غ۔ صف۔ کند ذہن، کم عقل، احمق۔

## غ۔پ

**غپ** (۱) زبر غ۔ امث۔ جھوٹی بات، شیخی کی بات، من گھڑت بات، بے سروپا بات۔

**غپ** (۲) زبر غ۔ امث۔ جلدی سے حلق وغیرہ میں اُتر جانے کی آواز۔

**غپا** زبر غ۔ اند۔ دھوکا۔

**غپا غپ** زبر غ، زبر غ۔ متعلق فعل۔ متواتر، مسلسل، پے در پے۔

**غپڑ چوت** زبر غ، زبر پ، جزم ڑ، و لین۔ امث۔ گڈمڈ بات، گڑبڑ۔

## غ۔ت

**غتربود** زبر غ، جزم ت، زبر ر، ومع۔ صف۔ گلستانِ سعد کے فقرے "بلاغت ربود" کا غلط املا اور غلط قرأت، گڈمڈ، منتشر، اُلٹ پلٹ۔

**غتربودی** تباہی، بربادی، خرابی۔

## غ۔ٹ

**غٹ** زبر غ۔ اند۔ گروہ، جتھا، ٹولی، ہجوم، غول۔

محاورہ: **غٹ پٹ ہونا** باہم پیوست، ہم آغوش ہونا۔ گتھ جانا۔

**غٹا غٹ** زبر غ۔ متعلق فعل۔ پانی یا کسی رقیق شے کے گلے سے نیچے اترنے کی متواتر آواز، چڑھا جانا۔

**غٹ** پیش غ۔ متعلق فعل۔ فوراً، جھٹ، ترنت۔

**غٹرغوں** پیش غ، زبرٹ، ومع، ن غنہ۔ اسث۔ نقلِ صوت۔ کبوتر کے بولنے کی آواز، کبوتر کا گونجنا۔

## غ۔ث

**غث** زبرغ، جزم ث۔ صف، ع۔ دُبلا، لاغر۔

**غثیان** زبرغ، جزم ث۔ اند۔ متلی، گھبراہٹ؛ جی گھبرانا۔

## غ۔چ

**غچ** زبرغ۔ اسث۔ تلوار، چھری، چاقو وغیرہ کے گوشت میں گھسنے کی آواز۔

**غچا** زبرغ، شدچ۔ اند، ف۔ دھوکا، فریب۔ نیز غچہ۔

محاورہ: **غچا دینا** دھوکا دینا، فریب دینا؛ نقصان پہنچانا۔

**غچپلا** زیرغ، جزم چ۔ صف، مذ۔ مٹی کی طرح کا، گندا، میلا کچیلا، غلیظ؛ گھناؤنا۔

**غچلی** زیرغ، جزم چ۔ صف۔ گندا، میلا کچیلا، غلیظ؛ نفرت زدہ، وہ آدمی جو اپنے جسم کی صفائی نہ رکھے۔

**غچلی پن** گندا سندا، بُرے حالوں میں رہنے کی عادت۔

## غ۔د

**غد** زبرغ۔ اند، ع۔ آنے والا کل، آئندہ کل، آنے والی صبح۔ نیز غدا۔

**غدار** زبرغ، شدد۔ صف، ع۔ باغی، مفسد، عہد شکن، دھوکے باز؛ بہت بڑا، وسیع وعریض (مکان یا بستی کے لیے مستعمل)۔

**غداری** دھوکا، بے وفائی، ساتھ چھوڑ کر دشمنوں سے مل جانا۔

**غدر** زبرغ، جزم د۔ اند، ع۔ بغاوت، غداری؛ ہنگامہ، مفسدہ؛ شورش، بلوہ۔ انگریزوں کے خلاف ۱۸۵۷ء کی برطانوی تسلط کے خلاف جنگِ آزادی جسے انگریزوں نے غدر قرار دیا۔

محاورہ: **غدر ڈالنا** ہنگامہ کرنا، فتنہ وفساد پھیلانا۔

**غدود** پیش غ، ومع۔ جمع، مذ، ف۔ گوشت کی گرہ، جسم کے بعض حصوں میں گٹھے ہوئے خلیوں سے بنی ہوئی گلٹیاں جن میں سے بعض مخصوص قسم کی رطوبتیں رِس کر خون میں ملتی رہتی ہیں جو معتدل مقدار میں صحت کے لیے ضروری ہوتی ہیں۔

**غدہ** پیش غ، شد زبر د۔ اند، ع۔ جسم کے اندر کی گانٹھ، گوشت کی گرہ۔

**غدیر** زبرغ، ی۔ اند، ع۔ تالاب، جوہڑ، وہ نشیبی جگہ جہاں برسات کا پانی جمع ہو جائے۔

## غ۔ذ

**غذا (ء)** زیرغ۔ اسث، ع۔ کھانے کی چیز، خوراک، اَن، طعام۔

**غذائیت** کھانے کی چیز میں جسم کو قوت بخشنے والا عنصر یا صلاحیت۔

**غذائیات** علم طب کی ایک شاخ۔ غذاؤں کے خواص، اثرات اور صحت کے لیے غذائی ضروریات کی بابت تحقیق کا علم۔

**غذک** زبرغ، زبرذ۔ اسث۔ وہ چیز جو شراب پیتے وقت منہ کا ذائقہ بدلنے کے لیے کھائیں۔

## غ۔ر

**غرا (ء)** زبرغ، شدر۔ صف، ع۔ روشن، اعلیٰ؛ مانا ہوا، مشہور۔ مثلاً: شاعرِ غرا (گاہے طغرا)۔

**غراب** پیش غ۔ اند، ع۔ کوا، کاگ، زاغ۔

**غرابت** زبرغ، زبرب۔ اسث، ع۔ انوکھا پن؛ نامانوس بات، عجیب بات، عمومیت سے دور، ندرت۔

**غراٹا** زبرغ، شدر۔ نقلِ صوت۔ پانی کے زور سے بہنے یا اُچھلنے کی آواز، موجوں کے ٹکرانے کی آواز۔

**غرارہ (۱)** زبرغ، زبرر۔ اند، ع۔ گلے میں پانی بھر کر غرغر کی آواز نکالنا، حلق صاف کرنے یا علاج کے لیے کُلیاں کرنا، کلا، آچمن۔

**غرارہ (۲)** زبرغ، زبرر۔ اند، ع۔ ڈھیلا ڈھال کلی دار پاجامہ، ایک قسم کی پوشاک؛ ایک وضع کا پیراہن جو زرہ کے نیچے پہنتے ہیں اور جو بہت ڈھیلا ہوتا ہے۔

**غراز** پیش غ۔ اند، ف۔ مغرور، متکبر، دلیر، شجاع۔

**غرامت** زبرغ، زبرم۔ اسث۔ ادائی؛ قرض، اُدھار؛ جرمانہ، ڈنڈ۔

**غراں** پیش غ، شدر، ن غنہ۔ صف۔ بپھرا ہوا، غصے کی حالت میں غرانے والا (جانور)۔

**غرانا** منہ سے غصے کی آواز نکالنا۔ حاصل مصدر: غراہٹ۔

**غرائب** زبرغ، لیٹا زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ نادر اشیا، عجیب باتیں یا چیزیں، عجائب۔ غریب (رک) کی جمع۔

**غرب** زبرغ، جزم ر۔ اند۔ مغرب، وہ سمت جدھر سورج ڈوبتا ہے؛ پچھم۔

صف: **غربی** (جزم ر)۔ پچھمی ممالک، یورپ۔

**غربا** پیش غ، زبرر۔ جمع، مذ، ع۔ غریب لوگ، مساکین، مفلسین۔

**غربال** زیرغ، جزم ر۔ اسث، ع۔ وہ سوراخ دار برتن جس میں کوئی چیز چھانی

جائے، چھلنی۔

**غربت** پیش غ، زبر ب۔ امث، ع۔ پردیس، وطن سے دُوری، بے وطنی۔ غریبی، ناداری، مفلسی (ان معنی میں اُردو کا تصرف)۔

**غرچہ** زبر غ، زبر چ۔ صف، ف۔ غافل، بے وقوف؛ بدنام۔

**غرش** پیش غ، شد زیر ر۔ امث، ف۔ غرانا، غراہٹ، غرش، حلق سے غصے کی آواز نکالنا؛ درندے کا بولنا، غرغر کرنا، شیر کی دھاڑنے سے پہلے یا بعد کی نسبتہً دھیمی آواز۔

**غرض** زبر غ، زبر ر۔ امث، ع۔ مطلب، مقصد؛ ضرورت، حاجت؛ خواہش، ارادہ، ہدف؛ خلاصہ مفہوم۔ مثال: غرضیکہ (ے) قصہ کوتاہ، مطلب یہ کہ۔

کہاوت: **غرض باولی ہے** حاجت مند آدمی پاگل ہوتا ہے۔ وہ اپنی غرض پوری کرنے کے لیے کسی بات سے نہیں ہچکچاتا۔

کہاوت: **غرض کا باولا اپنی ہی گائے** غرض مند اپنی ہی بات کی دُھن رکھتا ہے۔ غرض مند ہر وقت اپنی غرض بیان کرتا رہتا ہے۔

کہاوت: **غرض پڑے سے آدمی باولا ہو جاتا ہے** ضرورت کے مارے آدمی پاگلوں کی طرح مارا مارا پھرتا ہے۔

کہاوت: **غرض کے لیے گدھے کو باپ بناتے ہیں** حاجت مند کو رذیل کی بھی خوشامد کرنی پڑتی ہے۔

**غرض مند** حاجت رکھنے والا، ضرورت مند؛ مطلبی، خود غرض۔

کہاوت: **غرض مند کرے یا دردمند کرے** یا تو جسے کچھ کام ہو وہ مدد کرتا ہے یا خیر خواہ۔

کہاوت: **غرض نکلی، آنکھ بدلی** مطلب نکل جانے کے بعد کوئی کسی کو نہیں پوچھتا۔ دنیا مطلب کی ہے۔

کہاوت: **غرض والا اپنی گاوے** غرض مند کو صرف اپنی غرض سے واسطہ ہوتا ہے۔

**غرفش** پیش غ، جزم ر، زیر ف۔ امث۔ ناراضگی کا اظہار؛ بچر مچر، ڈانٹ، ڈپٹ، تکرار۔

**غرفہ** پیش غ، جزم ر، زبر ف۔ امذ، ع۔ کھڑکی، دریچہ، جھروکا؛ اُونچی نشست۔

**غرق** زبر غ، جزم ر۔ صف، ع۔ پانی میں ڈوبا ہوا؛ کسی کام میں نہایت مشغول۔

محاورہ: **غرق دریائے حسن ہونا** بہت خوبصورت ہونا۔

فعل مرکب، محاورہ: **غرق ہونا** ڈوبنا؛ تباہ ہونا، برباد ہونا، ضائع ہونا؛ کسی کام میں پوری توجہ سے معروف ہونا۔

**غرقاب** زبر غ، جزم ر۔ صف۔ ع، ف۔ گرداب بھنور، ورطہ؛ پانی میں ڈوبا، تہہ آب، غریق۔

**غرقی** زبر غ، جزم ر۔ صف۔ امث، ع۔ ڈباؤ، ڈوبا ہوا، پانی بھری زمین؛ پانی کا ریلا، سیلاب۔

**غروب** پیش غ، و مع۔ امذ، ع۔ چاند سورج، ستارے کا اُفق کے نیچے جانا، چُھپنا، ڈوبنا۔

**غرور** پیش غ، و مع۔ امذ، ع۔ گھمنڈ، تکبر، فخر، اِتراہٹ، نخوت۔

محاورہ: **غرور توڑ دینا** تکبر زائل کر دینا، گھمنڈ ختم کر دینا۔

کہاوت: **غرور کا سر نیچا** گھمنڈ کرنے والا ذلیل ہوتا ہے۔

**غرہ** زبر غ، شد زبر ر۔ امذ، ع۔ گھمنڈ، غرور، ناز۔

**غرہ** پیش غ، شد زبر ر۔ امذ، ع۔ ہر چیز کا اوّل؛ چاند کی پہلی تاریخ؛ چوڑی سفید دھاری جو گھوڑے کی پیشانی پر ہو۔

**غریب** زبر غ، ی۔ صف، ع۔ عجیب، انوکھا، نادر، نامونس؛ مسافر، پردیسی، اجنبی، بے وطن۔ نیز مسکین، بے چارہ، مفلس، قلاش، کنگال (اُردو کا تصرف)۔

**غریب اُلدیار** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زیر د) بے وطن، پردیسی، مسافر، وطن سے دور۔ نیز **غریب اُلوطن** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر و، زبر ط)۔

**غریب پرور** (زبر پ، زبر و) بے کسوں کی پرورش کرنے والا۔

کہاوت: **غریب تیرے تین نام۔ جھوٹا، پاجی، بے ایمان** غریب کی بہت بے عزتی ہوتی ہے۔

**غریب غربا** محتاج، مفلس لوگ۔

کہاوت: **غریب کو کوڑی اشرفی ہے** غریب بہت تھوڑی چیز سے راضی ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **غریب کی جوانی، گرمی کی دھوپ، جاڑے کی چاندنی اکارت جاتی ہے** ان چیزوں کا کوئی لطف نہیں اُٹھاتا۔ یہ ضائع جاتی ہیں۔

کہاوت: **غریب کی جورو، سب کی بھابھی، زبردست کی جورو سب کی دادی** غریب پر سب کا بس چلتا ہے اور زبردست سے سب غریب ڈرتے ہیں۔

کہاوت: **غریب کی جورو اور عمدہ خانم نام** اوقات سے زیادہ مزاج رکھنا۔

متعلق فعل: **غریبا مئو** غریبانہ، غریبوں جیسا، روکھا سوکھا، ادنیٰ درجے کا،

(بول چال) غریبانہ گزر بسر کرنا۔

کہاوت: غریبوں نے روزے رکھے، دن بڑے آگئے اُس وقت کہتے ہیں جب کہ کوئی کام کرے اور اس میں دقتیں پیدا ہوں۔ بدقسمت آدمی کوئی کام کرنے لگے تو اس میں مشکلیں پیدا ہو جاتی ہیں۔

**غریر** زبر غ، ی۔ امث، امذ۔ نیک سیرت، اچھی خصلت، ناتجربہ کار نوجوان۔

**غریزت** زبر غ، ی، زبر ز۔ امث، ع۔ طبیعت، فطرت، عادت، سرشت۔

**غریزی** (زبر غ، ی) طبعی، خلقی، فطری، حسبِ معمول۔

**غریق** زبر غ، ی۔ صف، ع۔ ڈوبا ہوا، غرق؛ محو، مدہوش، تہہِ آب۔

**غریقِ رحمت** مراد: اللہ تعالیٰ کی رحمت میں ڈوبا ہوا، مغفور، مرحوم۔

**غریل** زبر غ، ی۔ امذ۔ مثلث سے مشابہ زمین جو کسی دریا کے دہانے پر بن گئی ہو۔

**غریو** زبر غ، ے، جزم و۔ امذ، ف۔ شور، غوغا، فریاد، دہائی، چیخ و پکار۔

## غ ۔ ڑ

**غڑاپ** زبر غ۔ امث، نقلِ صوت۔ کسی چیز کے ڈوبنے یا یکایک اندر داخل ہونے کی آواز۔ نیز غڑپ۔

**غڑاپ سے** جلدی سے، فوراً، ترنت۔

## غ ۔ ز

**غزا(ء)** زبر غ۔ امذ، ع۔ جہاد، جنگ۔ صف: غازی۔

**غزال** زبر غ۔ امذ، ع۔ ہرن، آہو، چیتل، پاڑا۔ (امث) غزالہ (زبر ل)۔

صف: **غزال چشم** (ع۔ ف) ہرن کی طرح بڑی بڑی اور خوبصورت آنکھوں والا۔

**غزل** زبر غ، زبر ز۔ امث، ع۔ (لغوی معنی) عورتوں کے ساتھ بات چیت اور عشق بازی۔ (شاعری) وہ صنفِ سخن جس میں عموماً حُسن و عشق، وصال و فراق اور تصوف و معرفت وغیرہ کی باتیں کہی جاتی ہیں لیکن اب غزل اِس حد بندی کی پابند نہیں رہی، اب اس میں ہر قسم کے موضوعات و مسائل نظم کیے جاتے ہیں۔ غزل ہر بحر میں کہی جاتی ہے اور عمومی طور پر اس کا ہر شعر جداگانہ مضمون کا حامل ہوتا ہے۔

محاورہ: **غزل کہنا** غزل کے قواعد و ضوابط کے مطابق شعر کہنا، عشقیہ شاعری کرنا۔

**غزل گو** غزل کہنے والا شاعر۔

**غزوہ** زبر غ، جزم ز، زبر و۔ امذ، ع۔ کفار کے خلاف وہ جنگ جس میں آنحضرت ﷺ نے بنفسِ نفیس شرکت کی۔ جمع: غزوات۔

## غ ۔ س

**غساق** زبر غ، شد س۔ امذ۔ گندہ اور بدبودار مواد، پیپ۔

**غسال** زبر غ، شد س۔ صف، ع۔ نہلانے والا، مردہ شو۔

**غسالہ** زبر غ، شد س۔ امث، ع۔ غسال (رک) کی تانیث، منہ ہاتھ دھو کر پھینکا جانے والا پانی۔

**ثلاثۂ غسالہ** نہار منہ شراب کے تین جام، معدے کی صفائی کے لیے قے کرنے کے واسطے۔

**غسل** پیش غ، جزم س۔ امذ، ع۔ تمام جسم کو دھونا، نہانا، اشنان۔

**غسل خانہ** وہ مخصوص جگہ یا کمرہ جہاں نہایا جائے۔

محاورہ: **غسل دینا** مردے کو نہلانا۔

**غسلِ صحت** بیماری سے شفا پانے کے بعد کیا جانے والا غسل۔

محاورہ: **غسل کرنا** نہانا، اشنان کرنا۔

محاورہ: **غسل کی حاجت ہونا** ناپاک ہونا، ناپاکی (خصوصاً جنبی ہونے) کی وجہ سے نہانا لازم ہونا۔

## غ ۔ ش

**غش** (۱) زبر غ۔ امذ، ف۔ بے ہوشی، ہوش و حواس کا جاتا رہنا۔

محاورہ: **غش آنا** بے ہوش ہونا، حواس باقی نہ رہنا؛ حیرت زدہ رہ جانا۔

محاورہ: **غش کھانا** بے ہوش ہو جانا۔

**غشی** بے ہوشی کی حالت۔

**غش** (۲) زبر غ۔ امذ۔ دھوکا، بددیانتی۔

**غش** زیر غ۔ امذ، ع۔ ادنیٰ قسم کی دھات جو دوسری دھات میں ملائی گئی ہو، کھوٹ، ملاوٹ، آمیزش؛ کدورت۔

## غ ۔ ص

**غصب** زبر غ، جزم ص۔ امذ، ع۔ زبردستی کسی کا حق یا مال چھین لینا، استحصال، دوسرے کے مال اسباب یا جائیداد پر جبراً قبضہ کرنا۔

**غصہ** پیش غ، شد زبر ص۔ امذ، ع۔ غم، اندوہ، رنج؛ غیظ، غضب، ناراضی، برہمی، طیش، جھلاہٹ، بھڑنا، کرودھ۔

محاورہ: **غصہ اُتارنا** کسی کو سزا دے کر، مار کر یا خفا ہو کر خود کو تسکین دینا۔

محاورہ: **غصہ آنا** خفا ہونا، ناراض ہونا۔

کہاوت: **غصہ بڑا عقل مند ہوتا ہے** زبردست پر کبھی غصہ نہیں آتا۔

کہاوت: **غصہ بہت، زور تھوڑا، مار کھانے کی نشانی** کمزور کا غصہ اس کی ذلت کا موجب ہے۔

محاورہ: **غصہ تھوک دینا** ناگوار بات کو درگزر کرنا، خفگی ختم کر دینا۔ نیز **غصہ پی جانا۔**

کہاوت: **غصہ حرام ہے** غصہ کی وجہ سے بہت گناہ ہوتے ہیں۔

محاورہ: **غصہ کھانا** ناگوار بات کی وجہ سے خفا ہونا، ناراض ہونا۔ نیز **غصہ کرنا۔**

کہاوت: **غصے میں برائی بھلائی نہیں سوجھتی** غصے کی وجہ سے نیک اور بد کا خیال نہیں رہتا۔

کہاوت: **غصے میں عقل جاتی رہتی ہے** غصے کی وجہ سے انسان کو کچھ نہیں سوجھتا۔

**غصیل** (پیش غ، ے لین) وہ شخص جس کو جلد غصہ آئے۔

## غ۔ض

**غض** زبر غ۔ امذ، ع۔ آنکھیں بند کرنا، جھکانا، (تراکیب میں مستعمل)۔

**غضِ بصر** شرم یا لحاظ سے نظریں نیچی کرنا، ناجائز چیز سے نگاہ کو روکنا۔

**غضارت** زبر غ، زبر ر۔ امث۔ آسودگی، خوشحالی، فراخی۔

**غضب** زبر غ، زبر ض۔ امذ، ع۔ غصہ، قہر، غیظ، ناراضی؛ آفت، مصیبت، پریشانی؛ زبردستی، زیادتی، اندھیر۔

محاورہ: **غضب توڑنا** فساد کرنا، فتنہ پیدا کرنا؛ بہت ظلم و ستم کرنا، غصہ کرنا، تباہی مچانا۔ نیز **غضب ڈھانا، غضب کرنا۔**

**غضب کا** شدید، بہت تیز؛ بہت کمال کا، بیان سے باہر؛ خوفناک۔

محاورہ: **غضب ہونا** کام بالکل خراب ہونا؛ کوئی بہت برا واقعہ ہونا۔

**غضنفر** زبر غ ض، جزم ن، زبر ف۔ امذ، ع۔ شیر ببر، اسد، ضیغم؛ (مجازاً) بہادر، شجیع، دلیر۔

**غطا** زیر غ۔ امذ۔ پردہ، حجاب، پوشش۔

## غ۔ف

**غف** زبر غ۔ صف، ف۔ موٹا، دبیز گتھی ہوئی بُنائی کا (کپڑا)۔

**غفار** زبر غ۔ صف تفضیل، ع۔ بڑا بخشش والا، خطائیں معاف کر دینے والا، اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔ نیز **غفور۔**

**غفران** پیش غ، جزم ف۔ امذ، ع۔ معافی، بخشش، خطا بخشی، مغفرت۔

**غفراں مآب** (مَ آب) جو مغفرتِ الٰہی کی پناہ میں ہو، مرحوم، مغفور۔

**غفر اللّٰہ لہٗ** زبر غ، زبر ف، زبر ر غم ا، شدل، لیٹا پیش ہ، زبر ل، پیش مثل و مع۔ دعائیہ فقرہ، ع۔ اللہ نے اُس کی بخشش کی، اُس کے عیبوں کو ڈھانپا۔

**غفرلہ** پیش غ، زیر ف، زبر ر، زبر ل، پیش مثل و مع۔ اُس کی بخشش ہوئی۔

**غفلت** زبر غ، جزم ف، زبر ل۔ امث، ع۔ بے ہوشی، بے خبری، لاپروائی، بھول چوک، عدم توجہی۔

محاورہ: **غفلت برتنا** بے پروائی کرنا، بے توجہی کرنا۔

صف: **غفلت شعار** غفلت سے کام لینے والا، مزاجاً غافل، بے خبر، بے پروا۔ نیز **غفلت پیشہ** غافل، بے خبر۔

محاورہ: **غفلت کا پردہ پڑنا** بے خبر ہونا؛ کچھ علم نہ ہونا؛ لاپروائی برتنا۔

**غفور** زبر غ، و مع۔ صف، ع۔ خطا بخشنے والا، گناہ معاف کرنے والا، خدائے تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔

**غفیر** زبر غ، ی۔ صف، ع۔ چھایا ہوا، محیط؛ کثیر، بڑی مقدار یا تعداد میں۔ مثلاً: جمِ غفیر بڑا مجمع۔

## غ۔ل

**غل** زبر غ۔ امذ۔ زمین کی پیداوار؛ ایک قسم کا ٹیکس یا محصول۔

**غل** زیر غ، شدل۔ امذ، ع۔ کینہ، کدورت؛ کھوٹ، آمیزش، ملاوٹ۔

**غل و غش** بناوٹ، تعفن، کدورت، دل میں چور ہونا۔

**بے غل و غش** صفائی کے ساتھ، بغیر لگی لپٹی رکھے۔

**غل** پیش غ۔ امذ، ف۔ شور، ہنگامہ، غوغا، چیخ پکار۔

**غل غپاڑا** چیخ پکار، چیخم دھاڑ۔

**غلاظت** زیر غ، زبر ظ۔ امذ، ع۔ گندگی، کوڑا کرکٹ، نجاست؛ گاڑھاپن، دبیزپن۔

**غلاف** زیر غ۔ امذ، ع۔ اوپر کا پردہ، سلا ہوا کپڑا جو کسی چیز پر منڈھا یا ڈھانپنے کے لیے چڑھایا جائے، مثلاً: سارنگی کا غلاف، تکیے کا غلاف؛ جزدان؛ تھیلا؛ تلوار یا خنجر وغیرہ رکھنے کا خول یا میان، نیام؛ سیپی، صدف۔

**غلافی** زیر غ۔ صف، ع۔ غلاف (رک) سے منسوب۔

**غلافی آنکھ** صدفی آنکھ، کھلی اور بڑی آنکھ کہ جھکنے یا جھپکنے پر پپوٹے اور پلکیں نمایاں دکھائی دیں۔

**غلام** پیش غ۔ اند، ع۔ لڑکا، بالا؛ زرخرید خادم جو بے تنخواہ گھر کے کام کرے؛ مطیع، محکوم، مغلوب، اطاعت گزار؛ اظہار عجز کے طور پر واحد متکلم کے لیے بھی مستعمل؛ تاش کا ایک پتہ جو ترتیب میں دہلے کے بعد اور بیگم سے پہلے آتا ہے۔

کہاوت: **غلام اور چونا بغیر پٹے کام نہیں دیتا** کم اصل بغیر سختی ٹھیک کام نہیں کرتا۔

**غلام زادہ** دوسروں کے سامنے اپنے بیٹے کے لیے کلمۂ تعارف۔

کہاوت: **غلام ساٹھ تو بھی پاٹھ** غلام بوڑھا ہو جائے تو بھی اعتبار نہیں۔

کہاوت: **غلام عاقل خیر من شیخ جاہل** عقل مند لڑکا جاہل بوڑھے سے بہتر ہے۔

کہاوت: **غلام کو اور چنے کو منہ نہ لگائے** غلام سر چڑھ جاتا ہے اور چنے کھانے کی عادت ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **غلام کی ذات بڑی بدذات** غلام کمینہ ہوتا ہے۔

**غلام گردش** پیش غ، زبر گ، جزم ر، زیر د۔ امث۔ حرم خانہ اور دیوان خانہ کے درمیان کی دیوار، کوٹھی یا محل کے چاروں طرف کا برآمدہ؛ گنبد یا چھت کے نیچے ستونوں یا دیواروں کے اوپر بنا ہوا چکردار راستہ۔

**غلام مال** پیش غ۔ امذ۔ وہ چیز جسے بے تکلف اور ہر وقت استعمال کیا جا سکے، سستی اور کارآمد چیز۔

**غلامی** پیش غ۔ امث۔ غلام (رک) ہونے کی حالت، محکومی، بندگی، اسیری۔

محاورہ: **غلامی میں قبول کرنا** داماد بنانا؛ اپنا وارث بنانا؛ ملازم رکھنا۔

**غلبہ** زبر غ، زبر ل، زبر ب۔ امذ، ع۔ تسلط، قبضہ، برتری۔ عام: غَلَبہ۔

محاورہ: **غلبہ پانا** سبقت لے جانا، غالب آنا، فتح حاصل کرنا۔

**غلچہ** زبر غ، جزم ل، زبر چ۔ امذ۔ دیہاتی، گنوار، آوارگرد؛ کسان۔

**غلط** زبر غ، زبر ل۔ صف، ع۔ نادرست، غیر صحیح، بگڑا ہوا؛ جھوٹ۔

**غلط اُلعام** (پیش ط، غم ا، جزم ل) وہ لفظ جسے عام طور پر لوگ بولتے ہوں خواہ اصلاً درست نہ ہو۔ عام چلن کے مطابق، درست، فصیح۔

کہاوت: **غلط العام فصیح** وہ غلطی جو بولنے میں اہل زبان عام طور پر کرتے ہیں فصیح سمجھی جاتی ہے۔

**غلط اُلعوام** (پیش ط، غم ا، جزم ل) وہ الفاظ یا تراکیب جو عوام الناس کی زبان پر غلط جاری ہو گئے ہوں لیکن اہل علم اور اہل ذوق ان کے استعمال سے پرہیز کرتے ہوں۔

صف: **غلط انداز** تیر یا نشانہ جو صحیح جگہ نہ لگے؛ نگاہ جو بچ کر نکل جائے، اُچٹتا ہوا؛ مغالطے میں ڈالنے والا۔

صف: **غلط بردار** کاغذ پر سے حروف مٹانے کا چاقو؛ وہ کاغذ جس پر سے حروف بآسانی مٹائے جا سکیں۔

**غلط بیانی** خلاف واقعہ بیان کرنا، دروغ گوئی، حقیقت کے خلاف بیان کرنا۔

صف: **غلط بیں** جس کو درست نظر نہ آئے؛ سچائی کو جھٹلانے والا۔

صف: **غلط سلط** (زبر س، زبر ل) اُلٹا سیدھا، نادرست، غیر محقق، اُوٹ پٹانگ۔

**غلط فہمی** (لیٹا زبر ف، جزم ہ) ایسا گمان جو حقیقت کے خلاف ہو، کچھ کا کچھ سمجھ جانا، وقتی کج فہمی، وہم؛ رنجش بے جا۔

**غلط کاری** اُصول یا مصلحت کے خلاف عمل، خطا؛ بدافعالی، مشت زنی۔

**غلطاں** زبر غ، جزم ل، ن غنہ۔ صف، ف۔ لوٹ پوٹ، لڑھکتا ہوا، کروٹیں لیتا، تڑپتا ہوا، لہراتا ہوا؛ مبتلا، گرفتار۔

**غلطاں (و) پیچاں** لڑھکتا ہوا، چکر کھاتا ہوا؛ ڈوبا ہوا، کھویا ہوا؛ پھنسا ہوا، گرفتار۔

**غلطک** (۱) زبر غ، جزم ل، زبر ط۔ امث، ف۔ قلابازی، لوٹ پوٹ ہونے کی حالت؛ گاڑی کی دھری، چرخی، گھری۔

**غلطہ** زبر غ، زبر ط۔ امذ، ف۔ ایک قسم کا موٹا کپڑا، چمڑے کا غلاف، میان، قوسی وضع کی چھت کی چٹائی جس پر سے پانی بہہ جائے۔

**غلطی** زبر غ، زبر ل، جزم ل۔ امث۔ اُصول، قاعدے یا واقعے کے خلاف بات؛ سمجھ کا قصور، لغزش، بھول چوک، خطا۔ جمع: اَغلاط۔

**غلطی سے** بھول کر، نادانستہ۔

محاورہ: **غلطی نکالنا** نقص معلوم کرنا، کمزوری ظاہر کرنا؛ عیب یا برائی نکالنا۔

**غلظت** زیر غ، جزم ل، زبر ظ۔ امث، ع۔ گاڑھاپن، کثافت؛ گندگی۔

**غلغلہ** پیش غ، جزم ل، زبر ل۔ امذ، ف۔ شور، غوغا، ہنگامہ؛ دھوم۔

**غلک** پیش غ، شد زبر ل۔ امث، ف۔ روپیہ پیسہ رکھنے کا ظرف جو عموماً گول یا چوکور ہوتا ہے جس میں بکری، محصول یا نذرانے وغیرہ کی رقوم جمع کرتے ہیں، ڈبہ مٹکی وغیرہ جسے بچے زمین یا دیوار میں دبا دیتے ہیں۔ نیز گلک، غلق۔

**غلمان** زیر غ، جزم ل۔ جمع، مذ، ع۔ غلام کی جمع؛ لڑکے، اَمرد، خوش رو لڑکے جو جنتیوں کی خدمت کے لیے مقرر ہوں گے۔

**غلمٹا** پیش غ، زبر ل، جزم م۔ امذ۔ غلام کی تصغیر برائے تحقیر۔

**غُلُو** پیش غ، ومع۔ امذ، ع۔ زیادتی، شدت اصرار، مبالغہ، حد سے تجاوز یا آگے بڑھ جانے کی کیفیت۔ اصلاً: عربی: غُلُوّ (پیش غ ل، شد و)۔

**غلولہ** پیش غ، ومع۔ امذ، ف۔ گولی، غلہ جو غلیل یا گوپھن سے پھینکا جائے؛

شکار کے جانوروں کا مجمع؛ مزاروں پر چڑھانے کے سکے جو گلّے میں ڈالے جائیں۔

**غلہ(۱)** زبرغ،شدزبرل۔اند،ع۔ اناج،دانہ ڈنکا جو زمین میں اُگے۔

**غلہ منڈی** وہ جگہ جہاں اناج وغیرہ فروخت کے لیے لایا جاتا ہے۔

**غلہ(۲)** زبرغ،شدزبرل۔اند،ع۔ بکری وغیرہ کی رقم رکھنے کا ڈبہ یا برتن وغیرہ، دن بھر کی بکری کی نقد وصولی۔

**غلیان** زبرغ،جزم ل۔اند،ف۔ اُبال،جوش،غلبہ۔

**غلیان** زیرغ،جزم ل۔اند،ف حقہ جس پر چلم رکھ کر پیتے ہیں،نیچواں۔نیز **قلیان**۔

**غلیظ** زبرغ،ی۔صف۔ گندا،نجس،ناپاک،پلید؛گہرا،گاڑھا،گھنا،کثیف،مثلاً: **ابرِ غلیظ** گہرا ابر،کالی گھٹا؛فحش،مثلاً:غلیظ گالی۔

**غلیفا** زبرغ،ے۔اند۔ کیچڑ،گارا،گندھی ہوئی مٹی۔

**غلیل** پیش غ،ے۔امث۔ لکڑی کا دوشاخہ جس میں ربڑ کے فیتے جڑے ہوتے ہیں جنھیں تان کر نشانے پر غلہ چھوڑتے ہیں،ایک وضع کی گوپھن۔

**غلیواز** زبرغ،ے۔امث،ف۔ چیل،ایک مردار خور پرندہ،کرگس،گدھ۔

## غ۔م

**غم** زبرغ۔اند،ع۔ رنج،الم،صدمہ،اندوہ،دکھ،ملال؛سوگ،ماتم،گریہ و زاری؛فکر،پروا،پریشانی۔

محاورہ:**غم اُٹھانا** غم برداشت کرنا،غم جھیلنا،غم سہنا۔

**غمِ حیات** غم زمانہ،زندگی کا غم،مجازاً:دُنیا کا غم۔

**غم خانہ** وہ جگہ جہاں افسردگی چھائی ہو،بیت الحزن،جہاں سوگ منایا جائے،عزاخانہ۔نیز **غم کدہ**۔

**غم خوار** (ومعدولہ) ہمدرد،رنج کو مٹانے والا،دُکھ درد کا شریک۔نیز **غم گسار** (پیش گ)۔

محاورہ:**غم غلط کرنا** رنج والم مٹانا،رنجیدہ دل بہلانا،رنج وملال سے دھیان ہٹانا،دل بہلانا۔

محاورہ:**غم کا پہاڑ ٹوٹ پڑنا** یکبارگی بڑی سے بڑی مصیبت نازل ہونا، دفعتاً کسی غم سے دوچار ہونا۔

محاورہ:**غم کھانا** رنج کرنا،فکر کرنا؛دوسروں کے لیے افسوس کرنا۔

**غم گساری** پرسشِ احوال،پرسشِ غم،ہمدردی۔

**غمناک** رنجیدہ کرنے والا (واقعہ افسانہ وغیرہ)؛مایوس،بیزار۔

**غماز** زبرغ،شدم۔اند،ع۔ چغل خور،جاسوس،لگائی بجھائی کرنے والا؛آنکھ سے اشارے کرنے والا۔

**غمازی** زبرغ،شدم۔امث،ع۔ چغل خوری،جاسوسی،لگائی بجھائی۔

**غمام** زبرغ۔اند۔ بادل،ابر۔

**غمزہ** زبرغ،جزم م،زبرز۔اند،ع۔ آنکھ یا ابرو وغیرہ سے اشارہ؛عشوہ،ناز،نخرہ،شوخی۔

**غمزۂ غماز** آنکھ کا پُرمعنی اشارہ۔

**غموض** پیش غ،وع۔اند،ع۔ نشیب،گڑھا؛مبہم بات،دقیق کلام،پیچیدہ بات۔صف:غامض۔

**غمی** زبرغ۔امث،ع۔ف۔ کسی کی موت کا صدمہ،سوگواری۔غم (رک) سے اُردو کا تصرف۔

**غمیں** زبرغ،ی،ن غنہ۔صف،ع۔ف۔ رنجیدہ،مغموم۔نیز **غمگین**۔اکیف (مث)غمگینی۔

## غ۔ن

**غن(۱)** زبرغ۔اند۔ ناک میں بولنا،غنائی آواز نکالنا،گنگنانا۔

**غن(۲)** زبرغ۔اند،ع۔ کولھو کی لاٹ،لاٹ کا پتھر؛بدمست،مدہوش۔

**غنا(ء)(۱)** زبرغ۔اند،ع۔ گنگنانا،ناک سے آواز نکالنا،مصوتے میں''ن'' کا شائبہ لانا،گانا،راگ،موسیقی۔(صف)غنائی۔

**غنا(۲)** زیرغ۔اند،ع۔ تونگری،دولت مندی،مال داری،فراخی،خوشحالی، ثروت،تمول،بے نیازی،سیر چشمی،استغنا۔

**غنائم** زبرغ،زیرء۔اند،ع۔ جنگ میں ہاتھ آنے والا مال واسباب۔

**غنج** پیش غ،جزم ن۔اند،ف۔ معشوقانہ ادا،عشوہ،ناز،کرشمہ،شوخی،ننکھیوں سے دیکھنا۔

**غنچہ** پیش غ،جزم ن،زبرچ۔اند،ف۔ کلی،شگوفہ،بن کھلا پھول،گُلِ ناشگفتہ، مجازاً:معشوق کا دہن،دہنِ تنگ:طائفہ،گروہ۔

**غندہ** پیش د،جزم ن،زبرد۔صف۔ یکجا،اکٹھا کیا ہوا،سینت کے رکھا ہوا۔

**غنڈا** پیش غ،جزم ن۔اند۔ بدمعاش،لفنگا،لچا،شہدا،شورہ پشت،گنڈا۔

**غنغنانا** زیرغ،جزم ن،زیرغ۔فعل لازم۔ ناک میں بولنا۔(صف)غنغنا۔

**غنم** زبرغ،زبرن۔امث،ف۔ بکریوں کا بہت بڑا ریوڑ؛گوسفند،بھیڑ۔

**غنودگی** پیش غ،وع،زبرد۔امث،ف۔ نیند کا غلبہ،اُونگھنے کی کیفیت،خمار۔

**غنہ** پیش غ،شدزبرن۔اند،ع۔ وہ آواز جس کا مخرج ناک میں ہو،ناک سے نکالی جانے والی آواز،وہ آواز جو ناک کے نتھنوں سے نکلے۔

**غنی** زبرِ غ۔صف، ع۔ دولت مند، مال دار، امیر، سیر چشم؛ بے نیاز، بے پروا۔

**غنیم** زبرِ غ، ی۔اند، ع۔ لُوٹنے والا، ڈاکو، دھاوا بولنے والا؛ چڑھائی کرنے والا، دُشمن، حریف، مخالف فوج۔

**غنیمت** زبرِ غ، ی، زبرِ م۔امث، ع۔ لُوٹ؛ لُوٹ کا مال۔صف: گزارے کے لائق، شکر کے لائق، بہت کافی۔جمع: غنائم۔

محاورہ: **غنیمت جاننا** قدر کرنا، قناعت کرنا؛ مناسب خیال کرنا۔نیز **غنیمت سمجھنا**۔

## غ۔و

**غوّاص** زبرِ غ، شدِ و۔صف، ع۔ تیراک، غوطہ لگانے والا؛ کسی دھات کے اندر سرایت کرجانے والی شے۔

**غوامض** زبرِ غ، زیرِ م۔جمع، مذ، ع۔ **غامض** (رک) کی جمع، باریکیاں، چھپی ہوئی باتیں، گہری باتیں۔

**غوایت** زبرِ غ، زبرِ ی۔امث، ع۔ گمراہی، بے راہ روی، راہِ حق سے انحراف۔

**غوث** ولین۔اند، ع۔ مدد، مدد کے لیے فریاد؛ مدد کو پہنچنے والا، فریادرس؛ اولیا کے اُونچے درجے کا ولی جن کے ماننے والوں کا عقیدہ ہے کہ اُن کے سارے اعضا الگ الگ ہوکر یادِ خدا کرتے ہیں۔

**غور** ولین۔اند، ع۔ گہری سوچ، تفکر، توجہ، دھیان۔ (اصلاً: معنی، گہرائی، نشیب)۔

**غور پرداخت** خبرگیری؛ رکھ رکھاؤ، پرورش۔

**غورطلب** سوچنے کے لائق، توجہ دینے کے قابل۔

**غورہ** وج، زبرِ ر۔اند، ف۔ کچی کھجوریں، کچے انگور؛ کبوتروں کا ایک خاص رنگ۔

**غوری** وج۔امث، ف۔ ایک پیالہ نما چھوٹی گہری رکابی جس کے کنارے عموماً کٹاؤ دار ہوتے ہیں۔

**غوزہ** وج، زبرِ ز۔اند، ف۔ کپاس یا خشخاش کے ڈوڈے، پوست۔

**غوزیں** ولین، ے، ن غنہ۔جمع، مث۔ خوش گپیاں، فضول باتیں۔

**غوشہ** وج، زبرِ ش۔اند۔ پردہ، جھالر، جالی۔

**غوط** وج۔امث۔ اُڑتی ہوئی پتنگ کا اوپر کی طرف سے نیچے آنا؛ غشی، بے ہوشی، سکوت کا عالم؛ پسینے کی شدت۔

**غوطم غاطا** وج، زبرِ ط۔امث۔ تیراکی میں ایک دوسرے کو ڈبکیاں دینے کا کھیل۔

**غوطہ** وج، زبرِ ط۔اند، ف۔ پانی کے نیچے (زیرِ آب) جانے کا عمل، ڈبکی، سر پانی کے نیچے ڈبونا؛ کسی شے کو پانی میں پوری طرح ڈبو دینا۔

محاورہ: **غوطہ دینا** ڈبکی دینا، بھگونا؛ پتنگ کو اوپر سے نیچے کی طرف لانا۔

محاورہ: **غوطہ کھانا** ڈوبنا، غرق ہوجانا؛ دھوکا ہونا؛ بھولنا، بھٹکنا۔

**غوغا** ولین۔اند، ف۔ شوروغل، چیخ پکار، ہنگامہ، ہلڑ، جھلڑ۔

**غوک** ومع۔اند، ف۔ مینڈک؛ تیر کی نشانہ بازی کا ہدف، خاک تودہ۔

**غول** وج۔اند، ف۔ بھیڑ، مجمع، ہجوم، انبوہ، گروہ۔

محاورہ: **غول باندھنا** مجمع اکٹھا کرنا، بھیڑ لگانا؛ ٹولی بنانا۔

**غول درغول** گروہ درگروہ، جھنڈ کے جھنڈ۔

**غول** وج۔اند۔ دیو، راکھشس، جن، بھوت، چھلاوا، پریت۔

**غول بیابانی** جنگل کے بھوت پریت؛ آگیا بیتال؛ جنگل میں رات کو دور سے نظر آنے والی روشنی (فاسفورس کا عمل) جسے دیکھ کر لوگ ڈرتے اور بھٹک جاتے ہیں۔

**غوں غاں** ومع۔امث نقلِ صوت۔ چھوٹے بچے کے رونے کی آواز۔

**غوی** زبرِ غ۔صف۔ گمراہ، غلط راستے پر چلنے والا۔

## غ۔ی، ے

**غیاب** زیرِ غ۔اند، ع۔ غیر موجودگی، غیر حاضری، آنکھ سے اوجھل، دور ہونا، حضور کا نقیض۔

**غیاث** لیٹا زیرِ غ۔اند، ع۔ مدد، فریادرسی، دادرسی۔فجائیہ: **الغیاث** مدد کے لیے پکارنے کا کلمہ۔

**غیب** ے لین۔اند، ع۔ چُھپا ہوا، نامعلوم، عالمِ اسرار۔

صف: **غیب داں** (ع، ف) پوشیدہ حال جاننے والا، نامعلوم کی خبر رکھنے والا۔

**غیبی** نامعلوم جگہ سے؛ نیز اَزغیبی مثلاً: اَزغیبی گولہ، ناگہانی مصیبت۔

**غیبانی** ے لین۔امث۔ چُھپی بدکار عورت، حرام زادی، آوارہ عورت۔

**غیبت** ے لین، زبرِ ب۔امث، ع۔ عدم موجودگی، غیر حاضری، نظروں سے اوجھل، پوشیدہ ہوجانا۔

**غیبت** ی، زبرِ ب۔امث، ع۔ پیٹھ پیچھے بُرائی، غیر حاضری میں عیبوں کا بیان۔

محاورہ: **غیبت کرنا** کسی کی غیر موجودگی میں اُسے برا بھلا کہنا۔

**غیر** ے لین۔صف، ع۔ بیگانہ، اجنبی، نامحرم، اپنی ذات کے علاوہ دوسری ہستی؛

دشمن، رقیب؛ بدلا ہوا، متغیر، مثلاً: حالت غیر ہوگئی۔ نیز (بطور لاحقہ نفی) نا، بے، خلاف۔ متعلق فعل: بلا، بغیر کا مترادف عموماً غیراز، مثلاً: غیراز بھلائی کوئی منشا نہ تھا۔

**غیراختیاری** بلاارادہ، لاشعوری، بلامقصد۔

**غیرآباد** ویران، اُجاڑ، بنجر۔

**غیرتسلی بخش** جس سے اطمینان نہ ہو؛ خراب۔

**غیرجانب دار** جو کسی کی طرف داری نہ کرے۔

**غیرذمہ دار** جسے ذمہ داری یا اپنے فرض کا احساس نہ ہو۔

محاورہ: **غیرسمجھنا** اپنا نہ سمجھنا، اجنبی خیال کرنا، توجہ نہ دینا۔

**غیرشعوری** بے عقلی، ناسمجھی؛ لاعلمی۔

کہاوت: **غیرغیر ہی ہے، اپنا اپنا ہی ہے** غیر اپنوں جیسا نہیں ہوسکتا۔

کہاوت: **غیر کا سر، کدو برابر** پرائے سر کی کچھ قدر نہیں ہوتی۔ پرائی چیز کی قدر نہیں ہوتی۔

کہاوت: **غیر کی چوٹ اُٹھانی مشکل** دوسرے کا وار سنبھالنا مشکل ہوتا ہے۔

کہاوت: **غیر کے لیے کنواں کھودے گا، سو آپ ہی ڈوبے گا** جو دوسرے کے نقصان کرنے کی کوشش کرتا ہے خود اُس کا نقصان ہوتا ہے۔

**غیرمزروعہ** کاشت نہ کی ہوئی زمین۔

**غیرمعروف** جس عام لوگ نہ جانتے ہیں، غیرمشہور۔

**غیرت** ے لین، زبر۔ امث، ع۔ شرم، حیا، لاج؛ حمیت؛ حجاب؛ لحاظ، پاس، عزت و ناموس۔ بطور مضاف: غیرت دلانے والا۔

محاورہ: **غیرت آنا** نادم ہونا، شرمندہ ہونا، شرم آنا۔

محاورہ: **غیرت دلانا** شرم و حیا کے جذبے کو اُبھارنا؛ شرمندہ کرنا۔

محاورہ: **غیرت کھا کے ڈوب مرنا** بہت زیادہ شرمندہ ہونا؛ شرم کے باعث سر نہ اُٹھا سکنا۔

**غیرت مند** باحیا، شرم والا۔ نیز **غیرت دار**۔

**غیرتِ مہتاب** چاند کو شرمانے والا۔

**غیریت** ے لین، زیر، زبری۔ امث، ع۔ بیگانگی، اجنبی پن، اپنایت کی ضد۔

محاورہ: **غیریت برتنا** بیگانہ خیال کرنا، غیر جاننا، اجنبی سمجھنا۔

**غیض** ے لین۔ صف، ع۔ ادھورا یا نامکمل بچہ جو اِسقاطِ حمل سے پیدا ہو۔

**غیظ** ے لین۔ امذ، ع۔ غصہ، غضب، قہر، تاؤ، طیش۔

**غیوبت** پیش غ، و مع، زبر ب۔ امث۔ پردہ، اوٹ؛ عدم موجودگی۔

**غیور** زبر غ، و مع۔ صف، ع۔ بہت غیرت مند، لاج والا، اپنی عزت کا پاس اور لحاظ کرنے والا۔ جمع: غیور (پیش غ)۔

# ف

**ف** فے، فاء۔ اُردو ترتیب تہجی کا تعداد کے لحاظ سے سینتیسواں (۳۷ واں) اور صوتی اعتبار سے چھتیسواں (۳۶ واں) فارسی کا تیئیسواں (۲۳ واں) اور عربی کا بیسواں حرف، سنی شفوی مصمتہ یعنی اس کی آواز سامنے کے دو بالائی دانتوں کا کنارہ نیچے کے لب سے ملا کر ادا کی جاتی ہے، عربی، فارسی اور اُردو کے اختراع کردہ الفاظ میں موجود، سنسکرت اور پراکرتی اصل کے الفاظ میں ناپید، حروفِ قمری میں شامل اور جمل میں ۸۰ عدد کا حامل۔ لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے، مثلاً: 'فاتر'، 'لفظ' جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے 'کیف'، 'ملفوف' وغیرہ۔ سابقہ عطفی کے طور پر پس اور لہٰذا کا ہم معنی۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Feh" اور اِس کا کوڈ "U+0641" درج ہے۔

**فَ** زبرف۔ حرفِ عطف۔ عربی میں حروفِ نتائج کا کام بھی دیتا ہے اور ''پس''، ''پھر''، ''تب''، ''چنانچہ'' اور ''واسطے'' وغیرہ کے معنی میں بھی آتا ہے۔

## ف۔ا

**فاتح** لیٹا زیرت۔صف، ع۔ فتح کرنے والا، غلبہ پانے والا، مظفر، منصور، فیروز مند، کھولنے والا۔ مثلاً: فاتح باب۔

**فاتح خیبر** خیبر کو فتح کرنے والا، حضرت علیؓ کا لقب۔

**فاتحانہ** فاتح کی طرز کا۔

**فاتحہ** لیٹا زیرت، زبرح۔امث/اند، ع۔ ابتدا کرنے والی، آغاز، مثلاً: سورۂ فاتحہ قرآنِ مجید کی پہلی سورت، الحمد؛ سورۂ فاتحہ یا اس کے ساتھ کچھ اور آیات پڑھ کر مُردوں کی روح کو بخشنا۔

محاورہ: **فاتحہ پڑھنا** کسی ذات یا کام کے لیے بھلائی اور نیکی کی طلب کرنا۔، ثواب پہنچانے کی نیت سے سورۂ فاتحہ کی تلاوت کرنا؛ مایوس ہونا، نااُمید ہونا۔

**فاتحہ خوانی** مجلس جو کسی کی موت کے تیسرے دن یا برسی وغیرہ پر، یا مختلف وقفوں سے منعقد کی جائے۔ اِن معنی میں صرف اُردو کا تصرف۔

**فاتحہ دُرود** مرنے والے کی روح کو ثواب پہنچانے کے لیے اللّٰہ کے کلام کی تلاوت کرنا یا دُرود پڑھنا۔

محاورہ: **فاتحہ دِلانا** مُردے کو ثواب پہنچانے کے لیے نذر، نیاز دینا، ایصالِ ثواب کے لیے قرآن خوانی اور دعائے خیر کرنا۔

کہاوت: **فاتحہ نہ دُرود، کھا گئے/ مر گئے مردود** نااہل لوگ چیز کو ضائع کر دیتے ہیں۔

کہاوت: **فاتحہ نہ دُرود، کھانے کو موجود** بے محنت مشقت کھانے کو تیار۔

کہاوت: **فاتحہ نہ دُرود، مر گیا مرُدود** بُرے آدمی کی موت پر کوئی غم نہیں کرتا۔

**فاتر** زیرت۔صف، ع۔ سُست، کاہل، نکما، لدھڑ؛ کمزور۔

**فاترالحواس** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زبرح) حواس باختہ، بےاوسان، ہوش وحواس سے عاری۔

**فاترالعقل** (پیش ر،غم ا، جزم ل، زبرع، جزم ق) کم عقل، جس کی عقل میں فتور ہو، دماغی مریض۔

**فاتق** زیرت۔صف۔ شق کرنے والا، پھاڑنے والا؛ مشکل کام کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے والا۔

**فاتیہ** زیرت، زبری۔صف۔ فوت ہوجانے والی، چھوٹ جانے والی۔

**فاجر** زیرج۔صف، ع۔ بداعمال، بدکار، زناکار، بدچلن، گناہوں میں مبتلا۔ (مث) فاجرہ۔جمع: فُجّار، فاجریں۔

**فاجری** بدکاری، گناہ گاری، حرام کاری۔

**فاجعہ** لیٹا زیرج، زبرع۔صف، ع۔ پُرآزار، اندوہ ناک، الم انگیز، ہولناک۔

**فاحش** زیرح۔صف، ع۔ سخت ناپسندیدہ، نہایت مکروہ؛ بہت قبیح؛ شرمناک؛ عریاں، گندا؛ حد سے گزرنے والا؛ کھلا، ظاہر، آشکارا۔

**فاحشہ** لیٹا زیرح، زبرش۔امث، ع۔ قحبہ، رنڈی، بدکار عورت۔

**فاختائیں** جزم خ، ے۔امث، ع۔ فاختہ (رک) کی جمع۔

محاورہ: **فاختائیں اُڑانا** افواہیں پھیلانا، بےبنیاد باتیں کہنا۔

**فاختہ** جزم خ، زبرت۔امث، ع۔ خاکستری رنگ کا پرندہ جس کے گلے میں طوق بنا ہوتا ہے، قمری سے مشابہ مگر کسی قدر چھوٹا۔

محاورہ: **فاختہ اُڑانا** عیش کرنا، مزے کرنا، گُل چھرے اُڑانا۔

**فاختئی** خاکستری رنگ، سیاہ وسفید کے درمیان۔

**فاخر** زیرخ۔صف، ع۔ فخر کرنے والا، نازآفریں؛ شوخ، بھڑکیلا؛ نادر، بیش قیمت (لباس، خلعت وغیرہ)۔جمع: فاخرہ، مثلاً: جواہرِ فاخرہ قیمتی نگینے، زیور۔

**فادزہر** جزم د، لیٹا زبرز، جزم ہ۔اند، ف۔ سنگدانہ، سنگریزہ جو بعض جانوروں کے پیٹ میں نکلتا ہے اور دافع سمیت سمجھا جاتا تھا، تریاق، زہر کے اثر کو زائل کرنے والا، زہرمہرہ۔ نیز فازہر، پازہر، پاؤزہر۔

**فار** اند، ع۔ چوہا، موش۔

**فاراں** عَلَم، ع۔ از روئے توریت ایک مقدس پہاڑ کا نام۔ وادیِ فاراں سے

مراد وادیٔ مکہ بھی لی جاتی ہے۔

**فارخطی** جزم ر، زبر خ۔ امث، ع۔ف۔ رک: فارغ خطی۔

**فارِس** زیر۔صف، ع۔ شہسوار؛ جنگجو؛ بہادر، جری، دلیر۔

**فارْس** جزم ر۔عَلَم۔ پارس کا معرب، شمالی مغربی ایران کا قدیم نام۔عام: فارِس (زیر)۔

**فارسی** (جزم ر) فارس کی زبان (محاورۃً) اجنبی بولی۔

محاورہ: **فارسی بگھارنا** ایسی زبان میں گفتگو کرنا جو دوسروں کی سمجھ میں نہ آئے؛ شیخی جتانا۔

کہاوت: **فارسی رانِنگ تو ڑم تا کہ اولنگڑی شود** غلط زبان بولنے والے کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ غلط زبان بول کر زبان خراب کرتا ہے۔

محاورہ: **فارسی کی ٹانگ توڑنا** غلط فارسی بولنا یا لکھنا۔

**فارسیِ قدیم** آوستا اور ژند آوستا کی زبان جو ہند آریائی کی ایک شاخ تھی۔

**فارسیت** بہت زیادہ فارسی آمیز تحریر یا تقریر۔

**فارِغ** زیر ر۔صف، ع۔ خالی، غیر مملو، بے بھرا، بے کار، نٹھلا، غیر مشغول؛ جس کا کام نمٹ گیا ہو؛ مطمئن، بے فکر، آسودہ۔

**فارغُ الاصلاح** (پیش غ، غم ا، جزم ل، زیر ا، جزم ص) جسے اُستاد سے اپنا کلام کی تصحیح کرانے کی ضرورت باقی نہ رہے، اصلاح سے مبرا۔

**فارغُ البال** (پیش غ، غم ا، جزم ل) جس کے دل میں کوئی غم نہ ہو، بے فکر، آسودہ حال۔

محاورہ: **فارغ البال ہونا** بے فکر ہونا، مطمئن ہونا، فرصت پانا، خالی ہونا۔

**فارغُ البالی** (پیش غ، غم ا، جزم ل) اطمینان خاطر، فراغی، خوشحالی، آسودگی؛ بے فکری، آزادی۔

**فارغ خطی** (زیر، جزم غ، زبر خ) بیباقی کی دستاویز یا رسید کہ کوئی مطالبہ موجود نہیں؛ طلاق نامہ، ترک کرنے کی دستاویز؛ لاتعلقی اختیار کرنے کی تحریر۔

محاورہ: **فارغ کرنا** رخصت کرنا، چھٹی دینا، نوکری وغیرہ سے نکال دینا۔

محاورہ: **فارغ ہونا** نمٹ جانا، مکمل کر لینا، فرصت پانا، کر چکنا۔

**فارغی** آسودگی، بے فکری۔

**فارِق** زیر ر۔صف، ع۔ فرق کرنے والا، تمیز کرنے والا، جدا کرنے والا، اچھے بُرے یا مختلف خصوصیات کی شناخت رکھنے والا، الگ الگ کرنے والا۔

**فارَقلیط** زبر ر، جزم ق، ی۔صف، عبر۔ سکھ پہنچانے والا، تسلی دینے والا۔ توریت میں ایک عبرانی لقب جس سے مراد آنحضرت ﷺ کی ذات لی جاتی ہے۔ نیز فارقلیط (جزم ر، زبر ق)۔

**فارم** جزم ر۔اند۔ وہ چھپا ہوا کاغذ جس میں کوائف درج کرنے کے لیے خانے بنے ہوتے ہیں؛ نقشہ، نمونہ، وضع قطع۔ انگریزی میں: Form۔

محاورہ: **فارم بھرنا** فارم کی خانہ پُری کرنا، کوائف کا اندراج کرنا۔

**فارم** جزم ر۔اند۔ اراضی کا بڑا قطعہ جسے کاشت کے لیے مخصوص کیا گیا ہو۔ انگریزی میں: Farm۔

**فارمولا** جزم ر، ومع۔اند۔ مقررہ قاعدہ، کلیہ، اُصولِ مسلمہ؛ علامات کے ذریعے کسی مادے کے اجزائے ترکیبی کا اظہار۔ انگریزی میں: Formula۔

**فاروق** ومع۔صف تفضیل، ع۔ بڑی شناخت رکھنے والا، حق و باطل میں امتیاز کرنے والا۔ خلیفۂ دُوم حضرت عمرؓ کا لقب۔

**فاری** صف۔ وہ گھوڑا جو صحرائی چوہے کے ہم رنگ ہو۔

**فازہر** لیٹا زبرز، جزم ہ۔اند۔ رک: فادزہر۔

**فاژ** اند۔ جماہی، دہن درہ؛ انگڑائی۔

**فاسِخ** زیر خ۔صف، ع۔ عہد شکن؛ توڑنے والا، شکستہ کرنے والا، اِنتشار پھیلانے والا؛ بداعمال۔

**فاسِد** زیر س۔صف، ع۔ خرابی پیدا کرنے والا؛ خراب، بگڑا ہوا، متعفن، گلا سڑا؛ مذموم، گندہ؛ شیطانی، مثلاً: دورِ فاسد شیطانی چکر۔

**فاسِق** زیر س۔صف، ع۔ بے دین، بداعمال، بدکردار، گناہ آلود، بدکار۔

**فاسق وفاجر** گناہ گار و بدکار۔

**فاسقہ** گنہگار عورت، بدکار عورت۔

**فاش** صف، ع۔ ظاہر و باہر، کُھلا ہوا، آشکارا، صریح، علانیہ، (راز) جو چھپا نہ رہے، پھوٹ نکلے۔

**فاش غلطی** بہت بڑی غلطی، بھاری غلطی۔

فعل مرکب: **فاش کرنا** ظاہر کرنا، کھولنا، آشکارا کرنا۔

فعل مرکب: **فاش ہونا** ظاہر ہونا، کھلنا، آشکارا ہونا۔

**فاشزم** اند۔ سرمایہ داروں کی جارحانہ آمریت، فسطائیت۔ انگریزی میں: Fascism۔

**فاصِل** زیر ص۔صف، ع۔ الگ کرنے والا، جدا کرنے والا، علیحدہ کرنے والا، حد بندی کرنے والا، رکاوٹ ڈالنے والا؛ خلیوں کے درمیان دیوار۔

**فاصلُ الانف** (پیش ل، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ن) ناک کی وہ کھڑی دیوار جو دونوں نتھوں کے درمیان ہوتی ہے۔

**فاصِلہ** زیر ص۔اند، ع۔ بُعد، دُوری، درمیانی مسافت، عرصہ۔ نیز عام: فاصلہ۔جمع: فواصل (رک)۔

**فاضِل** زیر ض۔صف، ع۔ زائد، بیش، ضرورت سے بڑھ کر؛ باقی ماندہ، بچا ہوا؛

ممتاز، بلند مرتبہ، پڑھا لکھا، عالم، فائق، برتر۔ (مث) فاضلہ۔

فاضل باقی بچی ہوئی رقم، باقی ماندہ۔

فعل مرکب: فاضل باقی نکالنا حساب میں وصول کی گئی رقم جمع کر کے کمی بیشی نکالنا۔

فاضلات زیرِض۔ جمع، مذ، ف۔ بچی ہوئی اشیا، قیمیں وغیرہ؛ وہ پانی جو سیلاب کی وجہ سے نہر سے باہر نکلے۔

فاطر زیرِط۔ صف، ع۔ پیدا کرنے والا، خالق۔

فاطمہ زیرِط، زبرِم۔ امث، ع۔ بچوں کو دودھ پلانے والی عورت؛ وہ عورت جس نے دو ہی برس میں بچے کا دودھ چھڑا دیا ہو؛ حضرت محمد ﷺ کی صاحبزادی کا نام جو حضرت علیؓ کی زوجہ مطہرہ اور حضرت امام حسینؓ اور حضرت امام حسنؓ کی والدہ ماجدہ تھیں۔

فاعتبروا زبرِف، اغم، جزمِ ع، زبرِت، زیرِب، ومع، اغم۔ فقرہ، ع۔ پس عبرت پکڑو، نصیحت کے بول۔

نقرہ: فاعتبروا یا اُولی الابصار (فَع تَ بِ رُو یا اُلِل اَبْ صار) لہٰذا اے دیکھنے سمجھنے والو عبرت حاصل کرو۔

فاعل زیرِع۔ صف، ع۔ کام کرنے والا۔ (قواعد) وہ اسم جس سے کوئی فعل منسوب ہو؛ ایجاد کرنے والا، موجد؛ مرتکب، مجرم۔

فاعلِ اوّل خالقِ اوّل، اللہ تعالیٰ۔

فاعلِ حقیقی اصلاً کرنے ولا، خدائے تعالیٰ۔

فاعلِ مختار وہ کام کرنے والا جسے مکمل اختیار حاصل ہو۔

فاعل ومفعول (قواعد) وہ جو کام کرے اور ہو جس کے ساتھ کام کیا جائے؛ (کنایۃً) بدفعلی کرنے والا کرانے والا۔

فاعلیت (ع) عمل کی قدرت، نام یا لفظ کا جملے میں بصورتِ فاعل آنا۔ مثلاً: احمد آئیں گے۔

فافہم زبرِف، جزمِ ف، زیرِہ۔ فجائیہ۔ پس سمجھ جاؤ، لہٰذا غور کرو۔

فاق اند، ع۔ تیر کا سوفار، نیز کمان کے چلّے میں تیر کا سوفار لگانے کا نشان، جہاں سے اُس کو چٹکی سے کھینچ کر چھوڑتے ہیں، چلّے کی چٹکی؛ سوئی کا ناکہ۔

فاقد زیرِق۔ صف، ع۔ محروم، جس سے کچھ چھن گیا ہو، کھونے والا، گم کرنے والا؛ گم شدہ۔

فاقد البصر (پیش د، غم ا، جزمِ ل، زبرِب، زبرِص) نابینا، اندھا۔

فاقد الحس (پیش د، غم ا، جزمِ ل، زیرِح) سُن کرنے والا، بے حس کرنے والا۔

فاقد العقل (پیش د، غم ا، جزمِ ل، زبرِع، جزمِ ق) سمجھ بوجھ سے عاری، بے عقل، نادان، بے وقوف۔

فاقد الفعل (پیش د، غم ا، جزمِ ل، زیرِف، جزمِ ع) بیکار، نکما؛ کاہل۔

فاقع زیرِق۔ صف۔ گہرزرد رنگ، تیز زرد رنگ۔

فاقوں وج۔ جمع۔ اند۔ فاقہ (رک) کی جمع۔

محاورہ: فاقوں پر فاقے گزرنا متواتر بھوکا رہنا، روزانہ کھانے کو کچھ نہ ملنا۔

فاقوں کا ٹوٹا ایسا شخص جو فاقے کرنے سے دُبلا ہو گیا ہو۔ نیز فاقوں کا مارا۔

محاورہ: فاقوں مرنا کنگال ہونا، بہت زیادہ دنوں تک بھوکا رہنا۔

مقولہ: فاقوں میں حرام بھی حلال ہو جاتا ہے مجبوری میں سب کام جائز ہو جاتے ہیں۔

فاقہ زبرِق۔ اند، ع۔ بے کھائے پیے ہونا، بھوکا ہونا، خالی پیٹ ہونا۔

محاورہ: فاقہ اُٹھانا بھوک کی تکلیف برداشت کرنا۔

محاورہ: فاقہ توڑنا جس نے کچھ کھایا پیا نہ ہو اُس کا کچھ کھانا، بھوک میں کچھ کھانا۔

محاورہ: فاقہ ڈال دینا بھوکا رکھنا۔

فاقہ زدہ جسے عام طور پر کھانے کو نہ ملے، بھوک کا مارا ہوا۔

فاقہ شکنی فاقے کے بعد کھانا۔

محاورہ: فاقہ کاٹنا بھوکا رہنا، بھوک برداشت کرنا۔

فاقہ کش بھوکا رہنے والا، فاقہ کرنے والا۔

محاورہ: فاقے سے ہونا وقت پر کچھ نہ کھانا، دن بھر کچھ نہ کھانا۔

محاورہ: فاقے (فاقہ) کرنا بھوکا رہنا، کھانا نہ کھانا۔

محاورہ: فاقے (فاقہ) کھینچنا بھوکا رہنے کی سختیاں اور تکلیفیں برداشت کرنا، بھوکا رہنا۔

فاقہ مست غریبی میں مگن، تنگی اور افلاس میں بھی مگن رہنے والا۔

فاقہ مستی رک: فاقہ مست، جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

فاکرہ زیرِک، زبرِہ۔ امث۔ سوچنے کی قوت، غور و فکر کرنے کی صلاحیت۔

فاکہہ لیٹا زیرِک، زبرِہ۔ اند، ع۔ پھل، میوہ۔ جمع: فواکہہ (جزمِ ہ)۔

فال امث، ع۔ شگون، کسی عمل یا مشاہدے کے ذریعے مطلب دل کی بابت اشارہ یا ہدایت پانا؛ استخارہ، پیشین گوئی۔

محاورہ: فال آنا شگون ہونا؛ کسی کتاب وغیرہ کی عبارت کے مضمون کا مطلب اپنے موافق نکالنا۔

**فالِ بد** بُرا شگون۔

محاورہ: **فال دیکھنا** کسی کتاب سے نیک اور بد کا شگون لینا یا غیب کی بات دریافت کرنے کی کوشش کرنا۔

**فالِ زباں** منہ سے نکلی ہوئی بات، اٹل بات۔

کہاوت: **فالِ زبان یا فالِ قرآن** زبان سے نکلی ہوئے بُری بات فال قرآن کے برابر ہو جاتی ہے، زبان سے نکلی بات سچ ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **فال کی کوڑیاں مُلّا کو حلال** مشقت کی اُجرت جائز ہے؛ مفت کا قلیل مال لے لینا جائز ہے۔

محاورہ: **فال کھلوانا** قرآنِ شریف یا کسی دوسری کتاب سے شگون نکلوانا۔

محاورہ: **فال کھولنا** رک: **فال دیکھنا**۔

**فال گو** فال دیکھنے اور بنانے والا۔

**فال گوش** (جزم ل، وج) راہ چلتے کان میں پڑنے والی آواز سے شگون لینا۔

محاورہ: **فال لینا** فال دیکھنا، فال نکلوانا، شگون لینا۔

**فال نامہ** فال نکالنے کی مخصوص کتاب۔

محاورہ: **فال نکالنا** رک: **فال دیکھنا**۔

**فالِ نیک** اچھا شگون۔

**فالتو** جزم ل، ومع۔صف۔ زائد از ضرورت، بے کار، ناکارآمد، فاضل، فضول۔

**فالج** زیرل۔اند، ع۔ اعصابی خلل کے باعث اعضا کا شل ہو جانا، آردھا نگ؛ دو کوہانوں والا اُونٹ جو بہت قیمتی ہوتا ہے۔

**فالج زَدَگی** فالج ہونے کی کیفیت، فالج میں مبتلا ہونا۔

صف: **فالج زدہ** (ع۔ف) جسے فالج کی بیماری میں مبتلا ہو۔

محاورہ: **فالج گرنا** فالج کی بیماری ہو جانا۔

**فالسہ** جزم ل، زبرس۔اند، ف۔ ایک چھوٹا، گٹھلی دار اُودے رنگ کا کھٹ مٹھا پھل جس کی دو قدرے مختلف قسمیں ہیں۔

**فالسۂ شربتی** نسبتاً زیادہ تُرش۔

**فالسۂ شکری** نسبتاً میٹھا، چاشنی دار۔

**فالسئی** فالسے کے گودے کے رنگ کا، ہلکا اُودا جس میں نیلاہٹ کم ہو۔

**فالکا** جزم ل۔صف۔اند۔ وہ شخص جو بازار کے کنارے بیٹھ کر فال نکالنے کا کام کرے۔

**فالودہ** ومع، زبرد۔اند، ف۔ نشاستے کا بنا ہوا، موٹی سویوں کی طرح کا لچھا جسے گرمیوں میں شکر اور برف کے ساتھ کھاتے ہیں۔

کہاوت: **فالودہ کھاتے دانت ٹوٹیں تو بلا سے/ٹوٹنے دو** بظاہر اگر فائدہ کے کام میں نقصان ہوتا ہے تو ہونے دو۔

**فالیز** ے۔اند، ف۔ خربوزوں کا کھیت؛ کھیرے ککڑیوں کا کھیت۔

**فام** اند، ف۔ ہیئت، وضع، رنگ؛ عموماً رنگ کے لیے بطور لاحقہ صفت مثلاً: **ارزق فام** نیلا؛ **سیاہ فام** کالا؛ **گل فام، لالہ فام** سرخ، گلابی۔

**فان** ۔امث۔ موت، فنا ہونے کی حالت۔

**فانوس** ومع۔اند، ف۔ شمع دان جس میں کئی شمعیں روشن ہوں؛ روشنی کے گرد یا اُس پر ڈھکا ہوا شیشے کا گولا، پیالہ وغیرہ۔ (اصلاً: چغل خور، چونکہ شیشہ روشنی یا کسی شے کو ڈھانپ کر نہیں رکھ سکتا اس لیے یہ نام پڑا)۔

**فانوسِ خیال/ خیالی** چھت سے لٹکا ہوا دھوئیں کے زور سے گردش کرنے والا چراغ دان جس پر تصویریں بنی ہوتی ہیں، چینی لالٹین۔

**فانہ** زبرن۔اند، ف۔ چپٹی لکڑی کا ٹکڑا جس کے ذریعے لکڑی کی درز آگے کی طرف پھاڑی جاتی ہے یا کھلی رکھی جاتی ہے، پچر۔ نیز **پھانہ**۔

**فانی** ۔صف، ع۔ مٹنے اور نابود ہونے والا، فنا ہو جانے والا۔

محاورہ: **فانی کرنا** ویران کر دینا، مٹا دینا، برباد کر دینا، ختم کر دینا۔

**فنائیت** فانی ہونے کی حالت۔

**فائدہ** لیٹا زیرء، زبرد۔اند، ع۔ منافع؛ افاقہ، شفا؛ خوبی، بھلائی، نیکی؛ نصیحت، سبق، اَخلاقی نتیجہ جو کسی واقع سے حاصل ہو۔ جمع: **فوائد**۔

محاورہ: **فائدہ اُٹھانا** پھل پانا، نفع حاصل کرنا۔

**فائدہ بخش** فائدہ دینے والا، نفع پہنچانے والا، سودمند۔

محاورہ: **فائدہ بخشنا** فائدہ دینا، نفع پہنچانا، سودمند ثابت ہونا۔

محاورہ: **فائدہ حاصل کرنا** رک: **فائدہ اُٹھانا**۔

محاورہ: **فائدہ دینا** فائدہ پہنچانا، فیض پہنچانا۔

**فائدہ رساں** کارگر، سودمند، نفع بخش، مفید۔

محاورہ: **فائدہ کرنا** کارگر ہونا، نفع دینا، مفید ہونا، مؤثر ہونا۔

**فائدہ مند** مفید، سودمند، کارگر۔

محاورہ: **فائدہ ہونا** منافع ہونا، کچھ حاصل ہونا؛ بیماری میں کمی واقع ہونا۔

**فائر** لیٹا زیرء۔صف۔ پستول یا بندوق کا چلانا، توپ داغنا؛ آگ، شعلہ، آتش۔ انگریزی میں: Fire۔

**فائر بریگیڈ** آگ بجھانے والوں کا شعبہ یا جماعت۔ انگریزی میں: Fire Brigade۔

**فائر بندی** گولیاں یا گولے چلانے کے عمل کو روک دینا، جنگ بندی۔

فعل مرکب: **فائر کرنا** گولیاں چلانا، گولہ باری کرنا۔

فعل مرکب: **فائر لگنا** گولی جسم میں پیوست ہونا یا چھو کر گزر جانا۔

**فائز** زیر۔صف،ع۔ بامراد، کسی بلند درجے پر پہنچا ہوا؛ کامگار، متمکن، متمتع؛ منزل رسیدہ، مطلوبہ مقام پر پہنچا ہوا۔

**فائزُالمرام** (پیش ز، غم ا، جزم ل، زبر م) اپنی مراد کو پہنچا ہوا، کامیاب، جس نے اپنا مقصد پا لیا ہو۔

**فائض** زیر۔صف،ع۔ کثرت کی وجہ سے بہہ نکلنے والا؛ بہت زیادہ فیض پہنچانے والا؛ فیض پانے والا۔

**فائضُ الانوار** (پیش ض، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ن) بہت زیادہ روشنی پہنچانے والا، روشنی عطا کرنے والا، منور۔

**فائضُ السرور** (پیش ض، غم ا، غم ل، پیش س، ومع) خوشی پہنچانے والا۔

**فائق** زیر۔صف۔مذ،ع۔ فوقیت، برتری رکھنے والا، اعلیٰ، برتر، بہتر، افضل، بڑھا چڑھا۔ (مث) فائقہ۔

**فائقُ الذہن** اپنی عمر سے زیادہ ذہین (بچہ)۔

**فائل** زیر۔امث۔ ایسے کاغذات جو تاریخ، مضمون اور موضوع کے لحاظ سے رکھے جائیں؛ طبلق جس میں کاغذات اور خطوط وغیرہ نتھی کر کے رکھے جائیں، مسل۔ انگریزی میں: File۔

**فائل بندی** فائل بنانے کا کام، کاغذات ترتیب دینے کا کام۔

محاورہ: **فائل کرنا** مسل میں کاغذات شامل کرنا، نتھی کرنا، منسلک کرنا۔

محاورہ: **فائل ہونا** رک: فائل کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**فائن** زیر۔صف۔ عمدہ، اعلیٰ، نفیس، اچھا؛ (امذ) جرمانہ۔ انگریزی میں: Fine۔

**فائنل** زیر، زبر ن۔صف۔ حتمی، آخری، قطعی، فیصلہ کن۔ انگریزی: Final۔

**فایحہ** لیٹا زیری، زبر ح۔امث۔ خوشبو، مہکنے والی شے۔

## ف۔ب

**فبہا** زبر ف، لیٹا زیر ب۔متعلق فعل،ع۔ بس بہت مناسب، تو یوں سہی، بس یہاں تک۔

## ف۔ت

**فتا** زبر۔امذ،ع۔ جواں آدمی، جوانمرد۔

**فتاح** زبر ف، شدت۔صف۔تفضیل،ع۔ کھولنے والا (بند قفلوں، دروں یا راہوں کو)، رکاوٹیں دُور کرنے والا، سر کرنے والا، اسمائے الحسنیٰ میں سے ایک۔ فاتح کی تفضیل۔

**فتاحی** زبر ف، شدت۔امث۔ کھولنا، خصوصاً جادو ٹونے کا توڑ کرنا۔

**فتادگی** پیش ف، زبر د۔صف، ف۔ عاجزی، انکساری، خاکساری، بے کسی، بے بسی۔

**فتادہ** پیش ف، زبر د۔صف، ف۔ اُفتادہ (رک) کا مخفف۔

**فتاکی** زبر ف، شدت۔امث۔ قتل و غارت گری۔

**فتاں** زبر ف، شدت، ن غنہ۔صف،ع۔ دلکش، لبھانے، نظر میں کھبنے والا؛ فتنہ انگیز، آفت انگیز۔ **چشمِ فتاں** موہنی آنکھ، فتنہ انگیز آنکھ، معشوق کی آنکھ۔

**فتانہ** زبر ف، شدت۔صف۔ بہت زیادہ فتنہ اُٹھانے والی۔

**فتاویٰ** زبر ف، کھڑا زبری۔جمع،مذ،ع۔ فتویٰ (رک) کی جمع۔

**فتح** زبر ف، جزم ت۔امث،ع۔ جیت، برتری، کامیابی، ظفرمندی حاصل ہونا؛ کھلنا (قفل یا در کا)، کشائش۔

**فتحِ باب** دروازہ کھلنا؛ کشادگی، آسودگی؛ کامرانی۔

**فتح بخش** فتح بخشنے والا، کامیاب کرنے والا۔

محاورہ: **فتح پانا** کامیاب ہونا، جیتنا۔

**فتح پیچ** بالوں کے جوڑے کی ایک وضع؛ پگڑی باندھنے کا ایک طریقہ؛ حقے کے نیچے کی ایک قسم۔

کہاوت: **فتح تو خدا کے ہاتھ ہے پر مار مار تو کیے جاؤ** کوشش کیے جاؤ خدا کامیابی دے گا۔

کہاوت: **فتح دادِ الٰہی ہے** کامیابی پانا کامی خدا کی مرضی پر منحصر ہے، خدا کی رحمت کے بغیر کامیابی نہیں ہوتی۔

**فتح کا ڈنکا** کامیابی حاصل ہونے کے بعد بجایا جانے والا نقارہ؛ خوشی سے بجایا جانے والا نقارہ۔

**فتح کار** جیتنے والا، فتح مند، کامیاب، ظفریاب۔

**فتح کامل** پوری کامیابی، بھرپور جیت۔

محاورہ: **فتح کے دمامے بجانا** کامیابی کی خوشی میں نقارے بجانا۔

**فتح گڑھ** کامیابی کی یادگار کے طور پر بنائی جانے والی عمارت یا قلعہ۔

**فتح مبین** نمایاں کامیابی؛ وہ کامیابی جس کی خوشخبری اللہ تعالیٰ نے صلح حدیبیہ کے بعد آپ ﷺ کو دی تھی۔

**فتح مند** فاتح، جیتنے والا۔ نیز **فتح یاب**۔

**فتح مندی** کامیابی، ظفریابی، جیت، غلبہ۔ نیز **فتح یابی**۔

**فتح نامہ** وہ نظم یا نثر جو کامیابی حاصل کرنے کی خوشی میں لکھی جائے؛ جیت کی تحریری اطلاع۔

**فتح نصیب** جیتنے والا، فتح کرنے والا، فاتح؛ خوش بخت۔

**فتح وظفر** جیت، کامیابی، نصرت۔

**فتحہ** زبرف، جزم ت، زبرح۔ امذ، ع۔ زبر ( َ ) کی علامت، حرکتِ مفتوحہ؛ ابتدا، شروعات، آغاز۔

**فترات** زبرف، جزم ت۔ امذ، ع۔ دو پیغمبروں کی آمد کے درمیان کے زمانے؛ کمزور، سُست۔

**فتراک** زیرف، جزم ت۔ امذ، ف۔ گھوڑے کی زین کے دائیں بائیں لگے چمڑے کے تسمے جن سے شکاری اپنا شکار کر کے باندھ دیتے ہیں؛ شکار بند۔

**فترت** زبرف، جزم ت، زبرر۔ امذ، ع۔ دو پیغمبروں کے درمیان کا زمانہ؛ مراد: سلسلۂ وحی کا رُک جانا؛ ایک حاکم کی معزولی اور دوسرے حاکم کی تقرری کا درمیانی عرصہ۔

**فترہ** زبرف، جزم ت، زبرر۔ امث۔ وقفہ، عرصہ، درمیانی مدت۔

**فتق** زبرف، جزم ت۔ امذ، ع۔ گھاٹی، رخنہ، گھاؤ؛ کشادہ کرنا، کھولنا؛ بادِ خایہ، کسی آنت وغیرہ کے فوطوں میں اُتر آنے سے فوطوں کے بڑھ جانے کی بیماری۔ انگریزی میں: Hernia۔

**فتن** زیرف، زبرت۔ جمع۔ مذ، ع۔ فتنے، ہنگامے، شورشیں، شوخیاں۔

**فتنہ** زیرف، جزم ت، زبرن۔ امذ، ع۔ فساد، ہنگامہ، شرانگیزی، شورش؛ بغاوت؛ چھوٹے قد کا شریر آدمی؛ شوخ وشنگ محبوب؛ ایک قسم کا اُبٹن۔

محاورہ: **فتنہ اُٹھانا** فساد برپا کرنا، شور کرنا، جھگڑا کھڑا کرنا، شرارت کرنا۔

محاورہ: **فتنہ اُٹھنا** رک: فتنہ اُٹھانا جس کا یہ لازم ہے۔

**فتنۂ ارتداد** (زیرا، جزم ر، زیرت) دینِ اسلام سے پھر جانا؛ بے وفائی، غداری۔

**فتنہ انداز** جھگڑالو، شرارتی، فسادی۔

**فتنۂ آشوب خیز** (وج، ے) بہت زیادہ ہنگامہ اور فساد برپا کر دینے والی بات۔

**فتنہ بازی** شرانگیزی، فساد برپا کرنا۔

محاورہ: **فتنہ بٹھانا** شرارت مٹانا، فساد دُور کرنا، جھگڑا ختم کرنا، شورش رفع کرنا۔

**فتنہ بخت** جس کے نصیب میں جھگڑا فساد اور فتنے ہوں، بدقسمت۔

محاورہ: **فتنہ برپا / بپا کرنا** فساد اُٹھانا، ہنگامہ برپا کرنا، شرارت کرنا۔

محاورہ: **فتنہ برطرف کرنا** شورش رفع کرنا، جھگڑا ختم کرنا، فساد مٹانا۔

**فتنہ بنیاد** معشوق، محبوب۔

محاورہ: **فتنہ بونا** فساد کی بنیاد رکھنا، جھگڑے کی ابتدا کرنا۔

**فتنۂ بیدار** کھلا ہوا فساد، وہ فتنہ جو پوری طرح پھیل چکا ہو۔

محاورہ: **فتنہ بیدار کرنا** جھگڑے کے اسباب پیدا کرنا، فساد کی راہیں کھولنا؛ از سرِ نو فساد کرنا، جھگڑا نئے سرے کھڑا کرنا۔ نیز فتنہ جگانا۔

محاورہ: **فتنہ بیدار ہونا** رک: فتنہ بیدار کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**فتنہ پرداز** فساد کو ہوا دینے والا، جھگڑا کھڑا کرنے والا۔

**فتنہ پرور** فساد بڑھانے والا، فسادی، جھگڑالو۔

محاورہ: **فتنہ پیدا کرنا** جھگڑا کھڑا کرنا۔

محاورہ: **فتنہ جاگ اُٹھنا** رک: فتنہ بیدار ہونا۔

**فتنہ جو** (ومع) فسادی، جھگڑالو، فتنہ برپا کرنے والا۔

محاورہ: **فتنہ چونکانا** فساد کا اچانک پیدا کرنا، فتنہ برپا کرنا۔

**فتنۂ خفتہ** پوشیدہ فتنہ، دبا ہوا فساد۔

کہاوت: **فتنۂ خفتہ رامکن بیدار** سوئے فتنے کو جگانا نہیں چاہیے۔

**فتنہ خو** رک: فتنہ پرور۔

**فتنہ خیز** فسادی، جھگڑالو، شورش اُٹھانے والا۔

محاورہ: **فتنہ دفع کرنا** مصیبت ٹالنا، خطرہ ٹالنا، شر مٹانا۔

**فتنۂ دوراں** ساری دُنیا کے لیے پریشانی کا باعث؛ معشوق۔

**فتنہ رُبا** فساد مٹانے والا، فتنہ دُور کرنے والا۔

**فتنۂ روزگار** رک: فتنۂ دوراں۔

**فتنہ زا** حشر پیدا کرنے والا، فسادی، مفسد، شریر۔

**فتنہ سرشت** بُری صفات رکھنے والا، فتنہ خو۔

محاورہ: **فتنہ فرو کرنا** فساد ختم کرنا، شر مٹانا۔

**فتنۂ قامت** شوخ چال ڈھال والا؛ معشوق۔

**فتنہ کی جڑ** فساد کی بنیاد، جھگڑے کی وجہ۔

**فتنہ گر** فساد پیدا کرنے والا، فتنہ کھڑا کرنے والا۔

محاورہ: **فتنہ مٹانا** جھگڑا مٹانا، فساد ختم کرنا۔

**فتنہ وفساد** لڑائی جھگڑا، دنگا وفساد۔

محاورہ: **فتنوں کا پاؤں نکالنا** مصیبتوں کا آغاز ہونا۔

**فتنی** زیرف، جزم ت۔ امث۔ شریر لڑکی، لڑاکا عورت (فتنہ کی اُردو تانیث)۔

**فتو** پیش ف، جزم ت۔ امذ۔ مردانگی، جواں مردی؛ غرور۔

**فتوا** زیرف، جزم ت۔ امذ۔ فتنہ، فساد، جھگڑا۔

**فتوت** پیش ف، ومع، شد زبرو۔ امث، ع۔ بلوغت؛ شجاعت، جوانمردی؛ عالی نسبی، عالی ظرفی؛ کشادہ دلی، سخاوت، ایثار۔

**فتوح** پیش ف، ومع۔ جمع۔ مث، ع۔ فتح (رک) کی جمع؛ بالائی آمدنی، نذر نیاز کا پیسہ جو ہاتھ آئے۔

**فتوحِ غیب** غیب سے ملنے والی امداد۔

**فتوحات** (فتح کی جمع الجمع) بہت سی فتحیں، کامیابیاں۔

**فتوحت** پیش ف، ومع، زبرح۔امث۔ع۔ کشادگی؛فتوحات۔

**فتوحی** پیش ف، ومع۔امث۔ع۔ بے آستینوں کی کُرتی،صدری،شلوکا کی ایک قسم۔نیز پھتوحی۔

**فتور** پیش ف، ومع۔امذ۔ع۔ خامی،نقص،خرابی،ضعف،خلل؛سُستی،کاہلی۔

صف: فاتر (رک) جس میں نقص ہو۔

محاورہ: **فتور اُٹھانا** فتنہ وفساد برپا کرنا،جھگڑا کھڑا کرنا۔

محاورہ: **فتور آنا** خرابی پیدا ہونا،کمزوری ظاہر ہونا۔

محاورہ: **فتور برپا کرنا** رک: فتور اُٹھانا۔

محاورہ: **فتور ڈالنا** مخل ہونا،رخنہ پیدا کرنا؛خلل اندازی کرنا؛فتنہ پیدا کرنا، فساد برپا کرنا۔

**فتورزدہ** ضعف کا ستایا ہوا؛کمزور وعاجز۔

**فتورِعقل** دیوانگی کی علامت،عقل کی خرابی۔

**فتورِہضم** ہاضمے کی خرابی۔

**فتوری** فتنہ انگیز،فسادی،جھگڑالو۔

**فتویٰ** زبرف،جزم ت،کھڑا زبری۔امذ۔ع۔ شریعت کی رُو سے کسی امر یا قضیے کی بابت قول یا رائے جو سند مانی جائے۔

فعل مرکب: **فتویٰ جاری کرنا** قرآن وسنت کی روشنی میں کسی اہم مسئلہ پر علمائے دین کا فیصلہ دینا۔

فعل مرکب: **فتویٰ حاصل کرنا** کسی عالم یا مفتی سے کسی مسئلے سے متعلق فیصلہ لینا۔

محاورہ: **فتویٰ دائر کرنا** شرعی حکم لگانا،قرآن وسنت کی روشنی میں فیصلہ دینا۔

محاورہ: **فتویٰ دینا** مفتی یا عالم کا دینی قوانین کے مطابق حکم دینا۔

محاورہ: **فتویٰ لگانا** رک: فتویٰ دینا۔

**فتیٰ** زبرف،کھڑا زبری۔امذ۔ع۔ جوانمرد،بہادر،جری۔

**فتیان** زیرف،جزم ت۔جمع،مذ،ع۔ فتیٰ (رک) کی جمع۔

**فتیری** زبرف،ی۔امث۔ تازہ گوندھے ہوئے آٹے کی روٹی،خمیری کی ضد، چپاتی۔نیز فطیری۔

**فتیل** زبرف،ی۔امث۔ع۔ بٹی ہوئی بتی،چراغ یا آتش بازی کی بتی،توپ یا بندوق کا توڑا؛پتلا پھاہا جو زخم میں رکھا جائے؛تعویذ جو جلانے کے لیے ہو۔

**فتیل سوز** زبرف،ی،وج۔امذ۔ع۔ شمع دان جس میں تیل کا چراغ جلے۔

**فتیلہ** زبرف،ی،زبرل۔امذ۔ع۔ بٹی ہوئی چیز،روئی کی بٹی ہوئی موٹی بتی؛ مشعل؛روئی کی وہ بتی جسے دوا لگا کر زخم پر رکھتے ہیں؛بارود کی بتی،بندوق کا توڑا۔نیز فتیل،فلیتہ۔

محاورہ: **فتیلہ جلانا** دھونی دینا،تعویذ جلانا۔

محاورہ: **فتیلہ داغنا** نالش کرنا،عدالت میں دعویٰ دائر کرنا۔

محاورہ: **فتیلہ دینا** روئی وغیرہ کو دوا میں ڈبو کر دھونی دینا،تعویذ جلانا۔

محاورہ: **فتیلہ دکھانا** بتی سے آگ لگانا،بندوق یا توپ کے بارود کو آگ لگانا۔

محاورہ: **فتیلہ دینا** روئی کو دوا لگا کر زخم یا فرج میں دینا۔

**فتیلہ سوز** پیتل یا لوہے کا بنا ہوا روشنی کا چوکھا،روشن دان۔

فعل مرکب: **فتیلہ لکھنا** تعویذ لکھنا۔

**فتین** زبرف،شدت،ی۔صف۔ ذہین،تیزفہم،چالاک،عیار۔فطین (رک) کا متبادل املا۔

## ف۔ٹ

**فٹ** زیرف۔صف۔ کسی چیز کے ساتھ مکمل مناسبت رکھنے والا،چست ہونا، موزوں،اہل؛جوتے یا کپڑے وغیرہ کا درست ہونا۔انگریزی میں: Fit۔

محاورہ: **فٹ کر دینا** لگا دینا،ٹھیک بٹھانا،موزوں کرنا۔

**فُٹ** پیش ف۔امذ۔ بارہ انچ،ایک گز کے تہائی کے برابر ایک ناپ۔انگریزی میں: Foot۔

**فٹافٹ** زبرف،زبرف۔امذ۔ جلدی جلدی،پھرتی سے،جھٹ پٹ۔

**فٹن** زیرف،زبرٹ۔امث۔ چار پہیوں کی گاڑی جو اُوپر سے کھلی ہوتی ہے اور اِس میں دو گھوڑے جوتے جاتے ہیں۔

## ف۔ج

**فجا (ء)** زبرف۔امث۔ع۔ اچانک رونما ہونا،اچانک حملہ کرنا۔

**فجائی (ع)** یک بیک ہونے والا (واقعہ)۔

**فجائی جملہ** ایسا جملہ جس میں حیرانگی کا اظہار پایا جائے۔

**فجائی حالت** اضطراری حالت،بے چینی کی کیفیت۔

صف: فجائیہ (پیش ف،زیرء،زبری) (ع) وہ کلمہ جو اچانک منہ سے نکل جائے مثلاً: اُف،واہ،آہ،ارے۔نیز دیگر ایسے کلمات جو بے ساختہ یا تقریر میں ربطِ کلام کے لیے در آتے ہیں،اسی ذیل میں شمار کیے جاتے ہیں۔

**فجاجت** زیرف،زبرج۔امذ۔ خامی،کچاپن۔

**فجار** پیش ف،شدج۔جمع،مذ،ع۔ فاجر (رک) کی جمع۔

**فجاعت** پیش ف،زبرع۔امث۔ اچانک آ جانے کا عمل۔

**فجر** زبرف،جزم ج۔امذ،ع۔ پو پھٹنا،سویرا،تڑکا،صبح،سحر۔

کہاوت: **فجر فجر ناہاں مت کرو** صبح کے وقت اقرار یا انکار نہیں کرنا

چاہیے۔
کہاوت: فجر فجرنا کچھ نہیں صبح کے وقت اِنکار اچھا نہیں۔
صبح کے تڑکے صبح سویرے۔
**فجور** زبرف، ومع۔صف، ع۔ فاجر (رک) کی تفضیل، بڑا بدکار۔
**فجور** پیش ف، ومع۔اند، ع۔ بداَخلاقی، بدکرداری، بدچلنی، گناہگاری، بدکاری، آوارگی، عیاشی۔

## ف۔ح

**فحّاش** زبرف، شدح۔صف، ع۔ فحش باتیں کرنے والا، جنس سے متعلق کھلی کھلی یا ننگی باتیں کرنے یا لکھنے والا؛ بدتہذیب۔
**فحّاشی** زبرف، شدح۔امث، ع۔ جنس کی بابت کھلی کھلی باتیں؛ عریانیت، گندہ دہنی، گالی گلوچ۔
**فحش** پیش ف، جزم ح۔اند، ع۔ بے شرمی کی باتیں، بیہودگی، بدکلامی؛ (صف) بے شرمی کا، ناشائستہ، جنسیت زدہ۔
محاورہ: **فحش بکنا** گالیاں دینا، بےحیائی کی باتیں کرنا۔
محاورہ: **فحش کرنا** بھید کھولنا، راز فاش کرنا، ظاہر کرنا۔
**فحش کلامی** بےہودہ اور بےحیائی کی باتیں، بدکلامی۔
**فحش گو** بےحیائی کی باتیں کرنے والا، بےہودہ باتیں کرنے والا۔
**فحل** زبرف، جزم ح۔اند، ع۔ عالم فاضل آدمی؛ سانڈ، اُونٹ۔
**فحم** زبرف، زبرح۔اند۔ کوئلہ۔
**فحویٰ** زبرف، جزم ح، کھڑا زبری۔اند، ع۔ مطلب، معنی، مدعا، منشائے کلام، خلاصۂ مفہوم۔اندازِ بیان، ڈھنگ، طریق۔نیز **فحوا**۔
**فحوائے کلام** (ع) گفتگو کا انداز، بات کرنے کا ڈھنگ؛ بات کا مطلب۔
**فحوائی اجازت** زبرف، زبرح، زیرا، زبرز۔اند۔ اجازت کے بغیر کوئی ایسا کام کرنا جس کے متعلق اجازت مل جانے کا یقین ہو۔
**فحول** پیش ف، ومع۔اند، ع۔ فحل (رک) کی جمع۔

## ف۔خ

**فخّار** زبرف، شدخ۔اند، صف۔ بہت زیادہ ناز کرنے والا، نخرے کرنے والا۔
**فخامت** زبرف، زبرخ۔امث، ع۔ بزرگی، بڑائی؛ بلندی۔
**فخر** زبرف، جزم خ۔اند، ع۔ ناز، غرور، گھمنڈ؛ شرف، برتری۔
**فخرالموجودات** (پیش ر، غم ا، جزم ل، ولین، ومع) تمام عالم کے لیے باعثِ فخر؛ مراد: حضرت محمد ﷺ، نیز **فخرِ انبیا**۔
**فخرِ اُمم** (پیش ا، زبرم) سارے زمانے کے لیے فخر کی وجہ۔
محاورہ: **فخر جاننا** عزت کا باعث جاننا، ناز کے قابل سمجھنا۔
**فخرِ خاندان** وہ شخص جس کے باعث خاندان کو عزت ملی ہو۔
محاورہ: **فخر کرنا** ناز کرنا، عزت کا باعث خیال کرنا؛ گھمنڈ کرنا، اِترانا۔
محاورہ: **فخر ہونا** رک: فخر کرنا جس کا یہ لازم ہے۔
**فخیم** زبرف، ی۔صف، ع۔ شاندار، بھاری بھرکم، باوقار۔
**فخامت/فخامہ** عالی مرتبہ، صاحبِ عزت۔

## ف۔د

**فدا** زیرف۔صف، ع۔ جاں نثار، قربان، فریفتہ، صدقے۔
**فداکار** کسی کی خاطر جان دینے والا، کسی پر جان چھڑکنے والا۔
فعل مرکب: **فدا کرنا** قربان کرنا، نثار کرنا، جان دینا۔
**فدائی** جان دینے والا، عاشق، سرفروش، جانثار۔
**فدک** زیرف، زبرد۔اند، ع۔ کھجوروں کا ایک باغ جو جنگ کے بغیر ہاتھ آیا اِس لیے آپ ﷺ کے لیے مخصوص ہوگیا، آپ ﷺ کے وصال کے بعد حضرت فاطمہؓ نے وراثت کا دعویٰ کیا جو خلفیۂ وقت نے مسترد کر دیا۔
**فدوی** زیرف، جزم د۔صف، ع۔ فدا ہونے والا، نہایت مطیع و فرماں بردار؛ عرضی نویس کا اپنی نسبت کلمۂ اطاعت گزاری۔(امث) **فدویہ**۔اصلاً: فدویّہ۔
**فدیہ** زیرف، جزم د، زبری۔اند، ع۔ کفارہ، عوضانہ، ہرجانہ؛ اسیر کی رہائی کے لیے دیا جانے والا مال؛ خون بہا۔

## ف۔ر

**فر(۱)** زبرر۔اند، ع۔ فرار، بھگدڑ؛ چپت ہونا۔
متعلق فعل: **فر سے** تیزی سے، جلدی سے، فوراً۔
محاورہ: **فر سے اُڑنا** جھٹ سے اُڑنا، پروں کی ایک ساتھ آواز کے ساتھ جلدی سے اُڑنا۔
**فر فر باتیں کرنا** جلدی جلدی بولنا، روانی سے باتیں کرنا۔نیز **فر فر بولنا**۔
محاورہ: **فر فر پڑھنا** جلدی جلدی پڑھنا، روانی کے ساتھ پڑھنا۔
**فر(۲)** زبرف۔اند، ع۔ شکوہ، دبدبہ، شان و شوکت، ہیبت؛ ٹیپ ٹاپ۔
**فرآویز** (ے) سجا ہوا، شاندار۔
**فر(۳)** زبرف۔اند، ع۔ سنجاب وغیرہ کے چمڑے سے بنا ہوا؛ پوستین۔ انگریزی: Fur۔
**فرات** پیش ف۔اند، ع۔ (لفظاً) شفاف اور میٹھا پانی؛ عراق میں واقع مشہور

دریا کا نام۔

**فراٹا** زبرف، شدر۔ اند۔ پرندوں کے اُڑنے کی آواز، بہت تیز دوڑنا۔

محاورہ: **فراٹا/فراٹے بھرنا** تیز دوڑنا، تیزی سے پڑھنا۔ فرفر پڑھنا۔

محاورہ: **فراٹے لینا** جھنڈے یا پھریرے کا لہرانا۔

محاورہ: **فراٹے مارنا** تیزی سے اِدھر سے اُدھر جانا اور اُدھر سے اِدھر آنا، کسی ایک جگہ ٹک کر نہ بیٹھنا۔

**فراخ** زبرف۔ صف، ع۔ وسیع، چوڑا چکلا، کشادہ، کھلا، بڑی گنجائش یا سمائی والا؛ بڑا، کلاں۔

**فراخ اَبرو** ہنس مکھ، خوش طبع؛ کشادہ پیشانی والا۔

**فراخ ابروئی** رک: **فراخ ابرو** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**فراخ آستیں** سخی، جوان مرد۔

**فراخ بال** اچھی حالت میں، آسودہ، فارغ البال۔

**فراخ بیں** سب کو ایک ہی نظر سے دیکھنے والا، وسیع النظر۔

**فراخ پیشانی** کشادہ ماتھے والا، ہنس مکھ، خوش طبع۔

**فراخ چشم** بلند حوصلہ، عالی ہمت۔

**فراخ حوصلہ** عالی ہمت، بڑے حوصلے والا، بلند ہمت، عالی ظرف۔

**فراخ دامن** مال دار، دولت مند، سخی۔

**فراخ دانی** علم کی وسعت۔

**فراخ دست** بہت زیادہ خرچ کرنے والا، دل کھول کر خرچ کرنے والا، دولت مند؛ سخی۔

**فراخ دستی** فیاضی، سخاوت؛ دل کھول کر خرچ کرنا؛ دولت مندی۔

**فراخ دل** بڑے دل والا، بلند حوصلہ، عالی ہمت؛ سخی۔

**فراخ دِلی** بلند حوصلگی، فیاضی، سخاوت۔

فعل مرکب، محاورہ: **فراخ کرنا** چوڑا کرنا، کشادہ کرنا، ڈھیلا کرنا۔

**فراخ نائے** طویل اور چوڑی جگہ، تنگنائے کا مقابل۔

**فراخ نظر** سب کو ایک ہی نظر سے دیکھنے والا، وسیع النظر۔

**فراخی** خوش حالی، آسودہ حالی؛ کشادگی، چوڑائی؛ فراغت۔

**فراخور** زبرف، پیش خ، و معدولہ۔ صف، ف۔ لائق، سزاوار، شائستہ۔

**فرادا** پیش ف۔ متعلق فعل۔ اکیلے، تنہا، ایک ایک۔

**فرادیٰ** پیش ف، کھڑا زبری۔ جمع، مذ، ع۔ فرد (رک) کی جمع۔

**فرادیس** زبرف، ی۔ جمع، مث، ع۔ فردوس کی جمع۔ باغات، گلزار، گلشن، بہشت، جنت۔

**فراڈ** زبرف۔ اند۔ فریب، دھوکا، دغا، عیاری۔ انگریزی میں: Fraud۔

**فراڈیا** دغا باز، دھوکا دینے والا، فریبی، عیار آدمی۔

**فرار** زبرف۔ اند، ع۔ بھاگ جانا، چمپت ہونا؛ بھاگ جانے کا عمل۔ قید یا بندش سے نکل بھاگنا۔ صف: **فراری**۔

**فرار پسند** بھاگ جانے والا؛ کسی معاملے سے گریز کرنے والا۔

محاورہ: **فرار کرنا** بھگا دینا۔

محاورہ: **فرار ہونا** بھاگ جانا، چمپت ہو جانا۔

**فراریت** زندگی کے حقائق اور مسائل سے رُوگردانی، خیال پرستی۔

**فرّار** زبرف، شدر۔ صف تفضیل، ع۔ تیز دوڑنے والا؛ اکثر بھاگ جانے والا؛ بھاگا ہوا، بھگوڑا؛ روپوش۔

**فراز** زبرف۔ اند۔ صف، ف۔ بلندی، اُونچائی؛ بلند، اُونچا۔ اکیف (مث) **فرازی**۔

**فرازندہ** زبرف، زیرز، جزم ن، زبرد۔ صف، ف۔ بلند کرنے والا، اُوپر چڑھانے والا۔

**فراس** زبرف، شدر۔ اند۔ گھوڑے کی دیکھ بھال اور نگرانی کرنے والا شخص۔

**فراست** زیرف، زبرس۔ امث، ع۔ دانائی، عقل مندی، زُود فہمی، ذہانت، ہوشیاری، زیرکی۔

**فراست اُلید** (ضم ا، زبری) دست شناسی، ہاتھ کی لکیریں دیکھ کر قسمت کا حال بتانے کا علم یا اُس کا دعویٰ۔

صف: **فراست شعار** (ع۔ف) عقل مند، دانا، ہوشیار۔

**فراست نامہ** قیافہ شناسی کی کتاب۔

**فراش** زیرف۔ اند، ع۔ وہ چیز جو بچھائی جائے، بچھونا، بستر، فرش، بساط۔

**فرّاش** زبرف، شدر۔ اند، ع۔ بستروں کا منتظم، بستر لگانے سے چراغ جلانے اور پنکھا جھلنے تک کے مختلف کام کرنے والا گھریلو ملازم؛ خیمے بنانے، لگانے والا۔

**فراش خانہ** وہ مکان جہاں فرش فروش کا سامان ہوتا ہے۔

**فراشی** زبرف، شدر۔ اند، ف۔ فراش کا کام، فرش سے متعلق۔

**فراشی آداب** وہ سلام جو اتنا جھک کر کیا جائے کہ سر فرش سے لگے۔ نیز **فرشی سلام**۔

**فراشی پنکھا** چھت سے لٹکا لمبا جھالردار پنکھا جس کو ڈوری سے کھینچا جاتا تھا۔

**فراشنی** فراشی کا کام کرنے والی عورت، جھاڑو دینے والی۔

**فِراش بیں** زیرف، ی۔ امث۔ مٹر کی قسم کا ایک پھل۔

**فراعنہ** زبرف، لیٹا زیرع، زبرن۔ جمع، مذ، ع۔ **فرعون** (رک) کی جمع؛ (مجازاً) مغرور، متکبر۔

**فراغ** زبرف۔ اند، ع۔ خوشی، خوشحالی، آسودگی؛ بےفکری، اطمینانِ نفس، سکھ؛

فرصت، نجات، چھٹی۔

**فراغ بال/فراغ حال** آسودہ، مطمئن، چین سے۔

**فراغ بالی** فراغت، اطمینان، خوشحالی۔

محاورہ: **فراغ پانا** چھٹکارا حاصل کرنا، فرصت پانا۔

**فراغِ خاطر** بےفکری، تسلی، آسودگی، سکونِ قلب۔

محاورہ: **فراغ کرنا** کاموں سے فرصت حاصل کرنا؛ تعلیم سے فارغ ہونا۔

**فراغت** زبرف، زبرغ۔ امث، ع۔ فرصت، چھٹکارا، نجات، چین آرام؛ آسودگی، خوشحالی، بےفکری؛ پھیلاؤ، وسعت، کشادگی۔

محاورہ: **فراغت پانا** نجات پانا، فارغ ہونا۔

محاورہ: **فراغت حاصل کرنا** کام سے مہلت ملنا؛ آسودگی ملنا۔

**فراغت خانہ** جائے ضرورت، پاخانہ کرنے کی جگہ۔ انگریزی میں: Latrine۔

متعلق فعل: **فراغت سے** فرصت سے، آرام سے، اطمینان سے۔

محاورہ: **فراغت لگنا** پاخانے کی حاجت ہونا۔

محاورہ: **فراغت نصیب ہونا** سکون ملنا، آسودگی ملنا۔

**فراق** زیرف۔ امذ، ع۔ جدائی، مفارقت، ہجر، دُوری؛ دُھن، لگن۔

صف: **فراق دیدہ** (ع۔ ف) جدائی کا مارا، جدائی کا صدمہ اُٹھانے والا، جو کسی عزیز ہستی سے جدا ہو گیا ہو۔ نیز **فراق کشیدہ**۔

**فراق زدہ** جو محبوب سے جدا ہو۔

محاورہ: **فراق کھینچنا** کسی چیز کا انتظار کرنا۔

**فراک** زبرف۔ امذ۔ بچوں یا عورتوں کی ایک قسم کی لمبی قمیص۔ انگریزی میں: Frok۔

**فرامشن** زبرف، زیرم، زبرش۔ امذ۔ فری میسن۔ ایک بین الاقوامی تنظیم جس کے مخصوص کلب جگہ جگہ قائم ہیں اور ارکان سے رازداری کا عہد لیا جاتا ہے، مقاصد مستور لیکن صہیونیت کا غلبہ۔ نیز معماران احرار۔

**فراموش** زبرف، وج۔ صف۔ امذ، ف۔ بُھلایا ہوا، پسِ پشت ڈالا ہوا، ذہن سے اُترا ہوا؛ ایک رسم کہ کسی کو چپکے سے جڑواں پھل پکڑا دیا جائے اور اگر وہ سیدھے ہاتھ میں لے لے تو "فراموش" پکار کر اُس سے ویسے ہی دو سو پھل طلب کیے جائیں۔ اسی لیے بعض لوگ عادتاً کوئی چیز داہنے ہاتھ میں لینے سے گریز کرتے ہیں کہ مبادا چوٹ کھا جائیں۔

محاورہ: **فراموش بدنا** فراموش کی شرط لگانا۔

**فراموش خانہ** ایک طرح کا قید خانہ جہاں کسی کو سزا دینے کے لیے قید کیا جاتا ہے اور پھر بُھلا دیا جاتا ہے۔

**فراموش کار** بھلا دینے کا عادی، بھلکڑ۔ نیز **فراموش گار**۔

**فراموش کاری** بھول جانے کی عادت، بھلکڑ پن۔

**فراموشیں** زبرف، وج، ی، ن غنہ۔ جمع۔ مث، ف۔ گھوڑے کی ایک بیماری جس میں ناک کے اندر دو ہڈیاں نکل آتی ہیں اور آپریشن سے نکالی جاتی ہیں جسے فراموشیں نکلوانا کہتے ہیں۔

**فرامین** زبرف، ی۔ جمع، مذ، ف۔ فرمان (رک) کی جمع۔

**فرانا** زبرف، شدر۔ فعل لازم۔ تیزی سے نکل جانا۔

**فراواں** زبرف، ن غنہ۔ صف، ف۔ کثیر، بکثرت، بہتات سے، بہت سے، وافر، بہت زیادہ؛ بھرپور۔

**فراوانی** کثرت، بہتات، زیادتی۔ نیز **فراوانی** (زیرف)۔

**فراہم** زبرف، زبرہ۔ صف، ف۔ اکٹھا، جمع کیا ہوا، یکجا؛ حاصل۔

**فراہمی** جمع کرنا، بہم پہنچانا (بعض لوگ مہیا کے معنی میں بولتے ہیں جو تصرف ہے)۔

**فرائض** زبرف، زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ **فرض**، **فریضہ** (رک) کی جمع؛ (فقہ) علمِ تقسیم میراث۔

**فرائضِ پنجگانہ** پانچ وقت کی فرض نمازیں (فجر، ظہر، عصر، مغرب، عشا)۔

**فرائضِ مذہبی** وہ مذہبی احکام جن کا بجا لانا واجب ہے۔

**فرائضِ منصبی** وہ کام جن کا کرنا کسی عہدے دار کے لیے لازم ہو۔

**فرائضی** پابندِ شریعت؛ اُنیسویں صدی کی ایک نیم مذہبی نیم سیاسی تحریک کا نام (فرائضی تحریک) جو حاجی شریعت اللہ (۱۹۴۱ـ۱۹۸۸) نے بنگالی مسلمانوں میں چلائی تھی۔

**فربود** زبرف، جزم ر، وج۔ صف۔ درست، راسخ، کٹر، بےلاگ؛ (مجازاً) بےوقوف، اول جلول۔

**فربودیت** کٹرپن؛ بوکھلاہٹ، بےوقوفی۔

**فربہ** زبرف، جزم ر، زبرب۔ صف، ف۔ موٹا، لحیم شحیم، جسیم۔

صف: **فربہ اَندام** موٹے جسم کا مالک، جسیم۔

**فربہی** مٹاپا، موٹا ہونا۔

**فربہی مفرط** (پیش م، جزم ف، زیرر) حد سے زیادہ موٹاپا۔

**فرت** زبرف، جزم ر۔ امذ۔ سوت کے وہ دھاگے جو کپڑا بُننے میں طولاً ترتیب دیے جاتے ہیں۔

**فرتوت** زبرف، جزم ر، وج۔ صف، ف۔ بہت بوڑھا، پھونس، سترا، بہترا؛ وہ جس کی عقل زائل ہو گئی ہو۔ (امث) **فرتوتہ**۔

**فرج** (۱) زبرف، جزم ر۔ امذ، ع۔ مرتبہ، وقار، قدر و قیمت؛ آسائش، آرام۔

**فرج** (۲) زبرف، جزم ر۔ امذ، امث، ع۔ شگاف، درہ، چھید، سوراخ۔ نیز عورت کی شرمگاہ، اندامِ نہانی۔ عام: فُرُج۔ جمع: فروج۔

**فرج** زیرف، زیرر۔ امذ۔ یخ دان، سردخانہ۔ نیز فریج۔ انگریزی: Fridge۔

**فرجاد** زبرف، جزم ر۔ امذ، ف۔ عالم، دانا، فاضل، لائق آدمی۔

**فرجار** زبرف، جزم ر۔ امذ۔ پرکار کا معرب، دائرہ کھینچنے کا آلہ۔

**فرجام** زبرف، جزم ر۔ امث، ف۔ انجام، خاتمہ، انتہا؛ عاقبت۔

صف: **نافرجام** ناتربیت یافتہ (گھوڑا)؛ فضول لایعنی (گفتگو)۔

**فرجہ** پیش ف، جزم ر، زبرج۔ امذ، ع۔ دو چیزوں کا درمیانی فرق، دو چیزوں کا درمیانی فاصلہ؛ کشادگی۔

**فرجی** پیش ف، جزم ر۔ امث۔ ایسا چغہ جو سامنے سے کھلا ہو۔

**فرح** زبرف، زبرر۔ امث۔ خوشی، خرمی، شادمانی، چین، آسودگی، انبساط۔ رمل کی سولہ شکلوں میں سے بارھویں شکل۔

**فرح افزا** خوشی بڑھانے والا، خوش کن۔

**فرح بخش** خوشی دینے والا، خوشی سے بھرا ہوا۔

**فرح فال** نیک شگون۔

محاورہ: **فرح کرنا** خوش کرنا، چین پہنچانا، آسودہ کرنا۔

**فرح مند** شاد، خوش و خرم۔

**فرح ناک** مسرت بخش، خوشی دینے والا۔

**فرحت** زبرف، جزم ر، زبرح۔ امث، ع۔ رک: فرح۔

**فرحت افزا** خوشی بڑھانے والا، تازگی دینے والا۔

**فرحت انجام** جس کا انجام اچھا ہو، کامیاب۔

**فرحت زا** خوشی و مسرت پیدا کرنے والا۔

**فرحت ناک** خوشی سے بھرپور، خوشی دینے والا۔

**فرخ** زبرف، شدپیش ر۔ صف، ف۔ مبارک، مسعود؛ خوشرو، صبیح، خوش شکل، خوبصورت۔ نیز فرخی۔

**فرخ پے** (ے لین) نیک قدم، جس کا آنا اچھا ہو۔

**فرخ تبار** اچھے گھرانے سے تعلق رکھنے والا، مبارک خاندان کا۔

**فرخ حال** خوشحال، مطمئن، آسودہ۔

**فرخار** زبرف، جزم ر۔ امذ، ف۔ زیور، سامانِ آرائش؛ ایک شہر اور اُس کے مندر کا نام جو اپنی حسین دوشیزاؤں کے لیے مشہور تھا۔

**فرخندگی** زبرف، پیش خ، جزم ن، زبرد۔ امث، ف۔ سعادت، برکت، خوشی۔

**فرخندہ** زبرف، پیش خ، زبرد۔ صف، ف۔ شادکام، خوش نصیب، برکت والا، سعادت مند، نیک۔ عام: فرخندہ (زبرف، زبرخ)۔

**فرخندہ اختر** خوش نصیب، مبارک۔ نیز فرخندہ بخت۔

**فرخندہ پے** (ے لین) جس کا آنا مبارک ہو۔

**فرخندہ خو** نیک صفات والا، اچھی عادات والا۔

**فرخندہ رائے** اچھی تدبیر کرنے والا، اچھی رائے والا، دانشمند۔

**فرخندہ مقال** (زبرم) بشارت دینے والا، خوشخبری سنانے والا۔

**فرخی** زبرف، شدپیش ر۔ امث، ف۔ خوشی، شادمانی، سعادت۔

**فرد** زبرف، جزم ر۔ صف۔ امذ، ع۔ اکیلا، تنہا، ایک آدمی؛ بے مثل، یگانہ، طاق؛ دو مصرعوں کا شعر یا بیت؛ چادر کے ابرے کا کپڑا، شال؛ حساب کی کتاب، بہی؛ فہرست؛ عدد (زیور وغیرہ کی تعداد ظاہر کرنے کے لیے)، مثلاً: چار فرد طلائی؛ ایسی حدیث جس کا راوی صرف ایک ہو۔

**فردِ اخراجات** حساب کتاب کی فہرست، خرچ کے اندراجات کی فہرست۔

**فردِ الزام** (زیرا) ایسا کاغذ جس میں کسی کو قصوروار ٹھہرایا جائے۔

**فردِ باطل** (ع۔ف) بے کار چیز، ناکارہ شے۔

**فردِ باقیات** (ع۔ف) بقایا حساب کی فہرست۔

**فردِ بشر** (لیٹا زیرد) کوئی ایک آدمی۔

محاورہ: **فرد پر چڑھانا** کھاتے یا فہرست میں درج کرنا۔

محاورہ: **فرد پر صاد کرنا** دعوت کی فہرست پر دعوت کے قبول کرنے کا نشان "ٌ" کی صورت میں لگانا۔

**فردِ تعلیقہ** (ع۔ف) قرق شدہ مال کی فہرست۔

**فردِ جرم** (ع۔ف) جرم کی صراحت جو مقدمے کی مسل پر درج کی جائے۔

**فردِ جمع بندی** مالگزاری کی فہرست۔

**فردِ حساب** (ع۔ف) حساب کا چٹھا، نقشہ، تفصیلات؛ نامۂ اعمال۔

**فرد فرد** ایک ایک، الگ الگ، بکھرا ہوا۔

**فردِ کنکوت** (زبرک، جزم ن، ومع) وہ کاغذ جس میں فصل کی قیمت کا تخمینہ درج ہوتا ہے۔

**فردِ مطلق** وہ حدیث جس کا راوی ایک ہی ہو، ایسی حدیث جس کی روایتیں تو کئی ہوں مگر راوی صرف ایک ہی ہو۔

**فردِ واحد** تن تنہا، صرف ایک شخص۔

**فردا** زبرف، جزم ر۔ ظرف، مث، ف۔ آنے والی کل؛ آئندہ زمانہ؛ قیامت۔

**فرداً** زبرف، جزم ر، دوزبرا (فردن) متعلق فعل۔ جُدا، الگ، علیحدہ۔

**فرداً فرداً** جُدا جُدا، الگ الگ، ایک ایک کرکے۔

**فردوس** زبرف، جزم ر، ولین۔ امث، ع۔ باغ انگور، باغ بہشت؛ پردیس؛

جنت، خُلد۔

**فردوسِ بریں** (ع) جنت کا سب سے بلند درجہ۔

صف: **فردوس گوش** (ع۔ف) کانوں کو بھلا لگنے والا، ایسی چیز جس کی آواز کانوں کو اچھی لگے، بہت حسین اور دل آویز آواز۔

صف: **فردوس مکاں** (ع) وہ شخص جس کا گھر جنت میں ہو۔

صف: **فردوس منزلت** (ع) مرحوم و مغفور، جنت میں رہنے والا۔

**فردوس نشاں** جنت کی طرح کا، جنت جیسا خوبصورت اور دلنشیں۔

**فردوسی** جنت سے منسوب یا متعلق۔

**فردی** زبرف، جزم ر۔امث۔ ایک شخص سے متعلق، منفرد۔

**فردیت** زبرف، جزم ر، زیرد، زبری۔امث۔ انفرادیت، اکیلا پن۔

**فرز** زبرف، جزم ر۔امث۔ اِندر جو کا درخت جس کے پتے بانسہ کے پتوں کی مانند اور چھال سیاہ ہوتی ہے؛ تیواج۔

**فرزانگی** زبرف، جزم ر، زبرن۔امث، ف۔ دانائی، عقلمندی، علمیت۔

**فرزانہ** زبرف، جزم ر، زبرن۔صف، ف۔ دانا، عاقل، سمجھ دار، سیانا، ہوشیار، باشعور، عالم؛ ہنرمند، لائق۔

**فرزجہ** زبرف، جزم ر، زبرز، زبرج۔امذ، ع۔ کپڑے کا ٹکڑا؛ پھاہا، مختلف دواؤں میں تر کیا ہوا کپڑے کا ٹکڑا جو علاج کی غرض سے دُبر یا قُبل میں رکھا جاتا ہے۔

**فرزند** زبرف، جزم ر، زبرز، جزم ن۔امذ، ف۔ بیٹا، پسر۔

**فرزندِ اَرجُمند** (جزم ر، جزم ج) لائق بیٹا، ہونہار بیٹا، مرتبے والا بیٹا، سپوت۔عام: اَرجُمند۔

**فرزندِ آفتاب** (کنایۃً) لعل، یاقوت۔

محاورہ: **فرزند بنانا** گود لینا، متبنّیٰ کرنا۔

**فرزندِ خاوَر** (کنایۃً) سورج۔

**فرزندِ خلف** (زبرخ، زبرل) لائق بیٹا، فرماں بردار بیٹا، مطیع بیٹا۔

**فرزندِ خواہندہ** (و معدولہ) گود لیا ہوا بیٹا، متبنّیٰ، لے پالک۔

**فرزندِ دل بند** پیارا بیٹا، دل کو خوش کرنے والا بیٹا۔

**فرزندِ رشید** نیک بیٹا، سیدھی راہ پانے والا بیٹا۔

**فرزندِ زمیں** (کنایۃً) کسان، کاشتکار۔

**فرزندِ صُلبی** حقیقی بیٹا، اپنے نطفہ سے پیدا شدہ بیٹا۔

**فرزندِ ناخلف** نافرمان بیٹا، نالائق بیٹا، کپوت۔

کہاوت: **فرزند وہ جو پند مانے اور باپ کا کہنا فرض جانے** بیٹا وہ ہے جو باپ کی نصیحت مانے اور اس کی فرماں برداری کرے۔

کہاوت: **فرزند وہ ہے جو خلف ہو** نیک بخت بیٹا حقیقت میں بیٹا ہوتا ہے۔

**فرزندانہ** اولاد کی طرح سے، بیٹے کی طرح۔

**فرزندی** بیٹا ہونے کی حالت، اولاد کا تعلق۔

محاورہ: **فرزندی میں قبول فرمانا** داماد بنانا؛ بیٹا بنانا۔

**فرزول** زبرف، جزم ر، وج۔امذ، ع۔ بندوق کی چانپ میں لگایا جانے والا لوہے کا ایک پرزہ۔

**فرزیں** زبرف، جزم ر، ی، ن غنہ۔امذ، ف۔ شطرنج کا بادشاہ کے بعد سب سے بڑا مہرا جو گھوڑے کی چال کے سوا سب چالیں چل سکتا ہے؛ وزیر۔نیز فرزی۔

**فرس** زبرف، زبرر۔امذ، ع۔ گھوڑا، اسپ۔

**فرسنامہ** وہ کتاب جس میں گھوڑوں کی اقسام، عادات، بیماری اور علاج کا ذکر ہو، بعض منظوم شکل میں ہوتی ہیں۔

**فرسا** زبرف، جزم ر۔لاحقۂ فاعلی، ف۔ گھسنے والا، رگڑنے والا، مٹانے والا، گھلانے والا، صرف ترکیبات میں مستعمل، مثلاً: جبہ فرسا ماتھا رگڑنے والا۔

**فرستادہ** زیرف، زیرر، جزم س، زبرد۔صف، ف۔ بھیجا ہوا؛ قاصد، ایلچی، سفیر۔نیز فرستہ۔

**فرستگان** (جمع) قاصد، ایلچی، سفراء۔نیز فرستادگان، فرستہ گان۔

**فرستندہ** زیرف، زیرر، جزم س، زیرت، جزم ن۔امث، ف۔ بھیجنے والا۔

**فرستہ** زیرف، زیرر، جزم س، زبرت۔امذ، ف۔ رسول، پیغمبر، نبی؛ سفیر، ایلچی۔نیز فرستادہ۔

**فرسٹ** زبرف، جزم ر، جزم س۔صف۔ پہلا، اوّل؛ اعلیٰ۔انگریزی: First۔

**فرسٹ ایڈ** حادثہ ہونے کی صورت میں زخمی کو یا بیمار کو دی جانے والی ابتدائی طبی امداد؛ فوری امداد، اولین امداد۔انگریزی: Firstaid۔

**فرسخ** زبرف، جزم ر، زبرس۔امذ، ع۔ فاصلے کا ایک پیمانہ مساوی ۱۸ ہزار فٹ۔ فارسی کے لفظ فرسنگ کا معرب۔

**فرسنگ** زبرف، جزم ر، زبرس، ن غنہ۔امذ، ف۔ رک: فرسخ۔

**فرسودگی** زبرف، جزم ر، ومع، جزم د۔صف، ف۔ بوسیدگی، کہنگی، پرانا پن، تازگی کی ضد۔

**فرسودہ** زبرف، جزم ر، ومع، زبرد۔صف، ف۔ گھسا ہوا، پرانا، برتا ہوا، بے آب، بے رونق؛ تھکا ماندہ، خستہ، بدحال۔

صف: **فرسودہ حال** (ف۔ع) خستہ حال، تباہ حال۔

**فرسودہ خیال** قدامت پسند، پرانے خیال کا۔

محاورہ: **فرسودہ قرار دینا** خراب و خستہ قرار دینا؛ پرانا ٹھہرانا۔

**فرش** زبرف، جزم ر۔امذ، ع۔ بچھونا، بچھایا ہوا کپڑا، چادر یا قالین وغیرہ؛ سطح ہے۔

زمین کا ٹکڑا، ہموار زمین۔ جمع: فروش۔

محاورہ: فرش بچھانا پلنگ پر بستر لگانا؛ زمین پر دری وغیرہ بچھانا۔

محاورہ: فرش بنا دینا منہدم کر دینا، زمین پر گرا دینا، مسمار کر دینا۔

فرشِ حصیر (ی) چٹائی کا فرش، ٹاٹ کا فرش۔

فرشِ خاک زمین، مٹی کا فرش۔

فرشِ راہ راہ پر بچھا ہوا؛ عاجزی اور انکساری کے لیے مستعمل۔

محاورہ: فرشِ زمیں بنانا مسمار کرنا، ڈھا دینا؛ تباہ کر دینا۔

محاورہ: فرشِ زمیں کرنا مارنا؛ دفن کرنا۔

متعلق فعل: فرش سے عرش تک زمین سے لے کر آسمان تک، ہر جگہ۔ نیز فرش سے لے کر عرش تک۔

فرش (و) فروش (پیش ف، ومع) بچھانے کی چیزیں، دریاں، قالین، ٹاٹ وغیرہ۔

محاورہ: فرش کا جھول مٹانا فرش یا بستر کی سلوٹیں ختم کرنا، بستر صاف اور ہموار کرنا۔

محاورہ: فرش کرنا بستر بچھانا؛ اینٹوں یا چونے کا فرش بنانا؛ پھیلا دینا، بکھیر دینا؛ بہت مارنا، مار مار کر زمین پر گرا دینا۔

فرشِ گل (ف) پھولوں کی سیج، پھولوں کا بستر۔

فرشِ ماتم وہ فرش (دری یا ٹاٹ وغیرہ) جو تعزیت کے لیے آنے والوں کے لیے بچھایا جائے۔

فرش نشیں زمین پر بیٹھنے والا، بوریا نشیں؛ عاجز۔

فرشتگی زیرف، زیرر، جزم ش، زبرت۔ امث، ف۔ فرشتوں کی طرح کی معصومیت، فرشتہ ہونے کی حالت۔

فرشتوں زیرف، زیرر، جزم ش، وج۔ امذ۔ فرشتہ کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: فرشتوں کو خبر نہ ہونا بالکل خبر نہ ہونا، بالکل راز ہونا، محض ناواقف ہونا، خفیہ ہونا۔ نیز فرشتوں کو علم نہ ہونا۔

محاورہ: فرشتوں کی دال نہ گلنا کسی بھی قسم کی رسائی نہ ہونا، کسی کی بھی پہنچ میں نہ ہونا۔

مقولہ: فرشتوں کی دال نہیں گلتی کسی کی رسائی نہیں۔

محاورہ: فرشتوں کے پر باندھنا ناممکن کام کر دکھانا۔

محاورہ: فرشتوں کے پر جلنا کسی کی مجال نہ ہونا، حوصلہ نہ ہونا؛ رعب کے مارے آگے نہ جا سکنا۔

محاورہ: فرشتوں کے پر کترنا نہایت تیز اور چالاک ہونا۔

محاورہ: فرشتوں میں ملنا مقدس اور پاک روحوں میں داخل ہونا۔

مقولہ: فرشتوں نے خواب میں بھی نہیں دیکھا کبھی کسی بھی نے بھی نہیں دیکھا۔

مقولہ: فرشتوں نے گھر دیکھ لیا پے در پے اموات ہونے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

فرشتہ زیرف، زیرر، جزم ش، زبرت۔ امذ، ف۔ دکھائی نہ دینے والی ایک مخلوق جو عقیدے کے مطابق احکامِ الٰہی بجالانے پر مامور ہے۔ (مجازاً) نیک انسان، بھولا بھالا آدمی؛ نیک، مقدس، معصوم۔ جمع: فرشتگان۔ اصلاً: فارسی: فرستہ بھیجا ہوا؛ نزدبعض پرستہ عبادت گزار۔ نیز عام: فرشتہ (زبرف)۔

فرشتۂ اَجل موت کا فرشتہ، جان قبض کرنے والا فرشتہ، عزرائیلؑ۔

محاورہ: فرشتہ پر نہیں مارتا کوئی بھی نہیں جا سکتا، نہایت روک ٹوک؛ (لفظاً) فرشتوں کا بھی گزر ممکن نہیں۔

محاورہ: فرشتہ جاننا نیک صفت سمجھنا، فرشتوں کی طرح برائیوں سے پاک صاف سمجھنا۔

فرشتہ خاں زبردست آدمی، رعب داب والا انسان۔

صف: فرشتہ خصلت (ف) بھولا بھالا، نیک طینت، متقی۔ نیز فرشتہ خصال۔

فرشتۂ سحاب بادل کا فرشتہ، حضرت میکائیل علیہ السلام۔

صف: فرشتہ سیرت (ف۔ع) بھلا مانس آدمی، نیک طینت انسان، شریف انسان۔

فرشتہ صفت نیک سیرت، متقی، فرشتوں کی سی صفات کا حامل، معصوم، بھولا بھالا۔

صف: فرشتہ صورت (ف۔ع) جو شکل سے بہت نیک اور معصوم دکھائی دے۔

فرشتۂ صوری (ف۔ع) حضرت اسرافیل علیہ السلام، وہ فرشتہ جس کے ذمہ قیامت کے دن صور پھونکنا ہے۔

محاورہ: فرشتہ کا دخل نہ ہونا کسی کی رسائی نہ ہونا، سب کی پہنچ سے باہر ہونا۔

فرشتے زیرف، زیرر، جزم ش۔ امذ۔ فرشتہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: فرشتے دکھائی دینا موت کا وقت قریب آنا۔

محاورہ: فرشتے کا کہہ جانا کسی بات کی خفیہ طور پر اطلاع ہو جانا۔

فرشتے واقف نہیں کوئی بھی نہیں جانتا۔

فرشی زبرف، جزم ر۔ صف۔ فرش سے تعلق رکھنے والا، زمینی؛ زمین پر بسنے والا، زمین پر رہنے والا۔ نیز رک: فراشی۔

فرشی پاجامہ کلی دار پاجامہ جس کے پائنچوں میں کلیاں بڑھا کر چوڑے کر

لیے جاتے ہیں اس کے پائنچے اتنے لمبے چوڑے اور کھلے ہوتے ہیں کہ زمین پر لوٹتے ہیں۔

**فرشی جوتا** گھر کے فرش پر پہننے والا جوتا، سلیپر۔

**فرشی جھاڑ** وہ بلوریں فانوس جو فرش پر رکھ کر روشن کیا جائے۔

**فرشی چاندنی** وہ سفید چادر جو فرش پر بچھائی جائے۔

**فرشی حقہ** چوڑے پیندے کا بڑا حقہ۔

**فرشی سلام** سلام کرنے کا ایک انداز جس میں جسم کو کمر تک آگے کی طرف جھکا کر یا دوہرا کر کے ہاتھ فرش کے قریب سے اُٹھاتے ہیں۔

**فرشی کنول** شیشے کا ایک ظرف جس میں بتی رکھ کر فرش پر جلایا جاتا ہے۔

**فرشی گُڑگُڑی** ہموار پیندے اور چھوٹے نیچے کا حقہ۔

**فرشی نشست** کرسی چوکی وغیرہ کے بغیر بچھے ہوئے فرش پر بیٹھنا۔

**فرصت** پیش ف، زبر ص۔ امث، ع۔ خالی وقت جبکہ کوئی کام نہ ہو، مہلت، فراغت، چھٹی؛ سبکدوشی، آزادی، چھٹکارا؛ اطمینان، سکون؛ آرام، افاقہ۔

محاورہ: **فرصت پانا** موقع ملنا، چھٹکارا حاصل ہونا۔

محاورہ: **فرصت پہنچانا** افاقہ ہونا، آرام آنا۔

صف: **فرصت جو** (ع۔ف) موقع تلاش کرنے والا۔

محاورہ: **فرصت چاہنا** مہلت چاہنا، وقت چاہنا، رخصت چاہنا۔

**فرصت سے** اطمینان سے، موقع سے، سکون سے۔

**فرصتِ کار** کام کرنے کا وقت۔

**فرصت میں** تنہائی میں، خلوت میں؛ خالی وقت میں۔

**فرصت ہونا** فراغت ہونا، موقع ہونا؛ اطمینان و سکون ہونا۔

**فرض** زبر ف، جزم ر۔ امذ، ع۔ وہ عمل جو ذمے کیا گیا ہو اور اُس کا کرنا لازمی ہو؛ احکامِ دینی میں سے کوئی حکم؛ منحصر، موقوف؛ نفل کے علاوہ واجب کے طور پر پڑھی جانے والی نماز۔

محاورہ: **فرض ادا کرنا** واجب کام کا کرنا؛ خدا کے حکم کی تعمیل کرنا۔

محاورہ: **فرض اُتارنا** عہدہ برا ہونا، کسی ضروری کام کا پورا کرنا۔

محاورہ: **فرض پڑھنا** فرض نماز ادا کرنا۔

محاورہ: **فرض ساقط ہونا** فرض کا نہ رہنا۔

محاورہ: **فرض سے ادا ہو جانا** ماں باپ کا شادی کر کے سبکدوش ہو جانا۔

**فرض شناس** ذمہ داری سمجھنے والا شخص، فرض پہچاننے والا۔

**فرض شناسی** رک: **فرض شناس** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **فرض عائد ہونا** ذمہ داری ہونا۔

**فرضِ عین** ہر ایک کا ذاتی یا انفرادی فرض۔

**فرض کر کے** ضروری سمجھ کر، کوشش کر کے۔

محاورہ: **فرض کرنا** مان لینا، تسلیم کرنا؛ بطور مثال قیاس کر لینا۔

**فرضِ کفایہ** وہ فرض یا ذمہ داری جو کسی ایک مسلمان کے ادا کرنے سے سب کی طرف سے ادا ہو جائے، جیسے نمازِ جنازہ، تبلیغ۔

حرفِ شرط: **بفرضِ محال** اگر (مرادا) اگرچہ ایسا ہو نہیں سکتا لیکن اگر ہو سکتا تو۔

محاورہ: **فرض ہونا** لازم ہونا۔

**فرضی** زبر ف، جزم ر۔ صف، ع۔ خیالی، قیاسی، موہوم، بے حقیقت، مصنوعی۔

**فرضیت** زبر ف، جزم ر، زیر ض، شد زبر ی۔ امث، ع۔ فرض ہونا مثلاً: جہاد کی فرضیت کچھ شرائط پر مبنی ہے۔

**فرضیہ** زبر ف، جزم ر، زیر ض، زبر ی۔ امذ۔ مفروضہ، بے دلیل دعویٰ۔

**فرط** زبر ف، جزم ر۔ امذ، ع۔ زیادتی، کثرت، وفور، فراوانی۔

**فرطِ جذبات** جذبات کی شدت۔

**فرطِ شوق** اشتیاق کی کثرت، شوق کا غلبہ۔

**فرطِ محبت** دوستی اور اخلاص کی کثرت، پیار کی زیادتی۔

**فرطی** زبر ف، جزم ر۔ امث۔ چستی، پھرتی، تیزی، طراری۔

**فرع** زبر ف، جزم ر۔ امث، ع۔ شاخ، وہ وجود جو قائم بالذات نہ ہو، کسی اصل سے منسلک ہو۔ جمع: **فروع**۔ جمع الجمع: **فروعات**۔

**فرعون** زیر ف، جزم ر، ولین۔ عَلَم، ع۔ قدیم مصری بادشاہوں کا لقب، خصوصاً مصر کا وہ بادشاہ جو از روئے صحائف حضرت موسیٰ کا معاصر اور خدائی کا دعویدار تھا۔ (مجازاً) متمرد، مغرور، گھمنڈی آدمی؛ ظالم، جابر، جفا کار؛ نہنگ، مگرمچھ، گھڑیال۔

محاورہ: **فرعون بنانا** رک: **فرعون بننا** جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **فرعون بننا** مغرور ہونا، متکبر ہونا۔

**فرعونِ بے سامان** (بطور پھبتی) بے جا غرور و تکبر، ضد اور ہٹ دھرمی سے کام لینے والا، افلاس کی حالت میں بھی مغرور اور سرکش۔ مراد: اگرچہ فرعون کا سا کر و فر نہیں مگر اُس جیسا مزاج ہے۔

**فرعونہ** مغرور اور متکبر عورت۔

**فرعونیت** گھمنڈ، غرور، اکڑ، بڑائی، سرکشی۔ نیز **فرعونی**۔

**فرعی** زبر ف، جزم ر۔ صف، ع۔ جو اصلی نہ ہو، غیر حقیقی، عارضی۔

**فرعیہ** زبر ف، زیر ع، زبر ی۔ صف۔ عمل سے متعلق دینی مسائل۔

**فرغل** زبر ف، پیش غ۔ امذ، ع۔ روئی دار لبادہ، روئی سے بھرا ہوا جبہ۔ فارسی کے لفظ فرگل کی متبادل شکل۔

**فرفر** زبر ف، جزم ر۔ متعلق فعل، ف۔ پُھرتی، تیزی، فراٹے کے ساتھ، جلد جلد،

بے تکان (بولنا، پڑھنا، ہوا کا چلنا)۔
**فرفرانا** تیز تیز دوڑنا۔
محاورہ: **فرفر باتیں کرنا** جلد جلد بولنا، تیز تیز بولنا۔
محاورہ: **فرفر پڑھنا** بے اٹکے پڑھنا، صاف صاف اور جلدی جلدی پڑھنا۔
**فرفرمائش** تنخواہ کے علاوہ دیگر آمدنی؛ فرمائش وغیرہ۔
محاورہ: **فرفر یاد ہونا** خوب اچھی طرح یاد ہونا، ازبر ہونا۔
**فرفراہٹ** زبرف، جزم ر، زبرہ۔ امث۔ تیزی سے حرکت کرنے کی آواز، ہلنے کی آواز۔
**فرفری** زبرف، جزم ر۔ امث، ف۔ رازدارانہ بات چیت کا ایک طریقہ جس میں ہر حرف کے بعد ف کا اضافہ کرتے ہیں تاکہ دوسرا جو اُس نکتے سے واقف نہ ہو کچھ نہ سمجھ سکے۔ مثال: تُفم اِفن کفوٹفال دُفو ثم اِن کو ٹال دو۔
**فرفند** زبرف، جزم ر، زبرف، جزم ن۔ امذ۔ مکر، جال، فریب۔
**فرفندی** مکار، حیلہ ساز، فریبی۔
**فرق** زبرف، جزم ر۔ امذ، ع۔ تمیز، امتیاز، اختلاف، تفاوت؛ دُوری، فاصلہ؛ خلل، کمی؛ جدائی؛ علیحدگی، ہجر؛ سر، منڈیا، چندیا۔ جمع: فروق۔
محاورہ: **فرق آجانا/آنا** پہلی سی بات نہ رہنا؛ داغ لگنا، رُسوائی ہونا، ذلت ہونا؛ اختلاف ہوجانا، کدورت ہوجانا۔
محاورہ: **فرق باقی رہنا** تفاوت کا نہ مٹنا، کچھ بل رہ جانا۔
محاورہ: **فرق پڑنا** اختلاف ہونا، ان بن ہونا؛ میل نہ کھانا؛ تبدیلی آنا، کمی آنا، خرابی آنا۔
**فرق وان** سر، کھوپڑی۔
محاورہ: **فرق ڈالنا** انتشار پیدا کرنا؛ اختلاف پیدا کرنا۔
محاورہ: **فرق رکھنا** تمیز رکھنا، امتیاز رکھنا۔
متعلق فعل: **فرق سے** فاصلے سے، الگ، دُور، پرے۔
**فرقِ عظیم** بہت بڑا فرق۔
محاورہ: **فرق کرنا** الگ کرنا، جدا کرنا؛ حیلہ بدلنا؛ یکساں نہ سمجھنا۔
محاورہ: **فرق نکالنا** حساب کتاب کی غلطی ڈھونڈنا اور اُسے ٹھیک کرنا؛ اختلاف دور کرنا۔
محاورہ: **فرق نکلنا** رک: **فرق نکالنا** جس کا یہ لازم ہے۔
محاورہ: **فرق ہونا** حساب کتاب میں غلطی ہونا؛ اختلاف ہونا؛ کمی یا زیادتی ہونا۔
**فِرق** زیرف، جزم ر۔ امذ۔ بہت سارے گروہ۔
**فُرق** پیش ف، جزم ر۔ امذ۔ بہت زیادہ۔

**فرقان** پیش ف، جزم ر۔ صف، ع۔ دلیل، حجتِ قطعی؛ حق و باطل کو الگ کرنے والا، سچ اور جھوٹ میں تمیز کرنے والا؛ قرآنِ پاک۔
**فرقت** پیش ف، جزم ر، زبرق۔ امث، ع۔ دُوری، ہجر، جدائی کا زمانہ۔
**فرقت زدہ** ہجر کا مارا ہوا۔
**فرقد**(۱) زبرف، زبرق، جزم ر۔ امذ، ع۔ قطب شمالی کے قریب ستارہ جس کی مدد سے لوگ راستہ معلوم کرتے ہیں۔
تثنیہ: **فرقدان** دو روشن ستارے جو دُبِ اصغر میں واقع ہیں۔
**فرقد**(۲) زبرف، زبرق، جزم ر۔ امذ۔ بچھڑا، نیل گائے کا بچہ۔
**فرقعہ** زیرف، جزم ر، زبرق، زبرع۔ امذ۔ اُنگلی چٹخانہ، اُنگلی کے چٹخانے کی آواز جو گانٹھوں سے نکلتی ہے۔
**فرقہ** زیرف، جزم ر، زبرق۔ امذ، ع۔ جماعت، گروہ، حزب، فریق، فرع، پارٹی، جو ایک طرح کے عقائد یا مقاصد رکھتی ہو۔
**فرقۂ آراستہ** طوائف کا طبقہ فن کی باقاعدہ تربیت حاصل کرنے والا گروہ۔
**فرقہ آرائی** مختلف مذہبی گروہوں میں تقسیم ہوکر ایک دوسرے کی مخالفت کرنے کا عمل۔
**فرقہ بندی**(ع۔ف) گروہ کی تنظیم؛ مذہبی بنیادوں پر گروہ بنانا۔
**فرقہ پرست**(ع۔ف) اپنے گروہ، طبقے یا فرقے کا خیال کرنے والا۔
صف: **فرقہ وار**(ع۔ف) فرقوں یا فریقوں کے لحاظ سے، طبقاتی۔
صف: **فرقہ وارانہ**(ع۔ف) فرقوں کی باہمی آویزش یا تفریق پر مبنی، گروہ بندی کے طور پر؛ گروہ بندی کا انداز۔
**فرقہ واریت**(زیری، زبری) گروہی تعصب، مختلف گروہوں کی باہمی نوک جھونک۔
**فرکی** زبرف، جزم ر۔ امذ۔ وہ حرفِ صحیح جو منہ کے کم ہونے کی حالت میں سانس کی رگڑ سے پیدا ہوتا ہو۔
**فرلانگ** زبرف، جزم ر، ن غنہ۔ امذ۔ ایک میل کا آٹھواں حصہ۔ انگریزی: Furlong۔
**فرلو** زبرف، جزم ر، وج۔ امث۔ تنخواہ اور چھٹیوں کے تعین کے ساتھ ملازموں، خصوصاً فوجیوں کو دی جانے والی رخصت۔ عام: فرلو (ومع)۔ انگریزی میں: Furlough۔
**فرم** زبرف، جزم ر۔ امذ۔ وہ کارخانہ جس میں کئی حصہ دار ہوں، کمپنی۔ انگریزی: Firm۔
**فرما** زبرف، جزم ر۔ امذ۔ سانچا، قالب جس کے مطابق کوئی چیز ڈھالی جائے۔ (طباعت) کاغذ کا ایک تاؤ چھاپنے کے لیے تیار کردہ پلیٹ یا ٹائپ کی کسی ہوئی کشتی؛

چھپے ہوئے کاغذ کا ایک تاؤ جسے جزو بھی کہتے ہیں۔ نیز فرمہ۔
فعل مرکب: **فرماموڑنا** چھپے ہوئے کاغذوں کو جزو بنانے کے لیے موڑنا۔
**فرمان** زبرف، جزم ر۔ امذ، ف۔ شاہی حکم، (احتراماً) کوئی بھی حکم، ارشاد۔
محاورہ: **فرمان آنا** بادشاہ کی طرف سے حکم آنا۔
**فرمان بالمشافہہ** زبانی حکم جس کی فوراً تعمیل ہو۔
محاورہ: **فرمان بجالانا** حکم کی تعمیل کرنا۔
**فرماں بر** حکم پہنچانے والا، حکم ماننے والا، مطیع؛ نوکر، ملازم۔
صف: **فرماں بردار** (زبرب) (ف) حکم بجالانے والا، مطیع، سعادت مند۔
**فرماں برداری/ بری** اطاعت گزاری، حکم ماننے کا عمل۔
محاورہ: **فرمان بھیجنا** حکم جاری کرنا، پروانہ بھیجنا۔
**فرمان پذیر** (ف) حکم پر عمل کرنے والا، تابع، مطیع۔
محاورہ: **فرمان جاری کرنا** حکم نافذ کرنا۔
صف: **فرمان دِہ** (ف) حکم دینے والا، حاکم۔
**فرمان دہی** (ف) حکومت، حکمرانی، بادشاہی، فرمانروائی۔
صف: **فرماں روا** (ف) حکمران، بادشاہ، حاکم۔
**فرماں روائی** حکمرانی، بادشاہی۔
محاورہ: **فرمان صادر کرنا** حکم جاری کرنا، حکم نافذ کرنا۔
**فرماں گزار** حکم دینے والا، بادشاہ، رعایا پر اختیار رکھنے والا، مقتدر۔
**فرمانِ ناطق** قطعی حکم۔
**فرمانِ واجب اُلاذعان** (زیرج، پیش ب، غم ا، جزم ل، زیر ا، جزم ذ) (ف۔ع) وہ حکم جس کا ماننا لازم ہو، جس سے سرتابی محال ہو۔
**فرمان ہارا** حکم دینے والا، فرمانروا۔
**فرمانا** زبرف۔ فعل لازم۔ کلمۂ تعظیمی۔ کہنا، بولنا، ارشاد کرنا، حکم دینا، ہدایت کرنا۔ نیز بطور فعل امدادی 'کرنا' کے معنی میں مستعمل، مثلاً: آرام فرمانا، نوش فرمانا۔
**فرمائش** زبرف، جزم ر، زیرہ۔ امث، ف۔ (کلمۂ تعظیمی) خواہش، مطالبہ، گزارش؛ حکم، ارشاد۔
فعل مرکب: **فرمائش کرنا** طلب کرنا، گزارش کرنا۔
**فرمائشی** فرمائش کے مطابق، خالص الخاص، عمدہ، نفیس، چنیدہ، زوردار۔ مثلاً: فرمائشی جوتے/ گالیاں/ قہقہہ، بہت سخت، بہت زوردار، نہ کہ معمولی۔
محاورہ: **فرمائشی سنانا** غلیظ اور فحش گالیاں دینا۔
محاورہ: **فرمائشی قہقہہ اُڑانا** بہت مذاق بنانا، شدید طنز کرنا۔
محاورہ: **فرمائشی قہقہہ لگانا** کسی کی تضحیک یا مذاق اُڑانے کے لیے زور سے ہنسنا۔
محاورہ: **فرمائشی لگانا** خوب جوتیاں مارنا۔
**فرمائشات** مطالبات، احکام۔ نیز فرمائشیں۔
**فرمود** زبرف، زبرد، جزم ر، ومع۔ امذ، ف۔ حکم، گزارش، فرمائش۔
**فرمودہ** زبرف، زبرد، جزم ر، ومع۔ امذ۔ کلمۂ تعظیمی، ف۔ کہا ہوا، ارشاد فرمایا ہوا، بیان کیا ہوا؛ حکم، قول۔
جمع: **فرمودات** اقوال، ارشادات۔
**فرمودگی** حکم، ارشاد، فرمائش۔
**فرن** زبرف، جزم ر۔ امذ۔ مرطوب اور سایہ دار مقامات پر کثرت سے اُگنے والے کائی کی طرح کے پودے۔ انگریزی میں: Fern۔
**فرنٹ** (۱) زیرف، زبرر، جزم ن۔ صف۔ باغی، منحرف، سرکش۔
محاورہ: **فرنٹ کرنا** بغاوت کرنا، منحرف کرنا؛ ناراض کرنا، برخلاف کرنا۔
**فرنٹ** (۲) زیرف، زبرر، جزم ن۔ صف۔ کسی چیز کا اگلا حصہ، سامنے کا، فوج کی سب سے اگلی اور سب سے پچھلی صف، محاذ، مورچہ۔ (امذ) خاص سیاسی مقاصد کے تحت بنایا گیا اتحاد۔ انگریزی میں: Front۔
**فرنگ** زیرف، زبرر، ن غنہ۔ امذ، ف۔ مغربی ممالک۔ فرینکس کا مفرس؛ اصلاً: قدیم جرمانی نسل کے لوگ جو اپنے آپ کو فاتحینِ فرانس کہتے تھے۔ نیز فرنج۔
**فرنگستان** یورپ، یورپ کا کوئی ملک۔
**فرنگی** یورپی، یورپ سے منسوب یا متعلق، یورپ کا باشندہ، انگریز۔ (امث) فرنگن۔
**فرنی** زیرف، جزم ر۔ امث، ف۔ پسے ہوئے چاولوں کی کھیر۔
کہاوت: **فرنی فالودہ، ایک بھاؤ نہیں ہوتا** نیک و بد یکساں نہیں ہوتے۔ ادنیٰ اور اعلیٰ یکساں نہیں ہوتے۔
**فرنی کا خوانچہ** مٹی کا کم گہرا ظرف جس میں کم مقدار کی اور پتلی کھیر کو پورے برتن میں پھیلا جاتا ہے۔
**فرنیچر** زبرف، ی، زبرچ۔ امذ۔ میز کرسی وغیرہ، اسباب آسائش۔ انگریزی: Furniture۔
**فرو** زیرف، وج۔ صف، ف۔ نیچا، جھکا ہوا، نگوں؛ زیردست، دبا ہوا۔
صف: **فروتر** (ف) کمتر، نسبتاً حقیر۔
صف: **فروتن** (زبرت) مسکین، عاجز، خاکسار، منکسر المزاج۔
**فروتنی** (ف) انکساری، عاجزی۔

صف: فرودست (ف) نیچے والا، نشیبی۔

فعل مرکب، محاورہ: فرو کرنا کم کرنا، دبانا، ٹھنڈا کرنا، کچلنا (فتنے فساد وغیرہ کو)؛ دور کرنا، ختم کرنا۔

فروکش (ف) ٹھہرنے والا، قیام کرنے والا۔

فروگزاشت (ف) بھول چوک، سہو، غلطی، کمی، کوتاہی؛ درگزر، نظر اندازی، چشم پوشی۔

فعل مرکب: فروگزاشت کرنا نظر انداز کرنا، چشم پوشی کرنا؛ غلطی کرنا۔

فرومانْدگی (ف) مجبوری، ناچاری؛ افلاس، مفلسی، تنگ دستی۔

صف: فرومانده (ف) عاجز، مفلس؛ تھکا ہوا، کمزور۔

صف: فرومایہ (ف) کم ظرف، سفلہ، کمینہ، نیچ؛ کم حیثیت، حقیر، اوچھا۔

محاورہ: فرو ہونا کم ہونا، دبنا؛ دور ہونا، ختم ہونا۔

فرَوٹ زبرف، جزم ر، زبرو۔ صف۔ سرپٹ، تیز۔

محاورہ: فرَوٹ اُڑانا گھوڑے کو بہت تیزی سے دوڑانا۔

فروٹ پیش ف، جزم ر، ومع۔ اند۔ پھل، میوہ۔

فُروج پیش ف، ومع۔ امث۔ ع۔ عورتوں کی شرم گاہیں؛ بہت سے شگاف۔

فروخت زبرف، وج، جزم خ۔ امث۔ ف۔ بکری، بیچنا، بیع۔

فروخت کار بیچنے والا، فروشندہ، فروخت کرنے والا۔

فروختہ پیش ف، وج، جزم خ، زبرت۔ صف۔ ف۔ رک: افروختہ۔

فرود پیش ف، ومع۔ اند۔ ف۔ نیچے، زیر، تحت، پائیں۔

محاورہ: فرود آنا اُترنا، نیچے آنا، نزول ہونا؛ قیام کرنا، ٹھہرنا۔

فرودگاہ اُترنے قیام کرنے کی جگہ۔

فروز زبرف، وج۔ صف۔ ف۔ رک: آفروز۔

فروردیں زبرف، زبرو، جزم ر، ی، ن غنہ۔ ایرانی سال فصلی کا پہلا مہینہ، موسم بہار کے آغاز کا مہینہ۔

فروزاں پیش ف، وج، ن غنہ۔ صف۔ ف۔ روشن، منور، چمکتا ہوا، روشنی دینے والا، روشن کرنے والا۔

فروزنده روشن کرنے والا۔

فروس پیش ف، ومع۔ اند۔ ف۔ گھوڑے، اسپاں۔

فروسیت (زبری) گھوڑے کی سواری یا پہچان کی مہارت۔

فروش زبرف، وج۔ لاحقہ صفت۔ ف۔ بیچنے والا، سودا کرنے والا۔ (مرکبات کا جزو آخر) پارچہ فروش۔ لٹانے والا، عام کرنے والا، مثلاً: نسیم نکہت فروش۔ لاحقہ کیفیت: فروشی، مثال: خود فروشی شہرت طلبی۔

فروشاں بیچتا ہوا۔

صف: فروشنده (ف) بیچنے والا، فروخت کرنے والا۔

فروش پیش ف، ومع۔ جمع۔ مذ۔ فرش (رک) کی جمع۔

فروع پیش ف، ومع۔ جمع۔ مث، ع۔ فرع (رک) کی جمع۔ جمع الجمع: فروعات۔

فروغ زبرف، وج۔ اند۔ ف۔ روشنی، رونق، آب و تاب، تابناکی؛ ترقی، افزائش، عروج؛ ترجیح، سبقت۔

فروغ بخش روشنی دینے والا۔

فعل مرکب: فروغ پانا پھلنا پھولنا، عزت پانا، نام پانا، مشہور ہونا؛ بارونق ہونا۔

فروغ پذیر بڑھتا ہوا، پھلتا پھولتا ہوا۔

محاورہ: فروغ حاصل کرنا چمک پانا، ترقی اور عروج حاصل کرنا، کامیابی حاصل کرنا۔

فعل مرکب: فروغ دینا چمکانا؛ ترقی دینا، عروج دینا، کامیابی کی طرف لے جانا۔

فروغ گیر روشنی حاصل کرنے والا۔

محاورہ: فروغ لے جانا سبقت لے جانا، بازی لے جانا، برتری حاصل کرنا۔

محاورہ: فروغ ملنا ترقی پانا، عروج حاصل کرنا۔

محاورہ: فروغ ہونا روشن ہونا؛ رونق ہونا، ترقی ہونا۔

فروفال زبرف، شدر، وج۔ اند۔ دبدبہ، شان و شوکت۔

فروک زبرف، ومع۔ صف، مث۔ شوہر سے بغض رکھنے والی عورت۔

فروہی زیرف، وج۔ امث۔ کٹوتی، کمیشن؛ دستوری؛ بٹا، فائدہ، حاصل؛ تلوار کی ایک قسم۔

فرہ زبرف، شدز بر ر۔ اند۔ رک: فروفال۔

فرہاد زبرف، جزم ر۔ اند، ف۔ ایران کے بادشاہ خسرو پرویز کی بیوی شیریں کا عاشق، کوہ کن۔

فرہنگ زبرف، جزم ر، زبرہ، ن غنہ۔ اند، ف۔ شائستگی، عالی دماغی، دانائی، فراست؛ لغت، معنوں کی کتاب، کسی خاص کتاب یا شعبے کے الفاظ کی لغت۔

فرہنگ نویس لغت کی کتاب لکھنے والا، لغت کا مرتب۔

فری زبرف، جزم ر۔ امث۔ آزاد، بااختیار؛ فارغ؛ مفت، بلا قیمت۔ انگریزی: Free۔

فریاد زبرف، جزم ر۔ امث، ف۔ پکار، دہائی، دادطلبی، مدد، پناہ؛ عدل کی درخواست، ظلم و زیادتی کی شکایت۔

صف: **فریادرس** (ف) فریاد سننے والا، مدد کرنے والا، دادرسی کرنے والا، انصاف کرنے والا۔

**فریادرسی** انصاف، دادرسی۔

**فریادکناں** (پیش ک) فریاد کرتا ہوا، مدد کے لیے پکارتا ہوا، آہ وفغاں کرنے والا۔

محاورہ: **فریاد کو پہنچنا** فریاد سننا، انصاف کرنا، مدد کرنا۔

محاورہ: **فریاد کہنا** دُہائی دینا، شکایت کرنا۔

**فریادی** دادخواہ، فریاد کرنے والا، دُہائی دینے والا۔

**فریب** زبرف، ے۔اند، ف۔ دھوکا، دغا، جھانسا، دم دلاسا، مکر، حیلہ؛ شعبدہ، طلسم۔اصلاً: فریب (زیرف)۔

**فریب آرائی** دھوکے بازی، چال بازی، حیلہ گری۔

**فریب باز** دھوکے باز، فریبی، دغا دینے والا۔

محاورہ: **فریب چلنا** مکر کامیاب ہونا، فریب کارگر ہونا۔

**فریب خوردہ** (ومعدولہ) دھوکے میں آیا ہوا؛ بھٹکا ہوا۔

**فریبِ خیال** غلط فہمی، تصور کا دھوکا۔

**فریب دہی** فریب دینا، مکر سے کام لینا۔

**فریب زدہ** رک: فریب خوردہ۔

**فریب کار** دھوکا دینے والا، دغاباز۔ نیز فریبندہ/فریبی۔

**فریب کاری** چال بازی، دھوکے بازی۔

محاورہ: **فریب کرنا** چالاکی سے کام لینا، دھوکا دینا۔

محاورہ: **فریب میں آنا** دھوکا کھانا، چال میں پھنسنا۔

محاورہ: **فریب میں لانا** کسی کو مکروفریب کے جال میں پھنسانا۔

**فریبِ نظر** آنکھ کا دھوکا، کچھ کا کچھ دیکھنا۔

**فریبِ ہستی** زندگی کا دھوکا۔مراد: موجودات کو حقیقی سمجھنا۔

**فریبی** دھوکا دینے والا، چالباز، مکار، دغاباز۔

**فرید** زبرف، ی۔صف، ع۔ یکتا، یگانہ، بے مثل، لاثانی؛ روشن، آبدار۔

**فرید بوٹی** ایک جنگلی لیس دار بوٹی جس کی بابت کہا جاتا ہے کہ اُس کے لعاب سے پانی جم جاتا ہے، حضرت بابا فرید گنج شکر کے نام سے منسوب۔

کہاوت: **فرید شکر گنج، نہ رہے دُکھ، نہ رہے رنج** بابا فرید شکر گنج ؒ کو یاد کیا جائے تو دُکھ اور مصیبت دُور ہو جاتی ہے۔

**فریدِ عصر** بے مثلِ زمانہ، دُنیا میں یگانہ۔

**فریدی بابا** فرید سے متعلق؛ بابا فرید کی نیاز کا کھانا۔

**فریس** زبرف، ی۔صف۔ عقل مند، صاحب دانش، فراست والا۔

**فریسانہ** عقل مندانہ، دانشورانہ۔

**فریسندہ** زبرف، ی، زبرس۔صف، ف۔ بھیجنے والا، مرسل۔

**فریسہ** زبرف، ی، زبرس۔صف۔ کشتہ، ذبح کیا ہوا، جنگلی جانور کا ہلاک کردہ۔

**فریسی** زبرف، ی۔اند۔ قدیم یہودی فرقہ جو رسم پرستی اور ظاہرداری میں مشہور تھا؛ ظاہردار، رسم پرست۔

**فریش** زبرف، ی۔صف۔ وہ بیمار جو (کمزوری یا بیماری کی نوعیت کے سبب) بستر سے اُٹھ نہ سکے، صاحب فراش۔

**فریش** زبرف، ے۔ لُوٹ لینا، تخت وتاراج کردینا۔

**فریضہ** زبرف، ی، زبرض۔اند، ع۔ وہ امر جس کی بابت مذہبی حکم ہو، دینی یا اَخلاقی فرض، ذمہ داری؛ وراثت کے اَحکام کا علم۔

فعل مرکب، محاورہ: **فریضہ ادا کرنا** فرض پورا کرنا، حکم بجالانا؛ بیٹی کی شادی کرنا۔

**فریفتگی** زبرف، ے، جزم ف، زبرت۔امث، ف۔ فریفتہ ہونے کی حالت، چاہت، عشق ومحبت؛ شیفتگی، گرویدگی۔

**فریفتہ** زبرف، ے، جزم ف، زبرت۔صف، ف۔ عاشق، دلدادہ، پرچایا ہوا، ورغلایا ہوا، بہکایا ہوا، فریب دادہ۔

محاورہ: **فریفتہ کرنا** عاشق بنانا، دلدادہ بنالینا۔

**فریق** زبرف، ی۔اند، ع۔ جماعت، گروہ، حزب، دھڑا، باہم، شریک یا باہم مخالف افراد یا جماعتوں میں سے کوئی۔

**فریقِ اوّل** مدعی، دعویٰ کرنے والا۔

**فریقِ ثانی** مدعا علیہ، دوسرا گروہ۔

**فریقین** (تثنیہ) دو یا دونوں فریق۔

**فریم** جزم ف، ے۔اند۔ ڈھانچ، چوکھٹا؛ تصویر کا چوکھٹا؛ (مجازاً) حدود، احاطہ، حصار۔انگریزی میں: Frame۔

## ف۔ز

**فزا** زیرف۔صف، ف۔ افزا (رک) کا مخفف اور متبادل، مثال: جاں فزا۔

**فزع** زبرف، زبرز۔اند، ع۔ خوف، ہراس، دہشت، ڈر۔

**فزود** پیش ف، ومع۔صف، ف۔ زیادہ، بڑھا ہوا؛ زیادتی۔

**فزوں** پیش ف، ومع۔صف، ف۔ افزوں (رک) کا مخفف ومتبادل۔

**فزوں تر** بڑھا ہوا، بڑھ کر، بیش۔

**فزوں کار** ترقی دینے والا، بڑھانے والا۔

**فزونی** زیادتی، افزائش، بڑھوتری۔

## ف۔س

فساخ زبرف،شدس۔صف۔ توڑنے والا؛رائے تبدیل کرنے والا۔
فساد زبرف۔اند،ع۔ جھگڑا،ٹنٹا؛شورش،بلوا؛خرابی،بگاڑ،نقص۔
محاورہ:فساد اُٹھانا جھگڑا کھڑا کرنا،بلوہ کرنا،ہنگامہ برپا کرنا۔
محاورہ:فساد برپا کرنا رک:فساد اُٹھانا۔
محاورہ:فساد پڑنا خرابی پیدا ہونا،بگاڑ پیدا ہونا۔
محاورہ:فساد پکنا ہنگامے کے اسباب پیدا ہونا،سازشی کارروائیاں عمل میں آنا۔
محاورہ:فساد پھیلانا رک:فساد اُٹھانا۔
فسادِخون خون کی خرابی۔
محاورہ:فساد ڈالنا تفرقہ پیدا کرنا۔
فساد زدہ تباہ و برباد،جو فساد کی وجہ سے برباد ہوا ہو۔
فساد کی جڑ جھگڑے کی بنیاد،اصل مفسد۔
محاورہ:فساد کھڑا کرنا جھگڑا قائم کرنا۔
محاورہ:فساد مچانا گڑبڑ کرنا،بدامنی پیدا کرنا،افراتفری پھیلانا۔
محاورہ:فساد ہونا جھگڑا ہونا،لڑائی ہونا،شورش ہونا۔
فسّاد زبرف،شدس۔اند۔ چیرا دینے والا،جراح۔
فسادات زبرف۔جمع،مذ۔ جھگڑے،فتنے،خرابیاں۔
فسادی زبرف۔صف،ع۔ جھگڑا کرنے والا،فتنہ انگیز،فساد پھیلانے والا۔
فسّادی زبرف،شدس۔امث۔ جراحی،فصد کھولنے کا کام۔
فسّاق پیش ف،شدس۔صف۔ فاسق (رک) کی جمع۔
فسان زبرف،ن غنہ۔اند۔ دھار تیز کرنے کا پتھر۔
فسانہ زبرف،زبرن۔اند،ف۔ افسانہ (رک) کا مخفف و متبادل۔
فسحت پیش ف،جزم س،زبرح۔امث۔ فراخی،کشادگی،پھیلاؤ۔
فسخ زبرف،جزم س۔اند،ع۔ منسوخ،موقوف؛منقطع کرنا،ترک کرنا،توڑنا (ارادے،عہد وغیرہ کا)۔
فسطائی زبرف،جزم س۔صف۔ فسطائیت (رک) سے منسوب۔
فسطائیت زبرف،زیرء،زیری۔امث۔ سرمایہ داروں کی جارحانہ آمریت۔ نیز رک:فاشزم۔
فسق زیرف،جزم س۔اند،ع۔ گنہگاری،بدکاری۔جمع:فسوق۔
فسق وفجور بدکاری،گمراہی،بدچلنی۔
فسوق پیش ف،وmع۔اند،ع۔ گناہ کرنا،خدا کا حکم نہ ماننا،حکم عدولی کرنا۔
فسوں پیش ف،وmع۔اند،ف۔ اَفسوں (رک) کی تخفیف۔
محاورہ:فسوں پھونکنا جادو کرنا۔
فسوں تاثیر جادو کا اثر رکھنے والا۔
محاورہ:فسوں چلنا سحر کا اثر ہونا،جادو کارگر ہونا۔
فسوں گر جادوگر،ساحر۔نیز فسوں ساز۔

## ف۔ش

فش زبرف۔حرف تشبیہ۔ مثل،مانند،مثلاً: ماہ فش۔مترادف،وش۔(صف) چھدرایا،پھیلا ہو،مثلاً: ریش فش پھیلی ہوئی داڑھی۔
فِش زیرف۔فجائیہ،ف۔ فضول،لغو،ہیچ؛ہشت۔
بول چال: ٹائیں ٹائیں فش (ے) کچھ نتیجہ نہ نکلا۔
فشار زیرف۔اند،ف۔ دباؤ،گھٹن،انقباض؛قبر کا مردے کو بھینچنا،قبر کی تنگی نچوڑنا؛بکھیرنا،پھیلانا۔
محاورہ:فشار بگڑ جانا حالت خراب ہو جانا۔
فشارِخون خون کا دباؤ۔انگریزی میں: Boold Pressure۔
فشارِقبر قبر کی تنگی،قبر کا گناہ گار کو بھینچنا۔
محاورہ:فشار کرنا برا بھلا کہنا،گالیاں دے کر گھبرا دینا۔
فُشار پیش ف۔اند۔ بکواس،بے ہودہ بات،گالی۔
فشافاش زبرف۔امث۔نقلِ صوت۔ لڑائی میں پے در پے چلائے جانے والے تیروں کا شور۔
فشاں زیرف۔صفتِ ناقص۔ بکھیرنے،برسانے والا،جھاڑنے والا،مثلاً آتش فشاں۔اکیف:فشانی،مثلاً:پَرفشانی (افشانی)۔
فشردہ زیرف،پیش ش،جزم ر۔صف،ف۔ نچوڑا ہوا،عرق نکالا ہوا؛(اند) رس،عرق؛خلاصہ۔

## ف۔ص

فص پیش ف۔امث۔ آگے کو نکلا ہوا،گوشہ،کنارہ۔
فصاحت زبرف،زبرح۔امث،ع۔ خوبیِ زبان،شگفتگی،حسنِ کلام؛ درست،بامحاورہ اور دل نشیں تحریر یا تقریر۔جمع:فصحاء۔
فصاد زبرف،شدص۔اند،ع۔ فصد کھولنے والا،چیرا دینے والا،جراح،خون نکالنے والا،مثلاً:نشترِ فصاد۔
فصد زبرف،جزم ص۔امث،ع۔ جسم کی کسی رگ سے خون نکالنے کا عمل جو

نشتر کی نوک سے رگ میں شگاف لگا کر کیا جاتا ہے۔

محاورہ: **فصد کھلنا** رگ پر نشتر کا لگایا جانا، رگ سے خون لیا جانا۔

محاورہ: **فصد لینا** خون نکلوانا؛ جنون یا دیوانگی کا علاج کرانا۔

**فصل** زبرف، جزم ص۔ اند، امث، ع۔ جدائی، علیحدگی۔ موسم، رُت؛ کھیتی، پیداوار؛ حاصل؛ کسی کتاب یا بیان کا ایک جزو، باب یا تحتی عنوان۔ جمع: **فصول**۔

محاورہ: **فصل اُٹھانا** پیداوار حاصل کرنا، کھیت سے اناج کاٹ کر گھر یا گودام میں لے جانا۔

**فصلِ اِستادہ** کھڑی کھیتی، وہ فصل جو پکنے کے بعد کٹنے کے لیے تیار ہو۔

محاورہ: **فصل آنا** موسم آنا؛ پھول پھل آنا، کسی پھل کا بے موسم شروع ہو جانا۔

**فصلِ باراں** برسات کا زمانہ، بارش کا موسم۔

**فصلِ بہار** بہار کا موسم، پھول کھلنے کا زمانہ۔ نیز **فصلِ بہاری**۔

**فصلِ خریف** خزاں یا خزاں کے موسم میں کٹنے والی کھیتی۔

**فصلِ ربیع** بہار یا بہار میں حاصل ہونے والی پیداوار۔

**فصل کے فصل** موسم کے موسم؛ اسی موسم میں۔

**فصلِ گُل** پھولوں کا موسم، بہار کا موسم۔

**فصلی** زبرف، جزم ص۔ صف، ع۔ فصل کا، موسمی، فصل سے منسوب۔

**فصلی بخار** وہ بخار جو موسم کی تبدیلی کی وجہ سے ہوتا ہے۔

**فصلی بٹیرا** مطلبی دوست، ابن الوقت، چندروز کا دوست۔ نیز **فصلی کوا**۔

**فصلی بھڑوا** وہ مسخرہ جو ہولی یا کسی اور تہوار میں اپنی حرکات و سکنات سے لوگوں کے لیے تفریح کا سامان مہیا کرتا ہے۔

**فصلی سال** موسمی جنتری، موسموں کے دَور سے سال کا شمار؛ ہندی یا ایرانی جنتری کے مطابق مہینوں کی تقسیم جسے عیسوی سال سے متمیز کرنے کے لیے فصلی سال کہتے ہیں۔

**فصلی میوہ** کسی خاص موسم کا پھل۔

**فصی** زبرف، شدص۔ صف۔ رواں، شستہ؛ شگفتہ۔

**فصیح** زبرف، شدص۔ صف۔ ف۔ ع۔ خوش بیان، پرکشش انداز بیاں والا۔

**فصیح اللسان** خوش بیاں، خوش گفتار، جس کے بیان میں روانی ہو۔ نیز **فصیح البیان**۔

**فصیل** زبرف، ی۔ امث، ع۔ حصار، چاردیواری، شہر پناہ؛ آبادی کو غیر آبادی سے جدا کرنے والی دیوار۔

---

## ف۔ض

**فضا (ء)** زبرف۔ امث، ع۔ پھیلاؤ، کشادگی؛ وسعتِ زمینی یا جوفِ سماوی، ماحول، موسم؛ سازگار ماحول، موافق حالات۔

**فضائے بسیط** پھیلا ہوا خلا، کھلی فضا۔

محاورہ: **فضا بننا** موزوں اور مناسب احوال یا کیفیات کا پیدا ہونا۔

**فضال** پیش ف، شدض۔ صف۔ بہت دینے والا، بہت فضل والا۔

**فضائح** زبرف، لیٹا زیر۔ صف۔ بدنامیاں، رُسوائیاں۔

**فضائل** زبرف، زیر۔ جمع، مذ، ع۔ نیکیاں، خوبیاں؛ کمالات۔

**فضائلِ اربعہ** چار فضیلتیں (شجاعت، حکمت، عفت، عدالت)۔

**فضائی** زبرف۔ صف۔ فضا (رک) سے تعلق رکھنے والا۔

**فضائیہ** زبرف، زیر، زبری۔ امث، ع۔ ہوائی فوج، فضائی فوج کا محکمہ۔ انگریزی میں: Airforce۔

**فضل** زبرف، جزم ض۔ اند، ع۔ برتری، بڑائی، فضیلت، لیاقت، علم یا رحم و کرم کا بڑھ چڑھ کر ہونا؛ مہربانی، عنایت، کرم۔ وفور، زیادتی۔

کہاوت: **فضلِ الٰہی اِک طرف، ساری خدائی اِک طرف** گو ساری دنیا مخالف ہو جائے لیکن خدا کی مہربانی ہو تو کوئی کچھ نقصان نہیں پہنچا سکتا۔

محاورہ: **فضلِ خدا شامل ہونا** کسی کے حال پر خدا کا مہربان ہونا۔

کہاوت: **فضل کرے تو چھٹیاں، عدل کرے تو لٹیاں** خدا اگر مہربانی کرے تو گناہ کی سزا سے بچیں گے اور اگر انصاف ہوا تو بچاؤ کی کوئی صورت نہیں۔

کہاوت: **فضلِ مولیٰ از ہمہ اولیٰ** خدا کی مہربانی ہر چیز سے افضل ہے۔

**فضلا (ء)** پیش ف، زبرض۔ جمع، مذ، ع۔ **فاضل** (رک) کی جمع۔

**فضلہ** پیش ف، جزم ض، زبرل۔ اند، ع۔ بچی کھچی، فاضل، فالتو شے؛ پھوک؛ نجاست، گو، براز۔

**فضلہ خوار** (ومعدولہ) بچا کھچا کھانے والا۔

**فضوح** پیش ف، ومع۔ امث۔ رُسوا، بدنام۔

**فضول** پیش ف، ومع۔ صف۔ اند، ع۔ بے کار، زائد، لا حاصل؛ تُوہ، پرچول، مثلاً: **بوالفضول** (پیش ب، غم و غم) ٹوہی، کھوجی۔ نیز **فضولی**۔

محاورہ: **فضول بکنا** لغو باتیں کرنا، بکواس کرنا، بے سر و پا باتیں کرنا، بے اصل باتیں کرنا۔

صف: **فضول خرچ** بے موقع اور بے جا خرچ کرنے والا، ضرورت سے زیادہ خرچ کرنے والا۔

**فضول خرچی** ضرورت سے زیادہ خرچ کرنا، بے موقع خرچ کرنا۔

صف: **فضول گو** (ع۔ف) باتوں کو بڑھا چڑھا بیان کرنے والا، بکی۔

**فضولی** پیش ف، وسع۔ امث، امذ، ع۔ زیادتی؛ بے کار بات؛ ٹوہ، کھوج؛ ٹوہی، کھوجی؛ بکواس، لاحاصل گفتگو؛ بکواس کرنے والا۔ نیز **فضول گو**۔

**فضولیات** (امث، جمع) بیکار اور لغو باتیں یا کام؛ فضول چیزیں۔

**فضہ** زیرف، شدز برض۔ امث، ع۔ چاندی، نقرہ۔

**فضیحت** زبرف، ی، زبرح۔ امث، ع۔ بُرا بھلا کہنا، شرمندہ کرنا، ذلیل کرنا، رُسوا کرنا، ڈانٹنا، پھٹکارنا؛ ذلت، رُسوائی، بدنامی۔ نیز عام: **فضیحتہ** (ی، جزم ح، زبرت)/**فضیتا** (زبرف، ی)۔ نیز **فضیتیاں** (زبرف، ی، زیرت)۔

محاورہ: **فضیحت کرنا** ذلیل کرنا، رُسوا کرنا، بدنام کرنا۔

**فضیحت کُن** رُسوا کرنے والا، شرمناک۔

محاورہ: **فضیحت ہونا** رُسوا ہونا، بدنام ہونا، خوار ہونا۔

محاورہ: **فضیحتہ کھڑا کرنا** لڑائی جھگڑا کرنا، فساد کرنا، تکرار کرنا۔

**فضیحتی** رُسوائی، ذلت، بدنامی۔

**فضیلت** زبرف، ی، زبرل۔ امث، ع۔ برتری، بڑائی؛ نیکی، خیر؛ علم۔

**فضیلت کی پگڑی** وہ پگڑی جو تعلیم کے مکمل ہونے پر اُستاد اپنے شاگرد کے سر پر باندھتا ہے۔ نیز **دستارِ فضیلت**۔

محاورہ: **فضیلت لے جانا** سبقت لے جانا، فائق ہونا۔

## ف۔ط

**فطانت** زبرف، زبرن۔ امث، ع۔ ذہانت، دانائی، ہوشیاری، تیزیِ طبع۔

**فطر** زیرف، جزم ط۔ امذ، ع۔ روزہ کھولنا۔

**فطرہ** (زبرر) عیدالفطر کے دن نمازِ عید سے قبل دیا جانے والا مقررہ اور لازمی صدقہ۔

**فطر** پیش ف، جزم ط۔ جمع، مذ۔ کھمبیاں، کھمبی کی قسم کے پودے؛ سماروغ؛ عید کے دن کی خیرات۔

**فطرانہ** زیرف، جزم ط، زبرن۔ امذ۔ عیدالفطر کے دن دیا جانے والا مقررہ اور لازمی صدقہ۔ نیز **صدقۂ فطر** دو سیر گیہوں یا اس کی قیمت جو عیدالفطر کی نماز سے قبل خیرات کرنی واجب ہے۔

**فطرت** زیرف، جزم ط، زبرر۔ امث، ع۔ طبیعت، سرشت، اُفتاد، خصلت، پیدائشی خصوصیت؛ قدرتی مناظر، کائنات؛ عیاری، مکاری، فریب، چالاکی۔

**فطرت باز** شوخ، چالاک، فتنہ پرداز۔

محاورہ: **فطرت بنانا** مکر سے کام لینا۔

**فطرت بھرا** چالاک، مکار، عیار۔

محاورہ: **فطرت کرنا** چالاکی کرنا، عیاری کرنا، سازش کرنا۔

محاورہ: **فطرت لڑانا** چال چلنا، دھوکا دینا، سازش کرنا۔

**فطرتی** زیرف، جزم ط، زبرر۔ صف، ف۔ **فطرت** (رک) سے منسوب، طبعی، فطری، قدرتی، خلقی؛ شریر، چالاک، فتنہ پرداز۔

**فطرہ** زیرف، جزم ط، زبرہ۔ امذ، ع۔ رک: **فطرانہ**۔

**فطری** زیرف، جزم ط۔ صف، ع۔ **فطرت** (رک) سے منسوب، قدرتی، طبعی، خلقی؛ اصلی، حقیقی؛ بے ساختہ، بے تکلف۔

**فطری صلاحیت** قدرتی استعداد یا لیاقت۔

**فطری لگاؤ** طبیعت کا میلان۔

**فطن** زبرف، زبرط۔ امث۔ ذہانت، عقلمندی، دانائی۔

**فطن** زبرف، زیرط۔ صف، ع۔ ذہین، عقل مند، دانا، سمجھ دار۔

**فطنت** زبرف، جزم ط، زبرن۔ امث، ع۔ دانائی، عقل مندی۔

**فطور** زبرف، وسع۔ امذ۔ وہ شے جس سے روزہ افطار کیا جائے۔

**فطیر** زبرط، ی۔ امذ، ع۔ بے خمیر کا تازہ گندھا ہوا آٹا۔

**فطیری** بے خمیر کے آٹے کی روٹی، چپاتی۔

**فطین** زبرف، ی۔ صف، ع۔ ذہین، زیرک، عقل مند، دانا، ہوشیار۔

## ف۔ع

**فعال** زبرف، شدع۔ صف تفضیل، ع۔ بہت باعمل، سرگرم، بہت کام کرنے والا؛ اہم خدمت انجام دینے والا؛ مؤثر، طاقتور، اثر رکھنے والا۔

**فعال مایُرید** اپنی مرضی کا مختار، حاکمِ مطلق۔

**فعل** لیٹا زیرف، جزم ع۔ امذ، ع۔ کام، عمل؛ بُرا کام، بدفعلی۔ (قواعد صرف) کلمہ کی تین بنیادی اقسام اسم فعل حرف میں سے ایک۔ وہ لفظ جس میں کسی بات یا کام کا ہونا یا کرنا پایا جائے۔ زمانِ وقوع کے لحاظ سے اس کی تین قسمیں ہیں: **فعل حال**، مثال: آتا ہے۔ **فعل ماضی**، مثال: آیا۔ **فعل مستقبل**، مثال: آئے گا۔

**فعلِ اختیاری** وہ کام جو سمجھ کر دانستہ کیا جائے۔

**فعلِ اضطراری** وہ کام یا حرکت جو بغیر اختیار کے سرزد ہو جائے۔

**فعلِ امر** (قواعد) وہ فعل جس میں مخاطب کو کسی کام کے کرنے کا حکم دیا جائے۔

**فعلِ ضامن** کسی کے نیک چال چلن کی ضمانت دینے والا۔

**فعلِ عبث** بے فائدہ کام، فضول کام۔

محاورہ: **فعل کرانا** بدکاری کرانا، زنا کرانا، اغلام کرانا۔

محاورہ: **فعل کرنا** کوئی کام کرنا؛ بدفعلی کرنا، بدکاری کرنا، مجامعت کرنا؛ مکر کرنا، فریب کرنا۔

**فعل لازم** (قواعد) وہ فعل جو صرف فاعل سے منسوب ہو۔ مثلاً: اُٹھنا، بیٹھنا، احمد آیا میں "آیا"۔

**فعل متعدی** (قواعد) ایسا فعل جس کو فاعل کے علاوہ کسی اور شے یا وجود (مفعول) سے بھی نسبت ہو۔ مثلاً: پڑھنا، جگانا۔

**فعل مجہول** (قواعد) وہ فعل جس میں مفعولیت پائی جائے، معروف کی ضد۔ مثلاً: لٹنا لُوٹا جانا، زید مارا گیا۔

**فعل مُضارع** (قواعد) ایسا فعل جس میں حال اور مستقبل دونوں پائے جائیں۔

**فعل معروف** (قواعد) وہ فعل جس میں فاعل معلوم یا مذکور ہو جیسے زید نے عمر کو مارا۔

محاورہ: **فعل میں آنا** عمل میں آنا، وقوع میں آنا۔

**فعل ناقص** (قواعد) وہ فعل جو مفہوم کے لحاظ سے تشنہ ہو مثلاً: تھا، ہوگا، یہاں یہ واضح نہیں کہ کیا ہے، کیا تھا، کیا ہوگا۔

**فعلاً** فعل کی رُو سے۔

**فعلیا لیٹا** زبرف، جزم ع، زیر ل۔ اند۔ مکار، فریبی، ضدی، دغاباز۔

## ف۔غ

**فغاں** پیش ف، ن غنہ۔ امث۔ فجائیہ، ف۔ شور، فریاد، نالہ، دُہائی۔ نیز بطور فجائیہ مثلاً: فغاں کہ ہم لٹ گئے۔ نیز اَفغاں۔

**فغاں بلب** فریاد کرنے والا۔

**فغانی** فریاد کرنے والا، فریادی۔

**فغفور** زبرف، جزم غ، و مع۔ اند، ف۔ قدیم شاہانِ چین کا لقب۔

**فغفوریت** بادشاہت، شہنشاہت۔

## ف۔ف

**فف** زبرف۔ امث، ف۔ پھونک۔

**ففرو** زبرف، جزم ف، شدر۔ صف۔ مفرور، بھاگا ہوا۔

محاورہ: **ففرو ہونا** بھاگ جانا، رفوچکر ہونا۔

## ف۔ق

**فق** زبرف۔ صف، ع۔ حیران، سراسیمہ، خوف، بیماری یا حیرت کے باعث چہرے کا رنگ اُڑ جانا۔ نیز جمع (مذ) فقے۔

محاورہ: **فق پڑنا** خوف کے مارے چہرے کا رنگ زرد ہونا۔

**فق دَق** حیران و پریشان، حواس باختہ، ہکابکا۔

محاورہ: **فق کر دینا** چہرے کا رنگ اُڑا دینا، حیران کر دینا۔

محاورہ: **چہرہ/رنگ/منہ فق ہونا** خوف کے مارے چہرے کا رنگ اُڑ جانا، زرد ہو جانا۔

**فقاع** پیش ف۔ امث۔ وہ شراب جو جَو یا خشک انگور سے تیار کی جاتی ہے۔

**فقاہت** زبرف، زبرہ۔ امث۔ شرعی علوم، احکام اور قوانین کا عالم ہونا، علمِ فقہ میں مہارت۔

**فقطا** زبرف، زیرق، شدط۔ اند۔ کنگال، مفلس، قلاش، نادار۔

**فقدان** پیش ف، جزم ق۔ اند، ع۔ کمی، عدم موجودگی؛ خاتمہ۔

**فقر** زبرف، جزم ق۔ اند، ع۔ درویشی، قلندری، توکل؛ غریبی، مفلسی۔

**فقر و غنا** درویشی اور تونگری، غریبی اور امیری۔

**فقر و فاقہ** (بترکیب فارسی) غربت اور بھوک، تنگی، مفلسی۔

**فقرا** پیش ف، زبرق۔ جمع۔ اند، ع۔ غربا، مساکین؛ صوفیائے کرام، بزرگانِ دین؛ درویش لوگ۔

**فقروں** زیرف، جزم ق، وج۔ جمع۔ مذ۔ فقرہ (رک) کی جمع۔

محاورہ: **فقروں پر رکھنا** کسی کی باتوں سے دھوکا کھانا۔

محاورہ: **فقروں میں اُڑانا** غیر اہم بنانا، باتوں میں ٹالنا؛ بیوقوف بنانا؛ دھوکا دینا، فریب دینا۔

محاورہ: **فقروں میں آنا** دھوکا کھانا، پُرفریب باتوں میں آنا۔

**فقرہ** زیرف، جزم ق، زبرر۔ اند۔ الفاظ کا مجموعہ، عبارت کا ایک ٹکڑا؛ عبارت؛ جملے کا حصہ؛ ناتمام جملہ؛ چبھتی یا پھڑکتی ہوئی بات، پھبتی؛ فریب، دھوکا دہی۔

**فقرہ باز** باتوں باتوں میں عیاری کر جانے والا، فقروں کے ذریعے کام دکھانے والا؛ دھوکے باز، دغاباز۔

محاورہ: **فقرہ جڑنا** آوازہ کسنا۔

محاورہ: **فقرہ چست کرنا** آوازہ کسنا، طنز کرنا۔

محاورہ: **فقرہ چل جانا** کسی کی جھوٹی بات کا کارگر ہو جانا۔

محاورہ: **فقرہ چھوڑنا** دل سے کوئی بات گھڑ کر بیان کرنا، شگوفہ چھوڑنا؛ چال چلنا۔

محاورہ: **فقرہ دینا** جھانسا دینا، دھوکا دینا، دم دینا۔

محاورہ: **فقرہ رواں ہونا** چال یا فریب کی مہارت ہونا۔

محاورہ: **فقرہ زبان پر چڑھنا** رک: فقرہ رواں ہونا۔

محاورہ: **فقرہ کرنا** کسی کو بات کے ذریعے فریب دینا، فریب میں لانا، چال

چلنا؛ بہانہ بنانا۔

محاورہ: **فقرہ کسنا** رک: **فقرہ چست کرنا۔**

محاورہ: **فقرہ کھل جانا** فریب ظاہر ہو جانا، چالاکی عیاں ہونا۔

محاورہ: **فقرہ گھڑنا** جھوٹی بات بنانا؛ دل سے کوئی انوکھی بات بنانا؛ گپ اُڑانا؛ بہانہ کرنا۔

محاورہ: **فقرہ مل جانا** فریب سوجھنا، سازش کا ذہن میں آنا؛ ترکیب ہاتھ آجانا۔

**فقری** زیر ف، جزم ق۔ صف۔ ریڑھ کی ہڈی یا اُس سے متعلقہ۔

**فقرے** زیر ف، جزم ق۔ جمع۔ مذ۔ رک: **فقرہ** جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **فقرے اُڑانا** کسی کو فریب دینے کے لیے جھوٹ بولنا؛ ایسی باتیں کرنا جو اعتبار کے قابل نہ ہوں۔

محاورہ: **فقرے آنا** آوازے کسے جانا، طعنوں کا نشانہ بنایا جانا؛ آوازے کسنا، طعن کرنا۔

**فقرے بازی** باتوں کے ذریعے ہنسی مذاق، عیاری، چالاکی۔

محاورہ: **فقرے بازی کرنا** فریب کی باتیں کرنا، چال چلنا، عیاری کرنا؛ باتوں میں کسی کا مذاق اُڑانا۔

محاورہ: **فقرے بازی ہونا** حیلہ حوالہ کرنا، چال چلنا؛ دو افراد یا گروہوں کے درمیان طنز آمیز گفتگو ہونا، مذاق اُڑایا جانا۔

محاروہ: **فقرے بتانا** دم دینا؛ جھانسا دینا، فریب دینا، چال چلنا، عیاری کرنا، زبانی کلامی ٹرخانا، باتوں میں چکمہ دینے کی کوشش کرنا؛ کوئی جھوٹی بات گھڑنا؛ شگوفہ چھوڑنا۔

محاروہ: **فقرے بنانا** الفاظ کو جوڑ کر فقرہ بنانا، جملے سازی؛ کوئی بات دل سے گھڑنا، بہانہ کرنا۔

محاروہ: **فقرے بن پڑنا** ترکیب چل جانا، سازش کامیاب ہونا۔

**فقرے بندی** جملوں کی بناوٹ، فقرے جوڑنا۔

محاورہ: **فقرے پر چڑھنا** باتوں میں آنا، دھوکا کھا جانا، فریب میں آنا۔

محاورہ: **فقرے تراشنا** جھوٹی بات کہنا، دل سے بات بنا کر کہنا؛ طعن وتشنیع کرنا؛ طنز کرنا، آوازے کسنا۔

محاورہ: **فقرے ترشنا** جھوٹی بات کہی جانا؛ نئی نئی پُر فریب اور جھوٹی باتیں گھڑنا۔

محاورہ: **فقرے جڑنا** آوازے کسنا، طنز کرنا، طعن کرنا۔

محاورہ: **فقرے جوڑنا** رک: **فقرے تراشنا۔**

محاورہ: **فقرے چرب کرنا** چکنی چپڑی باتیں کرنا۔

محاورہ: **فقرے چرب ہونا** چکنی چپڑی باتیں ہونا۔

محاورہ: **فقرے یاد ہونا** چالیں معلوم ہونا، دھوکے سے واقف ہونا، فریب کا علم ہونا؛ فریب کی باتوں میں مہارت ہونا۔

**فقط** زبر ف، زبر ق۔ متعلق فعل، ع۔ صرف، بس، محض؛ ختم، تمام؛ نرا، محض، تنہا؛ کل، لے دے کے۔

کہاوت: **فقط تعویذ سے کام نہیں نکلتا، کمر کا زور بھی چاہیے** محض دعاؤں وغیرہ سے کام نہیں ہوتا۔ ہمت بھی کرنا چاہیے۔ دعا کے ساتھ دوا بھی چاہیے۔

**فقہ** زیر ف، جزم ق، جزم ہ۔ امث، ع۔ احکام شریعت کا ضابطہ، ائمہ کے مرتب کردہ اصولِ اخلاق واحکام دین؛ آگہی، دانش۔

**فقہ اللغہ** (پیش ہ، غم ا، غم ل، شد پیش ل، زبر غ) الفاظ کی اصل وابتدا کا علم، اشتقاق، علم الاشتقاق۔

**فقہا (ء)** پیش ف، زبر ق۔ جمع، مذ، ع۔ **فقیہ** (رک) کی جمع۔

**فقہائے اربعہ** چار بڑے امام (امام ابوحنیفہ، امام مالک، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ)۔

**فقہی** فقہ سے متعلق؛ عالم دین۔ نیز **فقیہہ، فقیہ۔**

**فقید** زبر ف، ی۔ صف، ع۔ نایاب، ناپید؛ گم شدہ۔

**فقید المثال** (پیش د، غم ا، جزم ل، زیر م) جس کا بدل نہ ہو، لاثانی، بے مثال۔

**فقیر** زبر ف، ی۔ صف۔ اذ، ع۔ غریب، مسکین، مفلس، محتاج؛ گداگر، بھکاری؛ درویش، تارک الدنیا۔ (امث) **فقیرنی**۔ جمع: **فقراء۔**

کہاوت: **فقیر اپنی کملی میں مست ہے** غریب تھوڑے ہی سامان میں خوش ہے۔

محاورہ: **فقیر بنا دینا** مفلس کر دینا، کنگال کر دینا، محتاج بنا دینا۔

محاورہ: **فقیر بننا** محتاج ہونا، مفلس ہونا؛ فقیری اختیار کرنا، فقیر کا بھیس بدل لینا، درویش بن جانا۔

کہاوت: **فقیرِ جاہل شیطان کا گھوڑا** جاہل فقیر پر شیطان غالب آجاتا ہے۔

کہاوت: **فقیر، قرض خواہ، لڑکا، تینوں نہیں سمجھتے** بھکاری، قرض خواہ اور بچہ تینوں ضدی ہوتے ہیں اور کچھ لے کر ہی جان چھوڑتے ہیں۔

کہاوت: **فقیر کا پوت، چلن امیروں کا** اپنی وضع چھوڑ کر دوسروں کی وضع اختیار کرنے والا؛ مفلس ہونے کے باوجود امیرانہ وضع رکھنے والا۔

کہاوت: **فقیر کا گھر بڑا ہے** فقیر کو اپنی کرامت سے سب کچھ حاصل ہوتا ہے۔ فقیر جہاں چاہے رہے۔

محاورہ: **فقیر کرنا** مفلس کرنا، محتاج بنانا، کنگال کر دینا۔

کہاوت: **فقیر کو تین چیزیں چاہیں فاقہ، قناعت اور ریاضت** فقیر کے لیے فاقہ، قناعت اور ریاضت ضروری ہیں ان کے بغیر فقیر نہیں بنتا۔

کہاوت: **فقیر کو جہاں رات ہوگئی وہیں سرائے** فقیر کو کسی بات کی پروا نہیں۔ جہاں رات ہو جائے وہیں بسر کر لیتا ہے۔

کہاوت: **فقیر کو کملی ہی دوشالہ ہے** غریب آدمی کو تھوڑی پونجی ہی بہت ہوتی ہے۔

کہاوت: **فقیر کی جھولی میں سب کچھ ہے** فقیر کے اختیار میں سب کچھ ہے چونکہ لوگ انھیں اولیا سمجھتے ہیں۔

کہاوت: **فقیر کی زبان کس نے کیلی ہے** فقیر جو چاہے کہہ سکتا ہے، اُسے کوئی نہیں روک سکتا۔

کہاوت: **فقیر کی صورت (ہی) سوال ہے** حاجت مند کے چہرہ سے اس کا مافی الضمیر ظاہر ہو جاتا ہے محتاج کی شکل سے ہی اُس کی ضرورت ظاہر ہو جاتی ہے۔

محاورہ: **فقیر کھلانا** گداگروں کو کھانا کھلانا۔

**فقیر منش** ایسا شخص جس کے مزاج میں سادگی اور انکساری ہو۔

**فقیرانہ** درویشوں جیسا، جوگیوں کی طرح کا، فقیروں کی مانند۔

**فقیرن** بھیک مانگنے والی عورت، بھکارن۔

**فقیرنی** زبرف، ی، جزم ر۔ امث۔ فقیری اختیار کرنے والی عورت؛ بھیک مانگنے والی عورت، بھکارن۔

کہاوت: **فقیرنی کا پوت، چلن امیروں کا** رک: **فقیر کا پوت چلن امیروں کا**۔

**فقیری** زبرف، ی، جزم ر۔ امث۔ غریبی، مفلسی محتاجی؛ ترکِ دُنیا، ریاضت اور نفس کشی کا عمل۔ **فقیر** (رک) سے منسوب۔

محاورہ: **فقیری بانا کرنا** فقیروں جیسا لباس پہننا۔

کہاوت: **فقیری شیر کا برقع ہے** فقیروں کے متعلق خیال ہے کہ اصل میں یہ لوگ اولیا ہوتے ہیں جبکہ ظاہری صورت فقیروں کی سی بنائے رکھتے ہیں۔ فقیروں کے لباس میں بڑے بڑے کامل لوگ بھی ہو سکتے ہیں؛ فقیری بہت بڑا پردہ ہے۔

محاورہ: **فقیری کرنا** تارک الدنیا ہو جانا، گوشہ نشینی اختیار کرنا۔

**فقیری ٹٹکا** کم قیمت علاج، سہل علاج، آسان نسخہ۔

**فقیہہ** زبرف، ی۔ صف، ع۔ شعور رکھنے والا، علمِ فقہ کا عالم۔ نیز **فقیہ**۔

**فقیہِ شہر** کسی علاقے یا شہر کا سب سے بڑا عالم، فقہی مسائل کا ماہر۔

## ف۔ک

**فک** زبرف۔ امذ، ع۔ علیحدہ کرنے، کھولنے، دُور کرنے، مٹانے کا عمل۔

**فکِ اسفل** نیچے کا جبڑا۔

**فکِ اضافت** ترکیبِ اضافی جس میں سے علامتِ اضافت اُڑا دی گئی ہو۔ مثال: صاحبدل=صاحبِ دل۔

**فکِ اعلیٰ** اُوپر کا جبڑا، جبڑے کی بالائی ہڈی۔

**فک بستگی** دونوں جبڑوں کا آپس میں ملنا، بتیسی بند ہونا۔

**فک رہن** گروی رکھی چیز قرضہ چکا کر چھڑا لینا۔

**فکاہات** پیش ف۔ امث، ع۔ لطائف، ہنسی کی باتیں؛ ظریفانہ ادب۔

**فکاہت** پیش ف، زبرہ۔ امث، ع۔ مزاح، ظرافت، خوش طبعی، دل لگی، زندہ دلی، پُرلطف باتیں یا تحریر۔ صف: **فکاہی**، **فکاہیہ**۔

**فکر** زبرف، جزم ک۔ امث، امذ۔ سوچ، خیال، رائے، دھیان، غور و خوض؛ تامل، تعمق؛ ذہنی پریشانی، تشویش، اُلجھن، تردد، اندیشہ؛ پروا، لگن؛ ٹوہ، تاک۔ نیز **فکرت**۔ جمع: **افکار**۔

**فکر اندوز** غور و فکر سے بھرا ہوا۔

**فکر انگیز** سوچ کو اُبھارنے والا، غور و فکر پر مائل کرنے والا۔

کہاوت: **فکر اور ذکر دونوں چاہییں** خدا کی قدرتوں پر غور کرنا چاہیے اور خدا کو یاد کرنا چاہیے۔

محاورہ: **فکر آپڑنا** اچانک کوئی پریشانی یا تردد کی بات ہو جانا۔

**فکر آلود** متفکر، فکرمند، غمگین۔

کہاوت: **فکر بری، فاقہ بھلا (فکر فقیراں کھائے)** بھوکا رہنا فکر کرنے سے بہتر ہے۔ فکر فقیروں کو مار دیتا ہے۔

**فکرِ بلند** اعلیٰ فکر، بلند تخیل۔

محاورہ: **فکر بن آنا** بات سوجھنا، کسی خیال کا ذہن میں آنا۔

محاورہ: **فکر پڑنا** خیال ہونا؛ ذہنی پریشانی آنا۔

محاورہ: **فکر جمنا** تدبیر سوجھنا؛ رائے کا مستحکم ہونا۔

محاورہ: **فکر دوڑانا** سوچ بچار کرنا، غور و خوض کرنا۔

**فکرِ رسا** ایسی سوچ جو اصل مقصد تک پہنچ جائے۔

محاورہ: **فکر رکھنا** سوچنا؛ خیال رکھنا، توجہ دینا۔

کہاوت: **فکرِ زاہد دیگر و سودائے عاشق دیگر است** زاہد کی فکر کچھ اور ہے اور عاشق کی دھن کچھ اور۔ ہر شخص اپنی اپنی دھن میں لگا ہے۔

**فکرِ سخن** شعر کہنے کے لیے کیا جانے والا غور و فکر۔

محاورہ: **فکر سے خالی ہونا** بے فکر ہونا، کوئی سوچ نہ ہونا؛ کوئی اندیشہ یا تردّد نہ ہونا۔

کہاوت: **فکرِ شنبہ تلخ دارد جمعہ اطفال را** سنیچر کی فکر لڑکوں کے جمعہ کو تلخ کرتی ہے، آج کا عیش کل کی فکر کے بغیر اچھا ہے۔ موجودہ عیش سے جب ہی لطف حاصل ہوتا ہے کہ آئندہ کی فکر نہ ہو۔

**فکرِ فردا** مستقبل کی فکر، آئندہ دور کا خیال۔

محاورہ: **فکر کا کھائے جانا** اندیشے سے نڈھال ہو جانا، تردّد کی وجہ سے دُبلا ہو جانا۔

**فکر کرنا** سوچنا، غور کرنا، تردّد کرنا؛ رنج کرنا؛ تدبیر کرنا؛ (شعر کہنے کے لیے) کہنے کے لیے غور کرنا۔

محاورہ: **فکر لاحق ہونا** اندیشہ ہونا، احتمال ہونا؛ تذبذب کا شکار ہونا، فکر مند ہونا۔

محاورہ: **فکر لگنا** اندیشہ ہونا، تردّد ہونا۔

**فکرِ معاش** روٹی روزی کمانے کی فکر۔

**فکر مند** غمگین، ملول، پریشان۔

**فکر مندی** خیال، سوچ، تردّد؛ تفکر۔

محاورہ: **فکر میں ڈالنا** پریشان کرنا، متفکر کرنا۔

محاورہ: **فکر میں ڈوبنا** سوچنا، غور و فکر کرنا، بہت زیادہ فکر مند ہونا۔

محاورہ: **فکر میں رہنا** دھیان میں رہنا؛ تردّد ہونا؛ تاک میں رہنا۔

محاورہ: **فکر میں گھلنا** اندیشے سے نڈھال ہونا۔

محاورہ: **فکر میں لگنا** تدبیر میں معروف ہونا، تاک میں رہنا۔

مقولہ: **فکر و ذکر دونوں چاہیے** خشوع و خضوع دونوں یادِ خدا میں لازم ہے۔

**فکر و تردّد** احتمال، اندیشہ، ذہنی اُلجھن۔

کہاوت: **فکرِ ہر کس بقدرِ ہمت اوست** ہر شخص کا خیال اُس کے حوصلے اور ہمت کے مطابق ہوتا ہے۔

**فکرت** زیرف، جزم ک، زبر ر۔ امث، ع۔ سوچ، خیال، غور و فکر۔

**فکری** زیرف، جزم ک۔ صف۔ فکر (رک) سے منسوب۔

**فکری اثاثہ** ذہنی کاوش۔

**فکری انارکی** ذہنی انتشار، سوچ کی پراگندگی۔

**فکری سطح** سوچ کا معیار۔

**فکری منہاج** سوچ کا انداز، فکر کا انداز۔

**فکشن** زیرف، جزم ک، زبر ش۔ امذ۔ افسانہ کہانی؛ ناولوں اور افسانوں پر مشتمل ادب۔ انگریزی میں: Fiction۔

**فکیر** زبرف، شدک، ی۔ صف۔ بہت فکر کرنے والا، بہت سوچ بچار کرنے والا۔

## ف۔گ

**فگار** زیرف۔ صف، ف۔ زخمی، گھائل، چھدا، چرا، چاک کیا ہوا مثلاً: دل فگار، سینہ فگار۔

**فگن** زیرف، زبر گ۔ صف، ف۔ پھینکنے والا، جھکانے والا، زیر کرنے والا، ڈالنے والا، چلانے والا، مثلاً: **ناوک فگن** کشتی چلانے والا۔ نیز **افگن** مثلاً: **شیر افگن** شیر کو پچھاڑنے والا؛ **تیغ افگن** شمشیر زن۔

**فگندہ** (زیرف، زبر گ، جزم ن) پھینکا ہوا، جھکایا ہوا۔

## ف۔ل

**فلاح** زبرف۔ امث، ع۔ خوش حالی، فراخی؛ بہبود، آسائش، بہتری؛ بھلائی؛ نفع؛ فائدہ؛ چھٹکارا، رہائی۔

**فلاح و بہبود** فائدہ اور بھلائی۔

**فلاحی** رفاہی، خصوصاً عام بہبود سے متعلق۔

**فلّاح** زبرف، شدل۔ امذ، ع۔ کاشتکار، کسان۔

**فلاحت** کاشتکاری، کھیتی باڑی۔

**فلاخن** زبرف، زبر خ۔ امث، ف۔ گوپھن، ایک ڈوری جسے گھما کر اُس میں بندھا ہوا پتھر دشمن کی طرف پھینکتے ہیں۔ عام: **فلاخُن**۔

**فلاسفہ** زبرف، جزم س، زبر ف۔ جمع، مذ، ع۔ فلسفی، اہلِ فکر، فلسفہ داں، فیلسوف کی جمع۔

**فلاطون** زبرف، ومع۔ امذ، ع۔ افلاطون، یونان کا مشہور فلسفی۔

**فلاکت** زبرف، زبر ک۔ امث، ع۔ بدنصیبی، بدبختی، نحوست؛ بدحالی، خستہ حالی، غریبی، مفلسی، ناداری، تنگ دستی۔ عربی کے لفظ فلک سے وضعی لفظ مراد آسمان یا قسمت کا مارا ہوا۔

صف: **فلاکت زدہ** (ع۔ف) مفلس، مصیبت زدہ، پریشان حال۔

**فلاکت کا مارا** مصیبت کا مارا، غریب، مفلس، پریشان حال۔

**فلاکیت** (زبرف بہ یرک، زبری) تنگ دستی، ناداری، غربت۔

**فلان** زبرف۔ امث، ع۔ شرم گاہ، ذکر یا فرج۔

محاورہ: **فلان اُگٹنا** فحش گالیاں دینا۔

محاورہ: **فلان کرانا** عورت کا زنا کرانا۔

**فلان مرانی** فاحشہ اور بدکار عورت کے لیے گالی۔

محاورہ: **فلان میں تھوکنا** رُسوا کرنا، بدنام کرنا؛ ذلیل کرنا۔

**فُلاں** پیش ف، ن غنہ۔ امذ، ع۔ کوئی شخص، کوئی نامعلوم یا مفروضہ فرد۔ نیز عام: فلانا، (مث) فلانی۔

**فلاں وبیہماں** (لیٹا زبرب، زبرہ) ایرا غیرا۔

کہاوت: **فلانے کی ماں نے خصم کیا بہت برا کیا، کر کے چھوڑ دیا اور بھی برا کیا** اُس موقع پر کہتے ہیں جب کوئی شخص ایک کام درست کرنے کے لیے اُس سے بھی برا کام کرے۔

**فلٹر** زیرف، جزم ل، زبرٹ۔ امذ۔ ایک آلہ جس کے ذریعے مائع اشیا کو صاف کیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Filter۔

**فلز** زیرف، زبرل۔ امث، ع۔ دھات، کچ دھات، پگھلنے والا جوہر یا معدنیات مثلاً سونا چاندی تانبا وغیرہ۔ جمع: **فلزات**۔

**فلس** پیش ف، جزم ل۔ امذ، ع۔ چھوٹا سکہ، پیسہ؛ مچھلی کا پر یا گول کھپرا جمع: **فلوس**۔

**فلسطین** زیرف، زبرل، جزم س، ی۔ علَم، ع۔ دریائے اُردن کی مغربی سمت میں ساحل بحیرۂ روم پر آباد عرب ملک۔ عام: **فلسطین** (زبرف)۔

**فلسفہ** زبرف، جزم ل، زبرس، زبرف۔ امذ، ع۔ حقائق ابدی کو علم کی روشنی میں عقل و استدلال کے ذریعے دریافت کرنے کی کوشش؛ غور و فکر؛ کسی علم کے بنیادی اُصول و حقائق۔

**فلسفی** علمِ فلسفہ جاننے والا، فلسفہ سے متعلقہ۔

**فلسفیانہ** حکیمانہ، فلسفہ سے منسوب۔

**فلفل** زیرف، جزم ل، زیرف۔ امث، ع۔ مرچ (خصوصاً سیاہ)۔

**فلفلِ سیاہ** کالی مرچ۔

**فلفلِ سرخ** لمبی مرچ جو سوکھ کر سرخ ہو جاتی ہے۔ نیز **فلفلِ دراز، فلفلِ احمر**۔

**فلفل سفید** دکھنی مرچ، سفید مرچ جو سیاہ مرچ کی ہی ایک قسم ہے۔

**فلق** زبرف، زبرل۔ امذ۔ شگاف کرنا، پھاڑنا؛ صبح کی روشنی کا اندھیرے کو چاک کرنا، صبح کا اُجالا۔

**فلقا** زبرف، جزم ل۔ امذ۔ ٹکڑا، حصہ۔

**فلک** (ا) زبرف، زبرل۔ امذ، ع۔ آسمان، آکاش، گردوں، چرخ، سما۔ جمع: افلاک قدیم روایت کے مطابق سات یا نو آسمان۔ صف: **فلکی**۔

**فلکِ احمر** مریخ، سات آسمانوں میں سے ایک۔

**فلک اَساس** آسمان کی بنیاد والا؛ جامع استحکام۔

**فلک اَطلس** نواں آسمان جو کواکب سے خالی ہے۔ نیز **فلکِ اعظم**۔

محاورہ: **فلک سر بیداد ہونا** آسمان کا دشمن ہونا، مصیبت کے دن آنا۔

**فلک بوس** آسمان کو چھونے والا، بہت بلند و بالا۔

**فلکِ بے پیر** (ی) جس کا کوئی راہنما نہ ہو، بے اُستادا؛ بدذات، بے ایمان، بداعتقاد۔

**فلک پایہ** عالی مرتبہ آدمی۔

محاورہ: **فلک پر پہنچنا** بہت بلندی پر جانا؛ بہت شہرت حاصل ہونا؛ آواز کا بہت دُور تک سنائی دینا۔

محاورہ: **فلک پر چڑھانا** غیر معمولی تعریف کرنا، خوشامد کرنا۔

محاورہ: **فلک پر دِماغ ہونا** مغرور ہونا، متکبر ہونا، گھمنڈ کرنا، اِترانا، کسی کو اپنے برابر نہ سمجھنا۔

محاورہ: **فلک پر ستارہ ہونا** خوش نصیب اور بلند اقبال ہونا۔

محاورہ: **فلک پر کھینچنا** اِترانا، مغرور ہونا۔

**فلک پیر** (ی) آسمان جسے بہت پرانا ہونے کی وجہ سے پیر (بوڑھا) کہا جاتا ہے۔

**فلک پیما** (ے لین) بہت بلندی تک پہنچنے والا۔

محاورہ: **فلک ٹوٹ پڑنا** مصیبت نازل ہونا، قیامت آجانا۔

محاورہ: **فلک ٹوٹنا** رک: **فلک ٹوٹ پڑنا**۔

**فلک جناب** بلند رُتبے والا، عالی مرتبہ۔

**فلک زدہ** مصیبت کا مارا ہوا، پریشان حال؛ مفلس، نادار۔

**فلک سیر** (ے لین) تیز دوڑنے والا گھوڑا؛ بھنگ؛ ایسا نشہ جو آسمان کی سیر کرائے، نشہ آور معجون۔

**فلک شکوہ** آسمان جیسی شان و شوکت والا، بلند رُتبہ۔

**فلک شگاف** (زیرش) آسمان میں دراڑ ڈالنے والا؛ آسمان تک پہنچنے والا؛ بہت بلندی تک جانے والا؛ زوردار۔

**فلک فرسا** آسمان پر پہنچنے والا، آسمان کو چھونے والا۔

**فلک قدر** عالی رُتبہ، بلند مرتبے والا۔

محاورہ: **فلک کو خبر نہ ہونا** کسی کو پتہ نہ چلنا، فرشتوں کو خبر نہ ہونا۔

**فلک کی ستائی** مصیبت زدہ، بدقسمت، کمبخت۔

**فلک مآب** عالی مرتبہ، بلند رُتبے والا۔

محاورہ: **فلک نظر آنا** مصیبت کا سامنا ہونا، ایسی مشکل آپڑنا کہ خدا یاد آجائے۔

**فلک نورد** آسمانوں کی سیر کرنے والا۔

**فلک** (۲) زبرف، زبرل۔ اند۔ ایسی لکڑی جس میں چھید کرکے اُونچا باندھا جاتا ہے جس میں مجرم کے پاؤں ڈال کر اُلٹا لٹکا دیا جاتا ہے اور اُسے کوڑے مارے جاتے ہیں۔

**فلکی** زبرف، زبرل۔ صف۔ رک: فلک (۱) سے منسوب؛ آسمان والا، سماوی۔

**فلکیات** زبرف، زبرل، زیرک۔ امث، ع۔ اجرامِ سماوی کا علم؛ نجوم۔ علم الافلاک۔

**فلم** زیرف، جزم ل۔ امث۔ پردے پر دکھائی جانے والی حرکت کرتی ہوئی تصویریں؛ سلولائیڈ کی بہت حساس پرت جسے کیمرے میں ڈال کر تصویر کھینچتے ہیں۔ انگریزی میں :Film۔

**فلم بندی** فلم بنانا، فلم تیار کرنا۔

**فلم سازی** فلم تیار کرنا، فلم بنانا۔

**فلمانا** گانے یا کسی منظر کی فلم بنانا۔

**فلوس** پیش ف، پیش ل۔ اند، جمع، ع۔ پیسے، تانبے کے سکے۔ سخت چھلکے کا ایک پھل جس کے کڑوے مغز سے جوشاندہ تیار ہوتا ہے؛ مچھلی کی پشت پر پائے جانے والے چھلکے، کھپرے۔

محاورہ: **فلوس اُڑنا** حواس باختہ ہونا۔

**فلہٰذا** زبرف، لیٹا زیرل۔ حرفِ عطف وجزا، ع۔ پس، اِس لیے، چنانچہ، اِس بنا پر؛ تو، اِس واسطے۔

**فلیتہ** زبرف، ی، زبرت۔ اند، ع۔ **فتیلہ** (رک) کی بدلی ہوئی شکل۔

محاورہ: **فلیتہ جلانا** تعویذ کی دھونی جلانا، بتی جلانا۔

محاورہ: **فلیتہ جلنا** رک: فلیتہ جلانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **فلیتہ سنگھانا** تعویذ یا جنتر کی دھونی دینا۔

## ف۔م

**فم** زبرف۔ اند، ع۔ منہ، دہانہ، دہن۔

**فمِ رحم** (لیٹا زیرف، زبرر، زیرح) بچہ دانی کا منہ۔

**فمِ معدہ** (لیٹا زیرم) معدے کی تھیلی کا منہ جہاں غذائی نالی جا کر ملتی ہے۔

**فی بشوق** زبرف، ی، زبرب، ولین۔ جمع، مذ، ع۔ف۔ تلاوتِ قرآن کی سات منزلیں جو سات دن میں تمام کی جائیں فی بشوق کہلاتی ہیں۔ پہلی منزل سورۂ فاتحہ سے مائدہ تک، دوسری سورۂ یونس تک، تیسری سورۂ بنی اسرائیل تک، چوتھی سورۂ شعراء تک، پانچویں سورۂ صف تک، چھٹی سورۂ ق تک، ساتویں سورۂ ناس تک۔

## ف۔ن

**فن** زبرف۔ اند، ع۔ ہنر، صنعت، کاریگری؛ خوبی، لیاقت؛ مشغلہ؛ فریب کاری، دھوکا دہی۔ نیز رک: فنون۔

**فنِ ادب** نظم ونثر۔

**فن پارہ** (ع۔ف) تقریر، دستکاری، مصوری یا خطاطی کا نمونہ۔

محاورہ: **فن ٹھہرنا** مشغلہ قرار پانا، ہنرمندی یا خوبی قرار پانا۔

محاورہ: **فن رکھنا** صاحبِ کمال ہونا، یکتا ہونا۔

صف: **فن کار** (ع۔ف) کسی ہنر کا ماہر، صناع، موسیقار، اداکار۔

**فن کارانہ** فنکاروں کی طرح، ماہرانہ، مہارت کے ساتھ۔

**فنا** زبرف۔ امث۔ صف، ع۔ نیستی، موت؛ منہمک، مستغرق؛ معدوم، ناپید۔

**فنا پذیر** ختم ہونے والا، اختتام پر پہنچنے والا۔

**فنا فی اللّٰہ** (زبرف، غم ی، غم ا، غم ل، شدل) (تصوف) ہروقت ذکرِ الٰہی میں مشغول، روحانی ترقی کا ایک اعلیٰ مرتبہ۔

فعل مرکب، محاورہ: **فنا کرنا** مٹانا، معدوم کرنا؛ تباہ کرنا، برباد۔

فعل مرکب، محاورہ: **فنا ہونا** برباد کرنا، تباہ کرنا، مٹا دینا؛ عاشق ہونا۔

**فنجان** زیرف، جزم ن۔ اند، امث، ع۔ قہوہ پینے کی چھوٹی بغیر دستے کی چینی وغیرہ کی پیالی۔

**فند** زبرف، جزم ن۔ اند، ف۔ مکر، فریب، حیلہ۔

**فند باز** مکار، عیار، حیلہ باز۔

محاورہ: **فند کرنا** عیاری سے کام لینا، دھوکا دینا۔

**فندق** پیش ف، جزم ن، پیش د۔ اند، ف۔ ہوٹل، سرائے؛ بادامِ کوہی، ایک طرح کا گری دار میوہ۔ (مجازاً) محبوب کی حنائی اُنگلی یا سرخ لب۔

**فنون** پیش ف، دمع۔ جمع، مذ، ع۔ **فن** (رک) کی جمع؛ ہنر؛ علومِ مادی، کیمیا، طبعیات، میکانیات کے علاوہ علم کے دیگر شعبے؛ سماجی علوم؛ مکر، فریب، حیلہ، دھوکا۔

**فنونِ لطیفہ** جمالیات اور خلاقی حسن کاری سے تعلق رکھنے والے فن، مثلاً: مصوری، رقص، موسیقی، خطاطی، شاعری وفنِ تعمیر۔

**فنی** زبرف، شدن۔ صف۔ **فن** (رک) سے منسوب فن کا۔

**فنی استعداد** فنکارانہ صلاحیت۔

**فنی تعلیم** کسی صنعت یا فن سے متعلق تعلیم، حرفتی تعلیم، تکنیکی تعلیم۔

## ف ۔ و

**فواتح** زبرف، لیٹا زیرت۔ جمع، مذ۔ قرآنِ کریم کی صورتوں کے اوّلین کلمات جیسے ''الم''، ''حم''۔

**فواحش** زبرف، زیرح۔ جمع، مذ، ع۔ فاحشہ (رک) کی جمع۔

**فواد** پیش ف۔ امذ، ع۔ دل، جگر، نفس۔

**فوارہ** زبرف، شدو، زبرر۔ امذ، ع۔ پانی کی اُبل کر پھوہار کی شکل میں بکھرنے والی دھار؛ پودوں کو پانی دینے کا جالی دار ظرف، جھرنا، ہزارہ۔

محاورہ: **فوارہ اُٹھنا** فوارہ بلند ہونا، کسی سیال چیز کا زور سے اُوپر کو نکلنا۔

محاورہ: **فوارہ اُچھلنا** رک: **فوارہ اُٹھنا**۔

محاورہ: **فوارہ بہنا** خون یا پانی کا بہت تیزی سے بہنا۔

**فواکہہ** زبرف، لیٹا زیرک، ہ ساکن ملفوظ۔ جمع، مذ، ع۔ میوے، پھل۔

**فواصل** زبرف، زیرص۔ امذ، ع۔ فاصلے، دوریاں۔

**فوائد** زبرف، زیرع۔ جمع۔ امذ، ع۔ فائدے، مفادات۔

**فوت** ولین۔ صف۔ امث، ع۔ نیست، نابود، ختم؛ وفات؛ ضائع، معدوم؛ ترک ہونا، چھوٹ جانا، فنا ہونا، مثلاً: فوتِ فرصت ہستی۔

فعل مرکب: **فوت ہونا** مرجانا، انتقال کر جانا؛ جاتے رہنا۔

**فوتی** ولین۔ صف، ع۔ ف۔ وفات یافتہ۔

**فوتی نامہ** مرنے والوں یا لڑائی میں کام آنے والوں کی فہرست۔

**فوتیدہ** ولین، ی، زبرد۔ صف، ف۔ وفات یافتہ، فوتی، مرا ہوا۔

**فوٹو** وج، وج۔ امذ۔ تصویر، عکس۔ انگریزی: Photo۔

محاورہ: **فوٹو اُتارنا** عکسی تصویر اُتارنا، تصویر کھینچنا۔

**فوٹو سٹیٹ کاپی** کسی تحریر یا دستاویز کی وہ نقل جو عکسی مشین کے ذریعے حاصل کی جاتی ہے۔ نیز **فوٹو کاپی**۔

**فوٹوگرافر** تصویر کھینچنے والا۔

**فوٹوگرافی** تصویر کشی، تصویر کھینچنے کا فن۔

**فوج** ولین۔ امث، ع۔ لشکر، سپاہ، سینا، عسکر؛ گروہ، انبوہ۔ جمع: افواج۔

محاورہ: **فوج اُتارنا** کسی مقام پر حملے کے لیے فوج بھیجنا، فوج کو تیار کرنا۔

**فوج باختہ** ہاری ہوئی فوج، بھاگا ہوا لشکر۔

کہاوت: **فوج بے وکیل، صاحب بے فیل** فوج بغیر امیر کے اس طرح ہے جیسے افسر بغیر ہاتھی کے۔ یعنی دونوں ادھورے ہیں۔

محاورہ: **فوج بھرتی کرنا** نئے سپاہی فوج میں شامل کرنا۔

فعل مرکب: **فوج بھیجنا** لشکر روانہ کرنا۔

صف: **فوج دار** (ع۔ ف) سرِ لشکر، فوجی کوتوال، نظم و نسق یا قانون سے تعلق رکھنے والے بعض عہدوں کا سابق نام۔

**فوج داری** (ع۔ ف) جرائم (لڑائی جھگڑا، فساد، امن شکنی) کی بابت قوانین سے متعلق۔

محاورہ: **فوج داری کرنا** لڑنا، جھگڑنا، دنگا و فساد کرنا۔

**فوج ظفر موج** وہ فوج جسے ہر محاذ پر کامیابی نصیب ہو، کامیاب لشکر۔

کہاوت: **فوج کا آگا، برات کا پیچھا بھاری ہوتا ہے** فوج کی تیاری کا خرچ اور شادی کے اختتام کا خرچ بہت ہوتا ہے۔

محاورہ: **فوج کا گھونگٹ کھانا** لشکر کا شکست کھانا۔

**فوج کشی** (ع۔ ف) چڑھائی، حملہ، دھاوا۔

کہاوت: **فوج کی اگاڑی، آندھی کی پچھاڑی** فوج کا اگلا اور آندھی کا پچھلا حصہ بہت زوردار ہوتا ہے۔

**فوج کی فوج** بہت زیادہ لوگ، گروہ کے گروہ۔

محاورہ: **فوج کے منہ چڑھنا** فوج کے مقابلے پر آنا۔

محاورہ: **فوج گر پڑنا** فوج کا حملہ کرنا، فوج کا کسی طرف متوجہ ہونا۔

**فوجی** فوج سے متعلق؛ فوج کا سپاہی۔

**فوجی امداد** جنگی ساز و سامان کے ذریعے مدد، لشکری اعانت۔

**فوجی مشقیں** مصنوعی جنگ، جنگ کی مشقیں یا آزمائشی جنگ۔

**فور** ولین۔ امذ، ع۔ وقت، ساعت، گھڑی؛ جلد، سرعت۔

**فوراً** ولین، رے اودو زبر (رن)۔ امث، ع۔ جلد، معاً، ابھی، اِسی وقت، اِسی یا اُسی دم۔

**فوراً کے فوراً** جلد از جلد، بلا تاخیر، ترنت۔

**فوری** جلدی کا، عجلت کا، حالی، آنی، وقتی۔

**فوز** ولین۔ امذ، ع۔ کامیابی، فتح، کامرانی، کامگاری، حصولِ مدعا، مقصد براری۔

**فوزِ عظیم** بڑی کامیابی، بڑا فائدہ۔

**فوز و فلاح** کامیابی و بہتری۔

**فوض** ولین۔ امذ، ع۔ سونپنا، حوالگی، سپردگی، تفویض۔

**فوضی** ولین۔ امث، ع۔ افراتفری، بدنظمی؛ حکومت کا دشمن، انتشار پسند۔

**فوضویت** (سیاسیات) لاقانونیت، نراج؛ (اصطلاحاً) مہذب معاشرے کا وہ متوقع مثالی عہد جہاں قانون غیر ضروری ہو جائے۔

**فوضوی** (ع) انارکسٹ، شورش پسند۔

**فوطہ** وج، زبرط۔ امذ، ف۔ خصیہ، غدۂ تولید اور اُس کی تھیلی؛ خراج، محصول؛

تولیا، رومال۔

محاورہ: فوطہ بھرنا محصول ادا کرنا۔

محاورہ: فوطہ چھٹکنا کسی چوٹ کی وجہ سے خصیے کا اپنی جگہ سے سرک جانا، بیضہ پھول جانا۔

فوطہ خانہ خزانہ، گنج۔

فوطہ دار نقدی کی تھیلی رکھنے والا، خزانچی۔

فوطہ داری تحویل داری، خزانچی کا عہدہ۔

فوق ولین۔صف، ع۔ اُونچا، بالا، برتر؛ بلندی، اُونچائی۔

فوق الادراک جو عقل، فہم اور شعور سے بالاتر ہو۔

فوق العادہ (پیش ق، غم ا، جزم ل، زبر د) عام طبعی اُصول کے خلاف، معجزہ؛ حیران کن، معمول سے بڑھ کر۔

محاورہ: فوق دینا ترجیح دینا، فوقیت دینا۔

محاورہ: فوق رکھنا ترجیح حاصل ہونا، شرف رکھنا۔

محاورہ: فوق لے جانا سبقت لے جانا، برتر ہو جانا۔

محاورہ: فوق ہونا برتر ہونا، بلندی ہونا۔

فوقانی ولین۔صف، ع۔ اُوپر کے درجے کا؛ وہ حرف جس کے اُوپر نقطے ہوں مثلاً: تائے فوقانی حرف 'ت'؛ مدارس میں تحتانی وسطانی (پرائمری مڈل) سے اُوپر کی جماعتیں، ہائی سکول کے مساوی۔

فوقانیت کلام میں ایسے الفاظ جمع کرنا جن کے نقطے اُوپر ہوں۔

فوقیت ولین، زیر ق، زبر ی۔اسث، ع۔ برتری، فضیلت، ترجیح۔

محاورہ: فوقیت دینا برتری دینا، بہتر سمجھا، ترجیح دینا۔

محاورہ: فوقیت لے جانا سبقت لے جانا، برتری لے جانا، بہتر ہونا۔

فولاد ولین۔امذ، ف۔ کاربن یا کوئلہ ملا کر تیار کیا ہوا لوہا جس کی کئی اقسام ہیں، چمکیلا، لچکیلا، نرم یا سخت۔

فولادی فولاد کا بنا ہوا؛ نہایت سخت، بہت مضبوط، پکا (عزم، صلابت، کل پرزہ وغیرہ)۔ (امذ) اوزار یا ہتھیار کا دھاردار حصہ۔

فولادی بدن بہت مضبوط، نہایت پختہ۔

فوہ زبر و۔امذ۔ منہ، دہن۔ جمع: افواہ۔

## ف ۔ ہ

فہارس زیر ف۔اسث، جمع، ع۔ فہرس (رک) کی جمع۔

فہام زبر ف۔امذ۔ بہت زیادہ سوجھ بوجھ والا، دانش مند، عقل مند۔

فہد لیٹا زبر ف، جزم ہ۔امذ۔ تیندوے کی قسم کا ایک تیز رفتار جانور، چیتا۔

فہرست لیٹا زیر ف، جزم ہ، زیر ر۔اسث، ع۔ ناموں، عنوانات یا اشیاء وغیرہ کا سلسلہ وار اندراج، جدول، نقشہ، فرد، پرچہ تفصیل۔ نیز فہرس۔

محاورہ: فہرست کھولنا تفصیل کا کھاتہ کھولنا۔

محاورہ: فہرست میں نام چڑھانا دفتر میں نام درج کرانا، بھرتی کرنا، رجسٹر میں نام لکھنا۔

فہم لیٹا زبر ف، جزم ہ۔اسث، ع۔ سمجھ، شعور، قوتِ ادراک، عقل۔

محاورہ: فہم دینا سمجھ دینا، آگاہ کرنا، ہدایت دینا، متنبہ کرنا۔

محاورہ: فہم میں آنا سمجھ میں آنا، عقل میں آنا۔

فہم ناقص کم عقلی، ناقص رائے۔

فہمائش لیٹا زبر ف، جزم ہ، زیر ہ۔اسث، ف۔ سمجھانا، نصیحت، ہدایت؛ فضیحت، تنبیہ، دباؤ سے سمجھانا۔

محاورہ: فہمائش کرنا سمجھانا، آگاہ کرنا، تنبیہ کرنا۔

فہمنا لیٹا زبر ف، جزم ہ، زیر م۔ متعلق فعل۔ سمجھنا، معلوم کرنا۔

فہمی لیٹا زبر ف، جزم ہ۔صف۔ سمجھ، دانائی، عقل؛ بطور لاحقہ مستعمل، مثلاً: خوش فہمی، غلط فہمی۔

فہمید لیٹا زبر ف، جزم ہ، ی۔اسث، ف۔ سمجھ، ادراک، ذہن نشین کرنا۔

فہمیدگی (ف) سمجھ داری، سوجھ بوجھ، عقل مندی۔

صف: فہمیدہ (ف) عقل مند، ہوشیار، سنجیدہ، موقع شناس، معقولیت پسند۔

فہمو لیٹا زبر ف، جزم ہ۔امذ۔ بھول، سہو، نسیان۔

فہیم زبر ف، ی۔صف، ع۔ عقلمند، دانا، سمجھ دار۔

فہو المراد زبر ف، لیٹا پیش ہ، و، زبر و، غم ا، جزم ل، پیش م۔ فقرہ بطور کلمۂ عطف۔ پس یہی مقصود ہے، چنانچہ یہی چاہیے تھا۔ مثلاً: ٹوٹکا راس آ گیا فہو المراد۔

## ف ۔ ی ، ے

فی (۱) اسث۔ نقص، خطا، غلطی، عیب، قابل گرفت نکتہ۔

محاورہ: فی نکالنا نقص نکالنا، نکتہ چینی کرنا۔

فی (۲) حرف جر، ع۔ میں، در، درمیان، اندر؛ درباره، دراثنا۔

متعلق فعل: فی البدیہہ (زیر ف، غم ی، غم ا، جزم ل، زبر ب، ی، جزم ہ) بے تامل، بے سوچے سمجھے، ارتجالاً، بلا کاوش، برمحل۔

کہاوت: فی التاخیر آفات دیر میں آفتیں ہوتی ہیں۔ دیر سے پریشانی ہوتی ہے۔

متعلق فعل: فی الجملہ (زیر ف، غم ی، غم ا، جزم ل، پیش ج، جزم م، زبر ل) سب ملا کر، مجموعی طور پر، مجملاً۔

متعلق فعل: فی الحال (زیرِ ف، غم ی، غم ا، جزم ل) اِس وقت، سرِ دست، فوراً، بحالتِ موجودہ۔

متعلق فعل: فی الحقیقت (زیرِ ف، غم ی، غم ا، جزم ل، زبر ح، ی، زبر ق) بے شک، سچ مچ، اصل میں، واقعی۔

متعلق فعل: فی الفور (زیرِ ف، غم ی، غم ا، جزم ل، ولین) جلد، معاً، فوراً۔

فی المثل مثال کے طور پر استعارۃً، گویا کہ۔

متعلق فعل: فی الواقع (غم ا، جزم ل، زیر ق) اصل میں، درحقیقت، واقعتہً، واقعی۔

متعلق فعل: فی الوقت (غم ا، جزم ل، زبر و، جزم ق) ابھی، اسی وقت، دورِ حاضر میں، آج کل۔

متعلق فعل: فی امان اللہ (فی اَما نِل لاہْ) (کلمۂ رخصت دعائیہ) خدا کی امان میں، اللہ کی حفاظت میں، خداحافظ، اللہ بیلی، جاؤ سدھارو۔

متعلق فعل: فی النار والسقر (فِن نار وَ سْ سَ قَر) (بطور لعنت) جہنم میں جائے۔

متعلق فعل: فی زمانا (زبر ز، جزم ن) ہمارے زمانے میں، موجودہ دور میں، آج کل۔ نیز فی زمانہ۔

متعلق فعل: فی سبیل اللہ (زبر س، ی، زیر ل، غم ا، غم ل، شد زبر ل) خدا کی راہ میں، اللہ کے راستے میں، دین کی خاطر، رفاہِ عام کے لیے۔

محاورہ: فی سبیل اللہ کر دینا خیرات دینا، عام کر دینا۔

فی صد (ی) ہر سینکڑے پر، ہر سو کے لیے۔

فی کس ہر ایک فرد کے لیے، جدا جدا مثلاً: فی کس ایک روپیہ۔

کہاوت: فی کل شجر نار ہر درخت میں آگ ہوتی ہے۔ یعنی ہر شخص میں غصہ ہوتا ہے۔

فی نفس الامر (زبر ن، جزم ف، زیر س، جزم ل، زبر ا، جزم م) حقیقت کو دیکھتے ہوئے، اصل بات پر نظر کرتے ہوئے۔

فی نفسہٖ (زبر ن، جزم ف، زیر س، زیرہ مثل ی) اصل میں، بذاتِ خود، اپنی نوعیت سے، مثلاً: وہ آدمی فی نفسہٖ برا نہیں، مشورہ فی نفسہٖ برا نہ تھا۔

فَے ی لین۔ اند، ع۔ وہ مالِ غنیمت جو کفار سے جنگ کیے بغیر ہاتھ آئے۔

فیاض زبر ف، شد ی۔ صف، ع۔ دریادل، سخی۔

فیاض دلی سخاوت، دریادلی۔ نیز فیاضی۔

فیتا ی۔ اند۔ تسمہ، ڈوری، پٹی۔ (پرتگالی زبان میں: Fita)۔ نیز فیتہ۔

محاورہ: فیتا کاٹنا کسی تقریب کا افتتاح کرنے کے لیے لگائی گئی مخصوص پٹی کو کاٹنا؛ افتتاح کرنا۔

فیرنی ی۔ امث۔ پسے ہوئے چاولوں، دودھ اور چینی سے بنائی گئی کھیر۔

فیروز ی، وج۔ صف، ع۔ فتح مند، کامران، ظفریاب۔ فارسی کے لفظ پیروز کا معرب۔

صف: فیروز بخت (ع۔ف) خوش نصیب، خوش قسمت۔ نیز فیروز اختر۔

صف: فیروزمند (ع۔ف) کامیاب، فاتح، کامران۔

فیروزہ ی، وج، زبر ز۔ اند، ف۔ ایک نیلگوں یا گہرے آسمانی رنگ کا نسبتاً سستا نگینہ۔

فیروزی ی، وج۔ امث۔ صف، ف۔ کامیابی، کامگاری؛ فیروزے کے رنگ کا؛ نیلگوں، گہرا آسمانی رنگ۔

فیس ی۔ امث۔ محنتانہ؛ وہ رقم جو طلبہ تعلیمی اداروں کو ماہانہ یا سالانہ ادا کرتے ہیں۔ انگریزی کے حرف Fee کی جمع جو کہ اردو میں واحد کے طور پر مستعمل ہے۔

محاورہ: فیس بھرنا فیس ادا کرنا۔

فیشن ے لین۔ اند۔ وضع قطع، ڈھنگ، رواج، طور طریقہ، دستور، اسلوب؛ مقبولِ عام رواج، مروجہ انداز۔ انگریزی میں: Fashion۔

محاورہ: فیشن بدلنا وضع، طور طریقہ یا رواج کا تبدیل ہونا۔

محاورہ: فیشن نکلنا نئی وضع قطع یا انداز کا عام ہونا۔

فیصل ے لین، زبر ص۔ صف، ع۔ قضیہ چکانے والا، حکم، منصف۔

محاورہ: فیصل ہونا (جھگڑا) چکنا، طے پانا۔

فیصلہ ے لین، جزم ص، زبر ل۔ اند، ع۔ حکمِ ناطق، تصفیہ، نمٹاؤ؛ جھگڑے، قضیے، مقدمے کا طے پانا، عدالت کا حکم، تجویز، حتمی رائے۔

محاورہ: فیصلہ ٹھہرانا فیصلہ تجویز کرنا، تصفیہ کرنا۔

محاورہ: فیصلہ رکھنا تصفیے کا حق کسی کو دینا، کسی پر فیصلہ چھوڑنا۔

محاورہ: فیصلہ زبان پر ہونا کسی کے کہنے پر تصفیہ ہونا۔

فیصلہ کن (پیش ک) دوٹوک، قطعی، حتمی۔

فیض ے لین۔ اند، ع۔ نفع بخشی؛ فائدہ رسانی، سخاوت، داد و دہش، فیاضی، روحانی توجہ یا عالمانہ صحبت کا اثر اور فائدہ۔ جمع: فیوض۔

محاورہ: فیض اُٹھانا کسی کے کرم سے فائدہ حاصل کرنا۔

صف: فیض بخش (ع۔ف) فائدہ پہنچانے والا۔

محاورہ: فیض پانا فائدہ حاصل کرنا۔

**فیض پناہ** وہ جگہ جہاں سے فیض جاری ہو۔
محاورہ: **فیض پہنچانا** بھلائی کرنا، فائدہ پہنچانا، خیرات دینا۔
محاورہ: **فیض پہنچنا** رک: **فیض پہنچنا** جس کا یہ لازم ہے۔
محاورہ: **فیض جاری ہونا** کسی کی ذات سے دوسروں کو مسلسل فائدہ پہنچنا۔
**فیضِ عام** عام لوگوں کا فائدہ، تمام لوگوں پر کی جانے والی عنایت۔
صف: **فیض گستر** (پیش گ) (ع۔ف) فیض پہنچانے والا۔
صف: **فیض یاب** (ع۔ف) فائدہ پانے والا، نعمت پانے والا۔

**فیضان** ے لین۔ اند، ع۔ بخشش، افادہ، کرم، عنایت؛ برکت جو کسی شے یا کسی کی ذات سے پہنچے۔
**فیضانِ الٰہی** اللہ تعالیٰ کا کرم، بخشش۔
**فیضانِ روح** روحانی فیض۔

**فیل** ے لین۔ اند۔ مکر، فریب، دھوکا؛ دنگا، فساد، شورش، ضد، ہٹ، اکڑنا، مچلنا، پھیلنا۔ (افعال) کرنا، لانا، مچانا۔
**فیل باز** دھوکے باز، دغاباز، فریبی۔
محاورہ: **فیل لانا** مکاری کر کے دوسروں کو پریشان کرنا؛ مکر کرنا۔
محاورہ: **فیل مچانا** ضد کرنا، ہٹ کرنا، شور مچانا۔
**فیل ہائی** فریبی، حیلہ گر عورت۔ (اند) فیل ہایا۔

**فیل** ی۔ اند، ع۔ ہاتھی، شطرنج کا فیلا۔
**فیل بان** مہاوت، ہاتھی کا رکھوالا۔
**فیل بند** شطرنج میں فیلے اور پیدل کا ایک دوسرے کی زد پر ہونا۔
**فیل پا** ایک جلدی مرض جس میں جلد سوکھ کر سخت ہو جاتی ہے۔ اور متاثرہ عضو پھول جاتا ہے (خصوصاً پاؤں یا فوطے)۔
**فیل پایہ** موٹا ستون، کھم۔
**فیل خانہ** وہ مقام جہاں ہاتھیوں کو رکھا جائے۔
محاورہ: **فیل سا ڈیل بڑھانا** بہت زیادہ موٹا ہو جانا۔
**فیل مرغ** (پیش م، جزم ر) مرغ کی قسم جو خوش رنگ اور عام مرغ سے بڑا ہوتا ہے، پیلو۔ مرغ زریں۔
**فیلِ مست** جوان اور تندرست ہاتھی جو بہت تیز دوڑتا ہو۔

**فیل** ے۔ صف۔ پیچھے رہا ہوا، ناکام (خصوصاً امتحان میں)، ناقص۔ انگریزی میں: Fail۔

**فیلسوف** ے لین، ومع۔ اند۔ فلسفی، دانا۔ (بول چال) چالباز، عیار، شاطر۔

**فیلسوفی** مکاری، عیاری، چالاکی۔

**فیلی** ے لین۔ صف۔ مکاری، فریبی، چال باز؛ شور مچانے والا۔

**فیلی** ی۔ اند۔ لڑائی سے بیشتر بجایا جانے والا ایک قسم کا ساز۔

**فینس** ی، زبر ن۔ اسث۔ پالکی، ڈولا (اصلاً: پینس)۔

**فیوز** زیرف، ومع۔ اند۔ ایک چھوٹا سا برقی آلہ جو برقی آلات میں حفاظت کے پیشِ نظر لگایا گیا ہوتا ہے جو زیادہ برقی رو آ جانے کی صورت میں پگھل کر قیمتی اشیا کو بچا لیتا ہے، شتابہ، فتیلہ؛ دو چیزوں کو آپس میں جوڑنا۔ انگریزی میں: Fuse۔
محاورہ: **فیوز اُڑ جانا** بہت تیز برقی رو آنے کی وجہ سے فتیلے کا پگھل جانا، جس سے برقی رو کا سلسلہ منقطع ہو جاتا ہے۔

**فیوض** پیش ف، ومع۔ اند، ع۔ **فیض** (رک) کی جمع۔

**فیہ** ی، لیٹا زیرہ۔ فقرہ، ع۔ اُس میں؛ عیب، نقص، برائی۔
**فیہ مافیہ** اس میں جو ہے وہ ہے، مشمولات۔ **فیہا/ فی ہا** مثلاً: دُنیا و ما فیہا کُل موجوداتِ ارضی، مثلاً: دُنیا و مافیہا سے **غافل** بالکل مدہوش، بے پروا؛ بے خبر، یکسو۔

# ق

**ق** قاف۔ قافِ قرشت۔ اُردو حروفِ تہجی کا صوتی لحاظ سے سینتیسواں (۳۷واں) اور بلحاظِ تعداد اڑتیسواں (۳۸واں)، عربی حروفِ تہجی کا اکیسواں (۲۱واں) اور فارسی کا چوبیسواں (۲۴واں) حرف، حلقی مصمتہ، جب زبان کی جڑ اُوپر کے تالو سے ٹکر کھاتی ہے تو اس کی آواز نکلتی ہے، اصلاً عربی و ترکی سے مستعار الفاظ میں پایا جاتا ہے، مگر اُردو کے بعض الفاظ و مرکبات میں بھی شامل ہو گیا ہے مثلاً: قلنہ۔ لفظ کے شروع، درمیان اور آخر میں آسکتا ہے، مثلاً: 'قوس'، 'یقین' وغیرہ۔ لفظ کے آخر میں منفصل اور متصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے 'آفاق'، 'اُفق' وغیرہ۔ حرفِ قمری ہے اور جمل میں ۱۰۰ عدد کا حامل۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter QAF" اور اِس کا کوڈ "U+0642" درج کیا گیا ہے۔

## ق ـ ا

**قا آن** امذ، ت۔ بڑا عادل حکمران، بہت سخی بادشاہ؛ جلیل القدر بادشاہ۔

**قاب (۱)** امث، ت۔ گڑھے دار رکابی، بڑے حجم کی رکابی، صحنک، طباق، تھال۔ (فارسی میں: پیالہ)۔

**قابِ زریں** (شدر، ی) سنہری تشت؛ کنایۃً: سورج۔

**قاب (۲)** امث، ع۔ کمان کے قبضے اور خانۂ کمان کا درمیانی فاصلہ؛ ایک ہاتھ کا فاصلہ۔

**قابِ قوسین** (ولین، ے لین) دو کمانوں کے درمیان کا فاصلہ مراد: بہت کم فاصلہ۔ (قرآن کی آیت کے الفاظ: قاب قوسین اَو اَدنیٰ دو کمانوں کا فصل یا اس سے بھی کم)۔ معشوق کے اَبرو۔

**قابس** زیرب۔ امذ۔ آگ کا طلب گار، آگ کا حاجت مند۔

**قابض** زیرب۔ صف، ع۔ پکڑنے والا، گرفت میں لینے والا؛ قبضہ کرنے والا؛ (طب) جو پیٹ میں قبض کرے، اجابت کو روکے (غذا یا دوا وغیرہ)۔

صف: **قابضِ ارواح** (عربی بترکیب فارسی) روحوں کو جسموں سے نکالنے والا، روح قبض کرنے والا فرشتہ، ملک الموت، حضرت عزرائیلؑ۔

صف: **قابض شکمی** (زیرش) (ع۔ف) درمیانی قابض، چھپا ہوا قابض۔

**قابل** زیرب۔ صف، ع۔ اہل، سزاوار، لائق، مستحق، صاحبِ توفیق، اہلیت رکھنے والا؛ لکھا پڑھا، فاضل۔ نیز بطور لاحقہ مستعمل۔

**قابلِ احترام** عزت کیے جانے کا اہل، حرمت اور توقیر کے قابل۔

صف: **قابلِ اعتبار** (ع،ف) معتبر، بھروسے کے لائق، جس پر اعتماد کیا جا سکے۔

صف: **قابلِ اعتراض** (ع،ف) جس پر اعتراض کیا جا سکے، ناموزوں۔

صف: **قابلِ اعتماد** (ع،ف) رک: قابلِ اعتبار۔

صف: **قابلِ التفات** (ع،ف) توجہ کے لائق۔

**قابلِ انتقال** مبادلہ پذیر، بدلنے یا منتقل کیے جانے کے لائق۔

صف: **قابلِ انقسام** (ع،ف) تقسیم ہونے کے لائق۔

صف: **قابلِ بازپرس** (ع،ف) مؤاخذہ کے لائق، جواب دہی کے لائق۔

**قابلِ ترجیح** فوقیت دیے جانے کے لائق، اوّلیت دینے کے لائق۔

**قابلِ تسلیم** مان لیے جانے لائق، قبول کرنے کا قابل۔

**قابلِ تعزیر** سزا کے قابل۔

**قابلِ تقلید** پیروی کیے جانے کے لائق۔

**قابلِ توجہ** دھیان دینے کے لائق۔

صف: **قابلِ تعریف** (ع،ف) سراہنے کے لائق، نہایت پسندیدہ۔

صف: **قابلِ دید** (ع،ف) دیکھنے یا دیکھے جانے کے لائق، خوبصورت۔

صف: **قابلِ ذکر** ذکر کیے جانے کے لائق۔

صف: **قابلِ رشک** وہ چیز یا شخص جس کی خوبیاں دیکھ اُس جیسا بننے کی خواہش دل میں پیدا ہو، کسی کی خوبیوں کو سراہنا۔

صف: **قابلِ ستائش** جس کی تعریف کی جانی چاہیے، سراہے جانے کے لائق، حمد و ثنا کیے جانے کے لائق۔

صف: **قابلِ سماعت** (زبرع) (عربی بترکیب فارسی) سننے کے لائق، (قانون) ایسا مقدمہ جو از روئے قانون کسی عدالت کے اختیار میں ہو۔

صف: **قابلِ شنوائی** (ع،ف) سننے کے لائق۔

**قابلِ ضبطی** ضبط کرنے کے لائق۔

**قابلِ عمل** جس پر عمل کرنے کی گنجائش ہو۔

صف: **قابلِ غور** (ع،ف) سوچنے کے لائق، جس پر توجہ کی جانی چاہیے۔

صف: **قابلِ قبول** (ع،ف) تسلیم کر لینے کے لائق، مان لینے کے قابل۔

**قابلِ قدر** تعظیم و تکریم کے لائق۔

محاورہ: **قابل کرنا** لائق بنانا، شائستہ بنانا، گن سکھانا، کسی درجے یا مقام پر پہنچانا، پڑھانا لکھانا۔

**قابلِ نکاح** بیاہ کے قابل، جوان، بالغ، بالغہ۔

صف: قابلِ یقین (ع،ف) جس پر یقین کیا جاسکے۔

قابلانہ (زیرب) اچھے لوگوں جیسا، شائستہ افراد کی طرح۔

**قابلہ** لیٹا زیرب، زبرل۔ امث، ع۔ قابل کی تانیث، لائق، آگے بڑھنے والی؛ تجربے کار عورت؛ دائی، جنائی، وضع حمل میں زچہ کی مددگار۔

**قبالت** دائی کا پیشہ۔ نیز قابلہ گری۔

**قابلہ** جزم ب، زبرل۔ امث، اند۔ پیچ، بڑی ڈھیری۔

**قابلیت** زیرب، زیرل، شدزیری۔ امث، ع۔ لیاقت، استعداد، اہلیت، سلیقہ؛ مناسبت۔

محاورہ: **قابلیت پیدا کرنا** استعداد حاصل کرنا، لیاقت بہم پہنچانا۔

**قابو** وامع، ع۔ گرفت، پکڑ؛ پہنچ، اختیار، قبضہ، قدرت، تسلط؛ موقع، فرصت؛ زور، بس، طاقت۔

محاورہ: **قابو آجانا/آنا** اختیار میں آنا، کسی کے زیر اثر آنا، بے بس ہونا۔

محاورہ: **قابو پانا** اختیار پانا، موقع پانا، کسی کو بے بس کرنا۔

محاورہ: **قابو پر چڑھنا** کسی کے بس ہوجانا۔

محاورہ: **قابو چڑھنا** بس میں آنا، ہتھے چڑھنا، اختیار میں آنا۔

محاورہ: **قابو چلانا** حکم چلانا، اختیار چلانا؛ طاقت دکھانا۔

کہاوت: **قابو سچا جھگڑا جھوٹا** جس کا قابو ہو وہی مالک ہوتا ہے جھگڑے سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

محاورہ: **قابو سے باہر ہونا** بس سے باہر ہونا، قدرت سے باہر ہونا؛ آپے سے باہر ہونا۔

محاورہ: **قابو سے نکل جانا** بس سے باہر ہونا؛ آپے سے باہر ہوجانا، داؤ یا گھات سے نکل جانا۔

محاورہ: **قابو کرنا/کر لینا** مغلوب کر لینا، زیر کر لینا، بس میں کرنا۔

محاورہ: **قابو میں آنا** رک: قابو آنا۔

محاورہ: **قابو میں رکھنا** بس میں رکھنا، اختیار میں رکھنا۔

محاورہ: **قابو میں لانا** رک: قابو کرنا۔

محاورہ: **قابو میں نہ رہنا** بس میں نہ رہنا، اختیار سے باہر ہوجانا۔

محاورہ: **قابو ہونا** اختیار ہونا، قدرت ہونا؛ موقع ملنا، موقع ہونا۔

**قابوچی** وامع۔ اند، ت۔ دربان؛ حریص، مطلبی آدمی، خودغرض انسان۔

**قابوچی پن** کمینہ پن، سفلہ پن۔

**قابیل** ی۔ عـلـم، سریانی۔ حضرت آدمؑ کے دوسرے بیٹے جنھوں نے اپنے بھائی ہابیل کو قتل کیا، دُنیا کا پہلا قاتل۔

**قاتل** زیرت۔ صف، ع۔ خونی، قتل کرنے والا، ہلاک کرنے والا؛ مہلک؛ (کنایۃً) محبوب، معشوق۔

**قادر** زیرد۔ صف، ع۔ صاحبِ قدرت، اختیار والا؛ طاقت والا، حاوی؛ اسمائے حسنیٰ میں سے ایک نام۔

**قادر البیان** (پیش رغم ا، جزم ل، زبرب) فصیح گفتگو کرنے والا، بات کو عمدہ طریقے سے بیان کرنے کی صلاحیت کا مالک۔

**قادر الکلام** (پیش رغم ا، جزم ل، زبرک) زبان اور بیان پر قدرت رکھنے والا، نثر اور نظم میں عبور رکھنے والا۔

**قادر الکلامی** (پیش رغم ا، جزم ل، زبرک) زبان اور بیان پر اُستادانہ مہارت۔ نیز قادر الکلام (رک) کا اسم کیفیت۔

**قادر انداز** درست نشانہ لگانے والا۔ نیز **قدر انداز** (زبرق، زبرد)۔

**قادرِ حقیقی** طاقت اور قوت کا اصل مالک؛ مراد: اللہ تعالیٰ۔

**قادر دست** رک: **قادر انداز**۔

**قادر سخن** رک: **قادر الکلام**۔

**قادرِ مطلق** (پیش م، جزم ط، زبرل) ہر کام پر اختیار رکھنے والا، ہر چیز پر قدرت رکھنے والا۔

**قادری** جزم د۔ امث، ع۔ ایک وضع کی انگیا، سینہ بند؛ (صف) شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلۂ طریقت میں مرید شخص۔

**قادم** زیرد۔ اند۔ آنے والا۔

**قادوس** وامع۔ اند۔ کھلے سمندر میں پایا جانے والا ایک پرندہ جس کی چونچ نلکی کی طرح ہوتی ہے۔

**قادیانی** جزم د۔ اند۔ مرزا غلام احمد قادیانی کا پیرو، مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی ماننے والا فرد یا گروہ؛ ایک غیر مسلم اقلیت۔

**قاذف** زیرذ۔ اند۔ تہمت لگانے والا۔

**قارق** زیرر۔ اند۔ قُرقی کرنے والا۔

**قارورہ** وامع، زبرر۔ اند، ع۔ شیشے کا ظرف، ٹپا، شیشی جس میں طبیب کے معائنے کے لیے پیشاب پیش کیا جائے۔ عام طور پر پیشاب کے معنی میں مستعمل۔

**قارورہ دیکھنے والا** طبیب، معالج۔

**قارورہ شناس** وہ معالج جو قارورہ دیکھ کر مرض کی تشخیص کر سکے۔

محاورہ: **قارورہ ملانا** میل جول پیدا کرنا۔

محاورہ: **قارورہ ملنا** بے تکلفی، ہم مشربی ہونا۔

محاورہ: **قارورہ میں بھالے نظر آنا** معمولی بات کو اہمیت دینا۔

**قارون** وامع۔ علم، ع۔ حضرت موسیٰ کا رشتہ دار بادشاہ جو از روئے قرآن اپنی

دولت کے ساتھ زمین میں دھنس گیا۔

**قارون کاخزانہ** بے انتہا دولت۔

**قارئین** لیٹازیر، ی۔ امذ، ع۔ مطالعہ کرنے والے۔

**قاری** امذ، ع۔ پڑھنے والا، قرأت کرنے والا، لحن کے ساتھ علم تجوید کے مطابق قرآن سنانے والا۔ جمع: قراء (شدر)۔

**قاز** امث، ت۔ بطخ کی قسم کا ایک سیاسی مائل سیلانی پرندہ جو جھیلوں پر منڈلاتا ہے، کونج، راج ہنس۔

**قاسر** زیرس۔ صف۔ زبردستی کرنے والا، جبر سے کام لینے والا۔

**قاسم** زیرس۔ صف، ع۔ بانٹنے، تقسیم کرنے والا۔

**قاسمِ محروم** بانٹنے والا خود حصے سے محروم رہتا ہے۔

**قاش** امث، ت۔ پھانک، تراشا ہوا ٹکڑا۔

**قاش زین** گھوڑے کی کاٹھی کے آگے اور پیچھے کے ٹیکے۔

محاورہ: **قاش قاش کرنا** ٹکڑے ٹکڑے کرنا، پاش پاش کرنا۔

**قاشر** زیرش۔ صف۔ چھلکا اُتارنے والا۔

**قاشق** پیش ش۔ امذ، ع۔ چمچہ، ڈوئی۔

**قاصد** زیرص۔ امذ، ع۔ نامہ بر، پیغام رساں؛ قصد کرنے والا، نیت کرنے والا، ارادہ باندھنے والا۔

**قاصر** زیرص۔ صف، ع۔ گھٹانے والا، کمی کرنے والا؛ معذور، ناچار، مجبور، ناکام رہنے والا، کوتاہ دست۔

**قاصر ہمت** بے حوصلہ۔

محاورہ: **قاصر ہونا** عاجز ہونا، مجبور ہونا؛ فرض کو ادا کرنے میں کوتاہی کرنا۔

**قاصف** زیرص۔ صف۔ گرجتا ہوا، تند آواز کا مالک۔

**قاضی** امذ، ع۔ حاکمِ عدالت، منصف، قضیے طے کرانے والا۔ نکاح پڑھانے والا مولوی۔

**قاضی الحاجات** (پیش ی، غم ا، غم ل، جزم ل) حاجتیں پوری کرنے، مرادیں برلانے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**قاضی القضاۃ** (پیش ی، غم ا، جزم ل، پیش ق) بڑا قاضی، اعلیٰ مرتبے کا منصف۔ انگریزی میں: Chief Justice۔

کہاوت: **قاضی بہ رشوت راضی** رشوت سے بھی راضی ہو جاتے ہیں۔

کہاوت: **قاضی جی اپنا آگا تو ڈھانکو پھر کسی کو نصیحت کرنا** بڑا آدمی پہلے اپنے اخلاق ٹھیک کرے پھر کسی کو نصیحت کرے؛ سب سے پہلے انسان کو اپنی اصلاح کرنی چاہیے۔

کہاوت: **قاضی جی بہتیرا ہرائیں میں ہارتا ہی نہیں** سخت بے حیائی، نڈرپن اور ضد کے اظہار کے موقع پر طنزاً کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **قاضی جی کا پیادہ گھوڑے سوار** حاکم کا چپڑاسی بھی بڑی حکومت کرتا ہے۔

کہاوت: **قاضی جی کی لونڈی مری، سارا شہر آیا قاضی جی مرے کوئی نہ آیا** جس کا منہ ہو تو اُس کے سبب ہر ایک کی خاطر ہوتی ہے جب وہ مر جائے تو کوئی نہیں پوچھتا۔

کہاوت: **قاضی جی کیوں دُبلے ہوئے شہر کے اندیشے سے** خواہ مخواہ دوسروں کے لیے پریشان ہونے والے کی نسبت بولا جاتا ہے۔

کہاوت: **قاضی (جی) کے گھر کے چوہے بھی سیانے** حاکم یا امیر شخص کے گھر کے ادنیٰ لوگ یا ملازم بھی چالاک اور ہوشیار ہوتے ہیں، عقل مند لوگوں کے چھوٹے بھی عقل مند ہوتے ہیں۔

**قاضی چرخ / فلک** ستارۂ مشتری کا لقب۔

**قاضی دلال** فتنہ کرانے والا، فسادی۔

**قاضیِ شہر** کسی شہر کا حاکم یا منصف۔

**قاضی قدوہ** مراد: کثیر العیال آدمی۔

کہاوت: **قاضی کی لونڈی مری، سارا شہر آیا۔ قاضی مرا، کوئی نہ آیا** بڑے آدمی کی زندگی میں لوگ خوشامد کرتے ہیں اس کے مرنے کے بعد کوئی اس کا نام تک نہیں لیتا۔

کہاوت: **قاضی کی مونچ** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب کسی پر ناحق کر (جزیہ) لگ جائے، مفت کی بیگار، خواہ مخواہ کی ذمہ داری۔

کہاوت: **قاضی کے موسل میں ناڑا** بڑے آدمی کے فضول احکام کی تعمیل بھی ہو جاتی ہے۔

فقرہ: **قاضی گلہ نہ کرے گا** کسی کو اعتراض یا شکایت نہ ہوگی۔

کہاوت: **قاضی نیاؤ نہ کرے گا، گھر تو آنے دے گا** اگر کچھ فائدہ نہیں تو نقصان بھی کوئی نہیں۔

**قاطبۃً** لیٹازیرط، زبرب، دوزبرت (تن)۔ متعلق فعل، ع۔ کُلی طور پر، تمام تر، کلیتہً، بالکل۔

**قاطبہ** (زیرط، زبرب) جو سب کو گھیر لے، سب پر محیط؛ مکمل، کامل، سب۔

**قاطر** زیرط۔ امذ۔ ایک مال بردار جانور، خچر۔

**قاطع** لیٹازیرط۔ صف، ع۔ کاٹنے، قطع کرنے والا؛ دفع کرنے، زائل کرنے والا؛ لاجواب کرنے والا، رد کرنے والا؛ فیصلہ کن۔

**قاطع الطریق** (پیش ع، غم ا، غم ل، شد ز بر ط، ی) رہزن، ڈاکو، لٹیرا۔

**قاطع دانت** سامنے کے دانت جن سے کاٹا جاتا ہے۔

**قاطع سودا/صفرا** کسی خلط کی شدت کو رفع کرنے والی دوا یا غذا۔

**قاطن** زیر ط۔ امذ۔ باشندہ، ساکن، مقیم۔

**قاعد** زیر ع۔ صف۔ امذ۔ بیٹھنے والا؛ جو بیٹھ کر نماز پڑھے۔

**قاعدہ** لیٹا زیر ع، زبر د۔ امذ، ع۔ ڈھنگ، طریقہ؛ کلیہ، قانون؛ دستور، ریت، رسم، رواج؛ ابتدائی درسی کتاب؛ بنیاد، مثلث کا وہ اُفقی پہلو یا خط جس پر وہ قائم ہو۔

محاورہ: **قاعدہ بنانا** اُصول قائم کرنا۔

محاورہ: **قاعدہ باندھنا** قانون مقرر کرنا؛ عادت ڈالنا۔

محاورہ: **قاعدہ جاری کرنا** دستور مقرر کرنا، قانون جاری کرنا۔

**قاعدہ داں** اُصول وقوانین سے آگاہ، رسم ورواج سے واقف۔

**قاعدہ قانون** طریقہ، ڈھنگ؛ اصول، دستور۔

**قاعدہ کلیہ** مسلمہ اُصول، عام قاعدہ۔

محاورہ: **قاعدہ نکالنا** طریقہ ایجاد کرنا، انداز نکالنا، رسم بنانا، رواج وضع کرنا۔

**قاعدے** لیٹا زیر ع۔ امذ۔ رک: **قاعدہ** جس کی جمع یا مغیرہ حالت ہے۔

**قاعدے سے** دستور سے، سلیقے سے۔

محاورہ: **قاعدے سے لگانا** ڈھنگ سے لگانا، ترتیب سے رکھنا۔

محاورہ: **قاعدے کا پابند رہنا** اُصول کا پابند رہنا، قانون پر چلنا، ضابطے کی پاسداری کرنا۔

**قاعدے کی بات** اُصول کی بات، عام بات۔

**قاف** عَلَم۔ امذ، ع۔ حرف "ق" کا تلفظ؛ پریوں کا مفروضہ مسکن؛ بحرالاسود اور بحرالاخضر کے درمیان کا کوہستانی علاقہ؛ کوہ قاف۔

**قاف تا (بہ) قاف** ساری دُنیا، دُنیا کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک، سارا جہان۔

**قاف (و) دال** فضول باتیں، واہیات کلام، فضول گفتگو۔

**قاف سے قاف تک** رک: **قاف تا (ب) قاف۔**

**قاف کی پری** حسین عورت؛ قاف کی رہنے والی۔

**قافلہ** لیٹا زیر ف، زبر ل۔ امذ، ع۔ کارواں، مسافروں کی جمعیت جو ایک ساتھ سفر پر جائیں۔ عام: **قافلہ** (جزم ف)۔

**قافلہ باشی** میر کارواں۔

**قافلہ سالار** قافلے کا سردار، میر کارواں۔

**قافیہ** زیر ف، زبر ی۔ امذ، ع۔ پیچھے چلنے والا؛ (عروض) مصرعوں کا وہ آخری ٹکڑا جس میں حرف روی کو قائم رکھتے ہوئے ہم آواز الفاظ آئیں مثلاً: آپ، خواب؛ دام، کام، نام وغیرہ۔ جمع: **قوافی**۔

محاورہ: **قافیہ باندھنا** کسی لفظ کو بطور قافیہ دوسرے لفظ کے شعر میں استعمال کرنا۔

محاورہ: **قافیہ بٹھانا** مضمون کے مطابق شعر میں قافیہ استعمال کرنا۔

**قافیہ پیما** قافیہ ڈھونڈ ڈھونڈ کر شعر کہنے والا۔

**قافیہ پیمائی** شعر گوئی، تک بندی۔

محاورہ: **قافیہ تنگ کرنا** عاجز کرنا، مجبور کرنا۔

محاورہ: **قافیہ تنگ ہونا** مشکل میں مبتلا ہونا، عاجز ہونا، مجبور ہونا۔

**قافیہ سنج** قافیے کا ادراک رکھنے والا، اچھا شاعر۔

**قافیہ شائگاں** (عروض) وہ قافیہ جس میں ایطائے جلی ہو۔

محاورہ: **قافیہ کہنا** رک: **قافیہ باندھنا۔**

محاورہ: **قافیہ لڑنا** قافیے کا یکساں ہونا۔

**قافیہ معمولہ** وہ قافیہ جسے ردیف کے جز سے ملا کر کہیں، مثلاً ڈر سے اور بر سے۔

**قاق** امذ، ت۔ سکھائے ہوئے گوشت کا ٹکڑا۔ مجازاً: بہت دُبلا پتلا آدمی۔

**قاقلہ** پیش ق، زبر ل۔ امث، ع۔ بڑی الائچی۔

**قاقلین** (تثنیہ) چھوٹی بڑی الائچیاں۔

**قاقم** پیش ق۔ امذ، ع۔ گلہری کی نسل کا ایک جانور جس کی کھال کی پوستین بہت قیمتی شمار ہوتی ہے۔

**قال** (۱) امذ، ع۔ بیان؛ قوت گویائی، نطق؛ گفتگو؛ روایت و شریعت۔

محاورہ: **قال سے حال مطابق ہونا** کہنا اور کرنا ایک جیسا ہونا، قول و فعل میں تضاد نہ ہونا۔

**قال قال** رفتہ رفتہ، آہستہ آہستہ، ہولے ہولے۔

**قال و قیل** طول کلام؛ رد و کد، تکرار، حجت۔ اصلاً: **قیل و قال۔**

کہاوت: **قال ہی قال ہے حال نہیں** محض باتونی ہے، عمل وغیرہ کچھ نہیں۔

**قال** (۲) زبر ل۔ فعل متعدی، ع۔ اُس نے کہا (مرکبات میں مستعمل)۔

فقرہ: **قال اللّٰہ قال الرسول** (لفظاً) اللّٰہ نے کہا اور رسول ﷺ نے کہا؛ (مجازاً) قرآن وحدیث کا حوالہ خصوصاً اپنا تقویٰ جتانے کے لیے۔

**قالب** زبر ل۔ امذ، ع۔ سانچا، ٹوپی کی شکل کا ظرف جس پر ٹوپی منڈھی جاتی ہے؛ جفت سازوں کا لکڑی کا سانچا؛ بدن، ڈھانچا؛ شکل وصورت؛ چھاپہ جس سے

چھینٹ چھانٹتے ہیں؛ ایسی عورت جس پر جن بھوت کا سایہ ہو۔

محاورہ: **قالب بدلنا** دوسرا جسم اختیار کرنا، چولا بدلنا، وضع قطع تبدیل کرنا۔

محاورہ: **قالب تہی ہونا** روح کا جسم سے نکل جانا، وفات پا جانا۔

محاورہ: **قالب چڑھانا** جوتے یا ٹوپی وغیرہ کو سانچے پر چڑھانا۔

**قالبِ خاکی** انسان کا جسم، بدن۔

محاورہ: **قالب میں ڈھالنا** کسی اور ہیئت یا سانچے میں تبدیل کرنا۔

**قالع** لیٹا زیر ل۔صف۔ توڑنے والا، تہس نہس کرنے والا۔

**قالی** اند، ت۔ ایک قسم کا بچھونا، قالین، غالیچہ۔ نیز صفت، مثلاً: شیر قالی قالین کا شیر، نقلی شیر۔

**قالی باف** قالین بننے والا۔

**قالیچہ** ی، زبر چ۔اند، ف۔ غالیچہ، چھوٹا قالین۔

**قالیچۂ سلیمانی** حضرت سلیمانؑ کا قالین جس پر بیٹھ کر وہ جہاں چاہتے جا سکتے تھے۔

**قالین** ی۔اند، ت۔ بڑا اُونی ریشوں کا بنا ہوا دبیز اور عموماً نقش و نگار والا فرش، بڑا غالیچہ۔

**قالین باف** رک: قالی باف۔

**قامت** زبر م۔امث، اند، ع۔ قد، ڈیل ڈول، جسم کی لمبائی اور ساخت، کاٹھی؛ (فقہ) نماز کے آغاز میں "قد قامت الصلوٰۃ" کہنا۔

**قامت آراستہ** جس کا جسم خوشنما لباس سے سجایا گیا ہو۔

محاورہ: **قامت پر راست کرنا** موزوں کرنا۔

محاورہ: **قامت پر راست ہونا** رک: قامت پر راست کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**قامتِ حرف** ابجد کے ہر حرف کی مجموعی شکل یا وضع قطع۔

**قامتِ دلجو** (زیر د، وم ع) دل موہ لینے والا قد، مراد: محبوب کا قد۔

**قامتِ دلخواہ** ایسا قد جو دل کو بھائے، محبوب کا قد۔

**قامتِ رعنا** (زبر ر) خوبصورت قد۔

**قامت کشی** کھڑی چیز کے نقش اُتارنے کا عمل۔

**قامع** لیٹا زیر م۔صف۔ توڑنے والا۔

**قاموس** وم ع۔اند/امث، ع۔ سمندر، بحر؛ مجموعۂ لغات، بڑی فرہنگ، دائرۃ المعارف۔ انگریزی میں: Encyclopedia۔

**قاموسِ علم** ایسا علم جو دوسرے بہت سے علوم پر محیط ہو۔

**قانت** زیر ن۔صف، ع۔ عابد، زاہد؛ حکم ماننے والا، مطیع۔ (مث) قانتہ۔

**قانع** لیٹا زیر ن۔صف، ع۔ قناعت کرنے والا، اکتفا کرنے والا، ہوس سے پاک، صابر و شاکر۔

**قانون** وم ع۔اند، ع۔ ضابطۂ عمل، مجموعۂ احکام و نواہی؛ دستور، قاعدہ، ضابطہ؛ اُصولِ طب پر بُوعلی سینا کی کتاب کا مختصر نام؛ ایک قدیم ساز جس کے سُر تاروں سے نکلتے تھے؛ سفید براق گھوڑا جس کے کان سیاہ ہوں۔

**قانونِ اساسی** بنیادی قانون، دستور۔

**قانونِ الٰہی** قدرت کا دستور، ایسا قانون یا قاعدہ جس میں ردّ و بدل ممکن نہ ہو۔

محاورہ: **قانون باندھنا** قانون وضع کرنا، ضابطہ مرتب کرنا۔

محاورہ: **قانون بگھارنا** موقع بے موقع بلا وجہ قانون کا حوالہ دینا۔

محاورہ: **قانون بنانا** رک: **قانون باندھنا**۔

فعل مرکب: **قانون پاس کرنا** قانون وضع کرنے والی مجلس کا کسی دستور کو منظور کرنا۔

محاورہ: **قانون پر چلنا** ضابطے کی پابندی کرنا۔

فعل مرکب: **قانون جاری کرنا** حکومتِ وقت کا قانون پر عمل درآمد کرانا۔

محاورہ: **قانون جاننا** قاعدے اور دستور سے آگاہ ہونا۔

محاورہ: **قانون چھانٹنا** بے جا بحث کرنا، دلیلیں دینا۔

**قانون داں** آئین سے واقف، دستور کو جاننے والا، وکیل۔

**قانونِ دیوانی** ایسا قانون جو جائیداد اور دولت وغیرہ سے متعلق ہو۔

فعل مرکب: **قانون رائج کرنا** قانون پر عمل درآمد کرانا۔

**قانون ساز** اُصول و ضوابط طے کرنے والا/ والے۔

**قانونِ شریعت** شریعت کے اُصول و ضوابط۔

**قانون شکن** قانون توڑنے والا، قواعد کی خلاف ورزی کرنے والا۔

**قانونِ علت** (زیر ع، شد زبر ل) وجہ بتانے یا دلیل لانے سے متعلق قانون۔

**قانونِ عوام** لوگوں میں مقبول رسم و رواج، لوگوں کا بنایا ہوا دستور۔

**قانونِ فطرت** قدرت کا بنایا ہوا قانون جس میں کسی قسم کی تبدیلی ممکن نہیں، قانونِ الٰہی۔

**قانونِ فوجداری** قتل، ڈکیتی، چوری اور دوسرے سنگین جرائم میں ملوث افراد کو سزا دینے سے متعلقہ قانون۔

**قانون گو** (وج) تحصیل کا ایک اہلکار جس کے ذمے زمینوں کا حساب کتاب رہتا ہے۔

کہاوت: **قانون گو کی مری ہوئی کھوپڑی بھی دغا دیتی ہے** قانون گو سے وفا کی اُمید نہیں ہوتی۔

محاورہ: **قانون لاگو کرنا** قانون جاری کرنا، قانون نافذ کرنا۔

**قانونِ مال** مال گزاری اور دولت کے خرچ سے متعلق سرکاری ضابطہ، لگان و زمین کے محصولات کا قانون۔

**قانونِ مختص اُلامر** (پیش م، جزم خ، زبرت، پیش ص، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم م) ایسا قانون جو خاص معاملات سے متعلق ہو مثلاً قانونِ مال۔

**قانونِ مختص اُلمقام** (پیش م، جزم خ، زبرت، پیش ص، غم ا، جزم ل، زبر م) ایسا قانون جو کسی خاص ملک یا ملک کے کسی خاص حصے سے متعلق ہو۔

فعل مرکب: **قانون نافذ کرنا** کسی ملک میں نئے قانون کا اجرا ہونا۔

محاورہ: **قانون ہاتھ میں لینا** حکومت کے بنائے ہوئے دستور یا قاعدے کے خلاف کام کرنا، قانون کا لحاظ نہ کرنا۔

**قانوناً** قانون کی رُو سے، ازروئے دستور۔

**قانی** صف، ع۔ خون کے رنگ کا، سرخ۔

**قاہر** زیرہ۔ صف، ع۔ زبردست، جابر، ظالم، سخت گیر؛ حاوی، غالب۔

**قائد** زیرء۔ صف، ع۔ آگے کی طرف کھینچنے والا، قیادت کرنے، راہ دکھانے والا؛ سالار، سربراہ۔

**قائدُالجیش** سپہ سالار۔

**قائدِ اعظم** تحریک پاکستان کے قائد اور بانی پاکستان محمد علی جناح کا لقب۔

**قائدِ ایوان** (ے لین) پارلیمنٹ یا اسمبلی کا رہنما۔

**قائدِ حزبِ اختلاف** اسمبلی میں مخالف جماعت کا سربراہ۔

**قائزہ** لیٹا زیرء، زبرز۔ اند، ف۔ وہ لگان جو گھوڑے کی مالش کے وقت اُس کے منہ میں دی جاتی ہے تاکہ وہ سائیس کو کاٹ نہ لے۔

**قائل** زیرء۔ صف، ع۔ بولنے والا، کہنے والا؛ مان لینے والا، اقرار کرنے والا؛ جو لاجواب ہو جائے۔

محاورہ: **قائل کرنا** منوا لینا، کسی کو معتقد کرنا، لاجواب کر دینا۔

محاورہ: **قائل ہونا** رک: قائل کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

فقرہ: **قائل ہونے کی جگہ ہے** ماننا پڑتا ہے، تسلیم کرنا پڑتا ہے۔

**قائلین** زیرء، ی۔ جمع، مذ، ع۔ بولنے والے، جن سے کوئی قول منسوب ہو؛ ماننے والے۔

**قائم** لیٹا زیرء۔ صف، ع۔ ٹھہرا ہوا، ساکن؛ اِستادہ؛ اٹل، محکم، دیرپا؛ شطرنج کی بازی جس میں فریقین کے بادشاہ اور ایک ایک مہرے کے ساتھ کھیل قائم ہو جائے اور کسی کی ہار جیت نہ ہو۔

محاورہ: **قائم اُٹھنا** شطرنج کی بازی برابر رہنا، کسی کو مات نہ ہونا۔

**قائم اُلقیامت** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرق، زبرم) کنایۃً: حضرت امام مہدی۔

**قائم اُللیل** (پیش م، غم ا، جزم ل، شد ل، ے لین) رات بھر کھڑے ہو کر عبادت کرنے والا، تہجد گزار۔

**قائم اُلمزاج** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرم) ثابت قدم، مستقل مزاج۔

**قائم انداز** وہ جو اپنی بازی کو ہر طرف برقرار رکھے۔

**قائم بالا مر** (زیرب، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم م) نظم و نسق سنبھالنے والا، وہ جسے کسی کام کے لیے مقرر کیا گیا ہو۔

**قائم بازی** (شطرنج) جس میں کسی فریق کے جیتنے کا امکان نہ رہے۔

**قائم بالذات** (زیرب، غم ا، غم ل، شد ذ) جو بغیر کسی عامل یا سہارے کے کھڑا یا موجود ہو۔

**قائم بالغیر** (زیرب، غم ا، جزم ل، ے لین) جسے اپنے قیام یا وجود کی خاطر کسی دوسرے سہارے کی ضرورت پڑے۔

محاورہ: **قائم رکھنا** موجود رکھنا، برقرار رکھنا؛ جاری رکھنا، جوں کا توں رکھنا، صحیح سلامت رکھنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **قائم رہنا** رک: قائم رکھنا جس کا یہ لازم ہے؛ نہ گرنا، اڑا رہنا۔

**قائم شدہ** بنا ہوا، وجود میں آیا ہوا۔

**قائم کردہ** بنایا ہوا، وضع کیا ہوا۔

محاورہ: **قائم کرنا** کھڑا کرنا، اُٹھانا، تعمیر کرنا؛ بنیاد رکھنا، آغاز کرنا؛ مستحکم کرنا، مضبوط کرنا؛ تشکیل دینا، بنانا (جماعت وغیرہ)۔

**قائم مزاج** ثابت قدم، مستقل مزاج انسان۔

**قائم مقام** (زبرم) جو کسی اور کے منصب پر عارضی طور پر مامور ہو، جانشین، ولی عہد۔

**قائم مقامی** نیابت، عیوضی۔

**قائم ودائم** ہمیشہ باقی رہنے والا، بہت مدت تک برقرار رہنے والا۔

محاورہ: **قائم ہونا** بنیاد پڑنا، بنا پڑنا؛ ایک ہی حالت میں رہنا۔

**قائمہ** زیرء، زبرم۔ اند، ع۔ نوّے درجے کا زاویہ؛ پایہ؛ مستحکم، مضبوط۔

## ق۔ب

**قبا** زبرق۔ اسث، ع۔ لبادے اور چغے کی نسبت چست تراش کا لباس؛ اچکن۔ تصغیر: قباچہ۔

**قباپوشی** لباس پہننا؛ (مجازاً) شان و شوکت کا اظہار۔
محاورہ: **قبا پہنانا** پوشیدہ کرنا، چھپانا۔
**قبادوز** قبا سینے والا۔
**قبائے آہنی** زرہ۔
**قباحت** زبر ق، زبر ح۔ امث، ع۔ خرابی، برائی؛ نقص، عیب؛ رکاوٹ، دشواری؛ بدی، عیب۔ نیز (امذ) قبح (جزم ب)۔
**قباد** پیش ق۔ امذ۔ بہت امیر، بڑا بادشاہ۔
**قبالت** زبر ق، زبر ل۔ امث۔ دایہ گری، بچہ جنانے کا کام۔
**قبالہ** زبر ق، زبر ل۔ امذ، ع۔ مکان وغیرہ کا وہ کاغذ جس سے ملکیت ثابت کی جاسکے، دستاویزِ ملکیت؛ نکاح کی سند۔
**قبالہ دار** جس کے پاس قبالہ ہو۔
**قبالہ لکھنا** زمین یا جائیداد نام کرنا۔
**قبالۂ نیلام** وہ بیع نامہ جو فروخت کرنے والا حاکم کو دے۔
محاورہ: **قبالے ڈھیلے ڈھالے کرنا** لتاڑنا، بے عزتی کرنا۔
محاورہ: **قبالے لے ڈالنا** کسی پر قابو پالینا۔
محاورہ: **قبالے میں لانا** قبضے میں لانا۔
**قبائح** زبر ق، لیٹا زیرہ۔ امذ، ع۔ برائیاں، بدفعلیاں، بدکرداریاں۔
**قبائل** زبر ق، زیرہ۔ امذ، ع۔ قبیلہ (رک) کی جمع۔
**قبح** پیش ق، پیش ب۔ امذ، ع۔ عیب، نقص، خرابی؛ برائی، کراہیت۔
**قبح پیشانی** اونچے ماتھے والا؛ گھوڑے کی اونچی پیشانی جو بدنما و خراب تصور کی جاتی ہے۔
**قبر** زبر ق، جزم ب، جزم ر۔ امث، ع۔ مدفن، جہاں مُردے کو گاڑا جائے، گور، مرقد، مزار، تربت۔ جمع: قبور (پیش ق، و مع) قبریں، مزارات۔
محاورہ: **قبر بیٹھ جانا** قبر دھنس جانا، ٹوٹ جانا، منہدم ہو جانا۔
محاورہ: **قبر پر پھول/ پھولوں کی چادر چڑھانا** چادر کی شکل میں پھولوں کو گوندھ کر عقیدت کے اظہار کے طور پر کسی قبر پر ڈالنا۔
کہاوت: **قبر پر قبر نہیں ہوتی** قرض پر قرض نہیں دیا جاتا۔
محاورہ: **قبر پر لات مارنا** کسی بخیل سے اتفاقیہ سخاوت ہو جانا۔
محاورہ: **قبر پر موتنا** مرنے کے بعد بھی اظہار نفرت کرنا؛ توجہ نہ کرنا۔
**قبر تک** جیتے جی، مرتے دم تک۔
محاورہ: **قبر تک ساتھ جانا** موت تک پیچھا نہ چھوڑنا، تمام عمر ساتھ رہنا۔
محاورہ: **قبر تک واقفیت ہونا** حقیقت سے آگاہ ہونا۔
محاورہ: **قبر جھانک آنا** مرنے کے قریب ہونا۔

محاورہ: **قبر سے نکل کر آنا** رنج، غم یا بیماری کی وجہ سے لاغر ہو جانا، بہت دُبلا ہونا؛ انتہائی بیماری کی حالت سے صحت مند ہونا۔
**قبر کا پتھر** وہ پتھر جس پر مرنے والے کا نام اور تاریخِ وفات وغیرہ کندہ کر کے قبر پر لگایا جاتا ہے۔
**قبر کا تعویذ** وہ نشان جو قبروں پر لگایا جاتا ہے۔
کہاوت: **قبر کا حال مردہ ہی جانے** جس پر گزرتی ہے وہی بہتر جانتا ہے۔
**قبر کا عذاب** مسلمانوں کے عقیدے کے مطابق گنہگاروں کو قبر میں ملنے والی سزا۔
کہاوت: **قبر کا منہ جھانک کر آئے ہیں** بڑی مشکل سے بچے ہیں۔
**قبر کی سی خاموشی** سناٹا، حد سے زیادہ خاموشی۔
کہاوت: **قبر کی مٹی قبر کو ہی لگتی ہے** جب کسی شے سے جدا ہونے والا حصہ اُسے لگا دیا جائے تو کہا جاتا ہے۔
محاورہ: **قبر کے مُردے اُکھاڑنا** پرانے جھگڑے کھڑے کرنا، دبے ہوئے فتنے اُبھارنا۔ نیز گڑھے مُردے اُکھاڑنا۔
محاورہ: **قبر کھدنا** شامت آنا۔
محاورہ: **قبر کھود کر لانا** جہاں تک ممکن ہو تلاش کر کے لانا؛ پاتال سے ڈھونڈ کر لانا۔
محاورہ: **قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھنا** قریب المرگ ہونا، عمر کے آخری حصے میں ہونا۔
محاورہ: **قبر میں پاؤں ہونا** بہت بوڑھا ہونا، مرنے کے قریب ہونا۔
محاورہ: **قبر میں پہنچانا** قریب المرگ کر دینا؛ مار دینا۔
محاورہ: **قبر میں پیٹھ/ کمر نہ لگنا** مر کر بھی چین نہ آنا، قبر میں بھی آرام سے نہ رہنا۔
کہاوت: **قبر میں تین دن بھاری ہوتے ہیں** قبر میں پہلے تین دن تک انسان کے اعمال کا حساب کتاب ہوتا ہے (جو انتہائی مشکل مرحلہ تصور کیا جاتا ہے)۔
محاورہ: **قبر میں ساتھ لے جانا** زندگی بھر نہ بھولنا، کسی شے کا بھلائے نہ بھولنا؛ خصوصاً اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی مال و زر سنبھال سنبھال کر رکھے اور ضرورت پڑنے پر بھی خرچ نہ کرے۔
محاورہ: **قبر میں سے اُٹھا لینا** کسی سے بدلہ لینے کے لیے اس قدر آمادہ ہونا کہ دشمن کے مرنے کے بعد بھی سزا دیے بغیر نہ رہنا۔
محاورہ: **قبر میں کیڑے پڑنا** مرنے کے بعد عذاب میں مبتلا ہونا؛ مرنے

کے بعد بھی چین نہ ملنا۔

بددعا: قبر میں کیڑے پڑیں قبر میں بھی تکلیف پہنچے/ ہو۔

قبرستان (زبرق، جزم ب، زیر، جزم س) جہاں بہت سی قبریں ہوں۔

قبس زبرق، زبرب۔ اند۔ آگ، شرر، چنگاری۔

قبض زبرق، جزم ب۔ اند، ع۔ گرفت، پکڑنے کا عمل، دل یا طبیعت کی تنگی؛ روک، رکاوٹ؛ اجابت کا بند ہونا۔

قبض البول (پیش ض، غم ا، جزم ل، وج) پیشاب میں روکاٹ پڑنا یا پیشاب بند ہو جانا۔

قبض الوصول (پیش ض، غم ا، جزم ل، پیش و، وسع) تنخواہ کا چٹھا جس پر رسید درج کرائی جائے (اُردو کا تصرف)۔

قبضِ روح موت کے فرشتے کا روح کو پکڑ لے جانا۔

محاورہ: قبض کرنا پاخانہ نہ آنے دینا؛ روح نکالنا، کھینچنا۔

قبض وبسط دل کا خدا کی طرف کبھی متوجہ نہ ہونا اور متوجہ ہونا۔

قبضہ زبرق، جزم ب، زبرض۔ اند، ع۔ قابو، گرفت، تسلط، ملکیت، تصرف؛ مٹھی یا مٹھی میں آ جانے والی چیز، وہ پرزہ جو چول پر گھومنے والی چیز کو تھامے رکھے، مثلاً: کواڑ کا قبضہ؛ موٹھ، تلوار، چاقو وغیرہ کا دستہ۔ قبضے قبضہ کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: قبضہ اُٹھانا ہاتھ سے جانے دینا، دست بردار ہونا۔

محاورہ: قبضۂ اختیار میں دینا ملکیت میں دینا۔

محاورہ: قبضہ پانا قابو پانا، دخل اختیار کرنا۔

محاورہ: قبضہ جمانا قابض ہونا، اپنے اختیار میں کرنا، اپنی ملکیت میں لے لینا۔

محاورہ: قبضہ چلنا بس چلنا، اختیار میں ہونا۔

محاورہ: قبضہ چومنا جذبۂ جوش سے تلوار کے دستے کا بوسہ لینا۔

قبضہ دار ایک قسم کا موروثی کاشت کار۔

محاورہ: قبضہ دینا کوئی شے کسی کے حوالے کرنا؛ دخل دینا۔

محاورہ: قبضہ رکھنا کسی شے پر اپنا اختیار رکھنا، قابو میں رکھنا، دخل میں رکھنا۔

کہاوت: قبضہ سچا، دعویٰ جھوٹا تصرف اور قبضے کی اہمیت ہوتی ہے، خالی خولی دعووں کو کون پوچھتا ہے۔

قبضۂ قدرت کامل اختیار، مراد: مشیتِ الٰہی۔

محاورہ: قبضہ کرنا زبردستی اپنے قابو میں کرنا۔

محاورہ: قبضہ لینا افسرانِ اعلیٰ کی مدد سے کسی جائیداد کا دخل حاصل کرنا۔

محاورہ: قبضے پر ہاتھ ڈالنا تلوار سونتنے کے لیے دستے کو پکڑنا؛ کسی دوسرے کی تلوار کے دستے کو پکڑنا تاکہ وہ تلوار نہ نکال سکے؛ لڑائی کے لیے تیار رہنا۔

محاورہ: قبضے پر ہاتھ رکھنا لڑائی پر آمادہ ہونا، جنگ کے لیے تیار ہونا۔

محاورہ: قبضے چڑھے ہونا بازوؤں کی مچھلیاں توانا ہونا۔

محاورہ: قبضے میں آنا اختیار میں آنا، قابو میں آنا؛ ہتھے چڑھنا۔

محاورہ: قبضے میں رہنا تصرف میں رہنا، بس میں رہنا۔

محاورہ: قبضے میں کر لینا قابو میں کر لینا، اختیار میں کر لینا۔

محاورہ: قبضے لگانا دروازے وغیرہ کے پٹوں کو قبضے لگانا تاکہ وہ گھوم سکے۔

قبط زیرق، جزم ب۔ علم، ع۔ حضرت موسیٰ کے ایک بیٹے کا نام جن کی اولاد قبطی کہلاتی ہے؛ شمالی افریقہ کی ایک قوم؛ مصر کا پرانا نام۔

قبقاب زبرق، جزم ب۔ امث۔، ع شیر کی دھاڑ؛ چھاپے کی مہر؛ کاغذ کی سطح کو چمکانے کی کوڑی؛ کھڑاؤں۔

قبل زبرق، جزم ب۔ متعلق فعل، ع۔ پہلے، آگے، پیشتر، سامنے۔

قبل ازاں اس سے پہلے، پہلے پہل، پیشتر۔ نیز قبل ازیں۔

قبل از وقت مقررہ وقت سے پہلے۔

قبل مسیح حضرت عیسیٰ کی ولادت سے پہلے کا زمانہ۔

قبل پیش ق، پیش ب۔ اند، ع۔ آگے کا حصہ۔ نیز (مراداً) زنانہ شرمگاہ، اندامِ نہانی۔

قبل و دُبر اگاڑی پچھاڑی۔

قبلوانا پیش ق، پیش ب۔ فعل متعدی۔ اعتراف کرانا، منوانا؛ جرم تسلیم کرانا۔

قبلہ زیرق، جزم ب، زبرل۔ اند، ع۔ وہ سمت جس کی طرف مسلمان منہ کر کے نماز پڑھتے ہیں، خانۂ کعبہ؛ مقدس، محترم مقام یا ذات۔ بزرگوں کو مخاطب کرنے یا اُن کے نام کے ساتھ احتراماً لگانے کا کلمہ۔

قبلۂ انام سب کے لیے واجب الاحترام۔

محاورہ: قبلہ بدلنا سمت تبدیل کرنا، رُخ تبدیل کرنا؛ رویہ بدلنا۔

قبلہ پرست قبلے کی طرف منہ کرنے والا۔ مراد: مسلمان۔

قبلۂ حاجات مرادیں برلانے والا، حاجتیں پوری کرنے والا۔

محاورہ: قبلہ درست کرنا صحیح سمت اختیار کرنا، راہِ راست پر آنا۔

قبلۂ دنیا و دیں دُنیا اور دین دونوں کو سنوارنے والا۔ مراد: حضرت محمد ﷺ۔

قبلۂ دیں وہ چیز جس کی دین کی وجہ سے بہت عزت کی جائے۔

قبلہ رُو قبلے کی سمت، قبلے کی جانب؛ خانۂ کعبہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنے والے۔ نیز قبلہ رُخ۔

محاورہ: قبلہ رُو کرنا قریب المرگ کو قبلے کی طرف منہ کر کے لٹانا۔

قبلۂ عالم بادشاہ، بزرگ شخص۔ نیز قبلۂ عالی۔

**قبلۂ کونین** (ولین، ے لین) دونوں جہانوں کے محترم، مراد: باپ۔
**قبلہ گاہ** بزرگ یا عزیز شخص کے لیے۔
**قبلہ گاہی** میرے قبلہ گاہ۔
**قبلہ نما** (پیش ن) ایک آلہ جس کے ذریعے خانۂ کعبہ کی سمت معلوم کی جاتی ہے، قطب نما۔
**قبلہ وکعبہ** عموماً والد کے لیے مستعمل۔
نقرہ: **قبلہ ہو تو منہ کروں** کمال بیزاری ظاہر کرنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔
**قبور** پیش ق، ومع۔ اند، ع۔ قبر (رک) کی جمع؛ پستول رکھنے کا گھوڑے کی کاٹھی میں بنا چمڑے کا خانہ۔
**قبول** (۱) زبر نیز پیش ق، ومع۔ اند، ع۔ ماننا، منظور کرنا، اقرار کرنا؛ منظوری۔ صف: منظور کیا ہوا، تسلیم، اقرار، منظور۔
**قبول جمع** مقررہ مالگزاری۔
**قبول جواب** وہ جواب دعویٰ جس میں دعویٰ کو درست تسلیم کیا جائے۔
کہاوت: **قبولِ خاطر ولطفِ سخن خدا داد است** کلام میں خوبی اور دل پسندی اللہ کی دین ہے۔
محاورہ: **قبولِ خاطر ہونا** دل کو پسند آنا۔
**قبولِ خط** تحریری منظوری۔
محاورہ: **قبول دینا** مان لینا، اقبال کرنا۔
**قبول صورت** خوش شکل، بدصورت کی ضد۔
**قبولِ عام** مقبولیت اور پسندیدگی۔
محاورہ: **قبول کرنا** منظور کرنا، تسلیم کرنا؛ دعا وغیرہ پوری کرنا۔
**قبول** (۲) پیش ق، ومع۔ اند۔ آگے بڑھنا، پیش روی۔
**قبولنا** زبر ق، ومع، جزم ل۔ فعل لازم۔ اعتراف کرنا، تسلیم کرنا؛ اپنانا۔
**قبولی** زبر نیز پیش ق، ومع۔ اسث، ع۔ پلاؤ کی ایک قسم جس میں گوشت کے بجائے دال ہوتی ہے۔
**قبولیت** زبر نیز پیش ق، ومع، شد زبر ی۔ اسث، ع۔ پسندیدگی، قبولِ عام؛ ماننا، تسلیم کرنا، مستجاب ہونا۔
**قبولیت کی گھڑی** نیک ساعت، دُعا قبول ہونے کا وقت۔
**قبہ** زبر ق، شد زبر ب۔ اسث۔ اوجھڑی، خانے دار شے؛ جانوروں کا معدہ۔
**قبہ** پیش ق، شد زبر ب۔ اند، ع۔ گنبد، برجی، علم، محراب۔
**قبۃ الصخرا** (پیش ۃ، شد زبر ص، جزم خ) یروشلم میں مسجد عمر کا لقب۔
**قبہ دار** محراب دار، محدب۔
**قبہ نما** گنبد نما، گمٹی دار۔
**قبیح** زبر ق، ی۔ صف، ع۔ برا، بد، ناپسندیدہ، خراب، نازیبا، مکروہ؛ قابلِ شرم، معیوب۔ جمع: قبائح۔
**قبیل** زبر ق، ی۔ اند، ع۔ گروہ، جمعیت؛ نوع، قسم، جنس۔
**قبیلہ** زبر ق، ی، زبر ل۔ اند، ع۔ وسیع برداری، خاندانوں کا مجموعہ، گروہ انسانی، گھرانہ، کنبہ، جمعیت؛ بیوی، جورو۔
**قبیلہ دار** شادی شدہ مرد یا عورت۔

## ق۔پ

**قپو** زبر ق، ومع۔ اند۔ باب، دروازہ، مقام۔
**قپوچی** زبر ق، ومع۔ اند۔ دربان؛ مستری۔

## ق۔ت

**قتات** زبر ق، شدت۔ صف۔ اند۔ چھپ چھپ کر باتیں سننے اور دوسروں تک پہنچانے والا۔
**قتال** زبر ق، شدت۔ صف۔ تفضیل، ع۔ قتل و خونریزی میں بڑھا ہوا، بہت بڑا قاتل۔ (مث) **قتالہ** (لفظاً) بہت زیادہ قتل کرنے والی؛ (کنایۃً) معشوقہ۔
**قتال** زبر ق۔ اند۔ جنگ وجدل۔
**قتل** زبر ق، جزم ت۔ اند، ع۔ کسی کو ہلاک کرنا، جان سے مارنا۔
**قتلِ عام** اندھادھند، بے روک ٹوک خوں ریزی۔
**قتلِ عمد** (زبر ع، جزم م) جان بوجھ کر نہ کہ کسی اشتعال کی بنا پر کسی کو ہلاک کرنا۔
محاورہ: **قتل کرنا** جان سے مارنا، ہلاک کرنا؛ زیر کرنا، بس میں کرنا؛ خواہشات کو دبانا؛ محبوب یا معشوق کا ناز و انداز دکھا کے تڑپانا۔
**قتل کی رات** محرم کی دسویں رات۔
**قتل گاہ** مقتل، جہاں قتل کیا جائے۔
**قتلِ نفس** خواہشات کو مارنا۔
**قتل وخون** کٹا چھنی، جانی نقصان۔
**قتل وغارت** لوٹ مار، جان سے مارنا۔
**قتلہ** زبر ق، جزم ت۔ اند، ف۔ ترشا ہوا ٹکڑا، قاش (اُردو کی اختراع)۔ نیز قتلا۔ تص: قتلی۔
**قتور** زبر ق، ومع۔ اند۔ بخیل، جو اہل وعیال پر تنگی کرے۔
**قتی** پیش ق، شدت۔ اسث، ت۔ چھوٹی ٹوکری، پٹاری جس میں انگور روئی میں

رکھ کر دور دراز علاقوں میں بھیجے جاتے ہیں۔

**قتیل** زبرق، ی۔صف، ع۔ جو مارا گیا ہو، ہلاک، کشتہ، مقتول۔

## ق۔ث

**قثا** زبرق، شدث۔اسث، ع۔ ککڑی، کھیرا۔

**قثم** پیش ق، زبرث۔صف، ع۔ فیاض، سخی؛ نفیس کپڑے، لنگر بگڑ، چرخ۔

## ق۔ح

**قحبہ** لیٹا زبرق، جزم ح، زبرب۔اسث، ع۔ فاحشہ، پیشہ کرنے والی، رنڈی، چھنال؛ (لفظاً) کھانسی۔

کہاوت: **قحبہ چوں پیر شود پیشہ کار کند دلالی/ نقادی** بدکار عورت جب بوڑھی ہو جاتی ہے تو دلالی کرنے لگتی ہے۔

**قحبہ خانہ** (ع۔ف) چکلا، پیشہ ور رنڈیوں کا ٹھکانا، بدکاری کا مسکن۔

**قحط** لیٹا زبرق، جزم ح۔اند، ع۔ کال، سوکھا، غذائی قلت؛ کسی چیز کی کم یابی یا نایابی۔

**قحط اُلرجال** (پیش ط، غم ا، غم ل) کام کے آدمیوں، لائق افراد کی کمی۔

**قحط زار** قحط کا عالم۔

**قحط زدہ** بھوکا، کنگال؛ وہ جو فاقوں کی وجہ سے بہت کھائے؛ بہت لاغر۔

**قحط سالی** بارش کی قلت یا کسی آفت کے سبب اجناس کی کم یابی، سوکھا۔

**قحف** لیٹا زبرق، جزم ح۔اند۔ کھوپڑی، کاسۂ سر۔

**قحل** زبرق، جزم ح۔اند۔ جسم میں ہونے والی خشکی۔

## ق۔د

**قد** زبرق، ع۔ جسم کا طول، انسانی جسم کی ایڑھی سے چوٹی تک کی اور جانوروں میں پیٹھ تک کی اُونچائی، بالا، ڈیل، قامت۔

محاورہ: **قد اُونچا کرنا** حیثیت بڑھانا؛ اہمیت دینا۔

**قدِ آدم** ایک آدمی کے اوسط قد کے برابر۔ نیز آدمی کا قد۔

**قدِ آدم تصویر** سر سے پاؤں تک کی پوری کھڑی تصویر۔

محاورہ: **قدِ آدم تعظیم کو اُٹھنا** سیدھا کھڑا ہو کر تعظیم دینا۔

**قد آزاد** سیدھا قد، سرو قد۔

**قد آور** لمبا تڑنگا، بڑے ڈیل ڈول والا؛ مانی ہوئی شخصیت، ممتاز شخصیت۔

فقرہ: **قد برابر بجلی پڑے** ہلاک ہو جائے۔

محاورہ: **قد بڑھانا** قد نکالنا؛ حیثیت بڑھانا، درجہ بلند کرنا۔

محاورہ: **قد دال ہونا** جھک جانا، خمیدہ ہونا۔

**قدِ دوتا** (مع) وہ قد جو زیادہ لمبا ہونے کی وجہ سے جھکا ہو، خمیدہ قد۔

**قدِ رعنا** اچھا قد، خوبصورت قد۔

**قد کاٹھ** ڈیل ڈول۔ نیز رک: **قد و قامت**۔

محاورہ: **قد نکلنا** قد دراز ہونا؛ قد میں کسی سے زیادہ ہونا۔

مرکب عطفی: **قد و قامت** (شدد، نیز بلا شد) ڈیل ڈول، جسامت۔

**قداح** زبرق۔اند۔ فال نکالنے کا تیر، قرعہ اندازی کا تیر۔

**قدّاح** زبرق، شدد۔صف۔ آنکھ، ناک، کان کا ماہر طبیب۔

**قداحی** زبرق۔اسث۔ عیب گوئی، طعنہ زنی، نکتہ چینی۔

**قدّاحی** زبرق، شدد۔اسث۔ طب کا پیشہ، جراحت۔

**قدّاس** پیش ق، شدد۔اسث۔ وہ نماز جو عیسائی آدمی رات کو پڑھتے ہیں۔

**قدّام** پیش ق، شدد۔اند۔ فوج کا اگلا حصہ، پیشرو۔

**قدامت** زبرق، زبرم۔اسث، ع۔ پُرانا پن، کہنگی، عمر رسیدہ ہونا؛ روایت پسندی، جدت سے احتراز۔

**قدامت پسند** پرانی روایات کا ماننے والا۔ نیز **قدامت پرست**۔

**قدح** زبرق، زبرد۔اند، ع۔ پیالہ، شراب پینے کا بڑا کٹورا یا کاسہ۔

**قدح آشام** شرابی، شراب نوش۔

**قدح پرست** بہت زیادہ پینے والا۔

**قدح پیا** شراب پینے والا۔

محاورہ: **قدح چڑھانا** بہت زیادہ شراب نوشی کرنا۔

**قدح خوار** (و معدولہ) بہت پینے والا۔

**قدح ساز** پیالہ بنانے والا۔

**قدح کش** رک: **قدح خوار**۔

محاورہ: **قدح کی خیر منانا** بہتری چاہنا، نفع چاہنا۔

**قدح گردانی** بار بار پینا۔

**قدح گسار** (پیش گ) شراب پینے والا۔

**قدح** زبرق، جزم د، جزم ح۔اند، ع۔ مذمت، ملامت، دُشنام دہی، ہجو، طعنہ زنی؛ چھیدنا، سوراخ کرنا؛ آنکھ کا آپریشن۔ عام: **قدَح**۔

**قدح سرائی** عیب جوئی، طعنہ زنی۔

محاورہ: **قدح کرنا** جراحت کرنا؛ برا بھلا کہنا، گالیاں دینا؛ تردید کرنا۔

محاورہ: **قدح ہونا** رک: **قدح کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**قدر** زبرِق، جزم د۔ امث، ع۔ مقدار؛ اندازہ، قیمت؛ حیثیت، مرتبہ؛ مان، عزت، تکریم۔

**قدردانی** خوبی کو پہچاننا اور ماننا؛ عزت افزائی، اعترافِ کمال، انعام واکرام۔

**قدرِشربت** دوا کی خوراک کی مقدار۔

**قدرِعافیت** چین سکون سے رہنے کو غنیمت جاننا۔

**قدرِمایہ** تھوڑی مقدار۔

**قدروقیمت** عزت، وقعت، توقیر۔

**قدر** زبرِق، زبرد۔ امث، ع۔ آزادیِ عمل، مختاری، تقدیر، حکمِ الٰہی۔

**قدروقضا** انسان کے اپنے اعمال پر قادر یا مرضیِ الٰہی کے تابع ہونے کا نزاعی مسئلہ۔

**قدر** زبرِق، زبرد۔ امث۔ ہانڈی، دیگ۔

**قدرت** پیشِ ق، جزم د، زبرر۔ امث، ع۔ قبضہ، قابو؛ اہلیت، لیاقت، مجال، سکت؛ طاقت، قوت، زور؛ شانِ الٰہی۔

**قدرتِ بیان** قوتِ اظہار، بیان کی طاقت۔

محاورہ: **قدرت پانا** قابو حاصل کرنا، مہارت حاصل کرنا۔

محاورہ: **قدرت حاصل ہونا** پہنچ ہونا، دسترس حاصل ہونا، عبور ہونا، مہارت حاصل ہونا۔

**قدرتِ خدا** اللہ کی شان (تعجب اور حیرت کے موقع پر بولتے ہیں)۔

محاورہ: **قدرت رکھنا** قابلیت رکھنا، لائق ہونا، اختیار رکھنا۔

**قدرت کا تماشہ** زمانے کی نیرنگی۔

**قدرت کا کارخانہ** جہان، دُنیا، کائنات۔

**قدرت کا کرشمہ** اللہ تعالیٰ کی طاقت اور صناعت کی مظہر اشیا، عجیب و غریب چیزیں، خدائی شاہکار۔

**قدرت کا کھلونا** (کنایۃً) پیدائشی خوبصورت۔

**قدرتِ کاملہ** پوری طاقت، مکمل دسترس، بے انتہا طاقت۔

**قدرتِ کلام** اظہارِ بیان۔

**قدرت کی کاری گری** شانِ الٰہی، اللہ کی صناعی۔

محاورہ: **قدرت کے کارخانے ہونا** اللہ کی مصلحتیں یا کرشمے ہونا، مظاہرِ قدرت ہونا۔

کہاوت: **قدرت کے یہاں دیر ہے اندھیر نہیں** اللہ کے حضور کی گئی دُعا کی قبولیت میں کسی مصلحت کی وجہ سے دیر تو ہوسکتی ہے لیکن ردِّ دُعا ممکن نہیں۔

محاورہ: **قدرت ہونا** اختیار ہونا، قابو ہونا۔

**قدرتاً** فطری طور پر؛ ازخود، اپنے آپ۔

**قدرتی** پیشِ ق، جزم د، زبرر۔ امث، ع۔ فطری، طبعی، اصلی، قانونِ فطرت کے مطابق؛ خودبخود نمودار ہونے والا۔

**قدرتی اشیا** ایسی تمام اشیا جن کا تعلق فطرت سے ہو مثلاً: فصلیں، موسم، ہوا، دھوپ، پانی وغیرہ۔

**قدرتی اعداد** (ریاضی) ایسے اعداد جن کو پورا پورا تقسیم کیا جاسکے۔

**قدرتی بند** دریا وغیرہ کی لہروں سے اکٹھی ہوجانے والی مٹی جو پانی کے بہاؤ میں رکاوٹ پیدا کرے۔

**قدرتی ماحول** فطری اشیا مثلاً ہوا، پانی، زمین اور پودوں وغیرہ پر مشتمل فضا۔

**قدرتی وسائل** قدرتی اشیا (درخت،، زمین، پانی، ہوا اور مٹی وغیرہ)۔

**قدری** زبرِق، جزم د۔ امذ، ع۔ ایک فرقہ جو قضا و قدر کا قائل نہیں اور انسان کو خودمختار اور آزاد سمجھتا ہے۔ نیز **قدریہ**۔

**قدری** پیشِ ق، جزم د۔ امث، ع۔ زور، طاقت، اصرار، ابرام۔

**قدرے** زبرِق، جزم د۔ صف۔ متعلق فعل۔ کسی قدر، قلیل، معمولی طور پر، ذرا۔

**قدس** پیشِ ق، پیش نیز جزم د۔ صف، ع۔ پاک، متبرک؛ پاکیزگی، طہارت۔

**قدس اللّٰہ سرہ العزیز** (زیرس، شدز زبرز، پیش ہ مثل ومع) اللہ تعالیٰ اُن کی قبر کو پاک کرے، فوت شدہ بزرگوں کے نام کے ساتھ رحمۃ اللہ علیہ کی جگہ کہا جاتا ہے۔

**قدسی** (جزم د) عالمِ بالا سے تعلق رکھنے والا؛ پاکیزہ۔ نیز فرشتہ۔

**قدس سرہٗ** پیشِ ق، شدز زیرد، زبرس، زیرس، شد لیٹا پیش ر، پیش ہ مثل ومع۔ دعائیہ فقرہ، ع۔ اللہ نے اس کے سینے کو پاک کردیا۔

**قدسیہ** پیشِ ق، جزم د، زیرس، زبری۔ صف۔ امث، ع۔ فرشتوں کا سا؛ پاک عورت، قدسی صفات رکھنے والی؛ **قدسی** (رک) سے منسوب۔

**قدغن** زبرِق، جزم د، زبرغ۔ امث، ت۔ پابندی، روک، ممانعت؛ بندش، امتناعی تاکید، تنبیہ۔

**قدم** زبرِق، زبرد۔ امذ، ع۔ پاؤں، رفتار؛ پاؤں کا نشان، نقشِ پا؛ وہ فاصلہ جو رفتار کی حالت میں دو پیروں کے درمیان ہو۔

محاورہ: **قدم اُٹھا دینا** شکست دینا؛ بھگا دینا۔

**قدم اُٹھا کر** تیز تیز، جلدی سے۔

محاورہ: **قدم اُٹھانا** چلنے کے ارادے سے پاؤں بڑھانا، حرکت کرنا۔

محاورہ: **قدم اُٹھ جانا** بھاگ جانا، فرار ہونا۔

محاورہ: قدم اُکھڑنا بھاگ جانا؛ میدانِ جنگ سے فرار ہونا، شکست ہونا؛ پاؤں زمین پر نہ جمنا۔
محاورہ: قدم اُلجھنا پاؤں کا کپڑوں میں پھنسنا۔
محاورہ: قدم آگے بڑھانا آگے جانا، پیش قدمی کرنا۔
محاورہ: قدم آگے بڑھنا آگے جانا، روانہ ہونا۔
محاورہ: قدم آگے نہ بڑھنا پیش قدمی کی ہمت نہ ہونا۔
محاورہ: قدم آنا تشریف لانا، آکر رونق بخشنا۔
قدم باز تیز رفتار، چالاک اور خوشنما گھوڑا۔
قدم بازی تیز روی، تیز چلنا۔
قدم با قدم پیروی کرتے ہوئے، کسی کی روش پر چلتے ہوئے۔ نیز قدم بقدم، قدم بہ قدم۔
محاورہ: قدم باہر نکالنا کسی حد سے تجاوز کرنا، حد سے باہر نکلنا۔
قدم برداشتہ تیز رفتاری سے پاؤں اُٹھاتے ہوئے۔
محاورہ: قدم بڑھانا آگے بڑھنا، چلنا؛ اپنی حد سے تجاوز کرنا۔
محاورہ: قدم بڑھ کر لینا استقبال کرنا۔
محاورہ: قدم بڑھنا سبقت لے جانا، مقدم ہونا۔
محاورہ: قدم بقدم ساتھ چلنا ساتھ ساتھ چلنا، مکمل پیروی کرنا۔
قدم بوس (و ج) پیروں کو چومنے یا چھونے والا؛ (مجازاً) فرشی سلام کرنے والا۔
قدم بوسی پاؤں چھونے یا پاؤں کو ہاتھ لگانے کا عمل؛ کسی بلند مرتبہ بزرگ کی خدمت میں حاضر ہونے کا عمل۔
محاورہ: قدم بوسی کرنا کسی بزرگ یا محبوب شخصیت سے ملاقات کرنا، کسی بڑے انسان سے ربط کرنا۔
محاورہ: قدم بوسی کے لیے حاضر ہونا خدمت میں آنا۔
محاورہ: قدم بہکنا لڑکھڑانا، پاؤں ٹھیک جگہ پر نہ بیٹھنا؛ دانستہ یا نادانستہ کوئی غلط کام کر بیٹھنا؛ کسی گناہ کا سرزد ہونا۔
محاورہ: قدم بے جا اُٹھنا کوئی نامناسب کام سرزد ہونا، اقدام غلط ہونا۔
محاورہ: قدم بیچ میں سے نکل جانا/نکلنا کسی معاملے میں دخل نہ دینا، تعلق نہ رکھنا، واسطہ نہ رہنا۔
محاورہ: قدم بھاری ہونا کسی کا آنا منحوس ثابت ہونا، سبز قدم ہونا؛ حاملہ ہونا۔
محاورہ: قدم پر سر رکھ دینا اطاعت کرنا، مطیع ہونا، منت سماجت کرنا، خوشامد کرنا۔ نیز قدموں پر سر رکھ دینا۔
محاورہ: قدم پر قدم رکھنا پیروی کرنا؛ کسی کی خصوصیات اور عادات اپنانا؛ ہمسری کرنا۔
محاورہ: قدم پر گرانا کسی کو تعظیم و عزت کے لیے مجبور کرنا۔
محاورہ: قدم پر قدم گرنا پاؤں پڑنا، عاجزی کے ساتھ سر کو پاؤں پر رکھنا؛ منت سماجت یا معافی کے لیے پاؤں پکڑنا۔
محاورہ: قدم پر ہاتھ دھرنا قسم کی خاطر کسی کے پاؤں کو ہاتھ لگانا؛ خوشامد کرنا۔
محاورہ: قدم پڑنا کسی چیز کے اوپر پاؤں آجانا، قدم رکھا جانا۔
محاورہ: قدم پکڑنا (احتراماً) بزرگوں کے پاؤں کو ہاتھ لگانا؛ منت سماجت کرنا؛ کسی جگہ کی خوبصورتی کے باعث اُس مقام پر ٹھہرنے کے لیے مجبور ہو جانا، آگے نہ بڑھنے دینا۔
محاورہ: قدم پیچھے ہٹنا پسپا ہونا، جنگ میں بزدلی سے پیچھے ہٹنا۔
محاورہ: قدم پے ہونا گھٹنوں کے قریب سے پاؤں کو کاٹ دیا جانا۔
محاورہ: قدم پھر جانا پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا؛ استقلال میں فرق آنا؛ تذبذب کا شکار ہونا۔
محاورہ: قدم پھونک کے رکھنا احتیاط کرنا۔
محاورہ: قدم تک پہنچنا کسی کے پاس چل کر جانا۔
محاورہ: قدم تک پہنچانا رک: قدم تک پہنچنا جس کا یہ متعدی ہے۔
محاورہ: قدم پھیرنے آنا مرنے سے پہلے کسی جگہ آخری بار جانا۔
محاورہ: قدم ٹوٹنا سپاہیوں کا دائیں سے بایاں اور بائیں سے دایاں قدم ملا کر نہ چلنا۔
محاورہ: قدم ٹھہرنا لغزش نہ ہونا، استقلال سے رہنا۔
محاورہ: قدم ثابت رہنا پاؤں میں لغزش نہ آنا۔
محاورہ: قدم جانا پہنچنا، جانا۔
محاورہ: قدم جبیں پہ رکھنا تشریف لانا۔
محاورہ: قدم جمانا ٹھہرنے کی صورت نکالنا؛ مضبوطی سے کھڑے ہونا، جم کر کھڑا ہونا۔
محاورہ: قدم جمنا رک: قدم جمانا جس کا یہ لازم ہے۔
محاورہ: قدم چومنا بے حد عزت و احترام کرنا، قدم بوسی کرنا؛ طنزاً شرارتی تسلیم کرنا۔
محاورہ: قدم چھوڑنا جدا ہونا؛ الگ ہونا۔

محاورہ: **قدم چھونا** احتراماً کسی کے پاؤں کو ہاتھ لگانا، ادباً کسی کے پاؤں کو بوسہ دینا، عقیدت کی وجہ سے کسی کے پاؤں میں گر پڑنا۔

محاورہ: **قدم حکم سے باہر رکھنا** حکم کی تعمیل نہ کرنا۔

محاورہ: **قدم حکم سے باہر نہ رکھنا** دیے گئے حکم کے مطابق کام کرنا، کوئی کوتاہی نہ کرنا۔

محاورہ: **قدم خلاف دھرنا** برخلاف بات کرنا، دیے گئے حکم کے اُلٹ کام کرنا۔

محاورہ: **قدم درمیان سے اُٹھ جانا** تعلق ختم ہو جانا، کوئی واسطہ نہ رہنا۔

محاورہ: **قدم درمیان میں ہونا** تعلق یا واسطہ ہونا، دخل ہونا۔

کہاوت: **قدمِ دَرویشاں ردِّ بلا** نیک آدمی کے آنے سے مصیبت یا بلا دُور ہو جاتی ہے۔

محاورہ: **قدم دریا ہونا** گھوڑے کا بہت تیز رفتاری سے بھاگنا۔

محاورہ: **قدم دکھانا** گھوڑے کا تیز چال چلنا؛ رخصت ہونا، چلتے پھرتے نظر آنا۔

محاورہ: **قدم دیکھنا** کسی بزرگ ہستی کی زیارت کرنا، کسی انتہائی نیک انسان کا چہرہ دیکھنا۔

محاورہ: **قدم دھرنا** پاؤں رکھنا، آنا۔

محاورہ: **قدم دھودھو کر پینا** بہت عزت کرنا۔

محاورہ: **قدم ڈگمگانا** لڑکھڑانا، پاؤں میں لغزش آنا۔

محاورہ: **قدم رُکنا** ٹھہر جانا، چلنے سے باز آنا۔

محاورہ: **قدم رکھنا** چلنا؛ کسی کام کی ابتدا کرنا؛ کسی کام کے کرنے کا دعویٰ کرنا؛ دخل دینا، کسی معاملے کے بیچ میں پڑنا۔

محاورہ: **قدم رنجہ فرمانا** تشریف لانا، آنے کی زحمت اُٹھانا۔

محاورہ: **قدم زمین پر نہ رکھنا** بہت مغرور ہونا، تکبر سے چلنا، اکڑ کر چلنا۔

محاورہ: **قدم زمین سے نہ لگنا** بہت تیز چلنا۔

محاورہ: **قدم زن ہونا** قدم رکھنا، چلنا، جانا۔

محاورہ: **قدم سر پر رکھنا / لینا** تعظیم کرنا، تکریم کرنا۔

محاورہ: **قدم سرکانا** پاؤں ہٹانا، پیچھے ہٹنا۔

محاورہ: **قدم سُست پڑنا** قدم کی رفتار دھیمی پڑنا، آہستہ آہستہ چلنا۔

**قدم سعادت توام** نیک قدم۔

محاورہ: **قدم سنبھال کر رکھنا** احتیاط سے چلنا؛ سوچ سمجھ کر کام کرنا۔

محاورہ: **قدم سے آ لگنا** پناہ لینا۔

**قدم شریف کا ڈیوٹ** (زیرِ ڈ، زبر و) ناکارہ، بے حس۔

محاورہ: **قدم شوق اُٹھانا** شوق میں تیز تیز چلنا۔

محاورہ: **قدم عرش پر پڑنا** غرور کرنا، تکبر کرنا، اکڑنا، اترانا۔

**قدم قدم پر** تھوڑے تھوڑے فاصلے پر، چپے چپے پر۔

محاورہ: **قدم قدم پر ٹھٹکنا** ہر قدم پر رُکنا؛ ڈرتے ڈرتے چلنا۔

**قدم کانپنا** رعب یا خوف سے پاؤں میں لغزش ہونا، پاؤں کا تھرتھرانا۔

محاورہ: **قدم کو ہاتھ لگانا** پاؤں چھونا، احتراماً پاؤں چومنا؛ خوشامد کرنا؛ عاجزی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **قدم کہیں کا کہیں پڑنا** ضعف یا غصے کی حالت میں پاؤں کا لڑکھڑانا۔

محاورہ: **قدم کی دھول ہونا** حقیر ہونا، نہایت بے وقعت ہونا۔

محاورہ: **قدم کے نشان پر چلنا** پیروی کرنا، نقشِ قدم پر چلنا۔

محاورہ: **قدم کھلنا** جھجک دُور ہونا۔

محاورہ: **قدم گاڑنا / گاڑ دینا** ثابت قدم رہنا۔

محاورہ: **قدم گاڑ کے بیٹھنا** ایک جگہ جم کر بیٹھنا، پائینچہ بھاری کرنا؛ پاؤں جمانا۔

**قدم گاہ** پاؤں رکھنے کی جگہ۔

محاورہ: **قدم گڑنا** کسی جگہ ٹھہرنا، کسی مقام پر مستقل قیام کرنا۔

محاورہ: **قدم لڑکھڑانا** کمزوری، نشے یا نیند کی وجہ سے پاؤں میں لغزش ہونا۔

محاورہ: **قدم لینا** احتراماً کسی کے پاؤں چھونا؛ فضیلت کا کمال اعتراف کرنا؛ منت سماجت کرنا؛ استقبال کرنا، بڑا جاننا، اُستاد ماننا۔

محاورہ: **قدم لینے آنا** پابوسی کو آنا، قدم چومنے آنا؛ خیر مقدم کو آنا۔

محاورہ: **قدم مارنا** کوشش کرنا، دوڑ دھوپ کرنا؛ کسی کام کے کرنے کا عزم کرنا؛ سعی کرنا، تیز چلنا؛ کوئی روش اختیار کرنا۔

محاورہ: **قدم مار کر جانا** پاؤں اُٹھا کر جانا، جلد جانا، تیز چلنا۔

محاورہ: **قدم مبارک ہونا** کسی کا آنا مبارک کا باعث ہونا۔

محاورہ: **قدم ملا کر چلنا** دو یا دو سے زیادہ افراد کا چلنے میں دایاں اور بایاں پاؤں اکٹھے اُٹھانا۔ نیز قدم ملانا۔

محاورہ: **قدم منحوس ہونا** کسی کی آمد نامبارک ہونا۔

محاورہ: **قدم ناپ کر رکھنا** احتیاط سے قدم رکھنا؛ ڈرتے ڈرتے قدم بڑھانا۔

محاورہ: **قدم نکالنا** گھر سے باہر جانا؛ گھوڑے کا قدم چال سیکھنا۔

محاورہ: **قدم نہ اُٹھانا** کسی قسم کی کوئی کارروائی نہ کرنا؛ نہ چلنا، ایک جگہ بیٹھ رہنا۔

محاورہ: **قدم نہ اُٹھنا** کسی قسم کی کارروائی نہ کرنا؛ کمزوری یا معذوری کے باعث چل نہ سکنا۔

محاورہ: **قدم نہ پڑنا** چل نہ سکنا، آگے نہ بڑھ سکنا؛ جانے کی ہمت نہ ہونا۔

محاورہ: **قدم نہ ٹکنا** استقلال کے ساتھ قیام نہ کرنا، لغزش ہونا۔

محاورہ: **قدم نہ چھوڑنا** رفاقت نہ چھوڑنا، ساتھ نہ چھوڑنا۔

محاورہ: **قدم نہ رکھ سکنا** جانہ سکنا؛ دخل نہ دے سکنا۔

محاورہ: **قدم نہ رکھنا** نفرت کی وجہ سے کسی جگہ بالکل نہ جانا۔

محاورہ: **قدم نہ رکھنے دینا** آنے سے روکنا؛ جانے نہ دینا۔

محاورہ: **قدم نہ نکالنا** دخل نہ دینا؛ گھر یا کسی مقام سے باہر نہ نکلنا۔

محاورہ: **قدم ہٹانا** پاؤں سرکانا، پیچھے ہٹنا۔

محاورہ: **قدم ہٹنا** استقلال میں فرق آنا؛ کسی موقف سے ہٹنا؛ ہمت ہارنا۔

**قِدَم** زیرق، زبر د۔ اند، ع۔ ازلیت، ہمیشہ سے ہونا، قدیم ہونا، وجود بلا حدوث، حدود زمانی ومکانی سے مبرا ہونا، حدوث کی ضد۔

**قدما** پیش ق، زبر د۔ اند، ع۔ قدیم (رک) کی جمع۔

**قدمچہ** زبر ق، زبر د، جزم م۔ اند۔ پاؤں ٹکانے کی جگہ، بیت الخلا کی وہ جگہ جہاں پاؤں رکھ کر رفع حاجت کے لیے بیٹھتے ہیں۔

**قدموں** زبر ق، جزم د، وج۔ جمع، مذ۔ قدم (رک) کی جمع۔

محاورہ: **قدموں پر جھکانا** مطیع کرنا، فرمانبردار بنانا۔

محاورہ: **قدموں پر سر رکھنا** اطاعت کرنا؛ منت سماجت کرنا۔

محاورہ: **قدموں پر فدا ہونا** کسی پر نثار ہونا۔

محاورہ: **قدموں پر گرانا** منت سماجت کرانا؛ زبردستی فرمانبرداری کرانا، مطیع بنانا۔

محاورہ: **قدموں پر گرنا** منت سماجت کرنا؛ خوشامد کے لیے پاؤں پکڑ لینا۔

محاورہ: **قدموں پر لوٹنا** فرمانبردار ہونا، مطیع ہونا، اطاعت کرنا۔

محاورہ: **قدموں پر وارنا** صدقے جانا، فدا ہونا۔

محاورہ: **قدموں تک رسائی ہونا** خدمت میں باریابی ہونا۔

**قدموں تلے** پاؤں کے نیچے۔

محاورہ: **قدموں تلے آنکھیں بچھانا** بہت عزت و تعظیم سے پیش آنا، آؤ بھگت کرنا۔

محاورہ: **قدموں تلے رہنا** محکوم بن کر رہنا، فرمانبردار بن کر رہنا، غلام کی حیثیت سے ہونا۔

محاورہ: **قدموں تلے سے زمین نکل جانا** گھبرا جانا، حواس باختہ ہونا، ہوش اُڑنا۔

متعلق فعل: **قدموں سے** سبب سے، وجہ سے۔

محاورہ: **قدموں سے جدا رہنا** تعظیماً کسی کے پاس نہ رہنا۔

محاورہ: **قدموں سے جدا کرنا** رک: **قدموں سے جدا ہونا** جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **قدموں سے جدا ہونا** الگ ہونا، دُور رہنا، رفاقت ختم ہونا، ہمراہی سے جدا ہونا۔

محاورہ: **قدموں سے چھوٹنا / چھٹنا** احتراماً کسی سے جدا ہونا۔

محاورہ: **قدموں سے دور رہنا** رک: **قدموں سے جدا ہونا۔**

محاورہ: **قدموں سے دیکھنا** زیارت کرنا، ملنا۔

محاورہ: **قدموں سے سرفراز ہونا** زیارت کرنا، نیاز حاصل ہونا۔

محاورہ: **قدموں سے لگا پھرنا** ہمہ وقت ساتھ ہونا، کسی وقت جدا نہ ہونا، پاس رہنا۔

محاورہ: **قدموں سے لگا رہنا** ساتھ نہ چھوڑنا، کسی کے ساتھ ارادۃً وابستہ رہنا؛ مطیع ہونا، فرمانبردار ہونا۔

محاورہ: **قدموں سے لگا ہونا** اطاعت کرنا، ہر وقت خدمت میں حاضر ہونا۔

**قدموں سے لگی بلا** ہر وقت ساتھ رہنے والی مصیبت۔

محاورہ: **قدموں کو بوسہ دینا** بہت عزت و احترام کرنا، انتہائی عاجزی و انکسار سے پیش آنا۔

محاورہ: **قدموں کو چھوڑنا** جدائی اختیار کرنا، علیحدہ ہونا، رفاقت چھوڑ دینا۔

**قدموں کی بدولت** حضور کی وجہ سے، اسی سرکار کے سبب۔

**قدموں کی خاک** پاؤں کی مٹی؛ (انکسار سے) حقیر، ناچیز، بے وقعت۔

محاورہ: **قدموں (کے) تلے آنکھیں بچھانا** بہت عزت و احترام سے پیش آنا، آؤ بھگت کرنا۔

محاورہ: **قدموں کے نیچے (تلے) جنت ہونا** حدیث کی رُو سے ماں کے پاؤں کے نیچے جنت ہے، ماں کا رتبہ بلند ہے؛ ماں کی خدمت کر کے جنت حاصل کی جاسکتی ہے۔

محاورہ: **قدموں کے نیچے ہونا** فرمانبردار ہونا، مطیع ہونا۔

**قدموں لگی بلا** ہمیشہ ساتھ رہنے والی مصیبت۔

متعلق فعل: **قدموں میں** پناہ میں، زیر سایہ، نزدیک۔

محاورہ: **قدموں میں آپڑنا** مطیع و فرمانبردار ہونا۔

محاورہ: **قدموں میں گرنا** منت سماجت کرنا، خوشامد کرنے یا معافی مانگنے کے لیے پاؤں پکڑنا۔

محاورہ: **قدموں میں لوٹنا** مطیع و فرمانبردار ہونا۔

**قدوس** پیش ق، شد پیش د، و مع۔ صف، تفضیل، ع۔ نہایت پاکیزہ، ہر نقص اور عیب سے پاک۔ اسمائے حسنیٰ میں سے ایک۔

**قدوم** زبر ق، و مع۔ اند، ع۔ بہادر، شجیع؛ فیاض، سخی؛ کلھاڑی، تیشہ؛ وہ مقام جہاں حضرت ابراہیمؑ نے اپنے ختنے کیے تھے۔

**قدوم** پیش ق، و مع۔ اند، ع۔ آمد، پہنچ، وارد ہونا، واپس آنا؛ قدموں کے نشانات۔

**قدوم میمنت لزوم** برکتوں سعادتوں کے ساتھ آمد۔

**قدوم ناز** شوخی اور ادا سے اٹھنے والے قدم۔

**قدوہ** پیش نیز زبر ق، جزم د، زبر و۔ اند، ع۔ نمونۂ عمل، مثال؛ سرگروہ، سرخیل۔ نیز **قدوہ** (زیر ق)۔

**قدوۃ الابرار** (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ب) بزرگوں اور پرہیزگاروں کا سربراہ؛ (مراداً) نہایت پرہیزگار۔

**قدوۃ الاصحاب** (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ص) اپنے دوست احباب اور ہمسروں کے لیے نمونہ۔ نیز **قدوۃ الاقران**۔

**قدوۃ الشعرا** (پیش ۃ، غم ا، غم ل، شد پیش ش، زبر ع) شاعری کا نمونہ (یہ لقب جامی نے حافظ کو دیا تھا)۔

**قدوۂ دودمان شاہی** (و مع، جزم د، زیر ن) شاہی خاندان کا سردار۔

**قدوۂ متغزلاں** (پیش م، زبر ت، زبر غ، شد زیر ز) غزل گو شاعروں کے لیے نمونہ، مثال۔ یہ لقب جامی نے سعدی کو دیا تھا۔

**قدید** زبر ق، ی۔ اند۔ سکھایا ہوا گوشت، مچھلی کی ایک قسم۔

**قدیر** زبر ق، ی۔ صف، ع۔ بڑی قدرت والا، بہت طاقت کا مالک؛ اسمائے حسنیٰ میں سے ایک نام۔

**قدیس** زیر ق، شد د، ی۔ صف۔ اند۔ سادھو، عیسائی؛ ولی۔

**قدیم** زبر ق، ی۔ صف، ع۔ بہت پرانا، ہمیشہ سے موجود، ازلی۔

**قدیم الخدمت** (پیش م، غم ا، جزم ل، زیر خ، جزم د، زبر م) پرانا خدمت گار، باپ دادا کے وقت کا ملازم۔

**قدیم آشنا** پرانا جاننے والا۔

**قدیمی** رک: قدیم سے منسوب، پرانا؛ پرانے زمانے کا۔

## ق۔ذ

**قذافہ** زبر ق، زبر ف۔ اند، ع۔ توپ، فلاخن۔

**قذاف** گولہ پھینکنے والا؛ توپچی، بمبار جہاز۔

**قذف** زبر ق، جزم ذ۔ اند، ع۔ گالی دینا؛ کسی پر زنا کی تہمت لگانا۔

## ق۔ر

**قرا** پیش ق۔ اند، ع۔ قریہ (رک) کی جمع۔ نیز قرئی (کھڑا ز بری)۔

**قرا** پیش ق، شد ر۔ اند، ع۔ قاری (رک) کی جمع۔

**قرابت** زبر ق، زبر ب۔ امث، ع۔ نزدیکی رشتے داری، خونی رشتہ؛ نزدیکی، قربت (ظاہری یا باطنی)۔

محاورہ: **قرابت پیدا کرنا** رشتہ داری قائم کرنا۔

محاورہ: **قرابت ٹھہرنا** رشتہ داری ہونا، نسبت قرار پانا، منگنی ہونا۔

**قرابت دار** عزیز، رشتہ دار۔

**قرابت داری** رشتہ داری۔

**قرابتِ طرفی** (زبر ط، زبر ر) جدی رشتہ داری، وہ رشتہ داری جو باپ دادا کی طرف سے ہو۔

**قرابتِ قریب** قریب کا رشتہ۔ نیز **قرابتِ قریبہ**۔

محاورہ: **قرابت کرنا** رشتہ داری کرنا۔

**قرابتی** یگانہ، رشتہ دار۔

**قرابدین** زبر ق، ی۔ امث۔ فہرستِ ادویہ، لغات الادویہ۔

**قرابہ** زبر ق، زبر ب۔ اند۔ شراب کا بڑا شیشہ، صراحی؛ عرق کھینچنے کا بڑا شیشہ۔

**قرابین** زبر ق، ی۔ امث، ت۔ چوڑے منہ کی بندوق۔

**قرأت** زبر ق، جزم ر، زبر ا۔ امث، ع۔ پڑھنا، خواندگی؛ قرآنِ کریم کا درست لہجے میں پڑھنا۔

**قرأت خانہ** پڑھنے کا مکان، وہ کمرہ جو مطالعہ کے لیے مختص ہو۔ انگریزی میں: Reading Room۔

محاورہ: **قرأت کرنا** تیزی سے پڑھنا، عجلت سے الفاظ ادا کرنا۔

**قراد** پیش ق۔ امث۔ بندر والا، مداری۔

**قرار** زبر ق۔ اند، ع۔ ٹھہراؤ، قیام؛ سکون، چین، راحت؛ اقرار، عہد، وعدہ، پیمان، طے شدہ صورتِ حال۔

محاورہ: **قرار آجانا** اطمینان آجانا، اضطراب کی کیفیت ختم ہو جانا، دل تھم جانا۔ نیز **قرار آنا**۔

کہاوت: **قرار بر کفِ آزدگاں نہ گیرد مال، نہ صبر در دلِ عاشق نہ آب در غربال** سخی کے پاس روپیہ، عاشق کے دل میں صبر اور چھلنی میں پانی نہیں ٹھہرتا۔

محاورہ: **قرار پانا** ٹھہرنا، مقرر ہونا، طے ہونا، نمٹنا؛ (نطفہ) ٹھہرنا، حمل ٹھہرنا۔
محاورہ: **قرار پکڑنا** رک: قرار پانا۔
محاورہ: **قرار دینا** مقرر کرنا، ٹھہرانا۔
محاورہ: **قرار کرنا** عہد کرنا، اقرار کرنا، عہد و پیمان کرنا۔
**قرارگاہ** ٹھہرنے کی جگہ۔
**قرارگیر** ٹھہرانے والا۔
محاورہ: **قرار لینا** ٹھہرنا، آرام کرنا، دم لینا۔
**قرارمدار** (زبرم) عہد و پیمان، قول و قرار۔
**قرارِواقعی** مثالی، جیسا کہ چاہیے، فی الحقیقت۔
**قرارومدار** عہد و پیمان، قول و قرار۔
**قرارداد** امث، ع۔ف۔ عہد و پیمان، کسی بات کا وعدہ، اقرار؛ تجویز، فیصلہ۔
محاورہ: **قرارداد پیش کرنا** تجویز پیش کرنا۔
**قراض** زیرق۔امذ۔ ایسی شراکت داری جس میں ایک شخص کا سرمایہ اور دوسرے کی صلاحیتوں کا استعمال کر کے نفع کو متعین حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے۔
**قراضہ** پیش ق، زبرض۔امذ،ع۔ قینچی کے کاٹنے یا کسی چیز کو ریتی سے رگڑنے سے گرنے والی کترن یا ریزہ، چھیلن، برادہ، تراشہ۔ نیز چاندی یا سونے کے ٹکڑے۔
**قراقر** زبرق، پیش ق۔نقلِ صوت، ع۔ پیٹ میں ہونے والی گڑگڑاہٹ، پیٹ کی آواز۔ نیز قرقرہ۔
محاورہ: **قراقر ہونا** ریح کی کثرت کی وجہ سے پیٹ سے آوازیں نکلنا، پیٹ کا بولنا۔
**قران** زیرق۔امذ،ع۔ یکجائی، قریب ہونا، ملنا؛ دو ستاروں کا ایک برج میں جمع ہونا۔
**قرانُ السعدین** (پیش ن، شد زبرس، جزم ع، ےلین) دو مبارک ستاروں کا ایک برج میں آنا۔ اس موقع پر کسی کی ولادت ضامنِ اقبال واقتدار سمجھی جاتی ہے۔
**قراطیس** زبرق، ی۔امذ۔ قرطاس (رک) کی جمع۔
**قراول** زبرق، زبرو۔امذ،ت۔ فوج کے آگے چلنے والا کھوجی دستہ؛ ہراول بندوقچی۔
**قراولی** نشانہ باز، نشانہ بازی کا اُستاد۔
**قرائن** زبرق، زیرء۔جمع، مذ،ع۔ رک: قرینہ؛ قیاسات، آثار؛ قاعدے، انداز ے۔
**قرآن** پیش ق۔امذ،ع۔ کتاب اللہ، کلامِ مجید۔
محاورہ: **قرآن اُٹھانا** قرآن کی قسم اُٹھانا، قرآن کی قسم اُٹھا کر کسی شے کا اقرار یا انکار کرنا۔
محاورہ: **قرآن بیچ میں دینا** قرآن کی قسم کھا کر عہد کرنا۔
محاورہ: **قرآن پر مہر کرنا** کسی بات کا عہد کرنا۔
محاورہ: **قرآن پر ہاتھ رکھنا** قرآن کی قسم کھانا۔
محاورہ: **قرآن ٹھنڈا کرنا** بوسیدہ اوراق کو کنویں میں ڈالنا۔
محاورہ: **قرآن ختم کرنا** سارا قرآن پڑھنا؛ بچے کا پہلی مرتبہ قرآن مجید کے تمام سپارے پڑھنا۔
**قرآن خواں** قرآن پڑھنے والا۔
**قرآن خوانی** قرآن کی تلاوت کرنا؛ ایصالِ ثواب کے لیے اجتماعی طور پر قرآن پڑھنا۔
محاورہ: **قرآن دکھانا** آتشزدگی کے وقت قرآن کو آگ کی طرف کرنا تاکہ اُس کی برکت سے آگ بجھ جائے۔
محاورہ: **قرآن شریف کا جامہ پہن کر آئے تو یقین نہ کرنا** کسی شخص کا بہت جھوٹا ہونا۔
محاورہ: **قرآن شریف کا جامہ پہننا** کسی شخص کا بہت پارسا بننا، راست باز بننا۔
محاورہ: **قرآن شریف کی ہوا دینا** شفا کی خاطر کسی مریض کو قرآن کے اوراق سے پنکھے کی طرح ہوا دینا۔
محاورہ: **قرآن گردانناا** قرآن کی تلاوت کے بعد واپس جزدان میں رکھنا۔
**قرب** پیش ق، جزم ر۔امذ،ع۔ (ظاہری، باطنی، مکانی یا زمانی) نزدیکی۔ نیز **قرابت، قربت**۔
**قرب وجوار** (پیش ج) آس پاس کا علاقہ، ہمسائیگی۔
محاورہ: **قرب حاصل ہونا** نزدیکی حاصل ہونا۔
محاورہ: **قربِ زن آنا** عورت کے قریب آنا، جماع کرنا۔
**قربِ قیامت** قیامت کی نزدیکی۔
**قربا** پیش ق، جزم ر۔ رک: قربیٰ۔
**قربان** زبر نیز زیرق، جزم ر۔امذ۔ وہ غلاف نما ظرف جس میں کمان رکھی جاتی ہے۔
**قربان** پیش ق، جزم ر۔امذ،ع۔ اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے دیا جانے والا فدیہ خواہ وہ جانور کی صورت میں ہو یا کسی اور شکل میں۔ صدقہ، بھینٹ۔
فقرہ: **قربان اِس فہمید کے** کسی کی ناسمجھی یا بے وقوفی پر طنز کے لیے کہتے ہیں۔
محاورہ: **قربان جانا/ہونا** صدقے ہونا، جان دینا۔

**قربان جاؤں** عورتیں طنزاً یا خوشامد کے لیے کہتی ہیں۔
محاورہ: **قربان کرنا** صدقے کرنا، نچھاور کرنا؛ ذبح کرنا۔
مقولہ: **قربان کروں** صدقے کروں؛ آگ لگاؤں، ذبح کروں۔
**قربان گاہ** قربان کرنے کا مقام، ذبح کرنے کی جگہ۔
**قربانی** پیش ق، جزم ر۔ امث، ع۔ ایثار؛ جان فدا کرنا؛ بھینٹ چڑھانا، وہ جانور جو خدا کی راہ میں بطور نذر برائے ثواب و ادائے فرض ذبح کیا جائے۔ صف: نثار ہونے والا، جو کسی پر اپنی جان نچھاور کرے۔
محاورہ: **قربانی دینا** کسی کے لیے نقصان برداشت کرنا، ایثار کرنا؛ عیدالاضحیٰ کے موقع پر اللہ کی خوشنودی اور رضا کے لیے ادائے فرض کے طور پر جانور ذبح کرنا، بھینٹ چڑھانا۔ نیز **قربانی کرنا**۔
**قربت** پیش ق، جزم ر، زبر ب۔ امث، ع۔ ظاہری یا معنوی نزدیکی؛ مباشرت، ہم بستری۔
**قربوس** زبر ق، جزم ر، ومع۔ امذ، ع۔ گھوڑے کی کاٹھی کا اگلا اُٹھا ہوا سرا، ہرنا، حنائے زین۔
**قربیٰ** پیش ق، جزم ر، کھڑا زبر ی۔ امث، ع۔ قرابت داری، رشتہ، تعلق، قربت۔ نیز **قربا**۔
**قرت** پیش ق، شد زبر ر۔ امث۔ مسرت، شادمانی، چمک دمک۔
**قرۃ العین** پیش ق، شد زبر ر، پیش ت، اغم، جزم ل، ے لین۔ صف، ع۔ آنکھوں کی ٹھنڈک۔ اولاد یا محبوب کے لیے پیار کا کلمہ۔
**قرح** زبر ق، جزم ر۔ امذ، ع۔ زخم ڈالنا، گھاؤ لگانا؛ ناسور، وہ زخم جس میں پیپ پڑ گئی ہو۔ نیز قرحہ (پیش نیز زبر ق)۔
**قرد** زبر ق، جزم ر۔ امذ، ع۔ بندر، بوزنہ۔
**قرش** پیش ق، زبر ر۔ امذ، ع۔ ایک خوفناک عظیم الجثہ بحری جانور۔
**قرشت** زبر ق، زبر ر، زبر ش۔ امذ۔ حروفِ تہجی کی ترتیب ابجدی کے آٹھ کلمات میں سے ایک کلمہ۔
**قرص** پیش ق، جزم ر۔ امث، ع۔ ٹکیا، گولی (خصوصاً دوا کی)؛ گول چپٹی شے مثلاً: قرصِ مہتاب۔
**قرض** زبر ق، جزم ر۔ امذ، ع۔ دین، اُدھار؛ کوئی رقم یا فریضہ جو کسی کی طرف سے کسی کے ذمہ واجب ہو۔ نیز **قرضہ** (اُردو کا تصرف)۔
محاورہ: **قرض اُتارنا** حساب بے باق کرنا، اُدھار لی گئی شے یا روپیہ لَوٹانا۔
محاورہ: **قرض اُٹھانا** اُدھار لینا۔
محاورہ: **قرض ادا کرنا** رک: **قرض اُتارنا**۔
محاورہ: **قرض اُدھار کرنا** اُدھار لے کر کام چلانا، قرضہ لینا۔
محاورہ: **قرض بے باق کرنا** رک: **قرض بے باق ہونا** جس کا یہ تعدی ہے۔
محاورہ: **قرض بے باق ہونا** اُدھار لی ہوئی رقم لوٹانا۔
محاورہ: **قرض پکڑا دینا** روپیہ قرض دے دینا۔
محاورہ: **قرض چکانا/چکا دینا** رک: **قرض بے باق کرنا**۔
**قرضِ حسنہ** وہ بلا سود قرضہ جس کی بے باقی قرض دار کی سہولت پر مبنی ہو۔
اصلاً عربی: قرضِ حسن۔
**قرض خواہ** (و معدولہ) (ع، ف) جس نے قرض دیا ہو اور واپس مانگے۔
**قرض داخل** قرض کی طرح۔
**قرض دار** جس نے قرضہ لیا ہو۔
**قرض دہندہ** (زیر د، زیر ہ، جزم ن) اُدھار دینے والا؛ (عموماً) سود پر قرض دینے والا۔
**قرضِ عامہ** ایسا قرض جو ایک ملک دوسرے ملک سے لے یا حکومت عوام یا عوامی اداروں سے لے۔
کہاوت: **قرض کاڑھ مہمانی** قرض لے کر مہمانی کرنا اچھی بات نہیں۔
محاورہ: **قرض کاڑھنا** قرض لینا۔
کہاوت: **قرض کی کیا ماں مری ہے** قرض کہیں سے بھی مل سکتا ہے، ایک جگہ سے نہیں تو دوسری جگہ سے۔
محاورہ: **قرض لوٹا دینا** قرض ادا کرنا، اُدھار چکانا۔
محاورہ: **قرض لینا** اُدھار لینا۔ نیز **قرض مام لینا**۔
کہاوت: **قرضہ مقراضِ محبت ہے** اُدھار محبت کی قینچی ہے، قرض لینے سے تعلقات خراب ہو جاتے ہیں۔
محاورہ: **قرض نکلوانا** کسی چیز کو رہن رکھ کر سود پر روپیہ لینا۔
**قرط** پیش ق، جزم ر۔ امذ۔ ٹکڑا، پھانک؛ تھوڑی سی چیز؛ (مجازاً) گھونٹ (عموماً شراب کا)۔
**قرطاس** زیر ق، جزم ر۔ امذ، ع۔ کاغذ۔
**قرطاسِ ابیض** (زبر ا، جزم ب، زبر ی) (لفظاً) سفید کاغذ۔ (اصطلاحاً) کسی خاص موضوع پر عام اطلاع کے لیے سرکاری رپورٹ۔
**قرع** زبر ق، زبر ر۔ امذ، ع۔ جلدی بیماری جس وجہ سے بال جھڑ جاتے ہیں۔
**قرع** زبر ق، جزم ر۔ امذ۔ کدو، لوکی۔
**قرع اَنبیق** زبر ق، زبر ر، زبر ا، ن مثل م، ی۔ امث۔ عرق کشید کرنے کا آلہ، بھبکا۔ نیز **قرنبیق** (قَرْعَ نبیق)۔
**قرعہ** پیش ق، جزم ر، زبر ع۔ امذ، ع۔ جوا کھیلنے کا پانسا، فال نکالنے کا کوئی

طریقہ؛ کسی فیصلے کو محض اتفاق پر چھوڑ دینے کا کوئی عمل۔

**قرعہ اندازی** فیصلہ مشکل ہونے کی صورت میں (کوئی انعام یا ذمہ داری دینے کی خاطر) بہت سے لوگوں میں سے کسی ایک (یا زیادہ) کے نام پرچی نکالنے کا طریقہ۔

**قرعہ انداز** پانسا پھینکنے والا۔

محاورہ: **قرعہ آنا** قرعہ اندازی میں کسی کا نام نکل آنا۔

محاورہ: **قرعہ پھینکنا/ ڈالنا** پانسا پھینکنا، فال نکالنا۔

کہاوت: **قرعۂ فال بنامِ من دیوانہ زدند** اُس وقت کہا جاتا ہے جب کسی پر ذمہ داری ڈال دی جائے۔

محاورہ: **قرعہ مارنا** ہدف یا مثال بنانا؛ کسی بات کو نمونہ ٹھہرانا۔

محاورہ: **قرعہ نکل آنا** فال میں کسی کے نام کی پرچی نکلنا، قرعہ اندازی میں نام آنا۔

**قرف** زبرق، جزم ر۔ امث۔ زخم سے کھرنڈ اُتارنا، زخم تازہ کرنا۔

**قرق** پیش ق، جزم ر۔ اند، ع۔ ضبطی؛ روک، ممانعت، بندش۔ نیز قرقی۔ (صف) ضبط شدہ۔

**قرق امین** وہ افسر جو جائیداد کو سرکاری تحویل میں لیتا ہے۔

محاورہ: **قرق بٹھانا** روک ٹوک کرنا، حکم چلانا، رعب ڈالنا۔

**قرق پذیر** قابلِ ضبطی۔

**قرق تحصیل** مال گزاری وصول کرنے کے لیے قرقی۔

**قرق زنجیر** وہ زنجیر جو شاہی دربانوں کے دروازے کے آگے باندھی جاتی ہے اور جب تک اِسے ہٹایا نہ جائے کوئی اندر داخل نہیں ہوسکتا۔

فعل مرکب: **قرق کرنا** مال اسباب وغیرہ ضبط کرنا؛ رعب بٹھانا۔

محاورہ: **قرق لے جانا** سبقت لے جانا۔

محاورہ: **قرقی اُٹھالینا** ضبطی چھوڑ دینا، ضبطی سے واگزاشت کرنا۔

محاورہ: **قرقی بٹھانا** روک ٹوک کرنا، حکم چلانا۔

محاورہ: **قرقی بھیجنا** مال کی ضبطی کے لیے ناظرِ عدالت کو بھیجنا۔

**قرقی تحصیل** رک: قرق تحصیل۔

**قرقی قبل فیصلہ** وہ قرقی جو فیصلہ دیے جانے سے پہلے کرلی جاتی ہے تاکہ قرض دار اپنے مال کو اِدھر اُدھر نہ کرسکے۔

محاورہ: **قرقی کرنا** مال واسباب، جائیداد وغیرہ سرکاری قبضے میں لینا۔

محاورہ: **قرقی ہونا** مال اسباب یا جائیداد کو حکومت کے حکم سے ضبط ہونا۔

**قرقی نامہ** ضبطی کا تحریری حکم۔ نیز قرقی کا پروانہ۔

**قرم** زبرق، جزم ر۔ اند۔ سردار، چودھری۔

**قرم** پیش ق، شد زبر ر۔ اند۔ (بطورِ دُشنام) بدمعاش، پاجی، کمینہ، دلال، دیوث۔

**قرم کاری** بھڑواگیری، دلالی۔

**قرمز** زبرق، جزم ر، زیرم۔ اند، ع۔ بلوط کے درخت پر پیدا ہونے والا ایک کیڑا جس سے ریشم کو رنگا جاتا ہے۔

**قرمزی** زبرق، جزم ر، زیرم۔ صف، ع۔ قدرے نیلاہٹ لیے ہوئے سرخ؛ لہو کے رنگ کا۔

**قرم ساق** پیش ق، شد زبر ر۔ اند، ت۔ (بطورِ دُشنام) اپنی بیوی کا دلال، دلا، دیوث، قلتبان۔ نیز قرم ساق (بلاتشدید) تخفیف: قُرم۔

**قرن** زبرق، جزم ر۔ اند، ع۔ سینگ؛ سالہا سال کی مدت، زمانے کی ایک مدت (عموماً ۳۰ سال یا ایک صدی) جمع: قرون۔

**قرنِ اولیٰ** رک: قرونِ اولیٰ۔

**قرنِ ایل** (زبرا، شد زبری) بارہ سنگے کا سینگ۔

**قرنِ حاضر** موجودہ زمانہ، زمانۂ حال۔

**قرن گزرنا** مدت گزرنا۔

**قرن ہا قرن** مدت دراز سے، صدیوں سے۔

**قرنا** زبرق، جزم ر۔ اند، ف۔ نرسنگھا، ترم، ترئی، بگل، نفیری۔

محاورہ: **قرنا پھونکنا** نفیری یا بگل بجانا۔

**قرنطینہ** زبرق، زبرر، جزم ن، ی، زبرن۔ اند، ع۔ وہ مقام (خصوصاً بندرگاہوں پر) جہاں ایسی اشیا یا جانداروں کو مخصوص مدت تک زیرِ مشاہدہ رکھا جائے جن سے کسی متعدی مرض کے پھیلنے کا خدشہ ہو۔ انگریزی کے لفظ "Quarantine" کی تعریب۔

**قرنفل** زبرق، زبرر، جزم ن، پیش ف۔ امث، ع۔ لونگ۔

**قروت** پیش ق، و مع۔ اند۔ پنیر، سوکھا دہی۔

**قروح** پیش ق، و مع۔ اند۔ ایسا زخم جس میں پیپ پڑ گئی ہو، ناسور۔

**قرول** زبرق، و لین۔ اند۔ شکاری آدمی، محافظ دستہ۔

**قرولی** زبرق، و لین۔ امث، ت۔ پیش قبض، خنجر، شکاری کا چاقو۔

**قرون** پیش ق، و مع۔ جمع۔ اند، ع۔ قرن (رک) کی جمع۔

**قرونِ اُولیٰ (اُولا)** تاریخِ اسلام کا ابتدائی زمانہ۔ نیز قرنِ اوّل۔

**قرونِ وسطیٰ (وُسطا)** یورپ کے عہدِ جدید سے قبل کا زمانہ (تقریباً تیرھویں صدی سے سولھویں تک)۔

**قرونِ خالیہ** گزرے زمانے، گزشتہ ادوار۔

**قرء** زبرق، جزم ر۔ اند۔ طہر، دوحیضوں کے درمیان میں عورت کی پاکی کا زمانہ۔

**قرئ** پیش ق، کھڑا زبری۔ قریہ (رک) کی جمع۔

**قریب** زبرق، ی۔صف، ع۔ نزدیک، پاس؛متصل؛لگ بھگ،تقریباً۔

**قریب الاختتام** (پیش ب،غم ا، جزم ل، زیرا، جزم خ، لیٹازیرت) ختم ہونے کے قریب، ختم ہونے والا۔

**قریب الانتقال** (پیش ب،غم ا، جزم ل، زیرا، جزم ن، لیٹازیرت) بہت جلد منتقل ہونے والا۔

**قریب الانہدام** (پیش ب،غم ا، جزم ل، زیرا، جزم ن، زیرت) بہت جلد گرنے والا،کسی وقت بھی گرجانے والا۔

**قریب الجوار** (پیش ب،غم ا، جزم ل، پیش ج) پڑوس میں، نزدیک، آس پاس۔

**قریب الفہم** (پیش ب،غم ا، جزم ل، لیٹازبرف، جزم ہ) جلد سمجھ میں آنے والا۔

**قریب القیاس** (پیش ب،غم ا، جزم ل، زیرق) وہ بات جسے عقل قبول کرے؛ جلد قیاس میں آنے والا۔

**قریب المرگ** (پیش ب،غم ا، جزم ل، زبرم، جزم ر) مرنے کے قریب۔

فعل مرکب: **قریب آنا** پاس آنا، نزدیک آنا۔

محاورہ: **قریب پھٹکنا** قریب جانا، پاس جانا۔

**قریب تر** زیادہ نزدیک۔

**قریب ترین** بہت زیادہ نزدیک، زیادہ پاس۔

محاورہ: **قریب سے جاننا** اچھی طرح پہچاننا۔

**قریب قریب** پاس پاس، لگ بھگ، ملتاجلتا۔

نقرہ: **قریب ہے سو رقیب ہے** رشتہ دار یا قریبی عزیز ہی زیادہ حسد کرنے والے ہوتے ہیں۔

متعلق فعل: **قریباً** (بن) لگ بھگ، قریب قریب۔ نیز فصیح تقریباً۔

**قریش** پیش ق، ے لین۔ اند، ع۔ عرب کا ایک مشہور اور ذی عزت قبیلہ جس سے آپ ﷺ تعلق رکھتے تھے۔

**قریص** زبرق، ی۔ اند۔ ایک قسم کا کھانا جسے گوشت، سرکہ اور سبزیاں ڈال کر تیار کیا جاتا ہے۔

**قریض** زبرق، ی۔ اند۔ منظوم کلام، شعروغیرہ۔

**قرین** زبرق، ی۔صف، ع۔ پاس، نزدیک، ملا ہوا، ملحق؛ مماثل، مانند، نظیر، مشابہ؛ دوست، ہم نشیں۔

**قرینِ انصاف** انصاف کے تقاضوں کے مطابق۔

**قرینِ حکمت** سمجھ میں آنے والا، معقول۔

**قرینِ عقل** وہ بات جسے عقل قبول کرے۔

**قرینِ قیاس** ماننے کے قابل، جس کی بابت گمان غالب ہو۔

محاورہ: **قرین کرنا** (بٹیر بازی) بٹیر کی وحشت دور کرنے کے لیے اُسے مٹھی میں پکڑ کر ہلاتے رہنا۔

**قرینِ مصلحت** مصلحت کے مطابق۔

**قرینہ** زبرق، ی، زبرن۔ اند، ع۔ ظاہری مناسبت، انداز، ڈھنگ، طور طریقہ، سلیقہ؛ صفائی۔

**قرینہ بہ قرینہ** ترتیب وار، موزونیت کے ساتھ۔

محاورہ: **قرینہ جمنا** اُمید پیدا ہونا۔

محاورہ: **قرینہ نکالنا** طریقہ وضع کرنا، سلوک اختیار کرنا۔

محاورہ: **قرینہ ہونا** ڈھنگ ہونا، انداز ہونا، وضع ہونا۔

**قرینے** زبرق، ی۔ جمع۔ اند۔ قرینہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**قرینے سے** خوش اُسلوبی سے، طریقے سے، سلیقے سے، ڈھنگ سے۔

محاورہ: **قرینے سے بے قرینے ہونا** بے قاعدہ ہونا، بے ربط و بے ترتیب ہونا، بے سلیقہ ہونا۔

محاورہ: **قرینے سے رکھنا** ترتیب سے رکھنا، سلیقے سے رکھنا۔

**قرینے کی بات** سلیقے کی بات، مناسب بات، موقع کی بات۔

**قریہ** زبرق، جزم ر، زبری۔ اند، ع۔ گاؤں، دیہہ۔ جمع: قرئ۔

## ق۔ز

**قز** زبرق، شدز۔ اند، ت۔ کچا ریشم، ریشم کی گھٹیا قسم۔

**قزاحیت** پیش ق، زیرح، زبری۔ امث۔ تنویر، تجلی، چمک۔

**قزاق** زبرق، شدز۔ اند، ت۔ ڈاکو، لٹیرا۔ (امث) قزاقی۔

**قزاقِ اجل** (زبرا، زبرج) (کنایۃً) موت کا فرشتہ۔

**قزاقِ خانہ** جیل، زندان، قید خانہ۔

**قزاقی** زبرق، شدز۔ امث، ت۔ لوٹ مار، غارت گری، راہزنی۔

**قزاگند** زبرق، شدز۔ اند، ف۔ ایک قدیم طرز کا جنگی لباس جس میں کچا ریشم بھرا جاتا تھا تاکہ تلوار کی ضرب سے بچا جا سکے، نہالی، توشک۔

**قزح** پیش ق، زبرز۔ اند۔ سرخ یا سبز رنگ؛ رنگوں کی ملاوٹ۔

**قزع** زبرق، زبرز۔ اند۔ سر کے کچھ بال مونڈھنا اور کچھ چھوڑ دینا۔

**قزل** زبرق، زبرز۔ صف۔ لنگڑا، جس کے پاؤں میں لنگ ہو۔

**قزل** زبرق، زبرز۔صف، ت۔ سرخ رنگ کا، لال۔

**قزلباش** سرخ سر یا سرخ ٹوپی والا۔مراد: نادر شاہ درانی وغیرہ کی ایرانی سپاہ کا فرد جو ۱۲ گوشوں والی سرخ ٹوپی پہنتی تھی؛ قزلباشوں کی نسل کا آدمی۔

## ق۔س

**قس** زبرق۔امذ۔ قیاس کرو، اندازہ کرو، نتیجہ نکالو۔

**قسام** زبرق، شدس۔صف، ع۔ قاسم (رک) کا صیغۂ تفضیل۔ تقسیم کنندہ۔

**قسامِ ازل** ازل سے تقسیم کرنے والا، مراد: خدائے تعالیٰ۔

**قسامت(۱)** زبرق، زبرم۔امث۔ حُسن، خوبصورتی۔

**قسامت(۲)** زبرق، زبرم۔امث۔ قسم دلانا، حلف اُٹھوانا۔

**قساوا** زبرق۔امث۔ ماتھے پر باندھنے کی پٹی۔

**قساوت** زبرق، زبرو۔امث، ع۔ دل کا سخت یا سیاہ ہونا، شقی القلبی، سنگ دلی۔نیز **قسی** (زبرق، زیرس، شدی)۔

**قسائی** زبرق۔امذ۔ جانور ذبح کرنے اور گوشت بیچنے والا، قصاب۔عام: **قصائی**۔

کہاوت: **قسائی کا بچہ کبھی نہ سچا، جو سچا سو کچا** قصاب کی بات کا اعتبار نہیں یہ دوست کو سب سے برا مال دیتا ہے۔

کہاوت: **قسائی کی بیٹی دس برس میں بیٹا جنتی ہے** جس طرح قصائی کی بیٹی زیادہ گوشت کھانے سے جلد بالغ ہوتی ہے اسی طرح امیر آدمی کی بیٹی بھی جلد جوان ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **قسائی کی گھاس کو کٹڑا کھا جائے** یہ امر محال ہے کے زبردست کے مال پر کمزور آدمی قابض ہو جائے، یہ ممکن نہیں کہ زور آور کی چیز کوئی کمزور لے لے۔

محاورہ: **قسائی کی نظر سے دیکھنا** غصے کی نظر سے دیکھنا، قہر کی نظر سے دیکھنا، ظالمانہ نظر رکھنا۔

کہاوت: **قسائی کے بھروسے شکرہ پالنا** دوسرے کی اُمید پر کوئی کام کرنا۔

محاورہ: **قسائی کے پالے پڑنا** ظالم سے واسطہ پڑنا۔

محاورہ: **قسائی کے کھونٹے سے بندھنا** ظالم کے قابو میں ہونا، بے رحم خاوند کے پلے پڑنا۔

محاورہ: **قسائی کے کھونٹے سے بکری باندھنا** بے رحم شخص سے لڑکی بیاہنا، کسی کمزور شخص کو مشکل کام دینا، جان جوکھوں میں ڈالنا۔

**قسائی واڑا** قصابوں کا محلہ۔

**قسر** زبرق، جزم س۔امذ۔ بیگار، زبردستی، بلا معاوضہ کام؛ بدلہ، انتقام۔

**قسط** زیرق، جزم س۔امث، ع۔ کسی کُل کا حصہ یا جزو یا تھوڑی مقدار، ٹکڑا؛ نصیب حصہ، جزوی ادائی؛ عدل، مساوات، انصاف۔

**قسط خلافی** قسط کا وقت پر ادا نہ ہونا۔

متعلق فعل: **قسط وار** تھوڑا تھوڑا کر کے، مرحلہ وار۔نیز **بالاقساط** (بِـل اَق سات)۔

**قس علیٰ ہذا** زبرق، جزم س، زبرع، کھڑا زبری۔فقرہ، ع۔ اس پر قیاس کرو، اس مثال یا آیت سے اور باتوں کو سمجھو۔کوئی بات مثالاً کہہ کر بولا جاتا ہے۔

**قسم** زبرق، زبرس۔امث، ع۔ سوگند، عہد، حلف۔

محاورہ: **قسم اُتارنا** عہد پورا کرنا، وعدہ وفا کرنا۔

محاورہ: **قسم اُترنا** عہد پورا ہونا، قسم کی میعاد پوری ہونا۔

محاورہ: **قسم اُٹھانا** کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے کا عہد کرنا، حلف اُٹھانا۔

محاورہ: **قسم پوری کرنا** جس کام کا عہد کیا ہوا سے پورا کرنا۔

محاورہ: **قسم توڑنا** عہد کے خلاف کرنا، قول و اقرار پر نہ رہنا۔

محاورہ: **قسم ٹوٹنا** رک: قسم توڑنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **قسم دلانا** حلف اُٹھوانا، عہد لینا، پابند کرنا۔

متعلق فعل: **قسم سے** حلفاً؛ قسم کھا کر۔

محاورہ: **قسم کھا بیٹھنا** بالکل انکار کر دینا، مکر جانا؛ کسی بات کو نہ ماننے یا خود کو کسی کام سے روکنے کا عہد کر لینا۔

محاورہ: **قسم کھا جانا** قول سے پھر جانا، صاف مکر جانا۔

محاورہ: **قسم کھانا** حلف اُٹھانا، کسی کام کے کرنے یا ترک کرنے کا عہد کرنا؛ مصمم ارادہ کرنا۔

کہاوت: **قسم کھانے کے لیے ہی ہے** دغا باز لوگ قسم کھانے کی کچھ پروا نہیں کرتے، جھوٹوں کا مقولہ ہے کہ قسم کھانے سے کچھ فرق نہیں پڑتا۔

محاورہ: **قسم لینا** حلف اُٹھوانا، عہد لینا، یقینی بنانا۔

محاورہ: **قسم ہونا** ہرگز قبول یا گوارا نہ ہونا۔

متعلق فعل: **قسمیہ** (زبرق، جزم س، زیرم، شدز بری) قسم سے، حاشا، یقیناً۔

**قسم** زبرق، جزم س۔امث، ع۔ بانٹنا، تقسیم کرنا۔

**قسم وار** حصے دار۔نیز **قسیم** تقسیم کرنے والا۔

**قسم** زیرق، جزم س۔امث، ع۔ نوع، جنس، وضع، طرز، قدر۔

**قسمت** زیرق، جزم س، زبرم۔امث، ع۔ تقسیم شدہ حصہ، تقسیم کا عمل، بانٹ؛ تقدیر، نصیب؛ چند ضلعوں کا مجموعہ، کمشنری؛ کسی رقم یا عدد کو کسی دوسری رقم یا عدد کی نسبت سے مساوی ٹکڑوں میں بانٹنے کا عمل۔

محاورہ: **قسمت اُٹھنا** نحوست اور شامت آنا، تقدیر خراب ہونا۔

صف: **قسمت آزما** تقدیر کو آزمانے والا، حوصلہ مند شخص۔

محاورہ: **قسمت آزمانا** تقدیر کے بھروسے پر کوئی کام کرنا، نصیبے کا امتحان لینا۔

**قسمت آزمائی** کامیابی کے بھروسے پر کوئی قدم اُٹھانے کا عمل۔

محاورہ: **قسمت بدلنا** حالات کا تبدیل ہوجانا، اچھے دن آنا۔

محاورہ: **قسمت بری ہونا** حالات کا ناسازگار ہونا؛ بدنصیب ہونا۔

محاورہ: **قسمت بگڑنا** برے دن آنا، حالات کا ناموافق ہونا، شامت آنا۔

محاورہ: **قسمت پر بیٹھا رہنا** تقدیر پر بھروسا کر کے کوشش نہ کرنا، ہاتھ پاؤں نہ ہلانا۔

روزمرہ: **قسمت پر جھاڑو پھرے** عورتیں اپنی تقدیر سے ناخوش ہو کر کہتی ہیں، ایسی قسمت سے بھر پائے۔

محاورہ: **قسمت پر چلنا** تقدیر پر بھروسہ کرنا، لکھے پر قناعت کرنا۔

محاورہ: **قسمت پلٹنا** قسمت بگڑنا؛ اچھے دن آنا، حالات سازگار ہونا۔

محاورہ: **قسمت پھرنا** رک: **قسمت پلٹنا**۔

محاورہ: **قسمت پھوٹنا** برے دن آنا، حالات ناموافق ہونا، تقدیر بگڑنا۔

محاورہ: **قسمت پھوڑنا** تکلیف دینا، قسمت خراب کر دینا۔

محاورہ: **قسمت جاگ اُٹھنا** اچھے دن آنا، دن پھرنا، نصیب جاگنا۔

محاورہ: **قسمت چمکنا** نصیب اچھا ہونا، اچھے دن آنا، دن پھرنا۔

کہاوت: **قسمت دے یاری، تو کیوں ہو خواری** اگر قسمت اچھی ہو تو ذلت نہیں اُٹھانی پڑتی۔

محاورہ: **قسمت راہ پر آنا** نصیب اچھا ہونا، اچھے دن آنا، دن پھرنا، اقبال یاور ہونا۔

محاورہ: **قسمت رسا ہونا** رک: **قسمت راہ پر آنا**۔

محاورہ: **قسمت رقم ہونا** تقدیر لکھی جانا، حکمِ قضا کا تحریر کیا جانا۔

کہاوت: **قسمت سب کی سب کے ساتھ ہوتی ہے** ہر شخص کا مقدر دوسرے سے مختلف اور الگ ہوتا ہے۔

محاورہ: **قسمت سونا** برے دن آنا، مقدر کا ساتھ نہ دینا۔

**قسمت سے** خوش قسمتی سے، حسنِ اتفاق سے؛ بدنصیبی سے۔

محاورہ: **قسمت سیدھی ہونا** نصیب یاور ہونا، دن پھرنا۔

**قسمت کا** تقدیر میں لکھا ہوا۔

**قسمت کا بدا** نوشتۂ تقدیر، مقدر ہونا، قسمت کا لکھا ہوا۔

**قسمت کا پھیر** زمانے کی گردش، قسمت کی خرابی، ادبار، تقدیر کا ادل بدل۔

**قسمت کا دانہ** مقدر میں لکھا ہوا رزق۔

**قسمت کا دھنی** خوش قسمت، خوش نصیب، اقبال یاور۔

کہاوت: **قسمت کا سارا کھیل ہے** بھلائی اور برائی سب قسمت میں ہوتی ہے۔

محاورہ: **قسمت کا ستارہ چمکنا** نصیب جاگنا، طالع عروج پر ہونا۔

**قسمت کا سکندر** بڑا خوش نصیب، خوش قسمت، بھاگوان۔ نیز مقدر کا سکندر۔

محاورہ: **قسمت کا سونا** بدقسمت ہونا، برے دن آنا، بدنصیبی کا زمانہ ہونا۔

**قسمت کا کھوٹا** بدنصیب، بری قسمت والا، کم بخت۔

**قسمت کا کھیل** تقدیر کے کرشمے، نصیب کی باتیں۔

**قسمت کا لکھا** تقدیر میں لکھا، مشیتِ ایزدی۔

محاورہ: **قسمت کا لکھا پورا ہونا** تقدیر میں لکھا پورا ہونا؛ مصیبت پیش آنا، حالات بگڑنا، برے دن آنا۔

**قسمت کا مارا** بدقسمت، بدنصیب، منحوس۔

محاورہ: **قسمت کا منہ پھیر لینا** بدبختی آجانا، اچھے دنوں کی جگہ برے دن آنا، حالات ناموافق ہوجانا۔

**قسمت کا ہیٹا** بدنصیب، بدبخت، منحوس۔

محاورہ: **قسمت کرنا** تقسیم کرنا، حصے لگانا؛ مقدر کرنا، قسمت میں لکھنا۔

محاورہ: **قسمت کو جھیکنا** بدقسمتی پر رنج کرنا، کڑھنا۔

محاورہ: **قسمت کو رونا** بدقسمتی پر آنسو بہانا، تقدیر کو برا بھلا کہنا۔

کہاوت: **قسمت کی بات ہے** اگر کوئی بات خلافِ توقع ہو تو کہا جاتا ہے یعنی قسمت میں جو لکھا ہوتا ہے وہ ہو کر رہتا ہے۔

**قسمت کی گرہ/گتھی** مصیبت، مشکل۔

**قسمت کے ٹکڑے** نصیب میں لکھا ہوا رزق۔

**قسمت کے صدقے** بدقسمتی کی شکایت پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **قسمت کے لکھے کو کوئی نہیں مٹا سکتا** جو نصیب میں لکھا ہو وہ پورا ہو کر رہتا ہے؛ تقدیر کو کوئی نہیں بدل سکتا۔

کہاوت: **قسمت کے ہاتھ بات ہے** تقدیر کا لکھا پورا ہوتا ہے، وہی ہوتا ہے جو نوشتۂ تقدیر ہو۔

محاورہ: **قسمت کھلنا** نصیب یاور ہونا، برے دنوں سے اچھے دن آنا؛ حالات سازگار ہوجانا۔

محاورہ: **قسمت کھوٹی ہونا** برے دن آنا، حالات نا موافق ہو جانا، قسمت پھوٹنا۔

محاورہ: **قسمت لڑانا** کسی کام کے لیے کوشش کرنا۔

محاورہ: **قسمت لڑنا** خوش قسمت ہونا، حسبِ خواہش کوئی کام بننا۔

محاورہ: **قسمت میں اُترنا** مقدر میں ہونا۔

محاورہ: **قسمت میں لکھا ہونا** تقدیر میں درج ہونا، مشیتِ ایزدی ہونا، نوشتۂ تقدیر ہونا۔

محاورہ: **قسمت میں ہونا** مقدر میں ہونا، نصیب میں ہونا۔

محاورہ: **قسمت ہونا** خوش نصیب ہونا، خوش قسمت ہونا؛ نصیب میں ہونا۔

محاورہ: **قسمت ہیٹی ہونا** تقدیر بُری ہونا۔

محاورہ: **قسمت یاور ہونا** حالات کا موافق ہونا، قسمت اچھی ہونا۔

**قسمیہ** زبرق، جزم س، زیرم، زبری۔ متعلق فعل۔ صف، ع۔ قسم کھا کر، قسم سے، قسم کھا کر کہی ہوئی بات۔

**قسمیہ بیان** حلف اُٹھا کر کہی گئی بات یا کیا گیا اقرار، پیمان یا عہد۔

**قسوت** زبرق، جزم س، زبرو۔ امث۔ سخت دل، سنگ دلی۔

**قسی** زبرق، زیرس، شدی۔ امث، ع۔ دل کا سخت یا سیاہ ہونا، شقی القلبی، سنگ دلی۔ نیز قساوت۔

**قسی القلب** (زبرق، شد پیش ی، غم ا، جزم ل، زبرق، جزم ل) سنگدل، ظالم، سخت، قاہر۔

**قسیس** زبرق، ی۔ امذ، ع۔ عیسائیوں کا پیشوا، عیسائیوں کا ایسا عالم جو مبلغ بھی ہو، بشپ۔ نیز قسوس۔

**قسیم** زبرق، ی۔ امذ، ع۔ حسین، خوبصورت، خوشرو؛ حصہ دار، شراکت دار؛ تقسیم کنندہ، بانٹنے والا۔

## ق۔ش

**قشر** زبرق، جزم ش۔ امذ، ع۔ میوے وغیرہ کا چھلکا، پوست، جلد، کھال۔

**مقشر** چھلا، چھلکا اُتارا ہوا۔

**قشعریرہ** امذ، ع۔ دہشت، دہاکا، ڈر سے رونگٹے کھڑے ہونا۔

**قشقہ** زبرق، جزم ش، زبرق۔ امذ، ف۔ تلک، ٹیکا جو ہندو لوگ ماتھے پر لگاتے ہیں۔

محاورہ: **قشقہ کھینچنا** پیشانی پر تلک لگانا؛ صندل یا زعفران سے ماتھے پر ٹیکا لگانا۔

**قشنگ** زبرق، زبرش، ن غنہ۔ صف۔ خوب صورت، خوشنما۔

**قشلاق** پیش ق، جزم ش۔ امذ۔ وہ مقام جہاں سردیوں کا موسم گزارتے ہیں۔

**قشقون** پیش ق، ومع۔ امذ، ع۔ فوج کا دستہ، لشکر؛ چھاؤنی۔

## ق۔ص

**قصاب** زبرق، شد ص۔ امذ، ع۔ قسائی، بوچڑ، گوشت فروخت کرنے والا۔

کہاوت: **قصاب کے بھروسے پر شکرا پالنا** پرائے بھروسے پر کام کرنا۔

**قصابہ** بوچڑ خانہ، جہاں قصاب جانور ذبح کرتے ہیں۔

**قصابہ** زبرق، زبرب۔ امذ، ع۔ سر پر لپیٹنے کا زنانہ رومال، کساوا۔

**قصار** زبرق، شد ص۔ امذ، ع۔ دھوبی۔

**قصار** پیش ق۔ امذ۔ انتہا، آخری حد۔

**قصاص** زبرق۔ امذ، ع۔ خون کا بدلہ خون سے لینا، قاتل کو قتل کے بدلے میں قتل کرنا؛ بدلہ، عوض۔

محاورہ: **قصاص لینا** خون کا بدلہ لینا، ادلے کا بدلہ۔

**قصاص** زبرق، شد ص۔ امذ۔ قصہ خواں، داستاں گو۔

**قصائد** زبرق، زیرع۔ امذ، ع۔ قصیدے، مدحیہ اشعار؛ ایسی نظم جس میں کسی کی تعریف یا ہجو کی گئی ہو۔

**قصائی** زبرق۔ امذ۔ رک: قسائی اور اُس کے تحت مرکبات والفاظ جو فصیح ہے۔

**قصب** زبرق، جزم ص۔ امذ۔ ریشم اور اُون کا ملا کر بُنا ہوا کپڑا؛ کتان کی ایک قسم۔

**قصباتی** زبرق، جزم ص۔ صف۔ قصبے کا رہنے والا، قصبے سے متعلق۔

**قصبہ** زبرق، جزم ص، زبرب۔ امذ، ع۔ بڑا گاؤں، بستی۔ جمع: قصبات۔

**قصد** زبرق، جزم ص۔ امذ، ع۔ ارادہ، نیت، عزم، اقدام۔

متعلق فعل: **قصداً** (زبرق، جزم ص، دو زبر "دن") جان بوجھ کر، بالارادہ۔

نیز **بالقصد** (زیر ب، غم ا، جزم ل، زبرق، جزم ص)۔

محاورہ: **قصد رکھنا** ارادہ رکھنا، نیت رکھنا۔

محاورہ: **قصد کرنا** نیت کرنا، ارادہ کرنا، عزم کرنا۔

**قصدِ مصمم** پکا ارادہ۔

**قصر** زبرق، جزم ص۔ امذ، ع۔ کوتاہی، کمی، اختصار؛ دورانِ سفر نماز کی رکعتوں میں کمی؛ محل، ایوان، راج بھون۔ جمع: قصور (پیش ق، ومع) محلات۔

محاورہ: **قصر اُٹھانا** محل تعمیر کرنا۔

**قصرِ شاہی** بادشاہ کے رہنے کا ایوان، محل۔
**قصص** زبرق، زبرص۔ جمع، مذ، ع۔ قصے، حکایتیں، روایات، اساطیر۔
**قصف** زبرق، زبرص۔ صف۔ پھاڑا ہوا، شکستہ حال، کمزور۔
**قصور (۱)** پیش ق، وسع۔ جمع، مذ، ع۔ کمی، کوتاہی؛ جرم، خطا، عجز، غلطی، بھول چوک؛ فروگذاشت۔
محاورہ: **قصور آنا** کوتاہی ہونا، کمی آنا۔
محاورہ: **قصور بتانا** نقص بتانا، غلطی سمجھانا۔
محاورہ: **قصور رکھنا** الزام دھرنا، خطاوار ٹھہرانا۔
**قصورِ فہم** ناسمجھی، کم عقلی۔
محاورہ: **قصور کرنا** خطا کرنا، غلطی کرنا۔
**قصور معاف** کوئی غلط بات منہ سے نکلنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔
**قصوروار** پُرخطا، گنہگار۔
**قصور (۲)** پیش ق، وسع۔ جمع، مذ، ع۔ قصر (رک) کی جمع۔
**قصویٰ** پیش ق، جزم ص، کھڑا زبری۔ امث، رع۔ انتہائی، نہایت۔
**قصہ** زیرق، شدزبرص۔ امذ، ع۔ کہانی، حکایت؛ واقعہ، جھگڑا، معاملہ۔
محاورہ: **قصہ اپنے سر مول لینا** پرائے جھگڑے میں پڑنا۔
محاورہ: **قصہ ادا ہونا** جھگڑا ختم ہونا۔
محاورہ: **قصہ انفصال کرنا** لڑائی ختم کرنا، جھگڑا طے کرنا۔
محاورہ: **قصہ انفصال ہونا** لڑائی ختم ہونا، بکھیڑا چکنا، قضیہ طے ہونا۔
محاورہ: **قصہ باندھنا** فتنہ اُٹھانا، جھگڑا کھڑا کرنا۔
محاورہ: **قصہ برپا ہونا** ہنگامہ کھڑا ہونا، جھگڑا ہونا۔
محاورہ: **قصہ بڑھانا** کہانی کو طول دینا، بات بڑھانا، جھگڑے کو طول دینا۔
محاورہ: **قصہ بڑھنا** رک: قصہ بڑھانا جس کا یہ لازم ہے۔
**قصۂ پارینہ** پرانی کہانی، گزری ہوئی بات، پرانا واقعہ۔
محاورہ: **قصہ پاک کرنا** جھگڑا طے کرنا، فیصلہ کرنا؛ قتل کرنا، جان سے مار دینا؛ قرضہ معاف کرنا۔
محاورہ: **قصہ پاک ہونا** جھگڑا طے پانا، قضیہ نمٹنا؛ عذاب دُور ہونا۔
**قصہ پردازی** قصہ کہنا، کسی قصے کو خوبصورتی سے بیان کرنا۔
محاورہ: **قصہ تمام کرنا** داستان پوری کرنا؛ جھگڑا ختم کرنا؛ قتل کرنا، جان سے مار ڈالنا۔
محاورہ: **قصہ پاک ہونا** رک: قصہ تمام کرنا جس کا یہ لازم ہے۔
محاورہ: **قصہ تہ کرنا** بات ختم کرنا، جھگڑا ختم کرنا۔
محاورہ: **قصہ جوڑنا** داستان گھڑنا۔
محاورہ: **قصہ چکانا** جھگڑے کا فیصلہ کرنا۔
محاورہ: **قصہ چکنا** جھگڑا ختم ہونا، قضیہ نمٹنا۔
محاورہ: **قصہ چھیڑنا** ذکر شروع کرنا، کسی امر کا تذکرہ کرنا؛ جھگڑے کی بات کرنا۔
محاورہ: **قصہ ختم ہونا** کہانی مکمل ہونا؛ جھگڑا نمٹ جانا۔
**قصہ خواں** داستان گو، کہانی کہنے والا۔
**قصۂ دارورسن** سولی اور پھانسی کا قصہ (اشارہ حسین بن منصور حلاج کی طرف ہے جسے "انا الحق" کہنے کے جرم میں پھانسی دے دی گئی تھی)۔
**قصۂ دراز** لمبی کہانی، طویل داستان۔
محاورہ: **قصہ دراز ہونا** معاملے کا طول پکڑنا۔
محاورہ: **قصہ رہنا** جھگڑا قائم رہنا۔
کہاوت: **قصۂ زمین برسرِ زمین** معاملے کا فیصلہ موقع پر ہی ہو جانا چاہیے۔
محاورہ: **قصہ طے ہونا** جھگڑا ختم ہونا۔
**قصہ فساد** جھگڑا، بکھیڑا۔
محاورہ: **قصہ فیصل کرنا** جھگڑا چکانا، معاملہ نمٹانا؛ کام تمام کرنا۔
محاورہ: **قصہ فیصل ہونا** جھگڑا چکنا، بکھیڑا ختم ہونا۔
**قصہ کا گھر** فساد کی جڑ۔
محاورہ: **قصہ کرنا** جھگڑا کرنا، تکرار کرنا؛ فساد پیدا کرنا۔
**قصہ کوتاہ** الغرض، مختصر یہ کہ، پس، فقط۔ نیز قصہ مختصر۔
محاورہ: **قصہ کوتاہ کرنا** بات مختصر کرنا؛ جھگڑا ختم کرنا۔
**قصہ کہانی** جھوٹی داستان، افسانہ؛ داستان گوئی۔
محاورہ: **قصہ کہنا** داستان سنانا، طویل کہانی سنانا۔
محاورہ: **قصہ کھڑا کرنا** جھگڑا اُٹھانا، فساد برپا کرنا۔
**قصہ گو (وج)** کہانی سنانے والا، داستان گو۔
محاورہ: **قصہ لے بیٹھنا** بے موقع تذکرہ چھیڑنا، بے محل بات شروع کرنا۔
محاورہ: **قصہ مٹانا** جھگڑا ختم کرنا، جھنجھٹ دُور کرنا۔
محاورہ: **قصہ مختصر کرنا** بات اختصار کے ساتھ بیان کرنا، معاملہ نمٹانا۔
محاورہ: **قصہ مول لینا** کسی کا جھگڑا اپنے ذمہ لینا؛ خواہ مخواہ کے بکھیڑے میں پڑنا۔
محاورہ: **قصہ نکلنا** جھگڑا پیدا ہونا۔

**قصہ نویس** کہانی لکھنے والا، داستان لکھنے والا۔

محاورہ: **قصہ یکسو کرنا** معاملہ طے کرنا؛ پیچیدگی دور کرنا۔

**قصیدہ** زبرق، ی، زبرد، غم۔ اند، ع۔ ایک ہی بحر و قافیہ میں طویل مدحیہ نظم۔

محاورہ: **قصیدہ پڑھنا** اشعار میں تعریف کرنا۔

**قصیدہ خواں** قصیدہ پڑھنے والا؛ (مجازاً) تعریف کرنے والا۔

**قصیدہ گو** قصیدہ کہنے والا شاعر۔ نیز **قصیدہ نگار**۔

**قصیر** زبرق، ی۔ صف، ع۔ چھوٹا، پست قد۔

**قصیر البصر** (پیش ر، غم ا، جزم ل، زبرب، زبرص) کمزور نظر والا، جس کی بینائی عمر یا بیماری کی وجہ سے کمزور ہوگئی ہو۔

**قصیرُ النسب** (پیش ر، غم ا، غم ل، شدزبرن، زبرس) ایسا شخص جس کے باپ کا نام لینے سے اُس کے خاندان کا علم ہو جائے۔

## ق۔ض

**قضا (۱)** زبرق۔ امث، ع۔ مشیتِ ایزدی، حکمِ الٰہی؛ حکم، مرضی؛ قسمت، تقدیر؛ وفات؛ کسی فرض یا واجب عبادت کی ادائی میں ناغہ ہونا۔

محاورہ: **قضا ادا کرنا** مقررہ وقت پر نہ کی گئی عبادت کا بعد میں کرنا، مثلاً: نماز کا وقت گزر جانے کے بعد نماز ادا کرنا۔

محاورہ: **قضا ادا ہونا** رک: **قضا ادا کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **قضا آنا** موت آنا۔

محاورہ: **قضا بھرنا** رہا ہوا فرض ادا کرنا۔ نیز رک: **قضا ادا کرنا**۔

محاورہ: **قضا پڑھنا** رک: **قضا ادا کرنا**۔

نقرہ: **قضا پھڑ پھڑاتی ہے** موت قریب ہے۔

محاورہ: **قضا ٹلنا** مرنے سے بچ جانا۔

محاورہ: **قضا دامن گیر ہونا** موت آنا؛ کسی مصیبت کا نہ ٹلنا۔

کہاوت: **قضا را چہ علاج** موت سے بچنا ممکن نہیں۔

محاورہ: **قضا سر پر سوار ہونا** شامت آنا، موت کا وقت قریب ہونا۔

محاورہ: **قضا سر پر کھڑی ہونا** موت کا وقت قریب ہونا۔

نقرہ: **قضا سر پر کھیلتی ہے** جب کوئی خطرناک کام کیا جا رہا ہو تو کہا جاتا ہے؛ موت کا وقت قریب ہونا۔

محاورہ: **قضا سر پر کھیلنا** اجل کا قریب پہنچنا، موت کا قریب آنا۔

**قضا کا پیغام** موت آنے کے آثار؛ قریب المرگ ہونے کی علامات۔

نقرہ: **قضا سے چارہ نہیں** موت سے کوئی نہیں بچ سکتا۔

محاورہ: **قضا کا دُکان کھولنا** کسی وبا کی وجہ سے بہت بڑی تعداد میں لوگوں کا وفات پانا۔

**قضا کا سامنا** سخت پریشانی اور اضطراب کا مقام؛ موت کا سامنا۔

محاورہ: **قضا کا سر پر پکارنا** موت کا قریب آنا؛ شامت آنا۔

**قضا کا فرشتہ** ملک الموت، موت کا فرشتہ۔

محاورہ: **قضا کا کشاں کشاں/گھیر کر/کھینچ کر لانا** وہاں جانا جہاں موت مقدر میں ہو؛ پردیس جا کر انتقال کرنا؛ حالات کے تقاضے سے موت کے منہ میں پہنچ جانا۔

صف: **قضا کا مارا** اجل گرفتہ، مصیبت کا مارا، شامت زدہ۔

محاورہ: **قضا کرنا** نماز یا کسی دوسرے مذہبی فریضہ کو وقت پر ادا نہ کرنا؛ مرجانا۔

کہاوت: **قضا کے تیر کو ڈھال کی حاجت نہیں** موت آنی ہو تو انسان کسی صورت نہیں بچ سکتا۔

محاورہ: **قضا کے منہ میں جھونکنا** خطرناک جگہ یا کام کے لیے بھیجنا، خصوصاً پُرخطر جنگی مہم پر بھیجنا۔

محاورہ: **قضا گلو گیر ہونا** موت کا وقت آنا۔

محاورہ: **قضا لکھی ہونا** موت کا کسی خاص وقت، طریقہ یا جگہ پر مقرر ہونا۔

**قضا و قدر** (زبرق، جزم د) مشیت، تقدیرِ الٰہی۔

**قضائے الٰہی** اللہ کی مرضی مراد: موت۔

**قضائے حاجت** پاخانہ، رفع حاجت۔

**قضائے عمری** ایسی نمازیں جو ادا ہونے سے رہ گئی ہوں ان کی قضا کے طور پر ہر نماز کے ساتھ پڑھی جانے والی اضافی نماز۔

**قضائے مبرم** (پیش م، جزم ب، زبرر) نہ ٹلنے والی تقدیر۔

**قضائے معلّق** (پیش م، زبرع، شدزبرل) وہ موت جو دعا یا دوا کرنے سے ٹل جائے۔

**قضائے ناگہانی** اچانک آنے والی موت، حادثاتی موت۔

**قضا (۲)** زبرق۔ امث، ع۔ عدالت، انصاف۔

**قضا (۳)** زبرق۔ پچھلا حساب چکانا، قرضہ ادا کرنا۔

**قضاۃ** پیش ق، جزم ت۔ جمع۔ مذ، ع۔ **قاضی** (رک) کی جمع۔ نیز **قضات**۔

**قضاوت** زبرق، زبرو۔ امث، ع۔ فیصلہ کرنا۔

**قضائت** زبرق، زبرء۔ امث، ع۔ قاضی کا کام، اختیارات یا عہدہ۔

**قضایا** زبرق۔ جمع، مذ، ع۔ جھگڑے، معاملے، استغاثے، مسئلے، مقدمات۔

**قضیب** زبرق، ی۔ اند، ع۔ ٹہنی؛ آلۂ تناسل، حشفہ۔

**قضیہ** زبرق، زبرض، شدزبری۔ اند، ع۔ جھگڑا جو فیصلہ طلب ہو، فساد، بکھیڑا؛ علمی یا منطقی مسئلہ، بحث۔ نیز **قضیا**۔ جمع: **قضایا**۔

محاورہ: **قضیہ اُٹھانا** فساد برپا کرنا، جھگڑا کھڑا کرنا۔

محاورہ: **قضیہ اُٹھنا** جھگڑا کھڑا ہونا۔

محاورہ: **قضیہ برابر ہونا** جھگڑا ختم ہونا، معاملہ نمٹنا۔

محاورہ: **قضیہ بنانا** منطق کا جملہ بنانا۔

محاورہ: **قضیہ پاک کرنا** جھگڑا ختم کرنا، معاملہ نمٹانا۔

محاورہ: **قضیہ چکانا** جھگڑے کا فیصلہ کرنا۔

**قضیہ دلال** شرارتی، فتنہ انگیز۔

کہاوت: **قضیہ زمیں، برسرِ زمیں** جس مقام کا جھگڑا ہوا سے وہیں طے ہونا چاہیے۔

محاورہ: **قضیہ کرنا** جھگڑنا، فساد پیدا کرنا۔

محاورہ: **قضیہ مٹانا** جھگڑے کا فیصلہ کرنا، معاملہ طے کرنا، جھنجھٹ ختم کرنا۔

محاورہ: **قضیہ مول لینا** خواہ مخواہ پرائے جھگڑے میں پڑنا۔

**قضیہ نامرضیہ** (زبرم، جزم ر، زیرض، زبری) ناگوار معاملہ جو مرضی کے خلاف اُٹھ کھڑا ہو، ناخوشگوار معاملہ۔

## ق ـ ط

**قط** زبر ق۔ اند، ع۔ کاٹ، تراش؛ سرکنڈے کے قلم کی نوک جو چاقو سے کاٹ کر حسبِ منشا چوڑی کی گئی ہو۔

محاورہ: **قط دینا** قلم کی نوک قط گیر پر رکھ کر کاٹنا، قلم زد کرنے کا نشان لگانا۔

محاورہ: **قط زن کرنا** قلم پر قط ڈالنا یا لگانا۔

**قط گیر** وہ لکڑی جس پر رکھ کر قط کاٹا جائے۔

محاورہ: **قط لگانا** رک: قط دینا۔

**قطار** زبر ق۔ امث۔ صف، ع۔ پرا، لین، ڈوری؛ ترتیب، سلسلہ؛ شمار، گنتی۔ نیز **قطار** (زیر ق)۔

**قطار اندر قطار** بہت سی قطاریں، پرے جمائے ہوئے۔

محاورہ: **قطار باندھنا** پرا جمانا، صف باندھنا۔ نیز **قطار جمانا**۔

محاورہ: **قطار بنانا** رک: **قطار باندھنا**۔

**قطار بندی** قطار باندھنے کا عمل۔

محاورہ: **قطار لڑانا** ایک کھیل جس میں انڈے لڑائے جاتے ہیں۔

**قطارچہ** زیر ق، جزم ر، زبر چ۔ اند۔ شہنشاہ اکبر کے زمانے میں استعمال ہونے والے ایک قیمتی کپڑے کی چادر۔

**قطاع** زیر ق۔ اند۔ کٹائی، کٹاؤ؛ ٹکڑا۔

**قطاع** پیش ق۔ اند، ع۔ قاطع (رک) کی جمع۔

**قطاع اُلطریق** (پیش ع، غم ا، غم ل، شد ز برط، ی) ڈاکوؤں کا گروہ۔

**قطامہ** پیش ق، شد ط، زبرم۔ امث، ع۔ (بطور دُشنام) فاحشہ، طوائف، تیز طرار عورت۔

**قطب** پیش ق، پیش نیز جزم ط۔ اند، ع۔ ایک قائم ستارہ جو زمین کے شمالی سرے کے اُوپر نظر آتا ہے۔ زمین کے محور کے دونوں شمالی جنوبی سروں میں سے کوئی، جنھیں قطب شمالی اور قطب جنوبی کہتے ہیں۔ (کنایۃً) وہ شخص جو قطب تارے کی طرح اپنی جگہ سے نہ ہلے۔ اولیا کا ایک اعلیٰ مرتبہ؛ برقی خانے میں موجود دو برقیروں میں سے کوئی۔

**قطب الاقطاب** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر ا، جزم ق) (تصوف) وہ اولیا جو عالم میں محلِ نگاہ ہوتے ہیں اور ہر زمانے میں ان میں ایک موجود رہتا ہے اور دُنیا کے کاروبار کی نگرانی و نگہبانی کرتا ہے۔

**قطبِ جنوبی** زمین کے محور کا جنوبی سرا۔

**قطبِ سماوی** آسمان کا محور یا وہ نقطہ جس کے گرد اُن ستاروں اور ان اجرام کی یومیہ گردش ہوتی ہے جو نسبتاً اتنا چھوٹا دَور بناتے ہیں کہ اُفق تک کبھی نہیں پہنچتے۔

**قطبِ شمالی** زمین کے محور کا شمالی سرا۔

**قطب کے پراٹھے** دہلی میں برسات کے موسم میں پھول والوں کی طرف سے خواجہ بختیار کاکی رحمۃ اللہ کے مزار پر میلہ ہوتا تھا اور اُن کی نذر نیاز کے لیے پراٹھے پکائے جاتے تھے جو بطور رسم دولہا والے دُلھن کے ہاں بھیجتے تھے۔

**قطب نما** وہ گھڑی جس کی مقناطیس لگی ہوئی راہ نما سوئی ہمیشہ قطب شمالی کی طرف رہتی ہے جس کی مدد سے سمت کا تعین کیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Compass۔

**قطبی** پیش ق، جزم ط۔ صف، ع۔ قطب جنوبی یا قطب شمالی کا۔

**قطبی نگینہ** وہ نگینے جو کان سے ترشا ترشایا نکلے اور اُسے بنانے کی ضرورت نہ ہو۔

**قطبین** پیش ق، پیش ط، ے لین۔ اند، ع۔ دونوں قطب، شمالی و جنوبی؛ متضاد سرے، اضداد۔ عام: **قطبین** (پیش ق، جزم ط)۔

**قَطر** زبر ق، جزم ط۔ اند۔ پانی کا ٹپکنا، قطرہ قطرہ گرنا۔

**قُطر** پیش ق، جزم ط۔ اند، ع۔ دائرے کو دو مساوی حصوں میں تقسیم کرنے والے خط۔

**قُطرب** پیش ق، جزم ط، پیش ر۔ اند۔ جنون کی ایک قسم، مالیخولیا جس میں انسان اپنے آپ کو بھیڑیا سمجھتا ہے۔

**قطرہ** زبر ق، جزم ط، زبر ر۔ اند، ع۔ پانی یا کسی رقیق شے کی بوند، بہت معمولی

مقدار کی رقیق شے۔ جمع: قطرات۔

**قطرہ افشاں** قطرے برساتا ہوا، قطرے چھڑکنے والا۔

محاورہ: **قطرہ آنا** بے ارادہ پیشاب کا نکل جانا۔

**قطرہ زن** (کنایۃً) تیز دوڑنے والا، تیز چلنے والا۔

**قطرہ قطرہ** بوند بوند کر کے، تھوڑا تھوڑا کر کے۔

کہاوت: **قطرہ قطرہ جمع گردد آنگہ دریا می شود** قطرہ قطرہ ہو کر دریا میں جاتا ہے یعنی تھوڑا تھوڑا بہت ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **قطرہ کا چُوکا گھڑے خالی کردے** جو کسی چیز سے یکسر محروم ہو گیا ہو تو جونہی اُسے موقع ملتا ہے وہ اُسے محرومی کو ختم کرنے کے لیے پوری طرح مستفید ہونا چاہتا ہے۔

محاورہ: **قطرہ گرنا** بوند ٹپکنا۔

**قطرۂ نیساں** شاعرانہ روایت کے مطابق بیساکھ کے مہینے کی پہلی بارش کی بوند جو سیپ میں گر کر موتی کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔

**قطع** زبرِ ق، جزمِ ط۔ اند، ع۔ تراش؛ کاٹنا، الگ کرنا، برید کرنا؛ وضع، ہیئت؛ انقطاع کا عمل، چھوٹنا۔

**قطعِ اُمید** آس نہ رہنا، توقع اُٹھ جانا۔

محاورہ: **قطع بنانا** انداز اختیار کرنا، صورت اپنانا۔

محاورہ: **قطع بننا** شکل بننا، حالت بننا۔

**قطعِ تعلق (کرنا)** کچھ غرض نہ رکھنا، میل جول ختم کرنا، کچھ علاقہ نہ رکھنا۔

**قطع دار** اچھی وضع کا/ کی، طرح دار، خوشنما۔ انگریزی میں: Fashionable۔

**قطعِ راہ** راستہ طے کرنا، سفر کرنا۔

**قطعِ رحم** رشتہ داروں سے تعلقات ختم کرنا، بول چال بند کرنا۔

**قطع رحمی** عزیز و اقارب سے بدسلوکی، لاتعلقی۔

**قطعِ سخن** کسی کی گفتگو کے درمیان دخل دینا، بات کاٹنا۔ نیز قطع کلام/ کلامی۔

**قطعِ منزل** منزل پر پہنچنا، مسافت طے ہونا۔

**قطعِ نسل** پیدائش کو روکنا، نسل نہ بڑھنے دینا۔

**قطعِ نظر** بہ استثنا، نظر انداز کرتے ہوئے، ماسوا، چھوڑ کر۔ مثال: داموں سے قطع نظر چیز اعلیٰ ہے۔

محاورہ: **قطعِ نظر کرنا** نظر انداز کرنا، خیال چھوڑ دینا، کسی بات یا کام کو ترک کرنا۔

**قطع نظری** چشم پوشی، نظر انداز کرنے کا عمل۔

**قطع و برید** (زبرِ ق، جزمِ ط، وج، پیشِ ب، ی) کاٹ چھانٹ، تخفیف۔

**قطعِ ید** ہاتھ کاٹ دینا۔

**قطعات** زیرِ ق نیز زبر، جزمِ ط۔ جمع، اند، ع۔ ٹکڑے، حصے، اجزا۔

**قطعہ** زیرِ ق، جزمِ ط، زبرِ ع۔ اند، ع۔ ٹکڑا، حصہ، جزو؛ زمین کا کوئی ٹکڑا؛ دو بیتوں کا مجموعہ؛ چند ہم قافیہ اشعار کا مجموعہ جو مسلسل اور ایک ہی موضوع پر ہوں۔ عام: قُطعہ۔

**قطعۂ اراضی** زرعی زمین، کھیت۔

**قطعہ بند** غزل کے بیچ میں مسلسل اشعار یا قطعہ جو غزل میں در آئے۔

**قطعہ دار** حلقہ دار، مراد: خوبصورت، خوشنما۔

**قطعۂ زمین** زمین کا ٹکڑا۔

**قطعی** زبرِ ق، جزمِ ط۔ صف، ع۔ حتمی، لازمی، آخری۔ نیز لازمی طور پر، بالکل، یقینی۔ نیز قطعاً (زبرِ ق، جزمِ ط، ع دو زبر ''عن'') بالکل، یکسر۔

**قطعیات** زبرِ ق، جزمِ ط، زیرِ ع، ی۔ امث، ع۔ ایسے اُمور جن میں شک و شبہ کی گنجائش نہ ہو۔

**قطعیت** زبرِ ق، جزمِ ط، زیرِ ع، شد زبرِ ی۔ امث، ع۔ حتمی ہونا، یقینی و قطعی ہونا، شک سے بالا۔

**قطمیر** زیرِ ق، جزمِ ط، ی۔ اند، ع۔ اصحابِ کہف کا کتا جن کا ذکر قرآنِ مجید میں ہے؛ کھجور کی گٹھلی پر باریک جھلی، وہ سفید نقطہ جو چھوارے یا کھجور کی پشت پر ہوتا ہے؛ (مجازاً) حقیر شے۔

**قطن** زبرِ ق، زبرِ ط۔ اند۔ پرندے کی دُم کی جڑ، ریڑھ کی ہڈی کا نچلا دُم نما حصہ۔

**قطن** پیشِ ق، جزمِ ط۔ امث، ع۔ روئی، کپاس۔ جمع: قطنات۔

**قطور** زبرِ ق، وج۔ اند۔ کان یا ناک میں ٹپکانے کی دوا۔

**قطور** پیشِ ق، وج۔ اند۔ کان یا ناک میں دوا ٹپکانے کا عمل۔

**قطی** پیشِ ق، شد ط۔ امث۔ صندوقچہ، چھوٹا ڈبہ۔

## ق۔ع

**قعب** زبرِ ق، جزمِ ع۔ امث، ع۔ بڑی اور گہری رکابی؛ بڑا پیالہ۔

**قعدہ** زبرِ ق، جزمِ ع، زبرِ د، ہ غم۔ اند۔ نماز میں رکعتوں کے درمیان بیٹھنا، التحیات پڑھتے وقت بیٹھنا۔

**قعر** زبرِ ق، جزمِ ع۔ اند، ع۔ گہرا گڑھا، کھڈ، گھاٹی؛ کنوئیں کی تہہ یا گہرائی۔

**قعرِ جہنم** دوزخ کا گڑھا، تہہ۔

استعارہ: قعرِ مذلت (لیٹا زیر، زبرم، زبرذ، شدز برل) انتہائی ذلت۔
قعرِ چہ (زبرچ) کنویں کی گہرائی یا تہہ۔
**قعری** زبرق، جزم ع۔صف۔ گہرا، عمیق۔
**قعود** لیٹا پیش ق، ومع۔اند، ع۔ رک: قعدہ۔
**قعود و قیام** بیٹھنا اور کھڑا ہونا؛ (کنایۃً) نماز۔
**قعودی** ایک جگہ بیٹھ کر کیا جانے والا کام۔
**قعید** زبرق، ی۔اند۔ پیچھے سے آنے والا شکار۔

## ق ـ ف

**قفا** زبرق۔اند، ع۔ سر کا پچھلا حصہ یا سمت؛ پُشت کی سمت۔
**قفائے فلک** (زبرف، زبرل) ستاروں کی گردش کی وجہ سے ہونے والے حادثات۔
**قفاگیر** پیچھے پیچھے آنے والا؛ فریادی۔
**قفس** زبرق، زبرف۔اند، ع۔ پنجرہ، قیدخانہ؛ پھندا، جال۔
**قفسِ عنصری** انسانی جسم، قالبِ خاکی۔
**قفف** پیش ق، زبرف۔اند۔امث۔ ٹوکریاں، ٹوکرے۔
**قفل** پیش ق، جزم ف۔اند، ع۔ تالا، بند کرنے کا آلہ؛ ایسی دعا یا عمل جو کسی کی زبان بندی کے لیے کیا جائے۔
**قفلِ ابجد** (لیٹا زیرل، زبرا، جزم ب، زبرج) وہ قفل جو بعض حرفوں کو ایک خاص ترتیب کے ساتھ ملانے سے کُھل سکے۔
**قفل بستہ** تالا لگا ہوا، بند، مقفل۔
**قفل بند** وہ چیز جسے بند کیا گیا ہو۔
محاورہ: **قفل بند کرنا** تالا لگانا، مقفل کرنا۔ نیز **قفل چڑھانا**۔
محاورہ: **قفل بند ہونا** رک: **قفل بند کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔
محاورہ: **قفل پڑنا** تالا لگنا، بندش ہونا۔
محاورہ: **قفل توڑنا** بغیر چابی کے تالا کھولنا۔
محاورہ: **قفل جڑنا** کسی کو تالا لگانا۔
محاورہ: **قفل جھوٹا ہونا** تالے کا ناقص ہونا کہ وہ چابی کے بغیر ہی کُھل جائے۔
**قفل دار** ایسی شے جس میں تالا لگایا جا سکے؛ تالے کی طرح بند ہونے والا۔
محاورہ: **قفل ڈالنا** مقفل کرنا، تالا لگانا، کسی جگہ کو بند کرنا۔ نیز **قفل دینا**۔
محاورہ: **قفل کنجی میں رکھنا** کسی شے کو انتہائی حفاظت اور احتیاط سے رکھنا۔
محاورہ: **قفل کُھلنا** تالا کُھلنا؛ رکاوٹ دُور ہونا، بندش ہٹنا؛ راہ ہموار ہونا۔
محاورہ: **قفل کھولنا** رک: **قفل کُھلنا** جس کا یہ متعدی ہے۔
محاورہ: **قفل لگانا** تالا لگانا، قبضہ کرنا۔ نیز **قفل کرنا**۔
محاورہ: **قفل میں بند کرنا** حوالات میں بند کرنا، قید کر دینا، مقفل کرنا۔
**قفلِ وسواس** (زبرو، جزم س) گورکھ دھندا، قفلِ ابجد۔
**قفلی** پیش ق، جزم ف۔امث، ع۔ برف بنانے کا سانچا؛ سانچے میں جمی ہوئی دودھ بالائی وغیرہ کی برف؛ سالن بند کر کے رکھنے کا ڈھکن والا برتن؛ حقے کا وہ سرا جو دوسرے میں پھنس جاتا ہے اور حقے کی نے ہر طرف خواہش کے مطابق موڑی جا سکتی ہے؛ کھیر یا فیرنی کی ایک پیالی کو دوسری پیالی پر رکھنا؛ کُشتی کا ایک پیچ؛ خوبصورت لڑکا۔ عام: (اُردو) **قلفی**۔
محاورہ: **قفلی پڑ جانا** دو پتنگوں کا ایسا پیچ پڑ جانا کہ جسے چھڑانا مشکل ہو جائے۔
محاورہ: **قفلی جمانا** دودھ بالائی کو خاص طریقے سے ڈھکن والے برتن میں جمانا۔
محاورہ: **قفلی جمنا** دودھ بالائی وغیرہ کا برف کی وجہ سے منجمد ہونا؛ کسی شے کا سخت سردی کی وجہ سے جم جانا۔
محاورہ: **قفلی کرنا** درندوں کا کسی شے کو دانتوں میں بہت مضبوطی سے پکڑ کر منہ بند کر لینا اور پھر نہ کھولنا۔
محاورہ: **قفلی لگ جانا** دو چیزوں خصوصاً پتنگوں کا ایسا پیچ پڑنا کہ چھوٹنا مشکل ہو جانا۔
**قفہ** پیش ق، شدز برف۔اند۔ ٹوکرا۔

## ق ـ ق

**ققنس** پیش ق، جزم ق، پیش ن۔اند، یو۔ ایک خوش الحان خیالی پرندہ جو جل کر راکھ سے پھر پیدا ہو جاتا ہے۔

## ق ـ ل

**قل** پیش ق۔اند، ع۔ کہہ، بول؛ قرآن مجید کی لفظ "قُل" سے شروع ہونے والی سورت یا سورتیں (سورۂ کافرون، سورۂ اخلاص، سورۂ فلق، سورۂ ناس)؛ فاتحہ کی تقریب جس میں یہ سورتیں پڑھی جائیں (عموماً کسی کی موت کے تیسرے دن)۔
**قل اعوذی، قلاعوذی** دعوتوں میں گھس آنے والا، مفت خورا، شہدا، جو ہر دعوت میں پہنچ جائے اور نیاز کے کھانے میں شریک ہو۔
**قُل اعوذ پڑھنے والا** نمائش کے لیے نیک اور پارسا بننے والا، مولویوں کی سی شکل بنائے رکھنے والا۔
محاورہ: **قل پڑھنا** بلا یا جادو ٹونے کا اثر ختم کرنے کے لیے چاروں قل پڑھنا۔

محاورہ: **قل کرنا** ختم کرنا، کام تمام کرنا؛ وفات کے دوسرے یا تیسرے دن فاتحہ خوانی کرنا۔

**قل کے ڈھیلے** قبر کی مٹی کے وہ ڈھیلے جن پر "قل ہو اللہ" پڑھ کر اُن سے قبر پاٹی جاتی ہے۔

محاورہ: **قل ہونا** خاتمہ ہونا، ہلاکت کے قریب ہونا؛ وفات کے دوسرے یا تیسرے دن فاتحہ خوانی ہونا۔

**قلا** زبرق۔ اند۔ کشتی کا ایک پھرتیلا داؤ؛ کرتب، کھیل؛ بازی گری کی وہ حرکت جس میں سر کے بل کھڑا ہوا جاتا ہے۔ اصلاً: ہندی میں "کلا"۔

**قلابازی** دونوں ہاتھ زمین پر رکھ کر یا رکھے بغیر سر کے بل اُلٹ جانا۔

محاورہ: **قلابازی کھانا** پلٹ جانا، کہی ہوئی بات یا وعدے سے یکسر منحرف ہو جانا؛ نظریے یا طرزِ عمل کا بالکل ہی بدل جانا؛ دونوں ہاتھ زمین پر رکھ کر یا رکھے بغیر سر کے بل اُلٹ جانا؛ اچانک اس طرح گرنا کہ سر نیچے اور ٹانگیں اُوپر کو اٹھی ہوں، زور سے پٹخا کھانا۔

**قلاب** زبرق، شدل۔ اند۔ جعلی چیزوں کے بنانے کا ماہر، بہت بڑا جعل ساز۔

**قلابہ** پیش ق، شدل، زبرب۔ اند، ع۔ مچھلی پکڑنے کا خم دار کانٹا؛ چھت میں جڑی ہوئی کڑی، لوہے کا حلقہ جس میں کوئی چیز اٹکائی یا لٹکائی جائے۔ نیز قُلّاب۔

**قلاجنگ** زبرق، زبرج، ن غنہ۔ اند، ف۔ کشتی کا ایک داؤ جس میں حریف کو دائیں بازو اور دائیں ٹانگ سے اُٹھا کر زمین پر پٹخ دیتے ہیں۔

**قلاچ** زبرق، شدل۔ صف۔ رک: قلاش۔

**قلادہ** زبرق، زبرد، ہ غم۔ اند، ع۔ گلے میں ڈالنے کا پٹہ، کُتے کا پٹہ، گلوبند۔

**قلادہ پوش** وہ جس کے گلے میں پٹہ ڈالا گیا ہو۔

**قلار** پیش ق۔ اند، ت۔ بادشاہ کی سواری کے آگے چلنے والا اعصا دار سپاہی۔

**قلاش** زبرق، شدل۔ صف، ت۔ بہت مفلس، نادار، کنگال۔

**قلاقر** زبرق، زبر نیز پیش ق۔ اند۔ شور وغل؛ پیٹ میں ہونے والی گڑگڑاہٹ۔

**قلاقنا** زبرق، جزم ق۔ اند۔ آوازہ کسنا، مذاق کرنا۔

**قلاقند** زبرق، ن غنہ۔ اند۔ کھوئے سے بنی ہوئی ایک سفید مٹھاس جو عموماً مکعب لوزاتوں کی صورت میں ہوتی ہے۔

**قلانچ** زبرق، ن غنہ۔ اند۔ تیز رفتار جانور مثلاً ہرن کا لمبی زقند بھرنا، چوکڑی۔ فصیح: قُلانچ (پیش ق)۔

محاورہ: **قلانچ مارنا** چھلانگ لگانا، جست لگانا، فاصلے سے قدم رکھنا۔

**قلانچیں** زبرق، ن غنہ۔ اند۔ قلانچ (رک) کی جمع۔

محاورہ: **قلانچیں بھرنا** اُچھلنا کودنا، زقندیں لگانا۔

**قلاوز** زبرق، و مع۔ اند۔ راستوں کا پتہ بتانے والا، راہبر۔

**قلاوزی** رہبری۔

**قلب** زبرق، جزم ل۔ اند، ع۔ دل؛ کسی شے کے بیچ کا حصہ، وسط، درمیان؛ کھوٹا (سکہ)؛ صف: اُلٹا، واژوں۔ (فعل لازم) پلٹنا، بدلنا۔

محاورہ: **قلب اُلٹ جانا/ اُلٹنا** پاگل ہو جانا، ہوش و حواس کھو دینا۔

محاورہ: **قلب اُلٹ دینا** پاگل کر دینا، دیوانہ بنانا۔

محاورہ: **قلب اندر سے صاف ہونا** مخلص ہونا، دل ہر قسم کے کینہ، بغض اور عناد سے پاک ہونا۔

**قلب پذیر** اُلٹنے والا۔

**قلب تپاں** بے قرار دل۔

محاورہ: **قلب چاک ہونا** سخت صدمہ پہنچنا، دلی دکھ ہونا۔

**قلب حاضر** انتہائی خلوص۔

**قلب حزیں** دُکھی دل، افسردہ دل۔

محاورہ: **قلب روشن ہونا** دل سے ہر قسم کی کدورت کا صاف ہو جانا؛ غلط فہمی دُور ہونا۔

**قلب زار** دُکھ سے بے حال دل۔

**قلب ساز** کھوٹے سکے ڈھالنے والا۔

**قلب گاہ** وہ جگہ جہاں لشکر کی درمیانی فوج کھڑی ہوتی ہے۔

**قلب ماہیت** یکسر تبدیلی، اصلیت بدل جانا۔

**قلب مکان** کڈھب جگہ، دُشوار گزار جگہ؛ جگہ بدلنے والا، بھیس بدلنے والا۔

محاورہ: **قلب مکدر ہونا** دل میں رنج آنا، دلی دُکھ پہنچنا؛ دل میں کدورت پیدا ہونا۔

**قلب ناصبور** بے قرار دل۔

**قلب نگار** دل کی دھڑکن ریکارڈ کرنے والا آلہ۔ انگریزی میں: Cardiograph۔

**قلبانہ** زبرق، جزم ل، زبرن۔ اند، ف۔ قوالی کے بول اور طرز جو حضرت امیر خسرو نے عربی اور ہندی کی آمیزش سے تیار کی۔

**قلبہ** پیش ق، جزم ل، زبرب۔ اند، ع۔ ہل؛ کھیتوں کے درمیان پانی دینے کے چھوٹی سی نالی۔

**قلبہ راں** کاشت کار۔

**قلبہ رانی** کاشتکاری، ہل جوتنا۔

**قلبہ کش** کھیت میں ہل چلانے والا، ہل کو کھینچنے والا۔

**قلبی** جزم ل۔ صف۔ دلی، حقیقی، پُرخلوص؛ کھوٹا، جعلی، غیر خالص۔

**قلبی انشراح** دل کی کشادگی، فرحت۔

**قلبی واردات** دل پر گزرنے والی کیفیت یا حالت۔

**قلپاق** زبرق، جزم ل۔ امث، ت۔ اُونچی ٹوپی۔

**قلت** زبرق، شدزبرل۔ اند، ع۔ کمی، کمیابی، کثرت کی ضد۔

**قلتبان** پیش ق، جزم ل، جزم نیز زبرت۔ امث، ف۔ وہ شخص جس کی بیوی بدکار ہو اور وہ جانتے بوجھتے روک ٹوک نہ کرے، دیوث، قرمساق۔

**قلتین (۱)** پیش ق، شدزبرل، ے لین۔ تثنیہ۔ مذ، ع۔ دو گھڑے پانی یا پانی کے دو گھڑے جن میں دس من پانی کی مقدار بھری ہو، جو بعض فقہا کے نزدیک اُس کے پاک ہونے کے لیے کافی خیال کی جاتی ہے اور معمولی نجاست کے ملنے سے ناپاک نہیں ہوتی۔ مخالف نظریہ رکھنے والوں کے نزدیک قلتین مذموم لفظ ہے بمعنی ناپاک، نجس، مکروہ۔

**قلتینی** نجس، ناپاک (کرنا)۔

**قلتین (۲)** پیش ق، شدزبرل، ے لین۔ امث، ن۔ [illegible] ، فاحشہ۔

**قلزم** پیش ق، جزم ل، پیش ز۔ عَلَم، ع۔ وہ بحیرہ جو شمالی افریقہ کے شرقی اور جزیرہ نمائے عرب کے مغربی ساحل کے درمیان واقع ہے۔ مجازاً: سمندر۔ (اصلاً ایک شہر کا نام جو اس کے کنارے پر آباد تھا)۔

**قلزمِ زخار** (زبرز، شدخ) لہریں لیتا ہوا سمندر۔

**قلع** زبرق، جزم ل۔ اند، ع۔ مٹانا، ڈھانا، بیخ کنی کرنا۔

**قلع قمع** (زبرق، جزم ل، جزم ع، جزم م) مٹانا، ڈھانا، مسمار کرنا، انہدام۔ عام: **قلع قمع** (قلاقما)۔

**قلعہ** زبرق، جزم ل، زبرع۔ اند، ع۔ حصار، کوٹ؛ (شطرنج) بادشاہ کو اِس طرح گوشے میں رکھنا کہ دوسرے مہرے اسے بچانے کے لیے آگے ہوں اور بادشاہ شہ سے بچ جائے۔ عام: قِلعَہ۔

محاورہ: **قلعہ اُکھاڑنا** قلعہ ڈھانا، منہدم کرنا۔

محاورہ: **قلعہ باندھنا** چاروں طرف ٹاٹ کے بورے رکھ کر حصار قائم کرنا؛ فوج کا حصار باندھ کر کھڑے ہونا؛ شطرنج میں مہروں کا بادشاہ کو شہ سے بچانے کے لیے گھیر لینا۔

محاورہ: **قلعہ بنانا** کسی مقام کو ایسا مستحکم کرنا کہ بیرونی حملہ نہ ہو سکے؛ قلعہ تعمیر کرنا۔

**قلعہ بند** محصور، قلعہ میں پناہ لینے والا۔

محاورہ: **قلعہ بندھنا** رک: **قلعہ باندھنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**قلعہ بندی** چاروں طرف ٹاٹ کے بوروں کا حصار قائم کرنا؛ فوج کی مورچہ بندی۔

**قلعہ جنگ** کشتی کا ایک داؤ۔

**قلعہ دار** قلعے کا محافظ، قلعے کا افسر۔

محاورہ: **قلعہ سر کرنا** قلعہ فتح کرنا۔

**قلعہ شکن** قلعے کی دیواروں کو منہدم کرنے والا۔

**قلعہ شکن توپ** بڑی توپ جس کے گولوں سے قلعے کی دیواریں ٹوٹ جائیں۔

**قلعہ کشا** قلعہ فتح کرنے والا۔

**قلعی** زبرق، جزم ل۔ امث، ع۔ رانگ، ٹن؛ ملمع، روغن؛ ٹیپ ٹاپ؛ ظاہری چمک دمک؛ چونے کی سفیدی جو عمارات پر پھیری جاتی ہے؛ رانگ جو تانبے کے برتنوں پر چڑھائی جاتی ہے۔ اصلاً: ایک مقام قلع سے منسوب جہاں اِس کی کان تھی۔

محاورہ: **قلعی اُترنا** ملمع اُترنا؛ چھپی ہوئی بات ظاہر ہونا۔

محاورہ: **قلعی پھرنا** سفیدی ہونا، برتنوں وغیرہ پر ملمع ہونا۔

محاورہ: **قلعی پھیرنا** برتنوں پر قلعی کا ملمع کرنا؛ سفیدی کرنا۔

محاورہ: **قلعی چڑھانا** ملمع کرنا؛ سفیدی کرنا۔

**قلعی کا چونا** سفیدی، پتھر کا چونا۔

صف: **قلعی دار** (ع۔ف) وہ برتن جس پر قلعی ہو۔

محاورہ: **قلعی کھلنا** ملمع اُترنا؛ اصلیت ظاہر ہونا، حقیقت کا معلوم ہونا؛ بھید کھلنا۔

محاورہ: **قلعی کھول دینا** راز فاش کرنا، بھانڈا پھوڑ دینا؛ اصلیت ظاہر کرنا۔

صف: **قلعی گر** (ع۔ف) برتنوں پر رانگ چڑھا کر اُجلا کرنے والا۔ عام: قلئی گر۔

**قلفہ** پیش ق، جزم ل، زبرف۔ اند، ع۔ مردانہ عضوِ تناسل کا وہ حصہ جس کا ختنہ کیا جاتا ہے؛ عضوِ تناسل کا بغیر ختنہ کا سر۔

**قلفی** پیش ق، جزم ف۔ امث۔ رک: قُفلی جو درست ہے۔

**قلق** زبرق، زبرل۔ اند، ع۔ رنج، الم؛ بے آرامی، بے چینی، بے قراری۔

محاورہ: **قلق اُٹھانا** رنج سہنا، صدمہ برداشت کرنا۔

محاورہ: **قلق جانا** رنج دُور ہونا۔

محاورہ: **قلق دینا** رنج دینا، صدمہ پہنچانا۔

محاورہ: **قلق رہنا** افسوس رہنا، رنج رہنا؛ بے قرار رہنا۔

محاورہ: **قلق گزرنا** برا لگنا؛ رنج پہنچنا، افسوس ہونا؛ بے قرار ہونا۔

**قلقاری** زبرق، جزم ل۔ امث۔ (نقلِ صوت) شیرخوار بچے کی ہنسی جو آواز

کے ساتھ نکلے۔

محاورہ: **قلقاریاں مارنا** شیر خوار بچے کا آواز کے ساتھ ہنسنا۔

**قلقچی** پیش ق، شد پیش ل، جزم ق۔ اند۔ خدمت گار، ملازم، نوکر۔

**قلقل** پیش ق، جزم ل۔ امث، ع۔ نقلِ صوت۔ بوتل یا کسی پتلے منہ کے ظرف سے پانی یا کوئی سیال انڈیلنے کی آواز۔

**قلقلِ مینا** (ی) صراحی سے شراب انڈیلنے کی آواز۔

**قلل** پیش ق، زبر ل۔ جمع۔ اند۔ پہاڑ کی چوٹیاں۔

**قلم** زبر ق، زبر ل۔ اند، ع۔ سیاہی سے لکھنے کا آلہ، خامہ؛ کٹی ہوئی شاخ جو بوئی جائے یا کسی درخت کی شاخ میں پیوست کی جائے تاکہ اُس کے ساتھ مل کر اُگے؛ کنپٹی کے بال۔ (صف) کاٹا ہوا، تراشا ہوا۔ کسی شے کا لمبا سا ٹکڑا یا سلاخ۔

محاورہ: **قلم اُٹھانا** لکھنے کا ارادہ کرنا۔

**قلمِ امواج** ایسی تحریر جس میں لہریں یا موجیں سی معلوم ہوں۔

محاورہ: **قلم انداز کرنا** کوئی تحریر لکھتے ہوئے درمیان میں سے چھوڑ دینا، لکھتے ہوئے کسی چیز کا چھوٹنا؛ لکھنے سے گریز کرنا۔

محاورہ: **قلم انداز ہونا** رک: **قلم انداز کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**قلم آزمائی** لکھنا، تحریر کرنے کا عمل۔

**قلم برداشتہ** بے ساختہ، فی البدیہہ (لکھنا)۔

محاورہ: **قلم برداشتہ لکھنا** بے ساختہ لکھنا، جلدی جلدی لکھنا۔

محاورہ: **قلم بنانا** قلم چھیل کر لکھنے کے قابل کرنا؛ کنپٹی کے بالوں کو قینچی یا اُسترے وغیرہ سے درست کرنا۔

**قلم بند** لکھا ہوا، ضبطِ تحریر میں لایا ہوا۔

محاورہ: **قلم بند سنانا** خوب گالیاں دینا، بے نقط سنانا۔

محاورہ: **قلم بند کرنا** لکھنا، درج کرنا۔

محاورہ: **قلم بھرنا** قلم میں روشنائی ڈالنا، نوکِ قلم کو روشنائی میں ڈبونا۔

**قلم پاک** قلم پونچھنے کی صافی۔

فقرہ: **قلم پکڑنا نہیں آتا** لکھنا نہیں آتا۔

محاورہ: **قلم پھیرنا** مٹا دینا، لکھے ہوئے کو کاٹنا، منسوخ کرنا۔

**قلم تراش** قلم بنانے کا چاقو۔

محاورہ: **قلم تراشنا** قلم چھیل کر لکھنے کے قابل کرنا۔

محاورہ: **قلم توڑنا** قلم کی نوک توڑنا؛ ایسی نثر یا نظم لکھنا کہ کوئی اور اُس جیسا نہ لکھ سکے۔

محاورہ: **قلم تیز کرنا** جلدی جلدی لکھنا، لکھنے کی مشق کرنا۔

محاورہ: **قلم جاری رہنا** لکھنا، تحریر کرنا؛ حکم دینا، صاحبِ اختیار بنا رہنا۔

محاورہ: **قلم جاری کرنا** حکم دینا، فرمان جاری کرنا۔

محاورہ: **قلم چلانا** قلم کو حرکت دینا؛ مضامین لکھنا، تحریر کرنا، تصنیف و تالیف کا کام کرنا؛ حکم دینا۔

محاورہ: **قلم چلنا** رک: **قلم چلانا** جس کا یہ لازم ہے۔

**قلم چھوڑ ہڑتال** احتجاجاً یا مطالبات منوانے کے لیے دفتر میں لکھنے کا کام چھوڑ دینا۔

**قلم خوردہ** (و معدولہ) وہ جسے قلم سے کاٹ دیا گیا ہو۔

**قلم دار** منشی؛ خرچ اور آمدن کا حساب رکھنے والا۔

**قلم دان** قلم اور دوات رکھنے کی چھوٹی سی صندوقچی؛ (کنایۃً) عہدہ، منصب۔

محاورہ: **قلم دان دینا/عنایت کرنا** عہدہ دینا، منصب عطا کرنا۔

محاورہ: **قلم دان سپرد ہونا** وزیر ہونا، کوئی اہم منصب یا عہدہ ملنا۔

محاورہ: **قلم دان سنبھالنا** عہدہ سنبھالنا۔

محاورہ: **قلم دشمن کے ہاتھ میں ہونا** مخالف کو فیصلہ کرنے کا اختیار دینا۔

محاورہ: **قلم رنجہ کرنا** (تعظیماً) لکھنا، تحریر کرنا۔

**قلم رَو** حکومت، سلطنت، ریاست، علمداری، سماج پاٹ۔

محاورہ: **قلم رواں ہونا** لکھا جانا، قلم کا تیزی سے چلنا؛ کسی خاص موضوع پر روانی سے لکھنا۔

(دعائیہ فقرہ) **قلم روشن رہے** حکومت قائم رہے، حکم جاری رہے۔

**قلم زد** کاٹی ہوئی تحریر، حذف شدہ اندراج۔

محاورہ: **قلم زد کرنا** کسی تحریر کو مٹانا، منسوخ کرنا۔

**قلم زدہ** قلم سے کاٹا ہوا، منسوخ کیا ہوا۔

**قلم زن** لکھنے والا، کاتب، محرر۔

**قلمِ سرب** پنسل۔

**قلمِ سرمہ** پنسل؛ سرمہ کا قلم؛ وہ سلائی جس سے آنکھوں میں سرمہ ڈالا جاتا ہے۔ نیز سرمچو۔

محاورہ: **قلم سے ٹپکنا** برجستہ لکھا جانا؛ فی البدیع تحریر ہونا۔

**قلمِ طومار** خطِ کوفی کی ایک شاخ۔

**قلم فرسا** قلم چلانے والا، لکھنے والا۔

**قلم قتلے** قلم کے ٹکڑے؛ (کنایۃً) مختلف مضامین کے منتخب شدہ ٹکڑے۔

**قلم قسائی/قصائی** ظالم اہل کار، قلم کے ذریعے لوگوں پر ظلم ڈھانے والا، رشوت خور محرر عدالت۔

**قلم کا دھنی** بہت اچھا لکھنے والا، لکھنے میں ماہر۔

**قلم کار** مصور، نقاش؛ منشی۔

**قلم کا میدان** قلم کا وہ تراشا ہوا حصہ جس کی نوک میں شگاف دیتے ہیں۔

محاورہ: **قلم کان پر رکھنا** لکھنے کے لیے ہر وقت تیار رہنا۔ اگلے وقتوں میں منشی حضرات اپنی شناخت کے طور پر قلم کان میں اڑس لیا کرتے تھے۔

محاورہ: **قلم کرنا** کسی عضو کا کاٹنا؛ درختوں کی ٹہنیوں کو تراشنا، قطع کرنا؛ کاٹ کر دو ٹکڑے کرنا۔

**قلم کش** لکھنے والا، کاتب؛ ادیب۔

**قلم کشیدہ** کٹا ہوا، بریدہ۔

محاورہ: **قلم کھینچنا** کاٹنا؛ منسوخ کرنا؛ لکھنے سے باز آنا۔

**قلم گیر** قلم پکڑنے والا؛ لکھنے کا کام کرنے والا۔

محاورہ: **قلم لڑکھڑانا** لکھتے وقت تذبذب کا شکار ہونا؛ حقائق کے منافی بات لکھنا۔

محاورہ: **قلم لگانا** پودے کی سبز شاخ کاٹ کر زمین میں لگانا؛ ایک شاخ کا دوسری شاخ میں پیوند لگانا؛ قلم سے کسی تحریر کی اصلاح کرنا۔

محاورہ: **قلم مارنا** کاٹنا؛ منسوخ کرنا؛ لکھنا، تحریر کرنا۔

**قلمِ مو** بالوں سے بنایا گیا قلم۔

محاورہ: **قلم میں زور ہونا** تحریر کا مدلل ہونا؛ تحریر میں دلکشی ہونا۔

محاورہ: **قلم ہونا** کاٹا جانا، قطع کیا جانا۔

محاورہ: **قلم نہ اُٹھا سکنا** لکھ نہ سکنا، کوشش کے باوجود تحریر نہ کر سکنا۔

**قلمانا** کسی مادے کو سلاخ یا قلم کی شکل دینا۔

**قلماق** زبرق، جزم ل۔ اند، ت۔ ترکوں کا ایک خانہ بدوش قبیلہ جو کھیتی باڑی کی بجائے شکار پر گزر بسر کرتے تھے۔

**قلماقنی** زبرق، جزم ل، جزم ق۔ امث، ت۔ شاہی محلات میں کام کرنے والی ہتھیار بند عورت جو عموماً وسطِ ایشیا کی قلماق قوم سے تعلق رکھنے والی ہوتی تھیں۔

**قلمی** زبرق، زبرل۔ صف، ع۔ ف۔ قلم سے تعلق رکھنے والی چیز، مثلاً: ہاتھ سے لکھی ہوئی کتاب، مخطوطہ۔ قلم لگا کر اُگائے ہوئے پھل (خصوصاً آم)؛ قلموں یا لوزاتوں کی شکل میں ڈھالی ہوئی شے مثلاً: **قلمی شورا**۔

**قلمی تعاون** کسی جریدے کو مضامین وغیرہ لکھ کر دینا۔

**قلمی دوستی** خط کتابت کے ذریعے کی جانے والی دوستی۔

محاورہ: **قلمی کرنا** تحریر کرنا، لکھنا۔

**قلمی نام** وہ نام جو کوئی ادیب یا شاعر اپنی تصانیف میں اختیار کرے۔

**قلمی نسخہ** ہاتھ سے لکھی ہوئی کتاب، مخطوطہ۔

**قلمیں** زبرق، زبر نیز جزم ل، ے۔ جمع۔ مث۔ مردوں کی کنپٹیوں پر چھوٹے چھوٹے تراشے ہوئے بال: قلم (رک) کی جمع۔

محاورہ: **قلمیں بڑھانا** کنپٹیوں کے بالوں کو لمبا کرنا۔

محاورہ: **قلمیں بنانا** کنپٹیوں کے بال تراشنا۔

محاورہ: **قلمیں بنوانا** رک: **قلمیں بنانا** جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: **قلمیں تراشنا** کنپٹیوں کے بال کاٹنا۔

محاورہ: **قلمیں چھوڑنا** رک: **قلمیں بڑھانا**۔

محاورہ: **قلمیں رکھنا** کنپٹیوں کے بال رکھنا، قلموں کے بال بڑھنے دینا۔

محاورہ: **قلمیں کاٹنا** کنپٹیوں کے بالوں کو قینچی یا اُسترے سے کاٹ کر چھوٹا کرنا۔

**قلنبق** زبرق، زبرل، جزم ن مثل م، ی۔ اند۔ عرق کھینچنے کا آلہ یا برتن۔

**قلنج** پیش ق، زبرل، جزم ن۔ اند۔ رک: قولنج۔

**قلندر** زبرق، زبرل، جزم ن، زبر د۔ اند، ف۔ دین و دنیا سے آزاد انسان؛ آزاد منش، درویش؛ خیمے کا آنکڑا، لکڑی کا وہ بے ڈول ٹکڑا جو کواڑ کے پٹوں کے پیچھے لگاتے ہیں تاکہ کواڑ آسانی سے نہ کھل سکے۔

**قلندر صفت** دنیوی مال و متاع سے بے نیاز شخص۔

**قلندرہ** زبرق، زبرل، جزم ن، جزم د، زبر ر۔ اند، ف۔ موٹا ریشمی دھاری دار کپڑا جس کی بناوٹ دونوں طرف سے یکساں ہوتی ہے، گُل بدن؛ کشتی کا ایک داؤ۔

**قلوب** پیش ق، ومع۔ جمع۔ مذ، ع۔ دل، قلب (رک) کی جمع۔

محاورہ: **قلوب اُلٹ جانا** دلوں کی کیفیت بدل جانا۔

**قلہ** پیش ق، زبرل۔ اند، ع۔ گھوڑے کا بادامی رنگ جس کے ساتھ پیٹھ پر ایک سیاہ دھاری ہو۔

**قلہ** پیش ق، شدزبرل۔ اند، ع۔ پہاڑ کی چوٹی۔

**قلہ شجرہ** پیش ق، شدزبرل، زبرش۔ اند۔ مال و اسباب۔

**قلی** پیش ق۔ اند، ف۔ بوجھ اُٹھانے والا مزدور؛ غلام، نوکر۔

**قلیا** زبرق، جزم ل۔ اند، ع۔ گھی میں بھون کر پکایا گیا شوربے والا سادہ گوشت، گوشت کا سالن۔ نیز قلیہ۔

**قلیا** پیش ق، جزم ل۔ امث، ع۔ قرآن مجید کی سورۃ الکافرون کا مختصر نام۔

محاورہ: **قلیا تمام کرنا** کام تمام کرنا، خاتمہ کرنا، قتل کرنا، جان سے مار ڈالنا۔

محاورہ: **قلیا تمام ہونا** کام تمام ہونا، مرجانا، قتل ہونا۔

**قلیان** زبرق، جزم ل۔ اند، ف۔ حقہ، پیچوان۔

**قلیب** زبرق، ی۔ اند، ع۔ کنواں، چاہ؛ (عروض) ایک بحر کا نام۔

**قلیچ** زبرق، ی۔ امث، ف۔ تلوار، شمشیر۔

**قلیل** زبرق، ی۔ صف، ع۔ تھوڑا، کم مقدار؛ چھوٹا، کوتاہ۔

**قلیل البضاعت** (پیش ل، غم ا، جزم ل، زبرب، زبرع) کم سرمایے والا شخص، جس کی پونجی تھوڑی ہو۔

**قلیل القامت** (پیش ل، غم ا، جزم ل، زبرم) چھوٹے قد کا، پستہ قد۔

**قلیل المیعاد** (پیش ل، غم ا، جزم ل، ی) عارضی، وہ کام جو تھوڑی مدت تک جاری رہے؛ وہ شے جسے جلد استعمال کرنا لازمی ہو۔

**قلیل مدتی** کم مدت، تھوڑے عرصے میں ختم ہونے والا۔

**قلیل وکثیر** کم اور زیادہ؛ چھوٹا بڑا؛ سب کُل۔

**قلیہ** زبرق، جزم ل، زبری۔ اند، ع۔ گوشت کا شوربہ۔

محاورہ: **قلیہ بنانا** شوربہ دار گوشت پکانا۔

**قلیہ چپاتی** روٹی گوشت۔

## ق۔م

**قم** (۱) پیش ق۔ صیغۂ امر، ع۔ اُٹھ کھڑا ہو، جی اُٹھ۔

جملہ: **قم باذن اللّٰہ** (زیرب، زیرا، جزم ذ، زیرن، غم ا، شد بدل) خدا کے حکم سے اُٹھ جا/ زندہ ہو جا۔ یہ قول حضرت عیسیٰؑ سے منسوب ہے جن کی بابت روایت ہے کہ مردوں کو زندہ کرنے کا معجزہ دکھاتے تھے۔

**قم باذنی** (زیرب، زیرا، جزم ذ) اُٹھ میرے حکم سے۔

**قم** (۲) پیش ق۔ اند۔ چھوٹے اور کھڑے روئیں کا قالین۔

**قمار** زبرق۔ اند، ع۔ جوا، شرط بد کر کھیلنا۔

**قمار باز** جوا کھیلنے والا، جواری۔

**قمار بازی** جوا کھیلنا۔

**قمار خانہ** جوا گھر، جوا کھیلنے والوں کا اڈا یا پھڑ۔

**قمارِ کاغذی** تاش، گنجفہ۔

**قماش** پیش نیز زبرق۔ اند، ع۔ گھریا مال و اسباب، اثاثہ؛ ریشمی کپڑے؛ طرز، وضع، ڈھنگ، انداز؛ کمینہ، سفلہ، نکمی شے۔

**قماشہ** پیش ق، زبرش۔ اند۔ ریشمی کپڑا۔

**قماط** زبرق۔ اند۔ وہ کپڑا جس میں نوزائیدہ بچے کو لپیٹتے ہیں۔

**قمچی** زبرق، جزم م۔ امث، ت۔ درخت کی پتلی شاخ سے بنائی ہوئی چھڑی، بید؛ کوڑا، تازیانہ۔

محاورہ: **قمچی دکھانا** مارنے کی دھمکی دینا۔

محاورہ: **قمچی کرنا** پنجہ کشوں کی اصطلاح میں پنجہ لڑاتے وقت ہاتھ کو جھٹکا دینا یا آہستہ آہستہ ہٹانا۔

محاورہ: **قمچی کھانا** کوڑا کھانا؛ ہنٹر پڑنا۔

**قمر** زبرق، زبرم۔ اند، ع۔ چاند، مہتاب۔ اصلاً: تیسری رات کے بعد سے آخر ماہ تک کا چاند؛ چاندی، نقرہ۔

**قمر پیکر** چاند جیسے جسم والا؛ خوبصورت، حسین۔

**قمر خدم** (زبرخ، زبرد) وہ بڑے لوگ جن کا چاند بھی غلام ہو؛ مراد رئیسانہ طور طریقے والا۔

**قمر داغ** تورمہ۔

**قمر طلعت** چاند جسے چہرے والا، خوبصورت، حسین۔

محاورہ: **قمر محاق میں آنا** چاند کا قمری مہینے کی آخری تین راتوں میں نظر نہ آنا۔

**قمر وش** (زبرو) چاند جیسا، حسین، خوبصورت۔ نیز ماہ وش۔

**قمری** زبرق، زبرم۔ صف، ع۔ قمر (رک) سے منسوب، چاند والا۔

**قمری تقویم** وہ کتاب جس میں سال بھر کی تاریخیں درج ہوں۔

**قمری حروف** وہ حرف جن کے ساتھ حروف تعریف وتخصیص "ال" لگائے جائیں تو "ل" کی آواز ادا کی جاتی ہے جیسے الکتاب میں "ک"۔

**قمری سال** ہجری سال جو چاند کے حساب سے ہوتا ہے، اس کا پہلا مہینہ محرم اور آخری ذی الحج ہے۔

**قمری** پیش ق، جزم م۔ امث، ع۔ فاختہ سے ملتا ہوا ایک پرندہ، ٹوٹرو، اُس کی آواز "کوکو" کہلاتی ہے اور اُسے حق سرہ کا نعرہ سمجھا جاتا ہے اس لیے اسے مرغ حق گو بھی کہا گیا ہے؛ بھیک مانگنے والی عورتوں کا ایک مخصوص گروہ۔

**قمرین** زبرق، زبرم، ے لین۔ اند۔ تثنیہ، ع۔ چاند اور سورج۔

**قمع** زبرق، جزم نیز زبرم۔ امث، ع۔ زخمی کرنا، نیست ونابود کرنا؛ توڑنا۔

**قمقام** زبرق، جزم م۔ امث، ع۔ تلوار، بڑا اُبھرا؛ دریا؛ سردار، چودھری۔

**قمقمہ** پیش ق، جزم م، زبرم۔ اند، ع۔ شیشے کی گول کپی؛ قندیل، کوکبہ، بجلی سے روشن ہونے والی شیشے کی کپی، بلب۔

**قمل** زبر نیز پیش ق، شد زبرم۔ امث۔ جوں، چیچڑی؛ فصلوں کو نقصان پہنچانے والا ایک کیڑا۔

**قمیص** زبرق، ی۔ امث، ع۔ کُرتا، پیراہن (جدید طرز کی قمیص میں کالر اور کف بھی ہوتے ہیں)۔ عام: قمیض۔

# ق۔ن

**قن** زیرق۔اسث۔ لونڈی، باندی، کنیز۔

**قنات (۱)** زبرق۔اسث، ت، ع۔ کپڑے کی دیوار یا پردہ جو خیمے کے چاروں طرف یا کسی جگہ کو صحن بنانے کے لیے لگایا جاتا ہے، کپڑے کی اوٹ۔

محاورہ: **قنات روک دینا** کپڑے کی دیوار کھڑی کرنا، کپڑے سے چاروں طرف پردہ کرنا۔

محاورہ: **قنات روکنا** رک: قنات روک دینا۔

محاورہ: **قنات کھینچنا** پردے کی دیوار کھڑی کرنا، خیمے کے چاروں طرف کپڑا تاننا۔

محاورہ: **قنات گھیرنا** اوٹ کرنا، پردہ رکھنا؛ پلکیں جھکا کر رکھنا۔

محاورہ: **قنات لگانا** کپڑے کی دیوار کھڑی کرنا، کپڑے سے چاروں طرف پردہ کرنا۔

**قنات (۲)** زبرق۔اسث، ع۔ نہر، آب پاشی کی نالی۔

**قناد** زبرق، شدن۔اند، ع۔ حلوائی، شیرینی فروش۔

**قناعت** زبرق، زبرع۔اسث، ع۔ سیر چشمی، تھوڑے کو بہت جاننا، جو مل جائے اُس پر راضی ہونا۔

کہاوت: **قناعت بڑی دولت ہے** قناعت کرنے والا آدمی ہمیشہ خوش رہتا ہے۔

**قناعت پسند** تھوڑی چیز کو بہت جاننے والا، سیر چشم۔

کہاوت: **قناعت تونگر کند مرد را** قناعت آدمی کو امیر بنا دیتی ہے۔

**قناعت گزیں** جو قناعت سے کام لے۔

**قناویز** زبرق، ے۔اسث۔ مختلف رنگوں کے تانے بانے سے بنا ہوا ریشمی کپڑا، مشہدی، بلبل چشم۔

**قنتورہ** زبرق، جزم ن، ومع، زبرر۔اند، ع۔ ایک چھوٹا کُرتہ جس میں بٹے ہوئے دھاگے کا کام ہوا ہو؛ دودھ بلونے کی مدھانی۔

**قند** زبرق، جزم ن۔اند، ع۔ سفید شکر، چینی؛ ایک قسم کی دانے دار مٹھائی۔

**قندِ پارسی** (لیٹا زیرد، جزم ر) مصری۔استعارۃً: فارسی شاعری کی شیرینی۔

**قندِ سیاہ** گنے کا جما ہوا رس۔

**قند کی ڈلی** مصری کا ٹکڑا، کسی مٹھائی کا ٹکڑا۔

محاورہ: **قند گھولنا** کھانڈ کو پانی میں حل کرنا؛ میٹھی میٹھی باتیں کرنا۔

**قندلب** شیریں لب؛ (کنایۃً) محبوب کے ہونٹ۔

کہاوت: **قند لٹے اور کوئلوں پر مہر** قیمتی چیز کے ضائع ہونے پر افسوس نہیں کرتے اور کم قیمت کی شے پر بہت خیال کرتے ہیں۔

**قند مکرر** (مُ کَ رَّر) دو بار صاف کی ہوئی شفاف چینی؛ وہ مٹھاس جو دو مرتبہ چکھنے کو ملے؛ وہ کلام جو دوبارہ سنا جائے۔

محاورہ: **قندِ مکرر کا مزہ دینا** بہت لطف دینا، بہت مزہ دینا۔

**قند والا** کھانڈ بیچنے والا، شیرینی فروش۔

**قندس** پیش ق، جزم ن، پیش د۔اند۔ اُود بلاؤ، دریائی کتا۔

**قندک** زبرق، جزم ن، زبرد۔اند، ف۔ دُھندلی لالٹین جو چور استعمال کرتے ہیں۔

**قندیل** زیرق، جزم ن، ی۔اسث، ع۔ شیشے کا بنا ایک ظرف جس میں بتی روشن کر کے زنجیر سے لٹکایا جاتا ہے، وہ ظرف جس میں چراغ جلاتے ہیں، فانوس؛ (کنایۃً) ستارے۔

**قندیلِ ترسا** وہ فانوس جو گرجوں اور آتش پرستوں کے عبادت خانوں میں ہر وقت جلتا رہتا ہے۔

**قندیلِ چرخ** (زبرچ، جزم ر) سورج اور چاند۔

**قندیلِ حرم** (زبرح، زبرر) نور برحق، راہِ راست۔

**قندیلِ فلک** چاند، سورج اور ستارے۔

محاورہ: **قندیلِ فلک ہو جانا** بہت اُونچا ہو جانا، بہت دُور ہو جانا۔

**قندیلا** (زبرق، جزم ن، ی) کاغذ یا ابرک کا بہت بڑا فانوس۔

**قندیلچی** (زیرق، جزم ن، ی، جزم ل) وہ شخص جو مساجد اور محلّات میں چراغ جلانے پر مامور ہوتا تھا۔

**قنطار** زیرق، جزم ن۔اند، ع۔ چالیس اوقیات (اونس) کے برابر سونا یا ۱۲۰۰ دینار۔جمع: **قناطیر** مراد: کثیر دولت۔

**قنطرہ** زبرق، جزم ن، زبرط۔اند۔ دریا کا بڑا پُل۔

**قنوت** پیش ق، ومع۔اسث، ع۔ اطاعت، فرماں برداری؛ قیام۔

**قنوتِ نازلہ** (زیرز) مصائب و خطرات میں پڑھی جانے والی قرآنی دعائیں۔

**دعائے قنوت** نمازِ عشا میں پڑھی جانے والی ایک دعا۔

**قنوط** پیش ق، ومع۔اند، ع۔ مایوسی، نا اُمیدی۔

صف: **قنوطی** نا اُمید، مایوس، تاریک پہلو دیکھنے والا۔

**قنوطیت** یاس پسندی، تشائم، حزنیت، زندگی کا تاریک پہلو دیکھنا۔انگریزی میں: Pessimism۔

**قنینہ** زیرق، شد زبرن، زبرن۔اند۔ شراب رکھنے کا برتن، شیشے کا ظرف، بوتل۔

## ق ـ و

**قو** ومع۔امث۔نقلِ صوت۔ وہ آواز جو کبوتر باز کبوتروں کو اُڑانے کے لیے نکالتے ہیں۔

**قوا** پیش ق۔جمع،مذ،ع۔ توانائیاں،عملی صلاحیتیں۔نیز قوت (رک) کی جمع۔ نیز قویٰ (پیش ق،کھڑا زبر)۔

**قواد** پیش ق،شدو۔اند۔ رہبر،پیشوا،رہنما۔

**قوارع** زبر ق،زیرر۔اند۔ مصیبتیں،تکالیف۔

**قوارہ** زبر نیز پیش ق،زبرر۔اند،ع۔ مضبوط آدمی کے کندھے،مضبوط کاٹھی؛ ٹکڑا،بچا ہوا جز،پارچہ۔

**قواعد** زبر ق،زیرع۔جمع،مذ،ع۔ قاعدہ (رک) کی جمع،ضابطے،طریقے۔ اُصولِ زبان،صرف ونحو؛سپاہیوں کی ورزش،پریڈ۔

محاورہ:**قواعد آنا** اُصول معلوم ہونا،صرف ونحو جاننا؛سپاہیوں کو ضوابط کا علم ہونا۔

محاورہ:**قواعد باندھنا** اُصول مقرر کرنا،قانون بنانا۔

محاورہ:**قواعد پر جانا** سپاہیوں کا پریڈ پر جانا؛فوج کا مشقوں پر جانا۔

**قواعد داں** کسی زبان کے اُصولوں سے واقف؛تجربہ کار اور جنگ کے اُصولوں سے واقف۔

محاورہ:**قواعد کرنا** جوانوں کا ورزش کرنا،جنگی کرتب دکھانا۔

**قواعد گاہ** وہ میدان جہاں سپاہی یا فوجی پریڈ یا ورزش کریں۔

محاورہ:**قواعد لینا** فوجی ورزش کرانا؛ایسا کام لینا جس میں بار بار اُٹھنا بیٹھنا پڑے؛کرتب دیکھنا۔

**قواعد نگار** صرف ونحو کے اصول لکھنے والا۔نیز قواعد نویس۔

**قواعد وضوابط** اُصولِ کار۔

**قوافل** زبر ق،زیرف۔جمع۔اند،ع۔ قافلہ (رک) کی جمع۔

**قوافی** زبر ق۔اند،ع۔ قافیہ (رک) کی جمع۔

**قوال** زبر ق،شدو۔اند،ع۔ قوالی (رک) کی طرز میں گانے والا۔

**قوالب** زبر ق،شد زبر و۔جمع۔اند،ع۔ قالب (رک) کی جمع۔

**قوالی** زبر ق،شد زبر و۔امث،ع۔ وہ گانا بجانا جو عموماً صوفیہ کے مزاروں پر یا مجالس میں ہوتا ہے،اِس میں تالیوں اور طبلے کی مسلسل تھاپ سے وجد آور کیفیت پیدا کی جاتی ہے۔

**قوام** زیر ق۔اند،ع۔ شیرہ،کسی سیال کا گاڑھا پن؛وہ شے جس کے سبب کسی شے کا قیام ہو؛ٹھہراؤ،بقا۔

محاورہ:**قوام چست کرنا** پانی میں شکر یا گُڑ ڈال کر گاڑھا کرنا۔

**قوام** زبر ق،شدو۔اند،ع۔ معاملے کا ذمہ دار،صاحبِ امر۔

**قوانین** زبر ق،ی۔جمع،مذ۔ **قانون** (رک) کی جمع۔قاعدے،اُصول۔

**قوت** ومع۔امث،ع۔ غذا،خوراک؛خواہش۔

**قوتِ بسری** (زبر ب،زبر س) زندگی بسر کرنے کا سامان؛پیٹ بھرنا۔

**قوتِ لایموت** (لیٹا زیرت،زبر ی،ومع) اتنی غذا جو زندہ رکھ سکے۔

**قوت** پیش ق،شد زبر و۔امث،ع۔ توانائی،زور،قدرت؛صلاحیت؛حس، حاسہ؛اختیار،اقتدار۔

**قوتِ اِرادی** ارادے کی پختگی،کسی بات کا فیصلہ کر لینے کی طاقت۔ انگریزی میں:Will Power۔

**قوتِ استدلال** دلیل یا ثبوت پیش کرنے کی اہلیت یا صلاحیت۔

**قوتِ اظہار** کسی بات کو بیان کرنے کی صلاحیت۔

**قوتِ آخذہ** اخذ کرنے،حاصل کرنے یا کسی بات یا معاملے کو سمجھنے کی قوت، اکتساب کرنے کی اہلیت۔

**قوت آزما** طاقت کی آزمائش کرنے والا،مقابلے پر آنے والا۔

**قوتِ بازو** بازو کی طاقت؛معاون،مددگار،خود پر بھروسا۔

محاورہ:**قوتِ بازو سے پیدا کرنا** خود کمانا،اپنی ہمت اور محنت سے کمانا۔

**قوتِ باصرہ** (زیرص،زبرہ) دیکھنے کی حس،بصارت۔

**قوتِ باہ** جنسی فعل پر قدرت؛قوت م

**قوت بخش** طاقت دینے والا۔

**قوتِ بشری** انسانی استطاعت،طاقت۔

محاورہ:**قوتِ بشری سے خارج ہونا** انسان کی طاقت سے باہر ہونا، انسان کے اختیار میں نہ ہونا۔

**قوتِ بینائی** دیکھنے کی قوت۔رک:**قوتِ باصرہ**۔

**قوت پذیر** طاقت حاصل کرنے والا۔

محاورہ:**قوت پکڑنا** طاقت حاصل کرنا،توانائی حاصل کرنا۔

**قوتِ تولید** (ولین،ی) اولاد پیدا کرنے کی طبعی قوت و اہلیت۔

کہاوت:**قوت تھوڑی منزل بہت** کام قوت اور استطاعت سے بڑھ کر ہونا۔

**قوتِ جاذبہ** جذب و اخذ کرنے کی صلاحیت؛کھینچنے کی قوت۔

**قوتِ حافظہ** یاد رکھنے کی قوت،یادداشت۔

**قوتِ خرید** (معاشیات) اشیا خریدنے کے لیے موجود مالی استعداد، خریدنے کی قوت۔

محاورہ: **قوت دینا** طاقت بخشنا، مضبوط کرنا، حوصلہ دینا۔

**قوتِ ذائقہ** (لیٹا زیرت، لیٹا زیرہ) چکھنے کی حس۔

**قوتِ سامعہ** (زیرم، زبرع) سننے کی حس۔

**قوتِ شامہ** (شدزبرم) سونگھنے کی قوت یا حس۔

**قوتِ گویائی** بولنے کی طاقت۔

**قوتِ لامسہ** (لیٹا زیرت، زیرم، زبرس) چھوکر نرم، سخت، گرم اور سرد وغیرہ معلوم کرنے کی حس۔

**قوتِ ماسکہ** شعاعوں وغیرہ کو مرتکز کرنے کی صلاحیت۔

**قوتِ متخیلہ** (پیش م، زبرت، زبرخ، شدزیری، زبرل) غیر موجود کو ذہن میں لانے، ایجاد واختراع کی قدرت۔ نیز **قوتِ واہمہ** (زیرہ، زبرم)۔

**قوتِ متصورہ** (پیش م، زبرص، شدزبرو، زبرر) سوچنے یا تصور کرنے کی طاقت۔

**قوتِ محرکہ** (پیش م، زبرح، شدزیرر، زبرک) حرکت دینے کی طاقت۔

**قوتِ مدافعت** (پیش م، زیرف، زبرع) جسم کے اندر موجود وہ قوت جو مرض کو دفع کرتی ہے، جراثیم وغیرہ کو مارنے کی قوت۔

**قوتِ مدرکہ** (پیش م، جزم د، زیرر، زبرک) معلوم کرنے، دریافت کرنے کی حس؛ فہم، ذہانت۔

**قوتِ ممیّزہ** (پیش م، زبرم، شدزیری، زبرز) چیزوں میں فرق کرنے کی صلاحیت۔

**قوتِ ناطقہ** (زیرط) گفتگو کرنے کی صلاحیت، بامعنی کلام کرنے کی استعداد۔

**قوتِ واہمہ** وہ قوت جس سے انسان سوچتا ہے۔

**قوتِ ہاضمہ** (زیرض، زبرم) معدے کی وہ قوت جو کھانے کو ہضم کرتی ہے۔

**قور** ومع نیز ولین۔ اند، ت۔ جنگی سامان، ہتھیار؛ فیتہ جو کپڑوں کے حاشیے پر لگاتے ہیں، کناری۔

**قورباشی** سپاہیوں کا سردار۔

**قوربیگی** (ے) سلطنت کے دَور کا ایک عہدہ، اسلحہ خانے کا داروغہ۔

**قورخانہ** وہ جگہ جہاں گولہ بارود اور دیگر جنگی سامان رکھا جاتا ہے۔

**قورق** ومع، پیش ر۔ اند۔ احاطہ، شکارگاہ۔

**قورمہ** وج، جزم ر، زبرم۔ اند، ت۔ مختلف مسالوں اور گھی میں بھنے ہوئے گوشت کا سالن۔

کہاوت: **قورمہ اُبسا اُبسا بھی دال سے اچھا ہوتا ہے** شریف آدمی مفلس بھی ہو تو کمینے امیر شخص سے بہتر ہوتا ہے۔

محاورہ: **قورمہ کر دینا** مار مار کر بھرکس نکال دینا۔

**ٹوٹا قورمہ** جس میں بغیر پسا یا ثابت مسالا اور کٹی ہوئی پیاز لہسن دہی کے ساتھ ڈالا جائے۔ نیز کھڑے مسالے کا قورمہ۔

**قوس** ولین۔ امث، ع۔ کمان؛ دائرے کے محیط کا کوئی ٹکڑا۔

**قوسِ ابرو** کمان کی طرح کی بھنویں۔

**قوسِ قزح** (ولین، پیش ق، زبرز) دھنک، ست رنگی کمان جو آسمان میں کبھی کبھی نمودار ہوتی ہے۔

**قوس نما** قوس کی شکل کا، محراب دار۔

**قوسین** خطوطِ وحدانی، بریکٹ ()، ہلالین۔

**قول** ولین۔ اند، ع۔ بات، سخن، گفتار، بیان، مقولہ؛ اقرار، عہد، بچن، پیمان؛ اہم، قابلِ لحاظ بات؛ قوالی کے مخصوص بول جو حضرت امیر خسرو سے منسوب ہیں اور "من کنت مولا" الخ کے الفاظ پر مبنی ہیں۔

محاورہ: **قول پانا** بات چیت کا موقع حاصل ہونا۔

محاورہ: **قول پورا کرنا** عہد نبھانا، وعدہ پورا کرنا، قسم پوری کرنا۔

محاورہ: **قول توڑنا** وعدہ خلافی کرنا؛ دلیل توڑنا، بات رد کرنا، عہد شکنی کرنا۔

محاورہ: **قول دینا** وعدہ کرنا، عہد و پیمان کرنا۔

**قولِ زُور** جھوٹی بات، مکر کی بات۔

محاورہ: **قول سے پھرنا** وعدہ کر کے مکر جانا، عہد شکنی کرنا۔

**قولِ صالح** پکا وعدہ، پختہ عہد۔

**قولِ فیصل** (ے لین، زبرص) مُسکت بات جس کے بعد گنجائشِ کلام نہ رہے، حکمِ ناطق۔

**قول قلبانہ** گیت کی ایک قسم جسے امیر خسروؒ نے ایجاد کیا تھا۔

**قول کا پکا** بات پر قائم رہنے والا، عہد پورا کرنے والا، سچا۔ نیز **قول کا سچا**۔

**قول کا پورا** جو کہے اُسے پورا کرنے والا، بات کا پکا۔

**قول کا چھلا** عہد کی یاددہانی کے لیے ایک شخص کی طرف سے دوسرے کو دیا جانے والا چھلا؛ ایسا چھلا جس کی ساخت میں پنجے سے پنجہ اس طرح بنایا گیا ہوتا ہے کہ گویا ایک ہاتھ سے دوسرا ہاتھ مل کر کوئی عہد کر رہا ہے۔

محاورہ: **قول کرنا** اقرار کرنا، عہد کرنا، زبان دینا۔

محاورہ: **قول لینا** اقرار یا عہد لینا۔

کہاوت: **قولِ مرداں داں دارد** مردوں کو زبان کا بہت پاس ہوتا ہے؛ بہادر آدمی کی بات پتھر کی لکیر ہوتی ہے۔

محاورہ: **قول نباہنا** وعدے پر پورا اُترنا، عہد پورا کرنا، بات پر قائم رہنا۔

**قول (و) اقرار** عہد و پیمان، قسم۔

**قول و عمل** طور طریق، راہ روش، کہنا اور کرنا۔

**قول و فعل** گفتار و کردار، طور طریقے، چال چلن، کہنا اور کرنا، رنگ ڈھنگ۔

محاورہ: **قول و قرار سے پھرنا** بات سے پھرنا، عہد شکنی کرنا۔

محاورہ: **قول و قرار لینا** قسم لینا؛ عہد لینا۔

محاورہ: **قول ہارنا** وعدہ کرکے اُس کا پابند ہونا، عہد کرنا۔

**قول** وج۔ اند۔ درمیان کی فوج، لشکر کا قلب۔

**قولنج** ومع، زبر ل، جزم ن۔ اند، ع۔ پیٹ کا شدید درد، پسلی کے نیچے کا شدید درد۔ نیز **قولنج** (ولین)، **قولنج** (پیش ق، زیر ل)۔

**قوم** ولین۔ امث، ع۔ گروہِ انسانی جو مماثل خصوصیات یا باہمی میل رکھتا ہو؛ ایک ملک کے باشندے؛ فرقہ، خاندان، قبیلہ؛ ذات، نسل۔

**قوم پرست** اپنی قوم، ذات یا نسل کا پاس کرنے والا؛ وطنیت کے نظریے کا قائل۔

**قومہ** ولین، زبر م۔ اند، ع۔ نماز میں رکوع کے بعد کھڑا ہونا۔

**قومی** ولین۔ صف، ع۔ قوم سے منسوب، قوم کا۔

**قومی اثاثہ** قومی ساز و سامان، قومی دولت؛ ملک میں پائے جانے والے قدرتی وسائل۔

**قومی اسمبلی** ملک کی قانون ساز مجلس۔

**قومی تحویل** (لیٹا زبرت، جزم ح، ی) حکومت کے سپرد کرنا، سرکاری تسلط

**قومی تشخص** (زبرت، زبرش، شد پیش خ) کسی خاص گروہ کا امتیاز، قوم کی انفرادیت۔

**قومی یکجہتی** قومی اتحاد، قوم کا باہم ایک ہونا، کسی خاص مقصد کے لیے قوم کا متحد ہونا۔

**قومیانہ** ولین، جزم م۔ فعل لازم۔ (کاروبار، ادارے یا صنعت وغیرہ کو) ذاتی ملکیت سے نکال کر سرکاری تحویل میں لیا جانا، قومی بنانا۔ نیز **قومیانا**۔ انگریزی میں: Nationalise۔

**قومیت** ولین، شد زبر ی۔ امث، ع۔ اصل و نژاد، ذات، گوت، نسل، توطن، کسی ملک کا باشندہ ہونے کی تصدیق۔

**قوی** زبر ق۔ صف، ع۔ مضبوط، طاقتور، زور آور، قوت والا۔

**قوی الجثہ** (پیش ع، غم ا، جزم ل، پیش ج، شد زبر ث) ہٹا کٹا، موٹا تازہ۔

**قوی بازو** طاقت ور، مضبوط، زور آور۔

**قوی دست** مضبوط ہاتھ والا، طاقتور۔

**قوی ہیکل** (ے لین، زبر ک) مضبوط جسم والا، قدآور، ہٹا کٹا۔

**قُویٰ** پیش ق، کھڑا زبر ی۔ اند، ع۔ رک: **قوا**۔

محاورہ: **قویٰ مضمحل ہونا** قوتوں کا سُست پڑنا، جسمانی طور پر کمزور ہو جانا۔

**قویل** پیش ق، ے لین۔ صف۔ وہ لفظ جو نامانوس ہو؛ گھٹیا قول یا گفتگو۔

**قویم** زبر ق، ی۔ صف۔ سیدھا، راست؛ استوار، مستحکم۔

## ق ۔ ہ

**قہار** زبر ق، شد ہ۔ صف، ع۔ سب کو مغلوب رکھنے والا، شدید عذاب نازل کرنے والا، بہت غضب ناک؛ اللّٰہ کے صفاتی ناموں میں سے ایک۔

**قہر** لیٹا زبر ق، جزم ہ۔ اند، ع۔ غضب، شدید غصہ؛ آفت، شامت؛ ابتلا، مصیبت؛ ظلم، ستم؛ قابلِ تحسین، قابلِ تعریف۔ صف: **قاہر**۔

**قہرِ الٰہی** خدا کا غضب۔

**قہر آلود** غصے سے بھرا ہوا۔

محاورہ: **قہر توڑنا** غضب ڈھانا، آفت برپا کرنا۔

محاورہ: **قہر ٹوٹنا** غضب نازل ہونا، آفت آنا۔

**قہر ٹوٹی** بدبخت، بدنصیب عورت۔

**قہر ٹوٹے** اللّٰہ کا عذاب نازل ہو، مرے۔

کہاوت: **قہر درویش بر جان درویش** غریب آدمی کا غصہ بھی اپنے اُوپر ہی ہوتا ہے؛ غریب اگر غصہ کرے گا تو اپنی جان کو ہی مصیبت میں ڈالے گا۔

محاورہ: **قہر ڈھانا** غضب ڈھانا، ظلم کرنا۔

محاورہ: **قہر کی آنکھ سے دیکھنا** غضب آلود نگاہوں سے دیکھنا، نہایت غصے سے دیکھنا۔

محاورہ: **قہر نازل ہونا** ناگہانی مصیبت سے واسطہ پڑنا۔

**قہرناک** غضب ناک، سخت غصے سے؛ بہت برا۔

محاورہ: **قہر ہونا** آفت کا پرکالہ ہونا۔

**قہرمان** لیٹا زبر ق، جزم ہ۔ اند، ف۔ زبردست، بہادر، جسے کوئی شکست نہ دے سکے؛ قوت، طاقت، اختیار؛ حاکم، منتظم۔

**قہرمانی** (لیٹا زبر ق، جزم ہ، جزم ر) دبدبہ؛ ظلم رانی۔

**قہستان** پیش ق، زیرہ، جزم س۔ اند۔ خراسان کا ایک علاقہ۔

**قہقرہ** لیٹا زبر ق، جزم ہ، زبر ق، زبر ر۔ اند، ع۔ پیچھے لوٹنا، اُلٹا چلنا۔ مثال: رَجعت قہقرہ/قہقری اُلٹی چال۔

**قہقہہ** لیٹا زبرق، جزم ہ، زبرق، زبرہ۔اند، ع۔ روز کی ہنسی، بلند آواز سے ہنسنا۔ فصیح: قہقہ۔

محاورہ: **قہقہہ (قہقہے) اُڑانا** ہنسی اُڑنا، مضحکہ اُڑانا۔

**قہقہہ ٔ شیشہ** شراب کے شیشے کی آواز، قلقل مینا۔

**قہقہہ ٔ صبح** بغیر ابر کے صبح کا ہونا۔

**قہقہہ ٔ گل** پھول کا چٹکنا، کھلنا۔

محاورہ: **قہقہہ لگانا** کھلکھلا کر ہنسنا، ٹھٹھا مارنا۔ نیز **قہقہہ مارنا**۔

**قہقہے** لیٹا زبرق، جزم ہ، زبرق۔اند۔ قہقہہ (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

**قہوہ** لیٹا زبرق، جزم ہ، زبرو، ہ غم۔اند، ع۔ کوفیا نامی پودے کے بھونے ہوئے بیجوں کا سفوف یا اُس سے بنایا ہوا مشروب، کافی۔ بے دودھ کے سبز چائے کو بھی قہوہ یا کاوہ کہتے ہیں۔

**قہوہ خانہ** قہوہ فروشوں کا ٹھکانا، وہ دکان جہاں لوگ بیٹھ کر قہوہ پیتے اور گپ لگاتے ہیں۔

---

## ق۔ی،ے

---

**قے** ے لین۔امث، ع۔ غذا کا معدے میں سے واپس آ جانا؛ استفراغ، اُچھال، اُلٹی۔

محاورہ: **قے آنا** جی متلانا، استفراغ ہونا۔

صف: **قے آور** جو قے لائے، متلی پیدا کرے (دوا)۔ نیز **مقی** (مُ قَی)۔

**قیادت** زیرق، زبرد۔امث، ع۔ رہبری، لیڈری، سربراہی۔

**قیادہ** زیرق، زبرد۔امث۔ جنگ کے دوران فوج کی سپہ سالاری کرنا۔

**قیاس** لیٹا زیرق۔اند، ع۔ گمان، تخمین؛ (اصطلاحاً) منطقی شکل، مشاکلہ جس سے نتیجہ اخذ کیا جائے؛ سوچ؛ اندازہ۔

**قیاسِ استثنا** جس میں نتیجہ یا نقیضِ نتیجہ بالفعل مذکور ہو۔

**قیاس آرائی** خیال دوڑانا، اندازہ لگانا۔

**قیاس پرست** قیاس کو اہمیت دینے والا، قیاس پر اعتماد کرنے والا۔

محاورہ: **قیاس دوڑانا** فکر سے کام لینا، سوچنا۔

**قیاس سے باہر** بے شمار، بے حد، بے اندازہ۔

محاورہ: **قیاس غلط ہونا** اندازہ غلط ہونا۔

محاورہ: **قیاس کرنا** اندازہ لگانا، تخمینہ لگانا۔

**قیاس مع الفارق** (زبرم، زبرع، غم ا، جزم ل، زیرر) بغیر کسی مماثلت کے ایک چیز کو دوسری پر قیاس کرنا جو ایک منطقی مغالطہ ہے۔

**قیاساً** اندازے سے، ظاہری مماثلت کی بنا پر۔

**قیاسی** اندازے یا گمان پر مبنی، تخمینی۔

**قیّاس** زبرق، شدی۔صف، ع۔ بہت زیادہ قیاس سے کام لینے والا، اپنے تخمینے و اندازے پر اعتبار کرنے والا۔

**قیافہ** زیرق، زبرف۔اند، ع۔ اٹکل، صورت سے باطن کو قیاس کرنے کی مہارت۔

**قیافہ شناسی** چہرے کو دیکھ کر آدمی کے کردار کے بارے میں معلوم کرنا۔

**قیام** زیرق۔اند، ع۔ کھڑا ہونا؛ نماز میں قبلہ رُو ہو کر اِستادہ ہونا؛ رُکنا، پڑاؤ کرنا، ٹھہرنے کا عمل؛ مقابلہ کرنا، استقامت سے کام لینا؛ قائم ہونا، تعمیر، تنصیب، تشکیل؛ استحکام، بقا، استقلال۔

**قیام اصدق** اپنے سچ پر قائم رہنے والا، بہت سچا۔

**قیامِ اللیل** (پیش م، غم ا، غم ل، شدل، ے لین) رات کو جاگ کر عبادت کرنا۔

**قیام پذیر** مقیم، ٹھہرا ہوا، فروکش، وارد؛ دیرپا۔

محاورہ: **قیام پکڑنا** مضبوط ہونا، استحکام پکڑنا۔

محاورہ: **قیام عمل میں آنا** کسی انجمن یا ادارے وغیرہ کا بننا۔

محاورہ: **قیام کرنا** ٹھہرنا، سکونت اختیار کرنا؛ قرار لینا، توقف کرنا۔

**قیام گاہ** ٹھہرنے کا مقام، مسکن، گھر، مکان۔

**قیام وطعام** ٹھہرنا اور کھانا پینا۔

**قیّام** زبرق، شدی۔صف، ع۔ بہت زیادہ قائم کرنے والا، بنانے والا۔

**قیامت** زیرق، زبرم۔امث، ع۔ کھڑے ہونا، وہ دن جب مردے زندہ ہو کر کھڑے ہو جائیں گے۔ حشر کا دن؛ ہنگامہ، افراتفری، آفت، مصیبت؛ فتنہ انگیز بات؛ ناانصافی، اندھیر، زیادتی؛ (برائے اظہارِ کثرت) بہت، بدرجۂ غایت، کمال۔

محاورہ: **قیامت اُٹھانا** شور مچانا، ہنگامہ برپا کرنا، فتنہ کھڑا کرنا۔

محاورہ: **قیامت اُٹھنا** رک: **قیامت اُٹھانا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **قیامت آنا** آفت آنا، بلا نازل ہونا، مصیبت پڑنا۔

**قیامت آفریں** قیامت برپا کرنے والا، تباہ و برباد کر دینے والا، نیست و نابود کر دینے والا۔

محاورہ: **قیامت بپا/ برپا کرنا** ہنگامہ کرنا، فتنہ اُٹھانا، فساد پیدا کرنا۔

محاورہ: **قیامت بپا ہونا** نہایت مصیبت پیش آنا، غضب ہونا، آفت آنا، فتنہ اُٹھنا؛ ناراض ہونا۔

محاورہ: **قیامت بن جانا** بہت حسین ہو جانا، بہت خوبصورت ہو جانا۔

محاورہ: **قیامت بیتنا** مصیبت آنا، حشر گزرنا۔

محاورہ: **قیامت پر اُٹھا رکھنا** وعدہ پورا کرنے کو مدتِ مدید پر چھوڑنا؛ خدا

کے انصاف پر چھوڑنا؛ قیامت کے دن کے لیے رکھنا۔

محاورہ: **قیامت پہ قیامت ڈھانا** مسلسل مصیبت میں مبتلا کرنا، تکلیف پر تکلیف دینا۔

**قیامت پیشہ** (کنایۃً) محبوب۔

**قیامت تک** ہمیشہ، مستقل، طویل عرصے تک۔

محاورہ: **قیامت تک نہ ہونا** کبھی بھی نہ ہونا۔

محاورہ: **قیامت توڑنا** بہت ظلم کرنا، ستانا، بہت زیادتی کرنا؛ عاجز کردینا۔

محاورہ: **قیامت ٹوٹنا** شامت آنا؛ سخت مصیبت میں مبتلا ہونا۔

محاورہ: **قیامت ٹھہرنا** مصیبت آنا، غضب ہونا، آفت آنا۔

**قیامت خیز** قیامت اُٹھانے والا، ستم کرنے والا۔

محاورہ: **قیامت ڈھانا** فتنہ اُٹھانا، غضب کرنا؛ بہت زیادہ ناراض ہونا؛ ہنگامہ برپا کرنا، اودھم مچانا۔

**قیامت زار** جائے آفت، قیامت کا مقام، مصیبت کی جگہ۔

**قیامت زدہ** مصیبت کا مارا ہوا، پریشانی میں مبتلا۔

**قیامتِ صغریٰ** (لیٹا زیرت، پیش ص، کھڑا زبری) مصیبت کا وقت، شدید حادثہ، وفات (جس کے بعد اصل قیامت کا انتظار کرنا ہوگا)۔

**قیامت قامت** خوش قامت، اُونچے قد کا محبوب، معشوق۔

**قیامت کا** عجیب، بہت غیر معمولی۔

محاورہ: **قیامت کا آنا** دیر سے آنا، بہت انتظار کرانا، تاخیر سے آنا۔

**قیامت کا دامن** بہت بڑا دامن، بہت وسیع۔

محاورہ: **قیامت کی چال چلنا** غیر معمولی حرکت کرنا، نہایت پریشان کن اقدام کرنا۔

**قیامت کے آثار** وہ نشانیاں جو قیامت سے پہلے نظر آئیں گی؛ کسی کی تباہی و بربادی کے آثار؛ سخت مصیبت۔

محاورہ: **قیامت گزرنا** آفت آنا، مصیبت کا سامنا۔

محاورہ: **قیامت ہونا** حشر کے دن کا آنا، نہایت پریشان کن صورتِ حال پیدا ہونا؛ غضب ہونا، بہت برا ہونا۔

**قیامت ہے** آفت ہے، بلا ہے؛ شوخ ہے، نہایت حسین ہے، خوبصورت ہے؛ ظلم ہے، اندھیر ہے؛ شور و غوغا ہے۔

**قیتون** ے لین، ومع۔امث۔ کلابتون اور ریشم کے تاروں کی بٹی ہوئی ڈوری، بابن۔ نیز رک: **قیطون**۔

**قید** ے لین۔امث، ع۔ حراست، گرفت؛ بندش، ممانعت، روک؛ شرط، لازم، پابندی۔

محاورہ: **قید اُٹھا دینا** پابندی ختم کرنا، شرط دور کرنا۔ نیز **قید اُڑا دینا**۔

**قیدِ بامشقت** وہ قید جس میں قیدی سے سخت جسمانی مشقت کا کام لیا جائے۔

**قیدِ بلامشقت** وہ قید جس میں قیدی سے محنت نہ لی جائے۔ **قیدِ محض**۔

محاورہ: **قید بھگتنا** سزا کاٹنا، سزا کے طور پر قید کی مدت پوری کرنا۔

**قیدِ تنہائی** قید خانے میں تنہا رہنے کی سزا۔

**قید خانہ** جہاں قیدی رکھے جائیں، قیدیوں کے رکھنے کا مکان یا عمارت، زندان، جیل۔

**قیدِ سخت** مشقت والی قید۔ رک: **قیدِ بامشقت**۔

محاورہ: **قید سے چھوٹنا** رہائی پانا، آزاد ہونا، قید کی مدت پوری ہونا۔

محاورہ: **قیدِ عنصری سے آزاد ہونا** جسم سے روح کا نکل جانا، مرجانا، انتقال کرجانا۔

**قیدِ فرنگ** بیڑی کی ایک قسم جو اہلِ یورپ قیدیوں کو پہناتے تھے؛ ایسی قید جس سے چھٹکارا مشکل ہو۔

**قیدِ قفس** پنجرے کی قید؛ (مجازاً) عورتوں کا چار دیواری میں پردہ نشین ہو کر رہنا۔

محاورہ: **قید کاٹنا** سزا بھگتنا، سزا کی مدت گزارنا؛ قید سے آزاد ہونا۔

محاورہ: **قید کرنا** محبوس کرنا، جیل میں ڈالنا، گرفتار کرنا؛ ضبط کرنا۔

محاورہ: **قید میں ڈالنا** جیل میں ڈالنا، زندان میں اسیر کرنا۔

**قید و بند** گرفتاری و ممانعت، شرط و پابندی۔

محاورہ: **قید ہونا** جیل خانے جانا، پکڑا جانا، اسیر ہونا؛ محدود ہونا۔

**قیدی** اسیر، محبوس، مقید۔

**قیر** ی۔امذ، ع۔ تارکول اور کوئلے سے بنا ہوا ایک نیم سیال مادہ جسے پانی کو روکنے کے لیے جہاز کے تختوں کی درزوں میں لگاتے ہیں۔

**قیراط** ی۔امذ، ع۔ خالص سونے کا ۲۴ حصہ؛ ۲ گرام وزن۔

**قیروطی** ے لین، ومع۔امث، یو۔ موم، کافور اور زعفران کو ملا کر تیار کی ہوئی ایک دوا جسے مالش کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**قیزہ** ے، زبرز۔امذ۔ گھوڑے کے منہ میں ڈالنے کی آہنی کڑی جس کے سروں پر لگام اور مہرے کے تسمے باندھنے کو کڑے لگے ہوں۔

**قیس** ے لین۔امذ، ع۔ لیلیٰ کے عاشق کا نام جو قبیلۂ عامر سے تھا، مجنوں۔

**قیس مشرب** عاشقانہ مزاج رکھنے والا، عاشق۔

**قیصر** ے لین، زبرص۔علم، ع۔ وہ بچہ جو ابھی اپنی ماں کے پیٹ میں ہو اور اُس کی ماں مرجائے اور اُسے ماں کا پیٹ چیر کر نکالا جائے، چونکہ روم کا حکمران آگسٹس

اسی طرح پیدا ہوا تھا اس لیے یہ روما (اطالیہ) کے قدیم حاکموں کا لقب ٹھہرا۔ خصوصاً مراد: جولیس سیزر۔

**قیصر زدہ** وہ گھوڑا جو فالج کے مرض میں مبتلا ہو۔

**قیصری** شہنشاہی، ملوکیت۔

**قیصریت** شہنشاہی نظام۔

**قیطول** ے لین، ومع۔ اند۔ اسلحہ رکھنے اور فوج کے قیام کرنے کی جگہ، قلعہ، چھاؤنی۔

**قیطون** ے لین، ومع۔ امث، ع۔ بٹے ہوئے سنہری یا روپہلی تاروں کی پتلی ٹکن جو کپڑوں کے حاشیہ پر لگائی جاتی ہے۔

**قیف** ی۔ امث، ع۔ چوڑے منہ کا گول مخروطی ظرف جس کے پیندے میں سوراخ اور ڈنڈی نما نالی ہوتی ہے جس کے ذریعے کسی سیال کو پتلے منہ کے ظرف میں اُنڈیل سکیں۔

**قیفال** ی۔ امث، ع۔ ایک رگ جس کے بارے میں یہ خیال ہے کہ اس سے خون نکالنا، سر، چہرے اور گلے کی اکثر بیماریوں کو دور کرتا ہے۔

**قیق** ی۔ امث، ع۔ ہاتھی کی چنگھاڑ یا اُس سے ملتی ہوئی آواز۔

**قیل** ے لین۔ اند، ع۔ سردار، رئیس۔

**قیل وقال** ی، وج۔ امث، ع۔ بات چیت، بحث مباحثہ، باہم گفتگو؛ چرچا؛ حجت، ردّوکد، بحثا بحثی۔ نیز **قال وقیل**۔

**قیلولہ** ے لین، ومع، زبرل۔ اند، ع۔ دوپہر کے کھانے کے بعد تھوڑی سی نیند لینا۔

**قیم** زبرق، شدزیری۔ صف۔ اند، ع۔ قائم کرنے یا درست رکھنے والا؛ نگہدار، نگراں، نگاہ رکھنے والا؛ سیکریٹری، معتمد۔

**قیم** زیرق، زبری۔ صف۔ اند۔ ٹھیک رہنے والا۔

**قیمت** ی، زبرم۔ امث، ع۔ دام، مول، بدل اشتراک؛ قدر، بہا۔

محاورہ: **قیمت اُترنا** دام کم ہونا، قدر میں کمی واقع ہونا۔

محاورہ: **قیمت بڑھانا** بھاؤ میں اضافہ کرنا، قدر میں بڑھوتری کرنا۔

**قیمت بندی** قیمت مقرر کرنا۔

محاورہ: **قیمت ٹھہرانا** بھاؤ مقرر کرنا، دام چکانا۔

محاورہ: **قیمت چکانا** قیمت ادا کرنا؛ مول مقرر کرنا۔

**قیمتِ خرید** وہ دام یا نقدی جو کسی چیز کے بدلے میں ادا کی جائے۔

محاورہ: **قیمت طے کرنا** قیمت مقرر کرنا۔

**قیمتِ فروخت** وہ دام جو کسی چیز کے بیچنے کے لیے مقرر ہوں۔

محاورہ: **قیمت گرانا** دام کم کرنا، قدر میں کمی کر کے کسی شے کا بیچنا۔

محاورہ: **قیمت لگانا** خریدار کا کسی شے کی قیمت تجویز کرنا۔

محاورہ: **قیمت مقرر کرنا** مول قرار دینا، دام تجویز کرنا، قیمت لگانا۔

محاورہ: **قیمت ملنا** فروخت کی گئی شے کے پیسے ملنا۔

**قیمتاً** رقم ادا کر کے، خرید کر۔ نیز **قیمۃً**۔

**قیمتی** (جزم م) بیش قیمت، بڑھیا، اعلیٰ، گراں قیمت، مہنگا۔

**قیمہ** ی، زبرم۔ اند، ف۔ پکانے کے لیے باریک کٹا ہوا گوشت یا اُس سے تیار کردہ کھانا۔

محاورہ: **قیمہ کرنا** بہت زیادہ زخمی کرنا؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

**قیں** ے ن غنہ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ بطخ یا طوطے کی آواز، عموماً تکرار کے ساتھ مستعمل۔ **قیں قیں**۔

**قینچ** ے لین، ن غنہ۔ صف۔ کٹا ہوا، بریدہ، قطع کیا ہوا۔

**قینچی** ے لین، ن مغ۔ امث۔ کپڑا یا کاغذ وغیرہ کترنے کا آلہ، مقراض؛ لوہے کی دو آڑھی ترچھی سلاخیں جو جنگلے کے طور پر مکان کے گرد لگائی جاتی ہیں؛ کشتی اور کبڈی کا ایک داؤ۔

محاورہ: **قینچی بجانا** کترنی کے پھلڑوں کو باہم ٹکرانا جو بعض عورتوں کے نزدیک نحوست کا باعث ہوتا ہے۔

محاورہ: **قینچی چلانا** کترنا، کاٹنا۔

محاورہ: **قینچی دکھانا** مقراض سے کترنا، کاٹنا۔

محاورہ: **قینچی کی طرح سے زبان چلانا** فرفر بولنا، بہت زیادہ اور جلدی جلدی باتیں کرنا۔

**قینچی مار** جیب کترا۔

**قینہ** ے لین، زبرن۔ امث۔ گانے بجانے والی لونڈی؛ رنڈی، بدکار عورت، فاحشہ۔

**قیود** پیش ق، ومع۔ جمع، مث، ع۔ **قید** (رک) کی جمع؛ بندشیں، رکاوٹیں؛ شرائط، ضوابط۔

**قیودِ شرعی** (لیٹا زیرد، جزم ر) فقہ کے احکام، اوامر و نواہی۔

**قیوم** زبرق، شدی، ومع۔ اند، ع۔ ہمیشہ رہنے والا؛ قیم کا صیغۂ تفضیل؛ بڑا نگاہ دار۔ اسمائے حسنٰی میں شامل ہے۔

**قیومی** زبرق، شدی، ومع۔ امث۔ بہت قائم رکھنا یا رہنا، ہمیشگی، اللہ تعالیٰ کی صفات میں سے ایک۔

# ک

**ک** کاف۔اند۔ اُردو ترتیبِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے اُنتالیسواں (۳۹ واں) اور صوتی اعتبار سے اُڑتیسواں (۳۸ واں)، عربی کا بائیسواں (۲۲ واں) اور فارسی کا پچیسواں (۲۵ واں) حرف جس کا مخرج حلق کے قریب تالو کا پچھلا حصہ ہے۔ حروفِ قمری میں شامل۔ جمل میں ۲۰ اعداد کا حامل۔ الفاظ کے شروع اور درمیان میں آ سکتا ہے، مثلاً: 'کتاب'، 'مکتب' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے 'ڈھولک'، 'مالک'، 'پاک' اور 'ادراک' وغیرہ؛ فارسی حروف کے آخر میں حرف کی علامتِ تصغیر اور ہندی کے آخر میں علامتِ فاعل ہوتا ہے۔ مثلاً: (فارسی) دخترک، طفلک۔ ہندی: بالک، ڈھولک؛ حاصل مصدر کی علامت کے طور پر بھی آتا ہے جیسے 'ٹھک بیٹھک'۔ عربی الفاظ کے آخر میں ضمیر 'تو' کا ہم معنی، مثلاً: اسلام علیک، مؤنث کی صورت میں مکسور ہوگا۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں تین مختلف طرح کے کاف درج کیے گئے ہیں جن کا استعمال عربی، فارسی یا اُردو کے کوائف کی چھانٹ کاری کے وقت کیا جاتا ہے، اور ان تینوں "کافوں" کو کمپیوٹر مختلف تصور کرتے ہوئے ان کی نمبر شماری الگ الگ کرتا ہے۔ یہاں اِن کے نام اور کوڈ نمبر درج کیے جا رہے ہیں۔ اِن کے نام "Arbic Letter Kaf"، "Arabic Letter Keheh" اور "Arabic Letter Swash Kaf" جبکہ ان کے کوڈ علی الترتیب "U+0643"، "U+06A9" اور "U+06AB" ہیں۔ مزید تکنیکی معلومات اور یونی کوڈ سے متعلق تازہ کاریوں کے لیے یونی کوڈ کی ویب سائٹ "www.unicode.org" دیکھی جا سکتی ہے۔

## ک۔ا

**کا** حرفِ اضافت۔ نسبت، ملکیت، ساخت، مخرج؛ ولدیت وغیرہ ظاہر کرنے کے لیے۔ حرفِ تشبیہ "کا سا" کی طرح، کے جیسا، کے ایسا۔ (مث) "کی سی"۔ جمع: کے سے۔

**کابر** زبرب۔امث۔ سفید چتیوں والا ایک سیاہ رنگ کا پرندہ۔

**کابِر** زیرب۔صف۔ بڑا، کبیر۔

متعلق فعل: **کابراً عن کابرٍ** (زیرب، ردوزبر "رن"، زبرع، جزم ن، زیرب، ردوزیر "رن") بزرگوں سے بزرگوں تک۔

**کابِس** زیرب۔امث۔ہ۔ وہ مٹی جس سے مٹی کے برتنوں پر قلعی کی جاتی ہے؛ اِسے عموماً خواتین دورانِ حمل چباتی ہیں، گاچنی مٹی۔

**کابک** زبرب۔امث۔ف۔ پالتو پرندوں کے بسیرا کرنے کا لکڑی کا خانہ یا خانے دار ڈربا۔

**کابل** پیش ب۔اند۔ف۔ پاکستان کے ہمسایہ ملک افغانستان کا دارالخلافہ۔

کہاوت: **کابل میں کیا گدھے نہیں ہوتے** جہاں عقلمند ہوتے ہیں وہاں بے وقوف بھی ہوتے ہیں۔ بے وقوف ہر کہیں ہوتے ہیں؛ جہاں اچھے لوگ ہوں وہیں بُرے بھی ہوتے ہیں۔

کہاوت: **کابل میں میوہ بھئے، برج میں بھئے کریل** برج جسے ہندو متبرک سمجھتے ہیں۔ وہاں کریل (ایک خاردار جھاڑی جس کا کانٹا بہت زہریلا ہوتا ہے) کے درخت ہوتے ہیں اور کابل جسے ہندو بُرا کہتے ہیں وہاں طرح طرح کے میوے ہوتے ہیں۔

**کابلا** جزم ب۔اند۔ہ۔ ڈھبری میں کسنے کا موٹا پیچ۔

**کابلی والا** اند۔ وہ شخص جو اُبلے ہوئے مٹر اور دوسری چاٹ کی چیزیں بیچتا ہے۔

**کابوس** ومع۔اند۔ع۔ ڈراؤنا خواب جس میں انسان کو محسوس ہوتا ہے کہ اُسے دبا لیا گیا ہے اور چیخنے کے باوجود اُس کی چیخ نہیں نکل رہی۔

محاورہ: **کابوس بننا** خوف طاری ہونا۔

**کابین** ی۔اند۔ف۔ شوہر کی طرف سے بیوی کو ادا کیا جانے والا مہر۔

**کابین نامہ** مہر کی دستاویز۔

**کابینہ** ی، زبرن۔امث۔ف۔ مجلسِ وزرا جس کا سربراہ وزیرِ اعظم ہوتا ہے۔ انگریزی میں: Cabinet۔

**کاپی** ۔امث۔ نقل، اصل سے ہو بہو مشابہ؛ دھاگے میں سلے ہوئے چند اوراق؛ چھاپنے کے لیے کتاب شدہ ورق۔ انگریزی: Copy۔

محاورہ: **کاپی کرنا** اصل مضمون کو دیکھ کر دوسرے کاغذ پر لکھنا؛ نقل اُتارنا؛ کسی کے لہجے کو اختیار کرنا، کسی کا انداز، طرز اپنانا۔

**کات** ۔اند۔ عورتوں کا جسم خصوصاً سینہ اور پستان۔ نیز گات۔

**کاتا** ۔صف،مذ۔ چرخے پر تان کر بُنا ہوا؛ بانس کاٹنے کا چُھرا۔

کہاوت: **کاتا اور لے دوڑی** جلد باز کی نسبت کہتے ہیں، جو کام مکمل کیے بغیر بھاگ اُٹھے۔

کہاوت: **کاتا سوت پر تین کو، پکی روٹی جڑ پاوے کو** کاتے ہوئے سوت کو امیرتی ہے اور پکی ہوئی روٹی کھاتی ہے۔ اُس کے متعلق کہتے ہیں جو آسان کام کرے اور مشکل کام سے بچے۔

**کاتب** زیرت۔اند۔ع۔ خوشنویس، کتابت کرنے والا، لکھنے والا۔

**کاتب الحروف** (پیش ب، غم ا، جزم ل، پیش ح، ومع) جس نے لکھا۔ لکھنے والا؛ لکھنے والا اکثر اپنی ذات کے لیے استعمال کرتا ہے۔

کاتبِ تقدیر (کنایۃً) اللہ تعالیٰ۔

کاتبِ سر (زیرس، شدر) خفیہ باتوں کو لکھنے والا، نجی منشی۔

کاتر زبرت۔صف، اند۔ ڈرپوک، بزدل شخص۔

کاتک زبرت۔اند، ہ۔ بکری سال کا ساتواں مہینہ (تقریباً پندرہ اکتوبر تا پندرہ نومبر تک)۔

کہاوت: کاتک بات کا ہاتک کاتک کے مہینے میں دن چھوٹا ہونے کی وجہ سے بات کرنے میں دن گزر جاتا ہے۔

کہاوت: کاتک کتیا ماہ بلائی، چیت میں چڑیا، سدا لگائی کاتک میں کتیا، ماگھ کے مہینے میں بلی، چیت میں چڑیا مست ہوتی ہے اور عورت ہر وقت مست رہتی ہے۔

کہاوت: کاتک کی کتیا فاحشہ، چھنال عورت۔

کاتنا جزم ت۔فعل مرکب۔ چرخے یا مشین پر روئی، اون یا ریشم وغیرہ سے دھاگہ بٹنا۔

کہاوت: کاتنا تو آتا نہیں، پونیاں بنانے لگی ابھی کام پورا سیکھا نہیں اور دخل دینے لگا ہے، ایسی عورتوں کے متعلق کہا جاتا ہے جو آسان کام تو کر نہیں سکتیں اور مشکل کام کرنے کا دعویٰ کرتی ہیں (کاتنا آسان کام ہے جبکہ پونیاں بنانا قدرے مشکل)۔ نیز کاتنا تو آتا نہیں پونیاں بانٹنی آگئیں۔

کاتی امث، ہ۔ تار یا پترا کاٹنے کا ایک اوزار جسے عموماً سنار استعمال کرتے ہیں۔

کاٹ امث، ہ۔ قطع کرنے کا فعل یا انداز، تلوار وغیرہ کی دھار؛ کاٹنے کی قوت وصلاحیت؛ (تلوار وغیرہ کی) تیزی؛ عداوت، دشمنی۔

کاٹ پھانس چالاکی، عیاری، مکاری۔ نیز کاٹ پیچ۔

کاٹ چھانٹ تراش خراش، چیر پھاڑ؛ ترمیم و تنسیخ۔

محاورہ: کاٹ دوڑنا غصے سے جواب دینا؛ بدمزاجی سے بات کرنا۔

محاورہ: کاٹ ڈالنا قطع کر دینا، شگاف ڈال دینا۔

محاورہ: کاٹ کھانا ڈسنا، ڈنک مارنا؛ انسان یا جانور کا دانتوں سے کاٹنا؛ نقصان پہنچانا۔

محاورہ: کاٹ کھانے کو دوڑنا بدمزاجی سے بات کرنا، بدتہذیبی سے بات کرنا، غصے سے بولنا؛ بات بات پر لڑنا۔

کاٹنا قطع کرنا، تراشنا؛ گزارنا، طے کرنا (راہ، رات وغیرہ)؛ بھگتنا، جھیلنا؛ ڈسنا، ڈنک مارنا؛ تکلیف پہنچانا؛ (گفتگو کے) بیچ میں بولنا؛ (بدن) میں چبھنا، ناگوار گزرنا، کھلنا۔

کہاوت: کاٹنے والے کو تھوڑا، بٹورنے والے کو بہت جو کام زیادہ کرے اس کو کم معاوضہ ملتا ہے اور جو کم کرے اور باتیں زیادہ کرے اُسے زیادہ اُجرت مل جاتی ہے۔

کاٹو ومع۔صف۔ کاٹنے والا، قطع کرنے والا۔

کاٹو وج۔اند۔ لو اسے کاٹ لو؛ (گالی کی ایک قسم) دور ہٹو اور جو کر سکتے ہو کر لو؛ جاؤ مقدمہ کر لو۔

کہاوت: کاٹو تو بدن میں خون/لہو نہیں بہت خوف زدہ ہونے کے موقع پر مستعمل۔ سخت صدمہ سے دوچار ہونے کی کیفیت۔

کاٹی ۔مث۔صف۔ کٹی ہوئی، قطع شدہ۔

محاورہ: کاٹی اُنگلی پر نہ موتنا ذرا بھی ہمدردی نہ کرنا، بہت بے دردی کا مظاہرہ کرنا۔

کہاوت: کاٹی کٹے نہ ماری مرے جب کوئی مشکل یا مصیبت کسی طرح بھی دُور نہ ہو تو کہا جاتا ہے۔

کاٹے ۔اند۔ کاٹا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: کاٹے ہاتھ، نام تلوار کا کام کوئی کرے اور نام کسی کا ہو۔ چھوٹوں کی کارگزاری سے بڑوں کی نیک نامی ہوتی ہے۔ نیز لڑے فوج، نام سردار کا، کاٹے تلوار نام سپاہی کا۔

کہاوت: کاٹے کا منتر نہیں چالاک آدمی کی بابت کہتے ہیں کہ اس کی دھوکے بازی کا کوئی علاج نہیں۔ کوئی چارہ کار نہیں ہے۔

کاٹھ جزم ٹھ۔اند۔ لکڑی؛ مجرموں کے پاؤں میں پھنسانے والا لکڑی کا شکنجہ؛ قد و قامت، جسامت۔

محاورہ: کاٹھ چبانا روکھی سوکھی کھا کر گزارہ کرنا۔

کہاوت: کاٹھ چھیلو تو چکنا، بات چھیلو تو مرکھڑی لکڑی چھیلنے سے چکنی ہو جاتی ہے، مگر بات بار بار کہنے سے بے مزہ ہو جاتی ہے۔

کاٹھ کا اُلو نرا احمق، نہایت بے وقوف۔

کاٹھ کا پُتلا لکڑی کا بنا ہوا؛ (مجازاً) بے جان۔

کہاوت: کاٹھ کا گھوڑا، لوہے کی زین، جس پر بیٹھے لنگڑ دین لنگڑے آدمی کے لیے سواری بھی مختلف چاہیے۔

کہاوت: کاٹھ کا گھوڑا نہیں چلتا ناکارہ چیز کام نہیں دیتی۔ کمزور تدبیر کارگر نہیں ہوتی۔

کہاوت: کاٹھ کاٹنے سے کٹتا ہے کوئی بھی کام ہو وہ کرنے ہی سے مکمل ہوتا ہے۔ آپ ہی آپ نہیں ہوتا۔

کاٹھ کباڑ فضول سامان، نکما اور بیکار سامان، (عموماً) گھر کی بیکار اشیا کے لیے مستعمل۔

کاٹھ کی بھمبو احمق عورت، بے وقوف عورت۔

کہاوت: **کاٹھ کی تلوار کاٹ نہیں کرتی** ناکارہ چیز کارآمد نہیں ہوتی۔ کمزور تدبیر بے فائدہ ہوتی ہے۔

**کاٹھ کی گھوڑی** جنازہ، ارتھی۔

کہاوت: **کاٹھ کی مورتی اور چندن ہار** بدشکل بناؤ سنگھار کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **کاٹھ کی ہنڈیا بار بار نہیں چڑھتی** جھوٹ اور فریب ہمیشہ کامیاب نہیں ہوتے۔ نیز **کاٹھ کی ہانڈی چڑھے نہ دوجی بار۔**

کہاوت: **کاٹھ کے گھوڑے دوڑاتے ہیں** فریب دیتے ہیں۔

محاورہ: **کاٹھ میں پاؤں/ پیر دینا** بیڑی پہنانا، آنے جانے سے روکنا؛ حوالات میں رکھنا۔

محاورہ: **کاٹھ ہو جانا** بے حس و حرکت ہو جانا، اکڑ جانا؛ گم سم ہو جانا؛ ششدر رہ جانا، ہکا بکا رہ جانا۔

**کاٹھی** ۔امث۔ زین سے مشابہ لکڑی سے بنائی گئی نشست جو سواری کے لیے اونٹ وغیرہ کی کمر پر کسی جاتی ہے؛ تلوار کی میان، غلافِ شمشیر۔

محاورہ: **کاٹھی خالی کرنا** گھڑسواری کا ایک فن جس میں زین کو خالی چھوڑ کر گھوڑے کی ایک رکاب پر آجاتے ہیں تاکہ دشمن کے وار سے بچا جا سکے۔

**کاٹھی گر** تلوار کے غلاف بنانے والا۔

**کاج (۱)** ۔امذ۔ قمیص، شلوکہ یا کُرتے وغیرہ میں بنایا گیا سوراخ جس میں بٹن پھنسائے جاتے ہیں۔

**کاج (۲)** ۔امذ۔ کام، دھندا، تابع کے طور پر مستعمل جیسے **کام کاج**۔ کارن، واسطے۔ (ہندو) بوڑھے آدمی کی وفات پر کی جانے والی ضیافت۔

**کاجل** زبرج۔امذ۔ چراغ کے دھوئیں کا غبار جو سنگھار کے طور پر آنکھوں میں لگاتے ہیں۔

محاورہ: **کاجل اُڑنا** آنکھ سے کاجل کا ڈھل جانا، کاجل صاف ہو جانا، کاجل کا نشان مٹنا۔

محاورہ: **کاجل بھیگنا** آنکھوں میں آنسو آنا، آنکھیں نمناک ہونا۔

محاورہ: **کاجل پارنا** چراغ کا دھواں کسی برتن میں سمیٹنا جس سے کاجل بنتا ہے۔

محاورہ: **کاجل پھیلانا** آنکھوں میں کاجل کی سلائی پھیرنا۔

محاورہ: **کاجل چُرانا** دیدہ دلیری دکھانا، بہت صفائی سے چوری کرنا۔

کہاوت: **کاجل تو سب لگاتے ہیں، پر چتون بھانت بھانت** کاجل سب آنکھوں میں لگاتے ہیں مگر کسی کسی کو بھلا لگتا ہے۔ بناؤ سنگار تو سبھی کرتے ہیں، مگر پھبتا کسی کسی کو ہے۔ نیز **سب کو دینا آتا ہے پر چتون بھانت بھانت۔**

کہاوت: **کاجل کی کجلوٹی اور پھولوں کا سنگار** بدصورتی پر بناؤ سنگار بھدا معلوم ہوتا ہے۔

کہاوت: **کاجل کی کوٹھڑی میں جو جائے گا دھبا ہی لگے گا** بری جگہ جانے والے ضرور بدنام ہوتے ہیں۔

**کاجن** زبرج۔امذ،جمع۔ کام، پیشے؛ تعلقات؛ (صف) کام کرنے والا (کاجی)؛ باعث، سبب۔

کہاوت: **کاجن کام، نہ بھکاری بھیک** کسی کو کوئی فائدہ نہیں ہے۔

**کاجو بھجو** ومع، وج، ومع۔صف۔ بہت نازک جو ذرا سی ٹھیس سے ٹوٹ جائے، ناپائیدار، کمزور۔

**کاجی** ۔صف، مذ، ہ۔ کام کرنے والا، محنت کش۔

**کاچھ** امذ، امث، ہ۔ دھوتی کا وہ حصہ جو پیچھے کی طرف اڑس لیا جاتا ہے، جانگھیا، کاچھا، زانو کے اوپر کا حصہ۔

**کاچھ کچھنا** سوانگ بھرنا، بھیس بدلنا۔

**کاچھی** امذ، ہ۔ ہندو سبزی فروشوں کی ایک ذات جو چاٹ بنا کر بیچتے ہیں، کنجڑا۔ (امث) **کاچھن، کاچھن۔**

**کاخ** امذ، ف۔ محل، قلعہ، ایوان۔

**کاخ وکو** (وج، ومع) محل اور گلی کوچے۔

**کاذِب** زیرذ۔صف، ع۔ جھوٹا، دروغ گو؛ صادق کی ضد۔

**کار** امذ، ف۔ کام، مشغلہ، مصروفیت؛ پیشہ، دھندہ؛ عمل۔

کہاوت: **کار از دست رفتہ و تیر از کمان جستہ باز نمی آید** ہاتھ سے نکلا ہوا کام اور کمان سے نکلا ہوا تیر واپس نہیں آتا۔ جو بات ہو چکی ہے، اب اس کا کوئی علاج نہیں ہے۔

**کارآزمودہ** تجربہ کار، مشاق، جہاں دیدہ، واقف کار۔

**کارآمد** فائدہ مند، مفید، کام آنے والا۔

صف: **کاربرآر** (ف) کام نکالنے والا، مطلب پرست۔

**کارِبستہ** اُلجھا ہوا، بگڑا ہوا کام، مشکل کام۔

مقولہ: **کار بکثرت ہے** مشق کرنے ہی سے کام آتا ہے یا کمال حاصل ہوتا ہے۔

**کارِثواب** نیک کام، بھلائی کا کام۔ نیز۔

**کارِخیر** (ف،ع) نیکی کا کام، ثواب یا بھلائی کا کام۔

**کارفرما** کام لینے یا دینے والا؛ منتظم؛ صاحب اختیار۔

**کاربند** زبرب، جزم ن۔صف، ف۔ تعمیل کرنے والا، پابندی اور معمول

سے انجام دینے والا، مطیع، فرماں بردار، ماننے والا۔

محاورہ: **کاربندرہنا** سختی سے عمل کرنا۔

**کارپرداز** زبرپ، جزم ر۔صف،ف۔ مہتمم، منتظم؛ کارکن، کام کرنے والا، کام سنوارنے والا۔

**کارپوریشن** جزم ر، وج، ے، زبرش۔امث۔ تجارتی یا سماجی ادارہ جو سرکاری حکم یا لوگوں کے باہمی اشتراک سے قائم کی جائے۔ انگریزی: Corporation۔

**کارٹون** جزم ر، ومع۔امذ۔ مزاحیہ خاکہ جس کے ذریعے معاشرتی مسائل اور سیاسیات پر تنقید کی جاتی ہے۔ مزاحیہ فلم (خصوصاً بچوں کے لیے) جو مختلف کرداروں کے خاکوں کی مدد سے بنائی جاتی ہے، موجودہ دور میں اس شعبہ میں کمپیوٹروں سے بھی بہت کام لیا جارہا ہے۔

**کارج** زبرر۔امذ،س۔ کام، کاج؛ غرض، مطلب، مدعا؛ بیاہ۔

محاورہ: **کارج سدھ کرنا** کام درست کرنا، کامیابی حاصل کرنا۔

**کارچوب** جزم ر، وج۔امذ،ف۔ کپڑے کو لکڑی کے چوکھٹے پر کس کر سنہری روپہلی تاروں سے آرائش کا کام۔ زردوزی؛ زردوزوں کے کام کرنے کا چوکھٹا جس میں کپڑے کو کس دیا جاتا ہے، اڈا۔

**کارخانہ** جزم ر، زبرن۔امذ،ف۔ کام کرنے کی جگہ، صنعتی کام کرنے کی عمارت یا مقام، فیکٹری۔

**کارد** جزم ر۔امذ۔ چاقو، چھری۔

**کاردار** جزم ر، جزم د۔امذ،ف۔ عہدہ دار، جسے کے ذمہ کوئی کام کیا گیا ہو؛ تجربہ کار، واقفیت رکھنے والا۔

**کارروائی** جزم ر، زبرر۔امث،ف۔ ضروری یا حسبِ ضابطہ عمل، کام کا اجرا، کام چلانا؛ مطلب پورا ہونا؛ سازش، کارستانی۔

محاورہ: **کارروائی کرنا** عمل کرنا، تدبیر کرنا؛ کام چلانا۔

**کارزار** امث،امذ،ف۔ جنگ، معرکہ، لڑائی، رزم؛ مقابلہ۔

**کارساز** صف،ف۔ کام پورے کرنے والا، کام بنانے والا، کام سنوارنے والا، حاجات پوری کرنے والا؛ قادرِ مطلق، اللہ تعالیٰ۔

**کارستانی** زبرر، جزم س۔امث،ف۔ شرارت، شوخ حرکت؛ سازش۔

**کارسنج** زبرس، ان غنہ، صف،ف۔ کام سے واقف، صاحبِ لیاقت۔

**کارفرما** جزم ر۔صف،ف۔ کام کرنے والا، بنانے والا؛ کام لینے اور دینے والا؛ ماہر، اُستاد؛ حاکم، منتظم، صاحبِ اختیار۔

**کارفرمائی** کام لینا، کام کرنا؛ اثر قبول کرنا۔

**کارکردگی** زبرک، جزم ر، زبرد۔امث،ف۔ کام کی انجام دہی؛ کسی کیے ہوئے کام کی خوبی، اچھائی اور مقدار۔

**کارکردہ** زبرر، زبرد۔صف۔ تجربہ کار، آموزدہ کار؛ ماہرِ فن۔

**کارکن** جزم ر، پیش ک۔امذ۔ کام کرنے والا، کارندہ۔

**کارگاہ** جزم ر۔امث،ف۔ کارخانہ، کام کرنے کی جگہ، جائے عمل؛ نظامِ عمل؛ مراداً: دُنیا؛ وہ مقام (جو قدرے نیچا ہوتا ہے) جہاں جولاہے کپڑا بُنتے ہیں۔

**کارگر** جزم ر، زبرگ۔صف،ف۔ مؤثر، نتیجہ خیز؛ مفید، فائدہ مند۔

**کارگزار** جزم ر، پیش گ۔صف۔ اچھا کام کرنے والا، مستعد، فعال۔

**کارگزاری** مفید، مؤثر کارروائی، کارنامہ۔

محاورہ: **کارگزاری دکھانا** اچھا کام کرنا، مستعدی دکھانا۔

**کارِمنصبی** زبرم، جزم ن، زبرص۔امذ،ف۔ وہ کام جو عہدے کے مطابق ملا ہو؛ سپرد کیا گیا کام۔

**کارنامہ** جزم ر، زبرم۔امذ،ف۔ کوئی بہت بڑا کام، ایسا کام جو مدتوں یاد رہے؛ تصاویر کا مرقع جو مصور اپنے فن کا کمال ظاہر کرنے کے لیے بہت کوشش اور محنت سے بناتے ہیں؛ جنگ نامہ؛ ایسی کتاب جس میں سلطنت کے قوانین درج ہوں۔

**کارن** زبرر۔امذ،ہ۔ سبب، وجہ، باعث، علت۔

**کارندہ** زیرر، جزم ن، زبرد۔امذ،ف۔ منشی؛ مختار؛ محنتی، مزدور، کارکن۔

**کاروبار** وج۔امذ،ف۔ مشغلہ، دھندہ؛ کام کاج، تجارت، بیوپار۔

محاورہ: **کاروبار چلنا** دُنیاوی معاملات کا چلنا؛ تجارت میں منافع ہونا شروع ہونا۔

**کارواں** جزم ر۔امذ،ف۔ قافلہ؛ گروہ۔

**کارواں سرائے** وہ پڑاؤ یا مکان جہاں قافلے کے لوگ اُتریں۔

**کاروانی** قافلے میں شامل کوئی شخص، راہی۔

**کاروکاری** وج۔متعلق فعل۔ غیرت کے نام پر قتل کرنے کا ایک قدیم دستور جو کہ بدکاری، زناکاری، پاپی، گناہ گار اور مجرم کا ہم معنی ہے، بلوچستان میں اسے سیاہ کاری، پنجاب میں کالا کاری، سندھ میں کاروکاری اور سرحد میں طورطورہ کے نام سے مشہور ہے۔

**کارہ** لیٹاز زیرر۔صف،ع۔ کراہت کرنے والا، ناپسند کرنے والا۔

**کاری (۱)** ۔صف،ف۔ شدید، سخت، مہلک۔

**کاری (۲)** ۔لاحقہ،ف۔ **کار** (رک) سے منسوب۔

صف: **کاری گر** (ف) کام بنانے والا؛ ہنرمند، دست کار شخص، اپنے کام میں ماہر۔ نیز **کاریگر**۔

**کاری گری** ہنرمندی، مہارت، اُستادی۔ نیز **کاریگری**۔

**کاریز** ے۔امث۔ نالی، چھوٹی نہر، بارش کا پانی جمع کرنے کے لیے بنایا ہوا

پُشتہ یا بند جو بلوچستان سے مخصوص ہے۔

**کاڑی** ۔امث۔ تنکا، تیلی، پتلی سی لکڑی۔

**کاڑھ** جزم ڑھ۔امذ،ہ۔ عضوِ تناسل۔

کہاوت: **کاڑھ میں یا داڑھ میں** شہوت یا کھانا، عیاش آدمی کو یہی دو کام ہوتے ہیں۔

**کاڑھا** جزم ڑھ۔امذ،ہ۔ جوشاندہ؛ جلاب کی دوا۔ نیز کاڑا۔

**کاڑھنا** جزم ڑھ۔فعل مرکب۔ کھینچنا، کشید کرنا، جوش دینا؛ کپڑوں پر بیل بوٹے بنانا، کشیدہ کاری کرنا؛ خارج کرنا، نکالنا، الگ کرنا؛ تلوار نکالنا؛ چڑا اُدھیڑنا؛ زمین صاف کرنا؛ اکٹھا کرنا۔

**کاس(۱)** امذ،ع۔ شراب کا پیالہ۔

**کاسُ الکرام** شرفا کا جام؛ مراد: خاصے کی چیز۔

**کاس(۲)** امث۔ گھاس کی ایک قسم جو رسیاں بٹنے کے کام آتی ہے۔

**کاسب** زیرس۔صف،ع۔ کسب کرنے والا، کمانے والا، حاصل کرنے والا، مزدور؛ فائدہ اُٹھانے والا، فیض حاصل کرنے والا۔

**کاست** جزم س۔امث،ف۔ گھٹاؤ، کمی؛ گھٹانے کا عمل۔

**کاسد** زیرس۔صف،ع۔ کھوٹا، جعلی، غیر خالص، ناقص۔

**کاسر** زیرس۔صف،ع۔ توڑنے والا، ٹکڑے ٹکڑے کرنے والا، شکستہ کرنے والا؛ ریاح خارج کرنے والا۔

**کاسنی** جزم س۔امذ۔صف،ف۔ ہلکے اُودے رنگ کا ایک پھول، ہلکا اُودا رنگ، سوسنی (رنگ)۔

**کاسہ** زبرس۔امذ،ف۔ پیالہ، کٹورا، جام؛ مٹی، تانبے یا چاندی کا سوراخ دار سرپوش جو چلم کو ڈھانکنے کے لیے استعمال ہوتا ہے تاکہ چلم کی چنگاریاں نہ اُڑیں، کاس؛ گردن کی گولائی؛ کشکول۔ نیز کاسا۔

کہاوت: **کاسہ بھر کھانا اور رسا بھر چلنا** عزت سے زندگی گزرتی ہے یعنی کھانا پیٹ بھر کر ملتا ہے اور کام تھوڑا کرنا پڑتا ہے۔

**کاسہ پشت** بوڑھا شخص جس کی کمر جھک گئی ہو، کبڑا۔

**کاسۂ چشم** آنکھوں کے گڑھے۔

کہاوت: **کاسہ دیجیے، باسا نہ دیجیے** کھانا کھلا دینا چاہیے، مگر ناواقف کو ٹھہرنے کو جگہ نہیں دینی چاہیے۔

**کاسۂ سر** کھوپڑی، سر کا خول۔

**کاسۂ گدائی** بھیک کا پیالہ، کشکول۔

**کاسہ گر** پیالے بنانے والا، کوزہ گر۔

**کاسہ لیس** (ی نیزے) (لفظاً) جوٹھا برتن چاٹنے والا؛ (مجازاً) خوشامد خوار، چاپلوس؛ حریص، لالچی؛ فقیر، بھکاری؛ فیض حاصل کرنے والا۔ نیز کاسہ لیسی کاسہ لیس کا کام۔

**کاش** حرفِ تمنا،ف۔ تاسف، کیا اچھا ہو، کیا اچھا ہوتا۔ نیز کاشکے۔

**کاشانہ** زبرن۔امذ،ف۔ جھونپڑا، آشیانہ، مکان، گھر؛ گھونسلا۔

**کاشت** جزم ش۔امث،ف۔ کھیتی، زراعت؛ بونا فصل لگانا۔

**کاشتکار** مزارع، کھیت بونے جوتنے والا۔ (مث) کاشتکاری۔

**کاشف** زیرش۔صف،ع۔ کھولنے والا، آشکارا کرنے والا۔

**کاشغری سفیدہ** جزم ش، زبرغ، پیش س، ے لین، زبرد۔ رک: سفیدہ۔

**کاشی** ۔صف۔ اینٹ پر نقاشی کرکے اُس میں شیشے وغیرہ کا برادہ بھرنے کا کام یا عمل۔

**کاشی کاری** عمارت کی استرکاری پر شیشے کا برادہ بھرنے کا کام۔

**کاشی پھل** ی، زبر پھ۔امذ۔ میٹھا گھیا، پیٹھا۔

**کاظم** زیرظ۔صف،ف۔ چھپانے والا؛ صابر؛ ضابط، (غصہ کو) پی جانے والا، نرم مزاج۔

**کاعب** زیرع۔امث۔ اُبھرے ہوئے پستانوں والی نوجوان عورت۔

**کاغذ** زبرغ۔امذ،ف۔ ورق جس پر لکھتے چھاپتے ہیں یا اسی قسم کے لکڑی وغیرہ کے گودے سے بنائے ہوئے تختے جو چیزوں کو باندھنے، لپیٹنے وغیرہ کے کام آتے ہیں؛ قرطاس؛ دستاویز، نوشتہ۔

**کاغذِ باد** پتنگ، کنکوا، گڈی۔

محاورہ: **کاغذ بھر گھٹنا** معمولی سے دُبلا ہونا۔

محاورہ: **کاغذ پر چڑھانا** بہی میں درج کرنا، رجسٹر میں لکھنا۔

محاورہ: **کاغذ پر نمک پیسنا** طنزیہ باتیں تحریر کرنا۔

**کاغذِ دفتر** وہ کاغذ جس پر مالگزاری کا حساب درج ہو۔

**کاغذ سا** پتلا، باریک، نازک۔

محاورہ: **کاغذ کا پیٹ بھرنا** بے دلی یا مجبوری سے کچھ لکھنا۔

**کاغذ کی ناؤ** (مجازاً) ناپائیدار شے۔

کہاوت: **کاغذ کی ناؤ آج نہ ڈوبی کل ڈوبی** ناپائیدار شے کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا۔

کہاوت: **کاغذ کی ناؤ پانی پر نہیں بہتی/چلتی** ناپائیدار چیز کسی کام نہیں آتی۔

کہاوت: **کاغذ کی ناؤ کب تک بہے گی** ناکارہ چیز کب تک کام دے گی، آخر خراب ہو کر رہے گی۔

محاورہ: **کاغذ کی ناؤ بہانا** بے سود تدبیر کرنا، ناپائیدار کام کرنا۔

کہاوت: **کاغذ کی ناؤ میں کون پار اُترا** ناپائیدار چیز سے کوئی مقصد حاصل نہیں ہوتا۔ کمزور کا سہارا لینے والا کامیاب نہیں ہوتا۔

کہاوت: **کاغذ کے گھوڑے دوڑاتے ہیں** خط کتابت سے کام چلاتے ہیں۔

محاورہ: **کاغذ کھولنا** کسی کی پوشیدہ بات کو ظاہر کرنا، راز افشا کرنا۔

**کاغذِ نشاف** (زبرن، شدش) جذب کر لینے والا کاغذ، جاذب۔ انگریزی میں: Bloating Paper۔

**کاغذی** (جزم غ) کمزور؛ مصنوعی، بے اہمیت، بے اثر (کارروائی وغیرہ)؛ پتلے چھلکے والا (اخروٹ بادام وغیرہ)؛ کاغذ بیچنے والا؛ حساب دان۔

**کاغذی کارروائی** فرضی کام، بے نتیجہ کام؛ لین دین وغیرہ کے معاملات کی تحریری شکل دینے کا عمل۔

محاورہ: **کاغذی گھوڑے دوڑانا** تحاریر ادھر اُدھر بھیجنا، بہت سے خطوط لکھنا، چٹھیاں بھیجنا۔

**کاف ونون** وج، ومع۔ اند، ع۔ (مجازاً) روزِ آفرینش، روزِ اوّل۔

**کافر** زیرف۔ صف، ع۔ نہ ماننے والا، منکر؛ ظالم (اکثر محبوب کے لیے مستعمل)؛ خدا کے وجود سے انکار کرنے والا، بے دین، ملحد۔ کافرستان کا باشندہ۔

صف: **کافر ادا** دلکش ناز و انداز والا۔

**کافر آواز** بہت عمدہ اور دل کو لبھانے والی آواز۔

**کافر گھڑی** اذیت ناک گھڑی، ناقابلِ برداشت لمحہ۔

صف: **کافرانہ** کافر جیسا، کافر کی طرح کا؛ نہایت خوبصورت۔

صف: **کافری** کفر، منکر ہونے کی کیفیت؛ ظلم و بیداد؛ دلکشی و خوبصورتی۔

**کافور** ومع۔ اند، ع۔ ایک نباتی گوند، سفیدی مائل تیز خوشبودار کیمیائی مادہ، خصوصاً کیڑے مار دوا کے طور پر مستعمل جو ہوا پاتے اُڑ جاتا ہے۔

محاورہ: **کافور کرنا** دُور کرنا، زائل کرنا، مٹا دینا۔

محاورہ: **کافور ہونا** غائب ہونا، نظروں سے دور ہونا۔ (کافور ہوا میں تحلیل ہو جاتا ہے)۔ نیز **کافور ہو جانا**۔

**کافوری** سفیدی مائل یا ہلکا زرد رنگ؛ کافور ملا کر بنایا ہوا۔

**کافہ** شدزبرف۔ صف، ع۔ تمام، کل، سب۔

**کافۃ اُلناس** (شدزبرف، پیش ت، غم ا، غم ل) سب لوگ، کُل مخلوق، خلقِ خدا۔

**کافی** (۱) امث، ہ۔ سندھی پنجابی سرائیکی شاعری کی ایک غنائی صنف جس کی کوئی مخصوص ہیئت نہیں، عموماً چھندوں یا بیتوں کی شکل میں عارفانہ کلام۔ نیز وائی؛ موسیقی کا ایک ٹھاٹھ۔ نیز راگ۔

**کافی** (۲) صف، ع۔ کفایت کرنے والا؛ بہت، وافر، جس کے بعد ضرورت نہ ہو، جس سے کام پورا ہو جائے۔

**کافی وافی** پورا سے کچھ زیادہ، بھرپور۔

**کاک** اند، ف۔ آٹے کی سکی ہوئی گول چپٹی اُبھرے کناروں کی ٹکیا، ایک طرح کا بسکٹ؛ وہ ٹکیا جو حضرت قطب الدین بختیار کاکی کھاتے تھے۔

**کاکا** اند، ہ۔ بڑا بھائی؛ گھر کا بوڑھا ملازم؛ چھوٹا بچہ؛ باپ کا چھوٹا بھائی، چچا۔

کہاوت: **کاکا کا ہو کے نہ بھتیجے** چچا کو کوئی پسند نہیں کرتا، کیونکہ وہ جائیداد میں حصہ بٹاتا ہے۔

کہاوت: **کاکا کی بھینس، بھتیجے کی تو ند** چچا کو بہت کچھ مل جاتا ہے جبکہ بھتیجے کو کچھ نہیں۔ زبردست سب کچھ ہتھیا لیتا ہے، کمزور کو کچھ نہیں ملتا۔

کہاوت: **کاکا نہ کرے ساکا** چچا جھگڑا نہیں کرتا۔ چچا کے اولاد نہ ہو تو بھتیجے کو متبنیٰ کر لیتا ہے۔

**کاکاتوا** پیش ت۔ اند۔ طوطے کی ایک قسم، کلغی دار، سفید یا رنگ دار بڑا طوطا۔ نیز **کاکاتوی/توئی**۔

**کاک ریزی** ے۔ صف، ف۔ سیاہی مائل گہرا اودا رنگ۔

**کاکڑا** (۱) جزم ک۔ اند، ہ۔ سانبھر کی قسم کا ایک ہرن۔

**کاکڑا سینگی** (ی، ن غنہ) ہرن کے سینگ سے ملتی ایک پھلی جو دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے نیز اُس کا درخت۔

**کاکڑا** (۲) جزم ک۔ اند۔ سخت اور مضبوط قسم کا چمڑا، چمڑے کی پٹی۔

**کاکل** پیش ک۔ جمع، اند، ف۔ بالوں کی لٹ یا لٹیں جو آگے کو لٹکی ہوئی ہوں؛ بالوں کی بل کھائی ہوئی لڑ؛ (مجازاً) زلف۔

**کاکلوت** جزم ک، ومع۔ امث، ہ۔ لالچ، حرص؛ خواہش، آرزو؛ فرطِ الفت کا تقاضا؛ بخل، کنجوسی۔

**کاکلوتی** ماں کی محبت، مامتا؛ کنجوس، بخیل؛ خواہاں، آرزومند؛ لالچی۔

**کاکن** زبرک۔ اند، س۔ کوڑھ کی ایک قسم جس میں بدن پر سیاہ اور سرخ داغ پڑ جاتے ہیں، یہ مرض لاعلاج تصور کیا جاتا ہے۔

**کاکنی** زیرک۔ اند، س۔ بیس کوڑیوں کے برابر ایک چھوٹا سکہ۔

**کاکو** ومع۔ اند، ہ۔ ماں کا بھائی، ماموں۔

**کاگ** (۱) اند۔ کوا، کلاغ۔ نیز کاگا۔

کہاوت: **کاگ بولے، پڑ گئے رولے** جب کوا بولتا ہے تو لوگ جاگ اُٹھتے ہیں (رولا=شور)۔

کہاوت: **کاگ کاگ نہ بھکارے بھیک** بہت کنجوس ہے کسی کو کچھ نہیں دیتا۔

**کاگ** (۲) اند۔ بوتل کا منہ بند کرنے کا ترشا ہوا ٹکڑا جو ایک درخت کی چھال ہے۔

محاورہ: **کاگ اُڑنا** شراب کی تیزی سے بوتل وغیرہ کی ڈاٹ کا بوتل سے الگ ہو جانا؛ شراب کی بوتل کھلنا۔

**کاگ** (۳) اند۔ حلق کا وہ گوشت جو تالوں سے اندر کے رخ پر لٹکتا ہے۔

محاورہ: **کاگ اُٹھانا** حلق کے کوے کو اُوپر سے دبانا۔

**کاگاباسی** اند، ہ۔ مسور کی دال کے چھلکے کی رنگت کا موتی؛ وہ بھنگ جو متھرا کے چوبے صبح سویرے پیتے ہیں۔

**کاگوا** جزم گ۔اند، ہ۔ اناج کو لگ جانے والا ایک سیاہ کیڑا۔

**کال** (۱) اند، ہ۔ وقت، سمے، زمانہ؛ قحط (خصوصاً اناج کا)، سوکھا؛ کسی چیز کی کمی، قلت، کمیابی، نایابی۔

کہاوت: **کال باگڑے دیجے اور برا بامن سے ہو** قحط ہمیشہ باگڑے کے علاقے سے شروع ہوتا ہے اور برہمن سے ہمیشہ نقصان ہوتا ہے۔

محاورہ: **کال بِتانا** وقت گزارنا۔

محاورہ: **کال پڑنا** قحط پڑنا، خشک سالی ہونا؛ کسی شے کی کمی ہونا۔

**کال کا ٹوٹا** قحط کا مارا ہونا، بھوکا۔

کہاوت: **کال کا ساگ، غریب کا بھاگ** قحط میں غریب کے لیے ساگ پات بھی بہت ہے۔

کہاوت: **کال کڑھاؤ، کسان کا کھاؤ** قحط اور خشک سالی کسان کے لیے تباہی کا باعث ہے۔

**کال** (۲) اند، ہ۔ سابقہ۔ کالا، کالی کی تخفیف۔

**کال کوٹھڑی** قید خانے کا اندھیرا کمرہ، وہ کوٹھڑی جس میں روشنی نہ ہو؛ قیدِ تنہائی۔ نیز **کال کوٹھری**۔

**کال** (۳) اند، ہ۔ موت کا وقت؛ موت۔

محاورہ: **کال آنا** موت کا وقت آنا۔

کہاوت: **کال ٹلے، کلال نہ ٹلے** موت ممکن ہے ٹل جائے، مگر شرابی شراب سے باز نہیں آتا۔

کہاوت: **کال سب کو کھائے بیٹھا ہے** موت سب کو آ کر رہتی ہے (کال = بمعنی وقت)۔

کہاوت: **کال کا مارا، سب جگہ ہارا** موت سے سب لوگ شکست کھا جاتے ہیں۔

کہاوت: **کال کے آگے سب لاچار ہیں** موت سب کو بے بس کر دیتی ہے۔ نیز **کال کے آگے کسی کا بس نہیں چلتا**۔

کہاوت: **کال کے منہ میں سب ہیں** سب کو موت آ کر رہتی ہے۔

کہاوت: **کال کے ہاتھ کمان، بوڑھا بچے چھوڑے، نہ جوان** موت سے کوئی نہیں بچتا خواہ وہ بوڑھا ہو، یا بچہ ہو یا جوان۔

کہاوت: **کال نہ چھوڑے راجا، نہ چھوڑے ملنگ** موت بادشاہ یا فقیر کسی کو نہیں چھوڑتی۔

**کالا** (۱) صف، ہ۔ سیاہ فام، اسود۔

**کالا بال** موئے زہار، جھانٹ؛ (مجازاً) بے حقیقت شے، ادنیٰ چیز۔

محاورہ: **کالا بال اپنا جاننا** کچھ حقیقت نہ سمجھنا، بے وقعت جاننا۔

**کالا بھٹ** بہت کالا، بُرا، قبیح۔

**کالا بھجنگ** (پیش بھ، زبر ج، ن غنہ) نہایت کالا، بالکل سیاہ۔

**کالا جادو** سفلی عمل۔

**کالا پانی** سمندر، سمندر پار قید کی سزا۔

محاورہ: **کالا پانی ڈالنا** شراب کی آمیزش کرنا۔

محاورہ: **کالا پانی ملنا** حبسِ دوام کی سزا ہونا۔

**کالا دن** سخت مصیبت کی گھڑی، بے یار و مددگار ہونے کا وقت۔

**کالا دھن** ناجائز طریقے سے کمائی ہوئی دولت۔

**کالا قانون** ایسا قانون جس میں انصاف نہ ہو، جمہوریت کے خلاف ظلم و تشدد پر مبنی قانون۔

کہاوت: **کالا کوا خیرات کو** کالے رنگ کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی۔

**کالا منہ** (بددعا) خدا تجھے ذلیل و رسوا کرے، بدنام ہو۔

کہاوت: **کالا منہ کر جگ دکھلاوے، تب لالن کی لالی پاوے** جب تک آدمی محنت اور مشقت نہیں کرتا کامیاب نہیں ہوتا۔

کہاوت: **کالا منہ، نیلے ہاتھ پاؤ** ذلیل و خوار ہو (بطور دشنام مستعمل)۔

کہاوت: **کالا ہرن نہ ماریو، ستر ہو جائیں گی رانڈ** ایسا آدمی نہ مرے جس کے ہاتھوں بہت سوں کی پرورش ہوتی ہو۔

**کالا** (۲) اند، ف۔ سامان، مال و متاع، پونجی۔

کہاوت: **کالائے بد بہ ریش خاوند** بُری چیزیں بیچنے والے کے پاس واپس آ جاتی ہے۔

**کالا** (۳) صف، ہ۔ بہت چالاک، عیار؛ تجربہ کار، (سیاہ) سانپ اور ہرن۔

**کالبد** جزم ل، پیش ب۔اند، ف۔ جسم، ڈھانچا، قالب۔

**کالٹین** جزم ل، ی۔صف، مذ۔ کالے آدمی پر پھبتی۔

**کالج** الف واوی، زیر ل۔اند۔ بڑا مدرسہ (جہاں عموماً سولہ سال کی عمر کے نوجوانوں کو تعلیم اور خاص شعبہ جات کی تربیت فراہم کی جاتی ہے)؛ کسی خاص پیشے کی

درسگاہ۔ انگریزی: College۔

**کالعدم** زبرک، غم ا، جزم ل، زبرع، زبرد۔ صف۔ نیست ونابود، نہ ہونے کے برابر، منسوخ، موقوف۔

محاورہ: **کالعدم جاننا** بے وقعت سمجھنا، ہیچ گرداننا۔

**کالک** زبرل۔ امث، ہ۔ سیاہی؛ سیاہ دھبہ؛ (مجازاً) رُسوائی۔ نیز کالکھ۔

**کالک کا ٹیکا (ی)** بدنامی کا داغ، بدنامی کا دھبہ۔ نیز کلنک کا ٹیکا۔

محاورہ: **کالک کے ہاتھ لگانا** کسی کو رُسوا اور بدنام کرنا۔

**کالم** زبرل۔ صف۔ ستون کی شکل کی چیز؛ اخبار یا رسالے کے صفحے کی تقسیم جس میں عمودی طور پر زیادہ اور اُفقی طور پر حجم کم ہوتا ہے؛ اخبار یا رسالے میں کسی عنوان کے تحت لکھا جانے والا مضمون۔ انگریزی: Column۔

**کالم نگار (زیرن)** اخبار کے کالم لکھنے والا۔ نیز کالم نویس۔

**کالنگڑا** زبرل، ن غنہ، جزم گ۔ امذ، ہ۔ صبح کے وقت گایا جانے والا ایک راگ جو امیر خسرو کی ایجاد ہے۔

**کالوا** جزم ل۔ امذ۔ چھوٹا دریا، بہتا ہوا پانی۔ نیز کالوہ۔

**کالونی** ومع۔ امث۔ کسی شہر یا قصبے کا نو آباد حصہ، نواحی بستی۔ انگریزی: Colony۔

**کالی** صف، ہ۔ رک: کالا (۱) جس کی یہ تانیث ہے؛ ہندوؤں کی ایک دیوی کا نام جس کا رنگ سیاہ ہے، دُرگا۔

کہاوت: **کالی بلی کالی رات، مارنے والے تیری عمر دراز** خوب بات پہچانی۔

**کالی بی** بچوں کو ڈرانے کا ایک فرضی نام۔

کہاوت: **کالی بھلی نہ سیت، دونوں کو مارو ایک ہی کھیت** سیاہ اچھی نہ سفید دونوں کو ایک ہی جگہ مارنا چاہیے یعنی برا کسی صورت کا بھی بھلا نہیں ان سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہیے۔

**کالی بھیڑ** کسی گروہ، خاندان یا طبقہ کا ایسا فرد جس کا کردار یا افعال اُس طبقے یا خاندان کے لیے باعثِ شرمندگی یا بدنامی ہو۔ انگریزی کے مرکب "Balck Sheep" کا ترجمہ۔

**کالی جمعرات** کبھی نہ آنے والا دن۔

کہاوت: **کالی جمعرات کا وعدہ** ایسا وعدہ جو کبھی ایفا نہ ہو۔

**کالی زبان** منحوس بول بولنے والی زبان جس کی کہی ہوئی بُری بات سچ ہو جائے، بدگو، بدفال۔

**کالی کلوٹی (زبرک، ومع)** نہایت سیاہ، نیز کالے رنگ کی عورت۔

کہاوت: **کالی گھٹا ڈراونی، بھوری برسن ہار** کالی گھٹا سے لوگ ڈرتے ہیں، مگر وہ برستی کم ہے۔ سفید یا بھوری بدلی برس جاتی ہے۔

محاورہ: **کالی ہانڈی سر پر رکھنا** رُسوائی اختیار کرنا، بدنامی اپنے سر لینا، بدنام ہونا۔

**کالی مرچ** زیرم، جزم ر۔ رک: فلفل سیاہ۔

**کالے** امذ۔ رک: کالا (۱) جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

کہاوت: **کالے آدمی صابن سے گورے نہیں ہوتے** کوشش سے فطرت نہیں بدلتی، بناؤ سنگھار سے بدصورتی دور نہیں ہوتی۔

محاورہ: **کالے پانی بھیجنا** جلاوطن کرنا؛ سخت سزا دینا۔

محاورہ: **کالے تل چابنا** بہت برا کام کرنا؛ برے اعمال کا نتیجہ بھگتنا۔

محاورہ: **کالے تل صدقے کرنا** نظرِ بد سے بچاؤ کے لیے سیاہ رنگ کے سکے اُتارنا۔

کہاوت: **کالے سر کی ایک نہ چھوڑی** ہر جوان عورت پر نیت خراب کی۔

کہاوت: **کالے کا کاٹا پانی نہیں مانگتا** جسے کالا ناگ کاٹے اس کا کوئی علاج نہیں ہے۔ دغا باز آدمی سے ہمیشہ نقصان پہنچتا ہے۔ نیز **کالے کے کاٹے کا منتر نہیں**۔

**کالے کوس (ومج)** دُور دراز کی مسافت، بہت دُور۔

محاورہ: **کالے کوسوں پھرنا** بہت فاصلہ طے کرنا، بہت دور جانا۔

کہاوت: **کالے کی سی لہر آجاتی ہے** جنون اثر کر ہی جاتا ہے۔

کہاوت: **کالے کے آگے چراغ نہیں جلتا** زبردست کے آگے پیش نہیں جاتی۔

محاورہ: **کالے کے منہ میں اُنگلی دینا** ایسا کام کرنا جس میں جان کا خطرہ ہو، جان بوجھ کر خطرناک کام کرنا۔

صف: **کالیا** جس کا رنگ کالا ہو۔

**کام (۱)** امذ۔ مصروفیت، مشغلہ، کاج؛ فعل، عمل، اقدام؛ مزدوری، نوکری، کاروبار، دھندہ؛ ہنر، پیشہ؛ سروکار، واسطہ۔

کہاوت: **کام اپنا ہی کام ہے** جو کام خود کیا جائے، وہی اچھا ہوتا ہے۔

کہاوت: **کام اسرا دُکھ بسرا، چھاچھ نہ دیت اہیر** کام ہو جائے تو تکلیف بھول جاتی ہے۔

محاورہ: **کام آنا** مفید ثابت ہونا، فائدہ دینا، سہارا دینا؛ استعمال میں لایا جانا؛ مارا جانا، (جنگ وغیرہ میں) جان دے دینا۔

محاورہ: **کام بتانا** کاروبار کی راہ دکھانا؛ کسی کام کی تعلیم دینا۔

محاورہ: کام بگاڑنا کام خراب کرنا۔

محاورہ: کام بنانا بگڑا کام ٹھیک کرنا۔

محاورہ: کام بننا مطلب پورا ہونا؛ کامیابی حاصل ہونا۔

کہاوت: کام پیارا ہے، چام پیارا نہیں انسان کی قدر کام سے ہوتی ہے، شکل وصورت سے نہیں۔

محاورہ: کام تمام کرنا کام کو مکمل کرنا؛ مار ڈالنا، ختم کر دینا۔

محاورہ: کام پر جانا کسی کام کو کرنے کے لیے جانا؛ ملازمت یا نوکری پر جانا۔

محاورہ: کام پر لگانا کسی ہنر کو سیکھنے میں مصروف کرنا؛ مزدوری یا نوکری وغیرہ دلوانا۔

محاورہ: کام چلانا گزارہ کرنا؛ کاروبار کامیاب کرنا۔

کام چلاؤ (ومع) جس سے وقتی ضرورت پوری ہو جائے، گزارے کے قابل، ضرورت پوری کرنے کے لائق، عارضی۔

کام چور (وج) وہ جو محنت کرنے سے گریز کرے، حیلے بہانے کرنے والا، کام کرنے سے بھاگنے والا۔

کہاوت: کام چور، نوالے کو حاضر اُس کے متعلق کہتے ہیں جو کام کے وقت ٹل جائے اور کھانے کے وقت حاضر ہو جائے۔

کامدار کارندہ، منتظم، کام کرنے والا۔

کہاوت: کام دُولھا دُلھن سے پڑتا ہے کام ذمہ دار آدمیوں سے پڑتا ہے ایروں غیروں سے نہیں۔

محاورہ: کام سنوارنا بگڑے کام کو درست کرنا، ٹھیک کرنا۔

محاورہ: کام سے جاتا رہنا جس مقصد کے لیے کوئی چیز ہو اُسے پورا نہ کرسکنا، بیکار ہو جانا۔

محاورہ: کام سے کام رکھنا دخل اندازی نہ کرنا، دوسرے کے کام سے کوئی غرض نہ رکھنا؛ کسی کی بات کی پرواہ نہ کرنا۔

کام کا مفید؛ کام کرنے والا۔

کام کاج کاروبار، تجارت؛ مشغلہ۔

کہاوت: کام کا نہ کاج کا، دشمن (سیر بھر) اناج کا سُست اور کاہل جو کھانے کے لیے ہر وقت تیار ہوتا ہے مگر کام نہیں کرتا۔

محاورہ: کام کرنا کوئی کاروبار کرنا، دھندہ کرنا؛ کارگر ہونا، اثر کرنا؛ کوئی معاملہ کرنا، بات کرنا؛ ہلاک کرنا، مار ڈالنا۔

کہاوت: کام کرنے کی سو راہیں ہیں، نہ کرنے کی ایک نہیں کام کرنا ہو تو کئی طریقے نکل آتے ہیں۔ نہ کرنا ہو تو کوئی طریقہ نہیں ملتا۔

کہاوت: کام کرے سپاہی، نام ہو سردار کا کام چھوٹے کرتے ہیں نام بڑوں کا ہوتا ہے۔

کہاوت: کام کرے نتھ والی، پکڑی جائے چرکٹ والی جرم امیر کرتا ہے اور پکڑا غریب جاتا ہے۔

کہاوت: کام کو آں ہاں، کھانے کو ہوں کام چور کھانے کو تیار ہوتا ہے اور کام سے بھاگتا ہے۔

کہاوت: کام کو کام سکھاتا ہے کام کرنے ہی سے آتا ہے۔

کہاوت: کام کو کوڑھی، منہ بجر جو کام کرنے سے گریزاں مگر کھانے کو حاضر ہو اُس کے متعلق کہا جاتا ہے۔ نیز کام چور نوالے حاضر۔

کہاوت: کام کی بریاں ٹھوسا دکھائے کام کے وقت انکار کرے یا کھسک جائے۔ کام چور کام سے گھبراتا ہے۔

محاورہ: کام لینا اپنے فائدے کے لیے استعمال کرنا؛ خدمت لینا؛ اختیار لینا، کسی بات کا ذمہ لینا۔

کہاوت: کام میں دھام، دہی میں موسل کسی بات میں بے جا دخل اندازی درست نہیں ہے۔

محاورہ: کام میں لانا استعمال کرنا۔

کام (۲) امذ، س۔ قوتِ مردی، خواہشِ نفسانی، شہوت؛ محبت۔

کام دیو (وج) (ہندو صنمیات) عشق کا دیوتا۔

کام (۳) امذ۔ مراد، تمنا، مقصد، مطلب، غرض۔

محاورہ: کام آپڑنا کسی سے غرض وابستہ ہونا۔

محاورہ: کام پڑنا کسی کی ضرورت پیش آنا، غرض ہونا۔

کام جو (ومع) مطلبی، آرزو پوری ہونے کی خواہش رکھنے والا۔

کام کی بات اہم بات، مفید بات۔

محاورہ: کام لینا اپنے مقصد یا فائدے کے لیے استعمال کرنا؛ اپنی غرض پوری کرنا۔

محاورہ: کام نکالنا مقصد پورا کرنا؛ کسی کے واسطے کوئی کام تجویز کرنا۔

محاورہ: کام نکلنا رک: کام نکالنا جس کا یہ لازم ہے۔

کامدانی امث۔ کپڑے وغیرہ پر سنہری روپہلی تاروں سے بیل بوٹے بنانے کا ہنر۔

کامدار کامدانی سے سجایا ہوا کپڑا، جوتا یا ٹوپی وغیرہ۔

کامران جزمم۔ امث، ف۔ خوش نصیب، کامیاب۔

کامل زیرم۔ صف، ع۔ پورا، مکمل؛ تمام، سب کا سب؛ صاحبِ کمال؛ (اپنے فن یا علم میں) ماہر، اُستاد؛ خدارسیدہ، عارف۔

محاورہ: کامل قدرت ہونا مکمل عبور ہونا، پوری طرح واقف ہونا، ماہر ہونا۔

**کاملیت** (زیر م، زیر ل، شد زبری) مکمل ہونے کی حالت۔

**کاملین** (زیر م، ی) ماہرین۔

**کامن** زیر م۔ امث۔ حسینہ، خوبصورت عورت، شکیلہ۔

**کامنا** جزم م۔ امث، س۔ خواہش، تمنا، آرزو۔

**کامنی** جزم م۔ صف۔ مث، ہ۔ نازک اندام، نازک اور دُبلی پتلی، نازنین۔

**کامود** وج۔ امذ، ہ۔ (موسیقی) مالکوس راگ کی ایک راگنی کا نام جو رات کے وقت گائی جاتی ہے۔

**کامودی** وج۔ امث۔ (موسیقی) بھیرویں کی چوتھی راگنی کا نام۔

**کامون** وم۔ امذ، ف۔ زیرہ سے بنی ایک چاشنی دار ہاضم اجزا کا مرکب یا چٹنی۔ نیز (امث) **جوارش کامونی**۔

**کامی** صف، س۔ محنتی، مشغول، منہمک؛ خواہش پر قابو نہ پانے والا، شہوت پرست، جو ہر وقت بیوی کے پیچھے پڑا رہے۔

**کامیاب** جزم م۔ صف، ف۔ جس کی مراد پوری ہوگئی ہو، اپنے مقصد کو پا لینے والا۔

**کامیابی** جیت، فتح، مقصد پورا ہونے کی حالت۔

**کان** (۱) امذ۔ وہ عضو جس سے سنتے ہیں، آلۂ سماعت، گوش، اُذن؛ کان کا ایک زیور۔ (امث) ٹیڑھ (چارپائی وغیرہ کی)۔ (محاورۃً) نصیحت، عبرت۔ مثال: آئندہ کے لیے کان ہوگئے؛ (مجازاً) توجہ، التفات، دھیان۔

محاورہ: **کان بجنا** بغیر کسی کے پکارے یا کسی آہٹ کے بغیر خواہ مخواہ سنائی دینا (ایک قسم کی بیماری)۔

محاورہ: **کان بند کرنا** جان بوجھ کر نہ سننا، متوجہ نہ ہونا۔

**کان بندھا** (زیر ب، ن مغ) کان میں سوراخ کرنے والا، کان چھیدنے والا۔

محاورہ: **کان بندھنا** کان میں چھید کرنا۔

محاورہ: **کان بھرنا** بدگمانی پیدا کرنا، کسی کی طرف سے کسی کے کانوں میں برائی ڈال دینا؛ لگائی بجھائی کرنا۔

محاورہ: **کان پر جوں تک نہ رینگنا** بالکل بے پروا ہونا، یکسر غافل ہونا، قطعی توجہ نہ کرنا۔

محاورہ: **کان پر قلم رکھنا** لکھنے کے لیے تیار رہنا، لکھنے پر آمادہ ہونا۔

محاورہ: **کان پر ہاتھ دھرنا** صاف انکار کرنا، کسی بات یا کام سے معذوری کا اظہار کرنا؛ انجان بننا، لاعلمی کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **کان (کانوں) پر ہاتھ رکھنا** صاف انکار کرنا، توبہ کرنا؛ انجان بن جانا۔

**کان پڑی** سنی ہوئی۔

محاورہ: **کان پڑی آواز سنائی نہ دینا** بہت شور کی وجہ سے کچھ سن نہ سکنا؛ بہت شور ہونا۔

کہاوت: **کان پڑی کام آتی ہے** سنی سنائی بات بھی کبھی نہ کبھی کام آ ہی جاتی ہے۔

محاورہ: **کان پکڑ کے رہ جانا** حیران ہو جانا، ششدر رہ جانا، ہکا بکا رہ جانا، حیرت زدہ ہونا۔

محاورہ: **کان پکڑنا** توبہ کرنا، ترک کرنے کا عہد کرنا؛ قائل کرنا، اُستاد تسلیم کرنا؛ اطاعت کر لینا۔

محاورہ: **کان پکڑوانا** سزا دینا؛ شرمندہ کرنا۔

کہاوت: **کان پیارے تو بالیاں، جورُو پیاری تو سالیاں** جس سے محبت ہوتی ہے، اُس سے تعلق رکھنے والوں سے بھی محبت ہوتی ہے۔

محاورہ: **کان پھٹنا** شور و غل ناگوار گزارنا۔

محاورہ: **کان تلے کی چھوڑنا** راز کی بات کہنا؛ ناگوار بات کہنا؛ گپ چھوڑنا، جھوٹی بات کہنا۔

محاورہ: **کان تک نہ ہلانا** اعتراض نہ کرنا، عذر نہ کرنا۔

متعلق فعل: **کان دبا کر** چپکے سے، بے چوں و چراں۔

محاورہ: **کان دینا** غور سے سننا، توجہ کرنا۔

محاورہ: **کان دھرنا** غور سے سننا، دھیان سے سننا، مخاطب کی طرف توجہ کرنا۔

محاورہ: **کان رکھنا** دھیان رکھنا، متوجہ رہنا، خبر رکھنا۔

محاورہ: **کان رہنا** متوجہ رہنا، سننے کے منتظر رہنا۔

محاورہ: **کان کاٹنا** سبقت لے جانا، مات دینا، پیچھے چھوڑ دینا۔

**کان (کانوں) کا کچا** افواہ یا غیبت پر جلد یقین کرنے والا۔

محاورہ: **کان کترنا** چالاکی اور ہوشیاری میں دوسروں پر سبقت لے جانا، مات دینا۔

محاورہ: **کان کی ٹھینٹھیاں نکالنا** غور سے سننا، توجہ سے سننا؛ کان کا میل صاف کرانا۔

محاورہ: **کان کھانا** بکواس کرنا، بک بک جھک جھک کرنا۔

محاورہ: **کان کھڑے رہنا** ہوشیار رہنا، چوکنا رہنا۔

محاورہ: **کان کھڑے کرنا** ہوشیار ہونا، چوکنا ہونا؛ خبردار ہو جانا۔

محاورہ: **کان کھڑی ہونا** رک: **کان کھڑے کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ/فعل مرکب: **کان کھول کر سننا** پوری توجہ سے سننا، غور سے سننا،

انہماک سے سننا، غفلت دُور کر کے سننا۔

محاورہ: **کان کھینچنا** سزا دینا، گوشمالی کرنا۔

محاورہ: **کان لگا کر سننا** غور سے سننا، توجہ سے سننا۔

محاورہ: **کان لگانا** دھیان کرنا، توجہ دینا؛ غور سے سننا؛ ٹوہ لینا۔

محاورہ: **کان لگے رہنا** سننے کے لیے متوجہ رہنا۔

محاورہ: **کان مروڑنا** سزا دینا، گوشمالی کرنا، تنبیہ کرنا۔

**کان میلیا** (ے لین) کان کا میل نکالنے والا شخص۔ نیز **کن میلیا**۔

محاورہ: **کان (کانوں) میں اُنگلی دینا** جان بوجھ کر نہ سننا، سننے سے دانستہ گریز کرنا۔

محاورہ: **کان میں بات ڈال دینا** کوئی بات سمجھا دینا، سنا دینا، آگاہ کر دینا۔

محاورہ: **کان میں پڑنا** سننے میں آنا، آگاہی ہونا۔

محاورہ: **کان میں تیل ڈال کر بیٹھنا** بے خبر ہونا، بے پروا ہونا۔

محاورہ: **کان (کانوں) میں روئی دینا** کسی کی بات نہ سننا؛ بے خبر ہونا، بے پروا ہونا؛ بے فکر ہو جانا۔

محاورہ: **کان میں کہہ دینا** راز داری سے کوئی بات بتانا، چپکے سے بات بتانا۔ نیز **کان میں کہنا**۔

محاورہ: **کان نکال دینا** خرابی دُور کر دینا، عیب دُور کر دینا؛ چارپائی کی ٹیڑھ دُور کرنا۔ نیز **کان نکالنا**۔

محاورہ: **کان نہ دھرنا** توجہ نہ کرنا، بے پروائی برتنا، دھیان نہ دینا۔ نیز **کان نہ رکھنا**۔

محاورہ: **کان ہونا** آئندہ کے لیے توبہ کر لینا، محتاط ہو جانا؛ نصیحت حاصل ہونا؛ عقل آنا، ہوش آنا۔ نیز **(آگے سے) کان ہو جانا**۔

**کان** (۲) امث۔ ف۔ وہ پہاڑ یا زمین جہاں سے دھاتیں کھود کر نکالی جاتی ہیں؛ معدن، معدنیات کا قدرتی ذخیرہ۔ نیز **کھان**۔

**کان کن** (ز بر ک) زمین کھود کر کان سے معدنیات نکالنے والا، کان کھودنے والا۔

**کان کنی** معدنیات نکالنے کی غرض سے زمین کی کھدائی کا عمل۔

**کان** (۳) امث۔ شرم، حیا، لاج۔

**کانا** صف، مذ۔ جو ایک آنکھ سے محروم ہو، جسے صرف ایک آنکھ سے نظر آئے، کانڑا، یک چشم۔

کہاوت: **کانا اپنا ٹینٹ نہ دیکھے اوروں کی پھلی تاکے** اُس شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جسے اپنا بڑا عیب بھی نظر نہ آئے جبکہ دوسروں کے معمولی عیوب کی تشہیر کرتا پھرے۔

کہاوت: **کانا بندوقچی، کھبا تیر انداز** یہ دونوں خوب نشانہ لگاتے ہیں (کھبا = بائیں ہاتھ سے کام کاج کرنے والا)۔

کہاوت: **کانا ٹٹو، بدھو نفر** دونوں ہی ناکارہ ہیں کوئی کام کا نہیں، جس میں عیب در عیب ہوں، ٹٹو بھی کانا اور سائیس بھی احمق۔ بہت غریب ہے۔ کوئی اچھی چیز پاس نہیں ہے۔

کہاوت: **کانا کتا، پچ ہی سے آسودہ** غریب کو جو مل جائے غنیمت ہے، اُس شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جو معمولی رزق پر ہی خوش ہو جائے۔

کہاوت: **کانا مجھ کو بھائے نہیں، کانے بن سہائے نہیں** ایک شخص سے نفرت کرنا اور بغیر اُس کے رہ بھی نہ سکنا۔

کہاوت: **کانا، نیانا، لاڈلا، تینوں ہٹ کی کھان۔ اندھا، گونگا، کانڑا ہیں پورے شیطان** کانا، بچہ اور لاڈلا بڑے ضدی ہوتے ہیں۔ اندھا، گونگا اور بھینگا سخت شریر ہوتے ہیں۔

**کانا** اند۔ کان (۱) (رک) سے اخذ شدہ۔

**کانا باتی** (امث) چپکے سے کہنے کی بات، کان میں چپکے سے بات کرنا۔

**کانا پھوسی** (دمع) کان میں چپکے چپکے باتیں کرنا، سرگوشی۔

محاورہ: **کانا پھوسی کرنا** کان میں کوئی بات کہنا، کھسر پھسر کرنا۔

**کانا گوشی** کھسر پھسر؛ بچوں سے کانا باتی کانا باتی کہہ کر اُن کا کان پاس لانا اور پھر زور سے گُر کی آواز نکالنا جو ایک طرح کی تفریح ہے۔

**کانپ** (۱) ن غنہ۔ امث۔ پتنگ کی قوس نما تیلی۔

**کانپ** (۲) ن غنہ۔ امر۔ **کانپنا** (رک) کا امر۔

محاورہ: **کانپ اُٹھنا** لرز جانا، خوف سے تھرا جانا؛ (خوف یا سردی سے) بدن میں کپکپی پیدا ہونا۔

**کانپنا** ن غنہ، جزم پ۔ فعل لازم۔ لرزنا، تھرتھرانا؛ ڈرنا۔

**کانت** جزم ن۔ اند۔ شوہر، پتی؛ چاند؛ بعض دیوتاؤں یا شری کرشن کی طرف کنایہ۔ نیز عوام: **کنتھا** شوہر، محبوب، ساجن، معشوق۔

**کانٹا** ن مغ۔ اند۔ نوک دار روئیدگی جو بعض نباتات میں ہوتی ہے، خار، سول؛ کوئی نوک دار، کھٹکنے یا آزار دینے والی شے یا شخص، کوئی نوک دار آلہ یا اوزار؛ کھانا کھانے کا تین چار نوکوں والا چمچہ نما چھری کے ساتھ کا آلہ؛ چھوٹی ترازو جس سے قیمتی اشیا یا دواؤں کے اجزا تولتے ہیں؛ مچھلی کی باریک نوک دار ہڈی جو سوئی کی طرح چبھتی ہے؛ ریل گاڑی کو ایک پٹڑی سے دوسری پٹڑی پر منتقل کرنے کا آنکڑا۔

محاورہ: **کانٹا اٹکنا** چبھن ہونا؛ اُلجھن پیدا ہونا۔

محاورہ: **کانٹا بدلنا** ریل گاڑی کو ایک پٹڑی سے دوسری پٹڑی پر کرنا، ریل گاڑی کا راستہ تبدیل کرنا۔

کہاوت: **کانٹا بُرا کریل کا اور بدلی کی گھام، سوکن بُری ہے چون کی اور ساجھے کا کام** کریل کا کانٹا، بادل کے دن کی گرمی، سوکن چاہے آٹے کی ہو اور شرکت کا کاروبار سبھی تکلیف دہ ہوتے ہیں۔

محاورہ: **کانٹا بن کے کھٹکنا** ناگوار گزرنا، بُرا لگنا، تکلیف دہ ہونا۔

محاورہ: **کانٹا سا ہونا** نہایت دبلا ہونا، پتلا ہونا۔

محاورہ: **کانٹا نکالنا** تکلیف رفع کرنا؛ خلش مٹانا۔

محاورہ: **کانٹا نکلنا** خلش دور ہونا؛ تکلیف رفع ہونا۔

**کانٹوں** ن مغ، وج۔اند۔ کانٹا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کانٹوں بھرا ہونا** تکلیف کا باعث ہونا۔

محاورہ: **کانٹوں پر بسر کرنا** بہت تکلیف اُٹھانا، ایذا برداشت کرنا۔

محاورہ: **کانٹوں پر کھینچنا** تکلیف دینا، ایذا پہنچانا؛ سزا دینا۔

محاورہ: **کانٹوں پر گھسیٹنا** شرمندہ کرنا؛ اگر کوئی بہت زیادہ تعریف کرے تو کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **کانٹوں پر لوٹنا** بے چین ہونا، مضطرب ہونا، حسد کے جذبے کی وجہ سے بے قرار رہنا۔

**کانٹوں کا تاج** اذیت ناک عذاب؛ مشکل امتحان۔

محاورہ: **کانٹوں میں اُلجھنا** کسی جھگڑے میں پھنس جانا؛ مشکل میں پھنسنا، بلاوجہ کسی جھمیلے میں پڑ جانا۔

محاورہ: **کانٹوں میں تُل کے بکنا** بہت قیمتی ہونا، نہایت گراں ہونا۔ نیز **کانٹوں میں تُل کر بکنا**۔

**کانٹی** ن مغ۔امث۔ ضرب کا نشان؛ کانٹا (رک) کی تصغیر؛ سانپ پکڑنے کی لکڑی جس کے سرے پر آنکڑا لگا ہوتا ہے؛ خراب روئی جو دھنکنے میں نہ آئے؛ کانٹے دار جھاڑی۔

محاورہ: **کانٹی کھانا** قید ہونا، جرم کی سزا کاٹنا، حوالات میں رہنا۔

**کانٹے** ن مغ۔اند۔ کانٹا (رک) کی جمع نیز مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کانٹے بچھانا** مشکلات پیدا کرنا، کام کے پورا ہونے میں رکاوٹ پیدا کرنا؛ تکلیف پہنچانا، ایذا پہنچانا۔

محاورہ: **کانٹے بونا** اپنے یا دوسرے کے حق میں برا کرنا، تکلیف دینے کا اقدام کرنا، بدی کرنا۔

کہاوت: **کانٹے بوئے ببول کے تو آم کہاں سے ہوں** بُرے کام کا نتیجہ اچھا نہیں ہوسکتا۔

**کانٹوں پر کی اوس** ناپائیدار شے، فانی؛ بیکار چیز۔

محاورہ: **کانٹے چننا** کسی کی تکلیف کم کرنا، مصیبت رفع کرنا۔

محاورہ: **کانٹے کی طرح چبھنا** تکلیف دہ ہونا، ناگوار ہونا۔

محاورہ: **کانٹے کی طرح نظر میں کھٹکنا** کسی چیز کا دیکھنا تک گوارا نہ ہونا، کمالِ ناگوار گزرنا۔

محاورہ: **کانٹے میں تُلنا** بہت بیش قیمت ہونا، مہنگا ہونا۔

**کانجی** ن مغ۔امث، ہ۔ زیرہ، نمک، لہسن، اجوائن اور گاجر وغیرہ سے بنا ہوا ایک ترش محلول، کھانے میں ذائقے یا اچار کے پانی کے طور پر مستعمل۔

**کانجی ہاؤس** ن مغ، پیش، وغم۔اند۔ آوارہ مویشیوں کا باڑہ جہاں سے وہ جرمانہ دے کر چھڑائے جاسکتے ہیں۔ پنجرا پول۔ انگریزی کے Catching house کی تارید۔

**کانچ** ن غنہ۔اند۔ شیشہ (خصوصاً پتلا)، کچا شیشہ۔ (امث) بڑی آنت کا نچلا حصہ؛ ایک بیماری جس میں پاخانہ کرتے وقت مقعد باہر نکل آتی ہے۔

**کانچ کا پیکر** نازک؛ ناپائیدار، کمزور۔

**کانچو** ن مغ، ومع۔اند۔ وہ جسے کانچ کا مرض لاحق ہو؛ اغلام کا عادی، لوطی، گانڈو۔

**کانچی** ن مغ۔امث۔ شادی کی ایک رسم۔

**کاندا** ن مغ۔اند۔ جنگلی پیاز۔

**کاندو** ن مغ، ومع۔اند۔ مٹھائی بنانے والا؛ شکر کو جوش دینے والا۔

**کاندھا** ن مغ۔اند، ہ۔ شانہ، مونڈھا۔ نیز کندھا۔

محاورہ: **کاندھا جھکانا** انکساری کرنا، تواضع سے پیش آنا۔

محاورہ: **کاندھا دینا** جنازے میں میت کو کاندھے پر اُٹھانا؛ ٹال جانا، پہلوتہی کرنا۔

محاورہ: **کاندھوں پر سوار ہونا** مسلط ہونا؛ بچے کا شانوں پر چڑھ کر بیٹھنا۔

کہاوت: **کاندھے دَھنُش، ہاتھ میں بانا، کہاں چلے دلی سلطانا، مَن کے راوٗ بکٹ کے دانا، بڑن کی بات بڑے پہچانا** لوگ ڈر کے مارے ایک دوسرے کی عزت کرتے ہیں۔

**کانڈ** ن غنہ۔اند، ہ۔ کتاب کا ایک حصہ، ٹکڑا، فصل؛ ایک جوڑ سے دوسرے جوڑ تک کا حصہ۔

**کانڈا** ن مغ۔اند، ہ۔ ایک قسم کی جڑ جو پیاز سے مشابہ ہوتی ہے۔

**کانڈل** ن مغ، زبرڈ۔اند، ہ۔ سرسوں کا ساگ۔

**کانڑا** ن مغ۔صف، ہ۔ جس کی ایک آنکھ پھوٹی ہو، یک چشم، احول۔ نیز (فصیح) کانا۔

کہاوت: **کانڑا اپنا ٹینٹ نہ نہارے، اوروں کی پھلی نہارے** عیب دار اپنا عیب نہیں دیکھتا۔ دوسروں کے عیب دیکھتا ہے۔

کہاوت: **کانڑے کی ایک رگ سوا ہوتی ہے** کانا شخص بڑا شریر ہوتا ہے۔

**کانڑی** ن مغ۔صف، ہ۔ رک: کانڑا جس کی یہ تانیث ہے۔

کہاوت: **کانڑی اپنا ٹینٹ نہ نہارے، اوروں کی پھلی نہارے** عیب دار اپنا عیب نہیں دیکھتا بلکہ دوسروں کی خامیوں اور خرابیوں پر نظر رکھتا ہے۔

کہاوت: **کانڑی کو کون سراہے، کانی کا باوا** عیب دار کا عیب اپنوں کو ہنر معلوم ہوتا ہے۔

کہاوت: **کانڑی کے بیاہ کو سو سو جوکھوں** عیب دار کو ہر جگہ مشکل ہوتی ہے۔عیبی کا گاہک مشکل ہی سے ملتا ہے۔

**کانس** ن غنہ۔امث، ہ۔ مرطوب زمین میں پیدا ہونے والا ایک پودا جس کا پھول سفید اُون کے ریشوں کی طرح ہوتا ہے۔

محاورہ: **کانس میں پھنسنا** دھوکا کھانا؛ سوچ بچار میں پڑنا۔

کہاوت: **کانس پر تیرتے ہیں** نہایت خطرناک کام کرتے ہیں۔

**کانس** ز برن۔اند۔ دیوار میں اُبھرا ہوا طاق نما اُفقی اُبھار، کنگنی، کگر۔

**کانسا** ن مغ۔اند۔ پیالہ، کاسہ، طشت۔

**کانسی** ن غنہ۔امث۔ پیتل اور تانبے کا مرکب۔

**کانفرنس** جزم ن، ز برف، لیٹا زیر، جزم ن۔امث۔ کسی موضوع پر اظہارِ خیال کے لیے بڑا جلسہ، مذاکرہ۔انگریزی میں: Conference۔

**کانکھ** ن غنہ، جزم کھ۔امث، ہ۔ بغل، پہلو؛ کنارہ۔

**کانگڑی** ن غنہ، جزم گ۔امث، ہ۔ آگ تاپنے کی مٹی کی چھوٹی انگیٹھی۔

**کانور** ن مغ، ومع۔اند، ہ۔ ایک لکڑی جس کے دونوں سروں پر ٹوکریاں باندھ کر بوجھ اُٹھانے کا کام لیا جاتا ہے؛ ہندو زائرین کی بہنگی جس میں وہ گنگا کا پانی اپنے مقدس مقامات پر لے جاتے ہیں؛ آنکھوں کا ایک مرض جس میں آنکھیں زرد ہو جاتی ہیں۔

**کانورا** ن غنہ، جزم و۔صف، ہ۔ بدحواس، حواس باختہ، گھبرایا ہوا۔

**کانون** ومع۔اند۔ف۔ بھاڑ، بھٹی، چولھا۔

**کانوں** ومج۔اند۔ کان (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**کانوں کان** ومج، غنہ۔متعلق فعل۔ ایک شخص سے دوسرے شخص کے کان تک (خبر پہنچنا)۔

محاورہ: **کانوں پر ہاتھ دھرنا** مکر جانا، صاف انکار کر دینا؛ توبہ کرنا، کسی کی شر سے پناہ مانگنا۔

**کانوں پڑی بات** سنی سنائی بات۔

**کانوں کا کچا** بات کو تحقیق کے بغیر دوسرے تک پہنچانے والا؛ ہر کسی کی بات پر یقین کر لینے والا۔

بول چال: **کانوں کان خبر نہ ہوئی** مطلق نہیں سنا، افواہ تک نہ پہنچی، یکسر خبر نہ ہوئی۔

محاورہ: **کانوں کان خبر نہ ہونا** بالکل ناواقف ہونا، کسی کو کچھ پتا نہ چلنا، لا علم ہونا۔

محاورہ: **کانوں میں اُنگلیاں دینا** کسی کی بات نہ سننا، توجہ نہ دینا۔

محاورہ: **کانوں میں بات ڈال دینا** سنا دینا، واضح کر دینا، جتا دینا۔

محاورہ: **کانوں میں روئی ٹھونسنا** ظاہراً بہرا بن جانا؛ کسی کی بات پر توجہ نہ کرنا، کسی کی بات نہ سننا۔

**کانی** ۔امث، ہ۔ کانا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **کانی اپنا ٹینٹ نہ دیکھے، دیکھے اور کی پھلی** اپنا بڑا نقص نظر نہیں آتا، مگر دوسروں کا چھوٹا عیب بھی نظر آتا ہے۔

کہاوت: **کانی آنکھ، مٹر کا بیا، وہ بھی آنکھ بھوانی لیا** جو تھوڑا سا تھا وہ بھی جاتا رہا۔

کہاوت: **کانی کو کانا پیارا، رانی کو رانا پیارا** جو جیسا ہوتا ہے ویسے ہی کو پسند کرتا ہے۔

کہاوت: **کانی گائے بامن کو دان** ناقص چیز کو خیرات کر دیتے ہیں۔

کہاوت: **کانی گائے کے اگلے بتھان** جس شے یا فرد میں نقص ہو گیا اُسے خاندان یا گھر سے نکال دیتے ہیں۔

**کانے** ۔اند، ہ۔ کانا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **کانے چوٹ، کنّونڈے بھینٹ** جس بات کا ڈر ہو وہ پیش آجاتی ہے، جس سے ملاقات نہ کرنا چاہو، وہ مل جاتا ہے۔

کہاوت: **کانے کو کانا کہے، کانا اُٹھے بھک، سہج سہج کر پوچھ لے، تیری کیسے پھوٹی اکھ** ناقص کو ناقص کہو تو وہ ناراض ہوتا ہے۔اگر نرمی سے پوچھو تو بتا دیتا ہے۔نرمی سے کام ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **کانے کو سراہے کانے کا باپ** کوئی چیز کیسی ہی خراب ہو اُس کو اُس کا مالک پسند کرتا ہے۔اپنوں کو اپنوں کے عیب بھی پسند ہوتے ہیں۔نیز **کانی کو کون سراہے کانی کا میاں**۔

کہاوت: **کانے کو منہ پر کانا نہیں کہتے** عیب والے کا عیب منہ پر نہیں کہتے۔

کہاوت: **کانے کے بیاہ کو سو سو جوکھوں** کانے کی شادی بڑی مشکل

سے ہوتی ہے۔

**کاو** جزم و۔امث،ف۔ کھودنا، جستجو، تلاش۔

**کاوکاو** کاوش، جستجو، کریدنا؛ کرید، کھوج، تلاش، تفتیش؛ سخت محنت۔ حاصل مصدر: کاوش (زیرو)۔

**کاوا** اند۔ چکر، گردش؛ گھوڑے کو اس طرح پھرانا کہ زمین پر اُس کے قدموں سے گول دائرہ سا بن جائے۔

محاورہ: **کاوا دینا** گھوڑے کو گول دائرے کی شکل میں دوڑانا۔

محاورہ: **کاوا/کاوے کاٹنا** گردش کرنا، چکر کھا کر جانا۔

**کاواک** ۔صف،ف۔ اندر سے کھوکھلا، خالی؛ ناقابلِ استعمال، بے فائدہ۔

**کاوش** زیرو۔امث،ف۔ تلاش، جستجو، کھوج، کرید (کسی کام کی) جد و جہد؛ خلش، چبھن، کھٹک؛ دشمنی، بیر۔

**کاول** زبرو۔امث۔ گشت؛ پھیرا، چکر۔

**کاہ** امث،ف۔ تنکا، سوکھی گھاس، گھاس پھوس۔ مرکبات: کاہ کشاں۔ رک: **کہکشاں**۔ تص: کہہ۔

**کاہ گل** رک: **کہگل**۔

**کاہش** زیرہ۔امث،ف۔ تخفیف، کمی، گھٹاو، انحطاط؛ زوال؛ گھلنا، گھٹنا؛ تنزلی، نقصان۔

محاورہ: **کاہش اُٹھانا** تکلیف برداشت کرنا۔

**کاہل** زبرہ۔صف۔ خشک، سوکھا ہوا۔

**کاہل** زیرہ۔صف،ع۔ سُست، آرام طلب، کام چور۔

**کاہل الوجود** (پیش ل، غم ا، جزم ل، زبرو، ومع) بہت سُست، آرام طلب شخص۔ نیز **سُست الوجود**۔

**کاہل کوش** (وج) محنت نہ کرنے والا، کوشش نہ کرنے والا۔

**کاہلا** (لیٹا زیرہ) سُست، تھکا ہوا؛ مریض، بیمار۔

**کاہلی** (لیٹا زیرہ) سُستی، آرام طلبی۔

**کاہن** زیرہ۔اند،ع۔ فال گو، پیش گوئی کرنے والا، شگونی؛ جادوگر، غیب داں۔

**کاہو** ومع۔اند،ف۔ سلاد اور سلاد کے بیج۔

**کاہی** ۔صف۔ گہرا سبز (رنگ)۔ نیز کائی۔

**کاہیدہ** ی، زبرد۔صف،ف۔ گھٹایا، گھلایا ہوا؛ (مجازاً) دُبلا، لاغر، کمزور۔

**کاہے کا** ۔متعلق فعل۔کلمۂ استفہام۔ کس بات کا، کسی وجہ سے۔

**کاہے کو** وج۔متعلق فعل۔کلمۂ استفہام۔ کس لیے، کیوں۔

**کائن** زیرہ۔امث،ع۔ موجود، مخلوق؛ ہونے والا، حادث، ثابت۔

**کائنات** لیٹا زیرہ۔امث۔ دُنیا، جہان، عالم؛ کل کائنات۔

**کائی** امث۔ پانی کی سطح پر یا سیل سے پیدا ہونے والی سبز روئیدگی، پانی کا جالا، ایک قسم کی پھپھوندی۔

محاورہ: **کائی سی پھٹ جانا** آسانی سے منتشر ہونا، تتر بتر ہونا؛ آسانی سے قابو میں آنا۔

**کائیاں** زیرہ، شدی۔صف۔ (بروزن کامنا)۔ چالاک، چلتا پرزہ، تیز طرار؛ فریبی، دھوکے باز۔

**کائیں کائیں** ے، ے۔امث، نقلِ صوت۔ کوے کے بولنے کی آواز؛ چیخ پکار، شور و غل۔

**کایا(۱)** امث،ہ۔ جسم، بدن؛ شکل و صورت، چہرہ مہرہ۔

کہاوت: **کایا بڑی کہ مایا؟** جان مال سے بہتر ہے۔ لیکن بخیل کے نزدیک مال جان سے بہتر ہے۔

کہاوت: **کایا پاپی اچھا، من پاپی کچھ نہیں** بے ایمان سے کوڑھی اچھا ہے۔

**کایا پلٹ** (زبرپ، زبرل) شکل، صورت، مزاج اور بھیس کا بالکل تبدیل ہونا؛ انقلاب، تغیر۔

محاورہ: **کایا پلٹ جانا** یکسر تبدیلی واقع ہونا؛ انقلاب آ جانا، حالت تبدیل ہونا۔

کہاوت: **کایا راکھے دھرم اور پونجی راکھے بیوہار** دھرم بدن کو درست رکھتا ہے اور تجارت مال کو محفوظ رکھتی ہے۔

**کایا کلپ** تجدید، جسم کی تبدیلی؛ شباب۔

کہاوت: **کایا لے کام، نیکی لے نام** شہوت سے جسم کو نقصان پہنچتا ہے اور نیکی سے شہرت ملتی ہے۔ حسن سے زیادہ نیکی سے ناموری ہوتی ہے۔

کہاوت: **کایا مایا کا کیا بھروسا ہے** حسن اور دولت ناپائیدار ہیں۔

**کایا(۲)** امث۔ مینا، ایک پرندہ جو انسانی بولی کی نقل سیکھ لیتا ہے۔

**کایستھ** زبری، جزم س، جزم تھ۔امث،ہ۔ ایک ہندو ذات جس کے لوگ فارسی نوشت و خواند سے آشنا اور منشی گیری سے خاص مناسبت رکھتے تھے اور اُن میں سے بہت سے ادیب بھی ہوئے ہیں۔

کہاوت: **کایستھ کا بیٹا، پڑھا بھلا یا مرا بھلا** کایستھ قوم کے لوگ عموماً منشی ہوتے ہیں اس لیے ان پڑھ ہو تو کسی کام کے نہیں۔

## ک۔ب

**کب(۱)** زبرک۔اند،ہ۔ شاعر کے لیے قدیم لفظ ''کوی'' کی بدلی ہوئی شکل، بھات۔

کب (۲) زبر ک۔ حرفِ استفہام۔ کس موقع پر، کس وقت، کس گھڑی۔ نیز بطورِ استفہامِ انکاری۔ ہرگز نہیں؛ مثلاً: میں کب جانے دوں گا ہرگز نہیں جانے دوں گا۔

کب تک (ظرفِ زمان) کس وقت تک، کس زمانے تک۔

متعلق فعل: کب سے کس وقت سے، کس زمانے سے؛ بہت دیر سے، عرصے سے۔

کب کا (ظرفِ زمان) کس دور کا، کس زمانے کا؛ (متعلق فعل) بہت عرصے کا، بڑی دیر کا، مدتِ دراز کا۔

کہاوت: کب بابا مرے، کب بیل بٹے جب کسی بات کا بہت انتظار ہو تو کہتے ہیں۔

کہاوت: کب کی بلی اور کب کا بلا جب کوئی شخص تجربہ کاری کا جھوٹا دعویٰ کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: کب کے بنیا، کب کے سیٹھ نئے نئے دولت مند کے متعلق کہا جاتا ہے کہ ابھی اُس کے پاس دولت آئے ہوئے زیادہ عرصہ نہیں ہوا۔

کُب پیش ک۔ امذ۔ کمر کا جھکاؤ (ضعیفی یا کسی روگ کے سبب)، کبڑا پن؛ ٹیڑھ، خمیدگی، جھکاؤ۔

کباب زبر ک۔ امذ، ع۔ ف۔ قیمے سے یا قیمے کو پیس کر بھون کر یا تل کر بنائے ہوئے کئی طرح کے مسالے دار گولوں، ٹکیوں وغیرہ کا نام؛ (صف) جلا ہوا، سوختہ۔

محاورہ: کباب کرنا دُکھ پہنچانا، تکلیف دینا۔

محاورہ: (جل کر) کباب ہونا جلنا، حسد کرنا؛ طیش میں آنا، بہت زیادہ غصے ہونا۔

کبابی کباب بنانے والا، کباب فروخت کرنے والا؛ کبابوں کا شوقین (خصوصاً شرابی کا تابع)، عیاش۔ نیز کبابیا۔

کبابہ زبر ک، زبر ب۔ امذ، ف۔ سرخ مرچ سے مشابہ ایک مرچ۔

کبادہ زبر ک، زبر د۔ امث، ف۔ تیراندازی کی مشق کے لیے استعمال کی جانے والی پتلی کمان، نرم کمان۔

کبادہ کش (زبر ک) کمان کھینچنے والا۔

کبار زبر ک۔ امذ، ع۔ بڑے لوگ، بزرگ اشخاص؛ کبیر (رک) کی جمع۔

کباڑ زبر ک۔ امذ، ہ۔ بیکار یا ٹوٹا پھوٹا سامان۔

کباڑ خانہ پرانے اور ٹوٹے پھوٹے بیکار سامان کا گودام۔

کہاوت: کباڑ کی چھاں/ کے چھپر پر پھوس نہیں اپنی خبرگیری کی طرف توجہ نہیں ہوتی۔

کباڑا زبر ک۔ امذ۔ بربادی، تباہی؛ سامان یا کام کا سخت نقصان۔

محاورہ: کباڑا ہونا تباہ ہونا، حالت بری ہونا۔

کباڑی زبر ک۔ متروکہ سامان خریدنے اور بیچنے والا۔ نیز کباڑیا۔

کہاوت: کباڑی کے چھپر پر پھونس نہیں اپنی خبرگیری کی طرف توجہ نہیں ہوتی۔

کبائر زبر ک، جزم ء۔ امذ۔ جمع، ع۔ بڑے لوگ، زعماء۔

کبت زبر ک، زیر ب۔ امذ، امث، ہ۔ شعر، ہندی شاعری میں نظم کی ایک قسم (جس کی اپنی ایک مخصوص بحر ہوتی ہے)۔

کہاوت: کبت بھاٹ کی، کھیتی جاٹ کی جو جس کام کا اہل ہو وہی کام خوبی کے ساتھ کرسکتا ہے۔ نیز کبت سوہے بھاٹ سے، کھیتی سوہے جاٹ سے۔

کبتا (زبر ک، زیر ب) شاعر۔

کُبج پیش ک، جزم ب۔ صف، ہ۔ کبڑا، خمیدہ کمر۔ نیز کبجا۔

کبد زبر ک، زیر ب۔ امذ۔ جگر، کلیجا۔

کبڈی زبر ک، زبر ب، شدڈ۔ امث۔ ایک کھیل جس میں درمیان میں کھینچی ہوئی حد یا پالے کے دونوں طرف برابر تعداد میں کھلاڑی ہوتے اور ایک ایک کر کے سانس روک کر ''کبڈی کبڈی'' یا کوئی بول بولتے ہوئے دوسری حد میں جاتے ہیں اور کسی کو چھو کر واپس آنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اگر کوئی سانس ٹوٹنے سے پہلے نہ آسکے اور پکڑ لیا جائے تو وہ خارج یا ''مرا ہوا'' قرار دیا جاتا ہے، ورنہ جسے وہ چھو کر سانس ٹوٹے بغیر لوٹ آئے وہ ''ہرا یا مرا ہوا'' یعنی کھیل سے خارج تصور ہوتا ہے۔

کبر زیر ک، جزم ب۔ امذ، ع۔ غرور، تکبر، اپنی بڑائی کرنا۔

کبر زیر ک، زبر ب۔ امذ، ع۔ بڑھاپا۔ نیز کبرسنی (زیرس)۔

کبرا زبر ک، جزم ب۔ صف، ہ۔ دورنگا، سیاہ وسفید۔ نیز چتکبرا۔

کبریٰ پیش ک، جزم ب، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ اکبر (رک) کی تانیث، بہت بڑی، عظیمہ۔ مثلاً: رومۃ الکبریٰ روم کی قدیم سلطنت۔

کبریا زیر ک، جزم ب، زیر ر۔ امذ، ع۔ عظمت، بڑائی، بزرگی، شکوہ، جاہ و جلال۔ مراد: اللہ تعالیٰ۔

کبریائی خدائی، اُلوہیت؛ شان و شوکت۔

کبریت زیر ک، جزم ب، ی۔ امث، ع۔ گندھک۔

کبریتِ احمر سرخ گندھک۔ مراد: نایاب شے۔

محاورہ: کبریتِ احمر کا حکم رکھنا بہت نایاب ہونا، بالکل نہ ملنا۔

کبڑا پیش ک، جزم ب۔ صف، مذ، ہ۔ جس کی کمر (کسی بیماری یا بڑھاپے کی وجہ سے) جھکی ہو، ٹیڑھی پشت والا۔

کبڑا پن کمر کی ٹیڑھ، خمیدگی۔

کہاوت: **کبڑے کی لات** ہر کام بے حقیقت ہے۔
**کبڑیا** زبر ک، زبر ب، جزم ڑ۔ امذ، ہ۔ سبزی فروش، ترکاری بیچنے والا شخص۔
**کبک** زبر ک، جزم ب۔ امث، ف۔ چکور، ایک قسم کا تیتر۔
**کبک دری** ایک خاص کوہستانی چکور۔
**کبل** پیش ک، زبر ب۔ صف۔ بہت دُشوار، کٹھن۔
**کبوت** زبر ک، ومع۔ صف۔ امذ۔ رک: کبود۔
**کبوتر** زبر ک، ومع، زبر ت۔ امذ، ف۔ فاختہ سے قدرے بڑا ایک پرندہ جسے عموماً شوقین حضرات اُڑانے کے لیے پالتے ہیں؛ پچھلے وقتوں میں اِس سے نامہ بری کا کام بھی لیا جاتا تھا۔
**کبوتر باز** کبوتر پالنے، اُڑانے اور اُن کی اُڑان کی شرطیں لگانے کا شوقین۔
**کبوتر خانہ** کبوتروں کا دڑبا، کابک؛ (مجازاً) وہ مقام جہاں جگہ کم ہو لیکن لوگ زیادہ سمائے ہوئے ہوں؛ جہاں بہت زیادہ لوگوں کی آمد ورفت ہو۔
کہاوت: **کبوتر خانے کا سا حال ہے، ایک آتا ہے، ایک جاتا ہے** وہاں کہتے ہیں جہاں بہت سے نوکر ہوں۔
**کبود** زبر ک، ومع۔ صف۔ امذ، ف۔ نیل، نیلا، نیلگوں، آسمانی۔ نیز **کبودی**۔ نیز **کبوت**۔
صف: **کبود چشم** (ف) نیلی آنکھوں والا؛ بے مروت، بے وفا۔
**کبیدہ** زبر ک، ی، زبر د۔ صف، ف۔ رنجیدہ، آزردہ۔
صف: **کبیدۂ خاطر** (ف) ملول، رنجیدہ، آزردہ، جس کے دل میں گھٹن ہو۔
**کبیدگی** (ف) رنج، ملال، آزردگی۔
**کبیر** زبر ک، ی۔ صف، ع۔ بڑا، بزرگ؛ ایک صوفی شاعر (جس کا پورا نام کبیر داس تھا) جو سکندر شاہ لودھی کے زمانے (۱۴۵۸تا۱۵۲۶) میں گزرا ہے۔
**کبیر پنتھ** کبیر کا ایجاد کردہ مذہب۔
کہاوت: **کبیر داس کی اُلٹی بانی، آنگن سوکھا گھر میں پانی** عام طور پر گھر سوکھا اور آنگن میں پانی ہونا چاہیے مگر یہاں کا ہر کام اُلٹا ہے۔
کہاوت: **کبیر داس کی اُلٹی بانی، برسے کمبل بھیجے پانی** ہونا چاہیے بھیجے کمبل برسے پانی۔ اُلٹی بات ہے، جو ہونا چاہیے وہ ہوتا نہیں۔
**کبیرہ** زبر ک، ی، زبر ر۔ صف، ع۔ **کبیر** (رک) کی تانیث۔
**سیئات کبیرہ** گناہِ کبیرہ (بجائے "کبیر" غلط العام)۔ (مث) **کبریٰ**۔
**کبیسہ** زبر ک، ی، زبر س۔ امذ۔ لوند یا لیپ کا مہینہ جو تیسرے قمری سال میں بڑھا لیا جاتا ہے۔
**کبھو** زبر ک، ومع۔ متعلق فعل، ہ۔ رک: کبھی۔
کہاوت: **کبھو نہ کبھو ٹیسو پھولا** اُس کے متعلق کہتے ہیں جس سے کبھی کوئی نیک کام ہو جائے۔
**کبھی** زبر ک۔ متعلق فعل، ہ۔ کسی وقت، گاہے، کوئی دم۔
کہاوت: **کبھی کچھ ہے، کبھی کچھ ہے** زمانہ بدلتا رہتا ہے۔
کہاوت: **کبھی تولہ، کبھی ماشہ** غیر مستقل اور متلون مزاج ہے۔ ایک حالت پر قرار نہیں ہے۔
کہاوت: **کبھی تو ہمارے بھی کوئی تھے** کسی زمانہ میں ہم سے بھی بہت تعلق تھا۔
کہاوت: **کبھی رنج، کبھی گنج** کبھی تکلیف ہے کبھی عیش و آرام ہے حالات بدلتے رہتے ہیں۔
کہاوت: **کبھی کا دن بڑا، کبھی کی رات** زمانے کا انقلاب ظاہر کو کہتے ہیں۔ زمانہ اور حالات بدلتے رہتے ہیں۔ نیز **کبھی کے دن بڑے، کبھی کی راتیں**۔
**کبھی کبھار** بعض اوقات، بھولے بھٹکے، کبھی کبھی۔
کہاوت: **کبھی کونڈے کے اِس پار کبھی اُس پار** سخت سُستی اور کاہلی ظاہر کرنے والے کو کہتے ہیں کہ ایک ہی دائرہ میں رہتا ہے۔
کہاوت: **کبھی کی پریت، مرن کی ریت** دوستی میں جان بھی دینی پڑتی ہے۔
کہاوت: **کبھی گاڑی ناؤ پر، کبھی ناؤ گاڑی پر** حالات بدلتے رہتے ہیں۔ کبھی ترقی کبھی پستی۔
کہاوت: **کبھی گھی گھنا، کبھی مٹھی بھر چنا** کبھی عیش، کبھی تکلیف۔ کبھی امیر، کبھی غریب۔ زمانے کا انقلاب ہے۔
کہاوت: **کبھی نہ دیکھا بوریا اور سپنے آئی کھاٹ** نو دولت کے متعلق کہتے ہیں کہ اُس نے پہلے یہ آسودگی کہاں دیکھی تھی۔
کہاوت: **کبھی نہ دیکھی چدر چدری** ڈینگ مارنے والی عورت کے متعلق کہتے ہیں کہ پاس کچھ نہیں اور باتیں بڑی بڑی۔
کہاوت: **کبھی نہ سوئی ساتھرے، سپنے آئی کھاٹ** نو دولت کے متعلق کہتے ہیں کہ پہلے یہ عیش کہاں نصیب تھے۔
**کبھی نہ کبھی** کسی نہ کسی وقت، ایک نہ ایک دن، بھولے بسرے۔
کہاوت: **کبھی نہ کبھی سیر کو گئی، تلسنڈوں میں جا پڑی** کبھی نہ کبھی اُمید پوری ہوئی تو اس میں بھی خرابی پیدا ہوئی۔
کہاوت: **کبھی نہ گانڈو رَن چڑھے، کبھی نہ باجے بم** بزدل کبھی جنگ میں نہیں جاتا اور کبھی اُس کے آگے نقارہ نہیں بجتا؛ نامرد کسی کام کا نہیں ہوتا۔

## ک۔پ

**کپ** (۱) زبرک۔اند،ہ۔ لرزہ، تھرتھراہٹ۔

**کپ** (۲) زبرک۔اند۔ پیالہ؛ کسی دھات (عموماً قیمتی) کا پیالہ نما ظرف جو کھیلوں میں جیتنے والوں کو دیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Cup۔

**کُپ** پیش ک۔اند،ہ۔ بھس سے بنایا گیا گنبد کی طرح کا ڈھیر۔

**کپا** پیش ک، شدپ۔اند،ہ۔ شیشے یا چمڑے کا پھولا ہوا ظرف جس میں عموماً گھی یا تیل رکھا جاتا ہے۔ تص: کپی۔

محاورہ: **کپا ایسا پھولا بیٹھنا** غصے سے بھرا ہونا۔

محاورہ: **کپا سا ہو جانا** نہایت موٹا ہونا، پھول جانا، سوج جانا۔

محاورہ: **کپا لڑھنا** کسی امیر آدمی یا بادشاہ کا فوت ہو جانا۔

**کپاٹ** زبرک۔اند،ہ۔ دروازہ، تختہ، پٹ؛ کھٹکا۔

**کپاری** زبرک۔امث،ہ۔ گھوڑے کو قابو کرنے کے لیے اُس کے منہ پر باندھی جانے والی رسی؛ کھوپڑی۔

**کپاس** زبرک۔امث،ہ۔ خام روئی، بغیر صاف کی ہوئی روئی جس میں بنولے بھی شامل ہوں۔

کہاوت: **کپاس جس جگہ جائے گی، اوٹی جائے گی** بدقسمت جہاں جائے گا تکلیف پائے گا۔ مزدور کو ہر جگہ کام کرنا پڑتا ہے۔

**کپاسی** ہلکا کافوری رنگ۔

**کپال** زبرک۔امث،س۔ کھوپڑی؛ ماتھا، پیشانی؛ (مجازاً) قسمت، مقدر، نصیب، بھاگ؛ ٹھیکری۔

**کپال کریا** (زبرک، زیر ر) ہندوؤں کی ایک رسم جس میں لاش کے مکمل طور پر جل جانے کے بعد مردے کا وارث (عموماً بیٹا) کھوپڑی توڑتا اور اُس میں گھی ڈالتا ہے۔

**کپتان** زبرک، جزم پ۔اند۔ ایک فوجی افسر جو لیفٹیننٹ سے اُوپر اور میجر سے نیچے ہوتا ہے؛ کھیل کی ٹیم کا سردار۔ انگریزی میں: Captain۔

**کپٹ** زبرک، زبرپ۔اند، امث،س۔ بغض، اعناد، کینہ، دشمنی؛ دھوکا، فریب، چھل؛ کھوٹ، ملاوٹ۔

**کپٹی** (زبرک، جزم پ) کینہ پرور، بغض رکھنے والا، کدورت رکھنے والا؛ دھوکے باز، مکار، فریبی؛ منافق، بدخواہ۔

کہاوت: **کپٹی کی پریت مرن کی ریت** دغاباز کی دوستی تباہی کا باعث ہوتی ہے۔ نیز **کپٹی کی میت مرن کی ریت**۔

**کپڑ** زبرک، زبرپ۔اند،ہ۔ کپڑا (رک) کا مخفف۔

صف: **کپڑ چھن** (زبر چھ) کپڑے کا چھنا ہوا، بہت باریک چھنا ہوا؛ (مجازاً) خالی۔

**کپڑ کوٹ** (ومع) کٹھالی بنانے کے لیے پرانے کپڑوں کو ملا کر تیار کی جانے والی مٹی۔

**کپڑا** زبرک، جزم پ۔اند،ہ۔ سوت ریشم یا اُون وغیرہ کا بُنا ہوا پارچہ جو خاص طور پر لباس بنانے اور دیگر کاموں میں استعمال ہوتا ہے۔

محاورہ: **کپڑا بگڑنا** لباس میلا ہونا، کپڑا گندہ ہونا۔

فعل مرکب: **کپڑا بُننا** تانا بانا کر کے کپڑے تیار کرنا۔

کہاوت: **کپڑا پہنئے جگ بھاتا، کھانا کھائیے من بھاتا** لباس رواج کے مطابق ہونا چاہیے۔ کھانا اپنی مرضی کے مطابق کھانا چاہیے۔

کہاوت: **کپڑا کہتا ہے تو کر مجھے تہہ، میں تجھے کروں شہ** کپڑے احتیاط سے پہننے والے کی اُس کی خوش پوشاکی کے باعث عزت ہوتی ہے۔

محاورہ: **کپڑا لینا** حائضہ عورت کا سیلانِ خون کی رکاوٹ کے لیے کپڑا باندھنا۔

کہاوت: **کپڑا نہ لتا، مسی ملے البتہ** مفلسی میں آرائش و زیبائش کا شوق ہے۔

**کپڑے** زبرک، جزم پ۔جمع، مذ،ہ۔ کپڑا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **کپڑے اُتار لینا** ننگا کر دینا؛ بے عزت کرنا؛ لوٹ لینا؛ ننگا ہونا، بے لباس ہونا۔ نیز کپڑے اُتارنا۔

محاورہ: **کپڑے آنا** ایامِ حیض سے ہونا۔

کہاوت: **کپڑے پھٹے، غریبی آئی** انسان کی حالت اُس کے کپڑوں سے ظاہر ہوتی ہے۔

محاورہ: **کپڑے چھڑانا مشکل ہونا** پیچھا چھڑانا مشکل ہونا، رہائی پانا مشکل ہونا۔

کہاوت: **کپڑے کی تہہ، کرتی ہے شہ** کپڑے کا احتیاط سے استعمال عزت دلاتا ہے۔

محاورہ: **کپڑوں سے فارغ ہونا** ایامِ حیض کا ختم ہونا۔

محاورہ: **کپڑوں سے ہونا** حیض کی حالت میں ہونا۔

**کپکپانا** زبرک، جزم پ۔فعل لازم۔ کانپنا، لرزنا؛ تھرتھرانا۔

اسم کیفیت: **کپکپاہٹ/کپکپی** تھرتھراہٹ، لرزہ، رعشہ۔

محاورہ: **کپکپی طاری ہونا** سردی سے لرزنا؛ خوف سے کانپنا۔

**کپوت** زبرک، ومع۔اند،ہ۔ نالائق بیٹا، نافرمان فرزند۔

کہاوت: **کپوت مرا بھلا** نافرمان بیٹا مر جانا بہتر ہے۔

**کپور** زبرک، وسع۔ امذ۔ کافور۔ (صف) کپوری۔

**کپوری پان** سفیدی مائل زرد رنگ کا چھوٹا پان کا پتہ، بنگلی پان۔

**کپورا** زبرک، وسع۔ امذ، ہ۔ ذبح کیے ہوئے جانور خصوصاً بکرے یا مینڈھے وغیرہ کا خصیہ۔

**کپول** زبرک، وج۔ امذ۔ گال، کلا، عارض، رخسار۔

**کپولی** زبرک، وج۔ امذ۔ ماتھا، پیشانی۔

**کپی** پیش ک، شدپ۔ امث۔ ہ۔ کپا (رک) کی تصغیر۔

## ک۔ ت

**کت** زیر ک۔ متعلق فعل، ہ۔ کہاں، کس جگہ، کس طرف۔

**کتا** زبرک، شدت۔ امث، ہ۔ تلوار کی ایک قسم جو آگے سے چوڑی اور دوہری دھار کی ہوتی ہے۔

**کتا** پیش ک، شدت۔ امذ۔ ایک گوشت خور جانور جس کی بہت سی اقسام (جنگلی، پالتو، شکاری وغیرہ) ہیں، اس سے چوکیداری کا کام بھی لیا جاتا ہے۔ (مجازاً) مانگنے والا، طالب، لالچی۔

کہاوت: **کتا بھونکا ہی کرتا ہے، ہاتھی چلا ہی جاتا ہے** دُنیا کے کام اَٹکتے ہی نہیں، چاہے دُنیا کچھ ہی کہے۔ نیز **کتے بھونکے، قافلے سدھارے**۔

کہاوت: **کتا بھی بیٹھتا ہے تو دُم ہلا کر بیٹھتا ہے** گندے آدمی کو مکان صاف کرنے کے متعلق کہتے ہیں یعنی آدمی جہاں رہے وہ مقام صاف رکھنا چاہیے۔

کہاوت: **کتا پالے وہ کتا، سا سرے جوائی کتا، بہن کے گھر بھائی کتا، سب کتوں کا وہ سردار جو رہے بیٹی کے بار** کتا پالنے والا، سسرال کے گھر رہنے والا بہن کے گھر رہنے والا بھائی، بہت ذلیل ہیں مگر سب سے ذلیل وہ ہے جو بیٹی کے گھر رہے۔

کہاوت: **کتا پائے تو سوا من کھائے نہیں تو دیا ہی چاٹ کر رہ جائے** کتا حریص بھی ہے اور صابر بھی۔ اگر ملے تو سب کچھ کھا جاتا ہے، نہ ملے تو صبر کر کے بیٹھا رہتا ہے۔

کہاوت: **کتا ٹیڑھی پونچھ ہے، کبھی نہ سیدھی ہو** بد آدمی کی بدخصلت نہیں جاتی۔

کہاوت: **کتا چوک چڑھائے تو چپنی چاٹنے جائے** کمینے کو جتنی عزت دو گے وہ اور سر چڑھے گا اور کمینہ پن سے باز نہیں آئے گا۔ نیز **کتا راج بٹھایا وہ چپنی چاٹنے آیا**۔

کہاوت: **کتا (نہ) دیکھے گا، نہ بھونکے گا** برے آدمی کے سامنے ہی نہیں جانا چاہیے۔

کہاوت: **کتا گھاس کھائے تو سبھی پال لیں** اگر آسان کام ہو تو سبھی کرلیں۔ آسان کام سب کر لیتے ہیں۔

کہاوت: **کتا مرے اپنی پیڑ، میاں مانگیں شکار** خود غرض آدمی دوسروں کی تکلیف کی پروا نہیں کرتا بلکہ صرف اپنے مطلب سے کام رکھتا ہے۔

کہاوت: **کتا منہ لگانے سے چڑھے** کمینے کو منہ لگایا جائے تو سر پر چڑھ جاتا ہے، زیادہ بے تکلف ہو جاتا ہے۔

**کتاب** زیر ک۔ امث، ع۔ لکھے یا چھپے ہوئے کاغذوں کا مجموعہ، صحیفہ، جلد، مجلد؛ فرد، رجسٹر۔ جمع: کتب (پیش ک، پیش ت)۔

**کتاب بینی** (ی) کتابیں پڑھنا، مطالعہ کرنا۔

محاورہ: **کتاب بند کرنا** کسی معاملہ کو ہمیشہ کے لیے ختم کرنا۔

محاورہ: **کتاب چاٹنا** بغیر سوچے سمجھے کتاب پڑھ لینا۔

**کتاب خانہ/کتب خانہ** وہ جگہ جہاں کتابیں جمع ہوں یا رہیں؛ لائبریری۔

**کتاب دار** کتب خانے کا نگراں۔

**کتاب کا کیڑا** کتاب کو چاٹنے والی دیمک یا کرم۔ کنایۃً: بہت پڑھو یا شخص، مطالعے میں غرق رہنے والا انسان۔ نیز کتابی کیڑا۔

محاورہ: **کتاب کھلنا** راز کھلنا، معاملہ ظاہر ہونا؛ واقفیت ہونا۔

**کتابِ مبین** واضح اور روشن کتاب، مراد: قرآن مجید۔

**کُتاب** پیش ک، شدت۔ امذ۔ کاتب (رک) کی جمع، لکھنے والے۔

**کتابت** زیر ک، زبر ب۔ امث، ع۔ تحریر، لکھائی، نقل نویسی۔

**کتابی** زیر ک۔ صف۔ کتاب سے متعلق؛ لکھا ہوا۔

**کتابی چہرہ** لمبوترا چہرہ۔

**کتارا** زبرک۔ امذ، ہ۔ املی کی کچی پھلی۔

**کتان** زبرک۔ امذ، ف۔ نفیس و نازک کپڑا جس کے بارے میں روایت ہے کہ چاند کی روشنی میں چاک ہو جاتا تھا؛ السی یا اُس کا بیج۔

**کتب** پیش ک، پیش ت۔ جمع، مذ، ع۔ کتاب (رک) کی جمع۔

**کتبہ** زبرک، جزم ت، زبر ب۔ امذ، ع۔ خوشخط لکھی کھودی ہوئی عبارت جو عموماً یادگار کے طور پر عمارات یا قبروں پر لگائی جاتی ہے، لوح، تختی۔

**کتخدا** زبرک، جزم ت، پیش خ۔ صف، ف۔ شادی شدہ مرد، گھر والا۔ نیز کتخدائی، کدخدا، کدخدائی۔

**کترانا** زبرک، جزم ت۔ فعل لازم۔ بچ کر، طرح دے کر نکل جانا؛ الگ تھلگ رہنا؛ گریز کرنا، کنارہ کرنا۔

**کتر بیونت** زبرک، زبرت، جزم ر، ے، وغم، ن غنہ۔ امث، ہ۔ کاٹ چھانٹ، کپڑے کو سلائی کے لیے تراشنے سے پہلے ناپنا، اندازہ کرنا کہ کیونکر تراشا جائے گا، اندازہ کرنا۔

محاورہ: **کتر بیونت کرنا** کفایت شعاری سے کام لینا، بچت کرنا۔

محاورہ: **کتر کتر کرنا** تیز تیز باتیں کرنا، قینچی کی طرح زبان چلانا۔

**کترن** زبرک، جزم ت، زبرر۔ امث، ہ۔ دھجی، کپڑے کی تراش سے بچا ہوا ٹکڑا۔

**کترنا** زبرک، زبرت، جزم ر۔ فعل متعدی۔ تراشنا، کاٹنا، قینچی چلانا۔

**کترواں** تراشا ہوا یا ترشی ہوئی، مثلاً: کترواں موچھیں یا داڑھی۔

**کترنا** پیش ک، زبرت، جزم ر۔ فعل متعدی۔ دانت سے کاٹنا، دانتوں سے کسی شے کے ٹکڑے کرنا؛ (مجازاً) بیچ میں سے اپنے لیے کچھ رکھ لینا۔

**کترنی** زبرک، زبرت، جزم ر۔ امث۔ قینچی۔

**کتف** زیرک، جزم ت۔ امذ، ع۔ باندھنا، جکڑنا؛ مراداً: کاندھا، شانہ۔

**کتک** پیش ک، زبرت۔ امذ، ف۔ ڈنڈا؛ بھنگ گھوٹنے کا سوٹنا۔

**کتل** زبرک، شد زبرت۔ امث، ہ۔ پتھر یا اینٹ کا چپٹا ٹکڑا، جو درز بندی کے لیے استعمال کیا جائے۔

**کتل** ترا ٹھیکری کو اس طرح سے پھینکنا کہ پانی پر تیرتی چلی جائے۔

**کتل کا بگھار** دال کو سوندھا پن دینے کے لیے کڑکڑاتے گھی میں پتھر ڈال کر بگھارنے کا عمل۔

**کتلا** زبرک، جزم ت۔ امذ، ہ۔ قاش، ٹکڑا، پھانک۔

**کتم** زبرک، جزم ت۔ امذ، ع۔ چھپانا، چھپنا، نظر سے غائب ہونا؛ حجاب، پردہ؛ اخفا، پوشیدگی۔

**کتمان** (زیرک، جزم ت) (ع) پوشیدگی، پردہ داری؛ مخفی رکھنا، چھپانا۔

**کتنا** زیرک، جزم ت۔ متعلق فعل۔ کس قدر، کس مقدار میں۔

کہاوت: **کتنا بات کو پہنچتے ہیں** بے بہت وقوف ہیں، احمق ہیں، نہایت کم عقل ہیں۔ نیز کتنا بعد کو پہنچتے ہیں۔

**کتے** پیش ک، شدت۔ امذ۔ کتا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **کتوں کو دوں، پر تجھے نہ دوں** چیز ضائع کی جاسکتی ہے، مگر دشمن کو نہیں دی جاسکتی۔

کہاوت: **کتے تیرا منہ نہیں، تیرے سائیں کا منہ ہے** کسی کمینے شخص کی بات کسی شریف کی وجہ سے درگزر کرنی پڑے تو کہتے ہیں، آقا کی خاطر اس کے بدذات نوکر کو بھی برداشت کرنا پڑتا ہے۔

**کتے خصی** ذلیل کام، بے عزتی کا کام۔

محاورہ: **کتے خصی کرنا** بہت برا کام کرنا، ذلیل کام کرنا؛ آوارہ گردی کرنا، بیکار پھرنا، کچھ نہ کرنا۔

محاورہ: **کتے سے منہ چٹانا** انتہائی زیادہ سست اور کاہل ہونا۔

کہاوت: **کتے کا بیری کتا** ہم جنس ہی دشمنی کرتے ہیں۔

کہاوت: **کتے کا گو نہ لیپنے کا، نہ پوتنے کا** ناکارہ چیز کے متعلق کہتے ہیں۔

**کتے کی دُم** وہ شخص جس پر کسی قسم کی نصیحت یا فہمائش کا اثر نہ ہو۔

کہاوت: **کتے کو کھیر نہیں پچتی** کم ظرف کو کوئی اچھی چیز مل جائے تو وہ اُسے سنبھال نہیں سکتا۔ نیز کتے کو گھی ہضم نہیں ہوتا۔

کہاوت: **کتے کو موت آئے تو مسجد میں موت جائے** جب برے آدمی کی موت آتی ہے تو وہ برا کام کرتا ہے۔ مصیبت آنے کو ہو تو خطرے کی طرف بھاگتا ہے۔

کہاوت: **کتے کو ہڈی بھلی لگتی ہے** جس کو جو چیز پسند ہو اُسے وہی اچھی لگتی ہے۔

کہاوت: **کتے کی ٹیڑھی پوچھ کبھی نہ سیدھی ہو** طبیعت اور فطرت کی کجی کوشش سے بھی دُور نہیں ہوتی۔

کہاوت: **کتے کی ٹیڑھی دم کو بارہ برس نالی میں رکھا تو بھی ٹیڑھی کی ٹیڑھی** طبیعت کی شرارت کبھی نہیں جاتی؛ بہت کوشش کے باوجود اصلاح نہ ہو سکے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **کتے کی سی پسلی پھڑکے** جب کوئی بن بلائے کھانے پر آجائے تو کہتے ہیں۔

محاورہ: **کتے کی موت مرنا** بہت بری حالت میں فوت ہونا؛ حرام موت مرنا۔

کہاوت: **کتے کے بھونکنے سے ہاتھی نہیں ڈرتا** ذلیل اور کمینوں کی دھمکی سے شریف اور دلیر نہیں ڈرتے۔

**کتیا** پیش ک، ی۔ امث۔ کتے کی مادہ، کتی۔

کہاوت: **کتیا چوروں مل گئی تو پہرہ دیوے کون** محافظ ہی نقصان پہنچائے تو کوئی نہیں بچا سکتا۔ نیز کتیا چوروں مل گئی تو مدت آوے کون (مدت = مدد کا بگاڑ)۔

محاورہ: **کتیا کے چھنالے میں جا پڑنا** رسوا ہونا؛ دوسروں کے جرم میں خواہ مخواہ پھنس جانا۔

**کتیرا** زبرک، ی۔ امث، ف۔ لوہے یا دوسری دھاتوں کی پتلی چادریں کاٹنے

کی بڑی قینچی۔

**کتیرہ** زبرک، ی، زبرر۔ اند، ف۔ ایک درخت کی جمی ہوئی ریزش یا گوند جسے عموماً فالودے میں اور دوا کے طور پر استعمال کی جاتا ہے۔

**کتھا** زبرک۔ امث ،س۔ کہانی، بیان، روداد، سرگزشت۔

محاورہ: **کتھا باچنا** شاستر یا وید وغیرہ پڑھنا۔

**کتھّا** زبرک، شدتھ۔ اند، ہ۔ کھیر نامی درخت کی چھال کو جوش دے کر بنائی ہوئی پپڑی جسے گھول کر پان پر لگاتے ہیں۔

**کتھرا** پیش ک، جزم تھ۔ اند، ہ۔ سڑاند؛ گندگی، ناپاکی۔

**کتھرع** پیش ک، جزم تھ۔ امث ، ہ۔ گدڑی، غریبوں کا اوڑھنا بچھونا، چیتھڑے لگا کپڑا۔

**کتھن** زبرک، زبرتھ۔ اند۔ رک: **کتھا**۔

**کتھنا** کہنا، بیان کرنا، ذکر کرنا؛ ملامت کرنا۔

## ک ۔ ٹ

**کٹ** زبرک۔ اند۔ **کاٹنا** (رک) سے ماخوذ۔

محاورہ: **کٹ جانا** ٹکڑے ہو جانا، ترش جانا؛ شرمندہ ہونا، خجل ہونا؛ گزر جانا، بسر ہو جانا؛ (مسافت) طے ہونا؛ (رنگ) پھیکا پڑنا؛ خارج ہو جانا؛ الگ ہونا، ساتھ سے جدا ہونا۔

صف: **کٹ حجت** (پیش ح، شدزبرج) اپنی بات پر اڑ جانے اور بحث کرنے والا۔

**کٹ حجتی** فضول بحث۔

محاورہ: **کٹ رہنا** ساتھ چھوڑ دینا، الگ ہو جانا۔

صف: **کٹ کھنا** کاٹ کھانے والا؛ بہت غصیلا، غصے سے بھرا ہوا۔

کہاوت: **کٹ کھنی کتیا بھس میں بیائی، ٹکڑا دیکھ کر دوڑ دوڑ آئی** طمع کی وجہ سے تندمزاج بھی مطیع ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **کٹ مرنا** آپس میں لڑنا، باہم لڑ کر مرنا۔

**کٹ مستا** موٹا تازہ، تندرست۔

**کٹ (۱)** پیش ک۔ امث ، ہ۔ کوٹا اور سڑا ہوا کاغذ؛ مار پیٹ؛ ایک درخت کے کالے رنگ کی جڑ جسے اونی کپڑوں کو کیڑوں سے بچانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**کٹ (۲)** پیش ک۔ اند۔ نقلِ صوت، ہ۔ سروتے سے چھالیا کاٹنے کی آواز؛ دانت کٹکنے کی آواز۔

**کٹ پیس** زبرک، ی۔ اند۔ کپڑے کے تھانوں کے بچے ہوئے ٹکڑے جو کسی بالغ کا مکمل لباس تیار کرنے کے لیے عمومی طور پر ناکافی سمجھے جاتے ہیں۔

**کٹا** زبرک۔ اند۔ قتل، خونریزی۔

**کٹا چھنی** (زبر چھ۔ امث) لڑائی بھڑائی؛ شکر رنجی، تکرار۔

**کٹّا** زبرک، شدٹ۔ اند۔ طاقتور، زورآور؛ فربہ؛ بھینس کا نر بچہ۔

**کٹار** زبرک۔ اند۔ کمر پر باندھا جانے والا دو دھاری خنجر؛ شیر کے ناخن سے ملتی ایک تلوار؛ نیولے سے مشابہ ایک جانور۔

**کٹارا** زبرک۔ اند، ہ۔ بہت خوبصورت عورت؛ ایک پودا جو دواؤں میں استعمال کیا جاتا ہے؛ کمر پر باندھا جانے والا دو دھاری خنجر۔

**کٹاری** زبرک۔ اند۔ وہ ٹیڑھے نشان جو لنگی وغیرہ پر ہوتے ہیں۔ خنجری۔

محاورہ: **کٹاریاں لڑنا** گھوڑے کو آڑا ترچھا دوڑا کر وار کرنا۔

**کٹاؤ** زبرک، دج۔ اند۔ کاٹنے یا کٹنے کا عمل؛ تراشنے کے بعد بن جانے والی ساخت، وضع، شکل۔

**کٹاون** زبرک، زبرو۔ امث۔ ایسی غذا جو حلق سے نیچے اُترتے ہی زہر کی طرح سے اندرونی اعضا کو کاٹے، بھٹ کٹائی۔

محاورہ: **کٹاون ڈالنا** ناپسندیدہ غذا کو نگلنا۔

**کٹائی** زبرک۔ امث۔ کسی شے کو کاٹنے یا اُسے کٹنے کا عمل؛ کاٹنے کی اُجرت؛ فصل کاٹنے کا موسم۔

**کُٹائی** پیش ک۔ امث۔ کسی شے کو کوٹنے یا کوٹے جانے کا عمل۔

**کٹّر** زبرک، شدزبرٹ۔ صف۔ (عقیدے وغیرہ میں) سخت، متعصب، متشدد، ضدی، اڑیل، جارح؛ بے رحم، سنگ دل۔

محاورہ: **کٹّر نکلنا** سنگ دل ثابت ہونا، بے مروت ہونا۔

**کٹڑا (۱)** زبرک، جزم ٹ۔ اند، ہ۔ ایسی گلی جس کے سامنے کا سرا بند ہو، مکانات سے گھرا ہوا بند کوچہ۔

**کٹڑا (۲)** زبرک، جزم ٹ۔ اند۔ بھینس کا نر بچہ، بچھڑا، کٹا۔ نیز **کٹڑا**۔

**کٹر کٹر** پیش ک، زبرٹ، پیش ک، زبرٹ۔ نقلِ صوت۔ امث۔ کسی سخت شے کے چبانے کی آواز۔

**کٹک** زبرک، زبرٹ۔ امث ، ہ۔ لشکر، فوج۔

**کٹکٹانا** زبرک، جزم ٹ، زبرٹ۔ فعل لازم/متعدی۔ دانتوں کا بجنا، دانت پر دانت پے در پے مارنا۔

**کُٹکٹانا** پیش ک، جزم ٹ، پیش ٹ۔ فعل لازم۔ مرغی یا مرغ کا ٹٹ ٹٹ کرنا۔

**کٹکنا** پیش ک، زبرٹ، جزم ک۔ فعل متعدی۔ دانت سے میوے کا چھلکا توڑ کر گری نکالنا، چونچ مار کر یا دانت سے دبا کر توڑنا۔ نیز **کھٹکنا**۔

**کنکی** پیش ک، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ دھاگے یا ڈور وغیرہ پر دانت یا گھسنے کا نشان؛ چمڑے پر سلائی کرنے کے لیے سوراخ کرنے کا باریک نوک دار اوزار۔

**کٹل** پیش ک، زبر ٹ۔ صف۔ سنگ دل، بے رحم، ظالم۔

**کٹم** پیش ک، زبر ٹ۔ اند، ہ۔ کنبہ، گھرانا، خاندان، برادری، قبیلہ۔ نیز **کٹمب** (پیش ک، زبر ٹ، جزم م)۔

**کٹن** پیش ک، شد زبر ٹ۔ صف، ہ۔ پست فطرت والا، پاجی۔

**کٹنا** زبر ک، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ تراشا جانا، بریدہ ہونا؛ (زندگی) گزرنا، بیتنا؛ وضع ہونا، منہانا؛ علیحدہ ہونا، الگ ہونا؛ (رنگ کا) ہلکا ہونا؛ پانی کے ریلے سے زمین کا بہہ جانا۔

**کٹنا** پیش ک، جزم ٹ۔ اند۔ عورتوں کو ورغلا کر بدراہ کرنے والا، دلال، بھڑوا؛ جاسوس؛ اِدھر کی اُدھر لگانے والا۔ (امث) **کٹنی**۔

کہاوت: **کٹنی سے تو رام بچاوے، پیاری سے تو پت اُتراوے** کٹنی سے خدا بچائے یہ محبوب سے بھی ذلیل کراتی ہے۔

اسم کیفیت (مذ): **کٹناپا** عورتوں اور مردوں کو باہم ملانے کی دلالی۔

محاورہ: **کٹناپا کرنا** دلالی کرنا۔

**کٹوتی** زبر ک، وج۔ امث۔ منہائی، مجرائی، وضع کر لینا۔

**کٹورا** زبر ک، وج۔ اند۔ تانبے، پیتل یا کسی دھات کا چوڑے منہ اور چھلیے پیندے کا پیالہ۔ نیز **کٹورہ**۔

محاورہ: **کٹورا بجنا** بہت رونق ہونا، چہل پہل ہونا۔

محاورہ: **کٹورا چلنا** کٹورے میں بھنگ گھول کر باری باری پینا؛ چور کا پتہ چلانے کے لیے منتر کے زور سے کٹورے کو گھمانا۔

**کٹوراسی آنکھیں** بڑی بڑی آنکھیں۔

**کٹورل** زبر ک، وج۔ صف۔ رذیل، چنڈال۔

**کٹہرا** زبر ک، لیٹا زبرہ، جزم ہ۔ اند۔ لکڑی کا وہ جنگلہ جو عدالت میں لگا ہوتا ہے جس میں جرح کے دوران گواہوں یا ملزم کو کھڑا کر کے سوالات کیے جاتے ہیں، لکڑی کی بنی ہوئی جالی دار باڑھ۔

**کٹی** زبر ک۔ امث۔ کٹنا (رک) ماخوذ، صیغۂ صفت۔

محاورہ: **کٹی اُنگلی پر موتنا** مصیبت اور پریشانی میں معمولی سی ہمدردی بھی نہ کرنا۔

کہاوت: **کٹی اُنگلی پر پیشاب نہیں کرتا / موتنے والا نہیں** کسی کے مطلقاً کام نہیں آتا۔

**کٹی چھنی** عداوت، بیر، دشمنی؛ روک ٹوک۔

**کٹی** پیش ک، شد ٹ۔ امث۔ مویشیوں کا گنڈاسے سے کٹا ہوا چارہ؛ اظہار شکایت کے طور پر عارضی قطع تعلق (خصوصاً بچوں کا آپس میں)۔

**کٹیا** پیش ک، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ جھونپڑی، خس پھونس کا مکان۔

**کٹیلا** زبر ک، ی۔ صف۔ نوک دار؛ بانکا۔ صف: (مث) **کٹیلی**۔

**کٹھ** زبر ک، جزم ٹھ۔ اند۔ کاٹھ کا مخفف۔

**کٹھ پتلی** (پیش پ، جزم ت) لکڑی کی گڑیا یا گڈا۔ (کنایۃً) وہ شخص جو دوسروں کے ہاتھوں میں کھیلے، اپنی مرضی کا مختار نہ ہو، جس طرح کٹھ پتلیوں کی ڈوری پتلی کا تماشا دکھانے والے کے ہاتھ میں ہوتی ہے۔

محاورہ: **کٹھ پتلی کی طرح ناچنا** دوسروں کی عقل اور رائے پر بغیر سوچے سمجھے چلنا۔

**کٹھ گلاب** ایسا جنگلی گلاب جس میں خوشبو نہیں ہوتی۔

**کٹھ ملا** سطحی علم والا، ہٹ دھرم مولوی۔

**کٹھالی** پیش ک۔ امث۔ سناروں کی پیالی جس میں سونا چاندی پگھلاتے ہیں۔

**کٹھل** زبر ک، زبر ٹھ۔ اند۔ ایک درخت جس کی اونچائی تیس چالیس فٹ تک ہوتی ہے نیز اُس کا پھل۔

**کٹھلا** پیش ک، جزم ٹھ۔ اند۔ کوٹھی کی تصغیر، اناج ذخیرہ کرنے کی بند اور محفوظ جگہ؛ کان کی ہڈی۔

**کٹھن** زبر ک، زبر ٹھ۔ صف۔ کڑا، دُشوار، سخت، مشکل۔ نیز **کٹھن** (زیر ٹھ)۔

**کٹھنائی** (امث) دُشواری، سختی؛ بے رحمی، سنگدلی۔

**کٹھور** زبر ک، وج۔ صف، ہ۔ سخت دل، ظالم، بے رحم۔

اسم کیفیت (مذ): **کٹھورپن** سنگدلی، بے رحمی، سختی۔

**کٹھور** زبر ک، ولین۔ اند۔ بے موقع، بے ڈھب، بے جگہ۔

**کٹھیا** زبر ک، جزم ٹھ۔ اند، ہ۔ سخت، کڑا؛ بادام کی ایک قسم جس کا چھلکا بہت سخت ہوتا ہے۔

**کٹھیا** پیش ک، جزم ٹھ۔ اند، ہ۔ غلہ محفوظ کرنے کا مٹی کا بڑا برتن۔

کہاوت: **کٹھیا ناج، کلیا راج** کمینہ بہت تھوڑی دولت پر بھی اِتراتا ہے۔

## ک۔ث

**کثافت** زبر ک، زبر ف۔ امث، ع۔ گاڑھا پن، گھنا پن؛ میلا پن، نجاست۔ بھونڈا، بھدا ہونا؛ لطافت کی ضد۔

**کثرت** زبر ک، جزم ث، زبر ر۔ امث، ع۔ زیادتی، وفور، افراط، بہتات؛ (مجازاً) انبوہ، ہجوم، بھیڑ۔

**کثیر** زبر ک، ی۔ صف، ع۔ تعداد میں بہت زیادہ، بے شمار۔

**کثیر العیال** (زیر ع) جس کی اولاد بہت ہو، جس کا کنبہ بڑا ہو۔

**کثیرالاضلاع** کئی پہلوؤں والی شکل۔

**کثیف** زبرک، ی۔صف، مذ،ع۔ میلا، گندہ، غلیظ، غیر مصفّٰی؛ بھدا ہونا۔ ٹھوس، دبیز۔لطیف کی ضد۔

## ک۔ج

**کج** زبرک۔صف،ف۔ ٹیڑھا، ترچھا، راہ راست سے بھٹکا ہوا۔

**کج اَخلاقی** برے طور طریق، بدتہذیبی، اکھڑپن۔

صف: **کج اَدا** بے مروت، بے وفا، بدخلق۔

**کج اَدائی** بے رُخی، بے مروتی۔

صف: **کج باز** مفسد، بدمعاملہ، بے ایمان۔

**کج بَحثی** (ف،ع) اُلٹی سیدھی باتیں، نامعقول گفتگو۔

**کج خُلقی** غلط چال یا چلن؛ بدمزاجی، بداخلاقی۔

**کج دُم** بچھو، کژدم۔

صف: **کج فہم** بیوقوف، ناسمجھ، بے عقل۔

**کج فہمی** سمجھ کا پھیر، غلط سوچ بچار۔

صف: **کج کلاہ** (پیش ک) ٹیڑھی ٹوپی والا؛ اکڑ کی وجہ سے ٹیڑھی ٹوپی پہننے والا؛ مغرور، بانکا۔

صف: **کج مج** (زبرم) پیچیدہ، اُلجھا ہوا؛ وہ شخص جسے بیان پر قدرت نہ ہو۔

**کج مج بیان** وہ جس کی زبان گفتگو میں اچھی طرح نہ چلے، جو صاف طور پر نہ بول سکے۔

**کجا** پیش ک۔متعلق فعل،ف۔ کہاں، کس جگہ۔

**کجاوہ** زبرک، زبرو۔مذ،ف۔ اونٹ کی کمر کے دائیں بائیں لٹکے ہوئے ٹوکرے کی وضع کی نشستیں جس میں ایک ایک یا دو دو سواریاں بیٹھ سکتی ہیں۔

**کجرا** زبرک، جزم ج۔مذ،ہ۔ کاجل۔

**کجراری** زبرک، جزم ج۔صف،مث۔ کاجل لگی ہوئی، سیاہ۔

**کجری** زبرک، جزم ج۔امث۔ ایک گیت جو برسات میں گایا جاتا ہے؛ ہاتھی پر ڈالنے کی جھول۔

**کجک** زبرک، زبرج۔مذ،ف۔ ہاتھی کو قابو میں رکھنے کا فیل بانوں کا آنکس، کڑک، کنٹھا، آنگز۔

**کجلانا** زبرک، جزم ج۔فعل لازم۔ سیاہی مائل ہو جانا؛ سنولانا؛ چمک دمک کھو دینا؛ آگ کا تقریباً بجھ جانا، آگ کی تپش میں کمی آنا۔

**کجلوٹی** زبرک، جزم ج، ولین۔امث،ہ۔ کاجل کی ڈبیا۔

**کجی** ۔امث،ف۔ ٹیڑھ، ٹیڑھاپن، خمیدگی؛ بے رُخی، بے اعتنائی۔

## ک۔چ

**کچ** زبرک۔صف،ہ۔ کمزور، بودا؛ ناپختہ۔کچا (رک) کا مخفف۔

**کچ دھات** (امث) کچی دھات جسے دوسرے اجزا کی آمیزش سے پکا نہ کیا گیا ہو، لوہ چون۔

محاورہ: **کچ کھانا** رنج و غم میں مبتلا ہونا۔

**کچ لپٹ** (زیرل، زبرپ) بدکار، شہوت پرست؛ وہ عورت جو ہمہ وقت عصمت فروشی پر آمادہ ہو۔

**کچ لونڈا** (ولین، ن مغ) کچے آٹے کا پیڑا۔

**کچ لہو** مواد جو پھوڑے سے خارج ہو۔

**کچ** پیش ک۔مذ،ہ۔ پستان؛ بھٹنی، چوچی۔

**کچا** زبرک، شدچ۔صف،ہ۔ خام، نیم رس، ناپختہ؛ اُدھورا؛ بن پکایا (اناج)۔ (چاندی، سونے کے لیے مستعمل) کھرا، بے ملاوٹ کا؛ ادنیٰ، گھٹیا۔(صف) کھسیانا۔

کہاوت: **کچا بانس جدھر پھیرو پھر جاتا ہے** کم عمر کو جیسا سکھاؤ سیکھ جاتا ہے۔نیز **کچا بانس جدھر جھکاؤ جھک جاتا ہے**۔

**کچا پکا** جو پوری طرح پکا نہ ہو؛ ناقص؛ غیر معتبر، غیر یقینی، مذبذب۔

**کچا پن** ناپختگی، خامی۔

**کچا پیٹ** نامکمل حمل۔

کہاوت: **کچا تو کچوری مانگے، بوری مانگے پورا، نون مرچ تو کایت مانگے، بامن مانگے بورا** ہر شخص اپنی صلاحیت کے موافق چیز مانگتا ہے۔

محاورہ: **کچا جانا** حمل گر جانا، ادھورا بچہ پیدا ہونا۔

محاورہ: **کچا دودھ پینا** طبیعت میں خامی ہونا۔

کہاوت: **کچا دودھ ہر ایک نے پیا ہے** انسان سے بھول چوک ہو ہی جاتی ہے۔

**کچا ساتھ** کمزور سہارا؛ بچوں کا ساتھ۔

**کچا کام** نامکمل کام، عارضی کام، ناپائیدار کام۔

محاورہ: **کچا کرنا** شرمندہ کرنا، نادم کرنا؛ ہمت توڑنا، حوصلہ پست کرنا؛ سلائی کرنے سے پہلے شلنگے بھرنا۔

محاورہ: **کچا کھا جانا** نہایت خفگی کے موقع پر کہا جاتا ہے؛ سخت اذیت پہنچانا۔

محاورہ: **کچا نکلنا** کمزور ثابت ہونا؛ ناتجربہ کار ظاہر ہونا۔

محاورہ: کچا ہونا خجل ہونا، شرمندہ ہونا۔

کچا چِٹّھا زبرک، شدچ، زیرچ، شدٹھ۔ اند۔ خفیہ، نجی حساب یا کھاتہ؛ صحیح احوال، حقیقتِ حال۔

محاورہ: کچا چٹھا بیان کرنا سب کچھ بتا دینا، کچھ چھپا نہ رکھنا۔

کچاٹ زبرک۔ اند۔ فساد، لڑائی، جھگڑا۔

کچال پیش ک۔ امث۔ بدچلن، گمراہ (عورت)۔

کہاوت: کچال سنگ میں پھرنا، آپ موت میں مرنا بدچلن کے ساتھ پھرنا گندگی میں گرنے کے برابر ہے۔

کہاوت: کچال سنگ ہانسی، جیو جان کی پھانسی بدچلن کے ساتھ ہنسی مذاق کرنا مرنے کے برابر ہے۔

کچالو زبرک، ومع۔ اند، ہ۔ اَروی کی طرح کی ایک ترکاری۔ مختلف پھلوں ترکاریوں کی چاٹ۔

کچرا زبرک، جزم چ۔ اند، ہ۔ کوڑا کرکٹ، بیکار چیزیں۔

کچر کچر زبرک، زبرچ، زبرک، زبرچ۔ امث، نقلِ صوت، ہ۔ کچے پھل چبانے کی آواز۔

کچری زبرک، جزم چ۔ امث، ہ۔ خربوزے سے مشابہ ایک پھل کا نام جسے گوشت گلانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

کہاوت: کچری کھائے دن بہلائے، کپڑے پھٹے گھر کو آئے جو کمایا خرچ کر دیا اور گھر واپس خالی آئے۔

کچکچانا زبرک، جزم چ، زیرک۔ فعل لازم۔ بڑی تعداد میں نکل آنا، کثرت سے نکلنا؛ بالوں کا ایک دم سے نکلنا۔

کچکچانا زیرک، جزم چ، زیرک۔ فعل لازم۔ دانت پیسنا، جبڑے کا پورا زور لگانا۔

کچکچاہٹ زیرک، جزم چ، زیرک، زبرہ۔ امث، ہ۔ رک: کچکچانا جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

کچلا پیش ک، جزم چ۔ اند، ہ۔ ایک درخت کا زہریلا پھل اور اُس کے بیج۔

کچلا پیش ک، جزم چ۔ اند۔ کچلنا (رک) کا ماضی۔

کچلنا پیش ک، زبرچ، جزم ل۔ فعل لازم۔ مسلنا، روندنا، پامال کرنا۔

کچلی پیش ک، جزم چ۔ امث۔ وہ نوکدار دانت جو سامنے کے دانتوں اور داڑھوں کے درمیان ہوتے ہیں۔

کچن پیش ک، زبرچ۔ اند۔ سونا، طلا، زر۔

کچنار زبرک، جزم چ۔ امث۔ ایک پودا اور اُس کی کلی جو ترکاری کے طور پر کھائی جاتی ہے۔ نیز کچنال۔

کچوانا زبرک، جزم چ۔ فعل متعدی۔ پہلوتہی کرنا، اجتناب کرنا؛ دِق ہونا؛ نفرت کرنا، بغیر وجہ کے سُستی کرنا۔

کچور زبرک، ومع۔ اند، ہ۔ ایک پودا جس کی جڑ میں ہلدی کی طرح گرہ ہوتی ہے جو دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔

نرکچور (زبرن، جزم ر) کچور کی جڑ، کالی ہلدی۔

کچوری زبرک، ولین۔ امث، ہ۔ ماش کی دال ملے آٹے کی تلی ہوئی پھولی پھولی پوری، بیوڑی؛ مسالا ملے آٹے کی خستہ دبیز ٹکیہ۔

کہاوت: کچوری کی بو اب تک نہیں گئی باوجود دولت مند ہونے کے کمینے خیالات ابھی تک ہیں۔ فارسی پڑھنے کے باوجود ہندووانی پن موجود ہے۔

کچوکا زبرک، ومع۔ اند۔ چاقو چبھونا، چاقو کا زخم، نوکدار چیز سے گودا ہوا نشان۔ مجازاً: تیز ترش جملہ، دل دُکھانے والی بات۔

محاورہ: کچوکا لگانا طعنہ دینا، کوئی نوکدار چیز چبھونا۔

کچوکنی ترکاریوں یا گوشت کے پارچوں کو گودنے کا آلہ۔

کچومر زبرک، ومع، زبرم۔ اند، ہ۔ کھانے کے ساتھ رکھی جانے والی مختلف طرح سے تیار کی ہوئی سلاد کا نام، لیموں کے عرق میں کٹی ہوئی پیاز وغیرہ۔

محاورہ: کچومر بنانا / نکالنا دھن کٹی کرنا، جسمانی آزار دینا؛ بہت مارنا، زدو کوب کرنا؛ کچل دینا۔

محاورہ: کچومر نکل جانا بہت بری حالت ہو جانا۔

کچہری زبرک، لیٹا زبرچ، ہ ساکن۔ امث۔ وہ جگہ یا عمارت جہاں حاکم بیٹھ کر انصاف کرتا ہے، عدالت۔

محاورہ: کچہری کرنا عدالت لگا کر مقدموں کا فیصلہ کرنا۔

محاورہ: کچہری لگانا منصفی کرنا، عدالت لگانا، اجلاس کرنا؛ آدمیوں کا ہجوم اکٹھا کرنا؛ شوروغل کرنا۔

کچی زبرک، شدچ۔ امث۔ کچا (رک) کی تانیث۔

کچی بال گیہوں کا سبز خوشہ جس میں دانہ پیدا نہ ہوا ہو۔

کہاوت: کچی پنیڈی دسترخواں کا ضرر ناتجربہ کاروں کے کام سے نقصان ہوتا ہے۔ نیز کچی رینڈی دسترخواں کا ضرر۔

کچی رسوئی (زبرر) وہ روٹی جو گھی کے بغیر پکائی گئی ہو۔

کہاوت: کچی شیشی مت بھرو جس میں پڑی لکیر، بالے پن کی عاشقی گلے پڑی زنجیر بچپن کا عشق مصیبت ثابت ہوتا ہے۔

کچی عقل ناسمجھی، کم عقلی، بے وقوفی، نادانی۔

محاورہ: کچی کلی توڑنا نابالغ کے ساتھ ہم بستری کرنا۔
کہاوت: کچی کلی کچنال کی، توڑت میں پچھتائے جو چیز قابلِ استعمال نہ ہو اُس کو لینے کا کوئی فائدہ نہیں۔
کہاوت: کچی کھانا، دانت نہ لگانا، ثابت ہی نگل جانا حکیم کوئی بوٹی دوا کے طور پر دیں تو کہتے ہیں۔ دوا کو چبائے بغیر نگل جانا۔
محاورہ: کچی گولیاں کھیلنا ناتجربہ کار ہونا، نادان ہونا؛ بے وقوفی کا کام کرنا۔
کہاوت: کچی لکڑی جدھر موڑو مڑ جاتی ہے بچپن میں جس طرح چاہو تربیت کرلو؛ نادان کو جس راستے پر چاہو چلاؤ آسانی سے چل پڑتا ہے۔ نیز کچی لکڑی کو جس طرح جھکاؤ جھکتی ہے۔
کچی متی (زیرم) میعاد کے باقی دنوں کا سود جو واجب نہیں ہوتا۔
کچی نیند وہ نیند جو ابھی پوری نہ ہوئی ہو۔
کچے زبرک، شدرچ۔ امث۔ کچا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔
کچے پکے دن حمل کے چوتھے اور پانچویں مہینے تک کا زمانہ۔
محاورہ: کچے گھڑے پانی بھرنا ایسا کام کرنے کی کوشش کرنا جو ناممکن ہو؛ سخت مصیبت جھیلنا۔
کچیا پیش ک، شدرچ۔ امث، ہ۔ کان کی لو۔
کچیانا زبرک، جزم چ۔ فعل لازم۔ کلی کھلنے کے آثار پیدا ہونا؛ جھینپنا، ہچکچانا؛ کسی خاص وجہ کے بغیر سستی کرنا۔
کچیل پیش ک، ے لین۔ امذ، ہ۔ میل، کیچڑ۔ عموماً میل کے ساتھ تابع کے طور پر استعمال کی جاتا ہے۔
کچیلا میلا (رک) کے ساتھ بطور تابع جیسے میلا کچیلا۔
کچھ زبرک، جزم چھ۔ امث، ہ۔ بغل، پہلو؛ عورت کا اندام نہانی؛ دیوار کا گوشہ، کونا؛ جانگھیا، کچھا۔
کچھ پیش ک، جزم چھ۔ صف۔ ذرا، تھوڑا سا، معمولی۔
کہاوت: کچھ اودے نے دیا، کچھ پودے نے دیا، ہمارا کام بن گیا اِدھر اُدھر کی مدد سے کام ہو گیا۔
کہاوت: کچھ آتا ہے نہ جاتا ہے نکما ہے، نالائق ہے۔
کہاوت: کچھ بسنت کی بھی خبر ہے دُنیا کے حالات کی بھی کچھ خبر ہے (ہوشیار کرنے کے لیے کہا جاتا ہے)۔
محاورہ: کچھ بن نہ پڑنا کوئی تدبیر کارگر نہ ہونا؛ کچھ اور سمجھ میں نہ آنا۔
کہاوت: کچھ تم نے سمجھا، کچھ ہم نے سمجھا، اوروں کو خبر نہ ہوئی کسی بات کا تمھیں خیال ہوا، کسی بات کا ہمیں، اس طرح بات بن گئی؛ راز کی بات دل میں رکھو اور دوسروں پر ظاہر نہ کرو۔

کہاوت: کچھ تو باؤلی، کچھ بھوتوں کھدیڑی بے وقوف عورت کے متعلق کہتے ہیں کہ پہلے ہی بے وقوف تھی حالات نے اور بھی مت ماردی۔
کہاوت: کچھ تو خربوزہ میٹھا، کچھ اُوپر سے ڈالا قند جب ایک خوبی پر دوسری خوبی کا اضافہ ہو جائے تب کہتے ہیں کہ پہلے ہی خوب تھا، اب خوب تر ہے۔
کہاوت: کچھ تو گیہوں گیلے، کچھ جندری ڈھیلی کام نہ کرنے کے سو بہانے بنائے جاسکتے ہیں۔
کچھ تو ہے کوئی خاص بات ضرور ہے۔
کہاوت: کچھ جدا ہی تیر ماریں گے (طنزاً) کون سی بہادری کریں گے۔ یہی تو اُس مشکل کام کو بنائیں گے۔
کہاوت: کچھ خلل تو ہے جس سے یہ خلل ہے اِس نقص کی کوئی وجہ ہے۔
فقرہ: کچھ دال میں کالا ہے کوئی مشتبہ امر ہے، کوئی شرمناک پہلو ضرور ہے، کچھ راز یا بھید ضرور ہے۔
کہاوت: کچھ دے، کچھ دلا دے، کچھ کا دینا ہی کیا ٹالنے والے کی نسبت کہتے ہیں کہ دیتا دلاتا کچھ نہیں باتوں سے ٹال دیتا ہے۔
کہاوت: کچھ دیا ہی (آگے) کام آتا ہے صدقہ و خیرات ہی کام آتے ہیں یا نجات دلاتے ہیں۔
محاورہ: کچھ زور نہ چلنا کام نہ بن پڑنا، کچھ نہ کرسکنا، بس میں نہ ہونا، اختیار میں نہ ہونا۔
کہاوت: کچھ سوارتھی، کچھ پرمارتھی کچھ اپنے لیے کچھ خدا کے لیے۔ دین اور دُنیا دونوں کا خیال چاہیے۔
کہاوت: کچھ سونا کھوٹا، کچھ سنار کھوٹا دونوں ہی میں خرابی ہے۔ دونوں طرف خرابی ہو تو لڑائی ہوتی ہے۔ نیز کچھ سونے کھوٹ کچھ سنارے کھوٹ۔
محاورہ: کچھ سے کچھ ہونا حالت بالکل بدل جانا، ادنیٰ سے اعلیٰ یا اعلیٰ سے حقیر ہونا، کایا پلٹ جانا۔
محاورہ: کچھ کا کچھ کرنا ہدایات کے اُلٹ کام کرنا؛ اصل میں تبدیلی کردینا، بالکل بدل دینا۔
کہاوت: کچھ گڑ ڈھیلا، کچھ بنیا دونوں کا قصور ہے کچھ غلطی خریدنے والے کی ہے اور بیچنے والے کے مال میں بھی کچھ خرابی ہے۔
کہاوت: کچھ گوشہ جھکے، کچھ کمان صلح کے واسطے دونوں طرف سے نرمی ہونی چاہیے۔

کہاوت: **کچھ گیہوں گیلے، کچھ جانگر ڈھیلے** بہانہ باز عورت کے متعلق کہتے ہیں۔کام نہ کرنے کے سو بہانے۔ (جانگر = ٹانگیں)۔

کہاوت: **کچھ لوہا کھوٹا، کچھ لوہار** طرفین کا قصور ہے۔

کہاوت: **کچھ لیتے ہو؟ کہا اپنا کام کیا ہے۔ کچھ دیتے ہو؟ کہا یہ شرارت بندے کو نہیں آتی** لینے کو تیار مگر دینے سے انکار۔

**کچھار** زبرک۔اند،ہ۔ دریا کے قریبی نشیبی زمین؛ ترائی جہاں عموماً شیر رہتے ہیں۔

**کچھارنا** زبرک، جزم ر۔فعل لازم۔ دھو کر پاک صاف کرنا۔

**کچھنا** زبرک، جزم چھ۔اند،ہ۔ پاجامہ جس کے پائنچے چھوٹے اور گھٹنے سے اوپر ہوتے ہیں، جانگھیا۔

**کچھوا** زبرک، جزم چھ۔اند،ہ۔ ایک آبی جانور جس کے جسم پر سخت خول ہوتا ہے، سنگ پشت۔

کہاوت: **کچھوے کا کاٹا کٹھوتی سے بھی ڈرتا ہے** آفت رسیدہ آدمی ادنیٰ مصیبت سے بھی ڈرتا ہے۔کٹھوتی = پانی کا حوض۔

**کچھوانسی** زبرک، جزم چھ، ن غنہ۔امث۔ زمین کی پیائش کی ایک پیانہ، ۲۰۰ سوانسی کے برابر۔

**کچھوٹی** زبرک، ومع۔امث،ہ۔ لنگوٹی۔

## ک۔ح

**کحال** لیٹا پیش ک۔اند،ع۔ آنکھوں کا علاج کرنے والا، معالجِ چشم؛ لوگوں کی آنکھوں میں سرمہ لگانے والا۔

**کحل** (۱) لیٹا پیش ک، جزم ح۔اند،ع۔ سرمہ، آنجن، انزروت۔

**کحل الجواہر** (پیش ل، غم ا، جزم ل، زبر ج، زیرہ) وہ سرمہ جس میں موتی پیس کر ملائے گئے ہوں، جواہرات کا سرمہ۔

**کحلی** سرمئی رنگ کا۔

**کحل** (۲) لیٹا پیش ک، جزم ح۔اند۔ قحط کا سال۔

**کحیل** لیٹا پیش ک، ی۔صف،ع۔ سرمہ لگی ہوئی آنکھ۔

## ک۔د

**کد** (۱) زبرک۔امث،ع۔ پرخاش، دشمنی؛ ضد، ہٹ؛ محنت، کوشش، جدوجہد، سعی، سرگرمی۔

محاورہ: **کد رکھنا** عداوت رکھنا، دشمنی رکھنا۔

**کدو کاوش** سخت زحمت کشی؛ چھان بین، جستجو۔

**کد** (۲) زبرک۔امث۔ کب۔

کہاوت: **کد کے کد آئے، میرے من نہیں بھائے** اتنی دیر کے بعد آپ کا آنا ہمیں پسند نہیں۔

**کد** (۳) زبرک۔اند،ف۔ گھر، مکان۔

**کدبانو** گھر کی مالکہ۔

**کدخدا** گھر والا، دولھا، خاوند۔نیز کتخدا۔

**کدخدائی** نکاح، بیاہ۔نیز کتخدائی۔

**کدارا** زبرک۔اند،ہ۔ کلیان ٹھاٹھ کا ایک راگ جسے چاندنی رات میں گایا جاتا ہے۔

**کدال** پیش ک۔اند،ہ۔ زمین کھودنے کا ایک نوک دار اوزار۔

محاورہ: **کدال سے فصل کھلواؤ** جب کوئی شخص بعید از عقل باتیں کرے تو اُس کے جواب میں کہا جاتا ہے کہ تم پاگل ہو اس لیے نشتر کے بجائے کدال سے اپنا اپنا خون نکلواؤ۔

کہاوت: **کدال نہ پھاوڑا، بڑا کھیت ہمارا** شیخی بہت لیکن پاس کچھ نہیں۔زبانی جمع خرچ ہے جبکہ عملاً کچھ بھی نہیں۔

**کدام** پیش ک۔کلمۂ استفہام،ف۔ کون سا، کون؛ کیسا۔

**کدائی** پیش ک۔امث،ہ۔ کودنے کا عمل؛ (گھوڑوں کا) چھوٹی دیواروں یا گڑھوں پر سے کودنا۔

**کدخدائی** زبرک، جزم د، پیش خ۔ رک: کتخدائی۔

**کدر** زبرک، زبر د۔اند،ع۔ میلا پن، گدلا پن؛ کدورت۔

**کدر** زبرک، شدزبر د۔صف،ع۔ ذلیل، کمینہ۔

**کدرنا** زبرک، زبر د، جزم ر۔صف۔ ڈرنا؛ مٹنا، فنا ہونا۔

**کدکڑا** پیش ک، زبر د، جزم ک۔اند۔ اُچھل کود، چوکڑی۔

محاورہ: **کدکڑے بھرنا** اُچھلتے ہوئے چلنا؛ کود پھاند کرنا۔

**کدم** زبرک، زبر د۔اند،ہ۔ خوشبودار اور خوش رنگ پھولوں کا ایک درخت جس کے بارے میں روایت ہے کہ کرشن جی اس کے نیچے سے نہاتی ہوئی گوپیوں کے کپڑے چرا کر لے گئے تھے۔

**کدن** زبرک، زبر د۔امث۔ سمت، طرف، جانب۔

**کدن** پیش ک، زبر د۔اند۔ سونا، کندن۔

**کدو** زبرک، ومع۔اند،ف۔ ایک بیل کا گول لمبوترا پھل جس کی کئی قسمیں ہیں، گھیا، لوکی، کدوے شیریں۔

محاورہ: **کدو پر مارنا** بے وقعت جاننا، حقیر سمجھا، غیر اہم جاننا۔

**کدوے تلخ** کدو کی ایک قسم جس کا پھل کڑوا ہوتا ہے۔

**کدوکش** کدو یا مولی وغیرہ کو رگڑ کر اُس کے باریک باریک ریشے بنانے کا دھاتی آلہ۔ نیز **بلّی کش**۔

محاورہ: **کدو کرنا** بے وقعت جاننا، حقیر سمجھنا، غیر اہم جاننا؛ (کاشت کاری) دھان کی فصل کی پنیری لگانے سے پہلے بہت زیادہ پانی کھڑا کر کے ٹریکٹر وغیرہ سے زمین کو نرم کرنا۔

**کدودانہ** زبر ک، وسع، زبرن۔ اند، ف۔ پیٹ میں پیدا ہونے والے ایک قسم کے کیڑے۔ نیز ایک جلدی بیماری جس میں گومڑے پڑ جاتے ہیں۔

**کدورت** زبر ک، وسع، زبر ر۔ اند، امث، ع۔ گدلا پن؛ دل کا ملال، رنجش؛ کینہ، دشمنی۔

محاورہ: **کدورت دھونا** دل سے کینہ صاف کرنا۔

محاورہ: **کدورت رکھنا** کینہ رکھنا؛ عداوت رکھنا۔

**کدہ** زبر ک، زبر د۔ اند، ف۔ ٹھکانہ، جگہ؛ گھر، خانہ۔ مرکبات میں لاحقہ کے طور پر مستعمل۔

**کدیور** زبر ک، ے، زبر و۔ اند۔ باغ کی رکھوالی کرنے والا، مالی۔

**کدھر** زبر ک، زبر دھ۔ متعلق فعل۔ کہاں، کس طرف؛ کس جگہ۔

**کدھن** زبر ک، پیش دھ۔ متعلق فعل۔ طرف، جانب۔

## ک ۔ ڈ

**کڈھب** پیش ک، زبر ڈھ۔ صف، ہ۔ ٹیڑھا، بے ڈول، بدوضع۔

**کڈھنگ** پیش ک، زبر ڈھ، ن غنہ۔ صف، ہ۔ بداطوار، بے ڈھنگا۔

## ک ۔ ذ

**کذا** زبر ک۔ متعلق فعل، ع۔ ایسا ہی ہے؛ اُس طرح، ویسا۔

**کذاب** زیر ک۔ اند، ع۔ انکار کرنا؛ جھوٹ بولنا۔

**کذّاب** زبر ک، شد ذ۔ اند، صف، ع۔ بہت زیادہ جھوٹ بولنے والا۔

**کذب** زیر ک، جزم ذ۔ اند، ع۔ جھوٹ، دروغ۔

## ک ۔ ر

**کر** زبر ک۔ اند۔ کرنا (رک) کا امر۔

محاورہ: **کر بیٹھنا** کوئی بات بغیر سوچے سمجھے اختیار کر لینا، جلدی میں صحیح یا غلط قدم اُٹھا لینا۔

کہاوت: **کر بھلا، ہو بھلا، انت بھلے کا بھلا** نیکی کرنے والا فائدے میں رہتا ہے۔ نیکی کا انجام نیک ہوتا ہے۔

کہاوت: **کرتا اُستاد، نہ کرتا شاگرد** جو محنت کرتا ہے وہ ماہر ہو جاتا ہے۔ نہ کرنے والا نالائق رہتا ہے۔

کہاوت: **کرتو ڈر، نہ کرتو ڈر** جب کسی بے گناہ پر الزام ہو تو کہتے ہیں خدا سے ہر وقت پناہ مانگنی چاہیے۔ نیز **کرتو ڈر، نہیں تو خدا کے غضب سے ڈر**۔

کہاوت: **کرتے کی سب بدیا ہے** عمل یا مشق کرنے سے کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ مشق ہی سے مہارت حاصل ہوتی ہے۔ محنت ہی سے علم حاصل ہوتا ہے۔

کہاوت: **کر جاوے داڑھی والا، پکڑا جائے مونچھوں والا** کرے کوئی شبہ کسی پر ہو۔ یا جرم کوئی کرے اور پکڑا کوئی جائے۔

کہاوت: **کر سیوا، کھا میوہ** جس نے خدمت کی اُس نے فائدہ اُٹھایا؛ خدمت میں عظمت ہے۔

کہاوت: **کر کھیتی پردیس کو جائے، تا کو جنم ارکات جائے** اگر کاشت کار پردیس کو چلا جائے تو عمر ضائع کرتا ہے۔

کہاوت: **کر لے سو کام، بھج لے سو رام** اس دنیا میں جو کچھ ہو سکتا ہے کر لینا چاہیے اور خدا کو یاد کرنا چاہیے۔

کہاوت: **کر نہ کرتوت، لڑنے کو مضبوط** کام کچھ ہو نہیں کر سکتا لڑنے کو تیار رہتے ہیں۔

**کر** (۲) زبر ک۔ امث، اند۔ چنگی، محصول، ٹیکس۔

محاورہ: **کر اُگاہنا** محصول اکٹھا کرنا۔

محاورہ: **کر باندھنا** کسی بات کو معمول بنا لینا۔

**کر** (۳) زبر ک۔ صف، ف۔ خواہش، آرزو؛ طاقت، قوت؛ شان، رعب، دبدبہ؛ چین، سکھ۔

**کرّوفر** شان و شوکت، رعب و دبدبہ، تزک و احتشام۔

**کر** (۴) زبر ک۔ اند، س۔ ہاتھ۔

کہاوت: **کر پانی نہ منہ پانی** گندے شخص کے متعلق کہتے ہیں، جو ہاتھ منہ بھی نہ دھوئے۔

**کرات** زیر ک۔ صف۔ وحشی، غیر مہذب۔

**کرّات** زبر ک، شد ر۔ امث، ع۔ کرت (رک) کی جمع۔

**کرّات و مرّات** (زبر م، شد ر) بہت مرتبہ، بار بار۔

**کرّار** زبر ک، شد ر۔ صف، ع۔ زوردار حملہ کرنے والا، بار بار حملہ کرنے والا، وہ جو دشمن پر تابڑ توڑ حملے کرے؛ (کنایۃً) بہت بہادر، دلیر۔

**کرارِ بے فرار** حملہ کر کے ڈٹ جانے والا، حملے کے بعد نہ بھاگنے والا؛ حضرت علیؓ کا لقب۔

**کرارا (۱)** زبرک۔صف۔ سخت، کڑا، بگڑا، زورآور؛ گھی میں بھنا ہوا، خستہ؛ تیز مرچ مسالے والا؛ تازہ (پژمردہ کی ضد)؛ (کنایۃً) دلیر، جری، بہادر۔

**کرارے دم** تازہ دم، جو تھکا ماندہ نہ ہو؛ (متعلق فعل) استقلال سے، ثابت قدمی سے۔

**کرارا (۲)** زبرک۔اند۔ دریا کا وہ کنارہ جو نسبتاً زیادہ اونچا ہو۔

**کراڑ** زبرک۔اند،ہ۔ غلے کا تاجر۔

**کراز** زبرک۔اند۔ وہ شیشی یا بوتل جس کا منہ تنگ ہو۔

**کراسہ** پیش ک،زبرس۔اند،ع۔ کتاب کا جزو، چھوٹی کتاب جو غیر مجلد ہو۔

**کرام** زبرک۔صف،جمع،ع۔ کریم (رک) کی جمع۔

**کرام** پیش ک۔صف،ع۔ سخی، فیاض؛ عظیم، بلند مرتبہ۔

**کرامات** زبرک۔امث،جمع،ع۔ کرامت (رک) کی جمع۔

محاورہ: **کرامات دکھانا** معجزہ دکھانا، کرشمہ دکھانا؛ خوبی دکھانا، جوہر دکھانا۔

**کرامت** زبرک،زبرم۔امث،ع۔ عظمت، بزرگی؛ وہ حیرت انگیز بات جو ولی سے صادر ہو، انوکھی بات، شعبدہ؛ عنایت، بخشش؛ خوبی، عمدگی۔

محاورہ: **کرامت دکھانا** عجیب کام کرنا، شعبدہ کرنا، کرشمہ دکھانا۔

محاورہ: **کرامت فرمانا** بخشنا، عطا کرنا۔

**کران** زبرک۔اند،ف۔ کنارہ، انتہا، حد۔

**کرانا** زبرک۔فعل مرکب۔ دوسرے سے کام کروانا، کام لینا۔

**کرانت (۱)** لیٹا زیرک، جزم ن۔امث،ہ۔ روشنی، چمک دمک؛ سبقت لے جانا، آگے بڑھ جانا؛ چھا جانا، اوپر چڑھ جانا؛ راس چکر، سورج کا چکر، کسی جرمِ فلکی پر زوال آ جانا۔

**کرانت (۲)** لیٹا زیرک، جزم ن۔اند۔ اگلے وقتوں کا ایک پیمانہ (ایک پائی میں بیس کرانت ہوا کرتی تھیں)۔

**کرانتی** جزم ک، جزم ن۔امث۔ بڑی تبدیلی، انقلاب۔

**کرانچی** جزم ک، ن مغ۔امث،ہ۔ سامان ڈھونے کی گاڑی جو بانس کے بجائے لکڑی سی بنی ہو، ٹھیلا؛ لکڑی سے بنائی گئی گاڑی جو دہلی میں کوڑا کرکٹ اُٹھانے کے لیے استعمال کی جاتی تھی یہ چاروں طرف سے بند جبکہ اوپر سے کھلی ہوتی تھی۔

**کرانہ** زبرک،زبرن۔اند،ف۔ کنارہ، ساحل۔

**کرانی** زبرک۔اند۔ عیسائی، انگریز دفتر میں کلرک۔

**کراہ (۱)** زبرک۔امث۔ کسی درد یا تکلیف کی وجہ سے نکلنے والی آواز۔

**کراہ (۲)** زبرک۔اند۔ ناپسندیدگی، بیزاری؛ کراہت۔

**کراہ** پیش ک۔اند،ہ۔ ٹیڑھا راستہ، غلط راستہ؛ برا کام، عملِ بد۔

**کراہت** زبرک،زبرہ۔امث،ع۔ ناپسندیدگی؛ نفرت، بیزاری، گھن۔

محاورہ: **کراہت آنا** گھن آنا، نفرت ہونا۔

**کراہنا** زبرک، جزم ہ۔فعل لازم۔ درد یا تکلیف کی شدت کی وجہ سے دردناک آواز نکالنا۔

**کراؤ** زبرک، ورج۔اند،ہ۔ بیوہ کی شادی دیور یا جیٹھ سے کر دینا؛ رانڈ کو گھر میں ڈال لینا۔

**کراؤ** زبرک، ورج۔اند،ہ۔ ایک قسم کا چھوٹا مٹر۔

**کرائے** جزم ک۔اند،جمع۔ **کرایہ** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کرائے پر دینا** مکان وغیرہ استعمال کے لیے اُجرت پر دینا۔ نیز **کرائے پر چڑھانا**۔

**کرائے کا ٹٹو** اُجرت لے کر کوئی بھی کام کر دینے والا۔

کہاوت: **کرائے کا ٹٹو، لگ گیا مدو** پیسے بھی خرچ کیے اور تکلیف بھی اُٹھائی۔

**کرایہ** جزم ک، زبری۔اند،ف۔ کسی شے (مکان، گاڑی وغیرہ) کے استعمال کا معاوضہ؛ بھاڑا، اُجرت۔

**کرایہ دار** معاوضہ ادا کر کے کسی مکان میں رہنے والا۔

**کرایہ نامہ** وہ دستاویز جو مکان کے مالک اور کرایہ دار کے مابین معاہدہ کے طور پر لکھی جاتی ہے جس میں کرایہ کے ادا کرنے اور استعمال کی شرائط وغیرہ درج ہوتی ہیں۔

**کرب** زبرک، جزم ر۔اند،ع۔ سخت تکلیف، غم، رنج؛ اضطراب، بے چینی، ذہنی کوفت۔

**کرب انگیز** (ن غنہ،ی) دُکھ دینے والا، تکلیف دینے والا۔

**کرب ناک** دُکھ دینے والا، تکلیف دہ۔

**کربڑا** زبرک، جزم ر، زبرب۔اند،صف۔ سفید اور سیاہ ملا ہوا، چتکبرا۔ (امث) کربڑی۔

**کربلا** زبرک، جزم ر، زبرب۔اند،ع۔ عراق میں وہ مقام جہاں حضرت امام حسینؓ اور اُن کے ساتھی شہید ہوئے؛ (کنایۃً) ایسی جگہ جہاں لاشیں بکھری ہوں؛ وہ مقام جہاں پانی میسر نہ ہو۔

**کربی** زبرک، جزم ر۔امث،ہ۔ مویشیوں کو چارے کے طور پر کھلایا جانے والا جوار یا باجرے کے پودے کا ڈنٹھل۔

**کرپا** زیرک، جزم ر۔امث،ہ۔ مہربانی، عنایت، نوازش؛ کرم۔ اصلاً: کرپا (جزم ک، زیرک)۔

**کرپال** زیرک، جزم ر۔صف،ہ۔ مہربانی کرنے والا، رحم دل۔

**کرپان** زیرک، جزم ر۔اند،ہ۔ چھوٹی سی تلوار جس سے بھینٹ چڑھائی جائے (یہ بطورِ مذہبی نشانی سکھوں کے پاس ہوتی ہے)، خنجر۔

**کرپز** پیش ک، جزم ر، پیش پ۔صف،ف۔ دغاباز، حیلہ گر، عیار۔

**کرپزی** مکاری، عیاری۔

**کرت** زبرک، زبرر۔اند، امث۔ فعل، کام، عمل؛ (فعل متعدی) کرتا ہے، کرتی ہے۔

**کرت** زبرک، شدزبرر۔امث،ع۔ نوبت، باری۔

**کرت** لیٹا زیرک، زیرر۔صف۔ ختم کیا ہوا، تکمیل شدہ؛ کیا ہوا۔

**کرت** پیش ک، پیش ر۔صف،ہ۔ بے موسم؛ بے موقع۔

**کرتا** زبرک، جزم ر۔صف، اند۔ بنانے والا۔ نیز (رک) کرتار۔

کہاوت: **کرتا اُستاد، نہ کرتا شاگرد** جو محنت کرتا ہے وہ ماہر ہو جاتا ہے۔ نہ کرنے والا نالائق رہتا ہے۔

**کرتا دھرتا** کرنے والا، فاعل، منتظم؛ مجاز، اختیار والا۔

**کُرتا** پیش ک، جزم ر۔اند،ف۔ رک: کُرتہ۔

**کرتار** زبرک، جزم ر۔صف۔ پیدا کرنے والا، بنانے والا، خالق، اللہ تعالیٰ۔

**کرتب** زبرک، جزم ر، زبرت۔اند۔ ہنر، مہارت؛ چالاکی، ہوشیاری؛ شعبدہ، بازی گری؛ کھیل۔

کہاوت: **کرتب کی سب بدیا ہے** عمل یا مشق کرنے سے کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ مشق ہی سے مہارت حاصل ہوتی ہے۔ محنت ہی سے علم حاصل ہوتا ہے۔

**کرترم** لیٹا زیرک، لیٹا زیرر، جزم ت، زیرر۔صف،مذ۔ جعلی، بنایا ہوا، مصنوعی۔

**کرتوت** زبرک، جزم ر، و مع۔جمع،مذ۔ کارستانیاں، بُری حرکتیں، بے ہودہ حرکتیں؛ مکاری، عیاری۔

**کُرتہ** پیش ک، زبرت۔اند،ف۔ پوری آستینوں والی بغیر کف کی قمیص۔

**کُرتی** پیش ک، جزم ر۔امث،ف۔ بغیر آستینوں کا چھوٹا اور اُونچا کرتہ جسے عورتیں انگیا کے طور پر پہنتی ہیں، سینہ بند۔

محاورہ: **کرتی اُٹھا اُٹھا کے کوسنا** شرم و حیا کو بالائے طاق رکھتے ہوئے برا بھلا کہنا، بددعائیں دینا۔

**کرجگ** زبرک، جزم ر، پیش ج۔اند،ہ۔ کام کرنے کا زمانہ، عرصۂ حیات، زمانۂ حال۔

**کرچ** زبرک، جزم ر۔امث،ہ۔ پتلی دودھاری تلوار؛ نکیلا ٹکڑا، ریزہ۔ نیز عام: کرَچ (زیرک، زبرر)۔

**کرچی** زیرک، جزم ر۔امث،ہ۔ کسی چیز خصوصاً شیشے، چینی وغیرہ کا ٹوٹا ہوا ٹکڑا یا ریزہ۔

محاورہ: **کرچی کرچی کرنا** ریزہ ریزہ کرنا، چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا۔ نیز **کرچیں کرچیں کرنا**۔

**کرچھا** زبرک، جزم ر۔اند،ہ۔ لوہے کا لمبے دستے کا پیالہ نما ظرف جس میں (بگھار دینے کے لیے) گھی وغیرہ کڑکڑاتے ہیں، بڑی ڈوئی۔ تص: **کرچھی**۔

**کرچھال** زبرک، جزم ر۔امث،ہ۔ چھلانگ، چوکڑی۔

**کرخت** زبرک، زبرر، جزم خ۔صف،ف۔ سخت، درشت، تلخ، ناگوار شے یا بول۔

اسم کیفیت: **کرختگی** (زبرک، زبرر، جزم خ، جزم ت) سختی، کُھرا پن، درشتی۔

**کرد** زبرک، جزم ر۔اند۔ کیچڑ، دلدل؛ کرپان، چھوٹی تلوار۔

**کردا** زبرک، جزم ر۔اند،ہ۔ میل کا وہ وزن جو کسی دھات کو صاف کرنے کے دوران میں اصلی وزن سے خارج کر دیا جاتا ہے۔ منہائی، کٹوتی، دھڑا۔

**کردار** زبرک، جزم ر۔اند،ف۔ طبیعت، خصلت جو طرزِ عمل سے ظاہر ہو، چلن، روش، قماش؛ کسی کہانی کا فرد۔

**کردگار** زبرک، جزم ر، جزم د۔اند،ف۔ کارساز، کام بنانے والا؛ عالمِ غیب، مالکِ حقیقی، خدائے برتر۔

**کردنی** زبرک، جزم د، زبرد۔صف،ف۔ کرنے کے لائق، کرنے کے قابل، کرنے جوگا۔

کہاوت: **کردنی خویش، آمدنی پیش** بُرے کام کا برا نتیجہ، جیسا کیا ویسا پھل پالیا۔

**کردھنی** زبرک، جزم ر، زبرد ھ۔امث،ہ۔ ایک قسم کی زنجیر جسے ہندو بچے اپنی کمر پر باندھتے ہیں۔

**کررر** زبرک، جزم ر، زبرر۔امث، نقلِ صوت۔ کسی شے کے چٹخنے یا مشین وغیرہ کی گراریوں کے تیزی سے گھومنے کی آواز۔

**کرسف** پیش ک، پیش س۔اند۔ دوات میں ڈالی جانے والی روئی یا کپڑے کا ٹکڑا جسے روشنائی میں ڈبوئے رکھتے ہیں۔

**کرسمس** جزم ک، زیرس، زیرم۔اند۔ عیسائیوں کا ایک تہوار جو پچیس دسمبر کو (حضرت عیسیٰؑ کے یوم پیدائش کے طور پر) منایا جاتا ہے۔

**کرسی** زبرک، جزم ر۔امث،ہ۔ گوبر کا خشک ٹکڑا، چھوٹا اوپلا یا ٹکڑا۔

**کرسی** پیش ک، جزم ر۔امث،ع۔ اُونچی نشست، بیٹھنے کی جگہ، جس پر ٹانگیں

لٹکا کر بیٹھتے ہیں؛ عہدہ، منصب، اقتدار؛ نسبی سلسلہ، پیڑھی، پشت، شجرہ۔ (تعمیرات) عمارت یا ستون کا پایہ جو اُس کی بلندی میں اضافہ کرتا ہے، تھونی۔ (خوش نویسی) حروف کے دائروں اور کشش کی مناسب ترتیب، اُٹھان۔

محاورہ: **کرسی سنبھالنا** منصب پر فائز ہونا؛ عہدہ کی ذمہ داریاں قبول کرنا، عہدہ سنبھالنا۔

**کرش** زبرک، زیرر۔ امذ، صف۔ دبلا، پتلا؛ لاغر، کمزور۔

**کرشمہ** زبرک، زیرر، جزم ش، زبرم۔ امذ، ف۔ کمال کی بات، انوکھی بات؛ اچانک ظہور ہونے والی کیفیت، معجزہ، شعبدہ؛ آنکھ کا اشارہ؛ ناز و انداز۔

**کرشمہ ساز** کرشمہ دکھانے والا، انوکھے کام کرنے والا۔

**کرشن** جزم ک، زیرر، جزم ش۔ امذ، س۔ وشنو کے دس اوتاروں میں سے آٹھواں اوتار؛ کنیا جی کا لقب؛ سیاہ رنگ؛ گہرا نیلا رنگ۔

**کرشن پکش** (زبرپ) چاند کی آخری چند راتیں جب اندھیرا ہوتا ہے؛ وہ پندرہ دن جن میں چاند گھٹتا ہے۔

**کرفت** جزم ک، زیرر، جزم ف۔ امذ۔ فضلہ، پاخانہ؛ وہ شخص جو اپنے آپ کو صاف نہ کر سکے، گندہ انسان۔

**کرفیو** زبرک، جزم ر، زیرف، ومع۔ امذ۔ بدامنی کو روکنے کے لیے خانہ بندی کا حکم جس میں کوئی عام شخص مقررہ اوقات کے علاوہ گھر سے نہیں نکل سکتا۔ انگریزی میں: Curfew۔

**کرک** زبرک، زبرر۔ امذ، ہ۔ دکھ، درد، ٹیس، کسک۔

**کرک** زبرک، جزم ر۔ امذ، ہ۔ کیکڑا، برج سرطان؛ آنکھ کی پتلی۔

**کرکٹ** زیرک، جزم ر، زیرک۔ امذ، ہ۔ گھاس پھوس، خس و خاشاک، عموماً کوڑا کے ساتھ مستعمل۔

**کرکچ** زبرک، جزم ر، زبرک۔ امذ، ہ۔ سمندری پانی کو خشک کر کے حاصل کیا گیا نمک۔

**کرکرا** زیرک، جزم ر، زیرک۔ صف، ہ۔ کنکریلا، خاک ملا ہوا، جس کو منہ میں لینے سے دانتوں کے نیچے ریت کے ذرے محسوس ہوں؛ بے مزہ، بے لطف، بے ذائقہ؛ خراب۔ نیز کرکری۔

اسم کیفیت: **کرکراہٹ** وہ آواز جو خستہ چیز کو چبانے سے نکلے۔

**کرکرا** پیش ک، جزم ر، پیش ک۔ صف، ہ۔ خستہ، جسے چبانے سے کُرکُر کی آواز نکلے۔ (مث) کرکری۔ نیز کرم کرم (پیش ک، زبرر)۔

**کرکری** زیرک، جزم ر، زیرک۔ صف، مث، ہ۔ ہتک، ہیٹی؛ ذلت، رسوائی۔

محاورہ: **کرکری ہونا** بے عزتی ہونا، رسوائی ہونا۔

**کرکری تاش** زیرک، جزم ر، زیرک۔ امذ۔ ادنیٰ قسم کا زربفت جس میں ریشم کے تار زیادہ اور سنہری تار کم ہوں۔

**کرکری خانہ** زیرک، جزم ر، زبرن۔ امذ۔ کباڑ خانہ، پرانا سامان رکھنے کا خانہ۔

**کرکولنا** زبرک، جزم ر، وج۔ فعل مرکب۔ کسی ٹھوس شے کو اندر سے خالی کرنا، کھوکھلا کرنا؛ گودا نکالنا۔

**کرگا** (۱) زبرک، جزم ر۔ امذ۔ جنگ کے موقع پر گایا جانے والا نغمہ۔

**کرگا** (۲) زبرک، جزم ر۔ امذ۔ جلاہوں کے کپڑا بننے کی جگہ، کھڈی۔ فارسی کے لفظ ''کارگاہ'' کا بگاڑ۔

کہاوت: **کرگھا چھوڑ تماشے جائے، ناحق چوٹ جولاہا کھائے** اپنا کام چھوڑ کر دوسرے کے کام میں دخل دینے والا یا دوسروں کی نقالی کرنے والا نقصان اُٹھاتا ہے۔ نیز **کرگھا چھوڑ جولاہا جائے، ناحق چوٹ بیچارہ کھائے۔**

**کرگدن** زبرک، جزم ر، زبرگ، زبرد۔ امذ، ف۔ ایک جانور جس کی کھال بہت سخت ہوتی ہے اور اگلے وقتوں میں اس سے ڈھالیں بنائی جاتی تھیں، گینڈا۔

**کرگس** زبرک، زبرگ۔ امذ، ف۔ مردار خور پرندہ، گدھ۔

**کرم** (۱) زبرک، زبرر۔ امذ، ع۔ مہربانی، عنایت، بخشش؛ شرافت، بزرگی۔

**کرم پرور** (زبرپ، زبرو) مہربان، شفیق۔ نیز کرم فرما۔

محاورہ: **کرم کرنا** نوازش کرنا، مہربانی کرنا، رحم کرنا۔

**کرم گستر** (پیش گ، جزم س، زبرت) بہت مہربان، رحم و نوازش کو عام کرنے والا۔

**کرم نوازش** ادائے تشکر کا کلمہ (غلط العوام: کرم نوازی)۔

**کرم** (۲) زبرک، زبرر۔ امذ۔ گوبھی۔

**کرم کلاہ** (زبرک، شدل) گوبھی کی ایک قسم جس میں پھول کے بجائے صرف پتے ہوتے ہیں، بند گوبھی، گانٹھ گوبھی۔

**کرم** زبرک، جزم ر۔ امذ، ہ۔ نصیب، قسمت، مقدر؛ کام، کاج۔

محاورہ: **کرم پھوٹنا** بدنصیب ہونا، برے دنوں کا آنا؛ بری جگہ شادی ہونا؛ شوہر کا مرجانا۔

**کرم جلی** بدبخت، بدنصیب، بدقسمت عورت۔

**کرم چاری** مزدور، کارکن۔

کہاوت: **کرم ریکھ/ لیکھ امٹ ہے** تقدیر کا لکھا نہیں مٹتا۔

کہاوت: **کرم ریکھ نہ مٹے، کرو کوئی لاکھوں چترائی** کوشش اور ہوشیاری سے بھی تقدیر کا لکھا نہیں مٹ سکتا۔

**کرم کابلیا** خوش قسمت، اچھے نصیب والا۔

کہاوت: **کرم کے بلیا، پکائی کھیر، ہو گیا دلیا** بدقسمت آدمی کا اچھا کام بھی خراب ہو جاتا ہے (بلیا = زور آور)۔

**کرم ہین** (ی) بدنصیب، بدقسمت۔

کہاوت: **کرم ہین جب ہوتے ہیں، سبھی ہوتے ہیں بام، چھاں جان کے بیٹھت ہیں، تہاں ہوتے ہیں گھام** بدقسمتی میں سب کام اُلٹے ہوتے ہیں آدمی چھاؤں دیکھ کر بیٹھتا ہے تو دھوپ آجاتی ہے (ہین = ہیٹا)۔

کہاوت: **کرم ہین کھیتی کرے، بیل مریں یا سوکھا پڑے** اگر بد قسمت آدمی کھیتی کرتا ہے تو بیل مر جاتے ہیں یا خشک سالی ہو جاتی ہے۔ یعنی بد قسمت کو ہر کام میں نقصان ہوتا ہے۔

**کرم اللّٰہ وجہہٗ** زبرک، شدزبرر، زبرم، اغم، شدل، لیٹا پیش ہ، زبرو، جزم ج، زبرہ، پیش ہ مثل دمع۔ جملۂ دعائیہ۔ اللّٰہ تعالیٰ اُس کے چہرے کو باشرف کرے۔ حضرت علیؓ کے نام کے ساتھ مستعمل۔

**کِرم** زیرک، جزم ر۔ اند، ف۔ کیڑا، دودہ۔

محاورہ: **کرم بہنا** سر میں بہت زیادہ جوئیں ہونا۔

**کرم پیلہ** (ی) ریشم کا کیڑا۔

**کرم خوردہ** (ومعدولہ، زبرد) کیڑا کھایا، بوسیدہ، گُھن لگا ہوا۔

**کرم شب افروز** جگنو۔ نیز کرمِ شب تاب۔

**کُرمُر** پیش ک، پیش م۔ امث، نقل صوت۔ پیٹ کے بولنے کی آواز، قراقر۔

**کرمی** زبرک، جزم ر۔ اند، صف۔ کام کرنے والا۔

**کُرمی** پیش ک، جزم ر۔ اند، ہ۔ ہندوؤں کی ایک نیچ ذات۔

**کرن** زبرک، زبرر۔ اند۔ کان، گوش۔

**کرن پھول** (دمع) کان کا ایک زیور جو گنبد نما ہوتا ہے۔

**کرن** زیرک، زبرر۔ امث، ہ۔ شعاع؛ سنہری یا روپہلی گوٹے کی تاروں سے بنی ہوئی لیس جو دوپٹوں وغیرہ پر لگاتے ہیں۔ جمع: کرنیں (جزم ر)۔

محاورہ: **کرن پھوٹنا** چمک پیدا ہونا۔

**کرن کا پہرا** صبح کا وقت، نور کا تڑکا۔

**کرنا** زبرک۔ فعل لازم۔ عمل میں لانا، انجام دینا؛ انتظام کرنا۔

کہاوت: **کرنا چاہے عاشقی اور ماما جی کا ڈر** کوئی بات کرنا ہو تو اس بات کی پروا نہیں کرنا چاہیے کہ کوئی اعتراض کرے گا۔

کہاوت: **کرنا ہے جو آج کر، کل کل مت کر، چلتا پھرتا آدمی چھن میں جاوے مر** جو کرنا ہو فوراً کر لینا چاہیے، کل پر ملتوی نہیں کرنا چاہیے کیونکہ زندگی کا کوئی بھروسہ نہیں ہے۔ چلتا پھرتا آدمی پل بھر میں مر جاتا ہے۔

**کرنا دھرنا** انتظام کرنا، بندوبست کرنا۔

کہاوت: **کرنا نہ کرتوت، لڑنے کو مضبوط** کام کچھ ہو نہیں کر سکتا لڑنے کو تیار رہتے ہیں۔

**کرّنا** زبرک، شدزبرر۔ امث، ف۔ بگل، نفیری۔ نیز کرنال۔

**کرنتا** زبرک، زبرر، جزم ن۔ صف۔ کرنے والا۔

**کرنٹ** زبرک، زبرر، جزم ن۔ اند۔ برقی رو۔ انگریزی: Current۔

**کرنجا** زبرک، زبرر، جزم ن۔ صف۔ نیلگوں، نیلی آنکھوں والا۔ (مث کرنجی)۔

**کرنجوا** زبرک، زبرر، جزم ن، جزم ج۔ اند۔ اناج کی بالوں کی ایک بیماری، کرنڈوا، اُستی۔

**کرنجوا** زبرک، زبرر، ن مغ، پیش ج۔ اند۔ ایک کانٹوں دار جھاڑی کے پھل کی گٹھلی میں سے نکلنے والا سفید مغز یا گری جسے دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے؛ ایک قسم کی آتش بازی۔ نیز کنڈوا۔

**کرنٹا** زبرک، زبرر، جزم ن۔ اند۔ دیسی ماں سے انگریز کی اولاد، اینگلو انڈین۔

**کرنڈ** پیش ک، زبرر، جزم ن۔ اند۔ ایک سخت پتھر جس پر چاقو وغیرہ کی دھار تیز کرتے ہیں۔ نیز کرنڈ پتھر۔

**کرنسی** زبرک، زبرر، جزم ن۔ امث۔ رائج الوقت سکہ؛ روپیہ پیسہ۔

**کرنی** زبرک، جزم ر۔ امث۔ معماروں کا اوزار جس سے پلستر پھیرتے ہیں؛ عمل، کام، مثلاً: جیسی کرنی ویسی بھرنی۔

**کرنی کا پھل** عمل کا بدلا۔

**کروا** زبرک، جزم ر۔ اند، ہ۔ مٹی سے بنا ٹونٹی والا برتن، چھوٹا گھڑا۔

**کرواچوتھ** زبرک، جزم ر، ولین۔ اند، ہ۔ ہندوؤں کا تہوار جو کاتک کی چار تاریخ کو منایا جاتا ہے۔

**کروبی** زبرک، دمع۔ اند، ع۔ فرشتہ؛ اعلیٰ درجے کا فرشتہ۔ نیز کرّوبی (شد ر)۔ جمع: کروبیم۔

**کروبیاں** (زبرک، شدر، دمع، زیرب) ملائکہ، فرشتے۔ نیز کرّوبیاں (شدر)۔

**کروٹ** زبرک، زبرو۔ امث۔ پہلو، ایک طرف؛ جانب، رُخ، بل؛ (مجازاً) طور، طریقہ، ڈھنگ؛ تبدیلی، انقلاب۔

محاورہ: **کروٹ (تک) نہ لینا** بالکل خبر نہ ہونا؛ واپس نہ پھرنا۔

محاورہ: **کروٹیں بدلنا** ایک پہلو سے دوسرے پہلو پر لیٹنا؛ بے چینی سے بار بار پہلو بدلنا، بے قرار ہونا؛ سو نہ سکنا۔

**کرودھ** جزم ک، وج۔ امذ،س۔ غصہ، تیہا،خفگی۔

**کروڑ** زبرک، وج۔اسم عدد۔ سولاکھ کا عدد یا ہندسہ۔

**کروڑ پتی** کروڑ روپے کا مالک، بہت متمول، بے انتہا دولت مند۔

**کڑور روپے کی ایک بات** بہت اعلیٰ درجے کی بات۔

**کڑور کی ایک** نہایت تجربے کی بات۔

**کروڑ گیری (ی)** چنگی کا محکمہ (دکنی اصطلاح)۔

**کروڑا** زبرک، وج۔امذ۔ مقامی سرکاری حاکم، تحصیل دار، نگراں۔

**کروڑی** کروڑ کا مالک؛ کر (محصول) اُگاہنے والا۔

**کروفر** زبرک، شدر، وج، زبرف۔امذ،امث۔ شان وشوکت، ٹھاٹ باٹھ، رعب ودبدبہ۔

**کرولنا** جزم ک، وج، جزم ل۔فعل مرکب۔ اندر سے باہر نکالنا، کُھرچنا؛ کریدنا۔

**کروہ** پیش ک، وج۔امذ،ف۔ کوس، تقریباً دو ہزار گز کا فاصلہ۔

**کروی** پیش ک، جزم ر۔صف، ع۔ کرے جیسا، گول، مدور۔

**کرہ** زبرک، شدزبرر۔امذ۔ بار، باری، مرتبہ، موقع؛ کسی عمل کی تکرار کا۔

**کرات** باریاں؛ تکرار، اعادہ۔ نیز **کرات ومرات**۔

**کرہ** پیش ک، زبرر۔امذ،ع۔ گولا، گول شے۔

**کرۂ ارض** (لیٹا زیرہ، زبرا، جزم ر) زمین۔

**کرہاً** زبرک، جزم ر، ہ دوزبر (ہن)۔متعلق فعل،ع۔ ناگواری سے؛ ناپسندیدگی سے؛ عموماً طوعاً کرہاً کی ترکیب میں مستعمل۔

**کرہائی** زبرک، جزم ر۔امذ۔ ایسا مرد جو لباس، گفتگو اور حرکات وسکنات میں عورتوں سے مشابہت رکھتا ہو۔

**کرے** زبرک۔امذ۔ کرنا (رک) کا صیغۂ مضارع۔

کہاوت: **کرے ایک، بھریں سب** ایک کے قصور کی سزا سب کو ملتی ہے۔ نیز **کرے ایک پکڑے جائیں سب**۔

کہاوت: **کرے چاکری، آوے چوٹ، سب سے بھلے بھیک کے روٹ** کام کرنے سے تکلیف ہوتی ہے، بھیک کی روٹی سب سے اچھی ہے کہ اس کے لیے محنت نہیں کرنی پڑتی۔

کہاوت: **کرے داڑھی والا، پکڑا جائے مونچھوں والا** قصور کوئی کرے اور پکڑا کوئی جائے۔

کہاوت: **کرے گا سو بھرے گا** جو قصور کرے گا سزا پائے گا۔

**کریا** جزم ک، زیرر۔امث، ہ۔ کام، فعل، ارادے؛ مذہبی رسم یا فرض۔ عام: رکریا۔

محاورہ: **کریا بگاڑنا** ذلیل کرنا، رُسوا کرنا۔

**کریا کرم** ہندو میت کو کفنانے، جلانے کی رسوم۔

**کریال** پیش ک، جزم ر۔امذ، ہ۔ پرندے کا اپنے بازو یا پروں کو کھجانا۔

محاورہ: **کریال میں آنا** پرندوں کا خوشی سے اپنے پروں کو پھڑ پھڑانا۔

محاورہ: **کریال میں ڈھیلا لگانا** رنگ میں بھنگ ڈالنا، عین موقع پر مزہ خراب کرنا، بدمزگی پیدا کرنا۔ نیز **کریال میں غلہ لگانا**۔

**کریانہ** زبرک، جزم ر، زبرن۔امذ۔ پرچون، خوردہ فروشی کا سامان؛ (طنزاً) بہت چھوٹی عمر کے بچے۔

**کریب** زبرک، ے۔امذ۔ ہم رنگ بناوٹ کے پھولوں کا باریک سوتی یا ریشمی کپڑا، چادانی۔

**کرید** پیش ک، ے۔امث۔ جستجو، تلاش، کاوش؛ خلش، اُدھیڑ بُن۔

محاورہ: **کرید کرید کر پوچھنا** ہر پہلو سے دریافت کرنا۔

**کریدنا** کسی چیز کی تلاش کرنا؛ کھرچنا؛ کھود کر باہر نکالنا؛ (مجازاً) ہر بات کی تفتیش کرنا، چھان بین کرنا۔

**کریدنی** کھرچنے کا آلہ؛ تنور کی آگ اُلٹ پلٹ کرنے کا آلہ؛ (مجازاً) خلش، کھٹکا؛ کھوج؛ خلال کرنے یا کان کھجانے کا آلہ۔

**کریز** پیش ک، ی۔امث،ف۔ جانوروں کا پُرانے پر جھاڑنے کا عمل۔

محاورہ: **کریز بٹھانا** پرندوں کو پنجروں میں چھوڑنا تاکہ وہ اپنے پرانے پر جھاڑ لیں۔

**کریل** زبرک، ی۔امذ، ہ۔ ایک خاردار جھاڑی جس کا کانٹا بہت زہریلا ہوتا ہے نیز اس جھاڑی کا سرخ رنگ کا پھول۔

**کریلا** زبرک، ے۔امذ۔ ایک ترکاری جس کا ذائقہ تلخ ہوتا ہے شکل لمبوتری چھلکا سبز اور کھردرا۔

کہاوت: **کریلا اور نیم چڑھا** خرابی میں اور زیادہ خرابی پیدا ہوئی؛ پہلے ہی بہت برا تھا اب مزید برا ہو گیا۔

**کریلا دھار** زبرک، ے۔امذ۔ ایک خاص قسم کا گجراتی کنگن جو دلھن کے لیے تیار کیا جاتا تھا اور اُس میں کریلے کی شکل کے نقش ونگار بنائے جاتے تھے؛ ایک قسم کی آتش بازی۔

**کریلنا** پیش ک، ے، جزم ل۔متعلق فعل۔ کھودنا، کسی شے کو تلاش کرنا، کھرچنا، نکالنا؛ دانتوں میں خلال کرنا۔

**کریم (۱)** زبرک، ی۔صف، ع۔ بخشنے والا، بزرگ، سخی، فیاض، اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

**کریمی** بزرگی، فیاضی، مہربانی۔

**کریم** (۲) زبرک، ی۔صف۔ بالائی؛ پھین؛ چہرے پر ملی جانے والی گاڑھی خوشبودار شے جو بہت ملائم ہوتی ہے۔انگریزی: Cream۔

**کریم رول** ایک قسم کی مٹھائی جس کے اندر مکھن بھرا ہوتا ہے۔

**کریہہ** زبرک، ی، ہ ساکن ملفوظ۔صف، ع۔ مکروہ، بُرا، ناپسندیدہ، گھناؤنا، بھونڈا۔

**کریہہ اُلصوت** (پیش ہ، غم ا، غم ل، شدص، ولین) جس کی آواز بھیانک ہو، بھدی آواز والا۔

**کریہہ اُلمنظر** (پیش ہ، غم ا، جزم ل، زبرم، جزم ن، زبرظ) بدصورت، بد شکل، بدنما۔

## ک۔ڑ

**کڑ** زبرک۔امث، ہ۔ کسم کا پودا نیز اُس کا بیج۔

کہاوت: **کڑ کپور، کپاس ایک ہی مول** پختہ اور خام، بھلے اور برے کی کوئی تمیز نہیں ہے۔

**کڑ** زبرک۔امذ۔ **کیڑا** (رک) کا مخفف۔

**کڑ کھایا** کیڑوں کا کھایا ہوا، کرم خوردہ۔

**کڑا** زبرک۔صف، ہ۔ سخت؛ مشکل، کٹھن، دُشوار؛ طاقت ور، زور آور؛ ناقابلِ برداشت، تکلیف دہ؛ (تعمیرات) ایسی عمارت جس میں صرف چونے اور اینٹوں کا کام ہوا ہو۔(امذ) دھات کا حلقہ، ہاتھ کا ایک زیور۔

**کڑا پہرہ** سخت پہرہ جس میں ڈھیل نہ ہو۔

**کڑا کوس** دو میل سے زیادہ کا فاصلہ؛ (مجازاً) بہت دور۔

محاورہ: **کڑا لگانا** چھت ڈالنا؛ چونے اور پتھر سے مکان تعمیر کرنا۔

**کڑا وقت** مصیبت کے دن، برا زمانہ۔

**کڑا** پیش ک۔امذ۔ اِندرجو کا درخت۔رک: **اندرجو**۔

**کڑاڑا** زبرک۔امذ، ہ۔ دریا کا اُونچا کنارا؛ پہاڑ کی برفیلی چوٹی، پھسلواں چٹان۔نیز **کڑاڑ**۔

**کڑاکا** زبرک۔امذ، ہ۔ زور کی آواز، تڑاقا، گرج؛ فاقہ، سختی۔نیز **کڑکا**۔

محاورہ: **کڑاکے گزرنا** فاقے میں بسر ہونا، بھوکا رہنا۔

صف: **کڑاکے کا/ کی** سخت، شدید۔

**کڑاکے کا جاڑا** بہت زیادہ سردی۔

**کڑاکڑ** زبرک، زبرک۔امث؛ متعلق فعل۔ کسی سخت شے کے ٹوٹنے کی آواز، کڑکڑ کی آواز کے ساتھ۔

کہاوت: **کڑاکڑ باجیں، تھوتھے بانس/ دھان** کم ظرف زیادہ شور مچاتا ہے۔

**کڑاہی** زبرک۔امث، ہ۔ تلنے کا چوڑا گڑھے دار برتن جس کے دو طرف کنڈے لگے ہوتے ہیں۔

کہاوت: **کڑاہی چاٹے گا تو تیرے بیاہ میں مینہ برسے گا** لوگوں کا خیال ہے کہ کڑاہی چاٹنے والے کی شادی میں بارش ہوتی ہے۔

محاورہ: **کڑاھی چڑھانا** کسی شے کو تلنے کے لیے کڑاھی چولھے پر رکھنا؛ پکوان تلنا۔

**کڑبڑا** زبرک، جزم ڑ، زبرب۔صف، ہ۔ وہ جس میں سفیدی اور سیاہی ملی ہوئی ہو؛ چتکبرا۔(مث) **کڑبڑی**، مثلاً: کڑبڑی داڑھی۔

**کڑبڑکڑبڑ** زبرک، جزم ڑ، زبرب۔نقلِ صوت، امث۔ دوڑتے ہوئے گھوڑوں کے سموں کی آواز۔

**کُڑبڑکُڑبڑ** پیش ک، جزم ڑ، پیش ب۔نقلِ صوت، امث۔ پانی کے اُونچی سطح سے نشیب میں گرنے کی ایسی حالت کی آواز جس میں پانی سے بلبلے اُٹھتے ہیں۔

**کڑبی** زبرک، جزم ڑ۔امث، ہ۔ جو یا باجرے کے ڈنٹھل جنھیں کتر کر جانوروں کو کھلایا جاتا ہے۔

**کڑپ** زبرک، جزم ڑ۔امذ۔ پیٹ، شکم۔

**کڑپچ** زبرک، جزم ڑ، زبرپ۔صف۔ ایسی غذا جو دیر سے ہضم ہو۔

**کڑک** زبرک، زبرڑ۔امث۔ گرج، رعد، بجلی کا کڑکا؛ کسی سخت شے کے ٹوٹنے کی آواز؛ سخت اور مہیب آواز؛ (بنوٹ) پٹے بازی کی وہ ضرب جو حریف کی بائیں پنڈلی پر لگائی جائے۔

**کڑک بجلی** ایسی بندوق جس کے چلنے بہت مہیب آواز پیدا ہو؛ رعب داب والی عورت؛ ایسی عورت جس کی آواز میں بہت سختی ہو۔

محاورہ: **کڑک دوڑنا** تیز دوڑنا۔

**کڑک دار** گرج دار، زوردار۔

**کُڑک** پیش ک، زبرڑ۔صف۔ مرغی جو انڈے دینے چھوڑ دے؛ کنگک آدمی جس سے کچھ وصول نہ ہو۔

محاورہ: **کُڑک بولنا** کچھ نہ ملنا۔

**کڑکا** زبرک، جزم ڑ۔امذ، ہ۔ رعد، گرج، بجلی کا کڑکا؛ بادشاہوں کی سواری کے آگے چلنے والے نقیب یا کڑکیت کی آواز جو اُس کی بڑائی بیان کرتا اور ہوشیار، خبردار کہتا جاتا ہے۔

کہاوت: **کڑکا سو ہے پالی نے، بارا سو ہے مالی نے** ہر چیز اپنے موقع پر اچھی معلوم ہوتی ہے (کڑکا = گڈریوں کا گانا۔ بارا = پانی نکالنے والوں کا گانا)۔

محاورہ: کڑکا کہنا نقیبوں کا اُونچی آواز سے القابات، خطابات وغیرہ کا دوہرانا۔

کڑکڑانا زبرک، جزم ڑ، زبرک۔فعل متعدی۔ گھی یا تیل کوانتہائی تیز آنچ پر کھولانا؛ تیز دوڑنا، سرپٹ بھاگنا۔

کُڑکُڑانا پیش ک، جزم ڑ، پیش ک۔فعل لازم۔ انڈہ دیتے وقت یا انڈے دینے کے دنوں میں مرغی کا بولنا۔

کڑکنال زبرک، زبرڑ، جزم ک۔امث۔ چوڑے منہ کی توپ۔

کڑکی (۱) زبرک، جزم ڑ۔امث۔ پٹے بازی میں حریف کی بائیں پنڈلی پر لگائی جانے والی ضرب۔

کڑکی (۲) زبرک، جزم ڑ۔امث۔ مفلسی، غربت، افلاس۔

کہاوت: کڑکی تو ڈری، پڑی تو سہنی جب تک مصیبت پڑتی نہیں اُس کے خیال سے آدمی بہت ڈرتا اور گھبراتا ہے لیکن جب پڑ جائے تو سہتا ہے۔

کُڑکی پیش ک، زبرڑ، شدک۔امث۔ وہ آلہ جس میں تھوڑی سی روٹی وغیرہ پھنسا کر چوہوں کو پکڑا جاتا ہے۔نیز کڑکی (زیرک، زیرڑ، شدک)۔

کڑکیت پیش ک، جزم ڑ، ے لین۔امذ۔ وہ شخص جو بادشاہ کی سواری کے آگے آگے آواز لگاتا ہے یا میدانِ جنگ میں سپاہیوں کو جوش دلانے کے لیے رزمیہ اشعار پڑھتا ہے؛ نقیب۔

کڑوا زبرک، جزم ڑ۔صف۔ تلخ، بدمزا، ناگوار (شے)؛ بدمزاج، ترش رُو، بے ملاحظہ (آدمی)۔

کہاوت: کڑوا تھوتھو، میٹھا ہپ ہپ اچھی چیز لے لینا، بری چیز رد کر دینا۔آسان کام اختیار کرنا، مشکل کام سے بچنا۔

کہاوت: کڑوا جھاؤ، ڈوبتی ناؤ بدمزاجی ہمیشہ نقصان پہنچاتی ہے۔

کہاوت: کڑوا کریلا اور نیم چڑھا ایک تو تھا ہی بدمزاج، پھر بات بھی ناگوار ہوئی، جس سے بدمزاجی بڑھ گئی۔

کڑوا گھونٹ ناگوار بات، ناقابلِ برداشت چیز۔

محاورہ: کڑوا لگنا ناگوار گزرنا، برا محسوس ہونا؛ طبیعت کا قبول نہ کرنا۔

کڑواہٹ (زبرہ) تلخی، ناگواری۔

کڑوی زبرک، جزم ڑ۔صف۔ کڑوا (رک) کی تانیث۔

محاورہ: کڑوی بات کرنا تلخ بات کہنا، ناگوار بات کرنا۔

کڑوی روٹی میت کے گھر میں ہمسایوں، عزیزوں کی طرف سے بھیجا جانے والا کھانا۔

کڑوے زبرک، جزم ڑ۔صف۔ کڑوا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

کہاوت: کڑوے سے ملیے، میٹھے سے ڈریئے بدمزاج آدمی صاف دل ہوتا ہے۔خوش مزاج یا چاپلوس عموماً مکار ہوتا ہے اس لیے بدمزاج سے نقصان نہیں پہنچتا، چاپلوس سے نقصان پہنچتا ہے۔

کڑوے نیم کا طوطا انتہائی ذہین اور اچھی یادداشت کا مالک۔

کڑی زبرک، جزم ڑ۔صف۔ کڑا (رک) کی تانیث؛ (مجازاً) سلسلہ؛ سخت مصیبت؛ شدت کی، درشت۔

کڑی آزمائش سخت مشکل مرحلہ۔

محاورہ: کڑی آنا مصیبت آنا؛ مشکل کا دور آنا۔

محاورہ: کڑی پڑنا مصیبت میں مبتلا ہو جانا۔

کڑی ٹھوکر بہت بڑی غلطی۔

کڑی چوٹ سخت صدمہ، شدید ضرب۔

کڑی شرط مشکل شرط، سخت پابندی۔

کڑے دن مصیبت کا دور، سختی کا زمانہ۔

کڑیاں زبرک، جزم ڑ۔امث، جمع۔ کڑی (رک) کی جمع؛ چھت کے چھوٹے شہتیر؛ زنجیر کے حلقے۔

محاورہ: کڑیاں ملانا سلسلہ قائم کرنا، ربط بنانا۔

کڑیل زبرک، جزم ڑ، زبری۔صف۔ مضبوط کاٹھی والا، طاقتور؛ آگ کا بڑا ٹھیکرا۔

کڑیل جوان قد آور آدمی۔

کُڑھ پیش ک، جزم ڑھ۔امذ۔ افسوس، رنج، دُکھ۔

کڑھاؤ زبرک، وج۔امذ۔ بڑا آہنی ظرف جس میں کھانے کی چیزیں تلتے ہیں، یا مٹھائی وغیرہ بناتے ہیں، بڑی کڑاہی۔

کڑھائی زبرک۔امث۔ کپڑے پر سلائی کے ذریعے پھول بوٹے بنانا، کشیدہ کاری۔

کُڑھن پیش ک، زبرڑھ۔امث۔ رنج، کوفت۔

فعل لازم: کڑھنا افسوس کرنا، رنج کرنا؛ دل سوزی کرنا، ہمدردی کرنا۔

کڑھی زبرک۔امث۔ دہی اور لسی میں بیسن اور مسالے ڈال کر پکایا گیا سالن جس میں بیسن سے بنے پکوڑے بھی ڈالے جاتے ہیں۔

کڑھی کا سا اُبال بہت جلد ختم ہو جانے والا غصہ؛ عارضی ناراضی۔

کہاوت: کڑھی میں کوئلہ ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب اچھی بات میں کچھ نقص ہو یا اچھی چیز میں کوئی خرابی ہو۔

## ک۔ز

**کزاز** پیش ک۔اند۔ سردی کی وجہ سے سینے اور گردن میں پیدا ہو جانے والے تناؤ کا درد؛ اینٹھن کا درد۔

**کزلک** زبرک، جزم ز، زبر ل۔امث۔ف۔ تیز چھری یا چاقو۔

**کزن** زبرک، زبر ز۔اند،امث۔ رشتے کے چچیرے، ممیرے وغیرہ۔ انگریزی میں: Cousin۔

## ک۔ژ

**کژ** زبرک، جزم ژ۔صف۔ف۔ ٹیڑھا، خمیدہ۔

**کژدُم** زبرک، جزم ژ، پیش د۔اند۔ف۔ بچھو، عقرب۔ نیز کجدم۔

## ک۔س

**کس(۱)** زبرک۔اند۔ف۔ آدمی، شخص، فرد۔

**کس مپرس** (زبر م، پیش پ، جزم ر) ایسا انسان جسے کوئی پوچھنے والا نہ ہو۔

**کس مپرسی** (زبر م، پیش پ، جزم ر) بے چارگی، تنہائی؛ جب کوئی حال پوچھنے والا نہ ہو۔ نیز کسمپرسی۔

**کس میامیز** (زبر م، ے) وہ جو کسی سے ملنا پسند نہ کرے۔

کہاوت: **کس نمی پُرسد کہ بھیا کون ہو، ڈھائی ہو یا تین ہو یا پون ہو** وہاں کہتے ہیں جہاں کوئی کسی کی بات نہ پوچھے۔

کہاوت: **کس نہ گوید کہ دوغ من ترش است** اپنی چیز کو کوئی برا نہیں کہتا (دوغ = چھاچھ)۔

**کس وکو** (وج، ومع) ادنیٰ و اعلیٰ شخص، اچھا اور بُرا انسان۔

**کس وناکس** ادنیٰ و اعلیٰ، اپرے غیرے، سب طرح کے لوگ۔

**کس(۲)** زبرک۔اند۔ طاقت، زور۔

**کس بل** (زبر ب) دَم خم، طاقت، زور، قوت؛ کمان وغیرہ کا جھک کر پھر اپنی اصلی حالت میں واپس آنا۔

محاورہ: **کس بل نکالنا** کسی کا غرور توڑنا؛ ہر طرح سے قابو کرنا۔

**کس(۳)** زبرک۔اند۔ کیکر کی چھال جس سے رنگ بناتے ہیں۔

**کس(۴)** زبرک۔امر۔ کسنا (رک) سے امر؛ سختی سے باندھنا۔

**کس کر** کھینچ کر، مضبوطی سے۔

**کِس** زیرک۔کلمۂ استفہام۔ کون (شخص، چیز یا جگہ وغیرہ کے لیے مستعمل)۔

کہاوت: **کس باغ / کھیت کی مولی / بتھوا ہے** کیا حیثیت رکھتا ہے۔ کوئی اہمیت نہیں، نا قابلِ توجہ ہے۔

کہاوت: **کس برتے پر تتا پانی** کس کارنامہ پر شیخی مارتے ہو۔ اپنا منہ تو دیکھو کس لائق ہو۔

کہاوت: **کس جنم کے تِل چابے ہیں** ایسا کیا کیا ہے کہ بال سفید نہیں ہوتے؛ بڑا فرمانبردار ہے۔

کہاوت: **کس کی بکری (اور) کون ڈالے گھاس** اپنی چیز کی رکھوالی آپ ہی خوب ہو سکتی ہے۔ کوئی کسی کی چیز نہیں سنبھالتا۔

کہاوت: **کس کی حالت دیکھ کرمت للچاوے جی، اپنی روکھی سوکھی کھا کر ٹھنڈا پانی پی** کسی کی اچھی چیز دیکھ کر لالچ نہیں کرنا چاہیے جو کچھ ملے اُس پر قناعت کرنی چاہیے۔

کہاوت: **کس کی گور کون دھواں کرے** کوئی کسی کا کام نہیں کرتا۔

کہاوت: **کس کی ماں نے دھونسا کھایا ہے** کس بدقسمت ماں نے تمھیں جنا ہے۔

کہاوت: **کس کے کان میں فرشتے نے نہیں پھونکا** ہر شخص کو خوش فہمی ہوتی ہے۔

**کس منہ سے** کیسے، کسی دلیل یا ثبوت پر؛ کس حوصلے سے۔

**کسا** زبرک۔صف۔ تنا ہوا، کھینچا ہوا؛ تنگ، پھنسا ہوا (لباس)۔

**کسا کسایا** اچھی طرح تنا ہوا؛ تیار، گاڑی میں جتا ہوا گھوڑا۔

**کسا** زبرک، شد س۔اند،ہ۔ کیکر کی چھال جس سے چمڑا رنگا جاتا ہے؛ کیکر کی چھال سے بنائی گئی شراب، ٹھرا۔

**کساد** زبرک۔اند،ع۔ قیمت زیادہ ہونے یا قوتِ خرید کم ہونے کی وجہ سے اشیا کا نہ بکنا؛ کاروبار کی مندی کا زمانہ۔

**کساد بازاری** کاروبار کی سرگرمی میں کمی؛ طلب میں کمی کا دور۔

**کساری** زبرک۔امث۔ دال کی ایک قسم جو ارہر سے مشابہ ہوتی ہے۔

**کسالا** زبرک۔اند۔ مشقت، زحمت؛ تکلیف، اذیت؛ سُستی، کاہلی۔

محاورہ: **کسالا کرنا** محنت کرنا، کوشش کرنا؛ سختی برداشت کرنا۔

**کسالت** (زبرک، زبر ل) سُستی، کاہلی، آلکس۔

**کسان** زبرک۔اند،ہ۔ کھیتی باڑی کرنے والا، کاشتکار۔

**کسانا** زبرک۔فعل مرکب۔ پرکھوانا، کسوٹی پر لگوانا؛ کھچوانا؛ تلوار کو موڑ کر آزمائش کرنا؛ بٹیروں کو آزمائش کی خاطر لڑانا۔

**کساؤ** زبرک، وج۔اند،ہ۔ تناؤ، کھچاؤ؛ جانچنے یا پرکھنے کا عمل۔

**کساوا** زبرک۔ اند۔ سر کے بالوں کو باندھنے کا رومال، بندھن؛ چھوٹی شال، قصابہ، قناتی۔

**کساوٹ** زبرک، زبرو۔ امث، ہ۔ تناؤ، کھچاؤ؛ تنگی، چستی؛ کمر باندھنے کا انداز؛ تلوار کی لچک۔

**کسب** زبرک، جزم س۔ اند، ع۔ سیکھنا، حاصل کرنا؛ کمانا؛ ہنر، پیشہ۔

کہاوت: **کسب کمال کُن کہ عزیز جہاں شوی** صاحب کمال ہی کو عزت ملتی ہے۔

**کسبت** زبرک، جزم س، زبرب۔ امث۔ نائی کے اوزاروں کا صندوقچہ یا تھیلا جو عموماً چمڑے کا بنا ہوتا ہے۔

**کسبت نامہ** وہ کتاب جس میں جراحوں اور حجاموں وغیرہ کا اور اُن کے پیشے کا حال لکھا ہوتا تھا۔

**کسبی** زبرک، جزم س۔ امث، ع۔ کوشش سے حاصل کردہ؛ اِکتسابی۔ عصمت فروش عورت، رنڈی، زن بازاری۔

**کستورا** زبرک، جزم س، ومع۔ اند۔ کنجشک کی طرح کا ایک خوش آواز پرندہ؛ ابابیل کا لعاب۔

**کستوری** زبرک، جزم س، ومع۔ امث۔ مشکِ نافہ جو ایک خاص ہرن کے پیٹ سے حاصل ہوتا ہے؛ (مجازاً) کوئی قیمتی شے۔

**کستوریا** (زیر) وہ ہرن جس سے مشکِ نافہ حاصل کرتے ہیں۔

**کستی** زبرک، جزم س۔ امث۔ ایک پٹی یا پیٹی جو پارسی لوگ کمر میں باندھتے ہیں۔

**کسر** زبرک، جزم س۔ امث، ع۔ ٹوٹ پھوٹ، شکستگی، توڑنے کا عمل۔ (ریاضی) عددِ واحد؛ اکائی کا کوئی جز؛ (قواعد) زیر کی حرکت، زیر کی آواز۔ فصیح: کَسَر (زبرک، زبرس)۔

**کسرِ شان** عزت کے منافی، شان کے خلاف۔

**کسرِ مرکب** (ریاضی) وہ کسر جس کا شمار کنندہ نسب نما سے بڑا یا برابر ہو۔

**کسرِ مضاف** (ریاضی) ایسی کسر جس میں کسر کی کسر ہو۔

**کسرِ مفرد** (ریاضی) ایسی کسر جس کا شمار کنندہ اور نسب نما عددِ صحیح ہو، سادی کسر۔

**کسرِ نفسی** اپنے آپ کو کم رتبہ ظاہر کرنا، عاجزی۔

**کسر** زبرک، زبرس۔ امث۔ کمی، کوتاہی، نقص، خرابی۔

محاورہ: **کسر اُٹھا نہ رکھنا** کوئی کمی باقی نہ چھوڑنا، کوتاہی نہ کرنا؛ اپنی پوری کوشش کرنا۔

محاورہ: **کسر اُٹھنا** کمی ہونا، کوتاہی رہنا۔

محاورہ: **کسر رہ جانا** کوئی کمی باقی رہ جانا، نقص رہ جانا؛ گھاٹا رہنا، خسارہ ہونا۔

محاورہ: **کسر کرنا** کمی کرنا، کوتاہی کرنا؛ گھٹنا۔

محاورہ: **کسر نکالنا** کمی پوری کرنا، نقصان/خسارہ پورا کرنا؛ بدلہ لینا، انتقام لینا۔

**کسرات** زبرک، جزم س۔ امث، جمع۔ بجٹ میں شامل کی گئی رقوم؛ کسی عدد کے کسری جز کو جمع و تفریق میں چھوڑ دینا، مثلاً: 3.1 یا 2.9 کو پورے تین کے طور پر شمار کرنا۔

**کسرت** زبرک، جزم س، زبرر۔ امث۔ جسمانی ورزش۔

**کسرتی** جسمانی ورزش سے تیار کیا ہوا (بدن)۔

**کسرہ** زبرک، جزم س، زبرر۔ اند، ع۔ زیر جو حرف کے نیچے لگتا ہے، حرف کی وہ حرکت جس کے ادا کرنے میں جبڑا نیچے کی طرف جھکتا ہے۔

**کسرۂ اضافت** نسبت ظاہر کرنے کے لیے لگایا جانے والا زیر جو الفاظ کے درمیان ربط پیدا کرے۔

**کسریٰ** زبرک، جزم س، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ شاہانِ عجم کے بادشاہوں کا لقب؛ نوشیرواں عادل۔

**کسف** پیش ک، پیش س۔ اند۔ گہنانے کا عمل۔

**کسک** زبرک، زبرس۔ امث۔ درد کی ہلکی لہر یا خفیف چبھن، خلش۔

محاورہ: **کسک اُٹھنا** ٹیس اُٹھنا، ہلکا درد ہونا۔

**کسکٹ** زبرک، جزم س، پیش ک۔ اند، ہ۔ کانسی، بھرت، کسی قسم کی ملی ہوئی دھات۔

**کس گر** زبرک، جزم س، زبرگ۔ اند۔ دھات کے برتن بنانے والا، کوزہ گر۔ نیز کھار۔

**کسل** زبرک، زبرس۔ امث، ع۔ سُستی، کاہلی؛ تکان۔ نیز کسالت۔

**کسل مند** طبیعت یا مزاج کی خرابی، بگاڑ، نادرستی۔

**کسل مندی** رک: کسل۔

**کسم** پیش ک، پیش س۔ اند، ہ۔ ایک پودا اور اُس کا سرخ پھول جس سے سرخ رنگ بنایا جاتا ہے۔ گل کاشفہ۔

**کسم کا آزار** متواتر حیض آنے کا مرض۔

کہاوت: **کسم کا رنگ تین دن پھر بدرنگ** چار دن کی چاندنی پھر اندھیری رات۔

صف: **کسمی** شہابی۔

**کسمسانا** زبرک، جزم س، زبرم۔ فعل لازم۔ بار بار پہلو بدلنا، بے قرار ہونا، جسمانی جنبشوں سے بے چینی، اُکتاہٹ، بیزاری کا اظہار کرنا۔

**کسمساہٹ** (زبرم، زبرہ) بے کلی، بے چینی، کسلمندی، اضطراب۔

**کسن** زبرک، زبرس۔ اند، ہ۔ ایذا، ضرر؛ تکلیف، درد۔

**کسنا(۱)** زبرک، جزم س۔ اند۔ دوہرے کپڑے کی سلائی کا گوٹ لگا گول بڑا تھیلی نما بٹوا جس کے دہانے کی گوٹ میں ڈوری پروی ہوئی ہوتی تھی جسے کھینچ کر کھولتے اور بند کرتے تھے۔ اِسے کتری ہوئی چھالیہ اور میوہ وغیرہ رکھنے کے لیے خواتین استعمال کرتی تھیں؛ پاندان کا غلاف۔

**کسنا(۲)** زبرک، جزم س۔ فعل متعدی۔ ڈوری رسی وغیرہ کھینچ کر باندھنا، سختی سے باندھنے کے لیے ڈوری بند وغیرہ کھینچنا، تاننا؛ جکڑنا؛ گھسنا، رگڑنا، مثلاً: کسوٹی پر کسنا؛ رکھنا، اُچھالنا۔ (محاورے میں) چست کرنا، جڑنا، مثلاً: آوازہ کسنا۔

**کسنگ** پیش ک، زبرس، جزم ن۔ اند۔ بری صحبت، برا ساتھ۔

**کسنی** زبرک، جزم س۔ امث، ہ۔ کاشتکاری، زراعت، کسانوں کا پیشہ۔

**کسو** پیش ک، شدس، ومع۔ صف، مث۔ قحبہ، چھنال، بدکار (عورت)؛ حرام زادی۔

**کسوت** زبرک، جزم س، زبرو۔ امث، ع۔ لباس، پوشش، غلاف۔

**کسوٹی** زبرک، ولین۔ امث۔ ایک وزنی سیاہی مائل پتھر جس پر چاندی سونے کو گھس کر پرکھتے ہیں۔ (مجازاً) معیار، پیمانہ؛ پرکھ۔

محاورہ: **کسوٹی پر پورا اُترنا** جانچ میں کھرا ثابت ہونا، معیار کے مطابق ہونا۔ نیز **کسوٹی پر چڑھنا**۔

**کسور** پیش ک، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ کسر (رک) کی جمع۔

**کسوف** پیش ک، ومع۔ اند، ع۔ سورج گہن۔

**کسول** زبرک، ومع۔ صف۔ کاہل، سُست، آرام طلب۔

**کسون** زبرک، ومج۔ صف۔ بھینگا گھوڑا۔

**کسونجی** زبرک، ومع، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ایک بوٹی جو ایک گز بلند ہوتی ہے جس کی شاخیں جڑ کے قریب سے نکلتی ہیں اور پتوں سے بدبو آتی ہے۔

**کسی** زبرک۔ امث، ہ۔ بیلچے سے مشابہ لیکن قدرے چھوٹا آلہ جس سے زمین کھودتے ہیں، پھاوڑا۔

**کسی** زیرک۔ ضمیر۔ کوئی ایک، کوئی چیز؛ وہ شخص جس کا نام نہ لیا جائے اور قرینے سے اُس کی طرف اشارہ ہو۔

محاورہ: **کسی اور بھروسے نہ رہنا** یہ مت سمجھ لینا کہ کوئی دوسرا تمھاری مدد کرے گا۔

محاورہ: **کسی بات سے ہاتھ اُٹھانا** کسی کام کو چھوڑ دینا، دست بردار ہونا؛ ناامید ہونا، مایوس ہونا۔

کہاوت: **کسی سے سائی، کسی سے بدھائی** کسی سے کچھ وعدہ، کسی سے کچھ، اُس شخص کی نسبت کہا جاتا ہے جو وعدہ کسی سے کرے اور کام کسی اور کا کرے۔

محاورہ: **کسی سے کُھل جانا** بے تکلف ہوجانا، شرم ولحاظ اُٹھ جانا۔

کہاوت: **کسی شمار قطار میں نہیں** کوئی اہمیت نہیں، بالکل بے حقیقت ہے۔

**کسی طرح** کسی طریقے سے، کسی ڈھب۔ نیز **کسی طور، کسی پہلو، کسی عنوان**۔

کہاوت: **کسی کا آوا بگڑے، ان کا کھدانے کا کھدانا بگڑ گیا ہے** کسی کے خاندان کا ایک آدمی خراب ہوتا ہے ان کا سارا خاندان بگڑا ہوا ہے۔ (آوا= کمہار کی بھٹی)۔

کہاوت: **کسی کا دھن کوئی کھاوے، پاپی کا مال اکارت جاوے** کماتا کوئی ہے اور کھاتا کوئی ہے۔ گناہ گار کا مال ضائع جاتا ہے، بخیل کماتا اور جوڑتا ہے جبکہ کھاتے دوسرے ہیں۔

محاورہ: **کسی کا کلمہ بھرنا** کسی کا نہایت مطیع ہونا، کسی پر ایمان لانا؛ کسی کو ہر وقت یاد کرنا، ہر وقت کسی کا نام لیتے رہنا۔

کہاوت: **کسی کا گھر جلے، کوئی تاپے** کسی کا نقصان ہو اور کوئی خوشی منائے۔

کہاوت: **کسی کا لڑکا، کوئی منت مانے** اولاد کسی کے گھر ہو اور خوشی کوئی کرے۔ کام کسی کا بنے اور خوشی دوسرا کرے۔

کہاوت: **کسی کا منہ چلے کسی کا ہاتھ** کمزور گالیاں دیتا ہے اور زبردست مارتا ہے۔ بدزبانی کرنے والے کو مار پڑتی ہے۔ نیز **کسی کا ہاتھ چلے اور کسی کی زبان**۔

محاورہ: **کسی کروٹ چین نہ آنا** کسی طرح بھی قرار نہ آنا، کسی پہلو آرام نہ ہونا۔

کہاوت: **کسی کو اپنا کر رکھو یا کسی کے ہو رہو** کسی کے فرماں بردار ہو جاؤ یا کسی کو فرماں بردار بناؤ۔

کہاوت: **کسی کو بینگن بیالے کسی کو ان پچ** کسی کو کوئی چیز نقصان دیتی ہے تو دوسرے کو وہی چیز فائدہ دیتی ہے۔

کہاوت: **کسی کو توے میں دکھائی دیتا ہے، کسی کو آرسی میں** کوئی لائق ہے کوئی معمولی قابلیت کا۔ لائق آدمی اپنا کام کسی نہ کسی طرح نکال لیتا ہے۔

کہاوت: **کسی کے کھائے، کسی کے گیت گائے** فائدہ کسی سے اُٹھائے، تعریف کسی کی کرے۔

کہاوت: **کسی کے کیے میں گھی کے گھڑے، کسی کے کیے میں پتھر پڑے** کسی کے کام کی قدر ہوتی ہے، کسی کی ناقدری ہوتی ہے۔

محاورہ: **کسی کے سر ہونا** کسی کے پیچھے پڑ جانا، کسی کے درپے ہونا۔

محاورہ: **کسی کے نام کا گڈا بنانا** کسی کو رُسوا کرنا، کسی کو بدنام کرنا، تذلیل کرنا۔

متعلق فعل: **کسی نہ کسی طرح** جس طرح بھی ہو سکے، جیسے بھی ممکن ہو۔

کہاوت: **کسی نے پیا دودھ کسی نے پیا پانی، سب نے ایک رین گنوانی** امیر غریب، برے بھلے سب کی گزر جاتی ہے۔

کہاوت: **کسی نے منہ آرسی میں دیکھ لیا، کسی نے آئینے میں** ایک جیسی بات ہے۔

کہاوت: **کسی نے یہ بھی نہ پوچھا کہ تیرے منہ میں کے دانت ہیں** کسی نے کوئی پروا نہیں کی۔

**کسی وقت** کسی مرحلے پر، کسی لمحہ۔

**کسیاؤ** زبرک، جزم س، وج۔ اند۔ تانبے کے میل یا تانبے کے برتن میں پکی ہوئی چیز کا مخصوص کسیلا سا ذائقہ۔

**کسید** پیش ک، ی۔ اند۔ روپیہ سود پر دینا، سود پر روپیہ دینے کا پیشہ؛ مہاجنی۔

**کسیر** زبرک، ے۔ اند۔ تانبے، پیتل یا کانسی کے برتن بنانے یا بیچنے والا۔

**کسیرہٹا** (زبرہ، شدٹ) پیتل یا تانبے کے برتن بنانے والوں کا یا بیچنے والوں کا بازار۔

**کسیرا** زبرک، ے۔ اند۔ تانبے، پیتل یا کانسی کے برتن ڈھالنے والا اور بیچنے والا؛ برتن بیچنے والا، ٹھٹھیرا۔ (امث) **کسیرن**۔

**کسیرو** زبرک، ے، وع۔ اند، ہ۔ ایک پودے کی جڑ جو بیر کے برابر گول ہوتی ہے اور اُس پر سیاہ ریشے یا بال ہوتے ہیں، چھیل کر اُس کا سفید خوش ذائقہ گودا پھل کے طور پر کھاتے ہیں۔

**کسیلا** زبرک، ے۔ صف۔ پھیکے پھیکے سوکھے ناگوار ذائقے والا؛ جس میں کسیاؤ ہو۔ (مث) **کسیلی** (ی)۔

**کسیل پن** (اند) رک: کسیلا جس کا اسم کیفیت ہے۔

## ک۔ش

**کش** زبرک۔ امر، بطور لاحقہ، ف۔ کھینچنے والا؛ برداشت کرنے والا۔

**کُش** پیش ک۔ امر، بطورِ لاحقہ، ف۔ جان سے مارنے والا، مرکبات میں لاحقہ کے طور پر مستعمل، مثلاً: جراثیم کش۔

**کشا** پیش ک۔ امر، ف۔ کھولنے والا۔

**کشاد** پیش ک۔ امث، ف۔ گرہ وغیرہ کا کُھلنا یا کھولنا؛ حصولِ مقصد۔

**کشادگی** فراخی، وسعت، گنجائش، پھیلاؤ۔

**کشادہ** کُھلا ہوا، فراخ، وسیع۔

**کشادہ دل** دل میں میل نہ رکھنے والا؛ سخی، فیاض۔

**کشادہ دلی** خلوص، فیاضی۔

**کشادہ مو** (وم ع) بکھرے بالوں والا۔

**کشاف** زبرک، شدش۔ صف، ع۔ **کاشف** (رک) کا صیغۂ تفضیل، کھولنے والا؛ ظاہر کرنے والا، آشکارا کرنے والا۔

**کشافی** صفائی، چمک دمک۔

**کشاکش** زبرک۔ امث، ف۔ کھینچا تانی؛ ہاتھا پائی، جھڑپ۔

**کشاں** زبرک۔ متعلق فعل، ف۔ کھینچتے ہوئے؛ کھینچنے والا۔

متعلق فعل: **کشاں کشاں** کھینچتے ہوئے؛ بے اختیارانہ؛ آہستہ آہستہ۔

**کشاورز** زبرک، زبرو، جزم ر۔ اند، ف۔ کسان، کھیتی باڑی کرنے والا۔

**کشاورزی** (زبرک، زبرو، جزم ر) کھیتی باڑی، کسان کا پیشہ؛ بونا، جوتنا۔

**کشائش** پیش ک، زیرء۔ امث، ف۔ کھولنے کا عمل، خوش وقتی، خوشحالی، آسودگی۔ (اصلاً: ورز، وراژ)۔ مزید املا: **کشایش**۔

**کشت** زبرک، جزم ش۔ امث، ف۔ کھیتی، بویا ہوا کھیت؛ شطرنج میں بادشاہ کا کسی مہرے کی زد میں آنا، شہ جو بادشاہ کو پڑے۔

**کشتِ زعفران** زعفران کا کھیت جو نہایت زرد رنگ کا ہوتا ہے؛ ایسی شے جسے دیکھ کر خود بخود ہنسی آ جائے۔

**کشت کار** کسان، کاشتکار۔

اسم کیفیت (مث): **کشت کاری** رک: **کاشتکاری**۔

**کشت** پیش ک، جزم ش۔ اند، ف۔ قتل، مار دھاڑ، خونریزی۔

**کشت وخون** قتل وغارت، مارکٹائی۔

**کشتم کشتا** پیش ک، جزم ش، زبرت۔ امث۔ ہاتھا پائی، آپس میں گتھ جانا اور زور کرنا، لپٹ پڑنا۔

**کشتہ** پیش ک، جزم ش، زبرت۔ صف، ف۔ قتل کیا ہوا، ذبح کیا ہوا، مارا ہوا۔ کیمیائی عمل سے پھونکی ہوئی دھات جو عموماً دوا کے طور پر استعمال کی جائے۔

محاورہ: **کشتوں کے پشتے لگا دینا** لاشوں کا ڈھیر لگا دینا، بہت زیادہ افراد کو قتل کرنا۔

صف: **کُشتنی** (ف) مرن جوگا، مار ڈالنے کے قابل، مردود (بطور دُشنام)۔

**کَشتی** زبرک، جزم ش۔ امث، ف۔ سفینہ، ناؤ، تختوں سے بنی ہوئی پانی میں تیرنے والی سواری؛ لبوتری طشتری یا سینی۔ نیز عام: **کِشتی** (زیرک)۔

**کشتی بان** کشتی چلانے والا، ملاح، کھیویا، ناخدا۔

**کشتی رانی** کشتی چلانا۔

محاورہ: **کشتی کنارے پر لگنا** منزل پر پہنچنا۔

کہاوت: **کشتی لالچ ہی کے سبب سے ڈوبتی ہے** لالچ سے کام خراب ہوتا ہے۔ لالچ سے نقصان ہوتا ہے۔

**کُشتی** پیش ک، جزم ش۔ امث، ف۔ پہلوانوں کے داؤ پیچ، جسمانی قوت کا مقابلہ، دو حریفوں کے درمیان زور آزمائی۔

محاورہ: **کشتی کھا جانا** ہار جانا، مقابلے میں شکست ہونا۔

محاورہ: **کشتی لڑنا** باہم مقابلہ کرنا، آپس میں گتھم گتھا ہونا۔

محاورہ: **کشتی مارنا** حریف کو شکست دینا، کشتی جیتنا۔

**کشٹ** زبر ک، جزم ش۔ اند، س۔ زحمت، تکلیف، دکھ، صعوبت۔

محاورہ: **کشٹ اُٹھانا** مصیبت برداشت کرنا، زحمت اُٹھانا۔

محاورہ: **کشٹ پڑنا** برا وقت آنا۔

محاورہ: **کشٹ کرنا** مصیبت برداشت کرنا؛ محنت کرنا۔

**کشش** زبر ک، زیر ش۔ اند، ف۔ کھینچنے کا عمل یا قوت، کھچاوٹ، مقناطیسی قوت، قوتِ جاذبہ؛ میلان، دلکشی؛ قلم سے کھینچی ہوئی لکیر، جیسے حرف ''ک'' کی کشش۔

**کششِ اتصال** (طبیعات) اجسام کے اجزا کو ایک دوسرے کے قریب یا ایک دوسرے سے پیوست رکھنے والی قوت۔

**کششِ اُنبوب شعری** (لیٹا زیر ش، پیش ا، جزم ن، ومع، زبر ش، جزم ع) بہت پتلی نلکی یا نالی میں پانی یا دوسرے مائعات کو عام ہموار سطح سے اُوپر کھینچ لینے کی قوت۔

**کششِ ثِقل** (زیر ث، جزم ق) زمین کی اجسام کو اپنے مرکز کی طرف کھینچنے کی قوت، کششِ زمین، یہی جاذب قوت دوسرے اجرام میں بھی موجود اور مادے میں ودیعت ہے۔

**کُشش** پیش ک، زیر ش۔ فعل لازم۔ مارنا، قتل کرنا۔

**کشف** زبر ک، جزم ش۔ اند، ع۔ کھولنا، ظاہر کرنا، عیاں کرنا، نمایاں کرنا، پوشیدہ بات کو معلوم کر لینا۔

**کشف القبور** (پیش ق، غم ا، جزم ل، پیش ق، ومع) قبروں میں مردوں کا حال معلوم کرنے کی (غیر حقیقی) قوت یا کرامت۔

**کشفِ غطا** (زیر غ) شک دُور کرنا۔

محاورہ: **کشف ہونا** ظاہر ہونا، کُھلنا۔

**کشف** زبر ک، زبر ش۔ اند۔ کچھوا۔

**کشک** زبر ک، جزم ش۔ اند۔ ہریسے سے ملتا جلتا ایک کھانا جسے گوشت، پیاز، گندم، چنا، ادرک، دارچینی، زعفران، لونگ اور الائچی وغیرہ ڈال کر تیار کیا جاتا ہے۔

**کشکول** زبر ک، جزم ش، وج۔ اند، ف۔ بھیک کا کشتی نما پیالہ، کاسۂ گدائی۔

**کُشَل** پیش ک، زبر ش۔ صف، س۔ بخیر، عافیت؛ خوش، مطمئن۔

**کُشلتا** خیریت، خوشی، خرمی۔

**کشمش** زبر ک، جزم ش، زیر م۔ امث، ف۔ ایک قسم کا چھوٹا کھٹ مٹھا بغیر بیجوں کا انگور جسے سکھا کر کھاتے ہیں۔

کہاوت: **کشمش کی طرح تنکے موجود** خاندان میں عیب ہے۔ ناقص ہے۔

**کشمشی** ہلکا نسواری رنگ۔

**کشمکش** زبر ک، جزم ش، زبر م، زبر ک۔ امث، ف۔ کھینچا تانی، دشواری، دقت، رکاوٹ؛ جھمیلا؛ بکھیڑا، اُلجھاؤ، کشیدگی؛ تکرار، مجادلہ۔

محاورہ: **کشمکش میں پڑنا** اُلجھ جانا، مخمصے میں پڑنا۔

**کشمیر** زبر ک، جزم ش، ی۔ اند، ف۔ ایک علاقہ جو اپنی سرسبزی و شادابی کی وجہ سے مشہور ہے۔

**کشمیرا** زبر ک، جزم ش۔ اند، ہ۔ نرم اُونی کپڑا، پشمینہ۔

**کشمیری** زبر ک، جزم ش، ی۔ امث، ہ۔ کشمیر سے متعلق کوئی شے، کشمیر کے رہنے والوں کی زبان؛ ناچنے گانے والا طائفہ۔

کہاوت: **کشمیری سے گورا، سو کوڑھا** کشمیری بہت گورے چٹے ہوتے ہیں۔

**کشن** زبر ک، زبر ش۔ امث، ہ۔ کرشن جی کا مخفف۔

**کُشندہ** پیش ک، زبر ش، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ مار ڈالنے والا، قاتل۔

**کشنیز** زبر ک، جزم ش، ی۔ اند، ف۔ دھنیا، طلحلان، خلر۔

**کُشود** پیش ک، ومع۔ امث، ف۔ کھلنا، ظاہر ہونا؛ کشادگی، کھلی ہوئی حالت؛ (مجازاً) کسی مسئلے کا حل۔

**کشودِ کار** کام بننا، مشکل حل ہونا۔

**کشود و بست** کھلنا اور بند ہونا؛ (مجازاً) انتظام، بندوبست۔

**کشور** زبر ک، جزم ش، زبر و۔ امث، ف۔ ملک، عملداری، علاقہ؛ ولایت۔

**کشور آرا** ملک فتح کرنے والا۔

**کشور کشائی** ملک گیری، فتوحات۔

**کشور** زبر ک، وج۔ صف، س۔ نوعمر لڑکا، پندرہ سال سے کم عمر کا جوان۔

**کشوری** زبر ک، وج۔ اند۔ لڑکا بالا، طفل۔

**کشوری** زبر ک، زبر و۔ صف۔ کشور (رک) سے منسوب۔

**کشی** زبرک۔ فعلِ ناقص۔ بطورِ لاحقہ۔ بمعنی کھینچنا، مثلاً: رسا کشی؛ برداشت کرنا، مثلاً: فاقہ کشی؛ آزار، زحمت؛ نوش کرنا، پینا، مثال: مے کشی۔

**کشید** زبرک، ی۔ امث، ف۔ نچوڑنے، کھینچنے، برآمد کرنے، اخذ کرنے کا عمل، جیسے عرق، عطر وغیرہ۔ تخمیر جیسے شراب کی کشید۔ ملال، شکر رنجی۔

**کشیدگی** زبرک، ی، زبرد۔ امث، ف۔ کھنچاؤ، بے تعلقی، ملال، شکر رنجی؛ جھگڑا، تنازعہ؛ اضطراب، دباؤ، فشار۔

**کشیدہ** زبرک، ی، زبرد۔ صف، ف۔ کھنچا ہوا، تنا ہوا؛ رنجیدہ، الگ تھلگ؛ دراز، لمبا، کھینچ کر پڑھا جانے والا (حرف)؛ سوئی اور دھاگے سے کاڑھا ہوا سوت۔

**کشیدہ خاطر** آزردہ، رنجیدہ، ناراض؛ خفا۔

**کشیدہ کاری** سوئی کا کام، بیل بوٹے بنانے کا کام، سوزن کاری۔

**کشیدہ رُو** پریشان، غمگین، اُداس۔

محاورہ: **کشیدہ رہنا** خفا رہنا، کھنچے کھنچے رہنا، ناراض رہنا۔

**کشیدہ مزاجی** خفگی، ناراضی۔

## ک ـ ظ

**کظر** پیش ک، جزم ظ۔ امث۔ ہنسلی کا درمیانی حصہ جہاں نشیب ہوتی ہے۔ صف: کظری۔

**کظم** زبرک، جزم ظ۔ اند۔ غصہ برداشت کرنا، غصہ ضبط کرنا۔

**کظیم** (ی) غصہ پی جانے والا، غصہ برداشت کرنے والا، کاظم۔

## ک ـ ع

**کعب** زبرک، جزم ع۔ اند، ع۔ ٹخنہ، پاؤں کا گٹھ؛ پانسہ۔

**کعبتین** دو شش پہلو پانسے جو بعض قسم کی قمار بازی میں ایک ساتھ پھینکے جاتے ہیں۔

**کعبہ** زبرک، جزم ع، زبرب۔ اند۔ علم، ع۔ معکب، ایسی عمارت جس کا طول، عرض اور بلندی مساوی ہو؛ مراداً: بیت اللہ جو مکے میں واقع ہے۔

**کعبۂ مقصود** اصل مقصد، اصل مدعا۔

**کعک** زبرک، جزم ع۔ اند۔ رک: کاک جس کی یہ معرب شکل ہے۔

## ک ـ ف

**کف** (۱) زبرک۔ اند، ع۔ لعاب، تھوک، جھاگ، پھین، مثلاً: کفِ دریا، کفِ دہاں؛ مدافعت، روک۔ (عروض) رکن بحر کے آخری حرف کو گرانا جیسے فاعلاتن سے فاعلات۔

محاورہ: **کف اُڑانا** غصے یا جوش کی وجہ سے منہ سے جھاگ نکالنا۔

**کفِ آبگینہ** شیشے کو پگھلانے سے اُوپر آجانے والا جھاگ۔

**کف** (۲) زبرک۔ اند، ف۔ ہتھیلی، تلوا، نیز کفِ دست، کفِ پا: آستین کے سرے پر دوہری پٹی۔

محاورہ: **کفِ افسوس مَلنا** افسوس کرنا، پچھتانا۔ نیز کفِ دست ملنا۔

**کف اللسان** (پیش ف، غم ا، غم ل، شد زیر ل) زبان روکنا، خاموش رہنا، ضبط کرنا۔

**کفِ خاک** مٹھی بھر خاک، بے حقیر چیز، معمولی چیز۔

**کف گیر** رک: کفگیر۔

**کف** (۳) زبرک۔ اند۔ کپڑے کی دوہری پٹی جو قمیص کے آستین پر لگائی جاتی ہے۔ انگریزی: Cuff۔

**کفا** زبرک۔ امث، ف۔ تکلیف، تنگی؛ محنت؛ رنج؛ مشکل سے، دقت سے؛ جفا کے تابع کے طور پر مستعمل۔

**کفا جفا** سختی و مصیبت، ظلم و ستم۔

**کفار** زبرک، شدف۔ صف۔ بہت بڑا منکر، بڑا ناشکرا۔

**کفار** پیش ک، شدف۔ اند، جمع، ع۔ بہت سے کافر، خدا کے وجود کے منکر۔

**کفارہ** زبرک، شدف۔ اند، جمع، ع۔ کسی خطا یا گناہ کا عوض، پاداش، تاوان (جس سے گناہ گناہ نہ رہے)۔ نیز کفارا۔

محاورہ: **کفارہ ادا کرنا** گناہ کا عوض دینا۔

**کفاف** زبرک۔ اند، ع۔ کفایت کرنا، کافی ہونا۔ (صف) جس سے ضرورت پوری ہو جائے۔ گزارے کے لائق وسیلۂ روزی؛ نان ونفقہ۔

**کفالت** زبرک، زبرل۔ امث، ع۔ ضامن ہونا، ذمہ لینا، خرچ اُٹھانے کی ذمہ داری۔ عام: کِفالت۔

محاورہ: **کفالت میں لینا** سرپرستی قبول کرنا، ولی بننا۔

**کفائی** زبرک۔ صف۔ کافی؛ کفایت کرنے والا۔

**کفایت** زبرک، زبری۔ امث، ع۔ کافی ہونا، حسبِ ضرورت ہونا؛ جزرسی، بچت، فائدہ۔

**کفایت شعار** (زیرش) بچت کرنے والا، کم خرچ کرنے والا، جزرس۔

**کفایت شعاری** (زیرش) ہاتھ روک کر خرچ کرنا۔

**کفتار** زبرک، جزم ف۔ اند، امث، ع۔ ڈائن، چڑیل، جادوگرنی؛ کتے سے مشابہ ایک بڑی جسامت کا درندہ جس کی کھال پر سیاہ داغ ہوتے ہیں۔

**کفچہ** زبرک، جزم ف، زبرچ۔ اند، ف۔ چپٹے منہ کا کفگیر جس سے کھرچنے کا

کام لیا جاسکے؛ سانپ کا پھن۔ نیز عام: کھچا۔

**کفر** پیش ک، جزم ف۔ اند، ع۔ (اللہ کے وجود سے) انکار؛ منکرِ دین ہونا، بے دینی؛ ناشکری؛ (لفظاً) چھپالینا، دبالینا۔ نیز کفران۔

محاورہ: **کفر بکنا** بے دینی کی باتیں کرنا؛ اللہ یا دینِ اسلام سے انکار کے الفاظ زبان پر لانا۔

محاورہ: **کفر توڑنا** مطیع ہونا، دین داری اختیار کرنا؛ ضد ختم کرنا، پندار زائل کرنا۔

کہاوت: **کفر ٹوٹا خدا خدا کر کے** بڑی مشکل سے راضی ہوا ہے۔

**کفران** پیش ک، جزم ف۔ اند، ع۔ کفر، انکار؛ اللہ کی کسی نعمت سے ناشکری، احسان فراموشی۔

**کفرانِ نعمت** ناشکری؛ احسان ناشناسی۔

**کفش** زبر ک، جزم ف۔ امث، ف۔ جوتا، جوتی، پاپوش۔

**کفش بردار** جوتیاں اُٹھانے والا؛ خدمت گار، ادنیٰ ترین ملازم۔

**کفش دوز** (وج) جوتیاں بنانے والا، موچی۔

**کفک** زبر ک، زبر ف۔ امث، ف۔ تلوا؛ ہتھیلی۔

**کفگیر** زبر ک، جزم ف، ی۔ اند، ف۔ ہانڈی یا دیگ وغیرہ پکاتے وقت استعمال کیا جانے والا یا ان سے پکی ہوئی چیز نکالنے کا لمبے دستے والا دھاتی آلہ جو عموماً سوراخ دار ہوتا ہے، ڈوئی کی ایک قسم، پتیلے یا دیگ کا چمچہ۔

**کفل** زبر ک، زبر ف۔ اند، ع۔ چوتڑ، سرین (عموماً جانور کا)۔

**کفن** زبر ک، زبر ف۔ اند، ع۔ مُردے کا اَن سلا لباس۔

**کفن بردوش** مرنے کے لیے تیار۔ نیز کفن پوش۔

محاورہ: **کفن پھاڑ کر بولنا** اچانک بہت زور سے بولنا؛ اس طرح چیخ کر بولنا کہ سننے والا ڈر جائے۔

محاورہ: **کفن سر پر باندھ لینا** مرنے کے لیے تیار ہو جانا، جان پر کھیلنا۔

محاورہ: **کفن میلا نہ ہونا** وفات کو زیادہ عرصہ نہ گزرنا۔

فعل متعدی: **کفنانا** مردے کو کفن پہنانا۔

**کفنی** فقیروں کی چادر، کفن کا ایک حصہ جو جسم پر لپیٹا جاتا ہے؛ بے آستین کا کُرتا۔

**کفوء** پیش ک، ومع، جزم ء ملفوظ۔ اند، ع۔ ایک قبیلے سے یا ہم نسب ہونا، ہم جنس ہونا؛ ہم رتبہ یا برابر ہونا۔

صف: **کفو** (پیش ک، جزم ف) ہم نسب، ہم قبیلہ، ہم رتبہ۔

**کفور** زبر ک، ومع۔ اند۔ کفر کرنے والا؛ احسان فراموش۔

**کفیل** زبر ک، ی۔ صف، ع۔ ضامن، ذمہ دار؛ مددگار؛ جس کے کاندھوں پر خاندان بھر کی ذمہ داری ہو۔

## ک۔ک

**ککا** زبر ک، شد ک۔ اند، ہ۔ باپ کا چھوٹا بھائی، چچا۔

**ککرا** پیش ک، جزم ک۔ اند۔ آنکھوں کی ایک بیماری جس میں آنکھوں میں سوجن کے ساتھ ساتھ پپوٹا اندر سے کھردرا ہوتا ہے اور کبھی کبھی کھرنڈ بھی جم جاتا ہے۔

**ککرالی** زبر ک، جزم ک۔ امث، ہ۔ بغل کی پھنسی، بغل بلائی۔

**ککرمتا** پیش ک، زبر ک، جزم ر، پیش م، شدت۔ اند، ہ۔ ایک قسم کی خودرو نبات جس کی شاخیں نہیں ہوتیں، پتے جڑ ہی سے پھوٹتے ہیں، بُو ناگوار اور پھول زرد روئیں دار ہوتا ہے۔ نیز ککروندا (پیش ک، ولین)۔

**ککرولی** زبر ک، جزم ک۔ امث، ہ۔ رک: ککرالی۔

**ککروندا** زبر ک، جزم ک، ولین، ن غنہ۔ اند، ہ۔ ایک تُرش سرخی مائل زرد پھل، انگور کے برابر جو اچار ڈالنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ نیز عوام: کروندا۔

**ککڑ** پیش ک، شد زبر ک۔ اند، ہ۔ ایک قسم کا دیسی تمباکو؛ تمباکو پینے کی چلم یا حقہ۔ تص: ککڑی۔

**ککڑوں کوں** پیش ک، جزم ک، ومع۔ نقلِ صوت۔ مرغے کی بانگ، مرغ کے بولنے کی آواز۔

**ککڑی** زبر ک، جزم ک۔ امث۔ کھیرے کی قسم سے ایک لمبی ترکاری، خیارِ دراز۔

**ککڑی کا چور** ادنیٰ چور، معمولی قسم کی چوریاں کرنے والا۔

کہاوت: **ککڑی کے چور کی گردن نہیں مارتے** چھوٹے جرم پر بڑی سزا نہیں دی جاتی۔ نیز **ککڑی کے چور کا کوئی خون نہیں کرتا**۔

کہاوت: **ککڑی کی پونجی بجی بجی، نہیں تو توڑ کھائی** ایک طرح سے کام نہ ہوا تو دوسری طرح کرلیا۔

**ککڑی** پیش ک، جزم ک۔ امث۔ سوت کی انٹی، لچھی، پونی؛ مکئی کے بُھٹے کی بِکلی۔

**ککلوت** زبر ک، جزم ک، ومع۔ امث۔ حرص، لالچ، خواہش۔

**ککوڑا** زبر ک، ومج۔ اند۔ کریلے سے مشابہ ایک ترکاری۔

**ککھولی** زبر ک ومج۔ بغل میں نکلنے والی گلٹی۔

## ک۔گ

**کگر** زبر ک، زبر گ۔ امث۔ کسی برتن یا سطح کا قدرے اُبھرا یا مڑا ہوا کنارا؛ اُٹھا ہوا سرا؛ حاشیہ؛ دیوار کی کنگنی۔ نیز کگار، کگارا۔

**گگری** زبرک، جزم گ۔امث۔ (جلد سازی) جلد کے پشتے اور پاکھوں کے جوڑ کا مقام۔

## ک۔ل

**کل** (۱) زبرک۔امث۔ مشین؛ جنتر۔

محاورہ: **کل بے کل ہونا** کسی پرزے کا اپنی جگہ سے سرک جانا۔

**کل پرزے** مشین اور اُس کے پرزے۔

**کل** (۲) زبرک۔امث۔ چین، آرام، اطمینان۔

محاورہ: **کل آنا** چین آنا، سکون آنا۔

**کل** (۳) زبرک۔امث۔ آج سے پچھلا یا اگلا دن؛ مستقبل، زمانۂ آئندہ؛ ماضی، تھوڑے دن پہلے۔

محاورہ: **کل پر نہ چھوڑنا** کام فوراً کر دینا؛ آج کا کام آج ہی کرنا۔

کہاوت: **کل کا لیپا دیو بہا، آج کا لیپا دیکھو آ** گزری ہوئی باتوں کو جانے دو۔ موجودہ بات پر توجہ دو۔ ماضی کو نظر انداز کر کے حال پر نظر رکھو۔

کہاوت: **کل کس نے دیکھی ہے** آئندہ کا کچھ علم نہیں ہے۔ اس لیے حال ہی کو سب کچھ سمجھو۔

متعلق فعل: **کل کلاں (کو)** پھر، آئندہ زمانے میں۔

کہاوت: **کل کی کل کے ہاتھ ہے** آئندہ نہ معلوم کیا ہو، اس لیے آئندہ کی فکر نہ کرو، موجودہ پر توجہ دو۔

کہاوت: **کل کے جوگی، کندھے پر جٹا** کمال کوئی نہیں اور وضع کاملوں جیسی بنائی ہے، خالی ظاہر داری ہے۔

**کل** (۴) زبرک۔اند۔ کالا (رک) کی تخفیف۔

**کل جبھا** (زیرجھ) کالی زبان رکھنے والا، بدشگونی کرنے والا، جس کے منہ کی منحوس بات سچ نکلے۔ نیز **کل جبا**۔

**کل جھواں** (زبرجھ) سانولا، سنولایا ہوا (رنگ)۔

**کل منہا** (پیش م، ن مغ) (بطور دشنام) کالے منہ کا یا ناپسندیدہ آدمی؛ (مجازاً) بدنصیب، بدقسمت۔ نیز **کل مونہا**۔

**کل** (۵) زبرک۔اند۔س۔ پاسا، پاسے کا دیوتا؛ لڑائی جھگڑا؛ کسی قسم کی سب سے بری چیز۔

**کل جگ** (پیش ج) چوتھا زمانہ؛ وہ زمانہ جس میں فتنہ و فساد بہت زیادہ ہو، بہت برا زمانہ۔

**کل** زبرک۔اند۔ پھوڑا۔

**کُل** (۱) پیش ک۔اند۔ خاندان، کنبہ۔

**کل اُچھال** اپنے خاندان کو رُسوا کرنے والا۔

**کُل** (۲) پیش ک۔صف، ع۔ سب، تمام؛ پورا؛ فقط، صرف۔

کہاوت: **کل جدید لذیذ** ہر نئی چیز پر لطف معلوم ہوتی ہے۔

**کل جمع** ساری جمع پونجی، تمام سرمایہ۔

کہاوت: **کل حموضِ بارد** ہر کھٹی چیز سرد ہوتی ہے۔

**کل وقتی** پورے وقت کا، پورے وقت کام کرنے والا۔ انگریزی میں: Full-time۔

**کلہم** سب ملا کر، تمام، لے دے کر، صرف، فقط۔

**کلی** کُل سے منسوب؛ تمامی؛ مکمل، پورا۔

**کلا** (۱) زبرک۔امث، س۔ فن، ہنر، کرتب، شعبدہ۔

**کلا بازی** ٹانگیں اوپر نیچے کر کے کرتب دکھانا۔ نیز عام: **قلا بازی**۔

**کلا جنگ** کشتی کا ایک داؤ۔

**کلا کار** فنکار، تماشاگر۔ انگریزی میں: Artist۔

**کلاونت** ماہر گویا، مغنی۔

**کلا** (۲) زبرک۔امث، اند، س۔ مغلیہ دورِ حکومت کے الٰہی سکے کا سولھواں حصہ؛ ذرّے کا آٹھواں حصہ؛ بہت معمولی حصہ۔

**کلا** (۳) زبرک۔اند۔ چھل، فریب، دھوکا، چال۔

**کلا** زبرک، شدل۔اند۔ گال، عذار، رخسار؛ کونپل؛ لالٹین یا لیمپ میں بتی کے جلنے اور چمنی جمانے کا خانہ۔

**کلا ٹھلا** ٹھسا، رعب داب، شان و شوکت؛ دبنگ آواز۔

کہاوت: **کلا چلے، ستر بلا ٹلے** اگر آدمی کھاتا پیتا رہے تو تندرست رہتا ہے۔

**کلا دراز** زبان درازی، بدزبانی؛ چلّا کر بولنے والا۔

**کلا** زبرک، شدل۔ حرف انکار۔ ہرگز نہیں۔

مرکب عطفی: **حاشا و کلا، کلّا ثم کلّا** ہرگز ہرگز نہیں۔

**کلا** پیش ک، شدل۔اند، ہ۔ غرارہ۔

**کِلاب** زیرک۔اند، ع۔ کتے۔

**کلّاب** زبرک، شدل۔اند، ع۔ کتوں کا محافظ، کتے پالنے والا۔

**کلابتون** زبرک، زبرب، ومع۔اند، ت۔ سنہری یا روپہلی بٹا ہوا تار جو کار چوب میں ڈنڈیاں بنانے اور ستارے جمانے کے کام آتا ہے۔

**کلابہ** زبرک، زبرب۔اند، ف۔ تکلے پر لگا ہوا کچا سوت۔

**کلار** زبرک۔اند۔ شراب فروش، ہ۔ نیز **کلال**۔

**کلاس** جزم ک۔امث، اند۔ درجہ، مرتبہ، رتبہ؛ سکول یا کالج کی جماعت؛ قسم

نوع؛ طبقہ، گروہ۔ انگریزی: Class۔

**کلاسکی** جزم ک، زیرس۔ صف۔ قدیمی، مانا ہوا، ٹکسالی، بلند پایہ، نستعلیق مزاج کا ادب یا فن، (مغربی ادب میں) جدید یا رومانی کی ضد۔ نیز کلاسیکی۔

**کلاسکیت** قدیم اکابرینِ ادب کے مذاق کا ہم رنگ اور باوقار۔

**کلاغ** زبر نیز پیش ک۔ اند، ف۔ کوا، کاگ، زاغ۔

**کلافر** زبر ک، زبر ف۔ اند۔ لونگ۔

**کلاک** جزم ک۔ اند۔ وقت بتانے والی بڑی گھڑی، گھنٹہ۔ انگریزی: Clock۔

**کلال** (۱) زبر ک۔ اند، ہ۔ شراب فروش۔ نیز کلار۔

کہاوت: **کلال کی بیٹی ڈوبتی چلی، لوگوں نے جانا متوالی ہے** دوسروں کی مصیبت کا لوگ تماشہ دیکھتے ہیں۔ لوگ ظاہر کو دیکھ کر اندازہ لگاتے ہیں۔ نیز کلال کی بیٹی ڈوبنے چلی، لوگوں نے کہا متوالی ہے۔

کہاوت: **کلال کی دُکان پر پانی بھی پیو تو شراب کا گمان ہوتا ہے** بری صحبت میں رہنے والے کو بھی برا سمجھا جاتا ہے۔

**کلال** (۱) زبر ک۔ اند۔ تھکان، ماندگی۔

**کُلال** پیش ک۔ اند، ف۔ مٹی کے برتن بنانے والا، کمھار، کوزہ گر۔

**کلام** زبر ک۔ اند، ع۔ بات، گفتگو، قول؛ جملہ، فقرہ؛ شاعری، سخن گوئی؛ شک، اعتراض۔ **علم کلام/علم اُلکلام** (پیش م، غم ا، جزم ل) منطقی دلائل سے دینی عقائد کی توجیہ و تصدیق۔

محاورہ: **کلام اُٹھانا** قرآنِ پاک کی قسم اُٹھانا۔

کہاوت: **کلام الملوک، ملوک الکلام** بادشاہوں کی باتیں نہایت اعلیٰ ہوتی ہیں۔

**کلامِ تام** (قواعد) لفظوں کا ایسا مرکب جس سے بات پوری طرح سمجھ میں آجائے۔

محاورہ: **کلام درمیان آنا** کسی بارے میں ناگوار بات چیت ہونا۔

محاورہ: **کلام کرنا** گفتگو کرنا، بات چیت کرنا؛ اعتراض کرنا، بحث کرنا؛ شبہ کرنا۔

محاورہ: **کلام نکلنا** شک وشبہ کی گنجائش پیدا ہونا، اعتراض پیدا ہونا۔

محاورہ: **کلام ہونا** گفتگو ہونا، بات چیت ہونا؛ اعتراض ہونا، شبہ ہونا، نقص ہونا، کمی ہونا۔

**کلام ہے** اعتراض ہے، شک ہے، انکار ہے۔

**کلاں** زبر ک۔ صف، ف۔ بڑا، اعلیٰ؛ اُونچا؛ پہلا؛ وزنی، بھاری۔

**کلاں بیں** (ی) ایک آلہ جو چھوٹی چھوٹی اشیا بڑی کر کے دکھاتا ہے، خوردبین۔ انگریزی میں: Microscope۔

**کَلانا** زبر ک۔ فعل مرکب۔ ملانا، گوندھنا۔

**کَلانا** زبر ک، شد ل۔ فعل لازم، ہ۔ چوٹ کی وجہ سے کسی جگہ کا سوج جانا اور درد کرنا، سوزش ہونا، جلنا۔

**رِکلانا** زیر ک۔ فعل مرکب۔ پھٹکنا، رولنا۔

**کَلانوت** زبر ک، ن مغ، زبر و۔ اند، ہ۔ رک: کلاونت۔

**کلاوہ** زبر ک، زبر و۔ اند، ف۔ لچھا، انٹی، لال اور زرد رنگ کے دھاگوں کا لچھا جس سے پراندے بھی بنتے ہیں۔ نیز کلاوا۔

**کلاہ** پیش ک۔ اند، ف۔ ٹوپی، پگڑی، وہ گنبددار ٹوپی جس پر صافہ لپیٹا جاتا ہے؛ بالوں کی ٹوپی۔

محاورہ: **کلاہ اُتارنا** ذلیل کرنا، بے عزت کرنا۔

**کلائی** زبر ک۔ امث۔ پہنچا، ہاتھ کا ہتھیلی سے پچھلا حصہ۔

**کلب** زبر ک، جزم ل۔ اند، ع۔ کتا، سگ۔ جمع: کلاب۔

صف: **کلب** (زبر ک، زبر ل) دیوانہ، کتے کا کاٹا ہوا؛ حرص۔

**کلبیت** مردم بیزاری، کھرا پن، تقشف، یونانی مفکر دیو جانس کلبی سے منسوب مزاج وافتاد۔

**کلب** جزم ک، زبر ل۔ امث/اند۔ ہم مذاق، ہم مشرب ارکان کے باہمی ارتباط کا مقام، ادارہ یا انجمن۔ انگریزی میں: Club۔

**کلبل** زبر ک، جزم ل، زبر ب۔ امث، ہ۔ مصیبت، آفت، بلا۔

**کلبل** زیر ک، جزم ل، زیر ب۔ امث۔ کیڑوں کی حرکت؛ (مجازاً) بہت سارے چھوٹے بچے۔

فعل لازم: **کلبلانا** کیڑوں کا رینگنا، لوٹنا۔ نیز کلبل کرنا۔

**کلبلانا** پیش ک، جزم ل، پیش ب۔ فعل لازم۔ ہل جل کر بے چینی کا اظہار کرنا، کسمسانا۔

**کلبہ** پیش ک، جزم ل، زبر ب۔ اند، ف۔ کوٹھڑی، تنگ و تاریک حجرہ، کھنڈلا، جھونپڑا، سیہ خانہ گوشہ۔

**کلبۂ احزاں** (ن غنہ) غم کدہ، الم کا گھر۔

**کلبیت** زبر ک، جزم ل، زیر ب، شد زبر ی۔ امث، ع۔ مردم بیزاری، کھرا پن، تقشف، یونانی مفکر دیو جانس کلبی سے منسوب مزاج وافتاد۔

**کلپ** زبر ک، جزم ل۔ اند، س۔ ڈھنگ، انداز؛ (ہندو دیو مالا) برہما کا ایک دن جو ۸ ارب ۳۲ کروڑ برس کے برابر مانا جاتا ہے؛ قیامت، خطرہ، اندیشہ؛ تڑپ، رنج، دکھ؛ جز؛ فصل؛ وید کا ایک بھاگ یا حصہ جس میں قربانی کے طریقے درج ہیں۔ نیز رک: کلف۔

**کلپانا** زبر ک، جزم نیز زبر ل۔ فعل متعدی، ہ۔ دُکھ دینا، ستانا، بے چین کرنا،

بیقرار کرنا۔

**کلپنا** زبر ک، جزم ل، زبر پ۔ امث، ہ۔ تخیل، تصور؛ قیاس، گمان۔

**کلٹا** زبر ک، جزم ل۔ امذ، ہ۔ کپڑے رکھنے کا جالی دار اُوپر سے ڈھکنا اُٹھا کر کھلنے والا الماری نما خانہ۔ میلے کپڑوں کی ڈولی، ایک قسم کا کھانچا۔

**کلثوم** پیش ک، جزم ل، وسع۔ امث، صف۔ خوبصورت، بھرے پُرے چہرے والا۔

**کلجگ** زبر ک، جزم ل، پیش ج۔ امذ، ہ۔ ہندوانی روایت کے مطابق کائنات کا چوتھا اور آخری بُرا دور؛ بدی اور گناہ کا زمانہ۔

**کلچ** پیش ک، زبر ل۔ امذ۔ ایسا گھوڑا جس کے پچھلے گھٹنے چلتے میں باہم ٹکرائیں۔

**کلچا** پیش ک، جزم ل۔ امذ۔ میدہ ملی پھولی پھولی خمیری روٹی جس پر تل لگا کر تنور میں پکایا جاتا ہے۔ نیز کلچہ۔ اصلاً: کلچہ۔

**کلچر** زبر ک، جزم ل، زبر چ۔ امذ۔ کسی گروہ کے عادات وخصائل، رہن سہن کا طریقہ اور رسم ورواج وغیرہ۔ ثقافت، تہذیب، تمدن۔ انگریزی: Culture۔

**کلچھن** پیش ک، جزم ل، شد زبر چھ۔ امث، ہ۔ بری عادات، بدمزجی، بدکرداری۔

**کلر** زبر ک، شد زبر ل۔ امث۔ وہ زمین جس میں کھار زیادہ ہو اور کاشت کے قابل نہ ہو، بنجر، شور زمین۔

کہاوت: **کلر کا کھیت، جیسے لپٹی کا ہیت** شورے والا کھیت بے وفا کی دوستی کی طرح بے فائدہ ہے۔

**کلرک** جزم ک، زبر ل، جزم ر۔ امذ۔ دفتر میں کام کرنے والا بابو، محرر، منشی۔ انگریزی: Clerk۔

**کلرکی** کلرک کا کام، محرری۔

**کلرن** زبر ک، جزم ل، زبر ر۔ امث، ہ۔ جونک لگانے والی عورت۔

**کلس** زبر ک، زبر ل۔ امذ، ہ۔ گنبد، برجی وغیرہ کے اُوپر عموماً دھات کی بنی ہوئی آرائشی کیل، ڈنڈی یا کلغی؛ سرطوقِ گنبد۔

**کلسا** زبر ک، جزم ل۔ امذ، ہ۔ تنگ منہ کا دھاتی (پیتل، تانبے یا لوہے کا) گھڑا، گاگر، گگرا۔

**کلسات** زبر ک، جزم ل۔ امث۔ سیاہی، کالا پن۔

**کلساہٹ** جلنا بھُننا، تاؤ کھانا۔

**کلسرا** زبر ک، جزم ل، زیر س۔ امذ۔ کالے سر والا؛ (مجازاً) انسان۔

کہاوت: **کلسرا بڑی آفت ہے** انسان بہت چالاک ہوتا ہے۔

**کلسنا** جزم ک، زبر ل، جزم س۔ فعل لازم۔ درد محسوس کرنا؛ جلنا بھُننا۔

**کلغی** زبر ک، جزم ل۔ امث۔ مرغ، مور اور بعض دیگر پرندوں کے سر پر بنا ہوا پروں کا تاج یا گچھا۔ شاہی تاج پر لگے ہوئے آرائشی پر یا طرہ۔

**کلغی والا** عزت والا، صاحب توقیر، نفیس۔

**کلف (۱)** زبر ک، زبر ل۔ امذ۔ میدے یا چاول کی پیچ وغیرہ سے بنا ہوا کپڑوں کو کرارا رکھنے کے لیے لگایا جانے والا سیال، ماوا۔ مانڈھا، پیچ۔

محاورہ: **کلف اُتر جانا** اکڑ ختم ہو جانا۔

**کلف (۲)** زبر ک، زبر ل۔ امذ۔ فسادِ خون سے چہرے پر پڑ جانے والی چھائیاں؛ چاند میں نظر آنے والا سیاہ داغ؛ عیب۔

**کلفت** پیش ک، جزم ل، زبر ف۔ امث، ع۔ تکلیف، بے آرامی، مشقت، رنجیدگی۔

محاورہ: **کلفت دُور کرنا** تکلیف ختم کرنا، بوجھ اُتارنا۔

**کلفت** پیش ک، پیش ل، زبر ف۔ صف۔ موٹا، بھدا، بے ڈول، بھاری، فربہ۔

**کلک** زبر ک، جزم ل۔ امذ، ف۔ نرکل (سرکنڈے) کا قلم، قلم واسطی جسے نیزہ بھی کہتے ہیں؛ نَے۔

**کلکار** زبر ک، جزم ل۔ امث۔ خوشی کا نعرہ، وہ آواز جو فرطِ مسرت میں حلق سے نکلے۔ نیز کلکاری۔

محاورہ: **کلکاری مارنا** خوشی سے چیخ مارنا؛ قہقہہ لگانا۔

**کلکٹر** جزم ک، لیٹا زبر ل، جزم ک، زبر ٹ۔ امذ۔ جمع کرنے والا، محصول اُگاہنے والا؛ ضلع کے نظم ونسق کا ذمہ دار، ضلع دار۔

**کلکل** زبر ک، جزم ل، زبر ک۔ امث۔ بک بک، فضول جھگڑا؛ شوروغل۔

**کلم** زبر ک، زیر ل۔ امذ۔ قالین، دری۔

**کلما** پیش ک، جزم ل۔ امذ۔ ایک قسم کھانا جس میں مسالا دار قیمہ بکری کی انتڑیوں میں بھر کر پکایا یا بھونا جاتا ہے۔

**کلمات** زبر ک، زیر ل۔ امذ۔ کلمہ (رک) کی جمع۔ الفاظ؛ کلمے۔

**کلمہ** زبر ک، زیر ل، زبر م۔ امذ، ع۔ بات، بول، لفظ؛ وہ عربی الفاظ جو اسلام قبول کرتے وقت منہ سے بولے جاتے ہیں یا مسلمان صبح اُٹھنے کے بعد اور دیگر مواقع پر تبرکاً یا تجدیدِ ایمان کے طور پر پڑھتے ہیں؛ الفاظ کی تبدیلی کے ساتھ ان کی چھ شکلیں ہیں۔ کلمۂ طیبہ؛ کلمۂ شہادت؛ کلمۂ تمجید؛ کلمۂ توحید؛ کلمۂ استغفار؛ کلمۂ ردِ کفر۔ غلط العام: **کَلْمہ** (جزم ل)۔

**کلمۂ اضافت** (قواعد) وہ لفظ جو ایک اسم کا دوسرے اسم کے ساتھ تعلق ظاہر کرے۔

**کلمۂ ایجاب** (ی) (قواعد) ایسا لفظ جو کسی بات کا اقرار کرنے، قبول کرنے یا کسی کے آواز دینے کے جواب میں کہا جائے۔

محاورہ: **کلمہ بھرنا** ہر وقت کسی کو یاد کرنا، کسی کے نام کی رٹ لگانا۔

محاورہ: **کلمہ پڑھنا** اسلام قبول کرنا، ایمان لانا؛ معتقد ہونا؛ کسی کی خوبیوں کی تعریف کرنا۔

**کلمۂ تکبیر** اللہ کی بزرگی کا کلمہ؛ اللہ اکبر۔

**کلمۂ خیر** بھلی بات، خیر کی بات؛ عموماً دعا یا سفارش کے لیے مستعمل۔

**کلمہ گو** کلمہ پڑھنے والا؛ (مراداً) مسلمان۔

**کلن** پیش ک، زبر ل۔ امث۔ کسی عضو میں دبی دبی بے چین کرنے والی تکلیف۔

**کلنا** زبر ک، جزم ل۔ فعل لازم۔ ٹوٹکے کے ذریعے سانپ پر قابو پانا۔

**کلنج** پیش ک، زبر ل، جزم ن۔ امذ۔ گھوڑا جس کی ٹانگوں میں کجی ہو جس کی وجہ سے چلتے وقت اُس کی ٹانگیں آپس میں ٹکرائیں۔

**کلند** پیش ک، زبر ل، جزم ن۔ امذ، ف۔ پھاوڑا، کدال۔

**کلنک** زبر ک، زبر ل، ن غنہ۔ امذ، س۔ داغ، دھبا۔

**کلنک کا ٹیکا** رُسوائی کا داغ۔ اصلاً: بھوؤں کے درمیان کالا ٹیکا جو بیوگی کی علامت تھا۔

محاورہ: **کلنک کا ٹیکا لگنا** رُسوائی ہونا، عیب لگنا۔

**کلنکی** رُسوا شخص، بدنامِ زمانہ آدمی۔

**کلنگ** پیش ک، زبر ل، ن غنہ۔ امث، ف۔ سارس سے چھوٹا لمبی گردن، لمبی ٹانگوں والا ایک آبی پرندہ، کرکی۔

**کلوار** زبر ک، جزم ل۔ صف، ہ۔ شراب کشید کرنے والا، کلال۔

کہاوت: **کلوار کی اگاڑی اور قصائی کی پچھاڑی** شراب شروع میں خریدنی چاہیے اور گوشت آخر میں۔

**کلوٹا** زبر ک، و مع۔ صف۔ کالے رنگ کے آدمی کے لیے طنزیا حقارت کا کلمہ۔ (مث) **کلوٹی**۔

**کلوخ** پیش ک، و مع۔ امذ، ف۔ مٹی کا سخت ڈھیلا؛ پکی اینٹ کا ٹکڑا۔

**کلوخ انداز** ڈھیلا مارنے والا، گوپھن چلانے والا۔

کہاوت: **کلوخ انداز را پاداش سنگ است** اینٹ کا جواب پتھر سے۔ سختی کا جواب سختی سے ملتا ہے۔

**کلور** زبر ک، و مج۔ امذ، ہ۔ گائے کی بچھیا جو جوان ہونے کے قریب ہو، جس نے بچہ نہ جنا ہو۔

**کلول** زبر ک، و مج۔ امث۔ موج، مزا، تفریح۔ نیز کلیل۔

محاورہ: **کلولیں کرنا** اُچھل کود، چوکڑیاں بھرنا، ہنسی دل لگی۔

**کلونجی** زبر ک، و لین، ن غنہ۔ امث۔ کالے تکونی سی شکل کے ذرا ذرا سے تخم جو ایک بالشت بھر کے پودے میں لگنے والی پھلی سے نکلتے ہیں، اچار اور دواؤں میں استعمال کیے جاتے ہیں۔

**کلونس** زبر ک، و لین، ن غنہ۔ امث۔ کالک، سیاہی۔

**کلہ** زبر ک، شد زبر ل۔ امذ، ف۔ گال، جبڑا؛ سر، کھوپڑی؛ لیمپ، لالٹین کی چمنی کے جمانے کی جگہ جس کے بیچ میں بتی جلتی ہے۔

محاورہ: **کلہ بہ کلہ جواب دینا** برابر جواب دینا، ترکی بہ ترکی جواب دینا۔

**کلہ دراز** چلا کر بولنے والا، شور کرنے والا۔

**کلہا** زبر ک، جزم ل۔ امذ، ف۔ بغیر دال والے اناج کے بیج کا پھٹاؤ۔

**کلہارنا** دال کا چھلکا جلا کر اُتارنا۔

**کلہاری** جھگڑالو عورت، لڑاکا۔

کہاوت: **کلہاری رکل رکل گرے، چھوہاری چھو ہوئے، اپنی اپنی بان سے کبھی نے چوکے کوئے** لڑاکا عورت ہر وقت لڑتی رہتی ہے اور غصیلی غصہ میں بھری رہتی ہے، اپنی عادت کو کوئی نہیں چھوڑ سکتا۔

**کلی** زبر ک۔ امث۔ بن کھلا یا ادھ کھلا غنچہ؛ کُرتے، غرارے وغیرہ کا گھیر بڑھانے کے لیے آڑی تراش کا جوڑ؛ تمبا کو پینے کا چھوٹا حقہ؛ پرندے کا چھوٹا سا پر جو ابتدا میں نکلتا ہے۔

محاورہ: **کلی پھندنے لگانا** کسی بات میں اضافہ کرنا، رنگ آمیزی کرنا۔

محاورہ: **کلی پھوٹنا** پرندے کے ابتدائی پر نکلنا؛ کلی کا کھل کر پھول بننا۔

محاورہ: **کلی چٹکنا** کلی کھل کر پھول بننا۔

**کلی** (۱) پیش ک، شد ل۔ صف، ع۔ مکمل، پورا، تمام۔

**کلی** (۲) پیش ک، شد ل۔ امث۔ پانی وغیرہ منہ میں بھر کر اُگل دینا؛ پانی سے منہ کی صفائی۔

**کلیا** زبر ک، زبر ل، شد ی۔ امث۔ عورت کی کلائی، ہاتھ۔

**کلیا** پیش ک، جزم ل۔ امذ۔ تنگ گلی، تنگ کوچہ، گوشہ۔

**کلیات** پیش ک، شد زیر ل، شد ی۔ امذ، ع۔ کسی شاعر کے کلام کا مجموعہ۔ عام: **کلیات** (بلا شد ی) (۲) نیز رک: کلیہ۔

**کلیان** زبر ک، جزم ل۔ امذ، س۔ سُکھ، شانتی، اطمینان؛ بھلائی، فائدہ؛ نجات، مکتی؛ خیر و برکت۔

**کلیجہ** زبر ک، ے۔ امذ، ہ۔ جگر؛ (مجازاً) ہمت؛ حوصلہ۔ نیز کلیجا۔

محاورہ: **کلیجہ اُلٹ جانا** جی گھبرانا، بے چین ہونا۔

محاورہ: **کلیجہ برمانا** اذیت دینا، صدمہ پہنچانا، دُکھ دینا۔

محاورہ: **کلیجہ پانی ہونا** بہت زیادہ صدمہ پہنچنا، غم ہونا۔

محاورہ: **کلیجہ پھٹنا/چھلنی ہو جانا/شق ہونا** رنج و غم کے اظہار کی مختلف

کیفیات۔

محاورہ: **کلیجہ مسوس کر رہ جانا** صدمے کو خاموشی سے برداشت کر جانا۔ نیز **کلیجہ پکڑ کے رہ جانا**۔

محاورہ: **کلیجہ منہ کو آنا** انتہائی رنج یا صدمہ محسوس کرنا۔

**کلیجی** پکانے کے لیے مذبوحہ جانور کے جگر کے پارچے۔

محاورہ: **کلیجے پر ہاتھ رکھنا** کسی کے غم کو اپنا غم سمجھنا۔

محاورہ: **کلیجے سے لگانا** سینے سے چمٹانا؛ بہت عزیز رکھنا، حد درجہ پیار کرنا۔

محاورہ: **کلیجے میں ٹھنڈک پڑنا** چین آنا، قرار آنا، تسلی ہونا۔

**کلید** زیرک، ی۔ امث، ف۔ قفل کی کنجی، مفتاح، چابی؛ مشین میں مختلف پرزوں کو حرکت دینے کے لیے بنے ہوئے نشان؛ اشاریہ، انڈیکس۔ (مجازاً) پتے کی بات جس سے کوئی مسئلہ حل ہو یا کوئی بھید کھلے۔ عام: **کلید** (زبرک)۔

**کلیدی** اہم؛ کارگزار، گرہ کشا۔

**کلیس** زبرک، ے۔ امذ، ہ۔ دُکھ، تکلیف؛ جھگڑا، فساد۔ نیز **کلیش**۔

**کلیسا** زبرک، ی۔ امذ۔ گرجا گھر، عیسائیوں کا عبادت خانہ۔

صف: **کلیسائی** کلیسا سے منسوب یا متعلق، نصرانی، عیسائی، کلیسا کا ماننے والا۔

**کلیش** زبرک، ے۔ امذ۔ دکھ، رنج، مصیبت، تکلیف۔ نیز **کلیس**۔

**کلیگ** زبرک، جزم ل، پیش ی۔ امذ۔ رک: **کلجگ**۔

**کلیل** زبرک، ی۔ صف، ف۔ کند، سُست؛ تھکا ہوا؛ گونگا۔

**کلیل** پیش ک، ے۔ امث۔ جانوروں کا چوکڑی بھرنا۔ نیز **کلول**۔

کہاوت: **کلیل میں غلیل** خوشی میں رنج۔ رنگ میں بھنگ۔

محاورہ: **کلیلیں بھرنا** اُچھل کود کرنا، چھل کرنا، چوکڑیاں بھرنا۔

**کلیم** زبرک، ی۔ صف، ع۔ بولنے والا؛ بات کرنے، کلام کرنے والا۔ حضرت موسیٰ کا لقب۔ کلیم اللّٰہ کا اختصار۔

**کلیمی** حضرت موسیٰ سے منسوب۔ مثلاً: عصائے کلیمی۔

**کلیہ** پیش ک، شد زیر ل شد زبر ی۔ امذ، ع۔ قاعدہ، اُصول؛ شعبہ، صیغہ۔ (صف) تمام تر، کل، سب، کلیتہ کی تخفیف۔ نیز **بالکلیہ**۔ جمع: **کلیات** (رک)۔

**کلھاڑا** پیش ک۔ امذ۔ درخت کاٹنے اور لکڑی پھاڑنے کا دستہ دار اوزار۔

(مث) **کلھاڑی** لکڑی پھاڑنے کا چھوٹا آلہ۔

**کلھڑ** پیش ک، شد زبر لھ۔ امذ۔ مٹی کا آبخورہ، مٹی کا پیالہ۔ نیز **کلھڑا**۔ تص: **کلھیا** (رک)۔

**کلھیا** پیش ک، جزم لھ۔ امث۔ چھوٹی سی مٹی کی ہنڈیا جس میں چلّو بھر پانی سمائے؛ پاندان میں کتھا چونا رکھنے کی کٹوری۔

کہاوت: **کلھیا میں گُڑ تھوڑا ہی پھوٹتا ہے** راز پوشیدہ نہیں رہتا۔ نیز **کلھیا میں گُڑ کی بھیلی پھوٹنا دشوار ہے**۔

## ک۔م

**کم** (ا) زبرک۔ صف، ف۔ تھوڑا، قلیل، خفیف؛ کہتر، حقیر، چھوٹا۔

**کم اصل** بدذات، کمینہ۔

کہاوت: **کم اصل سے وفا نہیں** کمینہ بے وفا ہوتا ہے۔

**کم اوقات** حیثیت میں گرا ہوا، بے وقعت۔

**کم آزار** کم تکلیف دینے والا۔

**کم آمیز** بہت کم ملنے جلنے والا، الگ تھلگ رہنے والا، تنہائی پسند۔

**کم بخت** (زبرب، جزم خ) بدنصیب، (بطور دُشنام، طنزیا مزاح)، نامراد، بد، بُرا۔ نیز دُشوار، عجیب وغیرہ۔ نیز **کمبخت**۔

کہاوت: **کم بخت کا بیٹا لہو موتے، بختاور کا گھوڑا** آدمی کے لیے لہو موتنا نقصان دہ ہے اور گھوڑے کے لیے مفید۔

کہاوت: **کم بخت کی کھچڑی کچی، بختاور کا آٹا گیلا** خوش قسمت کا کام خود بخود سدھر جاتا ہے اور بدقسمت کا کام بگڑ جاتا ہے۔

کہاوت: **کم بخت گئے باٹ، نہ ملے ترازو نہ ملے باٹ** بدنصیب آدمی کا بڑا نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **کم بخت کی یہ نشانی، (جو) سوکھ گیا کنویں کا پانی** بدبختی کی یہ نشانی ہے کہ کنویں میں پانی خشک ہو جاتا ہے۔

**کم بختی** (زبرب، جزم خ) بدنصیبی، نحوست؛ شامت؛ آفت۔

کہاوت: **کم بختی جو آوے، اونٹ چڑھے کو کتا کاٹے** بدقسمتی میں احتیاط کے باوجود نقصان ہو جاتا ہے۔

**کم بضاعت** (زیرب، زبرع) مفلس، نادار، کم حیثیت۔

**کم بغل** (زبرب، زبرغ) جس کے حمایتی کم ہوں۔

**کم بیں** جسے کم دکھائی دے۔

**کم پا** کمزور، ناپائیدار؛ دیرپا کا نقیض۔

**کم تر** بہت تھوڑا؛ حقیر، کم درجے کا۔

**کم خرچ** کفایت شعار، تھوڑا خرچ کرنے والا۔

کہاوت: **کم خرچ، بالانشین** ایسی چیز جس کی قیمت بھی کم ہو اور افادیت میں بھی بہتر ہو۔

**کم ذات** کمینہ، بدذات، کم اصل۔

کہاوت: **کم ذات سے وفا نہیں، اصیلاں سے خطا نہیں** کمینے آدمی سے کسی بھلائی یا اچھائی کی اُمید نہیں رکھنی چاہیے۔

کہاوت: **کم رزقے بہت ہیں، بے رزقے کوئی نہیں** خدا سب کو رزق دیتا ہے کسی کو کم کسی کو زیادہ۔

صف: **کم زور** (وج) جس میں طاقت کم ہو، نحیف، ناتواں، ضعیف، دُبلا۔ نیز **کمزور**۔

محاورہ: **کم زور پڑنا** بودا ہونا، غیر مؤثر ہونا۔

کہاوت: **کم زور (کا غصہ) مار کھانے کی نشانی** کمزور غصہ دکھائے گا تو مار کھائے گا۔

**کم زوری** ناتوانی، ناطاقتی۔ نیز **کمزوری**۔

**کم زی** کم جینے والا، عارضی، فانی۔

**کم سخن** جو کم بات کرے، خاموش طبیعت کا مالک۔

**کم سن** (زیرس) چھوٹی عمر کا، نابالغ۔

**کم ظرف** کم حوصلہ، کم ہمت؛ اوچھا، سفلہ، کمینہ۔

**کم ظرفی** اوچھا پن، کمینگی؛ کم ہمتی۔

محاورہ: **کم کرنا** گھٹانا، وضع کرنا؛ مختصر کرنا۔

**کم گو** (وج) جو کم بات کرے، خاموش طبیعت کا مالک۔

**کم مایہ** نادار، بے حیثیت، جس کے پاس بہت تھوڑی دولت ہو۔

**کم یاب** نادر، کم ملنے والی شے، نایاب۔

**کم (۲)** زبرک۔ اند، ع۔ مقدار، بساط، وسعت۔ مرکب: **کیف و کم** (رک)۔

**کُماچ** زبرک۔ اند۔ سارنگی کی وضع کا ایک ساز۔

**کُماچ** پیش ک۔ امث، ت۔ ایک قسم کی روٹی جو درمیان سے موٹی اور کناروں سے پتلی ہو؛ (مجازاً) موٹی اور گول چیز۔ نیز **کُماج**۔

**کماحقہٗ** زبرک، زبرح، شدزبرق، پیش ہ مثل ومع۔ متعلق فعل۔ جیسا کہ اُس کا حق ہے، جیسا کہ چاہیے۔

**کماد** زبرک۔ اند۔ گنا۔

**کمار** پیش ک۔ اند، س۔ کنوارا، بن بیاہا۔ (امث) **کماری**۔

**کمال** زبرک۔ اند، ع۔ تکمیل، عروج، انتہا؛ عجیب، حیرت انگیز بات یا کام؛ ہنر، جوہر، لیاقت۔ (صف) پورا، مکمل، انتہائی۔ (متعلق فعل) نہایت، بہت بڑا۔

محاورہ: **کمال حاصل کرنا** لیاقت یا قابلیت پانا؛ کسی کام میں بڑھ کر ہنر پیدا کرنا، کسی کام میں مہارت حاصل کرنا۔

محاورہ: **کمال دکھانا** جوہر دکھانا، اپنے گن ظاہر کرنا۔

کہاوت: **کمال شے زوال شے** انتہائی کمال کے بعد زوال شروع ہو جاتا ہے۔

متعلق فعل، صف: **کمال کا** بہت عمدہ، بہت اچھا، اعلیٰ درجے کا۔

محاورہ: **کمال کرنا** حیرت انگیز کام یا بات کرنا؛ ہنر کا اظہار کرنا، غضب کرنا۔

محاورہ: **کمال کو پہنچنا** کسی فن یا پیشے میں بہت مہارت حاصل کر لینا؛ پورا ہونا، ختم ہونا۔

**کمالیت** مکمل ہونا، کامل ہونے کی حالت۔

**کمامہ** زیرک، زبرم۔ اند۔ پھول کا پیالہ، پتیوں کا گھیرا۔ مسندِ گل۔

**کمان (۱)** زبرک۔ امث، ف۔ تانت لگی ہوئی لکڑی کی قوس جس پر تیر جوڑ کر چلاتے ہیں؛ دھنک، قوس قزح، دھنش؛ محراب۔

**کمانِ اَبرو** جس کے اَبرو کمان کی مانند جھکی ہوئی ہوں۔

محاورہ: **کمان پر چلاّ چڑھانا** کمان کی اُتری ہوئی تانت کو دوبارہ چڑھانا تاکہ تیر چلایا جاسکے۔

**کمان دار** تیر چلانے والا، تیر انداز۔

کہاوت: **کمان سے نکلا ہوا تیر اور منہ سے نکلی ہوئی بات پھر نہیں آتے** بات کہنے اور کام کرنے سے پہلے اچھی طرح سوچ سمجھ لینا چاہیے ورنہ بعد میں پچھتانا پڑتا ہے۔

محاورہ: **کمان کڑکنا** کمان اس قدر زور سے کھینچنا کہ چھوڑتے وقت آواز پیدا ہو۔

محاورہ: **کمان نکلنا** توس قزح کا نظر آنا۔

**کمان (۲)** زبرک۔ امث۔ فوج کی سرداری، سالاری؛ (لشکری) حکم۔ انگریزی میں: Command۔

محاورہ: **کمان بولی جانا** لڑائی پر جانا، جنگی نوکری پر جانا؛ جنگی خدمت کا حکم دیا جانا، فوجی ذمہ داری بتائی جانا۔

محاورہ: **کمان پر جانا** جنگی خدمات پر جانا، لڑائی پر جانا۔

**کمان دار** فوجی افسر، سالار، لشکر کا قائد۔

محاورہ: **کمان دغنا** توپ چلنا، بندوق چلنا؛ لڑائی چھڑ جانا۔

محاورہ: **کمان سنبھالنا** ذمہ داری قبول کرنا، کام کو ہاتھ میں لینا۔

محاورہ: **کمان میں ہونا** تابع ہونا، ماتحتی میں ہونا۔

**کمانا** زبرک۔ فعل لازم/متعدی۔ روزی حاصل کرنا، آمدنی پیدا کرنا، کسب کرنا؛ محنت سے حاصل کرنا؛ (دباغت) چمڑے کو چرم سازی کے لیے صاف یا تیار کرنا؛ مہتر کا صفائی کے کام انجام دینا۔

**کمانچہ** زبرک، جزم ن، زبرچ۔ اند، ف۔ قوسی شکل کی شے، چھوٹی محراب؛ سارنگی کا گز، بڑھئی کے برمے کی کمان؛ گاڑی وغیرہ کی کمانی۔

**کمانی** زبرک۔ امث۔ گاڑیوں میں لگی ہوئی لوہے کی ڈھلی ہوئی لچک دار قوس

جس پر اُس کا بوجھ ہوتا ہے اور جھٹکوں کو روکتی ہے۔ گھڑی میں لگا ہوا فولادی تار کا چکر جسے بال کمانی بھی کہتے ہیں۔

کہاوت: **کمانی نہ پہیہ، گاڑی جوت میرے بھیا** غربت میں شیخی مارنا۔

کہاوت: **کمانے کو بھیڑ، کھانے کو شیر** نکمے آدمی کے متعلق کہتے ہیں کہ کماتا کچھ نہیں اور کھاتا بہت ہے۔

**کماؤ** زبرک، ومع۔صف۔ کمائی کرنے، پیدا کرنے والا، نکھٹو کی ضد۔

**کماؤ پوت** کمانے والا بیٹا، سپوت۔

کہاوت: **کماؤ آوے ڈرتا، نکھٹو آوے لڑتا** کمانے والا شریف ہوتا ہے اور لڑائی جھگڑے سے ڈرتا ہے، مگر نکما شریر اور لڑاکا ہوتا۔

کہاوت: **کماؤ پوت، کلیجے مُوت** کمانے والے بیٹے کو ماں بہت چاہتی ہے اور اس کی ہر بات برداشت کی جاتی ہے۔

کہاوت: **کماؤ پوت کی دُور بلا** کمانے والے بیٹے کے لیے دل سے دُعا نکلتی ہے؛ کفالت کرنے والے کے لیے دعا گو ہونا۔

کہاوت: **کماؤ (خصم) کو کس نے نہ چاہا** کمائی کرنے والے شوہر کو سب ہی بیویاں پسند کرتی ہیں۔جس سے فائدہ ہو اُسے عزیز رکھتے ہیں۔

کہاوت: **کماوے دھوتی والا، اُڑاوے ٹوپی والا** دیسی لوگ محنت کرتے اور انگریز عیش کرتے ہیں، محنت کوئی کرے اور عیش کوئی کرے۔

کہاوت: **کماویں میاں خانخاناں، اُڑاویں میاں فہیم** دولت کوئی کمائے اور خرچ کوئی کرے۔

کہاوت: **کماویں رات، کھلاویں ذات** اچھا اور غیرت مند آدمی محنت کر کے برادری کا حق ادا کرتا ہے۔

**کماہی** زبرک۔متعلق فعل۔ مطابق، اصل، ٹھیک ٹھیک، جیسا کہ وہ ہے۔

**کمائی** زبرک۔امث۔ محنت، جتن یا تدبیر سے پیدا کی ہوئی آمدنی؛ دولت، مال؛ نفع، منافع؛ حاصل؛ پھل، ثمر۔نیز مجازاً: کارگزاری۔

محاورہ: **کمائی کرنا** دولت پیدا کرنا؛ پانا، حاصل کرنا۔

کہاوت: **کمائے نہ دھائے، موکو بھوج بھوج کھائے** عورت اپنے نکھٹو خاوند کی شکایت کرتی ہے، کماتا کچھ نہیں اور مجھے تنگ کرتا رہتا ہے۔نکھٹو آدمی ہمیشہ بیوی کے لیے مصیبت ہوتا ہے (بھوج = دعوت، بھوج بھوج کھائے = مزے لے لے کر)۔

**کمبل** زبرک، جزم م، زبرب۔اند۔ دبیز اُونی چادر، موٹی لوئی۔نیز کمل۔

محاورہ: **کمبل اوڑھنا** موٹا جھوٹا پہن کر گزر بسر کرنا۔

کہاوت: **کمل اوڑھنے سے فقیر نہیں ہوتا** محض وضع بنانے سے بات نہیں بنتی، اہلیت اور کمال بھی چاہیے۔نیز **کملی اوڑھے فقیر نہیں ہوتا۔**

**کمبھ** پیش ک، جزم م۔اند،س۔ مٹکا، وزن کا ایک قدیم پیمانہ بقدر ۲۰ درون۔ نیز کنبھ (کُم بھ)۔

**کمپا** زبرک، جزم م۔اند،ہ۔ چڑی ماروں کا بانس جس پر وہ لاسا لگا کر چڑیوں کو پکڑتے ہیں۔

**کمپنی** زبرک، جزم م، زبرپ۔امث۔ تجارت کرنے والے افراد کا گروہ، سوداگروں کی جماعت؛ فوجی دستہ؛ ساتھی، سنگتی، ہم نشین۔انگریزی: Company۔

**کمپو** زبرک، جزم م، ومع۔اند۔ فوجی چھاؤنی۔

**کمپو کے بگڑا ہوا** باغی، سرکش، مفسد؛ شہدا، لُچا۔

**کمپیوٹر** زبرک، جزم م، زیرپ، ومع، زبرٹ۔اند۔ حساب کتاب اور دیگر مختلف نوعیت کے منطقی کام، دی گئی ہدایات کے مطابق سرانجام دینے والی برقی مشین۔انگریزی: Computer۔

**کمتر** زبرک، جزم م، زبرت۔صف۔ رک: کم کے تحت الفاظ۔

**کمخاب** زبرک، جزم م۔اند،ف۔ زربفت یا سنہری تاروں کی بُناوٹ کا ریشمی کپڑا۔نیز **کمخواب**۔

**کمڈا** پیش ک، جزم م۔اند،ہ۔ گول کدو۔

**کمر** زبرک، زبرم۔امث،ف۔ جسم میں پیٹھ اور سینے کا درمیانی حصہ۔نیز اس کی پیمائش؛ پٹکا، پیٹی؛ کسی شے کا درمیانی حصہ، وسط؛ پہاڑ کا دامن یا چوٹی سے تلہٹی تک کا حصہ۔

محاورہ: **کمر باندھنا** کسی کام کے لیے تیار ہونا، مستعد ہونا، آمادہ ہونا؛ ارادہ کرنا؛ کمر سے دوپٹہ یا پٹکا باندھنا۔

محاورہ: **کمر بستر سے نہ لگنا** بہت بے چین ہونا، بے قرار ہونا؛ چت نہ لیٹ سکنا۔

**کمربستہ** تیار، مستعد، آمادہ؛ مسلح۔

**کمربند** کمر میں لپیٹنے کی شال، پٹی یا پیٹی؛ ازار بند۔نیز **کمرپٹکا**۔

**کمرتوڑ** ناقابلِ برداشت، انتہائی تکلیف دہ۔

محاورہ: **کمر توڑنا** بے سہارا کر دینا؛ اُمید ختم کر دینا؛ عاجز کرنا؛ کمزور کرنا، ناتواں کرنا۔

محاورہ: **کمر ٹوٹنا** بے سہارا رہ جانا، بے یار و مددگار ہونا؛ مایوس ہو جانا۔

محاورہ: **کمر ڈھیلی کرنا** ہمت چھوڑ دینا، بزدل ہو جانا۔

**کمرسال** کمر میں پہننے کا زیور۔

محاورہ: **کمر سیدھی کرنا** کچھ دیر کے لیے آرام کی خاطر لیٹنا۔

**کمرشکن** حوصلہ پست کر دینے والا۔

محاورہ: **کمر کسنا** کسی کام کے لیے مستعد ہونا، تیار ہونا، آمادہ ہونا۔

محاورہ: **کمر کھول (کر) بیٹھنا** کوشش ترک کر دینا؛ ہتھیار وغیرہ کو کمر سے الگ کرنا؛ نوکری چھوڑ دینا، ملازمت سے فارغ ہونا۔

محاورہ: **کمر ملانا** مباشرت کرنا، مجامعت کرنا۔

محاورہ: **کمر میں بوتا ہونا** طاقت در ہونا۔

کہاوت: **کمر میں بوتا نہیں، مدار صاحب بیٹا دو** محنت کے بغیر کچھ حاصل نہیں ہوتا۔

کہاوت: **کمر میں توشہ، راہ منزل کا بھروسہ** سامان سفر موجود ہو تو سفر اطمینان سے ہوتا ہے۔

کہاوت: **کمر نہ بوتا، سانجھے سوتا** نامرد آدمی سرشام سو جاتا ہے۔ نکما سر شام ہی سو جاتا ہے۔

**کمرا** زبرک، جزم م، زبرر۔ اند۔ مکان کا دیواروں سے گھرا ہوا خانہ جس میں بیٹھا یا رہا جائے، حجرہ، خلوت خانہ۔ (اطالوی زبان میں: Camera)۔ نیز **کمرہ**۔

**کمرخ** زبرک، جزم م، زبرر۔ امث۔ گھڑی کی گراریوں کے دندانے۔

**کمرک** زبرک، جزم م، زبرر۔ امث، ہ۔ ایک لمبوترا چوگوشیا پھل جو مزے میں ترش اور رنگ میں زرد ہوتا ہے۔ نیز **کمرکھ**۔

**کمری** زبرک، جزم م۔ امث، ف۔ بے آستین کی صدری یا مرزئی جس میں پیٹ تک بٹن اور پہلو میں چاک ہوتے ہیں؛ کمر جھکا کر چلنے والا؛ کمزور گھوڑا جس کی کمر زیادہ بوجھ کی وجہ سے دب جائے۔

**کمزور** زبرک، جزم م، وج۔ صف۔ ضعیف، ناتواں، نحیف، لاغر، جس میں طاقت کم ہو، دبلا۔

**کمک** پیش م، زبرک۔ امث، ف۔ فوج کی مدد کو آنے والا دستہ۔ (مجازاً) مدد، سہارا، پشت پناہی۔

محاورہ: **کمک پر ہونا** کسی کا مددگار رہنا، معاون ہونا۔

محاورہ: **کمک دینا** مدد کرنا، سہارا دینا؛ حمایت کرنا۔ نیز **کمک پہنچانا**۔

**کمل** زبرک، شد زبرم۔ اند۔ رک: **کمبل**۔

کہاوت: **کمل اوڑھنے سے فقیر نہیں ہوتا** محض وضع بنانے سے بات نہیں بنتی، اہلیت اور کمال بھی چاہیے۔

کہاوت: **کمل میں دوشالے کا مزہ** غربت میں لطف ہونا۔

**کملانا** پیش ک، جزم م۔ فعل لازم۔ افسردہ، بے رونق، بے آب ہونا؛ مرجھانا، سوکھنا، تازگی جاتی رہنا۔

**کملی** زبرک، جزم م۔ امث۔ معمولی چادر؛ چھوٹا کمبل۔

محاورہ: **کملی بچھانا** سوگ یا ماتم کی علامت ظاہر کرنا۔

محاورہ: **کملی پڑنا** فریب دے کر لوٹنا؛ مار پڑنا۔

کہاوت: **کملی جتنی بھیگے گی اتنی ہی بھاری ہوگی** جتنا اسراف کرو گے اتنی زیر باری ہوگی۔

محاورہ: **کملی ڈال کر لوٹنا** زبردستی چھیننا، فریب دے کر لوٹنا۔

**کملی کتھری** (زبرک، جزم تھ) مال و اسباب، ساز و سامان۔

محاورہ: **کملی کتھری کرنا** کہیں اور چلے جانے کی غرض سے اپنا مال و اسباب باندھنا؛ تمام سامان چھین لینا۔

محاورہ: **کملی میں مست ہونا** اپنے حال میں خوش ہونا، قناعت سے زندگی گزارنا؛ کسی کی پروا نہ کرنا؛ مستغنی ہونا۔

**کمند** زبرک، جزم م، جزم ن۔ امث، ف۔ رسی کا پھندا؛ رسی یا رسی کی سیڑھی جس کے سہارے دیوار پھاندی جائے؛ (مجازاً) رسائی کا ذریعہ۔

**کمند انداز** رسی کا پھندا پھینکنے والا؛ پھانسنے والا۔

محاورہ: **کمند ٹوٹنا** سہارا ختم ہونا، پھندا ٹوٹنا۔

محاورہ: **کمند ڈالنا** کسی بلند مقام پر چڑھنے کے لیے رسی کا پھندا پھینکنا؛ ہمت و حوصلہ کرنا؛ پہنچنے کا وسیلہ ڈھونڈنا۔

**کمنڈل** زبرک، زبرم، جزم ن، زبرڈ۔ اند، ہ۔ لکڑی کا کاسہ جس میں جوگی پانی پیتے ہیں، فقیروں کا چنبر۔

**کمودنی** زبرک، وج، جزم د۔ امث۔ گلِ نیلوفر جو کنول کی قسم سے ہے۔

**کمی** زبرک۔ امث۔ کم ہونے کی حالت، قلت، خسارہ، ٹوٹا؛ نقص؛ انحطاط، زوال۔

محاورہ: **کمی آنا** نقصان ہونا، گھٹنا۔

**کمیت** زبرک، شد زیرم، شد زبری۔ امث، ع۔ مقدار جو تولی جا سکے؛ جسامت، ابعاد۔

**کمیت** پیش ک، ے لین۔ صف۔ اند، ع۔ سرخی مائل رنگ کا گھوڑا جو سفر کی تکالیف میں بہت متحمل ہوتا ہے اور لمبی منزلیں طے کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ مثلاً: **آٹھوں گانٹھ کمیت** ایسا گھوڑا جو یک رنگ کمیت اور بے عیب ہو۔

**کمیٹی** زبرک، ے۔ امث۔ خاص مقصد کے لیے تشکیل دی جانے والی چند افراد کی انجمن؛ بلدیہ۔ طے کردہ مدت کی بنیاد پر رقم پس انداز کرنے کا ایک مخصوص طریقہ جس میں چند افراد کسی ایک کو رقم جمع کرواتے ہیں جسے وضع شدہ طریقے سے شامل افراد کو باری باری دیا جاتا ہے۔

بول چال: **کمیٹی ڈالنا** منتخب شخص کو طے شدہ مدت پر رقم جمع کروانا جو وضع کردہ طریقے کے مطابق یہی رقم لوٹانے کا پابند ہوتا ہے۔

**کمیدان** پیش ک، ے۔ اند، ت۔ فوج کا چھوٹا افسر۔

**کمیرا** زبرک، ے۔اند۔ معمولی حیثیت کا مزدور، کھیت پر کام کرنے والا، کمی کمین۔

**کمیلا** زبرک، ے۔اند، ہ۔ ذبح کرنے کی جگہ، بوچڑ خانہ۔

**کمین (۱)** زبرک، ی۔امث، ع۔ گھات، دشمن کی تاک میں چھپ کر بیٹھنا یا بیٹھنے کی جگہ: کمیں گاہ (ن غنہ)۔

**کمین (۲)** زبرک، ی۔صف۔ بدخصلت، کمینہ، کم ظرف۔

کہاوت: **کمین کبھی کونڈے کے اِدھر، کبھی اُدھر** کم ہمت اور مفت خورا کھانے کے گرد منڈلاتا رہتا ہے۔

**کمینہ** زبرک، ی، زبرن۔صف، ف۔ بدنژاد، بدخصلت، گھٹیا درجے کا، اوچھا، کم ظرف؛ دغاباز، مکار۔ نیز کمین۔

**کمینہ پن** ذلالت، کم ظرفی، اوچھاپن۔ نیز کمینگی؛ کمین پن۔

کہاوت: **کمینے کی دوستی بالو کی بھیت** کم ظرف کی دوستی پائیدار نہیں ہوتی؛ بدخصلت کی دوستی کا کوئی اعتبار نہیں۔

**کمھار** پیش ک۔اند۔ مٹی کے برتن بنانے والا، کوزہ گر۔

کہاوت: **کمھار پر بس نہ چلے، گدھی کے کان اینٹھے** زبردست پر زور نہ چلا تو کمزور کو دھمکائے۔ نیز **کمھار کا کمھاری پر بس نہ چلے، گدھی کے کان اینٹھے**۔

کہاوت: **کمھار کا گدھا جس کے چوتڑ پر مٹی دیکھے اُس کے پیچھے دوڑے** جیسی عادت پڑ جائے ویسا ہی ہوتا ہے۔

کہاوت: **کمھار کہے سے گدھے پر نہ چڑھے** جب کوئی شخص کہنے پر کام نہ کرے، مگر عموماً وہی کام کرتا رہے تو کہتے ہیں۔

**کمھارن** (لُ مہارن) کمھار کی بیوی۔

**کمھاری** پیش ک۔امث۔ چھوٹی بھڑ کی طرح کا ایک پتنگا جو دیواروں کے کونوں وغیرہ میں مٹی کا گھر بنا کر اُن میں انڈے دیتا ہے۔ نیز کمھار (رک) کی بیوی، کمھارن۔

کہاوت: **کمھاری کا غصہ، اُترے گدھی پر** زبردست پر زور نہیں چلتا، مگر کمزور پر غصہ آتا ہے۔

## ک۔ن

**کن (۱)** زبرک۔اند۔ کان (رک) کا مخفف۔

**کن بندھا** (زیرب، ن مغ) جس کے کان میں غلامی کی نشانی کا چھلا یا حلقہ ہو، غلام۔

**کن چھدا** جس کے کان کی لو میں سوراخ کیا گیا ہو۔

**کن چھیدن** (ے، زبرد) بچوں کے کان چھیدنے کی رسم، کان چھدائی۔

**کن دوگزار** ایسا تیر جسے کمان کو کان کے قریب تک کھینچ کر چھوڑا جائے جس سے وہ بہت دور تک مار کرتا ہے۔

**کن رس** راگ رنگ یا گانے سے محظوظ ہونے کی صلاحیت، جسے موسیقی کی سمجھ اور پرکھ ہو۔

**کن سلائی** کنکھجورے کی طرح کا برسات میں پیدا ہونے والا لمبا، پتلا اور رینگنے والا کیڑا جو بے ضرر ہوتا ہے، گنڈویا۔

**کن سوئی** خفیہ سننے کا عمل؛ چپکے چپکے دوسروں کی باتوں پر کان لگانے کا عمل۔

محاورہ: **کن سوئیاں لینا** چھپ کر کسی کی باتیں سننا، جاسوسی کرنا۔ ٹوہ لینا، بھید لینا؛ کان میں پڑنے والی باتوں سے مطلب بھانپنا۔

کہاوت: **کن کھجورے کے کتنے پاؤں ٹوٹیں گے** بہت امیر آدمی کا کتنا نقصان ہوگا۔

**کن میلیا** کان کی صفائی کرنے والا۔

**کن (۲)** زبرک۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ کھودنے والا، مثلاً: **کوہ کن** پہاڑ کھودنے والا، **گورکن** قبریں کھودنے والا۔

**کن (۳)** زبرک۔اند، ہ۔ ذرہ، ریزہ، باریک ٹکڑا؛ غلہ، اناج؛ اناج کا دانہ؛ کلی، کونپل؛ طاقت، زور؛ آدھا، نیم؛ کونا، گوشہ۔

فعل مرکب، محاورہ: **کن انکھیوں سے دیکھنا** آنکھ کے گوشوں سے دیکھنا، نظریں چرا کے دیکھنا۔

**کن بٹائی** فصل کو حساب داروں میں حساب کے مطابق تقسیم کرنے کا عمل۔

**کِن** زیرک۔صف۔ ''کس'' اور ''کون'' کی جمع۔

**کُن (۱)** پیش ک۔ لاحقۂ فاعلی۔ نیز صیغۂ امر۔ کرنے والا، مثلاً: **کارکن** کارندہ۔ **پریشان/حیران کن** پریشان کرنے والا، حیران کرنے والا۔

**کن (۲)** پیش ک۔امر، ع۔ ہوجا۔

فقرہ: **کن فکاں** (زبرف، ن غنہ) (کہا کہ) ہوجا، پس وہ ہوگیا (یعنی جب اللہ نے کسی چیز کو پیدا کرنا چاہا تو ''کن'' کہا اور وہ پیدا ہوگئی)۔ نیز **کن فیکون**۔

**کنا** زبرک، شدن۔اند، ہ۔ وہ ڈور جس کا ایک سرا پتنگ کی کانپ اور ٹھڈے کے میل پر اور دوسرا نچلے (پُو چھل لیے) کے کچھ اُوپر باندھا جاتا ہے؛ پتنگ کا ڈور باندھنے کا حصہ۔

**کنار (۱)** زبرک۔اند، ف۔ پہلو، بغل؛ آغوش، گود؛ طرف، گوشہ۔ مثال: **ہم کنار** ہم پہلو، ہم آغوش۔ نیز کنار (زیرک)۔

محاورہ: **کنار گرم کرنا** بغل گیر ہونا؛ ہم بستر ہونا۔

**کنار** (۲) زبرک۔اند،ف۔ جدائی، علیحدگی۔

محاورہ: **کنار کرنا** علیحدہ کرنا، الگ کرنا۔

**کنارہ** زبرک۔اند،ف۔ پہلو؛ کگر؛ حد، سرا، انتہا؛ ساحل؛ گوشہ، کونا، گوٹ، کنج؛ علیحدگی۔نیز **کنارا**۔

محاورہ: **کنارہ کرنا** پرہیز کرنا، بچنا؛ دوری اختیار کرنا؛ قطع تعلق کرنا۔

**کنارہ کش** (زبرک) علیحدگی اختیار کرنے والا، ترک کرنے والا، بے تعلق۔

محاورہ: **کنارہ کش ہونا** الگ ہونا، چھوڑ دینا، ترک کرنا۔

**کنارہ کشی** علیحدگی، بےتعلقی۔

**کناری** زبرک۔امث،ف۔ کپڑے کے حاشیے پر ٹانکنے والا، ٹھپہ، کرن، بانکڑی وغیرہ۔نیز **گوٹا کناری**۔

**کنارے** زبرک۔اند۔ **کنارہ** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کنارے رہنا** الگ رہنا، کوئی تعلق نہ رکھنا۔

متعلق فعل: **کنارے کنارے** بیچ میں سے ہٹ کر، راستے سے ایک طرف؛ الگ الگ۔

محاورہ: **کنارے لگنا** منزل پر پہنچنا، اختتام پر پہنچنا؛ الگ ہونا۔

**کناس** زبرک، شدن۔اند،ع۔ بھنگی، جھاڑو دینے والا؛ بخیل، لالچی شخص؛ پھانسی دینے والا۔

**کناگت** زبرک، زبرگ۔اند۔ چاند کا دوسرا ڈھلتا پہرا یا پندرھواڑا، خصوصاً آس ماس کا۔مخفف: **کنا**۔

**کنال** زبرک۔اند،ہ۔ بیس مرلے کے برابر زمین ناپنے کا ایک پیمانہ۔

**کنام** پیش ک۔صف،مذ۔ بدنام، رسوا۔

**کناں** پیش ک۔لاحقہ۔ کرتا ہوا، مثلاً: **رقص کناں/ وجد کناں**۔

**کنائی** زبرک۔امث،ہ۔ راہ، گزرگاہ، راستہ۔

**کنایت** زبرک، زبری۔امث،ع۔ اشارہ؛ اشارہ کرنا، بغیر نام لیے کسی چیز یا بات کی طرف دوسرے لفظوں میں اشارہ کرنا جو خود واضح ہو جائے؛ استعارہ۔

**کنایہ** زبرک، زبری۔اند،ع۔ اشارہ، جو بات کھل کر یا براہ راست نہ کہی جاسکے۔متعلق فعل: **کنایۃً** (زبرک، زبری، ت دو زبر "تن")۔

**کنبہ** پیش ک، جزم ن، زبرب۔اند،ہ۔ عزیز و اقارب، اہل خاندان، قبیلہ، گھرانا؛ بیوی بچے، اہل و عیال وغیرہ۔

**کنبہ پرور** خاندان کو پالنے والا۔

کہاوت: **کنبے والے کے چاروں پلے بھاری** کثیر اولاد یا بڑے کنبے والے کا دل غنی ہوتا ہے۔

کہاوت: **کنبے والے کے چاروں پلے کیچڑ میں ہیں** کنبے والا ہمیشہ پریشانیوں میں گھرا رہتا ہے۔

**کنپٹی** زبرک، جزم ن، زبرپ۔امث۔ ابرو کے متوازی، کان اور ماتھے کے بیچ کا حصہ۔

**کن پھیڑ** زبرک، ے۔امث۔ لعاب دہن بنانے والے غدے کی سوجن سے گلے کا پھولنا جو ایک متعدی مرض ہے جس میں عموماً بچے مبتلا ہوتے ہیں، اس کا درد کان میں زیادہ محسوس ہوتا ہے۔نیز **گل پھیڑ، کن پیڑ**۔

**کنت** زبرک، جزم ن۔اند،ہ۔ مالک، آقا؛ محبوب، پیارا؛ شوہر۔

کہاوت: **کنت نہ پوچھے بات ری، میرا دھن سہاگن نام** خاوند بات نہیں پوچھتا، کہنے کو میں سہاگن ہوں۔ مالک پروا نہیں کرتا اور نوکر مالک سے تعلق پر شیخی مارتا ہے۔

**کنٹک** زبرک، جزم ن، زبرٹ۔صف۔ ظالم، بے رحم؛ بخیل، کنجوس، تنگ دل؛ معمولی دشمن؛ رنج دینے والی شے۔

**کنٹوپ** زبرک، وج۔اند۔ کانوں کو ڈھکنے والی ٹوپی، عموماً اونی یا روئی دار۔

**کنٹھ** زبرک، جزم ن۔اند،ہ۔ گلا، ٹینٹوا؛ ٹھوڑی کے نیچے پتلی گردن والے مرد کی ابھری ہوئی نکیلی، نرخرے کی ہڈی؛ بعض پرندوں کی گردن پر بنا ہوا رنگین حلقہ۔

محاورہ: **کنٹھ پھوٹنا** بلوغت کے آثار ظاہر ہونا۔

**کنٹھ مالا** گلے کی ایک بیماری جس میں گلے پر گلٹیاں نکل آتی ہیں۔

**کنٹھا** زبرک، جزم ن۔اند،ہ۔ گندھا ہوا ہار؛ گلے کا طوق۔

محاورہ: **کنٹھا اٹھانا** تسبیح کی قسم اٹھانا۔

**کنٹھی** مہین منکوں کی مالا جو بچیوں کو پہنائی جاتی ہے۔

محاورہ: **کنٹھی باندھنا** کسی کا چیلا بننا، بیعت کرنا؛ پارسائی اختیار کرنا؛ گوشت کھانے اور شراب پینے سے پرہیز کرنا۔

**کنج** (۱) پیش ک، جزم ن۔اند،ف۔ گوشہ، کونا، اکیلی یا چھپی ہوئی جگہ؛ درختوں کا جھنڈ، گھنی شاخوں کی چھاؤں۔

**کنج انزوا** (زیرا، جزم ن، زیرز) گوشۂ تنہائی، کونا۔

**کنج** (۲) پیش ک، جزم ن۔اند،س۔ درختوں کا جھنڈ؛ ہاتھی کا جبڑا یا دانت۔

**کنجا** پیش ک، ن غنہ۔صف،ہ۔ نیلی آنکھوں والا۔نیز **کرنجا**۔

کہاوت: **کنجا بھگوان ہوتا ہے** نیلی آنکھوں والا خوش قسمت ہوتا ہے۔

**کنجد** پیش ک، جزم ن، زبرج۔اند،ف۔ تل جن کا تیل نکالا جاتا ہے۔

**کنجر** زبرک، جزم ن، زبرج۔اند،ہ۔ ایک خانہ بدوش قوم کا نام، بطور دشنام بھی مستعمل ہے۔مراد: وحشی، کمینہ، ذلیل، بدوضع، بدشکل آدمی؛ ناچنے گانے والی قوم یا

اُس کا کوئی فرد۔

**کنجری** فاحشہ، پیشہ کرانے والی عورت، کنچنی۔

**کنجڑا** پیش ک، ن غنہ، جزم ج۔ اند، ہ۔ سبزی فروش، ترکاری بیچنے والا۔ (مث) **کنجڑن**۔

کہاوت: **کنجڑن کی اگاڑی (مارے) قصائی کی پچھاڑی** سبزی شروع میں اچھی ملتی ہے اور گوشت آخر میں اچھا ملتا ہے۔

**کنجشک** پیش ک، جزم ن، زبر ج، جزم ش۔ امث، ف۔ گھریلو چڑیا۔

**کنجل** پیش ک، جزم ن، زبر ج۔ اند، ہ۔ بہت بڑا ہاتھی۔

**کنجلک** پیش ک، جزم ن، جزم ج، زبر ل۔ امث، ف۔ کپڑے کی چُنٹ، شکن، چرس۔ (مجازاً) خرابی، ناہمواری، جائے گرفت۔ نیز **گنجلک**۔

**کنجوس** زبر ک، جزم ن، ومع۔ صف۔ بخیل، شوم، تنگ دل۔

**کنجوس مکھی چوس** انتہائی کنجوس۔

**کنجوسی** بخیلی، خست، تنگ دلی۔

**کنجی** پیش ک، جزم ن۔ امث۔ چابی، کلید جس سے قفل کھولتے ہیں، مفتاح؛ ساز یا مشین کا پرزہ جس سے پیچ یا تار کستے ہیں۔

**کنچن** (۱) زبر ک، جزم ن، زبر چ۔ اند۔ سونا، زر، طلا۔

محاورہ: **کنچن برسنا** کثرت سے آمدنی ہونا۔

**کنچن** (۲) زبر ک، جزم ن، زبر چ۔ اند۔ گانے بجانے والی قوم کا کوئی فرد؛ (مجازاً) حرامی، بیسوا کا لڑکا۔

**کنچنی** زبر ک، جزم ن چ۔ امث۔ رنڈی، بیسوا، ناچنے والی۔

**کند** زبر ک، جزم ن۔ اند، ہ۔ جڑ؛ پیاز وغیرہ کی گٹھی۔

**کند** پیش ک، جزم ن۔ صف، ف۔ موتھرا، (آلہ) جس کی دھار کاٹنے کے قابل نہ ہو؛ ذہن یا طبیعت جس میں تیزی براقی نہ ہو، سُست، ٹُھس۔

محاورہ: **کند چھری سے حلال کرنا** بہت ایذا دینا، بہت تکلیف دینا۔ نیز **کند چھری سے ذبح کرنا**۔

**کند ذہن** (لیٹا زیر ذ، جزم ہ) غبی، ذہانت سے عاری، موٹی عقل کا، کم فہم، جس کا حافظہ خراب ہو۔

**کندلا** پیش ک، ن غنہ، زبر نیز جزم د۔ اند۔ خالص سونے کا ڈلا؛ سونے کی تاروں سے کیا گیا کام۔

**کندن** پیش ک، جزم ن، زبر د۔ اند۔ سونا، زرِ خالص؛ (کنایۃً) بے میل، خالص، کھرا۔

**کندنی** سنہری، سونے کی طرح کا۔

**کندورا** زبر ک، جزم ن، ومع۔ اند، ف۔ دسترخوان۔

**کندوری** کسی تقریب کے موقع پر دی جانے والی کھانے کی ضیافت، کھانا، نکاح کے بعد دلھن والوں کی طرف سے تقسیم کی جانے والا کھانا؛ دسترخوان۔

**کندہ** زبر ک، جزم ن، زبر د۔ صف، ف۔ کُھدا ہوا، نقش، کیا ہوا؛ جس پر نقش کُھدے ہوں، نقشین۔

**کندہ کاری** نقاشی؛ کندہ کار کا کام؛ لکڑی، پتھر وغیرہ پر کھود کر گُل بوٹے بنانے کا ہنر۔

محاورہ: **کندہ کرنا** کھودنا، جیسے کتبے پر نام کندہ کرنا۔

**کُندہ** پیش ک، جزم ن، زبر د۔ اند، ف۔ لکڑی کا لٹھا، شہتیر؛ پرندے کا بازو، شہپر۔

محاورہ: **کندہ باندھنا** پرندوں کا پروں کو اکٹھا کر کے زمین کی طرف آنا۔ نیز **کندے باندھ کر آنا**۔

**کندۂ ناتراش** اَن گھڑ، اُجڈ، جاہل آدمی۔

**کندی** پیش ک، جزم ن۔ امث۔ موگری کی چوٹوں سے کپڑوں یا کسی سطح کو ہموار کرنا؛ چرسیں نکالنا؛ کٹائی۔ (مجازاً) جسمانی سزا دینا؛ مرمت، زد و کوب، پٹائی۔

**کندھا** زبر ک، جزم ن۔ اند، ہ۔ بازو کے اُوپر کا حصہ جو سینے سے جڑا ہوتا ہے۔ مونڈھا، شانہ۔ نیز **کاندھا** (ن غنہ)۔

محاورہ: **کندھا دینا** جنازے کے پائے کو سہارا دینا۔

محاورہ: **کندھا ڈالنا** جی ہارنا، تھک کر بیٹھ رہنا، مایوس ہو جانا۔

**کندھے** زبر ک، جزم ن۔ اند، ہ۔ **کندھا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کندھے اُچکانا** لاپروائی کا اظہار کرنا، لاعلمی کا اظہار کرنے کے لیے کندھوں کو جنبش دینا۔

کہاوت: **کندھے ڈالی جھولی، چمار چھوڑا نہ کولی** جب بے شرمی اختیار کر کے بھیک مانگنی شروع کر دی تو پھر کسی کی کیا پروا۔ بے شرم کو کسی کا لحاظ نہیں ہوتا۔

**کنڈ** پیش ک، جزم ن۔ اند، س۔ گڑھا؛ تالاب، حوض؛ پانی کا چشمہ؛ جوہڑ۔

**کنڈا** زبر ک، جزم ن۔ اند۔ کانٹا، خار؛ تنکے ملا کر تھوپا ہوا اُپلا۔

**کنڈا** پیش ک، جزم ن۔ اند۔ لوہے یا کسی دھات کا گول حلقہ۔

**کنڈال** پیش ک، ن مغ۔ حلقہ، گھیرا، کنڈل۔

**کنڈالی** پیش ک، ن غنہ۔ چھوٹا کونڈا یا کونڈے کی شکل کا مٹی کا برتن۔

**کنڈل** پیش ک، جزم ن، زبر ڈ۔ اند، س۔ حلقہ، دور، چکر، دائرہ، گھیرا، بالوں کا چھلا، گھونگر۔

**کنڈلی** پیش ک، جزم ن، زبر ڈ۔ امث۔ دور، چھوٹا چکر، ایک دوسرے سے جُڑے ہوئے دائروں کا سلسلہ۔

محاورہ: **کنڈلی مارنا/ مارکر بیٹھنا** سانپ کا اپنے جسم کو دائروں میں سمیٹ کر بیٹھنا۔

**کنڈم** زبرک، جزم ن، زبرڈ۔ امذ۔ بیکار، ناکارہ، رد کی ہوئی شے؛ قابل ملامت، مذموم۔ انگریزی کے لفظ Condom کی توریہ۔

**کنڈی** پیش ک، جزم ن۔ امث۔ **کنڈا** (رک) کی تصغیر۔

محاورہ: **کنڈی لگانا** دروازے کے پٹ بند کر کے زنجیر لگانا۔

**کنز** زبرک، جزم ن۔ امذ، ع۔ خزانہ، گنج مخزن۔

**کنستر** زبرک، زبرن، جزم س، زبرت۔ امذ۔ عموماً ٹین کا چوکور یا لمبوترا پیپا جس میں اناج یا تیل وغیرہ رکھتے یا لے جاتے ہیں۔

**کنشت** پیش ک، زیرن، جزم ش۔ امذ، ف۔ آتش کدہ، پارسیوں کا مندر، یہودیوں کی عبادت گاہ۔ عام: **کنشت** (زبرک)۔

**کنعان** زبرک، جزم ن۔ علم، ع۔ حضرت یوسفؑ کے دیس کا پرانا نام۔ نیز حضرت نوحؑ کے نافرمان بیٹے اور نمرود کے باپ کا نام۔

**کنک** زبرک، زبرن۔ امث، ہ۔ (پنجابی) گندم، گیہوں۔

**کنکا** زبرک، جزم ن۔ امذ۔ ریزہ، ٹکڑا، کنکر، ذرہ۔

**کنکالا** زبرک، ن غنہ۔ امث، ہ۔ چڑیل، ڈائن، جادوگرنی۔

**کنکر** زبرک، ن غنہ، زبرک۔ امذ، ہ۔ سنگریزہ، روڑا؛ عورتوں کے سینے میں نکلنے والا ایک پھوڑا۔ تص: **کنکری**۔

**کنکریلا** (ی) جس میں پتھر یا ریت کی آمیزش ہو۔

**کنکنا** پیش ک، جزم ن، پیش ک۔ صف۔ نیم گرم، ہلکا گرم، شیر گرم، سہتا سہتا۔ نیز **گنگنا**۔

**کنکوا** زبرک، جزم ن، زبرک، شد زبرو۔ امذ، ہ۔ پتنگ، گڈی؛ ایک بوٹی کا نام۔ نیز **کن کیا**۔

محاورہ: **کنکوے سے دم چھلا بڑا ہونا** اصل شے سے ضمنی چیز کا غیر ضروری طور پر بڑا ہونا۔

**کنکی** زبرک، جزم ن۔ امث، ہ۔ ٹوٹے ہوئے چاول، ٹوٹا۔

**کنکھیاں** زبرک، زبرن، جزم کھ۔ جمع، مذ۔ (بروزن سویاں) ترچھی نظریں، گوشۂ چشم سے چپکے چپکے منہ پھیرے بغیر دیکھتے رہنا۔

محاورہ: **کنکھیاں لینا** ترچھی نظروں سے دیکھنا۔

**کنگال** زبرک، ن غنہ۔ صف۔ بھوکا، قحط زدہ، فلاکت زدہ، نہایت مفلس، نادار؛ حریص۔ نیز **کنگلا**۔

**کنگری** زبرک، ن غنہ، جزم گ۔ امث۔ دو کدو جوڑ کر بنائی گئی بین جس میں دو تاریں ہوتی ہیں۔

**کنگری** پیش ک، ن غنہ، جزم گ۔ امث۔ زرخرید عورت، لونڈی؛ موٹی تازی عورت۔

**کنگرے** پیش ک، ن غنہ، پیش گ۔ جمع، مذ۔ قلعے وغیرہ کی دیوار پر سلسلے وار حاشیے کے طور پر بنی ہوئی کمین گاہیں جو فصیل کی خوشنمائی میں اضافہ کرتی ہیں۔ واحد **کنگرہ**۔ عام: **کنگورا** ٹوپی، تخت وغیرہ پر کنگروں کی شکل کا بنا ہوا حاشیہ، کٹاؤ۔

**کنگلا** زبرک، ن غنہ، جزم گ۔ صف، ہ۔ ندیدہ؛ مفلس، نادار، غریب؛ محتاج۔

**کنگن** زبرک، ن غنہ، زبرگ۔ امذ۔ کلائی کا ایک زیور جو کڑے سے زیادہ چوڑا ہوتا ہے۔

**کنگنی** زبرک، ن غنہ، جزم گ (بروزن منگنی)۔ مث۔ دیوار یا در کے اوپری سرے پر ابھرواں چنائی؛ باجرے سے مشابہ ایک غلہ جس کا دانہ زردی مائل ہوتا ہے۔ زردوزی میں پھولوں کی ڈنڈی وغیرہ بنانے کے لیے موٹی قسم کی گجائی۔

**کنگورا** زبرک، جزم ن، و مع۔ امذ، ہ۔ عمارت کی چھت کے قریب سے باہر کی طرف نکلا ہوا چھجا؛ پگڑی کے اوپر لگائی جانے والی کلغی؛ سنگھاڑا۔

**کنگھا** زبرک، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ بالوں کو سنوارنے کے لیے استعمال ہونے والی دندانے دار شے۔ تص: **کنگھی**۔ نیز جولاہوں کی کنگھی کی طرح کا بنا ہوا اوزار جس سے پروئے ہوئے تاروں کو سمیٹ کر یکجا کرتے ہیں۔

محاورہ: **کنگھی چوٹی کرنا** عورتوں کا بناؤ سنگھار کرنا، بننا سنورنا۔

**کنندہ** پیش ک، زیرن، جزم ن، زبرد۔ صف۔ بمعنی کرنے والا، مرکبات میں جزو دوم کے طور پر مستعمل، مثلاً: **شمار کنندہ** گننے والا، شمار کرنے والا۔

**کنوار** پیش ک، ن غنہ۔ امذ۔ ہندوستانی مہینوں کا چھٹا کاتک سے پہلا مہینہ، آس۔

کہاوت: **کنوار کا سا جھالا آیا، برسا، چلا گیا** بہت جلد ختم ہونے والا غصہ ہے۔

**کنوارا** پیش ک، ن مغ۔ امذ۔ غیر شادی شدہ مرد۔ نیز **کنوار**۔

**کنوار پتا** (زبرپ) لڑکی کے باکرہ یا بن بیاہی ہونے کا زمانہ۔

**کنوار جھل** (زبرجھ) نوجوان لڑکی کو اٹھنے والی جھل یا شہوت۔

**کنوار چھل** (زبرچھ) دوشیزگی، بکارت۔

محاورہ: **کنوار چھل اتارنا** دوشیزگی ختم کرنا، بکارت زائل کرنا۔

**کنواری** پیش ک، ن مغ۔ امث۔ **کنوارا** (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **کنواری کو ارمان، بیاہی پشیمان** جس نے کوئی کام نہیں کیا اس کو آرزو ہوتی ہے، جس نے کیا وہ پچھتاتا ہے۔ جس کی شادی نہیں ہوئی، اس کو آرزو ہوتی ہے، جس کی شادی ہو چکی ہو وہ پچھتاتا ہے۔

کہاوت: **کنواری کی سدا بسنت ہے** آزاد اور مجرد کی اچھی گزرتی ہے،

اُس کے لیے ہر وقت خوشی کا موقع ہوتا ہے۔
کہاوت: **کنواری کھائے روٹیاں، بیاہی کھائے بوٹیاں** کنواری سے بیاہی کی قدر و منزلت زیادہ ہوتی ہے۔
**کنواسا** زبر ک، ن غنہ۔ اند، ہ۔ بیٹی کا پوتا، نواسے کا بیٹا۔ (مث) کنواسی۔
**کنواں** پیش ک، ن غنہ۔ اند، ہ۔ زمین میں پانی کے لیے کھودا ہوا گہرا گڑھا۔
کہاوت: **کنواں بیچا ہے، کنویں کا پانی نہیں بیچا** خواہ مخواہ حجت اور تکرار کرنے والے کی مذمت میں کہتے ہیں۔
محاورہ: **کنواں کھودنا** سخت محنت کرنا، جدوجہد کرنا۔
**کنوتی** زبر ک، و لین۔ امث۔ گھوڑے یا کسی دوڑنے والے جانور کے کان جو دوڑتے وقت اُوپر کو اُٹھے رہتے ہیں۔ نیز کنوٹی۔
محاورہ: **کنوتیاں بدلنا** خوف کا غصے کی حالت میں گھوڑے کا اپنے کانوں کو جوڑنا اور الگ الگ کرنا۔ نیز **کنوتیاں کھڑی کرنا**۔
**کنوٹھا** زبر ک، و لین۔ اند، ہ۔ کونے کے قریب کی جگہ؛ کونہ۔
**کنود** پیش ک، و مع۔ صف۔ ناشکرا، ناسپاس۔
**کنور** زبر ک، ن مغ، زبر و۔ اند، ہ۔ راجکمار، شہزادہ، رئیس زادہ۔ نیز کنور (پیش ک، ن مغ، زبر و)۔
**کنوز** پیش ک، و مع۔ اند۔ ذخائر۔
**کنول** زبر ک، ن مغ، زبر و۔ اند، ہ۔ نیلوفر، پدم۔ پانی میں اُگنے اور پانی پر کھلنے والا ایک خوش رنگ نیلا، سرخ یا سفید پھول۔
محاورہ: **کنول کھلنا** دل خوش ہونا؛ کنول کی کلی کا پھول بننا۔
**کنول گٹا** کنول کا بیج جس کی خوش ذائقہ گری میوے کے طور پر کھائی جاتی ہے۔ پدم بیج۔ کنول کی شکل سے مشابہ چراغ دان۔
**کنول نین** جس کی آنکھیں کنول کی طرح خوبصورت ہوں۔
**کنونڈا** زبر ک، و لین، ن مغ۔ صف، ہ۔ عیبی، چغل خوار؛ اپنے محسن سے نظریں بچانے والا؛ یک چشم، کانا؛ ذلیل، رُسوا۔ اصلاً: کنوڑا۔
کہاوت: **کنونڈا کی بلی چوہوں سے کان کٹوائے** عیب دار شخص ماتحتوں سے بھی ڈرتا ہے۔
**کنوین** پیش ک، ن مغ، ے۔ اند۔ کنواں (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔
کہاوت: **کنویں پر گئے، پیاسے آئے** فائدے کی جگہ سے بھی فائدہ نہ ہوا، فیض کی جگہ سے محروم آئے۔
محاورہ: **کنویں جھانکنا** پریشان پھرنا، آوارہ پھرنا۔

**کنویں کا مینڈک** لاعلم، کوتاہ نظر؛ محدود علم اور تجربہ کا حامل۔
کہاوت: **کنویں کی آواز ہے** جیسا کہوگے، ویسا سنوگے۔
کہاوت: **کنویں کی مٹی کنویں کو لگتی ہے** جہاں کی کمائی ہو وہیں خرچ ہو جاتی ہے۔
محاورہ: **کنویں میں بانس ڈالنا** بہت تلاش کرنا۔
کہاوت: **کنویں میں بھنگ پڑ گئی** سب کی مت ماری گئی۔
**کنہ** پیش ک، جزم ن، ہ مختفی۔ امث، ع۔ تہہ، گہرائی؛ انتہا، غایت، اصلیت، حقیقت، ماہیت؛ نزاکت، (کسی بات کی) باریکی۔
**کنی** زبر ک۔ امث، ہ۔ ذرہ، ریزہ، ہیرے کا برادہ۔ ادھ پکے چاول کی سختی۔
**کنی** زبر ک، شد ن۔ امث، ہ۔ گوٹ، کنارہ، حاشیہ، کونا، گوشہ، موڑ کر سیا ہوا کپڑے کا کنارہ، کپڑے کی دھجی، کترن؛ کپڑے یا دھاگے کا ٹکڑا جو پتنگ کے ایک کونے میں وزن برابر کرنے کے لیے باندھا جاتا ہے؛ کان کی تصغیر۔
محاورہ: **کنی دبنا** کسی کے دباؤ میں ہونا۔
محاورہ: **کنی کاٹنا** بچ کر نکلنا؛ احتراز کرنا، اجتناب کرنا۔ نیز **کنی دبانا**۔
**کنے** زبر ک۔ صف، ہ۔ پاس، قریب، نزدیک۔
**کنیا** زبر ک، جزم ن۔ امث، ہ۔ بن بیاہی لڑکی، چھوٹی عمر کی لڑکی۔
کہاوت: **کنیا پیٹ میں، ڈھونڈتی پھریں بر** وقت سے بہت پہلے کسی بات کا انتظام کرنا۔ وقت آیا نہیں اور خواہ مخواہ پریشان ہے۔
**کنیادان** بیٹی کو بیاہ کر رخصت کرنا۔
**کنیاراس** (نجوم) برج سنبلہ۔
**کنیاراسی** وہ بدنصیب جس کے جنم لینے پر چاند کنیاراس میں رہا ہو۔
**کنیانا** زبر ک، جزم ن۔ فعل لازم۔ جھینپنا، بچ کر کان دبا کر نکلنا۔
**کنیت** پیش ک، جزم ن، زبر ی۔ امث، ع۔ وہ نام جس سے کسی کی اولاد یا والد یا والدہ ہونا ظاہر ہو مثلاً: ابومحمد، ابن احمد؛ اُمّ سلمٰی۔ غلط العوام: **کنّیت** (پیش ک، شد زیر ن)۔
**کنیر** زبر ک، ے۔ اند، ہ۔ ایک سفید یا سرخی مائل پھول جس میں خوشبو نہیں ہوتی۔
**کنیز** زبر ک، ی۔ امث، ف۔ لونڈی؛ خدمت گار عورت۔ تصغیر: کنیزک۔
**کنیسہ** زبر ک، ی۔ امث، ف۔ عیسائیوں کا عبادت خانہ؛ یہودیوں کا معبد۔
**کنھپر** زبر ک، جزم نھ، زبر پ۔ اند، ہ۔ سری راگ کا پانچواں سُر۔
**کنھیا** زبر ک، زبر نھ، شد ی۔ اند، ہ۔ کرشن جی کا لقب؛ (مجازاً) خوبصورت، حسین، بلیج۔

## ک۔و

**کو** ومع۔اند،ف۔ راستہ،گلی،محلہ۔تص:کوچہ(کوچ) چھوٹی گلی یا محلہ۔

محاورہ: **کوبہ کو پھرنا** آوارہ پھرنا، دربدر پھرنا۔

**کوا**(۱) زبرک،شدو۔اند،ہ۔ انسانی بستیوں میں یا اُن کے اِردگرد رہنے والا کالا پرندہ،کاگ،زاغ؛ گلے کا غدہ۔

**کوا پری** کالی کلوٹی عورت۔

کہاوت: **کوا اڑ ٹراتا ہے، دھان پکتے ہیں** باوجود مخالفت کے کام ہو ہی جاتا ہے۔

**کوا ٹھوڑی** (وج) ایک پودا جس کے پتے گلاب کی طرح کٹاؤ دار اور پھول سفید یا نیلا ہوتا ہے جبکہ پھلیاں کوّے کی چونچ سے مشابہ ہوتی ہیں۔

کہاوت: **کوا چلا ہنس کی چال، اپنی (چال) بھی بھول گیا** دوسرے کی ریس یا نقل کے اُتارنے والوں پر فقرہ، نقالی سے نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **کوا ناک لے گیا، ناک کو نہیں دیکھتے کوے کے پیچھے دوڑتے ہیں** احمق ہر ایک کی بات پر اعتبار کر لیتا ہے۔

**کوا گہار** (پیش گ) کوؤں کا شور مچاتا غول۔

کہاوت: **کوؤں کے کوسے بیل نہیں مرتے** کسی کے برا چاہنے سے کسی کو نقصان نہیں پہنچتا۔

**کوا**(۲) زبرک،شدو۔اند،ہ۔ گوشت کا وہ ٹکڑا جو حلق میں تالو سے آگے لٹکا ہوتا ہے۔

محاورہ: **کوا اُٹھانا** چھوٹے بچوں کے حلق کے اندر کو لٹکتا گوشت اُسے دبانا تاکہ بچے کی تکلیف کم ہو جائے۔

**کوار** پیش ک۔اند،ہ۔ ہندوؤں کے ساتویں مہینے کا نام،اسوج۔

کہاوت: **کوار، جاڑے کا دوار** کوار کے مہینہ سے سردی شروع ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **کوار کا سا جھالا آیا، برسا، چلا گیا** بہت تھوڑا ہے۔ثبات نہیں ہے؛ آنی جانی شے؛ جلد ختم ہو جانے والا غصہ۔

**کواڑ**(۱) زیرک۔اند،ہ۔ دروازے کا ایک یا دونوں پٹ۔(امث) **کواڑی** چھوٹا دروازہ۔

محاورہ: **کواڑ بھڑنا** خاندان کے سب افراد کا مر جانا، بے نام و نشان ہو جانا؛ دروازے کا بند ہو جانا۔نیز **کواڑ بند ہو جانا**۔

**کواڑ**(۲) زیرک۔اند،ہ۔ چھاتی کا ہر ایک پہلو۔

**کواڑی** زیرک۔امث،ہ۔ انگرکھے یا مرزئی وغیرہ کا کپڑا جو سینے کے دونوں طرف رہتا ہے۔

**کواسا** پیش ک۔اند،ہ۔ نواسے کا بیٹا۔(امث) کواسی۔

**کواغذ** زبرک،زیرغ۔اند،ف۔ کاغذ کی جمع،کاغذات،دستاویزات۔

**کواکب** زبرک،زیرک۔اند،ع۔ نجوم،ستارے،تارے۔

**کوائف** زبرک،زیرء۔جمع،مذ،ع۔ صورتِ احوال،کیفیات،حالات،تفصیلات۔

**کوب**(۱) وج۔لاحقۂ فاعلی،ف۔ بمعنی توڑنے والا،کوٹنے والا۔مثلاً: **زرکوب** سونے چاندی کے پتروں کو کوٹ کر پنی یا ورق بنانے والا۔ **پائے کوب** ناچتا ہوا،رقصاں؛کوٹنے والا،مثلاً: **سینہ کوب** سینے پر ہاتھ مار مار کر ماتم کرنے والا۔

**کوب**(۲) وج۔اند۔ جام،شراب پینے کا خاص وضع کا پیالہ جو اوپر اور درمیان سے پتلا اور نیچے سے چوڑا ہوتا ہے۔

**کوبرا** وج،جزم ب۔اند۔ چوڑے (اور عموماً) سیاہ پھن والا سانپ۔انگریزی: Cobra۔

**کوبڑ** ومع،زبرب۔اند۔ کمر کا کُب؛ راستے کا ٹیلا۔

**کوپ** وج۔اند،س۔ قہر،غضب،جوش؛ناراضی۔

**کوپڑ** ومع،زبرپ۔اند۔ ناہموار راستہ۔

**کوت** ومع۔امث،ہ۔ جانچ،پڑتال،پرکھ؛اٹکل،اندازہ،تخمینہ؛ قائم الزاویہ مثلث کا قاعدہ۔

**کوت** وج۔امث۔ بندوقیں رکھنے کی الماری۔

کہاوت: **کوت میں بندوق نہ دفتر میں نام** بیکار ہیں،کچھ نہیں کرتے؛ گزارے کی کوئی صورت نہیں۔

**کوتاہ** وج،ہ ملفوظ۔صف،ف۔ چھوٹا،مختصر،مخفف:کوتہ۔

**کوتاہ اندیش** جو آئندہ کی نہ سوچے،نتائج پر غور نہ کرے۔

**کوتاہ بیں** جسے دُور کی چیز نظر نہ آئے؛ (مجازاً) کم فہم،کم عقل۔

**کوتاہ دست** عاجز،بےمقدور۔

**کوتاہ فہم** نادان،کم عقل،احمق،بےوقوف۔

**کوتاہ قلم** لکھنے کا چور،جو لکھنے سے گریز کرے۔

**کوتاہ گردن** چھوٹی گردن والا؛ (کنایۃً) فسادی،منحوس۔

کہاوت: **کوتاہ گردن، تنگ پیشانی، حرامزادے کی یہی نشانی** چھوٹی گردن اور تنگ پیشانی والا شخص بہت فسادی خیال کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **کوتاہ گردن دُم دراز** جس کی گردن چھوٹی ہو وہ مکار ہوتا ہے۔

**کوتاہ نظر** گہری باتوں کو نہ سمجھنے والا،کم فہم۔

**کوتاہی** وج۔امث۔ف۔ کمی، خامی، نقص، کسر، برائی؛ اختصار؛ غفلت، عدم توجہ، بے پروائی؛ دریغ۔

محاورہ: **کوتاہی کرنا** دریغ کرنا، توجہ نہ دینا، بے پراوئی کرنا؛ کسر چھوڑنا، کمی کرنا۔

**کوتک** ولین، زبرت۔جمع، مذ۔ حرکت، حرکتیں، کرتوت؛ کام، عمل، فعل، ہنر، تدبیر؛ تماشا۔

**کوتک** ومع، زبرت۔اند، ف۔ چھوٹا ڈنڈا، سونٹا، ہاتھ کی چھڑی۔

**کوتل** وج۔اند، ف۔ سواری کے ساتھ نمود ونمائش کے لیے چلنے والا خالی گھوڑا، سامان اُٹھانے والا گھوڑا۔

**کوتوال** وج، جزم ت۔اند، ف۔ پولیس کا حاکم؛ محافظ، قلعہ دار۔

**کوتوالی** کوتوال کا دفتر، پولیس کا تھانہ۔ انگریزی میں: Police Station۔

**کوتوالی چبوترہ** وہ مقام جہاں مختلف قسم کے جھگڑے پیش ہوں۔

محاورہ: **کوتوالی چڑھنا** کسی جرم کی وجہ سے تھانے میں بلایا جانا۔

**کوتی** وج۔صف، ہ۔ اندازہ لگانے والا، جانچنے والا۔ نیز کوتیا۔

**کوتھ** ولین۔اند۔ (لفظاً) کیا کام؛ (مجازاً) کام، مطلب، واسطہ۔

**کوتھا** ولین۔متعلق فعل۔ کون سا۔ (مث) کوتھی کونسی۔

**کوتھلا** وج، جزم تھ۔اند، ہ۔ تھیلا، غلاف، بورا۔

**کوتھ میر** وج، جزم تھ، ی۔اند۔ ہرا دھنیا، دھنیے کے پتے۔

**کوتھنا** ومع، جزم تھ۔فعل لازم۔ پاخانہ کرتے ہوئے زور لگاتے وقت آواز نکالنا۔

**کوٹ** ومع۔امر۔ کوٹنا (رک) کا امر۔

محاورہ: **کوٹ ڈالنا** بہت مارنا، پیٹنا۔

محاورہ: **کوٹ کوٹ کر بھرنا** اِس قدر بھرنا کہ باقی جگہ نہ رہے؛ کسی خوبی یا صفت کا بہت زیادہ پایا جانا۔

محاورہ: **کوٹ کوٹ کر موتی بھرنا** دُنیا کے تمام حسن کو یکجا کرنا؛ آنکھوں کو بارونق اور روشن بنانا۔

**کوٹ (۱)** وج۔اند، ہ۔ قلعہ، گڑھ، حصار؛ چار دیواری۔تص: کوٹلہ (جزم ٹ، زبرل)۔

**کوٹ (۲)** وج۔اند۔ بند یا کھلے گلے کا آستین دار مغربی پہناوا جس کی بہت سی قسمیں اور وضعیں ہیں۔انگریزی: Coat۔

**کوٹ پیس** تاش کے کھیل ترپ چال میں کسی فریق کا سارے ہاتھ کھو دینا۔

**کوٹا** وج۔اند۔ مقررہ حصہ جو کسی فرد یا ادارے کو ادا کرنا ہو یا اُسے پہنچتا ہو، حصہ، حصۂ رسد۔انگریزی: Quota۔

**کوٹنا** ومع۔فعل متعدی۔ کچلنا، ضربیں لگا کر چورا چورا کرنا؛ کسی شے سے ضربیں لگانا، ضربیں لگا کر پھیلانا اور ہموار کرنا۔

کہاوت: **کوٹو تو چونا، نہیں تو خاک سے دُونا** اگر چونا کوٹا جائے تو پکا ہوتا ہے ورنہ کمزور رہتا ہے۔

**کوٹو** ومع۔اند، ہ۔ ایک قسم کا اناج جسے ہندو برت میں کھاتے ہیں۔

**کوٹھا (۱)** وج۔اند، ہ۔ مکان کی اُوپر کی منزل، بالا خانہ، چھت؛ بازاری عورت ٹھکانہ جہاں وہ ناچتی گاتی ہیں۔

محاورہ: **کوٹھا لے کر بیٹھنا** چکلے میں بیٹھنا؛ حرام کی روزی کمانا۔

**کوٹھا (۲)** وج۔اند، ہ۔ سینے اور ٹانگوں کے درمیان کا حصہ، ناف کے نیچے کا حصہ؛ عورت کے پیٹ میں بچہ دانی کی جگہ۔

محاورہ: **کوٹھا بگڑنا** معدے کا خراب ہونا، ہاضمہ میں فرق آنا؛ عورت کے رحم یا بچہ دانی میں خرابی ہو جانا۔

**کوٹھری / کوٹھڑی** وج۔امث، ہ۔ چھوٹا سا کمرا جس میں عموماً صرف ایک دروازہ ہوتا ہے، حجرہ۔

**کوٹھوں** وج۔اند۔ کوٹھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کوٹھوں پر جانا** عیاشی کے اڈوں پر جانا، رنڈیوں کے ہاں جانا، بازاری عورتوں کے ٹھکانوں پر جانا۔

**کوٹھی** وج۔امث، ہ۔ بنگلہ؛ گودام، تجارتی کارروائیوں کا مرکز۔

کہاوت: **کوٹھی اناج تو کوتوالی راج** گھر میں خوشحالی ہو تو باہر عزت ہوتی ہے۔

کہاوت: **کوٹھی اُوپر تومڑی، کیا دیوے گی سومڑی** کسی خاص تہوار (مثلاً عید، شب برات وغیرہ) کے دن اگر کوئی عورت بچوں کو کچھ نہ دے تو کہتے ہیں کہ یہ کنجوس عورت کچھ نہیں دے گی۔سومڑی=شوم کی تحقیر۔

کہاوت: **کوٹھی دھوئے، کیچ ہاتھ لگے** بعض بھلے کاموں میں برائی مول لینی پڑتی ہے۔

**کوٹھی کٹھلا** (پیش ک) خزانہ؛ مال ودولت۔

کہاوت: **کوٹھی کٹھلے کو ہاتھ نہ لگاؤ، گھر بار آپ کا** زبانی بہت ہمدردی، مگر کچھ دینے کو تیار نہیں۔قیمتی چیز اپنے قبضہ میں، فضول چیزوں سے

دوسروں کو خوش کرنا۔

کہاوت: **کوٹھی میں چاول، گھر میں اُپاس** کنجوس سب کچھ پاس ہوتے ہوئے بھی استعمال نہیں کرتا۔

کہاوت: **کوٹھی میں دانے، کوٹ کوٹ کھانے، ہو لیے دانے، رہ گئے نمانے** پیسے پاس ہوں تو آدمی بہت ہوشیار ہوتا ہے اور ختم ہو جائیں تو آدمی بے بس رہ جاتا ہے۔

کہاوت: **کوٹھی میں سے موٹھی نہیں نکلی** ابھی کچھ خرچ نہیں ہوا۔ ابھی دنیا کا کوئی تجربہ نہیں ہے۔

**کوٹھے** وج۔ اند، ہ۔ کوٹھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **کوٹھے چڑھ کر دیکھا، گھر گھر ایک ہی لیکھا** سب کا ایک سا حال ہے،، کوئی بھی پریشانیوں سے محفوظ نہیں ہے۔

محاورہ: **کوٹھے چڑھنا** سب کو معلوم ہو جانا، بات پھیل جانا۔

محاورہ: **کوٹھے لے کر بیٹھنا** چکلے میں بیٹھنا؛ حرام کی روزی کمانا۔

کہاوت: **کوٹھے والا رووے، چھپر والا سووے** امیر کو ہر وقت فکر لگی رہتی ہے، غریب آدمی کو کوئی پروا نہیں ہوتی۔

**کوٹھے والی** رنڈی، کسبی۔

**کوثر** ولین، زبرث۔ اسث، ع۔ جنت کی ایک نہر یا حوض کا نام۔

**کوثر کی دھوئی زبان** بہت عمدہ زبان، پاکیزہ زبان۔

**کوچ (۱)** ومع۔ اند، ف۔ رحلت، روانگی، آغازِ سفر۔

محاورہ: **کوچ بول دینا** روانگی کا حکم دینا؛ روانہ کرنا۔

محاورہ: **کوچ کر جانا** چلے جانا، روانہ ہو جانا؛ فوت ہو جانا، مر جانا۔

**کوچ (۲)** ومع۔ اند، ہ۔ وہ موٹا پٹھا جو انسان کی ایڑی کے اوپر پنڈلی سے ملحق ہوتا ہے۔ نیز کونچ۔

**کوچ** وج۔ اسث۔ گھوڑا گاڑی۔ انگریزی میں: Coach۔

**کوچبان/کوچوان** بگھی یا فٹن ہانکنے والا، گاڑی بان۔

**کوچ** ولین۔ اسث۔ گدا، گدے دار نشست۔ (انگریزی میں: Couch)۔

**کوچا** ومع۔ اند۔ کسی نوکدار شے کا تھوڑا سا زخم جو آر پار نہ ہوا ہو، کچوکا۔

**کوچا کریلا (ے)** کچوکے دیا ہوا کریلا؛ چیچک کے داغوں والا چہرہ۔

**کوچک** وج، زبرچ۔ صف، ف۔ چھوٹا، خرد۔

**کوچہ** ومع۔ اند، ف۔ گلی، تنگ راستہ؛ بستی، محلہ۔

**کوچہ گرد** آوارہ، بیکار؛ گھومنے پھرنے والا۔

**کوچی** ومع۔ اسث۔ بان کی بنی ہوئی دستے دار جھالر جس سے سفیدی پھیرتے ہیں؛ برش جس سے رنگ پھیرتے ہیں یا صفائی کرتے ہیں۔

**کوچیں** ومع۔ اند۔ کوچ (رک) کی جمع۔

محاورہ: **کوچیں کاٹنا** ایڑی کے اوپری پٹھے کاٹنا؛ تباہ و برباد کر دینا۔

**کود** ومع۔ اسث۔ جست، چھلانگ۔

کہاوت: **کود بچھڑے کود، تری نلیوں میں گود** جب تک طاقت ہے، شرارتیں کیے جاؤ۔

محاورہ: **کود پڑنا** کسی معاملے میں بے جا دخل دینا؛ کسی بلند مقام سے چھلانگ لگا دینا۔

کہاوت: **کود کود مچھلی بگلے کو کھائے** اُلٹا زمانہ ہے کہ کمزور طاقتور کے منہ آتا ہے یا کمینہ شریف پر چڑھ دوڑتا ہے۔

کہاوت: **کود موئے کود، تیری نلیوں میں گود، نکل گیا گود، تو رہ گیا مرُدود** جب تک بدن میں طاقت ہے کام کیے جا۔ جب طاقت نہ رہے گی تو کوئی نہ پوچھے گا۔

کہاوت: **کودتے کودتے نچنیا ہو جاتا ہے** مشق ہی سے کمال حاصل ہوتا ہے۔

کہاوت: **کودے پھاندے توڑے تان، تاکا دنیا راکھے مان** جو شور و غل مچائے دُنیا اُس کی پروا کرتی ہے۔ خاموش رہنے والے کوئی نہیں پوچھتا۔

**کودک** ولین، زبرد۔ اند، ف۔ بچہ، طفل، نابالغ لڑکا، نوعمر لڑکا۔ جدید فارسی میں کودک (ومع)۔

**کودکی** لڑکپن، بچپن، طفولیت۔

**کودن** ولین، زبرد۔ صف، ف۔ بے وقوف، گاؤدی، کند ذہن، گھامڑ۔

**کودوں** ولین، وج، ن غنہ۔ اسث۔ ایک قسم کا غلہ جو سرخی مائل چاول کے چھوٹے دانوں سے ملتا جلتا ہوتا ہے، دیہات میں مقبول۔

محاورہ: **کودوں دے کر پڑھنا** بہت کم خرچ کر کے پڑھنا؛ ناقص تعلیم پانا۔

کہاوت: **کودوں کا بھات کن بھاتوں میں، ممیا ساس کن ساسوں میں** کودوں کے چاول کوئی خوراک نہیں اور ممیا ساس کا کوئی رشتہ نہیں۔ دُور کے رشتہ کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی۔

**کور (۱)** وج۔ صف، ف۔ نابینا، اندھا، بصارت سے محروم؛ تاریک، ویران۔

**کور (و) کر** اندھا اور بہرا۔

**کور (۲)** وج۔ اند، ہ۔ کنارا، حاشیہ، گوٹ؛ ٹوٹا ہوا ٹکڑا۔

**کورا(۱)** وج۔صف۔ مٹی کا نیا (برتن) جو استعمال میں نہ آیا ہو؛ سادہ کاغذ؛ نیا کپڑا جو ابھی دُھلا نہ ہو؛ بن برتا، اَن چھوا؛ کنوارا۔

محاورہ: **کورا آنا** زندہ سلامت لوٹنا، بغیر چوٹ کھائے واپس آنا۔

محاورہ: **کورا بننا** معصوم ظاہر کرنا؛ لاتعلقی ظاہر کرنا۔

محاورہ: **کورا جانا** خالی جانا، بے مصرف جانا۔

**کورا جواب** واضح انکار، بالکل انکار۔

بول چال: **کورا پنڈا** (زیرپ) بن بیاہی لڑکی۔

**کورا(۲)** وج۔ جاہل، نابلد، جس نے کچھ نہ سیکھا ہو۔

**کورانہ** وج، زبرن۔صف، متعلق فعل، ف۔ اندھوں کی طرح؛ نا سمجھوں کی طرح؛ اندھا دُھند۔

**کورٹ** وج، جزم ر۔اند، امث۔ عدالت، کچہری؛ صحن، انگنائی، احاطہ؛ کھیل کا میدان۔ انگریزی میں :Court۔

**کورس** وج، جزم ر۔اند۔ کسی جماعت کا نصاب؛ کسی دوا وغیرہ کے استعمال کی مدت؛ گھڑ دوڑ کا میدان۔ انگریزی میں :Course۔

**کورنش** ولین، زیرن۔امث، ت۔ جھک کر سلام کرنا، تعظیم دینا۔

**کورو** ولین، ولین۔اند، س۔ دھرت راشٹر کے بیٹے جو مہابھارت کی لڑائی میں پانڈوں کے مقابلے پر تھے۔

**کورو** وج، وج۔اند، ہ۔ غلہ وغیرہ کی لکڑی یا جھانکڑ جس سے غریب لوگ اپنے گھروں کی چھتیں پاٹتے ہیں۔

**کورہ** وع، زبرر۔اند۔ بھٹی؛ قصبہ، شہر۔

**کوڑا** وع۔اند۔ کچرا، گندگی، گھاس پھوس۔

**کوڑا کرکٹ** گری پڑی بے کار چیزیں؛ خس و خاشاک۔

**کوڑا** وج۔اند۔ چابک، تازیانہ، بٹی ہوئی رسی کا آلۂ ضرب؛ چمڑے کا ہنٹر؛ تنبیہ، گوشمالی۔

**کوڑی** ولین۔امث۔ گھونگے کی ایک قسم جس پر چتکبرے نشان، ایک طرف اُبھار دوسری طرف حاشیہ دار درز ہوتی ہے؛ پہلے زمانے کا بہت چھوٹا سکہ۔ سینے کی درمیانی ہڈی کی نوک کے نیچے کا حصہ، فم معدہ۔

**کوڑی بھر** معمولی، ذرا۔

محاورہ: **کوڑی پاس نہ ہونا** انتہائی مفلس ہونا، کنگال ہونا۔

کہاوت: **کوڑی پاس نہیں اور چلے باغ کی سیر کو** مفلسی میں حوصلہ مندی کا مظاہرہ کرنے والے کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **کوڑی پاس نہیں، بڑی افیم کی چاٹ** غریبی ہونے کے باوجود امیروں جیسی عادتیں۔

کہاوت: **کوڑی پاس نہیں، کھٹے والے ہوت** پاس کچھ بھی نہیں لیکن شیخیاں بگھارتے رہتے ہیں۔

کہاوت: **کوڑی پہ لہو نہیں ہوتا** معمولی بات کے لیے کوئی کسی کا نقصان نہیں کرتا۔

محاورہ: **کوڑی چت پڑنا** معاملہ مرضی کے مطابق طے ہونا، پانسہ سیدھا ہونا۔

محاورہ: **کوڑی دانتوں سے اُٹھانا** انتہائی کنجوس ہونا؛ بہت لالچی ہونا۔

**کوڑی کا** بے قدر، معمولی حیثیت کا؛ نکما، بیکار، ذلیل۔

کہاوت: **کوڑی کا مال نہیں** محض نکما ہے، بیکار ہے، مفت لینے کے بھی لائق نہیں۔

محاورہ: **کوڑی کوڑی پر جان دینا** انتہائی کنجوس ہونا۔

محاورہ: **کوڑی کوڑی کا محتاج ہونا** بہت مفلس ہونا، کنگال ہونا۔

محاورہ: **کوڑی کی عزت ہو جانا** بے وقار و بے حیثیت ہو جانا، بے وقعت ہو جانا۔

کہاوت: **کوڑی کے واسطے مسجد ڈھاتے ہیں** اپنے تھوڑے سے فائدے کے لیے کسی کا بہت سا نقصان کرتے ہیں؛ معمولی فائدے کے لیے ایمان بیچ دیتے ہیں۔

کہاوت: **کوڑی گانٹھ کی، جورو سانٹھ کی** دولت اور بیوی اپنے پاس ہی ہو تو اپنی ہوتی ہے۔

**کُوڑی** وع۔امث۔ وہ مقام جہاں کوڑا کرکٹ پھینکا جاتا ہے۔

**کوڑی** وج۔امث۔ شمار کا پیمانہ، بیس کا مجموعہ، سینکڑے کا ۱/۵۔

**کوڑیا** زیرک، زبرو۔اند، ہ۔ چھوٹا دروازہ؛ کھڑکی کا پٹ۔

**کوڑیالا** ولین، جزم ڑ۔صف، ہ۔ دورنگا، سیاہ و سفید نشانوں والا چتکبرا، مثلاً: کوڑیالا سانپ۔

**کوڑیاں** ولین، جزم ڑ۔امث۔ کوڑی (رک) کی جمع۔

محاورہ: **کوڑیاں کرنا** بہت سستے داموں فروخت کرنا، سستا بیچنا۔

محاورہ: **کوڑیاں کھیلنا** زمین پر خانے بنا کر یا بساط بچھا کر کھیلے جانے والے ایک کھیل کا نام جس میں کوڑیوں کو مہرے کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔

**کوڑیوں** ولین، جزم ڑ۔امث۔ کوڑی (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**کوڑیوں کے مول** بہت سستا، ارزاں۔

محاورہ: **کوڑیوں کے مول بکنا** مفت بکنا، بہت سستا فروخت ہونا، بے

قدری سے فروخت ہونا۔

**کَوڑیوں** ومع، جزم ڑ۔امث۔ کَوڑی (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

کہاوت: **کوڑیوں کا رہنا اور محلوں کے خواب دیکھنا** اپنی حیثیت اور استطاعت سے زیادہ کی خواہش رکھنا۔

**کوڑھ** وج، جزم ڑھ۔اند، ہ۔ ایک موذی، متعدی مرض جس میں اعضا گلنے لگتے ہیں اور بدن پر سرخ و سفید داغ پڑے جاتے ہیں؛ برص، جذام۔

**کوڑھ** ومع، جزم ڑھ۔اند، صف، ہ۔ احمق، نادان، بیوقوف۔

**کوڑھ مغز** (زبرم، جزم غ) غبی، کم فہم، کند ذہن۔

**کوڑھ میں کھاج** ایک مشکل سے دوسری مشکل میں مبتلا ہونا، ایک مصیبت سے دوسری مصیبت۔

**کوڑھا** وج، جزم ڑھ۔اند، ہ۔ جسے کوڑھ کا مرض ہو؛ (امث) **کوڑھی**۔

کہاوت: **کوڑھی ڈراوے تھوک سے** جس کے پاس جو حربہ ہوتا ہے وہی استعمال کرتا ہے۔

کہاوت: **کوڑھی کو دال بھات، کمست کو بھٹا** نکمے کو اچھی چیزیں مفت مل جاتی ہیں اور کماؤ کو کچھ نہیں ملتا۔

کہاوت: **کوڑھی کے جوں نہیں ہوتی** مرے ہوئے کو کوئی نہیں مارتا؛ جو پہلے ہی مصیبت میں ہو اس پر مزید کیا مصیبت آئے گی۔

**کوز** ومع۔اند، ف۔ خمیدہ، ٹیڑھا، جھکا ہوا، مرکبات میں مستعمل۔

صف: **کوز پشت** (ومع، جزم ز، پیش پ، جزم ش) کبڑا، کبڑی، خمیدہ کمر، وہ جس کی کمر جھک گئی ہو۔ نیز **کوزہ پشت** (کوزَ)۔

**کوزہ** (۱) ومع، زبرز۔اند، ف۔ آبخورہ؛ پانی پینے کا ظرف جو چوڑے منہ کا ہوتا ہے؛ مصری کا گول ڈلا۔

**کوزہ گر** کمہار، مٹی کے برتن بنانے والا۔

محاورہ: **کوزے میں دریا بند کرنا** بہت بڑے اور اعلیٰ مضمون کو بہت تھوڑے الفاظ میں بیان کرنا؛ چھوٹی چیز میں بڑی چیز سمو دینا۔

**کوزہ** (۲) ومع، زبرز۔اند۔ رک: کوز۔

**کوس** (۱) وج۔اند، ف۔ بڑا نقارہ، دھونسا، طبل۔

محاورہ: **کوس لمن اُلملک بجانا** اپنی بادشاہت یا برتری کا ڈھنڈورا پیٹنا، بلند دبانگ دعوے کرنا۔

**کوس** (۲) وج۔اند، ہ۔ فاصلے کی ایک پیائش (تقریباً دو میل) جس کا طول مختلف جگہ مختلف اعتبار کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **کوس چلی نہیں بابا پیاسی** اُس شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جو بہت تھوڑا کام کرنے کے بعد تھکاوٹ کی شکایت کر دے۔

**کوس** (۳) وج۔اند، ہ۔ آستین کا جوڑ، کف، کلائی بھر کا زائد کپڑا جو آستین سے الگ رنگ کا یا الگ کپڑے کا سلوایا جاتا ہے۔

محاورہ: **کوس پڑنا** آستینوں کے آگے جوڑ ڈالنا تاکہ طول بڑھ جائے، کف لگنا۔

**کوسنا** وج، جزم س۔فعل متعدی۔ بددعا دینا۔

**کوسنگ** ومع، زبرس، ن غنہ۔صف۔ بُری صحبت۔

**کوسنے** وج، جزم س۔اند۔ کوسنا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کوسنے دینا** بددعائیں دینا۔ بہت برا بھلا کہنا۔

**کوسوں** وج، وج۔اند۔ بہت سے میل؛ بہت دور، بہت زیادہ فاصلہ؛ کوس (رک) کی جمع۔

محاورہ: **کوسوں دُور بھاگنا** بہت دُور رہنا، بے تعلق رہنا۔

**کوسہ** ومع، زبرس۔صف۔ جس کی داڑھی چھدری ہو۔ خفیف ریش۔ نیز کوسہ (وج)۔

**کوش** (۱) وج۔لاحقۂ فاعلی، س۔ کوشش کرنے والا، مثلاً: **سخت کوش** بہت محنتی۔ **کوشی** اُردو میں آرام کوشی بمعنی آرام طلبی وضع کرلیا گیا۔

**کوش** (۲) وج۔اند۔ خزانہ، گنجینہ، قاموس۔ مثلاً: **شبد کوش** (زبرش، جزم ب) لغت، کتاب اللغات۔

**کوش** ولین۔امث۔ ایک جوتا جس کی ایڑھی نہیں ہوتی، سلیپر۔

**کوشاں** وج، ن غنہ۔صف، ف۔ کوشش میں لگا ہوا، سعی کرنے والا۔

**کوشش** وج۔امث، ف۔ سعی، دوڑ دھوپ، جدوجہد۔

**کوشک** ومع، زبرش۔اند، ف۔ قصر، کاخ، قلعہ، ایوان۔

**کوفت** وج، جزم ف۔امث، ف۔ کٹائی، ٹھکائی؛ ناگواری، بے کیفی؛ بدحظ ہونا؛ تھکنا، زحمت اُٹھانا، رنجیدگی۔

محاورہ: **کوفت اُٹھانا** تکلیف برداشت کرنا، مصیبت سہنا۔

**کوفت کاری** کندہ کاری۔ نیز وَرَق سازی۔

**کوفت گر** (زبرگ) چاندی وغیرہ کے برتنوں پر نقش و نگار بنانے اور ملمع کاری کرنے والا۔

**کوفتہ** وج، جزم ف، زبرت۔صف۔اند، ف۔ کٹا ہوا؛ پسے ہوئے قیمے کا گول کباب جو سالن کی صورت میں پکایا جائے۔ نیز **کوفتہ کباب**۔

**نرگسی کوفتہ** وہ کوفتہ جس میں اُبلا انڈا ابھرا گیا ہو۔

**کوک** (۱) ومع۔امث، ہ۔ پتلی تیز آواز؛ چیخ، کلکاری؛ کوئل یا پپیہے کی سہانی

آواز؛ قمری کی کوک۔ (فعل لازم) چیخنا، کلکاری بھرنا۔

**کوک (۲)** ومع۔امث۔ گھڑی کی فنر کو چابی سے کسنے کا عمل، فنر کی لپیٹ جس کی قوت سے گھڑی یا آلے چلتے ہیں۔

محاورہ: **کوک اُترنا** چابی ختم ہو جانا، فنر کی لپیٹ ختم ہونا۔

فعل متعدی: **کوکنا** چابی دینا۔

**کوک (۱)** وج۔امث،ف۔ لمبے ٹانکوں کی سلائی، شلنگا۔

محاورہ: **کوک دینا** کچی سلائی کرنا، تُرپ دینا۔

**کوک (۲)** وج۔امث،س۔ عورتوں کی صحبت، عورت سے لذت اُٹھانا۔

**کوک شاستر** (جزم س، زبرت) جنسیات پر ایک تصنیف جو پنڈت کوکا کے نام سے منسوب ہے۔ نیز کام شاستر۔

**کوکا (۱)** وج۔امذ۔ جنوبی امریکا کا ایک پودا جس کے پتوں سے کوکین بنتی ہے۔ انگریزی میں: Coca۔

**کوکا (۲)** وج۔امذ،ہ۔ چھوٹی کیل (جسے عموماً ناک میں پہنا جاتا ہے)۔

**کوکا (۳)** وج۔امذ۔ رضاعی بھائی جو انّا کا بیٹا ہو۔ **کوکلتاش** (زبرک، جزم ل) کا مخفف۔ نیز کوکہ۔

**کوکب** ولین، زبرک۔امذ،ف۔ ستارہ، نجم۔ جمع: **کواکب** اجرامِ فلکی، ستارے، نجوم۔

**کوکبہ** (ف) چھوٹا ستارہ؛ لٹکا ہوا چراغ یا قمقمہ؛ شاہی چوبداروں کا عصا جس کے سرے پر گول چمکتی موٹھ ہوتی تھی؛ شاہی جلوس، فوج فرہ؛ شان و شوکت، کر وفر۔

**کوکر** ومع، زبرک۔امذ،ہ۔ سگ، کتا۔

محاورہ: **کوکر بسیرا کرنا** تھوڑی دیر کے لیے آرام کرنا، ذرا سی دیر کے لیے رُک کر پھر چلنے لگنا؛ بہت کم ٹھہرنا۔

**کوکر چندی** (زبرچ، جزم ن) ایک جنگلی پودا جس کے پتوں کا لیپ پاگل کتے کے کاٹے میں مفید ہوتا ہے۔

**کوکل** وج، زبرک۔امث،ہ۔ ایک سیاہ رنگ کا خوش آواز پرندہ، کوئل۔

**کوکلتاش** وج، زبرک۔امذ۔ دودھ شریک بھائی۔

**کوکنا** ومع، جزم ک۔فعل لازم۔ کوئل یا قمری کا بولنا، مور کا چیخنا؛ (فعل متعدی) گھڑی وغیرہ کو چابی دینا، چابی بھرنا۔

**کوکنار** ومع، جزم ک۔امذ،ف۔ پوست کا ڈوڈا۔

**کوکنی** وج، جزم ک۔صف،ہ۔ چھوٹا، کوتاہ، کمتر۔ مثلاً: **کوکنی کیلا** چھوٹا سا کیلا۔

**کُوکُو** ومع۔امث،ف۔ قمری، فاختہ کی آواز۔

**کُوکُو پلاؤ** ومع، پیش پ، وج۔امذ۔ انڈوں کا پلاؤ، بیضہ پلاؤ۔

**کوکو** وج۔امث،ہ۔ ایک فرضی وجود؛ جو چیز بچوں سے چھپانی ہو اُس کے لیے کہتے کہ کوکو لے گئی۔

**کوکین** وج، ی۔امث۔ کوکا پودے کے پتوں سے بننے والا ایک ست جو نشہ آور ہوتا ہے اور اعضا کو سن کر سکتا ہے۔

**کوکھ** وج، جزم کھ۔امث،ہ۔ رحم مادر، گربھ بطن؛ (کنایۃً) مخرج، سرچشمہ؛ کسی شے کا اندرونی کھوکھلا حصہ۔

محاورہ: **کوکھ اُجاڑنا** تباہ و برباد کر دینا، بچوں کو مار دینا۔

**کوکھ جلی** وہ عورت جس کے اولاد مر گئی ہو۔ نیز **کوکھ اُجڑی**۔

کہاوت: **کوکھ کی آنچ سہی جاتی ہے، پیٹ کی آنچ نہیں سہی جاتی** اولاد کے مرنے پر صبر آ جاتا ہے لیکن خاوند کے مرنے پر صبر نہیں آتا۔

**کول (۱)** وج۔امذ،امث،ہ۔ حوض، تالاب، جھیل۔

**کول (۲)** وج۔امذ،ہ۔ ایسا اناج جو تیاری پر ہو جسے معمولی سا بھون کر کھایا جا سکے؛ لقمہ، نوالہ۔

محاورہ: **کول گراس تک نہ کرنا** لقمہ تک نہ کھانا۔

**کولا** ولین، نیز وج۔امذ،ہ۔ دروازے کے دونوں پہلو، دروازے کے اِدھر اُدھر کی دیوار؛ کولی، بغل، دونوں بازوؤں کا گھیر۔

**کولاژ** وج۔امذ۔ کسی سطح پر مختلف اشیا کے پارچوں، ٹکڑوں کو چپکا کر بنائی ہوئی تصویر جو عموماً سرریل آرٹ سے تعلق رکھتی ہے۔

**کولی** ولین۔امث۔ دونوں بازوؤں کا گھیر، آغوش۔

محاورہ: **کولی بھرنا** دونوں بازوؤں میں لے کر بھینچنا، آغوش میں لینا۔

**کولی** وج۔امذ،ہ۔ ہندوؤں کی ایک ذات جس کا کام کپڑے بُننا ہے۔

**کولھا** ومع۔امذ،ہ۔ آدمی کی کمر سے نیچے کی پچھاڑی، چوتڑ۔

محاورہ: **کولھے مٹکانا** چوتڑوں کو ہلا ہلا کر ادا اور نخرے سے چلنا۔

**کولھو** وج، ومع۔امذ،ہ۔ بیجوں کو پیل کر تیل نکالنے کی کل۔

کہاوت: **کولھوں سے کُھل اُتری، بھئی بیلوں جوگ** آدمی بوڑھا ہو کر نکما ہو جاتا ہے۔

**کولھو کا بیل** کولھو میں جوتا جانے والا بیل؛ ایک ہی جگہ چکر کاٹنے والا؛ ایک ہی کام میں لگا رہنے والا، بہت محنتی۔

کہاوت: **کولھو کے بیل کو گھر ہی کوس پچاس** مصیبت کے مارے کو گھر میں بھی آرام نہیں ملتا۔

محاورہ: **کولھو میں پلنا** سخت سزا پانا، ختم ہو جانا۔

محاورہ: کولھو میں جُتنا بہت زیادہ محنت کرنا۔

**کومل** ومع، زبرم۔امث، س۔ نقب، سینده۔

محاورہ: کومل دینا چوری کی غرض سے مکان کی چھت یا دیوار پھاڑنا، نقب لگانا۔

**کومل** وج، زبرم۔صف، س۔ نرم، نازک؛ دھیما؛ ساز کا اُتار سُر، مدھم۔

**کون (۱)** ولین۔اند، ع۔ موجود ہونا، پیدا ہونا۔ موجودات، کائنات۔

**کون وفساد** ہونا اور مٹ جانا، تعمیر اور تخریب، حیات وموت کا عمل۔

**کون ومکاں** تمام کائنات، کُل عالم دُنیا۔

**کون (۲)** ولین۔حرف استفہام۔ کسی کا نام، شناخت، حوالہ، نسبت پوچھنے کے لیے۔مثال: کون ہے؟ (آہٹ پر سوال)؛ بطور استفہام انکاری مترادف؛ کب، کہاں، نہیں، مثال: تم کون غیر ہو؛ وضاحت کے لیے سوال، مثال: تم کون دیس کے ہو؟ کس دیس کے ہو؟؛ کونسا کی جگہ مستعمل۔

**کون سا** شناخت، صراحت وضاحت چاہنے کے لیے استفسار، مثلاً: کون سا بر۔(مث)/کون سی۔جمع: کون سے۔

بول چال: **کون بتائے** کوئی نہیں جانتا، خبر نہیں، کیا معلوم۔ نیز کون جانے۔

**کون جانے** خدا معلوم، کسے خبر۔

**کون زمانے/ مدت/ وقتوں سے** مراد: بڑی دیر سے۔ نیز کون وقتوں سے، کون مدت سے۔

کہاوت: **کون سا درخت ہے جسے ہوا نہیں لگی** عیب اور تکلیف سے کوئی خالی نہیں۔

کہاوت: **کون کسی کے آوے جاوے، دانہ پانی قسمت کا لاوے** مہمان قسمت کے ساتھ آتا ہے، جہاں کا دانہ پانی لکھا ہوتا ہے وہیں جاتا ہے۔

کہاوت: **کون کہے راجہ جی ننگے ہو** زبردست انسان کو کوئی کچھ نہیں کہہ سکتا۔

**کون ہوتا ہے** کوئی نہیں ہوتا، کوئی حق نہیں۔مثلاً: وہ کون ہوتا ہے پوچھنے والا۔

**کون** ومع۔امث، ف۔ مقعد، بدن سے فضلہ خارج ہونے کا سوراخ۔

**کون** وج۔اند، س۔ کونا، زاویہ، گوشہ۔

**کونا** وج۔اند، ہ۔ گوشہ، زاویہ؛ علیحدہ جگہ، تھوڑی سی گنجائش؛ پہلو، جانب۔

محاورہ: **کونا کونا چھان مارنا** ہر جگہ ڈھونڈنا، بہت تلاش کرنا۔

**کونا کھدرا (پیش کھ)** چھپی ہوئی جگہ؛ معمولی اور بے اہمیت مقام۔ نیز کونا کھترا۔

متعلق فعل: **کونے کونے** چپے چپے میں، ہر گوشے میں۔

**کونپل** وج، ن غنہ، زبرپ۔امث، ہ۔ بیج یا شاخ پر پھوٹنے والی پتی، کلا، شگوفہ۔

**کونت** وج، ن غنہ۔امث، ہ۔ اندازہ، تخمینہ، اٹکل۔

**کونج** ومع، ن غنہ۔امث۔ مرغابی سے ذرا بڑا ایک آبی پرندہ، قاز، کلنگ۔

**کونجڑی** ومع، ن غنہ۔امث۔ سبزی فروش کی بیوی؛ سبزی بیچنے والی۔

کہاوت: **کونجڑی اپنے بیر کھٹے نہیں بتاتی** اپنی چیز کو کوئی بھی بُرا نہیں کہتا۔

**کونچ** ومع، ن غنہ۔امث، اند۔ انسان کی ایڑی کے اُوپر کا موٹا پٹھا۔

**کونچ** وج، ن غنہ۔امث۔ ایک بیل دار درخت جس کی پھلی بہت زہریلی ہوتی ہے اگر انسان کے جسم سے چھو جائے تو خارش پیدا کرتی ہے۔

**کونچا** ولین، ن مغ۔اند۔ بھاڑ کی گرم بالو کریدنے کا آلہ۔

**کوند** ولین، ن غنہ۔امث۔ (بجلی کی) چمک؛ آنکھوں کی چندھیا دینے والی تیز روشنی، تیز چمک۔

**کوندا** ولین، ن غنہ۔اند۔ بجلی کا لپکا (بالخصوص جن میں آواز نہ ہو)، گرج سے پہلے آسمان پر چمکنے والی روشنی کی منحنی لکیر۔

فعل لازم: **کوندنا** یکبارگی چمکنا، روشنی کا دم بہ دم لہرانا، چکا چوند کرنا۔

**کونڈ** ومع، ن مغ۔امث۔ تالاب، ناند، مٹی کا بڑا چھچلا برتن۔

**کونڈا** ومع، ن مغ۔اند۔ مٹی کا گڑھے دار برتن جس میں آٹا گوندھتے ہیں۔جمع اور مغیرہ حالت: کونڈے۔

**کونڈی (کونڈا کی تصغیر)** بھنگ گھوٹنے کا کونڈے نما پیالہ۔

**کونڈی جھاگوں آ گئی** کام ختم ہونے والا ہے، وقت قریب ہے۔

**کونڈے** نیاز کی تقریب جس میں حلوہ پوریاں تیار کی جاتی ہیں۔

محاورہ: **کونڈے کرنا** کسی بزرگ کے نام کی نیاز دلوانا۔

کہاوت: **کونڈے کے اِس پار یا اُس پار** بہت سُست اور کاہل انسان کی نسبت کہا جاتا ہے۔

**کونرا** ولین، ن مغ۔صف، ہ۔ بدحواس، گھبرایا ہوا؛ جس کے اوسان کائیں سے خطا ہو گئے ہوں۔

**کونہ** وج۔اند۔ کنارہ، گوشہ؛ جانب، طرف۔نیز کونا۔

**کونی** ومع۔اند، ف۔ اغلام کرانے والا، علتِ مشائخ کا عادی۔

**کونی** ولین۔امث۔ کائنات، کائناتی۔

**کونین** ولین، ے لین۔تثنیہ،رع۔ دونوں جہان، دُنیا اور آخرت؛ دونوں طرح کی مخلوقات، حیوان اور فرشتے، مادی اور روحانی وجود۔

**کوودار** وج، زیرو۔اند۔ آبنوس کی قسم سے ایک درخت اور اُس کی لکڑی۔

**کوہ** وج، جزم ہ ملفوظ۔اند،ف۔ پہاڑ، چٹان، کوہسار؛ پہاڑی علاقہ؛ (لفظاً: پہاڑ جیسا، یا ''کوہ زار'' کی ایک شکل)۔

**کوہِ آتش فشاں** وہ پہاڑ جس میں گندھک کا مادہ ہونے کے باعث آگ کے شعلے بھڑک اُٹھتے ہیں، جوالا مکھی۔

**کوہ بے ستوں** (علم) ایک ایرانی پہاڑ جس سے شیریں فرہاد کے مشہور قصے میں فرہاد نے جوئے شیر نکالی۔

**کوہ پیما** (ے لین) اُونچی چوٹیوں کو سر کرنے والے مہم جو۔

**کوہ جودیوی** وہ پہاڑ جہاں حضرت نوحؑ کی کشتی آکر ٹھہری تھی۔

**کوہ رواں** چلتا پھرتا پہاڑ؛ مراد: ہاتھی۔

**کوہ سار** پہاڑوں کا سلسلہ، پہاڑی علاقہ، جہاں بہت سے پہاڑ ہوں۔

**کوہِ ستم** مصیبت کا پہاڑ؛ بہت زیادہ تکلیفیں۔

**کوہِ طور** (عَلَم) ملکِ شام کا وہ پہاڑ جہاں اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰؑ کو اپنا جلوہ دکھایا تھا۔

**کوہ قاف** ریاست آرمینیا میں واقع ایک مشہور پہاڑ کا نام، اس ریاست کی خواتین بہت خوبصورت ہوتی ہیں۔

**کوہ کن** پہاڑ کھودنے والا؛ فرہاد (رک) کا لقب۔ نیز کوہکن۔

**کوہکنی** پہاڑ کھودنا۔ نیز کوہ کندن۔

کہاوت: **کوہ کندن و کاہ برآوردن** (زبرو، جزم ر) پہاڑ کھودنا اور تنکا نکالنا۔ مراد: لاحاصل مشقت، مایوس کن کارروائی۔

**کوہ نورد** (زبرن، زبرو، جزم ر) پہاڑوں کی سیر کرنے والا، پہاڑوں پر گھومنے پھرنے والا۔

**کوہاڑا** ومع۔اند،ہ۔ تردد، فکر، اندیشہ، غم۔

**کوہان** وج۔اند،ف۔ اُونٹ یا بیل کی پشت کا اُبھرا ہوا حصہ۔

**کوہکن** وج، زبرک۔اند۔ رک: کوہ کے تحت الفاظ۔

**کوہسار** وج، جزم ہ۔اند،ف۔ رک: کوہ کے تحت الفاظ۔

**کوہستان** وج، زیرہ، جزم س۔اند،ف۔ پہاڑوں کا طویل سلسلہ۔

**کوئل** وج، زبرء۔امث۔ سیاہ رنگ کی ایک خوش آواز چڑیا جو برسات میں آموں کے باغ میں چہکتی یا کوکتی ہے، اور کوے کے گھونسلے میں انڈے دیتی ہے۔ ایک پھول کا نام۔ نیز کویل۔

کہاوت: **کوئل بولی اور سہ بندی ڈولی** کوئل برسات میں آتی ہے اور تب سہ بندی کے ملازم موقوف ہو جاتے ہیں۔

**کوئلہ** وج، لیٹا زیرء، زبرل۔اند،ہ۔ کالا معدنی پتھر جو کیمیائی ترکیب میں ہیرے کا ہم اصل ہے اور بیشتر ایندھن کے کام آتا ہے؛ نیز نباتات کو خاص بھٹیوں میں تپا کر بنایا ہوا معدنی کوئلے سے ہلکا کوئلہ جو گھریلو چولھوں، انگیٹھیوں میں جلایا جاتا ہے، لکڑی کا کوئلہ۔ نیز کولا۔ (مجازاً) کوئی چیز جو جل کر سیاہ ہو گئی ہو۔ نیز سستی جنس۔

کہاوت: **کوئلہ ہوئے نہ اُجلا، سجی صابن لائے چاہے** کتنی ہی کوشش کر لی جائے جھوٹ سچ نہیں بن سکتا۔

محاورہ: **کوئلوں پر لوٹنا** بے چین ہونا، مضطرب ہونا۔

محاورہ: **کوئلوں پر مہر ہونا** معمولی باتوں میں کنجوسی کرنا۔

کہاوت: **کوئلوں کی دلالی میں ہاتھ کالے/منہ کالا** کسی برے کام یا دوسروں کے معاملے میں پڑکر بھلائی کے بدلے برائی مول لینا۔

**کوئی** وج، ضمیر غائب۔ غیر متعین، نامعلوم شخص یا شے؛ وہ جس کا نام نہ لینا ہو، وہ جس کی شناخت نہ بتائی جائے، بہتوں میں سے ایک، امکا ڈھمکا، کالا چور، کسے، شخصے۔ (متعلق فعل) تقریباً، اندازاً، مثلاً: کوئی ہاتھ بھر لمبا، کوئی مہینہ بھر بعد۔

کہاوت: **کوئی اب بولے، کوئی جب بولے، میری نکٹی شپا شپ بولے** بہت بے غیرت اور بے حیا کی نسبت کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **کوئی آنکھوں کا اندھا، کوئی ہیئے کا اندھا** کوئی آنکھوں کا اندھا ہوتا ہے اور کوئی عقل (بصیرت) سے محروم ہوتا ہے؛ کوئی بے علمی کی وجہ سے بے وقوف ہوتا ہے اور کوئی پڑھ لکھ کر بھی جاہل سے بدتر۔

کہاوت: **کوئی آئینے میں دیکھے کوئی آرسی میں** کسی نے کسی طرح کام کر لیا اور کسی اور نے دوسری طرح لیکن بات ایک ہی ہے؛ ایک کی بات کو مختلف طریقوں سے کہنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **کوئی بات اُٹھا نہ رکھنا** سب تدبیریں کر لینا، کوئی کسر نہ چھوڑنا۔

فقرہ: **کوئی بات نہیں** ٹھیک ہے، مضائقہ نہیں، آسان ہے، مشکل (کام) نہیں۔

کہاوت: **کوئی بھی ماں کے پیٹ سے لے کر نہیں نکلتا** ہر شخص کو سیکھنا ہی پڑتا ہے۔

**کوئی پل/دم کا مہمان** جلد مرنے والا، چند گھڑی کا مہمان۔

کہاوت: **کوئی پوچھے نہ پوچھے میرا دھن سہاگن نام** کوئی پوچھے یا نہ پوچھے آپ ہی آپ اترائی جانا۔

کہاوت: **کوئی تاپے کسی کا گھر جلے** ایک کی تکلیف سے دوسرا خوشی منائے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **کوئی تقدیر کے لکھے کو مٹا نہیں سکتا** جو قسمت میں لکھا ہو وہ ہو کر رہتا ہے۔

کہاوت: **کوئی تن دُکھی کوئی من دُکھی، دُکھی سارا سنسار** دُنیا میں ہر شخص کسی نہ کسی تکلیف یا رنج میں مبتلا ہے۔

کہاوت: **کوئی تولوں بڑا، کوئی مولوں بڑا** ہر شخص اپنی حیثیت کے موافق عزت رکھتا ہے؛ کسی میں ایک صفت زیادہ ہوتی ہے تو کسی میں دوسری صفت۔

کہاوت: **کوئی جلتا ہے تو جلے میں آپ ہی جلتا ہوں** مجھے کسی کی مصیبت سے کیا غرض میں آپ ہی مصیبت ہوں۔

کہاوت: **کوئی حال مست، کوئی مال مست** کوئی اپنی غربت میں قناعت کیے ہوئے ہے تو کوئی اپنی دولت کے نشے میں چور ہے۔

**کوئی دم میں** بہت جلد؛ تھوڑی دیر میں۔

**کوئی دن کو/ میں** چند دن بعد، کچھ روز بعد۔

کہاوت: **کوئی سنے نہ سنے میں کہتا ہوں** اُس کے متعلق کہا جاتا ہے جو ہر وقت بولتا رہے۔

کہاوت: **کوئی علم کو دوست رکھے کوئی روپے کو** کچھ لوگ علم کو پسند کرتے ہیں اور بعض کے نزدیک دولت کی زیادہ اہمیت ہوتی ہے۔

کہاوت: **کوئی کسی کی قبر پر نہیں موتتا** کوئی کسی کو یاد نہیں کرتا۔

کہاوت: **کوئی کوڑی کے دو بیر بھی ہاتھ سے نہ کھائے** سخت ذلیل اور بے وقعت ہے۔

کہاوت: **کوئی کہہ کے سنائے، ہم کر کے دکھائیں** ہم باتیں کرنے والے نہیں بلکہ کام کرنے والوں میں سے ہیں۔

**کوئی کوئی** بعضے بعضے، خال خال، اکا دُکا۔

کہاوت: **کوئی لے کے اوڑھے** کوئی کیا کرے، بیکار ہے، کسی مصرف میں نہیں لایا جاسکتا۔

کہاوت: **کوئی نہیں پوچھتا کہ تیرے منہ میں کے دانت ہیں** بہت امن امان کا دَور ہے، ہر طرف سکون وچین ہے؛ کسی قسم کی کوئی پوچھ گچھ نہیں۔

**کوئی نہ کوئی** ایک نہ ایک، کوئی سا۔

**کوئی ہے** (ندا) کسی ملازم کو پکارنے کے الفاظ۔

**کوئی یہاں کوئی وہاں** بے جگہ، بے ٹھکانے، منتشر۔

**کوئے** دمع۔اند،امث۔ کو (رک) کی اضافی شکل۔

**کوئے جاناں** محبوب کی گلی، معشوق کا کوچہ۔

**کوی** زبرک۔اند،امث،س۔ شاعر۔اصلاً: کو شاعر؛ کوی شاعرہ۔

**کوّے** زبرک،شدو۔اند۔ کوا (رک) کی جمع۔

**کوّے اُڑانی** وہ عورت جس کا کام کووں کو اُڑانا ہو؛ بے وقعت، بے حیثیت عورت؛ پاگل عورت۔

کہاوت: **کوے کوسا کریں، کھیت پکا کریں** ناحق بددعا کچھ اثر نہیں کرتی؛ کسی کے صرف برا چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **کوے کی چونچ میں انار کی کلی** بے تکی بات، انمل جوڑ۔

کہاوت: **کوے کے بیاہ میں گیت گاوت مسیت کے** بیوقوف اور نالائق کے سامنے عقل اور قابلیت کی باتیں کرنا بیکار ہے۔

کہاوت: **کوے نے دیا ٹکڑا تو میرا کیا بگڑا** کسی کمینے شخص کے گزر اوقات کرنے پر کہا جاتا ہے۔

**کویا** وج۔اند،ہ۔ خول، مثلاً: **ریشم کا کویا** ابریشم، ریشم کے کیڑے کا خول؛ گوشہ، کونا، مثلاً: **آنکھ کا کویا** جہاں دونوں پپوٹے ملتے ہیں۔

**کویتا** زبرک،ی۔امث۔ شاعری،نظم۔

**کویرن** زبرک،ے لین،زبر۔امث۔ گنواری، بدسلیقہ، پھوہڑ۔

## ک ۔ ہ

**کہ** لیٹا زبرک، جزم ہ ملفوظ۔اند۔ **کاہ** (رک) کا مخفف۔

**کہ** لیٹا زیرک، جزم ہ ملفوظ۔صف،ف۔ چھوٹا، کمتر۔

**کہ و مہ** چھوٹے اور بڑے، خورد وکلاں، ادنیٰ اعلیٰ سب طرح کے لوگ۔

**کہ** لیٹا زیرک،غم ہ۔حرف بیان،ف۔ یعنی، جو، نیز، بلکہ۔ کسی بات کی وضاحت یا بیان کے لیے جملۂ بیانیہ کے شروع میں آتا ہے، مثلاً: رہوگے کہ جاؤ گے؟۔

**کہا** زبرک۔اند۔ قول، بیان، بات، فرمان۔مثلاً: میرا کہا مانو۔

**کہا سنا** پیٹھ پیچھے کہی ہوئی باتیں۔مثلاً: کہا سنا معاف کرانا۔

محاورہ: **کہا سنا بخشنا** قصور معاف کرنا۔نیز **کہا سنا معاف کرنا**۔

**کہار** زبرک۔اند۔ ڈولی اُٹھانے والا مزدور۔(مث) **کہاری**۔

**کہالت** زبرک،زبرل۔امث۔ سُستی، کاہلی۔

**کہاں** زبرک۔حرف استفہام۔ کس جگہ، کس مقام پر، کدھر۔نیز استفہامِ انکاری، مثال: **میں کہاں بولا** میں نہیں بولا۔

کہاوت: **کہاں بُڑھیا، کہاں راج کنیا** امیر اور غریب کی نسبت ہی کیا،

ادنیٰ اور اعلیٰ میں بہت فرق ہوتا ہے۔

متعلق فعل: **کہاں تک** کتنی دور تک، کتنی دیر تک؛ کتنا، کس قدر۔

کہاوت: **کہاں جاؤں، چوہے کا بل نہیں ملتا** کہیں پناہ نہ ملنے کی صورت میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **کہاں راجہ بھوج اور کہاں گنگا تیلی** چھوٹے کا بڑے سے کیا مقابلہ، ادنیٰ اور اعلیٰ کا کوئی مقابلہ نہیں۔

**کہاں سر پھوڑوں** بے بسی کے اظہار کے لیے مستعمل؛ کہاں جاؤں، کچھ تدبیر نہیں بن رہی۔

محاورہ: **کہاں کی بات کہاں لے جانا** کسی بات کا غلط مطلب نکالنا۔

**کہانا** زبرک۔ فعل لازم۔ مشہور کرنا، موسوم کرنا، کہلانا؛ پیغام دینا۔

**کہانت** زبرک، زبرن۔ امث، ع۔ **کاہن** (رک) کا پیشہ یا کام؛ پیش گوئی، غیب کی باتیں بتانا۔

**کہانی** زبرک۔ امث۔ افسانہ، من گھڑت قصہ، بے بنیاد واقعہ؛ کتھا؛ ڈرامے کے واقعات؛ خاکہ یا پلاٹ؛ گزری یا بھولی ہوئی بات۔

محاورہ: **کہانی چھیڑنا** تذکرہ کرنا، قصہ بیان کرنا۔

محاورہ: **کہانی گھڑنا** اپنے ذہن سے کوئی قصہ بنانا؛ جھوٹ کہنا۔

**کہانی کار** افسانہ نویس؛ کہانیاں لکھنے والا، مصنف۔

**کہاوت** زبرک، زبرو۔ امث، ہ۔ مثل یا ضرب المثل، حکایت، قول۔

**کہتر** لیٹا زیرک، جزم ہ، زبرت۔ صف، ف۔ کمتر، گھٹیا، ادنیٰ، مقابلتہً چھوٹا، کم رتبہ، حقیر۔

کہاوت: **کہتے کی زبان نہیں پکڑی جاتی** کسی کو کچھ کہنے سے باز نہیں رکھا جا سکتا؛ کہنے والے کو کوئی نہیں روک سکتا۔

**کہر** لیٹا پیش ک، جزم ہ۔ امث۔ دھند، زمین کے قریب فضا میں پھیلے ہوئے بخارات، کہاسا۔

**کہرام** لیٹا پیش ک، جزم ہ۔ امذ۔ بہت سے افراد کا ایک ساتھ رونے دھونے کا شور، واویلا۔

محاورہ: **کہرام بپا ہونا** ماتم ہونا، رونے پیٹنے کا بہت زیادہ شور بلند ہونا۔ نیز **کہرام پڑنا**۔

**کہربا** لیٹا زبرک، جزم ہ، پیش ر۔ امث۔ ایک درخت کا چمکیلا زرد رنگ کا گوند جو رگڑ سے با آسانی مقناطیسی قوت پیدا کر لیتا ہے اور تنکوں کو اپنی طرف کھینچ سکتا ہے، کپور۔

**کہروا** لیٹا زبرک، لیٹا زبرہ، جزم ر۔ امذ، ہ۔ طبلے کی ایک تال اور دادرے کی ایک قسم جو کہروا تال پر گایا یا بجایا جاتا ہے؛ کہاروں کا ایک ناچ۔

**کہف** لیٹا زبرک، جزم ہ۔ امذ، ع۔ غار، کھوہ۔ (عـلـم) اصحاب کہف، دقیانوس بادشاہ کے ڈر سے ایک غار میں جا کر سو رہنے والے چند لوگ جو از روئے روایت قرآنی تقریباً دو سو سال تک سوتے رہے تھے۔

**کہکشاں** لیٹا زبرک، جزم ہ۔ آسمان پر رات کو نظر آنے والا روشن غبار کا سلسلہ؛ دراصل وہ عالم جس میں نظام شمسی بھی واقع ہے۔ (فارسی میں: کاہ کشاں سوکھی گھاس کا گٹھا کھینچنے سے بننے والا نشان یا جھاڑ دینے سے اُٹھنے والا غبار)۔

**کہگل** لیٹا زبرک، جزم ہ، زبرگ۔ امث، ف۔ بھوسا ملا گارا جس سے کچے گھروں کی لپائی کی جاتی ہے۔

**کہلانا(۱)** لیٹا زبرک، جزم ہ۔ فعل متعدی۔ **کہنا** (رک) کا متعدی؛ (فعل مجہول) پکارا جانا، موسوم ہونا۔

فعل متعدی: **کہلوانا** (لیٹا زبرک، لیٹا زبرہ) کسی کی معرفت پیغام بھیجنا؛ دوہرانے کے لیے کہنا، یاد کرانا (بول، سبق وغیرہ)۔

**کہلانا(۲)** لیٹا زبرک، جزم ہ۔ فعل لازم۔ آلکسی محسوس کرنا، ست، نڈھال، پست ہمت، مایوس، افسردہ ہونا۔

**کہہ** لیٹا زبرک۔ امر۔ **کہنا** (رک) کا فعل امر۔ نیز **کہ**۔

محاورہ: **کہہ اُٹھنا** بے سوچے سمجھے بول دینا۔

محاورہ: **کہہ سن لینا** سمجھا بجھا دینا۔

**کہہ مکرنی** لیٹا زبرک، جزم ہ، پیش م، زبرک، جزم ر۔ امث۔ رک: **مکرنی**۔

**کہن** لیٹا زبرک، لیٹا زبرہ۔ امث۔ قول، بات، مثل۔

**کہن** لیٹا پیش ک، زبرہ۔ صف، ف۔ پرانا، قدیم، بوسیدہ۔

**کہن سال** بوڑھا، بڈھا، بڑی عمر والا، معمر۔

اسم کیفیت (مث): **کہن سالی** بڑھاپا، ضعیفی۔

**کہنا** زبرک، جزم ہ۔ فعل لازم۔ منہ سے بولنا، منہ سے با معنی آواز نکالنا، بتانا، سنانا؛ (شاعری) تصنیف کرنا، موزوں کرنا (شعر، سخن)؛ احساس دلانا، عرض کرنا؛ سمجھانا، تلقین کرنا؛ الزام دینا، تہمت لگانا۔ نیز رک: **کہا**۔

کہاوت: **کہنا اور شے، کرنا اور شے** زبان سے بات کرنا آسان ہے لیکن عمل کر کے دکھانا بہت مشکل ہے۔

**کہنگی** لیٹا پیش ک، جزم ہ، زبرن۔ امث۔ پرانا پن، قدامت، بوسیدگی، سالخوردگی، بڑھاپا۔

**کہنہ** لیٹا پیش ک، جزم ہ، زبرن۔ صف، ف۔ پُرانا، قدیم، سال خوردہ، فرسودہ۔

**کہنہ سال** بڑی عمر کا، بوڑھا، ضعیف۔

**کہنہ سالی** بڑھاپا، ضعیفی۔

**کہنہ مشق** تجربہ کار، مشاق، ماہر۔

**کہنی** لیٹا پیش ک، جزم ہ۔ امث ۔ مونڈھے اور کلائی کے جوڑ کے درمیان بانھ کے موڑ پر اُبھری ہوئی ہڈی، آرنج، مرفق؛ بازو۔

**کہنے** لیٹا زبر ک، جزم ہ۔ اند ۔ کہنا (رک) کی تصریفی شکل، نیز کہنا کا امالہ۔

محاورہ: **کہنے پر عمل کرنا** کسی بات مان کر اُس کے مطابق کام کرنا۔ نیز کہے پر عمل کرنا۔

کہاوت: **کہنے سے بات پرائی ہوتی ہے** ایک مرتبہ منہ سے بات نکل جائے تو پھر مشہور ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **کہنے سے دھوبی گدھے پر نہیں چڑھتا** محض خواہش کرنے سے کچھ حاصل نہیں ہوتا؛ کہنے سے عمل نہ کرنے والا بلکہ اپنی مرضی سے کام کرنے والا۔

کہاوت: **کہنے کو آندھی کرنے کو خاک** جو محض باتیں بنائے اور کچھ کام نہ کرے اُس کے متعلق کہا جاتا ہے۔

**کہولت** زبر ک، و مع، زبر ل۔ امث، ع۔ بڑھاپا، ادھیڑ عمری، ضعیفی، آغازِ پیری کا زمانہ۔

**کہین** زبر ک، ی۔ صف۔ بہت چھوٹا، اصغر، بہت حقیر۔

**کہین و مہین** ارذل واحقر، ادنیٰ لوگ۔

**کہیں** زبر ک، ی، ن غنہ۔ ظرف مکانی۔ غیر معین، کسی جگہ، کسی مقام پر؛ کبھی، شاید، کسی موقع پر، بطورِ استفہام انکاری، مثال: لاتوں کے بھوت کہیں باتوں سے مانتے ہیں۔ بطورِ حرفِ تمنا، مثال: اُس کا در آئے کہیں اِس کا دیار آئے کہیں؛ برائے تاکید یا مبالغہ، مثال: اِس سے کہیں اُونچا، کہیں آگے۔

کہاوت: **کہیں اوس سے بھی پیاس بجھتی ہے** چیز ضرورت کے مطابق ہونی چاہیے۔

کہاوت: **کہیں بوڑھے طوطے بھی پڑھتے ہیں** زیادہ عمر کا آدمی تعلیم حاصل نہیں کر سکتا؛ ہر کام اپنے وقت پر اچھا لگتا ہے۔

کہاوت: **کہیں تھوک سے بھی ستو سنتے ہیں** کم دولت سے بڑا کام نہیں ہو سکتا؛ کام کرنے کے لیے ضروری سامان لازمی ہے۔

کہاوت: **کہیں دائی سے پیٹ چھپتا ہے** خاص لوگوں سے راز پوشیدہ نہیں رہ سکتا۔

کہاوت: **کہیں ڈوبے بھی ترے ہیں** بگڑی شے کا سنورنا دشوار کام ہے۔

بول چال: **کہیں سے کہیں** بہت آگے، بہت دُور۔

محاورہ: **کہیں کا نہ رہنا** تباہ ہو جانا، برباد ہو جانا؛ کسی بھی کام یا جگہ کے قابل نہ رہنا، ذلیل و رسوا ہو جانا۔

**کہیں کا کہیں** بے ترتیب، بے موقع، کسی اور جگہ پر۔

کہاوت: **کہیں گرجیں، کہیں برسیں** ناراض کسی پر ہوں اور سزا کسی اور کو دیں۔

کہاوت: **کہیں ناخن سے بھی گوشت جدا ہوتا ہے** اپنے نہیں چھوٹ سکتے، رشتہ کسی طرح نہیں چھوٹتا۔

**کہیں نہ کہیں** کسی نہ کسی جگہ، کسی نہ کسی مقام پر۔

کہاوت: **کہیں ہاتھوں کی لکیریں بھی مٹتی ہیں** تقدیر کا لکھا نہیں بدلتا؛ اپنوں کا اپنوں کو چھوڑنا ممکن نہیں۔

## ک ۔ ء

**کئی** (۱) زبر ک۔ صف ۔ چند، کچھ۔ بہت سے، متعدد۔

صف: **کئی ایک** دو چار، کچھ؛ بہت سے، متعدد۔

**کئیوں** (زبر ک، زیر ء، و مجہ، ن غنہ) بہتوں؛ کئی لوگ۔

## ک ۔ ی، ے

**کی** (۱) ی۔ حرفِ جار۔ عموماً مضاف (مؤنث) اور مضاف الیہ (مؤنث خواہ مذکر) کے درمیان آتی ہے۔

**کی** (۲) ی۔ علامتِ تصغیر۔ مثلاً: بوند سے بندکی؛ حاصل مصدر کی علامت کے طور پر؛ علامتِ وصف مثلاً پھرنا سے پھرکی۔

**کیبورڈ** ی، و مج، جزم ر۔ اند۔ کلیدی تختہ؛ ٹائپ رائٹر یا کمپیوٹر پر سے منسلک کلیدوں (بٹنوں) کا مجموعہ جنھیں دبا کر مختلف طرح کے کام لیے جا سکتے ہیں؛ پیانو کی طرح کے موسیقی کے آلہ پر موجود بٹن جنھیں دبا کر مختلف سُر پیدا کیے جاتے ہیں۔ انگریزی میں: Keybo..rd۔

**کے** (۱) ے لین۔ حرفِ استفہام۔ کتنے؛ کب، کیونکہ، کہاں، مثلاً: شنیدہ کے بود مانند دیدہ (سنی ہوئی بات دیکھی ہوئی کے برابر کہاں ہوتی ہے)۔

**کے** (۲) ے لین۔ علَم۔ ف۔ قدیم ایرانی حکمراں خاندان کا لقب، شہنشاہ۔

**کیا** لیٹا زبر ک۔ حرفِ استفہام۔ مترادف: چہ، آیا اکثر جملہ استفہامیہ کے شروع یا آخر میں آتا ہے۔

**کیا بات ہے** واہ واہ، بہت خوب (داد اور طنز دونوں کے لیے مستعمل)؛ کیا سبب ہے؟، کیا وجہ ہے۔

کہاوت: کیا بالو کی بھیت، کیا او چھے کی پریت، پریت کرے گمبھیر سے، جنم جنم جا بیت اوچھے کی دوستی ریت کی دیوار کی طرح ہے شریف کی دوستی تمام عمر قائم رہتی ہے۔

کہاوت: کیا بھروسہ ہے زندگانی کا، آدمی بلبلا ہے پانی کا انسان کی زندگی پانی کے بلبلے کی طرح ناپائیدار ہے۔

کہاوت: کیا بھیڑ، کیا بھیڑ کی لات کمزور کیا کرے گا۔ کمزور کی کسی بات کا اثر نہیں ہوتا۔

کہاوت: کیا پانی متھنے سے بھی گھی پیدا ہوتا ہے فضول کام سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: کیا پدی، کیا پدی کا شوربا کمزور کی کوئی حقیقت نہیں ہوتی۔ بے حقیقت چیز کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی۔

کہاوت: کیا پردیسی کی پیت، کیا پھوس کا تاپنا، دیا، کلیجا کاڑھ، ہوا نہیں اپنا پردیسی کی محبت اور پھوس کی آگ ناپائیدار ہے پردیسی کو اپنا کلیجا بھی نکال کر دو تو وہ اپنا نہیں ہوتا۔

کہاوت: کیا جانے گنوار، گھونگٹوا کا یار گنوار کیا جانے کس طرح عشق بازی ہوتی ہے۔

کہاوت: کیا چندن کی چٹکی، کیا گاڑی بھر کاٹھ تھوڑی عمدہ چیز زیادہ خراب سے بہتر ہے۔

کہاوت: کیا خوب سودا نقد ہے اس ہاتھ دے اس ہاتھ لے ہر کام کا نتیجہ نکل کر رہتا ہے۔ نیز جیسا کرو گے ویسا بھرو گے۔

کہاوت: کیا دال بھات کا نوالا ہے آسان کام نہیں ہے۔

کہاوت: کیا درزی کا کوچ کیا مقام درویش انسان جہاں چاہے چلا جائے کوئی مزاحم نہیں ہوتا۔

کیا دَم کا بھروسہ ہے زندگی کا کوئی اعتبار نہیں۔

کیا سانپ سونگھ گیا کیوں نہیں بولتے۔

کہاوت: کیا سو روپے کی پونجی، کیا ایک بیٹے کی اولاد سو روپے کی پونجی تھوڑی ہوتی ہے اور ایک بیٹا نا کافی ہوتا ہے۔

کہاوت: کیا سووے راجا کا پوت، کیا سووے جوگی کا ادبھوت آرام سے یا تو راجا کا بیٹا سوتا ہے یا فقیر کیونکہ ان کو کوئی فکر نہیں ہوتی۔

کہاوت: کیا کرے گا دولا، جسے دے مولا جسے خدا دے اسے ملے اس میں کوئی کچھ نہیں کر سکتا۔

کہاوت: کیا کوئلوں کی ناؤ ڈوب جائے گی معمولی نقصان ہوگا۔

کہاوت: کیا لے گیا شیر شاہ، کیا لے گیا سلیم شاہ جب کوئی دولت کا غرور کرے تو کہتے ہیں کہ دولت کسی کے ساتھ نہیں جاتی۔ اِس دُنیا میں ہی رہ جاتی ہے۔

کہاوت: کیا مکھی نے چھینک دیا کام نہ کرنے کا کوئی بہانہ ہاتھ آ گیا ہے، کیوں کام نہیں کرنا چاہتے۔

کہاوت: کیا منہ اور کیا مسالا اُس وقت کہتے ہیں جب کوئی ایسا کام اپنے ذمہ لے جس کو وہ نہ کر سکے۔ یعنی یہ اس کا اہل نہیں ہے۔

کہاوت: کیا ہاتھوں میں مہندی لگی ہے کوئی کام کرنے سے بچے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: کیا ہاڈوں ہی ڈھیری، کیا داموں ہی ڈھیری تخت یا تختہ۔ مرگئے یا مال دار ہو گئے۔

**کیا** زبرک۔ مصدر کرنا سے فعل ماضی۔ اند۔ حرکت، کرتوت؛ تخلیق کیا، بنایا ہوا، پیدا کیا ہوا۔

محاورہ: کیا آگے آنا برے عمل کی سزا ملنا۔

کیا دھرا انجام دیا ہوا کام۔

محاورہ: کیا کرایا خاک میں مل جانا جو کچھ کیا ہو سب خاک میں مل جانا، ساری محنت ضائع جانا۔

کیا کوتک (ولین) کارنامہ؛ (طنزاً) بُری حرکت، بُرا کام۔

**کیاد** زبرک، شدی۔ صف تفضیل، ع۔ بڑا مکار، فریبی۔

کید (ےلین) مکاری۔

**کیاری** زبرک۔ امث، ہ۔ کھیت یا باغ کا وہ حصہ یا قطعہ جس میں پھول یا ترکاری بوئی گئی ہو۔

**کیاست** زبرک، زبرس۔ امث، ف۔ ہنرمندی، تیز طبعی، ذکاوت، دانائی، فہم وفراست، سوجھ بوجھ۔

**کیال** زبرک، شدی۔ اند، ع۔ تولنے یا ناپنے والا شخص۔

**کیالی** زبرک، شدی۔ امث، ع۔ ف۔ کسی شے کو تولنے یا ناپنے والے کی مزدوری، اُجرت۔

**کیان** زبرک۔ اند، ف۔ کے (رک) کی جمع؛ ایران کے قدیم بادشاہوں کا لقب، بادشاہان۔

**کیانگ** زبرک، ی، ان غنہ۔ اند، ہ۔ تبت کا گدھا (یہ پائے جانے والے تمام گدھوں میں جسم میں بڑا ہوتا ہے جبکہ اس کے کان قدرے چھوٹے ہوتے ہیں)۔

**کیت** ےلین۔ اند، ہ۔ مجرموں کا مارنے کا کوڑا، تازیانہ۔

**کیت** ے۔ اند، ہ۔ نواں ستارہ (سورج، چاند، منگل، بدھ، برہسپت، شکر، سنیچر، راہو، کیت)؛ دم دار ستارہ۔

**کیتکی** ے، جزم ت۔ امث، ہ۔ کیوڑے کی چھوٹی قسم جس کا پھول زرد نہایت خوشبودار ہوتا ہے۔

**کیتلی** ے، جزم ت۔ ث۔ پانی گرم کرنے کا ایک ٹونٹی دار دستے والا برتن۔ انگریزی کے لفظ "Kettle" کا موّرد

**کیتو** ے، وسع۔ امذ۔ دم دار ستارہ، شہابِ ثاقب۔ نیز کیت۔

**کیٹ** ی۔ امذ، ہ۔ میل کچیل، گاد، حقے کی نلی میں جم جانے والا میل۔

**کیجا** ی۔ امث، ہ۔ بچوں کی زبان میں دائی، کھلائی۔

**کیچڑ** ی، زبرچ۔ امذ، ہ۔ گیلی مٹی، گار، دلدل؛ تلچھٹ، گاد۔ نیز کیچ۔

محاورہ: **کیچڑ اُچھالنا** کسی کو بدنام کرنا، تہمت لگانا، رُسوا کرنا؛ کسی پر گیلی مٹی پھینکنا۔

**کیچلی** ے، جزم چ۔ امث، ہ۔ سانپ کے جسم کی نیم شفاف کھال یا خول جو پرانی ہونے پر اُتر جاتی ہے۔ پوست مار۔ نیز کینچلی۔

**کیچوا** ے، جزم چ۔ امذ، ہ۔ ایک برساتی کیڑا جو بالشت بھر کے قریب لمبا ہوتا ہے؛ پیٹ میں پیدا ہونے والا پتلا لمبا کیڑا۔

**کید** ے لین۔ امذ، ع۔ مکر، فریب، دھوکا؛ بداندیشی؛ کینہ، عداوت۔ (صف) کیدکار۔ (تفضیل) کیاد۔ (امث) کیدکاری۔

**کیر** ی۔ امذ، ف۔ مرد کا آلۂ تناسل، ذکر۔ نیز کیر (ے)۔

**کیرتن** ی، جزم ر، زبرت۔ امذ۔ کتھا، اوتاروں یا مذہبی پیشواؤں کے گن گانا، وہ سبھا جس میں بھجن گائے جائیں۔

**کیری** ے لین۔ امث، ہ۔ کچا آم، امبیا۔

کہاوت: **کیری پتوں کی آڑ میں کب تک چھپے گی** برائی بہت زیادہ عرصے تک چھپ نہیں سکتی، ظاہر ہو کر رہتی ہے۔

**کیڑا** ی۔ امذ، ہ۔ کرم، حشرہ، دودہ، رینگنے یا اُڑنے والے چھوٹے جانوروں میں سے کوئی؛ کپڑوں، لکڑی وغیرہ کو چاٹنے والی دیمک؛ کیچڑ یا زخم میں کُلبلانے والی حقیر مخلوق؛ سانپ۔

محاورہ: **کیڑا کُلبلانا** چُل مٹوانے کو جی چاہنا، علتِ اُبنہ کا زور ہونا؛ بے چینی ہونا، تکلیف ہونا۔

محاورہ: **کیڑا لگنا** دیمک یا گھن لگنا۔

**کیڑے** ی۔ امذ، ہ۔ کیڑا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کیڑے ڈالنا** عیب نکالنا، نقص نکالنا۔

**کیس** ے۔ جمع۔ امذ، ہ۔ سر کے بال۔

**کیسر** ے، زبرس۔ امث، ہ۔ زعفران؛ نیز پھول کے اندر کے وہ ریشے جن میں زیرہ لگا ہوتا ہے۔

**کیسری** (ے، جزم س) زعفرانی (رنگ)۔

**کیسہ** ی، زبرس۔ امذ، ف۔ خریطہ، بٹوا، تھیلی، جیب۔

کہاوت: **کیسہ میں نہیں کھلی کی ڈلی، بانکا (چھیلا) پھرے گلی گلی** مفلسی میں اتراتا ہے۔

کہاوت: **کیسے میں روپیہ، منہ میں گُڑ** انسان کے پاس دولت ہو تو مزے ہی مزے ہیں۔

**کیسی** ے لین۔ امث، صف۔ کس طرح کی، کس قسم کی۔ (امذ) کیسا۔

کہاوت: **کیسی مسجد، کیسا مندر، جب دیکھو وہ (تو ہے) دل کے اندر** خدا تو دل کے اندر ہے۔

**کیش** ے۔ امذ، ف۔ مذہب، دین، اعتقاد، مشرب، چلن، شعار۔

**کیف** ے لین۔ امذ، ف۔ حالت، احوال؛ سرور، سرخوشی۔

**کیف وکم** خصوصیات اور مقدار، کس طرح اور کتنا۔

**کیفر** ے لین، زبرف۔ امذ، ف۔ پاداش، بدلہ؛ برے کام کا بدلہ

مرکب اضافی: **کیفرکردار** (لیٹا زیر، زیرک، جزم ر) کیے کی سزا، پاداشِ عمل: مکافات۔

**کیفی** ے یین۔ صف، ع۔ متوالا، مخمور، سرشار؛ مدہوش۔

**کیفیت** ے لین، زیرف، شدزبری۔ امث، ع۔ احوال، حقیقت؛ عالم، رنگ ڈھنگ؛ تفصیل، شرح؛ نشہ، سرور، سرخوشی، محویت کا عالم۔ عام: کیفیت (بلاشد)۔

محاورہ: **کیفیت اُٹھانا** لطف حاصل کرنا۔

**کیک** ے۔ امذ۔ میدے، انڈے اور مختلف اقسام کے میوے ڈال کر تنور یا اوون میں پکائی گئی بیکری کی ایک مٹھائی۔ انگریزی: Cake۔

**کیکاؤس** ے، وسع۔ امذ۔ (لفظاً) عادل؛ (مجازاً) ایران کا بادشاہ جو رستم کے بل بوتے پر ساری عمر افراسیاب سے لڑتا رہا۔

**کیکر** ی، زبرک۔ امذ، ہ۔ ببول کا درخت، اُمِ غیلان جس میں پتلے لمبے کانٹے ہوتے ہیں۔

کہاوت: **کیکر کیکر دھرو ناؤں، کمرا اوڑھ لے سارا گاؤں** کوئی نام رکھ لو، کمبل کو کسی بھی نام سے پکار لو سارا گاؤں اُسے استعمال کرتا ہے۔ نام میں کیا رکھا ہے۔ اہمیت کام کو ہے۔ (کیکر کیکر = کچھ جو کچھ، ناؤں = نام، کمرا = کمبل)۔

**کیکری** ی، زیرک۔ امث، ہ۔ گوٹ کی ترپائی کو چھپانے کے لیے بنی ہوئی کنگرے دار بیل۔

**کیکڑا** ے، جزم ک۔ امذ، ہ۔ مچھلی کی نسل سے ایک آبی جانور جس کے آٹھ پاؤں اور دو نکیلے بازو ہوتے ہیں اور چوڑا پیٹ؛ ہندی جیوتش میں برج سرطان۔

**کیکنا** ی، جزم ک۔ فعل لازم۔ بندر وغیرہ کا کلکاری مارنا، چیخنا۔

**کیل** ی۔امث، ہ۔ تختے وغیرہ پر ٹھونکنے کے لیے لوہے کی لمبوتری نوک دار سلائی یا سلاخ، میخ؛ لاٹ، محور جس پر کوئی چیز گھومے؛ ناک کے نتھنے میں پرونے والا زیور، لونگ؛ چکی کا کھونٹا۔

**کیل کانٹے** آڑی سیدھی لکیریں؛ اوزار، ہتھیار۔

محاورہ: **کیل کانٹے سے لیس ہونا** کسی کام کے لیے پوری طرح تیار رہنا؛ مسلح ہونا۔ نیز **کیل کانٹے سے درست ہونا**۔

**کیلا** ی۔اند۔ گوشت خور جانوروں کا نوکیلا دانت؛ زمین میں گڑا ہوا کھونٹا؛ بڑی میخ۔

**کیلا** ے۔اند۔ لمبوترا میٹھا گودے دار پھل، موز۔

**کیلنا** ی، جزم ل۔ فعل متعدی۔ منتر یا عمل سے بے حس و حرکت کر دینا؛ کیل ٹھونک کر بند کر دینا، کیل جڑنا۔

**کیلنڈر** ے، زبر ل، جزم ن، زبر ڈ۔اند۔ سالانہ تاریخوں کا نقشہ، تقویم، جنتری، جدول۔ انگریزی میں: Calender۔

**کیلوس** ے لین، و مع۔اند۔ معدے میں پیدا ہونے والی رطوبت جو غذا کو ہضم کرنے میں مدد دیتی ہے۔ نظامِ ہضم کا پہلا درجہ جس میں کیلوس غذا کے ساتھ ملتا ہے۔

**کیلی** ی۔امث، ہ۔ لکڑی کی کھونٹی؛ وہ کیل جو دھرے کے سوراخ میں لگاتے ہیں تاکہ پہیے باہر نہ نکل جائیں۔

**کیمپ** ے لین، جزم م۔اند۔ فوج کے ٹھہرنے اور قیام کرنے کی جگہ، لشکر گاہ؛ مسافروں اور خانہ بدوشوں کی رہائش کا عارضی مقام۔ انگریزی: Camp۔

**کیمخت** ی، پیش م، جزم خ۔اند، ف۔ (دباغت) گھوڑے یا گدھے کی پیٹھ کا چمڑا، جو ساغری بھی کہلاتا ہے۔

**کیموس** ے لین، و مع۔اند۔ (طب) وہ رطوبت جو انتڑیوں میں پیدا ہوتی ہے، نظامِ ہضم کا دوسرا درجہ۔

**کیمرا** ے لین، جزم م۔اند۔ عکسی تصاویر کھینچنے کا آلہ؛ جج کا پوشیدہ کمرہ۔ انگریزی: Camera۔

**کیمیا** ی، زیر م۔امث، ع۔ معمولی دھاتوں کو سونا بنانے کا عمل؛ مادوں کی خصوصیات، امتزاج اور اس کے ردِّ عمل کا مطالعہ کرنے والا علم۔

کہاوت: **کیمیا گر کیسا جو مانگے پیسا** فریب کاری ہے۔ کیمیا گر کو دولت کی کیا کمی ہے کہ وہ پیسے مانگے۔

**کیمیاوی** ی، زیر م۔صف۔ کیمیا (رک) سے متعلق۔

**کین** ی۔امث، ف۔ بغض، کینہ، عداوت؛ حسد، کپٹ۔ نیز کیں۔

**کینچلی** ے، ن غنہ، جزم چ۔امث، ہ۔ وہ سفید جالی نما شفاف جھلی جو سانپ کی جلد پر ہوتی ہے۔ نیز کیچلی۔

**کینچوا** ے، ن غنہ، جزم چ۔اند، ہ۔ رک: کیچوا۔

**کینڈا** ے لین، ن مغ۔اند۔ ڈول، نمونہ؛ انداز، ڈھج۔

محاورہ: **کینڈے پر آنا** ڈھب پر آنا؛ درست ہونا۔

**کینہ** ی، زبر ن۔اند، ف۔ کپٹ، عداوت، دشمنی، نفاق، کسی کی طرف سے دل میں بُرائی یا بیر بیٹھ جانا۔

**کینہ توز** (و مج) دل میں دشمنی اور عداوت رکھنے والا۔

**کینہ ور** (زبر و) بغض رکھنے والا، عداوت رکھنے والا، دل میں دشمنی رکھنے والا؛ بیری، حاسد۔

**کیواں** ے لین، ن غنہ۔اند، ف۔ ستارہ زحل، ساتواں آسمان۔

**کیوڑا** ے، جزم و۔اند، ہ۔ تکونے نکیلے پتوں والا ایک تقریباً ۴ گز لمبا درخت اور اُس کا خوشبودار پھول جس کا عرق نکالتے ہیں، اُس کی چھوٹی قسم کو کیتکی کہتے ہیں۔

**کیول** ے، زبر و۔صف، س۔ صرف، فقط، محض؛ اکیلا، تنہا۔

**کیوں** زیرِ مخلوط، و مج، ن غنہ۔ حرفِ استفہام۔ کس لیے، کس بنا پر، کس واسطے، کاہے کو۔

کہاوت: **کیوں اندھا نیوتا، جو دو کھانے پر آئیں** اُس وقت بولتے ہیں جب کوئی اپنی بے وقوفی سے نقصان اُٹھائے؛ نہ اندھے آدمی کو بلاؤ گے نہ ایک کی جگہ دو آئیں گے۔ (نیوتنا = دعوت کرنا)۔

کہاوت: **کیوں کہی اور کیوں کہائی** نہ کسی کو برا کہو، نہ برا کہلاؤ۔

کہاوت: **کیوں گوہ میں ڈھیلا ڈالو، کیوں چھینٹیں لو** نہ برے کو چھیڑو، نہ مصیبت مول لو۔

کہاوت: **کیوں نہ ہووے چڑیل بنیانی، جس کے بڑے مہاجن ہیں** بنیوں سے مذاق ہے کہ بنیے کی بیوی چڑیل کیوں نہ ہوگی، کیونکہ اُس کے بزرگ مہاجن یعنی بڑے جن ہیں۔

**کیونکر** کیسے، کس وجہ سے، کس بنا پر، کس لیے۔ نیز کیوں کر۔

**کیونکہ** اس لیے کہ، اس سبب کی وجہ سے۔ نیز کیوں کہ۔

**کیہان** ے لین۔اند، ف۔ دُنیا، جہان۔ نیز گیہان۔

**کیہل** ے، زبر ہ۔امث، ہ۔ شدید گرمی، حبس، گرمی (خصوصاً جب ہوا بند ہو)۔



**کھ** کھے، کھا۔امث ۔ اُردو حروف تہجی کا تعداد کے لحاظ سے چالیسواں (۴۰واں) اور صوتی اعتبار سے اُنتالیسواں (۳۹واں) اور ہندی کا دوسرا حرف، جنکی مصمتہ، ک اور ہ کی مخلوط آواز کی حامل، صرف ہندی اصل کے الفاظ سے مخصوص۔ جمل میں "ک" اور ہائے ہوز کا مجموعہ اور ۲۵ عدد کے برابر شمار ہوتا ہے۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوڈ درج نہیں کیا گیا بلکہ اسے "ک" اور "ھ" کے کوڈ ملا کر لکھا جاتا ہے۔

## کھ۔ا

**کھا** صیغہ امر۔ کھانا (رک) کا امر، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **کھا بدنا** ضبط کر جانا، خاموش ہو جانا، جواب نہ دینا۔

محاورہ: **کھا بیٹھنا** غبن کرنا، رقم دبا لینا۔

محاورہ: **کھا پی ڈالنا** سب خرچ کر ڈالنا، کچھ نہ رکھنا۔

متعلق فعل: **کھا پی کر** نوش کر کے، سیر ہو کر، اچھی طرح کھا کر۔

محاورہ: **کھا جانا** ہڑپ کر جانا، چٹ کر جانا، نگل جانا۔

کہاوت: **کھا کے پچھتا تا ہے، نہا کے نہیں پچھتاتا** نہانا نقصان نہیں پہنچاتا، البتہ کھانا کبھی نقصان دیتا ہے۔

کہاوت: **کھا کے جلد چلیے دو کوس، مرے آپ دیب کے دوس** انسان کھا کے جلد چلنے سے بیمار ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **کھا گیا سوانگ لگ گیا، دے گیا سو لے گیا، چھوڑ گیا سو کھو گیا** کھانے سے بدن میں قوت آتی ہے، خیرات کرنے سے ثواب ملتا ہے اور جو مال پیچھے چھوڑا جائے وہ ضائع ہوتا ہے۔

کہاوت: **کھا لے، پہن لے، سو اپنا** اِس دنیا میں انسان جو کھا لے اور پہن لے وہی اپنا ہے۔

**کھابڑ** زبرب۔صف۔ ناہموار، اُونچا نیچا۔

**کھاتا** ۔امذ۔ کھانا (رک) سے ماخوذ۔

کہاوت: **کھاتا بھی جائے اور بُڑاتا بھی جائے** کھاتا بھی ہے اور نقص بھی نکالتا ہے۔ فائدہ بھی اُٹھاتا ہے اور نکتہ چینی بھی کرتا ہے۔

**کھاتا پیتا** خوش حال، آسودہ حال۔

**کھاتک** زبرت۔امذ، ہ۔ کھانے والا؛ قرض لینے والا، مقروض؛ استعمال کرنے والا۔

**کھاتہ** زبرت۔امذ، ہ۔ فردِ حساب، حساب کی کتاب، آمد و خرچ کے حساب کا روزنامچہ، بہی۔ نیز کھاتا۔

**کھاتہ دار** زمینداری میں شریک؛ وہ شخص جس کا بینک یا ساہوکار سے لین دین چلتا ہو۔

**کھتیانا** کھاتے میں درج کرنا۔

**کھاتے** ۔امذ۔ کھاتا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **کھاتے پیتے جگ ملے، اوسر ملے نہ کوئی** خوش حال کے سب دوست ہوتے ہیں۔ غریب سے کوئی نہیں ملتا۔

کہاوت: **کھاتے تو کھا گئے پر اب اُگلنا پڑا** لیا مال واپس کرنا پڑا۔

**کھاٹ** امث۔ بان کی چارپائی۔ (تصغیر) کھٹیا۔ (مخفف) کھٹ۔

محاورہ: **کھاٹ کٹنا** مجبوری لاحق ہونا؛ لاچار ہونا۔

محاورہ: **کھاٹ/کھٹیا سے لگنا** بہت بیمار، صاحبِ فراش ہونا۔

**کھٹ بُنا** چارپائی بننے والا۔

**کھاج** امث۔ کھجلی، خارش۔

**کھاجا** امث۔ خوراک، غذا؛ ایک قسم کی مٹھائی جو پھینٹے ہوئے پتلے میدے کو تل کر تیار کی جاتی ہے۔

**کھاد** امث۔ زمین کی تقویت کے لیے اور پودوں کی غذا کے طور پر ڈالی جانے والی اشیا جو گلے سڑے پتوں، فضلے، کچرے یا کیمیائی مصنوعات پر مشتمل ہوتی ہے۔ نیز کھات۔

کہاوت: **کھاد/کھات پڑے تو کھیت، نہیں تو بھوکا پیٹ** خرچ کرنے سے کام بنتا ہے ورنہ بگڑ جاتا ہے۔

**کھادر** زبرد۔امث۔ نشیبی زمین، کچھار۔

**کھادی** امث۔ ہاتھ کے کتے ہوئے سوت کا موٹا کپڑا، گاڑھا۔ نیز کھدر۔

**کھار** امث۔ سجی، لونی کلر، شور؛ وہ نمک جو بعض درختوں کے پتوں یا بوٹیوں کو جلا کر حاصل کیا جاتا ہے۔

**کھاروا** زیرر۔امذ۔ ایک چھدرا سوتی کپڑا جو استر یا کپڑ چھن وغیرہ کے کام آتا ہے، قند؛ موٹا کھدر جس سے خیموں کے استر بنائے جاتے ہیں۔

**کھاری** صف۔مذ،مث۔ ناگوار حد تک نمکین، شور۔

**کھاری پانی** وہ پانی جس میں نمک یا شورے کے اجزا ملے ہوئے ہوں۔

**کھاری پن** کھاری ہونے کا مزہ یا کیفیت۔

کہاوت: **کھاری کنویں پر ڈول ڈال دیں گے، بھرو اور پیو** غریب آدمی اپنی بیٹی کے بیاہ کی نسبت بیان کرتا ہے۔ دینے لینے کو میرے پاس

کچھ نہیں، پانی پلانے کی بھی طاقت نہیں ہے۔

**کھاڑو** زبرکھ، ومع۔ امذ۔ بہت بوڑھا شخص، فرتوت۔

**کھاڑی** ۔امث۔ خلیج، تین طرف سے خشکی میں گھرا ہوا پانی کا قطعہ۔

**کھاس** امث، ہ۔ وہ جالی دار بورا جس میں اُپلے یا مٹی کے برتن باندھ کر گدھوں پر لادتے ہیں۔

**کھاکر** زبرک۔ امث، ہ۔ گھوڑے کو سدھانے اور راہ پر لانے کے لیے استعمال کیا جانے والا لکڑی کا تختہ جس میں زنجیریں لگائی گئی ہوتی ہیں۔ نیز کھاکھر۔

**کھاکسی** جزم ک۔ امث، ہ۔ بچہ جننے کے بعد زچہ کی رانوں یا پیٹ پر پڑ جانے والی موٹی موٹی بدرنگ لکیریں یا نشانات۔

**کھاگ** ۔امذ، ہ۔ گینڈے کا سینگ جو خنجر یا چھریوں وغیرہ کے دستوں پر لگایا جاتا ہے۔

**کھال** امث۔ جسم پر مُنڈھا ہوا پوست، چمڑا، چمڑی، چام۔

محاورہ: **کھال اُتارنا** گوشت سے پوست کا جدا کرنا؛ سخت آزار یا نقصان پہنچانا؛ سزا دینا؛ خوب لوٹنا، گاہک سے زیادہ قیمت وصول کرنا۔ نیز **کھال اُدھیڑنا/کھینچنا**۔

محاورہ: **کھال موٹی ہونا** کسی بات کا اثر نہ ہونا، بے حس ہونا۔

محاورہ: **کھال میں رہنا** اپنی حد سے نہ بڑھنا؛ حیثیت کے مطابق خرچ کرنا۔

**کھالا** امذ۔ نشیبی علاقہ؛ نالہ، ندی؛ زمین سیراب کرنے کی نالی۔

**کھام** امذ۔ کھمبا، ستون؛ رکن۔

**کھان** (۱) امذ۔ کھانا۔

**کھان پان** کھانا پینا؛ آپس کا میل جول، سماجی روابط، ضیافت، تواضع۔

**کھان** (۲) امث۔ پتھر یا دھاتیں کھود کر نکالنے کی جگہ، معدن۔ نیز **کان**۔

**کھانا** امذ۔ غذا، خوراک، اَن؛ دعوت۔ (فعل متعدی) حلق سے اُتارنا، پیٹ میں بھرنا، ہضم کرنا، چٹ کرنا۔ بنیادی معنی کے علاوہ محاورات میں بطور فعل امدادی کثیر معنی رکھتا ہے، مثلاً: تاؤ کھانا، ٹھوکر کھانا، جھٹکا کھانا، چکر کھانا، دھوکا کھانا، قسم کھانا، لات کھانا، مات کھانا وغیرہ۔

کہاوت: **کھانا اور اینڈنا** کچھ کام نہ کرنا، کھا کر آوارہ پھرنا۔

کہاوت: **کھانا پرایا ہے تو پیٹ تو اپنا ہے/ پرایا نہیں ہے** کھانا اتنا ہی کھانا چاہیے جتنی بھوک ہو، خواہ کھانا مفت کا ہو۔

محاورہ: **کھانا پینا تھک جانا** غذا کھانے کو جی نہ کرنا، خوراک کی طرف مائل نہ ہونا، کچھ نہ کھانا۔

محاورہ: **کھانا پینا حرام ہونا** خوراک کا چھوٹ جانا، غذا کی طرف سے طبیعت میں کراہت پیدا ہو جانا؛ پریشانی یا غم کے باعث کھانے کو جی نہ چاہنا۔

کہاوت: **کھانا پینا گانٹھ کا اور نری سلام علیک** ایسی واقفیت یا دوستی سے کیا فائدہ جب اپنا ہی خرچ کرنا ہے۔

محاورہ: **کھانا دینا** کسی تقریب میں کھانے کا انتظام کرنا، دعوت کرنا؛ بھوکے کو کھانے کے لیے کچھ دینا۔

کہاوت: **کھانا شراکت، رہنا فراغت** کھانا دوستوں کے ساتھ مل کر کھائے، مگر رہے اکیلا۔

کہاوت: **کھانا کھا کر انگڑائی لیں تو کھایا پیا کتے کے پیٹ میں چلا جائے گا** کھانا کھا کر انگڑائی لینے سے بچوں کو منع کرنے کے لیے۔ تاکہ کھاتے ہی نہ سو جائیں۔

فقرہ: **کھانا وہاں کھاؤ تو پانی یہاں پیو/ ہاتھ یہاں دھوؤ** کسی کو جلد آنے کی تاکید کرتے ہوئے کہتے ہیں۔

**کھانچ** ن غنہ۔ امث۔ قاش، ٹکڑا، پھانک۔

**کھانچا** ن مغ۔ امذ۔ چول بٹھانے کا سوراخ؛ جھری جو اتفاقاً کسی سطح یا جوڑ میں رہ جائے؛ مرغیوں کو بند کرنے کا اُلٹا لمبوترا ٹوکرا۔

**کھانڈ** ن غنہ۔ امذ۔ سفید شکر، چینی۔

کہاوت: **کھانڈ اور رانڈ کا جوبن رات کو** میٹھی چیزرات کے کھانے پر لطف دیتی ہے اور عورت کا حسن بھی بھلا لگتا ہے کیونکہ فراغت کا وقت ہوتا ہے۔

کہاوت: **کھانڈ بنا سب رانڈ رسوئی** میٹھی چیز کے بغیر کھانے کا مزہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **کھانڈ کی روٹی، جہاں سے توڑو وہاں میٹھی** اچھی چیز کا ہر جز و اچھا ہوتا ہے۔

کہاوت: **کھانڈ کھاری کا ایک بھاؤ** اچھے اور برے میں تمیز نہیں۔ سخت بد انتظامی ہے۔

کہاوت: **کھانڈ کھونڈے گا سو کھانڈ کھائے گا** جو محنت کرے گا یا بہادری دکھائے گا وہی مزے اُڑائے گا۔ (کھانڈ = کھانڈا، دھار دار ہتھیار)۔

**کھانڈا** ن غنہ۔ امذ، ہ۔ دو دھاری چھوٹی تلوار یا خنجر۔

کہاوت: **کھانڈا باجے رَن پڑے، دانتا باجے گھر پڑے** تلواریں چلیں تو جنگ ہوتی ہے۔ جھگڑا ہو تو گھر خراب ہوتا ہے۔

محاورہ: **کھانڈے کی دھار پر چلنا** انتہائی خطرناک کام کرنا۔

**کھانسی** ن غنہ۔ امث۔ گلے یا سینے کی خلش کے سبب سانس کے اضطراری طور پر رگڑ کے ساتھ حلق سے نکلنے کی آواز، سرفہ، سعال۔

کھانکڑ ن مغ ۔صف ۔ہ۔ سوکھا ہوا، خشک؛ کمزور، ناتواں۔

کھانگ ن غنہ ۔اند ۔ہ۔ گینڈے کا سینگ نما نکیلا عضو؛ سؤر کا دانت۔

کھانے ۔اند۔ کھانا (رک) کی جمع اور تحریف شدہ شکل۔

کہاوت: کھانے کو اُونٹ، کمانے کو مجنون کام چور اور سُست آدمی کھانے کو ہر دم تیار ہوتا ہے اور کام سے گریز کرتا ہے۔

کہاوت: کھانے کو بسم اللہ، کمانے کو استغفر اللہ کام سے بچنے کے لیے بہانے بازی اور کھانے کو سب سے پہلے موجود۔

کہاوت: کھانے کو زچہ، کمانے کو ننھا بچہ رک: کھانے کو اُونٹ، کمانے کو مجنون۔

کہاوت: کھانے کو پہلے، نہانے کو پیچھے لینے یا کھانے کو حاضر اور کام کرنے سے گریزاں۔

محاورہ: کھانے کو دوڑنا بد مزاجی سے پیش آنا، تند مزاجی دکھانا۔ نیز کاٹ کھانے کو دوڑنا۔

کہاوت: کھانے کو شیر، کمانے کو بکری کھانے کو موجود مگر کمانے سے جی چراتا ہے۔

کہاوت: کھانے کو موا، پہننے کو اموا کھانا نصیب نہیں، مگر لباس عمدہ ہے۔ ظاہری ٹیپ ٹاپ بہت ہے مگر نادار ہے۔

کہاوت: کھانے کو نہ ملے کھلی، نام کو بخت بلی نام بڑا مگر عملاً کچھ نہیں۔ نام حالت کے برعکس ہے۔

کہاوت: کھانے کو نہ ملے خیر، پر نشے کو ملے نشے کے عادی آدمی کو کھانے کی اتنی پروا نہیں ہوتی۔ مگر نشے کے بغیر نہیں بچتا۔

کہاوت: کھانے میں چٹنی، پلنگ پر نٹنی چٹنی کھانے کو مزے دار بنا دیتی ہے، اور نٹنی کی ادائیں دل فریب ہوتی ہے۔

کہاوت: کھانے میں شرم کیا اور گھونسوں میں اُدھار کیا بے تکلف ہو کر کھانا چاہیے اور لڑائی میں وار کرنے میں جھجکنا نہیں چاہیے۔

کھاؤ وع ۔صف۔ پیٹو (وع)، بسیار خور، بہت کھانے یا لوٹنے والا۔

کھاؤ وج ۔امر۔ کھانا (رک) کا فعل امر۔

کہاوت: کھاؤ تو کدو سے، نہ کھاؤ تو کدو سے ہمیں کچھ پروا نہیں، کھاؤ یا نہ کھاؤ۔

کہاوت: کھاؤ من بھاتا، پہنو جگ بھاتا کھانا اپنی پسند کا کھانا چاہیے اور لباس دوسروں کی پسند کا پہننا چاہیے۔

کھائی ی ۔امث۔ خندق، کھنڈ، زمین میں گہرا لمبا گڑھا جیسا کہ قلعے کے گرد کھودا جاتا ہے۔

کھائے ۔اند۔ کھانا (رک) کا فعل مضارع۔

کہاوت: کھائے کے گال اور نہائے کے بال چھپے نہیں رہتے اچھی خوراک کھانے والے کے چہرہ اور نہانے والے کے بالوں سے حال معلوم ہو جاتا ہے۔

کہاوت: کھاوے بکری کی طرح، سوکھے لکڑی کی طرح باوجود اچھا اور زیادہ کھانے کے دُبلا پتلا ہے۔

کہاوت: کھاوے جیسے بکری، سوکھے جیسے لکڑی خوراک بہت کھاتا ہے مگر فربہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: کھاوے پان، ٹکڑے کو حیران غریبی میں شوقین، مفلسی میں امیروں کی ریس۔

کہاوت: کھاوے تو آوے فائدہ کی اُمید ہو تو تبھی کوئی کسی کے پاس آتا ہے۔

کہاوت: کھاوے چنا، رہے بان کھانے پر کم خرچ کرنے والا آدمی خوشحال ہوتا ہے۔ چنا کھانے والا طاقتور ہوتا ہے۔

کہاوت: کھاوے مونگ، رہے اونگ مونگ کھانے والا سُست اور کاہل ہو جاتا ہے۔

## کھ ۔ ب

کھبا زبر کھ، شد ب ۔اند۔ بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا، چپ دست، سجا کی ضد۔

کھبالا زبر کھ ۔اند ۔صف۔ پیچ دار، شکنوں سے بھرا ہوا۔

کھبنا پیش کھ، جزم ب ۔فعل لازم۔ لبھانا، دل میں اُترنا؛ چبھنا، گھسنا۔

## کھ ۔ پ

کھپ زبر کھ ۔امث۔ فساد، خلل۔

کھپاٹ زبر کھ ۔صف۔ بوڑھا، بوڑھی۔

کھپاچ زبر کھ ۔امث۔ پھانس، بانس کا ٹکڑا؛ بہت دبلا پتلا انسان۔

کھپانا زبر کھ ۔فعل متعدی۔ کام میں لانا؛ ٹھکانے لگانا؛ سمانا، دھنسانا۔

کھپت زبر کھ، زبر پ ۔امث۔ بھرائی، سمائی، گنجائش کو پُر کرنے کا عمل؛ فروخت، بکری، مثلاً: مال کی کھپت۔

کھپٹا زبر کھ، جزم پ ۔اند ۔ہ۔ لکڑی یا اینٹ کا چھوٹا ٹوٹا ہوا ٹکڑا۔

کھپچا زبر کھ، جزم پ ۔اند۔ رک: کھپچہ۔

**کھپچی** زبر کھ، زبر پ، شد چ۔ اند۔ چرے ہوئے بانس کا ٹکڑا، تیلی سے موٹا یا چپٹا، کھپاچ۔

**کھپر** زبر کھ، شد زبر پ۔ اند، ہ۔ فقیروں کا کشکول؛ سر کی ہڈی، کھوپڑی۔

**کھپرا** زبر کھ، جزم پ۔ اند۔ موٹی چھال کا ٹکڑا، بکل، مچھلی کا چھلکا؛ نالی کی شکل میں ڈھلی ہوئی پکی اینٹ؛ اناج کا ایک کیڑا۔

**کھپری** زبر کھ، جزم پ۔ امث۔ بھیک مانگنے کا پیالہ؛ ٹھیکرا۔

**کھپریا** زبر کھ، زبر پ، جزم ر۔ اند۔ سخت زمین کے لیے موٹے پھالے کا بھاری ہل۔

**کھپریل** زبر کھ، جزم پ، ے لین۔ امث۔ پختہ اینٹ کی اُلٹی نالیوں یا چپٹے قطعوں سے چھائی ہوئی چھت، کھپروں کی چھت والا مکان۔

**کھپیٹھ** زبر کھ، ے لین۔ امث۔ کینہ، بغض، کدورت۔

**کھپنا** زبر کھ، جزم پ۔ فعل لازم۔ خرچ ہونا، صرف ہونا، استعمال میں آنا؛ سمانا، جذب ہونا؛ فروخت ہو جانا؛ مارا جانا، کام آنا؛ پگھل کر تحلیل ہونا؛ ٹھکانے لگنا۔

## کھ۔ت

**کھت** زبر کھ۔ اند۔ بل، بانبی، سوراخ۔

**کھتا** زبر کھ، شد ت۔ اند۔ گڑھا جس میں اناج دبا کر اوپر سے پاٹ دیا جاتا ہے؛ برف محفوظ کرنے کے لیے کھودا گیا گڑھا؛ ذخیرہ کرنے کا گڑھا۔

**کھتر** زبر کھ، زبر ت۔ متعلق فعل۔ صبح، تڑکے، سویرے۔

**کھتری** زبر کھ، جزم ت۔ اند۔ اسمِ جنس، ہ۔ ہندو سماج کی چار جاتیوں میں سے برہمنوں کے بعد دوسرے درجے کا طبقہ جس سے روایتہً سپہ گری منسوب ہے۔ نیز **چھتری**۔

کہاوت: **کھتری پترم، کبھی نہ مترم، جب دیکھو دگم دگا** کھتری کسی کا دوست نہیں ہوتا جب موقع ملے دغا دیتا ہے (ایسے فقرے مختلف گروہ ایک دوسرے کی بابت کہتے ہیں)۔ دگم دگا = دغا کا بگاڑ۔

کہاوت: **کھتری سے گورا سو پنڈ روگی** جو شخص کھتری سے چٹا گورا ہو اُسے برص کا مریض سمجھنا چاہیے۔

**کھتونی** زبر کھ، و لین۔ امث، ہ۔ حساب کی فرد، رجسٹر اندراجات، (اصلاً: کھتیانی)۔ نیز **کھتاونی**۔

**کھتیان** زبر کھ، لیٹا زیر ت۔ امث۔ بہی میں اندراج؛ کھاتہ۔

## کھ۔ٹ

**کھٹ(۱)** زبر کھ۔ امث نقلِ صوت، ہ۔ دو سخت چیزوں کے آپس میں ٹکرانے کی آواز۔

**کھٹ پٹ** (زبر کھ، زبر پ) لڑائی، تکرار، جھگڑا؛ لکڑی پر چوٹ پڑنے کی آواز۔

**کھٹ سے** فوراً، ترنت۔

کہاوت: **کھٹ کھٹ سنار کی، ایک چوٹ لوہار کی** کمزور کی بہت سی تدبیروں پر زور آور کی ایک ہی تدبیر بھاری ہوتی ہے۔

**کھٹ(۲)** زبر کھ۔ امث، ہ۔ چارپائی، کھاٹ کا مخفف۔

**کھٹ بنا** (پیش ب) چارپائی بُننے والا۔

**کھٹ مل** ۔رک: کھٹمل۔

**کھٹ(۳)** زبر کھ۔ اند۔ کھٹا (رک) کا مخفف۔

**کھٹ میٹھا** ترشی مائل میٹھا، کھٹے اور میٹھے کے مزے والا، ملے جلے کھٹے میٹھے ذائقے والا۔ نیز **کھٹ مٹھا**۔

**کھٹ** پیش کھ۔ امث۔ کسی چیز کے کھٹکنے کی آواز؛ کسی شے کے ٹکرانے کی آواز۔

**کھٹ بڑھئی** (پیش کھ، زبر ب، زبر ڑھ) ایک پرندہ جو اپنی چونچ سے لکڑی کھودتا ہے، ہُد ہُد۔

**کھٹا** زبر کھ، شد ٹ۔ صف۔ اند، ہ۔ تُرش، جس میں کھٹاس کی تیزابیت ہو؛ ترنج کی ایک قسم، بڑا لیموں، گلگل۔

محاورہ: **کھٹا کھانا** بیزار ہونا، متنفر ہونا۔

**کھٹارا** زبر کھ۔ اند۔ سامان ڈھونے کا ٹھیلا؛ خراب و خستہ یا پرانی گاڑی، چھکڑا۔

**کھٹاس** زبر کھ۔ امث، ہ۔ کھٹا ذائقہ، کھٹا پن۔

**کھٹائی** زبر کھ۔ امث۔ ترشی؛ امچور کی پھانک۔

محاورہ: **کھٹائی میں پڑنا** ملتوی ہونا، تاخیر کی نذر ہونا؛ کسی شے کے ملنے میں دیر ہونا۔

**کھٹائی** پیش کھ۔ امث، ہ۔ کھوٹ، ملاوٹ؛ نقص؛ بے وفائی، دھوکا بازی؛ دشمنی، رنجش۔

**کھٹراگ** زبر کھ، جزم ٹ۔ اند۔ مختلف راگوں کا مجموعہ، گڈمڈ سُر؛ جھنجھٹ، جھمیلا۔ نیز **کھٹ راگ**۔

**کھٹراس** زبر کھ، جزم ٹ۔ صف۔ ملے جلے ذائقوں والا۔

**کھٹک** زبر کھ، زبر ٹ۔امث، ہ۔ خلش، چبھن، ٹیس۔

**کھٹکا** زبر کھ، جزم ٹ۔ اند، ہ۔ دو چیزوں کے ٹکرانے سے پیدا ہونے والی مدھم آواز؛ ڈر، خدشہ، اندیشہ؛ کمانی یا پیچ جس سے ڈھکنا، پٹ وغیرہ کھولتے بند کرتے ہیں، ٹکنی؛ باغ میں چڑیوں کو ڈرانے کے لیے بجایا جانے والا پھٹ پھٹا، کھٹ کھٹا۔

**کھٹکنا** پیش کھ، زبر ٹ، جزم ک۔فعل متعدی۔ چوزے کا چونچ سے انڈے کو توڑنا؛ دانہ چگنا؛ چبھنا، خلش کرنا؛ ناگوار گزرنا، برا لگنا؛ تردد یا تذبذب ہونا؛ بدظن ہونا، شک میں مبتلا ہونا۔ نیز **کٹکنا**۔

**کھٹکھٹا** زبر کھ، جزم ٹ، زبر کھ۔اند۔ کھٹ کھٹ کی آواز کرنے والا گراریوں والا آلہ یا جنتر؛ جھگڑا، بکھیڑا، جھمیلا۔

**کھٹکھٹانا** زبر کھ، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ کھٹ کھٹ کی آواز کرنا، دستک دینا؛ تاکید تقاضا، یاددہانی کرنا۔

کہاوت: **کھٹن گئے کماؤ، کچھ کھٹ کے بھی لائے، کھٹ کے کیا لائے، بانٹو بیوی شیرینی میاں خیر سے آئے** طنزاً کہ کماؤ کمائی کرنے گئے تھے، کما کر کیا لاتے بہت غنیمت ہے کہ خود ہی صحیح و سالم واپس آگئے ہیں۔

**کھٹلے** زبر کھ، جزم ٹ۔اند، ہ۔ وہ سوراخ جو خواتین بالیاں پہننے کے لیے کانوں کے اوپری حصے میں کرواتی ہیں۔

**کھٹمل** زبر کھ، جزم ٹ، زبر م۔اند۔ سیاہی مائل سرخ رنگ کا کاٹنے والا کیڑا جو عموماً چارپائیوں میں گھسا رہتا ہے، اور انسان کا خون چوس کر خوراک حاصل کرتا ہے۔ اصلاً: **کھاٹ مل** چارپائی کا پہلوان۔

**کھٹو** زبر کھ، شدٹ، ومع۔اند، ہ۔ کمانے والا؛ محنتی، مزدور، قلی۔

**کھٹو** پیش کھ، شدٹ، ومع۔اند، ہ۔ شرمندہ۔

**کھٹوا** زبر کھ، جزم ٹ۔امث، ہ۔ چارپائی، کھاٹ، پلنگ۔

**کھٹواٹ** زبر کھ، جزم ٹ۔امث۔ غصے سے چارپائی پر لیٹ رہنا۔

**کھٹولا** زبر کھ، وج۔اند، ہ۔ چھوٹا پلنگ، چھوٹی چارپائی، پلنگڑی۔

**کھٹیانا** زبر کھ، جزم ٹ۔فعل لازم۔ کھٹے کے اثر سے دانتوں کا چمک اور تیزی کھو بیٹھنا۔

محاورہ: **کھٹے میٹھے کو جی چاہنا** لذیذ غذا کی خواہش ہونا؛ حاملہ عورت کا کھٹی چیز کھانے کو دل چاہنا۔

**کھٹیال** زبر کھ، جزم ٹ۔صف۔ میلا، گندہ، ناپاک۔

**کھٹیک** زبر کھ، ی۔اند، ہ۔ ہندوؤں کی ایک شودر ذات جو چمڑے یا کھال کمانے کا کام کرتی ہے، نیز اُس ذات کا فرد یا کاریگر؛ چمار۔

## کھ۔ج

**کھج** زبر کھ۔اند۔ سرین سے ملی ہوئی ران کا گوشت۔

**کھج** زبر کھ۔امث۔ چھیڑ، چڑ، خفگی کی بات، ناراضگی، خفگی۔

**کھجانا** زبر کھ۔فعل متعدی۔ چھیڑنا، چڑانا، ناراض کرنا۔

**کھجانا** پیش کھ۔فعل متعدی۔ ناخن، انگلیوں یا کسی نکیلی چیز سے جلد کو ہلکے ہلکے سہلانا۔ نیز **کھجلانا**۔

**کھجلا** زبر کھ، جزم ج۔اند، ہ۔ ایک طرح کی خستہ باقر خانی جسے دودھ میں ڈال کر کھاتے ہیں۔

**کھجلی** پیش کھ، جزم ج۔امث، ہ۔ جسم یا کسی عضو میں کسی وجہ سے پیدا ہونے والی سوزش جس میں کھجانے کی خواہش زور کرتی ہے، خارش، کُھل۔

**کھجور** زبر کھ، ومع۔امث۔ لمبوترا، گٹھلی دار میٹھا پھل جو سوکھنے کے بعد چھوہارا کہلاتا ہے، خرما؛ کھجور کا پیڑ۔

**کھجوری** کھجور کے تنے سے مشابہ گندھی ہوئی چوٹی؛ بیل، بنائی وغیرہ۔

## کھ۔چ

**کھچ** زبر کھ۔امث۔ بھیڑ کی حالت، مجمع؛ پھلوں اور پتوں کا ڈھیر۔

**کھچا** زبر کھ۔صف۔ جڑا ہوا، ملا ہوا۔

متعلق فعل: **کھچا کھچ** (زبر کھ، صف) ٹھنس کر، ٹھنسا ہوا، بکثرت، پُر ہجوم۔

**کھچا** زیر کھ۔صف۔ کسا ہوا، تنا ہوا؛ ناراض، خفا۔

محاورہ: **کھچا کھچا پھرنا** گھسیٹتا ہوا پھرنا؛ پریشان پھرنا؛ ناراض رہنا، خفا خفا پھرنا۔

**کھچاوٹ** زیر کھ، زبر و۔امث۔ تناؤ، کساؤ، اینٹھن۔

**کھچاؤ** زیر کھ، وج۔اند۔ کھنچے ہونے کی کیفیت، کشاکش۔ نیز **کھنچاؤ** (زیر کھ، ن غنہ، ومع)۔

**کھچڑا** زیر کھ، جزم چ۔اند۔ گوشت کے ساتھ کئی قسم کا غلہ ڈال کر اور خوب ملا کر پکایا جانے والا ایک کھانا۔

**کھچڑی** زیر کھ، جزم چ۔امث۔صف۔ دال چاول ملا کر پکایا ہوا کھانا۔ (صف) ملا جلا، گڈمڈ؛ چتکبرا، سیاہ و سفید (بال، داڑھی وغیرہ)۔

محاورہ: **کھچڑی پکانا** سازش کرنا، پوشیدہ صلاح مشورہ کرنا۔

محاورہ: **کھچڑی پکنا** سازش ہونا، خفیہ صلاح مشورہ ہونا؛ بے چینی پیدا ہونا، افراتفری مچنا۔

کہاوت: **کھچڑی پکے کھد بدکھوں** ایسی اضطراری حرکت جس کے نتیجے میں پشیمانی اُٹھانی پڑے۔

کہاوت: **کھچڑی من مچڑی ، پکائی کھائی، چل میرے بھائی** کھچڑی کی تعریف ہے کہ بہت جلد پک جاتی ہے۔

کہاوت: **کھچڑی چلی پکاون کو چرخہ دیا جلا، آیا کتا کھا گیا تو بیٹھی ڈھول بجا** چھوٹی چیز کے لیے بڑا نقصان کرنا۔

**کھچڑی داڑھی** ایسی داڑھی جس میں سفید اور سیاہ بال ہوں۔

**کھچنا** زیر کھ، جزم چ۔فعل لازم۔ کھینچا جانا، تنا جانا، کسا جانا؛ دُور رہنا، بچنا، علیحدگی اختیار کرنا؛ کشید کرنا، (عرق یا تیل وغیرہ) نکالنا۔

## کھ۔د

**کھدانا** زبر کھ۔اند۔ وہ گڑھا جس سے مٹی لے کر برتن بنانے اور دیواروں کو لیپنے میں استعمال کی جاتی ہے۔

**کھدائی** پیش کھ۔امث، ہ۔ کھودنے کا عمل، کھودنے یا کھدوانے کی اُجرت؛ کندہ کاری، نقش کاری، مینا کاری۔

**کھدبد** زبر کھ، زبر ب۔امث۔ ہنڈیا کے پکنے کی آواز، پانی اُبلنے کی آواز؛ دھکڑ پکڑ، ہول، وسوسہ جو دل میں محسوس ہو۔ نیز **کھدبدی**۔

فعل لازم: **کھدبدانا** اُبلنا، جوش کھانا، کھولنا۔

**کھدر** زبر کھ، شد زبر د۔اند۔ ہاتھ سے کاتے ہوئے سوت کا موٹا کپڑا، گاڑھا۔

**کھدڑ** پیش کھ، شد زبر د۔صف۔ ناہموار، کھردرا؛ بے ڈھنگا۔

**کھدیڑ** زبر کھ، ے۔امث، ہ۔ پیچھا، تعاقب؛ کھوج لگانا۔

فعل متعدی: **کھدیڑنا** بھگانا، نکالنا، باہر کرنا؛ کریدنا، کھرچنا؛ شکار کرنا۔

## کھ۔ڈ

**کھڈ** زبر کھ۔اند، ہ۔ گہری گھائی، گہرا گڑھا، پہاڑ کے پہلو کا نشیب۔

**کھڈا** زبر کھ، شد ڈ۔اند، ہ۔ گڑھا، غار، کھائی؛ ٹھوڑی میں پڑنے والا گڑھا۔

**کُھڈا** پیش کھ، شد ڈ۔اند، پنجابی۔ قدرے بڑا سوراخ؛ چوہوں یا سانپوں وغیرہ کے رہنے کا بل؛ کابک، دڑبا؛ کونہ۔ تصغیر: **کُھڈ**۔

**کھڈکا** زبر کھ، جزم ڈ۔اند، ہ۔ تلوار، شمشیر؛ گینڈے کا سینگ۔

**کھڈکی** پیش کھ، جزم ڈ۔صف، ہ۔ تلوار سے مسلح۔

**کھڈی** زبر کھ، شد ڈ۔امث، ہ۔ جولاہوں کی نشیبی نشست؛ دستی کرگھا۔

**کھڈی** پیش کھ، شد ڈ۔امث۔ پاخانہ بیٹھنے کے لیے دونوں پاؤں رکھنے کی قدرے اُونچی جگہ، قدمچہ؛ گڑھا، سوراخ؛ ٹوٹے ہوئے دانت کی خالی جگہ کو بھی چڑانے کے لیے کہتے ہیں، مثلاً: منہ میں کھڈی بن گئی۔

**کھڈے** پیش کھ، شد ڈ۔جمع، مذ۔ **کُھڈا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **کھڈے لائن لگانا** غیر مؤثر کر دینا؛ اختیارات واپس لے لینا؛ (بطور سزا) افسر بکار خاص بنا دینا۔

## کھ۔ر

**کھر** زبر کھ۔امث، ہ۔ باغ کی کیاریوں میں اُگنے والی خودرو گھاس۔

**کھر** پیش کھ۔اند، ہ۔ گائے، بھینس، بکری وغیرہ کا چرا ہوا پاؤں (بخلاف سم جو غیر شگافتہ ہوتا ہے)؛ کھانسنے کی آواز۔

کہاوت: **کھر کھانسی بنیے کے جائے، اُس کے گھر گئے گڑ کھائے** یہ فقرے عورتیں بچے کو کھانسی اُٹھنے پر کہتی ہیں۔ یعنی کھانسی کہیں اور چلی جا جہاں تیری ناز برداری ہو۔ نیز **کھر کھانسی، دانی کے گلے پھانسی**۔

**کھرا** زبر کھ۔صف، ہ۔ خالص، بے میل؛ صاف ستھرا، پاکیزہ؛ بے عیب؛ سچا، صاف گو، خوش معاملہ۔

**کھرا کھوٹا** برا بھلا، ایسا ویسا۔

محاورہ: **کھرا کھوٹا پرکھنا** اچھے برے کی تمیز کرنا، برے بھلے کی جانچ کرنا۔

**کھرا کھیل** صاف اور سیدھا معاملہ۔

**کھرا** زبر کھ، شد ر۔اند، ہ۔ کاغذوں کا پلندہ، طولانی تحریر، کچا مسودہ۔

**کھرا** پیش کھ۔اند، ہ۔ پکا فرش (جہاں پانی نہ مرے)؛ نہانے دھونے کی جگہ۔

**کھرا** پیش کھ، شد ر۔صف، ہ۔ ناہموار، سخت کھردری سطح کا؛ درشت، خرانٹ، بے ملاحظہ، بے رعایت (آدمی)۔

**کھرا پلنگ** بے بستر کا پلنگ۔

**کھراند** زبر کھ، ن غنہ۔امث، ہ۔ دھانس کی طرح کی یا پیشاب کی بدبو جو گلے میں خراش پیدا کرے۔

**کھرب** زبر کھ، زبر ر۔اند، س۔ سو ارب یا دس ہزار کروڑ کا عدد۔ جمع: کھربوں (جزم ر)۔

**کھرپا** پیش کھ، جزم ر۔اند، ہ۔ گھاس کھودنے کا دستی اوزار۔

**کھرپا بہادر** احمق، بے وقوف، گاؤدی۔

**کھرپی** رک: کھرپا جس کی یہ تصغیرہ ہے۔

**کھرج** زبر کھ، زبر ر۔اند، ہ۔ سپتک کا پہلا سُر جسے ''سا'' کہتے ہیں۔ پہلا قائم سُر جس کی پنچم کی طرح کوئی اتری یا مدھم شکل نہیں ہوتی۔

**کھرچن** پیش کھ، جزم ر، زبر چ۔امث، ہ۔ ہنڈیا کے پینڈے میں لگی رہ جانے والی اور کھرچ کر نکالنے والی پکی ہوئی غذا، چاول، مسالا وغیرہ جسے ہنڈیا کا حاصل سمجھا جاتا ہے۔ کھرچنا سے مشتق۔ نکیلی یا دھاردار چیز سے چھیل کر چھڑانے والی شے۔

**کھردرا** پیش کھ، جزم ر، پیش د۔صف، ہ۔ ناہموار، غیر شفاف، اُونچی نیچی (سطح وغیرہ)۔

**کھرسا** زبر کھ، جزم ر۔اِمذ۔ خشک موسم، گرمیوں کے دن؛ خشک سالی، قحط کا زمانہ۔

محاورہ: **کھرسا پڑنا** بالکل بھی بارش نہ ہونا۔

کہاوت: **کھرسا پیارا بیجنا، سیالے پیاری آگ، برکھا پیاری تین چیز کمبل، چھاوا، راگ** گرمی میں پنکھا، سردی میں آگ، بارش میں کمبل، سایہ اور راگ اچھے لگتے ہیں۔ کھرسا = گرمی، بیجنا = پنکھا۔ سیالے = سردی۔

**کھرسیلا** زبر کھ، جزم ر، ی لین۔صف، ہ۔ خارش زدہ، کھجلی والا۔

**کھرکھرا** زبر کھ، جزم ر، زبر کھ۔اِمذ، ہ۔ گھوڑے کا بدن ملنے کا ایک لوہے کے دندانوں یا ریشوں کا برش۔ نیز کھریرا۔

**کھرل** زبر کھ، زبر ر۔امث۔ پتھر کا بنا ہوا جوف دار ظرف جس میں موصلی سے دوائیں کوٹتے یا حل کرتے ہیں۔

**کھرلی** پیش کھ، جزم ر۔امث، ہ۔ مویشیوں کو چارہ وغیرہ ڈالنے کے لیے لکڑی یا سیمنٹ کا بنایا گیا ایک طرح کا بڑا برتن جس میں ایک وقت میں دو یا زیادہ گائے بھینسیں چارہ کھا سکتی ہیں۔

**کھرن** زبر کھ، زبر ر۔امث۔ طبلے پر منڈھی ہوئی کھال کے بیچ میں بنا ہوا گول سیاہ نشان؛ نگینے کی گھسائی کرنے کی سان۔

**کھرنجا** زبر کھ، زبر ر، جزم ن۔اِمذ، ہ۔ اینٹوں یا روڑی کا فرش جس پر پلستر نہ کیا گیا ہو؛ پکی ہوئی اینٹ، سخت اینٹ۔

**کھرنڈ** پیش کھ، زبر ر، جزم ن۔اِمذ، ہ۔ بھرتے ہوئے زخم کے منہ پر جمنے والا مواد جو زخم بھرنے پر اُکھڑ جاتا ہے۔

محاورہ: **کھرنڈ جمنا** زخم مندمل ہونا۔

**کھرنی** زبر کھ، جزم ر۔امث، ہ۔ ایک زرد لمبوترا چھوہارے کی گٹھلی کے برابر ہلکی مٹھاس کا پھل۔

**کھروٹ** زبر کھ، زبر و۔اِمذ، ہ۔ وہ شہر جس میں منڈی ہو؛ دامنِ کوہ کا گاؤں۔

**کھروچنا** زبر کھ، وج، جزم چ۔فعل متعدی۔ نوچنا، کھسوٹنا، ناخنوں یا پنجوں سے کُھرچنا، رگڑ کر صاف کرنا۔

**کھری** زبر کھ۔امث، صف، ہ۔ عمدہ، صاف، بناوٹ سے پاک؛ سچی، کسی طرف داری کے بغیر۔

محاورہ: **کھری کھری سنانا** حقائق بیان کرنا، لگی لپٹی نہ رکھنا، صاف صاف بات کرنا؛ برا بھلا کہنا۔

کہاوت: **کھری کہے سو برا** سچی بات کہنے والا برا کہلاتا ہے۔

کہاوت: **کھری کہیا داڑھی جار** سچ کہنے والے کو لوگ پسند نہیں کرتے، راست گو کو عموماً ناپسند کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **کھری مزدوری، چوکھا کام** مزدوری اچھی ہو تو کام بھی اچھا ہوتا ہے۔

**کُھری** پیش کھ، شد ر۔صف، ہ۔ بغیر بستر کی چارپائی یا کھاٹ وغیرہ؛ بے مزہ، بے لطف، پھیکی۔

کہاوت: **کُھری چارپائی پر سو کے آئے ہیں** کوئی آتے ہی جھگڑنے لگے تو کہتے ہیں۔

**کھریا** زبر کھ، جزم ر۔امث، ہ۔ سفید مٹی جو ایک نرم سفید پتھر کا سفوف ہے اور اِس سے عمدہ قسم کے برتن بنائے جاتے ہیں؛ چاک۔

کہاوت: **کھریا میں کوئلہ** اچھوں میں بُرا، حسینوں کے مجمع میں بدصورت، ناموزوں، بدوضع شے۔

**کھریرا** زبر کھ، ے لین۔اِمذ۔ لوہے کا دندانے دار آلہ جس سے گھوڑے کے جسم کی صفائی کرتے ہیں۔ نیز کھرکھرا۔

**کھرینچ** پیش کھ، ے، ن غنہ۔امث۔ کھال پر لگی ہوئی خراش، کپڑے میں کیل وغیرہ سے پڑنے والی جھری یا کھرونچ؛ رگڑ یا دھار سے کسی سطح پر پڑنے والی لکیر۔

## کھ۔ڑ

**کھڑ** زبر کھ۔امث، ہ۔ ٹوٹے ہوئے موتی، موتیوں کا چورا، موتی کا ٹکڑا یا ریزہ؛ کھر، دھند۔

**کھڑا** زبر کھ۔صف، ہ۔ استادہ، تیار، فوری؛ سامنے، مقابل؛ ساکت، قائم، برقرار؛ عمودی، سالم۔

کہاوت: **کھڑا بنیا پڑے برابر، پڑا بنیا مرے برابر** کاہل انسان کے متعلق کہا جاتا ہے کہ بیکار کھڑا آدمی لیٹے ہوئے آدمی کی طرح ہوتا ہے اور بیکار لیٹے ہوئے آدمی کا شمار مردوں میں کرنا چاہیے۔

محاورہ: **کھڑا بہشت میں جانا** سیدھا جنت میں جانا۔

محاورہ: **کھڑا پچھاڑیں کھانا** بچے کا ضد یا غصے کی وجہ سے خود کو ہلکان کرنا؛ اچانک کوئی صدمہ پہنچنے کی وجہ سے کھڑے کھڑے گر پڑنا۔

کہاوت: **کھڑا تختہ پڑا شہتیر** دونوں زیادہ بوجھ سہار سکتے ہیں۔

محاورہ: **کھڑا چھوڑ نا نہ بیٹھنا** کسی حال میں بھی نہ چھوڑنا؛ کسی صورت میں معاف نہ کرنا؛ ہر حال میں تباہ کرنا۔

**کھڑا زبر** وہ چھوٹا الف جو عربی رسم الخط میں بعض حروف کے اُوپر زبر کی جگہ لکھا جاتا ہے، مثلاً: اعلیٰ، موسیٰ، رحمٰن۔

**کھڑا زیر** وہ زیر جو کھینچ کر پڑھا جائے اسے کسی حرف کے نیچے کھڑی لکیر کی طرف سے لکھا جاتا ہے اور یہ چھوٹی ی (یائے معروف) کی آواز دیتا ہے جیسے بعینہٖ، بجنسہٖ وغیرہ۔

کہاوت: **کھڑا کھیل فرخ آبادی** زنا کاری، بغیر نکاح کے کسی عورت سے جنسی تعلقات قائم کرنا۔

**کھڑا مسالا** بن پسا مسالا۔

**کھڑالو** زبر کھ، ومع۔ صف۔ مسخرہ؛ گنوار۔

**کھڑاؤں** زبر کھ، ن غنہ۔ امث۔ لکڑی کا سلیپر جس کی گھنڈی کو انگوٹھے کے ساتھ اٹکاتے ہیں۔ جوڑی کے لیے ''کھڑاویں'' مستعمل۔

**کھڑتل** زبر کھ، جزم ڑ، زبر ت۔ صف۔ خشک مزاج، تند خو، لگی لپٹی نہ رکھنے والا، صاف گو آدمی۔

**کھڑکا** زبر کھ، جزم ڑ۔ امذ۔ آہٹ۔ غیر متوقع آواز جس پر کان کھڑے ہوں، چیزوں کا باہم ٹکرانا، کھڑ کھڑ۔

**کھڑکنا** زبر کھ، زبر ڑ، جزم ک۔ فعل لازم۔ بجنا، جیسے طبلے کا کھڑکنا؛ کھڑ کھڑ کرنا۔

**کھڑکی** زیر کھ، جزم ڑ۔ امث۔ چھوٹا دروازہ، غرفہ۔

**کھڑکی دار** سامنے سے کھلا ہوا، جس میں خلا ہو۔

**کھڑکی دار انگرکھا** جس کا سینہ ایک طرف سے کھلا ہوتا ہے۔

**کھڑکی دار پگڑی** جس کی لپیٹ میں خلا رکھا جاتا ہے۔

**کھڑکھڑ** زبر کھ، جزم ڑ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ کسی خشک یا سخت چیز کے ٹکرانے، بجنے کی آواز۔

**کھڑکھڑانا** زبر کھ، جزم ڑ۔ فعل لازم/متعدی۔ ٹکرانا، کھڑکھڑ کی آواز کرنا؛ بجانا، بجانا؛ چونکانا، تنبیہ کرنا۔

**کھڑکھڑاہٹ** زبر کھ، جزم ڑ، زبرہ۔ امث۔ سوکھے پتوں یا سخت چیزوں کے آپس میں ٹکرانے کی آواز۔

**کھڑنک** زبر کھ، زبر ڑ، ن غنہ۔ صف۔ بہت سُوکھا، سخت جس میں ذرا لچک نہ ہو، کھڑتل، نرم کی ضد۔

**کھڑی** زبر کھ۔ صف۔ امث، ہ۔ تیراک کا دریا میں ساکت کھڑا نظر آنا۔ (صف) کھڑا (رک) کی تانیث؛ سالم، مثلاً: کھڑی مسور/ ماش۔

**کھڑی ایڑی** جوتے کی ایڑی جس میں خم نہ ہو۔

**کھڑی فصل** تیار کھیتی۔

محاورہ: **کھڑی لگانا** تیراک کا کھڑے ہو کر تیرنا۔

**کھڑی بولی** زبر کھ، وج۔ امث۔ دہلی و میرٹھ کے علاقے کی زبان جو غالباً اپنی آس پاس کی بولیوں سے بعض صرفی اختلافات کی بنا پر کھڑی کہلائی۔

**کھڑے** زبر کھ۔ صف۔ امذ۔ کھڑا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **کھڑے رسی، بیٹھے کوس، کھاتے پیتے تین کوس** سفر میں کسی سے کھڑے کھڑے باتیں کرنے سے اتنا وقت ضائع ہوتا ہے جتنے وقت میں رستہ بھر چلا جا سکے۔ بیٹھنے سے اتنا وقت ضائع ہوتا ہے کہ اتنی دیر میں کوس بھر چلا جا سکتا ہے اور کھانے پینے میں تین کوس چلنے کے برابر وقت لگتا ہے۔

**کھڑے گھاٹ** فوراً، جلد، ہاتھوں ہاتھ۔

کہاوت: **کھڑے گھاٹ کا پاؤ** ساتھ کے ساتھ آزمالو۔

## کھ۔س

**کھسر پھسر** پیش کھ، زبر س، پیش پھ، زبر س۔ امث۔ چپکے چپکے باتیں کرنا، کانا پھوسی کرنا۔

**کھسک** زیر کھ، زبر س۔ امذ۔ کھسکنا (رک) کا امر۔

**کھسکنا** زیر کھ، زبر س، جزم ک۔ فعل لازم۔ سرکنا، ہٹنا، پرے ہونا، بیٹھے بیٹھے جگہ بدلنا، چمپت ہونا؛ جگہ سے ہٹنا؛ اُلٹ جانا، مثلاً: دِماغ کھسکنا پاگل ہو جانا۔

**کھسکانا** ہٹانا، دھکیلنا، آگے بڑھانا؛ چپکے سے اُڑا لینا۔

**کھسلنا** زیر کھ، زبر س، جزم ل۔ فعل لازم۔ آہستہ آہستہ حرکت کرنا۔

**کھسوٹنا** زبر کھ، وج، جزم ک۔ فعل متعدی۔ نوچنا، چھیننا، جھپٹنا۔ (امث) کھسوٹ۔

**کھسیانا** زبر کھ، جزم س۔ صف۔ مذ۔ روکھا، شرمندہ، روہانسا، رو دینے والا؛ فعل لازم: خجل ہونا، شرمندہ ہونا، چڑ چڑانا۔ (مث) کھسیانی۔

کہاوت: **کھسیانی بلی کھمبا نوچے** شرمندہ شخص دوسروں پر اپنی شرمندگی اُتارتا ہے؛ جسے غصہ آ رہا ہو وہ اپنی جھلاہٹ دوسروں پر اُتارتا ہے۔

## کھ۔ک

**کھکھ** پیش کھ۔ صف۔ بالکل مفلس، قلاش؛ کھوکھلا، خالی۔ نیز کھکھل۔

**کھکھری** پیش کھ، جزم کھ۔ امث۔ ایک قسم کی کٹار جو گورکھے چلاتے ہیں۔

**کھکھیڑ** زبر کھ، ے۔امث۔ ناحق کی زحمت، پریشانی۔
محاورہ: **کھکھیڑ اُٹھانا** مشقت برداشت کرنا، خوار ہونا۔
**کھگ** زبر کھ۔اند۔ کوا، کاگ، زاغ۔
کہاوت: **کھگ جانے کھگ ہی کی بھاشا** ہم جنس ہی ہم جنس کی بات سمجھ سکتا ہے۔

## کھ۔ل

**کھل** (۱) زبر کھ۔اند،س۔ تیل نکلنے کے بعد بیجوں کا پھوک جو مویشیوں کے چارے کے کام آتا ہے۔
**کھل** (۲) زبر کھ۔امث،س۔ کھال (رک) کا مخفف۔
**کھل اُپاڑ** کھال کھینچنے والا، کھال اُدھیڑنے والا۔
**کھلا** پیش کھ۔صف۔ بغیر روک یا دروازے کا، باز؛ کشادہ، فراخ، وسیع؛ آشکار، ظاہر؛ بغیر ڈھکنے کا، بغیر کسا ہوا؛ بے تکلف، بے تعصب؛ رواں، چالو۔
**کھلا ڈلا** (پیش ڈ) بے تکلف؛ جس میں کوئی ابہام نہ ہو؛ ڈھیلا ڈھالا، کھلا کھلا۔
**کھلا جھوٹ** ایسا جھوٹ جو بالکل عیاں ہو۔
**کھلا دُشمن** علانیہ مخالفت کرنے والا دشمن۔
**کِھلا** زیر کھ۔صف۔ شگفتہ، شاد، خوش۔
**کھلار** زبر کھ۔امث۔ نشیب، ڈھلان؛ وہ زمین جونمی کے باعث کاشت کے قابل نہ رہی ہو۔
**کھلاڑ** زیر کھ۔صف۔ کسی کھیل کا بہت شوقین، اچھا کھیلنے والا؛ کھلنڈری، شوخ، چنچل؛ چھنال، بدکار عورت۔
**کھلاڑی** زیر کھ۔اند۔ کھیلنے والا، کھیلنے میں مہارت رکھنے والا۔
کہاوت: **کھلاڑی کو کھلاڑی دیکھ کر چپ نہیں رہتا** کھلاڑی کو دیکھ کر دوسرے کھلاڑی کے دل میں بھی کھیلنے کی ہوس پیدا ہوتی ہے یا اپنا جتلانا منظور ہوتا ہے۔
**کھلال** زیر کھ۔متعلق فعل۔ بھیگا ہوا، تر۔
**کھلانا** زیر کھ۔فعل متعدی۔ کھانے کو دینا، نوش کرانا؛ کھیل کی مشق کرنا؛ بہلانا، پھسلانا، ساتھ مل کر کھیلنا۔
**کھلائی** زیر کھ۔امث۔ بچوں کی نگہداشت کرنے والی، دایہ۔
کہاوت: **کھلائے سونے کا نوالہ، دیکھے شیر کی نظر** اولاد کو خوراک اچھی دینی چاہیے مگر تربیت سختی سے کرنی چاہیے۔

کہاوت: **کھلائے کا نام نہیں، رُلائے کا نام ہے** نیک کام کی کوئی داد نہیں دیتا، بری بات فوراً پکڑی جاتی ہے۔
**کھلبلی** زبر کھ، جزم ل، زبر ب۔امث۔ ہلچل، افراتفری۔
محاورہ: **کھلبلی مچا رکھنا** مسلسل بے چین کیے رکھنا، اضطراب میں مبتلا رکھنا۔
**کھلبلانا** کھلبلی مچانا۔
**کھل کھلانا** زبر کھ، جزم ل، زیر کھ۔فعل متعدی۔ زور سے ہنسنا، بے قابو ہو کر ہنسنا۔ نیز **کھلکھلانا**۔
**کھلم کھلا** پیش کھ، شد زبر ل، جزم م، پیش کھ، شد ل۔متعلق فعل۔ آنکھوں کے سامنے، علانیہ، بے جھجک۔
**کھل مندن** پیش کھ م، جزم ن، زبر د۔اند۔ ایک طرف سے کھل کر راستہ دینے اور دوسری طرف سے خود بخود بند ہو کر بہاؤ کو روکنے والا آلہ، صمام۔ (انگریزی میں: والو، Valve)۔
**کَھلنا** زبر کھ، جزم ل۔فعل لازم۔ ناگوار گزرنا، چبھنا، اکھرنا۔
**کِھلنا** زیر کھ، جزم ل۔فعل لازم۔ کلی کا پھول بننا؛ ہنسنا، خوش ہونا؛ زیب دینا، نمایاں ہونا، پھبنا؛ روشنی کا پھیلنا۔
**کُھلنا** پیش کھ، جزم ل۔فعل لازم۔ وا ہونا، باز ہونا؛ واضح ہونا، ظاہر ہونا، عیاں ہونا؛ معلوم ہونا، سمجھ میں آنا؛ بندش سے نکلنا؛ جاری ہونا؛ قائم ہونا؛ بے تکلف ہونا؛ پھبنا، جچنا۔ مطلع کا صاف ہونا؛ اَبر کا چھٹنا۔
**کھلو** زیر کھ، شد ل، وج۔امث۔ باولی، ہر وقت ہنسنے والی، خواہ مخواہ ہنسنے والی عورت، ہنسوڑ۔ نیز **کھلو باولی**۔
**کھلنڈرا** زبر کھ، زبر ل، جزم ن، جزم ڈ۔صف، مذ۔ کھیل کود میں وقت صرف کرنے اور خوش رہنے والا؛ بے فکرا، غیر سنجیدہ، غیر ذمہ دار۔ (مث) **کھلنڈری**۔
**کھلونا** زیر کھ، وج۔اند۔ لکڑی، دھات یا مٹی کی بنی چیز جس سے بچے کھیلتے ہیں؛ نمائش یا بہلاوے کی چیز۔
محاورہ: **کھلونا بنانا** عزت یا وقعت نہ دینا، غیر اہم سمجھنا۔
**کھلی** زبر کھ۔امث، ہ۔ سرسوں کے تیل کا پھوک جس کا اُبٹن بنتا ہے۔
**کھلی** زیر کھ، شد ل۔امث۔ دانت نکوسنا، ہنسی، مذاق، مسخرا پن۔
**کھلی** پیش کھ۔صف، مث۔ **کھلا** (رک) کی تانیث۔
**کھلی چٹھی** (زیر چ، شد ٹھ) وہ خط جس کا مضمون شائع کر دیا جائے۔
**کھلی چھٹی** (پیش چھ، شد ٹ) بلا روک ٹوک پوری اجازت، خاص رعایت، پوری آزادی (غیر معمولی استثنا یا ناواجب رعایت کی صورت میں بولا جاتا ہے)۔

**کھلی حقیقت** واضح سچائی۔

**کھلی دلیل** واضح ثبوت، ٹھوس ثبوت۔

**کھلی کتاب** ظاہر، عیاں، واضح۔

**کھلے بندوں** بے دھڑک، آزادانہ، بے باکانہ۔

**کھلے عام** واضح طور پر، کھلم کھلا، سب کے سامنے۔

**کھلیان** زبر کھ، جزم ل۔ اند۔ (کاشت کاری) گاہنے کے لیے غلے کا ڈھیر؛ خرمن؛ غلے کی کوٹھی۔

محاورہ: **کھلیان کرنا** ڈھیر لگانا؛ کشتوں کے پشتے لگانا، کچلنا، تباہ کرنا۔

## کھ۔م

**کھم** زبر کھ۔ اند۔ ستون، محراب کا پایہ جو اُس کی چنائی اور محراب کے اُوپر کی عمارت کا وزن اُٹھاتا ہے، لاٹھ، کھم۔ نیز کھمبا۔

**کھماچ** زبر کھ، شدم۔ اند، ہ۔ (موسیقی) کلاسیکی موسیقی کے چھ ٹھاٹھوں میں سے ایک ٹھاٹھ، اور اُس کا ایک راگ۔

**کھمبی** پیش کھ، جزم م۔ امث۔ مختلف اقسام، وضع اور رنگ کا ایک برساتی پودا جس میں پتے نہیں ہوتے صرف ایک ڈنڈی اور چھتری ہوتی ہے، بعض زہریلی ہوتی ہیں، جبکہ چند ترکاری کے طور پر کھانے کے قابل ہیں۔ زہریلی قسم کو پد بہیڑا، سانپ کی چھتری یا سمارو غ اور ترکاری کے طور پر کھائی جانے والی کو فطر یا کھمبی کہتے ہیں۔

## کھ۔ن

**کھن** زبر کھ۔ اند۔ رک: کھنڈ۔

**کھنجری** زبر کھ، جزم ن، زبر ج۔ امث۔ خنجری، ڈگڈگی، ڈفلی۔

**کھندا** زبر کھ، ن غنہ۔ اند۔ دیوار کا چھوٹا طاق، چھوٹا گڑھا۔

**کھندھار** زبر کھ، جزم ن۔ امث۔ فوجی چھاؤنی۔

**کھنڈ** زبر کھ، جزم ن۔ اند، س۔ جز، حصہ، بھاگ، قطعہ؛ کسی تعمیر کی کوئی منزل، درجہ، مثلاً: قطب کی لاٹھ کا پانچواں کھنڈ۔

**کھنڈ** زبر کھ، ن غنہ۔ امث۔ سوراخ، چھید، ناہموار جگہ۔

**کھنڈا** زبر کھ، جزم ن۔ اند، ہ۔ چھوٹی تلوار، کھڑگ (کھانڈا کا مخفف)۔

**کھنڈا** پیش کھ، جزم ن۔ صف، ہ۔ جس کی دھار کند ہو، جو تیز نہ ہو۔

کہاوت: **کھنڈا ہتھیار، اور کا بٹھیار کام نہیں آتے** کند ہتھیار اور دوسرے کا خاوند وقت پر کام نہیں آتے (بٹھیار = خاوند)۔

**کھنڈت** زبر کھ، جزم ن، زیر نیز زبر ڈ۔ امث، ہ۔ بکھراؤ، انتشار؛ خلل، شکست وریخت۔ نیز کھنڈن۔

محاورہ: **کھنڈت پڑنا** خلل پیدا ہونا، رخنہ پڑنا۔

محاورہ: **کھنڈت کرنا** تتر بتر کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

**کھنڈر** زبر کھ، ن مغ، زبر ڈ، (بروزن مگر)۔ اند، ہ۔ ڈھئی ہوئی عمارت، کسی تعمیر کے شکستہ آثار، ویرانہ۔ جمع: کھنڈرات۔

محاورہ: **کھنڈر بنانا** تباہ کرنا، برباد کرنا۔

**کھنڈری** زبر کھ، جزم ن۔ امث، ہ۔ فقیروں کا لبادہ، ہزار جامہ جس میں مختلف طرح کے پیوند لگے ہوتے ہیں۔

**کھنڈسار** زبر کھ، جزم ن۔ امث۔ کھانڈ بنانے کا کارخانہ۔

**کھنڈلا** زبر کھ، ن غنہ، جزم ڈ۔ اند، ہ۔ ٹکڑا، پارچہ (خصوصاً گوشت کا) ٹوٹا پھوٹا، چھوٹا سا گھر؛ درخت کے تنے میں بنی ہوئی کھوہ۔

**کھنڈلا** پیش کھ، جزم ن، جزم ڈ۔ اند، ہ۔ چھوٹا سا اور بوسیدہ مکان، جھونپڑا، گھروندہ؛ وہ لڑکا جس کے آگے کے دودھ کے دانت ٹوٹ گئے ہوں۔

**کھنڈنا** زبر کھ، جزم ن، جزم ڈ۔ فعل لازم، ہ۔ بکھرنا، منتشر ہونا، تتر بتر ہونا؛ نمایاں ہونا، پھیلنا۔

**کھنڈوی** زبر کھ، جزم ن ڈ۔ امث۔ (لفظاً) ٹکڑے ٹکڑے، تتلے؛ (مجازاً) بیسن کی لوزاتوں کا سالن؛ بیسن کی لوزات۔

**کھنس** پیش کھ، شدز بر ن۔ امث، ہ۔ حسد، کدورت، دلی نفرت۔

**کھنسانا** پیش کھ، جزم ن۔ فعل لازم، ہ۔ جلنا، ناخوش ہونا، غصہ کرنا؛ دُور دُور رہنا؛ حسد کرنا؛ منہ بنانا، ترش رو ہونا۔

**کھنک** زبر کھ، زبر ن۔ امث۔ جھنکار؛ کھرے سکوں، دھاتوں، دیگوں کے بجنے، ٹکرانے کی آواز، کھن کھن؛ لہجے یا گلے میں ایک خاص سُریلا پن، موسیقیت، ترنم؛ نقرئی آواز۔ فعل لازم: کھنکنا۔

فعل متعدی: **کھنکانا** سکوں کو بجانا۔

**کھنکار** زبر کھ، ن غنہ۔ امث۔ گلا صاف کرنے کی آواز۔

فعل لازم: **کھنکارنا** کھانسنا، کھانسی اُٹھنا۔

**کھنکنا** زبر کھ، زبر ن، جزم ک۔ فعل لازم۔ سکوں کے پرکھتے وقت آواز نکلنا، برتنوں کا آپس میں ٹکرا کر آواز پیدا کرنا۔

**کھنگالاموسل** زبر کھ، ن مغ، وم ع، زبر س۔ اند، صف۔ بے حیا، نکھٹو، ناکارہ۔

**کھنگالنا** زبر کھ، ن مغ، جزم ل۔ فعل متعدی۔ پانی میں ڈبو کر ہلانا جلانا، دھونا، صاف کرنا۔

**کھنگر** زبر کھ، ن مغ، زبر گ۔ امث۔ زیادہ پکی ہوئی سخت اینٹ، بدہیئت اور

جلی ہوئی اینٹ۔

**کھنگیل** زبر کھ، ن مغ، ے لین۔ اند، صف۔ بڑے دانتوں والا۔

## کھ۔و

**کھو(۱)** وج۔ امث، ہ۔ غار، پہاڑ دیوار یا زمین میں بنا ہوا بغلی گڑھا۔ نیز کھوہ۔

**کھو(۲)** وج۔ فعل متعدی، فعل لازم۔ کھونا (رک) کا امر۔

محاورہ: **کھو بیٹھنا** برباد کر دینا، ضائع کر دینا؛ گنوا دینا۔

فعل مرکب: **کھو جانا** گم ہو جانا، غائب ہو جانا۔

**کھوا** زبر کھ۔ اند، ہ۔ کندھے کا پہلو، بازو کا اُوپری سرا جہاں کندھے کا جوڑ ہوتا ہے، مونڈھا، شانہ۔

**کھواکھیڑی** پیش کھ، شدو، ے۔ صف، مذ۔ فضول خرچ، بے احتیاط۔

**کھوپرا** وج، جزم پ۔ اند، ہ۔ ناریل کی گری۔

**کھوپڑی** وج، جزم پ۔ امث، ہ۔ سر کی گول ہڈی، کاسۂ سر؛ ٹانٹ، چندیا، جمجمہ۔

محاورہ: **کھوپڑی چاٹ جانا** فضول گفتگو سے پریشان کر دینا، تنگ کر دینا؛ کچھ باقی نہ چھوڑنا۔

**کھوٹ** وج۔ اند، ہ۔ ملاوٹ، آمیزش؛ کینہ، بغض؛ شرارت، بدذاتی، دغا۔

**کھوٹا** وج۔ صف۔ کھوٹ ملا، جو خالص نہ ہو، جعلی (سکہ)۔ کھرا کی ضد؛ ناکارہ، نکما، ناقص، بے کار، غلط؛ خلوص سے عاری۔

کہاوت: **کھوٹا پیسا برے وقت پر کام آتا ہے** اپنی نکمی چیز بھی کبھی ضرورت کے وقت کام آجاتی ہے۔ نیز **کھوٹا پیسا کھوٹا بیٹا برے وقت پر کبھی کام آتا ہے۔**

**کھوٹی قسمت** برا مقدر، بدنصیبی۔

**کھوج** وج۔ اند، ہ۔ پتہ، نشان، سراغ؛ تلاش، جستجو۔

محاورہ: **کھوج لگانا** تلاش کرنا، پتہ دریافت کرنا؛ تفتیش کرنا۔

محاورہ: **کھوج خبر لینا** حال پوچھنا، خیریت دریافت کرنا۔

محاورہ: **کھوج لینا** سراغ لگانا؛ تفتیش کرنا، پتہ دریافت کرنا۔

محاورہ: **کھوج ملنا** سراغ ملنا، پتہ لگنا۔

**کھوجڑا** وج، جزم ج۔ اند، ہ۔ (تحقیراً) کھوج، سراغ، نام و نشان۔

محاورہ: **کھوجڑا کھو دینا** نام نشان مٹا دینا، نام و نشان مٹا دینا (عموماً دھمکی کے طور پر بولا جاتا ہے)۔

**کھوجنا** تلاش کرنا، سراغ لگانا، دریافت کرنا۔

**کھوجی** وج۔ اند۔ ٹوہ لینے والا، سراغ لگانے والا، مخبر۔

**کھوچ** وج۔ امث، ہ۔ کپڑے کی وہ جگہ جہاں وہ کیل یا کانٹے سے اُلجھ کر پھٹ جائے، کپڑے کی پھٹی ہوئی جگہ۔

**کھودنا** وج، جزم د۔ فعل متعدی۔ کسی جگہ کو گہرا کرنے کے لیے وہاں سے مٹی نکالنا؛ کھوکھلا کرنا، جڑ سے اُکھاڑنا؛ تفتیش کرنا، تحقیق کرنا۔

**کھور** وج۔ اند۔ مویشیوں کو چارہ ڈالنے کے لیے دیوار میں بنی ہوئی کھوہ، ناند، کھرلی۔

**کھوری** وع۔ امث۔ بے مروتی، برائی، بدی۔

**کھوری** وج۔ امث۔ تنگ وادی، تنگ راستہ؛ ڈھکنا، سرپوش۔

**کھوڑ** وج۔ امث۔ عیب، کھوٹ، نقص، خرابی۔

**کھوڑی** عیب دار، نقص والا۔

**کھوسا** وج۔ صف۔ وہ مرد جس کے جوان ہونے کے باوجود داڑھی مونچھ نہ نکلے ہوں۔

**کھوسٹ** وع، زبر س۔ صف۔ نہایت ضعیف، کہن سال، بہت بوڑھا یا بوڑھی۔ اصلاً: اُلو، چغد، بوم۔

**کھوسڑا** وج، جزم س۔ اند۔ پھٹی پرانی جوتی۔

**کھوسنا** وج، جزم س۔ فعل متعدی۔ اُڑسنا؛ چھیننا، جھپٹنا؛ نوچنا۔

**کھوکھا** صف۔ اند۔ خالی، کھوکھلا، بن لکھی ہنڈی یا بن لکھا چیک یا جس پر رقم وصول کی جا چکی ہو؛ خالی بکس یا کریٹ، لکڑی کی عارضی کھڑی کی ہوئی دکان؛ چھوٹا کمرہ، کوٹھڑی۔

**کھوکھلا** وج، جزم کھ۔ صف۔ اندر سے خالی، تھوتھا، بے مغز؛ خلا دار؛ بناوٹی، ظاہری، جھوٹا۔

**کھولن** ولین، زبر ل۔ امث۔ جلن جو سینے یا زخم میں محسوس ہو، اُبال، جوش؛ جوش کھانے سے پیدا ہونے والی حرارت۔

فعل لازم: **کھولنا** جوش کھانا، اُبلنا، پکنا۔ (محاورۃً) حسد کرنا، اندر ہی اندر جلنا، تاؤ کھانا۔

**کھولنا** وج، جزم ل۔ فعل متعدی۔ وا کرنا، باز کرنا؛ چھوڑنا، آزاد کرنا، رہائی دینا؛ گرہ کشائی؛ اظہار، تفصیل، تشریح کرنا، وضاحت سے بیان کرنا۔

**کھولی** ولین۔ امث۔ جُھگی، جھونپڑی، تکیے کا غلاف؛ ایک قسم کی مچھلی۔

**کھونا** وج۔ فعل متعدی، فعل لازم۔ گم کرنا، گنوانا، ضائع کرنا، برباد کرنا؛ ہاتھ سے دینا؛ گم ہو جانا، چھپ جانا، مٹ جانا۔

**کھونپ** وج، ن غنہ۔ امث۔ کپڑے کے چاک کو سی کر بند کرنا، لمبے لمبے

ٹانکے لگانا، تیپچی۔

فعل مرکب، محاورہ: **کھونپ بھرنا** موٹا موٹا سینا، لمبی لمبی سلائیاں لگانا۔

**کھونٹ** وِمع، ن غنہ۔ امث۔ سمت، طرف، جانب؛ گوشہ، کونا۔

**کھونٹا** وِمع، ن مغ۔ امذ۔ زمین میں گڑا یا ٹھکا ہوا لوہے یا لکڑی کا میخا، مویشیوں کو باندھنے کی گڑی ہوئی لکڑی؛ ٹھکانا، مرکز جس سے کوئی وابستہ ہو۔

محاورہ: **کھونٹا بنے بیٹھے رہنا** اپنی جگہ سے بالکل نہ ہلنا۔

**کھونٹی** وِمع، ن مغ۔ امث۔ دیوار میں گڑی ہوئی کپڑے لٹکانے کی کیل، لکڑی وغیرہ؛ سازوں میں ٹھکی ہوئی تاروں کو کسنے کی پھرکی یا کان۔

**کھونچ** وِمج، ن غنہ۔ امث، ہ۔ کپڑے یا کھال پر کسی نکیلی چیز کی رگڑ سے پڑنے والا نشان یا جھری۔

**کھوندنا** وِمج، ن غنہ، جزم د۔ فعل متعدی۔ روندنا، پامال کرنا، مسلنا؛ گھوڑے کا ٹاپیں مار مار کر زمین کھودنا۔

**کھونڈا** وِمج، ن غنہ۔ صف۔ کُند دھار کا چاقو یا ہتھیار وغیرہ؛ اوزار جس کا دندانہ ٹوٹ گیا ہو، لڑکا جس کے آگے کے دودھ کے دانت ٹوٹے ہوں اور نئے ابھی نہ نکلے ہوں اُسے ساتھیوں میں کھونڈا پکارا جاتا ہے۔

**کھونڈی** کند، چھری یا آری؛ ننھی لڑکی جس کے آگے کے دانت غائب ہوں۔

**کھوہ** وِمج۔ امث۔ خالی جگہ، گڑھا، سوراخ؛ غار۔

محاورہ: **کھوئے سے کھویا چھلنا** بہت زیادہ افراد کی وجہ سے کندھے سے کندھا رگڑنا، بہت بھیڑ ہونا۔ نیز **کھوئے سے کھوا چھلنا**۔

**کھویا(۱)** وِمج۔ امذ۔ دودھ کو پھاڑ کر نتھار کر بنایا ہوا خوش ذائقہ ماوا۔

**کھویا(۲)** وِمج۔ مذ۔ صف۔ گم، ضائع، برباد۔

محاورہ: **کھویا کھویا رہنا** کسی خیال میں محو رہنا؛ فکر مند رہنا۔

## کھ۔ی، ے

**کھیپ** ے۔ امث۔ ڈھوئے جانے والے سامان کا ایک دفعہ اُٹھایا جانے والا بار یا بوجھ؛ گاڑی وغیرہ کا ایک دفعہ کا پھیرا۔

کہاوت: **کھیپ ہاری، جنم نہیں ہارا** نقصان اُٹھایا مگر دل نہیں ہارا۔

**کھیت** ے۔ امذ۔ بوئی جوتی جانے والی زمین، زیر کاشت زمین کا ٹکڑا؛ زمین پر رہنے والے جانوروں کے انڈے بچے دینے کا مقام؛ لڑائی کا میدان۔

کہاوت: **کھیت بگاڑے کھرتوا اور سبھا بگاڑے روت** جس طرح کھیت کو جنگلی بوٹیاں خراب کرتی ہیں اسی طرح مجلس کو چغل خور خراب کرتا ہے۔

محاورہ: **کھیت پڑنا** جنگ ہونا، جنگ میں فوجیوں کا مارا جانا۔

محاورہ: **کھیت رہنا** لڑائی میں کام آنا۔

کہاوت: **کھیت کٹایا، اُن داتا پایا** ساری برکت اناج کی ہے کھیت کاٹنے سے اناج ملتا ہے تو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جیسے پالن ہار مل گیا۔

محاورہ: **کھیت کرنا** چاند کا نمودار ہونا، چاندنی پھیلنا۔

کہاوت: **کھیت کھائے چڑی اور نول کے سر پڑی** قصور کوئی کرے سزا کسی کو ملے۔

کہاوت: **کھیت کھائے گدھا، مارا جائے جولاہا** کسی کی آفت کسی کے سر آنا، قصور کوئی کرے سزا کسی کو ملے۔

کہاوت: **کھیت کھلاڑی کا، بھگت بھیاجی کا** دوسرے کے نقصان سے تجربہ حاصل کرنا۔

کہاوت: **کھیت گئے کسان** انسان کا پیشہ اس کے کام سے معلوم ہوتا ہے۔

محاورہ: **کھیت مارنا** لڑائی میں جیتنا، میدان مارنا۔

محاورہ: **کھیت ہارنا** لڑائی میں ناکام رہنا، میدان چھوڑ دینا۔

**کھیتی** ے۔ امث۔ کاشت، کاشتہ زمین؛ فصل، غلّہ۔

**کھیتی باڑی** زراعت، کاشتکاری۔

کہاوت: **کھیتی، خصم سیتی** جب پیداوار زیادہ ہو تو کسان عیش کرتا ہے اور جب فصل نہ ہو تو بھیک مانگتا ہے۔ نیز **کھیتی بھیک منگائے**۔

کہاوت: **کھیتی رکھے باڑ کو اور باڑ رکھے کھیتی کو** باڑ اور کھیتی لازم و ملزوم ہیں۔ ایک کا وجود دوسرے کے بغیر بے کار ہے۔

کہاوت: **کھیتی کر کے ہم مرے، بہورے کے کوٹھے بھرے** کسان کی محنت کی کمائی ساہوکار کے گھر جاتی ہے۔

کہاوت: **کھیتی کرے نہ بنجے جائے، بدیا کے بل بیٹھا کھائے** صاحب علم سب سے اچھا ہے کہ اسے نہ کھیتی کرنی پڑتی ہے نہ تجارت۔ علم کے باعث آرام سے وقت گزارتا ہے۔ (بنج = بیوپار، تجارت)۔

کہاوت: **کھیتی کنواں، تو بک ہتھیار، اس کلجگ کا یہی بیوار** اُس برے زمانے میں خواہ مخواہ فساد ہوتا رہتا ہے۔

**کھیچر** ے، زبرچ۔ صف۔ آسمان میں چلنے والا، مراد: سورج۔

**کھیچری گولی** جادو کی روایتی گولی جسے کھا کر انسان آسمان میں اُڑ سکتا تھا۔

**کھیدا** ے۔ امذ، س۔ جال، گھات، تدبیر؛ جنگلی ہاتھیوں کو گھیر کر پٹے ہوئے گڑھے کی طرف دھکیلنے کی چال۔

**کھیر** ی۔ امث۔ دودھ ملا کر پکائے ہوئے میٹھے چاول، دودھ چاول، شیر برنج،

فرنی (پسے ہوئے چاولوں کی کھیر فرنی کہلاتی ہے)۔

کہاوت: **کھیر پکائی جتن سے چرخہ دیا جلا، آیا کتا کھا گیا تو بیٹھی ڈھول بجا** پھوہڑ اور احمق آدمی ہر کام میں نقصان اُٹھاتا ہے۔

محاورہ: **کھیر پکوا کر گھونگھٹ بڑھانا** دلھن کے سسرال میں پہلی دفعہ کھیر بنانے کی رسم، جس کے بعد دلھن گھر کے کام کاج میں مصروف ہو جاتی ہے۔

محاورہ: **کھیر چٹانا** بچے کا دودھ چھڑانے کے لیے اُسے پہلی دفعہ اناج کھلانے کی خاطر کھیر کھلانا۔

**کھیر** ے۔لین۔اند،ہ۔ ایک درخت جس کی لکڑی سے کتھا بنایا جاتا ہے۔

**کھیرا** ی۔اند۔ ککڑی کی قسم سے ایک لمبوتری ہری ترکاری، خیار بالنگ۔

**کھیڑا** ے۔اند،ہ۔ گاؤں، چھوٹی دیہاتی بستی۔

**کھیڑی** (۱) ے۔اند۔ ایک قسم کا عمدہ دیسی لوہا۔

**کھیڑی** (۲) ے۔امث،ہ۔ چپل کی ایک قسم جو مونج اور کھجور کے پتوں سے بنائی گئی ہوتی ہے۔

**کھیس** ے۔اند،ہ۔ موٹے سوت کا لمبا چادرا۔

**کھیس** ی۔امث۔ گاڑھا دودھ جو گائے بھینس وغیرہ بچہ پیدا ہونے کے چند روز بعد تک دیتی ہے، پیوسی (ے، جزم و)۔

**کھیسا** ی۔اند،ہ۔ تھیلی، جیب۔

**کھیل** ی۔امث۔ بھنی ہوئی مکئی؛ پھولے ہوئے چاول جن پر شکر کا پتلا شیرہ چڑھایا گیا ہو۔

کہاوت: **کھیل بتاشوں کا میل ہے** بہت موزوں ہے۔ اچھی جوڑی ملی ہے۔

محاورہ: **کھیل کرنا** بھون کر پھلانا جیسے پھکڑی کو۔

محاورہ: **کھیل کھیل کر دینا** ٹکڑے ٹکڑے، ریزہ ریزہ کر دینا۔

**کھیل** ے۔اند۔ تفریحی مشغلہ، شغل؛ بازیچہ، تماشا، ڈراما، ناٹک، دل بہلاوا؛ آسان کام، معمولی کام۔

محاورہ: **کھیل بگڑنا** بنے بنائے کام میں خرابی ہونا۔ نیز کھیل بگڑ جانا۔

محاورہ: **کھیل ختم کرنا** سلسلہ یا معاملہ ختم کرنا؛ بات ختم کرنا۔

محاورہ: **کھیل سمجھنا** بے وقعت جاننا؛ تفریح سمجھنا؛ آسان جاننا۔

**کھیل کود** تماشہ، اُچھل کود، لہو ولعب۔

کہاوت: **کھیل کھلاڑی کا، بھگت بھیاجی کی** کھلاڑی مشق سے اچھا کھیلتا ہے اور عبادت دل سے ہوتی ہے۔

کہاوت: **کھیل کھلاڑی کا، پیسہ مداری کا** کام کوئی کرے فائدہ کوئی اُٹھائے۔

کہاوت: **کھیل لڑکوں کا، موت چڑیوں کی** ایک شخص کے لیے تماشا ہوتا ہے دوسرے کے لیے مصیبت ہوتی ہے۔ کسی کی جان پر بنتی ہے کوئی لطف اُٹھاتا ہے۔

**کھینا** ے۔فعل متعدی۔ پانی پر کشتی وغیرہ کو چپو سے چلانا۔

**کھویا، کھیون ہار/ ہارا** کشتی کو چپوؤں سے چلانے والا۔ (امث) **کھیون ہاری**۔

**کھینچ** ے۔ن غنہ۔امث۔ کھینچنے کا عمل، تناؤ، کشش۔ بطور فعل امدادی مختلف معنی رکھتا ہے، مثال: سانس، نفس، آہ یا نالہ کھینچنا؛ ڈول، ڈور، تلوار، لکیر، خط یا حد وغیرہ کھینچنا؛ زحمت، کسالا کھینچنا وغیرہ۔

**کھینچ تان** کشمکش؛ زبردستی کا عمل۔

متعلق فعل: **کھینچ تان کے** زبردستی، دقت سے، بمشکل۔

کہاوت: **کھینچ تان وہ بھرے جو پرائی پیچ میں پڑے** دوسروں کی باتوں میں دخل دینے والے کو پریشانی اُٹھانی پڑتی ہے۔ نیز **کھینچا کھینچا وہ بھرے جو پرائے پیچ میں پڑے**۔

**کھینچا تانی** دو یا زیادہ افراد کا کسی چیز کو اپنی اپنی طرف کھینچنا؛ بحث مباحثہ، باہمی کشمکش۔

فعل متعدی: **کھینچنا** اپنی طرف زور کر کے لانا، گھسیٹنا؛ (نقشہ تصویر وغیرہ) اُتارنا، بنانا، نقش کرنا؛ کشید کرنا، عرق نکالنا۔

کہاوت: **کھینچوں گا وہ بال کہ جس کی خبر دُور تک جائے گی** ایسے عیب نکالوں گا کہ سخت رُسوائی ہوگی۔

کہاوت: **کھینچو نہ کمان، بنو نہ پٹھان** ہنر دکھائے بغیر عزت نہیں ہوتی۔ تکلیف اُٹھائے بغیر بڑا نہیں بنا جاتا۔

**کھیوا** ے۔اند۔ کشتی، ناؤ؛ ایک ناؤ کا بوجھ یا مسافروں کی کھیپ؛ کشتی کا کرایہ؛ دریا کے پار اُترنا، دریا عبور کرنا۔

**کھیوٹ** (۱) ے، زبرو۔اند،ہ۔ کشتی راں، ملاح، کھیویا۔

**کھیوٹ** (۲) ے، زبرو۔اند،ہ۔ وہ سرکاری بہی جس میں گاؤں کے حدود اربعہ اور گاؤں کے مالکان کی تفصیل درج ہوتی ہے؛ گاؤں سے ادا کی جانے والی لگان کی رقم۔

**کھیوٹ دار** گاؤں کا شریک، حصہ دار۔

**کھیویا** ے، زبرو، شدی۔اند،ہ۔ کشتی چلانے والا، ملاح، مانجھی۔

**کھیہ** ے۔امث،ہ۔ خاک، دھول، مٹی۔

# گ

**گ** گاف۔ کاف فارسی۔ اند۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ اکتالیسواں (۴۱واں) اور صوت کے لحاظ سے چالیسواں (۴۰واں)، فارسی کا چھبیسواں (۲۶واں) اور ہندی کا تیسرا حرفِ صحیح، عربی حروفِ تہجی میں یہ حرف موجود نہیں۔ حلکی مصمتہ جس کا مخرج کاف سے قدرے آگے کی طرف ہے اور منہ کاف کے ادا کرنے کی نسبت ذرا کم کھلتا ہے، لفظ کے شروع، درمیان اور آخر میں آسکتا ہے، مثلاً: 'گیت'، اور 'منگتا' وغیرہ، حرف کے آخر میں منفصل اور متصل دونوں صورتوں میں آتا ہے، مثلاً: 'آگ'، 'بھاگ'، 'جاگ'؛ 'جگ'؛ 'سگ' وغیرہ۔ جُمل میں "ک" کا ہم عدد (۲۰)۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اس کا نام "Arabic Letter GAF" اور اس کا کوڈ "U+06AF" درج ہے۔

## گ۔ا

**گا**(۱) ۔اند، ہ۔ سپتک کے تیسرے سُر گندھار کا قائم مقام اور اختصار۔ نیز **گ**۔

**گا**(۲) لاحقہ فعل مستقبل۔ صیغۂ واحد جو صیغوں کے آخر میں آتا ہے، مثلاً: آئے گا۔ جمع: گے؛ حرفِ تپاک برائے مخاطب، مثلاً: آیئے گا۔

**گا**(۳) ۔اند۔ گانا (رک) کا صیغۂ امر، مثلاً: گا بجا کر، گا گا کر وغیرہ۔

**گاب** اند، ہ۔ ایک اُونچا درخت اور اُس کا پھل، جس کے پتے مہوے کی طرح کے، پھول زردی مائل سفید اور اس کی لکڑی کے جلائے جانے پر بہت سے شرارے نکلتے ہیں۔ تیندو؛ گودا، مغز۔ گائے، بیل؛ حمل (نیز **گابھ**)۔

**گابھ** جزم بھ۔ اند، ہ۔ مادہ چوپایوں کا حمل؛ کچی فصل، نیم پختہ غلّے کی بالی۔ نیز **گاب**۔

محاورہ: **گابھ ڈالنا** حمل ساقط کرنا، کچا حمل گرنا۔

**گابھا** اند، ہ۔ لکڑی کا گُدا؛ کیلے کا کچا تنا؛ پرانی روئی جو لحاف سے نکالی گئی ہو؛ (کاشتکاری) کھڑی کھیتی، کچا اناج۔

**گابھن** زبر بھ۔ است، ہ۔ حاملہ، خصوصاً مویشیوں کے لیے مستعمل۔

محاورہ: **گابھن کرانا** حاملہ کرانا، مادہ پر نر چھڑوانا۔

**گابھنی** زبر بھ۔ است، ہ۔ رک: **گھابن**۔

کہاوت: **گابھنی گابھ ڈالتی ہے** بڑا رعب اور دبدبہ ہے، خوف کے مارے حاملہ عورتوں کے حمل ضائع ہو جاتے ہیں۔

**گابھی** ۔است، ہ۔ بادبان کی قسم کا کشتیوں یا جہازوں کا ایک پردہ۔

**گات**(۱) است، ہ۔ اعضائے جسمانی خصوصاً نسوانی جسم کے لیے مستعمل، عورت کی دونوں چھاتیوں کی مجموعی ہیئت، پستانوں کا اُبھار، عوت کا سینہ۔ مثلاً: بات گات کی اچھی۔

محاورہ: **گات اُبھرنا** عورت کے بالغ ہونے پر چھاتیاں نمایاں ہونا۔ نیز **گات اُلگنا**۔

محاورہ: **گات اُمنگنا** عورت کے بالغ ہونے کی علامت ظاہر ہونا، چھاتیاں اُبھرنا۔

محاورہ: **گات سے ہونا** حاملہ ہونا، پیٹ سے ہونا۔

**گات**(۲) است۔ خرام، چال؛ شوخی و طراری۔

**گاتر** زبر ت، خفیف زبر ر۔ اند، س۔ عضو، بدن۔

**گاترہ** جزم ت، زبر ہ۔ اند۔ چمڑے کے وہ دو لمبے ٹکڑے جن کے سرے ملا کر اُس میں خنجر یا تلوار لٹکتے ہیں۔

**گاتی** است، ہ۔ دوپٹے یا چادر کو اوڑھنے کا ایک انداز جس میں انھیں کندھوں کے اوپر اور نیچے سے گزار کر سامنے گانٹھ باندھ لی جاتی ہے، دورِ حاضر میں گرہ لگانے کے بجائے پن وغیرہ کا بھی استعمال کر لیا جاتا ہے۔

**گاتے گاتے** ۔متعلق فعل۔ گا گا کر، الاپ الاپ کر۔

کہاوت: **گاتے گاتے کلاونت ہو ہی جاتا ہے** کام کرتے کرتے انسان ماہر ہو ہی جاتا ہے۔

**گاتھن** زیر تھ۔ است۔ گانے سے واقف، گویا۔

**گاج**(۱) ۔است، ہ۔ آسمانی بجلی، برق؛ بجلی کی کڑک، بادلوں کی گرج؛ قہر، غضب، آفت۔

محاورہ: **گاج پڑنا** بجلی گرنا، بجلی کے خوف سے مر جانا۔

محاورہ: **گاج گرنا** خدا کا قہر نازل ہونا، عذابِ الٰہی آنا۔

**گاج گرے** بجلی گرے، مر جائے۔

صف: **گاج مارا** جس پر آسمانی بجلی گرے؛ مصیبت زدہ، بدقسمت۔

**گاج**(۲) ۔است، ہ۔ جھین، کف، پھپھوندی۔

**گاجا** ۔است۔ چاول کی تین فصلوں میں سے پہلی فصل جسے بیساکھ میں بویا اور بھادوں میں کاٹا جاتا ہے۔

**گاجر** زبر ج۔ است، ہ۔ مولی کی طرح کی ایک اُودی یا سرخی مائل رنگ کی جڑ جو ترکاری کے طور پر کھائی جاتی ہے، گزر۔

کہاوت: **گاجر کی پونگی بجی تو بجی نہیں تو توڑ کھائی** جو چیز کئی طرح کام آسکتی ہو، اس کے متعلق کہتے ہیں کہ ایک طرح کے کام نہ آئے گی تو دوسرے کام

آجائے گی۔

کہاوت: **گاجر کھا گجروٹا پھینکا ماں ری ماں میرا ٹک ٹک سہاگ بوہڑا** بیوی اُس وقت کہتی ہے جب اُس کی طرف ذرا بھی توجہ نہ کرنے والا میاں تھوڑی سی توجہ اُس کی طرف کرتا ہے یا جب کوئی امیر آدمی غریب کی طرف توجہ کرے تو اُس وقت کہتے ہیں۔

**گاجر مولی** بے وقعت، بے قدر، معمولی شے۔

محاورہ: **گاجر مولی سمجھنا** بہت معمولی حیثیت کا خیال کرنا، بے وقعت سمجھنا۔

محاورہ: **گاجر مولی کی طرح کاٹنا** بیدردی سے قتل کرنا، بہت سے انسانوں کو بے دریغ ہلاک کر دینا۔

**گاجروں** زبرج۔جمع۔مث۔گاجر (رک) کی جمع۔

کہاوت: **گاجروں میں گھٹلیاں ملا دیں** اچھا کام خراب کر دیا، بنا بنایا کام بگاڑ دیا۔

محاورہ: **گاجروں میں گھٹلیاں ملانا** بنا بنایا کام بگاڑنا۔

**گاجل** زبرج۔مذ۔ کانچ کی چوڑیاں بیچنے والا۔

**گاجنا** جزم ج۔فعل لازم۔ گرجنا، بلند آواز نکالنا؛ خوش ہونا، عیش کرنا؛ لوٹ مار، بلوہ۔

**گاچ** مذ، ہ۔ ایک قسم کا باریک جالی دار کپڑا۔

**گاچنی** جزم چ۔مث۔ چکنی مٹی جس سے تختی وغیرہ پوتی جاتی ہے۔

**گاچھ** مذ، ہ۔ درخت، پیڑ، روکھ؛ لنگوٹ، کچھا۔

کہاوت: **گاچھ میں کٹھل ہونٹ پر تیل** کٹھل ابھی درخت پر ہی ہے اور ہونٹوں پر تیل ملا جا رہا ہے۔یعنی چیز ابھی ملی نہیں اور استعمال کی تیاری بھی شروع کر دی ہے۔

**گاد** مث، ہ۔ تلچھٹ، کسی سیال کی تہہ میں بیٹھ جانے والا مادہ یا کچرا۔

محاورہ: **گاد اُٹھانا** تیل یا کسی سیال کی تہہ میں بیٹھی ہوئی میل کو اُوپر کی طرف حرکت دینا۔

**گادا** مذ، ہ۔ کچے گیہوں کے بھنے ہوئے ہَو، خوشے میں پکنے کے قریب ہَو۔

**گادَر** زبرد۔مذ۔ ادھ پکا پھل یا غلہ، نیم پختہ۔

**گادُر** پیش د۔مث۔ بڑی چمگادڑ۔

**گادَڑ** زبرد۔مث۔ بھیڑ۔

کہاوت: **گادڑ آئی اون کو، بیٹھی چرے کپاس** کام فائدے کے لیے کیا تھا، اُلٹا نقصان ہوا (گادڑ = بھیڑ)۔

**گادنا** زبرد۔فعل متعدی۔ دبانا، بھینچنا، ٹھونسنا۔

**گادیت** زیرد، زبری۔مث۔ گاد جمنے کی کیفیت، تہہ نشین ہونا۔

**گاذر** پیش ذ۔مذ۔ کپڑے دھونے والا، دھوبی۔

**گاذری** دھوبی کا کام یا پیشہ، دُھلائی۔

**گار** لاحقۂ فاعلی، ف۔ عموماً بمعنی کرنے والا، بنانے والا، پانے والا، مثلاً: کام گار، گناہ گار، ساز گار۔

**گارا** مذ، ہ۔ گوندھی ہوئی مٹی جس سے اینٹوں کی چنائی یا پلستر کرتے ہیں۔

محاورہ: **گارا بنانا** مٹی میں پانی ڈال کر اُسے نرم کرنے کے لیے گوندھنا یا لوچ دار بنانا۔

محاورہ: **گارا کرنا** رک: **گارا بنانا۔**

**گارد** زبرر۔مذ، مث، ہ۔ پہرے دار، سنتری، محافظ۔

**گارڈ** جزم ر۔مث۔ محافظ، پہرے دار؛ ریل گاڑی کا نگران۔انگریزی میں: Guard۔

**گارڈن** جزم ر، زبر ڈ۔مذ۔ باغیچہ، باغ، چمن، گلزار۔انگریزی: Garden۔

**گارنٹی** زبر ر، جزم ن۔مث۔ ضمانت، کفالت، ذمہ داری، یقین دہانی۔ انگریزی میں: Guarantee۔

**گاڑ** مذ، ہ۔گاڑنا (رک) کا امر۔

محاورہ: **گاڑ توپ دینا** دفن کر دینا، زمین میں گاڑ دینا۔

محاورہ: **گاڑ دینا** زمین میں دفن کرنا۔نیز رک: **گاڑنا۔**

**گاڑا** (۱) مذ، ہ۔ بڑی بیل گاڑی، چھکڑا، گڈا۔تص: **گاڑی** کسی قسم کی سواری۔

**گاڑا** (۲) مذ، ہ۔ گھات کی جگہ، کمین گاہ؛ بندوق کی گولی؛ گڑھا، خندق، غار؛ نشیبی زمین جس میں پانی دیر تک نہ ٹھہرے۔

محاورہ: **گاڑا / گاڑے بٹھانا** کسی کی تاک یا گھات میں بٹھانا۔

محاورہ: **گاڑا / گاڑے بیٹھنا** شکاریوں کا شکار کی گھات میں بیٹھنا، پوشیدہ جگہ پر کسی کی تاک میں بیٹھنا۔

محاورہ: **گاڑا پڑنا** گر جانا؛ برا وقت ہونا، مصیبت میں مبتلا ہونا۔

**گاڑا توپا** مٹی میں دبا ہوا، گڑا ہوا۔

**گاڑنا** جزم ڑ۔فعل متعدی۔ دبانا، دفن کرنا، پیوند زمین کرنا؛ آگ کو راکھ کے نیچے رکھ کر دبانا؛ پودا لگانا۔

**گاڑی** ۔مث، ہ۔ آدمیوں کے سوار ہونے یا سامان لانے لیجانے کے لیے استعمال کی جانے والی سواری، مثلاً گھوڑا گاڑی، تانگہ؛ بیل گاڑی، موٹر گاڑی، ریل گاڑی وغیرہ۔

محاورہ: **گاڑی اٹکنا** کسی کام کا دُشواری کے سبب پورا نہ ہونا۔

**گاڑی بان** گاڑی چلانے والا، کوچوان۔نیز **گاڑی وان۔**

**گاڑی بھر** بہت سا، حسب دلخواہ، اتنا جس قدر گاڑی میں سما جائے۔

محاورہ: گاڑی بھر احسان جتانا معمولی سا احسان کر کے بہت زیادہ جتانا۔
کہاوت: گاڑی بھر آشنائی نہ جَو بھر ناتا تھوڑی سی رشتہ داری بہت سی دوستی سے بہتر ہوتی ہے۔ وقت پر رشتہ دار ہی کام آتے ہیں۔
گاڑی بھر کا بہت موٹا، جسیم۔
محاورہ: گاڑی پٹڑی سے اُترنا غلط راستے پر چل نکلنا، راہ سے بے راہ ہو جانا۔
محاورہ: گاڑی پکڑنا گاڑی کی روانگی سے قبل سٹیشن پر پہنچنا، بہت جلدی میں ہونا۔
گاڑی پونچھ گاڑی صاف کرنے والا ملازم۔
محاورہ: گاڑی جوتنا بگھی وغیرہ میں بیل یا گھوڑا وغیرہ لگانا، کرایہ پر گاڑی چلانا۔
محاورہ: گاڑی چلنا کام کا جاری رہنا، گزر ہونا۔
محاورہ: گاڑی چھوٹنا ریل گاڑی کا سٹیشن سے روانہ ہونا، گاڑی روانہ ہو جانے کی وجہ سے کسی مسافر کا گاڑی میں سوار نہ ہو سکنا۔
گاڑی خانہ گاڑی وغیرہ کو رکھنے کا مقام، گاڑیوں کا اڈا، بگھی خانہ۔
محاورہ: گاڑی دوڑانا گاڑی تیز چلانا، تیزی دکھانا۔
محاورہ: گاڑی دھکیلنا کسی نہ کسی طرح کام چلانا۔
کہاوت: گاڑی دیکھ کر پاؤں پھولتے ہیں گاڑی دیکھ کر پیدل چلنے کو جی نہیں چاہتا آرام کے لیے بہانہ چاہیے؛ سہارا پا کر محنت سے گھبرانا۔
کہاوت: گاڑی راہ، سو گاڑی راہ ہر بات قرینہ ہی ہوتی ہے۔
محاورہ: گاڑی سا ڈیل گھل جانا بہت موٹے آدمی کا بیماری یا ورزش کی وجہ سے بہت دُبلا ہو جانا۔
محاورہ: گاڑی کاٹنا ریل گاڑی کے ڈبے یا کوئی ایک ڈبہ گاڑی سے علیحدہ کرنا؛ گاڑی سے مال چوری ہونا۔
محاورہ: گاڑی کھینچنا گاڑی چلانا، کسی ذمہ داری کو یا پورے کنبے کی کفالت کی ذمہ داری نبھانا، کوئی کام چار و ناچار کرنا۔
محاورہ: گاڑی میں جتنا مشقت کرنا، محنت طلب کام سنبھالنا۔
فعل مرکب: گاڑی میں گھومنا سیر و تفریح کرنا، شان و شوکت دکھانا۔
محاورہ: گاڑی نہ چلنا معاملات میں رکاوٹ ہونا؛ معاشی تنگی کی بنا پر گھر کا نظام ٹھیک طرح سے نہ چلنا۔
محاورہ: گاڑی ہانکنا جانور جتی ہوئی گاڑی چلانا۔
گاڑھ امث، ہ۔ مصیبت، مشکل، آفت۔
محاورہ: گاڑھ پڑنا مصیبت آنا۔

گاڑھا امذ، ہ۔ کھدر، کھادی۔ ہاتھ کا بنا سوتی کپڑا۔ (صف) دبیز، موٹا، غف؛ نیم سیال، پتلا کی ضد؛ گہرا، مثلاً: گاڑھا دوستانہ؛ پکا، پرخلوص، مخلص۔ نیز گاڑھی۔
گاڑھا پسینہ محنت و مشقت۔
گاڑھا پن موٹا ہونا، کثیف ہونا۔
گاڑھا دِماغ تکبر، غرور۔
فعل مرکب، محاورہ: گاڑھا کرنا کسی مائع کو غلیظ (کثیف) بنانا؛ شدت پیدا کرنا، مشکل کرنا۔
گاڑھا گزی معمولی کپڑا۔
گاڑھا وقت مشکل اور مصیبت کا زمانہ، تنگی کے دن۔
گاڑھی امث، ہ۔ موٹی، گھنی، گہری، کثیف؛ پکی۔
محاورہ: گاڑھی چھننا گہرا دوستانہ رکھنا، آپس میں خوب میل جول ہونا؛ بھنگ کا خوب گاڑھا چھانا جانا۔
کہاوت: گاڑھی چھنے گی آج سبزہ رنگ سے بھنگ کی تعریف میں کہتے ہیں کہ سبزہ رنگ معشوق یعنی بھنگ سے خوب بے تکلفی ہوتی ہے۔
گاڑھی دوستی بہت میل جول، پکا یارانہ، پرخلوص دوستی۔
گاڑھی کمائی محنت مشقت سے حاصل کی گئی دولت۔
گاڑھے امذ، ہ۔ گاڑھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔
محاورہ: گاڑھے بیٹھنا (ٹھگی) کسی کی گھات میں بیٹھنا۔
فقرہ: گاڑھے (خون) پسینے کی کمائی بڑی محنت اور مشقت سے حاصل کی گئی رقم۔
محاورہ: گاڑھے میں کمخواب کا پیوند ہونا بے جوڑ بات ہونا۔
محاورہ: گاڑھے وقت کام آنا برے وقت پر کام آنا، مشکل میں ساتھ دینا۔
گاڑھے ہیں غالب ہیں، زبردست ہیں، بڑھ کر ہیں۔
گاز امذ۔ ایک قسم کی قینچی؛ شمع کا گل کترنے کی قینچی؛ سبز گھاس۔
گاز امذ۔ سوتی دھاگوں سے بُنا ہوا کپڑا۔
گازُر پیش ز۔ امذ، ف۔ کپڑے دھونے والا، دھوبی۔
گاف امذ، ہ۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد (بشمول ہائیہ الفاظ) کے لحاظ سے اِکتالیسواں حرف؛ بیہودہ باتیں، اَخلاق سے گری ہوئی باتیں، حد سے زیادہ فحش باتیں؛ حد سے زیادہ بڑھ جانا۔
گاگر زبرگ۔ امث، ہ۔ پانی رکھنے کا مٹی یا دھات کا بے پیندے کا مٹکا یا گھڑا، ایسا بے پیندہ برتن جس میں شربت وغیرہ ڈال کر اس کے منہ کو سرخ کپڑے سے باندھ کر ڈھانکا جاتا ہے اور اس پر پھول یا پھولوں کا ہار چڑھا کر مزاروں پر رکھ دیتے

ہیں۔

**گال** اند،ہ۔ رُخسار، کلّہ ۔مٹھی بھر اناج جو چکی میں ڈالا جائے؛ (مجازاً) گفتگو۔

محاورہ: **گال بجانا** منہ سے بم بم کی آواز نکالنا۔

**گال پنّی** جھڑکنا؛ بکواس کرنا؛ شیخی بھگارنا۔

محاورہ: **گال پنّی کرنا** جھڑکنا، تنبیہ کرنا۔

محاورہ: **گال پچک جانا** دُبلا ہو جانا، کمزوری کے باعث گالوں کی کھال کا اندر کی طرف دَب جانا۔

محاورہ: **گال پر گال چڑھنا** موٹاپے کی وجہ سے گالوں کا پھول جانا، بہت موٹا تازہ ہو جانا۔

محاورہ: **گال پر گال رکھنا** پیار کرنا۔

محاورہ: **گال پھلانا** گالوں میں ہوا بھر کر اُبھارنا؛ غصہ کرنا، ناراض ہونا، رنجیدہ ہونا، روٹھنا۔

محاورہ: **گال توڑنا** رخسار پر دانت مارنا، زبردستی بوسہ لینا؛ نقصان پہنچانا، رُسوا کرنا۔

محاورہ: **گال چھونا** ہاتھوں سے گالوں کو مَس کرنا۔

محاورہ: **گال سُجانا** ناراض ہونا، خفا ہونا، روٹھ جانا۔

**گال سوجنا** کیڑے مکوڑے کے کاٹنے یا پھنسی وغیرہ سے گالوں کا پھول جانا؛ تھپّڑ لگنے سے رخسار کا متورم ہونا؛ غصہ ہونا۔

محاورہ: **گال سے گال جدا نہ ہونا** وصل میں ہم آغوش ہونا۔

کہاوت: **گال کا جیتے، گالی کا ہارے** بھلے مانس آدمی کا زبان دراز کے سامنے خاموش رہنا ہی بہتر ہے۔

محاورہ: **گال کلنا** ہاتھ کو گال پر پھیرنا۔

محاورہ: **گال میں چاول بھرنا** بڑا بول بولنا، جو شخص ڈینگیں مارے یا طنز کرے تو اُس کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گال والا جیتے، مال والا ہارے** باتیں بنانے والا فائدہ میں رہتا ہے، مال والا نقصان میں۔ زبان دراز کے آگے بھلا مانس چپ رہتا ہے۔

**گالا** اند،ف۔ دھنکی ہوئی روئی کا تھوڑا سا جز، ٹکڑا یا پہل۔

محاورہ: **گالا گالا کرنا** نرم و ملائم کر دینا، بے ضرر و حقیر بنا دینا۔

**گالم گلوچ** زبرل، جزم م، زبرگ، وج۔امث۔ دُشنام دہی، فحش کلامی، گالیاں، بدکلامی۔

محاورہ: **گالم گلوچ کرنا** گالیاں بکنا، بدکلامی کرنا، فُحش کلامی کرنا۔

محاورہ: **گالم گلوچ ہونا** رک: **گالم گلوچ کرنا** جس کا یہ لازم ہے؛ لڑائی جھگڑا ہونا، تو تکار ہونا۔

**گالو** ومع۔صف۔اند۔ باتونی، بکواسی، فضول گفتگو کرنے والا۔

**گالوں** جمع۔اند۔گال (رک) کی جمع۔

محاورہ: **گالوں پر جھریاں ہونا** بڑھاپے کی وجہ سے رخساروں کا لٹک جانا اور اُن پر شکنیں نمودار ہونا۔

محاورہ: **گالوں میں چاول بھرے ہونا** طنزیہ باتیں کرنا، ڈینگیں مارنا؛ بولنے سے گریز کرنا۔

کہاوت: **گالوں میں چاول بھرے ہیں، چبا چبا کر باتیں کرتا ہے** صاحب مقدور ہے اِس لیے ایسی باتیں کرتا ہے۔

**گالی** امث۔ گندے بول جو کسی کو ذلیل کرنے یا اُس پر غصہ اُتارنے کے لیے بولے جائیں۔ دُشنام، بدکلامی۔

کہاوت: **گالی اور ترکاری کھانے کے واسطے ہیں** جب کوئی متحمل یا بزدلی کے باعث گالی کا جواب نہ دے تو مذاقاً کہتے ہیں کہ گالی کھانے کے لیے ہی ہوتی ہے۔

فعل مرکب: **گالی بکنا** کسی کو برا بھلا کہنا، بدزبانی کرنا۔

محاورہ: **گالی چٹخنا** ایک دوسرے کو گالی دینا، اَخلاق سے گری ہوئی باتیں کرنا۔

محاورہ: **گالی چڑھانا** ایسا کلمہ کہنا جس سے سسرال کا کوئی فرضی رشتہ قائم ہوتا ہو جیسے بغیر رشتہ قائم ہوئے کسی کو ساس یا سسر کہنا۔

محاورہ: **گالی چڑھنا** لڑکی کا رشتہ کسی خاندان میں طے ہونا۔

فعل مرکب: **گالی دینا** بُری بات کہنا، اَخلاق سے گری ہوئی بات کہنا، بدزبانی کرنا، دُشنام طرازی کرنا۔

کہاوت: **گالی دیے سے گنگا بولی/گونگا بولے** بری بات کوئی برداشت نہیں کرتا، اس لیے جواب دینے پر مجبور ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **گالی کھانا** کسی کے منہ سے بری یا فحش بات سننا۔

**گالی گفتار** باہمی بدزبانی، آپس میں تند و تیز بداَخلاقی باتیں۔

**گالی گلوچ** (ولین) متواتر گالیاں دینا یا ایک دوسرے کو گالیاں دینا؛ گالی گفتار، بدکلامی، دُشنام طرازی، فُحش کلامی۔ نیز **گالی گلوچ**۔

**گالے** جمع۔اند۔گالا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **گالے تریں پتھر ڈوبیں** نیک کامیاب ہوتے ہیں اور بد ناکام۔

کہاوت: **گالے ڈوبیں، پتھر تریں** اُلٹا زمانہ ہے شریف خوار ہوتے ہیں اور شریروں کی عزت ہے۔

**گالیاں** جمع۔امث۔ گالی (رک) کی جمع؛ شادی کے موقع پر گایا جانے والا ایک گیت جس میں سمدھیانے والوں کے لیے ہلکی پھلکی گالیاں نظم ہوں اور جو صرف

تفریحِ طبع کے لیے گایا جائے۔

فعل مرکب: **گالیاں بکنا** بدزبانی کرنا، فحش باتیں کرنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **گالیاں پانا** برا بھلا سننا۔

محاورہ: **گالیاں ٹکانا** گالیاں سنانا، برا بھلا کہنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **گالیاں داغنا** برا بھلا کہنا، فحش زبان میں گالیاں دینا۔

فعل مرکب: **گالیاں دینا** برا بھلا کہنا، بدزبانی کرنا۔

محاورہ: **گالیاں سر مکھ سنانا** روبرو گالیاں دینا، منہ پر برا بھلا کہنا۔

محاورہ: **گالیاں سنانا** بدکلامی کرنا، بدزبانی کرنا؛ سخت سست کہنا، فحش زبانی کرنا۔

**گالیاں سُہالیاں** (پیش س) اپنے پیاروں کا معشوقوں کے منہ سے نکلنے والی گالیاں جن پر غصہ آنے کے بجائے پیار آتا ہے۔

محاورہ: **گالیاں کھانا** اپنے خلاف فحش باتیں سننا، برا بھلا سننا۔

محاورہ: **گالیاں گانا** شادی بیاہ کے موقع پر انعام لینے کے لیے میراثیوں کا وہ گیت جس میں وہ سمدھیانے کو ہلکی پھلکی گالیاں دیتے ہیں۔

محاورہ: **گالیاں گھڑ گھڑ کے دینا** نئی نئی گالیاں تراشنا، نئی نئی گالیاں دینا؛ فحش اور غلیظ گالیاں دینا۔

**گالیوں** جمع۔امث۔گالی (رک) کی جمع۔

محاورہ: **گالیوں پر اُتر آنا** بدزبانی کرنے لگنا، بُرا بھلا کہنے لگنا۔

محاورہ: **گالیوں پر زبان کھلنا** بدزبانی کرنے لگنا، گالیاں دینے لگنا، گفتگو میں اس قدر تندی آ جانا کہ گالیاں بکنے لگنا۔

محاورہ: **گالیوں کا جھاڑ باندھنا** لگا تار گالیاں دیے جانا۔

**گام** (۱) اند، ف۔ قدم، پاؤں؛ ایک قدم کا فاصلہ؛ گھوڑے کی ایک مخصوص چال۔

محاورہ: **گام اُٹھانا** جلدی چلنا، جلدی جلدی قدم رکھنا۔

محاورہ: **گام اُٹھنا** پاؤں آگے بڑھانا، قدم اُٹھانا، چلنا۔

**گام بہ گام** قدم بہ قدم، ہر قدم پر۔

محاورہ: **گام رکھنا** قدم رکھنا، چلنا، عمل کرنا۔

**گام زن** (زبرز) قدم رکھنے والا، چلنے والا۔ نیز **گامزن**۔

فعل مرکب: **گام زن ہونا** رواں ہونا، قدم بڑھانا۔

**گام زنی** قدم رکھنا، چلنا۔

**گام سنج** اعتماد کے ساتھ قدم رکھنے والا۔

**گام فرسا** چلنے والا، تیز تیز قدم اُٹھانے والا۔

**گام فرسائی** پاؤں کو زحمت دینا، چل کر آنا۔

**گام** (۲) اند، ہ۔ گاؤں، دیہہ، قصبہ، قریہ۔

**گامچی** زیرم۔امث، ف۔ گھوڑے کے سُم کے قریب کا حصہ، ٹخنے اور سُم کا درمیانی حصہ۔

**گاں** ۔لاحقہ، ف۔ مرکبات میں استعمال کیا جاتا ہے اور ولا، صاحب کے معنی دیتا ہے جیسے شایگاں، عدد کے تعین کے لیے دوگاں۔ کسی حرف کے آخر میں ہائے مختفی ہو تو جمع کے صیغے کے لیے بھی استعمال کیا جاتا ہے جیسے بندہ کی جمع بندگاں، خواجگاں۔

**گانا** فعل متعدی۔ منہ سے سُریلی آواز نکالنا، نغمہ سرائی کرنا، لہکنا، نغمہ، سرود؛ اپنی بات کہے جانا۔

کہاوت: **گانا اُتم، بجانا مدھم** ساز کی آواز گانے والے کی آواز سے نسبتاً کم رکھی جاتی ہے؛ گانا ساز بجانے سے بہتر ہے۔

**گانا بجانا** نغمہ یا راگ گانا اور ساتھ ساز بجانا یا بجایا جانا؛ گیت اور موسیقی، راگ رنگ۔

کہاوت: **گانا اور رونا کس کو نہیں آتا** خوشی اور غمی سے سب متاثر ہوتے ہیں۔

کہاوت: **گانا نہ بجانا، پاد پاد کے رجھانا** کام کوئی نہ کرنا محض باتوں سے خوش کرنا۔

**گانٹھ** ن غنہ۔امث، ہ۔ گرہ؛ ڈاب، جوڑ، بند، عقدہ؛ گٹھڑ، گٹھا، بنڈل؛ سختی، کڑا پن جو کسی نرم چیز میں محسوس ہو؛ کپڑے کا تھان؛ اَن بن، عداوت، کشیدگی۔

محاورہ: **گانٹھ اُکھڑنا** جوڑ ہل جانا۔

فعل مرکب، محاورہ: **گانٹھ باندھنا** گرہ لگانا؛ یاد رکھنا، خیال رکھنا، قبضے میں لینا؛ عقد باندھنا، نکاح کرنا، بیاہ کرنا۔

محاورہ: **گانٹھ پڑ جانا** گرہ لگ جانا، رکاوٹ پیدا ہونا؛ ان بن ہونا، دشمنی ہونا، تعلقات میں خرابی آ جانا، رنجش پیدا ہو جانا۔

کہاوت: **گانٹھ جدا گھر سا جھلا، کنبہ بارہ بانٹ** جس گھر میں کمائی تو الگ الگ رکھی جائے لیکن گھر میں سب اکٹھے رہیں تو اتفاق نہیں رہتا۔

محاورہ: **گانٹھ جوڑنا** بیاہ کرنا، عقد باندھنا۔

محاورہ: **گانٹھ چڑھنا** ناف چڑھنا۔

محاورہ: **گانٹھ دینا** گرہ لگانا، کسی چیز کو گرہ دے کر باندھنا۔

محاورہ: **گانٹھ سرکنا** ناف پڑنا۔

محاورہ: **گانٹھ سے جانا** ذاتی نقصان ہو جانا، اپنی جیب سے قیمتی اشیا یا رقم کا نکل جانا۔

**گانٹھ کا** ذاتی، اپنا۔

**گانٹھ کا پورا** دولت مند، مالدار، امیر آدمی۔

کہاوت: **گانٹھ کا پورا، آنکھ اندھا** بیوقوف مال دار جس سے آسانی سے رقم اینٹھی جا سکے۔ نیز **گانٹھ کا پورا مت کا ہینا۔**

**گانٹھ کا پیسہ** ذاتی پیسہ، اپنا مال۔

محاورہ: **گانٹھ کاٹنا** مال مارنا، جیب کترنا، اصل قیمت سے زیادہ لینا، نہایت گراں بیچنا۔

کہاوت: **گانٹھ کا دیجیے پر عقل کا نہ دیجیے** رقم دے دے مگر نصیحت نہ کرے۔

کہاوت: **گانٹھ کا دے دے پر بیچ میں نہ پڑے** ضامن بننے سے کچھ دے دینا بہتر ہے۔

کہاوت: **گانٹھ کا دینا اور لڑائی مول لینا** اپنا نقصان کر کے جھگڑا کرنا۔ قرض دینا گویا جھگڑا پیدا کرتا ہے۔

محاورہ: **گانٹھ کا کھونا** اپنا مال ضائع کرنا، ذاتی روپیہ برباد کرنا، نقصان اُٹھانا۔

محاورہ: **گانٹھ کٹنا** جیب کتری جانا، جیب سے رقم کا چوری ہونا، ٹھگا جانا۔

**گانٹھ کر** تاک کر، نشانہ باندھ کر، پوری طرح قبضے میں لے کر۔

محاورہ: **گانٹھ کرنا** اپنی جیب میں رکھنا، جمع کرنا، جوڑنا۔

کہاوت: **گانٹھ کھلے نہ، بہریا ڈبرس** بُرے خاوند کی بیوی کو طلاق نہ ہو تو ڈوب جاتی ہے۔

محاورہ: فعل مرکب: **گانٹھ کھولنا** گرہ کھولنا؛ جیب سے نقدی خرچ کرنا، خوب دل کھول کر خرچ کرنا؛ دل سے کینہ ختم کرنا۔

**گانٹھ گٹھیلا** (زبرگ، ی) عیب دار، وہ چیز جس میں بہت سی گرہیں (گلی) ہو۔

**گانٹھ گرہ** کیسہ، جیب؛ روپیہ، رقم، سرمایہ۔

کہاوت: **گانٹھ گرہ میں پیسہ نہیں بانکے پور کی سیر** روپے پیسے کے بغیر حوصلہ مندی، مفلسی میں شوقین مزاجی۔

**گانٹھ گرہ میں کچھ نہیں** انتہائی مفلس ہیں، کنگال ہے۔

کہاوت: **گانٹھ گرہ میں کوڑی نہیں گٹے والے ہوت** جیب خالی ہے مگر شیخی بگھارتے ہیں۔

محاورہ: **گانٹھ گرہ میں ہونا** جیب میں پیسے ہونا، مالدار ہونا، نقدی پاس ہونا۔

محاورہ: **گانٹھ لینا** قبضے میں کر لینا، قابو میں کرنا؛ ہم خیال بنانا، کسی کو ساتھ ملا لینا۔

محاورہ: **گانٹھ میں باندھنا** اپنی جیب میں ڈالنا، قبضے میں کرنا؛ عبرت حاصل کرنا، نصیحت کی بات یاد رکھنا۔

محاورہ: **گانٹھ میں پیسہ نہ رہنا** سب خرچ ہو جانا، پاس کچھ بھی نہ رہنا؛ کنگال ہو جانا۔

کہاوت: **گانٹھ میں پیسہ نہیں بانکے پور کی سیر** روپے پیسے کے بغیر حوصلہ مندی، مفلسی میں شوقین مزاجی۔

کہاوت: **گانٹھ میں پیسہ نہیں پُتریا کو دیکھ روائی آئے** (زبرپ، پیش ت) شادی کرنے کو جی چاہتا ہے، مگر پاس پیسہ نہیں۔ ایسے کام کی خواہش کرنا جس کے وسائل نہ ہوں۔ (پاتریا، رنڈی کو کہتے ہیں)۔

کہاوت: **گانٹھ میں دام تو سب کریں سلام** پیسہ پاس ہو تو سب عزت کرتے ہیں، امیر آدمی کی ہر جگہ آؤ بھگت کی جاتی ہے۔

محاورہ: **گانٹھ میں زر باندھ کے رکھنا** روپے پیسے کو بہت سنبھال سنبھال کر رکھنا، دولت بچا بچا کر خرچ کرنا۔

محاورہ: **گانٹھ میں زر ہونا** نقدی پاس ہونا، مال دار ہونا، صاحب ثروت ہونا، پیسہ پلے ہونا۔

محاورہ: **گانٹھ میں کر لینا** گرہ میں باندھ لینا، یاد رکھنا۔

کہاوت: **گانٹھ میں زر ہے تو نر ہے نہیں تو خر ہے** دولت ہو آدمی سب پر غالب ہے ورنہ گدھے سے بھی بدتر ہے۔

کہاوت: **گانٹھ میں نہ گرہ میں جونپور کا بھاڑا** روپیہ پیسہ نہ ہوتے ہوئے بھی حوصلہ مندی؛ مفلسی میں شوقین مزاجی۔

محاورہ: **گانٹھ میں ہونا** قبضے میں ہونا، پاس ہونا۔

کہاوت: **گانٹھ نہ مٹھی پھڑ پھڑاتی اُٹھی** پاس کچھ نہیں لیکن خرچ کرنے کو بہت جی چاہتا ہے۔

**گانٹھا** ن مغ۔ امذ۔ لکڑی کا گرہ دار حصہ، پور، بھس کے ڈنٹھل۔

**گانٹھنا** ن غنہ، جزم ٹھ۔ فعل متعدی۔ گرہ دینا، ٹانکے لگانا، کسنا، باندھنا؛ پھانسنا، کسی کو ہموار یا موافق کرنا، ہم خیال کرنا؛ سازش کرنا؛ جوتا سینا، پیوند لگانا۔

**گانجا** ن مغ۔ امذ، ہ۔ بھنگ سے ملتا ایک پودا جس کے پتوں کی رطوبت کو جما کر چرس بنائی جاتی ہے۔

**گانجنا** ن غنہ، جزم ج۔ فعل متعدی۔ بدتمیزی سے کپڑوں کی تہیں جوڑ کر خراب کرنا؛ جمع کرنا، اکٹھا کرنا، یکجا کرنا؛ ڈھیر لگانا، ذخیرہ کرنا۔ نیز **گانجھنا**۔

**گاندھرو** جزم ن، زبر دھ، جزم ر، جزم و۔ صف۔ قدیم گندھارا دیس سے تعلق رکھنے والا۔ نیز رک: **گندھرو**۔

**گانڈ** ن مغ۔ است، ہ۔ جسم میں وہ سوراخ جہاں سے پاخانہ خارج ہوتا ہے مقعد، کون؛ پیندی، تلا، نچلا حصہ۔ بیر، سیب وغیرہ پھلوں کا وہ گڑھا جہاں تنکا یا ڈنڈی جڑی ہوتی ہے۔ نیز **گانڑ** (بازاری)۔

**گانڈا** ن مغ۔ امذ۔ گنا، نیشکر۔

**گانڈل** ن مغ، زبرڈ۔ سرسوں کا ڈنٹھل جو ساگ کی طرح پکایا جاتا ہے۔

**گانسا** ن مغ۔اند، ہ۔ جسم کا وہ حصہ جو انگلیوں اور انگوٹھوں کے درمیان ہوتا ہے، زاویہ، گھائی۔

**گانسنا** ن غنہ، جزم س۔فعل متعدی۔ گھیرنا، احاطہ کرنا؛ پھنسانا، جکڑنا۔

**گانسی** ن مغ۔امث، ہ۔ تیر میں لگایا جانے والا لوہے کا پھل، تیر کی انی۔

**گانکن** ن غنہ، زبرگ۔امث۔ بند منہ کی پھنسی، دنبل۔

**گانو** ن مغ، ومع۔اند۔ رک: **گاؤں** جو زیادہ مستعمل ہے۔

**گانے** ۔جمع، اند۔ بہت سے گیت، نغمے۔

کہاوت: **گانے والے کا منہ نہیں رہتا اور ناچنے والے کا پیر نہیں رہتا** جو جس فن کا ماہر ہو وہ اُس کا اظہار کر کے رہتا ہے، عادت چھپائے نہیں چھپتی؛ محنتی آدمی بیکار نہیں رہتا۔

**گاؤ (۱)** وج۔امث، اند، ف۔ گائے، بیل۔ نیز **گاو** (ومع)۔

**گاؤپرواری** موٹا تازہ گھر کا پلا ہوا بیل۔

**گاؤپیکر** بیل کا ڈیل ڈول رکھنے والا۔

**گاؤخورد** (ومعدولہ) ضائع، برباد، نابود؛ بڑا گدھا، بہت بیوقوف۔

محاورہ: **گاؤخورد کرنا** ضائع کرنا، ختم کرنا۔

**گاؤدل** بے وقوف، غبی، کند ذہن۔

**گاؤدم** مخروطی شکل کا۔

**گاؤدیدہ** (ی، زبرد) ایک قسم کی گول خمیری روغنی روٹی، اسی طرح کی لبوتری روٹی گاؤزبان کہلاتی تھی۔

**گاؤزبان** ایک مشہور دوا جس کے پتوں پر گائے کی زبان کی طرح کا اُبھار ہوتا ہے؛ لبوترے پراٹھے کی ایک قسم۔

**گاؤزمین** ہندوؤں کے عقیدے کے مطابق وہ گائے جس کے سینگوں پر زمین کھڑی ہے اور جب وہ تھک جاتی ہے تو سینگ بدلتی ہے جس کی وجہ سے بھونچال آتا ہے۔

**گاؤزور** طاقت ور، سینہ زور؛ وہ شخص جو بہت طاقتور ہو لیکن داؤ پیچ سے واقفیت نہ رکھتا ہو۔

**گاؤزوری** طاقت آزمائی، شہ زوری۔

محاورہ: **گاؤزوری کرنا** گائے کی سی طاقت دکھانا، بہت زور کرنا۔

**گاؤسار** فریدوں کا گرز جو گائے کی سر کی طرح تھا۔

**گاؤشانہ** وہ گھوڑا جس کی گردن زیادہ لمبی نہ ہو۔

**گاؤکوہان** وہ گھوڑا جس کا منہ اُٹھا ہوا ہو جو گھوڑوں کے عیب میں شمار کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **گاؤ گاہ گاہ، ماہی ہر ماہ، بُز ہر پگاہ** طبیبوں کا قول ہے کہ گائے کا گوشت کبھی کبھی، مچھلی مہینے میں ایک بار اور بکری کا گوشت ہر روز کھانا چاہیے۔

**گاؤمیش** بھینس۔

**گاؤ (۲)** وج۔امث، اند، ہ۔ **گول** (رک) کی مغیرہ حالت سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔

**گاؤتکیہ** بڑا سا تکیہ جس سے ٹیک لگا کر بیٹھا جاتا ہے۔

**گاؤدم** وہ شکل یا چیز جو ایک سرے سے موٹی اور دوسرے سرے سے بتدریج پتلی ہو، لبوتری؛ ایک باجے کا نام، بگل، نرسنگھا۔

**گاؤدوش** (وج) وہ برتن جس میں دودھ دوہا جائے۔

**گاؤدیدہ** نان یا کلیچے کی طرح کی تنور میں پکائی جانے والی بیضوی شکل کی خستہ روٹی؛ بڑی آنکھوں والا، خوبصورت۔

**گاؤ (۳)** وج۔اند۔ **گانا** (رک) سے امر۔

کہاوت: **گاؤ بجاؤ میاں کے وہی نہیں** کچھ ہی کہو وہ اس کا اہل ہی نہیں؛ بہت ہی پست ہمت ہے لاکھ کہو سنو اُس پر اثر ہی نہیں ہوتا۔

مقولہ: **گاؤ بجاؤ میاں کے لولو ہی نہیں** لاکھ کہو سنو اس پر کچھ اثر ہی نہیں ہوتا ہے۔

کہاوت: **گاؤ یا بجاؤ میاں ہلکے ہی نہیں ہوتے** جس شخص کا غصہ کسی طرح بھی ختم نہ ہو یا جس پر کوئی نصیحت اثر نہ کرے اُس کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گاؤں نا گاؤں تو برہا گاؤں** اوّل تو گاؤں گا ہی نہیں اگر گاؤں گا تو ہجر کا گیت۔ اوّل تو کوئی کام نہیں کرتا اور اگر کرتا ہے تو نقصان دہ۔

**گاؤدی** وج۔صف۔ احمق، بے شعور، بے وقوف۔

**گاؤگھپ** زبرگھ۔صف۔ کھاؤ، اڑاؤ، لوگوں کا مال کھا جانے والا، فریبی، دغا باز۔

**گاؤں** ن غنہ۔اند۔ دیہاتی بستی، دیہہ۔ نیز **گانو** (ن غنہ)۔

**گاؤں اَستھان** گاؤں کی آبادی کی جگہ چاہے آباد ہو یا غیر آباد۔

کہاوت: **گاؤں اور کا، ناؤ اور کا** چیز کسی کی اور نام کسی کا۔ بیگانی چیز سے اپنی شہرت۔

کہاوت: **گاؤں بستے بھوتنے، شہر بستے دیو** گاؤں میں بھتنے بستے ہیں اور شہر میں دیو۔ گنوار لڑتے جھگڑتے رہتے ہیں، مگر شہر والے تحمل سے رہتے ہیں۔

کہاوت: **گاؤں بھاگے، پکھیا لاگے** فصل پکی ہے اور گاؤں والے غیر حاضر ہیں ضرورت کے وقت کوئی موجود نہیں۔

کہاوت: گاؤں تمھارا، ناوں ہمارا خرچ کسی کا شہرت کسی کی۔

گاؤں خرچ وہ خرچ جو نمبردار کو مالگزاری اکٹھی کرنے یا کسی اور وجہ سے گاؤں کے سلسلے میں خرچ کرنا پڑے۔

کہاوت: گاؤں ڈوبا جائے، سوانے کے لڑائی زمیندار فضول جھگڑوں میں پڑے رہتے ہیں اور گاؤں برباد ہوتا ہے۔ (سوانا= حد بندی)۔

کہاوت: گاؤں کا جوگی جوگنا، اَن گاؤں کا سِدھ وطن میں انسان کی قدر نہیں ہوتی، باہر قدر رہوتی ہے۔ اپنی چیز کی قدر نہیں ہوتی، پرائی چیز کی قدر ہوتی ہے۔

کہاوت: گاؤں کے گنویرے، منہ میں خاک پیٹ میں ڈھیلے گاؤں کے لوگ غریب ہوتے ہیں۔

گاؤں گنوار (زبرگ، ن مغ) اناڑی، اُجڈ، بدتہذیب۔

کہاوت: گاؤں گیا سوتا جاگے جس طرح سوئے ہوئے کے متعلق معلوم نہیں کب جاگے گا، اسی طرح سفر پر گئے ہوئے کے متعلق بھی معلوم نہیں ہوتا کہ کب واپس آئے گا۔ مراد: غفلت کی نیند سے ہے کہ گاؤں ڈوب جائے تب بھی جاگے کہ نہ جاگے۔

کہاوت: گاؤں گئے کی بات ہے جب تک جا کر دیکھ نہ لیں یقین نہیں آتا۔

کہاوت: گاؤں مرا بلا سے، ہاتھی تو دیکھا ذرا سے نفع یا شوق کے لیے بڑے نقصان کی پروا نہیں ہے۔

کہاوت: گاؤں پڑی مری، اپنی اپنی سب کو پڑی مصیبت کے وقت کوئی کسی کی مدد نہیں کرتا، سب کو اپنی اپنی پڑی ہوتی ہے۔ (مری= وبا)۔

کہاوت: گاؤں میں دھوبی کا (لڑکا) چھیل دھوبی کا لڑکا گاؤں میں خوش پوش ہوتا ہے، کیونکہ اُس کے اپنے کپڑے اُجلے ہوتے ہیں۔

کہاوت: گاؤں میں گھر، نہ جنگل میں کھیتی بالکل نادار ہے، کچھ پاس نہیں ہے۔

کہاوت: گاؤں، ناؤں، ٹھاؤں گاؤں، نام اور مقام سے انسان کی شناخت ہوتی ہے؛ اپنا نام پتہ بتاؤ۔

گاہ (۱) اسث ،ف۔ جگہ، مقام، مثلاً: سیرگاہ، سجدہ گاہ؛ وقت، باری، ہنگام، مثلاً: سحرگاہ۔

گاہ (۲) متعلق فعل۔ کبھی، کسی وقت، بعض وقت۔

گاہ گاہ کبھی کبھی، وقت بے وقت۔ نیز گاہ بیگاہ۔

گاہے کسی وقت، کبھی، ایک بار۔

گاہک زبرہ۔ اند، ف۔ خریدار، مول لینے والا۔

کہاوت: گاہک اور موت کا ٹھیک پتا نہیں کب آئے گاہک اور موت کسی بھی وقت آ سکتے ہیں اِس لیے ہر وقت تیار رہنا چاہیے۔

محاورہ: گاہک پٹنا سودا بکنا، خرید و فروخت کا معاملہ طے پانا۔

گاہنا جزم ہ۔ فعل متعدی، ہ۔ اناج کو روند کر بھوسا الگ کرنا۔

گاہے متعلق فعل، ف۔ کبھی، کسی وقت۔

گاہے بگاہے کبھی کبھی، بعض اوقات۔ نیز گاہے گاہے۔

گائے امث۔ مادہ گاؤ، بقرہ، گئو، گیا؛ (مجازاً) بے زبان، سیدھا سادہ۔

کہاوت: گائے جنے بیل کی دُم پھٹے سخی دے اور حاسد کو صدمہ ہو۔

کہاوت: گائے جب دوب سے دوستی کرے کیا کھائے دوسروں کا لحاظ کرنے والا نقصان اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: گائے کا (بچہ) بھینس تلے، بھینس کا (بچہ) گائے تلے اِدھر کی چیز اُدھر، اُدھر کی چیز اِدھر۔

کہاوت: گائے کا دودھ، سو مائے کا دودھ گائے کا دودھ ماں کے دودھ کی مانند مفید ہوتا ہے۔

محاورہ: گائے کرنا کسی بزرگ کی فاتحہ، صدقہ یا عیدِ قربان پر گائے ذبح کرنا۔

کہاوت: گائے کو اپنے سینگ بھاری نہیں ہوتے اپنی چیز خود کو کبھی بھی ناگوار نہیں گزرتی؛ انسان کو اپنے اہل و عیال بوجھ محسوس نہیں ہوتے۔

محاورہ: گائے کی طرح کانپنا بہت زیادہ ڈرنا، خوف کی وجہ سے کانپنا۔

کہاوت: گائے گو کھائے گی اور کنواری بیٹی بر مانگے گی نئے زمانے کے متعلق کہا جاتا ہے کہ انتہائی خراب وقت آ گیا ہے، نہایت بے شرمی کا زمانہ ہے کہ کنواری بیٹی اپنے منہ سے اپنی شادی کی بات کرتی ہے۔

کہاوت: گائے نہ آوے، بچھوے لاج اپنی اولاد چاہے کیسی بدشکل ہو بری معلوم نہیں ہوتی۔

کہاوت: گائے نہ بچھی، نیند آوے اچھی جس کے پاس کچھ نہ ہو اُسے کچھ فکر نہیں ہوتی۔

کہاوت: گائے نہ ہو تو بیل دوہو جس طرح بھی ممکن ہو گزارا کرنا چاہیے۔

گائیدن ی، زبرد۔ فعل متعدی، ف۔ جماع کرنا، زنا کرنا۔

گائیدہ ی، زبرد۔ اسث، ف۔ ثیبہ، کنواری کی ضد، وہ لڑکی جو باکرہ نہ ہو، ایسی لڑکی جس نے شادی سے پہلے زنا کرایا ہو۔ نیز گاہیدہ۔ ہزار گائیدہ ہزاروں کی جھٹیل۔

گائیڈ ی۔ اند۔ راہنما، راہبر؛ سیاحوں کو سیر کرانے والا؛ وہ کتاب جس میں کسی

معاملے یا مشکل کا حل ہو۔ انگریزی: Guide۔

**گایتری** زبری، جزم ت۔ صف۔ اند، س۔ ویدوں کا ایک چھند یا بحر جس میں ۲۴ ماترائیں ہوتی ہیں۔ اِس چھند میں باندھا ہوا کلام یا گیت؛ ایک مقدس ویدک منتر یا اشلوک جس کا ورد کرنا بڑی اہم عبادت سمجھی جاتی ہے۔

**گایک** زبری۔ اند، س۔ گانے والا، ڈوم۔

**گایکہ** (امث) گانے والی، ڈومنی، مطربہ؛ موسیقارہ۔

**گایکی** موسیقی، گانا؛ گانے کا کوئی خاص انداز یا مکتبِ فن۔

## گ۔ب

**گبد** زبرگ، زبرب۔ صف، ہ۔ بیوقوف، احمق، کم عقل، گاؤدی۔

**گبدو** زبرگ، جزم ب، ومع۔ صف، ہ۔ موٹا تازہ، عموماً بچے کے لیے مستعمل جو صحت مند ہو۔ نیز **بغدو، بگدو**۔

**گبدی** زبرگ، زبرب، شدد۔ صف، ہ۔ رک: **گبد**۔

**گبر** زبرگ، جزم ب۔ اسم جنس، نیز اند۔ آتش پرست قوم یا اُس کا کوئی فرد۔

**گبر** زبرگ، شدزبرب۔ اند، ہ۔ بھاری بھرکم، لحیم شحیم؛ مغرور، متکبر؛ بیش بہا، قیمتی؛ مالدار، دولت مند، امیر، صاحبِ ثروت۔

**گبرگبر** زبرگ، زبرب۔ اند۔ نقلِ صوت۔ کسی شے کو نگلتے وقت پیدا ہونے والی آواز۔

**گبرو** زبرگ، جزم ب، ومع۔ صف، ہ۔ وہ جوان جس کی ابھی داڑھی پوری طرح نہ نکلی ہو؛ نوجوان۔

**گبرو جوان** خوبصورت نوجوان، وجیہ مرد۔

کہاوت: **گبرو جوان، بڑی آن بان** خوبصورت اور وجیہ آدمی کی بہت شان ہوتی ہے۔

**گبرون** زبرگ، جزم ب، ومع۔ امث، ہ۔ ایک قسم کا موٹا گرم سوتی کپڑا جس کے عموماً مردانہ کُرتے پاجامے بنائے جاتے ہیں۔

**گبھا** زبرگ، شد بھ۔ اند، ہ۔ روئی بھرا ہوا، نرم گدا۔

**گبھانا** پیش گ۔ فعل متعدی، ہ۔ چبھونا، گھونپنا، آنکس لگانا۔

**گبھیلا** پیش گ، ی۔ صف، ہ۔ سخت شے، سُدا؛ سخت پاخانہ کی گولی۔

**گبھیلن** زبرگ، ی، زبرل۔ امث، ہ۔ رحم کی وجہ سے پیدا ہونے والی محبت؛ ماں کی محبت۔

## گ۔پ

**گپ** زبرگ۔ امث، ہ۔ ہلکی پھلکی گفتگو؛ بے اصل بات، افواہ؛ شیخی، ڈینگ، مبالغہ آمیز بات۔

محاورہ: **گپ اُڑانا** جھوٹی خبر مشہور کرنا، فضول بات کہنا۔

**گپ باز** بے پرکی اُڑانے والا، فضول باتیں کرنے والا، افواہیں پھیلانے والا۔ نیز **گپ زن**۔

محاورہ: **گپ ٹھونکنا** جھوٹی خبر مشہور کرنا، فضول باتیں کرنا؛ ہنسی مذاق کی باتیں کرنا۔

مرکب مع تابع: **گپ شپ** اِدھر اُدھر کی باتیں جو بے تکلفانہ طور پر تفریحاً کی جائیں۔

محاورہ: **گپ شپ لگانا** دل لگی کی باتیں کرنا، ہنسی مذاق کی باتیں کرنا۔

محاورہ: **گپ مارنا / ہانکنا** شیخی بگھارنا، ڈینگ مارنا، جھوٹ کہنا۔

**گُپ** پیش گ۔ صف، ہ۔ خاموش، مخفی، چھپا ہوا۔

**گُپ چُپ** دم بخود، بالکل خاموش۔

**گپ چپ کی پہیلی** وہ پہیلی جو اشاروں سے بتائی جائے۔

**گپ چپ کے لڈو / مٹھائی** اُس کے متعلق کہا جاتا ہے جو بالکل خاموش رہے۔

**گپا** زبرگ، شدپ۔ اند، ہ۔ فریبی، مکار، دغاباز؛ یکسر جھوٹ۔

محاورہ: **گپا کھانا** فریب کھانا، دھوکے میں آنا۔

**گپت** پیش گ، زبرپ۔ صف، ہ۔ مخفی، چھپا ہوا؛ پوشیدہ، نہاں؛ پُراسرار؛ محفوظ، بچا ہوا۔

**گپت آمدنی** وہ آمدنی جو ظاہر نہ ہو، رشوت، بالائی آمدنی۔

**گپت دان** خفیہ طور پر کی جانے والی خیرات۔

محاورہ: **گپت رہنا** چھپا رہنا، نظر نہ آنا۔

محاورہ: **گپت کرنا** چھپانا، پوشیدہ کرنا، مخفی کرنا۔

**گپت مار** ایسی مار جس کا نشان نہ پڑے، اندرونی چوٹ۔

**گپتی** پیش گ، جزم پ۔ امث۔ دستی چھڑی جس کے خول میں سروہی یا سیدھی پتلی تلوار چھپی ہوئی ہوتی ہے؛ حفاظت، بچاؤ؛ چھپانا، پوشیدگی۔

**گچپول** پیش گ، جزم پ، زبرچ، شدزبرو۔ امث، ہ۔ لڑکوں کے ایک کھیل کا نام۔

**گچپول چوتھ** وہ بات جو سمجھ میں نہ آئے، گڈمڈ، گول مول۔

محاورہ: **گچپول چوتھ کرنا** کسی معاملے کو صاف نہ کرنا، خلط ملط کرنا، گڈمڈ کرنا۔

**گپکا** زبرگ، جزم پ۔ اند، ہ۔ وہ لقمہ جو آواز پیدا کرتے ہوئے نگلا جائے؛ وہ رشوت جو ہضم کی جائے؛ کسی شے کو مارنے کی آہستہ سی آواز؛ لپکنا، ہوا میں جاتی گیند کو

پکڑنا۔

فعل متعدی: گپکنا جلدی جلدی نگلنا، آواز کے ساتھ کھانا۔

محاورہ: گپ گپ کھانا اندھادھند کھانا؛ آواز کے ساتھ کھانا۔

گپی زبرگ، شدپ۔ اند، ہ۔ فضول باتیں کرنے والا، بیکار گفتگو کرنے والا؛ جھوٹا؛ شیخی خورا۔

گپھا پیش گ۔ امث، ہ۔ کھوہ، غار؛ خاموش، الگ تھلگ گوشہ۔

محاورہ: گپھا میں بیٹھنا تارک الدنیا ہونا، دُنیا سے کنارہ کش ہونا، چھپ کر بیٹھ جانا، چلہ کشی کرنا۔

گپھا پیش گ، شد پھ۔ اند، ہ۔ پھندنا، ماتھے پر مانگ کے پہلو میں پھولے پھولے، اُبھارے ہوئے بال؛ پھولے، اُبھرے ہوئے ریشے وغیرہ۔

## گ۔ت

گت زبرگ۔ امث، ہ۔ حالت، کیفیت؛ بھیس، وضع قطع؛ درگت، بُری حالت؛ ساز کے سُروں یا طبلے کے ٹھیکوں کی ترتیب یا بندش، ناچنے میں حرکات کی ترتیب، ناچ کا ٹھاٹھ؛ ہندوؤں کے مردے جلانے کی رسم، کریا کرم؛ کوچ، روانگی؛ راستہ، ذریعہ؛ زندگی کا زمانہ (بچپن، جوانی، بڑھاپا)؛ تناسخ، آواگون۔

محاورہ: گت باقی نہ رہنا بری حالت کر دینا، حلیہ بگاڑ دینا۔

محاورہ: گت باندھنا اِنتہائی مہارت اور خوبصورتی سے سازوں کے سُر نکالنا، ساز پرنئے چھیڑنا۔

محاورہ: گت بجانا کسی ساز کی لے چھیڑنا، دھن بجانا، ساز پر راگ سنانا۔

محاورہ: گت بنانا حالت بری کر دینا، مار مار کر حلیہ بگاڑ دینا؛ کسی ساز کے سُروں کو گانے کے بولوں کے ساتھ ہم آہنگ کرنا۔

محاورہ: گت بھرنا ناچتے وقت سولہ اعضا کی حرکت دکھانا، تیز رقص کرنا، رقص کے اُصولوں کے مطابق ناچنا۔

محاورہ: گت چلنا ایک خاص انداز کے ساتھ قدم رکھنا؛ گت پر ناچنا۔

گت کا وضع کا، انداز کا۔

گت کار بنانے والا، ہنرمند۔

محاورہ: گت کرانا پٹوانا، مار مار کر بری حالت کروانا، درگت بنوانا۔

محاورہ: گت کرنا بری حالت کرنا، مارنا پیٹنا، حال خستہ کرنا۔

گت کی وضع کی، انداز کی، ڈھنگ کی۔

محاورہ: گت مت ماری جانا عقل جاتی رہنا، بیوقوف بننا۔

فعل مرکب: گت ناچنا کسی خاص دُھن کے ساتھ رقص کرنا۔

محاورہ: گت ہونا نجات ہونا، مکتی ہونا، بری حالت ہونا؛ بک جانا، خرچ ہو جانا۔

گت پیش گ۔ امث۔ بالوں کی چوٹی، چٹیا۔

گتا زبرگ، شدت۔ اند، ہ۔ کاغذوں کی کئی تہوں کو ملا کر بنایا ہوا موٹے کاغذ کا تختہ، دفتی، پٹھا۔

گتا پیش گ، شدت۔ اند، ہ۔ بیچنے یا مہیا کرنے کی جگہ؛ بیچنے کا پورا حق، ٹھیکہ، اجارہ داری؛ آمدنی کا ٹھیکہ۔ نیز گتہ۔

گتادار ٹھیکے دار، گتے دار، اِجارہ دار۔

گتاگت زبرگ، زبرت۔ امث۔ تیزی سے آنا جانا، گہما گہمی۔

گتانا پیش گ۔ فعل متعدی۔ پرونا؛ اُلجھانا؛ دھاگا لپیٹنا؛ پریشان کرنا؛ مشغول کرنا، تدبیر کرنا۔

گٹکا زبرگ، جزم ت۔ اند۔ پستہ قد شخص، ناٹا، چھوٹے قد کا، بونا۔

گتکا پیش نیز زبرگ، جزم ت۔ اند، ہ۔ پٹا کھیلنے کی لکڑی یا ڈنڈا جو چمڑے سے مڑھا ہوا ہوتا ہے، ڈنڈے یا لکڑی کی تلوار سے کھیلا جانے والا ایک کھیل، گدکا۔

گتکاباز گتکا چلانے والا۔

گتیا زبرگ، زیرت۔ اند، ہ۔ ڈھول یا طبلہ بجانے والا۔

گتیلی زبرگ، ے۔ امث۔ ہاتھی کے پاؤں میں پہنایا جانے والا ایک زیور جس میں چار چھلوں کا باہم جوڑا گیا ہوتا ہے۔

گتھ پیش گ۔ اند۔ گتھنا (رک) کا امر، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: گتھ متھ جانا لڑنے میں ایک دوسرے سے لپٹ جانا۔

گتھانا اُلجھانا، پھنسانا۔

گتھاوٹ پیش گ، زبرو۔ امث۔ سینے پرونے کا عمل، سلائی کے ذریعے ملانا، جوڑنا۔

گتھم گتھا پیش گ، شدز برتھ، جزم م، پیش گھ، شدتھ۔ امث۔ لڑائی کے دوران میں ایک دوسرے سے لپٹ جانے کی کیفیت، آپس میں ملے ہوئے، گڈمڈ۔

محاورہ: گتھم گتھا ہونا بھڑ جانا، چمٹ جانا، لڑتے وقت ایک دوسرے سے لپٹ جانا۔

گتھنا پیش گ، جزم تھ۔ فعل متعدی۔ آپس میں لپٹ جانا، لڑنے کے لیے بھڑنا۔ نیز گتھم گتھا ہونا۔

گتھواں پیش گ، جزم تھ۔ صف، ہ۔ باہم اُلجھا ہوا۔

گتھی پیش گ، شدتھ۔ امث، ہ۔ عقدہ، پیچیدگی، اُلجھن، اُلجھاوا؛ دھاگے، ڈور یا تار وغیرہ کے اُلجھنے سے پڑ جانے والی گرہ۔

محاورہ: گتھی پڑنا سوت کا اُلجھنا، سوت میں گرہ پڑنا؛ معاملے میں اُلجھاؤ پیدا ہونا۔

محاورہ: گتھی سازی کرنا پیچ پیدا کرنا، جھگڑے کھڑے کرنا، اُلجھنیں پیدا کرنا۔

محاورہ: گتھی سلجھانا مشکل آسان کرنا، مسئلے کا حل کرنا؛ عقدہ کھولنا، پڑی ہوئی گرہ کھولنا۔

محاورہ: گتھی ہونا دست و گریبان ہونا، ہاتھا پائی ہونا۔

## گ۔ٹ

گٹ (۱) زبرگ۔اند،ہ۔ گروہ، مجمع، ہجوم۔

محاورہ: گٹ باندھنا گروہ بنانا۔

گٹ پٹ لڑائی یا پیار سے آپس میں گتھنا؛ ڈھیر، انبار؛ خلط ملط، بے ترتیبی، اُلجھیڑا۔

گٹ (۲) زبرگ۔نقلِ صوت،ہ۔ کسی برتن سے پانی کے نکلنے کی آواز؛ کسی شے کے جلدی جلدی پینے کی آواز؛ نگلنے کی آواز۔ نیز غٹ۔

گٹ (۳) زبرگ۔اند،ہ۔ گھاٹ، تالاب یا دریا کا کنارہ۔

گُٹ (۱) پیش گ۔اند۔ کسی کے خلاف متحد ہونے والا لوگوں کا جتھا، گروہ۔

گُٹ (۲) پیش گ۔صف۔ مدہوش، نشے میں دھت۔

گٹا (۱) زبرگ، شدٹ۔اند،ہ۔ چوٹ یا رگڑ کا نشان؛ گوکھرو جو پاؤں یا جسم کے بعض جوڑوں پر کھال میں اُبھر آتے ہیں؛ ٹخنے کی اُبھری ہوئی ہڈی؛ حقے کا وہ حصہ جو نیچے میں پھنستا ہے؛ بہت زیادہ سجدے کرنے سے ماتھے پر پڑ جانے والا نشان (عام: محراب)؛ الماس یا زمرد کا ایک ٹکڑا؛ روک، ڈاٹ، بندش، ڈھکن۔

محاورہ: گٹا بٹھلانا ٹخنے کی اُتری ہوئی ہڈی یا جوڑ کو درست کرنا۔

گٹا (۲) زبرگ، شدٹ۔اند،ہ۔ گھوڑے کی بیماری جس میں اُس کے جسم پر پھوڑا نکل آتا ہے، جس سے خون رستا رہتا ہے، کافی مشکل سے ٹھیک ہوتا ہے؛ کبوتر کی دُم میں موجود گرہ؛ سخت قسم کا ڈھیلا۔

گِٹا زیرگ، شدٹ۔اند،ہ۔ دھاگا لپیٹنے کی لکڑی کی ریل؛ ریل پر لپٹا ہوا دھاگا۔ تص: گِٹی۔

گٹ پٹ زیرگ، زیرپ۔امث۔ انگریزی زبان کے لہجے کی نقل؛ نامانوس گفتگو۔

محاورہ: گٹ پٹ کرنا انگریزی بولنا، انگریزی لہجے کی نقل اُتارنا؛ نامانوس بولی بولنا۔

گٹچ زیرگ، زبرٹ۔صف،ہ۔ ٹھگنا، بونا، پستہ قد؛ کنکر یا اینٹ کا چھوٹا ٹکڑا جو حقے کی چلم کے سوراخ میں رکھتے ہیں؛ غیر اہم شے۔

گٹر زبرگ، زبرٹ۔اند۔ گندے پانی کی نکاسی کی راستہ؛ بدررو؛ پرنالہ۔ انگریزی میں: Gutter۔

گُٹکا پیش گ، جزم ٹ۔اند،ہ۔ بادلے کا بنا ہوا پتلا فیتہ؛ دھنیے کی بھنی ہوئی گری، کھوپرے بادام کی کتری ہوئی گری کے ساتھ الائچی چھالیہ ملا کر بنایا ہوا چبینہ۔ ایک قسم کی شیرینی یا مٹھائی کے لڈو۔ چھوٹی تقطیع کی کتاب جسے جیب میں ڈال لیتے ہیں۔ نیز گوٹا۔

گٹکری زیرگ، جزم ٹ، زیرک۔امث،ہ۔ گا یک کے گلے سے نکلنے والی خاص طرح کی جھٹکے دار لہر۔

گٹکری دار کپکپاہٹ والی یا لہردار آواز۔

محاورہ: گٹکری لینا گاتے گاتے پیچ دار آواز نکالنا، گاتے ہوئے آواز کو لہرانا۔

گُٹکنا پیش گ، زبرٹ، جزم ک۔فعل متعدی۔ کھانا، نگلنا، گھونٹ بھرنا۔

گٹکی زیرگ، جزم ٹ۔امث۔ چھوٹا ڈھیلا، اینٹ کا چھوٹا ٹکڑا، روڑا۔

گٹی زبرگ، شدٹ۔امث،ہ۔ اینٹ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے؛ بغیر بجھا ہوا چونا؛ لہسن کی پوتھی؛ تالاب یا دریا کا کنارہ۔

گُٹیا پیش گ، زبرٹ، شدی۔امث۔ ٹھیکری، اینٹ کا روڑا، چھوٹا سے کنکر۔

گٹھ زبرگ۔امث،ہ۔ بڑا بقچہ، بندھا ہوا گٹھا؛ اتحاد۔

صف: گٹھ بندھ (ہ) مل کر کیا ہوا، سازش کا۔

گٹھ بندھن ہندوؤں میں شادی کے موقع پر دُلھن اور دولھا کے آنچلوں میں پھیروں کے وقت لگائی جانے والی گرہ۔

صف: گٹھ جوڑ (ہ) سازش، ملی بھگت۔

صف: گٹھ کترا (ہ) جیب تراش، جیب کترا۔

گٹھ کٹائی جیبیں کاٹنا، جیب تراشی۔ نیز گٹھ کٹی۔

گٹھا زبرگ، شدٹھ۔اند۔ رسی سے یا کپڑے میں باندھا ہوا بوجھ، مثلاً: گھاس کا گٹھا۔ (امث) گٹھڑی۔ مکبر: گٹھڑ۔

گٹھانا زبرگ۔فعل متعدی۔ جوڑنے یا ملانے کا عمل، جوڑنا؛ پیوند لگانا۔

گٹھانی زبرگ۔اند،ہ۔ ایک قسم کا محصول جو زمیندار کاشتکاروں سے وصول کرتے ہیں۔

گٹھاو زبرگ، وج۔اند،ہ۔ ڈیل ڈول، ساخت؛ ملانا، جوڑنا؛ تدبیر، مشورہ، سازش۔

محاورہ: گٹھاو باندھنا تعلق پیدا کرنا؛ سازش کرنا؛ اپنا کام نکالنا۔

گٹھاوٹ زبرگ، زبرو۔امث۔ میل ملاپ، گٹھ جوڑ؛ صلاح۔

گٹھڑ زبرگ، شدز برڑ۔اند،ہ۔ بڑی گٹھڑی؛ (صف) گانٹھ دار، گانٹھوں والا، موٹا، فربہ، مضبوط۔ نیز گٹھر۔

محاورہ: گٹھڑ باندھنا چیزوں کا ایک کپڑے میں باندھنا، مال جمع کرنا۔

**گٹھڑی** زبرگ،شدزبرڑ۔امث۔ ایسا چھوٹا بقچہ جس کے باہر کے کپڑے کو گرہ لگائی گئی ہو، بڑی پوٹلی؛ (گناہوں کا) بوجھ، بار؛ جمع پونجی؛ انجمن،سبھا؛ میزان، رقم۔نیز گٹھری۔

محاورہ: **گٹھڑی باندھنا** چیزوں کو ایک کپڑے میں باندھنا؛ سفر کے لیے تیار ہونا۔

کہاوت: **گٹھڑی بندھی دھول کی، رہی پَوَن سے پھول، گانٹھ جتن کی کھل گئی، رہی دُھول کی دُھول** انسان مٹی کی گٹھڑی ہے، جس میں ہوا بھری ہوئی ہے، جب یہ ہوا نکل جاتی ہے تو پھر مٹی ہی رہ جاتی ہے۔ انسان بہت ناپائیدار ہے۔

کہاوت: **گٹھڑی حلال، بقچہ حرام** تھوڑی چیز میں راست بازی، بڑی چیز میں بے ایمانی۔

محاورہ: **گٹھڑی کرنا** اکٹھا کرنا، مال جمع کرنا؛ میزان کرنا؛ کشتی میں حریف کو دوہرا کرنا۔

محاورہ: **گٹھڑی مارنا** لوٹنا،ٹھگنا، مال مارنا۔

مرکب مع تابع: **گٹھڑی مٹھڑی** (پیش م) گٹھڑی وغیرہ؛ ذاتی معمولی سامان۔

**گٹھل** پیش گ،شدزبرٹھ۔اند،ہ۔ گومڑا، گٹھلی کی طرح کا اُبھار، جس چیز میں گانٹھیں پڑی ہوں، سختی۔ (صف) سخت، ناملائم، بستہ، جما ہوا؛ کند ذہن، غبی، کوڑھ مغز۔

**گٹھلی** پیش گ، جزم ٹھ۔امث۔ بعض پھلوں کے اندر سے نکلنے والا (چھوٹا، بڑا) سخت بیج یا اُس سے ملتی جلتی کوئی سخت شے؛ پھکی، گانٹھ؛ سخت پھوڑا، اُبھرا ہوا غدود،عورتوں کے پستانوں کی گلٹی؛ آٹا خمیر کرتے یا گوندھتے وقت پڑ جانے والی گرہ۔

**گٹھنا** پیش گ، جزم ٹھ۔فعل لازم۔ ملنا، مل جانا، شریک ہونا؛ چست بندش والا؛ ہم آہنگ؛ آواز کا ملنا، ہم آہنگ ہونا؛ پکڑا جانا۔

**گٹھوا** زبرگ، جزم ٹھ۔اند،ہ۔ بندھا ہوا؛ گرہ دار۔

**گٹھوانا** زبرگ، جزم ٹھ۔فعل متعدی۔ (جوتا وغیرہ) مرمت کروانا، سلوانا۔

**گھٹوانسی** گھٹے کا بیسواں حصہ جو پانچ انچ کے برابر ہوتا ہے۔

**گٹھوائی** زبرگ، جزم ٹھ۔امث۔ گانٹھنے کی اُجرت۔

**گٹھوت** زبرگ، ولین۔امث،ہ۔ مشورہ؛ میل جول، گٹھ جوڑ، سازش۔

محاورہ: **گٹھوت کرنا** سازش کرنا، آپس میں کوئی مشورہ کرنا۔

محاورہ: **گٹھوت گانٹھنا** سازباز کرنا، منصوبہ باندھنا۔

**گٹھوند** زبرگ، ولین، ن غنہ۔امث،ہ۔ تھیلی میں رکھی ہوئی امانت، تحویل۔

**گٹھی** زبرگ،شدٹھ۔امث۔ گانٹھ، گرہ؛ جیب؛ پوٹھی، ثابت پیاز یا لہسن کے لیے مستعمل۔

**گٹھیا** زبرگ، زیرٹھ۔امث،ہ۔ جوڑوں کا درد، وجع مفاصل؛ چھوٹی پوٹلی، بوری، ٹوکرا، گٹھڑی جس میں غلہ یا روئی باندھی جاتی ہے۔

کہاوت: **گٹھیا کھلی، بٹیا پارس** بیٹی حاملہ ہو تو اُس کی بہت قدر ہوتی ہے۔ گٹھیا=گٹھڑی۔

محاورہ: **گٹھیا کھلنا** عورت کا حاملہ ہونا۔

**گٹھیلا** زبرگ، ی۔صف،ہ۔ گٹھا ہوا، مضبوط اعضا والا، گٹھے بدن والا، بنے ہوئے جسم والا، قوی؛ گرہ دار، گانٹھوں والا۔

## گ۔ج

**گج (۱)** زبرگ۔اند،س۔ ہاتھی، فیل؛ محل کے آٹھ اطراف کے ہاتھیوں میں سے کوئی ایک؛ بڑا، عظیم۔

**گج بندھن** ہاتھی کے پاؤں میں باندھی جانے والی زنجیر۔

**گج پال** مہاوت، فیل بان۔

**گج پت** وہ شخص جس کے ساتھ بہت سے ہاتھی ہوں۔مجازاً: بادشاہ۔

**گج چرم** گھوڑے کی ایک بیماری جس میں گھوڑے کی کھال ہاتھی کی کھال کی طرح سخت اور کھردری ہو جاتی ہے۔

**گج چرن** (زبرچ، زبرر) گھوڑوں کی ایک بیماری جس میں پیروں پر ورم ہو جاتا ہے۔

**گج دلاں** ہاتھیوں کی فوج۔

**گج دنت** ہاتھی کے دانت، ایسا گھوڑا جس کے دانت ہاتھی کی طرح کے ہوں۔

**گج راج** بڑا ہاتھی، ہاتھیوں کا راجہ۔

**گج گامنی** دھمکتی، باوقار رفتار، شاہانہ اور مستانہ (عورتوں کی چال کے لیے مستعمل)؛ ہاتھی کی طرح شان سے چلنے والا۔

**گج گاہ** گائے کی دم کے بالوں سے بنائے گئے پھندنے جو ہاتھی کی پیشانی کے دونوں طرف آرائش کے لیے لٹکائے جاتے ہیں۔

**گج موتی** بہت بڑا موتی (ہندوؤں کے خیال میں بہت بڑا موتی ہاتھی کے بھیجے سے نکلتا ہے)۔نیز **گج مکتا**۔

**گج نال** بڑی بندوق جو ہاتھی پر لادی جاتی تھی، قلعہ شکن توپ۔

**گج (۲)** زبرگ۔اند۔ کولھے، سرین۔

**گجا (۱)** زبرگ۔امث،ہ۔ ہتھنی۔

**گجا (۲)** زبرگ۔امث،ہ۔ گھی میں تل کر شیرے میں ڈبوئی ہوئی مٹھائی، بالو

شاہی؛ تودہ، ڈھیر۔

**گجا** زبرگ، شدج۔ امذ۔ بڑی گڈی، بہت ساماں و دولت۔

**گجال** زبرگ۔ امذ، ہ۔ مچھلی کی ایک قسم؛ کپڑے ٹانگنے کی کھونٹی۔

**گجائی** زبرگ۔ امث۔ موٹے تار کو بل دے کر بنایا ہوا مسالا جو زردوزی میں پھولوں کی ڈنڈیاں بنانے کے کام آتا ہے۔

**گجر** (۱) زبرگ، زبرج۔ امذ، ہ۔ گھڑیال، بڑا گھنٹہ؛ گھنٹے یا گھڑی کی باج: پہر کا باجا، چار، آٹھ اور بارہ بجے گھنٹوں کا بار بار بجنا؛ صبح کا وقت۔

محاورہ: **گجر بجانا** صبح ہونے اعلان کرنے کے لیے گھنٹے کا کچھ دیر بجانا۔

**گجر بجے** صبح صبح، تڑکے۔

محاورہ: **گجر پھوٹنا** صبح صادق کا وقت ہونا۔

**گجردار** الارم والی گھڑی۔

**گجردم** علی الصباح، صبح سویرے، منہ اندھیرے (مراد: جب دن کا پہلا گھنٹہ بجے)۔ نیز **گجر بجے**۔

**گجر** (۲) زبرگ، زبرج۔ امذ، ہ۔ گاجر کی تخفیف۔

**گجربھتا** گاجروں اور چاولوں سے پکا ہوا کھانا جسے عام زبان میں گجریلا بھی کہا جاتا ہے۔ نیز **گجر بھت**۔

محاورہ: **گجربھتا بنانا** خلط ملط کرنا، اچھے اور برے کو باہم ملا دینا۔

**گجر** (۳) زبرگ، زبرج۔ امذ، ہ۔ گیہوں اور جَو۔

**گجرا** زبرگ، جزم ج۔ امذ، ہ۔ پھولوں کا گندھا ہوا ہار؛ پھولوں کا کنگن۔

**گجراہار** پھولوں کا دہرا گندھا ہوا ہار۔

**گجری** پیش گ، جزم ج۔ امث، ہ۔ گجرات کے علاقے کی اُردو زبان؛ گوجر ذات کی عورت؛ خوبصورت کم عمر لڑکی۔

**گجرے** زبرگ، جزم ج۔ امذ۔ **گجرا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

فعل مرکب: **گجرے پرونا** پھولوں کو دھاگے یا ڈور وغیرہ میں یکجا کرنا۔

**گجک** (۱) زبرگ، زبرج۔ امث۔ ہاتھی چلانے کا نوکدار اور خم دار آلہ، ہاتھی چلانے کا گز، آنکس۔

**گجک** (۲) زبرگ، زبرج۔ امث۔ تل اور گڑ کی چاشنی سے بنائی گئی ایک شیرینی، گزک۔

**گجگجا** زبرگ، جزم ج، زبرگ۔ صف۔ مذ، ہ۔ گیلا؛ اس قدر نرم کہ ناگوار گزرے، پھسپھسا؛ نیم پختہ، کچا کچا۔

**گجگجانا** زبرگ، جزم ج، زبرگ۔ فعل متعدی، ہ۔ کھڑکنا؛ بھنبھنانا، بھن بھن کی آواز نکالنا؛ اکٹھے ہونا، جمع ہونا؛ بیج کا پھلی کے اندر آواز کرنا؛ چہل پہل ہونا، پھسپھسا ہونا۔

**گجگجانا** زبرگ، جزم ج، زبرگ۔ فعل لازم، ہ۔ کیڑوں کا کلبلانا، رینگنا۔

**گجگجی** زبرگ، جزم ج، زبرگ۔ امث۔ نرم، لجلجی۔

محاورہ: **گجگجی آنا** کسی حد سے زیادہ نرم چیز کو چھونے سے کراہت محسوس ہونا۔

**گجوا** پیش گ۔ امذ۔ ناک کا میل، ناک کا چوہا۔

**گجئی** زبرگ، زبرج۔ امث۔ ملے ہوئے گیہوں اور جَو۔

**گجئی کی روٹی** گیہوں اور جو کو ملا کر پکائی گئی روٹی۔

**گجی** پیش گ، شدج۔ صف۔ مث۔ اندرونی مخفی۔ نیز **گجھی**۔

**گجی چوٹ** چھپا ہوا طنز؛ ایسی چوٹ جس کا نشان بدن پر ظاہر نہ ہو، اندرونی چوٹ۔

**گجی گالی** ایسی گندی گالی جسے دہرایا نہ جاسکے، پوشیدہ ہتک۔

**گجی گرمی** برسات کی وہ گرمی جو بارش کے بعد ہوا کے بند ہو جانے سے پیدا ہو، بہت زیادہ حبس۔

**گجی مار** ایسی مار جو بظاہر نظر نہ آئے، اندرونی چوٹ۔

**گجیا** پیش گ، جزم ج۔ امث۔ کان میں پہنا جانے والا گول زیور؛ سموسے سے مشابہ ایک مٹھائی۔

**گجھا** زبرگ، شد جھ۔ امذ، ہ۔ بہت ساماں و دولت، خزانہ؛ ڈھیر، انبار۔

محاورہ: **گجھا دبا بیٹھنا** بے ایمانی سے کسی کا مال حاصل کرنا، بددیانتی سے کسی کی دولت لے لینا۔

**گُجھا** پیش گ، شد جھ۔ صف۔ مذ، ہ۔ چھپا ہوا، پوشیدہ، مخفی۔

## گ۔چ

**گچ** (۱) زبرگ۔ امذ، ف۔ پسا ہوا سفید پتھر، پتھر کا چونا؛ پکا فرش یا چھت؛ مضبوط، مستحکم؛ ہضم نہ ہونے والا، ثقیل۔

**گچ کار** چونے کا کام کرنے والا۔

**گچ کاری** پتھر اور چونے کا کام۔

**گچ** (۲) زبرگ۔ امث۔ نقلِ صوت، ہ۔ کیچڑ میں چلنے کی آواز؛ دھاری دار آلے کی نرم و ملائم گوشت میں گھسنے کی آواز۔

**گچ پچ** زبرگ، زبرپ۔ امث، ہ۔ آدمیوں کی کثرت؛ بہت زیادہ، کھچا کھچ؛ پاس پاس، گنجان۔

محاورہ: **گچ پارہ کھیلنا** لہو و لعب میں وقت گزارنا، عیاشی کرنا۔

**گچی** پیش گ۔ امث، ہ۔ چھوٹا سا گڑھا یا کھوہ۔ گولیاں کھیلنے کے لیے زمین میں بنایا ہوا سوراخ۔

**گچی پالا** گلی ڈنڈا، بچوں کا ایک کھیل جس میں وہ چھوٹا سا گڑھا بنا کر کھیلتے ہیں۔ نیز گچھی بالا۔

**گچیانا** پیش گ، جزم چ۔ فعل متعدی۔ سکیڑنا، گچھے کی طرح بنانا۔

**گچھا** پیش گ، شد چھ۔ اند، ہ۔ خوشہ، ایک ساتھ بندھی یا پروئی ہوئی ایک ہی طرح کی چیزیں، مثلاً پھولوں، چابیوں کا گچھا۔

**گچھا تارا** سات سہیلیوں کا جھمکا، عقدِ ثریا، پروین۔

**گچھا گچھا** پیش گ، پیش م۔ صف۔ اند۔ مڑا تڑا، دبا ہوا، سکڑ ہوا؛ جڑا ہوا۔ نیز گچھم گچھا۔

**گچھی** پیش گ، شد چھ۔ امث، ہ۔ بالوں وغیرہ کو لپیٹ کر بنایا جانے والا چھوٹا گچھا۔

**گچھی آنکھ** نیند کے خمار سے قدرے بند ہوتی ہوئی آنکھ، خمار آلود آنکھ۔

## گ ۔ د

**گد** زبر گ۔ امث، نقلِ صوت، ہ۔ مارنے کی آواز؛ زمین پر دے مارنے کی آواز۔

**گد بد** (زبر گ، زبر ب) اُوپر تلے گرنے کی آواز۔

**گدا** زبر گ۔ اند، ف۔ فقیر، بھک منگا، بھکاری، مفلس، نادار، مسکین۔

**گدا طبع** وہ جس کی فقیروں کی سی عادات ہوں؛ (کنایۃً) کمینہ، حریص۔

**گداغازی** تنے ہوئے رسے پر کرتب دکھانے والا۔

محاورہ: **گدا کرنا** بھیک مانگنا، گدائی کرنا۔

**گداگر** بھیک مانگنے والا، فقیری کا پیشہ۔

**گدانواز** فقیروں کو بھیک دینے والا، فقیروں کو نوازنے والا۔

**گداگری** بھکاری کا پیشہ۔ نیز گدائی۔

**گدایانہ** فقیر کی طرح۔

**گدا(۱)** زبر گ، شد د۔ اند، ف۔ گیہوں کا خوشہ جو پکنے کے قریب ہو؛ روئی یا کسی اور قسم کے بھراؤ کا نرم بستر، گبھا، گدیلا (ے)؛ فریب، دھوکا۔

**گدا(۲)** زبر گ، شد د۔ اند، ف۔ کسی اُچھلنے والی چیز کا بلندی سے زمین پر گر کر پھر اُچھلنا؛ سارنگی کا ایک سُر؛ پتنگ کا پیچ لڑانے کا ایک طریقہ۔

محاورہ: **گدا کھانا** زمین پر گرنا؛ ہزیمت اُٹھانا؛ گیند کا زمین پر گر کر اُوپر کی طرف اُچھلنا۔

محاورہ: **گدا لگانا** اپنی پتنگ کو مقابل کی پتنگ پر غوطہ دے کر کھینچنا اور پھر ڈھیل دینا۔

**گِدا** زیر گ، شد د۔ اند۔ شادی بیاہ پر کیا جانے والا ایک لوک رقص جس میں دُلھن کی عزیز لڑکیاں گانے کے ساتھ ساتھ چٹکی بجا کر ناچتی ہیں۔

**گُدا(۱)** پیش گ، شد د۔ اند۔ درخت کا موٹا ٹہنا؛ لاٹھی؛ مکا، گھونسا۔

**گُدا(۲)** پیش گ، شد د۔ اند۔ مقعد، مبرز، گانڈ؛ سرین، کولھے۔

**گداخت** پیش گ، جزم خ۔ امث، ف۔ کسی ٹھوس شے کو آگ کے ذریعے پگھلانے کا عمل۔

**گداختہ** پیش گ، جزم خ، زبر ت۔ صف، ف۔ پگھلا ہوا، تحلیل شدہ، نرم، پسیجا ہوا؛ تپا ہوا؛ پختہ۔

**گداز** پیش گ۔ صف، ف۔ پگھلانے والا؛ نرمی، ملائمت؛ گرمانے، متاثر کرنے کی صلاحیت؛ پگھلاہٹ، پگھلنے کا عمل۔

**گداکا** زبر گ۔ اند، نقلِ صوت، ہ۔ کسی بھاری چیز کے دھب یا گد سے گرنے کی آواز؛ بدن کی موٹائی یا نرمی؛ (کنایۃً) فربہ اندام محبوب۔

**گدالا(۱)** زبر گ۔ اند۔ موٹا، روئی بھرا بستر۔

**گدالا(۲)** زبر گ۔ امث، ہ۔ بڑی کدال جس سے زمین کھودتے ہیں۔

**گدان** زبر گ۔ امث۔ آلودگی، گندگی، غلاظت۔

**گدائی** زبر گ۔ امث، ف۔ بھیک مانگنے کا عمل یا پیشہ؛ مفلسی محتاجی۔

**گدبد** زبر گ، جزم د، زبر ب۔ متعلق فعل۔ اُوپر تلے، پے در پے؛ اُوپر تلے گرنے کی آواز۔

**گدبدا** زبر گ، جزم د، زبر ب۔ صف، ہ۔ موٹا، جسیم، فربہ اندام۔

**گدبدا کے** آزادی سے، خوشی سے؛ ضرور۔

**گدر** زبر گ، زبر د۔ اند، ہ۔ وہ گدی جس پر بیل ہانکنے والا رہٹ چلاتے وقت بیٹھتا ہے۔

**گدر** زبر گ، شد د۔ صف۔ نیم پختہ پھل؛ نیم رسیدہ، بھرا بھرا میوے کا دانہ؛ موٹا، فربہ اندام، ملائم۔ (اکیف) **گدراہٹ**۔

**گدرایا بدن** بھرا بھرا، جوان جسم۔

**گدرانا** زبر گ، جزم د۔ فعل لازم۔ پھل پک جانے کے قریب ہونا؛ جوانی کا بھرپور آغاز ہونا، جوبن پر آنا۔

**گدڑ خیلی** پیش گ، زبر د، جزم ڑ، ے لین۔ صف۔ بدصورت عورت، بھدی عورت، نیچ ذات کی عورت۔

**گدڑی** پیش گ، جزم د۔ امث۔ فقیرانہ پیوند لگا لباس، پُرانا لباس۔

**گدڑی بازار** پرانی چیزوں کا بازار، کباڑ خانہ۔

**گدڑی پوش** فقیر، درویش؛ گدڑی پہننے والا۔

**گدڑی کا لال/لعل** مفلسی میں پلنے والا ہونہار بچہ۔

کہاوت: **گدڑی سے بیوی آئیں، شیخ جی کنارے ہو** سارا دن تو

بازار میں پھرتی رہی، گھر آ کر پردہ یاد آیا۔

کہاوت: **گدڑی میں لعل نہیں چھپتا** بُروں میں اچھا نظر آجاتا ہے؛ لائق آدمی اپنی اہلیت ہر جگہ منوالیتا ہے۔

**گدڑی والا** وہ شخص جو پھٹے پرانے کپڑے پہنے ہوئے ہو۔

**گدڑیا** پیش گ، زبر د، جزم ڑ۔اند، صف۔ گدڑی پہننے والا، پھٹے حالوں رہنے والا؛ خیمہ اور فرش کرائے پر چلانے والا۔

**گدڑیا پیر** وہ فقیر جو گدڑی پہنے ہوئے ہو۔

**گدکا** زبر گ، جزم د۔اند۔ چمڑے سے مڑھی ہوئی لکڑی کی لاٹھی۔

**گدگدا** پیش گ، جزم د۔صف۔ پھولا پھولا، نرم، نرم (بستر وغیرہ)۔

**گدگدانا** پیش گ، جزم د، پیش گ۔فعل متعدی۔ بغل، گلے یا تلوؤں کو سہلانا تا کہ ہنسی آئے، ہاتھ یا پاؤں سے چھیڑ کر ہنسانا؛ شوق دِلانا، اُبھارنا؛ بھڑکانا؛ چھیڑنا، مذاق کرنا۔

**گدگداپن** ملائمت، نرمی۔

**گدگداہٹ (اکیف)** نرمی، ملائمت؛ ہلکی سی خلش، خلش کا خوشگوار احساس۔

کہاوت: **گدگدائے وہاں تک جہاں تک ہنسی آئے** مذاق اور دل لگی وہیں تک اچھی ہوتی ہے جہاں تک بات ناگوار نہ گزرے۔

**گدگدی** چھیڑ کر ہنسانے کا عمل؛ ہنسی یا شوخی کی تحریک؛ شوق، اُمنگ، آرزو؛ شہوت کی خواہش۔

محاورہ: **گدگدی اُٹھنا** خود بخود ہنسی آنا۔

محاورہ: **گدگدی کرنا** ہنسانے کے لیے اُنگلیوں کو بدن کے حساس اعضا سے مس کرنا؛ مذاق کرنا، شوق بڑھانا، خواہش پیدا کرنا۔

محاورہ: **گدگدی ہونا** رک: گدگدی کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**گدگدے** پیش گ، جزم د، پیش گ۔اند۔ اُبلی ہوئی جوار۔

**گدگرا** زبر گ، جزم د، زبر گ۔اند۔ ایسی زمین جس میں گڑھے پڑے ہوں، ناہموار زمین۔

**گدلا** زبر گ، جزم د۔صف، ہ۔ میلا، مٹی ملا (سیال)۔

**گدلانا** میلا کرنا؛ میلا ہونا، پانی یا کسی سیال شے میں مٹی وغیرہ کا ملنے سے غلیظ ہونا۔

**گدلائی** میلا پن۔

**گدما** پیش گ، جزم د۔اند، ہ۔ برفانی علاقوں میں استعمال کیا جانے والا موٹا اور پشم دار ملائم کمبل۔

**گدم پٹخا** زبر گ، شد زبر د، زبر پ، جزم ٹ۔اند۔ ایک دوسرے کو تھپڑ مارنا دھول دھپا، چھیڑ چھاڑ۔

**گدنا** پیش گ، جزم د۔فعل لازم۔ بازوؤں یا جسم کے مختلف اعضا پر سوئی سے چھید کر کے اُن میں سرمہ یا تیل وغیرہ بھرنا، گودنے کا عمل؛ گودنے سے جسم پر پڑ جانے والے نشانات۔

فعل مرکب: **گدنا گدانا (پیش گ)** جسم میں تیل یا سرمہ بھرنا، بدن پر بیل بوٹے بنوانا۔

فعل متعدی: **گدوانا** بدن پر نقش ونگار کھدوانا، بنوانا۔

**گدودٹ** زبر گ، وم، زبر د۔امث۔ گیدڑ کے بولنے کی آواز۔

**گدی** زبر گ، شد د۔امث، ہ۔ کپڑے یا چمڑے وغیرہ کا روئی دار تکیہ؛ کسی سادھو کی مسند، تختِ شاہی، نشست گاہ، سجادہ؛ کاغذ یا کپڑے کی تہ؛ روئی دار کپڑا جو گھوڑے یا ہاتھی کی پیٹھ پر ڈال کر سوار ہوتے ہیں؛ وہ کپڑا جس کی تہ کر کے زخم پر رکھ کر پٹی باندھتے ہیں؛ تنور میں روٹی لگانے کے لیے استعمال کی جانے والی تکیہ نما گول پھونس بھری گدی، رفیدہ؛ کپڑوں کا پتلا سا تکیہ جسے خواتین حیض کے دنوں میں استعمال کرتی ہیں؛ بلی یا اونٹ وغیرہ کے پاؤں کا نچلا نرم حصہ؛ گھی، دودھ اور دہی بیچنے والوں کا طبقہ؛ ہندو پہاڑیوں کی ایک قوم جو بھیڑیں پالنے کا پیشہ کرتے ہیں۔

محاورہ: **گدی بحال کرنا** دوبارہ گدی پر بیٹھنا؛ دوبارہ برسرِ اقتدار لانا۔

محاورہ: **گدی پر بٹھانا** کسی ملک کی حکومت سونپنا؛ کسی بزرگ کے مزار کا جانشین ہونا۔

محاورہ: **گدی پر بیٹھنا** رک: گدی پر بٹھانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گدی چھیننا** اقتدار سے ہٹانا، اختیار واپس لے لینا، حکومت ختم کر دینا۔

فعل مرکب: **گدی سنبھالنا** تخت نشین ہونا، کسی منصب کی ذمہ داری لینا۔

محاورہ: **گدی سے اُتارنا** اقتدار سے محروم کرنا، حکومت سے معزول کرنا، اختیارات واپس لینا۔

**گدی نشین** حکومت کی گدی پر بیٹھنے والا، وہ جو مسند پر بیٹھے، فرمانروا، برسرِ اقتدار۔

**گدی** پیش گ، شد د۔امث، ہ۔ سر یا گردن کا پچھلا حصہ۔

محاورہ: **گدی بھانا** گدی پر تھپڑ مارنا، دھپے لگانا۔

محاورہ: **گدی پر زور ڈالنا** غور کرنا، دماغ پر زور ڈالنا۔

محاورہ: **گدی سے زبان کھینچنا** سخت سزا دینا؛ بادشاہوں یا راجاؤں سے بدکلامی یا بدزبانی کرنے کی سزا جس میں زبان منہ کے اندر سے کسی اوزار کی مدد سے کھینچ لی جاتی تھی۔

محاورہ: **گدی سے زبان نکالنا** رک: گدی سے زبان کھینچنا۔

محاورہ: **گدی کھجانا** سخت شرمندہ ہونا۔

محاورہ: **گدی ناپنا** پھانسی دینا، گلا گھونٹ دینا۔

**گدے** زبرگ۔جمع۔مذ۔ گدا(۱) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

**گدے باز** قیاس آرائیاں کرنے والا۔

محاورہ: **گدے لگانا** خیالی گھوڑے دوڑانا، قیاس کرنا، اندازہ کرنا۔

**گدیا** پیش گ۔صف۔ عادی، خوگر۔

**گدیڑی** زبرگ،ے۔امث،ہ۔ نہایت بے وقوف عورت، نامعقول عورت، بدسلیقہ اور پھوہڑ عورت۔

**گدیلا** زبرگ،ے۔امذ۔ روئی کا موٹا گدا جسے بستر کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے؛ گدی، منصب، عہدہ۔

**گدیہ** زبرگ، جزم د، زبری۔امذ،ف۔ گداگری، بھیک مانگنا۔

**گدھ** زبرگ۔امذ،ہ۔ مردار خور پرندہ، کرگس۔

**گدھا** زبرگ۔امذ۔ بڑے کانوں کا لدو چوپایہ، خر، حمار۔(بطور دُشنام) احمق، بےعقل۔(تص،مث) گدھیا گدھے کی مادہ۔

کہاوت: **گدھا برسات میں بھوکا مرے** بے وقوف آدمی اپنی بیوقوفی کی وجہ سے بھوکا مرتا ہے؛ ریل پیل میں بھی بدقسمت کو کچھ نہیں ملتا۔

محاورہ: **گدھا بنانا** بیوقوف بنانا، احمق بنانا۔

کہاوت: **گدھا پانی پیے گھنگول کے** بیوقوف کام کرتا ہے تو خرابی سے۔

اسم کیفیت: **گدھا پن** بیوقوفی، بےعقلی۔

کہاوت: **گدھا پیٹے گھوڑا نہیں ہوتا** بیوقوف کو ادب سکھانے سے کوئی فائدہ نہیں، تربیت سے رذیل شریف نہیں بن سکتا۔

کہاوت: **گدھا دھوئے سے بچھڑا نہیں ہوتا** کمینہ لباس سے شریف نہیں بن سکتا ہے۔

**گدھا کھجاؤس** ایک احمق کا دوسرے احمق کو سراہنا، ایک بیوقوف کا دوسرے بیوقوف کی خوشامد کرنا۔

کہاوت: **گدھا کھرسا میں موٹا ہوتا ہے** احمقوں کو خراب حالت کی کوئی پروا نہیں ہوتی (کھرسا=سوکھا، گرمی کا موسم)۔

کہاوت: **گدھا کے کھائے کھیت، نہ ہرلو کے نہ پرلو کے** نالائق کے ساتھ سلوک کرنے کا کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **گدھا کیا جانے زعفران کی قدر** نالائق اور نااہل کو اچھی چیز کی قدر نہیں ہوتی۔

**گدھا گاڑی** وہ گاڑی جس میں بوجھ ڈھونے کے لیے گدھا جوتا جاتا ہے۔

کہاوت: **گدھا گرے پہاڑ سے، مرغی کے ٹوٹے کان** ناممکن بات ہے، کوئی بے پر کی اُڑائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **گدھا گدھے کی پیٹھ کھجاتا ہے** احمق کو احمق ہی سراہتا ہے۔

کہاوت: **گدھا گیا تو گیا، رسی بھی لے گیا** بڑے نقصان کی پروا نہیں، چھوٹے نقصان کا افسوس ہے؛ ایک نقصان تو ہوا ہی تھا، اُس کی وجہ سے دوسرا بھی ہوا۔

کہاوت: **گدھا گیا دُم کی تلاش میں، کٹا آیا کان** احمق اپنے نقصان کی تلافی کے لیے کوشش کرتا ہوا مزید نقصان کر بیٹھا۔

کہاوت: **گدھا گھوڑا ایک بھاؤ** اچھی اور بری چیز میں کوئی تمیز نہیں۔

**گدھا لوٹن** (وج) وہ جگہ جہاں گدھے تھکان اُتارنے کے لیے لوٹتے ہیں۔

کہاوت: **گدھا مرے کمہار کا، دھوبن ستی ہو** نقصان کسی کا ہو اور افسوس کسی کو ہو۔

کہاوت: **گدھا مکے سے بھی پھر آوے وہ حاجی نہیں ہو جاتا** بُرا شخص ہمیشہ بُرا ہی رہتا ہے۔

**گدھوں** زبرگ۔جمع۔امذ۔ گدھا(رک) کی جمع۔

محاورہ: **گدھوں بخار چڑھنا** شدت سے بخار ہونا۔

محاورہ: **گدھوں سے کھیت چروانا** غیر مستحق لوگوں پر انعام و اکرام کرنا۔

محاورہ: **گدھوں کا خشکا کھلانا** بیوقوف اور نااہل کو بڑا رتبہ دینا۔

محاورہ: **گدھوں کے ہل چلنا / پھرنا** اُجڑ جانا، ویران ہو جانا، برباد ہو جانا، تباہ ہو جانا، اینٹ سے اینٹ بج جانا۔

محاورہ: **گدھوں کے ہل چلانا** رک: گدھوں کے ہل چلنا جس کا یہ تعدی ہے۔

کہاوت: **گدھوں سے ہل چلیں تو بیل کیوں بسائیں** نادانوں سے اگر کام چل سکے تو داناؤں کی کیا ضرورت ہے۔ اگر نکمی چیز سے کام چل جائے تو اچھی چیز کی کیا ضرورت ہے۔

**گدھی** زبرگ۔امث۔ گدھا(رک) کی تانیث۔

کہاوت: **گدھی بھی جوانی میں بھلی لگتی ہے** جوانی میں بدصورت بھی خوبصورت لگتا ہے۔

**گدھے** زبرگ۔جمع۔امذ۔ گدھا(رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: **گدھے پر چڑھانا** بدنام کرنا، رُسوا کرنا، تشہیر کرنا۔

محاورہ: **گدھے پر دُم کی طرف منہ کرکے سوار ہونا** بےعزت ہونا، رُسوا ہونا۔

محاورہ: گدھے پر کتابیں لادنا بے وقوف کو علم سکھانا۔

کہاوت: گدھے پر کتابیں لدی ہیں بے وقوف یا بے عمل عالم کے لیے مستعمل۔

محاورہ: گدھے کا باپ ہونا گدھے سے بڑھ کر ہونا۔

کہاوت: گدھے کا جینا تھوڑے دن بھلا نالائق یا مصیبت زدہ جلد مر جائے تو اچھا ہے۔

کہاوت: گدھے کا کھایا پاپ نہ پُن ایسا کام جس میں نہ فائدہ ہو نہ نقصان۔

کہاوت: گدھے کا ماس، کتے کے دانت حرام خور ہی حرام کھاتا ہے۔بُرے کا مقابلہ بُرے سے ہو تو کہتے ہیں۔

محاورہ: گدھے کو افلاطون کہنا اپنا مطلب نکالنے کے لیے بیوقوف کو عقل مند کہنا، خوشامد کرنا۔

کہاوت: گدھے کو انگوری باغ (کی کیا قدر) بے وقوف کو اچھی چیز کی قدر نہیں ہوتی۔

محاورہ: گدھے کو باپ بنانا اپنی غرض کے لیے ذلیل سے ذلیل آدمی کی بھی خوشامد کرنا۔

کہاوت: گدھے کو پوری حلوا رک: گدھے کو انگوری باغ۔

محاورہ: گدھے کو حلوا کھلا کر لاتیں کھانا نااہل کو منہ لگانے سے بُرا نتیجہ نکلتا ہے بدوں کے ساتھ بھلائی کرنے کا بُرا انجام ہوتا ہے۔

کہاوت: گدھے کو گدھا کھجاتا ہے احمق کو احمق ہی سراہتا ہے۔

محاورہ: گدھے کو خشکہ بھانا نااہل ہوتے ہوئے بھی بڑا رتبہ پسند کرنا۔

محاورہ: گدھے کو خشکہ کھلانا بیوقوف کو نوازنا، غیر مستحق کے ساتھ حسنِ سلوک کرنا۔

کہاوت: گدھے کو زعفران دیا اُس نے کہا میری آنکھیں پھوڑیں بُرے کے ساتھ اچھا سلوک کرنا بھی برائی ہے۔

کہاوت: گدھے کی آنکھوں میں لون دیا، اُس نے کہا میری آنکھیں پھوٹیں بے وقوف کے ساتھ اچھا سلوک کرو تو وہ اُسے بدسلوکی سمجھتا ہے۔

کہاوت: گدھے کی یاری، لات کی سنسناہٹ بے وقوف کی دوستی میں نقصان ہوتا ہے۔نیز گدھے کی دوستی یہی ہے کہ لات مارے۔

کہاوت: گدھے کے کھائے کھیت، نہ ہرلو کے نہ پرلو کے نالائق کے ساتھ سلوک کرنے کا کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: گدھے کے منہ میں شہد ڈالنے کا کیا فائدہ نااہل کو رتبہ دینے سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

محاورہ: گدھے گھوڑے ایک بھاؤ چلنا کسی چیز کی کوئی اہمیت نہ ہونا، اچھے برے میں کوئی فرق نہ ہونا۔

گدھیلا زبرگ، ے۔اند۔ وہ شخص جس کے پاس بکثرت گدھے ہوں، بہت سے گدھوں کا مالک۔

## گ۔ڈ

گڈ (۱) زبرگ۔اند، ہ۔ دو یا زیادہ آدمیوں کا اتحاد؛ کاغذوں کا مجموعہ، ملے جلے کاغذ، بنڈل، ڈھیر۔

گڈبڈ رک: گڈمڈ۔

گڈمڈ ملا جلا، مخلوط۔

محاورہ: گڈمڈ کرنا ملا دینا، مخلوط کرنا؛ جوڑ دینا۔

محاورہ: گڈمڈ ہونا رک: گڈمڈ کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

گڈ (۲) زبرگ۔اند، ہ۔ مال لادنے کی گاڑی۔

گڈا زبرگ، شدڈ۔اند، ہ۔ بیل گاڑی، چھکڑا، مال لادنے کی گاڑی؛ گٹھا، مُٹھا، بنڈل؛ جڑ کی گانٹھ؛ ڈھیلا ڈھالا؛ چھوٹا ڈھیر، انبار؛ چار دیواری، حد کا نشان۔

گڈا زبرگ، شدڈ۔صف۔ پستہ قد، چھوٹا قد کا، بونا، ناٹا۔

گُڈا (۱) پیش گ، شدڈ۔اند، ہ۔ پھندنے دار بڑی پتنگ۔

گُڈا (۲) پیش گ، شدڈ۔اند، ہ۔ آدمی کی شکل کا کھلونا جس سے بچیاں کھیلتی ہیں؛ (مجازاً) تحقیر یا تضحیک کی کوئی چیز۔(است) گڑیا۔

محاورہ: گُڈا بنانا رُسوا کرنا، بدنام کرنا۔

گڈالکا زبرگ، شدڈ، زیرل۔است۔ وہ بھیڑ جو گلّے کے آگے آگے چلے۔

گڈریا زبرگ، زبرڈ، جزم ر۔اند، ہ۔ چرواہا، ریوڑ چرانے والا۔

گڈولنا زبرگ، ومع، جزم ل۔اند۔ تین پہیوں کی گاڑی یا پہیے دار چوکھٹا جس کے سہارے بچے چلنا سیکھتے ہیں۔

گڈوی زبرگ، جزم ڈ۔است۔ پانی کا چھوٹا برتن جو چھوٹے برتنوں میں سے پانی نکالنے کے کام آتا ہے۔

گڈی زبرگ، شدڈ۔است، ہ۔ سمیٹ کر باندھی یا مرتب کی ہوئی اشیا، مثلاً: تاش کی گڈی، کاغذوں کی گڈی۔چھوٹا چھکڑا؛ گڈا (رک) کی تانیث۔

گُڈی پیش گ، شدڈ۔است، ہ۔ چھوٹی پتنگ؛ جوڑوں کی ہڈیاں جن کی یخنی بنائی جاتی ہے؛ حقے کی ایک ادنیٰ قسم؛ چھوٹی گڑیا؛ پرندے کے پر کی گرہ جو اُسے اُڑنے سے باز رکھنے کے لیے باندھ دیتے ہیں۔

محاورہ: گڈی ہتھے سے اُکھڑنا پتنگ کا ہاتھوں کے پاس سے ڈور سمیت

کٹ جانا۔

**گڈے** پیش گ، شدڈ۔ امذ۔ رک: **گڈا (۲)** جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے اور مرکبات میں استعمال کیا جاتا ہے۔

**گڈھ** زبر گ۔ امذ، ہ۔ قلعہ، حصار؛ مکان۔

محاورہ: **گڈھ جیتنا** قلعہ فتح کرنا؛ انتہائی اہم کام سرانجام دینا۔

**گڈھ گج** قلعے کی فصیل میں ہاتھی کی شکل کی چنائی جو توپ نصب کرنے یا دیگر فوجی ضروریات کے لیے استعمال کی جاتی ہے۔ نیز **گڑھ گج**۔

**گڈھلا** زبر گ، زیر ڈھ، شد ل۔ امذ۔ غار، گڑھا، کھڈ۔

**گڈھی** زبر گ۔ امث، ہ۔ چھوٹا حصار، چھوٹا قلعہ۔

## گ۔ذ

**گذارش** پیش گ، زیر ر۔ امث، ف۔ رک: **گزارش**۔

**گذاشت** پیش گ، جزم ش۔ امث، ف۔ چھوڑ دینا، ضبطی یا قرقی بحال کرنا، واگذاشت۔

**گذاف** پیش گ۔ امذ، ف۔ بیہودہ گفتگو، بکواس، جھوٹ، شیخی۔

**گذر** پیش گ، زبر ذ۔ امذ، ف۔ رسائی، پہنچ، رستہ؛ گھاٹ، کنارہ؛ پار کرنا، عبور کرنا؛ جانا، روانہ ہونا۔ نیز **گزر**۔

**گذر بسر** ذریعہ معاش، گزر اوقات۔ نیز **گزر بسر**۔

کہاوت: **گذر گئی گذران، کیا جھونپڑی کیا میدان** جب زندگی گزر گئی تو یہ سوچنا جہالت ہے کہ اچھی گزری یا بری، جب عمر کا بڑا حصہ گزر چکا ہو تو اچھا برا برابر ہے۔

**گذشت** پیش گ، زبر ذ، جزم ش۔ امث، ف۔ گزرا ہوا واقعہ، بیتا ہوا ماجرا وغیرہ۔ نیز **گزشت**۔

**گذشتہ** گزرا ہوا، بیتا ہوا، (زمانہ) جو ختم ہو گیا ہو؛ سابقہ؛ چھوڑا ہوا۔ نیز **گزشتہ**۔

کہاوت: **گذشتہ را صلوات، آئندہ را احتیاط** جو گزر گئی سو گزر گئی، جو ہونا تھا وہ ہو گیا اب آئندہ کے لیے احتیاط رکھیں۔

## گ۔ر

**گر** زبر گ۔ حرف شرط، ف۔ اگر کا مخفف؛ بطور لاحقہ ''گار'' کا مخفف بمعنی کرنے والا، بنانے والا، ڈھالنے والا، مثلاً: رامشگر، ستمگر، کارگر۔

**گر** زیر گ۔ امذ۔ گرنا (رک) کا امر، تراکیب میں مستعمل۔

**گر پڑ کر** جوں توں کر کے، جیسے تیسے۔

محاورہ: **گر پڑ کے ملنا** بے وقعتی سے ملنا۔

محاورہ، فعل مرکب: **گر پڑنا** نیچے آ رہنا، زمین پر آ پڑنا، منہدم ہو جانا، ٹوٹ جانا؛ گر جانا؛ دیوار یا مکان کا بیٹھ جانا؛ از حد کمزور یا نحیف ہو جانا؛ تباہ و برباد ہو جانا۔

کہاوت: **گر پڑے کی ہر گنگا** جس کو تکلیف ہوتی ہے وہ خدا کو یاد کرتا ہے؛ عاجزی کرنے والے کے لیے بولا جاتا ہے۔

فعل مرکب، محاورہ: **گر جانا** نیچے آ رہنا؛ کم تر ہو جانا، بے وقعت ہو جانا؛ ذلیل ہو جانا، رسوا ہو جانا؛ جھک جانا، زیر ہونا؛ بچھڑ جانا؛ تلف ہو جانا۔

کہاوت: **گر ضرورت بود روا باشد** ضرورت کے وقت سب کچھ روا ہے۔

فعل مرکب، محاورہ: **گر کر اُٹھنا** ناکامی کے بعد دوبارہ نئے حوصلے سے کام کرنا؛ تنزلی کے بعد ترقی کرنا؛ ٹھوکر کھا کر دوبارہ سنبھلنا۔

کہاوت: **گر گئے دانت آم کھانے سے** جب کوئی عذر لنگ پیش کرتا ہے تو طنزاً کہتے ہیں؛ خلاف قیاس۔

**گُر (۱)** پیش گ۔ امذ۔ اُصول، قاعدہ، کلیہ؛ اُسلوب؛ پتے کی بات، مفید نکتہ؛ ہنر، فن؛ (موسیقی) آٹھ ماتروں کا نام۔

**گُر (۲)** پیش گ۔ امذ، ہ۔ اُستاد، پیر۔

کہاوت: **گُر بن ملے نہ گیان، بھاگ بن ملے نہ سمپت** بغیر اُستاد کے علم حاصل نہیں ہوتا اور بغیر قسمت کے دولت نہیں ملتی۔

کہاوت: **گر بن بیا کل چیلوا، کنٹھ بن باور گیت** اُستاد کے بغیر شاگرد بے کار ہے، جس طرح گلے کے بغیر گیت بے کار ہے۔

کہاوت: **گُر تو ایسا چاہیے جوں صیقل گر ہوئے، جنم جنم کا مورچہ چھن میں ڈالے دھوئے** اُستاد یا مرشد صیقل گر کی مانند ہونا چاہیے جو ایک پل میں تمام زنگار دُور کر دے۔

**گُرو جَن** دینی اور اہم اشخاص؛ ایک مذہب یا مسلک کے پیروکار۔

**گُردوارہ/ دوارا** سکھوں کی عبادت گاہ، دھرم سالہ؛ اُستاد کے رہنے کا مکان۔

کہاوت: **گُر گُر بدیا سُر سُر گیان** ہر اُستاد کا سکھانے کا طریقہ الگ ہوتا ہے اور ہر انسان کی عقل مختلف ہوتی ہے۔

کہاوت: **گُر گڑ ہی رہے، چیلے شکر ہو گئے** شاگرد اُستاد سے بھی بڑھ گئے۔

**گُر گیان** مرشد کی اپنے مرید کو کی جانے والی نصیحتیں۔ مرید کو دی جانے والی دینی تعلیم۔

**گُر گیانی** عقل مند آدمی، دانشور انسان، دانا شخص۔

**گُرمکھ** مرید (چیلا) جس نے اپنے مرشد سے منتر لیا ہو۔

**گُرمکھی** سکھوں کی مذہبی کتاب گرنتھ کا رسم الخط جس میں پنجابی زبان لکھی جاتی ہے۔

**گرا** زیرگ۔ امذ۔ گرا ہوا محتاج، ذلیل۔

**گرا پڑا** (لفظاً) زمین پر پڑا ہوا؛ (کنایۃً) کم حیثیت، حقیر، بے حقیقت؛ محتاج، ذلیل؛ بیکار، ناکارہ۔

محاورہ: **گرا پڑنا** گرنے کے قریب ہونا، بہت نحیف و ناتواں ہونا کہ اپنا بوجھ نہ سہار سکنا؛ بلندی سے زمین پر آنا۔

محاورہ: **گرا جانا** گھبراہٹ محسوس ہونا، (عموماً جی یا دل کے ساتھ مستعمل ہے)۔

فعل مرکب: **گرا دینا** نیچے لانا، گرانا؛ مسمار کرنا، حذف کرنا، تقطیع سے خارج کرنا۔

کہاوت: **گرا نہیں سنبھلتا** ذلت پا کر پھر عزت حاصل نہیں ہوتی۔

**گراب** جزم گ۔ امذ۔ بندوق کی چھوٹی گولی۔

**گراری** زبرگ۔ امث۔ دندانے دار پہیہ؛ کنوئیں سے پانی کھینچنے کی ہتھے لگی ہوئی چرخی؛ مشینی پہیوں پر باہر کی طرف اُبھرے ہوئے دندانے جو برابر کے پہیے کے دندانوں کے درمیانی کھانچوں میں پیوست ہو جاتے ہیں اور ایک پہیے کے چلنے سے دوسرا بھی حرکت کرتا ہے۔

**گراز** پیش گ۔ امذ، ف۔ نر سور؛ (تحقیراً) بہادر آدمی، شجاع۔

**گَراس** زبرگ۔ امذ۔ ایک سو چوالیس چیزوں کے مجموعے کا نام، بارہ درجن چیزیں۔

**گراس** لیٹا زیرگ۔ امذ، و۔ لقمہ، نوالہ؛ مویشیوں کا چارہ۔

**گراسنا** نگلنا، کھانا۔

**گراف** جزم گ۔ امذ۔ اعداد و شمار کا علامتی خاکہ؛ کسی کیفیت یا حالت کے کم یا زیادہ ہونے کا نقاط یا لکیروں سے اظہار۔ انگریزی میں: Graph۔

محاورہ: **گراف اُوپر جانا** کسی شے کی مقدار یا تعداد میں اضافہ ہونا؛ مقبولیت بڑھ جانا؛ شرح بڑھنا۔

محاورہ: **گراف گرنا** تعداد یا مقدار کی اظہار ہونا؛ مقبولیت میں کمی آنا، شرح گھٹنا۔ نیز گراف نیچے ہونا۔

**گرام** جزم گ۔ امذ۔ ایک مکعب سینٹی میٹر مقطر پانی کا وزن جب وہ کامل کثافت رکھتا ہو؛ 001. کلوگرام کے برابر وزن۔ انگریزی میں: Gram۔

**گرام** لیٹا زیرگ۔ امذ، س۔ چھوٹی بستی، دیہہ، قریہ؛ سُر کو بائیس سُرتیوں میں تقسیم کرنے کا اُصول؛ راگ کی اُٹھان کے تین درجے: ۱۔ کھرج گرام، ۲۔ مدھ گرام، ۳۔ نکھاد گرام۔

**گرامر** جزم گ، زبرم۔ امث۔ کسی زبان کے قواعد، صرف و نحو۔ انگریزی میں: Grammar۔

**گرامی** زیرگ۔ صف، ف۔ بڑا، بزرگ، کبیر؛ بیش بہا، قیمتی۔

**گرامی قدر** بڑی عزت، بڑے مرتبے والا۔

**گرامی منش** (زبرم، زبرن) بزرگ طبیعت۔

**گرامی نامہ** معزز آدمی کے خط کے لیے مستعمل۔

**گرامی خدمت** (بلا اضافت) معزز آدمی کے نام کے ساتھ بطور لقب، مثلاً: بہ گرامی خدمت جناب والد صاحب قبلہ (مراد: بخدمت گرامی)۔

**گران** زیرگ۔ امذ۔ گہن، کسوف؛ بوجھ، دباؤ۔

**گراں** زیرگ۔ صف، ف۔ بھاری، بوجھل؛ اہم، قیمتی، مہنگا؛ باعثِ زحمت، ناگوار، تکلیف دہ۔ عام: گَر اں۔

محاورہ: **گراں آنا** ناگوار معلوم ہونا، کھلنا۔

**گراں بار** بھاری؛ وزنی؛ دبا ہوا، مکلّف؛ بہت متاثر، مغلوب۔

محاورہ: **گراں بار کرنا** زیرِ بار کرنا، بوجھ لادنا۔

محاورہ: **گراں بار ہونا** بوجھ تلے دبنا، زیرِ بار ہونا۔

**گراں باری** بوجھل پن؛ وزنی ہونا۔

**گراں بہا** بیش قیمت، بہت قیمتی، بہت مہنگا؛ عمدہ، قابلِ قدر۔

کہاوت: **گراں بہ حکمت، ارزاں بہ علت** بیش قیمت چیز میں کوئی خوبی ہوتی ہے اور سستی میں نقص۔

**گراں پائی** سُست چال، سُست رفتاری؛ کاہلی۔

**گراں پایہ** بڑے رُتبے والا، بلند مرتبہ۔

**گراں تر** باوقعت، حیثیت والا۔

**گراں جاں** سخت جان والا، ایسا شخص جس کی زندگی دُوبھر ہو۔

**گرانجانی** (ن غنہ) رنجوری، مصیبت زدگی، دُشواری؛ آسانی سے نہ مرنا؛ سخت جانی۔

**گراں خاطر** دوبھر، ناگوارِ طبع؛ آزردہ، بیزار، مکدر۔

**گراں خاطری** آزردگی، رنجیدگی، ناراضگی۔

**گراں خواب** بہت دیر تک سونے والا شخص؛ غافل۔

**گراں خوابی** گہری نیند؛ غفلت، کاہلی۔

**گراں دوش** (وج) احسان کے بوجھ تلے دبا ہوا۔ سبک بار کی ضد۔

**گراں ڈیل** موٹا، بھاری بھرکم، لحیم شحیم۔

**گراں رَو** سُست رفتار، آہستہ آہستہ چلنے والا۔

**گراں سالی** قحط، کال۔

**گراں سرشت** متکبر، صاحب وقار۔

**گراں سری** تکبر، غرور، تمکنت۔

**گراں سنج** وزنی، بیش قیمت۔

**گراں سیر** (ے لین) جس کے لیے چلنا اور راستہ طے کرنا مشکل ہو؛ دیر میں گزرنے والے، مشکل سے کٹنے والے۔

**گراں فروش** عام قیمت سے زیادہ شرح پر بیچنے والا۔

**گراں قدر** عالی مرتبہ، صاحب اعزاز؛ زیادہ مالیت کا؛ عمدہ، نفیس۔

محاورہ: **گراں گزرنا** ناگوار ہونا، برا لگنا۔

**گراں گوش** بہرا، اونچا سننے والا۔

**گراں گوشی** رک: گراں گوش جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**گراں گیر** ظالم، جابر؛ اپنی ضد پر قائم رہنے والا، اڑیل۔

**گراں مایہ** (زبری) قیمتی، نفیس۔

محاورہ: **گراں محسوس ہونا** ناگوار ہونا، برا لگنا۔

**گراں نشین** دیرپا، پائیدار۔

محاورہ: **گراں ہونا** دوبھر ہونا، بھاری ہونا؛ مہنگا ہونا، قیمت کا بڑھنا۔

**گرانی** بوجھل پن؛ مہنگائی؛ بدہضمی؛ غذا ہضم نہ ہونے کی وجہ سے طبیعت کا بھاری پن۔ گِرانی۔

**گراوٹ** زیرگ، زبرو۔ امث۔ پستی، تنزل؛ کمی، گھٹاؤ۔

**گراہک** زیرگ، زبرہ۔ امذ۔ گاہک، خریدار۔

**گرائش** زیرگ، زیرء۔ امث۔ رغبت، میل، خواہش۔

**گرائیں** زیرگ، ی۔ امذ۔ ہم وطن؛ اپنے گاؤں کا۔

**گرانٹ** جزم گ، ن مغ۔ امث۔ منظوری؛ مالی اعانت، عطیہ۔ انگریزی میں: Grant۔

**گراہ** زبرگ۔ امذ۔ مگرمچھ، گھڑیال، نہنگ۔

**گراؤنڈ** جزم گ، و مع، ن غنہ۔ امث۔ زمین، میدان۔ انگریزی میں: Ground۔

**گراؤنڈ فلور** مکان کی سب سے پہلی منزل، زمینی منزل۔

**گرائی** پیش گ۔ امث۔ گوراپن، خوبصورتی۔

**گرب** زبرگ، جزم ر۔ امذ، س۔ پیٹ، رحم، بچہ دانی۔ نیز گربھ۔

محاورہ: **گرب سے ہونا** حاملہ ہونا۔

**گُرب** پیش گ، زبرر۔ امذ۔ جب باجرے کے پودے ایک فٹ بلند ہوں تو کھیت میں ہل چلانا، کھودنا۔

**گربتا** زبرگ، جزم ر، جزم ب۔ صف۔ مث۔ حاملہ، بوجھ اٹھانے والی۔

**گربز** پیش گ، پیش ب۔ امذ۔ امث، ف۔ مکار، دغاباز، حیلہ گر۔

**گربزی** پیش گ، پیش ب۔ امث، ف۔ مکاری، دغابازی، حیل گری۔

**گربہ** پیش گ، جزم ر، زبرب۔ امذ، امث، ف۔ بلا، بلی۔

**گربہ پائی سے** دبے پاؤں۔

**گربہ چشم** نیلی آنکھوں والا/ والی۔

**گربہ شعاری** بلی کی طرح اِدھر اُدھر گھومنے کی عادت، دربدری، متلون مزاجی؛ بے وفائی۔

**گربہ چشمی** بے مروتی، بے رُخی؛ نیلی آنکھیں جو بے رُخی کی علامت سمجھی جاتی ہیں۔

کہاوت: **گربہ کشتن روزِ اوّل** رعب شروع ہی میں جمایا جا سکتا ہے؛ مخالفت یا برائی کو پہلے ہی دن سے روک دینا چاہیے۔

**گُربہ مسکین** (لیٹا زیرء، زیرم، جزم س) چپ شریر، مسمسا، بھولا بھالا، بظاہر بھلا مانس۔

کہاوت: **گربہ مسکین اگر پر داشتے تخم کنجشک از جہاں برداشتے** اگر بلی کے پر ہوتے تو دنیا سے چڑیوں کی نسل ختم ہو جاتی۔ اگر ظالموں کا بس چلتا تو وہ کسی کو زندہ نہ رہنے دیتے۔

کہاوت: **گربہ مسکین بنے ہیں** ظاہر میں بہت بھلے مانس دکھائی دیتے ہیں مگر ہیں بہت شریر۔

**گربھ** (۱) زبرگ، جزم ر، جزم بھ۔ امذ، س۔ حمل، پیٹ سے ہونا؛ کچا بچہ؛ رحم، بچہ دانی؛ بوجھ۔ نیز گرب۔

محاورہ: **گربھ پات ہونا** اسقاطِ حمل ہونا، پیٹ کا گرنا۔

محاورہ: **گربھ رہنا** حمل قرار پانا، پاؤں بھاری ہونا۔

محاورہ: **گربھ میں آنا** حمل ٹھہرنا۔

**گربھ** (۲) زبرگ، جزم ر، جزم بھ۔ امذ، س۔ غرور، گھمنڈ، آن۔

کہاوت: **گربھ کا سر نیچا** تکبر کا انجام ذلت، غرور کرنے والا آخر میں ذلیل و رُسوا ہوتا ہے۔

**گرتا پڑتا** زیرگ، زبرپ۔ متعلق فعل۔ گر گر کر سنبھلتا ہوا؛ بمشکل، اُفتاں و خیزاں۔

**گرج** زبرگ، زبرر۔ امث۔ بجلی کا کڑکا، رعد؛ زوردار آواز، مہیب آواز؛ زور کی چنگھاڑ، چیخ۔

**گرج دار** زوردار؛ کڑاکے کی آواز۔

**گرجا** زبرگ، جزم ر۔ امذ۔ گرجنا (رک) کا فعل ماضی۔

کہاوت: **گرجا سو برسا کیا** جو ڈینگیں مارتے ہیں وہ کرتے کچھ نہیں۔ دھمکیوں سے دبنا نہیں چاہیے۔

**گرجا** زیرگ، جزم ر۔ اند، پُر۔ عیسائیوں کی عبادت گاہ، کلیسا۔

محاورہ: **گرجا کرنا** عیسائیوں کا اپنی عبادت گاہ میں جا کر عبادت کرنا۔

**گرجن** زبرگ، جزم ر، زبرج۔ اند۔ چیزوں کے آپس میں ٹکرانے سے پیدا ہونے والی آواز، شور، کڑک۔

**گرجنا** زبرگ، زبرر، جزم ج۔ فعل لازم۔ کڑکنا، بادلوں کا بجلی کی آواز کے ساتھ شور کرنا؛ چلا کر بولنا، غصہ ہونا، خفا ہونا۔

کہاوت: **گرجی تو ڈولی، پڑی تو سہی** جب تک کوئی مصیبت نہ آئے اس کا ڈر ہوتا ہے جب آ جائے تو انسان برداشت کر لیتا ہے۔

**گرچ** پیش گ، جزم ر۔ امث، س۔ بہت تیزی سے بڑھنے اور پھیلنے والی ایک بیل کا نام۔

**گرد** زبرگ، جزم ر، جزم د۔ امث، ف۔ دھول، غبار۔ (بطور صفت) بے حقیقت، ہیچ؛ گھومنے پھرنے والا، چکر کھانے والا۔ مثلاً: **کوچہ گرد** (بطور لاحقہ) آوارہ۔

محاورہ: **گرد اُٹھنا** ہوا کے زور کی وجہ سے مٹی کا زمین سے بلند ہونا۔

محاورہ: **گرد اُڑانا** دھول اُڑانا، خاک اُڑانا، مٹی کو ہوا کے زور سے فضا میں پھیلانا؛ تباہ کرنا، برباد کرنا، اُجاڑ دینا۔

**گردِ آفتاب** باریک باریک ذرات جو سورج کی کرنوں میں نظر آتے ہیں۔

**گرد آلود** مٹی میں ملا ہوا، خاک سے اٹا ہوا، وہ شے جس پر گرد کی تہہ جمی ہو۔

**گرد باد** بگولہ، غبار کا جھکڑ، خاک ملی ہوا؛ مٹی میں اٹا ہوا۔

**گرد بُرد** تباہ حال، بے رونق، ٹوٹا پھوٹا، اُجڑا ہوا۔

محاورہ: **گرد بھی نہ پانا** نام ونشان تک نہ ملنا۔

محاورہ: **گرد بیٹھنا** غبار کا نیچے جمنا، آندھی کے بعد مٹی کا فضا سے کم ہو جانا۔

**گرد پوش** (وج) کپڑے یا کاغذ کا غلاف جو پلنگ، صندوق یا کتابوں وغیرہ کو میلا ہونے سے بچاتا ہے۔

محاورہ: **گرد تک نہ پہنچنا** مقابلہ نہ کر سکنا، پیچھے رہ جانا، برابری نہ کر سکنا یا نہ کرنا۔ نیز **گرد کو نہ پہنچ سکنا**۔

محاورہ: **گرد جمنا** کسی چیز پر مٹی کی تہہ بیٹھ جانا، غبار کا ایک جگہ پر اکٹھا ہونا۔

محاورہ: **گرد جھاڑنا** کسی چیز سے مٹی، دھول وغیرہ صاف کرنا؛ غیر ضروری ڈھیر سے اپنے کام کی چیز نکالنا؛ مارنا، سزا دینا۔

**گردِ راہ** راستے کی دھول؛ بے وقعت، بے حیثیت۔

**گردِ کارواں** قافلے وغیرہ کے چلنے سے اُڑنے والی دھول۔

محاورہ: **گرد کرنا** بے وقعت کرنا، ماند کرنا؛ شکست دینا، ہرانا۔

**گرد کش** فرش یا قالینوں وغیرہ کی صفائی کا برقی آلہ جو گرد کھینچ لیتا ہے۔ انگریزی میں: Vacuum Cleaner۔

محاورہ: **گرد کو نہ پانا** برابری نہ کر سکنا، پیچھے رہ جانا، مقابلہ نہ کر سکنا۔ نیز: **گرد نہ پانا، گرد کو نہ پانا، گرد نہ چھو سکنا**۔

**گرد گیر** (ی) گرد وغبار کو روکنے والا۔

**گردناک** رک: **گرد آلود**۔

محاورہ: **گرد نکالنا** بدلے میں سخت سزا دینا؛ بری طرح انتقام لینا۔

محاورہ: **گرد نہ نظر آنا** بھاگنے والے کا پتہ نہ چلنا۔

**گرد وغبار** دھند جو خاک اُڑنے سے چھائے۔

محاورہ: **گرد ہو جانا** ماند پڑ جانا، بے رونق ہو جانا؛ بے حقیقت ہو جانا، بے حیثیت ہو جانا؛ معدوم ہو جانا، غائب ہو جانا۔

**گردِ یتیمی** عسرت، بیکسی؛ (مجازاً) آبداری، موتی کی چمک۔

**گرداں** گھومتا ہوا، گھومنے والا۔

**گرد** زیرگ، جزم ر، جزم د۔ صف، ف۔ چاروں طرف، آس پاس، گھیرے ہوئے؛ گول، مدور۔

**گرد آور** احاطہ کرنے والا، گھیرنے والا؛ گشت کرنے والا، پٹواریوں کے علاقے یا چنگی کے حلقے میں گھوم پھر کر دیکھنے والا۔

**گرد آوری** گرد آور کا عہدہ؛ دورہ، گشت؛ محاصرہ؛ احاطہ کرنے کی صلاحیت، جمع کرنے کی طاقت؛ گشت کرنے کا علاقہ؛ محکمہ مال کے ذمہ دار کی فصلوں کے اندراج کے لیے گشت۔

**گرد بالش** (زیرل) سوتے وقت رخساروں کے نیچے رکھا جانے والا گول اور چھوٹا تکیہ۔

**گرد بینی** ماحول سے آگاہی وشناسی، اردگرد سے واقفیت۔

محاورہ: **گرد پھرنا** طواف کرنا، چکر لگانا؛ اطراف کا گشت کرنا؛ صدقے ہونا۔

محاورہ: **گرد پھٹکنا** قریب آنا، پاس آنا۔

محاورہ: **گرد پھٹکنے نہ دینا** قریب نہ آنے دینا، پاس نہ آنے دینا۔

**گردرُو** موتیوں کی وہ لڑی جو عورتیں سر یا چہرے کے گرد باندھتی ہیں۔

محاورہ: **گرد رہنا** گھیرے رہنا، چمٹے رہنا؛ ہر وقت ساتھ لگے رہنا۔

محاورہ: **گرد کرنا** اکٹھا کرنا، جمع کرنا۔

**گردنامہ** چوکور کاغذ کا ٹکڑا (نقش یا تعویذ) جس کے گرد دعائیں لکھ کر درخت وغیرہ کے ساتھ باندھ دیا جاتا ہے تاکہ گھر سے بھاگا یا گم ہوا شخص واپس

لوٹ آئے۔

**گردوپیش** آس پاس، اطراف، ماحول۔

**گردونواح** آس پاس کا علاقہ، قرب وجوار۔

محاورہ: **گرد نہ پھٹکنا** پاس نہ آنا، قریب نہ آنا۔

محاورہ: **گرد نہ چھوڑنا** ساتھ ساتھ لگا رہنا، دُور نہ ہونا۔

محاورہ: **گرد ہونا** پیچھے پڑنا، درپے ہونا۔

**گُرد** پیش گ، جزم ر۔ امذ۔ ف۔ بہادر شخص، پہلوان، طاقت ور۔

**گردا(۱)** زبرگ، جزم ر۔ امذ۔ گرد، غبار، دھول۔

**گردا(۲)** زبرگ، جزم ر۔ امذ۔ تمبا کو اور چونے کو ملا کر بنایا گیا سفوف جو تمبا کو کی جگہ استعمال کیا جاتا ہے۔

**گِردا** زیرگ، جزم ر۔ امذ۔ پاندان کی کلھیوں یا برتنوں کے نیچے رکھنے کا گول کپڑا؛ گول حلقہ، گھیراؤ، پھیر۔

**گرداگرد** رک: گردوپیش (دج، ی)۔

**گرداب** زیرگ، جزم ر۔ امذ۔ بھنور، پانی کا چکر، گھمن گھیری، ورطہ۔

**گردابِ بلا** مصیبت، آفت، مشکل وقت۔

**گردان** زبرگ، جزم ر۔ امث، ف۔ (قواعدِ زبان) کلمے کی تصریفی صیغوں کو ترتیب وار یاد کرنا؛ چکر، پھیری، دَور۔

**گردان کبوتر** ایسا کبوتر جو ہر طرف گھوم پھر کر (اُڑ کر) واپس اپنے گھر لوٹ آئے۔

محاورہ: **گردان کرنا** چکر دینا، گھمانا؛ صیغوں کا زمانہ اور واحد جمع کی ترتیب کے لحاظ سے پڑھنا۔

محاورہ: **گردان لینا** سمیٹنا۔

محاورہ: **گردان ہونا** کبوتر کا اپنے گھر سے مانوس ہونا۔

فعل لازم: **گردانا** دوہرانا، بار بار پڑھنا؛ خاطر میں لانا، سمجھنا، ماننا، تسلیم کرنا؛ لپیٹ میں لینا، چکر میں پھنسانا۔

**گردانی** زبرگ، جزم ر۔ امث۔ وہ چادر جسے عورتیں نماز ادا کرتے وقت ایک خاص طریقے سے اوڑھتی ہیں۔

**گرداں** زبرگ، جزم ر۔ صف، ف۔ پھرنے والا، گھومنے والا، دوّار؛ اُلٹا ہوا، پلٹا ہوا۔

**گرداور** زبرگ، جزم ر، زبرو۔ امذ۔ گشتی افسر، پٹواریوں کے کام کا نگراں۔

**گردِش** زبرگ، جزم ر، زیرد۔ امث، ف۔ چکر، گھومنا، گول گول حرکت کرنا؛ تغیر، انقلاب، حالات کی تبدیلی؛ مصیبت، آفت۔

**گردشِ ایام** وقت کی گردش، مصیبت کا زمانہ؛ بدنصیبی۔

**گردشِ بخت** بدنصیبی، قسمت کی خرابی۔

محاورہ: **گردش پڑنا** اُفتاد پڑنا، مصیبت آنا۔

**گردشِ چشم** آنکھوں کی حرکت، آنکھ کا اشارہ؛ توجہ سے دیکھنا۔

**گردشِ دوراں** زمانے کا تغیر، انقلاب۔

محاورہ: **گردش دینا** دربدر پھرانا، مصیبت میں مبتلا کرنا۔

**گردش زدہ** مصیبت کا مارا، آفت زدہ۔

**گردشِ زمانہ** زمانے کی گردش؛ وقت کا گزرنا؛ مصیبت کا وقت۔

محاورہ: **گردش کرنا** گھومنا، چکر لگانا، پھرنا۔

محاورہ: **گردش کھانا** گھومنا، حرکت میں آنا، چکر لگانا؛ مصیبت میں مبتلا ہونا۔

**گردشِ گردوں** آسمان کا چکر؛ قسمت کی خرابی، بدنصیبی۔

**گردشِ لیل ونہار** دن رات کا چکر، آفت، مصیبت؛ بدنصیبی۔

محاورہ: **گردش میں آنا** مصیبت میں پھنسنا، چکر میں آنا۔

محاورہ: **گردش میں رہنا** مصیبت میں مبتلا ہونا، پریشانی کا شکار ہونا۔

محاورہ: **گردش میں ہونا** مصیبت میں پڑنا۔

صف: **گردِشا** گردش کرنے والا، گردش نما۔

**گردَگان** زیرگ، جزم ر، زبرد۔ امذ، ف۔ اخروٹ؛ چارمغز۔

**گردن** زبرگ، جزم ر، زبرد۔ امث، ف۔ سر اور تن کا درمیانی حصہ؛ گلا، گلو، عنق۔ صراحی کا پتلا منہ، گردن مینا (لیٹا زیرن، ی)۔

محاورہ: **گردن اُتارنا** سرقلم کرنا، تن سے گردن الگ کر دینا۔

محاورہ: **گردن اُٹھانا** گردن بلند کرنا، سر اُونچا کرنا۔

محاورہ: **گردن اُڑا دینا** سرتن سے جدا کر دینا، گردن کاٹنا؛ قتل کرنا، مار ڈالنا۔

کہاوت: **گردن از مو باریک ہے** (لفظاً) گردن بال سے باریک ہے۔ یعنی اگر جھوٹ بولوں تو قتل کر دو؛ کسی کا حکم بغیر کسی حجت کے مان لینے کے موقع پر کہا جاتا ہے، سرِ تسلیم خم ہے۔

محاورہ: **گردن اکڑانا** رعب ودبدبہ دکھانا، غرور کرنا، اِترانا۔

محاورہ: **گردن اکڑ جانا** گردن کے پٹھوں کا سخت ہو جانا؛ غرور آ جانا، متکبر ہو جانا۔

محاورہ: **گردن بچ جانا** کسی کے ظلم وستم سے محفوظ رہنا، جان بچنا۔

**گردن بند** گلے میں پہنا جانے والا ایک زیور، گلوبند۔

**گردن پر** ذمے، سرپر۔

محاورہ: **گردن پر احسان ہونا** احسان کے بوجھ سے سر جھکانا، مرہونِ منت ہونا۔

محاورہ: **گردن پر بوجھ رہنا** عذاب سر پر رہنا، گناہوں کا وبال سر پر رہنا،

بارِ اعمال ذمے رہنا۔

محاورہ: گردن پر بوجھ لینا کسی کام کی ذمہ داری لینا؛ ذمہ داری قبول کرنا۔

محاورہ: گردن پر بوجھ ہونا کسی کا ممنونِ احسان ہونا؛ ناگوارِ خاطر ہونا؛ گراں بار ہونا؛ گناہوں کا عذاب سر پر ہونا۔

محاورہ: گردن پر جُوا رکھنا اہم کام کسی کے ذمے کرنا؛ کوئی بھاری کام ذمے لینا؛ محنت کے لیے تیار ہونا؛ شادی کرنا، جورو والا بنانا، متاہل کرنا؛ اطاعت قبول کرنا۔

محاورہ: گردن پر چھری پھیرنا ذبح کرنا، گلا کاٹنا قتل کرنا۔

محاورہ: گردن پر چھری چلنا ذبح کیا جانا، گلا کاٹا جانا؛ بہت زیادہ ظلم ہونا؛ حق تلفی ہونا۔

محاورہ: گردن پر خط کھینچنا تن سے گردن جدا کرنے سے پہلے جلاد کا مجرم کی گردن پر نشان لگانا۔

محاورہ: گردن پر خنجر چلانا گلے پر چھری پھیرنا؛ ناانصافی کرنا؛ بہت ظلم کرنا۔

محاورہ: گردن پر خنجر چلنا رک: گردن پر خنجر چلانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: گردن پر خون رہنا کسی کے قتل کا ذمہ دار ٹھہرایا جانا؛ کسی کے خون کا وبال گردن پر رہنا۔

محاورہ: گردن/سر پر خون سوار ہونا کسی کے قتل پر آمادہ ہونا، کسی کو جان سے مار دینے کا تہیہ کر لینا۔

محاورہ: گردن پر خون لینا کسی کے قتل کا گناہ اپنے سر لینا، قتل کا وبال اپنے سر ذمہ لینا۔

محاورہ: گردن پر خون ہونا قتل کا مجرم ہونا؛ کسی کے قتل کا ذمہ دار ہونا۔

محاورہ: گردن پر سوار ہونا کسی کام یا بات کے لیے مجبور کرنا، پیچھے پڑنا، سخت تقاضا کرنا، کسی کام کے لیے بہت تنگ کرنا۔

محاورہ: گردن پر لہو رہنا کسی کے قتل کا وبال رہنا۔

محاورہ: گردن پر لینا سر پر اُٹھانا، کسی کام کا ذمہ لینا۔

محاورہ: گردن پر وبال پڑنا عذاب نازل ہونا، گناہ کا بار کسی کے سر پڑنا۔

محاورہ: گردن پر وبال لینا مصیبت ذمے لینا، عذاب ذمے لینا، گناہ اپنے سر لینا۔

محاورہ: گردن پر وبال ہونا کسی کے ذمہ عذاب ہونا؛ جب تک کسی گناہ کا کفارہ ادا نہ کیا جائے اُس کا وبال ذمہ ہونا۔

محاورہ: گردن (پر) پڑنا ذمے ہونا۔

محاورہ: گردن (سے) پکڑ کر اُٹھوا دینا ذلیل کر کے نکلوا دینا؛ اپنے گھر سے بے عزت کر کے یا دھکے دے کر نکلوا دینا۔

محاورہ: گردن پکڑ کر نکال دینا بے عزتی کر کے دھکے دے کر نکال دینا۔

محاورہ: گردن پکڑ کر نکلوا دینا رک: گردن پکڑ کر نکال دینا جس کا یہ متعدی المتعدی ہے۔

محاورہ: گردن پکڑنا گرفت میں لانا؛ حاوی ہونا، زیر کرنا، تابع کرنا، مسلط ہو جانا۔

محاورہ: گردن پھنسانا رک: گردن پھنسنا جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: گردن پھنسنا خطرے میں پڑنا، بلا میں گرفتار ہونا؛ مجبور ہونا؛ ذمہ دار ہونا، جواب دہ ہونا۔

محاورہ: گردن پھیرنا حکم نہ ماننا، اطاعت نہ کرنا، نافرمانی کرنا، سرکش ہونا، منحرف ہونا۔

گردن تابی نافرمانی، حکم عدولی، انحراف۔

گردن توڑ گردن توڑنے والا؛ داؤ کی ایک قسم۔

گردن توڑ بخار بخار کی ایک خطرناک قسم جس میں مریض کی گردن کی ہڈی اکڑ جاتی ہے۔ انگریزی میں: Meningitis۔

محاورہ: گردن توڑ ڈالنا ذلیل کرنا، رُسوا کرنا۔

محاورہ: گردن توڑنا سزا دینا، مغلوب کرنا، زیر کرنا، مسلط ہونا۔

گردن توڑنے والا ایسا کام جو بہت زیادہ مشقت طلب ہو، تکلیف دہ، بہت محنت طلب کام۔

محاورہ: گردن تیار ہونا جسم کا موٹا ہونے کی وجہ سے گردن کا بہت موٹا ہو جانا۔

فقرہ: گردن ٹوٹ گئی حوصلہ نہ رہا، کمر ٹوٹ گئی، ضعیف ہو گیا۔

محاورہ: گردن ٹوٹنا گردن کی ہڈی کا شکستہ ہونا؛ تباہ ہونا۔

محاورہ: گردن جھکا کر چلنا انکسار کرنا، عاجزی سے چلنا؛ گردن نیچی کر کے چلنا۔

محاورہ: گردن جھکا لینا گردن نیچی کرنا؛ شرمندہ ہونا؛ مان لینا، اطاعت میں سر جھکا لینا۔

محاورہ: گردن جھکانا گردن نیچی کرنا، قبول کرنا، مطیع ہونا؛ مطیع کرنا؛ عاجزی ظاہر کرنا؛ کسی کو زیرِ بارِ احسان کرنا، مرہونِ منت کرنا؛ کسی کو زیر کرنا، مسلط ہونا؛ کسی کو شرمندہ کرنا، رُسوا کرنا۔

محاورہ: گردن جھکنا گردن نیچی ہونا؛ سرِ تسلیم خم کرنا، مطیع ہونا، عاجز ہونا؛ شرمندہ ہونا، خجل ہونا؛ زیر ہونا، مغلوب ہونا۔

محاورہ: گردن جھکوانا رک: گردن جھکنا جس کا یہ متعدی المتعدی ہے۔

محاورہ: گردن چُرانا بے اعتنائی کرنا، بے توجہی کرنا؛ جان چھڑانا، منہ موڑ

لینا۔

محاورہ: **گردن چھڑانا** کسی کے ہاتھ سے اپنی گرفت آزاد کرانا؛ غلامی سے آزادی حاصل کرنا، رہائی پانا، آزاد ہونا، خلاصی ہونا؛ نجات پانا؛ مصیبت سے رہائی پانا۔

محاورہ: **گردن حلال کرنا** ذبح کرنا، جسم سے گردن کاٹ کر الگ کرنا؛ قتل کرنا، مار ڈالنا؛ حق تلفی کرنا؛ مصیبت میں مبتلا کرنا۔

محاورہ: **گردن خم کرنا** گردن نیچی کرنا؛ زیر کرنا، مغلوب کرنا۔

محاورہ: **گردن خم ہونا** رک: گردن خم ہونا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گردن دبانا** گردن سے پکڑنا، دبوچ لینا؛ زیر کرنا، قابو کرنا؛ مغلوب کرنا۔

محاورہ: **گردن دبی ہونا** مرہونِ منت ہونا، ممنونِ احسان ہونا۔

محاورہ: **گردن ڈالنا** تھکاوٹ، شرمندگی، عاجزی یا مجبوری کی وجہ سے گردن جھکا دینا۔

محاورہ: **گردن ڈھلکنا** گردن کا منکا ٹوٹ جانے کی وجہ سے گردن کا لٹک جانا، مرنے کے قریب ہونا؛ (بے ہوشی یا موت کے سبب) گردن کا ایک طرف لٹک جانا۔

محاورہ: **گردن رکھنا** فرمانبرداری کرنا، سرِ تسلیم خم کرنا۔

**گردن زدنی** مار ڈالنے کے قابل، واجب القتل، جس کی گردن اُڑا دینا لازمی ہو؛ مردود، قابلِ مذمت۔

**گردنِ زمین** (جغرافیہ) خشکی کے دو بڑے قطعات کو ملانے والا خشکی کا حصہ، خاکنائے۔

**گردن زن** گردن کاٹنے والا، تن سے گردن جدا کرنے والا، جلاد۔

**گردن زنی** گردن کاٹنا، قتل کرنا، گردن کاٹ کر مار ڈالنا۔

محاورہ: **گردن سے جُوا اُتارنا** غلامی سے نجات حاصل کرنا، اطاعت و فرمانبرداری سے آزادی پانا؛ کسی ذمہ داری سے سبکدوش ہونا۔

محاورہ: **گردن سے جُوا اُترنا** رک: گردن سے جوا اُتارنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گردن سیدھی ہونا** غرور کرنا، متکبر ہونا؛ گردن میں خم نہ ہونا۔

**گردن شکنی** گردن توڑنا، مار ڈالنا، قتل کرنا۔

**گردنِ شیشہ** شراب کے شیشہ کا وہ تنگ حصہ جس میں قدرے ٹیڑھا پن ہو۔

**گردن فراز** سربلند، عالی رتبہ؛ سرکش، باغی، متکبر۔

**گردن فرازی** سربلندی، سرکشی، تکبر۔

**گردن کا بوجھ** وہ بار جو کسی کے ذمہ ہو، احسان یا قرضے کا بوجھ، اعمال کا بار۔

محاورہ: **گردن کا بوجھ اُتارنا** کسی کو ذمہ داری سے سبکدوش کرنا۔

محاورہ: **گردن کا بوجھ اُترنا** ذمہ داری سے سبکدوش ہونا۔

**گردن کاٹنا** سرتن سے جدا کرنا، مار ڈالنا؛ ظلم کرنا، کسی کا حق مارنا۔

**گردن کا ڈورا** وہ سیاہ دھاگا یا ڈورا جو نظرِ بد سے بچنے کے لیے گلے میں پہنا جاتا ہے؛ معشوق کی گردن کی رگیں اور اُن کی حرکت؛ رگِ گردن؛ گردن کا ناپ۔

**گردن کا منکا** پشت کی وہ ہڈی جہاں سے گردن شروع ہوتی ہے۔

محاورہ: **گردن کا منکا ڈھلکنا** گردن کی پچھلی ہڈی نیچے لٹک جانا، مرنے کے قریب ہونا، موت کی علامات ظاہر ہونا۔

محاورہ: **گردن کا ہار بننا** محبوب ہونا، پیارا ہونا۔

محاورہ: **گردن کٹنا** گلا کٹنا، مارا جانا، قتل ہونا؛ تباہ ہونا، برباد ہونا؛ ڈر لگنا، دہشت آنا۔

**گردن کش** مغرور، متکبر، زور آور؛ باغی، سرکش۔

**گردن کشی** بغاوت، سرکشی؛ غرور، تکبر، اِتراہٹ۔

**گردنِ کوہ** پہاڑ کی چوٹی کے قریب کا حصہ۔

**گردن کی زنجیر** وہ زنجیر جو دیوانے کے گلے میں ڈالی جاتی ہے۔

**گردن گاہ** ایسی سڑک جو پہاڑ کی چوٹی پر ہو۔

محاورہ: **گردن گھونٹنا** گلا دبانا۔

محاورہ: **گردن لینا** گرفت میں لینا، مغلوب کرنا، قابو کرنا۔

محاورہ: **گردن مارا جانا** سرتن سے جدا کیا جانا، ہلاک کر دیا جانا۔

محاورہ: **گردن مارنا** سرتن سے جدا کر دینا، ہلاک کرنا؛ ختم کرنا، نام و نشان مٹا دینا؛ تکلیف دینا، نقصان پہنچانا۔

کہاوت: **گردن مارو، گریباں میں منہ ڈالو** نقصان کر کے چاپلوسی کرنے پر کہتے ہیں، نیک بن کر لوگوں کو لوٹنے والے کے متعلق کہتے ہیں۔

محاورہ: **گردن مروانا** ہلاک کرا دینا؛ ذبح کروانا، سردھڑ سے الگ کروانا۔

محاورہ: **گردن مروڑنا** گردن توڑنا؛ کسی جانور کا ذبح کیے بغیر گلا دبا کر مار دینا۔

**گردنِ مینا** (ی) شراب کی صراحی کی گردن، صراحی کے اُوپر کا پتلا حصہ۔

محاورہ: **گردن میں پڑنا** گلے میں پہنایا جانا۔

محاورہ: **گردن میں تسبیح ڈالنا** متقی بننا؛ خود کو پرہیزگار ظاہر کرنا۔

محاورہ: **گردن میں ڈالنا** گلے میں پہنانا۔

محاورہ: **گردن میں ہاتھ پڑنا** ہم آغوش ہونا، اختلاط کے وقت گلے میں ہاتھ ڈالنا۔

محاورہ: **گردن میں ہاتھ دے کر نکالنا** گردن سے پکڑ کر نکال دینا، دھکے دے کر نکالنا، بے عزت کر کے نکالنا۔

محاورہ: **گردن میں ہاتھ دینا** پیار کرنا، محبت کا اظہار کرنا؛ کسی کو نکالنے کے لیے گردن سے پکڑنا۔

محاورہ: **گردن میں ہاتھ ڈالنا** محبت میں کسی کے گلے میں بانہیں ڈالنا، ہم آغوش ہونا۔

محاورہ: **گردن ناپنا** گردن پکڑنا؛ سزا دینا؛ گردن کاٹ دینا، قتل کرنا، مار ڈالنا؛ درزی کا گردن کا ناپ لینا؛ مجرم گرداننا۔

محاورہ: **گردن نہ اُٹھانا** اُف نہ کرنا؛ تکلیف کو صبر سے برداشت کرنا؛ دم نہ مارنا؛ شرمندگی سے سر نہ اُٹھانا۔

محاورہ: **گردن نہ اُٹھنا** شرمندگی، بار احسان یا خوف کی وجہ سے سر جھکا رہنا؛ سکت نہ ہونا، ہمت نہ ہونا، بے دم ہو جانا۔

محاورہ: **گردن نیچی ڈالنا** شرم سے گردن جھکا لینا۔

محاورہ: **گردن نیچی رہنا** خوف، شرم یا بار احسان سے سر جھکا رہنا؛ شرمندہ رہنا، مرعوب رہنا۔

محاورہ: **گردن نیچی کرنا** رک: گردن نیچی ہونا جس کا یہ متعدی ہے۔

محاورہ: **گردن نیچی ہونا** شرمندہ ہونا؛ گردن جھکنا؛ غرور ٹوٹنا۔

محاورہ: **گردن نیوڑھانا** سر جھکانا، گردن نیچی کرنا۔

کہاوت: **گردن وہاں مارے جہاں پانی نہ ملے** ظالم، مفسد اور بہت بُرے آدمی کے متعلق کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **گردن ہلانا** سر دائیں بائیں ہلا کر انکار کرنا، نہیں کہنا؛ سر اوپر نیچے ہلا کر اقرار کرنا، ہاں کہنا؛ تعریف کرنا (اس صورت میں گردن آہستہ آہستہ دائیں بائیں ہلائی جاتی ہے)۔

محاورہ: **گردن ہلنا** جھومنا؛ ضعیفی کے باعث گردن کا کسی ایک جگہ نہ ٹھہرنا۔

محاورہ: **گردن ہلنے لگنا** بڑھاپے کی وجہ سے گردن میں رعشہ ہو جانا، ضعف کے باعث گردن کا کسی ایک مقام پر نہ ٹھہر سکنا، نہایت بوڑھا ہونا۔

**گردنا** زبرگ، جزم ر، زبر د۔ اند۔ بہت موٹی اور فربہ گردن؛ گدی پر مارا جانے والا تھپڑ، دھول، دھپا۔

**گردندہ** زبرگ، جزم ر، زیر د، جزم ن، زبر د۔ صف۔ گھومنے والا، گردش کرنے والا۔

**گردنی** زبرگ، جزم ر، زبر د۔ امث۔ گھوڑے پر ڈالنے کا کپڑا جو گردن سے پٹھے تک ہوتا ہے؛ گردن پر ہتھیلی کی ضرب۔

محاورہ: **گردنی پُلاؤ کھانا** کسی جگہ سے گردن سے پکڑ کر نکالا جانا، بے عزت کر کے نکالا جانا۔

محاورہ: **گردنی دینا** گردن پر ہاتھ رکھ کر دھکا دینا، گدی پر چانٹا لگانا، دھول جمانا۔

محاورہ: **گردنی کھانا** گردن پر چانٹا کھانا، سزا ملنا؛ صدمہ اُٹھانا۔

محاورہ: **گردنی مارنا** گردن پر ہاتھ مارنا۔

**گِردوار** زیرگ، جزم ر، جزم د۔ اند، ف۔ گشت؛ پولیس یا محصول کا معائنہ کار (انسپکٹر)۔

**گُردوارہ** پیش گ، جزم ر، جزم د، زبر ر۔ اند، ہ۔ گرو کا آستانہ؛ سکھوں کی عبادت گاہ جہاں گرنتھ رکھی ہوتی ہے۔ نیز گُردوارا۔

**گِردواری** زیرگ، جزم ر، جزم د۔ امث، ہ۔ گشت کرنے والوں کی نوکری/فرض۔

**گردوں** (۱) زبرگ، جزم ر، ومع، ن غنہ۔ اند، ف۔ آسمان، فلک، چرخ۔ (صف) گھومنے والا۔

صف: **گردوں اساس** (ف، ع) جامع، مستحکم، آسمان کی بنیاد والا۔

صف: **گردوں اقتدار** (ف، ع) قدرت رکھنے والا، زبردست۔

**گردوں پایہ** عالی مرتبہ، بلند درجے والا، آسمان کا درجہ رکھنے والا۔

**گردُونِ دُوں** (لیٹا زیر ن، ومع، ن غنہ) بدخواہ آسمان (جس سے روایۃً آفات منسوب کی جاتی ہیں)۔

محاورہ: **گردوں پر دماغ ہونا** نہایت مغرور و متکبر ہونا۔

محاورہ: **گردوں پر کلا پھینکنا** خوشی سے ٹوپی اُچھالنا؛ فخر کرنا، اِترانا۔

صف: **گردوں پناہ** (ف) نہایت بلند مرتبے کا مالک؛ وہ جو آسمان کی حفاظت میں ہو (بادشاہوں کی صفت کے طور پر مستعمل)، عزت و مرتبے والے جو آسمان کو پناہ دیں۔

کہاوت: **گردوں پر تھوکا اُسی پر پڑتا ہے** بے گناہ یا باعزت شخص پر الزام لگانے والا خود ہی ذلیل و رسوا ہوتا ہے۔

صف: **گردوں تمکین** (ف) عزت یا طاقت میں آسمان کے برابر۔

**گردوں دوّار** (زبر د، شد و) گردش کرنے والا آسمان، آفتیں نازل کرنے والا فلک۔

**گردونِ دُوں** کمینہ آسمان؛ (مجازاً) مصیبتوں کا مرکز۔

**گردوں رفعت** آسمان جیسی بلندی والا، آسمان کو چھونے والا؛ بہت بلند، عالی رُتبہ؛ قد آور، بہت اُونچا۔

**گردوں رکاب** نہایت عالی مرتبہ، بلند درجے کا (بادشاہوں کی صفت کے طور پر مستعمل)۔
**گردوں سرشت** مغرور، متکبر، باوقار؛ آسمان کی فطرت والا۔
محاورہ: **گردوں کا چکر کھانا** حالات کا پلٹا کھانا، زمانہ بدل جانا۔
**گردوں کا ستایا** مصیبت زدہ، پریشان حال۔
کہاوت: **گردوں کا ہار پہن کر بلی حج کو چلی** ظالم کی پارسائی بھی ظلم سے خالی نہیں ہوتی۔ نیز **گردوں کی تسبیح پہن کر بلی حج کو چلی**۔
**گردونِ گرداں** چکر لگانے والا آسمان۔
**گردوں نشین** آسمان پر بیٹھنے والا، فرشتہ۔
صف: **گردوں وقار** (ف، ع) عالی مرتبہ؛ صاحب اقتدار، صاحب جاہ و جلال۔
صف: **گردوں ہمت** (ف، ع) بلند حوصلہ، بلند ہمت۔
**گردوں (۲)** زبر گ، جزم ر، و مع، ن غنہ۔ اند۔ چھکڑا، رتھ، بہلی، وہ گاڑی جس پر چھوٹی توپ رکھی جاتی ہے۔
**گردہ** زبر گ، جزم ر، زبر د۔ اند، ف۔ ایک قسم کا سفوف جو مصور سوئی سے چھیدے ہوئے کاغذ کے ذریعے نقش یا تصویر کا خاکہ اُتارنے کے لیے استعمال کرتے ہیں؛ خاکہ، نقشہ؛ گرد، خاک، دُھول۔
**گردہ** زبر گ، جزم ر، زبر د۔ اند، ف۔ گول چیز، ٹکیا، قرص؛ ڈفلی کا منڈھی کھال کا چوبی حلقہ؛ پہلو، بغل؛ چھوٹی سی خمیری روٹی؛ پاندان کی تھالی میں رکھا جانے والا گول کپڑا؛ چاندی کا گول سکہ جو قدیم زمانے میں رائج تھا؛ دائرہ، محیط؛ گول طشتری (تشتری)؛ سر کے بال جو تینوں طرف قائم اور بیچ میں سے ماتھے تک منڈھے ہوں۔
**گردہ بالش** (زیل) چھوٹا سا گول تکیہ۔
**گردۂ چرخ** (ف) سورج اور چاند۔
**گردۂ نان** گول روٹی، ٹکیا۔
**گُردہ** پیش گ، جزم ر، زبر د۔ اند، ف۔ وہ عضو جو خون میں سے سمیات وغیرہ کو صاف کر کے، پیشاب کی صورت میں مثانے میں بھیجتا ہے۔ (مجازاً) جرأت، حوصلہ، دلیری؛ ایک قسم کی چھوٹی سی توپ؛ کفگیر کی ایک قسم۔
محاورہ: **گردہ ہونا** حوصلہ ہونا، ہمت ہونا، جرأت ہونا۔ نیز **دل گردہ ہونا**۔
**گردی** زبر گ، جزم ر۔ مث، ف۔ تبدیلی، انقلاب، پھرنا، گھومنا۔ مرکبات میں لاحقہ کے طور پر مستعمل، مثلاً: دہشت گردی، کوچہ گردی۔
**گردی** زبر گ، جزم ر۔ امث۔ پاندان کے اندر بچھانے کا گول کپڑا۔
**گردیدہ** زبر گ، جزم ر، ی، زبر د۔ صف، ف۔ پلٹا ہوا، پھرا ہوا، مڑا ہوا؛ بدلا ہوا؛ ناراض، خفا۔

**گردھر** زبر گ، جزم ر، زبر دھ۔ مرکب وصفی۔ شری کرشن کا لقب؛ پہاڑ کو تھامنے والا۔ نیز **گردھاری**۔
**گرڑ** زبر گ، پیش ر۔ اند۔ (ہندو) ایک پرندہ جسے تمام پرندوں کا سردار، وشنو کی سواری اور سانپوں کا سب سے بڑا دشمن تصور کیا جاتا ہے؛ نیل کنٹھ، کرگس؛ فوج کو آراستہ کرنے کا ایک طریقہ۔ نیز **گرڑ**۔
**گُرز** پیش گ، جزم ر۔ اند، ف۔ لمبے دستے کا قدیم ہتھیار جس کے سرے پر دھات کا گولا یا برجی نما خول ہوتا تھا؛ پہلوان سورمائی کے نشان کے طور پر بھی لوہے یا چاندی کے نمائشی گرز ساتھ رکھتے تھے، گھن۔
**گرزبازی** گرز مارنے کا فن؛ گرز سے مقابلہ۔
**گرزبردار** گرز اُٹھانے والا۔
**گرزدار** رک: **گرزبردار**۔
**گرزگاؤسر** ایسا گرز جس کے ایک سرے پر گائے کی شکل بنی ہو۔ فریدوں کے گرز کا نام۔
صف: **گرزگرا** (زیرگ) گرز چلانے کے فن کا ماہر۔
**گرزمار** (لفظاً) گرز مارنے والا؛ فقیروں کا ایک گروہ جن کے پاس گرز ہوتا تھا اور اگر کوئی انھیں بھیک نہیں دیتا تھا تو وہ اپنے آپ کو گرز مار کر زخمی کر لیتے تھے۔
**گُرزن** پیش گ، جزم ر، زبر ز۔ اند، ف۔ قدیم ایران کے بادشاہوں کا تاج؛ مرصع تاج۔
**گُرس** پیش گ، پیش ر۔ اند۔ بارہ درجن، ایک سو چوالیس چیزیں۔ انگریزی: Gross۔
**گرست** زبر گ، زبر ر، جزم س۔ اند، ہ۔ وہ شخص جو فضول خرچ نہ ہو اور خانہ داری کے ضروری اسباب رکھتا ہو؛ گھر بار والا۔ نیز **گرہست**۔
**گرستی** رک: **گرست** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔
**گرسد** زبر گ، زبر س۔ اند، ہ۔ عطیہ، تحفہ، پیشکش۔
**گُرسل** پیش گ، جزم ر، زبر س۔ امث، ہ۔ زرد رنگ کی چونچ والی ایک چھوٹی سی مینا۔
**گرسنا** لیٹا زبر گ، زبر ر، جزم س۔ فعل لازم، ہ۔ نگلنا، کھانا۔
**گرسنا** پیش گ، پیش ر، جزم س۔ فعل لازم، ہ۔ سسکیاں لینا، دم بند کر کے رونا۔
**گرسنگی** پیش گ، زبر ر، جزم س، زبر ن۔ اند، ف۔ بھوک، اشتہا، جوع۔
**گرسنگی** (زیرس)۔
**گرسنہ** پیش گ، زبر ر، جزم س، زبر ن۔ اند، ف۔ بھوکا۔ نیز **گرسنہ** (زیرس، زبرر، جزم س، زبرن)۔

**گرسنہ چشم** حریص، لالچی؛ بھکاری۔

**گرفت** زیرگ، زیرر، جزم ف۔ امث۔ ف۔ کسی چیز کو پکڑنے کا عمل؛ پکڑ، قبضہ؛ اعتراض، نکتہ چینی؛ ثقلِ سماعت، گرانی گوش؛ مزاحمت، روک ٹوک؛ باز پرس، مواخذہ؛ گود، آغوش۔

محاورہ: **گرفت ڈھیلی پڑنا** پکڑنے کی قوت میں کمی آنا؛ پابندی کم ہونا۔

محاورہ: **گرفت کرنا** پکڑنا، تھامنا؛ روکنا، مزاحمت کرنا؛ اعتراض کرنا، نکتہ چینی کرنا۔

محاورہ: **گرفت میں آنا** پکڑا جانا، قید ہونا، قابو میں آنا۔

محاورہ: **گرفت میں لینا** پکڑنا، قابو میں کرنا؛ متاثر کرنا۔

**گرفتار** زیرگ، زیرر، جزم ف۔ صف، ف۔ پکڑا ہوا، قیدی، پابند؛ پھنسا ہوا، گھرا ہوا؛ گرویدہ، عاشق، فریفتہ۔ (صف) دل گرفتہ، ناشاد، افسردہ خاطر۔

فعل مرکب: **گرفتار رہنا** مقید رہنا، پھنسا رہنا۔

صف: **گرفتار شدہ** قیدی، اسیر، قابو میں آیا ہوا۔

فعل مرکب، محاورہ: **گرفتار کرنا** پکڑنا، قید کرنا۔

صف: **گرفتار کنندہ** پکڑنے والا، گرفتار کرنے والا، قابو میں لانے والا۔

**گرفتاری** (زیرگ، زیرر، جزم ف) پکڑ، مواخذہ؛ قید، اسیری۔

محاورہ: **گرفتاری ڈالنا** گرفتار کرنا؛ پولیس کا گرفتاری کے بعد ملزم کا نام رجسٹر میں درج کرنا۔

**گرفتگی** زیرگ، زیرر، جزم ف، زبرت۔ امث، ف۔ پکڑا ہوا، جکڑا ہوا، مبتلا، مجبور ہونا؛ رکاوٹ، انقباض؛ لکنت، ہتلاہٹ، آواز کا بھاری پن۔

**گرفتگی آواز** آواز کا بھاری ہونا۔

**گرفتگی شکم** (ف) پیٹ کا ایک مرض، قبض۔

**گرفتہ** زیرگ، زیرر، جزم ف، زبرت۔ صف، ف۔ پکڑا ہوا، بند کیا ہوا؛ افسردہ، مغموم، ملول۔

صف: **گرفتہ خاطر** (ف) ناخوش، رنجیدہ۔

صف: **گرفتہ دل** (ف) ملول، مغموم، ناخوش۔

**گرفتہ دلی** رنج، ناخوشی، ملال۔

**گرکی** زبرگ، جزم ر۔ امث۔ گونج پیدا کرنے والی چرخی۔

**گُرگ** پیش گ، جزم ر۔ اند، ف۔ بھیڑیا، ذئب۔

**گرگ آشتی** جھوٹی صلح، وہ صلح جو دشمن کو دھوکا دینے کے لیے ظاہراً کرلی جائے۔

**گرگ آشنائی** بناوٹی خلوص، ظاہری دوستی۔

صف: **گرگِ باراں دیدہ** (لیٹا زیرگ، ی، زبرد) وہ بھیڑیا جس نے بارش دیکھی ہو (بھیڑیا بارش سے بہت ڈرتا ہے ایک دفعہ بارش میں بھیگ جانے سے اُس کا ڈر نکل جاتا ہے اور وہ دلیر ہو جاتا ہے)؛ زمانے کے گرم و سرد دیکھا ہوا، تجربہ کار، خرانٹ، سیانا آدمی۔

صف: **گرگِ بغل** (ف) وہ شخص جو دوست بن کر دھوکا دے؛ چھپا ہوا دشمن۔

**گرگ پیشہ** بھیڑیے کی طرح چیرنے پھاڑنے والا۔

**گرگِ جہاں دیدہ** رک: گرگِ باراں دیدہ۔

**گرگ زادہ** بھیڑیے کا بچہ۔

**گرگِ کہن** خرانٹ، تجربہ کار، بہت مکار۔

**گُرگا** (۱) پیش گ، جزم ر۔ اند، ہ۔ چیلا، گماشتہ، ایجنٹ، کسی کا چمچہ یا سیانا کارندہ، ادنیٰ درجے کا کارکن؛ بدکار، بدوضع؛ شریر، شیطان۔

**گرگاپن** شرارت، بدمعاشی۔

**گُرگا** (۲) پیش گ، جزم ر۔ اند۔ گھٹنے کا جوڑ۔

**گُرگابی** پیش گ، جزم ر۔ امث، ہ۔ ایک قسم کی بند جوتی جس میں تسمے نہیں ہوتے۔

**گرگٹ** زیرگ، جزم ر، زبرگ۔ اند، ف۔ چھپکلی کی شکل کا ایک جانور جس کے بارے میں مشہور ہے کہ اپنا رنگ بدل لیتا ہے؛ کرلا؛ آفتاب پرست، حربا۔ نیز گرگٹ (جزم ر، زیرگ)۔

محاورہ: **گرگٹ کا جنم لینا** ایک حالت پر قائم نہ رہنا۔

کہاوت: **گرگٹ کی دوڑ بٹورے تک** ہر ایک کی کوشش اپنی حد تک ہوتی ہے۔ ہر ایک اپنے ٹھکانے پر جاتا ہے۔

محاورہ: **گرگٹ کی طرح رنگ بدلنا** بے حد متلون مزاج ہونا، ایک حال پر نہ رہنا، کچھ سے کچھ ہو جانا۔

محاورہ: **گرگٹ کی طرح کبھی کالا کبھی لال ہونا** غصے کی وجہ سے چہرے کا رنگ بدلنا۔

**گرگٹی** گرگٹ جیسی حرکت، موقع کے مطابق رویے میں تبدیلی۔

**گرگج** زبرگ، جزم ر، زبرگ۔ اند، ہ۔ قلعہ، برج؛ مچان، پھانسی دینے کا تختہ؛ بلند ٹیلہ جہاں سے دشمن کے قلعے پر حملہ کیا جائے۔

**گرگر** زبرگ، جزم ر، زبرگ۔ اند، ہ۔ بھنور، گرداب؛ دودھ بلونے کا برتن، بلونی۔

**گرگرانا** زبرگ، جزم ر، زبرگ۔ فعل لازم، ہ۔ گرجنا، شیر کا دھاڑنا؛ جال کو بٹیروں کی طرف ہنکانا؛ گڑگڑانا۔

**گرگری** زبرگ، جزم ر، زبرگ۔ امث۔ پانی کا گھڑا، گاگر۔

**گرگریا** زبرگ، جزم ر، زبرگ، شدی۔ امث۔ چڑیا، گنجشک۔

**گرگوا** زبرگ، جزم ر، زبرگ۔ امذ، ہ۔ گھاس کی ایک قسم جو بارشوں کے موسم میں نیچی سطح کی زمینوں پر اُگتی ہے۔

**گرگی (۱)** پیش گ، جزم ر۔ امث، ہ۔ گھریلو ملازمہ، نوکرانی؛ لونڈی۔

**گرگی (۲)** پیش گ، جزم ر۔ امذ، ہ۔ گھٹنوں تک پہنا جانے والا نصف پاجامہ، کچھا۔ نیز گرگھی۔

**گرگیانی** پیش گ، جزم ر، زیرگ۔ صف۔ پیرومرشد، بہت بڑا جوگی۔

**گرگھا** پیش گ، جزم ر۔ امذ۔ گھٹنے کا جوڑ؛ گردن، گلا۔

**گرل** زبرگ، زیرر۔ امذ۔ ایک جانور، بڑا گدھ۔

**گرم** زبرگ، جزم ر۔ صف، ف۔ تپتا، دہکتا ہوا، سوزاں، حار، جسم میں حرارت پیدا کرنے والا؛ جوشیلا، شوخ، چلبلا؛ جذباتی؛ مستعد، تیز؛ سخت، تند (مزاج اور طبیعت کے لیے)۔

صف: **گرم اِختلاط** بے تکلف، بہت جلد بے تکلف ہو جانے والا۔

**گرم اِختلاطی** گہری دوستی؛ ملنے میں گرم جوشی۔

**گرم بازاری** مال کی بڑھی ہوئی مانگ، خرید و فروخت کی کثرت۔

محاورہ: **گرم بولنا** غصے سے بولنا، تندخوئی سے پیش آنا، بدمزاجی سے جواب دینا۔

**گرم پانی** کھولتا پانی، تتا پانی؛ منی، نطفہ، آبِ پشت۔

کہاوت: **گرم پانی سے گھر نہیں جلتا** فضول باتوں سے خوف زدہ نہیں ہونا چاہیے۔

محاورہ: **گرم پانی گرانا** ناپسندیدہ عورت سے جماع کر کے خواہشِ نفسانی پوری کرنا۔

**گرم تابہ** گرم پانی یا بھاپ کے ذریعے کمرہ گرم کرنے کا آلہ۔

**گرم تاز** تیز تیز دوڑنے والا۔

**گرم تازی** تیز رفتاری، تیز دوڑ۔

صف: **گرم جوش** بہت گرم، بہت زیادہ جوش کھایا ہوا؛ حد سے زیادہ جذباتی، جوشیلا؛ حد سے زیادہ تپاک سے ملنے والا۔

**گرمجوشی** نمایاں جذبہ خلوص و اشتیاق؛ سرگرمی، ولولہ۔

صف: **گرم جولاں (ولین)** تیز دوڑنے والا۔

**گرم جولانی** تیز دوڑ، گرم جوشی۔

**گرم خانہ** وہ مکان جہاں نازک پودوں کو سردیوں اور زیادہ گرمیوں کے مضر اثرات سے بچانے کے لیے رکھا جاتا ہے۔

**گرم خبر** عام خبر، ایسی خبر جس میں عوامی دلچسپی کا نمایاں عنصر ہو؛ دھوم، افواہ۔

محاورہ: **گرم خرام ہونا** اِٹھلا کر چلنا، انداز سے چلنا۔

صف: **گرم خو** تیز مزاج، تندخو، غصیلی طبیعت کا حامل۔

**گرم خوبانِ چمن** پھول اور شگوفے۔

**گرم خون** جوانی کا خون، جوشیلا خون۔

صف: **گرم خیز** تیز چلنے والا، آگے بڑھنے والا؛ چالاک، ہوشیار۔

محاورہ: **گرم خیز کرنا** تیزی سے چلانا، تیز تیز دوڑانا۔

**گرم درد** ولادت سے تھوڑی دیر پہلے زچہ کو ہونے والا درد۔

**گرم دِل** عاشق، دل والا۔

صف: **گرم رفتار** تیز چلنے والا، سرگرم۔ نیز گرم رو۔

**گرم روی** تیز رفتاری، تیز چلنا۔

**گرم سخن** بات چیت میں مشغول۔

صف: **گرم (و) سرد** تتا اور ٹھنڈا؛ نرم اور سخت، نشیب و فراز، مصیبت و راحت، حوادثِ زمانہ۔

محاورہ: **گرم سرد سہنا** زمانے کے حوادث کو برداشت کرنا؛ برے بھلے دنوں کی آزمائش سے گزرنا؛ برا بھلا وقت دیکھنا۔ نیز گرم سرد اُٹھانا۔

محاورہ: **گرم سفر ہونا** سفر کرنا، متحرک ہونا، رواں ہونا۔

صف: **گرم سیر (ےلین)** وہ علاقہ جس کی آب و ہوا گرم ہو۔

صف: **گرم شتاب** بے چین، جلد باز، عجلت پسند، جلدی کرنے والا۔

صف: **گرم صحبت** ملاقات میں مصروف۔ نیز رک: گرم اِختلاط۔

صف: **گرم عِناں** گھوڑے کو تیز رفتاری سے دوڑانے والا۔

صف: **گرم فغاں** رونے دھونے والا، بلند آواز سے گریہ کرنے والا۔

**گرم فقرہ** چبھتی ہوئی بات، شوخ فقرہ، پھبتی۔

**گرم کپڑا** اُونی کپڑا، سردیوں میں پہننے کا روئی دار یا اُونی لباس۔

محاورہ: **گرم کرنا** غصہ دلانا، بھڑکانا، جوش دلانا؛ کسی کام میں تیزی پیدا کرنا؛ کسی شے کو آگ پر رکھ کر حرارت پیدا کرنا۔

**گرم کلام** پُراثر اور پُرزور کلام؛ کلام کرنے والا، بولنے والا۔

**گرم کوش** بہت زیادہ محنت کرنے والا، محنتی، سرتوڑ کوشش کرنے والا۔

**گرم گرم** گرم کی تاکید؛ تازہ بہ تازہ؛ جلد جلد۔

صف: **گرم گفتار** پُرجوش، بلند آہنگ۔

**گرم گفتاری** شعلہ بیانی، مؤثر گفتگو۔

صف: **گرم مزاج** تندخو، غصیلا، بدمزاج۔

**گرم مزاجی** تندخوہی، بدمزاجی۔

**گرم مسالا** ایک سفوف جس میں زیرہ، سیاہ مرچ، لونگ، الائچی اور دار

چینی، جائفل اور جاوتری (جالوتری) وغیرہ پسی ہوئی صورت میں ہوتی ہے اور اِسے کھانوں میں خوشبو اور ذائقے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ غلط العام: گرم مصالحہ۔

محاورہ: **گرم مِلنا** خلوص سے ملنا، تپاک سے ملنا؛ چلتے چلتے ملنا۔

**گرم نگاہ** غصیلی نظر، خشونت بھری نظر۔

**گرم نگاہی** نظر کی غضب ناکی؛ محبت بھری نگاہ، پرتپاک نگاہ۔

**گرم نویس** جذبہ اور جوش کے ساتھ لکھنے والا؛ برجستہ لکھنے والا۔

محاورہ: **گرم و سرد اُٹھانا** مصیبت سہنا، برا بھلا وقت دیکھنا؛ تجربہ کار ہونا۔ نیز گرم و سرد سہنا۔

**گرم و سردِ زمانہ چشیدہ** تجربہ کار، زمانے کی اونچ نیچ سے واقف، جس نے راحت و رنج اُٹھایا ہو۔

محاورہ: **گرم ہونا** تپ جانا؛ غصہ ہونا، خفا ہونا، ناراض ہونا؛ بارونق ہونا، عروج پر ہونا؛ جماع کی خواہش کرنا، جماع کے لیے تیار ہو جانا۔

**گرما** زبرگ، جزم ر۔ اند، ف۔ گرمی کا موسم؛ سردے سے مشابہ ایک پھل جو کافی میٹھا ہوتا ہے اور موسمِ گرما میں دستیاب ہوتا ہے۔

محاورہ: **گرما جانا** جوش میں آجانا، غصے میں آجانا۔

محاورہ: **گرما دینا** بیدار کرنا، جوش دلانا؛ غصہ دلانا۔

**گرما گرم** بھاپ اُٹھتا ہوا، بہت زیادہ گرم؛ تازہ بہ تازہ؛ پُر جوش، پُر اثر؛ شوخ و شنگ، چلبلا، خوش طبع۔

**گرما گرم آدمی** لطیفہ گو، بذلہ سنج۔

**گرما گرمی** تیزی، جوش، شدت؛ چہل پہل، رونق۔

متعلق فعل: **گرما گرمی سے** بہت تپاک سے؛ جوش سے، تیزی کے ساتھ۔

**گرمابہ** زبرگ، جزم ر، زبرب۔ اند۔ حمام جہاں گرم پانی کا انتظام ہو، غسل خانہ۔

**گرمالا** زبرگ، جزم ر۔ اند۔ (معماری) فرش یا دیواروں کے پلستر کو چکنانے کا اوزار۔ نیز کَل مالا۔

**گرمالہ** زبرگ، جزم ر، زبرل۔ اند۔ گرم کرنے کا آلہ۔ انگریزی میں: Heater۔

**گرمانا** زبرگ، جزم ر۔ فعل متعدی/فعل لازم۔ گرم کرنا، جوش، تاؤ دلانا، جذبات کو برانگیختہ کرنا؛ گرم ہونا، تپنا، غصے میں آنا؛ خواہش جماع کے لیے تیار ہونا یا تیار کرنا؛ مستی پر آنا؛ برسات کے موسم میں گرمی ہونا۔

**گرماوَل** زبرگ، جزم ر، زبرو۔ اند۔ ملازموں یا نوکروں کو موسمِ گرما میں دیے جانے والے کپڑے یا دیگر لوازمات۔

**گرماہٹ** زبرگ، جزم ر، زبرہ۔ امث۔ گرمی، تپش؛ حرارت کا خوشگوار احساس؛ پھرتی، چستی؛ شوخی، شرارت۔

**گرمائش** زبرگ، جزم ر، زیرء۔ امث۔ گرم جوشی، التفات۔

**گرماؤ** زبرگ، جزم ر، وج۔ اند۔ ہوا کے رُک جانے سے پیدا ہونے والی گرمی۔

**گرمائی** زبرگ، جزم ر۔ امث۔ حرارت، تپش؛ جذبہ، جوش؛ موسمِ گرما سے متعلق۔ نیز رک: گرمی۔

محاورہ: **گرمائی آنا** جوش آنا، تیزی آنا؛ گرم ہونا، تتا ہونا۔

محاورہ: **گرمائی لینا** ایسا مریض جسے ٹھنڈ لگی ہو اُس کا بطور دوا جوشاندہ وغیرہ استعمال کرنا تاکہ پسینہ آئے۔

**گرمکھی** پیش گ، جزم ر، پیش م۔ امث۔ پنجابی زبان کا مخصوص رسم الخط جو سکھوں میں رائج ہے۔

**گرمی** زبرگ، جزم ر۔ امث، و۔ حدت، حرارت، تپش؛ جوش، جذبہ؛ غصہ، ناراضگی؛ تیزی، شوخی، طراری، تندی؛ موسمِ گرما، تابستان؛ آتشک؛ شہوت، خواہش نفسانی؛ اُمنگ، شباب، جوانی؛ گرمی کے دانے اور بدن پر نکلنے والی چھوٹی چھوٹی پھنسیاں؛ گھوڑوں کی ایک بیماری جس میں گھوڑا گھاس وغیرہ کھانا چھوڑ دیتا ہے اور بہت زیادہ پیاس لگنے کی وجہ سے صرف پانی پیتا ہے؛ عورتوں کو ہونے والی ایک بیماری (لیکوریا)۔

**گرمیِ بازار** گہما گہمی، رونق؛ گاہکی؛ شہرت، ناموری، دھوم۔

محاورہ: **گرمی پر آنا** (جانور کا) مستی پر آنا، شہوت کا غلبہ ہونا۔

محاورہ: **گرمی پڑنا** شدت سے گرمی پڑنا؛ موسمِ گرما کا آنا۔

محاورہ: **گرمی پکڑنا** شدت اختیار کرنا۔

محاورہ: **گرمی چڑھ جانا** دماغ پر گرمی کا اثر ہونا؛ دماغ میں خلل واقع ہونا۔

محاورہ: **گرمی چمکنا** گرمی کا شدت اختیار کرنا، درجۂ حرارت کا بہت بڑھ جانا۔

محاورہ: **گرمی چھانٹنا** مزاج کی گرمی نکالنا، اظہارِ برہمی کرنا؛ غضب ناک ہونا۔

**گرمیِ حسن** خوبصورتی کا نکھار؛ چھب۔

**گرمی دانے** برسات یا موسمِ گرما میں بدن پر نکلنے والی چھوٹی چھوٹی پھنسیاں، پت۔

کہاوت: **گرمی سبزہ رنگوں سے، اور گھر میں بھونی بھنگ نہیں** غربت میں عیاشی کا شوق ہے۔

**گرمیِ سخن** بات کرنے کی خوبی، خوش گفتاری؛ نظم یا نثر کی تاثیر۔

محاورہ: **گرمی سے جواب دینا** غصے سے جواب دینا۔

**گرمیِ عشق** عشق کی شدت۔

محاورہ: **گرمی کا پھونکے دینا** بہت زیادہ گرمی ہونا، اردگرد کا درجۂ حرارت بہت زیادہ بڑھ جانا، حدت میں اضافہ ہونا۔

محاورہ: **گرمی کرنا** بدن کی حرارت بڑھا دینا؛ شوخی کرنا، شرارت کرنا؛ ولولہ پیدا کرنا؛ گرم جوشی دکھانا۔

محاورہ: **گرمی کھانا** غصہ کرنا، طیش میں آنا۔

**گرمیِ گفتار** جوش اور ولولہ پیدا کرنے والی گفتگو۔

**گرمیِ مضمون** تحریر کے موضوع کی شوخی۔

محاورہ: **گرمی نکالنا** کسی کو مارنا پیٹنا؛ غصہ نکالنا؛ دوا وغیرہ کا استعمال کر کے جسم کی حرارت دفع کرنا؛ جماع کی خواہش کو مٹانا۔

محاورہ: **گرمی نکلنا** جسم کی حرارت ختم ہونا؛ غصہ ختم ہونا؛ سوزاک ہو جانا، آتشک کا مرض لاحق ہونا۔

محاورہ: **گرمی ہونا** گرمی پڑنا، تپش ہونا؛ جوش و ولولہ ہونا؛ سوزاک کا مرض ہونا؛ جماع کی خواہش کا غلبہ ہونا۔

**گرمیاں** زبرگ، جزم ر، ی۔ جمع۔ مث۔ گرمی کا موسم؛ گرمی (رک) کی جمع۔

محاورہ: **گرمیاں آنا** موسم گرما کا آغاز ہونا۔

محاورہ: **گرمیاں جتانا** نمائشی گرم جوشی کا اظہار کرنا، ظاہری اختلاط کرنا۔

محاورہ: **گرمیاں کرنا** شوخیاں کرنا، ناز نخرے دکھانا؛ مذاق کرنا؛ تپاک ظاہر کرنا، محبت جتانا۔

**گرنا** زبرگ، جزم ر۔ فعل لازم۔ اُوپر سے نیچے کی طرف آنا، نزول کرنا، فضا سے زمین پر آرہنا؛ منہدم ہونا، ڈھے جانا؛ کسی مرض (نزلہ، فالج وغیرہ) کا لاحق ہونا؛ ٹپکنا؛ ہجوم کرنا؛ ٹوٹ پڑنا؛ بے قدر ہونا، ذلیل ہونا؛ (عروض) کسی مصرع میں سے حرف کا وزن سے خارج ہونا۔

**گرنال** زبرگ، جزم ر۔ اند۔ توپ کی نالی جس سے گولے پھینکے جاتے ہیں۔

**گرنتھ** جزم گ، زبرر، جزم ن۔ امث۔ س۔ پوتھی، کتاب، صحیفہ، گروگرنتھ، سکھوں کی مقدس کتاب۔

**گرنتھ صاحب** بابا گرونانک سے منسوب سکھوں کی مقدس کتاب۔ نیز **گروگرنتھ صاحب**۔

**گرنتھی** گروگرنتھ کا عالم، گرنتھ پڑھنے والا؛ عالم، فاضل۔

**گرنٹ** زبرگ، زبرر، ن غنہ۔ اند۔ اعلیٰ درجے کا سوتی کپڑا۔

**گرنڈ** زبرگ، زبرر، ن غنہ۔ اند، ہ۔ چکی کے گرد بنایا گیا مٹی کا احاطہ جس میں آٹے پیسے جانے کے بعد جمع ہوتا رہتا ہے؛ چونا پیسنے کی گول نالی جس میں چونا پستا ہے۔

**گرنی** زبرگ، زبرر۔ امث۔ برقی طاقت سے چلنے والی آٹا اور چونا پیسنے کی چکی؛ لکڑی کاٹنے کی مشین۔

کہاوت: **گرنے والا استا چھوٹے اور گردن میری ٹوٹے** جس پر آفت آنے والی ہو وہ صاف بچ جائے اور کوئی دوسرا اتفاق سے پھنس جائے تو ایسے موقعوں پر کہا جاتا ہے۔

**گُرو** زبرگ، جزم ر۔ اند۔ س۔ غرور، تکبر۔

**گِرو** زیرگ، ولین۔ صف۔ ف۔ گروی کیا ہوا، رہن شدہ؛ مسلک، مطیع، پیرو، گرویدہ؛ مقید، مبتلا؛ احسان مند، ممنون؛ شرط، بازی، داؤ۔

**گِرودار** جس کے پاس کوئی شے بطور گروی رکھی جائے۔

محاورہ: **گِرو رکھنا** کوئی چیز بطور ضمانت قرض دہندہ کے حوالے کرنا؛ کسی شے کو رہن رکھنا۔

**گرونامہ** قرض لے کر کسی شے کو گروی رکھنے کی تحریر۔

**گرو عجم** ایرانی تہذیب کا دلدادہ۔ نیز گروی (جزم ر)۔

**گُرو** پیش گ، و مع۔ اند۔ س۔ اُستاد، معلم، مدرس؛ ہادی، رشی، پیر؛ عالم، مذہبی پیشوا؛ ماہر، ہنر سکھانے والا؛ سرخیل، سردار؛ عقل مند، دانا، ہوشیار؛ (موسیقی) تیز لے، آٹھ ماتراؤں کی لے۔

کہاوت: **گُرو بڑا کہ چیلا** ایک سے ایک بڑھ کر ہے۔

کہاوت: **گُرو بنا گت نہیں، اور شاہ بنا پَت نہیں** کوئی قابلیت اور ہنر کے بغیر کامل نہیں ہوسکتا، اور عزت و جاہ کے بغیر کوئی بادشاہ نہیں بن سکتا۔

کہاوت: **گُرو بید اور جوتشی، دیومنتری اور راج۔ انھیں بھینٹ بن جو ملے، ہوئے نہ پورن کاج** گرو، طبیب، نجومی اور دیوتا، وزیر اور راجا سے اس وقت تک کام نہیں نکلتا جب تک اِن کو نذرانہ دی جائے۔

کہاوت: **گُرو جو کہ تھا وہ تو گڑ ہو گیا، وہ لے اُس کا چیلا شکر ہو گیا** جب شاگرد اُستاد سے بڑھ جائے تو اُس وقت کہا جاتا ہے۔

**گُروجی** محترم اُستاد، قابلِ احترام معلم۔

کہاوت: **گُروجی چیلے بہت ہو گئے۔ کہا بچہ بھوکے مریں گے تو آپ چلے جائیں گے** مفلسی میں کوئی ساتھ نہیں دیتا۔ جہاں کھانے کو نہ ملے وہاں کوئی نہیں رہتا۔

**گُرود چنا** (زبرد، زبرچ) گرو کو دی جانے والی زمین جس پر لگان وصول نہیں کی جاتی۔ نیز گرود کشنا۔

**گُرودوارہ** رک: گُردوارہ جو زیادہ مستعمل ہے۔

گُروسیوا اُستاد، معلم کی خدمت، دیکھ بھال۔

کہاوت: گرو سے پہلے چیلا مار کھائے گرو چیلے کو مانگنے بھیج دیتے ہیں اس لیے اگر مار کھانے کی نوبت پیش آئے تو چیلے ہی کو مار پڑے۔

کہاوت: گرو شکر کی بادلی رہے سنیچر چھائے، کہے گھاگ سن گھاگنی ہے، بے برسے نہیں جائے جمعرات سے سنیچر تک جو ابر چھایا رہے وہ ضرور برستا ہے۔

گُروکُل (پیش ک) وہ مقام یا جگہ جہاں اُستاد شاگردوں کو اپنے ساتھ رکھ کر تعلیم دیتا ہے۔

کہاوت: گرو کیجیے جان کے، پانی پیجے چھان کے گرو سوچ سمجھ کر بنانا چاہیے اور پانی چھان کر پینا چاہیے۔

کہاوت: گُرو گُڑ ہی رہے، چیلے شکر ہوگئے ہنر اور قابلیت میں شاگرد اُستاد سے بڑھ گئے۔

گُروگھنٹال (لفظاً) وہ گرو جو اپنے گلے میں گھنٹا ڈالے ہوئے ہو؛ (مجازاً) بڑا گرو، کامل اُستاد۔ نیز (طنزاً) گھاگ، خرانٹ، مفسد۔

فقرہ: گروگھنٹال ہے شرارت میں سب سے بڑھ کر ہے۔

گروا زبرگ، جزم ر۔صف۔ وزنی، بھاری؛ عزت والی، عالی مرتبہ۔

گرواپن بھاری پن، گرانی؛ عزت، وقار۔

گروپ زبرگ، ومج۔ انذ۔ کئی اشخاص کا جتھا، گروہ، بہت سی اشیا کا مجموعہ، زمرہ؛ مشترک اقدار یا رشتوں سے منسلک لوگ، طبقہ، فرقہ؛ مجموعہ، جھنڈ۔ انگریزی میں: Group۔

گروپ بندی گروہ بنانا، جماعت قائم کرنا، گروہ سازی۔ انگریزی میں: Grouping۔

گروہ پیش گ، وج، وملفوظ۔ انذ۔س۔ جماعت، آدمیوں کی ٹولی؛ منڈلی، ہجوم؛ طبقہ، فرقہ؛ گچھا؛ جھنڈ؛ پرندوں کا غول، پرا؛ نوع، قسم۔ نیز گِروہ (زیرگ)۔ انگریزی میں: Group۔

گروہ بندی جماعت بنانا؛ درجہ بندی، گروہ سازی؛ زمین کے قطعات کی تقسیم۔ انگریزی میں: Grouping۔

گروہ دار سردار، سرخیل؛ جماعت کا سربراہ؛ سرغنہ۔

گروہِ شرکا حصہ داروں کی جماعت، پتی دار ساجھی، شریک۔

گروہی اجتماعی، جماعتی؛ گروہ سے متعلقہ۔

گِروی زیرگ، جزم ر۔صف، ہ۔ رہن، گرو، بدھک؛ وہ چیز جو گروی رکھی جائے۔

گِروی پتر گروی رکھے جانے کی تحریر، رہن نامہ، گرونامہ۔

گِروی دار وہ شخص جس کے پاس کسی چیز کو گروی رکھا جائے۔

محاورہ: گِروی دینا ضمانت دینا، گروی کے طور پر کوئی شے دینا۔

محاورہ: گروی دھرنا رہن رکھنا۔

محاورہ: گروی سے چھڑانا گروی رکھی چیز کو اصل رقم مع سود دے کر واپس لینا۔

گِروی ضبطی گروی رکھی شے کا ضبط کر لینا۔

گِروی نامہ کسی شے کو گروی رکھنے کی دستاویز۔

گِروی گانٹھا قرض، دام، اُدھار۔

گُروی پیش گ، جزم ر۔صف، ہ۔ حاملہ؛ گُرو کی بیٹی، اُستانی۔

گِرویدگی زیرگ، جزم ر، ی، زبرد۔ امث، ف۔ فریفتگی، شیفتگی، عقیدت، تعلق خاطر۔

گرویدہ زیرگ، جزم ر، ی، زبرد۔صف، ف۔ منسلک؛ مشتاق؛ مطیع، فرمانبردار، عاشق، دلدادہ، فریفتہ، شیفتہ۔

محاورہ: گرویدہ کرنا راغب کرنا، اپنی طرف مائل کرنا، مطیع کرنا؛ عاشق بنا لینا۔

محاورہ: گرویدہ ہونا کسی کی طرف مائل ہونا۔ رک: گرویدہ کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

گرہ لیٹا زیرگ، زبرر۔ انذ، س۔ ہندی جوتش کی رُو سے انسانی قسمت پر اثر انداز ہونے والا سیارہ؛ مصیبت، تکلیف۔

کہاوت: گرہ اپنا پھل کر ہی جاتا ہے منحوس ستاروں کا اجتماع اپنا اثر دکھا کر رہتا ہے۔

محاورہ: گرہ آنا منحوس ستاروں کا جمع ہونا؛ نحوست آنا۔

محاورہ: گرہ دیکھنا زائچہ دیکھنا۔

گِرہ زیرگ، زبر نیز لیٹا زیرر۔ امث، ف۔ عقدہ، گانٹھ، بندھن؛ پیچ؛ ڈاب، جیب؛ قبضۂ ملکیت، تحویل؛ جوڑ، بند؛ کنڈلی؛ اُبھار، حلقہ، دائرہ؛ پیچیدگی، مشکل، دشواری؛ کدورت، رنج؛ سُدہ، گلٹی؛ گز کا سولھواں حصہ، تین اُنگل کی چوڑائی۔ طرح کے مصرعے پر موزوں کیا ہوا مصرعہ؛ بانس یا گنے وغیرہ کا وہ حصہ جہاں ایک پور دوسری پور سے ملتی ہے۔

گِرہِ اَبرو ابرو کی شکن؛ ترش روئی۔

گِرہ باز کبوتر کی ایک قسم جو اُڑتے ہوئے قلابازیاں کھاتا ہے۔

گِرہ بازی قلابازی۔

محاورہ: گِرہ باندھنا گانٹھ لگانا؛ کسی بات کو یاد رکھنے کے لیے پگڑی، رومال یا دوپٹے وغیرہ میں گانٹھ لگانا؛ کسی شے کو سنبھال کر رکھنا۔

گِرہ بُر جیب کترا، وہ شخص جو دوسروں کی جیب کتر کر مال نکال لے۔
گِرہ بستہ گانٹھ دار؛ دُشوار، مشکل؛ پہاڑی علاقہ۔
محاورہ: گِرہ بند ہونا بندھن میں بندھنا؛ شادی ہونا۔
محاورہ: گِرہ پر گِرہ پڑنا مصیبت پر مصیبت آنا، رنجش زیادہ ہونا؛ پیچیدگی میں اضافہ ہونا، اُلجھن بڑھنا۔
محاورہ: گِرہ پڑ جانا/ پڑنا گانٹھ پڑنا؛ اُلجھنا؛ محبت میں فرق آنا، دل میں رنجش پیدا ہونا، دُشمنی ہونا، عداوت ہونا؛ مشکل پیش آنا، کام میں پیچیدگی پیدا ہونا۔
گِرہ پیشانی بد دماغ، تیوری چڑھائے رہنے والا۔
محاورہ: گِرہ ٹٹولنا دوسرے کا مال حاصل کرنے کی کوشش کرنا۔
گِرہ دار بہت سے گانٹھوں والا؛ مشکل، پیچیدہ، اُلجھا ہوا۔
محاورہ: گِرہ دینا گانٹھ لگانا، کسی کام کو یاد رکھنے کے لیے دوپٹے، پگڑی یا رومال وغیرہ پر گانٹھ لگانا۔
محاورہ: گِرہ ڈالنا مشکل پیدا کرنا؛ گتھی ڈالنا؛ رنجش رکھنا، کدورت رکھنا، دل میں کینہ رکھنا۔
محاورہ: گِرہ ڈھیلی کرنا پیسہ خرچ کرنا۔
محاورہ: گِرہ رکھنا دل میں کینہ رکھنا، کدورت رکھنا۔
محاورہ: گِرہ سلجھانا مسئلہ حل کرنا، مشکل حل کرنا؛ گرہ کھولنا۔
متعلق فعل: گِرہ سے جیب سے، پاس سے۔
محاورہ: گِرہ سے جانا ذاتی نقصان ہونا، جیب سے جانا۔
محاورہ: گِرہ سے کھونا اپنا نقصان کرنا۔
کہاوت: گِرہ سے مال جائے، آدمی عقل نہ گنوائے دولت پر عقل کی برتری ظاہر کرنے کے لیے کہا جاتا ہے۔
گِرہ کا بَل دولت کا غرور یا زور ہونا۔
گِرہ کا پورا دولت مند انسان، مال دار شخص۔
محاورہ: گِرہ کاٹنا کسی کی جیب سے مال چرانا، جیب کترنا؛ چھپ کر کوئی فائدہ اُٹھانا۔
کہاوت: گِرہ کا دیجیے پر ضامن نہ ہوجیے کسی کی ضمانت نہیں دینی چاہیے بلکہ اس سے بہتر ہے کہ اپنی جیب رقم دے دی جائے۔
کہاوت: گِرہ کا دیجیے پر عقل نہ دیجیے مشورہ نہیں دینا چاہیے، اپنی جیب سے روپیہ دے دینا چاہیے۔
کہاوت: گِرہ کا دینا اور جوتیاں کھانی جب اپنی جیب سے پیسہ خرچ کیا جائے اور بے عزتی بھی ہو تو اُس موقع پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: گِرہ کا کھل جانا گانٹھ کا کھل جانا، عقدہ وا ہونا؛ جیب کا کترا جانا؛ ذاتی نقصان ہونا، جیب سے نکلنا۔
محاورہ: گِرہ کا کھول لینا کسی سے کچھ چھین لینا۔
محاورہ: گِرہ کا کھونا اپنا نقصان کرنا، اپنا مال ضائع کرنا۔
گِرہ کٹ جیب کترا، لوگوں کی جیبوں سے رقم چوری کرنے والا۔
کہاوت: گِرہ کٹ کا بھائی گٹھ کٹ چور کا بھائی جیب کترا، ایک جیسے بدمعاش۔
محاورہ: گِرہ کرنا کبوتر کا فضا میں قلابازیاں کھانا۔
گِرہ کُشا گتھی سلجھانے والا، مسئلہ حل کرنے والا، مشکل حل کرنے والا؛ گانٹھ کھولنے والا۔
گِرہ کشائی مشکل کا حل کرنا، مسئلہ سلجھانا؛ گانٹھ کھولنا۔
محاورہ: گِرہ کھلنا جیب کتری جانا، ذاتی نقصان ہونا؛ گانٹھ کھلنا، عقدہ وا ہونا؛ مشکل آسان ہونا، مسئلہ حل ہونا۔
محاورہ: گِرہ کھولنا گانٹھ کھولنا، عقدہ وا کرنا؛ رنجش دور کرنا؛ دل سے کدورت نکال دینا؛ مسئلہ حل کرنا، گتھی سلجھانا۔
محاورہ: گِرہ گانٹھ کا کھونا اپنا روپیہ ضائع جانا، اپنا مال کھونا۔
متعلق فعل: گِرہ گانٹھ میں کسی کے پاس، کسی کے قبضے میں۔
گِرہ گیر پیچیدہ، حلقہ دار، مڑا ہوا۔
محاورہ: گِرہ لگانا گانٹھ باندھنا؛ ایک مصرع پر دوسرا مصرع کہنا؛ تضمین کرنا؛ معاملہ طے کرنا؛ مضبوط کرنا؛ رنجش ڈالنا کرنا، دل میں کدورت پیدا کرنا۔
فقرہ: گِرہ لگ گئی معاملہ طے ہوگیا، بات بن گئی؛ قیمت مقرر ہوگئی۔
محاورہ: گِرہ لگنا رک: گِرہ لگانا جس کا یہ لازم ہے؛ عمر کا سال شروع ہونا۔
گِرہ موئے کمر (کنایۃً) ناف۔
متعلق فعل: گِرہ میں اپنی تحویل میں، قبضے میں۔
محاورہ: گِرہ میں باندھ کر رکھنا سنبھال سنبھال کر رکھنا، ہر وقت خیال رکھنا؛ بہت حفاظت سے رکھنا؛ اچھی طرح ذہن نشین کرنا۔
محاورہ: گِرہ میں باندھنا قبضے میں کرنا؛ یاد رکھنا۔
محاورہ: گِرہ میں پیسہ ہونا دولت مند ہونا، مال دار ہونا؛ روپیہ پاس ہونا، صاحب ثروت ہونا۔
محاورہ: گِرہ میں دام ہونا رک: گِرہ میں پیسہ ہونا۔
محاورہ: گِرہ میں رکھنا قبضے میں رکھنا، اپنے پاس رکھنا۔
محاورہ: گِرہ میں رہنا جیب میں رہنا، قبضے میں رہنا۔

محاورہ: گرہ میں زر ہونا رک: گرہ میں دام ہونا۔

محاورہ: گرہ میں کچھ ہونا مال دار ہونا، امیر ہونا، دولت مند ہونا، صاحبِ ثروت ہونا۔

کہاوت: گرہ میں کوڑی نہیں، بازار کی سیر مفلسی میں عیاشی؛ مفلسی میں امیرانہ طرزِ زندگی اختیار کرنے والے کو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: گرہ میں کوڑی نہیں، گُٹے والے کی ہوت رک: گرہ میں کوڑی نہیں، بازار کی سیر۔

محاورہ: گرہ میں ہونا قبضے میں ہونا، پاس ہونا؛ تصرف میں ہونا۔

محاورہ: گرہ نکلنا مسئلہ حل ہونا، مشکل دُور ہونا، گتھی سلجھنا؛ پیچ دُور ہونا؛ دل سے کدورت ختم ہونا۔

محاورہ: گرہ ہونا اَٹکنا، بند ہونا، پھنس جانا۔

گرہ لیٹا زیرگ، لیٹا زبرر۔اند۔ گھر، مکان، مسکن، ڈیرا؛ محل، قصر؛ خاندان، بال بچے۔

گرہست جزم نیز زیرگ، زیرر، زبرہ، جزم س۔اند، ہ۔ عیال داری، خانہ داری، دُنیا داری؛ گھر بار والا، بال بچوں والا۔

کہاوت: گرہست دھرم برابر کوئی دھرم نہیں اپنی آل اولاد کی پرورش سے بڑا کوئی مذہب یا نیکی نہیں ہے۔

گرہستن زوجہ، بیوی؛ سُگھڑ، سلیقہ والی۔

گرہستی جزم نیز زیرگ، زیرر، زبرہ، جزم س۔امث، ہ۔ گھر، کنبہ؛ خانہ داری۔(صف) کنبے والا؛ دُنیا دار، عیال دار، گھر والا؛ گھر کا سامان، گھریلو اسباب۔

گرہستی کا اٹالا گھر کا ساز و سامان، اسبابِ خانہ۔

کہاوت: گرہستی کا کام رانڈ کا چرخا ہے گھریلو کام کاج کا سلسلہ ختم نہیں ہوتا، دُنیا داری کے دھندے ختم نہیں ہوتے۔

گرہن جزم گ، لیٹا زبرر، جزم ہ۔اند،س۔ سورج پر چاند کا یا چاند پر زمین کا سایہ پڑنے سے اُن کا سیاہ نظر آنا، گہن؛ چاند گہن یا سورج گہن، کسوف یا خسوف؛ پکڑنا، لینا، قبول کرنا؛ داغ، عیب۔

محاورہ: گرہن پڑنا کسوف یا خسوف کا واقع ہونا، چاند یا سورج کا گہنا جانا۔

محاورہ: گرہن لگنا سورج یا چاند پر اندھیرا ہونا؛ داغ لگنا، عیب لگنا۔

گری زبرگ۔امث۔لاحقۂ فاعلی، ف۔ گر سے لاحقۂ کیفیت واسمیت، بعض اوقات بنانا یا کرنا کے معنی دیتا ہے، مثلاً: بخیہ گری، ستمگری، نوا گری، کاریگری۔

گرّی زبرگ، شدر۔امث، ہ۔ سوکھی گھاس کا ڈھیر۔

گری(۱) زیرگ۔امث۔ میوے یا بیج کا مغز، گودا۔

گری(۲) زیرگ۔اند۔ پہاڑ۔بطور لاحقہ مثلاً: ڈھول گری، رتنا گری وغیرہ۔

گری(۳) زیرگ۔امث۔ گرنا(رک) کا صیغۂ ماضی مونث۔

گری پڑی (ہوئی) افتادہ، زمین پر پڑی ہوئی؛ بے وقعت، بے حیثیت، ناکارہ، ذلیل۔

کہاوت: گری پڑی کے یار مکندا لاوارث شے کو جو چاہے لے لیتا ہے، جس کا مالک نہ ہو اُسے کوئی بھی لے لیتا ہے۔

گِرّی زیرگ، شدر۔امث، ہ۔ دھاگا لپیٹنے کی ریل یا چرخی۔

گُرّی پیش گ، شدر۔امث۔ ریڑھ کی ہڈی کا جوڑ، مہرا۔

گرے زیرگ۔اند۔ گرا(رک) کی جمع یا مغیرہ حالت اور گرنا(رک) کا صیغۂ ماضی، مرکبات میں مستعمل۔

محاورہ: گرے پڑنا لوگوں کا ہجوم ہونا؛ کسی شے کے حصول کے لیے بے چین ہونا۔

گرے پڑے افتادہ، زمین پر پڑے ہوئے؛ بے وقعت، حقیر، بے حیثیت، خوار؛ ناکارہ۔

گرے پڑے کا سودا خوشامد درآمد کر کے کیا جانے والا معاملہ۔

گرے پڑے وقت کا ٹکڑا مصیبت کے وقت کام آنے والی چیز۔

کہاوت: گرے کا کیا گرے گا جو پہلے ہی تباہ ہو چکا ہے اُس کا اور کیا نقصان ہوگا۔

کہاوت: گرے کھم، پلاں بھاری ساری مصیبت غریب کے سر آ کے پڑتی ہے۔پلاں = زمین کا خالی ٹکڑا۔

گریا پیش گ، زیرر۔امث، س۔ ریڑھ کی ہڈی کا مہرہ؛ شیشے کا موتی، تسبیح کا دانہ؛ سانپ کا پنجر۔

گریاں زیرگ، جزم ر۔صف،ف۔ روتا ہوا، نالاں، ملول، آنسو بہانے والا۔

گریانی رونا، گریاں ہونا۔

گریبان زیرگ، ی۔اند،ف۔ لباس، کُرتے یا کسی پوشاک کا وہ حصہ جو گلے کے گرد رہتا ہے۔عام: گریباں (ی)۔

محاورہ: گریبان پُرزے پُرزے کرنا گریبان پھاڑنا، گریبان ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

محاورہ: گریبان پکڑنا سخت تقاضا کرنا؛ گریبان میں ہاتھ ڈالنا۔

محاورہ: گریبان پھاڑنا گریبان ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ دیوانہ ہونا، دیوانگی میں گریبان پھاڑنا۔

محاورہ: گریبان تار تار ہونا گریبان ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔

گریباں چاک (ن غنہ) جس کا گریبان پھٹا ہوا ہو؛ دیوانہ، سودائی، وحشت زدہ۔

محاورہ: **گریبان سے پکڑ کر لانا** زبردستی لانا، بزور لانا۔

**گریباں دریدہ** گریباں پھاڑے ہوئے، جس کا گریبان پھٹا ہوا۔

**گریباں کا ہلال** گریباں کا بالائی حصہ جو ہلال کی شکل کا ہوتا ہے۔

محاورہ: **گریبان کھینچنا** بے دلی سے کام کرنا؛ جبراً کام لینے کے لیے گریبان سے پکڑ کر لے جانا۔

**گریباں گیر** (ن غنہ، ی) گریبان پکڑنے (دادخواہی کے لیے) روکنے والا، فریادی، مدعی، دعوے دار؛ مزاحم، روکنے والا۔

محاورہ: **گریبان میں جھانک کر دیکھنا** اپنے اعمال کا محاسبہ کرنا، اپنی حالت پر غور کرنا۔

محاورہ: **گریبان میں سر ڈال کر دیکھنا** دوسروں پر اعتراض کرنے کے بجائے اپنی حالت پر غور کرنا۔

محاورہ: **گریبان میں سر ڈالنا** اپنے قصور اور غلطیوں کا اعتراف کرنا، شرمندہ ہونا۔

محاورہ: **گریبان میں منہ چھپانا** آنکھیں نیچی کرنا، شرمندہ ہونا۔

محاورہ: **گریبان میں منہ ڈالنا** اپنی غلطی کا معترف ہونا، نہایت شرمندہ ہونا۔

محاورہ: **گریبان میں ہاتھ ڈالنا** کسی چیز کا تقاضا کرنا؛ گرفت کرنا؛ کسی کا گریبان پکڑنا۔

محاورہ: **گریبان نکلنا** گریبان پھٹنا۔

**گریبانی** زیر گ، ے۔ امث۔ لباس کی ایسی تراش کہ زینت کے لیے اُسے قبا کے اُوپر پہنا جاسکے۔

**گریٹ** جزم گ، ے۔ صف۔ عظیم، بڑا۔ انگریزی: Great۔

**گریجویٹ** جزم گ، ے لین، و مع۔ امذ۔ "بی۔ اے"، "بی۔ ایس۔ سی"، "بی۔ کام" یا ان کے مساوی تعلیم یافتہ شخص۔ انگریزی: Graduate۔

**گریجویٹی** جزم گ، ے لین، و مع، ی۔ امث۔ ملازمت کے خاتمے پر مقررہ قواعد کے مطابق یکمشت دی جانے والی رقم۔ انگریزی: Graduity۔

**گریخت** پیش گ، ے، جزم خ۔ امث، ف۔ بھاگنا، فرار۔

**گریختہ** بھاگا ہوا، مفرور۔

**گریڈ** جزم گ، ے۔ امذ۔ درجہ، مرتبہ، پایہ۔ انگریزی: Grade۔

**گریز** پیش گ، ے۔ امث، ف۔ بچنا، رُخ پھیرنا؛ فرار، بھاگنا؛ اجتناب، پرہیز؛ تمہید باندھنے کے بعد اصل مطلب کی طرف رجوع کرنا، قصیدے میں تشبیب کے بعد مدح کا آغاز۔

**گریزپا** فراری، فرار ہونے کے لیے تیار؛ ناپائیدار، بے ثبات؛ اکثر گھر سے بھاگ جانے والی لونڈی۔

محاورہ: **گریز کرنا** اجتناب کرنا، احتراز کرنا۔

**گریزگاہ** جائے فرار، پناہ گاہ۔

**گریزاں** (ن غنہ) بچنے والا، کنارہ کشی کرنے والا، متنفر۔

**گریزانی** اجتناب، احتراز۔

**گریزندہ** بھاگنے والا، فرار ہونے والا؛ بے چین، بے قرار۔

**گریل** زیر گ، ے لین۔ صف، ہ۔ مستی کی وجہ سے کسی جگہ پڑا ہوا آدمی؛ حریف کے مکان میں گرنے والا کبوتر۔

**گرینٹ** زیر گ، ے، ن غنہ۔ امث، ہ۔ وہ لکڑی جس پر کنوئیں کی چرخی چلتی ہے۔

**گریہ** زیر گ، جزم ر، زبر ی۔ امذ، ف۔ رونا، زاری، آنسو بہانا۔

محاورہ: **گریہ آنا** رونا آنا۔

**گریۂ سرشار** پھوٹ پھوٹ کر رونا۔

محاورہ: **گریہ سر کرنا** رونے لگنا، گریہ و زاری کا آغاز کرنا۔

**گریۂ شادی** خوشی کی حالت میں رونا، خوشی کے آنسو۔

**گریۂ شبنم** اوس کا گرنا۔

**گریۂ شمع** موم بتی کے جلتے وقت گرنے والے موم کے قطرے۔

**گریۂ شیشہ** شراب کا شیشے سے جام میں آواز کے ساتھ گرنا۔

محاورہ: **گریہ ضبط کرنا** نکلتے ہوئے آنسوؤں کو روکنا۔

محاورہ: **گریہ کرنا** آنسو بہانا، رونا پیٹنا۔

**گریہ کناں** روتا پیٹتا ہوا، نالاں۔

**گریۂ مستانہ** شراب کی مستی میں رونا۔

صف: **گریہ مند** رونے والا، اشک بار۔

**گریۂ مینا** رک: گریۂ شیشہ۔

صف: **گریہ ناک** آب دیدہ، رونے والا۔

**گریہ و زاری** رونا دھونا، آہ و بکا۔

**گریۂ یعقوب** حضرت یعقوبؑ کا اپنے بیٹے حضرت یوسفؑ کی جدائی میں رونے کی طرف تلمیح؛ اس قدر رونا کہ آنکھوں کی بینائی متاثر ہو جائے۔

**گریہہ** لیٹا زیر گ، ی، زبرہ۔ امذ۔ گھر؛ مسکن۔

## گ۔ ڑ

**گڑ** پیش گ۔ امذ، ہ۔ گنے کے رس کو تپا کر بنایا ہوا میٹھا بھورے رنگ کا ڈلا، قندِ سیاہ؛ (کنایۃً) شیرینی، مٹھاس۔

محاورہ: گُڑ بیٹھ جانا ہوا کی نمی کی وجہ سے گڑ کا نرم ہو جانا۔
کہاوت: گُڑ بھرا ہنسیا، کھاتے بنے نہ اُگلے / نہ نگلتے بن پڑتا ہے نہ اُگلتے ہر طرح مشکل ہے نہ کرتے بنتی ہے نہ چھوڑتے (ہنسیا = درانتی)۔
گُڑ پاپڑی آٹے کو گھی میں بھون کر، گُڑ اور مونگ پھلی ڈال کر بنائی گئی ایک مٹھائی۔
کہاوت: گُڑ چڑھاؤ تو پاپ، تل چڑھاؤ تو پاپ جو شخص کسی بات یا کام پر راضی نہ ہو تو اُس کے بارے میں کہا جاتا ہے؛ چوری معمولی چیز کی ہو یا قیمتی شے کی، ہر حال میں گناہ ہے۔
گُڑ چھال گُڑ اور چھال کی بنی ہوئی دیسی شراب۔
گُڑ دھانی بھنے ہوئے چاول اور گُڑ کا مرُنڈا۔
کہاوت: گُڑ سے مرے تو زہر کیوں دے جو کام نرمی سے ہو جائے اُس کے لیے سختی نہیں کرنی چاہیے۔ نیز گُڑ سے مرے تو بس کاہے کو۔
کہاوت: گُڑ سے بینگن ہو گئے جب کوئی مہنگی چیز سستی ہو جائے تو کہتے ہیں۔
محاورہ: گُڑ کلھیا میں پھوٹنا خفیہ مشورہ کرنا۔
گُڑ کی جوتی (ومع) اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب کسی چیز کی کمیابی کی وجہ سے غریب لوگ اُس کو ترسیں مگر امیر لوگ اُسے خوب استعمال کریں۔
کہاوت: گُڑ کہنے سے منہ میٹھا نہیں ہوتا باتوں سے کام نہیں چلتا جب تک عمل نہ کیا جائے۔
کہاوت: گُڑ کھائے گی تو اندھیرے میں آئے گی جو لالچ کرتا ہے وہ پھنس جاتا ہے۔
کہاوت: گُڑ کھائیں، گلگلوں سے پرہیز بڑی برائی کی پروا نہ کرنا اور چھوٹی سے بچنا۔ بڑوں سے ملنا چھوٹوں سے پرہیز کرنا۔
محاورہ: گُڑ لینا بوسہ لینا، چومنا۔
کہاوت: گُڑ نہ دے تو گُڑ کی سی بات تو کہے کسی کو فائدہ نہ پہنچائے مگر اچھی بات تو کرے۔
کہاوت: گُڑ نہ دے، گُڑ کی بھیلی دے تھوڑی چیز نہ دینا مگر مجبوراً بڑی دینا، بے وقوف آدمی چھوٹا کام نہیں کرتا، مگر پھنس کر بڑا کام کرتا ہے۔
کہاوت: گُڑ ہر بار میٹھا ہوتا ہے نیک کام ہمیشہ اچھا ہوتا ہے۔
کہاوت: گُڑ ہو گا تو مکھیاں بہت آئیں گی دولت ہو گی تو حاجت مند بہت آئیں گے۔
گُڑانبہ (پیش گ، زبر ڑ، جزم ن مثل م) کیریاں ڈال کر بنایا ہوا ایک قسم کا حریرہ۔

گڑاکو گُڑ ملا کر تیار کیا ہوا چلم کا سستا تمباکو۔
گڑا (۱) زبر گ۔ اند۔ ڈھیر، انبار، تودہ۔
گڑا بٹائی اندازے سے اناج کے انبار لگا کر کی جانے والی تقسیم۔
گڑا (۲) زبر گ۔ صف۔ اند۔ دبا ہوا، دفن کیا ہوا۔ نیز گڑا ہوا۔
محاورہ: گڑا جانا دفن ہو جانا؛ شرمندہ ہونا۔
گڑا دبا مال وہ دولت یا مال جو زمین میں دفن کر دیا گیا ہو۔
گڑا گڑایا دبا ہوا، گڑا ہوا۔
گڑا (۳) زبر گ۔ اند۔ گڑھا، کھڈا۔
گڑبڑ زبر گ، زبر ب۔ اند۔ بے نظمی، بے ترتیبی، بے قاعدگی؛ ہنگامہ، خلفشار؛ خرابی، جھنجھٹ، اُلجھن۔
فعل لازم: گڑبڑانا گھبرا دینا، پریشان کرنا۔
گڑبڑ جھالا بکھیڑا، جھمیلا؛ بارش اور آندھی، موسم کی خرابی۔
گڑبڑ سربڑ (زبر س، زبر ب) بے ربط، اُلجھا ہوا۔
گڑبڑ کر گھبرا کر، پریشان ہو کر۔
محاورہ: گڑبڑ کرنا دھوکے بازی کرنا؛ جھگڑے کو پھیلانا، بکھیڑا ڈالنا؛ درہم برہم کرنا، خرابی پیدا کرنا۔
گڑبڑ گھٹالا (پیش گھ) اُلجھن میں ڈالنے والا کام یا معاملہ؛ بکھیڑا۔
محاورہ: گڑبڑ مچانا تباہی پھیلانا، افراتفری پیدا کرنا؛ ہنگامہ کھڑا کرنا۔
محاورہ: گڑبڑ مچنا افراتفری پھیلنا، ہنگامہ کھڑا ہونا۔
گڑبڑا زبر گ، جزم ڑ، زبر ب۔ اند۔ افراتفری، ہنگامہ؛ گھبراہٹ، پریشانی۔
محاورہ: گڑبڑا اُٹھنا پریشان ہونا، گھبرا جانا، سٹپٹا جانا۔
محاورہ: گڑبڑا جانا پریشان ہو جانا، گھبرا جانا۔
گڑبڑانا گھبرانا، پریشان ہونا، بدحواسی کا شکار ہونا۔
گڑبڑاہٹ گھبراہٹ، بدحواسی۔
گڑپ زبر گ، زبر ڑ۔ اسث۔ کسی چیز کے تیزی سے ملائم چیز میں گھس جانے کی آواز۔
متعلق فعل: گڑپ دیسی جلدی سے، فوراً۔
گڑپاپڑا پیش گ، جزم ڑ، جزم پ۔ اند۔ ایک قسم کی مٹھائی۔
گڑپنکھ زبر گ، زبر ڑ، زبر پ، ن غنہ۔ اند۔ ایک پرندے کا نام جس کے بڑے بڑے پر ہوتے ہیں۔
گڑتی زبر گ، جزم ڑ۔ اند۔ دوست، ساتھی، سنگی، یار۔
محاورہ: گڑ جانا دھنس جانا، دب جانا؛ نہایت شرمندہ ہونا، ندامت کی وجہ سے سر نہ اُٹھا سکنا؛ قائم ہو جانا، اَڑ جانا۔

**گڑچا** زبر گ، زبر ڑ، شد چ۔ امذ۔ بہت گھنا جنگل؛ جھاڑی؛ قریب قریب، بھڑے ہوئے، گھنے طور پر۔

**گڑری** پیش گ، پیش ڑ۔ امث۔ گھڑوں کے نیچے رکھا جانے والا گھاس کا بنا گول چھلا۔

**گڑڑن** زبر گ، زبر ڑ۔ امث۔ دودھ بیچنے والی، گوالن۔

**گڑک** زبر گ، زبر ڑ۔ امث، نقلِ صوت۔ گونج، دھمک، چھوٹی توپ کے چلنے کی آواز۔

**گڑگا** پیش گ، جزم ڑ۔ امذ۔ پاجامہ؛ ران اور پنڈلی کا درمیانی جوڑ۔

**گڑگج** زبر گ، جزم ڑ۔ امذ۔ قلعے کا وہ برج جس میں توپیں نصب کی جاتی ہیں۔ نیز گڑھ گج۔

**گڑگڑ** زبر گ، جزم ڑ۔ امث، نقلِ صوت۔ بادلوں کے گرجنے کی آواز، توپ کے چلنے کی آواز۔

**گڑگڑ** پیش گ، جزم ڑ۔ امث، نقلِ صوت۔ حقہ پیتے وقت پانی کے بولنے کی آواز؛ پانی میں ڈبکی لگاتے وقت پیدا ہونے والی آواز؛ پیٹ کے بولنے کی آواز، قراقر۔

**گڑگڑا** پیش گ، جزم ڑ۔ امذ۔ ایک بڑے حجم کا حقہ؛ حقے کے نیچے کی کھڑی نلی۔

**گڑگڑانا** زبر گ، جزم ڑ۔ فعل لازم۔ آنتوں کا بولنا، پیٹ کا بولنا؛ توپ کے گولے کا چھوٹتے وقت آواز پیدا کرنا۔

**گڑگڑانا** زیر گ، جزم ڑ، زیر گ۔ متعلق فعل۔ عاجزی کرنا، منت کرنا، معافی چاہنا، التجا کرنا؛ خوشامد کرنا۔

**گڑگڑانا** پیش گ، جزم ڑ، پیش گ۔ فعل لازم۔ حقے سے آواز نکالنا۔

**گڑگڑاہٹ** زبر گ، جزم ڑ، زبر گ، زبرہ۔ امث۔ بادلوں کے گرجنے کی آواز یا کوئی مماثل شور؛ قراقر؛ پانی کے بلندی سے گرنے یا بہنے کی آواز؛ توپ سے گولے کے چھوٹنے کی آواز۔

**گڑگڑاہٹ** زیر گ، جزم ڑ، زیر گ، زبرہ۔ امث۔ عاجزی کا اظہار، منہ ٹیڑھا کر کے خوشامدانہ بات۔

**گڑگڑاہٹ** پیش گ، جزم ڑ، پیش گ، زبرہ۔ امث۔ حقہ پیے جانے کی آواز؛ پیٹ کے بولنے کی آواز۔

**گڑگڑی** پیش گ، جزم ڑ، پیش گ۔ امث۔ چھوٹا حقہ، کلی۔

**گڑگنجل** پیش گ، جزم ڑ، زبر گ، ن مغ، زبر ج۔ صف۔ بھرا ہوا، گھنا؛ متفرق، گونا گوں۔

**گڑگودڑ** زبر گ، جزم ڑ، و مع، زبر د۔ امذ۔ پھٹے پرانے کپڑے، گندے کپڑے، چیتھڑے۔

**گڑگی** پیش گ، جزم ڑ۔ امث۔ چھوٹی وضع کا ایک پاجامہ؛ گھٹنا۔

محاورہ: **گڑگے پومنڈی جھکانا** فکر مند ہونا، گھٹنوں میں سر دینا۔

**گڑم** زبر گ، زبر ڑ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ پانی میں کسی چیز کے گرنے کی آواز۔

**گڑم** پیش گ، پیش ڑ۔ امذ۔ سر پر لگنے والی چوٹ سے ہونے والا ورم۔ نیز گومڑا۔

**گڑن** زبر گ، جزم ڑ۔ امث، ہ۔ دلدل، کیچڑ۔

**گڑنا** زبر گ، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ دبنا، دفن ہونا؛ جمنا، قائم ہونا۔

**گڑنٹ** زبر گ، زبر ڑ، جزم ن۔ امث۔ مراد پوری کرنے کے لیے منتر پڑھ کر دفن کیا جانے والا پتلا؛ دشمن کو ہلاک کرنے یا مسخر کرنے کے لیے جادو پڑھ کر دفن کی جانے والی کوئی چیز۔

فعل مرکب، محاورہ: **گڑنٹ گاڑنا** کسی کو ہلاک کرنے یا مسخر کرنے کے لیے کسی شے پر منتر پڑھ کر زمین میں دفن کرنا۔

**گڑنگ** زبر گ، زبر ڑ، ن غنہ۔ امث۔ شیخی، ڈینگ، بڑائی۔

محاورہ: **گڑنگ مارنا** شیخی بگھارنا، لاف زنی۔

صف: **گڑنگیا** شیخی مارنے والا، ڈینگ مارنے والا، لاف زن۔

**گڑوا** زبر گ، جزم ڑ۔ امذ۔ دھات کا بنا ہوا لوٹا یا بدھنا، آفتابہ؛ پانی رکھنے کا برتن، آبخورا؛ سرسوں کے پھولوں کا گلدستہ۔ (امث) گڑوی۔

**گڑوا** زبر گ، پیش ڑ۔ امذ۔ بھاری، گراں؛ بہادر۔

**گڑوتے کا پان** وہ پان جسے ریت میں دبا کر پختہ کیا گیا ہو۔

**گڑونا** زبر گ، وج۔ فعل متعدی۔ کسی نرم سطح میں کوئی چیز گھسانا، دھنسانا؛ دفن کرنا؛ جمانا؛ قائم کرنا۔

**گڑوی** زبر گ، جزم ڑ۔ امث۔ پانی کے لیے استعمال کیا جانے والا چھوٹا سا برتن۔

محاورہ: **گڑوے جھیلنا** بوسہ بازی کرنا، چومنا۔

**گڑی(۱)** زبر گ۔ امذ۔ یار، دوست۔

**گڑی(۲)** زبر گ۔ امث، ہ۔ گھسنا، چبھنا، دخول؛ گڑا (رک) کی مغیرہ حالت برائے تانیث؛ دفنائی ہوئی، دھنسی ہوئی، دبائی ہوئی۔

محاورہ: **گڑی باتیں اُکھاڑنا** پرانے جھگڑوں کو دوبارہ تازہ کرنا؛ دبی آگ کریدنا۔ نیز (رک) گڑے مردے اُکھاڑنا جو زیادہ مستعمل ہے۔

**گڑے** زبر گ۔ امذ۔ رک: گڑا(۲) جس کی یہ مغیرہ حالت ہے۔

محاورہ: **گڑے مردے اُکھاڑنا** دبی ہوئی بات کو چھیڑنا، پرانا فتنہ جگانا، دبی آگ کریدنا۔

گڑیا زبرگ، جزم ڑ۔انڈ، ہ۔ چھوٹا سا تیر، ایک قسم کا چھوٹا سا نیزہ۔
گڑیا زبرگ، زیرڑ۔انڈ۔ شکر، چینی اور گڑ فروخت کرنے والا۔
گُڑیا پیش گ، جزم ڑ۔امث، ہ۔ کپڑے کی بنی ہوئی زنانہ مورت یا کسی اور شے سے بنائی ہوئی ایسی ہی شبیہ جس سے بچپن میں لڑکیاں کھیلتی ہیں، لعبت؛ کنویں کی گھرنی جس میں لوہے کی سلاخ رہتی ہے؛ (مجازاً) چھوٹی، ننھی۔ نیز رک: گڈا جس کی یہ تانیث ہے۔
محاورہ: گڑیا بنانا کسی کام کو تفریح کا مشغلہ بنانا؛ گڑیا کی طرح سجانا، سنوارنا۔
گڑیا (گڑیوں) کا کھیل سہل یا آسان کام، کھیل تماشا۔
کہاوت: گڑیا کے بیاہ میں چیوں کی بیل جیسا موقع ہو ویسا خرچ کیا جاتا ہے؛ ہر کام سرے سے بے اصل اور فضول ہے۔
گڑیا گڈے کی شادی لڑکیوں کا ایک کھیل جس میں ایک لڑکی کی گڑیا کا دوسرے لڑکی کے گڈے سے بیاہ کیا جاتا ہے۔
گُڑیار زبرگ، جزم ڑ۔صف، ہ۔ ضدی، ڈھیٹ؛ حوصلے والا، بہادر۔
گڑیاری ضد، ہٹ دھرمی، ڈھٹائی؛ دلیری، حوصلہ، ہمت۔
گُڑیاں پیش گ، جزم ڑ۔امث۔ گُڑیا (رک) کی جمع۔
محاورہ: گُڑیاں کھیلنا لڑکیوں کا گڑیا گڈے کا بیاہ رچانا، بچیوں کا گڑیوں سے کھیلنا؛ عورتوں کی سی باتیں کرنا؛ رنگین بیانی سے کام لینا۔
گُڑیوں پیش گ، جزم ڑ، وج۔امث۔ گُڑیا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔
گڑیوں کا آلا وہ طاقچہ جہاں بچیاں اپنی گڑیوں کو سنبھال رکھتی ہیں، گڑیوں کا گھر، لعبت خانہ۔
گڑیوں کا کھیل لڑکیوں کا اپنی گڑیوں سے کھیلنا، گڑیا گڈے کی شادی کرنا؛ سہل بات، آسان کام۔
گڑیوں کے پہلوان وہ پہلوان جو کشتی چھوڑ چکے ہوں، رسماً لڑنے والے پہلوان؛ کسی کام میں وقتی طور پر دلچسپی لینے والا شخص۔
گڑیوں کا میلہ ہندوؤں کا ایک میلہ جس میں ہندو لڑکیاں اپنی گڑیوں کو رنگ برنگ کپڑے پہنا کر میلے میں شامل ہوتی ہیں۔
گڑھ زبرگ، جزم ڑھ۔انڈ، ہ۔ قلعہ، کوٹ؛ نگر، علاقہ۔
کہاوت: گڑھ تو چتوڑ گڑھ اور سب گڑھیاں ہیں چتوڑ کا قلعہ سب سے بڑا ہے۔ بڑی چیز کے مقابلہ میں چھوٹی چیز کی اہمیت نہیں ہوتی۔
محاورہ: گڑھ توڑنا قلعہ فتح کرنا، کوئی مشکل کام سرانجام دینا؛ سہاگ رات کو کامیاب ہونا، ازالۂ بکر کرنا۔
محاورہ: گڑھ فتح کرنا رک: گڑھ توڑنا۔

گڑھ کپتان قلعہ دار، افسر جس کے ذمہ قلعوں کی مرمت وغیرہ کا کام ہو۔
گڑھ کھائی قلعہ کی خندق۔
گڑھ گج قلعے کی فصیل میں ہاتھی کی شکل کی چنائی جو توپ نصب کرنے یا دیگر فوجی ضروریات کے لیے استعمال کی جاتی ہے۔ نیز گڈھ گج۔
گڑھا (۱) زبرگ۔انڈ، ہ۔ کھدی ہوئی زمین، گہرا نشیب؛ حلقہ؛ پچکی ہوئی جلد؛ ہنستے وقت رخسار پڑھنے والا گہرا نشان؛ قبر، گور؛ غار؛ بڑے منہ کا سوراخ جو بہت زیادہ گہرا نہ ہو۔
محاورہ: گڑھا آنٹنا گڑھے کو مٹی سے پُر کرنا؛ کسی کا گھاٹا پورا کرنا۔
محاورہ: گڑھا بھرنا گڑھے کو مٹی سے پُر کرنا؛ روکھا سوکھا پیٹ میں ڈالنا؛ نقصان پورا کرنا۔
محاورہ: گڑھا ڈالنا گڑھا کھودنا، کھڈ بنانا۔
گڑھا (۲) زبرگ۔صف۔ بنایا ہوا، ڈھالا ہوا۔
محاورہ: گڑھا لینا ڈھلوا لینا، بنوا لینا، گھڑوا لینا۔
گڑھا ہوا مصنوعی، بنایا ہوا۔
گڑھاوٹ زبرگ، جزم ڑ، زبرڑ۔امث۔ تاویل، توجیہ۔
گڑھل پیش گ، زبرڑھ۔انڈ، ہ۔ ایک میٹھا زرد پھل جس کا درخت انار کے برابر اور پتے توت جیسے ہوتے ہیں؛ جسوندی۔
گڑھنا زبرگ، زبرڑھ۔فعل متعدی۔ ڈھلنا، بنانا، تیار کرنا؛ دھات کو کوٹ کر کوئی شکل دینا؛ اختراع کرنا، جھوٹی بات بنانا۔
گڑھنت (۱) زبرگ، زبرڑھ، جزم ن۔امث، ہ۔ وہ چیز یا پتلا جس پر جادو کر کے دشمن کو تسخیر کرنے کے لیے زمین میں دبا دیا جائے۔
گڑھنت (۲) زبرگ، زبرڑھ، جزم ن۔امث، ہ۔ ایجاد، اختراع، بات بنانا؛ شکل، صورت۔
گڑھی زبرگ۔امث۔ چھوٹا قلعہ۔رک: قلعہ جس کی یہ تصغیر ہے۔
محاورہ: گڑھی پھاندنا کوئی اہم کام سرانجام دینا، بہادری کا کام کرنا؛ مصیبت پر قابو پانا۔
محاورہ: گڑھی توڑنا قلعہ فتح کرنا۔
محاورہ: گڑھی ٹوٹنا قلعے کا شکست کھانا، قلعہ فتح ہو جانا۔
محاورہ: گڑھی خالی ہونا شکست کے بعد قلعے کا خالی ہونا۔
گڑھے زبرگ۔انڈ۔ گڑھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔
محاورہ: گڑھے بیٹھنا گھات میں بیٹھنا، کمیں گاہ میں بیٹھنا۔
محاورہ: گڑھے پڑنا بیماری کے باعث آنکھوں کے نیچے سیاہ رنگ کے حلقے نمودار ہونا؛ زمین میں کئی ایک مقامات پر سوراخ ہونا۔

**گڑھے کی سرا** قبرستان۔

کہاوت: **گڑھے کے پانی میں منہ دھوکر آؤ** جب کوئی شیخی بگھارے تو کہتے ہیں، پہلے اِس قابل تو ہو جایئے۔

کہاوت: **گڑھے سے نکلے اور کنویں میں پڑے** اگر کوئی شخص ایک مصیبت سے نکلنے کے بعد اُس سے بڑی یا بدتر مصیبت میں گرفتار ہو جائے تو کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **گڑھے گیر ہونا** گلے ملنا، بغل گیر ہونا۔

**گڑھیا** زبرگ، زبرڑھ، شدے لین۔امذ، ہ۔ دفن کرنے والا، گاڑنے والا؛ گورکن۔

**گڑھیا** زبرگ، زبرڑھ، شدی۔امث، ہ۔ نشیبی علاقہ، وہ جگہ جہاں برسات میں پانی جمع ہو جائے؛ چھوٹا گڑھا جہاں کوڑا پھینکا جائے۔

**گڑھیا** زبرگ، جزم ڑھ۔امذ۔ ایک قسم کا چھوٹا نیزہ۔

**گڑھیلا** زبرگ، ے۔امذ۔ سوراخ، گڑھا؛ غار؛ خندق، کھائی، کھڈ۔

## گ ـ ز

**گز** زبرگ۔امذ، ف۔ لوہے کی سلاخ، طول ناپنے کا تین فٹ کے برابر سولہ گرہ کا پیمانہ؛ سارنگی بجانے کی کمان جسے تاروں پر پھیرا جاتا ہے؛ بندوق کی نالی صاف کرنے کی سلاخ۔

**گزِ الٰہی** اکبری گز جو تینتیس اِنچ لمبا ہوتا تھا اور جسے صرف اور صرف لکڑی ناپنے کے لیے استعمال کیا جاتا تھا۔

محاورہ: **گز اور سکہ جاری کرنا** کسی ملک کے فتح کیے جانے پر فاتح کا اپنے نام کا سکہ اور گز جاری کرنا، شاہی رعب قائم کرنا۔

محاورہ: **گز بن جانا** مارا مارا پھرنا۔

**گز بھر** ایک گز کے برابر، تین فٹ کے برابر۔

محاورہ: **گز بھر اُچھلنا** حیثیت سے زیادہ نمائش کرنا، حیثیت سے بڑھ کر ظاہر کرنا۔

**گز بھر زباں** بہت زیادہ باتیں کرنے والی، زبان دراز، بہت زیادہ لمبی زبان۔ نیز **گز بھر کی زبان**۔

**گز بھر کا** چھوٹی اور مختصر چیز کے مقابلے میں لمبی اور طویل شے، مثلاً: گز بھر کی زبان؛ چھوٹی اور مختصر شے نیز حقارت کے لیے بھی مستعمل، مثلاً: گز بھر کا لونڈا۔

محاورہ: **گزِ سکہ پر نام ہونا** حکومت قائم ہونا، دور دورہ ہونا۔

**گز سے گز** مربع گز۔ نیز گز درگز۔

محاورہ: **گز کر دیا** سیدھا کر دیا، راستی پر لے آئے۔

محاورہ: **گز لگانا** سارنگی بجانا۔

**گزا(۱)** زبرگ۔صف، مث۔ گز کا، گز والا۔

**گزا(۲)** زبرگ۔صف، ف۔ کاٹنے والا، ڈنک مارنے والا، نقصان پہنچانے والا، گزند پہنچانے والا، مثلاً: جاں گزا۔

**گزار** پیش گ۔صف، ف۔ گزارن سے صیغۂ امر جو کسی اسم کے بعد آ کر اُسے اسمِ فاعل ترکیبی بنا دیتا ہے، مثلاً: شکر گزار، خدمت گزار۔

**گزارش** پیش گ، زیرر۔امث، ف۔ مؤدبانہ عرض، درخواست، استدعا؛ خبر، اطلاع۔

**گزارش پذیر** جو گزارش کے لائق ہو۔

محاورہ: **گزارشِ خدمت کرنا** خدمت میں پیش کرنا۔

**گزارش گر** عرض کرنے والا، درخواست دینے والا، استدعا کرنے والا؛ اطلاع پہنچانے والا۔ نیز **گزارش گار**۔

**گزارش نامہ** ادنیٰ کی طرف سے اعلیٰ کو لکھا جانے والا خط، چھوٹے کی طرف سے بڑے کو لکھا جانے والا خط۔

**گزارنا** پیش گ، جزم ر۔فعل متعدی۔ بسر کرنا، کاٹنا، صرف کرنا؛ (عرضی وغیرہ) داخل کرنا، سامنے رکھنا؛ نذر کرنا؛ چھوڑنا، ترک کرنا؛ گنوانا، ضائع کرنا، برباد کرنا؛ مہلت دینا، رہا کرنا۔

**گزارہ** پیش گ، زبرر، ہ غم۔امذ، ف۔ نباہ، بسر؛ بود و باش، گزر اوقات؛ وہ رقم جو گزر اوقات کے لیے ملے، وجۂ معیشت؛ گنجائش، سمائی؛ رسائی، دخل؛ دریا سے اُترنے کی جگہ، اُترائی؛ پل یا کشتی سے دریا پار کرنا؛ کشتی کا کرایہ؛ نان نفقہ، رزق؛ راہِ نجات، فرار کی راہ۔ نیز **گزارا**۔

**گزارہ دار** جسے گزر بسر کے لیے رقم ملتی ہو، وظیفہ خوار۔

محاورہ: **گزارہ کرنا** زندگی بسر کرنا، گزر بسر کرنا، وقت کاٹنا؛ نباہ کرنا، نبھانا؛ کام چلانا؛ ایک مقام سے دوسری جگہ جانا۔

محاورہ: **گزارہ ہونا** بسر ہونا، وقت کٹنا؛ نباہ ہونا۔

**گزاری** چھٹکارا، رہائی۔

**گزارے** پیش گ۔امذ۔ گزارہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**گزارے کا جھونپڑا** وہ مکان جس میں تنگی سے گزر بسر ہو۔

محاورہ: **گزارے کی شکل/صورت نکالنا** رک: **گزارے کی صورت نکلنا** جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **گزارے کی شکل/صورت نکلنا** کمائی کا کوئی ذریعہ بننا، نوکری ملنا۔

**گزارے کی ناؤ** وہ کشتی جس میں بیٹھ کر مسافر دریا یا نہر کے پار جائیں،

پار اُتارنے کی کشتی۔

**گزاشت** پیش گ، جزم ش۔ امث، ف۔ گزاشن کا ماضی جو اُردو میں تنہا مستعمل نہیں، مثلاً: واگزاشت، فروگزاشت (چھوڑی ہوئی شے)۔

محاورہ: **گزاشت کرنا** جائیداد وغیرہ کا چھوڑنا؛ قبضے سے چھڑانا۔

**گزاشتگی** چھوڑنا، ترک کرنا۔

**گزاشتنی** چھوڑ دینے کے لائق، جسے ترک کرنا زیادہ مناسب ہو۔

**گزاشتہ** پیش گ، جزم ش، زبرت۔ صف، ف۔ ترک کیا ہوا۔ جسے چھوڑ دیا گیا ہو۔

**گزاشتہ منزل** جہاں سے کوچ کر دیا گیا ہو۔

**گزاف** پیش گ۔ امذ، ف۔ یاوہ گوئی، بکواس، بیہودہ گفتگو؛ شیخی، ڈینگ، عموماً لاف کے ساتھ مستعمل۔

**گزاں** پیش گ۔ صف، ف۔ انتخاب کرنے والا، اختیار کرنے والا۔

**گزٹ** زبر گ، زبر ز۔ امذ۔ ہفتہ وار یا یومیہ خبر نامہ، وہ خبر نامہ جس میں سرکاری ملازمین کی تبدیلیاں اور ترقیاں وغیرہ چھپیں، راج پتر۔ انگریزی میں: Gatteze۔

**گزٹ شدہ** جو گزٹ میں چھپ چکا یا شائع ہو چکا ہو۔

محاورہ: **گزٹ ہونا** سرکاری خبر نامے میں چھپ جانا یا مشتہر ہونا۔

**گزر** زبر گ، زبر ز۔ امث، ف۔ گاجر (رک)۔

**گزر** پیش گ، زبر ز۔ امذ، ف۔ رسائی، بار، پہنچ؛ راستہ، شارع، سڑک۔ نیز گزرگاہ؛ گزرنے کی حالت، آمد و رفت۔ نباہ، بسر اوقات، ساتھ ساتھ رہنے کا عمل؛ چارہ، تدبیر۔

**گزر اوقات** نباہ؛ ذریعۂ معاش، بسر اوقات۔

**گزربان** پھڑی والوں سے زمین کا کرایہ وصول کرنے والا؛ شہر سے باہر جانے والے راستوں پر پہرہ دینے والا۔

**گزربسر** (زبر ز، زبر ب، زبر س)۔ رک: **گزر اوقات**۔

محاورہ: **گزر جانا** چلا جانا، نکل جانا، بسر ہو جانا، بیت جانا؛ مر جانا، فوت ہو جانا، دُنیا سے اُٹھ جانا۔

**گزرِ عام** عام راستہ، سب لوگوں کے آنے جانے کا راستہ، جہاں سے گزرنے میں کوئی روک ٹوک نہ ہو۔ نیز **گزرگاہِ عام**۔

محاورہ: **گزر کرنا** اتفاق سے جا نکلنا؛ داخل ہونا؛ بسر کرنا، نباہنا، جوں توں زندگی کے دن گزارنا، دن کاٹنا؛ آر پار ہونا۔

**گزر کی صورت** گزارے کی تدبیر، روٹی کمانے کا ذریعہ، گزر بسر کا وسیلہ۔

کہاوت: **گزر گئی گزران، کیا جھونپڑی کیا میدان** جب عمر کا بڑا حصہ گزر چکا ہو تو اچھا گزرا یا برا اُس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ وقت ہر حال میں گزر ہی جاتا ہے۔

**گزرنامہ** راہداری کا پروانہ۔

محاورہ: **گزر ہونا** اتفاق سے جانا؛ رسائی ہونا، پہنچ ہونا؛ بسر اوقات ہونا، زندگی کا سلسلہ چلتا رہنا، نباہ ہونا، وقت کٹنا۔

**گزران** پیش گ، جزم ز۔ امث، ف۔ بسر اوقات، گزارہ، ایامِ زندگی۔

محاورہ: **گزران دینا** گزارنا، پیش کرنا۔

محاورہ: **گزران کرنا** بسر اوقات کرنا، زندگی کے دن بیتانا۔

**گزراننا** پیش گ، جزم ز، جزم ن۔ فعل متعدی۔ پیش کرنا، گزارنا۔

**گزرنا** پیش گ، زبر ز، جزم ر۔ فعل لازم۔ جا نکلنا؛ تکلیف یا رنج پہنچنا؛ دُنیا سے کوچ کرنا، مر جانا، وقت کٹنا، فاصلہ طے ہونا؛ دن رات وغیرہ کا ختم ہونا؛ دل میں خیال کا آنا، شک ہونا؛ (نگاہوں کے) سامنے آنا؛ واقع ہونا، پیش آنا؛ آگے نکل جانا، سبقت لے جانا، بڑھ جانا؛ (عمر وغیرہ کا) رائیگاں جانا، ضائع ہونا؛ نباہ ہونا، موافقت ہونا؛ (دریا یا نہر وغیرہ) عبور کرنا، اُترنا؛ پہنچنا، موصول ہونا؛ رُخصت ہونا؛ ہو چکنا، ختم ہونا؛ معاف کرنا، درگزر کرنا۔

**گزری** (۱) پیش گ، جزم ز۔ امث۔ شام کے وقت سڑک کے کنارے عارضی طور پر لگنے والا بازار؛ گزرنے والا، راہگیر، مسافر۔

محاورہ: **گزری لگانا** شام کے وقت کسی جگہ عارضی طور پر بازار لگانا۔

محاورہ: **گزری لگنا** رک: **گزری لگنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**گزری** (۲) پیش گ، جزم ز۔ امث۔ گزرا کی تانیث؛ مصیبت پیش آئی، معاملہ ہوا۔

کہاوت: **گزری سو دل پہ ہی گزری** سب صدمے دل پر اُٹھائے مگر زبان سے اُف تک نہ کی۔

**گزشت** پیش گ، زبر ز، جزم ش۔ ف۔ فارسی کے مصدر گزشتن کا ماضی، گزرا۔

کہاوت: **گزشت آنچہ گزشت** جو ہونا تھا ہو گیا اب اس کا کیا ذکر، ماضی کا افسوس کرنا بے فائدہ ہے۔

**گزشتگان** پیش گ، زبر ز، جزم ش، زبرت۔ امذ، ف۔ گزرے ہوئے، مرے ہوئے لوگ، اسلاف۔

**گزشتنی** پیش گ، زبر ز، جزم ش۔ صف، ف۔ ناپائیدار، فانی، عارضی، گزر جانے والا، نہ ٹھہرنے والا۔

**گزشتہ** پیش گ، زبر ز، جزم ش، زبرت۔ صف، ف۔ گزرا ہوا، پچھلا، سابقہ (واقعہ یا بات وغیرہ)۔

کہاوت: **گزشتہ راصلوٰۃ، آئندہ را احتیاط** گزری ہوئی باتوں کا خیال نہیں کرنا چاہیے اور آئندہ کے لیے احتیاط رکھنی چاہیے۔

محاورہ: **گزشتہ کو صلوٰۃ کہنا** گزری ہوئی باتوں کو بھلا دینا۔

**گزک** زبرگ، زبرز۔ امث۔ف۔ کوئی چیز جو شراب کے ساتھ کھائی جائے، نُقل؛ گُڑ سے تیار کی ہوئی ایک تل لگی مٹھائی جو موسم سرما میں استعمال کی جاتی ہے۔ نیز رک: گجک۔

**گزک دان** گزک رکھنے کا برتن۔

محاورہ: **گزک کرنا** شراب یا افیون سے نشہ کرنے کے بعد بطور نُقل کوئی نمکین شے کھانا؛ ناشتہ کرنا؛ چٹ کرنا۔

محاورہ: **گزک ہونا** رک: گزک کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**گزند** زبرگ، زبرز، جزم ن۔ امث۔ف۔ ضرر، چوٹ؛ صدمہ، تکلیف، رنج، دھچکا؛ نقصان، خسارہ؛ بھوت پریت کا اثر؛ نظرِ بد۔

محاورہ: **گزند اُٹھانا** تکلیف برداشت کرنا، صدمہ سہنا۔

محاورہ: **گزند آنا** تکلیف پہنچنا، صدمہ طاری ہونا۔

محاورہ: **گزند پہنچانا** نقصان پہنچانا؛ ضرر پہنچانا، پریشان کرنا، آزار دینا، دکھ دینا۔

محاورہ: **گزند پہنچنا** رک: گزند پہنچانا جس کا یہ لازم ہے۔

**گزندرَساں** دُکھ دینے والا، صدمہ پہنچانے والا، آزار دینے والا، نقصان پہنچانے والا۔

محاورہ: **گزند ہونا** تکلیف ہونا؛ نقصان ہونا؛ صدمہ ہونا۔

**گزندگی** (زبرگ، زبرز، جزم ن، زبرد) کاٹنے یا ڈنک مارنے کی حالت۔

**گزندہ** کاٹنے والا یا ڈنک مارنے والا، زہریلا جانور (سانپ وغیرہ)۔

**گزی** زبرگ۔ امث۔ ہاتھ کا بنا سوتی کپڑا، گاڑھے کی نسبت پتلا۔

**گزی گاڑھا** موٹا کپڑا۔

محاورہ: **گزی گاڑھا پہننا** معمولی قسم کا کپڑا پہن کر گزارہ کرنا۔

**گَزیدگی** زبرگ، ی، زبرد۔ امث۔ف۔ ڈسے جانے کی حالت، بدن پر وہ مقام جہاں کسی زہریلے جانور نے ڈسا ہو یا کاٹا ہو؛ ڈنک مارنے کا عمل۔

**گَزیدنی** زبرگ، ی، زبرد۔ صف،ف۔ ڈسنے کا کاٹنے کے لائق؛ ڈسنے کی صلاحیت۔

**گَزیدہ** زبرگ، ی، زبرد۔ صف،ف۔ ڈسا ہوا، کاٹا ہوا۔ **مارگزیدہ** سانپ کا کاٹا۔ (امث) گزیدگی۔

**گُزیدہ** پیش گ، ی، زبرد۔ صف،ف۔ چنیدہ، منتخب، پسندیدہ؛ برتر، اعلیٰ۔ نیز برگزیدہ۔

**گزیر** زبرگ، ی۔ امذ،ف۔ مالگزاری اکٹھی کرنے والے کا عہدہ؛ شجاع، بہادر، دلیر۔

**گزیر** پیش گ، ی۔ امذ،ف۔ علاج، چارہ، تدبیر؛ مداوا۔

**گزیں** پیش گ، ی، ن غنہ۔ صف،ف۔ پسند کرنے والا، اختیار کرنے والا۔ مثلاً: گوشہ گزیں؛ منتخب، چنا ہوا۔

اسم کیفیت (مث): **گزینی** چننا، پسند کرنا۔

## گ۔س

**گسا** زبرگ، شدس۔ امذ۔ لقمہ، نوالہ۔

**گسار** پیش گ۔ لاحقۂ فاعلی،ف۔ بمعنی دُور کرنے، رفع کرنے والا؛ اُڑانے والا، چٹ کرنے والا، مثلاً: **غمگسار** غم غلط کرنے، دل بہلانے والا۔

**گسائیں** پیش گ، ی۔ امذ، ہ۔ گائیں پالنے والا؛ معزز آدمی، کرشن جی کا لقب۔ نیز **گوسائیں**۔

**گستاخ** پیش گ، جزم س۔ صف،ف۔ بے اَدب، منہ چڑھا، بے شرم؛ سرکش، نافرمان، دست دراز۔

محاورہ: **گستاخ بنا دینا** اِس قدر آزادی دینا کہ کوئی بے ادب اور بدتمیز ہو جائے۔

**گستاخ چشم** وہ شخص جس کی آنکھوں میں بدتمیزی ہو، بیباکی اور گستاخی کا حامل۔

**گستاخی** جرأت، شوخ چشمی، بے باکی؛ بدتمیزی۔

محاورہ: **گستاخی کرنا** شرارت کرنا، بے باکی دکھانا؛ بدتمیزی کرنا، بے ادبی کرنا۔

**گستانگر** زبرگ، جزم س، ن مغ، زبرگ۔ امذ۔ بدتمیز، دریدہ دہن؛ بے شعور، جاہل، احمق، ناشائستہ، غیر مہذب۔

**گستر** پیش گ، جزم س، زبرت۔ صف،ف۔ لاحقہ فاعلی۔ بچھانے والا، پھیلانے والا، بکھیرنے والا۔ فعل متعدی: **کرم گستر** جس کا کرم عام ہو۔

**گستردہ** بچھایا ہوا، پھیلا ہوا۔

**گسترش** بچھانے یا پھیلانے کا عمل۔

**گسستگی** پیش گ، زیرس، جزم س، زبرت۔ امث۔ف۔ ٹوٹنے کا عمل، کسی چیز کا ٹوٹنا۔

**گستواں** پیش گ، جزم س، پیش ت۔ امذ،ف۔ گھوڑے کا ساز، حفاظت کی خاطر گھوڑوں کو پہنائی جانے والی زرہ۔ نیز **برگستواں**۔

**گسستہ** پیش گ، زیرس، جزم س، زبرت۔ صف،ف۔ شکستہ، ٹوٹا ہوا، ڈھایا

ہوا، اُکھاڑا ہوا۔ نیز گسیختہ (ے، جزم خ، زبرت، ہ مختفی) ٹوٹا؛ علیحدہ، ٹکڑے کیا ہوا۔

**گسستہ عناں** (زبر ع) بے قید اُونٹ یا گھوڑا، شترِ بے مہار، کھلا، بے لگام، آزاد؛ ایسا شخص جو چاہے وہ کرے۔

**گسل** پیش گ، زیر س۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ توڑنے والا، خراب کرنے والا، تباہ کرنے والا، مثلاً: جاں گسل (ن غنہ) جان کو ہلاک کرنے والا۔

**گسلا** پیش گ، جزم س۔ اند، ہ۔ وہ بچہ جو گائے کے پیٹ میں مرگیا ہو۔

**گسیاں** پیش گ، زبر س، شدی۔ اند، ہ۔ خدا، ایشور؛ صاحب، مالک، آقا۔ نیز گسائیں۔

**گسیختگی** پیش گ، ی، جزم خ، زبر ت۔ امث، ف۔ ٹوٹنے کا عمل؛ توڑے جانے کا عمل۔

**گسیختہ** پیش گ، ی، جزم خ، زبر ت۔ صف، ف۔ شکستہ، ٹوٹا ہوا۔ مرکبات میں جزوِ دوم کے طور پر مستعمل، مثلاً: عناں گسیختہ۔

**گسیختہ عناں** وہ گھوڑا جس کی باگ ٹوٹ گئی ہو۔

**گسیل کرنا** پیش گ، ی۔ روانہ کرنا، بھیجنا۔

## گ۔ش

**گشت** زبر گ، جزم ش۔ اند، ف۔ چکر، دورہ، پھیرا، سیر۔

**گشت برگشت** ڈوروں کی طرح کی باریک شاخوں والی ایک روئیدگی جس کی شاخیں سوکھنے کے بعد آپس میں بٹی ہوئی رسی کی طرح مل جاتی ہیں۔

**گشت سلامی** معائنہ کے وقت حاکم کو پیش کیا جانے والا نذرانہ۔

محاورہ: **گشت کرنا** چکر لگانا، گھومنا پھرنا؛ پولیس یا حاکم کا نگرانی یا دیکھ بھال کے لیے معائنہ کرنا۔ نیز گشت پھرنا۔

محاورہ: **گشت مارنا** گھومنا، پھرنا، چکر لگانا۔

محاورہ: **گشت ناچنا** برات کے ساتھ ساتھ ناچتے ہوئے چلنا۔

**گشتہ** زبر گ، جزم ش، زبر ت۔ صف، ف۔ واپس، پلٹا، لوٹا ہوا؛ بگڑا ہوا، بدلا ہوا۔ نیز برگشتہ۔

**گشتی** برائے گشت، گھومنے والا، مارا مارا پھرنے والا، آوارہ؛ کئی جگہ بھیجا جانے والا (خط وغیرہ)؛ بدچلن، بدکردار (عورت)۔

**گشت منڈلی** گھوم پھر کر تماشہ دکھانے والے لوگوں کا گروہ۔

**گشتیا** چوکیدار، محصول اکٹھا کرنے والا۔

**گشٹ** زبر گ۔ امث، ہ۔ سازش، گٹھ جوڑ۔

## گ۔ف

**گف** زبر گ۔ صف، ف۔ موٹا، گاڑھا، ٹھونک کر بنایا ہوا، دبیز (عموماً کپڑے کے لیے)۔ نیز غفف۔

**گفت** پیش گ، جزم ف۔ امث، ف۔ گفتن مصدر سے ماضی کا صیغہ بمعنی کہا؛ بات چیت؛ لفظ۔

**گفت گو** (جزم ت، جزم ت، و مع) بات چیت، بول چال، تقریر؛ ذکر اذکار۔ نیز گفتگو۔

**گفت وشنید** (و مج، پیش نیز زبر ش، ی) (مرکب عطفی) بات چیت، کہنا سننا؛ تکرار، حجت، سوال جواب۔

**گفتار** پیش گ، جزم ف۔ امث، ف۔ گفتگو، بات، کلام؛ (صف) بولنے والا، گفتگو کرنے والا، مثلاً شیریں گفتار۔

**گفتار کا غازی** صرف باتیں کرنے والا لیکن عملی طور پر کچھ نہ کرنے والا۔

محاورہ: **گفتار میں آنا** گفتگو کرنا، بات چیت میں شامل ہونا۔

**گفتاری** کہنا، بولنا، باتیں کرنا؛ (صف) بات کرنے کا، بول چال کا۔

**گفتگو** پیش گ، جزم ف، و مع۔ امث، ف۔ بات چیت، بول چال، تقریر؛ شک، شبہ، کلام۔ نیز گفت گو۔

محاورہ: **گفتگو آنا** بات چیت ہونا؛ تکرار ہونا۔

محاورہ: **گفتگو بڑھنا** تکرار ہونا، حجت ہونا، تو تو میں میں ہونا؛ دیر تک بات چیت ہونا۔

**گفتگو پیشہ** باتونی، گپیں ہانکنے والا۔

محاورہ: **گفتگو چھیڑنا** ذکر شروع کرنا، بات چیت کا آغاز کرنا۔

**گفتن** پیش گ، جزم ف، زبر ت۔ فعل متعدی، ف۔ کہنا، بات کرنا۔

کہاوت: **گفتن آسان، کردن مشکل** کہنا بہت آسان ہے لیکن عمل کرنا بہت مشکل۔

**گفتنی** پیش گ، جزم ف، زبر ت۔ صف، ف۔ کہنے کے لائق، قابلِ ذکر، واجب الاظہار۔

**گفٹ** زبر گ، جزم ف۔ اند۔ تحفہ، سوغات۔ انگریزی: Gift۔

## گ۔گ

**گگرا** زبر گ۔ اند، ہ۔ پیتل یا تانبے وغیرہ کا بنا ہوا بڑا گھڑا۔ نیز گگر۔

**گگری** زبر گ۔ اند، ہ۔ گگرا (رک) کی تصغیر۔

کہاوت: **گگری دانہ، سود اوتا نا** پیٹ بھر کھانا ملنے سے غرور آجاتا ہے،

خوشحالی تکبر پیدا کرنے کا باعث بنتی ہے۔

**گُگل** پیش گ، شد پیش گ۔ اند، س۔ ایک درخت جس کا گوند خوشبو دار ہوتا ہے۔ نیز **گوگل**۔

**گگن** زبر گ۔ اند، س۔ فضائے آسمانی، آکاش، آسمان، فلک؛ پانی کی موج، لہر، چھینٹا؛ (صف) بہت اونچا۔

**گگن کے بچے والی مرغی** پروین، عقدِ ثریا۔

محاورہ: **گگن ہونا** بہت بلند ہونا، اونچا ہونا۔

# گ ۔ ل

**گل (۱)** زبر گ۔ اند، س۔ گال (رک) کا مخفف؛ بات، سخن؛ معاملہ، مسئلہ، دھندا؛ موسیقی کے ایک راگ کا نام۔

**گل پٹا** گال کی ہڈی، گال کی ہڈی بیٹھ جانا۔

**گل تکیہ** چھوٹا سا تکیہ جو رخساروں کے نیچے رکھا جاتا ہے۔

**گل مچھا** (پیش م) وہ مرد جس نے داڑھی کے بال ٹھوڑی سے منڈا کر باقی رخساروں پر چھوڑ دیے ہوں۔

**گل (۲)** زبر گ۔ اند، س۔ مچھلی پکڑنے کا کانٹا؛ گانٹھ، گرہ؛ پھانسی، پھندا، سولی؛ گلا، گردن۔

محاورہ: **گل بہیاں ڈالنا** محبت سے گلے میں بانہیں ڈال کر لپٹانا، پیار کرنا، ناز کرنا۔

**گل پھڑا** مچھلی کے جبڑے سے ملا ہوا کنگھی کی طرح کا عضو جس سے وہ سانس لیتی ہے۔ نیز **گلپھڑا**۔

**گل پھیڑ** (ے) ایک متعدی مرض جس میں کان کے قریب واقع غدود پھول جاتے ہیں۔

**گل تنی** بیلوں کے گلے کی رسی جو جوئے کے ساتھ باندھ دی جاتی ہے؛ چمڑے کا وہ ٹکڑا جو گھوڑے کے منہ پر ہوتا ہے۔

**گل جندرا** رومال یا کپڑے کا وہ ٹکڑا جس میں بار و کو ہڈی ٹوٹنے کی صورت میں سہارا دینے کے لیے ڈال کر لٹکاتے ہیں؛ (مجازاً) سائے کی طرح ساتھ رہنے والا، ہمزاد۔ نیز **گل جنڈرا**۔

**گل جوٹ** (وج) وہ لکڑی یا رسی جو دو بیلوں کو آپس میں جتے رہنے کے لیے باندھی جاتی ہے؛ دو ہاتھوں کی ہتھکڑیوں کو ملانے والی رسی یا زنجیر؛ (مجازاً) گلے کا ہار۔

**گل خپ** تکرار، بحث، طعن و تشنیع، جھگڑا، ہاتھا پائی، رنجش آمیز گفتگو۔ نیز **گلخپ**، **گل خف**۔

فقرہ: **گل خپ ہو گیا** برا مانا، لڑ پڑا۔

**گل خور** (وج) مویشیوں کے گلے میں ڈالنے والی حلقہ دار رسی۔

محاورہ: **گل دینا** پھانسی دینا، گلا گھونٹنا۔

محاورہ: **گل ڈب کرنا** گلے سے اُترنا، کھا جانا؛ خورد برد کر لینا۔

**گل سری** عورتوں کا گلے میں پہننے کا ایک زیور۔ نیز **گل سیری**۔

**گل کا** گلے کا پھوڑا، خناق۔

محاورہ: **گل گردنی کرنا** بے وجہ شور مچانا؛ بے فائدہ گلا پھاڑنا۔

**گل مکھ** حلق، حنجرہ، ٹینٹوا۔

محاورہ: **گل ہار کرنا** بہت عزیز رکھنا، گلے کا ہار بنانا۔

**گل (۳)** زبر گ۔ امر۔ سڑا ہوا، پگھلا ہوا؛ گوشت کا سڑنا؛ بوسیدہ ہونا۔

محاورہ: **گل پڑنا** شرمندگی سے پانی پانی ہونا۔

محاورہ: **گل تنگ ہونا** تباہ و برباد ہونا۔

محاورہ: **گل جانا** پگھلنا، رقیق ہونا؛ گوشت، ترکاری یا چاولوں کا پک کر نرم ہونا؛ سڑنا، بوسیدہ ہونا، پھل وغیرہ کا خراب ہو جانا؛ متعفن ہونا، گوشت کا خراب ہونا؛ ضائع ہو جانا، رائیگاں جانا۔

محاورہ: **گل سڑ جانا** خراب ہو جانا، بوسیدہ ہو جانا۔

**گل مٹی** کھاد ملی مٹی۔

**گِل** زیر گ۔ امث، ف۔ کیچڑ، دلدل، گارا، گندھی یا گیلی مٹی۔

**گِلِ ارمنی** (لیٹا زیر ل، زبر ا، جزم ر، زبر م) سرخ رنگ کی چکنی مٹی جو قدرے خوشبو دار ہوتی ہے اور زبان پر چپک جاتی ہے۔

**گِلِ اندلسی** وہ مٹی جو حکیم یا طبیب حضرات لیپ کرنے کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

**گِلِ حکمت** (عطاری) دَم پخت کرنے کا عمل، کشتہ وغیرہ بناتے وقت برتن کا منہ بند کرنے کے لیے استعمال کی جانے والی مٹی، کپڑا یا گندھا ہوا آٹا۔

محاورہ: **گِلِ حکمت کرنا** کشتہ بنانے کے لیے مٹی کے برتن میں کوئی شے بند کر کے برتن کے منہ کو آٹے یا چکنی سے بند کرنا تاکہ بھاپ باہر نہ نکل سکے۔

**گِلِ خراسانی** (پیش خ) معدے کو قوت دینے والی خراسان سے منسوب ایک چکنی اور خوشبو دار مٹی۔

**گِل در گِل** خاک آلودہ، مٹی میں ملا ہوا؛ مٹی میں مل کر مٹی ہو جانا۔

محاورہ: **گِل در گِل ہونا** فنا ہو جانا، دفن ہو جانا، مٹی ہو جانا؛ گھل مل جانا، ایک ہو جانا۔

**گِل ساز** مٹی کے برتن بنانے والا، کمہار، کوزہ گر۔

**گِل شاہ** مراد حضرت آدم علیہ السلام۔

**گِل کار** گارے کی چنائی کا کام کرنے والا، معمار۔

**گِل کاری** گارے اور چنائی کا کام، معماری۔

**گِل مالہ** (معماری) فرش پر کیے گئے پلستر کو چکنانے کا آلہ۔ نیز گرمالہ۔

**گُل** (۱) پیش گ۔ امذ، ف۔ پھول؛ گلاب؛ چراغ کی بتی کا جلا ہوا سرا جسے کتر دیتے ہیں؛ داغ، نشان؛ جوتی میں ایڑھی کے مقام پر لگا ہوا چمڑا؛ چلم کی تہہ میں حقے کا جلا ہوا تمبا کو؛ پرندے کے جسم پر اُس کے رنگ سے مختلف رنگ کا گول دھبہ؛ محبوب، معشوق؛ آنکھ میں پڑ جانے والا سفید دھبہ؛ آشوب چشم میں کنپٹی پر لگایا جانے والا چونے کا گول نشان؛ آگ سے جلنے کا نشان؛ خوبصورت شخص، حسین شخص۔

**گُلِ احمر** (لیناز برا) سرخ پھول، گلاب۔

**گُلِ اشرفی** زرد رنگ کا پھول، گیندا۔

صف: **گُل افشاں** پھول بکھیرنے والا؛ اچھی باتیں کرنے والا، خوش گفتار، خوش کلام؛ شراب ڈال کر رکھنے والی شیشی؛ آتش بازی کی ایک قسم، پھل جھڑی۔

**گُل افشانی** خوش کلامی، خوش گفتاری۔

محاورہ: **گُل افشانی کرنا** اچھی گفتگو کرنا، لچھے دار باتیں کرنا؛ طعن وطنز کرنا۔

**گُلِ اُمید** اُمید کا پھول؛ محبوب یا معشوق کی آرزو۔

**گُلِ انار** انار کا پھول جو بعد میں پھل بن جاتا ہے؛ انار کے درخت کی ایک قسم جس میں پھل کے بجائے صرف پھول ہی لگتے ہیں۔

صف: **گُل اندام** نازک بدن والا/ والی، جس کا بدن پھول کی طرح ہو؛ معشوق، محبوب۔

**گُلِ اورنگ** گھنڈی سے مشابہ سفید اور ارغوانی رنگ کا پھول۔

**گُل آرائی** پھولوں سے سجاوٹ کرنا۔

**گُلِ آفتاب** سورج مکھی کا پھول۔

**گُلِ آنکھ** سفید رنگ کا کبوتر جس کی آنکھ کی پتلی سرخ رنگ کی ہوتی ہے۔

صف: **گُل بار** پھول برسانے والا؛ پھولوں سے لدی ہوئی۔

**گُل باری** پھول برسانے کا عمل، پھولوں کی بارش کرنا۔

صف: **گُل باز** وہ جو پھولوں کو اُچھالے یا پھولوں سے کھیلے۔

محاورہ: **گُل باندھنا** توڑے دار بندوق یا چراغ کی بتی وغیرہ کے سرے کو جلا کر گل بنا لینا تاکہ چلاتے وقت اسے آسانی سے روشن کیا جا سکے۔

**گُل بانگ** پھول کی طرح کی نرم ولطیف آواز؛ بلبل کی چہکار؛ نعرۂ جنگ؛ نغمۂ شادی، نوید مسرت۔

صف: **گُل بدن** (زبرب، زبرد) نازک جسم والی؛ معشوق، محبوب؛ ایک قسم کا دھاری دار کپڑا۔

**گُل برگ** گلاب کی پنکھڑی؛ (کنایۃً) محبوب کی زبان یا ہونٹ۔

**گُل برن** (زبرب، زبرر) گلاب کے پھول جیسا۔

**گُلِ بکاؤلی** اندھوں کو بینائی بخشنے والا ایک خیالی افسانوی پھول۔

**گلبن** (زبرب) پھلواری، گلستان، وہ جگہ جہاں کثرت سے پھول دار درخت ہوں۔

**گلبن** (پیش ب) گلاب کے پودے کی جڑ، گلاب کا پودا۔

محاورہ: **گُل بندھنا** لکڑی کا اچھی طرح سلگ جانا؛ چراغ کی بتی کا خوب جل جانا۔

**گُل بو** پھول کی خوشبو؛ گلاب کی سی خوشبو رکھنے والا۔

**گُل بوٹے** پھول اور پودے؛ سجاوٹ، زیبائش، سنگار۔

محاورہ: **گُل بوٹے جمانا** پھولوں والے پودے ایک ترتیب سے لگانا۔

محاورہ: **گُل بوٹے کترنا** کاغذ یا کپڑے کی پھول پتیاں تراشنا؛ کوئی انوکھا کام کرنا، عجیب کام کرنا؛ برا بھلا کہنا، بدزبانی کرنا۔

محاورہ: **گُل بوٹے کھلانا** رونق بڑھانا؛ باغبانی کرنا؛ آرائش کرنا، سجانا۔

**گُلِ بہشت** گھی، شکر، کیوڑا اور میدے کو ملا کر بنائی گئی میسو سے ملتی جلتی ایک مٹھائی۔

**گُلِ بے خار** ایسا پھول جس کے ساتھ کانٹے نہ ہوں؛ بے ضرر شے؛ کنایۃً: شراب۔

**گُلِ بیگانہ** جنگلی پھول، خودرو پھول۔

**گُل پاش** پھول بکھیرنے والا۔

**گُل پاشی** پھول بکھیرنے کا عمل، پھول برسانا۔

**گُلِ پاپوش** وہ پھول جو ریشم میں بٹ کر زنانہ جوتوں میں ٹانکا جاتا ہے۔

محاورہ: **گُل پڑنا** آنکھ میں پُھلی یا سفید دھبہ پڑنا۔

**گُل پلاس** ڈھاک کا پھول جو سرخ رنگ کا ہوتا ہے۔

**گُل پوش** پھولوں سے لدا ہوا، پھولوں سے ڈھکا ہوا؛ پھولوں کا لباس پہنے ہوئے۔

**گُل پیادہ** ایک شاخ پر کھلنے والا پھول؛ ایسا پھول جس کے پودے میں تنا نہ ہو، مثلاً نرگس یا لالہ کا پھول، زمین سے لگا ہوا پھول۔

صف: **گُل پیراہن** پھولوں کے لباس والا؛ کنایۃً: معشوق۔

محاورہ: **گُل پھلانا** پھول کھلانا؛ فساد کا بیج بونا، لڑائی کرا دینا، فتنہ بپا کرنا؛ راز ظاہر کرنا، بھید افشا کرنا۔

محاورہ: **گُل پھول کاٹنا** بہتان باندھنا، الزام دینا، بدگوئی کرنا۔

محاورہ: **گُل پھول کترنا** انوکھی یا اچنبھے کا کام کرنا، حیران کر دینے والا کام کرنا۔

محاورہ: **گل پھول لگانا** مبالغہ کرنا، بڑھا چڑھا کر بات کرنا۔

محاورہ: **گل پھولنا** رک: **گل پھلانا** جس کا یہ لازم ہے۔

**گلِ تر** تازہ پھول؛ (کنایۃً) خوبصورت، حسین؛ معشوق، محبوب۔

**گل تراش** شمع یا چراغ کا گل کترنے کی قینچی، پھول پتیاں بنانے والا۔ نیز **گل گیر**۔

محاورہ: **گل تراشنا** شمع یا چراغ کی بتی کو کاٹنا، بتی کا جلا ہوا حصہ الگ کرنا؛ کوئی انوکھی بات کرنا، نئے نئے حیلے ایجاد کرنا۔

**گلِ تسبیح** تسبیح کا امام؛ گز بھر کا ایک پودا جس پر رنگ برنگ پھول لگتے ہیں؛ عقیق کے پودے پر کھلنے والا ایک پھول۔

محاورہ: **گل جھاڑنا** سگریٹ کے جلے ہوئے حصے کو الگ کرنا۔

محاورہ: **گل جھڑنا** سگریٹ کے جلے ہوئے حصے کا الگ ہونا؛ درخت سے پھول کا خود بخود گرنا۔

**گل جھڑی** شکن، بل، گتھی؛ دل کی کدورت۔

**گلِ چاندنی** سفید رنگ کا ایک پھول جو صرف چاندنی رات میں کھلتا ہے، گلِ مہتاب۔

محاورہ: **گل چڑھانا** کسی مزار، آستانے یا قبر وغیرہ پر پھول ڈالنا۔

صف: **گل چشم** وہ جس کی آنکھ میں سفیدی/پھلی ہو۔

**گلِ چشم** آنکھ میں پیدا ہونے والی ایک بیماری۔

**گلِ چکاں** (زبرچ) مہوے کا پھول؛ پھول برسائے ہوئے۔

**گل چکاں** (زبرچ) ایک قسم کی آتش بازی۔

صف: **گل چہرہ** پھول کی طرح خوبصورت چہرے والا؛ (کنایۃً) معشوق، محبوب۔

صف: **گل چیں** پھول توڑنے والا؛ باغبان، مالی۔ نیز **گلچیں**۔

**گل چینی** باغبانی کرنا، پھول چننا۔

**گلِ خزاں دیدہ** سوکھ جانے والا پھول؛ مرجھایا ہوا پھول۔

صف: **گلِ خنداں** کھلا ہوا پھول، شگفتہ پھول۔

**گلِ خورشید** رک: **گلِ آفتاب**۔

صف: **گل دار** جس پر پھول بنے ہوں؛ نشان زدہ، چتی دار۔

**گل دام** پھولوں کا جال؛ پرندوں کو پھنسانے کا جال۔

**گل دان** وہ ظرف جس میں پھول سجائے جاتے ہیں۔ نیز **گلدان**۔

**گلِ داودی** بڑے حجم کے پھول کی ایک قسم جس کا پودا زمین سے ایک گز تک بلند ہوتا ہے۔

**گلدستہ** سجا کر باندھے ہوئے پھول؛ مختلف شعرا کے منتخب کلام کا مجموعہ۔ نیز **گل دستہ**۔

محاورہ: **گلدستہ باندھنا** پھولوں کو ایک خاص طریقے سے سجانا۔

**گل دُم** ایک پرندہ جس کی دُم کے نیچے سرخ رنگ کے پر اور سر پر سبز رنگ کی کلغی ہوتی ہے۔

**گلِ دوپہر** دوپہر کے وقت کھلنے والا ایک پھول؛ (کنایۃً) شریر آدمی۔ نیز **گلِ دوپہریا، گلِ دوپہری**۔

**گل دوز** ایسا لباس جس پر پھول کڑھے ہوئے ہوں۔

**گل دوزی** پھول کاڑھنے کا کام، گل بوٹے بنانے کا کام۔

کہاوت: **گل دیگر شگفت** نئی بات ظہور میں آئی ہے۔

محاورہ: **گل دینا** دھات گرم کر کے بطور سزا جسم پر نشان ڈالنا۔

صف: **گل رُخ** جس کا چہرہ پھول جیسا ہو؛ حسین شخص۔

**گلِ رعنا** ایک قسم کا پھول جو باہر سے سفید اور اندر سے زرد ہوتا ہے جسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے؛ خوبصورت معشوق۔

صف: **گل رنگ** پھول کے رنگ کا؛ گلابی، سرخ۔

صف: **گل رُو** رک: **گل رُخ**۔

**گل ریز** پھول بکھیرنے والا؛ وہ کپڑا جس پر پھول کڑھے ہوئے ہوں؛ آتش بازی کی ایک قسم، پھول جھڑی۔

**گل زار** وہ جگہ جہاں پھول کھلے ہوں، چمن؛ جہاں بہت زیادہ چہل پہل ہو، رونق والا مقام۔ نیز **گلزار**۔

**گلزارِ ابراہیم** وہ آگ جس میں نمرود کے حکم سے حضرت ابراہیمؑ کو ڈالا گیا تھا اور وہ اللہ کے حکم سے ٹھنڈی ہو گئی تھی۔

**گل زمین** سرسبز و شاداب جگہ، وہ مقام جہاں بہت زیادہ پھول اُگے ہوں، پھلواری۔

**گل ستاں** (زبرس) وہ جگہ جہاں پھولوں کی کثرت ہو، چمن، باغ، گلزار، پھلواری۔ نیز **گلستان**۔

**گل سرسبد** (زبرس، جزم ر، زبرس، زبرب) سب سے اُوپر سجایا جانے والا بہترین پھول، عمدہ اور چیدہ پھول۔

**گل سوار** (زبرس) ایک سیدھی ڈنڈی پر کھلا ہوا پھول۔

**گلِ سور** سورج مکھی کا پھول۔

**گلِ سوری** گلاب کی ایک خوشبودار قسم۔

**گلِ شب اَفروز** رات کو کھلنے والا پھول۔

**گلِ شبو** (زبرش، شدب، ومع) ایک گرہ دار جڑ کے پودے کا رات کو کھلنے والا پھول۔

محاورہ: گلِ شبو کھیلنا رات کو چراغ بجھا کر کھیل کھیل میں ایک دوسرے کو چانٹے مارنا۔
گل شکر (زبرش، زبرک) گلاب کی پنکھڑیوں اور چینی ملا کر بنایا ہوا مرکب، گل قند۔
گلِ شمع موم بتی یا چراغ کا جلا ہوا سرا؛ (کنایۃً) شمع کی لو۔
گلِ صد برگ گیندے کی طرح کا پھول جس میں نسبتاً زیادہ پتیاں ہوتی ہیں۔
گلِ طرۃ دستار میں زیبائش کے لیے لگایا جانے والا مصنوعی پھول۔
گل عذار (جزم ل، زیرع) جس کے رخسار پھول کی طرح نازک یا پھول کے رنگ کے ہوں۔
گل عذاری خوبصورتی، رعنائی۔
گل فام پھول کے رنگ کا، خوبصورت، حسین۔ نیز گلفام۔
گل فروش پھول بیچنے والا، پھول فروخت کرنے والا؛ مالی۔
گل فشاں پھول برسانے یا بکھیرنے والا؛ مجازاً: خوش بیان۔
گلِ قالی قالین پر کڑھے ہوئے پھول۔ نیز گلِ قالین۔
گل قند گلاب اور شکر کی پتیوں کی معجون۔ نیز گلِ شکر۔
محاورہ: گل کاٹنا شمع یا چراغ کی بتی کو کاٹنا، بتی کا جلا ہوا حصہ الگ کرنا؛ کوئی انوکھی بات کرنا، نئے نئے حیلے ایجاد کرنا۔
گل کار وہ شے جس پر پھول بوٹے بنے ہوں؛ وہ شے جس سے پھول نکلیں؛ پھول برسانے والا۔
گل کاری نقاشی، بیل بوٹے کا کام؛ وہ پھول بوٹے جو دیواروں اور دھاتوں پر بنائے جاتے ہیں۔
محاورہ: گل کترنا افترا پیدا کرنا، شوشہ چھوڑنا، تہمت دھرنا؛ عیب جوئی کرنا؛ فریب دینا۔ نیز رک: گل تراشنا۔
محاورہ: گل کٹنا رک: گل کاٹنا جس کا یہ لازم ہے۔
گل کدہ جہاں پھولوں کی کثرت ہو، گلزار، چمن، گلستان۔
محاورہ: گل کرنا شمع یا چراغ کا بجھانا؛ ماردینا، زندگی ختم کرنا۔
گل کفش رک: گل پاپوش۔
گلِ کمدن (زبرک، جزم م، زبرد) کنول کا پھول۔
محاورہ: گل کھانا حسد کرنا، رشک کرنا؛ جلنا، کڑھنا؛ معشوق کے چھلے کو گرم کر کے اُس سے عشق جتانے کے لیے اپنے جسم کو داغنا؛ عاشق ہونا، محبت میں مبتلا ہونا، غمِ عشق کا عذاب سہنا؛ زکام یا نزلے کا پانی روکنے کے لیے کنپٹی کے اوپر داغ دینا۔

محاورہ: گل کھلانا پھول کھلانا؛ گلکاری کرنا؛ شعبدہ بازی کرنا؛ کوئی انوکھا کام کرنا، عجیب و غریب کام کرنا؛ الزام دینا، تہمت دھرنا؛ شوشہ چھوڑنا؛ رنج و الم میں مبتلا کرنا۔
محاورہ: گل کھلنا رک: گل کھلانا جس کا یہ لازم ہے؛ آفت آنا، مصیبت میں مبتلا ہونا؛ بھید کھلنا، راز آشکار ہونا۔
گل گشت باغ کی سیر، چمن میں چہل قدمی؛ سیر و تفریح؛ سیرگاہ۔
محاورہ: گل گل ہونا بہت زیادہ خوش ہونا، باغ باغ ہونا۔
گل گوں (و مع) گلاب کے رنگ کا؛ جام، سرخ رنگ کی شراب؛ فرہاد کی معشوقہ (شیریں) کے گھوڑے کا نام۔
گل گونہ غازہ، رنگین سفوف جسے عورتیں خوبصورتی کے لیے چہرے پر ملتی ہیں، اُبٹن کی ایک قسم۔
گل گیر شمع یا چراغ کا گل کترنے کی قینچی، پھول پتیاں بنانے والا۔ نیز گل تراش۔
گلِ لالہ گہرے سرخ رنگ کا پھول جس کے اندر داغ ہوتا ہے؛ خشخاش کا پھول۔
محاورہ: گل لگانا گھوڑے وغیرہ کے جسم کو داغنا۔
محاورہ: گل لینا چراغ کی بتی کا جلا ہوا حصہ کاٹ کر الگ کرنا۔
گلِ میخ (ے) چوڑے پھل کی کیل جو نعل بندی کے لیے استعمال کی جاتی ہے؛ دروازوں کے کواڑوں میں لگائی جانے والی کیل۔
گلِ نار انار سے مشابہ ایک درخت یا اُس کا پھول؛ شوخ سرخ رنگ رکھنے والا۔ نیز گلنار۔
گلِ نارس (زبرر) ناپختہ پھول، وہ پھول جو پوری طرح کھلا نہ ہو، کلی۔
گلِ ناشگفتہ (زیر نیز زبرش) ادھ کھلا پھول، شگوفہ؛ (کنایۃً) کنواری لڑکی، باکرہ، دوشیزہ۔
گلِ نافرمان اودھے رنگ کا پھول، بنفشہ کا ارغوانی پھول۔
گلِ نسرین جنگلی گلاب۔
گلِ نشاط شراب۔
محاورہ: گل نکالنا باتیں بنانا، شگوفے چھوڑنا۔
گلِ نو رُستہ (پیش ر) تازہ پھول، وہ پھول جو نیا نیا کھلا ہو۔
گل و بلبل پھول اور بلبل؛ مراد: عاشق اور معشوق۔
گل وشی (زبرو) خوبصورتی، نزاکت؛ پھول کی طرح کا ہونا۔
گلِ ہزارہ گیندے کی طرح کا ایک پھول جس میں بہت سی پتیاں ہوتی ہیں۔

محاورہ: **گُل ہونا** (چراغ کا) بجھنا، بے نور ہونا۔

**گُل** (۲) پیش گ۔اند۔ گولا یا گولائی کا مخفف؛ گرہ، گانٹھ، بطور سابقہ مستعمل۔

**گُل جھڑی** شکن، بل، گتھی؛ دل کی کدورت، اُلجھن، انقباض۔

**گُل چلا** توپ سے گولہ چلانے والا۔

**گُل چھرے** (زبر چھ، شدر) مزے، عیش، تفریح۔

محاورہ: **گُل چھرے اُڑانا** مزے کرنا، عیش کرنا۔

**گُل گوتھنا** (وج، جزم تھ) بھرے بھرے گالوں والا بچہ، موٹا تازہ بچہ، فربہ۔

**گُل موا** (پیش م) لمبوترے منہ کا ہتھوڑا جس سے پترے کی سطح کی گہرائی ناپی جاتی ہے۔

**گلا** (۱) زبر گ۔اند۔ گردن؛ حلق؛ گریبان؛ (مجازاً) آواز، لحن، سُر۔

محاورہ: **گلا اُٹھانا** بچوں کے حلق کے لٹکے ہوئے کوّے انگلیوں سے پکڑ کر درست کرنا۔

محاورہ: **گلا آنا** گلا خراب ہونا، حلق کے کوّے کا نیچے لٹک جانا؛ گلے میں چھالے پڑ جانا یا ورم ہو جانا۔

محاورہ: **گلا باندھنا** الزام لگنا، بلا وجہ بدنام ہونا؛ ضروری اخراجات روک کر روپیہ جمع کرنا۔

محاورہ: **گلا بُلانا** گویّوں کا گاتے وقت گلے میں آواز کو گردش دینا۔

محاورہ: **گلا بند ہو جانا** آواز کا بیٹھ جانا۔

محاورہ: **گلا بندھانا** اُلجھن میں پڑنا، مصیبت میں مبتلا ہونا؛ نکاح میں آنا، شادی کر لینا؛ قرض لینا، مقروض ہونا؛ مجبور ہونا، پابند ہونا۔

محاورہ: **گلا بندھنا** رک: گلا بندھانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گلا بیٹھنا** آواز کا حلق سے پوری طرح نہ نکلنا، آواز بھرا جانا، آواز بھاری ہو جانا۔

محاورہ: **گلا بھر آنا** رقت طاری ہونا، شدتِ جذبات سے آواز بھرا جانا۔

محاورہ: **گلا پڑنا** رک: گلا بیٹھنا۔

متعلق فعل: **گلا پھاڑ کر** چیخ چیخ کر، زور سے، چلا کر۔

محاورہ: **گلا پھاڑنا** چلا کر بولنا، بے سُری اور زوردار آواز نکالنا۔

محاورہ: **گلا پھانسنا** پھندے یا کسی اور چیز میں گلا دبانا؛ کسی چیز کا پابند کرنا۔

محاورہ: **گلا پھٹنا** گلے سے بھدی یا بے سُری آواز نکلنا۔

محاورہ: **گلا پھرانا** گانے والے کا آواز کو لہرانا۔

محاورہ: **گلا پھرنا** گاتے وقت گویے کی آواز کا حسب مراد گردش کرنا، گاتے وقت آواز کے اُتار چڑھاؤ کو بخوبی ادا کیا جانا۔

محاورہ: **گلا پھولنا** گلا سوجنا، گلے پر ورم ہونا، گھیگھا نکلنا۔

محاورہ: **گلا توڑنا** رک: گلا پھاڑنا۔

محاورہ: **گلا تھکانا** چیخ چیخ کر تھک جانا؛ بہت زیادہ چیخنا۔

محاورہ: **گلا چھڑانا** جان بچانا، نجات حاصل کرنا، گلوخلاصی کرنا۔

محاورہ: **گلا خشک ہونا** گلے سے آواز نہ نکلنا، آواز کا بیٹھ جانا۔

محاورہ: **گلا دبانا** گلا گھونٹنا، سانس بند کر دینا؛ منہ بند کرنا؛ بات نہ کرنے دینا؛ زبردستی کرنا، ظلم کرنا۔

محاورہ: **گلا دبوچنا** رک: گلا دبانا۔

محاورہ: **گلا رُندھ جانا** گلے سے آواز نہ نکلنا؛ شدتِ جذبات سے رونا آ جانا۔

محاورہ: **گلا ریتنا** نقصان پہنچانا، اذیت دینا۔

محاورہ: **گلا صاف کرنا** کھنکار کر گلے سے بلغم یا رطوبت نکالنا؛ گانے والے کا آواز کو کسی خاص سُر میں لانا۔

محاورہ: **گلا کاٹ مرنا** خودکشی کرنا۔

محاورہ: **گلا کاٹنا** سر قلم کرنا؛ خودکشی کرنا؛ ذبح کرنا، قتل کرنا؛ ظلم کرنا، ستانا، سختی کرنا۔

**گلا کاٹی** سارنگی سے مشابہ ایک قسم کا باجا۔

محاورہ: **گلا کٹنا** رک: گلا کاٹنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گلا کھل جانا** بیٹھی ہوئی آواز صاف ہو جانا۔

محاورہ: **گلا کھولنا** گلے کا پھندا دور کرنا؛ گلے کی آواز صاف کرنا۔

محاورہ: **گلا گھٹنا** دم گھٹنا، سانس رُکنا، جی گھبرانا۔

محاورہ: **گلا گھونٹنا** (وج) گلا دبا کر سانس روک دینا (جان سے مارنے کے لیے)، گلا بھینچنا؛ (زبردستی) بولنے سے روکنا، منہ بند کرنا۔ نیز **گلا گھونٹنا**۔

محاورہ: **گلا مسوسنا** رک: **گلا گھونٹنا**۔

محاورہ: **گلا ملانا** آواز سے آواز ملانا۔

محاورہ: **گلا ہلانا** گاتے وقت آواز کو ضرورت کے مطابق لہرانا، ٹکڑی لینا۔

کہاوت: **گلا یا تلا** بدکار کا گلا خراب ہو جاتا ہے اور اسی لیے اُس سے گایا نہیں جاتا۔ طوائف اگر بدکاری شروع کر دے تو گا نہیں سکتی۔

**گلا** (۲) زبر گ۔صف۔مذ۔ خوب پکا ہوا؛ بوسیدہ، سڑا ہوا۔

**گلا سڑا** بوسیدہ، ناکارہ، خراب وخستہ۔

**گلّا** (۱) زبر گ، شدل۔اند،ہ۔ دکاندار کا بکری کی نقدی رکھنے کا صندوقچہ یا چنگیر وغیرہ۔ نیز غلّہ۔

**گلّا** (۲) زبر گ، شدل۔اند۔ جائے ضرور، بیت الخلا؛ دالان کے اندر کی کوٹھڑی؛ پیچھے کا کمرہ۔

**گلا** زیرگ۔اند۔ رک: گلہ۔

**گلاب** پیش گ۔اند،ف۔ ایک خوب صورت اور خوشبودار پھول نیز اُس کے پودے کا نام۔ پودا کانٹے دار ہوتا ہے اور پھول عموماً ہلکا سرخ (گلابی)، زرد، سفید اور سیاہ کا بھی ہوتا ہے؛ گلاب سے مشابہ کوئی پھول۔

**گلاب افشاں** وہ صراحی نما برتن جس میں گلاب کا عرق بھر کر چھڑکا جاتا ہے۔ نیز گلاب پاش۔

**گلاب باڑی** شاہی محل یا کسی بڑے مکان سے ملحق باغ۔ نیز گلال باڑی۔

**گلاب جامن** ایک خوشبودار جامن۔ شیرے میں تر کی ہوئی نشاستے کی ایک گول گول مٹھائی۔

محاورہ: **گلاب چٹکنا** گلاب کی کلیوں کا پھول بننا؛ پھول کھلنا۔

**گلاب چشم** (زبر چ، جزم ش) گلابی رنگ کی آنکھوں والے شکاری پرندے، مثلاً: باز، باشہ وغیرہ۔

**گلاب خانہ** وہ جگہ جہاں عرقِ گلاب رکھا جائے، خوشبو کی اشیا رکھنے کی جگہ۔ نیز گلاب گھر۔

محاورہ: **گلاب سے کلی کرنا** منہ پاک کرنا، زبان پاکیزہ کرنا؛ کسی مقدس شخصیت کا نام لیتے وقت کہا جاتا ہے۔

**گلاب کی پنکھڑی** (کنایۃً) نازک اور سرخ ہونٹ۔

**گلاب کے پھول** نازک اور خوبصورت بچوں کے لیے مستعمل۔

محاورہ: **گلاب کھنچوانا** گلاب کا عرق نکلوانا۔

محاورہ: **گلاب کھینچنا** گلِ سرخ (گلاب) کا عرق نکالنا، پھولوں کا عرق کشید کرنا۔

**گلاب گر** پھولوں کا عرق کشید کرنے والا، گندھی۔

**گلابوشتابو** (مع) کاٹھ کی دو پتلیاں جنھیں تماشا گر ہاتھوں سے نچا کر تماشہ دکھاتے ہیں، اختو بختو۔

صف: **گلابی** گلاب کے رنگ کا، ہلکا سرخ؛ گلاب میں بسا ہوا؛ شراب کی بوتل، شراب کی صراحی؛ شراب پینے کا ظرف، ساغر۔

**گلابی اُردو** ایسی اُردو جس میں دوسری زبانوں کے الفاظ مضحکہ خیز حد تک شامل ہوں۔

صف: **گلابی پوش** وہ شخص جس نے گلابی لباس پہنا ہو۔

**گلابی جاڑا** ہلکا جاڑا، موسمِ سرما کا آغاز جب ہلکی سردی پڑتی ہے۔

**گلابہ** زیرگ، زبرب۔اند۔ گندھی ہوئی مٹی، گارا۔

**گلاچی** زیرگ۔امث۔ بیل یا گھوڑے کے گلے میں ڈالنے کی رسی۔

**گلار** زبرگ۔اند۔ ایک قسم کی مینا؛ سرخ کنٹھ والا طوطا۔

**گلاس** جزم گ۔اند۔ پانی، شربت یا شراب وغیرہ پینے کا قدرے لمبوترا برتن؛ شیشہ، کانچ؛ شیشے کا لمبا ظرف جو شمع پر چڑھایا جاتا ہے؛ عینک کا شیشہ۔ انگریزی: Glass۔

محاورہ: **گلاس چڑھانا** بہت زیادہ شراب پینا؛ شیشے کا ظرف شمع پر چڑھانا۔

محاورہ: **گلاس چلنا** شراب کا دور چلنا، ساغر گردش میں آنا، شراب نوشی کی محفل گرم ہونا۔

محاورہ: **گلاس لُنڈھانا** کثرت سے شراب پینا۔

**گلال** پیش گ۔اند۔ مختلف نباتی اجزا (سنگھاڑے، جوار اور چاول وغیرہ) سے تیار کردہ ایک سرخ سفوف جو ہندو ہولی کے موقع پر ایک دوسرے کے منہ پر ملتے ہیں، عبیر۔

محاورہ: **گُلال اُڑانا** ہولی کے تہوار پر ایک دوسرے پر سرخ رنگ کا سفوف چھڑکنا۔

**گُلال آلودہ** جس پر بہت زیادہ سرخ سفوف لگا ہو۔

**گُلال باڑی** عہدِ مغلیہ میں شاہی دیوانِ عام کے باہر بنا ہوا ایک چبوترا جہاں ادنیٰ درجے کے امرا اور اراکین بیٹھا کرتے تھے۔

**گُلال چشم** سرخ آنکھوں والا۔

**گلالٹین** پیش گ، جزم ل، ے۔امث۔ وہ لالٹین جو قنات یا کشتی پر لگائی جاتی ہے۔

**گلان** زیرگ۔امث۔ اُکتاہٹ، بیزاری؛ تھکاوٹ، سُستی۔

**گلانا** زبرگ۔فعل متعدی۔ کسی دھات کو تپا کر پگھلانا؛ گھلانا؛ ضائع کرنا۔

**گلاو** زبرگ، ومع۔صف، ہ۔ گلانے کی اہلیت رکھنے والا؛ گل جانے والا، تحلیل ہو جانے والا، سڑنے والا۔

**گلاوٹ** زبرگ، زبرو۔امث۔ گل جانے کی حالت، پگھل جانے کی کیفیت؛ گداز پن، ملائمت۔

محاورہ: **گلاوٹ لگانا** تکے کباب بنانے کے لیے گوشت یا قیمے کو جلد گلانے کی خاطر پپیتا یا کچری لگانا۔

**گلاوٹ** پیش گ، زبرو۔امث۔ گولائی، گول ہونے کی کیفیت۔

**گل بانگ** پیش گ، جزم ل، ن غنہ۔امث۔ نغمہ، نعرہ، بلبل کا چہچہا۔

**گلبن** پیش گ، زبرب۔اند۔ پھلواری، گلستان، وہ جگہ جہاں کثرت سے پھول دار درخت ہوں۔

**گلبن** پیش گ، پیش ب۔امث، اند۔ گلاب کے پودے کی جڑ، گلاب کا پودا۔

**گل بیاں** زبرگ، زبرب، شدی۔جمع، مث۔ ایک دوسری کے گلے میں

باتھیں ڈالنا۔

**گل پھڑا** زبرگ، زبرپھ۔ رک: گل کے تحتی الفاظ۔

**گل پھیڑ** زبرگ، ے۔امث۔ گلے کی سوجن، حلق کے غدود پھولنے کا متعدی مرض جو بچوں کو ہو جاتا ہے۔

**گل تکیہ** زبرگ، زبرت، جزم ک، زبری۔اند۔ رک: گل کے تحتی الفاظ۔

**گل تنی** زبرگ، زبرت۔امث۔ بیلوں کے گلے میں جوئے کے ساتھ باندھی جانے والی رسی۔نیز گلتنی۔

**گلتھی** پیش گ، زبرل، شدتھ۔صف۔ چاول جو الگ الگ رہنے کے بجائے پکنے میں باہم چپک جائیں؛ گرہ، عقدہ؛ پیچیدگی، اُلجھاؤ۔

**گلٹ** زیرگ، زبرل۔اند۔ ملمع چڑھانے کا پانی؛ ملمع کاری؛ ملمع؛ ظاہری خوبصورتی۔انگریزی: Gilt۔

**گلٹ** زیرگ، جزم ل۔اند، ہ۔ گلٹی (رک) کا صیغۂ کبیر۔

**گلٹی** زیرگ، جزم ل۔امث، ہ۔ جسم کے کسی حصے میں غدود کے پھولنے یا فاسد مادے کے سبب اُبھر آنے والی گٹھلی یا سوجن۔

**گلجھٹ** پیش گ، جزم ل، زبرجھ، شدٹ۔امث۔ اُلجھاؤ، دقت، پیچیدگی؛ گتھی، عقدہ۔نیز گل جھٹ۔

**گل جھٹی** پیش گ، جزم ل، زبرجھ، شدٹ۔امث۔ اُلجھاؤ، گتھی، گانٹھ؛ اُلجھے ہوئے بال یا ریشے۔

**گل چھرے** پیش گ، جزم ل، زبرچھ، شدر۔جمع، مذ۔ رنگ رلیاں، عیش، مزے؛ تفریح۔

**گل حپ** زبرگ، زبرخ۔امث۔ رک: گل کے تحتی الفاظ۔

**گلخن** پیش گ، جزم ل، زبرخ۔اند۔ انگیٹھی، بھٹی، چولھا، بھاڑ۔

**گلخی** زبرگ، جزم ل۔صف۔ بڑھ چڑھ کر باتیں کرنے والا، بیہودہ گفتگو کرنے والا؛ بکواسی، گپی۔

**گلدستہ** پیش گ، جزم ل، زبرد، زبرت۔اند۔ سجا کر باندھے ہوئے پھول؛ مختلف شعرا کے منتخب کلام کا مجموعہ۔نیز گل دستہ۔

**گلرو** زیرگ، شدزبرل۔اند۔ گلے کی ایک بیماری جس میں گردن کی جگہ بہت پھول کر بہت زیادہ لٹک جاتی ہے۔

**گلزار** پیش گ، جزم ل۔اند۔ گلشن، پھلواری، چمن، وہ مقام جہاں کثرت سے پھول ہوں؛ بارونق، آباد۔

**گلسار** پیش گ، جزم ل۔اند۔ چمن، پھلواری، گلزار۔

**گلستان** پیش گ، جزم ل، زیرس۔اند۔ چمن، پھلواری، جہاں کثرت سے پھول ہوں۔نیز گلستان (پیش گ، زیرل، جزم س)۔

کہاوت: **گلستاں بوستاں پڑھ گئے مگر نہ پایا، شیخ کا مطلب** پڑھنے کو تو پڑھ گئے مگر بات کی تہہ کو نہ پہنچے۔ محض پڑھنے سے کچھ نہیں ہوتا جب تک مطلب نہ سمجھے۔شیخ = شیخ سعدی۔

**گلستانِ خلیل** وہ آگ جس میں نمرود کے حکم سے حضرت ابراہیمؑ کو ڈالا گیا تھا اور وہ اللہ کے حکم سے ٹھنڈی ہو گئی تھی۔نیز **گلزارِ ابراہیم، گلزارِ خلیل**۔

**گلستانی** چمن کا، گلستان سے منسوب یا متعلق۔

محاورہ: **گلستانی کرنا** پھول کھلانا، خوشبو بکھیرنا۔

**گلسیا** جزم گ۔امث۔ وہ چھوٹا سا گلاس جو عمومی طور پر دوا پینے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**گلشن** پیش گ، جزم ل، زبرش۔اند۔ باغ، چمن، پھلواری، گلزار، وہ مقام جہاں بکثرت پھول ہوں؛ گلاب کا باغ؛ مسرت یا خوشی کی جگہ؛ پُر رونق مقام؛ عیش کا مقام۔

**گلشنِ ایجاد** مراداً: دُنیا۔

**گلشن آرا** باغبان، گلزار کو سجانے والا، چمن کی آرائش کرنے والا۔

**گلشنِ بقا** مراداً: عاقبت۔

**گلشن سرا** ایسا مکان جو باغ کے اندر بنا ہو۔

**گلشنِ شداد** شداد کی بنائی ہوئی جنت، گلستانِ ارم۔

**گلشن ضرب** (زبرض، جزم ر) چہرے پر کیا جانے والا وار۔

**گلشن طراز** چمن کو سجانے والا، باغ سجانے والا، باغبان، مالی۔

**گلشنِ قدس** فلک ہفتم، اعلیٰ علیین، عالمِ جبروت۔

محاورہ: **گلشن کرنا** سجانا، آراستہ کرنا۔

**گلشن لوٹ** (وج) ایک عمدہ اور جالی دار کپڑے کی قسم جس میں پھول کڑھے ہوتے ہیں۔نیز **گلشنِ لیٹ** (ے)۔

**گلشنِ ناآفریدہ** خیالی باغ، ایسا باغ جو ابھی وجود میں نہ آیا ہو۔

**گلشن نواز** باغ کو سجانے سنوارنے والا۔

**گلشنِ ہستی** دُنیا؛ زندگی۔

**گل گل** زبرگ، جزم ل۔اند، ف۔ ایک قسم کا بڑا اور لمبوترا لیموں۔

**گلگلا** زیرگ، جزم ل۔صف۔ گیلا گیلا، لجلجا، ڈھیلا ڈھالا۔

**گلگلا** پیش گ، جزم ل۔امث۔ بیسن کا میٹھا پکوان جو شکل میں گلاب جامن سے مشابہ ہوتا ہے۔

**گلگلاہٹ** زیرگ، جزم ل، زیرگ، زبرہ۔امث۔ نرمی، ملائمت؛ نرم و ملائم کرنے کا عمل۔

**گلگوتھنا** پیش گ، جزم ل، وج، جزم تھ۔اند۔ موٹا تازہ پھولے گالوں کا پیارا

(بچہ)، بغدو۔اصلاً: گل گھنا۔

**گلگونہ** پیش گ، جزم ل، وسع، زبرن۔اند۔ غازہ، سرخ، سرخی۔

**گل گھوٹو** زبرگ، جزم ل، وسج، وسع۔امث۔ جانوروں کی ایک بیماری جس سے گلے میں سوزش ہوجاتی ہے اور سانس لینے میں دقت ہوتی ہے۔

**گلم** زیرگ، زبرل۔امث۔ اُونی کپڑا، اُونی چادر، لوئی۔

**گُلم** پیش گ، زبرل۔اند، ہ۔ ماتھے یا سر پر چوٹ کی وجہ سے پیدا ہوجانے والی سختی، گومڑا۔

محاورہ: **گُلم پڑنا** سر پر چوٹ کی وجہ سے اُبھار پیدا ہوجانا۔

**گل مچھے** زبرگ، پیش م، شدچھ۔جمع، مذ۔ منڈھی ہوئی ٹھوڑی کے اِدھر اُدھر بڑھائی جانے والی داڑھی۔

**گلنا** زبرگ، جزم ل۔فعل لازم۔ بوسیدہ ہونا، خراب ہونا، بدبودار ہونا؛ پگھلانا، ملائم ہونا؛ تحلیل ہونا؛ کمزور ہونا، لاغر ہونا۔

**گلنا سڑنا** بوسیدہ ہونا، سڑ کے بیکار ہوجانا۔

**گلنار** پیش گ، جزم ل۔اند۔ جنگلی انار کا پھول جس میں پھل نہیں لگتا صرف پھول آتے ہیں۔

**گلنداز** پیش گ، زبرل، جزم ن۔اند۔ توپ چلانے والا، توپ سے گولہ پھینکنے والا، توپچی۔

**گلو** زیرگ، وسج۔امث۔ ایک درختوں پر چڑھنے والی بیل، پتے پان سے مشابہ، پھلی مٹر کے برابر جو پکنے پر لال ہوجاتی ہے اور بخار کے لیے مفید سمجھی جاتی ہے۔

**گُلو** پیش گ، وسع۔اند، ف۔ گلا، گردن۔

**گلوبُریدہ** جس کی گردن کٹی ہوئی ہو۔

**گلوبستہ** جس کا گلا بندھا ہوا ہو؛ (کنایۃً) خاموش، ساکت۔

**گلوبند** گلے میں باندھنے کا اُونی یا ریشمی کپڑا؛ زیور کی ایک قسم جسے گلے میں پہنا جاتا ہے؛ بال ترشواتے یا کھانا کھاتے وقت گلے میں باندھ کر لٹکایا جانے والا کپڑا۔

**گلوپوش** گلے کا غلاف۔

**گلوخلاصی** رہائی، چھٹکارا، کسی پریشانی یا اُلجھن سے نجات۔

محاورہ: **گلوخلاصی کرانا** چھٹکارا حاصل کرنا، نجات پانا۔

**گلوسوز** (وسج) بہت شیریں، نہایت دلکش؛ گلے میں گداز پیدا کرنے والا۔

**گلوکار** گویا، مطرب، گانے والا۔

**گلوکاری** گانا گانے کا کام یا پیشہ۔

**گلوگاہ** گردن میں سامنے کا حصہ جو کسی قدر اُبھرا ہوتا ہے، ٹینٹوا۔

**گلوگرفتہ** جس کی آواز مشکل سے نکلے۔

**گلوگرفتگی** گلا بند ہونے کی حالت، گلا جکڑا جانا۔

**گلوگیر** گلا پکڑنے یا گھونٹنے والا؛ گلے میں پھنسا ہوا؛ گلے سے لپٹا ہوا؛ الزام دینے والا؛ لالچی، حریص۔

**گلوگیر آواز** رندھی ہوئی آواز، گلے میں پھنسی ہوئی آواز۔

محاورہ: **گلوگیر ہوجانا** رنجیدہ ہونا، گرد گرانا۔

**گلو** زیرگ، شدل، وسج۔امث، ہ۔ پیار سے گلہری کو کہتے ہیں۔نیز **گلوگلہری**۔ چھوٹی بچیوں کے لیے پیار سے مستعمل۔

کہاوت: **گلو کیا کھائے گی، اُدھی کا پیڑا منگا کھائے گی** بچوں کا بہلانے کے لیے مائیں یہ فقرہ بولا کرتی تھیں، مراد: تم کیوں روتے ہو، تم تو اَدھی کے پیڑے سے ہی خوش ہوجاؤ گے۔

**گلوب** جزم گ، ولین۔اند۔ ایک گولا جس پر کرۂ ارض کا نقشہ دیا گیا ہوتا ہے، گول چیز؛ چینی کا ایک گول ظرف جو لیمپ پر چڑھایا جاتا ہے تاکہ روشنی دائیں بائیں بکھرنے کی بجائے نیچے پڑے۔انگریزی میں: Globe۔

**گلوری** زبرگ، ولین۔امث۔ لگا کر صفائی سے لپیٹا ہوا پان، بیڑا۔نیز **گلوری** (وسج)۔

محاورہ: **گلوری بڑھانا** پان کا بیڑا پیش کرنا۔

محاورہ: **گلوری بنانا** پان لگا کر بیڑا تیار کرنا۔

محاورہ: **گلوری دبانا** کھانے کے لیے پان کا بیڑا منہ میں رکھنا۔

محاورہ: **گلوری منہ میں رکھنا** کھانے کے لیے پان بیڑا منہ میں ڈالنا، پان کھانا۔

**گلوندا** زبرگ، ولین، ن غنہ۔اند، ہ۔ مہوے کا خوشبودار، زردی مائل سفید پھول اور اُس کی کلی۔

**گلہ** زبرگ، شدزبرل۔اند، ف۔ ریوڑ، مویشیوں کا غول؛ جھنڈ، غول۔

**گلہ بان** چرواہا، گڈریا۔

**گلہ** زیرگ، زبرل۔اند، ف۔ شکوہ، رنجش یا شکایت کا اظہار۔

**گلہ آمیز** شکوہ شکایت سے پُر۔

محاورہ: **گلہ جاتا رہنا** شکایت باقی نہ رہنا؛ دل سے رنجش ختم ہونا۔

محاورہ: **گلہ ڈھل جانا** رک: **گلہ جاتا رہنا**۔

محاورہ: **گلہ رونا** رو رو کر شکایت کرنا، بے بس ہوکر شکوہ کرنا۔

محاورہ: **گلہ زبان پر لانا** شکوہ کرنا، شکایت کرنا۔

**گلہ شکوہ** شکوہ شکایت، ناراضگی۔

محاورہ: **گلہ کرنا** شکایت کرنا، شکوہ کرنا۔

**گلہ گزار** شاکی، شکایت کرنے والا۔نیز **گلہ مند**۔

**گلہ گزاری** شکوہ وشکایت۔

**گلہ مولا** (زبرم، وج) شکوہ شکایت۔

**گلہ مند** شاکی، شکایت کرنے والا۔ نیز گلہ گزار۔

**گلہرا (۱)** زبرگ، لیٹا زبرل، جزم ہ۔ امذ۔ پان کی گلوریاں رکھنے کا ظرف۔

**گلہرا (۲)** زبرگ، لیٹا زبرل، جزم ہ۔ امذ۔ **گلہری** (رک) کا نر؛ (مجازاً) خوبصورت بچہ، ننھا سا بچہ۔

**گلہری** زیرگ، لیٹا زبرل، جزم ہ۔ امث۔ درختوں پر بسیرا کرنے والا، نرم روئیں دار کھال کا پنجوں کے بل دوڑنے والا چوہے کے برابر جانور جس کی پشت پر تین سیاہ لکیریں ہوتی ہیں؛ (مجازاً) ننھی بچی۔

کہاوت: **گلہری پیڑا تو نہیں مانگتی** کیا جماع کرانے کو دل چاہتا ہے، کیا کھجاتی تو نہیں۔

کہاوت: **گلہری کا پیڑ ٹھکانا** ہر چیز اپنے ٹھکانے پر ملتی ہے۔

**گلہری کا گودڑ** (پیش گ) خراب و بوسیدہ چیز جو ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے۔

**گلہریا** زیرگ، لیٹا زبرل، جزم ہ، زیر ر۔ امذ، ہ۔ دھاری دار پتنگ۔

**گلہڑ** زبرگ، جزم ل، زبرہ۔ امذ۔ رک: **گلھڑ**۔

**گلی (۱)** زبرگ۔ امث، ہ۔ مکانوں کے درمیان پتلا راستہ، کوچہ۔

محاورہ: **گلی جھکانا** آوارہ پھرانا، اِدھراُدھر گشت کرانا، جگہ جگہ پھرانا۔

محاورہ: **گلی کٹنا** مکانوں کے درمیان راستہ نکلنا؛ راہ کا مڑ جانا۔

**گلی کوچہ** ہر گلی، ہر راستہ، گلی گلی؛ محلہ، تنگ گلی۔

**گلی گلی** ہر جگہ، جگہ جگہ، ہر کوچہ میں۔

**گلی (۲)** زبرگ۔ امث۔ بوسیدہ، خراب، بدبودار؛ پگھلی ہوئی، پکی ہوئی چیز؛ نرم، ملائم۔

**گلی سڑی** خراب، خستہ، بوسیدہ، ناقابلِ استعمال۔

**گلی (۱)** پیش گ، شدل۔ امث۔ گلی ڈنڈا کھیلنے کے لیے استعمال ہونے والی لکڑی کی نوک دار لمبوتری گول تراشی ہوئی ڈنڈی۔ نیز **گلی** (زبرگ، شدل)۔

**گلی ڈنڈا** لڑکوں کا ایک کھیل جس میں گلی کو ڈنڈے سے مار کر اُچھالا جاتا ہے اور پھر ہوا ہی میں دوبارہ ضرب لگا کر دُور پھینکا جاتا ہے۔

محاورہ: **گلی ڈنڈا کھیلنا** گلی ڈنڈے کا کھیل کھیلنا؛ وقت ضائع کرنا؛ بے فائدہ کام کرنا۔

**گلی (۲)** پیش گ، شدل۔ امث، ہ۔ چھلا ہوا، بغیر دانوں کا بھٹہ؛ گکڑی؛ کیوڑے کا پھول؛ صیقل کرنے کا آلہ؛ چاندی یا تانبے کی سلاخ؛ گھوڑے کی دُم کی ہڈی؛ انگوٹھے اور شہادت کی اُنگلی کو ملا کر بنایا گیا حلقہ؛ ایک قسم کی مینا؛ چھوٹی چیز، ڈھیلا۔

محاورہ: **گلی باندھنا** گولی بنانا، ڈلا بنانا؛ جوان کرنا۔

محاورہ: **گلی بندھنا** سنِ بلوغت کو پہنچنا؛ شہد کا مہال میں پک جانا؛ روپیہ پیسہ پاس ہونا۔

**گلے** زبرگ۔ امذ۔ رک: **گلا (۱)** جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

**گلے باز** اچھی آواز والا، خوش آواز، مترنم۔

محاورہ: **گلے باندھنا** رک: **گلے بندھنا** جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **گلے بندھنا** ذمے پڑنا، خواہش کے بغیر کسی چیز یا کام کا ذمہ دار ٹھہرنا، حوالہ ہونا؛ بلا خواہش عورت کا نکاح میں آنا۔

محاورہ: **گلے پر چھری پھرنا** رک: **گلے پر چھری پھیرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گلے پر چھری پھیرنا** جان سے مارنا، قتل کرنا؛ حق تلفی کرنا، ظلم کرنا۔

محاورہ: **گلے پڑ کے دینا** مرضی اور خواہش کے بغیر کوئی چیز کسی کے ذمہ کرنا؛ زبردستی دینا۔

محاورہ: **گلے پڑ کے سودا کرنا** زبردستی بیچنا۔

محاورہ: **گلے پڑنا** پیچھے پڑنا، زبردستی چمٹے رہنا؛ بغیر خواہش نکاح ہونا؛ مرضی کے بغیر کوئی چیز دینا؛ لپٹنا، گلے لگنا؛ کوئی غلط بات سر تھوپنا؛ کسی کام کا ذمہ دار قرار دینا۔

**گلے پڑو** (وج) پیچھے لگ جانے والا، جان نہ چھوڑنے والا، گلے پڑنے والا۔

کہاوت: **گلے پڑی بجائے سدھ** مصیبت پڑ جائے تو برداشت کرنی ہی پڑتی ہے۔

**گلے پڑے کا سودا** مجبوری یا زبردستی کا کام یا معاملہ۔

محاورہ: **گلے تک بھرنا** کسی برتن کا پوری طرح بھر جانا، لبالب بھرنا، لبریز ہو جانا/کرنا۔

محاورہ: **گلے سے اُترنا** حلق سے پیٹ میں جانا، نگلنا؛ سمجھ میں آنا، دِماغ میں بیٹھنا۔

محاورہ: **گلے سے باندھنا** رک: **گلے باندھنا**۔

محاورہ: **گلے سے بندھنا** رک: **گلے بندھنا**۔

محاورہ: **گلے سے گلا لگانا** گلے لگانا، سینے سے چمٹانا، گلے لپٹانا۔

محاورہ: **گلے سے لگانا** سینے سے چمٹانا، معانقہ کرنا؛ پیار کرنا، خلوص اور جذبات کے ساتھ کسی کو بغل گیر کرنا۔

محاورہ: **گلے سے لگائے رکھنا** بہت پیار اور محبت کی وجہ سے جدا نہ ہونے دینا، سینے سے چمٹائے رکھنا۔

محاورہ: **گلے سے لگنا** بغل گیر ہونا، ہم آغوش ہونا، ملنا، لپٹنا۔
**گلے سے ننگا** جس کے تن بدن پر کپڑے نہ ہوں۔
**گلے کا تعویذ** وہ تعویذ جو گلے میں لٹکاتے ہیں؛ ہر وقت ساتھ ساتھ رہنے والا، نہایت عزیز؛ بہت متبرک شے۔
محاورہ: **گلے کا تعویذ بنانا** ہر وقت ساتھ ساتھ رہنا، ہمزاد بنانا، بہت عزیز رکھنا۔
محاورہ: **گلے کا تعویذ بنا** رک: **گلے کا تعویذ بنانا** جس کا یہ لازم ہے۔
**گلے کا توڑا** گلے میں پہنی جانے والی سونے کی زنجیر۔
**گلے کا جوڑا** وہ لباس جو بدن پر ہو۔
**گلے کا ڈورا** گلے کی رگ، شہ رگ۔
**گلے کا ڈھولنا** وہ تعویذ جو عورتیں نظر گزر کے واسطے گلے میں حمائل کرتی ہیں، گلے کا ہار؛ ہر وقت ساتھ ساتھ رہنے والا؛ پاؤں کی بیڑی، ناگوارِ خاطر؛ چھاتی کا زخم۔
**گلے کا طوق** وبالِ جان، بارِ خاطر۔
**گلے کا ہار** پیچھا نہ چھوڑنے والا، جدا نہ ہونے والا، وابستہ؛ نہایت عزیز، پیارا؛ زبردستی گلے پڑنے والا، پیچھے لگنے والا،، دامن گیر؛ ناگوارِ خاطر؛ وہ بچہ جو ہر وقت ماں سے چمٹا رہے۔
محاورہ: **گلے کا ہار بنانا** ہر وقت ساتھ رکھنا۔
محاورہ: **گلے کا ہار بننا** رک: **گلے کا ہار بنانا** جس کا یہ لازم ہے؛ کسی وقت بھی پیچھا نہ چھوڑنا، ہر وقت ساتھ ساتھ رہنا؛ ناگوارِ خاطر ہونا۔
محاورہ: **گلے کا ہار رہنا** پیچھا نہ چھوڑنا، ساتھ چمٹے رہنا، گریبان گیر رہنا۔
محاورہ: **گلے کو آ جانا** پیچھے پڑ جانا، وبالِ جان بن جانا، جان کو آ جانا۔
محاورہ: **گلے کی رگیں پھلانا** بہت زوردار آواز میں اور غصے سے بولنا؛ غصے ہونا، ناراض ہونا، خفگی کا اظہار کرنا۔
**گلے گلے** گلے تک؛ ہر حالت میں۔
**گلے گلے پانی** اس قدر پانی جس میں انسان گلے تک ڈوب جائے۔
محاورہ: **گلے لگانا** پیار و محبت سے بغل گیر کرنا، معانقہ کرنا، سینے سے لگانا؛ محبت جتانا، تسلی دینا؛ زبردستی کسی کے سر کوئی چیز تھوپنا، حوالے کرنا، سر ڈالنا۔
محاورہ: **گلے لگنا** صلح صفائی کر لینا، میل ملاپ کرنا یا ہونا۔
محاورہ: **گلے لینا** قبول کرنا، ذمہ دار بننا، اپنے سر لینا۔
محاورہ: **گلے مڑھنا** زبردستی کوئی چیز کسی کے حوالے کرنا، خواہش کے بغیر کوئی ذمہ داری کسی کے سر ڈالنا۔
محاورہ: **گلے ملنا** بغل گیر ہونا، ہم آغوش ہونا؛ ملاپ کرنا، سلوک کرنا؛ صلح صفائی کرنا، دل کی کدورت صاف کر کے بغل گیر ہونا۔
محاورہ: **گلے ملوانا** رک: **گلے ملنا** جس کا یہ متعدی ہے۔
**گلے ملول** (زیرِ م، زبرِ ل، شد زبرِ و) میل ملاپ، صلح صفائی۔
محاورہ: **گلے منڈھنا** زبردستی کوئی چیز کسی کے حوالے کرنا۔ نیز رک: **گلے مڑھنا**۔
محاورہ: **گلے میں اُتارنا** حلق سے پیٹ میں داخل کرنا، پینا، کھانا؛ رواں کرنا؛ دُھن یا لَے کو آواز میں ڈھالنا۔
محاورہ: **گلے میں اُترنا** رک: **گلے میں اُتارنا** جس کا یہ لازم ہے۔
محاورہ: **گلے میں اَٹکنا** ناپسندیدہ یا ناگوار شے کا کھایا نہ جانا، حلق سے نہ اُترنا؛ دُشوار محسوس ہونا؛ مصیبت بن جانا۔
محاورہ: **گلے میں آ پڑنا** رک: **گلے پڑنا**۔
محاورہ: **گلے میں بانہیں ڈالنا** اُلفت اور پیار سے گلے لگانا، ہم آغوش کرنا، بغل گیر ہونا، معانقہ کرنا۔
محاورہ: **گلے میں پانی ٹپکانا** موت کے وقت گلے میں پانی چوانا۔
محاورہ: **گلے میں پھندا پڑنا** کھانے کے دوران لقمہ حلق میں پھنس جانا؛ کسی شے کا حلق میں اٹک جانا؛ دقت محسوس کرنا۔
محاورہ: **گلے میں تحریر ہونا** گویے کا گانے سے پہلے لہردار آواز نکالنا؛ الاپ کرنا۔
محاورہ: **گلے میں جان اَٹکنا** مرنے کے قریب ہونا، نزع کا عالم ہونا۔
محاورہ: **گلے میں ڈھول ڈالنا** مصیبت مول لینا، اپنے لیے مشکل پیدا کرنا؛ خواہش کے بغیر کسی کو ذمہ داری تفویض کرنا۔
محاورہ: **گلے میں طوق پڑنا** غلام بنایا جانا، قیدی بن جانا، اسیر کیا جانا؛ پاگل کو زنجیروں جکڑ دیا جانا؛ بغیر خواہش شادی کر دی جانا۔
محاورہ: **گلے میں طوق ڈالنا** رک: **گلے میں طوق پڑنا**۔
محاورہ: **گلے میں کانٹے پڑنا** پیاس کی شدت کی وجہ سے زبان اور حلق کا بہت زیادہ خشک ہو جانا۔
محاورہ: **گلے میں گرہ ہونا** آواز کا نہ نکلنا، گلے سے آواز نکلنے یا نکالنے میں رکاوٹ ہونا۔
محاورہ: **گلے میں گھنگھرو بولنا** نزع کا وقت ہونا، نزع کے وقت گلے سے خرخراہٹ کی آواز نکلنا۔
محاورہ: **گلے میں ہاتھ پڑنا** رک: **گلے میں ہاتھ ڈالنا** جس کا یہ لازم ہے۔
محاورہ: **گلے میں ہاتھ ڈالنا** گلے میں بانہیں ڈالنا، گلے لگانا؛ کسی شے کا

سخت تقاضا کرنا، گریبان پکڑنا؛ جھنجھوڑنا۔

محاورہ: **گلے میں ہڈی اٹکنا** مصیبت میں مبتلا ہونا، پریشانی میں مبتلا ہونا۔

محاورہ: **گلے میں ہڈی نہ ہونا** گاتے وقت آواز کے اُتار چڑھاؤ میں پوری طرح ماہر ہونا؛ عموماً اُس کے متعلق کہا جاتا ہے جس کی آواز بہت اچھی ہو اور وہ گانے میں ماہر ہو۔

محاورہ: **گلے میں ہونا** پوشاک پہنے ہوئے ہونا۔

محاورہ: **گلے نہ اُترنا** سمجھ میں نہ آنا، قابلِ یقین نہ ہونا۔

**گلیا** زبرگ، لیٹا زیرل۔ امذ۔ سُست بیل، کام کرنے کے دوران میں بیٹھ جانے والا بیل؛ کام چور، کاہل الوجود۔

**گلیا** زبرگ، جزم ل۔ امذ۔ ریشمی کپڑے رنگنے والا، رنگریز۔

**گلیارا** زبرگ، جزم ل۔ امذ، ہ۔ مکانوں کے درمیان چھوڑی ہوئی خالی جگہ، راستہ یا تنگ گلی؛ سنڈاس تک مہتر کے آنے جانے کا راستہ۔

**گلیاں** زبرگ، جزم ل۔ امذ۔ گلی (رک) کی جمع۔

محاورہ: **گلیاں جھانکنا** آوارہ پھرنا؛ حیران ہونا۔

محاورہ: **گلیاں چھاننا** گلی گلی تلاش کرنا، تلاش میں مارا مارا پھرنا۔

**گلیانا(۱)** زبرگ، لیٹا زیرل۔ فعل متعدی۔ گالیاں دینا، بُرا بھلا کہنا، دُشنام طرازی کرنا۔

**گلیانا(۲)** زبرگ، لیٹا زیرل۔ فعل متعدی۔ جانوروں کو زبردستی دوا دینا، حلق سے پیٹ میں اُتارنا۔

**گلیر** زبرگ، لیٹا زیرل، زبری۔ صف۔ سُست، پھوہڑ؛ غلیظ، گندا، گھٹیا، لچڑ آدمی؛ وہ شخص جو بات بات پر گالی دے۔

**گلیم** زبر نیز زیرگ، ی۔ امذ، ف۔ کمبل، لوئی، دُھسا، موٹا اُونی کپڑا جسے سردی سے بچاؤ کے لیے اوڑھا جائے؛ معمولی اُون سے بُنا گیا قالین۔

**گلیم پوش** درویش، کمبل پوش۔

**گلیم گوش** جس کے کان بہت بڑے بڑے ہوں، بڑ کنا۔

**گلیوں** زبرگ، جزم ل، ی، وج۔ امث۔ گلی (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **گلیوں کی خاک چھاننا** مارا مارا پھرنا، پریشان اور سرگرداں پھرنا؛ تلاش میں جگہ جگہ گھومنا۔

**گلھڑ** زیرگ، زبرلھ۔ امذ، ہ۔ بیماری کی ایک قسم جس میں گلے کے غدود پھول جاتے ہیں۔

## گ۔م

**گم** پیش گ۔ صف، ف۔ ناپید، غائب، پوشیدہ، نظروں سے اوجھل، کھویا ہوا؛ بےحقیقت؛ سرگرداں، حیران؛ محو، بےخود۔

**گم پناہ** بےخودی کی کیفیت، محویت۔

صف: **گم راہ** بھٹکا ہوا، بہکا ہوا، راستے سے ہٹا ہوا، رستہ بھولا ہوا؛ بددین، منحرف؛ برگشتہ؛ مغرور۔

**گم راہی** کج روی، بےراہ روی، بھٹکنا۔

صف: **گم زبان** گونگا، جس میں بولنے کی صلاحیت نہ ہو۔

صف: **گم شدہ** بھٹکا ہوا، راستہ بھولا ہوا؛ بھاگا ہوا، مفرور۔

صف: **گم صم** بالکل خاموش، گپ چپ، ساکت۔ نیز گم سم۔

محاورہ: **گم صم کے لڈو کھانا** بےحواسی کے عالم میں ہونا؛ خاموش رہنا، نظروں سے پوشیدہ ہونا۔

محاورہ: **گم صم رہ جانا** حیران رہ جانا، ششدر رہ جانا؛ خاموش رہ جانا؛ ہکا بکا رہ جانا۔

صف: **گم کردہ راہ** بھٹکا ہوا، راستہ بھولا ہوا۔

محاورہ: **گم کرنا** چھپانا، غائب کرنا؛ بھلانا، فراموش کرنا، کھو دینا۔

صف: **گم گشتہ** کھویا ہوا۔

اسم کیفیت (مث): **گم گشتگی** کھوئے ہونے کی حالت؛ نظروں سے اوجھل، غائب، معدوم۔ نیز **گمشدگی**۔

صف: **گم نام** غیر معروف، جسے کوئی نہ جانتا ہو، بےنام ونشان، جس کا سراغ نہ لگ سکے۔ نیز **گمنام**۔

**گم نامی** انجانا ہونے کی صورت، شہرت کی ضد، نامعلومی۔ نیز **گمنامی**۔

محاورہ: **گم ہونا** غائب ہونا، پوشیدہ ہونا؛ ضائع جانا؛ بےخبر ہونا، کسی اور خیال میں محو ہونا۔

**گما** پیش گ، شدم۔ امذ، ہ۔ موٹی پختہ اینٹ۔

**گماشتہ** پیش گ، جزم ش، زبرت۔ امذ، ف۔ کسی کام پر مامور یا روانہ کیا ہوا، ایجنٹ، کارندہ۔

**گماشتہ گری** گماشتہ کا کام یا گماشتہ ہونے کی حالت، تقاضہ کرنے کا کام، نیابت۔

**گمان** پیش گ۔ امذ، ف۔ ظن، شبہ؛ سوچ، خیال؛ تخمینہ، اندازہ؛ قیاس، احتمال، خیال، رائے؛ ڈر، پروا؛ غرور، تکبر۔

محاورہ: **گمان باندھنا** خیال کرنا۔

**گمان بھرا** مغرور، متکبر۔

محاورہ: **گمان پڑنا** شک ہونا، شبہ ہونا۔

محاورہ: **گمان جانا** شبہ پیدا ہونا، شک گزرنا، اندیشہ ہونا۔

محاورہ: **گمان دوڑانا** قیاس آرائی کرنا، تخمینہ لگانا۔

محاورہ: **گمان رکھنا** خیال کرنا، توجہ رکھنا، قیاس کرنا؛ فخر کرنا، گھمنڈ کرنا؛ شک میں رہنا؛ زور دکھانا، بل کرنا۔

**گمانِ غالب** (لیٹانا زرین) زیادہ قوی احتمال۔

**گمانِ قوی** پکا خیال۔

محاورہ: **گمان گزرنا** شک ہونا، شبہ ہونا، احتمال ہونا؛ خیال میں آنا، قیاس میں آنا۔

محاورہ: **گمان لے جانا** مغالطے میں پڑنا، شبہ ہونا، شک گزرنا۔

**گمانا** پیش گ۔فعل متعدی۔ کھونا، ضائع کرنا؛ بے خود بنانا۔

**گمبھیر** زبرگ، جزم م، ی۔صف، س۔ گہرا، عمیق؛ اہم، بھاری بھرکم، وزنی؛ سنجیدہ، متین، متحمل، بردبار (آدمی، مسئلہ، معاملہ وغیرہ)۔

**گمبھیرتا** سنجیدگی؛ رعب و دبدبہ، جامعیت، گہرائی۔

**گمبھیری** عقل و دانش کی گہرائی۔

**گمت** زبرگ، زبرم۔مذ۔ راہ، راستہ؛ دراڑیں۔

**گمّت** زبرگ، شدزبرم۔مذ، ہ۔ مجمع، ٹولی، جتھا؛ ہنسی مذاق، دل لگی، تفریح، مزہ، عیش۔

**گمت خانہ** تفریح گاہ، عیش کی جگہ۔

**گمٹ** پیش گ، جزم م۔مذ، ہ۔ رک: گنبد۔

**گِمٹی** زیرگ، جزم م۔امث۔ ایک قسم کا موٹا سوتی کپڑا۔

**گمٹی** پیش گ، جزم م۔امث، ہ۔ بُرجی، چھوٹا گنبد۔نیز گمزی، گمذی۔

**گمچا** زبرگ، جزم م۔مذ، ہ۔ کھانا کھانے کے بعد ہاتھ صاف کرنے کے لیے دسترخوان پر رکھا جانے والا چھوٹا سا کپڑا۔

**گمراہ** پیش گ، جزم م۔صف۔ بھٹکا ہوا، بہکا ہوا، راستے سے ہٹا ہوا، رستہ بھولا ہوا؛ بددین، منحرف؛ برگشتہ؛ مغرور۔

**گمراہ کن** بھٹکانے والا، راستے سے ہٹانے والا، بے دین کرنے والا، مغالطہ دلانے والا۔

**گمراہی** گمراہ ہونے کی حالت، ضلالت، بے دینی۔

**گمڑاہ** پیش گ، جزم م۔مذ، ہ۔ ضرب لگنے کی وجہ سے ظاہر ہونے والا اُبھار، گومڑا۔

**گمزی** پیش گ، جزم م۔امث۔ بُرجی، چھوٹا برج، گمٹی، گنبد کی تصغیر۔نیز گمذی۔

**گمک** پیش نیز زبرگ، زبرم۔امث، ہ۔ زور کی یا اُونچی آواز، طبلے یا ڈھول کی گونج دار آواز؛ بادل کی گرج، کڑک۔

فعل لازم: **گمکارنا** گرجنا، گونجنا۔

فعل لازم: **گمکنا** گونجنا، گونج دار آواز پیدا کرنا۔

**گُمک** پیش گ، زبرم۔مذ۔ اُبھرواں شکل کی چٹائی۔

**گُمکا** پیش گ، جزم م۔مذ، ہ۔ بڑے منہ کا برتن، ناند، کُھرلی۔

**گمکٹ** زبرگ، جزم م، زبرگ۔امث، ہ۔ گاتے وقت گلے سے نکلنے والی بھاری آواز۔

**گملا** زبرگ، جزم م۔مذ، ہ۔ پودے اُگانے کا برتن جو عام طور پر پکی مٹی کا بنا ہوتا ہے۔

**گمنا** زبرگ، جزم م۔فعل لازم۔ بسر کرنا، رہنا، بسراوقات کرنا۔

**گمنا** پیش گ، جزم م۔فعل لازم۔ گھومنا، پھرنا، سیر کرنا؛ گم ہو جانا، کھو جانا، غائب ہو جانا، گمراہ ہونا۔

**گمنام** پیش گ، جزم م۔صف، ف۔ غیر معروف، جسے کوئی نہ جانتا ہو، بے نام و نشان، جس کا سراغ نہ لگ سکے۔

# گ۔ن

**گن** (۱) زبرگ۔امث۔ توپ، بندوق۔انگریزی: Gun۔

**گن** (۲) زبرگ۔مذ۔ گروہ، جماعت، جتھا، ریوڑ؛ افراط، کثرت؛ مجموعہ؛ نوع، قسم، ذات۔

**گن پتی** گروہ کا سردار؛ گنیش جی کا لقب۔

**گِن** زیرگ۔ گننا (رک) کا امر۔

کہاوت: **گِن پوئیں، سنبھال کھائیں** مشکل سے گزارا ہوتا ہے۔

**گِن گِن کر** ایک ایک کرکے، بار بار شمار کرکے، حساب کرکے؛ چھانٹ چھانٹ کر؛ سنبھال سنبھال کر؛ انتظار کرکے، مشکل سے۔

کہاوت: **گن گن کر آوے، ٹوٹا جاوے** جو نقصان ہونا ہوتا ہے ہو کر رہتا ہے خواہ کتنی ہی احتیاط کرو۔

محاورہ: **گِن گِن کر بکھانا** چُن چُن کر ہر ایک کو گالیاں دینا۔

محاورہ: **گِن گِن کر/کے دن کاٹنا** مصیبت سے دن پورے کرنا۔

محاورہ: **گِن گِن کر/کے دن گزارنا** رک: گِن گِن کر دِن کاٹنا۔

محاورہ: **گِن گِن کر/کے گالیں دینا** علانیہ گالیاں دینا، خاندان کے افراد کے نام لے لے کر گالیاں دینا، چن چن کر گالیاں دینا۔نیز گن گن کر گالیاں سنانا۔

محاورہ: **گِن لینا** شمار کر لینا، ٹھیک تعداد معلوم کر لینا۔

گُن پیش گ۔اند، ہ۔ خوبی، وصف، جوہر؛ تعریف، مدح، توصیف، حمد؛ نیکی، بھلائی؛ عقل، سمجھ بوجھ؛ ہنر، فن؛ (بطورِ دُشنام) کرتوت؛ احسان، مہربانی؛ سبب، وجہ؛ بہادری، شجاعت؛ حواسِ خمسہ میں سے کوئی ایک؛ ملاحوں کے کشتی کھینچنے کی رسی۔

گُن اوگُن (ولین) خوبی اور برائی؛ بھلائی اور بدی؛ عیب و ہنر۔

محاورہ: گُن بھرنا خوبیاں دینا، علم دینا، ہنر سکھانا۔

محاورہ: گُن بھرے ہونا خوبیوں کا مالک ہونا، ہنر مند ہونا، صاحبِ علم ہونا۔

گُن پارکھی قدر شناس، ہنر کو جاننے اور پرکھنے والا۔

محاورہ: گُن چھانٹنا ہنر کا بیان نہ کرنا، خوبیوں کا نہ بتانا۔

محاورہ: گُن دکھانا مہارت دکھانا، ہنر دکھانا، فن کے کمال کا مظاہرہ کرنا۔

کہاوت: گُن سیکھ کے اوگُن سیکھے نیک کاموں کے بعد برے کام کرنا، ہنر مند ہونے کے باوجود بے ہنری کا ثبوت دینا۔

محاورہ: گُن کا پلٹا دینا احسان کا بدلہ چکانا۔

محاورہ: گُن کرنا فائدہ پہنچانا، شفا دینا؛ بھلائی کرنا، نیکی کرنا، نیک سلوک کرنا؛ بااثر ہونا۔

گُن کلی بلاول ٹھاٹھ کی ایک راگنی جو صبح کے وقت گائی جاتی ہے۔

گُن گاں ستائش کرنا، تعریف کرنا، توصیف بیان کرنا۔

محاورہ: گُن گانا اوصاف بیان کرنا، تعریفیں کرنا، مدح کرنا۔

گُن گیان سوجھ بوجھ، علم و دانش، دانائی، فہم، لیاقت۔

محاورہ: گُن ماننا احسان ماننا، شکر گزار ہونا، ممنون ہونا؛ کسی کی صلاحیت یا ہنر کا معترف ہونا۔

محاورہ: گُن میں پورا ہونا اپنے فن میں کامل ہونا، خوبیوں سے بھرا ہونا، صاحبِ ہنر ہونا۔

گنا زبرگ، شدن۔اند، ہ۔ بانس کی طرح لمبا پھل جس کے رس سے گڑ اور شکر بنائی جاتی ہے؛ نیشکر، کماد۔

گنا زبرگ۔صف۔ گننا (رک) کا فعل ماضی؛ شمار کیا ہوا۔

گنا جانا شمار ہونا، گنتی ہو جانا۔

فعل مرکب، محاورہ: گنا دینا شمار کرا دینا، کسی بات کو جتا دینا۔

گنا گنایا شمار کیا ہوا، منتخب۔

گُنا پیش گ۔صف، ہ۔ چند، مرتبہ، بار؛ مرکبات میں بطورِ لاحقہ مستعمل، مثلاً: دوگنا، سہ گنا وغیرہ۔

گُناہ پیش گ، ہ ملفوظ۔اند، ف۔ خطا، قصور، لغزش؛ عصیاں، معصیت، پاپ، دوش، اپرادھ، جرم، ناپسندیدہ فعل، فرائضِ مذہبی سے گریز۔ وہ کام جو مذہباً ممنوع اور لائقِ عذاب ہو، کوئی غلطی یا عمل جو اخلاقاً مذموم ہو۔ (تخفیف) گنہ، مثلاً: گنہگار (ہ ملفوظ)۔

محاورہ: گناہ اُٹھانا گناہ کرنا؛ عذاب پانا، سزا پانا۔

گناہ آلودہ گناہوں سے پُر۔

گناہ آمرز (پیش م، جزم ر) گناہ بخشنے والا، خطائیں معاف کرنے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

گناہِ بالذت وہ خطا جس میں لذت کا لالچ ہو، وہ گناہ جس میں کسی قسم کا فائدہ ہو۔

محاورہ: گناہ بخشنا خطائیں معاف کرنا، قصور معاف کرنا۔

محاورہ: گناہ بخشوانا قصور معاف کرانا، گناہ معاف کرا لینا۔

گناہِ بےلذت ایسا گناہ جس میں کوئی فائدہ یا لذت نہ ہو۔

محاورہ: گناہ دھونا گناہ مٹانا، قصور معاف کرنا۔

محاورہ: گناہ سرزد ہونا غلطی ہونا؛ بغیر ارادے کے گناہ ہو جانا۔

محاورہ: گناہ سر لینا اپنے ذمے الزام لینا، اپنی گردن پر وبال لینا۔

محاورہ: گناہ سمجھنا برا خیال کرنا، مصیبت سمجھنا۔

محاورہ: گناہ سمیٹنا گناہوں میں اضافہ کرنا، دانستہ گناہ کرنا؛ گناہوں کا وبال اپنے سر لینا۔

محاورہ: گناہ سے بچنا بری باتوں اور کاموں سے پرہیز کرنا، گناہ نہ کرنا۔

گناہِ صغیر نسبتاً غیر اہم غلطی یا فروگذاشت، معمولی گناہ، ادنیٰ گناہ۔

گناہِ کبیر وہ عمل جس پر شرعی حد عائد ہو، بڑا گناہ۔ نیز گناہِ عظیم۔

محاورہ: گناہ کا وبال پڑنا گناہ کا خمیازہ بھگتنا، قصور کی سزا پانا۔

محاورہ: گناہ کرنا ایسا کام کرنا جس کی مذہبی طور پر ممانعت ہو۔

محاورہ: گناہ کمانا اپنے گناہوں میں اضافہ کرنا، دانستہ گناہ کرنا۔

گناہ گار عاصی، پاپی، مجرم، خطاکار، بدکار، وہ جو ایسا فعل کرے جس کی شرعی طور پر ممانعت ہو۔ نیز گناہگار، گنہگار۔

محاورہ: گناہ گار بنانا/کرنا گناہ میں مبتلا کرنا، شرمندہ کرنا؛ ملزم بنانا؛ غیر شرعی کام کروانا۔

محاورہ: گناہ گار ٹھہرانا رک: گناہ گار ٹھہرنا جو اس کا لازم ہے۔

محاورہ: گناہ گار ٹھہرنا مجرم ہونا، قصوروار تجویز ہونا۔

گناہ گاری گناہ کرنا، خطا کرنا، جرم کرنا؛ وہ تاوان جو عدالت کی طرف سے وصول کیا جائے، جرمانہ، چٹی؛ نقصان، خسارہ۔ نیز گناہگاری۔

محاورہ: گناہ لینا اپنے ذمہ الزام لینا، اپنی گردن پر وبال لینا۔

گُناہوں پیش گ، وج۔اند۔ گناہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: گناہوں سے توبہ کرنا بدی اور برائی کے کاموں سے پرہیز کرنا، آئندہ غلطی نہ کرنے کا ارادہ کرنا، برے کاموں سے تائب ہو جانا، خطا کرنے سے باز آ جانا۔

گناہوں کی گٹھڑی بہت سے گناہوں کا بوجھ۔

گنبد پیش گ، ن مثل م، زبر ب۔ اند، ف۔ بُرج، عمارات مثل مسجد، مقبرہ کی چھت پر اُبھرواں کلس دار تعمیر، محدب چھت۔

گنبدِ ازرق نیلا گنبد؛ آسمان۔ نیز گنبد دولابی، گنبد فیروزہ، گنبد نیلوفری۔

گنبدِ آبگینہ رنگ نیلا گنبد؛ مراد: آسمان۔

گنبدِ آہو بیضوی گنبد جو اُوپر سے قبر کی مانند ہو۔

گنبدِ بے در ایسا گنبد جس میں کوئی دروازہ نہ ہو، مراد: آسمان۔

گنبدِ خضرا سبز گنبد؛ (کنایۃً) آسمان؛ حضرت محمد ﷺ کا روضۂ اقدس جس کے گنبد کا رنگ سبز ہے۔

گنبدِ دوار (زبر د، شدو) دن رات گردش کرنے والا گنبد؛ آسمان، فلک۔

کہاوت: گنبد کی آواز، جیسی کہو ویسی سنو جیسا کرو گے ویسا نتیجہ ہوگا۔ برابر کا آدمی برداشت نہیں کرتا، ترکی بہ ترکی جواب دیتا ہے۔

گنبدِ گرداں (لفظاً) گھومنے والا گنبد؛ (کنایۃً) آسمان۔

گنبدی چھوٹا گنبد، برجی؛ ایک ستون والا خیمہ، یک چوبہ خیمہ؛ گنبد کی شکل کا؛ گنبددار، مدور، گول۔

گنت زبر گ، زیر ن۔ امث۔ حساب، شمار؛ عدد، ہندسہ۔

گنت بدّیار ریاضی کا علم، علمِ ہندسہ۔

گنت کار حساب داں، ریاضی داں؛ جوتشی، اختر شناس۔

گنتی زیر گ، جزم ن۔ امث، ہ۔ گننے، تعداد معلوم کرنے کا عمل، تعداد و شمار کے مقررہ الفاظ، علامات یا نشانات (ایک دو تین چار وغیرہ)؛ اعداد و شمار۔

محاورہ: گنتی کرنا شمار کرنا، تعداد معلوم کرنا، گننا۔

گنتی کے چند ایک، بہت تھوڑے۔

محاورہ: گنتی گنانا شمار کرانا، حساب کرانا۔

محاورہ: گنتی گننا شمار کرنا، حساب کرنا۔

محاورہ: گنتی لینا حاضری لینا۔

محاورہ: گنتی میں آنا شمار ہونا، گنا جانا؛ معمولی حیثیت ملنا، بہت کم درجہ حاصل ہونا۔

محاورہ: گنتی میں پڑنا مرنے کے قریب ہونا؛ عالمِ نزع میں ہونا۔

محاورہ: گنتی میں لانا شمار میں لانا؛ خاطر میں لانا؛ اہمیت دینا۔

محاورہ: گنتی ہونا شمار کیا جانا، گنا جانا۔

گنٹا پیش گ، جزم ن۔ اند۔ تالاب کا جوہڑ جس میں برسات کا پانی جمع ہو جائے، کنڈا۔

گنٹھا زبر گ، جزم ن۔ اند، ہ۔ پیاز کی گرہ، گٹھی۔ (تص) گنٹھی۔

گنٹھرا زبر گ، ن غنہ، جزم ٹھ۔ اند۔ پونجی، سرمایہ، اصل زر؛ لین دین کا مکان یا کوٹھی، بنک۔ نیز گنٹھڑا۔

گنٹھنا زبر گ، ن غنہ، جزم ٹھ۔ فعل لازم۔ سیا جانا، گانٹھا جانا؛ بٹنا؛ تیار ہونا، بندھنا؛ شریک ہونا، مل جانا۔

گنٹھی زبر گ، جزم ن۔ امث۔ رک: گنٹھا جس کی یہ تصغیر ہے۔

گنٹھیا زبر گ، ن مغ، زیر ٹھ۔ اند۔ ہڈی کے جوڑوں کی بیماری، نقرس، جوڑوں کا درد۔

گنٹھیلا زبر گ، ن مغ، ے لین۔ صف۔ گانٹھوں والا؛ مضبوط۔

گنج (۱) زبر گ، جزم ن۔ اند، ف۔ خزانہ، مخزن، دفینہ؛ ذخیرہ، ڈھیر، انبار؛ منڈی، بازار؛ محلہ، بستی، آبادی۔

گنجِ آب آورد (زبر و) پانی کا لایا ہوا خزانہ؛ کنایۃً: آنسو۔

گنجِ بادآورد (لیٹا زیر ج، زبر و، جزم ر) مفت میں ہاتھ لگی ہوئی دولت؛ خسرو پرویز کے حاصل کردہ متعدد خزانوں میں سے ایک جو ہوا کے زور سے بہتی ہوئی کشتیوں میں اپنے آپ چلا آیا تھا؛ مفت ہاتھ آئی ہوئی دولت، مالِ مفت۔

گنج بان خزانچی۔

گنجِ بار خسرو پرویز کا آٹھواں خزانہ۔

گنج بخش بہت بڑا فیاض، سخی، خزانے بخشنے والا؛ حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ جن کا مزار لاہور میں ہے (اُن کا لقب داتا گنج بخش ہے)؛ قطب الدین ایبک کا لقب جو بہت فیاض تھا۔

کہاوت: گنج بے رنج نہیں تکلیف اُٹھائے بغیر فائدہ نہیں ہوتا۔ دولت مند آدمی کو طرح طرح کی پریشانیاں ہوتی ہیں؛ دولت اپنے ساتھ کئی مشکلات بھی لاتی ہے۔

محاورہ: گنج پاٹنا چھوٹا سا بازار یا منڈی لگانا۔

گنجِ پرویز خسرو پرویز کا خزانہ۔

گنجِ حکیم مراد: قرآن کی پہلی سورۃ؛ سورۂ فاتحہ۔

گنجِ خاکی حضرت آدمؑ؛ آدمؑ کی اولاد۔

گنجِ خضرا سبز خزانہ، خسرو پرویز کا چھٹا خزانہ۔

گنجِ دیبا (ی) خسرو پرویز کے تیسرے خزانے کا نام۔

گنجِ دیوار بست دیوار میں گڑا ہوا خزانہ؛ وہ خزانہ جو حضرت موسیٰ اور

حضرت خضرؑ کو دیوار میں گڑا ہوا ملا تھا اور حضرت خضرؑ نے اُس دیوار کی مرمت کر دی تھی۔

محاورہ: **گنج ڈالنا** اناج کی منڈی آباد کرنا؛ ویرانے کو آباد کرنا؛ انبار لگانا، ڈھیر لگانا۔

**گنجِ رواں** متحرک خزانہ؛ قارون کا خزانہ جس کی بابت یہ بات مشہور ہے کہ وہ زمین میں دھنس رہا ہے اور قیامت تک دھنستا ہی چلا جائے گا؛ ایسا خزانہ جو کبھی ختم نہ ہو۔

**گنجِ سوختہ** خسرو پرویز کے پانچویں خزانے کا نام؛ ایرانی موسیقی کا اٹھارواں راگ۔

**گنجِ شادآورد** خسرو پرویز کے ساتویں خزانے کا نام۔

**گنجِ شائگاں** (لفظاً) شاہوں کے لائق خزانہ؛ (کنایۃً) خفیہ خزانے کے معنی میں مستعمل؛ بیش بہا خزانہ؛ خسرو پرویز کے دوسرے خزانے کا نام، گنجِ باد آورد۔

**گنجِ شہیداں** وہ گڑھا یا قبر جس میں اللہ کی راہ میں جان نچھاور کرنے والے شہدا کو اکٹھا ہی دفن کر دیا جائے۔

**گنجِ عروس** (زبرع، ومع) خسرو پرویز کے پہلے خزانے کا نام جسے اُس نے بذاتِ خود جمع کیا تھا؛ بیش بہا خزانہ۔

**گنجِ فریدون** ایرانی موسیقی کے ایک راگ کا نام۔

**گنجِ قارون** روایاتِ صحف میں مذکور ایک خسیس بادشاہ کا خزانہ جو زمین میں دھنستا چلا جا رہا ہے؛ (مراداً) وہ خزانہ جو خالی نہ ہو سکے، بے انتہا دولت۔ نیز گنجِ رواں (ن غنہ)۔

**گنجِ کاؤس** ایرانی موسیقی کا ساتواں سُر یا راگ۔

محاورہ: **گنج کرنا** ڈھیر لگانا، انبار لگانا۔

**گنجِ گاؤ** خسرو پرویز کا آٹھواں خزانہ جس میں سونے اور چاندی کے گائے، بیل اور دوسرے جانور بنے ہوئے تھے۔ نیز **گنجِ گاؤمیش**۔

**گنجِ گراں مایہ** بیش بہا خزانہ، انتہائی قیمتی اشیا کا ڈھیر۔

محاورہ: **گنج لگانا** ڈھیر لگانا، انبار لگانا۔

**گنج** (۲) زبرگ، جزم ن۔ امذ۔ خارش کا ایک مرض جس میں سر کے بال جھڑ جاتے ہیں؛ سر کے بالوں کا جھڑنا۔

**گنجا** زبرگ، جزم ن۔ امذ۔ صف۔ جس کا سر صاف ہو یا سر پر بال کم ہوں۔ (امث) گنجی۔

کہاوت: **گنجا مرا کھجاتے کھجاتے** غریب کی ساری عمر تکلیف میں گزر تی ہے۔

**گنجارہ** پیش گ، ن مغ، زبرہ۔ امذ۔ آواز کو بڑھا کر دور تک پہنچانے والا آلہ، لاؤڈ سپیکر۔ انگریزی میں: Loudspeaker۔

**گنجان** پیش گ، جزم ن۔ صف۔ گھنی آبادی والا؛ گھنا، جس میں خالی جگہ کم ہو، مثلاً گھنی جھاڑی، گھنا جنگل؛ بھرپور، کثیر اجزا سے مملو، مثلاً گھنا خوشہ۔

**گنجان آباد** ایسا علاقہ یا بستی جہاں آبادی زیادہ ہو اور مکانات قریب قریب تعمیر ہوئے ہوں۔

**گنجانا** زبرگ، ن غنہ۔ فعل متعدی۔ ہاتھ ملانا۔

**گنجانا** پیش گ، ن مغ۔ فعل متعدی۔ گونجنے دینا، گونج پیدا کرنا۔

**گنجائش** پیش گ، جزم ن، زیرء۔ امث، ف۔ سمائی، وسعت؛ کھپت؛ خالی جگہ؛ امکان، شائبہ؛ ڈھیل؛ بچت، نفع؛ حوصلہ، مقدور، بساط؛ قابلِ وصول مالگزاری۔

**گنجائش پذیر** سمانے کے قابل، جو سما سکے۔

محاورہ: **گنجائش رکھنا** اِس قدر جگہ ہونا کہ اُس میں سمایا جا سکے؛ کسی کے سمانے کے لیے جگہ رکھ چھوڑنا۔

**گنجائشِ کلام** شک یا اعتراض کا معقول جواز۔

محاورہ: **گنجائش نکالنا** سمانے کے لیے جگہ بنانا، مثلاً کسی دفتر میں نوکری وغیرہ کے لیے اسامی کی جگہ بنانا۔

محاورہ: **گنجائش نہ ہونا** مقدور نہ ہونا، بساط نہ ہونا؛ معاشی تنگی ہونا؛ جگہ کی تنگی ہونا۔

**گنجائشی** وہ جس میں گنجائش ہو، زیادہ وسیع، فراخ۔

**گنجائی** زبرگ، ن مغ۔ امث۔ ایک کیڑا جو برسات میں پیدا ہوتا ہے۔

**گنجرنا** پیش گ، ن مغ، زبرج، جزم ر۔ فعل لازم۔ گونجنا، زور سے چیخنا، غرانا، دھاڑنا۔

**گنجفہ** زبرگ، جزم ن، جزم ج، زبرف۔ امذ، ف۔ گول ٹکلیوں یا پتوں سے کھیلا جانے والا ایک کھیل جس میں تاش کی طرح بادشاہ، بیگم، غلام اور کل ۹۶ پتے ہوتے تھے جبکہ یہ تین افراد کے درمیان کھیلا جاتا تھا۔

محاورہ: **گنجفہ ابتر ہونا** گنجفہ کے ناقص پتے حصے آنا۔

**گنجفہ باز** گنجفہ کھیلنے والا؛ (مراداً) چالباز، مکار، عیار، فریبی، دھوکا باز، شعبدہ باز۔ اصلاً: گنجیفہ۔

**گنجفہ بازی** رک: گنجفہ باز جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **گنجفہ بجھ جانا** گنجفہ کھیلتے وقت کسی کی بازی میں سر نہ رہنا۔

**گنجفہ کا ورق** گنجفہ کا پتا۔

محاورہ: **گنجفہ کھیل جانا** گنجفے کے وہ سارے پتے ایک بار کھیل جانا جو سر ہوں۔

کہاوت: **گنجے کے تینوں کھلاڑی روتے ہیں** گنجے کا ہر ایک کھلاڑی نقصان میں رہتا ہے۔

**گنجلک** پیش گ، جزم ن، جزم ج، زبر ل۔ امث، ف۔ شکن، سلوٹ، سانٹھ، گانٹھ، گرہ، عقدہ؛ (کنایۃً) ناصاف؛ غیر واضح معاملہ، مشکوک بات۔ (صف) مبہم، پیچیدہ (بات یا معنی)؛ اُلجھا ہوا، گتھا ہوا۔

**گنجلک پن** پیچیدگی، اُلجھاؤ۔

**گنجلک کی باتیں** پیچیدہ باتیں، اُلجھی ہوئی باتیں، مبہم باتیں، مشکوک باتیں، گول مول باتیں۔

**گنجور** زبر گ، جزم ن، و مع۔ صف، ف۔ خزانے کا مالک، امیر کبیر؛ خزانے کی نگرانی کرنے والا، خزانچی۔

**گنجی** (۱) زبر گ، جزم ن۔ امث۔ گنجا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **گنجی پنہاری اور گوکھرو کا اینڈوا** کوئی اپنی حیثیت سے بڑھ کر کام کرے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گنجی ستی، اوت بچاری** جیسا آدمی ہو اُس سے ویسا ہی سلوک ہوتا ہے۔

کہاوت: **گنجی کبوتری محلوں/ باغوں میں ڈیرا** نالائق کو اعلیٰ مرتبہ۔ نااہل کو اعلیٰ رتبہ ملنا۔

**گنجی** (۲) زبر گ، جزم ن۔ امث۔ ایک میٹھی قسم کی جڑ جو آلو کی طرح زمین کے اندر پیدا ہوتی ہے، شکر قندی۔

**گنجے** زبر گ، جزم ن۔ امذ۔ گنجا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **گنجے کو خدا ناخن نہ دے، جو کھجاتے کھجاتے مرجائے** نااہل کو خدا اختیار نہ دے ورنہ وہ غلط کام کرتا ہے۔

کہاوت: **گنجے کو خدا ناخن نہیں دیتا** نااہل کو خدا اختیار نہیں دیتا۔

کہاوت: **گنجے کے ایک رگ زیادہ ہوتی ہے** گجا آدمی شریر اور چالاک ہوتا ہے۔

محاورہ: **گنجے کے ناخن ہونا** کمینے یا نااہل کو اختیار حاصل ہو جانا۔ نیز **گنجے کو ناخن ملنا**۔

**گنجیا** زبر گ، ن غنہ، ی۔ امذ۔ گھسیارے کے یا گاڑی بان کے اوزاروں کا تھیلا؛ چھوٹا تھیلا، بوری۔

**گنجیا** پیش گ، ن غنہ، ی۔ امذ۔ کان کا ایک زیور۔

**گنجینہ** زبر گ، جزم ن، ی، زبر ن۔ امذ، ف۔ خزینہ، خزانہ، دفینہ؛ گودام، ذخیرہ گاہ؛ انبار، مجموعہ؛ کھانے پینے کے سامان کو مکھیوں وغیرہ سے محفوظ رکھنے کا جالی دار ٹھریا الماری، نعمت خانہ۔

**گنجینہ بخش** بہت سخی، نہایت فیاض؛ خزانے بخشنے والا۔

**گنجینۂ معنی** بہت سے معنی و مفاہیم کا حامل۔

**گنجھیا** پیش گ، ن غنہ، جزم جھ۔ امث۔ ایک قسم کا تلا ہوا سموسہ؛ میوہ بھر کر تلا ہوا سموسہ۔

**گنجھیل** زبر گ، ن مغ، ے لین۔ صف۔ گانجھا پینے والا۔

**گند** زبر گ، جزم ن۔ امذ، ف۔ سڑاند، تعفن؛ بدبو، عفونت؛ نجاست، غلاظت؛ کوڑا کرکٹ، خس و خاشاک؛ خراب اور نکمی چیز؛ جھگڑا، بکھیڑا۔

محاورہ: **گند اُچھالنا** کسی پر شرمناک الزامات لگانا، بدنام کرنا، کیچڑ اُچھالنا۔

**گند آب** گندہ پانی، رقیق فضلہ۔ نیز **گنداب**۔

محاورہ: **گند پاک کرنا** آلائش دور کرنا، جھگڑا ختم کرنا، فیصلہ کرنا، قصہ نمٹانا۔

محاورہ: **گند پاک ہونا** جھگڑا ختم ہونا، کسی مصیبت سے نجات پانا، رنج سے چھٹکارا حاصل کرنا؛ آلائش دور ہونا۔

محاورہ: **گند پڑنا** کوڑا کرکٹ بکھرنا؛ کسی گناہ کا معاشرے میں ایک حد سے زیادہ پھیل جانا؛ بازار یا منڈی میں کسی چیز کا معقول حد سے زیادہ مقدار یا تعداد میں آجانا۔

محاورہ: **گند ڈالنا** میلا کرنا، کوڑا کرکٹ پھینکنا یا پھیلانا؛ جھگڑا کھڑا کرنا، شرارت کرنا؛ بدانتظامی کا موجب ہونا۔

محاورہ: **گند کاٹنا** رک: **گند کٹنا** جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **گند کٹنا** جھگڑا ختم ہونا، قصہ نمٹنا، فیصلہ ہو جانا؛ مصیبت یا رنج کا دُور ہونا۔

**گندا** زبر گ، جزم ن۔ صف، ف۔ ناپاک، غلیظ، نجس؛ میلا، بدبودار۔ نیز **گندہ**۔

**گندا انڈہ** سڑا ہوا انڈہ، وہ انڈہ جو خراب ہو؛ (مجازاً) بدچلن اولاد۔

**گندا پانی** میلا یا گندا پانی؛ پیشاب؛ (کنایۃً) منی، نطفہ؛ آنسو۔

محاورہ: **گندا پانی نکالنا** منی خارج کرنا، زنا کرنا، جماع کرنا۔

**گندگی** زبر گ، جزم ن، زبر د۔ امث، ف۔ کوڑا کرکٹ، نجاست، غلاظت؛ عفونت، بدبو، بساند۔

محاورہ: **گندگی پھیلانا** بدبو پھیلانا، سڑاند پھیلانا؛ کسی جگہ کو میلا یا گندا کرنا؛ نامہذب گفتگو کرنا؛ بُرے خیالات پھیلانا۔

**گندل** زبر گ، جزم ن، زبر د۔ امذ۔ سرسوں کے ساگ کا ڈنٹھل۔

**گندم** زبر گ، جزم ن، پیش د۔ امذ، ف۔ گیہوں، کنک۔

کہاوت: **گندم از گندم بروید، جَو زجَو** جیسا عمل ہوتا ہے ویسا ہی نتیجہ ہوتا ہے، اچھے اعمال کا نتیجہ اچھا اور بُرے اعمال کا بُرا ہوتا ہے۔

کہاوت: **گندم اگر بہم نرسد، بھس غنیمت است** اچھی چیز اگر نہ ملے تو ادنٰی چیز پر گزارا کرنا ہوتا ہے۔

**گندم نما** مکار، فراڈیا، دھوکے باز، فریبی، چالباز۔

کہاوت: **گندم نما، جوفروش** فریبی، جو اچھی چیز دکھائے اور دے بری چیز؛ جس کا ظاہر اور باطن اچھا نہ ہو۔

**گندم نمائی** دھوکے بازی، مکاری، چالبازی، فریب۔

**گندمار** زبرگ، جزم ن، زبرد۔اند۔ برنجاسف؛ بابونہ سے مشابہ ایک بوٹی جو ہاتھ بھر اُونچی ہوتی ہے اس کا پھول چھتری دار سفید نیلاہٹ لیے ہوتا ہے۔

**گندمی** زبرگ، جزم ن، پیش د۔صف، ف۔ **گندم** (رک) سے منسوب، گیہوں کے رنگ کا، گیہواں، سانولا۔

**گندمی رنگت** سانولا رنگ۔ نیز **گندمی رنگ**۔

**گندنا** زبرگ، جزم ن، زبرد۔اند، ف۔ ایک قسم کا ساگ جس کی پتیاں پیاز کی آل کی طرح، بولہسن سے مشابہ ہوتی ہے اور اسے دواؤں میں بھی استعمال کرتے ہیں، گیہوں کے کھیت میں بکثرت اگتا ہے۔

**گندنا** پیش گ، ن غنہ، جزم د۔فعل متعدی۔ پھول یا موتی وغیرہ بالوں یا دھاگے میں پرونا، گوندھنا، چوٹی کرنا۔

**گندہ** زبرگ، جزم ن، زبرد۔صف، ف۔ ناپاک، نجس، میلا، پلید؛ ناصاف، غیر مصفٰی؛ بدبودار، گدلا؛ فحش، عریاں۔ نیز **گندا**۔

**گندہ بروزہ** رک: **گندہ بہروزہ**۔

**گندہ بغل** وہ جس کی بغلوں سے بو آئے۔

**گندہ بہار** مہاوٹ، جاڑے کی بارش۔

**گندہ دِماغ** مغرور، متکبر، سرکش۔

**گندہ دہاں** بدزبان، گالیاں دینے والا؛ جس کے منہ سے بو آئے۔

**گندہ دہانی / دہنی** گالی گفتار، دُشنام طرازی۔

محاورہ: **گندہ کرنا** میلا کرنا، ناپاک کرنا؛ عصمت میں داغ لگانا؛ کسی جرم کی سزا میں قید یا جرمانہ کرانا۔

**گندہ کُس** (پیش ک) وہ عورت جس کے اندام نہانی سے پانی جاری ہونے کی وجہ سے بو آئے یا بو آتی ہو۔

**گندہ مغز** کوڑھ مغز، بے وقوف، جاہل؛ سرکش، شیخی مارنے والا؛ جس کے دِماغ میں بیکار اور فضول قسم کے خیالات رہتے ہوں۔

محاورہ: **گندہ ہونا** رک: **گندہ کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**گُندہ** پیش گ، جزم ن، زبرد۔صف، ف۔ موٹا، بھدا، دبیز۔

**گندہ اَندام** موٹا، فربہ۔

**گندہ بہروزہ** زبرگ، جزم ن، زبرد، لیٹا زیرب، وج، زبرز۔اند۔ چیڑ کے درخت کا گوند۔ نیز **گندہ بروزہ**۔

**گندی** زبرگ، جزم ن۔صف۔ **گندا / گندہ** (رک) کی تانیث۔

**گندی بات** فحش بات، غیر مہذب بات، ناشائستہ بات۔

کہاوت: **گندی بوٹی کا گندہ شوربا** برے کی اولاد بھی بری ہوتی ہے۔ برے کام کا برا نتیجہ۔

محاورہ: **گندی باتیں کرنا** گالیاں بکنا، فحش باتیں کرنا؛ شرم کی باتیں زبان پر لانا، بے حیائی کی باتیں کرنا۔

**گندی روح** ناپاک روح؛ ایسا شخص جس کی طبیعت بے حیائی کی باتوں کی طرف مائل ہو، فطرتاً گندگی کی طرف مائل شخص۔

**گندی مچھلی** ایسا شخص جو اپنی بری فطرت کی وجہ سے سارے ماحول کو خراب کرے، دوسروں کو متاثر (منفی معنوں میں) کرنے والا شخص۔

**گندیلا** زبرگ، جزم ن، ے لین۔اند۔ کیڑے کی ایک قسم جو چنے اور گیہوں کے پودے کو بہت نقصان پہنچاتا ہے۔

**گندیلا** زبرگ، ن مغ، ے۔صف۔ ایسا گھوڑا جو اپنے سائیس کو بُو سے پہچان لے اور اُسے کچھ نہ کہے جبکہ دوسروں کو بُو سے پہچان کر اُن کے ہاتھ لگانے کا غصہ کرے۔

**گُندیلا** پیش گ، ن مغ، ے۔صف، ہ۔ گوند پیدا کرنے والا، ایسا درخت جس سے گوند نکلتی ہو، مثلاً: کیکر، ڈھاک وغیرہ۔

**گندھ** زبرگ، جزم ن۔امث، س۔ بو، بطور لاحقہ بھی مستعمل، جیسے **سنگدھ** خوشبو؛ **درگندھ** بدبو؛ گھسا ہوا صندل؛ صندل کا ٹیکا؛ تعلق، رشتہ۔

**گندھار** زبرگ، جزم ن۔اند، ہ۔ سپتک کا تیسرا سُر جسے "گا" کہتے ہیں۔ نیز اصلاً: **گاندھار**؛ قندھار کا شہر۔

**گندھاوٹ** پیش گ، ن غنہ، زبرد۔امث، ہ۔ بالوں، پھولوں کو گوندھنے کی طرز، انداز، کیفیت؛ بال گوندھے کا عمل۔

**گندھرب** زبرگ، جزم ن، جزم دھ، زبرر۔امث، س۔ راجہ اندر کے دربار میں ناچنے گانے والا؛ اچھا گانے والا، گویا، مغنی؛ خوبصورت، دلکش، عمدہ۔

**گندھرب بیاہ** ایسی شادی جو مرد اور عورت اپنی اپنی مرضی سے کریں اور اُس میں کسی قسم کی رسومات ادا نہ کی جائیں، محبت کی شادی۔ نیز **گندھرؤ وِواہ**۔

**گندھرؤ** زبرگ، جزم ن، زبردھ، جزم ر، جزم و۔ (ہندو دیومالا) پرستان میں رہنے والی ایک دیوزادی؛ وہ روح جو ایک جسم سے دوسرے جسم میں منتقل ہو؛ بیوہ کا دوسرا شوہر۔

**گندھرووِدّیا** علمِ موسیقی۔

**گندھرو وِواہ** (بیاہ) ہندو شاستروں میں مذکور آٹھ طرح کے بیاہوں میں سے ایک جس میں طرفین پھیروں وغیرہ کے بغیر زبانی اقرار پر ایک دوسرے کو قبول کر لیتے ہیں، محبت کی شادی۔

**گندھک** زبرگ، جزم ن، زبر دھ۔ امث۔ ہلکے پیلے رنگ کا ایک عنصر جو بہت آسانی سے آگ پکڑ لیتا ہے۔

**گندھنا** پیش گ، ن غنہ۔ امذ۔ **گوندھنا** (رک) کا لازم۔

**گندھی** زبرگ، جزم ن۔ امذ، ہ۔ عطر اور تیل پھلیل کھینچنے اور بیچنے والا، عطر فروش، عطار۔ نیز **گندی**۔

**گندھیل** زبرگ، ن غنہ، ے۔ اذخر (رک)۔

**گنڈ** زبرگ، ن غنہ۔ امث۔ گال، چہرے کے ایک طرف کا رخسار؛ پھوڑا، مہاسہ؛ داغ۔

**گُنڈ** پیش گ، ن غنہ۔ امذ۔ بڑا پتھر، چٹان۔

**گنڈ طور** (ولین) بدچلن، بداطوار، بدکار۔

**گنڈا** زبرگ، جزم ن۔ امذ۔ گانٹھ، گرہ، منتر پڑھ کر گانٹھ لگایا ہوا ڈورا؛ چار کا مجموعہ، چار عدد، چار چار کے حساب سے گننے کا طریقہ؛ طوطے فاختہ وغیرہ کے گلے پر موجود رنگین حلقہ یا طوق؛ گھوڑے کو گلے میں پہنایا جانے والا ایک ساز؛ انحصار، تکیہ۔

محاورہ: **گنڈا بڑھانا** نظر گزر یا منت کا گنڈا بچے کے گلے سے اُتار کر دریا، نہر یا کسی کنویں وغیرہ میں پھینک دینا۔

**گنڈا پٹہ** گھوڑے کے گلے میں پٹے پر باندھا جانے والا ایک ساز۔

**گنڈا تعویذ** ٹوٹکے، جھاڑ پھونک۔

**گنڈادار** تسلسل کے بغیر، کبھی کبھی۔

**گُنڈا** پیش گ، جزم ن۔ امذ، ہ۔ فسادی، بدمعاش، لُچا، شہدا، اوباش، بدکار، شورہ پشت آدمی۔ نیز **غنڈہ**۔

**گُنڈا گردی** بدمعاشوں کا دور دورہ، غنڈوں کا راج۔

**گنڈاسا** زبرگ، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ مویشیوں کے لیے کٹی چارا کاٹنے کا دستے دار اوزار۔ نیز **گنڈاسہ**۔

**گنڈلا** پیش گ، ن مغ، جزم ڈ۔ امذ، ہ۔ حلقہ، دائرہ۔

**گنڈلی** پیش گ، ن غنہ، جزم ڈ۔ امث، ہ۔ سانپ کے بیٹھتے وقت بننے والا حلقہ یا دائرہ، کنڈلی۔

**گنڈی** زبرگ، جزم ن۔ امث، س۔ تالاب کے گرد بنایا جانے والا مٹی کا بند؛ جادو کا حلقہ؛ نامرد، ہیجڑا، کمزور، بزدل آدمی۔

**گُنڈی** پیش گ، جزم ن۔ امث، ہ۔ کپڑے یا دھاگے کا وہ گول بٹن جس میں کُرتے کا گریبان بند کیا جاتا ہے؛ رخنہ، پھاڑ۔

**گنڈے** زبرگ، جزم ن۔ امذ۔ **گنڈا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

**گنڈے دار** جس پر دو رنگی دھاریاں بنی ہوں، دھاری دار؛ بے ترتیب اور چھوڑ چھوڑ کر واقع ہونے والا، غیر مسلسل؛ گرہ دار، جس میں گانٹھیں پڑی ہوں (ڈوری رسی وغیرہ)۔

**گنڈے دار موسیقی** ایسی آواز جو تان لگاتے وقت ٹوٹ جائے اور گلوکار چالاکی اور مہارت سے اُس جگہ کوئی اور پہلو پیدا کر کے اُسے آخر تک پہنچا دے۔

**گُنڈے** پیش گ، جزم ن۔ امذ، ہ۔ **گُنڈا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

کہاوت: **گنڈے چلے بازار، بنولے ڈھالک رکھیں** بدمعاش کوئی چیز نہیں چھوڑتے ان سے بچنا چاہیے۔

**گنڈیری** زبرگ، ن مغ، ے۔ امث، ہ۔ چھلے ہوئے گنے کی کٹی ہوئی ڈلی جسے چوسا جاتا ہے؛ کسی چیز کا چھوٹا ٹکڑا، گانٹھ، گرہ۔

**گنڈیری دار** گرہوں والا، حلقے دار، حقے کا نیچا جس کی بناوٹ میں گرہیں ہوں؛ رنگ برنگ چیز، مختلف رنگوں کا۔

**گنڑ** زبرگ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ **گانڑ** (رک) کا مخفف۔

**گنگ** پیش گ، ن غنہ۔ صف، ہ۔ گونگا، ابکم، اخرس، بات کرنے سے قاصر؛ (مجازاً) سماعت سے عارضی طور پر محروم، بہرا پن؛ ماؤف، سُن۔

**گنگ محل** وہ محل جو اکبر بادشاہ نے انسان کی طبعی زبان کو دریافت کرنے کے لیے بنوایا تھا؛ گونگوں کا مسکن۔

**گنگا** زبرگ، ن غنہ۔ امث، س۔ انڈیا کا ایک مشہور دریا جس کے متعلق ہندوؤں کا عقیدہ ہے کہ اس میں نہانے سے انسان کے تمام گناہ دُھل جاتے ہیں؛ (مجازاً) دریا۔ نیز **گنگ**۔

کہاوت: **گنگ، جہاں رنگ** جہاں دریائے گنگا کا پانی پہنچتا ہے وہ زمین بہت زرخیز ہوتی ہے۔

محاورہ: **گنگا اُتارنا** دریا پار کرنا؛ کوئی مشکل کام کرنا۔

محاورہ: **گنگا اُتر جانا** دریا کا پانی کم ہو جانا؛ جوش ٹھنڈا پڑ جانا، تنزل کی طرف مائل ہونا۔

محاورہ: **گنگا اُٹھانا** دریائے گنگا کا پانی ہاتھ میں لے کر قسم کھانا۔

**گنگا اَشنان** گنگا میں نہانا؛ ہردوار یا دوسرے تیرتھ استانوں کا مشہور سالانہ میلہ جہاں ہندو دریا میں نہاتے ہیں۔

محاورہ: **گنگا اُلٹی بہنا** اُلٹی بات کرنا، خلافِ منطق یا خلافِ عقل بات کہنا؛

اصل سے ہٹ کر بات کہنا۔

**گنگا اور مدار کا ساتھ** دو متضاد چیزوں کا ساتھ۔

محاورہ: **گنگا بہانا** فیض جاری کرنا۔

کہاوت: **گنگا بہی جائے، کلوارن چھاتی پیٹے** کسی کو فائدہ ہو تو بخیل کو دُکھ ہوتا ہے؛ لالچی ہر چیز خود لینا چاہتا ہے۔

محاورہ: **گنگا پار اُتار دینا** شہر سے نکال دینا، ملک بدر کر دینا۔

محاورہ: **گنگا پار اُترنا** جلاوطن ہونا۔

**گنگا تیلی** (ے) وہ تیلی جو راجہ بھوج کے ہاتھ پاؤں کٹنے کے بعد اُٹھا کر لے گیا تھا۔

کہاوت: **گنگا جان ہار، بھاگیرتھ کے سر پڑی** جو کام ہونا ہوتا ہے ہو کر رہتا ہے مگر کسی نہ کسی کا نام ہو جاتا ہے۔

**گنگا جل** دریائے گنگا کا پانی جسے ہندو بہت متبرک، مقدس اور پاک خیال کرتے ہیں۔

**گنگا جلی** وہ برتن جس میں گنگا کا پانی رکھا جاتا ہے۔

محاورہ: **گنگا جلی اُٹھانا** گنگا کا پانی ہاتھ میں لے کر قسم اُٹھانا۔

**گنگا جمنا** انڈیا کے دو دریاؤں کے نام جو ہندوؤں کے عقیدے کے مطابق متبرک اور مقدس ہیں؛ دو رنگا، سنہری اور روپہلا۔

محاورہ: **گنگا جمنا بہنا** آنکھوں سے مسلسل آنسو بہنا، بہت زیادہ رونا۔ نیز **ساون بھادوں برسنا**۔

**گنگا جمنی** سونے اور چاندی کا بنا ہوا، سنہری اور روپہلا، ملا جلا؛ کان میں پہننے کا ایک زیور؛ سیاہ اور سفید، ابلق۔

**گنگا جمنی تمدن** (زبرت، زبرم، شد پیش د) مسلمانوں اور ہندوؤں کی ملی جلی معاشرت۔ نیز **گنگا جمنی تہذیب**۔

**گنگا دھر** شیو، مہادیو۔

**گنگا ساگر** وہ مقام جہاں دریائے گنگا سمندر میں جا گرتا ہے؛ ہندوؤں کا ٹونٹی دار لوٹا اور سرپوش، آفتابہ۔

کہاوت: **گنگا کس کی کھدائی ہے** بڑے بڑے کام قدرتی طور پر ہو جاتے ہیں۔ عظیم کام تدبیر کے محتاج نہیں ہوتے۔

کہاوت: **گنگا کو آنا تھا، بگیرتھ کے سر جس ہوا** ہونے والا کام ہو کر رہتا ہے، مگر نام کسی کا ہو جاتا ہے، مفت کی ناموری کے موقع پر کہا جاتا ہے۔ نیز **گنگا کو آنا ہی تھا بگیرتھ کا نام ہو گیا**۔

کہاوت: **گنگا کے میلے میں چکی رہے کا کیا کام** بڑوں میں چھوٹوں کو کوئی نہیں پوچھتا۔ بے محل کام کی قدر نہیں ہوتی۔ نیز **گنگا کے میلے میں چکی** رہے کو کون پوچھے۔

کہاوت: **گنگا گئے، منڈ آئے سِدھ** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جہاں آدمی کچھ نہ کچھ کھو کر آئے۔

محاورہ: **گنگا لابھ ہونا** دریائے گنگا کے کنارے جا کر مرنا۔

**گنگا مدار کا ساتھ** ہندو مسلم اتحاد۔

محاورہ: **گنگا میں چراغ بہانا** ہندوؤں کا دریائے گنگا میں منت کے طور پر چراغ جلا کر بہا دینا۔

محاورہ: **گنگا نہانا** ہندوؤں کا دریائے گنگا پر جا کر اشنان کرنا؛ گناہ دُھلنا؛ مشکل حل ہونا؛ مصیبتوں سے نجات پانا؛ قرضے سے سبکدوشی حاصل کرنا؛ ذمہ داری سے فراغت پانا؛ بیٹی کی شادی کے فرض سے فارغ ہونا؛ ثواب کمانا۔

کہاوت: **گنگا نہائے پھل ہوئے تو مینڈک مچھلیاں تر جائیں** اگر گنگا میں نہانے سے نجات ہو تو مینڈک اور مچھلیوں کی ہونی چاہیے جو ہر وقت اُسی پانی میں رہتے ہیں۔ محض رسموں سے کچھ نہیں ہوتا جب تک اعمال درست نہ ہوں۔

محاورہ: **گنگا ہاتھ پر رکھنا** رک: **گنگا جلی اُٹھانا**۔

**گنگال** زبر گ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ پانی رکھنے کا بڑا دیگ نما، گھیر دار تانبے یا کسی اور دھات کا بنا برتن، گاگر۔

**گنگن** زبر گ، ن مغ، زبر گ۔ امذ۔ آسمان، فلک۔ نیز گگن۔

**گنگنا** پیش گ، جزم ن، پیش گ۔ صف۔ امذ۔ ناک سے بولنے والا شخص؛ نیم گرم، کنکنا۔

**گنگنا پن** نیم گرم ہونے کی کیفیت یا حالت۔

**گنگنانا** پیش گ، جزم ن، پیش گ۔ فعل لازم۔ دھیمی آواز میں گانا، منہ ہی منہ میں گانا؛ ناک میں بولنا۔

**گنگناہٹ** پیش گ، جزم ن، پیش گ، زبر۔ امث۔ گنگنانے کی کیفیت۔

**گننا** زبر گ، جزم ن۔ فعل متعدی۔ شمار کرنا، کسی چیز کی تعداد معلوم کرنا، جاننا، خیال کرنا؛ سمجھنا، ماننا؛ قابلِ توجہ سمجھنا، اہمیت دینا۔

**گُننا** پیش گ، جزم ن۔ فعل متعدی۔ غور کرنا، سوچنا، سمجھنا؛ مشق کرنا؛ تعریف کرنا، ستائش کرنا۔

**گنوار** زبر گ، ن مغ۔ صف۔ امذ۔ ان پڑھ، جاہل؛ احمق، بیوقوف؛ گاؤں کا رہنے والا؛ ناتربیت یافتہ؛ غیر مہذب، بدسلیقہ۔ (صف) گاؤں سے منسوب۔

کہاوت: **گنوار کا ہانسا، توڑ دے پانسا** بیوقوف کا مذاق بھی نقصان دے ہوتا ہے۔

کہاوت: **گنوار کو گانٹھ کا دیجیے، عقل نہ دیجیے** بیوقوف کو نقد روپیہ دے

دے، مگر مشورہ نہ دے کہ وہ اس کی سمجھ میں نہیں آئے گا۔

کہاوت: **گنوار گنا نہ دے، بھیلی دے** بیوقوف تھوڑا نہیں دیتا بہت دے دیتا ہے، بیوقوف معمولی خرچ میں کنجوسی کر کے نقصان اُٹھاتا ہے، ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی شخص کسی معمولی خرچ کے لیے کنجوسی کرے لیکن بڑے خرچ کے لیے آمادہ رہے۔

کہاوت: **گنوار گوں کا یار** گنوار خودغرض ہوتا ہے۔ خودغرض اپنے مطلب کا یار ہوتا ہے۔

**گنوار گھڑا** بیوقوف شخص، جاہل، ان پڑھ۔

**گنوارو** (وع) دیہاتیوں جیسا، بدمذاقی کا؛ بدتہذیب، بدسلیقہ۔

**گنواری** گاؤں کی رہنے والی؛ بدنما، بھونڈی۔

**گنوان** پیش گ، جزم ن۔ صف۔ باہنر، لائق؛ عاقل، دانا۔ نیز گُنی۔

**گنوانا** زبر گ، ن غنہ۔ فعل متعدی۔ ضائع کرنا، کھو دینا، بے فائدہ صرف کرنا؛ نقصان اُٹھانا، خسارہ اُٹھانا۔

**گِنوانا** زیر گ، جزم ن۔ فعل متعدی۔ گنتی کرانا، شمار کرانا؛ شامل کرانا۔

**گنور** زبر گ، ن مغ، وع۔ صف۔ گنوار (رک) کا مخفف۔

کہاوت: **گنور بدھ بھیڑ چال** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب بغیر سوچے سمجھے کسی کی اندھادھند تقلید کی جائے۔

**گنوردَل** گنواروں کا مجمع، جاہلوں کا جمگھٹا۔

**گنونتا** پیش گ، جزم ن، زبر و، جزم ن۔ صف، ہ۔ ہنرمند، لائق، دانا، عاقل، فاضل، عالم؛ باسلیقہ، مہذب۔

**گنہ** پیش گ، زبر ن۔ اِمذ۔ ف۔ رک: گناہ۔

**گنہ آمرز** (پیش م) گناہ معاف کرنے والا۔

**گنہ گار** عاصی، بدکار، خدا کی نافرمانی کرنے والا؛ قصوروار، پاپی، مجرم، خطا کار۔ نیز گنہگار۔

**گنی** زیر گ۔ گننا (رک) کا صیغۂ ماضی (مؤنث)۔

کہاوت: **گنی بوٹی، نپا شوربا** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب کم آمدنی کی وجہ سے بہت کھینچ تان کر خرچ پورا کیا جائے۔

**گنی چُنی** کم، چند، بہت تھوڑی تعداد میں، خاص خاص۔

کہاوت: **گنی گائے میں چوری نہیں ہوسکتی** اگر احتیاط سے کام کیا جائے تو نقصان کے اِمکانات بہت کم ہوتے ہیں۔

**گُنی** (۱) پیش گ۔ چند؛ بار، وار، مرتبہ، مثلاً: دگنی، تین گنی۔

**گُنی** (۲) پیش گ۔ صف، ہ۔ ماہر، ہنرمند؛ عالم، فاضل؛ عاقل؛ سانپ کا منتر جاننے والا، سپیرا؛ جادوگر، جادوٹونا کرنے والا۔

**گنے** زیر گ۔ اِمذ۔ گننا (رک) کا صیغۂ ماضی (جمع)۔

**گنے چُنے** چند ایک، تعداد میں تھوڑے، مخصوص، خاص خاص۔

**گُنیا** (۱) پیش گ، جزم ن۔ صف، ہ۔ رک: گُنی، گنوان۔

**گُنیا** (۲) پیش گ، جزم ن۔ اِمذ، ہ۔ بڑھئیوں یا معماروں کا ایک اوزار جس سے وہ سطح کی ہمواری وغیرہ ناپتے ہیں۔

**گنیش** زبر گ، ے۔ اِمذ، س۔ ایک ہندو دیوتا (شو) کا بیٹا جس کے دھڑ پر ہاتھی کا سر لگا ہے اور دانائی کا دیوتا اور مشکل کشا مانا جاتا ہے۔

**گنیش چوتھ** (ولین) ہندوؤں کا ایک تہوار جو گنیش جی کے نام پر اگن کی چوتھی تاریخ کو منایا جاتا ہے اور اِس روز برت (روزہ) رکھنا بہت نیک خیال کیا جاتا ہے۔

**گوبرِ گنیش** (بطور پھبتی) نہایت بدہیئت، کریہہ المنظر آدمی؛ بے مصرف شے۔

**گنیل** زبر گ، ے نیز شدن۔ اِمث۔ چھپر چھانے میں استعمال کی جانے والی ایک قسم کی لمبی گھاس۔

## گ ۔ و

**گو** (۱) وج۔ حرف ربط و شرط، ف۔ اگرچہ، ہرچند، کہنے کو، مانا کہ۔ نیز گوکہ۔ بطور لاحقہ: بولنے، کہنے، سنانے، پڑھنے والا کے معنی دیتا ہے، مثلاً: دعاگو، زودگو، خوش گو، شعرگو، قانون گو۔ لاحقہ کیفیت: گوئی۔

**گو** (۲) وج۔ صف۔ ف۔ فارسی گفتن سے امر کا صیغہ، کہنے والا کے معنوں میں (مرکبات میں) مستعمل۔

**گومگو** (وج، زبرم، وج) تذبذب، تردد، کشمکش؛ ناقابلِ بیان، پیچیدہ؛ پوشیدہ۔ عام: گومگو (وع، زبرم، وع)۔

محاورہ: **گومگو میں پڑنا** تذبذب کا شکار ہونا، شک و شبہ میں پڑنا۔

**گو** ولین۔ اِمذ۔ کھائی، غار، سوراخ، گڑھا جنگلی جانور کا بھٹ۔

**گو** ولین، وج۔ اِمث۔ گائے، گئو۔

**گوشالہ** گایوں کا باڑہ۔

**گوسوامی** گائیں پالنے والا۔

**گو** وع۔ اِمذ، ہ۔ فضلہ، براز، ٹٹی، نجاست، چھی چھی؛ سرگیں، لینڈی۔

محاورہ: **گو اُٹھانا** نجاست ہٹانا؛ بہت خدمت کرنا۔

محاورہ: **گو اُچھالنا** کیچڑ اُچھالنا، بُری بات کو شہرت دینا، بدنام کرنا، رُسوا کرنا، ذلیل کرنا۔

محاورہ: **گوتھاپتے پھرنا** دربدر پھرنا، ذلیل و خوار پھرنا؛ دیوانہ وار پھرنا؛ پاگل

پن کے باعث گندگی کی تمیز نہ رہنا۔

کہاوت: **گودر گو، مرغی کا گو** حد سے زیادہ خراب ہے، بہت زیادہ گندہ۔

محاورہ: **گو سے گھناؤنا کرنا** کسی کو حد سے زیادہ ذلیل و حقیر کرنا، قابلِ نفرین بنا دینا۔

محاورہ: **گو سے نکال کر موت میں ڈالنا** نہایت ذلیل و رسوا کرنا۔

کہاوت: **گو سے نکل کر موت میں گرے** وہیں کے وہیں رہے؛ ایک مصیبت سے نکل کر دوسری مصیبت میں مبتلا ہوئے۔

کہاوت: **گو کا پوت نوشادر** دونوں ایک جیسے ہیں۔ گو کا کیڑا گو ہی میں خوش رہتا ہے۔ برے کو بری صحبت ہی راس آتی ہے۔

محاورہ: **گو کا ٹوکرا سر پر اُٹھانا** اپنے سر برائی لینا؛ کمینہ کام اختیار کرنا، رسوائی کا کام اپنے ذمہ لینا۔

محاورہ: **گو کا ٹوکرا سر سے اُتار پھینکنا** رسوائی سے بچنا، ذلت سے بچنا، بدنامی کی بات دور کرنا۔

کہاوت: **گو کا کیڑا گو میں ہی خوش رہتا ہے** جو شخص جس صحبت میں پلا بڑا ہوا سے وہی صحبت اچھی لگتی ہے۔

کہاوت: **گو کی دارو موت اور موت کی دارو گو** ادلے کا بدلہ ہے۔ برے کام کا برا نتیجہ؛ جیسے کو تیسا ہی ہو تو بات بنتی ہے۔

محاورہ: **گو کھانا** جھوٹ بولنا، بکواس کرنا، جھک مارنا؛ حماقت کا کام کرنا، غلط کام کرنا؛ ندامت اُٹھانا؛ ذلالت کا کام کرنا، بُرا کام کرنا۔

کہاوت: **گو کھائے کال نہیں کٹتا** برا یا ذلیل کام کرنے سے مصیبت نہیں ٹلتی، ایمان بگاڑنے سے مصیبت دفع نہیں ہوتی۔

محاورہ: **گو موت کرنا** چھوٹے بچے کی ٹہل کرنا، بچے کی پرورش کرنا؛ چھوٹے بچے کا پاخانہ پیشاب دھونا۔

کہاوت: **گو میں ڈھیلا پھینک نہ چھینٹیں پڑیں** برے کو چھیڑنے سے برا جواب ملے گا۔ رذیل سے مقابلہ کرنا ذلت اُٹھانا ہے۔ نیز **گو میں ڈھیلا پھینکے گا سو چھینٹے کھائے گا۔**

کہاوت: **گو میں کوڑی گری تو دانتوں سے اُٹھا لوں گا** اپنا حق کبھی نہ چھوڑوں گا، پائی پائی وصول کروں گا۔

کہاوت: **گو میں کوڑی گرے تو دانتوں سے اُٹھائے** بہت کنجوس ہے۔ فائدہ کے لیے ذلیل کام کرنے پر بھی تیار ہے۔

**گو نہیں چھی چھی** محض الفاظ کی تبدیلی سے بات بنانے اور عیب چھپانے پر طنز؛ الفاظ سے کیا ہوتا ہے بات تو ایک ہی ہے۔

محاورہ: **گو ہونا** ضائع ہونا؛ میلا ہونا؛ بے قیمت ہونا۔

**گوار** پیش گ، زبر و۔ امث، ہ۔ اناج کی ایک قسم جو فصل خریف میں باجرے کے ساتھ بوئی جاتی ہے، اس کے پتے اور بیج مویشی شوق سے کھاتے ہیں، گائیوں اور بھینسوں کو دودھ میں اضافے کے لیے خصوصی طور پر کھلایا جاتا ہے۔ پھلیوں کا سالن بنایا جاتا ہے۔ نیز **گوار** (زیر گ، زبر و)۔

**گوار** زبر گ۔ لاحقہ، ف۔ زود ہضم، انگ لگنے والا، من بھاتا، مثلاً: خوشگوار، ناگوار۔

**گوارا** زبر گ۔ صف، ف۔ قبول، منظور، موافقِ مزاج یا مذاق؛ خوش ذائقہ؛ زود ہضم، لطیف۔ نیز **گوار**۔

محاورہ: **گوارا کرنا** کسی چیز کو پسند کرنا، قبول کرنا، برداشت کرنا، سہنا؛ منظور کرنا، ماننا۔

**گوالا** زبر نیز پیش گ۔ امذ۔ گائے بھینس پالنے والا، دودھ بیچنے والا۔ (امث) **گوالن**، اصلاً: **گوالن** (زیر ل)۔ نیز **گوالہ**، **گوال** (لیٹا پیش گ)۔

کہاوت: **گوالن اپنے دہی کو کھٹا نہیں کہتی** اپنی چیز کی برائی کوئی نہیں کرتا، اپنی چیز کو سب اچھا کہتے ہیں۔

کہاوت: **گوالے کا دہی مہنتوں کی بھینٹ** کام کسی کا، تعریف کسی کی، دولت کسی کی خرچ ہو اور تعریف کسی دوسرے کی ہو۔

**گواہ** زبر گ، ہ ملفوظ۔ امذ، ف۔ شاہد، شہادت دینے والا؛ تصدیق کرنے والا، تائید کرنے والا؛ ناظر، حاضر، موجود۔

محاورہ: **گواہ اُکھڑنا** گواہ کا اپنے بیان پر قائم نہ رہنا۔

محاورہ: **گواہ بنانا** شاہد ٹھہرانا؛ جھوٹا گواہ بنانا۔

**گواہِ بے لوث** ایسا گواہ جسے کسی فریق کی طرفداری منظور نہ ہو۔

**گواہِ تعلیمی** سکھایا پڑھایا ہوا گواہ۔

محاورہ: **گواہ ٹوٹنا** گواہ کا فریقِ مخالف سے مل جانا، گواہ کا منحرف ہو جانا، گواہ کا بیان تبدیل کر لینا۔

کہاوت: **گواہ چست، مدعی سُست** جس کا کام ہو وہ پروا نہیں کرتا جبکہ دوسرے کو فکر ہے۔

محاورہ: **گواہ دینا** گواہ پیش کرنا، گواہ لانا۔

**گواہِ رویت** (زبر ی) وہ گواہ جس نے اپنی آنکھوں سے کوئی معاملہ دیکھا ہو۔ نیز **گواہِ عینی**۔

**گواہِ سماعی** (زبر س) سُنی ہوئی بات کی شہادت دینے والا گواہ۔

محاورہ: **گواہ طلب کرنا** شہادت دینے کے لیے گواہ کا عدالت میں بلایا جانا۔

**گواہِ عادِل** سچا گواہ۔

محاورہ: **گواہ کرنا** شاہد بنانا؛ جتانا؛ آگاہ کرنا۔

محاورہ: گواہ لانا کسی واقعہ کی شہادت پیش کرنا۔

گواہِ مرقوم الحاشیہ وہ گواہ جس کے دستاویز کے حاشیے پر اپنی گواہی کے دستخط کیے ہوں۔ نیز گواہِ حاشیہ۔

گواہی زبرب۔ امث، ف۔ گواہ کا بیان، شہادت، توثیق، تصدیق، تائید، بیانِ حلفی۔ نیز گوائی۔

محاورہ: گواہی اُلٹی ہونا شہادت کا خلاف ہو جانا۔

محاورہ: گواہی دینا شہادت دینا، تصدیق کرنا، اقرار کرنا۔

محاورہ: گواہی مانگنا ثبوت مانگنا۔

محاورہ: گواہی لکھنا کسی دستاویز پر بطور گواہ دستخط کرنا۔

گوائی زبرب۔ امث، ف۔ گانے کی اُجرت۔

گوبر وج، زبرب۔ امذ، ہ۔ مویشیوں کا فضلہ، سرگیں۔

محاورہ: گوبر پاتھنا گوبر کو خشک کرنے کے لیے اُپلے بنانا تاکہ بعد میں بطور ایندھن استعمال میں لائے جا سکیں۔

گوبر چک وہ مقام جہاں اُپلے تھاپنے کے لیے گوبر جمع کیا جائے۔

گوبر کا چوتھ گائے بھینس کا ایک مرتبہ کا کیا ہوا گوبر؛ بدشکل، ناموزوں، بھدا، بدہیئت، انتہائی بدصورت۔

محاورہ: گوبر کرنا گائے، بھینس یا بیل کا ہگنا۔

گوبر کی سانجھی گوبر سے بنائی جانے والی چھوٹی سی مورتی جو عموماً طور پر ہندو لڑکیاں بھادوں کے مہینے میں بناتی ہیں۔

کہاوت: گوبر کی سانجھی بھی پھریا اوڑھے سے اچھی لگتی ہے بدشکل بھی بناؤ سنگھار سے خوبصورت معلوم ہوتا ہے۔

گوبر گنیش (زبرگ، ے) گوبر سے بنایا گیا گنیش جی کا وہ بت جسے ہندو کوئی کام شروع کرنے سے پہلے بنا کر پوجتے ہیں؛ (کنایۃً) بے ڈول، بدہیئت، بھدی، انتہائی بدصورت، بدنما شے؛ (مجازاً) بیوقوف، جاہل، احمق، کند ذہن شخص؛ سُست، کاہل انسان۔

گوبریلا (ے) گوبر کا کیڑا۔ نیز گبریلا، گوبروندا۔

گوبری وج، زبرب۔ امذ۔ لپائی پتائی کے لیے استعمال کیا جانے والا گوبر اور پانی ملی مٹی (گارا)۔

محاورہ: گوبری کرنا گوبر سے لپائی پتائی کرنا۔

گوبند وج، زیرب، جزم ن۔ امذ، س۔ کرشن جی کا لقب۔

گوبھی وج۔ امث، ہ۔ ہرے پتوں اور ڈنٹھلوں کے درمیان سفید پھول کی مانند ترکاری جو پچھلی صدی میں یورپ سے لا کر کاشت کی گئی اور اب ایک مقبول غذا ہے۔ نیز پھول گوبھی۔ بند گوبھی گوبھی کی ایک قسم جس کا پھول پتوں سے ڈھکا ہوتا ہے۔ کرم کلا، گانٹھ گوبھی۔

گوبھی بوٹی گوبھی سے مشابہ ایک پودا جس کے پتے گائے کی زبان کی مانند چوڑے ہوتے ہیں، ایک ہی جڑ سے مختلف سمتوں میں پھیل جاتی ہے۔

گوبھی کا پھول (طنزاً، مجازاً) پھولا ہوا، بہت موٹا۔

گوپ وج۔ امذ، ہ۔ سونے چاندی کے تاروں سے گندھی ہوئی زنجیر؛ ریشم کا کمربند؛ گوالا، گائے چرانے والا۔

گوپال ولین۔ امذ، س۔ گائیوں کو چرانے والا، چرواہا؛ کرشن جی کا لقب۔

گوپال ومع، نیز وج۔ امذ، ف۔ لوہے سے بنا ایک جنگی ہتھیار، گرز۔

گوپن وج، زبرپ۔ امث، ہ۔ رسی یا چرخی کے ذریعے پتھر کو گھما کر دور پھینکنے کا آلہ، فلاخن، چھوٹی منجنیق۔ نیز گوپھن۔

گوپن وج، زیرپ۔ امث، س۔ گوالن، دودھ بیچنے والی، گوپ کی بیوی۔ نیز گوپی۔

گوپی وج، زیرپ۔ امث، س۔ دودھ بیچنے والی، گوپ کی بیوی؛ بچپن میں کرشن جی کے ساتھ کھیلنے والی گوالوں کی لڑکیوں میں سے ہر ایک کا لقب۔

گوپی ناتھ گوپی کا مالک؛ کرشن جی کا لقب۔

گوپیا وج، زیرپ۔ امث، ہ۔ رک: گوپن۔

محاورہ: گوپیا چلانا فلاخن سے پرندوں کو اُڑانا۔

گوپھا وج۔ امذ۔ غار، کھوہ، چھپنے کی جگہ؛ حلقہ، دائرہ، گولا۔

گوت وج۔ امث، ہ۔ ہندوؤں کی بڑی جاتی (ذات) میں شامل کوئی قبیلہ، گھرانہ، خاندان، نسل، نسب۔

گوتر وج، زبرت۔ امذ۔ خاندان، نسل، گھرانا، قبیلہ۔

گوتراجا ایک ہی نسل کا فرد، رشتہ دار۔

گوتم وج، زبرت۔ امذ، س۔ بدھ مذہب کا بانی (ساکیامنی)؛ جین مت کے اخیر اوتار مہابیر سوامی کا پہلا چیلا۔

گوتی وج۔ صف، ہ۔ ایک ہی خاندان کا، ہم نسل، ہم قوم۔

کہاوت: گوتی ناتی، قلیہ چپاتی رشتہ دار مہمان کی تواضع قلیہ (گوشت کا شوربہ) اور چپاتی سے کرتے ہیں، تکلف نہیں کیا جاتا۔

گوتھ ومع۔ صف۔ دھاگا یا ڈوری؛ گولا، گیند۔

گوتھنا ومع، جزم تھ۔ فعل متعدی۔ لڑی بنانا، پرونا، گوندھنا؛ (مجازاً) سوچنا، دل میں کسی بات کے بارے میں تشویش کرنا۔

گوٹ (۱) وج۔ امث، ہ۔ کپڑے کے سرے پر ٹکا ہوا چوڑا حاشیہ، کنارہ؛ وہ لکڑی جو تخت یا صندوقچے کے گرداگرد لگاتے ہیں۔

گوٹ بندی دیوار کے نچلے حصے پر لکڑی کا یا رنگ سے بنایا گیا حاشیہ۔

**گوٹ** (۲) وج۔امث۔ہ۔ چوسر، پچیسی یا شطرنج وغیرہ کا مہرہ، نرد۔

محاورہ: **گوٹ اڑنا** دباؤ میں آنا، مجبور ہونا؛ مہرہ پھنسنا۔

محاورہ: **گوٹ پٹنا** لوڈو، شطرنج یا چوسر وغیرہ میں کسی مہرے کا خارج یا ساقط قرار دیا جانا۔

محاورہ: **گوٹ پھنسی ہونا** کسی سے کوئی کام اٹکا ہونا۔

محاورہ: **گوٹ مارنا** مخالف کے مہرے کو اُس کے خانے سے ہٹا کر اپنا مہرہ رکھنا، مہرہ پیٹنا۔

**گوٹ** (۳) وج۔امذ۔ہ۔ مجمع، جمگھٹا، گروہ، منڈلی، جماعت؛ گاؤں، بستی، موضع، دیہہ؛ دھاگا لپٹنے کی ریل یا چرخی۔

**گوٹ گنوار** (زبرگ، ن مغ) اُجڈ، دیہاتی، جاہل۔

**گوٹا**(۱) وج۔امذ۔ بادلے کا بنا ہوا پتلا فیتہ۔

**گوٹا کناری** چاندی اور سونے کے تاروں کی بنی ہوئی لیس جو ریشم کے بانے میں بُنی ہوئی ہوتی ہے، لباس کی تزئین اور آرائش کا سامان؛ ایسا لباس جس میں گوٹا کناری لگا ہوا، مزین لباس۔

**گوٹا**(۲) وج۔امذ۔ دھنیے کی بھنی ہوئی گری، کھوپرے یا بادام کی کتری ہوئی گری کے ساتھ الائچی چھالیہ ملا کر بنایا ہوا چبینہ۔

**گوٹی** وج۔امث۔ رہنے کی جگہ، بسنے کا مقام، قیام گاہ۔

**گوٹے** وج۔امذ۔ گوٹا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

**گوٹے کا ہار** پھولوں کے بجائے گوٹے سے تیار کیا گیا ہار جو شادی یا دیگر تقریبات میں اہلِ محفل میں تقسیم کیا جاتا ہے؛ بعض علاقوں میں صرف دولھے کو پہنایا جاتا ہے۔

**گوٹے کی تھالی** وہ کپڑا جس میں گوٹا ٹانک کر خاصہ دان کی تھالی میں بچھا دیا جاتا تھا۔

**گوٹھ** وج۔امذ۔ گاؤں، بستی، دیہہ، موضع۔

**گوج** ولین۔امث۔ فصلوں کا نقصان پہنچانے والی ایک بیل کا نام۔

**گوج** ومع۔امذ۔ راز، اسرار، مخفی بات، پوشیدہ بات۔

**گوجر** ومع، زبرج۔صف۔ہ۔ گجرات سے منسوب؛ راجپوتوں کی ایک ذات یا اُس کا کوئی فرد؛ گائیں بھینسیں پالنے والی ایک قوم، گوالا، چرواہا۔

کہاوت: **گوجر رنگھڑ دو، کتا بلی دو، یہ چاروں نہ ہوں تو کھلے کواڑوں سو** اگر یہ چار قوم میں نہ ہوں تو چوری نہیں ہوتی اور دروازے بند کرنے کی ضرورت نہیں ہے، کوئی خطرہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **گوجر سے اوجڑ بھلی، اوجڑ سے بھلی اجاڑ، جہاں گوجر کو دیکھیے وہیں دیجیے مار** گوجر سے ویرانی بہتر ہے، جہاں گوجر ملے اسے مار دینا چاہیے۔

**گوجرا** وج، زبرج۔امذ۔ہ۔ گیہوں اور چنے ملا ہوا اناج۔

**گوجری** ومع، زبرج۔امث۔ہ۔ **گوجر** (رک) کی تانیث؛ گوجر کی بیوی، گوالن۔ نیز **گوجرنی، گجری**۔

**گوجھا** ومع۔امث۔ہ۔ ایک وضع کا میٹھا پکوان۔

**گوجھا** وج۔امذ۔ہ۔ جیب، پاکٹ، کیسہ۔

محاورہ: **گوجھا بھرنا** رقم بٹورنا، جیب بھرنا۔

**گوچنا**(۱) وج، جزم چ۔امذ۔ہ۔ گیہوں اور چنے ملا غلہ، جوچنی، گینچنی۔

**گوچنا**(۲) وج، جزم چ۔امذ۔ہ۔ فضا ہی میں پکڑ لینا، کسی شے کا زمین پر گرنے سے پہلے ہاتھوں میں لے لینا۔

**گوچنی** وج، جزم چ۔امث۔ہ۔ رک: **گوچنا**(۱)۔

**گود** وج۔امث۔ آغوش؛ دونوں بازوؤں کے درمیان سمیٹنے یا دونوں زانوؤں کے اُوپر بچے کو لٹانے کی جگہ، پہلو؛ آگے کا دامن۔ نیز **گودی**۔

محاورہ: **گود آباد ہونا** ماں بننا۔

محاورہ: **گود آنا** لڑکی میں جوان ہونے کی علامات ظاہر ہونا، لڑکی کی چھاتیاں اُبھرنا۔

محاورہ: **گود بٹھانا** کسی کو لے پالک بنانا، گود لینا۔

**گود بھرا** صاحبِ اولاد۔

**گود بھرائی** گود بھرانے یا بھرنے کا عمل۔

محاورہ: **گود بھرنا** نیک شگون کی رسم جس میں حاملہ عورت کے ساتویں مہینے میں قرابت دار عورتیں حاملہ کو دُلھن بنا کر اُس کی گود میں سات مختلف قسم کے میوے اور سات مختلف ترکاریاں رکھتی ہیں؛ حاملہ کرنا؛ کسی چیز سے دامن بھرنا۔

**گود بھری** بچے والی، جس کی گود میں بچہ ہو۔

محاورہ: **گود بھری جانا** رک: **گود بھرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

دعائیہ فقرہ: **گود بھری رہے** اولاد زندہ سلامت رہے۔

محاورہ: **گود پسار کے کوسنا** دامن پھیلا کر کسی کے لیے بددعا کرنا، بہت بری طرح کوسنا۔

محاورہ: **گود پسارنا** مانگنا، سوال کرنا؛ کوئی چیز لینے کے لیے دامن پھیلانا؛ بچہ لینے کے لیے دونوں ہاتھ آگے کرنا۔ نیز **گود پھیلانا**۔

محاورہ: **گود خالی کرنا** بچے کا فوت ہو جانا، بچے کو ماں کی گود سے لے لینا۔

محاورہ: **گود خالی ہونا** کسی عورت کا بے اولاد ہونا یا ہو جانا؛ بچہ مر جانا، اولاد کا فوت ہو جانا؛ مٹنا، ختم ہونا، لاوارث ہونا۔

محاورہ: **گود دینا** اپنا بچہ کسی اور کے حوالے کرنا۔

صف: **گودکا** (اند) وہ بچہ جو ابھی شیر خوار ہو، بہت چھوٹا بچہ۔

صف: **گودکا پالا** (اند) بہت نازنخروں سے پالا پوسا ہوا، پیارا۔

کہاوت: **گودکا چھوڑ پیٹ کی آس** موجودہ چیز کھو کر آئندہ نفع کی اُمید کرنا؛ اُدھار کے بھروسے پر نقد چھوڑنا۔

**گودکا کھلایا** رک: گودکا پالا۔

کہاوت: **گودکا کھلایا گود میں نہیں رہتا** ہمیشہ ایک سی حالت نہیں رہتی حالات بدلتے رہتے ہیں۔

محاورہ: **گود کھلانا** بچے کی پرورش کرنا، پالنا؛ بچے کو دودھ پلانا؛ بچہ گود میں لے کر بہلانا۔

محاورہ: **گود لینا** آغوش میں لینا؛ متبنّٰی کرنا، لے پالک بنانا۔

کہاوت: **گود میں لڑکا شہر میں ڈھنڈورا** اُس چیز کی تلاش جو پاس ہی پڑی ہو۔

محاورہ: **گود میں پالنا** پرورش کرنا، تربیت حاصل کرنا۔

محاورہ: **گود میں ڈالنا** کسی کو بچہ پرورش کی غرض سے دینا۔

محاورہ: **گود میں کھلانا** محبت سے پالنا، لاڈ پیار سے پرورش کرنا۔

محاورہ: **گود ہری کرنا** رک: گود ہری ہونا کا تعدی۔

محاورہ: **گود ہری ہونا** بچہ پیدا ہونا، ماں بننا۔

**گود** ومع۔اند۔س۔ گودا، مغز۔

**گودا** ومع۔اند۔ پھل یا میوے کے پوست کے اندر کھانے کی نرم شے؛ بھیجا؛ ہڈی کے اندر بھرا ہوا مغز؛ لُبِ لُباب، خلاصہ؛ جوہر، اہم چیز، اصل چیز، کسی شے کا بہترین حصہ۔

محاورہ: **گودا نکالنا** ہڈی میں سے مغز نکالنا۔

**گودام** وج۔اند۔ مال کا ذخیرہ کرنے کی جگہ؛ ذخیرہ، ڈھیر۔ انگریزی کے لفظ "Godown" کی تورید۔

**گودڑ** ومع، زبرد۔اند۔ کچے سوت کا لچھا؛ پرانی رُوئی کا گالا؛ پھٹے پرانے بوسیدہ کپڑے، چیتھڑے؛ نیند کے خمار کی وجہ سے آنکھوں سے برآمد ہونے والا میل؛ نکمی، ناکارہ، ردی شے۔

**گودڑ خیل** (ے لین) گھٹیا، نکمی چیز؛ بیوقوف، اُجڈ، پھوہڑ، بدسلیقہ عورت؛ نیچ قوم کی بدصورت عورت۔

محاورہ: **گودڑ سے پیٹ بھر دیا** ٹال دیا، حیلے حوالے سے باتیں بنا کر راضی کرلیا۔

محاورہ: **گودڑ سے لعل بنانا** بے کار شے کو کارآمد بنانا؛ ادنیٰ کو اعلیٰ بنا دینا، غیر اہم شے کو اہمیت کا حامل کرنا۔

**گودڑ گاڈر** پھٹے پرانے کپڑے، چیتھڑے۔

محاورہ: **گودڑ گانٹھنا** (ن غنہ، جزم ٹھ) خراب کام کرنا، (نالائقی، بدسلیقگی پر طعنہ)؛ پھٹے پرانے کپڑوں پر پیوند لگانا۔

محاورہ: **گودڑ میں / سے گندوڑا نکلنا** جاہلوں میں عالم پیدا ہونا، بُروں میں اچھا پیدا ہونا؛ حقیر جگہ سے اعلیٰ شے کا ملنا۔ گندوڑا=شکر کا اولا۔

**گودنا** وج، جزم د۔فعل متعدی۔ کچوکے دینا، طنز کرنا، لعن طعن سے کسی کا دل دُکھانا؛ نوک گڑونا، چبھونا؛ سوئی سے چھیدنا؛ جسم پر سوئی اور نیلے یا لال رنگ سے مستقل نقش بنانے کا عمل۔ نیز گدائی۔

**گودی**(۱) وج۔امث۔ گود (رک) کی تصغیر۔

محاورہ: **گودی اُٹھانا** آغوش میں لینا۔

محاورہ: **گودی پھیلا پھیلا کر دُعا دینا** دل سے دعا دینا؛ اللہ تعالیٰ سے کسی کے لیے کچھ مانگنا یا طلب کرنا۔

کہاوت: **گودی کا لڑکا مر جائے، پیٹ کی آگ بجھائے** بڑے سے بڑے غم و رنج کے باوجود بھی کھانا پینا ترک نہیں ہوتا۔

کہاوت: **گودی میں بیٹھ کے آنکھ میں اُنگلی / داڑھی نوچے** بہت گستاخ یا ناشکرا ہے۔ جس سے فائدہ اُٹھاتا ہے اُسی کی بے عزتی کرتا ہے یا اُسی کا نقصان کرتا ہے۔

**گودی**(۲) وج۔امث۔ بندرگاہ میں ساحل سے لگی ہوئی جہازوں کے کھڑے ہونے کی جگہ۔

**گودیا** ومع، زیرد۔صف۔ خواہش مند، آرزو مند، شائق۔

**گودھ** ولین۔امث۔ کیلوں کا پورا گچھا؛ آم، انگور یا کھجور وغیرہ کی شاخ۔

**گوذھا** وج۔اند۔ چمڑے کا ٹکڑا جسے تیرانداز بائیں کندھے پر باندھتے ہیں تا کہ کمان کی تانت سے کندھا زخمی نہ ہو جائے۔

**گوڈی** وج۔امث۔ کھیت میں بوائی کے لیے مٹی کو کھرپے وغیرہ سے اُوپر نیچے کرنے کا عمل۔

**گور** وج۔امث،ہ۔ قبر، مدفن، مزار، تربت؛ ویرانہ، صحرا، جنگل؛ عیش و عشرت، دسترخوان کے مزے۔

محاورہ: **گور بنانا** کسی کی تباہی کا سامان کرنا؛ قبر کھودنا۔

محاورہ: **گور پر چونا پھیرنا** مرے ہوئے کی یاد تازہ کرنا؛ وفات پا چکے شخص کا نام روشن کرنا؛ قبر پر سفیدی کرنا۔

محاورہ: **گور پر رونا** قبر پر جا کر رونا؛ مرے ہوئے کی اچھی صفات یاد کر کے رونا۔

صف: **گور پرست** قبروں کو پوجنے والا، قبروں پر جا کر مرادیں مانگنے والا۔

کہاوت: **گور پر گور نہیں ہوتی** ایک شخص کے قابض ہوتے ہوئے دوسرا قابض نہیں ہوسکتا۔

محاورہ: **گور تک پہنچنا** مرجانا، فوت ہوجانا، قریب المرگ ہونا۔

محاورہ: **گور جھانک کر آنا** مرتے مرتے بچنا؛ مرنے کے قریب ہونا؛ سخت مصیبت میں پڑنا۔

محاورہ: **گور جھکانا** قریب المرگ کردینا۔

**گورخانہ** مقبرہ، قبر؛ غار، گڑھا؛ کھڑکی اور روشن دان کے بغیر کمرہ۔

**گورِخر** جنگلی گدھا؛ زیبرا۔

محاورہ: **گور سے پیٹھ لگنا** مرنے کے بعد چین سے ہونا، آرام ملنا۔

محاورہ: **گور سے پیٹھ نہ لگنا** مرنے کے بعد بھی چین نصیب نہ ہونا، آرام نہ ملنا۔

**گورستان** قبرستان۔

**گورِغریباں** (لینا زیر، ن غنہ) مسافروں، لاوارثوں، ناداروں کی قبریں جن کا کوئی پوچھنے والا نہ ہو۔

محاورہ: **گور کا منہ جھانک کر آنا / پھرنا** کسی مہلک بیماری سے نجات پاکر صحت مند ہوجانا، مرتے مرتے بچنا۔

**گور (و) کفن** تجہیز و تکفین۔

**گورکن** (زبر ک) قبر کھودنے والا، جس کا پیشہ قبریں کھودنا اور مردوں کو دفنانا ہو۔

**گور کنارے** قریب المرگ، جاں بلب، مرنے کے قریب، نہایت کمزور، بہت بوڑھا، ضعیف۔

محاورہ: **گور کنارے ہونا** مرنے کے قریب ہونا، بہت ضعیف ہونا۔

محاورہ: **گور کی گود میں پلنا** نہایت مشکل اور مصیبت میں زندگی گزارنا، نہایت خستہ اور خراب حالات میں بسر کرنا۔

**گور کے سوتے** قبر میں موجود مردے۔

محاورہ: **گور کے کنارے آلگنا** مرنے کے قریب ہونا، بہت زیادہ ضعیف ہونا، کمال لاغر ہونا۔

محاورہ: **گور کے مردے سے بدتر ہوجانا** بہت زیادہ ضعیف اور لاغر ہوجانا، نہایت براحال ہوجانا۔

**گور کھائے** مرجائے، فوت ہوجائے، دفع ہوجائے۔

**گورگاں** عیش و عشرت کرنے والا؛ بادشاہ تیمور کا لقب؛ بادشاہوں کے لیے لقب کے طور پر مخصوص۔

محاورہ: **گور میں پاؤں لٹکا کے بیٹھنا** نہایت بوڑھا ہونا، بہت ضعیف ہونا، مرنے کے قریب ہونا، اخیر عمر میں ہونا۔

کہاوت: **گور میں پاؤں لٹکائے بیٹھے ہیں** نہایت بوڑھے ہیں، چند دن کے مہمان ہیں، مرنے کے قریب ہیں۔

کہاوت: **گور میں چھوٹے بڑے سب برابر ہیں** مرنے کے بعد امیر اور غریب سب یکساں ہوتے ہیں۔

محاورہ: **گور میں / سے دھواں اُٹھنا** قبر میں عذاب ہونا، عذاب قبر سے دوچار ہونا۔

بددعا: **گور میں کیڑے پڑیں** قبر کے عذاب سے دوچار ہو۔

محاورہ: **گور میں لات مار کر کھڑا ہونا** سخت بیماری سے شفا پانا، مرتے مرتے بچنا۔

محاورہ: **گور نہ پانا / ملنا** مرنے کے بعد نام و نشان باقی نہ رہنا؛ نہایت کسمپرسی میں جان دینا، برے حالوں مرنا۔

**گور** ولین۔ صف، ہ۔ پاربتی دیوی کا نام؛ ہندوؤں کی ایک رسم جس میں بیاہی جانے والی لڑکی کی اُس کے قریبی رشتہ دار پوجا کرتے ہیں۔

**گورا** وج۔ صف۔ اُجلے رنگ کا، صبیح؛ خوش رُو، صاف رنگت والا۔ نیز انگریز، فرنگی، ٹامی، ادنیٰ درجے کا انگریز۔ (مث) **گوری** حسینہ، محبوبہ۔

**گوار بھبھوکا** نہایت سفید رنگ کا۔

**گوراپنڈا** سفید جسم، گورا بدن؛ حسین، خوبصورت۔

**گوراچٹا** (زیر چ، شد ٹ) بہت گورا؛ نہایت خوبصورت۔

**گورادیہہ** گاؤں کے اردگرد کی زمین۔

کہاوت: **گورا روٹھے گی تو اپنا سہاگ لے گی، بھاگ تو نہ لے گی** مالک یا امیر ناراض ہوگا تو اپنی ملازمت سے نکال دے گا، قسمت کا تو مل ہی جائے گا (گورا = پاربتی دیوی)۔

صف: **گوراگمٹا** (پیش گ) سرخ و سفید، موٹا تازہ۔

**گوراشاہی** انگریزی راج، برطانوی عہد حکومت کا؛ ایسی زبان جو لہجے اور قواعد کے لحاظ سے درست نہ ہو؛ بہت مضبوط بوٹ جو انگریز سپاہی پہنا کرتے تھے۔ صف: گوروں سے منسوب۔

**گورے** فرنگی، یورپی لوگ۔

**گورخر** وج، جزم ز، زبر خ۔ امذ۔ جنگلی گدھا؛ زیبرا۔

**گورَکھ** وج، زبر ر۔ امذ۔ گائے کی حفاظت کرنے والا، گوالا۔

**گورکھا** وج، جزم ر۔ امذ۔ اسم جنس۔ ہمالیہ کے علاقے نیپال وغیرہ کا رہنے والا (جو محنتی، جفاکش اور اچھے فوجی ہوتے ہیں)۔

**گورکھ اِملی** وج، زبر ر، جزم کھ، زیر ا، جزم م۔ امث۔ ایک اُونچا درخت جس

کا پھل ترئی کی طرح کا ہوتا ہے اور پھول کنول جیسا۔

**گورکھ دھندا** وج، زبر، جزم کھ، زبر دھ، جزم ن۔اند،ہ۔ تاروں کو جوڑ کر بنایا ہوا ایک جال جسے کئی شکلوں میں موڑا توڑا جاسکتا ہے۔ بھول بھلیاں؛ پیچیدہ معاملہ، دُشوار مسئلہ جس کی صحیح صورت قرار دینا مشکل ہو، بکھیڑے کا کام، جنجال؛ تالے کی ایک قسم جسے کھولنا بہت مشکل اور وقت طلب ہوتا ہے۔

**گورگاں** وج، جزم ر۔اند۔ امیر تیمور اور اُس کے خاندان کا لقب (ترکی میں گورگاں داماد کو کہا جاتا ہے چونکہ تیمور نے ترک خاندان میں شادی کی تھی اِس لیے اُس کے اہلِ خاندان کا یہ لقب پڑ گیا)۔

**گورمکھ** وج، جزم ر، پیش م۔اند،ہ۔ گرو کی ہوئی نصیحت۔

**گورمکھی** وج، جزم ر، پیش م۔امث،ہ۔ پنجابی زبان کا ایک رسم الخط؛ سکھوں کی گرنتھ کی زبان۔

**گورنر (۱)** زبر گ، زبر و، زبر ن۔اند۔ کسی ملک کے صوبے یا ریاست کا حکمران، والی، عامل۔انگریزی میں: Governer۔

**گورنر (۲)** زبر گ، زبر و، زبر ن۔اند۔ مشین کا وہ پرزہ جس کے ذریعے اُسے گیس پہنچتی ہے۔

**گورنمنٹ** زبر گ، زبر و، جزم ر، لیٹا زیر م، ن غنہ۔امث۔ حکومت، سرکار، سلطنت، راج، بادشاہی؛ عملداری، فرمانروائی؛ طرزِ حکومت؛ انتظام، سیاست۔ انگریزی: Government۔

**گورننگ باڈی** زبر گ، زبر و، جزم ر، زیر ن، ن غنہ۔امث۔ ہیئتِ حاکمہ، مجلسِ منتظمہ۔

**گورو** وج، ومع۔اند،ہ۔ گائے، بھینس، بیل وغیرہ۔ سینگوں والے جانور جو پالے جاتے ہیں۔

**گورو باڑا** مویشیوں کے باندھنے کی جگہ، گاؤ خانہ۔

**گورو** پیش گ، غم و، ومع۔اند،ہ۔ رک: گرو۔

**گورو پرنالی** سکھ مذہب کی کتاب۔

**گورودوارا** سکھوں کی عبادت گاہ۔ نیز گردوارہ، گوردوارہ۔

**گوروگرنتھ** سکھوں کی مقدس کتاب۔ نیز گروگرنتھ۔

**گوروت** وج، ومع۔اند،ہ۔ دو کوس کا فاصلہ۔

**گوری** ولین۔امث،ہ۔ شیواجی کی زوجہ پاربتی کا نام؛ باکرہ، دوشیزہ، کنواری لڑکی؛ (موسیقی) مالکوس کی دوسری راگنی کا نام۔

**گوری** وج۔امث۔ گورا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **گوری تیری سنگ میں گئی عمر یا بیت، اب چالی سنگ چھوڑ کے یہ نہ ریت پریت** موت کے وقت روح سے خطاب ہے کہ اے محبوبہ ترے ساتھ عمر بیت گئی، اب تو ساتھ چھوڑ رہی ہے تو یہ محبت کے خلاف ہے۔

**گوری چِٹی** اُجلے رنگ والی، سرخ وسفید، خوبصورت، حسین۔

محاورہ: **گوری کا جوبن چٹکیوں میں اُڑ جانا** کسی چیز کا بلاوجہ ضائع ہو جانا، کسی چیز کی خوبی رائیگاں جانا، کسی شے کا جلد اور تیزی سے مٹ جانا۔

کہاوت: **گوری کا جوبن/حسن چٹکیوں میں جائے** حسن یا جوانی یوں ہی رائیگاں جاتی ہے، ناپائیدار ہوتی ہے؛ اچھی چیز نمونوں ہی میں ختم ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **گوری مت کر گورے رنگ پہ گمان، یہ ہے کوئی دم کا مہمان** رنگ روپ پر اترانا نہیں چاہیے یہ پائیدار نہیں ہوتا۔

**گورے** وج۔اند۔ گورا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **گورے چمڑے پہ نہ جا، یہ چھچھوندر سے بدتر ہے** گورے رنگ پر ریجھنا نہیں چاہیے کیونکہ اس کی کوئی حیثیت نہیں ہے؛ نوجوان آدمی کے رنڈی کے عاشق ہو جانے پر اُسے سمجھانے بجھانے کے لیے کہا جاتا ہے۔

**گوریا** وج، زبر ر، شد ی۔امث،ہ۔ معمولی چڑیا؛ گھریلو چڑیا؛ مٹی سے بنایا گیا چھوٹا سے حقہ۔

**گوریلا (۱)** وج، ی۔اند۔ بن مانس کی قسم کا چھ فٹ تک لمبا سیاہ بالوں والا جانور جو انتہائی طاقتور ہوتا ہے۔انگریزی میں: Gorilla۔

**گوریلا (۲)** وج، ی۔اند۔ چھاپہ مار، باقاعدہ فوج یا پولیس کے خلاف بے قاعدہ جنگ میں حصہ لینے والا شخص یا سپاہی۔انگریزی: Guerrilla۔

**گوریلا جنگ** چھاپہ مار جنگ، مخالف فوج کے سامنے آنے کے بجائے چھپ کر حملہ کرنے کا طریقۂ جنگ۔

**گوڑ** ولین۔اند،ہ۔ زمانۂ قدیم میں ایک ملک کا نام، بنگال کا وہ حصہ جو اڑیسہ کی حد تک تھا، بنگال کے اِس حصے کا رہائشی؛ سمپورن جاتی کا ایک راگ جس کے تمام سُر شُدھ لگائے جاتے ہیں۔

**گوڑ (۱)** وج۔اند،ہ۔ پاؤں، پیر، ٹانگ، پنڈلی، گھٹنا؛ گاؤں کے اطراف والی زرخیز زمین؛ ہل چلانا، زمین کھودنا۔

**گوڑائی** مٹی کھود کر زمین کو نرم کرنے کا کام، ہل چلانے کا کام۔

**گوڑ (۲)** وج۔اند،ہ۔ کام خراب کر دینا، بنا بنایا کام بگاڑ دینا۔

محاورہ: **گوڑ کے رکھ دینا** بگاڑ دینا، خراب کر دینا؛ پڑھا لکھا بھلا دینا۔

**گوڑا** وج۔اند۔ پاؤں، گھٹنا، زانو؛ گھٹنے کی چپنی؛ جانوروں کے پاؤں میں باندھنے والی رسی۔

**گوڑنا** و مع۔ فعل متعدی، ہ۔ اناج سے بھس الگ کرنا، صاف کرنا؛ ہل چلانا، زمین کھودنا، کھرچنا؛ کھرچ کر کھوکھلا کرنا؛ کام خراب کرنا، تباہ و برباد کرنا۔

**گوڑی (۱)** وج۔ امث، س۔ گُڑ کی شراب؛ ایک راگنی کا نام؛ کھیت کی تلائی؛ فائدہ، نفع، بغیر محنت و مشقت کے حاصل ہونے والا مال۔

محاورہ: **گوڑی جمانا** فائدے یا مطلب نکالنے کا ڈول ڈالنا۔

محاورہ: **گوڑی ہاتھ سے جانا** موقع نکل جانا، کچھ فائدہ حاصل نہ ہونا، کمائی نہ ہونا، شکار نکل جانا۔

محاورہ: **گوڑی ہونا** کمائی ہونا، فائدہ ہونا۔

**گوڑے** وج۔ امذ، ہ۔ گوڑا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **گوڑے پڑنا** پاؤں پڑنا، نہایت تعظیم سے پیش آنا، سجدہ کرنا؛ معافی چاہنا۔

محاورہ: **گوڑے توڑنا** تھکا دینا، پھرانا؛ حیران کرنا؛ مایوس کرنا۔

محاورہ: **گوڑے ٹوٹ جانا** چل چل تھک جانا، چلنے کی سکت نہ رہنا، ہمت نہ رہنا؛ مایوس ہو جانا، نا اُمید ہو جانا۔

**گوڑیت** پیش گ، غم و، ے لین۔ امذ، س۔ گاؤں کا چوکیدار، اطلاع پہنچانے والا، مخبر؛ ہرکارہ۔

**گوڑھ** و مع۔ صف۔ چھپا ہوا، مخفی، پوشیدہ؛ مشکل، دقیق۔

**گوڑھ چار/ چال** جاسوس، بھیدی؛ مخبر، اطلاع پہنچانے والا۔

**گوڑھنا** وج، جزم ڑھ۔ فعل متعدی۔ کھرچنا، کریدنا، کھودنا۔

**گوز** و لین نیز و مع۔ امذ، ف۔ اخروٹ؛ کسی گٹھلی کی گری، مثلاً: چلغوزہ/ چلغوزا (اصلاً: چالگوز)۔

**گوز** وج، نیز و مع۔ امذ، ف۔ وہ گندی ہوا جو مقعد سے آواز کے ساتھ خارج ہو، پاد، باآواز ریح۔

محاورہ: **گوز اُڑانا** بیکار کام میں وقت ضائع کرنا؛ پادنا۔ نیز **گوز مارنا**۔

کہاوت: **گوز پر گوز، وضو پر وضو** گناہ کرتے رہنا اور معافی طلب کرتے رہنا؛ مکاری اور عیاری سے کام لینا ہے۔

محاورہ: **گوز چھوڑنا** پادنا، ریاح خارج کرنا؛ افترا پردازی کرنا۔

محاورہ: **گوز سرزد ہونا** مقعد سے آواز کے ساتھ ہوا خارج ہونا۔

**گوزِ شتر** (لیٹا زیر ز، پیش ش، پیش ت) پادر ہوا؛ بے اہمیت، بے وقعت؛ بے نتیجہ بات، لا حاصل بات؛ واہیات بات۔

کہاوت: **گوزِ شتر زمین کا نہ آسمان کا** بے تکی بات ہے نہ یہاں کا نہ وہاں کا۔

محاورہ: **گوزِ شتر سمجھنا** بے وقعت سمجھنا، بے اہمیت جاننا، خاطر میں نہ لانا؛ لغو سمجھنا، بیہودہ خیال کرنا۔

محاورہ: **گوزِ شتر کر دینا** کسی اہم بات کو یونہی اُڑا دینا، توجہ نہ دینا، خیال میں نہ لانا، غیر اہم بنا دینا، بالکل بھی پروا نہ کرنا۔

محاورہ: **گوز مارا کرنا** نکما پڑا رہنا، بیکار بیٹھا رہنا، خالی پڑا رہنا۔

محاورہ: **گوز مارنا** ریاح خارج کرنا؛ بیکاری میں وقت ضائع کرنا۔

**گوازک** و مع۔ امذ۔ وہ سخت قسم کا سوزاک جو اِغلامیوں کو بہت زیادہ اِغلام کی وجہ سے ہو جاتا ہے۔

**گوزن** و لین۔ امث، ف۔ بارہ سنگھا، پہاڑی یا جنگلی گائے، سانبھر۔

**گوسالا** و لین۔ امذ، ہ۔ گائیوں کو باندھنے کا مقام۔ نیز **گئو سالا، گئو شالا**۔

**گوسالہ** وج، زبر ل۔ امذ، ف۔ گائے کا بچھڑا؛ سونے کا وہ بچھڑا جسے سامری جادوگر نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی غیر موجودگی میں جادو کے زور سے منہ سے بولتا ہوا بنا کر بنی اسرائیل کو اُسے پوجنے کے لیے کہا تھا۔

کہاوت: **گوسالۂ من پیر شُد، گاؤ نہ شُد** میری بچھڑی بوڑھی ہو گئی مگر گائے نہ بنی۔ بوڑھے ہو گئے مگر مزاج سے بچپنا نہ گیا۔

**گوسائیں** وج، ی۔ امذ، ہ۔ سنیاسی، جوگی؛ مہنت، بزرگ، ملنگ؛ گائیوں کا مالک؛ (مجازاً) کرشن جی۔

**گوسفند** وج، جزم س، زبر ف، جزم ن۔ امذ، ف۔ پالتو سینگ دار چھوٹے جانور، بھیڑ، بکری، مینڈھا، دُنبہ۔ نیز **گوسپند**۔

**گوسفندی** گوسفند سے منسوب؛ بزدلانہ، عاجزانہ۔

**گوش** وج۔ امذ، ف۔ کان، عضوِ سماعت؛ اُذن۔

**گوش آشنا** جس کے کانوں میں کوئی بات پہلے سے پڑ چکی ہو؛ وہ جو پہلے ہی سے بات جانتا ہو؛ مسموع۔

صف: **گوش براہ** وہ جو کسی کے آنے کا منتظر ہو، کسی خبر کا اُمیدوار۔

**گوش بردَر** دروازے پر دستک سننے کے لیے تیار رہنے والا؛ دروازے پر کان لگائے ہوئے۔ نیز **گوش براہ**۔

**گوش بُریدہ** کان کٹا ہوا، بوچا۔

محاورہ: **گوش بھرنا** چغلی کھانا، بدظن کرنا۔

**گوش پیچ** (ے) دستار میں آرائش کے لیے لگائی جانے والی کوئی چیز؛ سردی سے بچنے کے لیے پگڑی کی طرح کا کانوں کو لپیٹنے والا کپڑا۔

محاورہ: **گوش پھوٹ جانا** بہرا ہو جانا، قوتِ سماعت جاتی رہنا۔

محاورہ: **گوشِ جان رکھنا** پوری توجہ سے سننے کے لیے تیار ہونا۔

محاورہ: **گوشِ جان سے سننا** پوری توجہ سے سننا، انہماک سے سننا، ذوق و شوق سے سننا۔

گوشِ حق شنو (زیر نیز پیش ش، ولین) حق بات سننے والا کان۔
گوشِ حق نیوش (زیرن، وج) وہ کان جو ہمیشہ حق بات سنے۔
گوش دار محافظ، نگہبان۔
محاورہ: گوشِ دل سے سننا پوری توجہ سے سننا، انہماک سے سننا، ذوق و شوق سے سننا۔
محاورہ: گوش رکھنا کان دھرنا، سننے کے لیے متوجہ رہنا۔
محاورہ: گوش رہنے لگنا سننے کے لیے منتظر رہنا۔
گوش زد وہ بات جو سنی جائے، مسموع۔
گوش شنوا (زبر نیز زیر ش، زبرن) توجہ کرنے والا کان۔
محاورہ: گوش کترنا کسی کام میں دوسرے سے سبقت لے جانا۔
محاورہ: گوش کرنا توجہ کرنا، سننا۔
محاورہ: گوش کھڑے ہونا چونکنا، چوکنا؛ ہوشیار ہونا۔
محاورہ: گوش کھولنا سننے کے لیے متوجہ ہونا۔
گوشِ گراں ثقلِ سماعت، اُونچا سننے والا کان۔
محاورہ: گوش گزار فرمانا/کرنا سُنانا، بتانا، مطلع کرنا، آگاہ کرنا۔
گوش گزاری اطلاع، خبر۔ انگریزی میں: Report۔
محاورہ: گوش لگے رہنا سننے کے لیے منتظر رہنا، متوجہ رہنا۔
گوش مال تنبیہ، تادیب، سرزنش۔ نیز گوشمال۔
گوش مالی (بطور سزا) کان مروڑنا۔ نیز گوشمالی۔
محاورہ: گوش میں پھونکنا کان میں کوئی بات کہنا، سنانا۔
گوشِ نصیحت نیوش (زیرن، وج) نصیحت پکڑنے والا کان۔
گوش وارہ کان میں پہننے کا بندا، آویزہ، بالا؛ حسابات یا اعداد و شمار کا نقشہ یا خلاصہ، چٹھا بہی، میزان۔ نیز گوشوارہ/گوشوارا۔
گوش ہوش ہوشیاری (سے سننا)، توجہ (سے سننا)۔
محاورہ: گوش ہوش پر مکھی بھی نہ بھنبھنانا بالکل بھی خبر نہ ہونا؛ کسی بات کی پروا نہ ہونا، بالکل فکر نہ ہونا۔
محاورہ: گوش ہوش سے سننا دھیان سے سننا، توجہ سے سننا، انہماک سے سننا، پورے غور سے سننا۔
محاورہ: گوش لگے ہونا (کسی طرف) دھیان لگا ہونا، توجہ ہونا۔
گوشالہ وج، زبرل۔ اند، و۔ گائیوں کے بندھنے کا باڑا۔ نیز گوسالا۔
گوشت وج، جزم ش۔ اند، ف۔ انسان یا جانور کے جسم کا نرم حصہ، لحم، ماس، ہڈیوں کے اردگرد کا حصہ۔
محاورہ: گوشت اُترنا/اُتر جانا دُبلا ہو جانا، لاغر ہو جانا، بیماری کی وجہ سے کمزور ہو جانا۔
محاورہ: گوشت بنانا گوشت سے چھیچھڑے وغیرہ الگ کر کے حسب منشا ٹکڑے کرنا۔
گوشت پوست تمام اعضا؛ گوشت اور کھال۔
محاورہ: گوشت چڑھنا موٹا ہونا، فربہ ہونا۔
گوشتِ خر بیکار شے، فضول چیز، ناکارہ چیز۔
کہاوت: گوشتِ خر، دندانِ سگ جیسے کو تیسا۔ برے کو بری چیز ہی ملتی ہے۔
گوشت خور (وج نیز و معدولہ) گوشت کھانے والا، وہ جاندار جس کی خوراک گوشت ہو۔ نیز گوشت خوار۔
گوشت خورہ (وج، زبرر) ایسا زخم جو کسی عضو کی ساخت کو گلا گلا کر ختم کرتا جائے، آکلہ۔
محاورہ: گوشت سے ناخن جدا کرنا کوئی ایسا کام کرنے کی کوشش کرنا جو ممکن نہ ہو یا بہت مشکل ہو؛ آپس میں پھوٹ ڈالنا؛ فطری یا خونی تعلق کو نظرانداز کرنا؛ لازم و ملزوم چیزوں کو جدا کرنا۔
کہاوت: گوشت سے ناخن جدا نہیں ہوتا قریبی رشتہ داروں میں قطع تعلق نہیں ہو سکتا، عزیز جدا نہیں ہوتے۔
محاورہ: گوشت سے ناخن جدا ہونا کسی ناممکن امر کا ہو جانا۔
گوشت کا لوتھڑا (لفظاً) گوشت کا بڑا ٹکڑا؛ (کنایۃً) سُست آدمی، بیوقوف شخص، نکما آدمی؛ بہت موٹا، فربہ شخص۔
کہاوت: گوشت کھا لیتے ہیں ہڈیاں پھینک دیتے ہیں اچھی چیز استعمال کی جاتی ہے اور بری چیز ضائع کر دی جاتی ہے، اچھی چیز کو استعمال کرنا چاہیے اور بری شے سے پرہیز لازم ہے۔
کہاوت: گوشت کھائے گوشت بڑھے، ساگ کھائے اوجھڑی، تو بل کہاں سے ہو گوشت کھانے سے آدمی موٹا تازہ ہوتا ہے جبکہ ساگ پات یا سبزیاں کھانے سے صرف پیٹ بڑھتا ہے، طاقت نہیں آتی۔
کہاوت: گوشت کھائے، گوشت لڑائے، گوشت ہی پر سوئے عیاش آدمی گوشت کھاتا ہے اور عیاشی کرتا ہے۔
محاورہ: گوشت لڑانا مجامعت کرنا، مباشرت کرنا۔
گوشتابہ یخنی، شوربہ۔ انگریزی میں: Soup۔
گوشمالی وج، جزم ش۔ اند۔ (بطور سزا) کان مروڑنا۔
گوشوارہ (۱) وج، جزم ش، زبرر۔ اند، ف۔ کان کا بُندہ، بالا، آویزہ، کن

چھیدن؛ پگڑی کے گرد لپیٹا جانے والا سر پیچ؛ وہ پٹی جو پہلے پہل کی چھٹی میں زچہ کے سر پر باندھ کر اُسے رانی بنا کر بٹھاتے ہیں؛ سیپ کا اکیلا موتی۔

**گوشوارہ (۲)** وج، جزم ش، زبر ر۔ اند، ف۔ حسابات یا اعداد و شمار کا نقشہ یا خلاصہ، چٹھا بہی، میزان۔

**گوشہ** وج، زبر ش۔ اند، ف۔ کونا، کنارہ، کسی شے کا باہر کو نکلا ہوا سرا؛ پہلو، زاویہ، طرف، جانب؛ علیحدگی، خلوت، تنہائی؛ رہنے کی جگہ، رہائش۔

محاورہ: **گوشہ اختیار کرنا** تارک الدنیا ہونا، تنہائی اختیار کرنا۔

**گوشۂ ازل** ایک راگ کا نام۔

**گوشۂ امن** (زبر ا، جزم م) سکون کی جگہ، وہ جگہ جہاں کوئی جھگڑا بکھیڑا نہ ہو، جائے امن۔

محاورہ: **گوشہ پکڑنا** رک: گوشہ اختیار کرنا۔ کونے میں چھپنا۔

**گوشۂ تنہائی** تنہائی کی جگہ۔

**گوشۂ جگر** بہت عزیز، بہت پیارا؛ بیٹا، اولاد۔ نیز جگر گوشہ۔

**گوشۂ چشم** آنکھ کا کویا، آنکھ کا سرا۔

محاورہ: **گوشۂ دل میں جگہ دینا** یاد رکھنا۔

**گوشۂ زنجیر** زنجیر کا حلقہ یا ٹڑا/کڑی۔

**گوشۂ عافیت** سکون کی جگہ، امن کی جگہ، وہ مقام جہاں کسی قسم کا جھگڑا بکھیڑا نہ ہو۔

**گوشۂ عزلت** (پیش ع، جزم ز، زبر ل) تنہائی کی جگہ، خلوت کا مقام۔

**گوشۂ کشادہ** کھلے ہوئے کناروں کا لفافہ یا کوئی اور شے۔

**گوشۂ کمان** کمان کی نوک جس میں تانت لگی ہوتی ہے۔

صف: **گوشہ گزیں** (پیش گ، ی) تنہائی میں رہنے والا، الگ تھلگ رہنے والا، تارک الدنیا، خلوت نشیں۔ نیز **گوشہ گیر**۔

**گوشہ گزینی** سب سے الگ تھلگ رہنا، زاویہ نشینی، علیحدگی، خلوت نشینی، عزلت۔ نیز **گوشہ نشینی**۔

محاورہ: **گوشہ لینا** الگ تھلگ ہو جانا، تنہائی اختیار کر لینا۔

محاورہ: **گوشہ نکالنا** بات میں سے نئی بات نکالنا، نیا پہلو نکالنا۔

**گوکل** وج، پیش ک۔ اسث، ہ۔ گائیوں کا ریوڑ، گلہ؛ گئوشالہ، جمنا کے کنارے ایک قدیم گاؤں جسے شری کرشن سے نسبت تھی۔

**گوکھ** ولین۔ اسث، ہ۔ چھجا؛ ڈیوڑھی، غلام گردش؛ کسی عمارت کا ستونوں پر کھڑا کھلا حصہ۔

**گوکھا** ولین۔ اسث، ہ۔ گائے کا چمڑا، گائے کی کھال؛ بے وقوف، نادان، احمق شخص۔ نیز **گوکا**۔

**گوکھرو** وج، جزم کھ، ومع۔ اند، ہ۔ ایک درخت جس کے پتے چنے کے پتوں کی طرح لیکن قدرے چھوٹے ہوتے ہیں اور اُس کے گول چنے کے برابر کانٹے دار پھل کا نام؛ گوکھرو کی شکل کا بنا ہوا لوہے کا کانٹا جسے ہاتھیوں کو صحیح سمت گھیر کر لانے کے لیے اُن کے راستے میں بچھایا جاتا ہے، خسک؛ گوٹے بادلے کو موڑ کے کیلی شکل میں بنائی ہوئی شکن؛ پاؤں میں نکل آنے والا سخت اُبھار یا گٹا؛ گوکھرو کی شکل کا ایک زیور۔ نیز گٹا۔

**گوگا** وج۔ اند، ہ۔ خاکروبوں کے ایک پیر کا نام جو محمود غزنوی کے دور سے پہلے پیدا ہوا تھا، جس کی بہت سی کرامات مشہور ہیں، اسی بنا پر خاکروبوں میں اسے بڑا مقدس تصور کیا جاتا ہے۔

کہاوت: **گوگا بڑا کہ بھگوان** ادنیٰ اعلیٰ کی برابری نہیں کر سکتا۔

**گوگرد** وج، جزم گ، ومع۔ اند، ف۔ گندھک، کبریت۔ نیز گوگرد۔

**گوگل** وج، زبر گ۔ اند، ہ۔ ایک درخت کا خوشبودار گوند جس کے پتے نیم کی طرح کے ہوتے ہیں، پھل بیر کے برابر جسے گوگلیا کہتے ہیں۔

**گول (۱)** وج۔ صف۔ اند، ہ۔ دائرے، چھلے یا گیند کی شکل کا، گروی، مدوّر، چکر دار؛ مبہم، مشکوک، مذبذب؛ سمجھ میں نہ آنے والا، پیچیدہ؛ مٹی کا گھڑا؛ پتنگ کی ایک قسم۔

**گول بات** مبہم بات، ایسی بات جو واضح نہ ہو؛ سمجھ میں نہ آنے والی بات، پیچیدہ بات؛ ایسی بات جس کے کئی ایک پہلو نکلتے ہیں۔ نیز **گول گول بات**، **گول مول بات**۔

محاورہ: **گول رہنا** چپ رہنا، خاموش رہنا۔

محاورہ: **گول کر جانا** کسی بات کو موقوف یا ملتوی کرنا، ٹال دینا۔

**گول گپا** (زبر گ، شد پ) چھوٹی سی گول پھولی ہوئی پوری جس میں مسالے دار پانی اور چنے وغیرہ بھر کر کھایا جاتا ہے؛ (صف) پھولا ہوا، گول، موٹا، فربہ۔

**گول گول** مدوّر، گروی؛ مبہم، غیر واضح؛ مشکوک، مشتبہ، پیچیدہ۔

**گول گول بات** رک: گول بات۔ نیز **گول مول بات**۔

محاورہ: **گول گول رکھنا** کسی بات کو غیر واضح رکھنا، مبہم رکھنا؛ خفیہ رکھنا، پوشیدہ رکھنا۔

**گول گھر** قید خانہ، زنداں۔

**گول مال** (عوامی) گڑبڑ؛ سازش، سانٹھ گانٹھ؛ پیچیدہ، مبہم؛ بدوضع، بے ڈھنگا، بدہیئت؛ غبن، خیانت، چوری۔

**گول مرچ** کالی مرچ، فلفل۔

صف: **گول مٹول** (وج) گولائی لیے ہوئے، مدوّر؛ فربہ، پھولا پھولا موٹا،

گوشت سے بھرا ہوا۔

**گول مول جواب** غیر واضح اور مبہم جواب۔

محاورہ: **گول مول رہنا / ہو رہنا** چپ رہنا، خاموش رہنا، کسی کی بات کا جواب نہ دینا، چپ سادھ لینا۔

محاورہ: **گول ہونا** رک: **گول مول رہنا**۔

**گول (۲)** وج۔ اند، ہ۔ کسی دریا کے کنارے، دوسرے گاؤں یا پہاڑ کے دامن میں چرنے کے لیے جانے والا مویشیوں کا ریوڑ۔

محاورہ: **گول آنا** مویشیوں کا غول پہاڑ کے دامن، دریا کے کنارے کا دوسرے گاؤں سے چرائی کے بعد واپس آنا۔

محاورہ: **گول جانا** مویشیوں کا ریوڑ پہاڑ کے دامن یا دریا کے چرنے کے لیے جانا۔

**گول (۳)** وج۔ اند۔ مقصد، ہدف۔ انگریزی: Goal۔

**گول** ومع۔ اسٹ۔ کھیتوں کو پانی پہنچانے والی چھوٹی نالی۔

**گولا** وج۔ اند۔ کُرّے یا گیند کی شکل؛ کُرّوی شکل میں لپٹا ہوا دھاگا وغیرہ؛ توپ وغیرہ سے سَر کیا جانے والا لوہے کا ٹھوس کُرّوی بار؛ آتش بازی کی ایک قسم؛ پگڑی لپیٹنے یا گول ٹوپی ہموار کرنے کا قالب؛ کنویں کے اندرونی حصے کی چنائی؛ (کنایۃً) انسانی پیٹ میں گھومنے والی ہوا؛ ناریل کی پوری گری؛ سوجن، ورم؛ کبوتر کی ایک قسم جو پستہ قد اور گول مول ہوتا ہے؛ اناج کا کوٹھا، اناج کی منڈی؛ جلانے کے لیے استعمال کیا جانے والا گول شہتیر۔ نیز **گولہ**۔

محاورہ: **گولا اُتارنا** بہت زیادہ تعداد میں گولے پھینکنا۔

محاورہ: **گولا اُٹھانا** ایک پرانی رسم کے مطابق اپنی سچائی اور بے گناہی ثابت کرنے کے لیے آگ میں تپے ہوئے لوہے کو ہاتھ میں پکڑنا کہ اگر سچے ہوئے تو ہاتھ کو کوئی نقصان نہیں پہنچے گا، جھوٹا ہونے کی صورت میں ہاتھ جل جائے گا۔

**گولا انداز** توپچی؛ لوٹن کبوتر۔ نیز **گولنداز، گولہ انداز**۔

کہاوت: **گولا بارود کہیں جائے، طلب سے کام** کسی کا کام بگڑے یا بنے انھیں اپنے کام سے کام ہے۔ خود غرض کو کسی کے نفع یا نقصان کی پروا نہیں ہوتی وہ اپنا فائدہ مدنظر رکھتا ہے۔

**گولا باری** گولا پھینکنے کا عمل۔ نیز **گولہ باری**۔

**گولا باڑی** اناج کی کوٹھی۔

**گولا دَن** فربہ، موٹا تازہ، توپ کے گولے کی مانند۔

محاورہ: **گولا دھار برسنا** بہت زیادہ بارش ہونا؛ موسلا دھار بارش ہونا، اس قدر مینہ برسنا کہ پرنالے بہنے لگیں۔

**گولا لاٹھی** لیٹے ہوئے آدمی کے ہاتھ پاؤں ملا کر باندھنے کے بعد لاٹھی کے سہارے لاد کر لے چلنا؛ ڈنڈا ڈولی؛ بچوں کے ہاتھ پاؤں ملا کر تفریحاً پکڑ کر ایک جھٹکے سے چھوڑ دینا، اِس کے ساتھ یہ الفاظ کہے جاتے ہیں "**گولا لاٹھی دھا**"۔

محاورہ: **گولا لاٹھی کرنا** سزا کے طور پر ہاتھ پاؤں باندھ کر گھٹنوں میں لاٹھی دے کر اُوپر اُٹھانا۔

**گولائی** مدور یا قوسی شکل، دور، چکر، گول ہونے کی حالت۔

**گولر** وج، زبرل۔ اند۔ انجیر سے ملتا ہوا ایک ہلکا میٹھا پھل جس کے اندر سے بھنگے نکلتے ہیں اُس کے کباب بھی بنائے جاتے ہیں۔ اس کے درخت کی شاخوں سے دودھیا مادہ بھی ٹپکتا ہے؛ گولر کا درخت۔

**گولر کا بھنگا** (پیش بھ) ایسا شخص جو گھر سے کبھی باہر نہ نکلے۔

محاورہ: **گولر کا پیٹ پھوٹنا / پھٹنا** بھید کھل جانا، راز فاش ہو جانا، قلعی کھلنا۔

**گولر کا پھول** نایاب، ناپید شے سے مراد ہے چونکہ گولر کا پھول کسی نے نہیں دیکھا۔

محاورہ: **گولر کا پھول کھلنا** عجیب بات ہونا، انہونی بات ہونا۔

کہاوت: **گولر کا پھول، پیپل کا دودھ، گھوڑے کی جگالی کبھی نہ پاوے، اگر پاوے تو رین دیوالی** یہ ناممکن باتیں ہیں۔

**گولر کا کباب** گوشت کو جوش دے کر، سرخ مرچ اور پودینہ بھر کر پکائے گئے کباب۔

**گولر کا کیڑا** گولر کے سوراخ میں انڈے دینے والا کیڑا، جس کے بچے پیدائش کے بعد گولر کی لکڑی کھاتے ہیں؛ (کنایۃً) قدامت پسند، تنگ نظر شخص، ایسا آدمی جو گھر سے باہر نہ نکلتا ہو۔

محاورہ: **گولر گپکنا چاچیا** باتیں کرنا؛ مری ہوئی آواز میں بولنا۔

**گول گپا** وج، زبرگ، شدپ۔ اند۔ تل کر گول شکل میں پھلائی ہوئی کراری ٹکیہ جس میں سونٹھ کا پانی اور چنے وغیرہ بھر کر کھاتے ہیں۔ سونٹھ بتاشا؛ (صف) پھولا ہوا، گول، موٹا، فربہ۔

**گولک (۱)** وج، زبرل۔ اسٹ۔ روزمرہ کی بکری کی رقم رکھنے کا ظرف جس میں ایک سوراخ ہوتا ہے، گلّا۔

**گولک (۲)** وج، زبرل۔ اند۔ کسی بیوہ کا حرامی بچہ؛ آنکھ کا گڑھا؛ کھیلنے کی گیند۔

**گولہ** وج، زبرل۔ اند۔ رک: **گولا** اور اُس کے تحتی الفاظ۔

**گولہ باری** گولا پھینکنے کا عمل۔ نیز **گولا باری**۔

**گولی** وج۔ اسٹ۔ چھوٹا گولہ؛ بندوق سے سر کیا جانے والا بڑا چھرا یا کارتوس؛ دوا کی ٹکیہ؛ بچوں کی کچی پالا کھیلنے کی مٹی، پتھر یا شیشے کی گولی، کنچا۔

محاورہ: **گولی اُڑانا** افیون کی گولی کھا جانا۔

کہاوت: **گولی اندر، دم باہر** نیم حکیم یا اناڑی کی دوا انسان کو مار سکتی ہے۔

محاورہ: **گولی بچانا** کسی مشکل کام سے الگ ہو جانا۔

کہاوت: **گولی نکل گئی، آنکھ بدل گئی** مطلب پورا ہو جانے کے بعد خود غرض آنکھیں پھیر لیتا ہے۔

کہاوت: **گولی بارود کہیں جائے، طلب لینے سے کام** کسی کا کام بگڑے یا بنے انھیں اپنے کام سے کام ہے۔ خود غرض کو کسی کے نفع یا نقصان کی پروا نہیں ہوتی وہ اپنا فائدہ مد نظر رکھتا ہے۔

محاورہ: **گولی بیٹھ جانا** گولی کا ٹھیک ٹھیک اپنے نشانے پر لگنا۔

کہاوت: **گولی بیس قدم اور بندہ چالیس قدم** کمال ہوشیاری یا چالاکی ظاہر کرنے کے موقع کہتے ہیں کہ جب بندہ معمولی سے اشارے سے مطلب تاڑ جاتا ہے۔

محاورہ: **گولی پر گولی لگانا** لگاتار گولیاں چلانا۔

محاورہ: **گولی پلانا** بندوق یا پستول میں گولی بھرنا؛ کسی کو گولی کا نشانہ بنانا، گولی مارنا۔

محاورہ: **گولی چلانا** بندوق یا پستول داغنا، کسی کو گولی کا نشانہ بنانا۔

محاورہ: **گولی چلنا** رک: **گولی چلانا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گولی چوکنا** گولی کا ہدف پر نہ لگنا، نشانہ خطا جانا۔

محاورہ: **گولی خطا جانا** رک: **گولی چوکنا**۔

محاورہ: **گولی دینا** کسی کو دوا کی ٹکیہ دینا؛ پٹی پڑھانا، پٹانا؛ فریب دینا، دھوکہ دینا۔

محاورہ: **گولی سر کرنا** بندوق، رائفل یا پستول سے گولی چلانا۔

محاورہ: **گولی سے اُڑانا** پستول یا بندوق وغیرہ سے گولی مار کر ہلاک کر دینا۔

**گولی کا ٹپا** (زبرٹ، زبر شد پ) وہ فاصلہ جہاں تک گولی کی مار ہو، جہاں جا کر گولی گر جائے۔

محاورہ: **گولی کان پر سے نکل جانا** کسی مصیبت یا آفت سے بال بال بچ جانا۔

**گولی کمھار** چاک پر اعلیٰ قسم کے برتن بنانے والا کمھار، مٹی کے برتنوں پر اعلیٰ معیار کے نقش و نگار بنانے والا کمھار۔

**گولی کی چوٹ** کھلے عام، ڈنکے کی چوٹ۔

**گولی کے کباب** قیمے کے بنائے گئے گول گول کباب۔

محاورہ: **گولی کھانا** گولی کی ضرب سے زخمی ہونا؛ دوا کی ٹکیا کھانا۔

محاورہ: **گولی لڑھکانا** گپیں ہانکنا، فضول باتیں کرنا، بیکار گفتگو کرنا۔

محاورہ: **گولی لگنا** گولی جسم میں پیوست ہونا، گولی سے زخمی ہونا۔

محاورہ: **گولی مارنا** گولی سے زخمی کرنا، گولی چلانا، بندوق چھوڑنا۔

کلمۂ نفرین: **گولی مارو** دور کرو، دفع کرو؛ ایسے کام کو نہ لو۔

**گولیاں** وج۔ امث۔ **گولی** (رک) کی جمع۔

محاورہ: **گولیاں برسانا** پستول یا مشین گن سے دوسرے پر لگاتار گولیاں چلانا۔

فقرہ: **گولیاں کھیلتے ہیں** ابھی تک بچے ہیں، نادان ہیں۔ نیز **گولیاں کھیلنے کے دن ہیں**۔

محاورہ: **گولیاں کھیلنا** کنچے کھیلنا؛ بچپن کا زمانہ ہونا۔

**گولیوں** وج۔ امث۔ **گولی** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **گولیوں کا مینہ برسنا** بہت زیادہ گولیاں چلنا، لگاتار گولیاں چلنا، بکثرت گولیاں چلنا۔

**گوم** وج۔ اند، ہ۔ کنکھجورا؛ گھوڑے کی ناف کے قریب کی ایک بھنوری جسے مسلمان نیک اور مرہٹے وغیرہ برا شگون تصور کرتے ہیں۔

**گوماچھی** وج۔ امث۔ گھوڑے کو کاٹنے والی ایک بڑی مکھی۔

**گومڑا** وج، جزم م۔ اند، ہ۔ چوٹ لگنے سے جسم میں پیدا ہونے والی سوجن؛ تودہ، ٹیلا، اُبھار، گانٹھ، گرہ۔ نیز **گومڑ**۔ تص: **گومڑی**۔

**گومکھ** وج، پیش م۔ اند، ہ۔ بگل کی طرح کا ایک ساز؛ کشتی کا ایک داؤ؛ نقب کی ایک قسم جو چور لگاتے ہیں۔

**گومکھی** وج، پیش م۔ اند، ہ۔ گائے کا چہرہ، گائے کی شکل سے مشابہ کوئی شے؛ وہ تھیلی جس میں ہندو مالا ڈال کر جپتے ہیں۔

**گومگو** وج، زبر م، وج۔ اند۔ کشمکش، تذبذب، تردد، کشمکش؛ ناقابلِ بیان، پیچیدہ؛ پوشیدہ، مخفی، خفیہ۔

محاورہ: **گومگو رکھنا** پوشیدہ رکھنا، خفیہ رکھنا، چھپانا؛ صاف بیان نہ کرنا، تذبذب میں رکھنا۔

محاورہ: **گومگو میں پڑنا** شک و شبہ میں پڑنا، وسوسے میں مبتلا ہونا۔

محاورہ: **گومگو میں ہونا** وسوسے میں پڑنا؛ مشکل میں ہونا۔

**گومید** وج، ے۔ اند۔ نورتنوں میں شمار ہونے والا ایک قیمتی سرخ پتھر۔

**گون** زبر گ، زبر و۔ اند۔ جانے کا عمل، کوچ۔ تراکیب میں مستعمل، مثلاً: آوا گوان ہندو عقیدہ کے مطابق روح کا بار بار ایک قالب سے دوسرے قالب میں جانے کا عمل۔

**گون (۱)** ولین۔ اند۔ ایک قسم کا ڈھیلا ڈھالا لباس جو زیادہ تر انگریز خواتین استعمال کرتی ہیں، جبہ، پشواز۔ انگریزی: Gown۔

**گون (۲)** و لین۔ امذ۔ جائے پناہ، خلوت خانہ، گوشہ؛ غیر ضروری، ضمنی؛ ادنیٰ، گھٹیا؛ مجازی؛ کوچہ، سایہ دار جگہ۔

**گون خرچہ** غیر ضروری مصارف، متفرق اخراجات۔

**گون (۳)** و لین۔ امذ، ہ۔ غرض، مطلب، مقصد؛ واسطہ، لگاؤ؛ ضرورت؛ قابل، لائق، سزاوار؛ مناسب۔ نیز **گوں**۔

محاورہ: **گون پڑنا** کام پڑنا، مطلب پڑنا۔

**گون کا** مطلب پرست، لالچی، خودغرض، مطلب کا۔

محاورہ: **گون گانٹھنا** چاپلوسی کر کے مقصد پورا کرنا، مطلب براری کرنا۔

**گون گانٹھیا** مطلب نکالنے والا، خوشامدی۔

**گون گیر (ی)** موقع پرست، غرض مند، خوشامدی، موقع سے فائدہ اُٹھانے والا۔ نیز **گون گیرا**۔

**گون گھات** داؤ؛ موقع؛ مطلب۔

محاورہ: **گون نکالنا** مطلب پورا کرنا، مقصد حاصل کرنا، غرض نکالنا، کام نکالنا۔

کہاوت: **گون نکل گئی، آنکھ بدل گئی** مطلب پورا ہونے کے بعد بے پروا ہو گیا، خودغرض کی نسبت کہا جاتا ہے۔

**گون** وج۔ امث، ہ۔ موٹے کپڑے یا ٹاٹ سے بنا ہوا موٹا سا تھیلا جو بار برداری کے لیے استعمال ہونے والے جانوروں پر لٹکایا جاتا ہے۔

**گونا** و لین۔ امذ۔ دُلھن کی رخصتی، وداع، مکلاوا۔

محاورہ: **گونا کرنے جانا** بیاہ کے بعد دولھا (بعد از بلوغت) کا دُلھن کو گھر لانے کے لیے سسرال جانا۔

**گونا** ومع۔ امذ۔ حل کیا ہوا، پھیرنے یا چڑھانے کا رنگ؛ آبِ زر؛ سنہری رنگ، سنہری سفوف، اَفشاں۔

**گلگونہ** سرخ غازہ، سرخی۔

**گوں** ومع، ن غنہ۔ لاحقۂ صفت، ف۔ بمعنی رنگ، طرز، قسم یا وضع رکھنے والا، مثلاً: نیلگوں، گندم گوں؛ واژگوں۔

**گونا گوں** (ومع، ومع) رنگ برنگ کا، طرح طرح کا، قسم قسم کا۔

**گونتھنا** ومع، ن غنہ، جزم تھ۔ فعل متعدی، ہ۔ ریشم کے تاروں کو آپس میں لپیٹنا، نتھی کرنا، شامل کرنا، گوندھنا۔

**گونٹا** و لین، ن مغ۔ امذ۔ گاؤں کے اخراجات۔

**گونٹیا** و لین، ن مغ، جزم ٹ۔ امث۔ گاؤں کا سردار، مکھیا۔

**گونج** ومع، ن غنہ۔ امث۔ آواز کا ٹکرا کر واپس آنا؛ آواز کی لہروں کا کسی محدود جگہ میں دیر تک مرتعش رہنا؛ زوردار آواز؛ غلغلہ، شہرت، دھوم؛ کبوتر کا بعض اوقات غیر معمولی گمبھیر آواز سے مسلسل بولتے رہنا، شیر کی آواز؛ (کنایۃً) پختگی، استحکام؛ کان کی بالی؛ ناک کا زیور، نتھ۔

محاورہ: **گونج اُٹھنا** بہت شور وغل ہونا، آواز کا پھیل جانا، آواز سے پُر ہو جانا؛ مقبول ہونا، شہرت ہونا۔

**گونج دار** پُرشور، آواز سے بھرا ہوا، گونجیلا۔

**گونجا** ومع، ن مغ۔ امذ۔ سر سے (کاٹنے یا کسی بیماری کی وجہ سے) الگ ہو چکے بالوں کا گچھا۔

محاورہ: **گونجا مونجا کرنا** گچھا بنانا، آپس میں اُلجھانا۔

**گونجنا** ومع، ن غنہ، جزم ج۔ فعل لازم۔ آواز کا گردش کرنا، آواز کا ٹکرا کر واپس آنا؛ شیر کا دھاڑنا؛ کبوتر کا مستی میں بولنا۔

**گونچ** ومع، ن غنہ۔ امث، ہ۔ چوڑے منہ اور چپٹے سر والی مچھلی جس کا گوشت زرد رنگ کا ہوتا ہے۔

**گونچنا** وج، ن غنہ، جزم چ۔ فعل متعدی۔ کسی چیز کو ہوا ہی میں زمین پر گرنے سے پہلے پکڑ لینا، کیچ کرنا۔

**گوند** وج، ن غنہ۔ امذ۔ بعض دوسرے درختوں سے رسنے والا چپچپا مادہ۔ نباتی گوند یا دوسرے اجزا سے کیمیائی طور پر تیار کیا جانے والا چپکانے جوڑنے کا گاڑھا لعابی مادہ؛ بھون کر خستہ کی ہوئی گوند کی ڈلی جسے باداموں، ناریل، چھوہارے، سونٹھ، سوجی، روے اور شکر وغیرہ کے ساتھ ملا کر زچہ کی تقویت کے لیے کھاتے ہیں؛ روئی کا ڈھیر؛ پانی میں پیدا ہونے والی ایک نرم اور پتلی گھاس۔

**گوند پنجیری** گوند اور آٹے کو ملا کر بنائی گئی پنجیری جسے زچہ کو طاقت کے لیے کھلایا جاتا ہے۔

کہاوت: **گوند پنجیری اور ہی کھائیں، زچہ رانی پڑی کراہیں** تکلیف کوئی سہے اور فائدہ کوئی اُٹھائے۔

**گوند دانی** کاغذ چپکانے کے لیے گوند رکھنے کا ظرف۔

**گوند کش** (زبرک) گوند دانی سے گوند نکال کر کاغذ پر پھیرنے یا پھیلانے کی ڈنڈی۔

محاورہ: **گوند ہو جانا** چپچپا ہو جانا، لیس دار ہو جانا، چکنا ہو جانا۔

**گوندا** وج، ن مغ۔ امذ۔ بھنے ہوئے بیسن کا گندھا ہوا آٹا جو پالتو پرندوں کو کھلایا جاتا ہے۔ نیز **گوندھا**۔

محاورہ: **گوندا دِکھانا** پرندوں کو لڑانے کے لیے ایک پرندے کو گوندا دکھا کر دوسرے کو دے دینا، چڑانا، چھیڑنا، اُکسانا۔

کہاوت: **گوندا دے کر بلبل پکڑتے ہیں** لالچ کی وجہ سے آدمی پھنستا ہے۔

محاورہ: **گوندا کر دینا** پکا کر لڈو کی طرح بنا دینا، گتھی کر دینا۔

**گوندلا** وج، ن مغ، جزم د۔صف۔اند، ہ۔ مدوّر، حلقے دار، گول؛ دائرہ، گولا۔

**گوندلی** وج، ن غنہ، جزم د۔اند۔ طبلہ بجانے والا۔

**گوندنی** وج، ن غنہ، جزم د۔امث، ہ۔ ایک اُونچا درخت اور اُس کا چھوٹا سا گول سرخی مائل زرد، فالسے کے برابر بکثرت لگنے والا پھل، جس میں لیس دار شیریں رس ہوتا ہے۔ نیز **گوندی**۔

محاورہ: **گوندنی سا پھلنا** بہت زیادہ آبلے نکلنا، آبلوں سے بھر جانا۔

محاورہ: **گوندنی سا لدنا** بہت زیادہ پھل لگنا؛ بدن پر بہت زیادہ آبلے پڑ جانا؛ چیچک کے دانوں سے جسم کا بھر جانا۔

مقولہ: **گوندنی کی طرح جھکو، نیم کی طرح کڑوی و سرکش نہ بنو** انسان کو کڑوی کسیلی باتوں کے بجائے عاجزی سے پیش آنا چاہیے۔

**گوندھ** وم، ن غنہ۔امث۔ گوندھنے کا عمل۔

**گوندھا** وم، ن مغ۔اند۔ بھنے ہوئے چنوں کا گوندھا ہوا آٹا جسے پرندوں کو کھلایا جاتا ہے۔ نیز **گوندا**۔

**گوندھان** گندھی ہوئی شے؛ بننا، سینڈھی کرنا۔

**گوندھاوٹ** (پیش گ، وغم، ن مغ، زبر و) بالوں کو گوندھنے کا انداز، بالوں کی چوٹی کرنے کا ڈھنگ۔

**گوندھنا** وم، ن غنہ، جزم دھ۔فعل متعدی۔ کسی خشک چیز مثلاً آٹے وغیرہ کو پانی ملا کر متھنا اور مٹکیانا؛ اُلٹی اُنگلیوں سے دبا دبا کر چپٹا کرنا؛ سر کے لمبے بالوں کو سنوارنا اور بٹ کر یا بل دے کر باندھنا، چوٹی کرنا، لڑیوں میں پرونا؛ پھولوں کا ہار بنانا؛ شامل کرنا، ملانا، منسلک کرنا، نتھی کرنا، باہم جوڑنا۔

**گونڈ** (۱) ولین، ن غنہ۔اند، ہ۔ اُبھری ہوئی ناف والا شخص؛ اُونچی سونڈ والا؛ ہندوؤں کی ایک وحشی قوم کا نام۔

**گونڈ** (۲) ولین، ن غنہ۔اند، ہ۔ (موسیقی) برسات کے دنوں میں گایا جانے والا بھیروں ٹھاٹھ کا ایک راگ۔

**گونڈ سارنگ** کلیان ٹھاٹھ کی ایک راگنی کا نام۔

**گونڈ ملار** (زبرم) کھماج ٹھاٹھ کا ایک راگ۔

**گونڈا** ولین، ن غنہ۔اند، ہ۔ گاؤں؛ گاؤں کے قریبی کھیت جو کاشت کے اعتبار سے بہت عمدہ سمجھے جاتے ہیں؛ گاڑی کی سڑک؛ صحن، چوک، انگنائی؛ پہاڑوں یا آبادیوں میں جانوروں کے بسیرا کے لیے خصوصی طور پر بنائی جانے والی جگہ۔ بارات کے دُلھن کے گھر پہنچ جانے پر نچھاور کی جانے والی خیرات۔

فعل متعدی: **گونڈا سینچنا** شادی کے موقع پر خیرات کرنا۔

**گونڈرا** وج، ن غنہ، جزم ڈ۔اند۔ وہ اُونچا تالاب جس میں نچلے تالاب سے پانی چڑھایا جاتا ہے۔

**گونڑا** وم، ن مغ۔اند، ہ۔ جہاز یا کشتی کا درمیانی شہتیر۔

**گونگا** وم، ن غنہ۔صف۔اند۔ جو بول نہ سکے، قوتِ گویائی سے محروم شخص؛ خاموش، چپ چاپ؛ ابکم۔ (امث) **گونگی**۔

محاورہ: **گونگا بنانا** خاموش کرانا، چپ کرا دینا۔

محاورہ: **گونگا کرنا** خاموش کرنا، چپ کرانا۔

**گونگلو** وج، ن غنہ، جزم گ، وم۔اند۔ شلجم، شلغم؛ (صف) بیوقوف آدمی، گنوار، جاہل، بے ہنر۔

**گونگی** وم، ن غنہ۔صف۔امث۔ قوتِ گویائی سے محروم عورت، وہ عورت جو بول نہ سکے؛ خاموش، چپ رہنے والی۔

**گونگی پہیلی** ایسی پہیلی جو منہ سے کہنے کے بجائے اشاروں سے بیان کی جائے۔

کہاوت: **گونگی جورو بھلی، گونگا ناریل نہ بھلا** گونگی بیوی اچھی ہے مگر بے آواز حقہ اچھا نہیں۔

**گونگی ہڑپ** (بول چال) نہ بولنے کی شرط یا کھیل جس میں جو بول پڑے وہ چور بنتا ہے۔

**گونگے** وم، ن غنہ۔صف۔اند۔ **گونگا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

**گونگے بہرے** بولنے اور سننے کی صلاحیت سے محروم لوگ؛ خاموش، چپ رہنے والے اشخاص۔

محاورہ: **گونگے پیر کا روزہ رکھنا** زبان بند رکھنا، چپ سادھ لینا۔

کہاوت: **گونگے کا اشارہ گونگا ہی سمجھے** ہر جنس اپنی ہی جنس میں خوب میل کھاتی ہے، واقف کار ہی بات سمجھتا ہے۔

**گونگے کا خواب** ایسی بات جس سے کوئی آدمی واقف ہو لیکن بیان نہ کر سکتا ہو؛ مبہم بات جس کا سمجھنا ممکن نہ ہو، مشکل بات۔

محاورہ: **گونگے کا گُڑ کھانا** چپ سادھ لینا، کچھ نہ کہنا۔

کہاوت: **گونگے کا گڑ کھٹا نہ میٹھا** جو کوئی بات ظاہر نہ کر سکے وہ اچھی ہو یا بری، کیا معلوم کچھ بھی ہو سکتا ہے؛ ایسی بات جو کچھ حقیقت نہ رکھتی ہو۔

محاورہ: **گونگے کا گُڑ کھلانا** خاموش کر دینا، بولنے سے عاجز کر دینا۔

**گونگے کی مٹھائی** بیان سے باہر لذت، ایسی مٹھائی جس کا لطف یا ذائقہ اس قدر اچھا ہو کہ بیان نہ کیا جا سکے۔

کہاوت: **گونگے نے سپنا دیکھا، من ہی من میں پچھتائے** اُس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی کسی کا دل کوئی بات بیان کرنا چاہے، مگر آدمی بیان نہ

کر سکے اور دکھ ہو۔

**گونگیر** ولین، ن مغ، ی۔صف۔ خود غرض، مطلبی۔ نیز **گونگیرا**۔

**گون متھون** وج، جزم ن، زبرم، وج۔ اند، ہ۔ منہ پھلا کر چپ ہو جانے والا۔

**گونہ** ومع، زبرن۔ اند، ف۔ نوع، قسم، جنس، طرح؛ طور، انداز، ڈھنگ، وضع؛ کسی قدر، کچھ۔

**گونہ گونہ** طرح طرح کا، انواع واقسام کا۔

**گونہار** ولین، جزم ہ۔ اند، ہ۔ وہ افراد جو دولھا کے ساتھ دُلھن لینے کے لیے جاتے ہیں؛ وہ عورتیں جو دُلھن کے میکے سے سسرال ساتھ آئیں۔

**گونی** ولین۔ امث۔ پرانی طرز کا ایک کولھو نما بڑا سا برتن جس میں گنے کا رس نکال کر عارضی طور پر رکھا جاتا تھا۔

**گونی** وج۔ امث۔ ٹاٹ وغیرہ کا چھوٹا تھیلا، چھوٹا گون۔

**گونے** ولین۔ اند، جمع۔ **گونا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **گونے آئے برات، بہو کو لگی ہگاس** عین موقع پر تیاری نہ ہو تو کہتے ہیں یعنی شکار کے وقت کتیا ہگاسی۔

**گونے کی ڈولی** دُلھن کی رخصتی کی ڈولی۔

**گوونا** ومع، جزم و۔ فعل متعدی۔ چھپانا، پوشیدہ کرنا۔

**گوہ** ومع۔ اند، ہ۔ رک: **گو** (ومع) اور تحتی الفاظ ومرکبات۔

**گوہ** وج، جزم ہ۔ امث، ہ۔ گرگٹ سے ملتا ایک جانور جس کی کھال بہت سخت ہوتی ہے، سپاٹ جگہ پر اپنے پنجے جما لیتا ہے۔ سوسمار، پڑا گوں۔

**گوہار** پیش گ، وغم۔ اند، ہ۔ واویلا، ہانک پکار، فریاد، استغاثہ؛ لڑائی کا شور؛ گنواروں کا لاٹھیوں سے لڑنا؛ ٹھٹھا، مذاق، ہنسی۔

محاورہ: **گوہار آنا** لڑائی میں مدد کے واسطے آنا۔

محاورہ: **گوہار لڑنا** ایک شخص کا ایک ہی وقت میں بہت سے اشخاص سے مقابلہ کرنا، چوکھی لڑائی لڑنا۔

**گوہاری** وج، ن غنہ، جزم ج۔ صف، ہ۔ ساتھی، مددگار، معاون۔

**گوہان** ولین۔ اند، ہ۔ زرخیز زمین؛ گاؤں کے نزدیکی زمین۔

**گوہانجنی** وج، ن غنہ، جزم ج۔ امث۔ آنکھ کے پپوٹے پر نکل آنے والی پھنسی، انجن ہاری، کنجیا۔ نیز **گہانجنی** (پیش گ)، **گوہائی**۔

**گوہانہ** ولین، زبرن۔ اند، ہ۔ گاؤں، دیہات، وہ گاؤں جس میں زمین دار کو پوری سہولیات حاصل ہوں۔

**گوہانی** ولین۔ امث، ہ۔ زرخیز زمین، گاؤں کی قریبی زمین جس میں کھاد (خصوصاً گوبر وغیرہ کی) ڈالی گئی ہو۔

**گوہر** ولین، زبرہ۔ اند، ف۔ موتی، مروارید، قیمتی پتھر؛ اصل، اُفتاد، طبیعت؛ (کنایۃً) فرزند، بیٹا؛ انسان کی چھپی ہوئی صلاحیت، خوبیاں؛ کان میں ڈالنے کا زیور، آویزہ، بُندہ؛ (تعریب) جوہر۔ تخفیف: **گہر**۔

**گوہر افشاں** (کنایۃً) فیض پہنچانے والا، خوش بیاں؛ (لفظاً) موتی بکھیرنے والا۔ نیز **گوہر بار**۔

**گوہر افشانی** رک: **گوہر افشاں** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**گوہرِ آبدار** چمک دار موتی۔

**گوہر آگیں** وہ چیز جس میں موتی جڑے ہوئے ہوں۔

**گوہرِ بے آب** ایسا موتی جس میں چمک نہ ہو؛ بے وقعت چیز۔

**گوہرِ بے بہا** انمول موتی، قیمتی پتھر؛ باوقعت شے، نایاب شے۔

فعل مرکب، محاورہ: **گوہر بیندھنا** موتی میں سوراخ کرنا۔

**گوہر پرور** خوبصورت بیٹی کی ماں۔

**گوہر تاب** گرمیوں میں پہنا جانے والا ایک باریک زنانہ لباس جس سے بدن صاف جھلکتا ہے؛ موتی کی طرح چمکنے والی شے۔

**گوہر تر** اچھی گفتگو، باتیں؛ (کنایۃً) آنسو۔

فعل مرکب، محاورہ: **گوہر توڑنا** (لفظاً) موتی کے دو ٹکڑے کرنا؛ (کنایۃً) کوئی مشکل کام سرانجام دینا، ناممکن کام کر دکھانا۔

محاورہ: **گوہر ٹانکنا** سنوارنا، سجانا۔

**گوہر دار** موتیوں والا؛ چمک دار، آب دار۔

**گوہر دل** بہادر، جی دار، بے باک، نڈر۔

**گوہر ریز** (کنایۃً) فیض پہنچانے والا، خوش بیاں؛ (لفظاً) موتی بکھیرنے والا۔ نیز **گوہر افشاں**۔

**گوہر سنج** موتیوں کو پرکھنے والا، تولنے والا؛ (کنایۃً) خوش بیاں۔

**گوہر سفتہ** (پیش س، جزم ف، زبرت) ایسا موتی جس میں سوراخ کرنے کے بعد باندھا یا پرویا گیا ہو؛ (مجازاً) وہ بات جو بہت مشہور ہو۔

**گوہرِ شب تاب/ شب چراغ** ایک قسم کا لعل جو رات کو روشنی دیتا ہے۔

**گوہر شناس** موتی کی پہچان رکھنے والا، پرکھنے والا؛ جوہری؛ (کنایۃً) صلاحیتوں کو جانچنے والا۔

**گوہرِ غلطاں** سڈول موتی جو کسی موتی کے اعلیٰ اور قیمتی ہونے کی نشانی ہوتی ہے اور گول ہونے کی وجہ سے یہ ایک جگہ نہیں ٹھہرتا، چمک دار موتی۔

**گوہرِ فروز** (زبرف) چمک بڑھانے والا۔

**گوہر کش** سونے چاندی سے بنا ہاتھ میں پہننے کا زیور جس میں بہت زیادہ

تعداد میں قیمتی پتھر لگے ہوتے ہیں۔
محاورہ: گوہر گرجنا موتی میں بال پڑ جانا۔
گوہر نگار موتیوں اور جواہرت سے مزین۔
گوہرِ یتیم ایسا موتی جس طرح کا کوئی اور نہ ہو، بے نظیر، نایاب، بہت قیمتی موتی؛ (کنایۃً) اعلیٰ شخصیت، بہت عظیم انسان، نایاب شخصیت۔ نیز گوہرِ یکتا۔
بدگوہر بد اصل، کمینہ۔
گوہر و مع، زبرہ۔ اند۔ گائے بھینس کا فضلہ، گوبر، اُپلا۔
گوہری و لین، زبرہ۔ اند۔ ہیرے جواہرات بیچنے والا، موتی فروخت کرنے والا، جوہری۔
گوہڑا و مع، جزم ہ۔ صف۔ گہرا، گاڑھا؛ بہت زیادہ؛ یار دوست کے لیے مستعمل، مثلاً: گوہڑا یار جگری یار۔
گوہی و مع۔ صف۔ س۔ فضلے میں لتھڑا ہوا؛ بہت گندہ، حد سے زیادہ غلیظ۔
گوئٹھا و مع، زیرہ۔ اند۔ اُپلا جو سوکھ چکا ہو، کنڈا۔
کہاوت: گوئٹھا جلے، گوبر ہانسے دوسروں کی تکلیف پر خوش ہونے والا بیوقوف ہوتا ہے، کیونکہ اُس پر بھی برا وقت آسکتا ہے۔
گوئندہ و مج، زیرء، جزم ن، زبر د۔ اند، امث، ف۔ کہنے والا، کہنے والی، جو بیان کرے؛ بھیدی۔
گوئنڑا و مج، زیرء، ن مغ۔ اند، ہ۔ گاؤں کے قریب کی زمین۔
کہاوت: گوئنڑا کھیتی، سیکھا سانپ، مائی بھٹے کارن، بادی باپ گاؤں کے قریب کی زمین، آدم خور سانپ، لڑاکا ماں اور بدمزاج باپ بُرے ہوتے ہیں۔
گوئی و لین۔ امث۔ درہ؛ کھوہ، غار۔
گوئی (۱) و مج۔ امث۔ کہنے، بولنے کا عمل، مثلاً: حق گوئی، بدگوئی۔
گوئی (۲) و مج۔ امث۔ ایک ہی ہل میں جتے ہوئے دو بیل؛ روٹی کی وہ مقدار جو ایک بار میں اُنگلیوں سے الگ کی یا توڑی جائے۔
گوئے و مج، ے۔ امث۔ گیند، گولا، قرص، ٹکیہ۔
گوئے باز ایک وقت میں بہت سی گیندوں کو ہوا میں اچھال کر کرتب دکھانے والا شخص۔
گوئے خوبی برتری کی گیند؛ مراد: خوبی، اچھائی، فوقیت۔
محاورہ: گوئے سبقت لے جانا آگے بڑھ جانا، مات دے دینا، مقابلہ میں کسی کو پیچھے چھوڑ دینا۔
گوئے طفلاں بچوں کے کھیلنے کی گیند؛ دل بہلانے کی شے۔
محاورہ: گوئے لے جانا سبقت لے جانا، جیت جانا۔

گوئیاں و مع، زیرء، شدی، ن غنہ۔ سہیلی، ہجولی، بھیلی۔ نیز گیاں۔
گویا و مج۔ صف۔ حرفِ تشبیہ۔ ف۔ بولنے والا/ والی، متکلم؛ (حرفِ تشبیہ) جیسے، کہ، یعنی؛ مانند، مثل؛ مانا کہ، تسلیم کیا۔ نیز (قدیم) گوئیا (زیرء)۔
کہاوت: گویا ان تلوں میں تیل نہیں بے مروت اور طوطا چشم آدمی کے بارے میں کہا جاتا ہے، بالکل روکھا اور بے مروت۔
فعل مرکب: گویا ہونا بولنا، گفتگو کرنا، کہنا، لب کشائی کرنا۔
گویّا زبر گ، زبر و، شدی۔ اند، ہ۔ گانے والا، مغنی، کلاونت۔
گویائی و مج۔ امث، ف۔ بولنے کی قدرت، طاقتِ گفتار، نطق، بات چیت، گفتگو؛ خوش گفتاری، خوش کلامی۔
محاورہ: گویائی کرنا بات کرنا، گفتگو کرنا۔
کہاوت: گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل نہ کہتے بنے، نہ چپ رہے۔ ہر طرح مشکل ہے۔
گویندگی و مج، زبری، جزم ن، زبر د۔ امث، ف۔ بول چال، گفتگو؛ (مجازاً) مخبر، جاسوس، بھیدی۔

## گ۔ ہ

گہ لیٹا زبر گ۔ اند، س۔ مکان کی بلندی؛ ہتھیار کو پکڑنے کی جگہ، دستہ، قبضہ۔
محاورہ: گہ باندھنا ہتھیار پر گرفت مضبوط کرنے کی مشق کرنا۔ قبضۂ شمشیر میں لتا باندھنا۔
محاورہ: گہ بیٹھنا گرفت مضبوط ہونا، تلوار کے قبضے کا ہاتھ میں پوری طرح آ جانا، دستے کو مضبوطی سے پکڑ لینا۔
محاورہ: گہ جانا کسی سخت چیز کا گھس جانا۔
گہ لیٹا زبر گ۔ متعلق فعل، ف۔ گاہے، کبھی، کسی وقت۔
گہ گہے کبھی کبھی۔
گہ و بیگاہ وقت بے وقت، وقتاً فوقتاً۔
گہار لیٹا پیش گ۔ امث۔ شور و غل، چیخ پکار؛ ایک آدمی کا بیک وقت کئی آدمیوں سے مقابلہ، چوکھی لڑائی۔
محاورہ: گہار لڑنا ایک آدمی کا کئی آدمیوں سے زبان یا ہتھیار سے مقابلہ کرنا، چوکھی لڑنا۔
گَہر زبر گ، زبرہ۔ امث، ہ۔ کیلے کی پھلی۔
گُہر پیش گ، زبرہ۔ اند، ف۔ رک: گوہر اور تحتی الفاظ۔
گہر جوش موتی اُگلنے والا (دریا)۔
گہرا لیٹا زبر گ، جزم ہ۔ صف۔ کسی سطح کے بہت نیچے تک پہنچا ہوا، جس کی تھاہ

بہت نیچی ہو، عمیق، گمبھیر؛ گاڑھا، ہلکے کی ضد، مثال: گہرا رنگ، گہرا ابر۔ شدید، بہت زیادہ، مثال: گہرا تعلق، گہرا حجاب؛ پُرمغز، پُرمعنی، مثال: گہرا خیال، گہری بات۔ تہ تک پہنچنے والا، بھید کو پانے والا، نکتہ رس (فکر، سوچ) وغیرہ؛ مضبوط، پکّا۔

**گہرا اَخلاص** بے حد محبت، پکّی دوستی۔

**گہرا پن** گہرائی، عمق، گہرا ہونا۔

**گہرا رشتہ** قریبی رشتہ، مضبوط ربط۔

**گہرا زخم** مہلک زخم، کاری زخم۔

**گہرا سہاگ** میاں بیوی کے درمیان بے حد پیار و محبت، ربط ضبط۔

**گہرا گھونٹ** بڑا گھونٹ، لمبا گھونٹ۔

محاورہ: **گہرا ہاتھ رہنا** کسی کام میں اہم کردار رہنا، بہت زیادہ عمل دخل رہنا۔

محاورہ: **گہرا ہاتھ لگانا** مہلک زخم لگانا، زوردار ہاتھ مارنا۔

محاورہ: **گہرا ہاتھ مارنا** بہت بڑی چوری کرنا، بہت بڑا غبن کرنا، بہت نفع ہونا؛ کسی بڑے خاندان کی عورت کے ساتھ تعلق پیدا کرنا۔

**گہرا یارانہ** پکّی دوستی، بہت مضبوط تعلق۔

**گہراؤ** عمق، تھاہ، تہہ۔

**گہرائی** لیٹا زبرگ، جزم ہ۔ امث۔ عمق، گہرا ہونے کی کیفیت۔

**گہرائی مار گولہ** وہ گولہ جو آبدوز کو تباہ کرنے کے لیے جہاز سے سمندر میں پھینکا جاتا ہے۔

**گہری(۱)** لیٹا زبرگ، جزم ہ۔ امث۔ گہرا (رک) کی تانیث۔

**گہری بات** فکر انگیز بات، دُور کی بات، تہہ کی بات؛ باریک خیال، دقیق اور مشکل خیال۔

**گہری چھاپ** گہرا اثر۔

محاورہ: **گہری چھننا** گاڑھی دوستی ہونا، بہت زیادہ میل جول ہونا، نہایت بے تکلفی ہونا؛ خوب گاڑھی بھنگ چھننا۔

**گہری رات** تاریک رات، اندھیری رات۔

محاورہ: **گہری سانس بھرنا/ لینا** دیر تک سانس لیے جانا، لمبے لمبے سانس لینا، حسرت اور افسوس سے سانس لینا۔

محاورہ: **گہری گھٹنا** (پیش گھ) بھنگ کا کثرت سے رگڑا اور پیا جانا؛ بہت پیار و محبت ہونا، خاص یارانہ ہونا۔

**گہری نظر** باریک بینی؛ کسی خاص موضوع پر بہت زیادہ مطالعہ ہونے کی کیفیت، بہت مشاہدہ ہونا۔ نیز گہری نگاہ۔

محاورہ: **گہری نظر رکھنا** اچھی طرح باخبر ہونا، بہت زیادہ مطالعہ ہونا، مشاہدہ ہونا۔

محاورہ: **گہری نیند سونا** آرام سے سونا، اطمینان سے سونا، سکھ کی نیند سونا، غافل ہو کر سونا، بے خبر سونا۔

**گہری(۲)** لیٹا زبرگ، جزم ہ۔ امث۔ وقفہ، توقف؛ تاخیر، دیر۔

**گہرے** لیٹا زبرگ، جزم ہ۔ امذ۔ گہرا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **گہرے کرنا** بہت نفع اُٹھانا، بہت فائدہ حاصل کرنا۔

محاورہ: **گہرے ہونا** بہت زیادہ نفع حاصل ہونا؛ عیش ہونا، وارے نیارے ہونا۔

**گہک** لیٹا زبرگ، لیٹا زبرہ۔ امث۔ ترنگ، خوشی، ولولہ؛ لہر، تیزی؛ (موسیقی) گانے کے دوران تان لیتے وقت گلے کی خاص حرکت۔

متعلق فعل: **گہک کر** جوش، جذبے کے ساتھ (مثلاً: گانا، بولنا)۔

محاورہ: **گہک کر بولنا** سخت کلامی کرنا؛ نہایت تپاک اور گرم جوشی سے گفتگو کرنا۔

محاورہ: **گہک کر ملنا** بہت تپاک سے ملنا، گرم جوشی سے ملنا۔

محاورہ: **گہک کر چھوٹنا** گہنانے گئے چاند کا گہن سے نکلنا۔

**گہکنا** لیٹا زبرگ، لیٹا زبرہ، جزم ک۔ فعل لازم۔ چہکنا، تیز آواز سے بولنا، چمکنا؛ نہایت گرمجوشی سے بات کرنا۔

**گہگہانا** لیٹا زبرگ، لیٹا زبرہ۔ فعل لازم۔ لہرانا، گڑگڑانا۔

**گہگیر** لیٹا زبرگ، جزم ہ، ی۔ صف۔ سرکش، اڑیل (جانور)۔

**گہما گہمی** لیٹا زبرگ، جزم ہ۔ امث۔ رونق، چہل پہل، گرم بازاری، انسانوں کی کثرت۔ نیز گھما گھمی۔

**گہن** لیٹا زبرگ، لیٹا زبرہ۔ امذ، ہ۔ سورج یا چاند کا زمین کے سائے کی زد میں آنا، کسوف، خسوف۔ نیز گرہین/ گرہن۔ اصلاً: گرفت، پکڑ؛ ہندو دیومالا کے مطابق ایک راکشس (راہو) چاند یا سورج کو نگل لیتا ہے؛ داغ، عیب، کلنک، دھبہ؛ تاریکی، پستی۔

محاورہ **گہن اُترنا** کسوف یا خسوف کا ختم ہو جانا۔

محاورہ: **گہن پڑنا** سورج گرہن یا چاند گرہن ہونا۔

محاورہ: **گہن چھٹنا** گرہن کا اثر کم ہونا، گہن دُور ہونا۔

محاورہ: **گہن لگنا** چاند یا سورج کا ماند پڑ جانا۔

محاورہ: **گہن میں آنا** کسوف یا خسوف میں آنا؛ انسان یا جانور کے کسی عضو کا ٹیڑھا یا ناقص ہو جانا؛ بدنامی ہونا، رُسوائی ہونا۔

**گہنانا** گہن میں آنا۔

**گہنا(۱)** لیٹا زبرگ، جزم ہ۔ امذ۔ زیور؛ ابرن، حلیہ؛ وہ بھاری لکڑی جو ہل

چلانے کے بعد کھیت پر بیلوں کے ذریعے کھینچتے ہیں تا کہ مٹی کے بڑے بڑے ڈھیلے پھوٹ جائیں۔

کہاوت: **گہنے پہن ڈھک چلے، پوت جن کر نیو چلے** اللہ تعالیٰ دولت عطا کرے تو اُسے چھپا کر رکھتے ہیں اور اگر کثیر اولاد سے نوازے تو عاجزی سے کام لینا چاہیے۔

**گہنا** (۲) رک: گہن۔ نیز گہنانا۔

**گہنایا ہوا** بھدا؛ پیدائشی ٹیڑھا، ناقص الخلقت۔

**گہنے** لیٹا زبرگ، جزم ہ۔ امذ۔ گہنا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، گروی۔

محاورہ: **گہنے رکھنا** زیورات کو گروی رکھنا، رہن رکھنا۔

**گہوا** لیٹا زبرگ، جزم ہ۔ امذ، ہ۔ بال اُکھاڑنے کی چھوٹی چمٹی۔

**گہوارہ** لیٹا زبرگ، جزم ہ، زبرر۔ امذ، ف۔ پالنا، بچے کا جھولا، ہنڈولا، پنگوڑا؛ زنانہ میت کا گول ٹھاٹھر سے ڈھکا ہوا جنازہ۔

**گہواں رنگ** لیٹا زبرگ، وسع۔ امذ۔ گندمی رنگ۔

**گہیری** پیش گ، ے۔ امث۔ آنکھ کی پلک کے نیچے نکلنے والی پھنسی۔

**گہیل** پیش گ، جزم ہ، زبری۔ صف۔ پاخانے میں لتھڑا ہوا، گندہ، غلیظ، ناپاک، نجس؛ نکمی، فضول، بیکار چیز۔

## گ ۔ ء

**گئو** زبرگ، وسع۔ امث، س۔ گائے، بقر؛ (کنایۃً) مسکین، خاموش طبع عورت، سیدھی سادی خاتون۔ تص: گیا۔

**گئو آدمی** سیدھا سادا، بھولا بھالا انسان؛ گاؤدی، بدھو، بیوقوف۔

**گئو پتر** (پیش پ) گائے کا بچہ؛ (مجازاً) سادہ لوح، بیوقوف۔

**گئورس** (زبرر) دودھ دہی، چھاچھ، لسی۔

**گئوشالا** (آوارہ اور بوڑھی) گائیوں کے رہنے کی جگہ۔

**گئوکوس** وہ فاصلہ جہاں تک کسی گائے کی آواز آدھی رات کے وقت سنی جا سکے۔

**گئو ہتیا** گائے کو ذبح کرنے کا جرم۔

**گئی** زبرگ۔ صف۔ امث۔ گیا (رک) کی تانیث، گزری ہوئی، رفتہ، گزشتہ۔

کہاوت: **گئی بو بودار کی اور رہی کھال کی کھال** رُتبہ کھو کر جیسے تھے ویسے ہی رہ گئے، بن بنا کر پکڑے گئے۔

**گئی بیتی** فراموش شدہ، ناقابل اعتبار، نکمی۔

کہاوت: **گئی جوانی پھر نہ باہو، رے لاکھ ملیدہ کھاؤ** جوانی ایک دفعہ جا کر پھر نہیں آتی، خواہ کیسی ہی عمدہ غذا کھائی جائے۔

محاورہ: **گئی کرنا** کوتاہی کرنا، کمی کرنا، چوکنا۔

**گئی گزری** بُری، خراب، خستہ، بیکار، نکمی؛ حقیر، بے وقعت۔

**گئے** زبرگ۔ صف۔ امذ۔ گیا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **گئے بیچارے روزے رہے ایک کم تیس** جب پہلا روزہ رکھ لیا تو باقی کے بھی رکھے ہی سمجھو؛ مشکل کام کا صرف آغاز ہو جائے تو وہ آسان نظر آنے لگتا ہے۔

کہاوت: **گئے تھے روزے چھڑانے، نماز گلے پڑی** ایک مشکل سے بچنا چاہا تھا، دوسری گلے پڑ گئی، جب ایک کام سے جان چھڑاتے چھڑاتے دوسرا کام مل جائے تو کہا جاتا ہے۔ نیز **گئے تھے نماز بخشوانے اُلٹے روزے گلے پڑے**۔

کہاوت: **گئے جوبن بھٹار** جوانی گزرنے کے بعد خاوند یا وقت گزر جانے کے بعد کوئی چیز ملے تو کیا فائدہ۔

کہاوت: **گئے کا غم نہ آئے کی خوشی** کسی کے آنے جانے کی کوئی پروا نہیں؛ بے پروائی یا لاتعلقی کے اظہار کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گئے کٹک، رہے اٹک** وہاں بولتے ہیں جہاں کوئی کہیں جا کر رہ پڑے۔

**گئے گزرے** بیکار، فضول، نکمے، خراب، خستہ۔

**گئے وقت میں** اُس برے وقت میں، بداقبالی کے زمانے میں۔

محاورہ: **گئے ہوش ٹھکانے آنا** پھر سے حواس درست ہونا۔

## گ ۔ ی، ے

**گی** لاحقہ۔ ف۔ ہائے مختفی پر ختم ہونے والے اسم صفت کی ہائے مختفی ہٹا کر گی لگانے سے اسم کیفیت بناتے ہیں، مثلاً: سنجیدہ سے سنجیدگی وغیرہ۔

**گیا** زبرگ۔ گزشتہ، گزار ہوا، ماضی؛ جانا (رک) کا ماضی، چلا گیا۔

**گیا بیتا** گزرا ہوا، پچھلا، گزشتہ؛ نکما، ناقابل اعتبار۔

کہاوت: **گیا گاؤں جہاں ٹھا کر ہنسا، گیا رکھ جہاں بگلا بسا، گیا تال جہاں پکی کائی گیا کوپ جہاں بھئی اتھائی** جس گاؤں کے مالک نے عیش و عشرت میں زندگی گزارے وہ گاؤں اُجڑ جاتا ہے، جس درخت پر بگلے کا بسیرا ہو وہ خشک ہو جاتا ہے، جس تال یا حوض میں کائی لگ جائے اور جس کنوئیں کی تہہ بیٹھ جائے وہ ناکارہ ہو جاتے ہیں۔

صف: **گیا گزرا** بیتا ہوا، گزار ہوا؛ بہت پرانا، خستہ حال؛ ناکارہ، نکما، بیکار؛ خراب، برا؛ بزدل، کم حوصلہ؛ ناتواں، بے قدر۔

کہاوت: **گیا سو گیا، رہا سو رہا** جو نقصان ہو گیا وہ گیا، جو باقی ہے اُسے غنیمت سمجھو۔

کہاوت: **گیا وقت پھر ہاتھ نہیں آتا** جو موقع نکل جائے وہ دوبارہ نہیں ملتا۔

کہاوت: **گیا ہے سانپ نکل، اب لکیر پیٹا کر** موقع نکل گیا اب پچھتانے کے سوا کچھ نہیں ہے۔

**گیا** زبرگ،شدی۔امث،ہ۔ چھوٹی گائے۔

**گیابھ** زبرگ۔امذ،ہ۔ جانور کا حمل۔نیز گابھ۔

محاورہ: **گیابھ ڈالنا** حمل گرانا، (خوف یا کسی حادثے کی وجہ سے) وقت سے پہلے بچہ جننا؛ بے حد ڈرنا، بے حد رعب ماننا۔

**گیابھن** زبرگ، زبربھ،امث،ہ۔ رک: گابھن۔

محاورہ: **گابھن کرانا** حاملہ کرانا، نر چھڑوانا۔

محاورہ: **گابھن کرنا** حاملہ کرنا۔

**گیارہ** زیرگ، زبرر، ہ ملفوظ۔عدد۔ دس اور ایک، (ہندسوں میں) ۱۱۔نیز **گیارہ** (جزم گ)۔صف عددی: **گیارھواں/ ویں**۔

محاورہ: **گیارہ دو تیرہ ہونا** رفو چکر ہو جانا، فرار ہو جانا، بھاگ جانا۔نیز نو دو گیارہ ہو جانا۔

**گیارھویں شریف** شیخ عبدالقادر جیلانی ؒ کی نیاز جو ربیع الثانی کی گیارہ تاریخ (جو آپ کا یومِ وفات ہے) کو دی جاتی ہے۔

**گیان** جزم گ۔امذ،س۔ علم، دانش؛ عرفان؛ عقل، فہم، فراست، دانائی؛ معرفتِ الٰہی، کشف۔نیز گیان (زیرگ)۔

کہاوت: **گیان بڑھے سوچ سے، روگ بڑھے بھوگ سے** عقل سوچنے سے بڑھتی ہے اور بیماری جماع کرنے سے۔

**گیان چرچا** علمی یا مذہبی ذکر و اذکار؛ علمی یا مذہبی مباحثہ۔

**گیان چوسر** (ولین) کاغذ پر بنی ہوئی چوسر کی ایک قسم جس پر چھوٹے بڑے سانپ اور سیڑھیاں بھی بنی ہوتی ہیں اور پانچ یا سات کوڑیوں سے کھیلی جاتی ہے۔

محاورہ: **گیان دوڑانا** بہت سوچ بچار کرنا۔

**گیان دھیان** الٰہیات کے بارے میں غور و فکر، مراقبہ۔

کہاوت: **گیان گنی وہ مور کھ مارے، وہ جیتے جو پہلے مارے** عقل مند آدمی بے وقوف کو مار لیتا ہے، جو پہلے حملہ کرے وہ جیت جاتا ہے، جو پہلے کام کر لے یا کر گزرے وہی ہوشیار ہے۔

**گیانی** عالم، فاضل، خدا شناس، درویش، مراقبہ کرنے والا، سوجھ بوجھ والا، عقل مند۔نیز گیانی (زیرگ)۔

**گیانی مانی** قابلِ احترام عالم۔

**گیاہ** زیرگ۔امث،ف۔ گھاس، سبزہ، خس۔

**گیپا** ی۔امذ،ف۔ پلاؤ کی ایک قسم۔

صف: **گیپائی** (ف) پلاؤ بیچنے والا۔

**گیت** ی۔امذ۔ گانے کے لیے بنائے ہوئے بول، گانا، نغمہ، راگ۔

محاورہ: **گیت اُٹھانا** نغمہ سرائی کرنا، راگ الاپنا؛ تعریف کرنا۔

کہاوت: **گیت سوہے بھاٹ کو، اور کھیتی سوہے جاٹ کو** جو جس کا کام ہے وہ اُس سے خوب ہوتا ہے۔

**گیت مالا** ایک سے زیادہ گیتوں کا مجموعہ، نغموں کا انتخاب۔

**گیتا** ی۔امث،ہ۔ مہابھارت کا وہ حصہ جو شری کرشن کے مواعظ پر مشتمل ہے جو اُنھوں نے میدانِ جنگ میں ارجُن کو مخاطب کر کے بیان کیے۔نیز **بھگوت/ بھگود گیتا**۔راگ، گیت، بھجن؛ تذکرہ، مقولہ۔

**گیتی** ے۔امث،ف۔ دُنیا، سنسار، عالم، جگت۔

**گیتی افروز** دُنیا کو روشن کرنے والا؛ (کنایۃً) آفتاب، سورج۔

**گیتی آرا** دُنیا کو آراستہ کرنے والا، سجانے والا؛ بہت خوبصورت شخص؛ (کنایۃً) بادشاہ؛ بصرہ کا ایک پھول جس کی پتیاں بہت دیر تک تر و تازہ رہتی ہیں اور خوشبو بھی دیرپا ہوتی ہے۔

**گیتی آفریں** جہاں کو پیدا کرنے والا؛ اللہ تعالیٰ۔

**گیتی بان** دُنیا کا محافظ، دُنیا کا بادشاہ۔

**گیتی پناہ** سارا جہان جس کی پناہ میں ہو، مذہبی پیشوا۔

**گیتی ستاں** تمام دُنیا پر قبضہ کرنے والا، فاتح عالم۔

**گیتی نورد** (زبرن، زبرو، جزم ر) جہان بھر میں پھرنے والا، سیر کرنے والا، جہاں گرد۔

**گیٹ** ے۔امذ۔ دروازہ، پھاٹک، بڑا دروازہ۔انگریزی: Gate

**گید (۱)** ی۔امث۔ آنکھ کے کوئے میں جمع ہو جانے والی گندگی۔

**گید (۲)** ی۔صف،ف۔ بے غیرت، بے حمیت؛ (مجازاً) احمق، بے وقوف؛ بھڑوا، دیوث، ہیجڑا، لالچی؛ بے تمیز، بدتہذیب، گنوار، جاہل۔

**گیدڑ** ی، زبرد۔ ایک جنگلی چوپایہ جو لومڑی سے مشابہ ہوتا ہے۔غول کی صورت میں رات کو شکار کے لیے نکلتا ہے اور سب ایک ساتھ شور مچاتے ہیں؛ (مجازاً) کم ہمت، بزدل۔(امث) **گیدڑی** (جزم د)۔

کہاوت: **گیدڑ اوروں کو شگون بتائے، آپ اپنی گردن کتوں**

سے تڑوائے اپنی مصیبت کی خبر نہیں دوسروں کے شگون دیکھتے پھرتے ہیں۔ نیز گیدڑ اوروں کو شگون بتائے، آپ کتوں سے پھڑوائے۔

محاورہ: **گیدڑ بولنا** بدشگونی ہونا؛ تباہ و برباد ہونا۔

**گیدڑ بھبکی** (زبر بھ، جزم ب) جھوٹ موٹ کا ڈراوا، خالی خولی دھمکی، دکھاوے کی دھمکی۔

محاورہ: **گیدڑ بھبکی میں آنا** کسی بات سے خوف زدہ ہونا؛ دھمکی یا ڈراوے میں آنا۔

کہاوت: **گیدڑ جب جھیرے میں گرا تو کہا آج یہیں مقام ہے** شرمندہ ہوئے مگر بات وہی رکھی، ڈھیٹ آدمی شرمندہ ہونے کی بجائے عذر لنگ تراشتا ہے۔

**گیدڑ سینگی** گیدڑ کی ہڈیوں کا ڈھانچہ جس کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ جس کے پاس ہو اُس پر کوئی حربہ اثر نہیں کرتا؛ گیدڑ سنگی کے حامل شخص کے کسی کام میں کوئی رکاوٹ پیدا نہیں ہوتی۔ عام: گیدڑ سنگی۔ نیز سیار سنگی/سینگی۔

محاورہ: **گیدڑ کو ہڑکا س لگنا** گیدڑ کو بھونکنے کا شوق چرانا۔

کہاوت: **گیدڑ کی جمعداری انکی ہوئی ہے** زبردستی کی حکومت ہے۔

**گیدڑ کی مہمانی** بے فائدہ، عبث کام۔

کہاوت: **گیدڑ کی شامت آتی ہے تو شہر کی طرف بھاگتا ہے** جب دن بُرے آتے ہیں تو اُلٹی تدبیر ہی سوجھتی ہے۔

کہاوت: **گیدڑ کے کہنے سے بیر نہیں پکتے** اُمیدیں حسب مراد نہیں ہوا کرتیں۔ محض خواہش کرنے سے کام نہیں ہوتا۔ کام اپنے وقت پر اور محنت سے ہوتا ہے۔

**گیدڑی** ی، جزم د۔ امث۔ گیدڑ (رک) کی تانیث، بزدلی، کم ہمتی۔

محاورہ: **گیدڑی دوڑانا** خوف پیدا ہونا؛ پوشیدہ بات کا پھیل جانا۔

**گیدی** ی۔ صف، ف۔ احمق، اُول جلول آدمی؛ مخنث، نامرد؛ لوگوں کے اس گمان پر مبنی کہ چیل اُدل بدل کر نر مادہ بنتی رہتی ہے۔

**گیدی خر** بہت بڑا بیوقوف، نہایت احمق؛ بہت بے غیرت۔

**گیدھ** ی۔ امث۔ چیل، زغن۔

**گیر** ی۔ لاحقہ، ف۔ گرفتن مصدر سے امر کا صیغہ بمعنی پکڑنے والا، مثلاً: عالم گیر، دل گیر۔

**گیر و دار** پکڑ دھکڑ، گرفتاری؛ تسلط، قبضہ، حکومت؛ شان و شوکت، تزک و احتشام۔ نیز دارو گیر۔

**گیراج** ی۔ امذ۔ وہ جگہ جہاں موٹر کار یا دوسری گاڑیوں کی مرمت کی جاتی ہے، موٹر گاڑیوں کا گودام۔ انگریزی: Garage۔

**گیرائی** ی۔ امث، ف۔ گرفت، پکڑ، پہنچ، دسترس؛ خفیہ پولیس، محکمہ کار خاص۔

**گیرو** ے، ومع۔ امذ، ہ۔ سرخ مٹی جس سے جوگی اپنے کپڑے رنگتے ہیں، گل ارمنی، طینِ احمر۔

**گیروا** سرخ، لاکھی سے ملتا ہوا (رنگ)۔

**گیرودار** ی، ومج۔ امث۔ پکڑ دھکڑ، نیز رک: گیر کے تحتی الفاظ۔

**گیڑی** ے۔ امث، ہ۔ سوکھی انگھڑ لکڑی کا ٹکڑا جس سے ایک کھیل میں کام لیا جاتا ہے، جسے گیڑیاں کھیلنا کہتے ہیں۔ ایک انگھڑ لکڑی کو دوسری سے چوٹ دے کر اُچھالنا اور مقررہ حد سے باہر پھینکنا۔ نیز گیری۔

محاورہ: **گیڑیاں کھیلنا** رک: گیڑی کا کھیل کھیلنا؛ بے ہنر ہونا، نادان ہونا، آوارہ پھرنا۔

**گیس** ے لین۔ امث۔ بھاپ یا بخارات کی شکل میں پایا جانے والا مادہ جو کئی طرح کا ہوتا ہے۔ انگریزی: GAS۔

**گیسو** ے، ومع۔ امذ، ف۔ شانوں پر پڑے ہوئے بال۔

**گیسو بریدہ** (پیش ب) جس کے بال کٹے ہوں؛ (مجازاً) بے حیا، بے شرم (عورت)۔

محاورہ: **گیسو چھٹنا** (عورت کی) زلفوں کا بکھر کر کاندھے پر لہرانا۔

صف: **گیسو دار** بہت لمبے لمبے بالوں والا؛ (مجازاً) پیرزادہ، سادھو، بزرگ، فقیر۔ نیز گیسو دراز۔

**گیسوئے شمع** موم بتی کا دھواں۔

**گیگلا** ے، جزم گ۔ صف، ہ۔ سادہ لوح، بھولا، بیوقوف سا آدمی جو ڈھنگ سے بات بھی نہ کر سکے۔

**گیل** ے لین۔ امث، ہ۔ راستہ، پگڈنڈی، راہ، باٹ؛ (کسی کے) سنگ، ساتھ، ہمراہ؛ کیلے یا کھجوروں کا گچھا۔

محاورہ: **گیل جانا** ساتھ جانا، ہمراہ جانا۔

محاورہ: **گیل بھیجنا** کسی کے ساتھ بھیجنا، ہمراہ کرنا۔

محاورہ: **گیل لگے پھرنا** کسی کے ساتھ نتھی ہو جانا، پیچھا نہ چھوڑنا؛ درپے ہو جانا۔

محاورہ: **گیل لینا** ساتھ لینا، سنگ لینا، ہمراہ لینا۔

**گیل** ی۔ امث۔ گیلا پن، نمی۔ نیز گیل سیل۔

**گیلا** ی۔اند،صف۔ بھیگا ہوا، تر، نم؛ وہ لڑکا جو بہت جلد بدفعلی پر راضی ہو جائے، جسے بدفعلی کرانے کا شوق ہو۔

مف: **گیلا سیلا** جس میں سیل کی وجہ سے نمی آ گئی ہو۔ (امث) **گیلی سیلی**۔

**گیلری** ے لین، جزم ل۔امث۔ مکان وغیرہ میں بیٹھنے یا گزرنے کا اُونچا مقام، راہداری؛ تنگ راستہ جہاں تصاویر کی نمائش کی جاتی ہے؛ نگار خانہ، تصویر خانہ۔ انگریزی میں: Gallery۔

**گیلڑ** ے لین، زبرل۔اند،امث،ہ۔ بیوی کے سابق شوہر کا ساتھ آنے والا لڑکا یا لڑکی، ابن/بنت ربیب۔

**گیلی** ی۔امث،صف،ہ۔ بھیگی ہوئی، نم، تر۔

کہاوت: **گیلی لکڑی سیدھی ہو سکتی ہے** بچے کی تربیت ہو سکتی ہے؛ بچپن میں بچے کو جس طرح چاہیں ڈھالا جا سکتا ہے۔

**گیلے** ی۔اند،صف۔ گیلا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **گیلے سوکھے دونوں جلتے ہیں** سخت اندھیر ہے، نیک و بد میں تمیز نہیں۔ نیز **گیلی سوکھی سب جلتی ہے**۔

محاورہ: **گیلے میں سونا، سوکھے میں سلانا** خود تکلیف اُٹھا کر دوسرے کو راحت اور آرام پہنچانا۔

**گیم** ے۔اند۔ کھیل، کوئی پُر لطف سرگرمی، بازی۔ انگریزی میں: Game۔

محاورہ: **گیم کر جانا** دھوکہ دے جانا، فریب دے جانا۔

**گیں** ی۔صف،ف۔ بھرا ہوا، مملو، آگیں کی تخفیف، عموماً مرکبات میں مستعمل مثال: **اندوہ گیں** غمناک؛ **سرمہ گیں** سرمہ بھری (آنکھ)۔

**گینا** ے لین۔اند،ہ۔ چھوٹے قد کا بیل، پالا جانے والا بچھڑا؛ جھاڑی۔

**گینت** ے لین، جزم ن۔اند،ہ۔ زمین کھودنے کا ایک کدال کی مانند نوکدار آہنی اوزار۔ نیز **گینتی**۔

**گینج** ی،ن مغ۔اند،ہ۔ محرم الحرم میں پکایا جانے والا ایک خصوصی کھانا۔

**گینجائی** زبرگ، ی غم، ن مغ۔امث۔ برسات میں پیدا ہونے والا ایک کیڑا جس کی پشت پر دھاریاں ہوتی ہیں۔

**گینجن** ے،ن مغ، زبرج۔اند۔ گڈمڈ، غلط سلط۔

**گینجنا** ی،ن غنہ، جزم ج۔فعل متعدی،ہ۔ خراب کر دینا، ہاتھوں سے مسل دینا۔

**گیند** زبرگ، زبری، جزم ن۔اند،ہ۔ بہت بڑا ہاتھی، گج۔

**گیند** ے،ن غنہ۔امث/اند۔ گولا یا گولی جس سے میدانی کھیل کھیلتے ہیں، گولے، بال۔

**گیند بلا** (زبرب، شدل) کرکٹ کا کھیل۔ انگریزی میں: Cicket۔

**گیند تڑی** ایک کھیل کا نام جس میں ایک بچہ دوسرے بچے کو گیند مارتا ہے جسے وہ گیند لگ جائے وہ چور بن جاتا ہے۔ نیز **گیند چڈی**۔

**گیند دھڑ کا** رک: گیند تڑی۔

محاورہ: **گیند دھڑ کا کر دینا** گیند کو ہاتھ میں اُٹھا کر دے مارنا۔

**گیندا** ے،ن مغ۔اند،ہ۔ ایک زرد پھول جس میں چھوٹی چھوٹی بہت سی پتیاں ہوتی ہیں۔

**گیندئی** عام گیندے کے رنگ کا، سہانا زرد رنگ، ہلکا کیسری۔

**گیندوا** ے،ن غنہ۔اند،ہ۔ تکیہ، سرہانہ؛ پیٹ میں پڑ جانے والا کیڑا، چمونہ۔

**گینڈا** ے،ن مغ، (بروزن بھینگا)۔اند،ہ۔ سؤر کا ہم اصل ایک سبزی خور بھینس کے برابر افریقی چوپایہ جس کے ماتھے پر ایک سینگ نما نوک، کھال گنجی اور بہت سخت ہوتی ہے۔ کرگدن۔

کہاوت: **گینڈے کی ڈھال اور بجلی کی تلوار** دونوں بہت اچھی ہوتی ہیں۔

**گینگ** ے لین،ن غنہ۔اند۔ گروہ، جماعت، جتھا (عموماً جرائم پیشہ لوگوں کے لیے مستعمل)۔ انگریزی: Gang۔

**گینگٹا** ے،ن غنہ، جزم گ۔اند،ہ۔ کیکڑا، سرطان۔

**گینی** ے لین۔امث،صف،ہ۔ چھوٹے قد کی گائے۔

**گیہان** ے لین۔اند۔ جہان، زمانہ، عالم۔ نیز **کیہان**۔

**گیہاں خدیو** دُنیا کا مالک، جہاں کا بادشاہ۔

**گیہواں** ے، پیش ہ۔صف،ف۔ گندمی رنگ یا جلد کا کھلتا ہوا رنگ۔

**گیہوں** ے، ومغ۔اند،ہ۔ گندم، کنک۔

کہاوت: **گیہوں بھی ڈھیلے، جانگر بھی ڈھیلے** کام بھی مشکل تھا اور کوشش بھی پوری طرح نہیں کی جا سکی تو پھر مقصد کیسے حاصل ہوتا۔

کہاوت: **گیہوں دے کر گاجریں کھائیں** عمدہ چیز دے کر ادنیٰ شے لینا بے وقوفی ہے۔

کہاوت: **گیہوں کی بال/ بالی نہیں دیکھی** ابھی ناتجربہ کار ہے۔ گھر کی چار دیواری سے بھی نہیں نکلے۔

کہاوت: **گیہوں کی روٹی کو فولادی پیٹ چاہیے** نعمت کھا کر پچانے کو بڑا حوصلہ چاہیے۔

کہاوت: **گیہوں کے ساتھ گھن بھی پستے ہیں** زبردست کے ساتھ کمزور بھی مارا جاتا ہے۔ برے کے ساتھ اچھا بھی نقصان اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **گیہوں کے کھیت میں کرنجوا اُگا** بھلائی کی جگہ برائی پے پڑی؛ اچھے کے ہاں بُری اولاد ہوئی۔



**گھ** گھے، گھا۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے بیالیسواں (۴۲ واں) اور صوتی اعتبار سے اِکتالیسواں (۴۱ واں) حرف اور دیوناگری کا چوتھا مصمتہ۔ حنکی مصمتہ ہے جو کہ "گ" کی ہائیہ شکل ہے، اُردو کے صرف اُن الفاظ میں موجود جو ہندی اور سنسکرت سے آئے ہیں۔ جُمل میں "ک" اور "ھ" کا مجموعہ اور ۲۵ عدد کا حامل شمار ہوتا ہے۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا کوئی الگ سے نام یا کوڈ نہیں ہے اِس لیے یہ "Arabic Letter GAF" اور "Arabic Letter Heh Doachashmee" کے کوڈز کو ملا کر "U+06AF"+"U+06BE" لکھا جاتا ہے۔

## گھ۔ا

**گھاب** اند، ہ۔ (کاشت کاری) ایسی زمین جو نشیبی ہو اور اُس میں پانی جمع ہو جائے، دلدلی زمین۔

**گھابرا** صف، ہ۔ پریشان، گھبرایا ہوا۔ نیز گھابر۔

**گھابری** گھبرائی ہوئی، پریشان۔

**گھات (۱)** امث، ہ۔ دشمن یا شکار پر چھپ کر حملہ کرنے کی جگہ، کمین گاہ؛ حملہ کرنے کی خفیہ تدبیر؛ تاک، داؤ، چال؛ ضرب، چوٹ، مار؛ (مجازاً) جادو، ٹونہ؛ طور طریقہ، ڈھنگ، انداز۔

محاورہ: **گھات آنا** طور طریقہ معلوم ہونا، ڈھنگ آنا۔

محاورہ: **گھات پانا** موقع ملنا، قابو حاصل کرنا؛ مقصد حاصل کرنا۔

محاورہ: **گھات پہ آنا** قابو میں آنا، چال میں آنا؛ داؤ پر چڑھنا۔ نیز گھات پر چڑھنا۔

محاورہ: **گھات تاکنا** موقع ڈھونڈنا۔

محاورہ: **گھات چلانا** وار کرنا، داؤ چلانا؛ جادو کرنا۔

محاورہ: **گھات چل جانا** چال کامیاب ہو جانا، بازی کارگر ہونا۔

محاورہ: **گھات سوجھنا** چال کا ذہن میں آنا، تدبیر سوجھنا۔

محاورہ: **گھات کرنا** رک: **گھات سوجھنا**۔

محاورہ: **گھات لگانا** تاک میں چھپ کر بیٹھنا، مناسب موقع کا انتظار کرنا۔

محاورہ: **گھات لگنا** رک: **گھات لگانا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گھات مارنا** تاک کر یا چھپ کر حملہ کرنا۔

محاورہ: **گھات ملنا** موقع ملنا۔

محاورہ: **گھات میں بیٹھنا** شکار یا دشمن کی تاک میں چھپ کر بیٹھنا، موقعے کی تلاش میں رہنا، تاک میں رہنا۔

محاورہ: **گھات میں پھرنا** تاک میں پھرنا، موقع کی تلاش میں رہنا، داؤ میں رہنا۔

محاورہ: **گھات میں رہنا** موقع کی تلاش میں رہنا۔

**گھات (۲)** اند، ہ۔ قتل، ہلاکت؛ بربادی، تباہی؛ آفت، مصیبت۔

**گھاتا** اند، ہ۔ گاہک (خصوصاً بچوں) کو خریداری کے بعد مفت دی جانے والی چیز، جھونگا، رونگن، رونگھن، بھاؤ۔ نیز گھاتہ۔

**گھاتک** زبرت۔ اند، س۔ مار ڈالنے والا، قاتل، سفاک، جلاد؛ دھوکے باز، دغا باز، مکار۔

**گھاتکی** (زبرت) تاک میں لگا رہنے والا، موقع کی تلاش میں رہنے والا؛ قاتل، مجرم، جلاد، دشمن۔ نیز گھاتی۔

**گھاتو** زبرت۔ صف۔ مہلک، جان لیوا۔ نیز رک: **گھاتک**۔

**گھاتنی** زبرت۔ امث۔ قتالہ، چالباز عورت۔

محاورہ: **گھاتوں میں آنا** چالوں میں آنا فریب میں آنا۔

**گھاتیا** زیرت۔ صف۔ تاک میں رہنے والا، موقع کی تلاش میں رہنے ولا، جان کا دشمن؛ فریبی، دھوکے باز۔

**گھاتیں** ے۔ امث۔ رک: **گھات (۲)** کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **گھاتیں بتانا** ترکیبیں بتانا، چالیں سکھانا۔

محاورہ: **گھاتیں بنانا** ترکیبیں بنانا، چالیں سوچنا۔

محاورہ: **گھاتیں لگنا** زخم لگنا، چوٹیں لگنا۔

محاورہ: **گھاتیں یاد ہونا** طریقے معلوم ہونا، انداز کا پتہ ہونا، ڈھنگ سے آگاہ ہونا؛ داؤ اور چالوں کو جاننا۔

**گھاٹ (۱)** اند۔ ساحل پر وہ جگہ جہاں لوگ نہاتے دھوتے یا کشتی میں چڑھتے اُترتے ہیں، تٹ، ساحل، کنارہ؛ تلوار کے دستے اور پھل کا جوڑ، تلوار کی خمیدہ دھار، خمِ شمشیر؛ زیور میں نگینہ بٹھانے کی جگہ؛ انگیا کا حصہ، انگیا کا گریبان؛ دشوار گزار پہاڑی راستہ، گھاٹی، درۂ کوہ؛ کمی، نقصان، گھاٹا، خسارہ۔

محاورہ: **گھاٹ اُتارنا** دریا عبور کرانا، پار کرانا؛ موت وغیرہ کے ساتھ مستعمل جیسے موت کے گھاٹ اُتارنا۔

محاورہ: **گھاٹ اُترنا** گھاٹ عبور کرنا؛ قتل کیا جانا، مارا جانا۔

**گھاٹ باری** کشتی بان سے گھاٹ پر لیا جانے والا محصول۔

**گھاٹ باڑھ** تلوار کا خم یا دھار۔

محاورہ: **گھاٹ کرنا** گھاٹے سے دوچار کرنا، کمی کرنا؛ دھوکا دینا، فریب دینا، دغا کرنا؛ کوتاہی کرنا۔

محاورہ: **گھاٹ کھڑا کرنا** بہانہ بازی کرنا، لیت ولعل سے کام لینا۔

محاورہ: **گھاٹ گھاٹ کا پانی پینا** جگہ جگہ پھر کر تجربہ حاصل کرنا، ملکوں ملکوں سیر کرنا۔

کہاوت: **گھاٹ گھاٹ کا پانی پیے ہونا** بہت تجربہ کار ہونا، گھاگ ہونا، جہاں دیدہ ہونا۔

محاورہ: **گھاٹ لگنا** جگہ جگہ پھر کر تجربہ حاصل کرنا۔

محاورہ: **گھاٹ مارنا** پل کا محصول ادا نہ کرنا، وہ مال جس پر محصول واجب الادا ہو اُسے چھپا لینا۔ انگریزی میں: Sumggling۔

**گھاٹ مانجھی** (ن مغ) کشتیوں کے کرائے اور سواریوں کی فراہمی کا کام کرنے والا ملاح۔

**گھاٹ وال** کشتیوں کے آنے جانے کی نگرانی کرنے اور گھاٹ کی اُترائی کا محصول لینے والا؛ گھاٹ پر اشنان کرانے اور ماتھے پر ٹیکے لگانے والا برہمن۔ نیز گھاٹیا۔

**گھاٹ** (۲) اند۔ گردن کا پچھلا حصہ؛ گلا، حلقوم۔

**گھاٹا** اند۔ نقصان، خسارہ، زیاں، کمی۔

محاورہ: **گھاٹا اُٹھانا** نقصان اُٹھانا، مالی خسارہ برداشت کرنا۔

محاورہ: **گھاٹا آنا** نقصان ہونا، خسارہ ہونا۔

محاورہ: **گھاٹا بھرنا** خسارہ پورا کرنا، نقصان کی تلافی کرنا۔

محاورہ: **گھاٹا پڑنا** نقصان ہونا، مالی خسارہ ہونا۔

محاورہ: **گھاٹا دیکھنا** نقصان کا اندیشہ ہونا، خسارے کا ڈر ہونا؛ نقصان ہونا، خسارہ ہونا۔

محاورہ: **گھاٹا کھانا** رک: گھاٹا اُٹھانا۔

**گھاٹن** امث۔ پہاڑی علاقے کی عورت۔

**گھاٹی** (۱) امث۔ پہاڑ کا درّہ، دو پہاڑوں کے بیچ کی جگہ۔

**گھاٹی** (۲) امث۔ گلا، نرخرہ، حلقوم۔

**گھاٹے** اند۔ گھاٹا (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

**گھاٹے کا سودا** ایسا معاملہ جس میں نقصان ہو، خسارے یا نقصان کی بات، ایسا تجارتی لین دین جس میں منافع کے بجائے خسارہ ہو۔

محاورہ: **گھاٹے میں رہنا** نقصان ہونا، کاروبار یا کسی معاملے میں خسارہ اُٹھانا؛ نقصان برداشت کرنا۔

**گھار** اند۔ پانی کے بہاؤ یا کٹاؤ سے بن جانے والا گڑھا۔

**گھاڑ** اند۔ حلقوم، گلا، نرخرہ، گلے کے پیچھے کا حصہ۔ نیز گھاٹ۔

**گھاس** امث۔ سبزہ، ہریاول جو زمین پر چھا جاتی ہے، کھودا ہوا سبزہ، جانوروں کا چارہ، کاہ، گیا، پھونس؛ (مجازاً) بے حقیقت چیز، ناکارہ شے۔ قدیم املا: گھانس۔

**گھاس پھوس / پھونس** (و مع) بے وقعت، بے حقیقت شے؛ بے مزہ شے، رد کرنے کے قابل؛ خس وخاشاک؛ (طنزاً یا تحقیراً) داڑھی یا داڑھی کے بال۔

محاورہ: **گھاس تک نہ ڈالنا** توجہ نہ دینا، کوئی وقعت نہ دینا، حقیر سمجھنا؛ سرد مہری کا برتاؤ کرنا، بے رخی برتنا۔

محاورہ: **گھاس چرنا** گھاس کھانا؛ بے عقل ہو جانا، احمق بن جانا۔

محاورہ: **گھاس ڈالنا** کسی کو اہمیت دینا، قابلِ التفات سمجھا۔

محاورہ: **گھاس کاٹنا** گھاس تراشنا؛ بے دلی سے کام کرنا، بے سوچے سمجھے کام کرنا، بے شعوری سے کام کرنا؛ فضول کام کرنا، وقت ضائع کرنا۔

کہاوت: **گھاس کے گٹھے میں سے سوئی کا ڈھونڈنا** مشکل کام ہے؛ ناممکن کام کرنا، بیکار کوشش کرنا۔

محاورہ: **گھاس کھا جانا / کھانا** جانوروں کا گھاس چر جانا؛ بے عقل ہو جانا، احمق ہو جانا، حماقت کی بات کرنا۔

کہاوت: **گھاس کھائے دن کٹیں، تو سب کوئی کھائے** اگر زندگی ناکارہ چیزوں سے بسر ہو سکے تو سبھی لوگ آرام سے عمر کاٹیں۔

محاورہ: **گھاس کھودنا** زمین کھود کر گھاس نکالنا؛ عقل وشعور کے خلاف بات کرنا؛ بے فائدہ کام کرنا، بیکار کوشش کرنا؛ حقیر کام کرنا۔

کہاوت: **گھاس میں کیا سانپ نہیں پھرتا** ہر جگہ تکلیف ہوتی ہے۔ ہر جگہ خطرہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **گھاس نہ ڈالنا** کسی کو اہمیت نہ دینا، بے وقعت سمجھنا، خاطر میں نہ لانا۔

محاورہ: **گھاس ہو جانا** بے وقعت ہو جانا، کوئی اہمیت نہ رہنا، حقیر ہو جانا۔

**گھاگ** اند۔ چالاک، خرانٹ، تجربہ کار، آزمودہ کار آدمی۔

**گھاگر** (۱) زبرگ۔ اند، و۔ بٹیر کی ایک قسم جس کا قد قدرے بڑا ہوتا ہے۔ نیز گھاگھر۔

**گھاگر** (۲) زبرگ۔ اند۔ ہاتھی کے پاؤں باندھنے کی رسی۔

**گھاگرا** جزم گ۔اند، ہ۔ ایک وضع کا گھیر دار لہنگا۔تص. گھگریا بچیوں کا لہنگا؛ یورپی سکرٹ؛ ہلکی نیلی رنگت اور سرخ آنکھوں والا کبوتر۔ نیز گھاگھرا۔

**گھاگرا پلٹن** سکاٹ لینڈ کے پہاڑی گوروں کی پلٹن جو ایک قسم کا لہنگا پہنتی ہے۔

**گھاگھس** زبر گھ۔اند۔ پالتو مرغے کی ایک قسم؛ دوغلا مرغا۔

**گھال** ۔امث، ہ۔ آفت، مصیبت؛ تباہی، بربادی؛ شرارت؛ نقصان۔

**گھال میل** ربط ضبط؛ گڑبڑ، جھمیلا۔

محاورہ: **گھال میل رکھنا** میل ملاپ رکھنا، تعلق رکھنا، اتحاد رکھنا۔

محاورہ: **گھال میل کر دینا** گڈمڈ کر دینا، ملا جلا دینا۔

**گھالا** ۔اند۔ آفت، مصیبت، تباہی، بربادی؛ صدمہ۔

**گھالن** زبر ل۔صف۔امث۔ تباہ و برباد کر دینے والی، اُجاڑنے والی۔

**گھالنا** جزم ل۔فعل متعدی۔ رکھنا، شامل کرنا، ملانا؛ مار ڈالنا، تباہ کرنا، برباد کر دینا، ٹھکانے لگانا۔

**گھام** امث۔ دھوپ، تپش، گرمی، حدت۔

محاورہ: **گھام کرنا** دھوپ پھیلنا، اُجالا کرنا۔

محاورہ: **گھام کھانا** دھوپ لینا۔

محاورہ: **گھام لینا** دھوپ تاپنا۔

**گھامڑ** زبر م۔صف۔ بدحواس، گھبرایا، احمق، گاودی؛ گرمی کی ماری ہوئی گائے؛ بدسلیقہ، اُجڈ، پھوہڑ۔

**گھان** اند۔ کولھو یا چکی میں سے پیلنے کے لیے ایک دفعہ میں ڈالی جانے والی گندم، تل یا سرسوں کی مقدا؛ تلنے کے لیے کڑاہی میں ایک دفعہ ڈالی جانے والی پکوان کی مقدار، مثلاً: آج راب کے چار گھان تیار ہوئے؛ ایسی دولت جو ایک دم ہاتھ آ جائے۔

محاورہ: **گھان اُتارنا** تلنا، بگھارنا۔ نیز گھان تیار کرنا۔

محاورہ: **گھان پڑ جانا** کسی کام کا آغاز ہو جانا، کام کی شروعات ہونا؛ خمیر پڑ جانا۔

**گھانٹی** ن مغ۔امث۔ حلق، حلقوم، گلا؛ حلق کا کوا۔

کہاوت: **گھانٹی تلے مانٹی** حلق سے نیچے غذا کا کوئی مزہ نہیں ہوتا، جیسی مٹی ویسی وہ۔ مانٹی = مٹی۔

**گھانس** ن غنہ۔امث۔ رک: **گھاس** اور تحتی الفاظ۔

**گھانی** ۔امث۔ چکی میں ایک بار پیسا جانے والا آٹا؛ مٹھائی وغیرہ کو پکا کر یا تیار کر کے ایک دفعہ میں اُتاری جانے والی مقدار۔

محاورہ: **گھانی میں پیلنا** سخت سزا دینا، اذیت دے دے کر مارنا۔

**گھائل** زیری۔صف۔ جسے گھاؤ لگا ہو، زخمی، مجروح؛ (مجازاً) عشق کا مارا، دل فگار۔ نیز گھایل (زبری)؛ گھائل (لیٹا زیرہ)۔

کہاوت: **گھائل کی گت گھائل ہی جانے** مصیبت زدہ کی قدر مصیبت زدہ ہی جانتا ہے۔

**گھاؤ** وج۔اند۔ بڑا یا گہرا زخم؛ (مجازاً) نقصان، ٹوٹا، خسارہ۔

محاورہ: **گھاؤ آنا** زخم آنا، زخمی ہونا، گھائل ہونا۔

محاورہ: **گھاؤ بھرنا** زخم کا اچھا ہو جانا؛ نقصان کی تلافی ہونا۔

محاورہ: **گھاؤ تازہ ہونا** زخم یا صدمہ برقرار رہنا، زخم ہرا ہونا۔

**گھاؤ گھپ** وج، زبر گھ۔صف۔ فضول خرچ، گھر میں موجود ہر چیز کھا اُڑا دینے والا؛ خرد برد کرنے والا، فریبی، دغا باز، خائن، مکار؛ مال اُڑا لینا۔

**گھائی** (۱) امث۔ دو اُنگلیوں کے درمیان کی جڑ، مٹی کے چولھے کا پچھلا جوف، جہاں دونوں پہلو ملتے ہیں۔ تلوار اور قبضے کا جوڑ یا گھاٹ۔

کہاوت: **گھائی کی میری، توے کی تیری** خودغرضی اور مفاد پرستی کے وقت کہا جاتا ہے جب دوسروں کے مقابلے میں اپنی ذات کو اولین ترجیح دی جائے۔

**گھائی** (۲) امث۔ فریب، دھوکا، مغالطہ؛ وہ فریب جو پٹے باز اپنے حریف کو دے، مثلاً: سر کا وار دکھا کر پاؤں پر ضرب لگانا، پٹے بازوں کی ایک ضرب یا داؤ۔

محاورہ: **گھائی بتانا** دھوکہ دینا، فریب دینا؛ ٹالنا؛ حملہ بچانا۔

**گھائیاں** امث۔ **گھائی** (۲) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **گھائیاں اُڑانا** پٹے بازی کی مخصوص ضربیں لگانا۔

محاورہ: **گھائیاں بتانا** دھوکہ دینا، فریب دینا، جھانسہ دینا؛ داؤ بچانا، حملہ بچانا، وار روکنا۔

**گھائیں** ی۔امث، ہ۔ طرف، جانب، سمت؛ ساتھی، طرفدار، رفیق، مددگار، معاون، ہمراہی؛ بار، دفعہ، مرتبہ۔

محاورہ: **گھائیں مائیں کر دینا** غائب کر دینا، اِدھر اُدھر کر دینا، چُرا لینا؛ ٹال دینا، ٹرخا دینا، آج کل کر دینا۔

## گھ۔ب

**گھبرانا** زبر گھ، جزم ب۔فعل، لازم/فعل متعدی۔ پریشان ہونا، حواس باختہ ہو جانا یا دوسرے کو کرنا، بوکھلانا، ڈر جانا۔

**گھبراہٹ** خفقان، بولاہٹ، بدحواسی، اضطراب۔

کہاوت: **گھبرائی ڈومنی پھر پھر سہلے گائے** گھبراہٹ میں عقل

ٹھکانے نہیں رہتی۔

## گھ ـ پ

گھپ پیش گھ۔اند۔ نہایت تاریک۔

گھپ اندھیرا مکمل تاریکی جس میں کچھ سجھائی نہ دے، گہری ظلمت۔

محاورہ: گھپ ہونا بہت اندھیرا ہونا، سخت تاریکی ہونا۔

کہاوت: گھپ گھوڑا، روٹھا چاکر، ان کا اعتبار نہیں اندھے گھوڑے، اور ناراض نوکر کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔ ان سے نقصان ہوسکتا ہے۔

گھپا پیش گھ۔امث۔ غار، کھوہ۔

گھپلا زبر گھ، جزم پ۔اند۔ مختلف چیزوں کا گڈمڈ ہونا، گڑبڑ، ہیر پھیر، غلطی، انتشار، خلط ملط۔

محاورہ: گھپلا پڑنا گڑبڑ ہونا، حساب میں غلطی ہونا۔

محاورہ: گھپلا ڈالنا گڑبڑ کرنا، بے ایمانی کرنا۔

محاورہ: گھپلا کرنا گڑبڑ کرنا، غبن کرنا، فراڈ کرنا، بے ایمانی کرنا، ہیر پھیر کرنا۔

گھپنا زبر گھ، جزم پ۔فعل لازم۔ گھونٹا جانا، گھٹنا، پھینٹنا۔

گھپنا پیش گھ، جزم پ۔فعل لازم۔ مارا جانا، تباہ ہونا، گھلنا۔

## گھ ـ ت

گھت زبر گھ۔صف۔ مضبوط، گھٹا ہوا؛ پکا، قوی۔

گھتر زبر گھ، زبر ت۔امث۔ صبح، فجر۔

گھتیا زبر گھ، زیر ت۔اند۔ قاتل، جان سے مار ڈالنے والا۔

گھتیلا زبر گھ، ی۔صف۔ وہ جو گھات لگائے؛ چالاک، عیار۔

## گھ ـ ٹ

گھٹ (۱) زبر گھ۔اند۔ دل، من، جی؛ بدن؛ کمی، کسر؛ مٹی کا گھڑا، مٹکا؛ بادل، گھٹا؛ مضبوط، پیوست، جڑا ہوا۔

محاورہ: گھٹ باندھنا مضبوطی سے باندھنا۔

گھٹ کا باحوصلہ، ہمت والا، بہادر، دل گردے کا۔

محاورہ: گھٹ میں بسنا دل میں جگہ پانا۔

گھٹ (۲) زبر گھ۔اند۔ گھاٹ (رک) کی تخفیف، مثلاً: پن گھٹ۔

گھٹ (۳) زبر گھ۔اند۔ گھٹنا (رک) کا حاصل مصدر۔

گھٹ بڑھ کمی بیشی، کم زیادہ ہونا۔

محاورہ: گھٹ بڑھ رہنا کم یا زیادہ ہونا۔

محاورہ: گھٹ چلنا کمی واقع ہونے لگنا، کسی شے کی مقدار میں کمی ہونا۔

گھٹ کا مال ادنیٰ درجے کا مال، کم قیمت مال۔

گھٹ پیش گھ۔اند۔ گھٹنا (رک) کا امر۔

گھٹ کر خاموشی سے، ضبط کر کے۔

محاورہ: گھٹ کر رہ جانا دب جانا، بند ہو جانا، بہت زیادہ ضبط کر جانا۔

محاورہ: گھٹ گھٹ کر مرنا بے کسی اور کسمپرسی کی حالت میں مرنا؛ تکلیف کو ظاہر کیے بغیر برداشت کرتے کرتے جان دینا، بہت اذیت اور تکلیف میں مرنا۔

گھٹا (۱) زبر گھ۔امث۔ چھائی ہوئی بدلی، سیاہ بادل؛ گھرے بادلوں کا اندھیرا؛ (مجازاً) غبار، کدورت؛ جنگ کے لیے تیار کیا جانے والا ہاتھیوں کا ہجوم۔

محاورہ: گھٹا اُٹھنا بادلوں کا آسمان پر ظاہر ہونا، ابر چھانا۔

محاورہ: گھٹا اُمنڈنا بادلوں کا گھر آنا، بہت زیادہ بادلوں کا چھا جانا۔

گھٹا ٹوپ (و مج) پالکی، پینس یا گھوڑا گاڑی میں گرد و غبار یا بارش وغیرہ سے بچنے کے لیے لگایا جانے والا غلاف؛ ٹوپ، غلاف؛ (مجازاً) بہت سیاہ؛ بادلوں کے گھرنے سے پیدا ہونے والا اندھیرا۔

گھٹا ٹوپ اندھیرا بہت زیادہ اندھیرا؛ بادلوں کے چھا جانے سے پیدا ہونے والا اندھیرا کہ ہاتھ کو ہاتھ سجھائی نہ دے۔

محاورہ: گھٹا جھومتی آنا چاروں طرف سے سیاہ رنگ بادلوں کا آنا، سیاہ بادلوں کا چھا جانا۔

محاورہ: گھٹا جھومنا بادل چھانا یا گھرنا۔

محاورہ: گھٹا چھانا آسمان پر بادلوں کا چھا جانا۔

محاورہ: گھٹا چھٹ جانا مطلع صاف ہو جانا، ہوا کے زور سے بادلوں کا اُڑ کر دور چلے جانا۔

محاورہ: گھٹا گھر کر آنا بہت زیادہ بادلوں کا آسمان پر چھا جانا، نیز رک: گھٹا اُمنڈنا۔

گھٹا (۲) زبر گھ۔اند۔ گھٹنا (رک) کا ماضی۔

گھٹا دیا کر کم کر کے۔

کہاوت: گھٹا کی عقل اور داڑھی بڑھا کی جوں جوں داڑھی بڑھتی گئی، عقل کم ہوتی گئی، عمر میں اضافے کے ساتھ عقل اور دانش میں اضافہ نہیں ہوا، بچے کے بچے ہی رہے۔

گھٹا زبر گھ، شدٹ۔اند۔ سیندھ، نقب؛ چھید، رخنہ؛ شگاف، دراز؛ وہ نشان جو نمازی کے ماتھے پر پڑ جاتا ہے؛ خاک، دھول، گرد و غبار۔

محاورہ: **گھٹا پڑنا** سجدے کرنے کی وجہ سے ماتھے پر یا رگڑ کی وجہ سے ہاتھوں یا پیروں پر سیاہ رنگ کے نشان پڑنا۔

**گھُٹا** پیش گھ۔صف۔ گھوٹنا ہوا، بند؛ مونڈا ہوا (سر، بال)۔

**گھٹا ہوا** مضبوط، جان دار؛ پختہ، تجربہ کار؛ وہ سر جس کے بال کچھ اس طرح سے مونڈھے گئے ہوں کہ سر کی چکنائی نظر آئے۔

**گھٹانا** زبر گھ۔فعل متعدی۔ کم کرنا؛ درجہ کم کرنا، وقعت کم کرنا، حقیر جاننا؛ منہا کرنا، وضع کرنا، دُبلا کرنا۔

**گھٹاؤ** زبر گھ، وج۔اند۔ کمی، قلت، تنزلی؛ منہائی، تفریق؛ طول میں چھوٹا ہونا؛ دریا کا اُتار۔

**گھٹائی** زبر گھ۔امث۔ کمی، تخفیف؛ زوال، تنزلی۔

**گھُٹائی** پیش گھ۔امث۔ گھوٹنے کی اُجرت؛ بالوں کا ایسا مونڈھا جانا کہ سر کی چکنائی ظاہر ہو جائے؛ کسی شے کو گھوٹ کر یک جان کرنے کا عمل۔

**گھَٹت** زبر گھ، زبر ٹ۔امث۔ کمی، گھٹاؤ، تخفیف، گھٹنے کا عمل۔

**گھَٹِت** زبر گھ، زیر ٹ۔صف۔ سازش، بنایا ہوا، گھڑا ہوا۔

**گھَٹتی** زبر گھ، جزم ٹ۔امث۔ اُتار، زوال؛ کمی، نقص۔

**گھٹتی کا پہرا** (لیٹا زبر پ، جزم ہ) دن کی آخری ساعتیں، زوال کے بعد کا وقت۔مجازاً: عمر کا آخری حصہ۔

**گھُٹّس** پیش گھ، شد زبر ٹ۔امث۔ حبس، گھٹن، اُمس، جگہ کی تنگی۔

**گھُٹَک** پیش گھ، زبر ٹ۔اند۔ دلال؛ ثالث؛ درمیان میں پڑ کر شادی کرانے والا شخص۔

**گھُٹلی** پیش گھ، جزم ٹ۔امث۔ کسی پھل کے اندر کا سخت بیج؛ نیز گٹھلی۔

**گھُٹَن** پیش گھ، زبر ٹ۔امث۔ حبس کی وہ کیفیت جو ہوا کے بند ہو جانے سے پیدا ہو، اُمس، دم گھٹنے کی کیفیت۔

**گھٹنا** زبر گھ، جزم ٹ۔فعل لازم۔ کم ہونا، چھیجنا، سکڑنا، اُترنا، نیچا ہونا (دریا، قدر، مانگ، بھاؤ، بخار، حرارت وغیرہ کے لیے)۔

**گھُٹنا (۱)** پیش گھ، جزم ٹ۔فعل لازم۔ گھوٹنا کی مجہول صورت؛ گھوٹا جانا، پیسا جانا، کھرل ہونا؛ محبوس ہونا، بند ہونا؛ تنگ ہونا؛ گاڑھی چھننا۔

**گھُٹنا (۲)** پیش گھ، جزم ٹ۔اند۔ پنڈلی اور ران کا جوڑ، گوڈا، رکبہ۔

**گھُٹّنا** پیش گھ، زبر ٹ، شد ن۔اند۔ جانگیہ، آدھے پائنچوں کا گھٹنوں تک کا ڈھیلا ڈھالا پاجامہ۔

**گھٹنت** زبر گھ، زبر ٹ، ن غنہ۔امث۔ رک: گھٹت۔

**گھُٹنوں** پیش گھ، جزم ٹ۔اند۔ گھٹنا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **گھٹنوں کے بل چلنا** زانو کے بل رینگنا، دودھ پیتے بچوں کا گھٹنے ٹیک کر آہستہ آہستہ چلنا۔

محاورہ: **گھٹنوں میں سر دے کر بیٹھنا** غمگیں یا فکر مند ہو کر بیٹھنا، مایوس ہو کر سر جھکا کر بیٹھنا۔

محاورہ: **گھٹنوں میں سر دے لینا** شرما جانا، لجا جانا، شرم کے مارے سر جھکا لینا۔

**گھُٹنے** پیش گھ، جزم ٹ۔اند۔ گھٹنا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

کہاوت: **گھٹنے پیٹ کو لگتے ہیں** انسان اپنے عزیزوں کی امداد اور طرفداری کرتا ہے۔ نیز **گھٹنے نیویں گے تو پیٹ کی طرف، گھٹنے پیٹ کو ہی نہرتے ہیں۔**

محاورہ: **گھٹنے ٹیک دینا** شکست تسلیم کر لینا، کسی کے آگے جھک جانا؛ پوری طاقت صرف کر دینا۔

محاورہ: **گھٹنے سے لگا کر بٹھانا** آنکھوں سے اوجھل نہ ہونے دینا (بیٹی کو) پاس سے جدا نہ ہونے دینا۔

محاورہ: **گھٹنیوں چلنا** (پیش گھ، جزم ٹ، زیر ن، وج) بچوں کا یا پاؤں سے معذور افراد کا ہاتھ زمین پر ٹیک کر گھٹنوں کے بل چلنا؛ سُستی کے ساتھ ترقی کرنا؛ آہستہ آہستہ کوئی کام کرنا۔

**گھٹوار** زبر گھ، جزم ٹ۔اند۔ ملاح، کشتی بان، کھیویا۔

**گھٹوانا** زبر گھ، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ کم کرانا، تخفیف کرانا، منہا کرانا۔

**گھُٹوانا** پیش گھ، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ کھرل کرانا، حل کرانا؛ سر یا داڑھی کے بال اُسترے سے منڈھوانا؛ سر چکنا کرانا۔

**گھٹور** زبر گھ، ومع۔امث۔ خاموش؛ کام میں نخرہ یا سستی کرنے والی لونڈی، کام چور نوکرانی؛ بے مروت، سنگدل۔

**گھٹی** زبر گھ۔امث۔ کمی، گھاٹا، نقصان، خسارہ۔

**گھٹّی** زبر گھ، شد ٹ۔امث۔ دریا کا چوڑا گھاٹ؛ مکان سے دریا کی طرف بنائی جانے والی سیڑھیاں۔

**گھُٹّی** پیش گھ، شد ٹ۔امث۔ نومولود بچے کو دی جانے والی گھریلو دوا جس میں ایلوا، سہاگا، منقی اور شہد وغیرہ ہوتا ہے؛ طبیعت، سرشت، عادت۔

**گھٹی چور** عادی چور، جس کی سرشت میں چوری کرنا ہو۔

محاورہ: **گھٹی میں پڑنا** فطرت میں ہونا، سرشت میں پایا جانا۔

محاورہ: **گھٹی میں ہونا** کسی ہنر یا عادت کا سرشت میں شامل ہونا، قدرتی طور

پر موجود ہونا، مزاج میں ہونا۔

کہاوت: گھٹے بڑھے سے سار نہ جانے، پیٹ بھرن سے کام بیوقوفوں کو صرف اور صرف اپنا پیٹ بھرنے سے غرض ہوتی ہے۔

گھٹیا زبر گھ، جزم ٹ۔صفت۔ ادنیٰ، سستا؛ غیر مہذب؛ نامعقول، اوچھا، نیچ، کمینہ؛ رکیک (بات، حرکت)۔نیز گھٹیل۔

گھٹیا پن کمینگی، ذلالت، نامعقولیت۔

## گھ۔چ

گھچ پچ زبر گھ، زبر پ۔امث، ہ۔ بھیڑ، ازدحام؛ قلتِ گنجائش؛ ٹھونس ٹھانس؛ باہم پیوست، قریب، نزدیک۔

محاورہ: گھچ پچ بولنا/ بکنا اِس قدر جلدی جلدی بولنا کہ کچھ سمجھ میں نہ آئے۔

## گھ۔ر

گھر زبر گھ۔امذ۔ مکان، رہنے کا ٹھکانا، مسکن؛ خانہ، کھانچا؛ شطرنج یا چوسر وغیرہ کی بساط پر بنے ہوئے چوکور خانے؛ وطن، دیس، جائے پیدائش؛ کنبہ؛ خاندان، اپنے لوگ، عزیز و اقارب؛ خول، غلاف؛ گنجائش، سمائی؛ انگوٹھی یا زیور کا وہ مقام جہاں نگینہ جڑا جاتا ہے۔

محاورہ: گھر اُٹھا دینا گھر کرایہ پر دے دینا۔

محاورہ: گھر اُٹھنا گھر کا کرائے پر دیا جانا؛ مکان کی ازسرِ نو تعمیر ہونا؛ (موسیقی) گانے کے دوران سُر کے مطابق آواز نکالنا۔

محاورہ: گھر اُجڑنا گھر برباد ہونا، گھر لٹ جانا؛ میاں بیوی میں نااتفاقی یا جدائی ہو جانا۔

محاورہ: گھر اُف ہو جانا گھر میں کچھ نہ رہنا، ویران ہو جانا۔

محاورہ: گھر آباد کرنا شادی کرنا، بیوی لانا، گھر میں بسنا۔

محاورہ: گھر آباد ہونا بیاہ ہونا، بیوی کا گھر میں آنا؛ شوہر والی ہونا۔

محاورہ: گھر آ بیٹھنا بیکار ہو جانا، کوئی کام کاج نہ کرنا، معطل ہو جانا۔

محاورہ: گھر آ پڑنا کسی کے گھر میں جا کر ٹھہر جانا۔

کہاوت: گھر آئی لچھمی کو لات مارنا اچھا نہیں اچھے موقع کو نادانی سے کھونا نہیں چاہیے۔جو ملے وہ لے لینا چاہیے۔

کہاوت: گھر آئے کتے کو بھی نہیں نکالتے جو شخص گھر آ جائے اُس سے بُرا سلوک نہیں کرتے خواہ کوئی دشمن ہی کیوں نہ ہو۔نیز گھر آئے بیری کو بھی نہ ماریئے۔

کہاوت: گھر آئے پیر نہ پوجیے، باہر پوجن جا وقت پر کام نہ کرنا، بعد میں تدبیریں کرتے پھرنا۔گھر آئی دولت کو چھوڑ کر دوسری جگہ تلاش کرنا۔نیز گھر آئے ناگ نہ پوجیے، بانسی پوجن جا۔

گھر بار گھر اور اُس سے متعلقہ ساز و سامان؛ خانہ داری کا سامان؛ بال بچے، خاندان، کنبہ۔

محاورہ: گھر بار بسانا شادی کرنا۔

محاورہ: گھر بار بسنا شادی ہونا، گھر آباد ہونا۔

کہاوت: گھر بار تمھارا، کوٹھی کٹھلے کو ہاتھ نہ لگانا زبانی جمع خرچ بہت مگر ہاتھ سے کچھ نہ دینا، جھوٹی باتوں سے کسی کا دل خوش کرنا۔

محاورہ: گھر بار چھوڑنا گرہستی کے تمام تعلقات ترک کر دینا، اپنا ملک یا شہر چھوڑ دینا۔

محاورہ: گھر بار خالصے لگ جانا گھر ضبط ہو جانا، گھر تباہ ہو جانا۔

محاورہ: گھر بار دیکھنا خانہ داری کا انتظام دیکھنا؛ رشتہ کرنے کی خاطر لڑکی یا لڑکے کے خاندان کی تفصیل معلوم کرنا۔

محاورہ: گھر بار کا ہونا شادی ہونا، گھر کا مالک ہونا، اہل و عیال ہونا۔

محاورہ: گھر بار لٹانا مال و دولت ضائع کر دینا۔

گھر بارو (ومح) عیال دار شخص، بیوی بچوں والا آدمی؛ قابلِ اعتماد، قابلِ اعتبار شخص۔

گھر باری گھر کا مالک، خانہ دار، گھر والا، کنبے والا، عیال دار۔

محاورہ: گھر بٹھانا بچی کی شادی نہ کرنا، شادی شدہ لڑکی کو سسرال نہ جانے دینا بلکہ میکے میں بٹھائے رکھنا۔

محاورہ: گھر برباد کرنا میاں بیوی کے درمیان جھگڑا کرا دینا؛ گھر کا سامان، مال و دولت ضائع کر دینا۔

محاورہ: گھر برباد ہونا گھر تباہ ہونا؛ شوہر یا بیوی کا مر جانا۔

گھر بسا جس کا گھر آباد ہو؛ (کنایۃً) ہر وقت گھر میں بیٹھنے والا، سُست، کاہل آدمی۔

محاورہ: گھر بسانا شادی کرنا۔نیز رک: گھر آباد کرنا۔

گھر بسی (لفظاً) شادی شدہ عورت، بیوی، زوجہ؛ (مجازاً) ہر وقت بیٹھی رہنے والی، سُست اور کاہل عورت، پھوہڑ عورت؛ خانہ خراب، رانڈ۔

محاورہ: گھر بگاڑنا میاں بیوی میں نااتفاقی و ناچاقی کرانا؛ گھر تباہ کرنا۔

محاورہ: گھر بگڑنا رک: گھر بگاڑنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: گھر بنانا رہ پڑنا، قیام کرنا؛ اطمینان سے بیٹھنا؛ شادی کرنا؛ گھر کا اچھا انتظام کرنا؛ گھر میں دولت جمع کرنا؛ مکان تعمیر کرنا۔

محاورہ: **گھر بند کرنا** شطرنج کے کھیل میں بادشاہ یا کسی دوسرے مہرے کو کسی خانے میں جانے سے روکنا۔

محاورہ: **گھر بند ہونا** رک: گھر بند کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**گھر بندی** وہ لونڈی جو خانہ زاد ہو (مالک کے ہاں پیدا ہونے والی لونڈی کی بیٹی)؛ پشتینی لونڈی۔

محاورہ: **گھر بننا** گھر آراستہ ہونا، گھر تعمیر ہونا، جگہ بننا؛ قدم جمنا، گھر میں دولت آنا، گھر میں بیوی آنا۔

محاورہ: **گھر بول اُٹھنا** رونق ہوجانا، گھر کے آثار ظاہر ہونا۔

کہاوت: **گھر بیاہ اور بہو پہلیوں** سخت بدانتظامی ہے۔ والدین چین کرتے ہیں اور اولاد تکلیف میں ہے۔

محاورہ: **گھر بیٹھنا** تنہائی اختیار کرنا، خانہ نشین ہونا؛ معطل ہونا، بے روزگار ہونا؛ نوکری چھوڑ کر پنشن لے لینا؛ سیلاب یا کسی دوسری قدرتی آفت کی وجہ سے مکان ڈھے جانا۔

**گھر بیٹھی روٹی** وہ روزق جو کسی محنت کے بغیر ملے؛ وظیفہ، پنشن۔

کہاوت: **گھر بیٹھے آدھا بھلا** گھر بیٹھ کر آرام سے ہونے والی تھوڑی آمدنی بھی اچھی ہے۔

محاورہ: **گھر بیٹھے بیر دوڑانا** جادو کے زور پر کسی کو اپنے گھر بلانا، زبردستی کسی کو بلانا، مؤکل دوڑانا۔

محاورہ: **گھر بیٹھے مول لینا** بلاوجہ کوئی ذمہ داری اپنے سر لینا؛ بازار جانے کے بجائے گھر کے دروازے سے سودا سلف خریدنا۔

**گھر بھرائی** نئے گھر میں آباد ہونے پر غریب غربا کو کھلایا جانے والا کھانا۔ نیز **گھر بھرونی**۔

کہاوت: **گھر بھی بیٹھو اور جان بھی کھاؤ** نکٹھو آدمی گھر میں رہ کر گھر والوں کو پریشان کرتا ہے۔

محاورہ: **گھر بے چراغ ہونا** گھر کا ویران ہوجانا؛ گھر کے تمام بچے مرجانا؛ گھر کا کوئی والی وارث نہ رہنا۔

کہاوت: **گھر پر گنگا آئی** مقصد بے مشقت حاصل ہوگیا۔

محاورہ: **گھر پر ہاتھی جھولنا** بہت امیر ہونا، صاحب ثروت ہونا۔

" " **گھر پڑنا** عورت کا کسی مرد کے گھر بیٹھنا، نکاح میں آنا؛ خرچ ہونا، سارا خرچہ شامل کر کے قیمت ٹھہرانا۔

محاورہ **گھر پکڑنا** کسی مقام پر ٹھہر جانا، قیام کرنا؛ جمنا، جڑ پکڑنا۔

محاورہ: **گھر پورا کرنا** خانہ داری کی ضروریات پوری کرنا؛ اپنا نقصان پورا کرنا۔

محاورہ: **گھر پھاندنا** کسی کے گھر بری نیت سے جانا، کسی کے گھر بدکاری کی نیت سے داخل ہونا۔

محاورہ: **گھر پھٹنا** مکان میں دراڑ آنا؛ برا لگنا، دوبھر ہونا؛ بھاری ہونا؛ گانٹھ پھٹنا؛ بچہ پیدا ہونا؛ مصیبت میں مبتلا ہونا؛ نااتفاقی ہونا، ان بن ہوجانا۔

محاورہ: **گھر پھوٹنا** نقب لگنا، سیندھ لگنا، چوری ہونا؛ گھر میں نااتفاقی ہونا، ان بن ہونا۔

کہاوت: **گھر پھوٹے، گنوار لوٹے** گھر میں بے اتفاقی ہو تو غیر فائدہ اُٹھاتے ہیں۔

محاورہ: **گھر پھوڑنا** نقب لگانا، سیندھ لگانا، چوری کرنا۔

محاورہ: **گھر پھونک کر تماشا دیکھنا** عیش میں دولت ضائع کرنا؛ اپنا نقصان کر کے خوش ہونا؛ اپنے نقصان سے تجربہ حاصل کرنا۔

محاورہ: **گھر پھونک کر بھڑ مارنا** بے حد بے احتیاطی کرنا۔

محاورہ: **گھر تاکنا** گھر ڈھونڈنا، کہیں اور جانا؛ چوری کی نیت سے کسی گھر پر نظر رکھنا۔

محاورہ: **گھر تجنا** گھر چھوڑ دینا، تنہائی اختیار کرلینا؛ گھر تباہ و برباد کردینا، ویران کردینا۔

محاورہ: **گھر تک پہنچانا** اخیر تک پہنچانا، انجام تک پہنچانا؛ کوئی حجت باقی نہ رکھنا؛ قائل کرنا۔

محاورہ: **گھر تک پہنچنا** کسی کے مکان تک جانا؛ کسی کے خاندان کو برا بھلا کہنا، ماں بہن کی گالی دینا۔

کہاوت: **گھر تنگ، بہو جبر جنگ** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی اپنی بساط سے بڑھ کر کام کرے۔

کہاوت: **گھر تنگ، روزی فراخ** روزی فراخ ہونی چاہیے، گھر کی تنگی برداشت ہوسکتی ہے لیکن رزق کی نہیں۔

محاورہ: **گھر جاتا رہنا** گھر تباہ ہوجانا، ویران ہوجانا؛ گھر اُجڑ جانا؛ بیوی کو طلاق ہوجانا۔

محاورہ: **گھر جانا** اپنے مکان کی طرف جانا؛ گھر تباہ و برباد ہوجانا، میاں بیوی کے درمیان علیحدگی ہوجانا؛ دوستی ختم ہوجانا۔

کہاوت: **گھر جانی، من مانی** اپنی خواہش کے مطابق ہر کام کرنا چاہیے۔

**گھر جگت** (زبر ج، زبر گ) گھر کے اخراجات میں کفایت شعاری: گھرداری کا سلیقہ؛ صرفہ۔

**گھر جلا** خانہ خراب، برباد، تباہ حال۔

کہاوت: **گھر جل گیا تب چوڑیاں پوچھیں** شیخی خور کے متعلق کہتے

ہیں کہ اپنی تعریف کرانے کے لیے اپنا نقصان کر بیٹھا۔

کہاوت: **گھر جلے تو جلے پر چال نہ بگڑے** نقصان ہو تو ہو مگر وضع میں فرق نہ آئے۔

کہاوت: **گھر جلے کسی کا، تاپے کوئی** نقصان کسی کا ہو فائدہ کوئی اُٹھائے؛ کسی کی بربادی پر دوسروں کے خوش ہونے پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھر جلے، گنڈ۔ ۔پے** کسی کی بربادی پر دوسروں کے خوش ہونے پر کہا جاتا ہے؛ کسی کا نقصان ہو اور فائدہ کوئی اور اُٹھائے۔

کہاوت: **گھر جلے گھور/ دھواں بتاوے** بے پروا آدمی نقصان کو روکنے کی تدبیر نہیں کرتا اور بات ٹالنے کی کوشش کرتا ہے۔

**گھر جم** (ز برج) ہمیشہ گھر میں رہنے والی، وہ جو گھر سے بالکل بھی نہ نکلے؛ پرانی ملازمہ، کنیز کی بیٹی۔

**گھر جمائی** گھر میں رکھا ہوا داماد، وہ داماد جو سسرال میں رہے۔ نیز **گھر داماد، گھر جنوائی، گھر جوائی۔**

**گھر جمنا** گھر کا ساز و سامان سے درست ہونا۔

**گھر جوت** (وج) ذاتی زمین، گھر کی کھیتی، وہ کھیتی جسے مالک نے اپنی زمین پر خود ہی کاشت کیا ہو۔

محاورہ: **گھر جھانکنا** گھر میں بہت تھوڑے وقت کے لیے ٹھہرنا؛ کسی کے گھر میں ہونے والی باتوں کی سُن گُن لینا۔

**گھر جھکنی** دوسرے گھروں کی باتوں کی ٹوہ میں رہنے والی۔

محاورہ: **گھر جھنکانا** آوارہ پھرنا، سرگرداں پھرنا۔

محاورہ: **گھر چاردہ کرنا** گھر تباہ کرنا۔

محاورہ: **گھر چڑھ کے لڑنا** کسی کے گھر جا کر اُس سے جھگڑا کرنا؛ خواہ مخواہ کسی کے پیچھے پڑ جانا۔

محاورہ: **گھر چلانا** خانہ داری کا انتظام اچھے طریقے سے چلانا؛ گھر سنبھالنا؛ گھر کا خرچ اُٹھانا۔

محاورہ: **گھر چلنا** رک: گھر چلانا جس کا یہ لازم ہے۔

کہاوت: **گھر چین تو باہر چین** گھر میں آرام ملے، دل خوش ہو تو ہر چیز اچھی معلوم ہوتی ہے۔

کہاوت: **گھر چھوٹا، سمدھیانہ بڑا** حیثیت کم شہرت زیادہ۔

کہاوت: **گھر چھوڑ، خطیرہ قائم** مکان چھوڑ کر جھونپڑا اختیار کرنا؛ نفع چھوڑ کر نقصان کی طرف دوڑنا۔

محاورہ: **گھر چھوڑ کر نکل جانا** بے ٹھکانہ ہو جانا، آوارہ ہو جانا۔

محاورہ: **گھر خاکِ سیاہ کر دینا** نیست و نابود کر دینا، تباہ و برباد کر دینا، جلا دینا۔

محاورہ: **گھر خاک میں ملانا** گھریلو زندگی اجیرن کر دینا، میاں بیوی میں ناچاقی پیدا کر دینا، گھر تباہ کرنا۔

محاورہ: **گھر خالی کرنا** مکینوں کو مار دینا، گھر ویران کر دینا؛ کرایہ دار کا مالکِ مکان کو مکان لوٹانا۔

**گھر دار** کنبے والا، بال بچے والا۔

**گھر داری** گھر کے کام، گھر کا انتظام۔

**گھر داماد** رک: **گھر جمائی۔**

محاورہ: **گھر داماد رکھنا** رک: **گھر داماد لینا۔**

محاورہ: **گھر داماد لینا** بیٹی کو اس شرط پر بیاہنا کہ بیٹی کا خاوند مستقلاً سسرال میں قیام کرے گا۔

**گھر در** اپنا گھر، اپنا مکان۔

**گھر دواری** پرانے دور کے ایک محصول کی قسم جو گھروں، چولھوں یا دُکانوں کی تعداد کے حساب سے وصول کیا جاتا تھا۔

کہاوت: **گھر دُور، بھروٹا بھاری** گھر بہت فاصلہ پر ہے اور بوجھ زیادہ ہے۔ سخت مصیبت ہے۔

محاورہ: **گھر دیکھ لینا** کسی کے گھر بار بار جانا؛ مانوس ہونا۔

**گھر گرہستی** گھر اور گھر والے۔

محاورہ: **گھر ڈال لینا** بغیر نکاح کے کسی عورت کو داشتہ کے طور پر رکھنا۔ نیز **گھر میں ڈال لینا۔**

محاورہ: **گھر ڈوبنا** گھر اُجڑنا، خانہ برباد ہونا۔

**گھر رویا** (وج) جس کا گھر تباہ ہو گیا ہو، خانہ خراب۔

**گھر روئی** (وج) گھر سے بے گھر ہو جانے والی عورت۔

کہاوت: **گھر رہے تو گھر کو کھائے، باہر رہے تو باہر کو کھائے** سُست اور کاہل آدمی کے متعلق کہتے ہیں کہ اس کا گھر سے باہر رہنا ہی بہتر ہے۔ کیونکہ جہاں یہ ہوگا وہاں نقصان ہوگا۔

کہاوت: **گھر رہے نہ تیرتھ گئے، مونڈ منڈائے فضیحت بھیے** مفت کی بدنامی ہوئی فائدہ کوئی نہ ہوا۔

**گھر سبیل** حکومت (سرکار) کی طرف سے زمینداروں کو مکان بنانے کے لیے دی جانے والی رقم۔

محاورہ: **گھر سر پر اُٹھانا** بہت شور کرنا، غل کرنا، ہنگامہ کرنا۔

کہاوت: **گھر سکھ تو باہر چین** گھر میں آرام ملے تو باہر بھی آرام ملتا ہے۔ جب اچھے دن ہوں تو ہر جگہ فائدہ ہوتا ہے۔

محاورہ: گھر سنبھالنا گھر کے کام کاج کی ذمہ داری لینا؛ گھر داری کے اطور اچھے طریقے سے سرانجام دینا۔
محاورہ: گھر سُونا ہونا / ہوجانا گھر کی رونق ختم ہوجانا؛ گھر کے افراد میں کمی ہوجانا۔
گھر سے گرہ سے، پلّے سے؛ بیوی کی طرف سے۔
محاورہ: گھر سے آباد ہونا شادی ہوجانا، بیاہ ہوجانا؛ گھر بار کا ہوجانا۔
کہاوت: گھر سے آئے کوئی، سندیسا دے کوئی جب کوئی غیر متعلق شخص دخل دے تو کہتے ہیں۔ نیز کوئی گھر سے آئے ہیں، سندیسا لائے ہیں۔
کہاوت: گھر سے باہر بھلا لڑاکے خاوند کے متعلق بیویاں کہتی ہیں کہ گھر سے باہر ہی خوب ہے۔
محاورہ: گھر سے باہر قدم نکالنا گھر سے باہر نکلنا؛ اپنی حدود سے تجاوز کرنا، بساط سے بڑھ کر چلنا۔
محاورہ: گھر سے باہر نہ نکلنا گھر کی چار دیواری سے باہر نہ جانا، گوشہ نشین ہوجانا، تنہائی پسند ہونا؛ دُنیا نہ دیکھنا، وطن نہ چھوڑنا۔
محاورہ: گھر سے بن جانا کسی صاحبِ ثروت کی مدد سے دولت مند ہوجانا۔
محاورہ: گھر سے بے گھر ہونا دربدر ہونا، بے ٹھکانا ہونا۔
محاورہ: گھر سے جاتا رہنا آوارہ ہوجانا، دربدر پھرنا۔
محاورہ: گھر سے کھونا اپنی جیب سے خرچ کرنا؛ ضائع کرنا، برباد کرنا، اپنا نقصان کرنا۔
کہاوت: گھر سے کھوئیں تو آنکھیں ہوئیں نقصان اُٹھا کر تجربہ حاصل ہوتا ہے اور تھوڑی بہت عقل بھی آجاتی ہے۔
بول چال: گھر سے لڑ کر تو نہیں چلے اگر کوئی خواہ مخواہ جھگڑے یا کسی کے سر ہو تو یہ فقرہ کہا جاتا ہے۔
محاورہ: گھر سینا ہر وقت گھر میں بیٹھے رہنا؛ نکما بیٹھنا، بیکار بیٹھنا؛ سُست ہو جانا، کاہل ہوجانا۔
محاورہ: گھر صاف کرنا گھر میں کچھ باقی نہ چھوڑنا، گھر کی ساری دولت چرا لینا، سارا ساز وسامان لُوٹ لینا؛ سب گھر والوں کو جان سے مار دینا۔
کہاوت: گھر عید تو باہر بھی عید گھر میں آرام ملے تو باہر بھی سکون حاصل ہوتا ہے؛ دل خوش ہو تو ہر چیز اچھی معلوم ہوتی ہے۔ نیز گھر چین تو باہر بھی چین۔
کہاوت: گھر کا آٹا کون گیلا کرے اپنی گرہ سے کون خرچ کرے؛ اپنی دولت کو سب عزیز رکھتے ہیں۔

کہاوت: گھر کا اور دل کا بھید ہر ایک کے سامنے نہ کہے اپنے دل اور گھر کی بات ہر ایک سے نہیں کہنی چاہیے۔
محاورہ: گھر کا آنگن ہوجانا گھر برباد ہوجانا، خانہ خراب ہوجانا؛ مفلس ہو جانا، کنگال ہوجانا، گھر میں کچھ باقی نہ رہنا۔
کہاوت: گھر کا بابا آدم نرالا ہے ہر بات نئی ہے، اس گھر کی ہر بات نرالی اور انوکھی ہے۔ نیز گھر کا باوا آدم نرالا ہے۔
گھر کا بامن گرو، گھر کا مذہبی پیشوا، پروہت۔
محاورہ: گھر کا بوجھ اُٹھانا گھر کے کام کاج کی ذمہ داری سنبھالنا؛ گھر کا خرچ اپنے ذمہ لینا۔
محاورہ: گھر کا بوجھ پڑنا گھر کے خرچ کی ذمہ داری پڑنا۔
محاورہ: گھر کا بوجھ سنبھالنا گھر کا خرچ اپنے ذمہ لینا۔ نیز رک: گھر کا بوجھ اُٹھانا۔
گھر کا بہادر ایسا شخص جو صرف گھر کے افراد پر اپنا رعب جھاڑے جبکہ دوسرے لوگوں کے سامنے کچھ نہ کر سکے۔
کہاوت: گھر کا بھید جنھیں پایا، چوک پورن کو ڈھکنا آیا معمولی چیزوں سے گھر کی حیثیت ظاہر ہوجاتی ہے۔
گھر کا بھیدی وہ شخص جو گھر کے تمام معاملات سے واقفیت رکھتا ہو، اندرونی رازوں سے آگاہ، رازداں۔
کہاوت: گھر کا بھیدی لنکا ڈھائے رازدار کی دشمنی نقصان دہ ہوتی ہے (رامائن کے قصے کے طرف تلمیح ہے جس میں راون نے رام کو لنکا کے قلعے کو فتح کرنے کا بھید دے دیا تھا)۔
کہاوت: گھر کا پرسیا اندھیری رات اپنوں کی مدارات اپنوں میں۔ اپنا آدمی دینے والا ہو تو خوب رہتا ہے۔
محاورہ: گھر کاٹ کھانے کو دوڑنا غم، تکلیف، دُکھ یا تنہائی کے باعث گھر سے وحشت ہونا، گھر بھیانک محسوس ہونا، گھر میں جی نہ لگنا، گھر میں جی گھبرانا۔
محاورہ: گھر کاٹنا اپنے ہی گھر کو لوٹنا؛ گھر کا مال اسباب تباہ کرنا۔
محاورہ: گھر کاٹے کھانا گھر میں جی نہ لگنا، گھر میں رہنے سے اُلجھن ہونا، گھٹن کا احساس ہونا۔
کہاوت: گھر کاج، بہو گیندوں کو جو عورت گھر کے کام کاج سے جی چرائے اُس کے متعلق کہتے ہیں۔
کہاوت: گھر کا جوگی جوگنا، ان گاؤں کا سدھ انسان کی وطن میں قدر نہیں ہوتی۔ اپنے گاؤں میں جو فقیر ہو وہ دوسرے گاؤں میں ولی خیال کیا جاتا ہے۔ نیز گھر کا جوگی جوگنا، باہر کا جوگی سدھ۔

**گھر کا چراغ** خاندان کا نام روشن کرنے والا، سپوت، نورِ چشم؛ (کنایۃً) بیٹا۔
محاورہ: **گھر کا دیا جلانا** گھریلو اخراجات پورا کرنا؛ گھر کی مفلسی دُور کرنا، گھر کا خیال کرنا۔
**گھر کا رستہ** کسی کے گھر کو جانے والا رستہ، راہِ خانہ، ذاتی سڑک یا راستہ؛ آسان رستہ؛ آسان کام۔
محاورہ: **گھر کا رستہ بتانا** ٹالنا، رخصت کرنا، چلتا کرنا۔
محاورہ: **گھر کا رستہ بھول جانا** کسی کام میں اِس قدر مگن ہونا کہ گھر کی یاد نہ آنا؛ بدحواسی کی وجہ سے گھر کی راہ یاد نہ رہنا۔
**گھر کا رستہ لو** چلتے پھرتے نظر آؤ، سدھارو، دُور رہو۔
محاورہ: **گھر کا رستہ لینا** گھر واپس جانا؛ ناکام و نامراد گھر لوٹنا۔
**گھر کا کوڑا** بیکار، فضول، ناکارہ چیز۔
**گھر کا گھر** گھر کے تمام افراد، کنبہ؛ گھر کا تمام مال و اسباب۔
**گھر کا گھروا** گھر کی تباہی، بربادی۔
محاورہ: **گھر کا گھروا کرنا** رک: **گھر کا گھروا ہونا** جس کا یہ متعدی ہے۔
محاورہ: **گھر کا گھروا ہونا** (لفظاً) بڑے گھر کا چھوٹا ہو جانا؛ (کنایۃً) گھر تباہ ہو جانا، برباد ہو جانا۔
**گھر کا مالک** گھر والا؛ شوہر، خاوند۔
**گھر کا مرد** شوہر؛ کنبے کا بڑا، بزرگ آدمی؛ (تحقیراً) وہ شخص جو گھر میں دلیر لیکن باہر بزدل ہو۔
محاورہ: **گھر کا نام اُچھالنا** خاندان کی عزت خاک میں ملانا، خاندان کے وقار کو بٹہ لگانا، کوئی ایسا کام کرنا جس سے خاندان کی بدنامی ہو۔
**گھر کا نہ گھاٹ کا** بے ٹھکانہ، آوارہ، بیکار، بے مصرف، جو کسی لائق نہ ہو۔
نیز رک: **دھوبی کا کتا گھر کا نہ گھاٹ کا۔**
**گھر کتی کا** وہ سوت جو گھر میں کاتا گیا ہو، گھر میں کاتے گئے سوت کا بنا ہوا؛ مفت کا۔
کہاوت: **گھر کر گھر، ستر بلا سر دَھر** دُنیاداری میں سینکڑوں مصیبتیں ہوتی ہیں۔ گھر چلانا کوئی آسان کام نہیں، بہت مشکل ہے۔
محاورہ: **گھر کرنا** جگہ پیدا کرنا، گنجائش نکالنا؛ رہنا سہنا، قیام کرنا؛ مسکن بنانا، پرندوں کا گھونسلا بنانا؛ سوراخ کرنا، چھید کرنا، سرایت کرنا، کھب جانا؛ شوہر کے گھر میں رہنا؛ گھر کے کام کاج کرنا؛ رواج پانا؛ بیاہ کرنا، شادی کرنا، مناکحت کرنا۔
محاورہ: **گھر (کو) بے چراغ کرنا** بیٹوں کو مار ڈالنا، خاندان کے سارے مردوں کو قتل کر دینا؛ گھر کو ویران کر دینا۔
کہاوت: **گھر کی آدھی نہ باہر کی ساری** وطن کی تھوڑی آمدنی پردیس کی زیادہ سے بہتر ہے۔ نیز **گھر کی آدھی بھلی، باہر کی ساری کچھ نہیں۔**
**گھر کی بات** گھر کا بھید، نجی معاملہ؛ پوشیدہ معاملہ؛ بہت آسان کام، وہ کام جو اختیار میں ہو۔
کہاوت: **گھر کی بلا گھر ہی میں** بیوہ عورت کی شادی اس کے دیور یا جیٹھ سے کر دیں تو کہتے ہیں۔ گھر کی چیز گھر ہی میں رہنی چاہیے۔
کہاوت: **گھر کی بلی اور گھر ہی میں شکار** گھر میں جھگڑے فساد کے موقع پر کہتے ہیں۔
کہاوت: **گھر کی بی بی ہانڈنی، گھر کتوں جوگا** جب گھر کی مالکہ اِدھر اُدھر پھرے گی تو گھر میں کتے ہی لوٹیں گے۔ جو عورت گھر میں نہیں رہتی اس کا گھر تباہ ہو جاتا ہے۔
**گھر کی پٹکی (پٹس پ)** کسی بات کی ناپسندیدگی یا خرابی پر کہا جاتا ہے۔
کہاوت: **گھر کی پٹکی باسی ساگ** شیخی مارنے والے کے متعلق کہتے ہیں کہ گھر میں مٹی کے برتن اور باسی ساگ کے سوا کچھ نہیں اور باتیں بڑھ بڑھ کر بناتا ہے۔ نیز **گھر کی مری اور مرا ساگ۔**
**گھر کی ٹہل** گھر کے کام کاج، خانہ کے اُمور۔
کہاوت: **گھر کی جورو کی چوکسی کہاں تک** اپنے گھر میں رہنے والے شخص کی نگہبانی کرنا مشکل ہے۔
کہاوت: **گھر کی جلی بَن میں لگی آگ، بَن بچارا کیا کرے جو ہیں ہمارے بھاگ** بدنصیب کا کہیں ٹھکانا نہیں جہاں جائے گا وہیں سختی اُٹھائے گا۔ نیز **گھر کی جلی بَن میں لگی آگ، بَن بچارا کیا کرے جو کرموں لاگی آگ۔**
محاورہ: **گھر کی راہ لینا** رخصت ہونا، چلتا بننا۔ نیز **گھر کی راہ پکڑنا۔**
کہاوت: **گھر کی سوبھا گھر والی کے ساتھ** بیوی کے ساتھ گھر کی رونق ہوتی ہے۔
کہاوت: **گھر کی سوبھا گھر والے کے سنگ** مکان کی وقعت مالک مکان کی وجہ سے ہوتی ہے۔ گھر کی رونق خاوند کی وجہ سے ہے۔ مکان کی رونق مکینوں سے ہوتی ہے۔
محاورہ: **گھر کی طرح بیٹھنا** آرام سے بیٹھنا، بغیر کسی تکلف کے بیٹھنا، اطمینان سے بیٹھنا؛ بہت زیادہ جگہ گھیر کر بیٹھنا۔
محاورہ: **گھر کی طرح رہنا** آرام سے قیام کرنا، بے تکلفی کے ساتھ رہنا، اپنا گھر سمجھ کر رہنا۔

کہاوت: **گھر کی کھانڈ کرکری، چوری کا گڑ میٹھا** لوگ حلال کی کمائی کی طرف متوجہ نہیں ہوتے بلکہ حرام کو پسند کرتے ہیں۔ حلال اچھا نہیں لگتا حرام پسند ہے۔

**گھر کی کھیتی** اپنی کھیتی، نجی کھیت؛ اپنا مال؛ موروثی مال؛ (کنایۃً) سر، داڑھی اور مونچھوں کے بال۔

محاورہ: **گھر کی مٹی لے ڈالنا** پیچھا پکڑنا، عموماً رشتے لینے والے کے مسلسل اصرار کرنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**گھر کی مرغی** اہمیت کی حامل چیز جس کی کوئی قدر نہ کرے۔

کہاوت: **گھر کی مرغی دال برابر** گھر کی عمدہ چیز کی قدر نہیں ہوتی۔ گھر کی اچھی چیز بھی مفت برابر ہوتی ہے۔

کہاوت: **گھر کی مری اور مرا ساگ** رک: **گھر کی پٹکی باسی ساگ۔ نیز گھر کی مری اور مرا ساگ۔**

کہاوت: **گھر کی موچھیں ہی موچھیں ہیں** قلاش آدمی کے متعلق کہتے ہیں یعنی گھر میں کچھ نہیں ہے۔

محاورہ: **گھر کی مولی سمجھنا** قدر نہ کرنا، کم حیثیت جاننا، بہت معمولی سمجھنا، بے وقعت خیال کرنا۔

محاورہ: **گھر کے برتن باہر پھوڑنا** گھر کی ایسی بات جس کا باہر کے لوگوں کو علم ہونا مناسب نہ ہو اُسے دوسرے لوگوں سے بیان کرنا۔

کہاوت: **گھر کے پیروں کو تیل کا ملیدہ** اپنوں کی پروا نہ کرنا؛ قریبی رشتہ داروں کی خاطر تواضع نہ کرنا۔

کہاوت: **گھر کے ٹکے باسی ساگ** باہر شیخی مارنے والے کی نسبت کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **گھر کے جالے لیے پھرنا** گھر کے کونے کونے میں جھانکنا؛ بے فائدہ کام کرنا۔

کہاوت: **گھر کے رودیں باہر کے کھائیں، دعا دینے قلندر جائیں** گھر والوں سے برا سلوک اور باہر والوں سے اچھا سلوک۔

کہاوت: **گھر کے کھیر کھائیں اور دیوتا بھلا منائیں** اوروں کے نام سے اپنا کام نکالنا؛ نیکی وہ ہے جس سے دوسروں کا بھلا ہو۔

بول چال: **گھر کے گھر بند ہوگئے** بیماری یا آفت کی وجہ سے بہت سے گھر تباہ و برباد اور ویران ہوگئے۔

محاورہ: **گھر کے گھر خالی کرنا** بہت سے گھر تباہ کر دینا۔

محاورہ: **گھر کے گھر رہنا** نہ نفع ہونا نہ نقصان ہونا، نہ کچھ کمانا اور نہ ہی گرہ سے کچھ جانا۔

محاورہ: **گھر کے گھر صاف ہو جانا** بیماری یا قدرتی آفت کی وجہ سے، بہت سے گھر ویران ہو جانا، گھروں کا تباہ و برباد ہو جانا۔

کہاوت: **گھر کے ہوئے نہ ور کے** نہ گھر کے قابل رہے نہ باہر کے، کہیں کے نہ رہے۔

محاورہ: **گھر کھلوانا** شطرنج یا چوسر وغیرہ کی ایسی چال چلنا کہ مہرے کے چلنے کا راستہ نکل آئے۔

**گھر کھوج** گھر کا پتہ، رہنے کا پتہ، نام و نشان۔

محاورہ: **گھر کھوج مٹانا** نام و نشان مٹانا، تباہ و برباد کر دینا، نیست و نابود کرنا۔

محاورہ: **گھر کھود کر میدان کر دینا** گھر منہدم کر کے برابر کر دینا، مکان کو مکمل طور پر گرا دینا۔

کہاوت: **گھر کھودے، ایندھن بہت** امیر غریب بھی ہو جائے تو بھی اس کے پاس بچا کھچا بہت ہوتا ہے۔

کہاوت: **گھر کھیر تو باہر بھی کھیر** آسودہ حال کی باہر بھی قدر ہوتی ہے، امیر باہر بھی سراہا جاتا ہے۔

**گھر گرہست** (زیرگ، زبرر، جزم ہ، جزم س) گھر کے انتظامی اُمور میں دلچسپی لینے والا، گھر کا انتظام کرنے والا؛ گھر کا انتظام و انصرام، گھر کا نظام؛ گھر سے متعلق۔

**گھر گرہستی** خانہ داری سے متعلقہ امور کا انتظام، گھر کے کام کاج؛ گھر کے کام کاج کرنے والی عورت، گھریلو انتظامی امور کو چلانے والی خاتون۔

**گھر گیا** خانہ خراب، برباد، تباہ حال۔

**گھر گھاٹ** چال ڈھال، طور طریق، رنگ ڈھنگ، وضع قطع؛ عادت، خو، خصلت؛ ٹھور ٹھکانہ، جائے سکونت، پتہ، مقام۔

محاورہ: **گھر گھاٹ پانا** اصلیت جاننا، تمام باتوں کی واقفیت اور آگاہی حاصل کرنا، سب بھید جان لینا۔

محاورہ: **گھر گھاٹ معلوم کرنا** رک: **گھر گھاٹ پانا۔**

محاورہ: **گھر گھالنا** گھر اُجاڑ دینا، لوٹ لینا، تباہ و برباد کر دینا؛ عاشق بنانا، فریفتہ کرنا، موہنا۔

**گھر گھالو** (دمع) گھر برباد کرنے والا۔

کہاوت: **گھر گھر پیت نہ کیجیے، تو گاؤں گاؤں تو کیجیے** اگر بہت لوگوں سے دوستی نہیں ہو سکتی تو چند آدمیوں ہی سے سہی۔

محاورہ: **گھر گھر تاکتے پھرنا** بھیک مانگنا، گدائی کرنا۔

محاورہ: **گھر گھر چراغ جلنا** ہر گھر میں خوشی ہونا، ہر جگہ کے لوگوں کا خوش ہونا۔

کہاوت: **گھر گھر شادی، گھر گھر چین** اچھی حکومت ہو تو لوگ خوش حال ہوتے ہیں۔

کہاوت: **گھر گھر شادی، گھر گھر غم** کہیں خوشی ہے تو کہیں غم۔

محاورہ: **گھر گھر عید ہونا** رک: **گھر گھر میں چراغ جلنا**۔

کہاوت: **گھر گھر کا ایک ہی لیکھا** سب کا حال ایک سا ہی ہے۔

کہاوت: **گھر گھر کا، ساتھ نر کا** گھر اپنا بہتر ہے اور دوست بہادر آدمی ہونا چاہیے۔

کہاوت: **گھر گھر کے جالے بُہارتی پھرتی ہیں** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو بہت دفعہ گھر بدلے۔

محاورہ: **گھر گھر کے مزے چکھنا** جگہ جگہ ملازمت کرنا، اُس ملازمہ کے متعلق کہا جاتا ہے جو کسی ایک گھر میں ٹک کر کام نہ کرے؛ تجربہ کار ہونا۔

کہاوت: **گھر گھر (یہ) ہی مٹیالے چولھے ہیں** سب ایک جیسی حالت میں ہیں، کوئی بھی آسودہ حال نہیں۔

**گھر گھسنا** ہر وقت گھر میں بیٹھا رہنے والا، خلوت گزیں؛ وہ مرد جو ہر وقت عورتوں میں بیٹھا رہے۔ نیز **گھر گھسیڑو**۔

محاورہ: **گھر گھسیڑنا** گھر میں جگہ دینا، گھر میں رکھنا؛ پرورش کرنا۔

کہاوت: **گھر، گھوڑا، گاڑی، اِن تینوں کے دام کھڑا کھڑی** اِن تینوں کی قیمت فوراً ادا ہونی چاہیے۔

کہاوت: **گھر گھوڑا، نخاس مول** جو شخص بے دکھائے کسی چیز کی تعریف و توصیف کرے تو کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **گھر گھومنا** بہت سے گھروں کے چکر لگانا؛ بلا مقصد لوگوں کے گھروں میں جانا؛ وقت ضائع کرنا۔

محاورہ: **گھر گھیرنا** بار بار آنا؛ گھر کا محاصرہ کرنا۔

محاورہ: **گھر لٹانا** بہت فضول خرچی کرنا، بے دریغ خرچ کرنا۔

محاورہ: **گھر لٹ جانا** گھر میں چوری ہو جانا، گھر تباہ ہو جانا، کسی کے مرنے کی وجہ سے گھر تباہ ہو جانا۔

محاورہ: **گھر لگانا** پتنگ کا خوبصورت پیچ کرنا۔

محاورہ: **گھر لیے بیٹھنا** گھر کے اخراجات پورے کرنا، گھر کا خرچ چلانا۔

کہاوت: **گھر مٹکا تو باہر مچیا** غربت اور افلاس ہے (مچیا چھوٹی چارپائی کو کہا جاتا ہے)۔

کہاوت: **گھر ملتا ہے تو بر نہیں ملتا، بر ملتا ہے تو گھر نہیں ملتا** عورتیں بیٹیوں کے لیے اچھا رشتہ نہ ملنے پر کہتی ہیں یعنی اگر لڑکا امیر ہے تو کردار کے لحاظ سے اچھا نہیں، اور اگر لڑکا اخلاقاً اچھا ہے تو ناداری ہے۔

محاورہ: **گھر موسنا (پیش م)** گھر کا سارا مال و اسباب لوٹ لینا، گھر میں چوری کرنا۔

**گھر میں** گھر کے اندر؛ بیوی، زوجہ، گھر والی۔

محاورہ: **گھر میں اُتارنا** گھر میں جگہ دینا؛ اپنا مکان کرایہ پر دینا۔

کہاوت: **گھر میں اناج نہیں ملک کا کریں راج** پاس کچھ نہیں لیکن شیخی بڑی ہے۔

محاورہ: **گھر میں آگ لگانا** گھر کو جلانا، گھر تباہ و برباد کر دینا؛ میاں بیوی کے درمیان تفرقہ پیدا کرنا۔

کہاوت: **گھر میں آئی جوئے، ٹیڑھی پگڑی سیدھے ہوئے** بیاہ ہوتے ہی ساری شیخی جاتی رہتی ہے۔ نیز **گھر میں آئی جو، ٹیڑھی پگڑی سیدھی ہو**۔

محاورہ: **گھر میں بٹھار کھنا** جوان بیٹی کی شادی نہ کرنا۔

محاورہ: **گھر میں بٹھالینا** گھر میں ٹھہرانا؛ شادی کر لینا۔

محاورہ: **گھر میں بٹھانا** مدخولہ بنانا؛ گھر میں ڈال لینا، نکاح کے بغیر کسی عورت کو گھر میں بیوی کی طرح رکھنا۔

کہاوت: **گھر میں بلوتی / بلی باگھ** معمولی آدمی بھی گھر میں بہادر ہوتا ہے۔ اپنے گھر میں آدمی دلیر ہوتا ہے۔

کہاوت: **گھر میں بی بی لکھوا وتار، باہر میاں تھانیدار** گھر میں بی بی ولی بن کر لُوٹیں باہر میاں حکومت جتا کر لُوٹیں؛ بیوی گھر میں فقیرنی بنی بیٹھی اور میاں شیخی میں تھانیدار بنے پھرتے ہیں۔

محاورہ: **گھر میں بیٹھنا** رنڈی بازی ترک کر کے کسی کے ساتھ نکاح کر لینا یا کسی کے گھر پڑ جانا۔

محاورہ: **گھر میں بیٹھے شکار کھیلنا** گھر میں مزے اُڑانا، گھر میں عیاشی کرنا، گھر بیٹھے بیٹھے لوگوں کا مال مارنا۔

کہاوت: **گھر میں بھونی بھانگ نہیں** بالکل مفلس اور قلاش ہے، گھر میں کچھ بھی نہیں۔

کہاوت: **گھر میں بھونی بھانگ نہیں اور اُلفت سبزہ رنگوں سے** اَفلاس کی حالت میں بڑی بڑی آرزوئیں۔ ناداری میں امیروں کی ریس کی جائے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھر میں بھونی بھانگ نہیں اور باہر نیوتے سات** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو باوجود غریب ہونے کے اپنی حیثیت سے بڑھ کر کام کرے۔

محاورہ: **گھر میں پاؤں رکھنا** مکان میں داخل ہونا۔

محاورہ: **گھر میں پڑنا** رنڈی کا اپنا پیشہ ترک کر کے کسی کے ساتھ بغیر نکاح کے رہنا شروع کر دینا۔

کہاوت: **گھر میں پکیں چوہے اور باہر کہیں پائے** مفلس شیخی باز کے متعلق کہتے ہیں۔ گھر میں کچھ نہیں ہے مگر شیخی مارتا ہے۔

کہاوت: **گھر میں جورو کا نام بہو بیگم رکھ لینے سے کیا ہوتا ہے** اپنی تعریف اپنے منہ سے کرنے سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **گھر میں جو شہد ملے تو کاہے بَن کو جائیں** اگر بغیر محنت مزدوری کے روزی ملے تو پھر دوڑ دھوپ کیوں کریں۔

محاورہ: **گھر میں جھاڑو پھرنا** گھر کا سارا ساز و سامان چوری ہو جانا؛ تباہی آ جانا، گھر میں کچھ نہ بچنا۔

کہاوت: **گھر میں چراغ نہیں باہر مشعل** غریب آدمی جب دکھاوے کے لیے خرچ کرتا ہے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **گھر میں چنے کا چون نہیں گیہوں کی دو پلائیو** غریب شیخی باز کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **گھر میں چوہے ڈنڈ کرتے ہیں** مفلس شیخی باز کے متعلق کہتے ہیں کہ اپنی حیثیت سے بڑھ کر خرچ کرتا ہے۔ نیز **گھر میں چوہے قلابازیاں کھاتے ہیں۔**

محاورہ: **گھر میں خاک اُڑانا** بالکل مفلس کر دینا، قلاش کر دینا، گھر میں کچھ نہ چھوڑنا۔

محاورہ: **گھر میں خاک اُڑنا** قلاش ہونا، نہایت مفلس ہونا۔

کہاوت: **گھر میں خرچ نہیں اور ڈیوڑھی پر ناچ** مفلس شیخی باز کے متعلق کہتے ہیں کہ اپنی حیثیت سے بڑھ کر خرچ کرتا ہے۔

کہاوت: **گھر میں خرچ نہیں اونٹھی پھرتی پکھراج جڑل سوکھ ڈاہائے** گھر میں مفلسی نے ڈیرے ڈالے ہوئے ہیں اور بی بی پکھراج کی انگوٹھی دکھاتی پھرتی ہے۔

کہاوت: **گھر میں دوا، ہائے ہم مرے** بے وقوف آدمی کے متعلق کہتے ہیں کہ جس کے پاس چیز تو موجود ہو لیکن اُسے استعمال کرنے کا علم نہ ہو۔

کہاوت: **گھر میں دِیا تو مسجد میں دِیا** پہلے گھر والوں سے اچھا سلوک ہونا چاہیے پھر باہر والوں سے۔

کہاوت: **گھر میں دیا نہ باتی، منڈو پھرے اَتراتی** کسی کے ناداری میں شیخی بگھارنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھر میں دیکھو چھلنی نا چھاج، باہر میاں تیرانداز** غریب شیخی خورے کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **گھر میں دھان نہ پان، بی بی کو بڑا گمان** مفلسی میں غرور کرنے اور شیخی بگھارنے والے کے متعلق کہتے ہیں۔

محاورہ: **گھر میں ڈالنا** رنڈی یا نہایت کم ذات کی عورت کو بیوی کی حیثیت سے رکھنا۔

کہاوت: **گھر میں رہے نہ تیرتھ گئے، منڈ منڈا کر جوگی بھئے** مکار اور جھوٹے فقیروں اور سادھوؤں کے متعلق کہتے ہیں کہ فقیر کا بھیس بنا کر دھوکا دیتے ہیں۔

کہاوت: **گھر میں رہے نہ تیرتھ گئے، منڈ منڈا فضیحت بھئے** بغیر کچھ کیے مفت کی بدنامی اُٹھائی۔

محاورہ: **گھر میں سانپ پالنا** دشمن کی پرورش کرنا، بدخواہ شخص سے میل ملاپ رکھنا۔

کہاوت: **گھر میں سوت نہ کپاس، جولاہے سے لٹھم لٹھا** جو شخص خواہ مخواہ لوگوں سے جھگڑا کرے اُس کے متعلق کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھر میں شیر، باہر بھیڑ** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو گھر والوں پر بلا وجہ رعب جمائے۔

محاورہ: **گھر میں قدم جانا** مکان میں داخل ہونا۔

**گھر میں کانی چڑیا نہیں** گھر میں کوئی بھی نہیں، گھر بالکل خالی ہے۔

محاورہ: **گھر میں کودنا** کسی کے گھر میں بدکاری کی نیت سے داخل ہونا۔ نیز **گھر میں پھاندنا۔**

محاورہ: **گھر میں کوسوں منزل ہونا** گھر کے اندر بہت دیر تک پھرنا (اگر سیدھ میں اتنا چلا جائے تو کئی کوس کی مسافت طے ہو جائے)۔

کہاوت: **گھر میں کھانے کو نہیں، اٹاری پر دھواں** شیخی باز کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **گھر میں گھر اچھا نہیں ہوتا** گھر کے اندر دوسرا گھر بنانا منحوس سمجھا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھر میں گھر، لڑائی کا ڈر** اگر ایک گھر میں دوسرا گھر بنا دیا جائے تو لڑائی جھگڑا رہتا ہے۔

محاورہ: **گھر میں لگاؤ ہونا** گھر میں چوری ہو جانے یا سیندھ لگنے کا اندیشہ ہونا۔

محاورہ: **گھر میں نہ سمانا** گھر میں نہ آ سکنا، مکان کی گنجائش کم ہونا؛ گھر لوٹ کر نہ آنا۔

کہاوت: **گھر میں نہیں دانے، اماں چلی بھنانے** مفلسی میں بڑی

بڑی خواہشیں کرنا۔

کہاوت: **گھر میں نہیں پور، بیٹا مانگے موتی چور** مفلس شیخی باز کے متعلق کہا جاتا ہے۔ مفلسی میں بڑی بڑی خواہشیں کرنے والے کے بارے میں بھی کہتے ہیں۔ نیز **گھر میں نہیں تا گا، البیلا مانگے پا گا؛ گھر میں بل نہ بلایا، یہ مانگے ا یکھ بلایا۔**

کہاوت: **گھر نہ بار میاں محلے دار** بے جا شیخی مارنے والے کے متعلق کہتے ہیں۔

**گھر نہ بر** اکیلی عورت کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھر نہیں اناج، بالک کریں راج** مفلسی میں بڑی بڑی خواہشیں کرنا۔ نیز **گھر میں نہیں دانے اماں چلی بھنانے۔**

کہاوت: **گھر نہیں گڑ، باہر شکر** گھر والوں کی نسبت باہر والوں سے اچھا سلوک کرنا۔

**گھر واس** رہنے کی جگہ، مکان۔

**گھر والا** مالکِ مکان، صاحب خانہ؛ خاوند، شوہر۔

**گھر والی** مکان کی مالکہ، خاتونِ خانہ؛ بیوی، جورو، اہلیہ۔

کہاوت: **گھر والے کا ایک گھر، نگھرے کے سو گھر** جس کا گھر نہ ہو وہ آوارہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **گھر ویران کرنا** گھر میں رہنے والے تمام افراد کو قتل کر دینا؛ گھر اُجاڑ دینا، تباہ کر دینا۔

محاورہ: **گھر ویران ہونا** گھر اُجڑنا؛ بیوی کا مر جانا؛ میاں بیوی میں ناچاقی ہو جانا۔

بول چال: **گھر ہو آؤ** تم چاہے کچھ بھی کر لو لیکن یہ معاملہ تمھاری مرضی ومنشا کے مطابق نہ ہوگا۔

محاورہ: **گھر ہونا** میاں بیوی کے درمیان نباہ ہونا، سلوک ہونا؛ اپنا گھر ہونا؛ مکان میں گنجائش ہونا، سمائی ہونا؛ چھید ہونا، سوراخ ہونا۔

کہاوت: **گھر ہی میں بید مرے کیسے** جب انتظام ہو سکتا تھا تو نقصان کیسے ہوا۔

کہاوت: **گھر یار کے، پوت بھتار کے** عیاش آدمی کے متعلق کہتے ہیں۔ جس کی اولا درنڈیوں کے یہاں ہوتی ہے اور اپنا کوئی گھر بار نہیں ہوتا۔

**گھر** زیر گھ۔ اند، ہ۔ گھرنا (رک) سے ماخوذ، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **گھر آنا** چھا جانا، جھوم اُٹھنا، اُمنڈ آنا، ہجوم کر لینا۔

محاورہ: **گھر جانا** محصور ہو جانا، پھنس جانا، نرغے میں آ جانا؛ رنج والم میں مبتلا ہونا۔

محاورہ: **گھر کر اُٹھنا** چاروں طرف سے اُوپر اُٹھنا۔

محاورہ: **گھر گھر کر آنا** جھوم جھوم کر اُٹھنا، زور وشور سے آنا۔

محاورہ: **گھر مر کر بیٹھنا** مل جل کر بیٹھنا، گھس کر بیٹھنا۔

**گھرا** زبر گھ، شدر۔ اند، ہ۔ نزع میں گھنگرو بجنے کی آواز؛ دوا کی ایک قسم جو آشوبِ چشم کے لیے مفید سمجھی جاتی ہے۔ نیز **گھر آٹا۔**

محاورہ: **گھرا چلنا** مرتے دم سانس کا رُک رُک کر نکلنا، جانکنی کا وقت ہونا؛ گھونگرو بولنا۔

محاورہ: **گھرا لگانا** آشوبِ چشم کی صورت میں آنکھوں میں ضماد (دوا کی ایک قسم) لگانا۔

محاورہ: **گھرا لگنا** حالتِ نزع میں ہونا، مرتے دم سانس کا رُک رُک کر نکلنا۔

**گھراہٹ** گھر گھر کرنے کی کیفیت یا آواز۔

**گھراٹ** زبر گھ۔ اند۔ رک: **گھرانا۔**

**گھرانا** زبر گھ۔ اند، ہ۔ خاندان، کنبہ، دودمان؛ پیڑھی، نسل، نسب۔

**گھرائی** زیر گھ۔ اند، ہ۔ مویشیوں کو سنبھالنے (حفاظت کرنے) اور چرانے کے لیے دی جانے والی اُجرت۔

**گھر بھاہا** پیش گھ، جزم ر۔ اند، ہ۔ گھوڑوں کی دیکھ بھال کے لیے رکھا جانے والا ملازم؛ سائیس۔

**گھرج (۱)** زبر گھ، زبر ر۔ امث۔ ستار میں لگایا جانے والا لکڑی یا ہاتھی دانت کا بنا ٹکڑا جس پر تار رکھتے ہیں۔

**گھرج (۲)** زبر گھ، زبر ر۔ اند۔ مردار خور پرندہ، گدھ۔

**گھرر** زبر گھ، جزم ر، زبر ر۔ امث۔ نقلِ صوت۔ مشین کی گراریوں یا پہیوں کی حرکت کا شور۔

**گھرڑ** زبر گھ، زبر ڑ۔ اند، ہ۔ مویشیوں کا چارے کے طور پر دیے جانے والے خشک چنے۔

**گھرست** زیر گھ، زبر ر، جزم س۔ اند۔ گھر کے کام کاج، اُمورِ خانہ داری۔

**گھرک** پیش گھ، زبر ر۔ امر، ہ۔ **گھرکنا** (رک) کا امر۔

**گھرکا** زیر گھ، جزم ر۔ اند۔ ایک کھونٹے پر جڑے ہوئے تختے کے دونوں سروں پر بیٹھ کر باری باری اُوپر نیچے جھولنے کا کھیل، تراز وجھولا۔

**گھرکنا** پیش گھ، زبر ر، جزم ک۔ فعل متعدی۔ ڈانٹنا، ڈپٹنا، جھڑکنا، تنبیہ کرنا، سرزنش کرنا۔

**گھرکی** پیش گھ، جزم ر۔ امث، ہ۔ ڈانٹ، دھمکی، جھڑکی، تنبیہ۔

محاورہ: **گھرکی بتانا** ڈانٹنا، تنبیہ کرنا۔

**گھرکی جھڑکی** ڈانٹ ڈپٹ، لعنت وملامت۔

محاورہ: **گھرکی دینا** رک: گھرکنا۔

محاورہ: **گھرکی کھانا** ڈانٹ برداشت کرنا، جھڑکی سننا۔

**گھرگھٹ** زیرگھ، جزم ر، زیرگھ۔امث، ہ۔ چھپکلی سے مشابہ مچھلی کی ایک قسم۔

**گھرگھر** زیرگھ، جزم ر، زیرگھ۔امث۔نقلِ صوت، ہ۔ چکی یا مشین کے چلنے کی کرخت آواز۔

**گھرگھرا** پیش گھ، جزم ر، پیش گھ۔اند، ہ۔ پھوڑے یا زخم کی ایک قسم جو جسم کے گوشت کو گلاتا چلا جاتا ہے؛ جھینگر کی ایک قسم۔

**گھرگھراہٹ** زبرگھ، جزم ر، زبرگھ، زبرہ۔امث۔نقلِ صوت۔ گھرگھر (رک) کی آواز۔

**گھرنا(۱)** زیرگھ، جزم ر۔فعل لازم۔ بند ہونا، محصور ہونا، نرغے میں ہونا، گھیرے میں آنا۔ چھانا، ہجوم کرنا، سمٹ کر آنا؛ (مجازاً) دکھ ورنج میں مبتلا ہونا۔

**گھرنا(۲)** لیٹا زیرگھ، جزم ر۔امث۔ بیزاری، کراہت؛ نفرت، ناگواری، ناپسندیدگی۔

**گھرنائی** زیرگھ، جزم ر۔امث۔ گھڑوں سے بنائی جانے والی ایک قسم کی ناؤ۔ نیز گھرنئی۔

**گھرنی** زبرگھ، جزم ر۔امث، ہ۔ گھروالی، بیوی، جورو۔

**گھرنی** زیرگھ، جزم ر۔امث، ہ۔ پھرکی، چرخی، رسی بٹنے کی کل، جہاز پر بھاری سامان اُتارنے چڑھانے کا آلہ۔نیز گھرری۔

**گھرنی دار** گھومنے والا، چکر کھانے والا۔

محاورہ: **گھرنی کھانا** گھومنا، چکر کھانا۔

**گھرنیوں کی چوٹ** چرخیوں یا پھرکیوں کا سلسلہ جس کے ذریعے بوجھ کو آسانی سے اُوپر کھینچا جا سکتا ہے۔

**گھروا** زبرگھ، جزم ر۔اند، ہ۔ چھوٹا سا گھر، خستہ حال گھر۔

**گھروار** (زبرگھ، زبرر، شدو) خاندان والا۔

بول چال: **گھر کا گھروا کرنا** اُجاڑنا، بے رونق کرنا۔

**گھرول** زیرگھ، وج۔اند۔ ہجوم، کٹھ۔

**گھروندا** زبرگھ، ولین، ن مغ۔اند، ہ۔ کھلونے کا گھر، گھر کا چھوٹا سا نمونہ، خصوصاً گیلی مٹی میں کھوہ کی شکل کا گھر جو بچے بناتے ہیں۔

**گھرّی** زیرگھ، شدر۔امث۔ چرخی، پُلّی۔

**گھرّی** پیش گھ، شدر۔امث، ہ۔ ایڑی۔

**گھریا** زبرگھ، جزم ر۔امث، ہ۔ سونا، چاندی یا دوسری دھاتوں کو گلانے کے لیے استعمال کیا جانے والا کھریا مٹی کا برتن، کٹھالی؛ شہد کی مکھیوں کا چھتا۔

**گھریا** زبرگھ، زبرر، شدی۔صف۔ گھر سے متعلق، گھر کا، گھریلو۔

**گھِریا** زیرگھ، جزم ر۔امث، ہ۔ نرغہ، گھیرا، حصار۔

محاورہ: **گھریا میں گھرنا** نرغے میں پھنس جانا، حصار میں آجانا۔

محاورہ: **گھریا جوتنا** سخت تکلیف برداشت کرنا، ایڑیاں رگڑنا۔

**گھریلو** زبرگھ، ے، وج۔صف، ہ۔ گھر سے تعلق رکھنے والا؛ نجی، خانگی؛ گھر کا بنا ہوا؛ (مجازاً) گھر میں رہنے والی سیدھی سادی عورت۔

## گھ۔ڑ

**گھڑ** زبرگھ۔اند، ہ۔گھڑنا مصدر سے صیغۂ امر۔

**گھڑ** پیش گھ۔اند، ہ۔ گھوڑا (رک) کا مخفف۔

**گھڑبہل** (لیٹا زبرب، زبرہ) رتھ کی ایک قسم جسے گھوڑے کھینچتے ہیں۔ نیز **گھڑبہلی** (لیٹا زبرب، زبرہ)۔

**گھڑچڑھا** گھوڑے پر سوار؛ گھوڑے کی عمدہ سواری کرنے والا؛ پکا سوار؛ سوانگ کی ایک قسم جس میں سوانگ بھرنے والا اپنی کمر کے ساتھ لکڑی کا گھوڑا کچھ اِس طرح باندھ لیتا ہے کہ جیسے وہ گھوڑے پر سوار ہو۔

**گھڑچڑھی** ہندوؤں کی ایک رسم جس میں دولھا گھوڑے پر سوار ہو کر دُلھن کے گھر جاتا ہے؛ گھوڑے پر رکھ کر چلائی جانے والی توپ کی ایک قسم؛ وہ توپ جسے گھوڑے پر رکھ کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جایا جاتا تھا۔

**گھڑدوڑ** گھوڑوں کی دوڑ جس میں اکثر شرط بدی جاتی ہے۔

**گھڑڈنڈی** ڈھلان پر تختوں سے بنا راستہ جس پر گھوڑا ٹھیلے کو باآسانی کھینچ سکتا ہے۔

**گھڑسال** گھوڑے رکھنے کی جگہ، اصطبل، طویلہ۔

**گھڑسواری** گھوڑے پر چڑھ کر اُسے دوڑانا؛ گھوڑے پر سوار ہونے کی مہارت۔

**گھڑنال** گھوڑے پر لے جائی جانے والی توپ۔

**گھڑا(۱)** زبرگھ۔اند، ہ۔ پانی رکھنے کا مٹکا، گگرا۔ تص: گھڑیا۔

کہاوت: **گھڑا ہر بار سالم نہیں نکلتا** لازم نہیں کہ کوشش ہر بار کامیاب ہو، کبھی کبھار ناکامی کا منہ بھی دیکھنا پڑتا ہے۔

**گھڑا(۲)** زبرگھ۔اند۔ گھڑنا (رک) کا صیغۂ ماضی۔

**گھڑا گھڑایا** بنا بنایا، پہلے سے تیار۔

**گھڑاون** زبرگھ، زبرو۔امث، ہ۔ زیور ڈھلوانے کی اُجرت یا خدمت۔ نیز گھڑائی۔

**گھڑت** زبرگھ، زبرڑ۔امث، ہ۔ بناوٹ، ساخت؛ بنائی ہوئی بات، جھوٹی

بات؛ تصنع، تکلف۔

**گھڑچ** پیش گھ، زبر ڑ۔ امث، ہ۔ موسیقی کے ساز رکھنے کی گھوڑی۔

**گھڑسنا** پیش گھ، زبر ڑ، جزم س۔ فعل متعدی۔ مروڑنا، بل دینا، پیچ دینا، اُڑسنا؛ بل کھانا۔

**گھڑگھڑی** پیش گھ، جزم ڑ، پیش گھ۔ امث۔ نزع کے وقت حلق سے نکلنے والی آواز۔

**گھڑنا** زبر گھ، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ بنانا، ساخت کرنا، ڈھالنا؛ تراشنا، کاٹ کر ہموار کرنا؛ زیور بنانا۔

**گھڑنال** پیش گھ، جزم ڑ۔ امث، ہ۔ گھوڑے پر لادنے والی توپ؛ رہکلا۔

**گھڑنالی** نعل کے مشابہ، مثلاً: گھڑنالی محراب۔

**گھڑناؤ** زبر گھ، جزم ڑ، وج۔ امث۔ پکی مٹی کے گھڑوں پر تختے بچھا کر بنائی جانے والی کشتی۔ نیز گھڑاناؤ۔

**گھڑولنا** زبر گھ، وج، جزم ل۔ امذ۔ لکڑی کا بنا پہیوں والا ایک چوکھٹا جس کے سہارے بچہ کھڑا ہونا اور چلنا پھرنا سیکھتا ہے۔

**گھڑولی** زبر گھ، وج۔ امث۔ چھوٹا مٹکا؛ ایک گیت جو شادی بیاہ کی ایک خاص رسم کے موقع پر گایا جاتا ہے اس رسم میں دولھا کی بہن اور بہنوئی کنویں سے پانی بھر کر لاتے ہیں۔

**گھڑونچا** زبر گھ، ولین، ن مغ۔ امذ، ہ۔ پانی کے گھڑے رکھنے کے لیے چار پایوں پر کھڑا ہوا لکڑی کا ڈھانچا۔ تص: گھڑونچی۔

**گھڑوں** زبر گھ، وج۔ امذ۔ رک: گھڑا (۱) جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے، نیز تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **گھڑوں پانی پڑنا** بہت شرمندہ ہونا، سخت نادم ہونا۔

**گھڑی** زبر گھ۔ امث، ہ۔ وقت کی پیائش کے لیے قرار دیا ہوا پہر کا ایک حصہ؛ وقت، سماں، زمانہ؛ ساعت، لحہ، پل، موقع، وقت بتانے کا جنتر یا آلہ؛ گھنٹہ کی تصغیر۔

محاورہ: **گھڑی آنا** وقت آجانا، ساعت آنا، موقع آنا؛ متوقع بات کا ہو کر رہنا۔

محاورہ: **گھڑی آن پہنچنا** رک: گھڑی آنا۔

محاورہ: **گھڑی بجانا** وقت بتانے کے لیے مقررہ وقفوں سے گھنٹہ بجانا؛ اطلاع کرنا۔

**گھڑی بھر** تھوڑی دیر۔

کہاوت: **گھڑی بھر کی بے شرمی، سارے دن کا آدھار/ آرام** بے شرم کچھ نہ کچھ حاصل کر ہی لیتا ہے۔

**گھڑی بھر میں** فوراً، آناً فاناً؛ لحہ بھر میں، بہت جلدی۔

**گھڑی پل کا مہمان** قریب المرگ، تھوڑی دیر کا مہمان۔

کہاوت: **گھڑی پل کی آس نہیں، کرے کل کی بات** دم بھر کا بھروسہ نہیں کل کی بات کرتا ہے۔

محاورہ: **گھڑی پہاڑ ہونا** وقت گزرنا مشکل ہو جانا؛ تھوڑی دیر گزارنا بھی بے حد شاق ہونا۔

محاورہ: **گھڑی ٹلنا** وقت نکل جانا، کسی خاص ساعت کا گزر جانا۔

**گھڑی دو گھڑی** بہت کم وقت، چند لحات؛ تھوڑی دیر کے لیے، انتہائی قلیل عرصہ کے لیے۔

**گھڑی دو گھڑی میں** تھوڑی دیر میں، بہت جلد، پل دو پل میں۔ نیز گھڑی ساعت میں۔

**گھڑی ساز** گھڑیاں درست کرنے والا، گھڑیوں کی مرمت کرنے والا۔

**گھڑی ساعت** بہت کم وقت، چند لحات؛ تھوڑی دیر کے لیے، انتہائی قلیل عرصہ کے لیے۔ نیز رک: گھڑی دو گھڑی۔

محاورہ: **گھڑی ساعت پر ہونا** مرنے کے قریب ہونا، دم بھر کا مہمان ہونا، جان کنی کی حالت میں ہونا۔

**گھڑی ساعت کا مہمان** قریب المرگ، جاں بلب۔

محاورہ: **گھڑی ساعت کا نقشہ ہونا** مرنے کے قریب ہونا، کوئی دم بھر کا مہمان ہونا، حالتِ نزع میں ہونا۔

**گھڑی کا لنگر** گھڑی کی لٹکن جو دائیں بائیں حرکت کرتی رہتی ہے۔ انگریزی میں: Pedulum۔

محاورہ: **گھڑی کوکنا** گھڑی میں چابی بھرنا، گھڑی چالو کرنا۔

محاورہ: **گھڑی گزرنا** لحہ بیت جانا، ساعت گزرنا۔

**گھڑی گھڑی** بار بار، لحہ بہ لحہ۔

کہاوت: **گھڑی میں اولیا، گھڑی میں بھوت** ذرا سی بات میں خوش، ذرا سی بات میں ناراض؛ کبھی بہت مہربان کبھی بہت نہ مہربان؛ متلون مزاج کے بارے میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھڑی میں تولہ، گھڑی میں ماشہ** دم دم میں طبیعت بدلنے والا، متلون مزاج۔

کہاوت: **گھڑی میں گاؤں/ گھر جلے، نو گھڑی کا بھدرا** مصیبت ایک دم میں آتی ہے۔ خوشی کی گھڑی دیر میں آتی ہے۔

کہاوت: **گھڑی میں گھڑیال، ایک دم میں بھونچال** دم بھر میں کچھ سے کچھ ہے۔ موت کا وقت بھی آسکتا ہے۔

محاورہ: **گھڑی میں گھڑیال ہونا** ایک لمحے میں کچھ سے کچھ ہو جانا۔

کہاوت: **گھڑی میں گھڑیال ہے** اچانک کچھ سے کچھ ہو جاتا ہے، زمانہ بدلتے دیر نہیں لگتی؛ ہندوؤں میں مردے کو گھڑیال بجاتے ہوئے لے جایا جاتا ہے، (مراداً) مرتے دیر نہیں لگتی۔

**گھڑے** زبر گھ، جزم ڑ۔ اند۔ گھڑا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

کہاوت: **گھڑے کمھار، برتے سنسار** معمولی آدمیوں کے کام سے ساری دنیا فائدہ اُٹھاتی ہے۔ ایک آدمی کام کرتا ہے بہت سے لوگ فائدہ اُٹھاتے ہیں۔ نیز گھڑے کمھار، بھرے سنسار۔

کہاوت: **گھڑے سے گھڑا نہیں بھرا جاتا** قرض پر قرض نہیں ملتا؛ قرض لے کر قرض ادا نہیں کیا جاتا۔

محاورہ: **گھڑے لنڈھانا** بہت زیادہ پانی بہانا؛ کسی کو شرمندہ کرنا۔

**گھڑیا** زبر گھ، جزم ڑ۔ امث۔ چھوٹا گھڑا، عموماً مٹی یا تانبے کا چھوٹا گول برتن۔

**گھڑیا** زبر گھ، جزم ڑ۔ امث۔ چھوٹے قد کی گھوڑی۔

**گھڑیال (۱)** زبر گھ، جزم ڑ۔ اند۔ پیتل کا بنا، گول موگری سے بجایا جانے والا تھالی کی شکل کا یا جوف دار گھنٹہ؛ کسی منارے یا مکان پر لگا ہوا، اُونچی آواز سے بجنے والا گھنٹہ۔

**گھڑیال دان** وہ فریم یا چوکھٹا جس میں گھڑیال کو حفاظت کی خاطر رکھا جاتا ہے۔

محاورہ: **گھڑیال گننا** بے چینی سے کسی کا انتظار کرنا۔

**گھڑیالچی** گھڑیال بجانے والا، گھنٹہ بجانے والا۔ نیز گھڑیالی۔

**گھڑیال (۲)** زبر گھ، جزم ڑ۔ اند۔ مگرمچھ، نہنگ۔

**گھڑیاں** زبر گھ، جزم ڑ۔ امث۔ گھڑی (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **گھڑیاں گننا** بے چینی سے کسی کا انتظار کرنا۔

## گھ۔س

**گھس** زبر گھ۔ امث۔ گھاس (رک) کا مخفف۔

**گھس کھدا** گھاس کھودنے والا، گھسیارا۔

**گِھس** زیر گھ۔ امث۔ گھسنا (رک) سے فعل امر۔

**گھس پس** (زیر س، زیر پ) ایک کے اُوپر ایک ہونے کی حالت، باہمی اختلاط۔

محاورہ: **گھس پس جانا** بہت پرانا ہو جانا، فرسودہ ہو جانا۔

محاورہ: **گھس پس کر اُترنا** (کپڑے کا) بہت دن چلنا، بہت عرصے تک کام دینا۔

محاورہ: **گھس جانا** رگڑا جانا، رگڑ کھا کر خراب ہو جانا، چھوٹا ہو جانا۔

**گھس گھس کر چوڑی اُترے** سہاگ قائم رہنے کی نشانی، چوڑیاں ہمیشہ ہاتھوں ہی میں رہیں (بیوہ ہونے پر چوڑیاں توڑ دینے کی روایت کی مناسبت سے کہا جاتا ہے)۔

محاورہ: **گھس لگانے کو نہ دینا** بہت کنجوس ہونا، اپنی شے کسی کو استعمال کے لیے نہ دینا۔

محاورہ: **گھس لگانے کو نہ ملنا** کسی شے کا کمیاب ہو جانا، بہت مشکل سے دستیاب ہونا۔

**گھس لگانے کو نہیں** ذرا بھی نہیں، سب صرف ہو گیا کچھ نہ بچا۔

**گُھس** پیش گھ۔ امث۔ گُھسنا (رک) سے فعل امر۔

محاورہ: **گھس آنا** بغیر اجازت اندر آ جانا، زبردستی داخل ہو جانا۔

محاورہ: **گھس بیٹھنا** اندر کی جانب چھپ کر بیٹھ جانا، ایک دوسرے کے ساتھ جڑ کر بیٹھنا، پاس پاس بیٹھنا۔

محاورہ: **گھس پڑنا** کسی کے گھر میں بغیر کسی خوف وخطرے کے داخل ہو جانا؛ کسی کام کو بغیر سوچے سمجھے شروع کر دینا۔

محاورہ: **گھس پل جانا** زبردستی وہاں گھس جانا جہاں جگہ نہ ہو۔

**گھس پل کر** زور اور قوت سے کسی ایسی جگہ پہنچنا جہاں پہلے سے گنجائش نہ ہو۔

**گھس پیٹھ** (بے لین) دخل، رسائی، پہنچ۔

**گھس پیٹھ کر کے** رسائی پیدا کر کے، کوشش کر کے۔

محاورہ: **گھس پیٹھ کرنا** کوشش کرنا، واقفیت پیدا کرنا، رسائی پیدا کرنا۔

**گھس پیٹھیا** کسی دوسرے کی حدود میں بلا اجازت داخل ہو کر تخریبی کارروائیاں کرنے والا، باغی۔ نیز گھس بیٹھیا۔ انگریزی میں: Intruder۔

کہاوت: **گھس گھس میرے کان میں گھس** ایسے مواقع پر کہا جاتا ہے جب کسی جگہ پہلے سے بہت زیادہ رش ہو اور مزید لوگوں کو بیٹھنے کے لیے کہا جائے۔

**گھسا** زبر گھ، شد س۔ اند۔ رگڑا، لمبی سی رگڑ جو متحرک صورت میں تصادم یا رسی وغیرہ کے کھینچے جانے سے لگے؛ مرد کے عضوِ تناسل کا عورت کی فرج میں آنا۔ نیز گھسا (زیر گھ، شد س)، رگڑ؛ چوٹ؛ دھوکا، دغا، فریب؛ گھوڑے کو سدھانے کے لیے گاڑی کی جگہ استعمال کیا جانے والا چار پانچ انچ موٹا لکڑی کا تختہ؛ کشتی کا ایک داؤ۔

محاورہ: **گھسا دینا** رگڑا دینا، رگیدنا۔

محاورہ: گھسا کرنا رگڑنا، جسم ملنا، آہستہ آہستہ ہاتھ پھیرنا۔

محاورہ: گھسا مارنا رگڑنا، رگڑ لگانا؛ مرد کا اپنے عضوِ تناسل کو عورت کی فرج میں داخل کرکے بار بار آگے پیچھے کرنا۔

محاورہ: گھسا لگنا رگڑا لگنا، خراش آنا۔

گھسا میری (ی) بچوں کا ایک کھیل جس میں ایک بچے کی ڈور کو دوسرے کی ڈور پر ڈال کر رگڑا دیا جاتا ہے جس بچے کی ڈور کٹ جائے وہ ہار جاتا ہے۔

گھسا زبرگھ۔اند،ہ۔ جنا ہوا، تخم، نطفہ۔

گھسا زیرگھ۔اند۔صف۔ فرسودہ، پرانا۔

صف: گھسا پٹا (زیرپ) استعمال شدہ، پرانا، فرسودہ۔

گھساؤ زیرگھ، وج۔ رگڑنے کا عمل، رگڑائی۔

گھسائی زیرگھ۔امث۔ رگڑے جانے کی کیفیت یا حالت، رگڑنے کی اُجرت یا خدمت۔ نیز رگڑائی۔

گھسٹ زیرگھ، زبرس۔اند۔ گھسٹنا (رک) کا فعل امر۔

محاورہ: گھسٹ آنا کھچ آنا، زمین سے رگڑ کھاتے ہوئے چلنا۔

محاورہ: گھسٹتے پھرنا دربدر پھرنا، آوارہ پھرنا، مارے مارے پھرنا، کھنچے کھنچے پھرنا، پکڑے پکڑے پھرنا۔ نیز گھسٹے گھسٹے پھرنا۔

گھسٹنا زیرگھ، زبرس، جزم ٹ۔فعل لازم۔ کسی بیماری کی وجہ سے چلنے کے قابل نہ ہوسکنے کی صورت میں لیٹے ہونے کی حالت میں دقت سے آگے کی طرف بڑھنا؛ کھینچ کر آنا یا جانا۔

گھسر پسر زبرگھ، زبرس، جزم ر، پیش پ، زبرس۔امث۔ کانا پھوسی، سرگوشی، کھسر پسر۔

گھسڑ پسڑ زبرگھ، زبرس، جزم ڑ، زبرپ، زبرس۔متعلق فعل۔ گھسٹتا ہوا۔ (بطور نقلِ صوت) ڈھیلی جوتیوں کے گھسٹنے کی آواز۔

محاورہ: گھسڑ پسڑ کرنا معاملہ اُلجھا دینا۔

گھسڑ پیش گھ، زبرس، جزم ڑ۔مذ۔ گھسڑنا (رک) کا فعل امر، تراکیب میں استعمال ہوتا ہے۔

گھسڑ پنچ (زبرپ، ن غنہ) ہر معاملے میں مداخلت کرنے والا۔

گھسڑنا پیش گھ، زبرس، جزم ڑ۔ اندر داخل ہونا، گھس جانا۔

گھسکی پیش گھ، جزم س۔امث، صف۔ کم گو عورت جو بات دل میں رکھے، گھنی (پیش گھ)۔

گھسم گھسا زبرگھ، شد زبرس، زیرگھ، شد س۔اند۔ ایک شے کا دوسرے شے سے رگڑ کھانا؛ پتنگ کی ڈور کا دوسری پتنگ کی ڈور سے رگڑا کھانا؛ رگڑا، خراش۔

گھسن زبرگھ، زبرس۔امث۔ رگڑ، خراش۔

گھسن پٹی (زبرپ) مار کٹائی، زدوکوب؛ بہکانا۔

گھس کھدا زبرگھ، پیش کھ۔اند۔ گھسیارا (بطور طنز یا دُشنام)۔ (کنایۃً) جاہل، کندۂ ناتراش۔

گھسنا زیرگھ، جزم س۔فعل متعدی۔ رگڑنا، رگڑ رگڑ کر گھلانا، پانی میں حل کرنا؛ پیسا جانا، حل ہونا۔ (فعل لازم) پرانا ہونا؛ بوسیدہ ہوجانا، فرسودہ ہوجانا۔ (صف) گھسا پٹا/گھسا گھسایا۔

گھسنا پیش گھ، جزم س۔فعل لازم۔ داخل ہونا، درآنا، زبردستی شامل ہونا؛ مداخلت کرنا، دخل دینا۔

گھسی زبرگھ۔صف۔امث۔ گھسا (رک) کی تانیث، استعمال شدہ، پرانی۔

گھسی پٹی (زبرپ) ناکارہ، بیکار، پرانی، فرسودہ، استعمال شدہ۔

گھسیارا زبرگھ، جزم س۔اند۔ گھاس کھود کر بیچنے والا، گھس کھدا۔ (مث) گھسیارن۔ اصلاً: گھسیارِن۔

گھسیٹ زبرگھ، ی۔صف۔ جلدی جلدی، بے دلی سے لکھا ہوا۔ (اند) شکستہ تحریر، بدخط تحریر؛ گھسیٹے پڑجانے والا نشان؛ گھسیٹنے کا عمل۔

محاورہ: گھسیٹ دینا جلدی جلدی لکھ دینا، تیزی سے لکھ دینا۔

محاورہ: گھسیٹ کرنا جلدی جلدی لکھنا، تیزی سے لکھنا۔

محاورہ: گھسیٹ لانا زبردستی گھسیٹتے ہوئے لانا، کھینچ کھینچ کر لانا۔

گھسیٹا زبرگھ، ی۔اند۔ گھسیٹنا (رک) کا ماضی؛ ایک قسم کی گاڑی جس سے گھوڑے کو گاڑی کھینچنے کی مشق کرائی جاتی ہے۔

گھسیٹا گھسائی کھینچا تانی، کشمکش۔

گھسیٹن زبرگھ، ی، زبرٹ۔امث۔ کسی چیز کو کھینچنے سے زمین پر پڑجانے والا نشان؛ گھسیٹنے کا عمل۔

محاورہ: گھسیٹن میں آنا کشمکش میں مبتلا ہونا؛ کسی معاملے میں زبردستی ملوث کردیا جانا۔

محاورہ: اینچن چھوڑ گھسیٹن میں پڑنا پانسہ پلٹنا، اچھی سے بُری حالت میں آنا۔

گھسیٹنا زبرگھ، ی، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ زور لگا کر یا زبردستی کھینچنا، زمین پر پڑی ہوئی حالت میں اپنی طرف سرکانا؛ جلدی جلدی لکھ مارنا۔

گھسیڑنا پیش گھ، ے، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ زبردستی داخل کرنا، ایک شے کو دوسری شے میں ٹھونس دینا۔

گھسڑنا زبردستی داخل ہونا یا داخل کیا جانا۔

## گھ۔گ

گھکورا زیرِ گھ، جزمِ گ، زبرو۔ اند۔ ایک پودا جس کے پتے لمبے، دَل دار ہوتے ہیں، جن میں سے لیس دار مادہ نکلتا ہے، جس سے ایلوا بنتا ہے۔ نیز گھیکوار۔

گھگرا (۱) زبرِ گھ، جزمِ گ۔ اند، ہ۔ ایک وضع کا گھیر دار لہنگا۔ نیز گھا گھرا، گھاگرا۔

گھگرا (۲) زبرِ گھ، جزمِ گ۔ اند۔ گنے کا رس نکالنے کے بیلنے کا حصہ جس میں رس نکالنے کے لیے گنے کے ٹکڑے بھرے جاتے ہیں۔

گھگری زبرِ گھ، جزمِ گ۔ امث۔ چھوٹا لہنگا۔

گھگو پیش گھ، ومع۔ اند، ہ۔ اُلو، چغد، بوم، بیوقوف، نادان، ناسمجھ؛ مٹی کے ایک کھلونے کا نام جو پھونکنے سے بجتا ہے؛ برقی گجر، سائرن۔

گھگو گھوڑے مٹی سے بنے بچوں کے کھیلنے کے کھلونے۔

گھگی زیرِ گھ، شدِ گ۔ امث۔ خوف کی حالت میں منہ سے نکلنے والی کپکپاتی آواز، ہچکی۔

محاورہ: گھگی بندھ جانا بہت زیادہ خوف کے مارے بول نہ سکنا، روتے روتے سانس بند ہونے لگنا۔

محاورہ: گھگی بیٹھنا حواس باختہ ہو جانا، اوسان خطا ہو جانا۔

گھگیانا بہت زیادہ خوف کی وجہ سے سانس رُک رُک کر نکلنا، خوشامد کے طور پر منہ ٹیڑھا کر کے بولنا، عاجزی کرنا، منت سماجت کرنا۔

## گھ۔ل

گھل پیش گھ۔ مذ۔ گھلنا (رک) مصدر کا صیغۂ امر۔

محاورہ: گھل جانا پگھل جانا؛ نرم ہو جانا، گداز ہو جانا؛ پتلا ہو جانا، رقیق ہو جانا؛ مضمحل ہو جانا، تھک جانا، لاغر ہو جانا۔

محاورہ: گھل گھل کر باتیں کرنا پیار و محبت کی باتیں کرنا، بے تکلف ہو کر باتیں کرنا۔

محاورہ: گھل گھل کر کانٹا ہو جانا دُکھ، غم یا بیماری کی وجہ سے بہت لاغر ہو جانا۔

محاورہ: گھل گھل کے مرنا نہایت تکلیف سے جان دینا، غم، بیماری یا عشق کے باعث اذیت ناک موت مرنا۔

محاورہ: گھل مل جانا ایک جان ہو جانا، بے تکلف ہو جانا۔

گھل مل کر میل جول سے، بے تکلفی سے، پیار و محبت سے۔

محاورہ: گھل مل کر بیٹھنا بے تکلفی سے بیٹھنا، آپس میں پیار و محبت سے بیٹھنا۔

محاورہ: گھل مل کر رہنا آپس میں پیار، محبت اور اخلاص سے رہنا، مل جل کر رہنا۔

گھلا پیش گھ۔ صف۔ پگھلا ہوا، یک جان کیا ہوا؛ تحلیل شدہ۔

محاورہ: گھلا جانا کسی غم یا پریشانی کے باعث دُبلا ہو جانا۔

گھلا ملا بے تکلف؛ یک جان؛ حل کیا ہوا۔

گھلانا پیش گھ۔ فعل متعدی۔ پگھلانا؛ ہلکا، کم یا نرم کرنا، گھول کر حل کرنا؛ اُچھالنا، اچھال کر یا ہلا ہلا کر نرم کرنا، مثلاً: جامنیں گھلانا۔

گھلاو پیش گھ، ومع۔ صف۔ گھلنے والا، پگھلنے والا؛ فریبی، دھوکے باز، دغاباز۔

گھلاوٹ پیش گھ، زبرو۔ امث۔ گداز، لطافت؛ نرمی، اچھی طرح حل ہو جانے کی کیفیت؛ پختگی، رسیدگی۔

گھلاوٹ کی آنکھ نگاہ کا وہ انداز جو اپنی طرف مائل کر لے۔

گھلنا پیش گھ، جزمِ ل۔ فعل لازم۔ فکر یا بیماری کے باعث دُبلا ہونا، لاغر ہونا؛ رقیق ہونا، بہہ نکلنا؛ چھیجنا، فکر مند ہونا۔

فعل مرکب، محاورہ: گھلنا ملنا ایک دوسرے میں شامل ہو جانا؛ بے تکلف ہونا، ارتباط پیدا کرنا۔

گھلوا پیش گھ، جزمِ ل۔ اند۔ خریداری کے بعد دکاندار کی طرف سے گاہک خصوصاً بچوں کو مفت دی جانے والی چھوٹی موٹی چیز، روکن، جھونگا۔

محاورہ: گھلو مٹھو کرنا جلد بے تکلف ہو جانا، گھل مل جانا، گہرا ارتباط پیدا کرنا، اخلاص و پیار بڑھانا۔

محاورہ: گھلو مٹھو ہونا رک: گھلو مٹھو کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

## گھ۔م

گھم (۱) زبرِ گھ۔ اند۔ آسمان، چرخ۔

گھم (۲) زبرِ گھ۔ امث۔ نقلِ صوت۔ گھونسا لگنے کی آواز۔

گھما پیش گھ۔ گھمانا (رک) کا فعل امر۔

محاورہ: گھما دینا کسی طرف موڑ دینا، دل کا کسی طرف مائل کر دینا؛ غائب کر دینا، مال وغیرہ چرا لینا۔

محاورہ: گھما گھما کر باتیں کرنا غیر واضح اور مبہم باتیں کرنا۔

گھما گھم چہل پہل، رونق، جہاں بہت زیادہ بھیڑ ہو؛ گاڑھا، موٹا، کثیف، گھنا۔ نقلِ صوت: کنویں میں ڈول کے حرکت کرنے سے پیدا ہونے والی آواز۔

**گھما گھمی** چہل پہل، رونق، آبادی، انسانوں کی کثرت؛ دھوم دھام۔ نیز **گہما گہمی**۔

**گھمانا** پیش گھ۔فعل متعدی۔ چکر دینا، پھیر میں ڈالنا، مروڑنا؛ سیر کرانا۔

محاورہ: **گھمانا پھرانا** کسی کو سیر کرانا۔

**گھماؤ** پیش گھ، وج۔امذ۔ پھیر، چکر؛ نامکمل گولائی؛ دھوکا، حیلہ، فریب۔

**گھماؤں** پیش گھ، وج۔امذ۔ زمین کے رقبے کا ایک پیمانہ، دو بیگھے رقبہ۔

**گھمرا** پیش گھ، جزم م۔امذ، ہ۔ مرطوب زمین میں پیدا ہونے والا ایک خودرُو پودا جس کے پتے پودینے کی طرح کھردرے ہوتے ہیں، عرق سیاہ نکلتا ہے، پھول سفید پیلا اور کالا۔ بطور دوا مستعمل۔ نیز **بھنگرا**۔

**گھمر گھمر** پیش گھ، زبرم، جزم ر، پیش گھ، زبرم۔نقلِ صوت۔ دستی چکی کے چلنے کی آواز۔ نیز **گھمر گھوں**۔

**گھمری** پیش گھ، جزم م۔امث۔ دورانِ سر، چکر۔

**گھمڑنا** پیش گھ، جزم م۔فعل لازم۔ اُمڈنا، بادل چھانا۔

**گھمس** زبر گھ، زبرم۔امث۔ حبس، اُمَس، برسات میں ہوا کے بند ہونے سے پیدا ہونے والی گھٹن۔

**گھمسان** زبر گھ، جزم م۔صف۔ پُرزور، پُرشور؛ لاشوں کا ڈھیر، کُشتوں کے پُشتے؛ انبوہ، ہجوم؛ لڑائی، رن، معرکہ۔ نیز **گھمسام**۔

محاورہ: **گھمسان پڑنا** قتل و غارت ہونا۔

**گھمسان کا رن/گھمسان کا بینہ** زبردست میدانی جنگ۔

محاورہ: **گھمسان کا رن پڑنا** شدید خون ریزی ہونا،، بہت زیادہ قتل و غارت ہونا، بہت بڑی لڑائی لڑی جانا۔

محاورہ: **گھمسان کرنا** جان توڑ کر لڑنا، قتل و غارت کرنا۔

محاورہ: **گھمسان کی مار ہونا** زبردست لڑائی ہونا۔

**گھمک** زبر گھ، زبرم۔نقلِ صوت۔امث۔ کسی ضرب کے لگنے سے پیدا ہونے والی آواز، گھونسے کی آواز۔

**گھمکا** زبر گھ، جزم م۔امذ۔ برسات میں ہوا کے بند ہو جانے سے پیدا ہونے والی کیفیت۔

**گھم گھم** پیش گھ، پیش گھ۔امذ۔نقلِ صوت۔ کہاروں کی آواز جو وہ ڈولی لے جاتے وقت دم بھرنے کے لیے نکالا کرتے تھے۔

**گھمن گھیری** پیش گھ، زبرم، ے۔امث۔ بھنور، چکر، گرداب۔

**گھمنڈ** زبر گھ، زبرم، جزم ن۔امذ۔ غرور، تکبر، نخوت، خود پسندی۔

محاورہ: **گھمنڈ پر آنا** شیخی بگھارنا، اِترانے لگنا۔

محاورہ: **گھمنڈ پر رہنا** کسی کے آسرے پر اِترانا، اکڑنا۔

محاورہ: **گھمنڈ توڑنا** تکبر دُور کر دینا، بل نکال دینا، غرور ختم کرنا۔ نیز **گھمنڈ نکالنا**۔

محاورہ: **گھمنڈ کرنا** تکبر کرنا، غرور کرنا، اِترانا؛ ناز کرنا، فخر کرنا۔

محاورہ: **گھمنڈ معلوم ہونا** بڑے بول کا سر نیچا ہونا، تکبر میں کہی بڑی بات کا سامنے آنا۔

محاورہ: **گھمنڈ میں ہونا** نخوت دکھانا، اِترانا، ناز کرنا۔

**گھمنڈ** پیش گھ، زبرم، جزم ن۔امذ۔ بادلوں کا ہجوم۔

محاورہ: **گھمنڈ آنا** گھٹا چھانا، ابر چھانا، بادلوں کا اُمنڈ کر آنا۔

**گھمنڈنا** پیش گھ، زبرم، جزم ن، جزم ڈ۔فعل لازم۔ گھر کر چھانا، ہجوم کرنا (گھٹا بادلوں کا)۔

**گھمنڈی** زبر گھ، زبرم، جزم ن۔صف۔ متکبر، مغرور، خود پسند۔

**گھمنی** پیش گھ، جزم م۔امث۔ چکر، سر کا گھومنا، سر چکرانا۔

**گھمیری** پیش گھ، ے۔امث۔ سر میں چکر، دورانِ سر۔

## گھ۔ن

**گھن** (ا) زبر گھ۔امذ، س۔ گرز، بڑا موگرا، بڑا ہتھوڑا؛ آسمان، چرخ؛ گھنے بادل، مثلاً: **گھن گرج**؛ جسامت، دَل، حجم، جھنڈ، کثرت، مثلاً: **بالوں کا گھن گھنا گنجان ہونا**؛ سازِ سنگیت میں سم تال پر بجنے والا بڑا ڈھول۔

محاورہ: **گھن بجانا** ہتھوڑے سے پیٹنا؛ طعنوں کا نشانہ بنانا۔

محاورہ: **گھن پڑنا** سخت چوٹ لگنا، شدید طنز ہونا۔

**گھن چکر** (شدک) بہت زیادہ گردش کرنے والا، محرک؛ آوارہ گرد؛ آسمان کی گردش؛ آگ دینے سے گھومنے والی آتش بازی؛ سورج مکھی کا پھول؛ بیوقوف، احمق، نادان، کم عقل۔

محاورہ: **گھن چکر میں آنا** مصیبت میں پھنس جانا، گردش میں آنا؛ گھبرا جانا۔

محاورہ: **گھن چلانا** ہتھوڑے سے پیٹنا، بڑا حملہ کرنا۔

**گھن دار** گنجان، قریب قریب، پاس پاس۔

**گھن شیام** (جزم ش) (ہ) ابر سیاہ کے مانند؛ سری کرشن کا لقب۔

**گھن کا سکہ** رائج الوقت سکہ۔

**گھن کی چوٹ** سخت چوٹ، شدید ضرب؛ بھرپور حملہ۔

**گھن گھرج/گرج** بجلی کی زوردار کڑک، بادلوں کے گرجنے کی آواز۔

**گھن گھور** گہرا بادل، گہری خوفناک گھٹا۔ نیز **گھنگور**، **گھنگھور**۔

**گھن** (۲) زبر گھ۔ اند۔ بلغم، کھنگار؛ مضبوطی، استحکام، موٹا، دبیز، ٹھوس؛ گھنٹہ، گھڑیال۔

**گِھن** زیر گھ۔ امث۔ کراہت، نفرت؛ (کنایۃً) بیزاری، ناپسندیدگی، کسی مکروہ شے کو دیکھ کر متلی کی کیفیت۔

محاورہ: **گھن آنا** کراہت ہونا، نفرت ہونا۔

محاورہ: **گھن کھانا** کراہت کرنا، نفرت کرنا۔

**گُھن** پیش گھ۔ اند۔ دیمک، پودوں یا غلے کو لگنے والا ایک کیڑا۔

محاورہ: **گھن کی طرح کھانا** پوشیدہ طور پر کوئی خرابی پیدا ہونا یا کسی بیماری کا لگنا۔

**گھن کھایا** جسے گھن لگا ہو۔

محاورہ: **گھن لگانا** کسی ایسی مصیبت یا رنج میں مبتلا کرنا کہ جو اندر ہی اندر انسان کو گھلا دے۔

محاورہ: **گھن لگنا** غلے یا لکڑی کو دیمک لگ جانا؛ جان کو کوئی روگ لگ جانا، جان لیوا مرض میں مبتلا ہو جانا۔

**گَھنا** زبر گھ۔ صف۔ س۔ **گنجان** (رک)، بھرا بھرا، قریب قریب، پاس پاس، متصل، چھدرا کی ضد۔

**گھنا اندھیرا** گہرا اندھیرا، گہری تاریکی۔

**گھنا** پیش گھ، شد ن۔ صف۔ چپکے چپکے عداوت رکھنے والا؛ بات کو اچھی طرح جاننے کے باوجود انجان بن جانے والا۔

**گھناں** زبر گھ۔ امث۔ ڈھولک کی سترہ تالوں میں سے ایک تال۔

**گھناؤنا** زبر گھ، و مج۔ صف۔ جس سے کراہت آئے۔

**گھن بیل** زبر گھ، ے۔ امث۔ انگور کی مانند ایک بیل جس کی ہر شاخ پر تین کنگرے دار پتے ہوتے ہیں، پھول مرچ کے پھول کی طرح سفید۔ نیز **گھن پھوڑ** (و مج)۔

**گھنٹ** زبر گھ، جزم ن۔ اند۔ س۔ ہاتھی کے گلے میں ڈالا جانے والا گھنٹہ۔

**گھنٹال** زبر گھ، جزم ن۔ صف۔ تنہا لڑنے والا، ایک وقت میں ایک گروہ کو پسپا کرنے والا۔ **گرو گھنٹال** سورما؛ پہلوانوں کا سرغنہ (نیز بطور طنز) چھٹا ہوا بدمعاش، سرکش، مفسد۔

**گھنٹہ** زبر گھ، جزم ن۔ صف۔ ساٹھ منٹ (دقیقوں) کا وقفہ؛ گھڑیال، کسی دھات کا توا جسے موگری سے بجایا جاتا ہے۔ نیز **گھنٹا**۔ تصغیر: **گھنٹی**۔

**گھنٹے** زبر گھ، جزم ن۔ اند۔ **گھنٹہ** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **گھنٹے مورچھل سے اُٹھانا** ہندوؤں کی ایک رسم جس میں فوت ہو چکے بوڑھے شخص کو بڑی دھوم دھام اور باجوں کے ساتھ مرگھٹ میں لے جایا جاتا ہے۔

**گھنڈی** پیش گھ، جزم ن۔ امث، ہ۔ دانے کی طرح چھوٹی گول مٹول شے جو کسی چیز پر ٹنکی یا جڑی ہوئی ہو؛ لباس میں ٹکا ہوا کپڑے کا گول تکمہ؛ گرہ، بندش؛ (مجازاً) دل کی کدورت، فرق۔

محاورہ: **گھنڈی ڈالنا** تیوری پر بل ڈالنا، ماتھے پر شکن ڈالنا۔

محاورہ: **گھنڈی کھولنا** گرہ کھولنا، بند کھولنا، لباس کا بٹن کھولنا؛ شکوہ شکایت دور کرنا۔

محاورہ: **گھنڈی لگانا** بند باندھنا، بٹن ٹانکنا؛ تکمے کو حلقے کے اندر داخل کرنا۔

**گھنگر** پیش گھ، ن مغ، زبر گ۔ صف۔ بالوں کا حلقہ۔

**گھنگرالا** پیش گھ، ن غنہ، جزم گ۔ صف۔ گھونگر والا، بل کھایا ہوا۔ مثال: گھنگرالے بال، گھنگرالی پشم۔

**گھنگرو** پیش گھ، ن غنہ، جزم گ، و مع۔ اند۔ دھات کے مہین پترے کا خول جس میں پڑا ہوا دانہ یا کنکر بج کر چھنا کا پیدا کرتا ہے (جسے عموماً ناچنے والیاں ناچتے وقت پہنتی ہیں)، زنگلہ؛ وہ آواز جو نزع کے وقت دَم اَٹکنے سے نکلتی ہے؛ چنے کا ڈوڈا۔ نیز **گھنگھرو**۔

محاورہ: **گھنگرو باندھنا** ناچنے کی تیاری کرنا، ناچنے کے لیے شاگردی اختیار کرنا۔

**گھنگرو بند بھائی** ناچنے گانے والے آپس میں ایک دوسرے کو کہتے ہیں، کنچن بچہ۔

محاورہ: **گھنگرو بولنا** گھنگرو کا آواز دینا؛ جان نکلتے وقت گلے سے خاص آواز کا نکلنا، مرنے کے قریب ہونا۔ نیز **گھنگرو بجنا**۔

**گھنگرو ٹکی** پازیب نما پٹیاں جو ناچنے والوں کے پاؤوں میں بندھی اور قدموں کی جنبش کے ساتھ آواز کرتی ہیں؛ جان کنی کے وقت گلے سے نکلنے والی آواز۔

محاورہ: **گھنگرو سا لدا ہونا** سر سے پیر تک بھرا ہونا، کثرت سے ہونا۔

**گھنگریا** زیر گھ، ن مغ، زبر گ، جزم ر۔ امث۔ بچوں کے پہننے کا ایک مخصوص قسم کا لہنگا۔

**گھنگنی** پیش گھ، ن غنہ، جزم گ۔ امث۔ اُبالے ہوئے نمکین چنے یا گیہوں۔ عموماً (جمع کی صورت میں مستعمل) **گھنگنیاں** (پیش ن)۔

محاورہ: **گھنگنیاں منہ میں بھرنا** مصلحتاً چپ سادھ لینا، خاموشی اختیار کر لینا۔

**گھنگول** زبر گھ، ن مغ، و مج۔ اند۔ نیلوفر، کنول۔

**گھنگولنا** زبر گھ، ن مغ، و مج، جزم ل۔ فعل متعدی۔ پانی یا کسی سیال شے میں

ہاتھ ڈال کر ہلانا، کسی چیز کو ہاتھ سے پانی وغیرہ میں حل کرنا؛ چاقو پیٹ میں مار کر گھمانا۔

**گھنا** پیش گھ، جزم ن۔ فعل لازم۔ لکڑی یا کپڑے وغیرہ کو کیڑا (دیمک) لگ جانا؛ کسی دکھ، غم یا بیماری کا لگ جانا۔

**گھنی** زبر گھ۔ صف، مث۔ پاس پاس، قریب قریب، گنجان۔

**گھنگھرو** پیش گھ، جزم ن، جزم گھ، ومع۔ صف۔ رک: گھنگرو۔

**گھنگھور** زبر گھ، جزم ن، وج۔ صف، ہ۔ گہرا، چھایا ہوا، دَل دار؛ گھٹا ٹوپ؛ دُور تک چھائے ہوئے سیاہ بادل، گہری گھٹا۔

**گھنیر** زبر گھ، ی۔ صف۔ کثیر، وسیع، بسیط۔

**گھنیرا** زبر گھ، ے۔ صف۔ بہت زیادہ، بے حد، بہت گھنا یا گہرا۔

## گھ۔و

**گھوا** پیش گھ۔ مذ۔ سرکنڈے کا پھول؛ جھینگر کی ایک قسم کا کیڑا جو پانی کے کنارے یا کیچڑ میں رہتا ہے۔ نیز گھوآ۔

**گھوال** زیر گھ۔ صف۔ وہ شے جس میں بہت زیادہ گھی ہو۔

**گھوٹ** وج۔ امث۔ گھوٹنے کا عمل، گھوٹنا۔

محاورہ: **گھوٹ گھوٹ کر رکھنا** دبا دبا کر رکھنا، زبردستی روک کر رکھنا۔

**گھوٹا** وج۔ مذ۔ دیسی کاغذ کو کوٹ کر چکنانے کا اوزار؛ حلیم وغیرہ گھوٹنے کی بڑی ڈوئی؛ سر، مونچھوں اور داڑھی وغیرہ کی اُسترے سے منڈوائی؛ گھٹی ہوئی بھنگ، ٹھنڈائی؛ بھنگ گھوٹنے کا ڈنڈا، موسل۔

محاورہ: **گھوٹا پھروانا** اُسترے سے سر، داڑھی اور مونچھیں اس طرح منڈوانا کہ کوئی بال باقی نہ رہے۔

**گھوٹنا** وج، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ موسل، چمچے یا کسی اوزار سے کسی سیال چیز کو گول گول گھمانا تا کہ اُس کے اجزا ایک جان ہو جائیں؛ بار بار دوہرانے کا عمل، رٹنا، یاد کرنا؛ دبانا، دبوچنا، کسنا (گلے کو)۔ نیز عام: گھونٹنا۔

**گھور (۱)** ومع۔ مذ۔ کوڑے کرکٹ کا ڈھیر، کوڑا پھینکنے کی جگہ۔

**گھور برار** گاؤں کو صاف رکھنے کا محصول جو گاؤں کے ہر رہائشی سے بقدر استطاعت لیا جاتا ہے۔

**گھور (۲)** ومع۔ مذ۔ نظر بازی؛ تیز نظر، غصے کی نظر۔

محاورہ: **گھور کر دیکھنا** غصے کی نظر سے دیکھنا؛ بری نیت سے بار بار دیکھنا۔

**گھور** وج۔ مذ۔ بہت زیادہ، شدید؛ شیو جی کا لقب۔

**گھور اندھیرا** بہت زیادہ تاریکی، گھپ اندھیرا۔

**گھورا** ومع۔ مذ۔ کوڑا کرکٹ، غلاظت، گو؛ کوڑا پھینکنے کی جگہ؛ مٹی کا عارضی چولھا۔

**گھورا** ولین۔ مذ، ہ۔ چوپایوں کے رہنے جگہ۔

**گھورنا** ومع، جزم ر۔ فعل لازم/فعل متعدی۔ ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا؛ تیز نظر سے دیکھنا۔

محاورہ: **گھورنا گھارنا** بہت غور سے دیکھنا۔

**گھوری** ومع۔ مذ، صف۔ جسمانی لحاظ سے گندا، میلا شخص۔

**گھورے** ومع۔ مذ۔ گھورا (رک) کی جمع۔

محاورہ: **گھورے پر چوکا لگانا** گندگی کو صاف کرنا؛ بے فائدہ، بے مقصد کام کرنا۔

محاورہ: **گھورے کے دن پھرنا** بہت زیادہ غربت کے بعد خوشحالی آنا، حالات کا سازگار ہونا۔

**گھوڑا** وج۔ مذ۔ سواری اور باربرداری کا مقبول چوپایہ، اسپ، فرس۔ شطرنج کا ایک مہرہ جو ڈھائی گھر کی چال چلتا ہے؛ بندوق کا طوطا یا کتا۔

محاورہ: **گھوڑا اُتارنا** گھوڑے کو دریا کے پار لے جانا۔

محاورہ: **گھوڑا اُکھڑنا** گھوڑے کا چال سے اُکھڑ جانا۔

محاورہ: **گھوڑا اُلانگنا** نئے گھوڑے پر پہلی مرتبہ سواری کرنا۔

محاورہ: **گھوڑا اُلٹنا** گھوڑے کا روگرداں ہونا، واپس مڑنا۔

کہاوت: **گھوڑا اور پھوڑا، جتنا رولو اتنا ہی بڑھے** دونوں پر ہاتھ پھیرا جائے تو بہت بڑھتے ہیں۔

کہاوت: **گھوڑا آپ ہی پادے آپ ہی بھرائے** کسی کام کو خود ہی کرنا اور پریشان ہونا۔

کہاوت: **گھوڑا بھی ملا، کوڑا بھی مل جائے گا** بڑا اور اہم کام ہو گیا چھوٹا بھی ہو جائے گا۔

محاورہ: **گھوڑا پالا بننا** گھوڑے پر کاٹھی یا زین رکھنا۔

محاورہ: **گھوڑا پائے پر چڑھانا** بندوق کے کتے کو پٹاخے پر مارنے کے لیے اُٹھانا یا پیچھے کو کھینچنا۔

محاورہ: **گھوڑا پھیرنا** گھوڑے کو سدھانا؛ گھوڑے کو دائیں، بائیں یا پیچھے کی جانب یکا یک موڑنا، کسی محدود جگہ پر گھوڑا دوڑانا۔

محاورہ: **گھوڑا پھینکنا** گھوڑے کو کسی خاص سمت دوڑانا، کسی کے پیچھے دوڑانا۔

محاورہ: **گھوڑا جمنا** گھوڑے کا کودنے کے لیے رُکنا۔

کہاوت: **گھوڑا چاہیے بدائیگی کو، ذرا پھرتا/پھرتی سا آئیو دُولھا کے واسطے** گھوڑے کی ضرورت ہے جلدی آنا، حاجت مند کو بہانے سے ٹالنا۔

محاورہ: **گھوڑا چراغ پا ہونا** گھوڑے کا پچھلی ٹانگوں پر کھڑا ہونا۔

محاورہ: **گھوڑا چڑھانا** گھوڑے کا گھوڑی سے جفتی کرانا، بندوق چلانے کے

لیے گتّے کو اُوپر اُٹھانا۔

محاورہ: **گھوڑا اچکانا** گھوڑے کو تیز چلانا۔

محاورہ: **گھوڑا چھوڑنا** گھوڑے کو جفتی کی خاطر گھوڑی پر چڑھانا، گھوڑا دوڑانا؛ گھوڑے کو کھول کر چرائی کی جگہ پر پہنچا دینا۔

محاورہ: **گھوڑا چھیڑنا** گھوڑے کو ایڑ لگانا، گھوڑا تیز دوڑانا۔

محاورہ: **گھوڑا داغ ہونا** شاہی دَور کی ایک رسم کہ جو شاہی سوار کے طور پر ملازم ہوتا تھا اُس کے گھوڑے کو داغ دیا جاتا تھا۔

کہاوت: **گھوڑا دانے/گھاس سے آشنائی کرے گا تو کھائے گا کیا** اگر کوئی شخص اپنے نفع کی پروانہ کرے تو بھوکا مرتا ہے۔ نیز **گھوڑا گھاس سے آشنائی کرے تو بھوکا مرے۔**

محاورہ: **گھوڑا ڈالنا** گھوڑے کو کسی کے پیچھے دوڑانا؛ گھوڑے کی گھوڑی سے جفتی کرانا۔

محاورہ: **گھوڑا ران کے نیچے ہونا** گھوڑے کی سواری کرنا۔

**گھوڑا گاڑی** دو یا زیادہ گھوڑوں کے کھینچنے کی گاڑی، بگھی، وکٹوریہ۔

کہاوت: **گھوڑا گھر سال ہی میں قیمت پاتا ہے** ہر چیز کی قیمت اپنے موقع یا مقام کے مطابق ہوتی ہے۔

کہاوت: **گھوڑا ملا تو کوڑا بھی مل جائے گا** جب بڑا یا مشکل کام ہو گیا تو چھوٹے یا آسان کام کی کیا فکر وہ بھی ہو جائے گا۔

فعل مرکب: **گھوڑا مَلنا** گھوڑے کو کھریرا پھیرنا تا کہ وہ چاق و چوبند ہو جائے۔

محاورہ: **گھوڑا نکالنا** گھوڑے کو گاڑی کے لیے سدھانا؛ محرم الحرام میں اہلِ تشیع کا دُلدل کا جلوس نکالنا۔

محاورہ: **گھوڑا نکلنا** رک: **گھوڑا نکالنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**گھوڑوں** وج۔ امذ۔ **گھوڑا** (رک) کی جمع۔

کہاوت: **گھوڑوں راج، بیلوں اناج** حکومت کے لیے گھوڑے ضروری ہیں اور اناج کے پیدا کرنے کے لیے بیل ضروری ہیں (مگر اب مشینی دور میں ان کی اہمیت نہیں رہی)۔

کہاوت: **گھوڑوں کو گھر کتنی دُور** گھوڑوں کے آگے مسافت یا فاصلے کی کوئی اہمیت نہیں؛ کام کرنے والے کے لیے کوئی کام مشکل نہیں ہوتا، محنتی شخص محنت سے نہیں گھبراتا؛ حیلے حوالے بے سود ہیں۔

**گھوڑی** وج۔ امث۔ **گھوڑا** (رک) کی مادہ؛ سویاں نکالنے کی کل؛ بانس کی چری ہوئی کھپچی جس سے ختنہ کے وقت بچے کے عضو کی کھال کو پکڑتے ہیں؛ شادی بیاہ پر رخصتی یا نکاح سے پہلے گائے جانے والی لوک گیت۔

کہاوت: **گھوڑی پھسلیے ہی میں دم توڑے گی** گھوڑی گھوم گھام کر اپنے اڈے پر ہی آئے گی؛ اُس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو زیادہ دن گھر سے دور نہ رہ سکے۔

محاورہ: **گھوڑی چڑھانا** ختنے کی رسم ادا کرنا؛ نائی کا ختنہ کرتے وقت بانس کی کھپچی بچے کے عضوِ تناسل پر چڑھانا۔

محاورہ: **گھوڑی چڑھنا** گھوڑی پر سوار ہو کر دولھا کا دُلھن کے گھر بارات لے کر جانا؛ ختنہ کی رسم ادا ہونا۔

محاورہ: **گھوڑیاں گانا** شادی کے موقع پر وداع سے قبل گیت گانا۔

**گھوڑے** وج۔ امذ۔ **گھوڑا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **گھوڑے بیچ کر سونا** بے فکری سے سونا، اطمینان سے سونا، پاؤں پھیلا کر سونا۔

کہاوت: **گھوڑے بھینسے کی لاگ** سخت دشمنی کے لیے کہا جاتا ہے کیونکہ گھوڑا اور بھینسا جب بھی اکٹھے ہوں تو ضرور لڑتے ہیں۔

محاورہ: **گھوڑے (پر) چڑھنا** رک: **گھوڑی چڑھنا۔**

**گھوڑے جوڑے** ساز و سامان، انعام و اکرام۔

کلمۂ دعائیہ: **گھوڑے جوڑے کی خیر** میاں بیوی اور سواری کا گھوڑا سلامت رہے۔

کہاوت: **گھوڑے پر سر سے کفن باندھ کر بیٹھنا چاہیے** گھوڑے کی سواری خطرناک ہوتی ہے۔

کہاوت: **گھوڑے کا گرا سنبھلتا ہے، نظروں کا گرا نہیں سنبھلتا** جس کی ساکھ جاتی رہے وہ کبھی نہیں سنبھلتا۔

محاورہ: **گھوڑے دوڑانا** بہت محنت کرنا، پوری کوشش کرنا۔

کہاوت: **گھوڑے کو اشارہ کافی ہے، گدھے کو لاٹھیاں پیٹا کرو** شریف اشارے سے مانتا ہے۔ کمینہ مار کھا کر بھی مشکل سے راہ پر آتا ہے۔ نیز **گھوڑے کو اشارہ، گدھے کو لٹھ مارا۔**

کہاوت: **گھوڑے کو گھر کیا دور ہے** گھوڑے کے آگے فاصلے کی کوئی اہمیت نہیں؛ چالاک شخص اپنا مطلب جلد نکال لیتا ہے۔

کہاوت: **گھوڑے کو لات اور آدمی کو بات** نادان سختی کرنے سے مانتا ہے اور عقل مند کو اشارہ کافی ہوتا ہے۔ نیز **گھوڑے کو تنگ اور مرد کو جنگ۔ گھوڑے کو ٹانگ، مرد کو بانگ۔**

کہاوت: **گھوڑے کی دُم بڑھے گی تو اپنی ہی مکھی اُڑائے گا** اگر دولت زیادہ ہو گی تو دولت مند خود ہی فائدہ اُٹھائے گا۔ جس کی دولت ہو اُسی کو فائدہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **گھوڑے کی شادی کرنا** گھوڑا فروخت کرنا، کیونکہ گھوڑا فروخت کرنا بہت منحوس خیال کیا جاتا ہے اس لیے گھوڑا بیچنے کے بجائے شادی کرنا کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھوڑے کی ہنسی اور بالک کا دُکھ جانا نہیں پڑتا** گھوڑے کی ہنسی اور بچے کی تکلیف معلوم نہیں ہوتی کیونکہ یہ دونوں بتا نہیں سکتے۔

محاورہ: **گھوڑے گدھے کو ایک لاٹھی سے ہانکنا** اچھے اور بروں کے ساتھ یکساں سلوک کرنا۔

کہاوت: **گھوڑے گھوڑے لڑیں، موچی کا زین ٹوٹے** زبردستوں کے مقابلہ میں کمزور کا نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **گھوڑے گئے، گدھوں کا راج آیا** شریف مر گئے رذیل رہ گئے، اچھا وقت گیا اور برا وقت آیا۔

**گھوسی** وج۔ امذ، ہ۔ (مسلمان) گوالا، گائیں پالنے اور دودھ بیچنے والا۔ (مث) **گھوسن**۔ نیز **گھوس**۔

**گھوش** وج۔ امذ، س۔ شور، ڈھول پیٹنے کی آواز؛ گوالوں کے رہنے کا مقام؛ دودھ بیچنے والوں کی ایک ذات؛ طوفان کا شور۔

**گھوکنا** وج، جزم ک۔ فعل متعدی۔ زور زور سے بولنا، ڈھنڈورا پیٹنا؛ سبق کا بار بار دوہرانا، رٹنا۔ نیز **گھوشنا**۔

**گھوگس** ومع، ز برگ۔ امذ۔ فصیل کا ایک ضلع جو آگے نکلا ہو؛ فصیل کے آگے کی دیوار، دروازے کے باہر کھینچی ہوئی پردے کی دیوار یا گھونگٹ۔

**گھوگی** وج نیز ومع۔ امث، ہ۔ جیب؛ سر پر ڈالنے کے لیے تہہ کیا ہوا کمبل؛ فاختہ، ٹوٹرو۔

**گھول** وج۔ گھولنا مصدر کا صیغۂ امر۔

محاورہ: **گھول کر پلانا** پانی میں تعویذ وغیرہ حل کر کے پلانا؛ پوری طرح ذہن نشین کرا دینا؛ کوئی چیز کسی کو جلد سکھا دینا۔

محاورہ: **گھول کر پی جانا** پانی میں حل کر کے پینا؛ ذہن نشین کر لینا؛ بے وقعت جاننا، کچھ اہمیت نہ دیتے ہوئے نیست و نابود کر دینا۔

**گھول میل** (ے) میل جول، ربط ضبط۔

**گھولنا** وج، جزم ل۔ فعل متعدی۔ حل کرنا، پانی یا کسی سیال شے میں ملانا۔

**گھولوا** وج، جزم ل۔ امذ۔ گاڑھا شوربا؛ گھٹی ہوئی بھنگ۔

محاورہ: **گھولوا پڑنا** کسی کام کو سرانجام دینے میں مشکل پیش آنا۔

محاورہ: **گھولوا پینا** بھنگ پینا؛ ٹھنڈائی یا حسیا ندہ پینا۔

محاورہ: **گھولوا گھولنا** رقیق کرنا، پتلا کرنا؛ افیون کو پانی میں حل کرنا؛ کسی معاملہ میں ٹال مٹول سے کام لینا؛ ڈھیل کرنا۔

محاورہ: **گھولوا میں ڈالنا** ٹالنا، وعدے کر کے پورا نہ کرنا؛ مشکل میں پھنسانا۔

**گھوم** ومع۔ امذ۔ چکر، گھماؤ؛ بچوں کا ایک کھیل جس میں وہ ستون کے گرد چکر لگاتے ہیں۔

**گھوم پھر کر** ہر جگہ چکر لگا کر، آوارہ گردی کر کے؛ ہر جگہ پتہ کر کے۔

محاورہ: **گھوم جانا** نظر میں پھر جانا؛ چوری ہو جانا، کھو جانا؛ چکر آ جانا؛ ضرب کی شدت سے رُخ بدل جانا۔

**گھوم گھام** آوارہ گردی، بے فائدہ چکر لگانا؛ پیچ در پیچ راستہ، ایسا راستہ جس میں پھیر ہوں۔

**گھوماہوا** ومع۔ امذ۔ جس نے بہت زیادہ سیاحت کی ہو؛ وہ مقام جو دیکھا ہوا ہو؛ بل دار، مڑا ہوا، خمیدہ؛ (بول چال) جس کا دماغ چل گیا ہو، پاگل۔

**گھومنا** ومع، جزم م۔ فعل لازم۔ پھرنا، چکر کھانا، مڑنا، پلٹنا؛ سیر کرنا۔

محاورہ: **گھومنا پھرنا** سیر و تفریح کرنا۔

**گھومنی** ومع، جزم م۔ امث۔ چکر، گھمیری، دوران سر۔

**گھومی ہوئی** ومع۔ امث۔ رک: **گھوماہوا** جس کی یہ تانیث ہے۔

**گھونپا** وج، ن مغ۔ امذ۔ غار، کھائی۔

**گھونپنا** وج، ن غنہ، جزم پ۔ فعل متعدی۔ کسی نوکدار چیز کو کسی جسم یا سطح کے اندر پیوست کرنا، اناڑی پن سے سلائی کرنا۔

**گھونٹ** ومع، ن غنہ۔ امذ۔ ایک وقت میں حلق سے اُترنے والے پانی یا کسی سیال کی مقدار؛ ایک کش، جُرعہ۔

محاورہ: **گھونٹ اُتارنا** کسی سیال کو حلق سے نیچے لے جانا، پینا۔

محاورہ: **گھونٹ اُترنا** رک: **گھونٹ اُتارنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **گھونٹ بھرنا** تھوڑا سا پینا، جرعہ پینا؛ حقے کا ایک کش لگانا۔

محاورہ: **گھونٹ پی کر رہ جانا** ضبط کر کے رہ جانا، صبر کر جانا۔

محاورہ: **گھونٹ پینا** کش لینا، جرعہ لینا۔

محاورہ: **گھونٹ گھونٹ اُتارنا** کسی سیال کو آہستہ آہستہ پینا۔

محاورہ: **گھونٹ لڑانا** حقے یا تمباکو کا کش لگانا۔

**گھونٹنا** ومع، ن غنہ، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ زبردستی تنگ جگہ میں بند کرنا، جکڑنا، گھٹن پیدا کرنا؛ سانس روکنے کے لیے گلا دبانا۔

**گھونچو** ولین، ن مغ، ومع۔ امذ۔ احمق، بیوقوف، اُلو۔

**گھونس** ومع، ن غنہ۔ امث۔ نیولے اور چوہے سے ملتا جلتا، بلوں میں رہنے والا جانور جو کچے گھروں میں نظر آتا ہے۔

محاورہ: **گھونس بھرنا** رشوت دینا، سودا دا کرنا۔

**گھونسا** ومع، ن مغ۔ امذ۔ بند مٹھی کی ضرب جو ہاتھ کو جھلا کر لگائی جائے، زور کا مکا۔

محاورہ: **گھونسا پلانا** زور سے مارنا۔

محاورہ: **گھونسا تاننا** مکا مارنے کے لیے تیار ہونا، مکا دکھانا۔

محاورہ: **گھونسا جڑنا** مکا مارنا۔

محاورہ: **گھونسا مار پانی نکالنا** وہ کام کر دکھانا جسے دوسرے سرانجام نہ دے سکیں، بہت مشکل کام کرنا۔

کہاوت: **گھونسوں میں کیا اُدھار** لڑائی میں وار کا جواب فوراً دینا چاہیے؛ جرم کی سزا میں دیر نہیں کرنی چاہیے۔

**گھونسلا** وج، ن غنہ، جزم س۔ امذ۔ پرندوں کا بسیرا کرنے کا ٹھکانا، آشیانہ، جھونجھ؛ (مجازاً) چھوٹا مکان، گھروندا۔

محاورہ: **گھونسلا نوچنا** بسیرا ویران کر دینا، پرندوں کا آشیانہ اُجاڑ دینا۔

**گھونسیا** وج، ن غنہ، جزم س۔ صف۔ رشوت کھانے والا، منہ بھرائی لینے والا؛ سودخور۔

**گھونگا** وج، ن مغ۔ امذ۔ ایک مخروطی شکل کی سیپ۔ حلزونہ۔

کہاوت: **گھونگے میں پکایا، سیپی میں کھایا** بہت مفلس ہے پیٹ بھر کر کھانا نہیں ملتا۔

**گھونگٹ** ومع، ن مغ، زبرگ۔ امذ۔ دوپٹے کا سر سے منہ تک ڈھلکا ہوا پلہ، دروازے کے سامنے اوٹ کے لیے کھڑی کی ہوئی دیوار؛ پردہ، آڑ، گھوگس؛ (مجازاً) شرم، حیا؛ عضوِ تناسل کی کھال جو ختنہ میں کاٹی جاتی ہے۔

محاورہ: **گھونگٹ اُٹھانا** منہ کے آگے لٹکے ہوئے حجاب کو ہٹا کر چہرہ دیکھنا، حجاب اُٹھانا۔

**گھونگٹ کا چراغ دان** وہ شمع دان جس میں لَو کو ہوا سے محفوظ رکھنے کے لیے آڑ کی ہوتی ہے۔

محاورہ: **گھونگٹ کاڑھنا** چہرے کو کسی کپڑے سے اس قدر ڈھانپ لینا کہ چہرہ نظر نہ آئے۔ نیز **گھونگٹ لینا**۔

محاورہ: **گھونگٹ کرنا** پردہ کرنا، حجاب کرنا؛ گھوڑے کا اپنی گردن پیچھے کی جانب موڑ لینا؛ فوج کا میدانِ جنگ سے پسپائی اختیار کرنا۔

محاورہ: **گھونگٹ کی آڑ میں شکار کھیلنا** بظاہر نیک و باعصمت بن کر بدکاری کرنا۔

محاورہ: **گھونگٹ کھولنا** رک: **گھونگٹ اُٹھانا**۔

محاورہ: **گھونگٹ کھانا** فوج کا میدانِ جنگ سے پسپا ہونا؛ اِدھر اُدھر چھپتے پھرنا۔

محاورہ: **گھونگٹ نکالنا** رک: **گھونگٹ کاڑھنا**۔

**گھونگر** ومع، ن مغ، زبرگ۔ امذ۔ بالوں کے چھلے، پیچ خم، لہریں۔

**گھنگرالا/گھنگرالی** لہریے دار۔

**گھونگھٹ** ومع، ن مغ، زبرگ۔ امذ۔ رک: **گھونگٹ**۔

**گھونگھرو** ومع، ن غنہ، جزم گ۔ امذ۔ رک: **گھنگرو**۔

**گھونگنی** ومع، ن غنہ، جزم گ۔ امث۔ اُبلے ہوئے چنے، مٹر یا گیہوں وغیرہ جنھیں نمک لگا کر یا بغیر نمک کے کھایا جاتا ہے۔

**گھوئی** ومع۔ امث۔ بہت زیادہ بارش کی وجہ سے اونچی زمین میں اُگنے والی ایک بوٹی کا نام۔

**گھوئیاں** ومع، زیرء۔ امث۔ اروی سے ملتی جلتی ایک ترکاری کا نام۔

## گھ۔ ء

**گھئی** زبرگھ۔ امث۔ مٹی کا چبوترا جسے اناج کے گٹھے رکھنے کے لیے سہارے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ ٹیکن۔

## گھ۔ ی، ے

**گھی** امذ۔ مکھن کو تا کر صاف کی ہوئی چکنائی، روغنِ زرد۔

محاورہ: **گھی اُٹھانا** کسی سالن میں گھی کا جذب ہو جانا۔

کہاوت: **گھی بھی کھاؤ اور پگڑی بھی رکھو** فضول خرچی نہ کرو۔ مزے بھی اڑاؤ اور عزت بھی قائم رکھو۔

کہاوت: **گھی جاٹ کا، تیل ہاٹ کا** گھی زمینداروں سے خریدنا چاہیے کیونکہ وہ تازہ ہوتا ہے اور تیل دکان سے لینا چاہیے کیونکہ یہ صاف ہوتا ہے۔

محاورہ: **گھی چپڑنا** روٹیوں پر گھی پھیلانا یا لگانا۔

محاورہ: **گھی داغ کرنا** سالن کو گھی کا تڑکا لگانا، بگھار دینا۔

کہاوت: **گھی سنوارے سالن/ سالنا، بڑی بہو کا نام** کام کوئی کرے نام کوئی پائے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **گھی سیدھی اُنگلیوں سے نہیں نکلتا** سختی کے بغیر کوئی بات نہیں بنتی۔

محاورہ: **گھی شکر ہونا** گھل مل جانا، آپس میں بے تکلف ہو جانا۔

محاورہ: **گھی کا کُپا لنڈھنا** کسی امیر آدمی کا وفات پا جانا۔

کہاوت: **گھی کا لڈو ٹیڑھا بھی بھلا** اچھی چیز جو ظاہراً اچھی نہ ہو اُس بری چیز سے جو ظاہراً اچھی ہو بہتر ہے۔ اگر سیرت اچھی ہو تو خراب صورت بھی گوارا ہوتی ہے۔

محاورہ: **گھی کڑکڑانا** رک: **گھی داغ کرنا**۔

کہاوت: گھی کہاں گیا کھچڑی میں اور کھچڑی کہاں گئی پیاروں کے پیٹ میں جس نقصان یا خرچ سے اپنوں کو فائدہ پہنچے اُس وقت کہتے ہیں۔ ایسے نقصان کا کوئی افسوس نہیں ہوتا، جس سے اپنوں کو فائدہ پہنچے۔

محاورہ: گھی کے چراغ جلانا کسی کے آنے کی خوشی میں تقریب منعقد کرنا، جشن منانا۔

محاورہ: گھی کے چراغ جلنا رک: گھی کے چراغ جلانا جس کا یہ لازم ہے۔

گھی کے ڈلے سفید شلغم۔

محاورہ: گھی کے کپے سے جا لگنا کسی مالدار شخصیت سے وابستہ ہو جانا، کسی امیر آدمی تک رسائی ہو جانا۔

گھی کھچڑی (کنایۃً) گہرے دوستوں کو کہا جاتا ہے، ہم نوالہ، ہم پیالہ۔

کہاوت: گھی کھچڑی میں دعوئ ہے اُس کے متعلق کہتے ہیں جسے بہت کچھ مل جائے پھر بھی مزید کا دعویٰ کرے۔

محاورہ: گھی کھچڑی ہونا باہم گھل مل جانا، بے تکلف ہو جانا۔

کہاوت: گھی گر پڑا مجھے سوکھی ہی بھاتی ہے مجبوری اور شرمندگی کو چھپانے کے لیے بات ٹالنے کے موقع پر کہتے ہیں۔

کہاوت: گھی مسالا کام کرے اور بڑی بہو کا نام ہو کام کسی کا اور نام کسی کا۔

گھیا زیرگھ۔ امذ۔ کدوئے شیریں، لوکی، میٹھا گھیا، پیٹھا، تو بنی۔

گھیاکش کدو کے پتلے پتلے ریشے کرنے کا آلہ۔ نیز کدوکش۔

گھیپنا ے، جزم پ۔ فعل متعدی۔ چھیلنا، کھرچنا، گھوٹنا۔

گھیتلا ے، جزم ت۔ امذ۔ بے ایڑی اور سپاٹ تلے کا پھڈا جوتا۔ (مث) گھیتلی۔

گھیچڑ ی، زبرچ۔ امذ۔ (مجازاً) بیوقوف، احمق، بدھو۔

گھیر ے۔ امذ۔ محیط، دور، دائرہ، احاطہ، گرداگرد؛ محاصرہ؛ پائنچے کا پھیلاؤ؛ پہنائی، حلقہ؛ بادبان کے نیچے کا پھیلاؤ جو ہوا بھرنے سے پھول جاتا ہے۔

گھیردار چوڑا، کشادہ، فراخ، پھیلے ہوئے دامن والا۔

محاورہ: گھیر رکھنا احاطہ کرنا، محاصرہ کرنا۔

محاورہ: گھیر کر لانا قابو کر کے لانا، محاصرہ کر کے لانا، زبردستی لانا، مجبور کر کے لانا۔

گھیر گھار کر قابو میں لا کر، محاصرہ کر کے؛ اِدھر اُدھر سے سمیٹ کر۔

محاورہ: گھیر گھار کرنا محاصرہ کرنا، روک ٹوک کرنا۔

محاورہ: گھیر لینا محاصرہ کر لینا، قابو کر لینا، نرغے میں لے لینا؛ کسی جگہ کے گرد چاردیواری یا باڑ لگانا۔

گھیرا ے۔ امذ۔ حلقہ، دائرہ؛ محاصرہ، نرغہ؛ پہیے پر چڑھانے کا لوہے کا حلقہ؛ ڈھال؛ ایسا پلنگ جو بُنا ہوا نہ ہو۔

محاورہ: گھیرا پڑنا محاصرہ ہونا، قابو میں آنا۔

محاورہ: گھیرا تنگ کرنا رک: گھیرا تنگ ہونا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: گھیرا تنگ ہونا کسی کے گرد محاصرہ اِس قدر تنگ ہو جانا کہ مقابل نکل نہ سکے۔

محاورہ: گھیرا ڈالنا محاصرہ کر لینا، چاروں طرف سے گھیر لینا۔

گھیراؤ زیرگھ، ورج۔ امذ۔ ہجوم، نرغہ، آدمیوں کا حلقہ۔

گھیراؤ جلاؤ (لفظاً) گھیرنے اور جلانے کا عمل یا کام؛ (کنایۃً) کسی ہجوم یا گروہ کی جانب سے فتنہ و فساد پیدا کرنے کی غرض سے یا انتقامی کارروائی یا کسی ردِعمل کے طور پر سرکاری یا عوامی املاک کو نقصان پہنچانے کا عمل۔

گھیرنا ے، جزم ر۔ فعل متعدی۔ چاروں طرف سے راستہ روکنا، ہر طرف سے بند کر دینا، محاصرہ کرنا؛ یکجا کرنا، احاطہ کرنا؛ اصرار کرنا؛ راہ پر لانا۔

گھیرنی ے، جزم ر۔ امث۔ چرخہ چلانے کا ہتھا۔

گھیری ے۔ امث۔ سر چکرانا، گھمیری، غش۔

گھیرے ے۔ امذ۔ گھیرا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: گھیرے میں آنا قابو میں آنا، محصور ہو جانا۔

محاورہ: گھیرے میں لے لینا ہر طرف سے رستہ روک لیا جانا، محصور کر لینا، قابو کر لینا۔

گھیکوار ی، جزم ک۔ امذ۔ ایک پودا جس کے پتے لمبے اور دَل دار ہوتے ہیں، جن میں سے لیس دار مادہ نکلتا ہے جو ایلوا بنانے کے کام آتا ہے۔

گھیکوار جنگلی گھیکوار کی ایک قسم۔

گھیگا ے۔ امذ۔ گلے کا ایک مرض جس میں گلے کے غدود پھول جاتے ہیں، گلھڑ، غوتر۔

گھینٹ ے، ن غنہ۔ امذ۔ گلا، حلق۔

گھینٹا ے، ن مخ۔ امذ، ہ۔ سؤر کا بچہ۔

گھیور ی، زبرو۔ امذ۔ کھجلے سے ملتی ایک دیہاتی مٹھائی جو کھجلے کی طرح خستہ نہیں ہوتی بلکہ کسی قدر چکنی ہوتی ہے اور اِس میں دودھ، گھی اور شکر کے ساتھ ساتھ ناریل بھی شامل کیا جاتا ہے۔

# ل

**ل** لام۔مذ۔ اُردو ترتیب تہجی کا صوتی اعتبار سے بیالیسواں (۴۲واں) اور تعداد کے لحاظ سے تینتالیسواں (۴۳واں)، فارسی کا ستائیسواں (۲۷واں) اور عربی حروفِ تہجی کا تیئیسواں (۲۳واں) حرفِ صحیح جو حرفِ مذلقہ بھی کہلاتا ہے کیونکہ اِسے ادا کرنے کے لیے زبان کے اگلے بالائی حصے کو سامنے کے اُوپر والے دو دانتوں سے قدرے اُوپر کے گوشت سے ملانا پڑتا ہے۔حلقی مصمتہ ہے جس کا مخرج ''ڈ'' اور ''ر'' کے درمیان ہے۔حروفِ شمسی میں شامل اور جُمل میں تیس (۳۰) اعداد کا حامل۔لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے جیسے 'لاش'، 'لاج' اور 'کلام'، 'سلام' وغیرہ جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے، مثلاً: 'لعل'، 'گل' اور 'جال'، 'مال' وغیرہ۔یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter LAAM" اور اِس کا کوڈ "U+0644" درج ہے۔

## ل۔ا

**لا (۱)** امث۔ تہہ، پرت، کپڑے کاغذ وغیرہ کی موڑی ہوئی شکل۔

**لا (۲)** حرفِ نفی،ع۔ عربی فقرات وکلمات میں ''نہیں'' اور ''نہ'' کے معنی میں۔ مثلاً: لاشریک لہٗ، لاتُعد، لایعنی۔بعض مخلوط تراکیب میں موجود، مثلاً: لاچار، لاپتہ؛ نیست، نا ہونے کے برابر، معدوم۔

**لا (۳)** امر، متعلق فعل۔ مصدر لانا سے صیغۂ امر ''لے آ''، اور ''لاکر'' کی تخفیف، مثلاً: لابٹھایا= لاکر بٹھادیا۔

کہاوت: **لا تو روزی (ہے) نہیں تو روزہ (ہے)** کماؤ گے تو کھاؤ گے نہیں تو بھوکے رہو گے۔

**لااُبالی** پیش ا۔صف،ع۔ بےفکر، غیر ذمہ دار؛ گستاخ، بےشرم۔

**لااُبالی پن** بے پروائی، بیباکی۔

**لااُبالی سرکار** بہت زیادہ بدانتظامی اور لاپروائی کی جگہ۔

**لااُبالی کارخانہ** نہایت بدانتظامی، جہاں کوئی کسی کی پروا نہ کرے۔

**لاادریت** زبرا، جزم د، زیرد، شدزبری۔امث،ع۔ تشکیک، یہ نظریہ کہ انسان حقیقت کو نہیں جان سکتا، ہر شے کے وجود پر شک کیا جاسکتا ہے۔

**لااعتبار** لیٹا زیرا، جزم ع، لیٹا زیرت۔صف۔ جس پر بھروسہ نہ کیا جاسکے؛ جس کی بات میں ثبات نہ ہو۔

**لااعلم** زبرا، جزم ع، زبرل۔فقرہ،ع۔ مجھے معلوم نہیں۔

**لاالٰہ** زیرا، ل بد۔کلمۂ تعوذ،ع۔ کلمۂ طیبہ کے ابتدائی الفاظ ''کوئی خدا نہیں'' جس کے بعد الاالـلّٰـہ آتا ہے، یعنی سوائے اللہ کے۔(مجازاً) توبہ، خدا اپنی پناہ میں رکھے (بعض اوقات لوگ اپنی بات کا دوسروں کو یقین دلانے کے لیے بھی نصف کلمۂ طیبہ (لاالٰہ الا اللہ) یا لاالٰہ کی قسم کھاتے ہیں جو کہ نامناسب ہے)۔

**لاالٰہیت** زیرا، ل بد، زیرہ، شدزبری۔امذ،ع۔ اللہ تعالیٰ کے وجود سے انکار۔

**لاانتہا** زیرا، جزم ن، لیٹا زیرت۔صف۔ جس کی کوئی حد نہ ہو، لامتناہی، حد سے بڑھا ہوا، بہت زیادہ۔

**لااولاد** ولین۔صف،ع۔ جس کی کوئی اولاد نہ ہو۔نیز بےاولاد۔

**لاب (۱)** ۔امذ۔ رک: لابھ جو زیادہ فصیح ہے۔

**لاب (۲)** ۔امث۔ دھان (چاول) کی پنیری، پود۔

**لابد** پیش ب۔صف،ع۔ یقیناً، لازمی طور پر۔

**لابدی** پیش ب۔صف،ع۔ لازمی، یقینی۔

**لابہ** زبرب۔امذ،ع۔ اِلتجا، درخواست؛ خواہش؛ خوشامد؛ مذاق، طنز، تمسخر۔

لابہ گر طناز؛ عاجزی کرنے والا؛ خوشامدی، چاپلوس۔

لابہ گری خوشامد کرنا، چاپلوسی، مکھن لگانا۔

**لابی** ۔امث۔ پیش ایوان، کسی عمارت یا ہوٹل کا بڑا کمرہ جہاں کمروں کے دروازے کھلیں؛ لوگوں کا گروہ یا جماعت جو کسی خاص مقصد کے تحت قانون ساز اداروں یا حکومت پر دباؤ ڈالے۔انگریزی میں: Lobby۔

**لابھ** امذ،س۔ فائدہ، نفع، حاصل؛ بالائی آمدنی، رشوت؛ حرص، لالچ؛ تفریح، لطف؛ علم نجوم کے مطابق چاند کا گیارھواں گھر۔

محاورہ: لابھ اُٹھانا نفع حاصل کرنا، فائدہ اُٹھانا۔

کہاوت: **لابھ بغیر ہر کے نہیں** بڑے خودغرض ہیں بغیر فائدہ کے کسی سے بات تک نہیں کرتے۔خودغرض آدمی مطلب کے بغیر کسی کا نہیں بنتا۔نیز لابھ بنا نہیں ہر کے۔

لابھ دائک (زیرء) فائدہ دینے والا، نفع پہنچانے والا۔

کہاوت: **لابھے لوہا ڈھوئے، بن لابھ نہ ڈھوئے روئی** فائدہ کے واسطے نہایت مشقت کا کام بھی کیا جاسکتا ہے بے فائدہ معمولی کام بھی نہیں ہوسکتا۔

**لاپتا** ۔صف۔ گم، مفقود، غائب۔نیز بےپتا۔

**لاپروا** زبرپ، جزم ر۔صف۔ بےفکرا؛ احساس نہ کرنے والا، لحاظ نہ کرنے والا، خیال نہ کرنے والا، غافل۔نیز بےپروا۔

**لاپروائی** زبرپ، جزم ر۔امث،ع۔ف۔ غفلت، بےخوفی، بےفکری۔نیز بےپروائی۔

**لات** (۱) اسث۔ ٹانگ، ٹھوکر۔

محاورہ: **لات جانا** گائے، بھینس یا بکری وغیرہ کا دودھ دوہے جانے کے دوران میں ٹانگیں مارنا۔

محاورہ: **لات جڑنا** پاؤں سے ٹھوکر مارنا، ٹانگ سے ضرب لگانا۔

محاورہ: **لات جمانا** رک: لات جڑنا۔

محاورہ: **لات چلانا** رک: لات مارنا۔

محاورہ: **لات دینا** پاؤں سے ٹھوکر مارنا، لات مارنا۔

محاورہ: **لات رسید کرنا** رک: لات دینا۔

کہاوت: **لات کا بھوت باتوں سے نہیں مانتا** اُس کے متعلق کہتے ہیں جس کی شرارت اور سرکشی بغیر سختی کے نہ جائے۔ شرارتی آدمی سختی کے بغیر نہیں مانتا۔ نیز **لاتوں کے بھوت باتوں سے نہیں مانتے۔**

محاورہ: **لات کھانا** دولتی کھانا، پاؤں کی ضرب کھانا؛ ٹھکرایا جانا، رُسوا کیا جانا، ذلیل کیا جانا۔

محاورہ: **لات مار پانی نکالنا** انتہائی مشکل کام سرانجام دینا جو دوسروں سے نہ ہو سکے۔

محاورہ: **لات مار کر کھڑا ہونا** بچہ جننے کے بعد تندرستی کے ساتھ اُٹھنا، بچہ جننے سے بخیر وخوبی فراغت پانا۔

محاورہ: **لات مارنا** پاؤں کی ٹھوکر مارنا؛ ٹھکرانا، بے وقعت جان کر ہمیشہ کے لیے چھوڑ دینا؛ حقیر جاننا۔

کہاوت: **لات ماری جھونپڑی، چو لھے میاں سلام** آوارہ گرد کے متعلق کہتے ہیں۔ آوارہ گرد کو گھر بار سے کیا کام۔

**لات مکی** (پیش م) لاتوں اور گھونسوں کی لڑائی۔

**لات** (۲) اند، ع۔ عرب کے دورِ جاہلیت کے تین مشہور بتوں (لات، منات اور عزیٰ) میں سے ایک۔

**لاتُحصیٰ** لینا پیش ت، جزم ح، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ شمار وحساب سے باہر، جس کا احاطہ نہ ہو سکے۔

**لاتعد** لینا پیش ت، زبر ع۔ صف، ع۔ اَن گنت، جس کی گنتی نہ ہو سکے۔

**لاتعداد** زبر ت، جزم ع۔ صف، ع۔ بے شمار، جن کی گنتی کرنا ممکن نہ ہو۔

**لاتعقل** زبر ت، جزم ع، زیر ق۔ صف۔ بے وقوف، نادان؛ بے خبر، غافل۔

**لاتعلق** زبر ت، زبر ع، شد پیش ل۔ صف۔ الگ، بے تعلق، کوئی واسطہ یا تعلق نہ رکھنے والا۔

**لاتعلقی** علیحدگی، کنارہ کشی۔

**لاتوں** اند۔ لات (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **لاتوں کا آدمی باتوں سے نہیں مانے گا** رک: **لاتوں کے بھوت باتوں سے نہیں مانتے۔**

کہاوت: **لاتوں کی دیبی باتوں سے نہ مانے گی** بُری عورت مار کھائے بغیر باز نہیں آئے گی، خراب عورت کو منع کرنے کے لیے سزا دینا ضروری ہوتا ہے۔

کہاوت: **لاتوں کے بھوت باتوں سے نہیں مانتے** اُس کے متعلق کہتے ہیں جس کی شرارت اور سرکشی بغیر سختی کے نہ جائے۔ شرارتی آدمی سختی کے بغیر نہیں مانتا۔

**لاتیں** اند۔ لات (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، ٹانگیں۔

محاورہ: **لاتیں جمانا** ٹھوکریں مارنا، ٹانگیں مارنا؛ ٹھکرانا، رُسوا کرنا۔

محاورہ: **لاتیں کھانا** لاتوں سے پٹنا؛ ذلیل کیا جانا؛ ٹھکرایا جانا، رد کیا جانا، فراموش کیا جانا۔

محاورہ: **لاتیں مارنا** ٹھوکریں مارنا، ٹانگیں مارنا؛ ٹھکرانا، رُسوا کرنا۔

**لاٹ** (۱) اند۔ انگریز گورنر؛ امیر، رئیس۔ (انگریزی کے حرف Lord کا مؤرد)۔

**لاٹ پادری** سب سے بڑا پادری، پادریوں کا سربراہ۔

**لاٹ صاحب** گاہے طنزاً: اکڑباز، دیسی آدمی کے لیے۔

**لاٹ** (۲) اسث۔ چراغ کی لَو، شعلہ؛ کھڑی کیل جس پر کوئی پہیہ گھومے مثلاً: چکی، کولھو؛ گھڑی کے پھول چکر کی لاٹ۔

**لاٹ** (۳) اسث۔ چیزوں یا لوگوں کا انبار، ڈھیر، بنڈل۔ انگریزی میں: Lot۔

**لاٹری** جزم ٹ۔ اسث۔ ایک قسم کی قرعہ اندازی جس میں جیتنے والے کو انعام دیا جاتا ہے، جوئے کی ایک قسم۔ انگریزی میں: Lottery۔

محاورہ: **لاٹری نکلنا** قرعہ اندازی کے ذریعہ کوئی انعام نکل آنا؛ دولت کا اتفاقیہ یا قسمت سے ملنا۔

**لاٹنا** جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ ذلیل کرنا، رُسوا کرنا؛ دھتکارنا۔

**لاٹھ** اسث، ہ۔ منارہ، کھمب، اکیلا ستون، سیدھی کھڑی یا گڑی ہوئی لمبی کیل، پتھر یا لکڑی مثلاً: اشوک کی لاٹھ۔

**لاٹھی** اسث، ہ۔ بانس کی لمبی موٹی چھڑ، عصا، جریب، موٹی دستی چھڑی۔

محاورہ: **لاٹھی باندھنا** لاٹھی ہاتھ میں لے کر لڑنے کے لیے تیار ہو جانا، لاٹھی سے مسلح ہونا۔

محاورہ: **لاٹھی بننا** سہارا بننا، مددگار رہنا۔

**لاٹھی پاٹھی** مار پیٹ، زدوکوب؛ مار، ضرب۔ نیز **لاٹھی پونگا۔**

محاورہ: **لاٹھی پونگا کرنا** مار پیٹ کرنا، لڑنا، زدوکوب کرنا۔

کہاوت: **لاٹھی ٹوٹے نہ باسن پھوٹے** اس طرح کام کرنا چاہیے کہ بالکل نقصان نہ ہو۔

محاورہ: **لاٹھی ٹیک کر چلنا** کمزوری یا بڑھاپے کے باعث لاٹھی کے سہارے چلنا۔

**لاٹھی چارج** کسی جلسے، جلوس یا ہجوم کو منتشر کرنے کے لیے پولیس کا ہجوم پر لاٹھیوں سے حملہ۔

کہاوت: **لاٹھی کپارے بھیٹ نہیں، جھوٹوں باپ باپ** لاٹھی سر پر لگی نہیں اور جھوٹ دہائی مچا رہا ہے۔ نالائق کا واویلا۔

کہاوت: **لاٹھی کے ہاتھ، مال گزاری بے باق** مار پیٹ سے جلد ہی دام وصول ہو جاتے ہیں، یا معاملات طے ہو جاتے ہیں۔

**لاٹھی لٹھول** مار پیٹ، سر پھٹول، جوتی پیزار، زد و کوب۔

کہاوت: **لاٹھی لیے، پاؤں پر خاک** یہ مسافر کی نشانی ہے، مسافر کے متعلق کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **لاٹھی مارنے سے/ مارے پانی جدا نہیں ہوتا** کسی کے بہکانے سکھانے سے عزیزوں کے درمیان قرابت یا رشتہ نہیں ٹوٹ جاتا، بھائی بندوں میں فرق ڈلوانے سے تعلق ختم نہیں ہوتے۔

کہاوت: **لاٹھی ہاتھ کی، بھائی ساتھ کا** لاٹھی وہ اچھی جو ہاتھ میں ہو اور بھائی وہ اچھا جو مشکل، مصیبت میں ساتھ دے۔

**لاثانی** صف، ع۔ بے نظیر، بے مثل، یگانہ، جس کا جوڑ یا ہمسر نہ ہو، لاجواب۔

**لاج** امث، ہ۔ شرم، حیا، غیرت، حجاب؛ عزت، آبرو۔

محاورہ: **لاج آنا** شرم آنا، حیا آنا۔

محاورہ: **لاج رکھنا** بھرم رکھنا، عزت بچانا، آبرو بگڑنے نہ دینا۔ نیز **لاج رکھ لینا**۔

محاورہ: **لاج رہ جانا** عزت رہ جانا، آبرو بگڑنے سے بچنا، بھرم رہ جانا۔، شرمندہ ہونے سے بچ جانا۔

**لاج سے** شرما کر، لجا کر۔

محاورہ: **لاج سے مرنا** بہت زیادہ شرمندہ ہونا، غیرت اور شرم کے مارنے زمین میں گڑنا۔

کہاوت: **لاج کی آنکھ جہاز سے بھاری** جہاز اپنی جگہ سے چل سکتا ہے مگر لحاظ کی آنکھ اونچی نہیں ہوتی۔

محاورہ: **لاج کھونا** بے حیا ہونا، بے غیرت ہونا، بے شرم ہونا۔

محاورہ: **لاج لگانا** شرمندہ کرنا، ذلیل کرنا، رسوا کرنا؛ شرم سے کسی کا سر جھکانا۔

محاورہ: **لاج لگنا** شرم آنا۔

محاورہ: **لاج مٹانا** شرمندگی دور کرنا، خجالت دور کرنا۔

**لاج ونت** (زبر و، جزم ن) شرم اور لحاظ والا، غیرت مند، حیادار۔ نیز **لاجونت**۔

**لاج ونتی** (زبر و، جزم ن) با حیا، پاک دامن، شرم والی عورت۔ نیز **لاجونتی**۔

محاورہ: **لاج ہونا** لحاظ ہونا، حیا ہونا۔

فعل لازم: **لجانا** شرمانا۔

**لاجالوجی** ومع۔ امث۔ خوشامد، للو پتو؛ انکسار، گڑگڑانا۔

**لاجرعہ** پیش ج، جزم ر، زبر ع۔ متعلق فعل، ع۔ بغیر کسی گھونٹ کے، ایک ہی گھونٹ میں، ایک ہی سانس میں۔

**لاجرم** زبر ج، زبر ر۔ متعلق فعل، ع۔ یقیناً، بے شک، لازماً؛ مجبوراً، لامحالہ۔

**لاجنب** پیش ج، ن غنہ۔ صف۔ جسے اپنی جگہ سے ہلایا نہ جا سکے، جو اپنی جگہ سے ہل نہ سکے، مستحکم؛ مستعد۔

**لاجواب** زبر ج۔ صف، ع۔ بے مثل، بے نظیر، یگانہ؛ چپ، خاموش، جسے قائل یا ماننے پر مجبور کر دیا گیا ہو، جواب دینے کے ناقابل، عاجز، مغلوب۔

محاورہ: **لاجواب کر دینا** چپ کرا دینا، خاموش کرا دینا؛ قائل کر لینا، عاجز کر دینا۔

**لاجورد** جزم ج، زبر و، جزم ر۔ امذ، ف۔ گہرے نیلے رنگ کا چمک دار پتھر، نیلم؛ گہرا نیلا رنگ۔

**لاجوردی** کبودی؛ چمک دار، گہرے نیلے رنگ کا۔

**لاجونت** جزم ج، زبر و، جزم ن۔ امذ، ہ۔ حیادار، غیرت مند، شرمیلا۔ نیز **لاج ونت**۔

**لاجونتی** (مث) پاک دامن، با حیا، شرم والی عورت۔ چھوئی موئی کا پودا۔ نیز **لاج ونتی**۔

**لاجوں** ومج۔ امذ، ہ۔ لاج (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **لاجوں مرنا** شرم آنا، شرم کے مارے زمین میں گڑ جانا۔

**لاجنا** جزم ج۔ شرمانا، حیا آنا؛ شرمندہ ہونا۔

**لاچا** امذ۔ ریشمی تہبند۔ نیز لاچہ۔

**لاچار** صف۔ عاجز، مجبور، بے بس، بے چارہ؛ (مجازاً) اپاہج، معذور۔ متعلق فعل: مجبوراً۔

محاورہ: **لاچار کرنا** بے بس کرنا، مجبور کرنا، مغلوب کر دینا؛ نکما کر دینا؛ تنگ دست کرنا؛ معذور کرنا۔

محاورہ: لاچار ہونا رک: لاچار ہونا جس کا یہ لازم ہے۔

**لاچارگی** زبر نیز جزم ر۔امث۔ رک: لاچاری۔

**لاچاری** ۔امث۔ بے بسی، مجبوری، معذوری۔

کہاوت: **لاچاری، پربت سے بھاری** مجبوری سب سے بڑی مصیبت ہوتی ہے۔

**لاچین** ی۔اند،ت۔ غلام، نوکر؛ (کنایۃً) شکار کے لیے سدھایا ہوا شاہین۔

**لاحاصل** زیرص۔صف،ع۔ بے فائدہ، فضول، نکما، بیکار، بے نتیجہ۔

**لاحق** زیرح۔صف،ع۔ ملا ہوا، ساتھ لگا ہوا، وارد؛ چسپیدہ، وابستہ، لاگو۔

محاورہ: **لاحق ہونا** ملا ہونا، پیوستہ، وابستہ ہونا؛ چمٹنا، لپٹنا؛ (بیماری) لگ جانا۔

**لاحقہ** زیرح، زبرق۔صف۔اند،ع۔ ساتھ لگا ہوا، منسلک، متوسل، بعد میں آنے والا؛ وہ کلمہ یا علامت جو کسی لفظ کے آخر میں آکر معنی میں اضافہ یا خاص معنی پیدا کرے، جیسے کام گار میں گار۔ جمع: **لواحق**۔ جمع الجمع: **لواحقین** (رک)۔

محاورہ: **لاحقہ لگانا** کسی لفظ یا کلمے کے آخر میں کوئی لفظ جوڑنا۔

**لاحل** زبرح۔صف۔ مشکل، دشوار (مسئلہ یا معاملہ)؛ جسے حل نہ کیا جاسکے۔

**لاحول** ولین۔امث،ع۔ کلمۂ تنفر۔ لاحول ولاقوۃ الا باللّٰہ کی تخفیف جو شیطان کو دفع کرنے کے لیے پڑھا جاتا ہے۔

محاورہ: **لاحول بھیجنا** لعنت بھیجنا۔ نیز لاحول پڑھنا۔

**لاخراج** زیر نیز زبرخ۔صف،ع۔ وہ زمین یا جائیداد جو محصول (ٹیکس) سے مستثنیٰ ہو، بغیر لگان کی زمین۔

**لاخراج دار** وہ زمین دار جسے زمین کا محصول ادا نہ کرنا پڑے۔

**لاد** ۔اند۔ بوجھ، بار، لدھا ہوا بوجھ؛ کشتی کا ایک داؤ جس میں حریف کو کاندھے پر اُٹھا کر زمین پر پٹخ دیا جاتا ہے۔

**لاد پھاند** (ن غنہ) سامان وغیرہ کا باندھ کر کسی سواری وغیرہ پر رکھنا۔

محاورہ: **لاد جانا** دودھ دینے والا جانور کا ہٹ جانا۔

محاورہ: **لاد چلنا** بوریا بستر سمیٹ کر رخصت ہونا، کوچ کرنا، وفات پاجانا، دُنیا سے رخصت ہوجانا۔

کہاوت: **لاد دے، لادنے والا ساتھ دے** جو شخص ہر قسم کا بوجھ دوسروں پر ڈالے اُس کے متعلق کہتے ہیں۔ کاہل آدمی کام سے بچنے کے بہانے ڈھونڈتا ہے۔ نیز **لاد دو، لدوا دو، لادنے والے بھی ساتھ دو**۔

محاورہ: **لاد دینا** زبردستی بوجھ ڈالنا، اسباب سے بھر دینا، بہت سا بوجھ رکھ دینا؛ کسی کے ذمہ بہت سا کام عائد کرنا، سر تھوپنا۔

**لادخل** زبرد، جزم خ۔صف۔ جسے دخل اندازی کا حق نہ ہو۔

**لادعویٰ** زبرد، جزم ع، کھڑا زبری۔اند،ع۔ فارغ خطی، دعوے سے دستبرداری یا اُس کی دستاویز، آزاد۔

محاورہ: **لادعویٰ دینا** کسی حق سے دستبردار ہوجانا۔

**لادنا** جزم د۔فعل متعدی۔ بوجھ ڈالنا، رکھنا یا بھرنا؛ بوجھ اُٹھانا۔

محاورہ: **لادنا پھاندنا** سفر کی تیاری کرنا، بوریا بستر باندھنا۔

**لادوا** زبرد۔صف،ع۔ جس مرض کی دوا نہ ہو، لاعلاج، نا قابلِ شفا۔

**لادی** امث۔ دھوبی کے پاس یا دھوبی کے گدھے پر کپڑوں کا بوجھ یا گٹھڑ، دُھلائی کے کپڑوں کی گٹھڑی۔ برف کی سالم سِل۔

محاورہ: **لادے لادے پھرنا** بوجھل چیز اُٹھائے پھرنا۔

**لادین** ی۔اند،صف۔ بے دین، دہریہ، ملحد، جس کا کسی دین یا مذہب سے تعلق نہ ہو۔ انگریزی میں: Secular۔

**لادینی** (ی) دہریت، بے دینی، الحاد۔

**لادینیت** (ی، زیرن، زبری) کسی بھی مذہب سے تعلق نہ ہونے کی کیفیت، الحاد۔ انگریزی میں: Secularism۔

**لاڈ** اند۔ پیار، محبت، دُلار، ناز برداری۔

محاورہ: **لاڈ اُٹھانا** نخرے برداشت کرنا۔

**لاڈ پیار** پیار، اخلاص، اعتدال سے زیادہ محبت، ناز برداری۔

کہاوت: **لاڈ کا منہ ٹیڑھا** جس بچے کے ناز نخرے برداشت کیے جاتے ہیں وہ بدتمیز و بدتہذیب ہوجاتا ہے۔

**لاڈ کا نام** پیار کا نام، عرف نام، عرفیت۔

کہاوت: **لاڈ کا نام بھنبھناڑ خاتون** لاڈ سے اولاد خراب ہوجاتی ہے؛ لاڈ میں نام بگڑ جاتا ہے۔

محاورہ: **لاڈ کرنا** (بچے کا) اداؤں کا اظہار کرنا؛ پیار کرنا، چمکارنا، چومنا۔

محاورہ: **لاڈ لڈانا** ناز و نعمت سے پرورش کرنا، چاؤ چونچلوں سے پرورش کرنا۔

کہاوت: **لاڈ میں آوے ککڑی، بل بل جاوے کوا** ناقص کو ناقص چیز ملتی ہے، جس قسم کا انسان خود ہو اُسے ویسی ہی چیز ملتی ہے۔ نیز **جیسی روح ویسے فرشتے**۔

**لاڈا** چہیتا، پیارا، دُلارا؛ محبوب، معشوق۔ نیز لاڈلا۔

**لاڈا لاڈی** دولھا، دُلھن، عاشق معشوق۔

**لاڈلا** جزم ڈ۔اند۔ پیارا، دُلارا، چہیتا، ناز و نعمت میں پلا ہوا۔ نیز لاڈا۔

کہاوت: **لاڈلا بچہ جواری، لاڈلی بچی چھنال** بہت لاڈ سے پالے گئے بچے خراب ہوجاتے ہیں۔

کہاوت: **لاڈلا پوت، کٹورے موت** (و مع) ناز نخروں میں پلا بڑا بچہ

خراب ہوجاتا ہے۔

**لاڈلی** رک: لاڈلا کی تانیث؛ دُلھن۔ نیز لاڈو (وج)۔

کہاوت: **لاڈو لاڈ میں، سر کھاڈ میں** لاڈلی اولاد کی بہت تکلیف ہوتی ہے۔

**لاذع** لیٹا زیرِ ذ، زبر ع۔ امث، صف۔ ایسی دوا جو سوزش پیدا کرے۔

**لار** امث، ہ۔ قطار، پرا، صف؛ لعابِ دہن، تھوک۔

**لارا** امذ، ہ۔ حیلہ، بہانہ؛ آس، اُمید۔

**لارالپا** رک: لارالیری۔

**لارالیری** ٹال مٹول، جھوٹا وعدہ، لیت و لعل۔

کہاوت: **لارالیری کا یار، کبھی نہ اُترا/اُترے پار** حیلہ بہانے کرنے والا اور فضول گو کبھی کامیاب نہیں ہوتا۔

محاورہ: **لارالیری لگانا** ٹال مٹول کرنا، بہانے بازی کرنا۔

**لاری** ۔امث۔ سواریاں یا سامان وغیرہ لانے لیجانے کے لیے استعمال کی جانے والی موٹر گاڑی جو پٹرول وغیرہ سے چلتی ہے۔ انگریزی میں: Lorry۔

**لاری اڈا** لاری کھڑی کرنے کا مقام جہاں سواریاں گاڑی سے اُترتی اور گاڑی میں سوار ہوتی ہیں۔

**لارے** ۔امذ۔ لارا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **لارے لپے دینا** ٹال مٹول سے کام لینا، جھوٹے وعدے کرنا، بہانے بنانا۔

محاورہ: **لارے لگانا** حیلہ حوالہ کرنا؛ جھوٹے وعدے کرنا، ٹال مٹول سے کام لینا۔

**لاریب** ے لین۔ متعلق فعل، ع۔ بیشک، بلاشبہ۔

**لاریب فیہ** (ے لین، زبر ب، ی) اس میں کوئی شک نہیں، یہ بات بلاشک وشبہ درست ہے۔

**لاڑ** ۔امذ۔ رک: لاڈ۔

**لاڑھا** ۔امذ، ہ۔ مشتاق، شوقین، شیدا؛ دولھا۔

**لاڑھی** ۔امذ۔ اوباش لڑکا۔

**لاڑھیا** ۔امذ، ہ۔ بُری شے کو اچھی قیمت پر فروخت کروا دینے والا، دلّال؛ مکار، فریبی، دغاباز، جعل ساز۔

**لاڑھیاپن** رک: لاڑھیا جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے۔

**لازِب** زیرِ ز۔ صف، ع۔ چپکنے والا، چپکا ہوا؛ لزج، لزوجت رکھنے والا؛ وابستہ، لازم۔

**لازِق** زیرِ ز۔ صف، ع۔ رک: لازِب۔

**لازم** زیرِ ز۔ صف، ع۔ ضروری، واجب، فرض؛ متعلق، منسلک، وابستہ۔ نیز لازماً (لازمَن)۔

محاورہ: **لازم آنا** ضروری ہوجانا، یقینی نتیجہ نکلنا۔

محاورہ: **لازم پڑنا** رک: لازم آنا؛ کسی کام پر مجبور ہونا۔

محاورہ: **لازم پکڑنا** ناگزیر سمجھنا، فرض کا درجہ دینا۔

محاورہ: **لازم جاننا** ضروری سمجھنا۔

**لازم وملزوم** ایک دوسرے کے ساتھ وابستہ، ناقابلِ تفریق۔ نیز لازمی (اُردو کا تصرف)۔

محاورہ: **لازم ہونا** فرض ہونا، واجب ہونا، ضروری ہونا۔

**لازمہ** زیرِ ز، زبر م۔ امذ، ع۔ ضروری شرط، شے یا سامان۔

**لازوال** زبر ز۔ صف، ع۔ جو ہمیشہ قائم رہے، ابدی۔

**لاسا** امذ۔ چپکنے والا مادہ جو خاص طور پر بڑ کے دودھ سے بنایا جاتا ہے اور چڑیوں کا شکار کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے، ایک قسم کی سریش؛ دام، فریب؛ لت، عادت۔

محاورہ: **لاسا لگانا** پرندوں کو پکڑنے کے لیے کسی شے پر لیس دار مادہ لگانا؛ دو افراد کو لڑوا دینا؛ پھنسانا، دامِ فریب میں لانا۔

محاورہ: **لاسے پر لگانا** لالچ دینا، دامِ فریب میں پھنسانا؛ مانوس کرنا، گرویدہ بنانا۔

محاورہ: **لاسے (لاسا) ہوجانا** پرچھائیں کی طرح ساتھ ہوجانا، چپک جانا۔

**لاسخن** پیش س، زبر خ۔ صف، ع۔ ف۔ بات جو کہنے کے قابل نہ ہو، ناشائستہ بات، اَخلاق سے گری ہوئی بات۔

محاورہ: **لاسخن نکالنا** کسی کو برا بھلا کہنا، سخت سُست کہنا۔

محاورہ: **لاسخن کہنا** رک: لاسخن نکالنا۔

**لاسلکی** زیرِ س، جزم ل۔ صف، ع۔ بے تار برقی یا ریڈیائی لہروں کے ذریعے پیغام رسانی کا نظام۔ انگریزی میں: Wireless۔

**لاسمتی** زیر نیز زبر س، جزم م۔ صف۔ آوارہ، بے ٹھکانہ، جس کی کوئی سمت متعین نہ ہو۔

**لاش** امث، ت۔ مردہ جسم، نعش؛ (مجازاً) موٹا، فربہ جسم۔ نیز (امذ) لاشہ۔

محاورہ: **لاش اُٹھانا** جنازہ اُٹھانا، دفنانے کے لیے میت لے جانا۔

**لاش پٹی** موت کی اطلاع، مردے سے متعلقہ رپورٹ۔

محاورہ: **لاش پر لاش گرنا** بہت زیادہ قتل وغارت ہونا۔

محاورہ: **لاش پڑنا** مارا جانا، قتل ہوجانا، مردہ ہو کر گرنا۔

محاورہ: **لاش ڈالنا** قتل کرنا، مار کر گرا دینا، مار کر ڈھیر کر دینا؛ مردے کو کسی جگہ پھینک دینا۔

محاورہ: **لاش گاڑنا** مردہ دفن کرنا۔

**لاشریک** زبرش، ی۔ اند، ع۔ جس کا کوئی شریک، مقابل نہ ہو، مراد: اللہ تعالیٰ؛ جو شریک نہ ہو۔

**لاشعاع** پیش ش۔ امث، ع۔ ایک غیر مرئی شعاع جو ٹھوس اجسام سے پار ہو جاتی ہے۔ انگریزی میں: X-ray۔

**لاشعاعی** پیش ش۔ صف، ع۔ ایکسرے سے تعلق رکھنے والا۔

**لاشعور** لینا پیش ش، ومع۔ اند۔ ذہن کا وہ حصہ جس میں موجود محرکات تک شعوری طور پر رسائی ممکن نہ ہو۔

**لاشعوری** رک: لاشعور جس سے یہ منسوب ہے۔

**لاشہ** زبرش۔ اند، ہ۔ مردہ جسم، نعش، لاش۔

**لاشے** ے۔ اند۔ لاشہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **لاشے گرانا** بہت زیادہ قتل کرنا، مارنا۔

**لاشے** ے لین۔ صف، ع۔ معدوم؛ ناچیز، حقیر، بے وقعت۔

**لاطائل** زیرء۔ صف، ع۔ فضول، بے فائدہ، بیکار۔

**لاطینی** ی۔ صف۔ اند۔ قدیم روما سے متعلق؛ قدیم روما کی زبان۔ انگریزی میں: Latin۔

**لاظل** زیر ظ۔ صف۔ جس میں کوئی کھوٹ نہ ہو، کثافت سے پاک۔

**لاعب** زیر ع۔ صف۔ کھلنڈرا، کھیل کود میں وقت ضائع کرنے والا۔

**لاعلاج** زیر ع۔ صف، ع۔ جس کا کوئی علاج نہ ہو، لا دوا۔

**لاعلم** زیر ع، جزم ل۔ صف، ع۔ جسے معلوم نہ ہو، بے خبر، ناواقف۔

**لاعلمی** بے خبری، ناواقفیت؛ جہالت، ناآشنائی۔

**لاعن** زیر ع۔ صف، ع۔ لعنت کرنے والا۔

**لاعین** ے لین۔ صف۔ ذات سے الگ یا خارج۔

**لاغ** ۔ اند۔ کھیل کود، لہو ولعب؛ ظرافت، خوش طبعی، مسخرہ پن۔

**لاغایت** زبری۔ صف۔ جس کی کوئی حد وانتہا نہ ہو، بہت پھیلا ہوا۔

**لاغر** زبر غ۔ صف، ف۔ دُبلا، نحیف، ناتواں، کمزور۔ عام: لاغر۔

**لاغر اندام** (زبرا) کمزور جسم کا مالک، نحیف۔

**لاغری** دُبلاپا، ناتوانی، کمزوری۔ عام: لاغری (زیر غ)۔

**لاغی** صف۔ جھوٹ بولنے والا، لغو باتیں کرنے والا، فضول بکنے والا۔

**لاف** اند، ف۔ بڑا بول، ڈینگ، شیخی۔

**لاف زن** ڈینگیں مارنے والا، شیخی باز۔

**لاف زنی** رک: لاف زن جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **لاف زنی کرنا** ڈینگیں مارنا، اپنی حیثیت سے بڑھ چڑھ کر باتیں کرنا۔

**لاف وگزاف** (وج، پیش گ) شیخیاں بگھارنا، دون کی لینا، بیہودہ سرائی، ڈینگیں۔

**لاف گوئی** (وج) شیخی یا تعلی کی باتیں۔

**لافانی** ۔ صف، ع۔ فنا نہ ہونے ہوالا، ہمیشہ رہنے والا، ابدی۔

**لاقانونیت** ومع، زیرن، زبری۔ امث۔ کوئی قاعدہ قانون نہ ہونے کی حالت؛ بغاوت، سرکشی؛ قاعدے اور قانون کے خلاف کوئی کام یا عمل۔

**لاقطعیت** زبر ق، جزم ط، شد زبری۔ امث۔ غیر یقینی صورت حال؛ حتمی نہ ہونے کی کیفیت یا حالت۔

**لاکٹ** زبر ک۔ اند۔ گلے میں پہننے کا ایک زیور؛ گلے کا تعویذ، گھنڈی۔ انگریزی: Locket۔

**لاکلام** زبر ک۔ صف، ع۔ خاموش، چپ۔ (متعلق فعل) یقیناً، ضرور، بے شک؛ جس میں کسی قسم کی گفتگو یا بحث کی گنجائش نہ ہو۔

**لاکھ** (۱) اند، صف۔ سو ہزار، (ہندسوں میں) ۱۰۰،۰۰۰؛ بے شمار، لاتعداد، بکثرت، بہت زیادہ، ان گنت۔

**لاکھ بات کی ایک بات** معقول ترین بات، مختصر مگر پُر مغز بات، مختصر مگر جامع بات۔

محاورہ: **لاکھ باتیں ہونا** طرح طرح کی باتیں ہونا؛ بہت معنی ہونا، پہلودار ہونا۔

**لاکھ بار** کئی بار، بہت مرتبہ، بے شمار دفعہ۔

**لاکھ بسوے** (زیر ب، جزم س) یقیناً، ضرور، بلاشبہ۔

محاورہ: **لاکھ پردوں میں چھپا کر رکھنا** بہت سنبھال سنبھال کر رکھنا، بہت احتیاط سے رکھنا؛ کسی کو خبر نہ ہونے دینا۔

محاورہ: **لاکھ پردوں میں چھپید ہونا** عورت کا بدکردار ہونا، آوارہ ہونا۔

کہاوت: **لاکھ تدبیر ایک طرف، ایک تقدیر ایک طرف** چاہے کتنی تدبیریں کی جائیں قسمت کے بغیر کچھ نہیں ہوسکتا۔

**لاکھ پر بھاری** بہت بہادر، جس پر کوئی غالب نہ آسکے؛ بے نظیر، لاثانی، بے مثل، جس کا کوئی توڑ نہ ہو۔

**لاکھ جان سے** دل کی گہرائیوں سے، نہایت شوق اور چاؤ سے، بہت محبت سے۔ نیز لاکھ جی سے۔

محاورہ: **لاکھ جان سے قربان جانا** بہت زیادہ محبت اور چاہت کا اظہار

کرنا۔

محاورہ: **لاکھ جتن کرنا** بہت کوشش کرنا، بہت تدبیریں کرنا۔

کہاوت: **لاکھ چوہے کھا کے بلی حج کو چلی** (طنزاً) بے شمار گناہ کر کے توبہ کا ارادہ کیا۔ نیز **نو سو چوہے کھا کے بلی حج کو چلی**۔

محاورہ: **لاکھ سر کا ہونا** کسی کی بات کو نہ ماننا، ضدی ہو جانا، ہٹ دھرم ہونا، ڈھیٹ ہو جانا۔

محاورہ: **لاکھ کا گھر خاک کر دینا** عزت اور دولت ضائع کر دینا، سب کچھ برباد کر دینا، ساری محنت پر پانی پھیر دینا۔

محاورہ: **لاکھ کا گھر خاک میں مل جانا** سب کچھ تباہ و برباد ہو جانا، اُجڑ جانا۔

محاورہ: **لاکھ کا گھر لٹانا** رک: لاکھ کا گھر خاک کر دینا۔

محاورہ: **لاکھ کو خاک سمجھنا / جاننا** دولت کو کوئی حیثیت نہ دینا؛ بہت دیانت دار ہونا۔

صف: **لاکھوں میں ایک** منتخب، چنا ہوا، بہت اعلیٰ درجے کا، بہت خصوصیات کا حامل۔

کہاوت: **لاکھ ہاتھی لٹے پھر بھی سوا لاکھ ٹکے کا ہے** امیر آدمی کتنا ہی برباد ہو جائے پھر بھی اُس کی عادات، قدر و منزلت اور عزت باقی رہتی ہے۔

**لاکھ (۲)** امث۔ بعض درختوں مثلاً بیری پیپل بڑ وغیرہ کی ریزش سے تیار کردہ سرخ پپڑی کی طرح کا مادہ جو پگھل کر فوراً جم جاتا ہے اور مہر لگانے کے کام آتا ہے۔ اِسی سے گلال بنتا ہے۔

کہاوت: **لاکھ لکھیرے کے ہاں یا لُپاڑی کی زبان پر** لاکھ لاکھ والے کے پاس ہے یا گپی کی زبان پر؛ مقدور سے زیادہ مانگنا؛ بے بنیاد شیخی بگھارنا۔

**لاکھی** لاکھ کے رنگ کا۔ گہرا سرخ۔

**لاکھا** امذ، ہ۔ ہونٹوں پر لگانے کی سرخی جو سنگھار میں شامل ہے۔

محاورہ: **لاکھا جمانا** پان کھا کر اُس کی سرخی خوبصورتی کے لیے ہونٹوں پر لگی رہنے دینا۔ نیز لاکھا لگانا۔

محاورہ: **لاکھا جمنا** رک: لاکھا جمانا جس کا یہ لازم ہے۔

**لاکھواں** جزم کھ، ن غنہ۔ صف۔ لاکھ (رک) سے نسبت رکھنے والا۔

**لاکھوری** ولین۔ امث۔ چھوٹی اینٹ جو عمومی طور پر پانچ سے چھ انچ لمبی، تین انچ چوڑی اور تقریباً ڈیڑھ انچ موٹی ہوتی تھی اور گما اینٹ کے رواج سے پہلے چنائی کے لیے استعمال کی جاتی تھی؛ بھڑ کی ایک قسم جو مٹی کا گھر بناتی ہے۔ نیز **لکھوری، لاکھوری اینٹ**۔

**لاکھوری اینٹ** ولین، ی، ن غنہ۔ امث۔ رک: لاکھوری۔

**لاگ** امث۔ عداوت، رنجش، دشمنی؛ تعلق، نسبت، علاقہ؛ محبت، اُنس، لگن؛ مقابلہ، بحث۔

محاورہ: **لاگ باندھنا** دشمنی پیدا کرنا۔

محاورہ: **لاگ بندھنا** رک: لاگ باندھنا جس کا یہ لازم ہے۔

**لاگ پانی** ٹہل سیوا کرنے والوں، خدمت گاروں کے حقوق۔

**لاگ پر** مقابلے پر، چوٹ پر۔

محاورہ: **لاگ پیدا کرنا** دشمنی پیدا کرنا؛ تعلق بنانا۔

**لاگ دار** رشتہ دار، عزیز و اقارب۔

**لاگ ڈانٹ** کھلی کھلی عداوت۔

محاورہ: **لاگ رکھنا** دشمنی رکھنا، عداوت رکھنا؛ سروکار رکھنا، واسطہ رکھنا، تعلق رکھنا۔

**لاگ سے** مدد سے، تعاون سے، سہارے سے۔

محاورہ: **لاگ کھلانا** جادو پڑھی ہوئی کوئی چیز کھلانا جس کے کھانے کے اثر سے کھانے والا حسبِ دلخواہ ہو جائے؛ جادو کرنا، کُشتہ کھلانا۔

**لاگ لپیٹ** (زبر ل، ے) عداوت یا مصلحت کی بات، لگی لپٹی۔

محاورہ: **لاگ لگانا** رک: لاگ لگنا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **لاگ لگنا** عشق ہونا، لگن ہونا، محبت ہونا۔

کہاوت: **لاگ لگی (گئی) ہوئی تب لاج کہاں** عشق میں شرم و حیا باقی نہیں رہی۔

**لاگا** زبر گ۔ امذ۔ مسلسل رابطہ، تعلق، لگاؤ؛ نزدیک ہونے کی حالت، قرب؛ گھوڑے یا گدھے وغیرہ کی سواری کرنے سے سوار کے چوتڑوں کے اندرونی طرف پڑنے والا رگڑ کا نشان کا زخم؛ لگا ہوا، چسپاں۔

**لاگت** زبر گ۔ امث۔ مصارف، خرچہ، کل خرچ؛ کسی چیز کی تیاری پر اُٹھنے والا خرچ۔

محاورہ: **لاگت آنا** کسی چیز کی تیاری پر روپیہ پیسہ خرچ ہونا۔

**لاگن** زبر گ۔ صف۔ رک: لاگو۔

**لاگو** ومع۔ صف۔ پیچھے لگنے والا، پچھ لگا یا پچھ لگی؛ عائد، عارض، متعلق؛ یار، دوست، ساتھی، پُرسانِ حال؛ خواہش مند، چاہنے والا، مشتاق۔

محاورہ: **لاگو کیا جانا** نافذ کیا جانا، مسلط کیا جانا۔

محاورہ: **لاگو ہونا** خواہش رکھنا، چاہنا؛ پیچھے پڑنا، درپے ہونا۔

**لاگوٹ** ومع۔ امث۔ پیار، محبت۔

**لاگھا** امذ۔ ریت کے ٹیلوں کے ساتھ ساتھ پائی جانے والی قابلِ کاشت زمین۔

**لال** (۱) صف۔ سرخ، سوہا، احمر؛ غصے سے بھرا ہوا۔

محاورہ: **لال اُگلنا** دلکش باتیں کرنا، بہت عمدہ گفتگو کرنا۔

**لال انگارہ** دہکتا ہوا، آگ کے انگارے کی طرح سرخ۔

**لال بھبوکا** (زبر بھ، و مع) تمتماتا (چہرہ جو غصے کی وجہ سے ہو)۔

**لال پانی** شراب، حیض کا خون۔

**لال پری** سرخ پوشاک پہننے والی عورت؛ اندر سبھا کے قصے کی ایک پری؛ کنایۃً: شراب۔

**لال پری کی بیٹھک** ایک قسم کی نیاز جس میں عورتیں اپنے بالوں سے زمین جھاڑ کر نیاز کا کھانا رکھتی ہیں جس کے بارے میں اُن کا عقیدہ ہوتا ہے کہ ایسا کرنے سے اُن کا شوہر اور اولاد زندہ اور تندرست رہے گی۔

**لال پُڑیا** وہ پڑیا جس میں عورتیں مہندی رکھتی ہیں۔

کہاوت: **لال پیارا تو اُس کا خیال بھی پیارا** جو دل کو پسند ہو اُس کی ہر شے پسند ہوتی ہے، اپنوں کے عیب بھی پسند ہوتے ہیں۔

**لال پیلا** غصے میں بھرا ہوا۔

محاورہ: **لال پیلا ہونا** نہایت غضب ناک ہونا، بہت زیادہ خفا ہونا۔

محاورہ: **لال پیلی آنکھیں نکالنا** غصے کی نظر سے دیکھنا، ناراض ہونا، خفا ہونا۔

**لال جوڑا** (و مج) دُلھن کا شادی کا لباس۔

محاورہ: **لال جھنڈی دکھانا** خطرناک سمجھ کر ترک کر دینا، ٹال دینا؛ ٹکال دینا۔

**لال خان کا لکڑا** بیچ میں سے دو ٹکڑوں میں چرا ہوا ایک بھاری شہتیر جو بیچ میں سے سرخ رنگ کا ہوتا ہے اور اُس میں مجرم کے پیر رکھ کر دونوں ٹکڑے ملا دیے جاتے ہیں تاکہ مجرم بھاگ نہ پائے۔

کہاوت: **لال خاں کی چادر بڑی ہوگی تو اپنا بدن ڈھانکے گی** کسی کو کیا، امیر ہوگا تو خود اُسی کا فائدہ ہوگا؛ کوئی امیر ہوگا تو اُس کو فائدہ ہوگا دوسروں کو کیا۔

محاورہ: **لال خان کے لکڑے سے باندھنا** سخت سزا دینا۔

**لال رکابی** حضرت فاطمہؓ کے نام کی نیاز۔

**لال سوداگر** ایک جگہ سے مال لے کر کم منافع پر دوسری جگہ بیچنے والا، ٹٹ پونجیا سوداگر۔

**لال کتاب** سرخ رنگ کی ایک کتاب جو لال بجھکڑ نے رکھی ہوتی تھی جس میں سے دیکھ کر وہ لوگوں کے سوالات کے فوراً جوابات دیا کرتا تھا؛ وہ کتاب جس میں جاہلوں کے نزدیک تمام باتوں کا جواب حسب مرضی و منشا مل جائے؛ پٹواری یا قانون دانوں کی کتاب جس میں خسرے وغیرہ کی تفصیلات درج ہوتی ہیں؛ یادداشت درج کرنے کی کتاب۔

محاورہ: **لال کرنا** سرخ کرنا؛ مالا مال کر دینا۔

محاورہ: **لال ہونا** سرخ ہونا؛ غضب ناک ہونا، طیش میں آنا۔

**لالی** سرخی، سرخ رنگ۔

**لال** (۲) امذ۔ ایک چھوٹا پرندہ جس کے لال پروں پر سفید بندکیاں ہوتی ہیں پِڑی کا نر؛ لعل، یاقوت؛ اولاد کے لیے پیار کا کلمہ؛ پیارا، لاڈلا۔

**لال باز** لال پالنے اور لڑانے کا شوقین۔

محاورہ: **لال جڑے ہونا** بہت خوبیاں ہونا۔

کہاوت: **لال گودڑ میں نہیں چھپتا** اچھی چیز چھپانے سے نہیں چھپتی بلکہ ہر حال میں ظاہر ہو کر رہتی ہے۔

کہاوت: **لال نیچ نر بچن کا بانہہ سو بار، بھیڑ پونچھ بھادوں ندی کو گہ اُترے پار** میرے عزیز (دوست) کمینہ اور وعدہ خلاف آدمی سو بار وعدہ کرتا ہے مگر اُس کا کیا اعتبار، کیا کوئی بھیڑ کی دُم پکڑ کر چڑھی ندی پار کر سکتا ہے۔

**لال** (۳) گونگا، اَبکم، جو بول نہ سکے؛ عاجز، چپ۔

**لال بجھکڑ** پیش ب، زبر جھ، شد ز بر ک۔ امذ۔ بر خود غلط، وہ احمق جسے اپنی عقل پر بڑا گھمنڈ ہو، بیوقوف، جو ہر بات کو جاننے کا دعویٰ کرے اور غلط تدبیریں بتائے۔

کہاوت: **لال بجھکڑ بوجھیاں اور نہ بوجھا کوئے، پیر میں چکی باندھ کے کوئی ہرنا کودا ہوئے** رات کو گاؤں کے پاس سے ہاتھی گزرا۔ اس کے پاؤں کا نشان دیکھ کر لوگ بہت حیران ہوئے لال بجھکڑ نے یہ فیصلہ دیا کہ کوئی ہرن پاؤں میں چکی باندھ کر کودا ہے۔

کہاوت: **لال بجھکڑ بوجھیاں اور نہ بوجھا کوئے، کڑی بڑنگا توڑ کے اوپر ہی کو لوئے** ایک لڑکا ایک ستون کو دونوں بازوؤں سے پکڑے ہوئے تھا۔ باپ نے چنے دیے تو اُس نے دونوں ہاتھ پھیلا کر چنے لے لیے، پھر ہاتھ نہ نکل سکے۔ لال بجھکڑ کو بلایا گیا اُس نے کہا چھت اُتار کر لڑکے کو اُوپر کھینچ لو۔

**لال بیگ** ے۔ امذ۔ ایک پردار سرخ کیڑا، کاکروچ؛ خاکروبوں کا پیشوا، مہتروں کے سردار کا نام۔

**لال بیگی** لال بیگ کا معتقد؛ خاکروب، بھنگی، مہتر۔

**لالا** (۱) صف، ف۔ بے مثل؛ چمک دار، درخشاں، چمکنے والا، مثال: لُولُوئے لالا یگانہ موتی؛ آبدار، چمکیلا موتی۔

**لالا** (۲) امذ، ف۔ وہ ملازم جو مالک کے بچوں کو تربیت دے؛ غلام، بندہ۔ نیز

رک: لالہ (۲)۔

**لالٹین** جزم ل، ے لین۔ امث۔ شمع، مٹی کے تیل سے جلنے والی چمنی لگی، کنڈا پکڑ کر اُٹھائی جانے والی روشنی یا چراغ دان۔ انگریزی کے لفظ: Lantern کی توریہ۔

**لالچ** زبرل۔ امث۔ حرص، طمع؛ ترغیب، پھسلاوا۔

کہاوت: **لالچ بری بلا ہے** حرص سے بڑھ کر کوئی چیز بُری نہیں ہے۔

کہاوت: **لالچ بس پرلوک نسائے** لالچ انسان کو مار ڈالتا ہے۔

کہاوت: **لالچ پشیمان ہے** لالچ شرمندگی کا باعث ہوتا ہے۔

**لالچ خورا** لالچ کرنے والا، حرص اور طمع کرنے والا۔

محاورہ: **لالچ دینا** پھسلانا، ترغیب دینا؛ طمع دینا، لوبھ دینا۔

کہاوت: **لالچ کا پیٹ نہیں بھرتا** لالچی انسان کی ہوس کبھی بھی پوری نہیں ہوتی۔

محاورہ: **لالچ کرنا** طمع کرنا، حرص کرنا۔

کہاوت: **لالچ گُن بناس** لالچ اور طمع انسان کی تمام خوبیوں اور صلاحیتوں کو غارت کر دیتی ہے۔

محاورہ: **لالچ میں آنا** دام میں آنا، طمع میں پھنسنا۔

**لالچی** (جزم ل) حریص، نیز رک: لالچ خورا۔

کہاوت: **لالچی کو جہاں تنگ** حریص شخص کی نظر کبھی نہیں بھرتی۔

**لالڑی** جزم ل۔ امث۔ لعل کی ایک نسبتاً ادنیٰ قسم کا نگینہ جس کا رنگ ہلکا سرخ ہوتا ہے۔

**لالن** زبرل۔ امذ۔ معشوق، محبوب، پیارا۔

**لالن پالن** شفقت اور محبت سے پالنا۔

**لالنگر** زبرل، ن مغ، زبرگ۔ امذ۔ پیچ، انکاوا؛ بچوں کا ایک کھیل جس میں ڈوری کے سرے پر پتھر باندھ کر ایک دوسرے کی ڈور میں پھنساتے اور کھسا دے کر کاٹتے ہیں۔

**لالوں** وج۔ امذ۔ رک: لال (۲) جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

**لالوں کا لال** بہت پیارا، لاڈلا، عزیز۔

محاورہ: **لالوں کا لال بننا** بہت عزیز ہونا؛ قدر و منزلت میں بہت بڑھ جانا۔

کہاوت: **لالوں کی سی لڑائی ہے** عورت پر لڑتے ہیں؛ بزدلانہ جنگ ہے، زنانہ لڑائی ہے۔

کہاوت: **لالوں کی ہم لالڑی، لال ہمارا رنگ، کالا منہ جب سے ہوا، تلی نیچ کے سنگ** نیچ اور کمینے افراد کی صحبت سے عزت خراب ہوتی ہے۔

**لالوں لال** انتہائی سرخ، رنگین۔

**لالہ** (۱) زبرل۔ امذ، ف۔ ارغوانی رنگ کا پیالہ نما پھول، جس کی تہہ میں سیاہ داغ ہوتا ہے اور پتے ملائم روئیں دار ہوتے ہیں۔

**لالۂ دل سوز** پریشان حال؛ جلا ہوا دل۔

**لالہ رُخ** سرخ چہرے والا، جس کے رخسار سرخ ہوں، (کنایۃً) معشوق، محبوب۔

**لالہ رُخاں** حسین اور خوبصورت لوگ، دلربا معشوق۔ نیز لالہ رُو۔

**لالہ زار** وہ کھیت جس میں لالے کے پھول کثرت سے کھلے ہوئے ہوں؛ باغ، گلزار، چمن۔

**لالۂ صحرائی** لالے کی ایک قسم جو جنگلوں میں پیدا ہوتی ہے۔

**لالۂ عذرا** جس کے گال سرخ ہوں۔

**لالہ** (۲) زبرل۔ لقب، ہ۔ بعض ناموں، خصوصاً ہندوؤں کے نام کے ساتھ لگایا جانے والا؛ مہاجن، ساہوکار، بنیا؛ عزت کا کلمہ، والد، ماجد، خسر کے لیے احتراماً مستعمل؛ مجرد صورت میں۔ مراد: ہندو بنیا، دکاندار، ساہوکار۔ نیز لالا، لالا جی وغیرہ۔ (امث) للائن، لالائی۔

کہاوت: **لالہ باعتبارِ عینک** جب کوئی دوسروں کے بھروسے رہے اور خود کچھ نہ کرے۔

محاورہ: **لالہ بھائی کہنا** انتہائی خوش اَخلاقی سے پیش آنا؛ بچے کو تھپک تھپک کر سلانا۔

کہاوت: **لالہ کا گھوڑا، کھائے بہت، چلے تھوڑا** نرم مزاج آدمی کے نوکر کھاتے بہت ہیں اور کام کم کرتے ہیں۔

کہاوت: **لالہ کے نوکر ہیں بھانڈ کے نہیں** مالک کے حکم کی تائید اور فرمانبرداری مقدم ہے۔

**لالی** ۔امث۔ سرخی؛ عزیزہ؛ عزت، آبرو۔

**لالے** ۔امذ۔ لالہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **لالے پڑنا** کسی چیز سے محرومی کا شدید احساس ہونا اس پر فریاد مچنا، مثلاً: روٹیوں کے لالے پڑ گئے؛ مصیبت میں پھنسنا؛ پریشان کن ہونا۔

محاورہ: **لالے رہنا** مصیبت میں مبتلا ہونا۔

محاورہ: **لالے ہونا** مشکل درپیش ہونا، کسی کام کا مشکل ہونا۔

**لام** (۱) امذ۔ محاذ جنگ؛ فوج، پلٹن۔

محاورہ: **لام باندھنا** جنگ کے لیے لشکر جمع کرنا، چڑھائی کرنا۔

**لام بندی** لشکر کی فراہمی۔

محاورہ: **لام پر بھیجنا** محاذ جنگ پر روانہ کرنا۔

لام (۲) ۔اند۔ حرفِ ل؛ صف (کنایۃً) حرفِ 'ل' کی طرح خمیدہ؛ شعرا حضرات معشوق کی زلف کو لام سے تشبیہ دیتے ہیں۔

محاورہ: لام الف لکھنا مبتدی ہونا، آغاز کرنا۔

لام کاف ملامت کے کلمات۔("ل" سے لعین، "ک" سے کافر وغیرہ)؛ طعن و تشنیع، دُشنام طرازی۔

محاورہ: لام کاف بکنا گالی گلوچ کرنا، دُشنام طرازی کرنا، لعن طعن کرنا، بد زبانی کرنا، فحش بکنا۔

محاورہ: لام کاف پر اُتر آنا گالی گلوچ کرنا، طعن و تشنیع سے کام لینا، بدکلامی پر اُتر آنا۔

لامی بل کھایا ہوا، خمیدہ۔

لاما ۔اند بس۔ تبت اور منگولیا کے بدھوں کا روحانی پیشوا۔

لامتناہی پیش م، زبر ت۔صف، ع۔ جس کی حد و انتہا نہ ہو، لامحدود، بے انتہا، غیر محدود۔

لامحالہ زبر م، زبر ل۔متعلق فعل، ع۔ مجبوراً؛ یقیناً، ضرور۔

لامحتاج پیش م، جزم ح۔صف۔ وہ جسے کسی کی ضرورت نہ ہو، بے نیاز۔

لامحدود لیٹا زبر، جزم ح، ومع۔صف۔ جس کی کوئی حد و انتہا نہ ہو، بے حدو حساب۔

لامختتم پیش م، جزم خ، زبر ت، زیر ت۔صف۔ ہمیشہ باقی رہنے والا، کبھی نہ ختم ہونے والا، ابدی، دائمی۔

لامذہب زبر م، جزم ذ، زبر ہ۔صف، ع۔ جس کا کوئی مذہب نہ ہو، بے دین، ملحد، دہریہ۔نیز لادین۔

لامذہبیت زبر م، جزم ذ، زبر ہ، شدزبر ی۔اسم کیف، ع۔ ملحد ہونا، دہریہ ہونا، لامذہب ہونا؛ الحاد۔نیز لادینیت۔

لامرکزیت زبر م، جزم ر، زبر ک، شدزبر ی۔امث، ع۔ جس کا کوئی مرکز نہ ہو، منتشر، انتشار کا شکار، جس میں اجتماعیت نہ ہو۔

لامس زیر م۔صف، ع۔ چھونے والا، مس کرنے والا۔

لامسہ (لیٹا زیر م، زبر س) چھونے یا مس کرنے کی وہ حس یا قوت جس کے ذریعے انسان کو سخت، نرمی، گرمی اور سردی وغیرہ کا احساس ہوتا ہے۔

لامشرب زبر م، جزم ش، زبر ر، شدزبر ی۔امث۔ جس کا کوئی عقیدہ نہ ہو۔(مرادی معنوی میں) بے دین، ملحد، دہریہ۔

لامع زیر م۔صف، ع۔ روشن، تابندہ، چمکنے والا۔جمع: لوامع۔

لامعلوم زبر م، جزم ع، ومع۔صف، ع۔ جس کا علم نہ ہو، جس سے واقفیت نہ ہو۔

لامکاں زبر م۔اند، ع۔ وہ مقام جس کی کوئی تشخیص نہ ہو، عالمِ قدس، جس کی سمت اور جگہ متعین نہیں۔

لامکاں پرواز عالمِ بالا تک پہنچنے والا۔

لامکانی رک: لامکاں جس کا یہ اسمِ کیفیت ہے۔

لامنتہا پیش م، جزم ن، زبر ت۔صف، ع۔ جس کی کوئی حد و انتہا نہ ہو، بے حد پھیلا ہوا، بے کراں، وسیع۔

لاموجود ولین، پیش ج۔صف۔ جو غائب ہو، نابود (موجود کی ضد)۔

لان ۔اند۔ گھاس کا قطعہ، سبزہ زار۔انگریزی میں: Lawn۔

لانا (۱) ۔فعل متعدی۔ کسی چیز کو ایک مقام سے دوسرے مقام پر لے آنا؛ حاضر کرنا، سامنے لانا؛ اُٹھانا، برپا کرنا؛ تحریر کرنا، پیش کرنا، بیان کرنا۔

لانا (۲) ۔اند۔ محصول، ٹیکس؛ اُجرت، کرایہ۔

لانا بندی مالگزاری، ہلوں کی تعداد کے مطابق لگان۔

لانبا ن مغ۔صف۔ دراز، دراز قد؛ طویل، مدید۔

لانچ ن غنہ۔امث۔ پٹرول یا بھاپ سے چلنے والی بڑی کشتی۔انگریزی میں: Launch۔

لانڈا ن مغ۔اند۔ دُم کٹا، لنڈورا۔

لانڈی ن مغ۔امث۔ کسی شے کی انتہائی معمولی مقدار، تھوڑی سی چیز۔

کہاوت: لانڈی کا مورا، کیا لے گا نیوتا چورا غریب کے گھر سے چور کو کیا ملے گا۔

لانک ن غنہ۔امث۔ نیل کی پتیاں جن سے رنگ بنایا جاتا ہے۔

لانگ (۱) ن غنہ۔امث۔ دھوتی کا لنگر یا پلّو جسے پیچھے کی طرف اُڑس لیا جاتا ہے۔

لانگ (۲) ن غنہ۔امث۔ کٹے ہوئے اناج کا ڈھیر، کھلیان۔

لانگ ٹیر ن مغ، ے۔امث، ہ۔ قطار، پرّا، ڈار۔

لانگری ن غنہ۔اند۔ روٹی پکانے والا، نان بائی۔

لانگن ن مغ، زبر گ۔امث، ہ۔ پھاند، چھلانگ۔

لانگنا ن غنہ، جزم گ۔فعل متعدی۔ پھلانگنا، کسی چیز کے اُوپر سے جست کر کے گزر جانا، عبور کرنا، اُچھلنا کودنا۔

لاو ۔اند۔ جھنڈا، نشان۔نیز لاؤ۔

لاو لشکر (زبر ل، جزم ش، زبر ک) فوج اور اُس سے متعلقہ ساز و سامان؛ ہجوم، بہت کثیر تعداد میں افراد۔نیز لاؤ لشکر۔

لاوا زیر ر۔صف۔ آتش فشاں پہاڑ کے پھٹنے سے اُس کے دہانے سے نکلنے والا گرم سیال مادہ۔انگریزی میں: Lava۔

محاورہ: لاوا پکنا انتقامی جذبے کا زور کرنا، بدلہ لینے کے لیے بے چین رہنا۔

محاورہ: لاوا پھٹنا انتقام کا جذبہ ظاہر ہونا، بدلہ لینا؛ آتش فشاں سے لاوا نکلنا۔

**لاوارث** زیرر۔صف،ع۔ وہ مال یا شخص جس کا کوئی حقدار نہ ہو۔

**لاوالد** زیرل۔صف،ع۔ جس کا باپ نہ ہو یا جس کے باپ کا پتہ نہ ہو۔

**لاوک** زبرو۔اند۔ آٹا گوندھنے یا خمیر اُٹھانے کا کونڈا۔

**لاون** زبرو۔اند،ہ۔ روٹی کے ساتھ کھایا جانے والا سالن یا ترکاری وغیرہ۔

**لاولد** زبرل۔صف،ع۔ جس کی اولاد نہ ہو، جس سے کوئی پیدا نہ ہوا ہو۔غلط العام: لاوِلْد (جزم ل)۔

**لاولدی** (زبرو، زبرل) بے اولاداپن۔

**لاہ** ۔امث۔ کونپل کا بڑا پتہ جو مضبوط نہ ہو۔

**لاہن** زبرہ۔اند۔ شراب کا خمیر جو پیپل، بیری اور بڑ کے درختوں کی چھال سے اُٹھایا جاتا ہے۔

**لاہوت** ومع۔اند،ع۔ ذاتِ الٰہی، (تصوف) ذاتِ الٰہی تک رسائی کا درجہ (عالمِ جبروت اور ملکوت سے افضل)؛ وہ مقام جس میں سالک کو فنا فی اللّٰہ کا مقام حاصل ہوتا ہے۔

**لاہوتی** (تصوف) وہ سالک جسے فنا فی اللّٰہ کا مقام حاصل ہو؛ خاص ذاتِ الٰہی سے منسوب۔لاہوت (رک) سے منسوب۔

**لاہوری** ولین۔صف۔ صوبہ پنجاب کے دارالحکومت لاہور سے منسوب، لاہور کا شہری، رہائشی۔

**لاہوری پھوڑا** خون کی خرابی سے پیدا ہونے والا ایک قسم کا دُنبل۔

**لاہوری نمک** کھیوڑہ کی کان سے نکالا جانے والا نمک جو لاہوری نمک کے نام سے مشہور ہو گیا ہے۔

**لاہی** ۔امث۔ سرسوں کے پودے کی ایک قسم؛ گجرات (پنجاب) میں بُنا جانے والا ایک انتہائی باریک ریشمی کپڑا؛ وہ سرخ رنگ جس میں سرخ کی نسبت سیاہ رنگ زیادہ غالب ہو۔

**لائبریری** لیٹا زبری، جزم ب، ے۔امث۔ کتب خانہ، کتاب گھر، دارالمطالعہ۔انگریزی میں: Library۔

**لائٹ** زیرء۔صف۔ ہلکا، سبک، بھاری کی ضد؛ روشنی؛ (عوام) بجلی۔انگریزی میں: Light۔

**لائحہ** لیٹا زیرء، زبرح۔صف،ع۔ واضح، روشن، صاف؛ مرتب، منصوبہ۔

**لائحہ عمل** پروگرام، مدِ نظر کاموں یا اوقاتِ کار کا نقشہ، نصب العین۔

**لائق** زیرء۔صف،ع۔ لیاقت، استعداد، ہنرمند، گنی، علم، فضیلت رکھنے والا؛ موزوں، اہل، قابل؛ سزاوار، مناسب۔

کہاوت: لائق افسر نہ باشد ہر سرے ہر شخص سرداری کے قابل نہیں ہے۔ہر سر تاج کے لائق نہیں ہوتا۔

**لائقِ تعزیر** سزا کے قابل۔

**لائق فائق** بہت لائق، علم و فضیلت میں بڑا ہوا، لیاقت میں فوقیت رکھنے والا۔

**لائم** زیرء۔صف،ع۔ ملامت کرنے والا، طعنے دینے والا۔

**لائمی** زیرء۔صف۔ ملامت کرنے والی، طعنے دینے والی۔

**لائن** زیرء۔امث۔ لکیر، خط؛ سطر؛ ڈور، سلسلہ؛ طرزِ عمل، طریقۂ کار۔انگریزی: Line۔

محاورہ: لائن حاضر کرنا پولیس کے محکمے میں کسی ملازم کو سرزنش یا اُس کے خلاف تفتیش کے لیے بلانا۔

محاورہ (غلط العام): لائن بنانا قطار بنانا، ایک صف میں کھڑا ہونا۔نیز قطار بنانا۔

**لاؤ** وج۔امث۔ چمڑے کا بڑا ڈول کھینچنے کا موٹا رسا؛ زمین کا اس قدر رقبہ جو ایک چرس (چمڑے کا ڈول) سے ایک دن میں سیراب کیا جا سکے؛ جھنڈا، نشان، علامت؛ آگ، شعلہ، بھڑکنے والا مادہ، بارود۔

محاورہ: لاؤ چلانا چرس کے ذریعے پانی نکالنا۔

**لاؤ لپیٹ** ظاہرداری، لگی لپٹی۔

**لاؤ لپیٹ کی باتیں** گول مول باتیں، ظاہرداری کی باتیں۔

**لاؤ دار** توپ جو رنجک دینے یعنی سر کرنے کے لیے تیار ہو۔

**لاؤ لشکر** فوج، فرہ، سپاہ اور اُس کے ساتھ کا سامان۔

**لاؤڈ سپیکر** ومع، جزم ڈ، جزم س، ی، زبر ک۔اند۔ برقی قوت کے ذریعے آواز کو اونچا کرنے والا آلہ۔انگریزی میں: Loud Speaker۔

**لائی** (۱) ۔امث۔ فصل کاٹنے کی مزدوری؛ خراج، مالگزاری۔نیز لاونی۔

**لائی** (۲) ۔امث۔ پانی کی تہہ میں بیٹھی ہوئی کیچڑ۔

**لائی لگ** دوسروں کی باتوں میں آ جانے والا/ والی، جو اپنی عقل سے کام نہ لے، بیوقوف، نادان۔

**لائے** (۱) ۔اند۔ بھنے ہوئے چاول یا اناج؛ بچوں کے کھانے کی ایک سستی قسم کی شیرینی۔

**لائے** (۲) ۔اند،ف۔ شراب کی تلچھٹ۔

کہاوت: لائے دام بنے کام روپے سے ہر کام ہو جاتا ہے۔

**لایزال** زبری۔صف،اند،ع۔ ہمیشہ رہنے والا، جس کو زوال نہ ہو، ابدی، دائم

وقائم، ازلی؛ قدیم، پائیدار۔

**لایعقل** زبری، جزم ع، زبرق۔صف، امذ، ع۔ نادان، بے وقوف، بے عقل؛ بے خبر، غافل، ناواقف۔

**لایعلم** زبری، جزم ع، زبرل۔صف، ع۔ ناواقف، بے خبر، غافل؛ جاہل، بے علم۔

**لایموت** زبری، ومع۔صف، ع۔ نہ مرنے والا، جسے موت نہ آسکتی ہو، غیر فانی، امر۔

**لاینحل** زبری، جزم ن، زبرح۔صف، ع۔ جو حل نہ ہو سکے (مسئلہ وغیرہ)؛ مشکل، حل طلب معاملہ؛ غیر حل شدہ۔

**لاینفک** پیش ی، جزم ن، زبرف۔صف، ع۔ اٹوٹ، جدا نہ ہونے والا۔

**لاینقسم** زبری، جزم ن، زبرق، جزم س۔صف، ع۔ جو تقسیم نہ ہو سکے، اٹوٹ۔

# ل۔ب

**لب** زبرل۔امذ، ع۔ ہونٹ؛ کسی شے کا کنارہ؛ سرا۔

**لبِ آب** ندی، نہر یا دریا وغیرہ کا کنارہ۔

**لبِ بام** چھت کا کنارہ، کوٹھے کی منڈیر۔

**لب بستگی** خاموشی۔

**لب بستہ** چپکا، خاموش، چپ چاپ۔

محاورہ: **لب بند کرنا** خاموش ہونا؛ انتہائی تیز مٹھاس سے ہونٹوں کو چپکانا۔

محاورہ: **لب بند ہونا** رک: لب بند کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **لب بندھنا** انتہائی تیز شیرینی سے ہونٹوں کا چپک جانا۔

**لب بوسی** (وج) منہ چومنا، ہونٹ سے ہونٹ ملانا۔

**لب بہ لب** ہونٹ سے ہونٹ ملائے ہوئے؛ مراد: مقابل، سامنے، روبرو۔ نیز لب بلب۔

محاورہ: **لب پر آنا** زبان پر آنا، کچھ کہنا، زبان سے جاری ہونا۔

محاورہ: **لب پر آہ ہونا** شکوہ شکایت ہونا، زبان پر آہ وزاری ہونا۔

محاورہ: **لب پر دم ہونا** قریب المرگ ہونا، جان کنی کے عالم میں ہونا، جاں بلب ہونا۔

محاورہ: **لب پر لانا** تذکرہ کرنا، کچھ کہنا۔

محاورہ: **لب پر مہر لگانا** خاموش ہو جانا، سکوت اختیار کرنا۔

محاورہ: **لب پر دھڑی جمانا** خوبصورتی کی خاطر ہونٹوں پر سرخی لگانا، پان کھا کر لاکھا جمانا۔

محاورہ: **لب پر نام رہنا** کسی کو یاد کرتے رہنا۔

محاورہ: **لب تر کرنا** تھوڑا سا پانی پینا۔

**لب تشنہ** (زبرت، زبرن) پیاسا؛ آرزومند۔

**لبِ تقریر** گفتار، سخن، بیان، انداز بیان۔

**لبِ تیغ** تلوار کی دھار۔

**لبِ جام** پیالے کا کنارہ۔

**لبِ جاں بخش** زندگی عطا کرنے والے ہونٹ؛ (مجازاً) معشوق، محبوب کے ہونٹ۔

**لبِ جو** (ومع) ندی کا کنارہ۔

محاورہ: **لب چبانا** غصے یا حسرت سے اپنے ہونٹ کاٹنا، افسوس کرنا، ہونٹوں کو دانتوں سے دبانا۔

**لب چشی** (زبرچ) مٹھاس، ذائقہ، مزہ۔

محاورہ: **لب خشک ہونا** پیاس کی شدت ہونا، پیاس کے باعث ہونٹوں کا خشک ہو جانا؛ کسی کی بہت زیادہ تعریف کرنا۔

**لبِ دریا** دریا کا کنارہ، ساحل۔

**لبِ دم** مرنے کے قریب، جان کنی کے عالم میں۔

**لب دوز** (وج) ہونٹ بند کر دینے والا؛ (کنایۃً) بہت میٹھی چیز۔

**لب ریز** چھلکتا ہوا، بھرا ہوا، پُر۔ نیز لبریز۔

**لبِ سوفار** (ومع) تیر کی پچھلی طرف کا وہ سوراخ جسے تیر چلاتے وقت کمان میں پھنسایا جاتا ہے۔

محاورہ: **لب سینا** خاموشی اختیار کرنا، بولنے نہ دینا۔

**لبِ شیریں** میٹھے ہونٹ؛ (کنایۃً) معشوق، محبوب کے ہونٹ۔

**لب کشا** (پیش ک) بولنے والا، اظہار خیال کرنے والا۔

**لب کشائی** رک: لب کشا جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **لب کھولنا** بولنا، گفتگو کرنا، بات کرنا؛ کسی کا راز افشا کرنا۔

محاورہ: **لب کھلنا** رک: لب کھولنا جس کا یہ لازم ہے۔

**لب گرداں** کنویں یا حوض وغیرہ کا باہر نکلا ہوا کنارہ۔

محاورہ: **لبِ گور پہنچنا** مرنے کے قریب ہونا، جاں بلب ہونا۔ نیز لبِ گور ہونا / ہو جانا۔

**لبِ گویا** بولنے والے ہونٹ، انسانی ہونٹ؛ قوت گویائی۔

محاورہ: **لب لگانا** کسی چیز پر تھوک ملنا، تھوک لگانا۔

**لبِ معشوق** مراداً: بہت خوبصورت اور مرصع حقہ۔

محاورہ: **لبِ معشوق ہونا** تیر کا اپنے نشانے پر سوفار تک گڑ جانا؛ تیر کا اپنے

نشانے پر ٹھیک ٹھیک اور پوری طرح بیٹھنا۔

**لب میگوں** (بے لین، و مع) شرابی رنگ کے ہونٹ، گلابی ہونٹ۔

**لب نان** روٹی کا کنارہ۔

**لب نوشیں** رک: لب شیریں۔

محاورہ: **لب نہ کھولنا** چپ سادھ لینا، خاموش ہو جانا۔

محاورہ: **لب وا کرنا** بات کرنا، کچھ کہنا۔

**لب و لہجہ** اندازِ گفتگو، طرزِ کلام، بات کرنے کا طریقہ۔

محاورہ: **لب ہلانا** کچھ کہنا، بات کرنا، گفتگو کرنا، بولنا۔

محاورہ: **لب ہلنا** رک: لب ہلانا جس کا یہ لازم ہے۔

**لبالب** کناروں تک بھرا ہوا، پُر، مملو، معمور۔

**لُب** پیش ل۔ امذ۔ مغز، گودا؛ ست، نچوڑ، خلاصہ، اصل، جوہر۔

**لُبِ لُباب** (شد ب، پیش ل) ماحصل، اصل مقصد، مغزِ خاص، مجمل نکتہ، اصلی بات۔ خلاصۂ کلام۔ مثال: **لُبوب** مغزیات۔

**لُباب** پیش ل۔ امذ، ف۔ مغز، گودا؛ نچوڑ، خلاصہ، جوہر؛ (عموماً لُب کے ساتھ مستعمل)۔

**لبادہ** زبر ل، زبر د۔ امذ، ف۔ روئی دار چغہ، جبہ، (اُونی) فرغل۔

محاورہ: **لبادہ اوڑھ لینا** اصل حالت چھپالینا، حلیہ بدل لینا۔

**لباڑ** زبر ل۔ صف، مذ۔ جھوٹا، گپی؛ بے ایمان، بددیانت؛ بے وفا، بدمعاش، بری عادات والا۔ (امث) لباڑن۔

**لباڑنا** لوٹنا، قبضہ کرنا، ہتھیا لینا۔

**لباس** زیر ل۔ امذ، ع۔ کپڑے، جامہ، پوشاک؛ روپ، بھیس، شکل۔

**لباسِ فاخرہ** قیمتی کپڑے۔

محاورہ: **لباس کرنا** لباس کے علاوہ کسی دوسری چیز کو لباس کے طور پر استعمال کرنا۔

**لبالب** زبر ل، زبر ل۔ امذ، ف۔ کناروں تک بھرا ہوا، منہ تک بھرا ہوا۔

**لبد** زبر ل، زبر ب۔ امذ۔ منہ، ہونٹ، لب۔

**لبد** پیش ل، جزم ب۔ صف۔ حریص، فریفتہ، للچایا ہوا۔

**لبدا** (پیش ل، جزم ب) حرص، لالچ۔

**لبدانا** مائل کرنا، فریفتہ کرنا۔

**لبدار** زبر ل، جزم ب۔ امذ۔ وہ مٹی جو دریا چھوڑ جائے، کیچڑ۔

**لبدڑا** زبر ل، جزم ب، زبر د۔ امذ، ہ۔ گاد، تلچھٹ۔

**لبدھڑ** زبر ل، جزم ب، زبر دھ۔ امذ، ہ۔ غلیظ، گاڑھا۔

**لبدھڑا** زبر ل، جزم ب، زبر دھ۔ امذ، ہ۔ تلچھٹ، گاد؛ گاڑھا، گدمڈ (سالن وغیرہ)۔

**لبرل** زیر ل، جزم ب، زبر ر۔ صف۔ آزاد خیال، خود مختار؛ وہ شخص یا گروہ جو انفرادی آزادی کا حامی ہو؛ جمہوری اور معاشرتی اصطلاحات کا حامی؛ کشادہ نظر۔ انگریزی میں: Liberal۔

**لبرل ازم** آزاد خیالی اور معاشرتی اصطلاحات کا نظریہ۔

**لبریز** زبر ل، جزم ر، ے۔ صف، ف۔ کناروں تک بھرا ہوا، معمور، پُر۔

**لبڑ** زبر ل، زبر ب۔ صف، ہ۔ جھوٹا، بیہودہ باتیں کرنے والا، فضول گفتگو کرنے والا۔

محاورہ: **لبڑ چٹائی کرنا** خوشامد کرنا؛ فضول گفتگو کرنا۔

**لبڑ خندہ** جھوٹا، بیہودہ گفتگو کرنے والا۔

**لبڑ دھوں دھوں** (و لین، و لین) غل غپاڑا، ہنگامہ، شور؛ بے ایمانی، بد انتظامی، افراتفری۔

**لبڑ سبڑ** پھوہڑپن، بدسلیقگی، بدنظمی؛ کسی کام کو جی لگائے بغیر جلد جلد نمٹانے کی کوشش کرنا۔

**لبڑا** زبر ل، جزم ب۔ صف، مذ، ہ۔ بائیں ہاتھ سے کام کرنے والا شخص؛ کھانے پینے کا حریص؛ جھوٹا۔

**لبڑو** زبر ل، جزم ب، و مع۔ صف، مذ، ہ۔ جھوٹا، بیہودہ گو، فضولیات بکنے والا؛ گپی، باتونی، چرب زبان، بکی۔

**لبلب** زبر ل، جزم ب، زبر ل۔ صف، ہ۔ بے وقوف، کم عقل، نادان۔

**لبلبا** زبر ل، جزم ب، زبر ل۔ صف، ہ۔ چپکنے والا، لیس دار؛ پیلے رنگ کا ایک غدود جو معدے کے قدرے ساتھ ملا ہوتا ہے اور دو طرح کے مادے یا عرق تیار کرتا ہے جو غذا ہضم کرنے اور شکر کو جسم میں جذب کرنے کا کام کرتے ہیں۔ نیز لبلبہ۔

**لبلباہٹ** زبر ل، جزم ب، زبر ل، زبر ہ۔ امث، ہ۔ رک: لبلبا جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**لبلبی** زبر ل، جزم ب، زبر ل۔ امث، ہ۔ بندوق پستول وغیرہ کا وہ پرزہ یا کمانی جس پر انگلی رکھ کر دبانے سے وہ سر ہوتا ہے، گھوڑا؛ لبلبا (رک) کی تانیث۔

**لبلوس** زبر ل، جزم ب، و مع۔ صف، ہ۔ بے حیا، ننگا، بے شرم؛ بیوقوف، نادان، کم عقل۔

**لبن** زبر ل، زبر ب۔ امذ، ع۔ دودھ، شیر۔

**لبنی** زبر ل، جزم ب۔ امث، ہ۔ مٹی کی چھوٹی سی ٹھلیا جس میں تاڑ یا کھجور کا دودھ یا عرق جمع کیا جاتا ہے۔

**لبوں** زبر ل، و ج۔ امذ۔ لب (رک) کی جمع۔

محاورہ: **لبوں پر آنا** زبان پر آنا، ہونٹوں پر آنا؛ اختتام تک پہنچ جانا۔

محاورہ: لبوں پر جان آنا مرنے کے قریب ہونا، جاں بلب ہونا۔

محاورہ: لبوں پر دم آنا آخری سانس ہونا، نزع کے عالم میں ہونا، قریب المرگ ہونا۔

محاورہ: لبوں پر سرخی آنا خوش ہونا، مسرور ہونا۔

محاورہ: لبوں پر مہرِ سکوت لگنا خاموش ہونا، چپ ہو جانا، کسی بات کا جواب نہ دینا۔

محاورہ: لبوں پر ہونا اختتام پر ہونا؛ زبان پر ہونا۔

محاورہ: لبوں تک آنا گلہ شکوہ زبان پر آنا؛ نزع کی حالت میں ہونا۔

محاورہ: لبوں سے پھول جھڑنا ہنس کر بات کرنا؛ بہت خوش اخلاق ہونا؛ بہت اعلیٰ گفتگو کرنا۔

لبیب زبرل، ی۔صف، ع۔ عاقل، دانشور، سوجھ بوجھ والا۔

لبیدا زبرل، ی۔اند۔ سونٹا، ہاتھ کا ڈنڈا۔

لبیر زبرل، ے۔امث۔ کپڑے پھٹنے سے پڑنے والا شگاف، لمبی دھجی، چیتھڑا، لیر۔ نیز لبیرا۔

لبیک زبرل، شدب، ے لین۔ع۔ جوابِ ندا، حاضر ہوں، موجود ہوں۔

محاورہ: لبیک کہنا صلا یا بلاوے پر زوردار ہامی بھرنا، حج یا عمرے کے دوران میں تلبیہ پڑھنا۔

محاورہ: لبے مارنا (زبرل، شدب) بڑے بڑے لقمے جلدی جلدی کھانا۔

لبیں ے، ن غنہ۔ ہونٹ کے اوپر مونچھوں کے بال۔

محاورہ: لبیں باندھنا چپ سادھنا، خاموش ہو جانا۔

محاورہ: لبیں لینا ہونٹوں کے کنارے پر سے مونچھوں کے بال ترشوانا یا منڈوانا۔

لبھانا پیش ل۔فعل متعدی۔ اپنی طرف مائل کرنا، لالچ دینا، رغبت دینا، پرچانا؛ بھانا، کھبنا، پسند آنا۔

لبھیڑا زبرل، ے۔اند۔ لہسوڑے کی ایک قسم جو عام لہسوڑے سے قدرے بڑی ہوتی ہے اور اسے بھی اچار میں استعمال کیا جاتا ہے، سپستاں۔

## ل۔پ

لپ (۱) زبرل۔امث، ہ۔ کھلے ہاتھ میں سما جانے والی مقدار؛ دونوں ہتھیلیوں کو ملا کر بننے والا جوف۔

لپ بھر دونوں ہاتھوں کی گنجائش کے برابر۔

لپ (۲) زبرل۔امث۔ بہت تیزی سے، پھرتی سے (تراکیب میں مستعمل)۔

لپ جھپ چال بے تکی، بے ڈھنگی چال۔

لپ لپ تیزی سے، جلدی سے؛ (نقلِ صوت) زبان سے چاٹنے یا بغیر چبائے نگلنے کی آواز؛ کتے کے کھانے یا پینے کی آواز۔

محاورہ: لپ لپ کھانا جلدی جلدی بغیر چبائے نگلنا۔

لپا زبرل، شدپ۔اند، ہ۔ تھپڑ، چانٹا۔

لپاڈگی (پیش ڈ، شدگ) ہاتھا پائی، مار پیٹ۔ نیز لپاڈکی۔

لپاٹی زبرل۔اند۔صف، ہ۔ جھوٹا، گپ ہانکنے والا، دروغ گو، کذاب۔ نیز لپاڑیا۔

لپاک جھپاک متعلق فعل۔ پھرتی سے، ترت پھرت، جھپا جھپ۔

لپانا زبرل۔فعل متعدی۔ فرش، دیواروں یا چھت پر گیلی مٹی پلستر کی طرح چڑھانا، استرکاری کرانا۔

لپٹ زبرل، زبرپ۔امث، ہ۔ آنچ، شعلوں کی گرمی؛ مہک جو ہوا کے جھونکے کے ساتھ آئے، بھبکا، باس۔

محاورہ: لپٹ آنا جھونکا آنا، خوشبو آنا۔

محاورہ: لپٹ چلنا گرم ہوا کا چلنا، لُو کا چلنا۔

محاورہ: لپٹ دینا کسی شے کا خوشبو دینا، مہک دینا۔

محاورہ: لپٹ لگنا آگ کی گرمی پہنچنا، لُو لگ جانا۔

لپٹ زیرل، زبرپ۔اند۔ لپٹنا (رک) مصدر صیغہ امر۔

محاورہ: لپٹ پڑنا گتھ جانا، لڑ پڑنا۔

محاورہ: لپٹ جانا جذبۂ محبت سے گلے سے لگ جانا۔

لپٹا زبرل، جزم پ۔اند۔ موٹے آٹے کا حلوہ جو قدرے پتلا بنایا جاتا ہے؛ گُڑ کی چاشنی، شیرہ؛ رشتہ، ناطہ۔

لپٹنا زیرل، زبرپ، جزم ٹ۔فعل لازم۔ چمٹنا، گلے ملنا؛ پیچھے لگ جانا، ساتھ نہ چھوڑنا؛ مضبوط گرفت سے پکڑنا؛ تہہ ہونا، بل دیا جانا؛ گتھنا، کشتی کرنا، لڑنا؛ ایک شے کا دوسری شے سے اُلجھنا، اٹک کر رہ جانا؛ آلودہ ہونا، ملوث ہونا۔

لپٹانا زیرل، جزم پ۔فعل متعدی۔ ہم آغوش کرنا، جوشِ محبت میں بدن سے چمٹانا، ساتھ لگانا، ملانا۔

لپٹنت زیرل، جزم پ، زبرٹ، جزم ن۔امث، ہ۔ ہم آغوشی، بغل گیری؛ زور آزمائی، کشتی۔

لپٹواں زیرل، زبرپ، جزم ٹ۔صف۔ تہہ ہو جانے والا، لپٹنے والا۔

لپڑ زبرل، شدزبرپ۔اند۔ تھپڑ، چانٹا، طمانچہ۔

محاورہ: لپڑ جمانا تھپڑ مارنا، چانٹا مارنا۔ نیز لپڑ مارنا۔

لپڑ شپڑ زبرل، زبرپ، زبرش، زبرپ۔متعلق فعل، ہ۔ ٹال مٹول، حیلہ حوالہ؛

جلدی جلدی بولنا؛ تیزی، پھرتی، جلدی سے کیا ہوا کام۔

**لپڑغتا** زبرل، زبرپ، پیش غ، شدت۔صف۔ احمق، بدھو، بیوقوف، گاؤدی؛ چغد، اُلو، بوم۔

**لپڑ لپڑ** زبرل، زبرپ۔متعلق فعل۔ہ۔ بدتہذیبی کے ساتھ کھانے سے پیدا ہونے والی آواز؛ بے سمجھے تیزی سے بولنا۔

محاورہ: **لپڑ لپڑ کرنا** بکواس کرنا، بیہودہ گفتگو کرنا۔

**لُپڑی** پیش ل، جزم پ۔امث۔ہ۔ لیپ (رک) کی تصغیر، انڈے آٹے وغیرہ کو ملا کر بنائی ہوئی لگدی جو نوزائیدہ بچوں کے بدن پر رواں صاف کرنے کے لیے پھیری جاتی ہے؛ چمڑے کو کمانے کے لیے پھیرا جانے والا نمک وغیرہ۔

**لپسی** زبرل، جزم پ۔امث۔ہ۔ پتلا حریرہ۔

**لپسی حریرہ** (بطور پھبتی) نحیف دھان پان بوڑھا آدمی یا عورت۔

**لپک** زبرل، زبرپ۔امث۔ جھپٹ، چھلانگ؛ تیزی سے قدم اُٹھا کر چلنے کی صورت؛ روشنی، چمک؛ چمکیلی شے یا تیز روشنی کی چھوٹ؛ شعلہ، لَو، لپٹ؛ ٹیس، سوزش؛ دب کر اُچھلنے کی صلاحیت؛ پھڑکنے یا دھڑکنے کی کیفیت۔

محاورہ: **لپک جانا** دوڑ پڑنا، جھپٹ پڑنا۔

**لپک جھپک** (زبرجھ، زبرپ) چستی، پُھرتی، تیزی، طراری، چالاکی، جلد بازی۔

محاورہ: **لپک کر آنا** پھرتی سے آنا، تیزی سے آنا، دوڑ کر آنا۔

محاورہ: **لپک لینا** چھین لینا، جھپٹ کر حاصل کر لینا۔

**لپکا** زبرل، جزم پ۔اند۔ بُری عادت، لت، علت، خُو، چسکا، مثلاً: چوری کا لپکا؛ آگ کی گرمی کی لپٹ؛ بدمعاش، شہدا؛ تیزی سے، پھرتی سے، دوڑ کر۔

**لپکا اِس بات کا** جماع کا چسکا؛ روز روز ہم بستری کی عادت۔

محاورہ: **لپکا پڑنا** عادت ہو جانا، چسکا لگنا۔

محاورہ: **لپکا لگانا** عادت ڈالنا، شوق پیدا کرنا۔

محاورہ: **لپکا ہونا** کسی برے کام کی عادت پڑ جانا، عادی ہو جانا۔

**لپکنا** زبرل، زبرپ، جزم ک۔صف۔مذ۔ تیز چلنا، کسی کی طرف تیزی سے بڑھنا، جھپٹنا؛ چھلانگ مارنا، چوکڑی بھرنا؛ حملہ کرنا۔

**لپکی** زبرل، جزم پ۔امث۔ ٹانکا، کچی سلائی، سیون۔

محاورہ: **لپکی بھرنا** کچی سلائی کرنا، لمبے لمبے ٹانکے لگانا۔نیز **لپکی مارنا**۔

**لپکی** پیش ل، جزم پ۔امث۔ خوف یا دہشت کی وجہ سے چھپ جانا۔

**لپ لپ** پیش ل، جزم پ، پیش ل۔امث۔ہ۔ کسی ملائم شے کے کھلنے اور بند ہونے کی آواز۔

محاورہ: **لُپ لُپ کرنا** سکڑنا اور کھلنا؛ دہشت کی وجہ سے دل کا دھڑکنا؛ کپکپی ہونا۔

**لپلپانا** پیش ل، جزم پ، پیش پ۔فعل لازم۔ دہن یا لب فرج وغیرہ کا نیم اضطراری طور پر کھلنا بند ہونا، لپ لپ کرنا۔

**لُپلُپاہٹ** رک: لپلپانا جس کی یہ کیفیت ہے۔

**لپو** پیش ل، شدپ، وج۔امث۔ہ۔ پگڑی، دستار۔

**لپوڑیا** زبرل، وج، زیرڑ، ی۔اند۔ہ۔ خوشامدیؔ، منت سماجت کر کے کام نکالنے والا۔

**لپی** زیرل، شدپ۔امث۔ رسم الخط، لکھاوٹ۔

**لپیٹ** زبرل، ے۔امث۔ تہہ، بل، پیچ، رسائی، حلقہ، دائرہ، چکر، پھیر؛ پوشیدہ نکتہ، پیچ دار بات؛ اُلجھاؤ، جنجال؛ ہیر پھیر، مکر، فریب؛ مصیبت، آفت۔

**لپیٹ جھپیٹ** فریب، جھانسہ، داؤ پیچ۔

**لپیٹ کی باتیں** مکر و فریب کی باتیں، چالاکی کی باتیں۔

محاورہ: **لپیٹ کر لکھنا** گول مول لکھنا، واضح نہ لکھنا، ابہام سے تحریر کرنا۔

**لپیٹ لپاٹ کر** سمیٹ کر، تہہ کر کے، باندھ کر؛ ابہام سے، گھما پھرا کر، گول مول طریقے سے۔

محاورہ: **لپیٹ لینا** تہہ کر لینا، ڈھانک لینا؛ اُلجھا دینا، پیچیدہ کر دینا؛ جرم میں شریک کر لینا۔

محاورہ: **لپیٹ میں آنا** چکر میں آ جانا، پھنس جانا، خواہ مخواہ کسی مصیبت میں پڑ جانا۔

**لپیٹنا** زبرل، ے، جزم ٹ۔فعل متعدی۔ تہہ کرنا، سمیٹنا، باندھنا؛ ملفوف کرنا، کسی شے کے اندر کچھ رکھنا، ڈھانکنا؛ آلودہ کرنا، لتھیڑنا۔

**لپیٹواں** زبرل، ے، جزم ٹ۔صف۔ لپٹا ہوا، تہہ کیا ہوا، ملا ہوا، شامل کیا ہوا؛ پیچ دار، بل دار، خمیدہ، مڑا ہوا؛ پوشیدہ، در پردہ، مبہم؛ سونے کی چوڑی جس پر چاندی کا تار لپٹا ہوا ہو۔

**لپٹواں بات** گول مول بات، فریب کی بات۔

محاورہ: **لپٹواں بات کہنا** پیچیدہ بات کہنا، گول مول بات کرنا، گھما پھرا کر بات کہنا، صاف صاف بات نہ کرنا۔

محاورہ: **لپیٹن یاد ہونا** مکر و فریب کی باتوں کا ماہر ہونا، فریب کی باتیں یاد ہونا۔

## ل۔ت

**لت (۱)** زبرل۔امث۔ہ۔ بری عادت، علت، خصلت۔

محاورہ: **لت پڑنا** عادت پڑنا، عادی ہونا۔

محاورہ: لت ڈالنا خوگر ہونا، عادت ڈالنا۔

لت (۲) زبرل۔ امث۔ لات (رک) کی تخفیف۔

لت خورا (وج) لاتیں کھانے والا، پٹنے والا؛ ذلیل، کم حیثیت؛ غلام، بندہ؛ دروازے کی لکڑی کے نیچے رکھا جانے والا تختہ۔

لت روندن پامالی، پیروں تلے کچلا جانا۔

لت کوب (وج) مار پیٹ۔

محاورہ: لت مردن میں پڑنا پامال ہونا، بے عزت ہونا۔

محاورہ: لت مردنی کرنا پامال کرنا، بے عزت ہونا، رُسوا کرنا، ذلیل کرنا؛ ٹانگیں مارنا۔

لتا زبرل۔ امث۔ س۔ بیل جو پھیلتی یا درختوں پر چڑھ جاتی ہے۔

لتا زبرل، شدت۔ امذ۔ کپڑا، پارچہ، چیتھڑا؛ وہ کپڑا جسے عورتیں ایامِ حیض میں استعمال کرتی ہیں۔ نیز لتہ۔

لتا پتا زبرل، شدت، زبرپ، شدت۔ امذ، ہ۔ دُبلا پتلا، لاغر، نحیف۔

لتاڑ زبرل۔ امث۔ ڈانٹ پھٹکار، دھتکار، فضیحتی، رُسوائی؛ تکلیف، دُکھ؛ دوڑ دھوپ، بھاگ دوڑ؛ محنت، مشقت، تھکاوٹ۔

محاورہ: لتاڑ بتانا دھتکارنا، ڈانٹنا، ڈپٹنا۔

محاورہ: لتاڑ دینا روندنا، بے وقعت خیال کرنا، خاطر میں نہ لانا، ذلیل کر دینا، بے عزت کرنا۔

محاورہ: لتاڑ میں آنا مصیبت میں مبتلا ہونا، چکر میں آنا۔

فعل متعدی: لتاڑنا دھتکارنا، سرزنش کرنا، ڈانٹنا؛ ذلیل کرنا، بے عزت کرنا؛ پیروں تلے روندنا؛ آرام کی خاطر جسم کو پاؤں سے دبانا۔

لت پت زبرل، زبرپ۔ صف۔ آلودہ، جو پوری طرح سنا ہو، بھرا ہوا، لتھڑا ہوا۔

محاورہ: لت پت کرنا لتھیڑنا، آلودہ کرنا۔

محاورہ: لت پت ہونا رک: لت پت کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

لُتپتا پیش ل، جزم ت، پیش پ۔ صف، ہ۔ مزیدار، چٹخارے دار، چٹپٹا (کھانا)۔

لتر زبرل، شدزبرت۔ امذ، ہ۔ پھٹا پرانا جوتا۔

لترا پیش ل، جزم ت۔ صف، ہ۔ چغل خور، اِدھر کی اُدھر لگانے والا، لگائی بجھائی کرنے والا؛ بکواسی؛ نکالا ہوا، دربدر کیا ہوا۔

لترا پا چغل خوری، لگائی بجھائی کی عادت۔ نیز لتراپن۔

لُتری (مث) چغل خور، لگائی بجھائی کرنے والی۔

کہاوت: لتری، کان کتری اُس عورت کے متعلق کہتے ہیں جو اِدھر کی باتیں اُدھر جا لگائے کہ وہ اس قابل ہے کہ اُس کے کان کتر دیے جائیں۔

لتو زبرل، شدت، وج۔ صف، ہ۔ لاتیں مارنے والا (گھوڑا وغیرہ)۔

لتہ زبرل، شدزبرت۔ امذ، ف۔ رک: لتّا۔

لتی زبرل، شدت۔ امث۔ لٹو کی ڈوری؛ دستار، پگڑی؛ بان کی چھڑ پر لگایا جانے والا کپڑا جس سے کبوتروں کو بلانے کا کام لیا جاتا ہے۔

لتے زبرل، شدت۔ امذ، ہ۔ لتا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: لتے اُڑانا کپڑے پھاڑ کر چاک چاک کر دینا، چیتھڑے کر دینا۔

محاورہ: لتے چھڑانا پیچھا چھڑانا، نجات حاصل کرنا۔

محاورہ: لتے لے ڈالنا آڑے ہاتھوں لینا، سختی سے پیش آنا، سرزنش کرنا، خوب خبر لینا۔

محاورہ: لتے لینا سرزنش کرنا، سختی سے پیش آنا، ملامت کرنا۔

لتیانا زبرل، جزم ت۔ فعل مرکب۔ لاتیں مارنا؛ ذلیل کرنا، بے عزت کرنا۔

لتیل زبرل، جزم ت، زبری۔ صف۔ لاتیں مارنے والا (گھوڑا)۔

لتھ زبرل، جزم تھ۔ امذ، ہ۔ آلودگی، آمیزش؛ بھرا ہوا، مملو؛ ملوث؛ خراب حال۔

محاورہ: لتھ پتھ کرنا رک: لتھ پتھ ہونا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: لتھ پتھ ہونا آلودہ ہونا، بھرا ہوا ہونا؛ مخلوط ہونا۔

لتھڑا زبرل، جزم تھ۔ صف، مذ۔ آلودہ، بھرا ہوا؛ ملوث؛ خراب، خستہ حال؛ گندہ، غلیظ۔

فعل لازم: لتھڑنا آلودہ ہونا، ملوث ہونا، مخلوط ہونا، گندہ ہونا۔

لتھیڑ (زبرل، ے) ملاوٹ، آلودگی، آمیزش۔

## ل ۔ ٹ

لٹ (۱) زبرل۔ امث، ہ۔ بالوں کی ایک لڑ یا جٹے ہوئے بال، گندھے ہوئے بال؛ بٹے ہوئے دھاگے کی چھوٹی پتلی ڈوری؛ اُلجھیڑا، مشکل۔

لٹ بہر (لیٹا زبرب، لیٹا زبرہ) اسباب، ساز و سامان؛ دُنیاوی کام؛ انسانی تعلقات اور ضروریات۔

لٹ پٹ اُلجھا ہوا، پیچ در پیچ، گتھم گتھا؛ آڑا، ترچھا؛ بانکا، رنگیلا، البیلا؛ خوش مزاج، متوالا، سرمست؛ چٹخارے دار، چٹپٹا؛ گھلا ملا، خلط ملط؛ ہم آغوش، ہم صحبت؛ ڈگمگاتا ہوا، لڑکھڑاتا ہوا؛ توتلا، ہکلا۔ نیز لٹ پٹا۔

محاورہ: لٹ پٹانا لڑکھڑاتے ہوئے چلنا، ڈگمگانا، اِٹھلانا؛ تتلانا، زبان کا لڑکھڑانا؛ دیر کرنا، ٹالنا؛ نقصان کرنا۔

لٹ پٹے دن مصیبت اور آفت کا زمانہ، سختی کا وقت۔

محاورہ: لٹ جانا ناتواں ہونا، ضعیف ہونا، لاغر ہونا۔

محاورہ: **لٹ چھوڑنا** بال بڑھانا، بال کھولنا۔

**لٹ دُھلانا** بچے کی ولادت کے بعد اپنی ماں کا دودھ پینے سے پہلے کی رسم جس میں بچے کی پھوپی آٹے کا دودھ بنا کر اُس سے زچہ کی لٹ دُھلاتی ہے اور بسم اللہ پڑھ کر بچے کو دودھ لگاتی ہے۔

**لٹ دُھلائی** وہ نیگ جو (عموماً) دولھا کی بہن کو لٹ دُھلانے کی رسم پر دیا جاتا ہے۔

محاورہ: **لٹ کترنا** بانجھ عورت کا کسی نوزائیدہ بچے کے تھوڑے سے بال کاٹ لینا جس سے اُس کے مطابق وہ بچہ مرجاتا ہے اور اُس کے ہاں اولاد ہو جاتی ہے۔

**لٹ** (۲) زبرل۔امث، ہ۔ مسلسل دھاری کی شکل میں نکلنے والے دھوئیں کا سلسلہ۔

**لُٹ** پیش ل۔اند۔ لٹنا (رک) کا امر۔

محاورہ: **لٹ پٹ جانا** تباہ و برباد ہو جانا، ختم ہو جانا۔

محاورہ: **لٹ جانا** مال و دولت چھین لیا جانا؛ برباد ہو جانا، تباہ ہو جانا، سب کچھ چھن جانا، ویران ہو جانا، بے رونق ہو جانا۔

**لٹا** زبرل۔صف۔ لاغر، نحیف، کمزور؛ پیچیدہ، اُلجھا ہوا۔

**لٹا دھاری** جوگی، وہ ہندو فقیر جو لمبے لمبے بال رکھتے ہیں، جوگی؛ ہو جن کے لمبے لمبے بال اُلجھے ہوئے ہوں۔

**لُٹا** پیش ل۔صف۔ جس کا مال و دولت چھین لیا گیا ہو، برباد، تباہ حال۔

کہاوت: **لٹا بنیا اور پٹا ٹھاکر منہ دبا کے پڑے رہتے ہیں** دولت مند کا لُٹ جانے کے بعد اور زمیندار کا مار پڑنے کے بعد زور اور دہشت کم ہو جاتی ہے۔

صف: **لٹا پٹا** (پیش ل، زیر پ) تباہ حال، جس کا سب کچھ چھین لیا گیا ہو۔

کہاوت: **لٹا ہاتھی بٹورے برابر** امیر تباہی اور بربادی کی حالت میں بھی بہت کچھ سہارا رکھتا ہے۔ نیز **لٹا ہاتھی بٹورا سا**۔

کہاوت: **لٹا ہاتھی سوا لاکھ ٹکے کا** گیا گزرا امیر بھی اوروں سے بہتر ہے۔

**لِٹالنا** زیرل۔فعل متعدی۔ رک: لٹانا۔ نیز لٹال دینا۔

**لِٹانا** زیرل۔فعل متعدی۔ کسی چیز یا شخص کو زمین یا کسی سیدھی چیز پر دراز کرنا، پھیلانا؛ چت گرانا، پچھاڑنا۔

**لُٹانا** پیش ل۔فعل متعدی۔ بکھیرنا، عام کرنا، نچھاور کرنا؛ برباد کرنا، ضائع کرنا۔

**لٹاؤ** (مع) فضول خرچ، اُڑاؤ کھاؤ۔

**لُٹائی** پیش ل۔امث۔ پتنگ کی ڈور لپیٹنے کی چھوٹی چرخی۔

کہاوت: **لٹایا مال بگانا، بندی کا دل دریا** دوسروں کا مال بیدردی سے خرچ کرنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔ دوسروں کے مال کی پروا نہیں ہوتی۔

**لٹ پٹی** زبرل، زبرپ۔صف۔ وضع دار (پگڑی)؛ دستار، وہ زلف جس میں بہت سے بل ہوں؛ اُلجھی ہوئی، پیچیدہ؛ مبہم۔

**لٹ پٹی پگڑی** ٹیڑھی بندھی ہوئی پگڑی، بے قرینہ بندھی ہوئی پگڑی۔

**لٹر** زبرل، زبرٹ۔صف۔ آوارہ، بیہودہ مرد۔

**لٹریچر** زیرل، جزم ٹ، ے، زبرچ۔اند۔ ادب، ادبی مواد، انشا پردازی۔ انگریزی میں: Literature۔

**لٹس** پیش ل، شدزبرٹ۔امث۔ لوٹ مار، چھینا جھپٹی، غارت گری۔

محاورہ: **لٹس پڑنا** لوٹ مار ہونا، لوٹ کھسوٹ ہونا۔

**لٹک** زبرل، زبرٹ۔امث۔ جھوک، خمیدگی، اٹھلاتی چال؛ دیوانگی کا اثر؛ ناز و انداز، ادا، بانکپن؛ ترنگ، اُمنگ، موج۔

محاورہ: **لٹک آنا** جھک جانا، خمیدگی ہونا۔

محاورہ: **لٹک جاتی رہنا** بانکپن ختم ہو جانا، ناز و انداز نہ رہنا۔

محاورہ: **لٹک چلنا** ناز و انداز سے قدم اُٹھانا، جھوم جھوم کر چلنا۔

محاورہ: **لٹک چلی جانا** اُمید قائم رہنا؛ تعلق باقی نہ رہنا؛ عادت برقرار رہنا۔

محاورہ: **لٹک دکھانا** ناز و انداز دکھانا۔

محاورہ: **لٹک کر چلنا** ناز و ادا سے چلنا، مستانہ انداز سے چلنا، اِٹھلاہٹ سے قدم اُٹھانا۔

محاورہ: **لٹک میں آنا** موج میں آنا، ترنگ میں آنا۔

محاورہ: **لٹک نہ جانا** آن بان قائم رہنا۔

**لٹکا** زبرل، جزم ٹ۔اند۔ ٹوٹکا، منتر، جادو؛ مہارت، ہنر؛ شعبدہ، کرشمہ، کرتب؛ داؤ پیچ؛ شوق، شغل، دل بہلاوا؛ مکر، فریب، چال۔

محاورہ: **لٹکا چل جانا** جادو کا اثر ہو جانا، منتر کارگر ہونا۔

محاورہ: **لٹکا دینا** رک: لٹکانا۔

محاورہ: **لٹکا رکھنا** آویزاں رکھنا؛ جھوٹی اُمیدیں دلانا؛ کسی کام کی تکمیل نہ کرنا، کسی کام کی تکمیل میں تاخیر کرنا۔

محاورہ: **لٹکا ہاتھ آنا** آسان تدبیر سوجھنا۔

محاورہ: **لٹکا یاد ہونا** جادو منتر میں ماہر ہونا، آسان تدبیر کا پتہ ہونا۔

**لٹکانا** زبرل، جزم ٹ۔فعل لازم۔ آویزاں کرنا، معلق کرنا، ٹانگنا؛ پھانسی دینا، سولی چڑھانا؛ اوپر سے نیچے کی طرف جھکانا؛ جھوٹی اُمیدیں دلانا، حیلہ حوالہ کر کے اُمیدوار رکھنا، طوالت دینا، اِلتوا میں رکھنا؛ ایک ہی کام میں اُلجھائے رکھنا؛ پہننا۔

**لٹکن** زبرل، جزم ٹ، زبرک۔اند۔ لوہے کی اُوپر سے کھلی ہوئی تپائی جس پر گھڑا یا کوئی برتن رکھ کر گرم کیا جا سکے؛ جھالر، کوئی لٹکتی شے۔

**لٹکنا** زبرل، زبرٹ، جزم ک۔ فعل لازم۔ اُدھر ہونا، معلق ہونا، چھت میں آویزاں ہونا، ٹنگا ہونا؛ ٹھہرا ہوا ہونا؛ ٹاپنا؛ اُمیدوار ہونا، منتظر رہنا؛ اِٹھلاتے ہوئے چلنا، اِٹھلانا۔

**لٹنا** پیش ل، جزم ٹ۔ امذ۔ تباہ ہونا، برباد ہونا؛ بے رونق ہوجانا، ویران ہوجانا، مال واسباب چھین لیا جانا۔

**لٹو** زبرل، شدٹ، ومع۔ امذ، ہ۔ گھومنے والا کھلونا یا پرزہ، گول ڈھالی یا تراشی ہوئی شے۔ (صف) والہ وشیدا، ریجھا ہوا، فریفتہ۔

کہاوت: **لٹوسلا روجمع ہورہے ہیں** تمام دوست بے توقیر، بے اعتبار ہیں۔

محاورہ: **لٹوکرنا** عاشق کرنا، دیوانہ کرنا۔

محاورہ: **لٹوہونا** عاشق ہونا، دیوانہ ہونا، فریفتہ ہونا۔

**لُٹوانا** پیش ل، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ رک: **لٹنا** جس کا یہ متعدی المتعدی ہے۔

**لٹو پٹو** زبرپ، شدٹ، ومع۔ امذ، ہ۔ مال واسباب۔

**لٹورا** زبرل، ومع۔ امذ، ہ۔ بالوں کی موٹی لٹ، گیسو۔

**لٹوریا** (زیرر) لمبی لٹیں رکھنے والا۔

**لٹوروں والی** اُلجھے ہوئے بالوں والی، لمبی لمبی لٹوں والی؛ ڈاین، چڑیل، بھتنی؛ جادوگرنی۔

**لٹورا** زبرل، وج۔ امذ، ہ۔ ایک شکاری پرندہ جو فاختہ سے چھوٹا اور چڑیا سے بڑا ہوتا ہے اور عموماً چڑیا کا شکار کرتا ہے۔

**لٹوری** زبرل، ومع۔ امث، ہ۔ اُلجھے ہوئے بالوں کی چھوٹی سی لٹ۔

**لٹورے** زبرل، ومع۔ امذ، ہ۔ لٹورا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **لٹورے اُپاڑنا** سر ہونا، پیچھے پڑنا۔

محاورہ: **لٹورے اُتروانا** بچے کے سر کے بال منڈوانا۔

محاورہ: **لٹورے کھولے پھرنا** بال کھولے ننگے سر پھرنا۔

محاورہ: **لٹورے لے ڈالنا** بال نوچ لینا، سر مونڈ دینا۔

**لٹوریا** زبرل، ومع۔ امذ، ہ۔ لمبے لمبے بالوں والا جوگی، گیسودراز شخص۔

**لٹی** زبرل۔ امث، ہ۔ بازاری عورت، رنڈی، طوائف، فاحشہ۔

**لٹی کا** بدکردار عورت کا بچہ، حرام زادہ۔

**لٹیا** پیش ل، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ چھوٹا لوٹا، گڑوی۔

محاورہ: **لٹیا ڈبو دینا** (پیش ڈ، وج) سخت ہزیمت اُٹھانا، خجالت اُٹھانا؛ بات بگاڑ دینا؛ ساری پونجی ضائع کر دینا؛ بے عزت کرنا یا کروانا، بے آبرو کرنا یا کروانا۔ نیز **لٹیا ڈبونا**۔

محاورہ: **لٹیا ڈوب جانا** بات بگڑ جانا؛ تباہ ہوجانا، برباد ہوجانا؛ بے عزت ہوجانا، بے آبرو ہونا؛ نقصان ہونا، ساری پونجی ضائع ہونا۔

کہاوت: **لٹیا ڈوبی اے ہرداس، گھوڑی دانہ کھائے نہ گھاس** کام بالکل بگڑ گیا اب سدھرنے کی اُمید نہیں۔

محاورہ: **لٹیا لنڈھانا** بے دریغ روپیہ خرچ کرنا، بہت زیادہ دولت ضائع کرنا۔

کہاوت: **لٹے پٹے دن کاٹیے** تکلیف کے دن جس طرح ہوسکیں کاٹنے چاہئیں۔

کہاوت: **لٹے پٹے دن کاٹیے رہیے گھام میں سو، واکے تلے نہ بیٹھیے جا پیڑ پات نہ ہو** تکلیف میں دن کاٹنا اور گرمی میں سو رہنا بہتر ہے۔ لیکن ایسے درخت کے نیچے جس پر پتے نہ ہوں ہرگز نہ سونا چاہیے۔

کہاوت: **لٹے/مرے کو مارے شاہ مدار** کمزور اور غریب کو ہر شخص ستاتا، دباتا اور مارتا ہے۔

**لٹیرا** پیش ل، ے۔ امذ، ہ۔ لوٹنے والا، رہزن، چور؛ فریب سے دوسروں کے مال پر قبضہ کرنے والا۔ (امث) **لٹیری**۔

**لٹھ** زبرل۔ امذ، ہ۔ موٹے بانس کا لمبا ڈنڈا، ہاتھ میں پکڑنے کی موٹی لاٹھی۔

**لٹھ باز** لاٹھی سے لڑنے کا ماہر، لٹھ سے کھیلنے والا۔ نیز **لٹھیت**۔

**لٹھ بندھ** لٹھ لے کر چلنے والا، ہر وقت لاٹھی اپنے ساتھ رکھنے والا۔

محاورہ: **لٹھ چلنا** لاٹھیوں سے لڑائی ہونا۔

محاورہ: **لٹھ سا مارنا** دل دُکھانے والی بات کہنا، نہایت درشت بات کہنا، بہت کرخت لہجے میں جواب دینا۔

محاورہ: **لٹھ لے کر پیچھے پڑنا** سخت مخالفت کرنا؛ مارنے پر تلا ہونا۔

محاورہ: **لٹھ مارنا** کسی کو لاٹھی سے مارنا؛ انتہائی سخت بات کہنا، درشتی سے جواب دینا۔

**لٹھا** زبرل، شدٹھ۔ امذ، ہ۔ سفید کپڑا (زین سے پتلا، ململ سے موٹا) جس کے کرتے پاجامے وغیرہ بنتے ہیں؛ شہتیر، لکڑی کا چوڑا ٹکڑا۔

**لٹھیا** زبرل، جزم ٹھ۔ امث، ہ۔ لٹھ (رک) کی تصغیر۔

**لٹھیانا** زبرل، جزم ٹھ۔ فعل متعدی۔ لاٹھی چلانا، لاٹھی سے مارنا۔

**لٹھیت** زبرٹھ، ے لین۔ صف، ہ۔ ضدی، ہٹ دھرم۔

## ل۔ث

**لثام** زیرل۔ امذ، ع۔ ناک اور منہ کے گرد لپیٹا جانے والا کپڑا، ڈھاٹا۔

**لثہ** زیرل، زبرث۔ امذ، ع۔ مسوڑھا۔ جمع: **لثاث**۔

**لثوی** (زیرل، زبرث) مسوڑھے سے تعلق رکھنے والا۔ وہ حرف، آواز یا مصمتہ جس کا مخرج دانتوں کا پشت ہو۔ مثلاً: ت، ا، ث۔ نیز **لثوی** (زیرل،

جزم ث)۔
**لثہ** مسوڑھوں سے خون آنے کی بیماری، اسکربوط۔

# ل۔ج

**لج** زبرل۔امث،ع۔ شرم، حیا۔
**لج پال** شرمیلا؛ لاج رکھنے والا، عزت و آبرو کا محافظ۔ نیز لجپال۔
**لجا** زبرل، شدز برج۔امث،ہ۔ آبرو، شرم، حیا، لاج۔
**لجاج** زبرل۔امذ۔ لڑائی، جھگڑا۔
**لجاجت** زبرل، زبرج۔امث،ہ۔ اصرار، ابرام، پیچھے پڑ جانا، منت ساجت؛ خوشامد، گڑگڑانا۔
محاورہ: **لجاجت کرنا** منت ساجت کرنا، خوشامد کرنا۔
**لجالو** زبرل، زبرج، ومع۔صف،مذ،ہ۔ شرمیلا، شرمانے والا۔
**لجانا** زبرل۔فعل لازم۔ شرمانا، جھینپنا۔صف: لجیلا (ی)۔
**لجاؤ** زبرل، زبرج، ومع۔صف۔ شرمیلا، حیادار، غیرت مند۔
کہاوت: **لجاؤ مرے، ڈھٹاؤ جیے، گنگا جل چمار پیے** غیرت مند مرتے ہیں، بے غیرت زندہ رہتے ہیں اور ادنیٰ فائدہ اُٹھاتے ہیں۔ اُلٹا زمانہ ہے۔
**لجز** زبرل، زیرج۔صف۔ گاڑھا، رقیق، لعاب دار۔
**لجلجا** زیرل، جزم ج، زیرل۔صف،ہ۔ چھونے میں ناگوار طور پر پھسلنا، پلپلا، گلگار۔ نیز لجلجا (زبرل، جزم ج، زبرل)۔
**لجلجاپن** پلپلا اور نرم ہونے کی کیفیت۔
**لجوج** زبرل، ومع۔صف۔ لڑنے جھگڑنے والا؛ (مجازاً) خوشامدی، منت ساجت کرنے والا۔
**لجہ** پیش ل، شدز برج۔امذ،ع۔ بھنور، گرداب، موجیں مارتا ہوا گہرا پانی۔
**لجہ آفت** سخت مصیبت۔
**لجیلا** زبرل،ی۔صف،ہ۔ شرمیلا، حیادار، غیرت والا۔ (امث) لجیلی۔

# ل۔چ

**لچ** پیش ل۔امذ،ف۔ ننگا، عریاں؛ آوارہ، شہدہ، بدمعاش۔
**لچ بہادُر** غنڈوں کا سردار، بڑا بدمعاش۔
**لچ پنا** بے شرمی، شہدا پن، بے حیائی۔
**لچا** پیش ل، شدچ۔امذ،ف۔ شہدہ، بدمعاش، آوارہ۔ (امث) لچپن۔
**لچالفنگا** شریر و بدمعاش؛ فسادی، جھگڑالو۔

**لچانا** زبرل۔فعل متعدی۔ ٹیڑھا کرنا، خمیدہ کرنا، جھکانا؛ کمزور کرنا، مغلوب کرنا۔
**لچر** زبرل، زبرچ۔صف،ہ۔ لغو، پوچ، گھٹیا، بیہودہ۔
**لچرپنا** (زبرپ) بیہودگی، بے حیائی، کمینگی۔
**لچک** زبرل، زبرچ۔امث۔ دب کر اُبھرنے، کھچ کر اصلی حالت میں لوٹ آنے کی خصوصیت؛ انعطاف، خم و چم؛ نرمی، ملائمت؛ مصالحت کی صلاحیت یا گنجائش۔
محاورہ: **لچک آ جانا** جھٹکا آنا؛ تبدیلی واقع ہونا یا تبدیلی کی گنجائش پیدا ہو جانا۔
محاورہ: **لچک پیدا کرنا** تبدیلی لانا، رویے کو بدلنا۔
**لچک دار** لچکیلا، جس میں لچک ہو؛ (مجازاً) ایک حالت سے دوسری حالت اختیار کرنے والا۔
**لچکنا** کسی نرم شے کا دب کر واپس اپنی اصلی حالت یا جگہ پر آ جانا؛ مڑنا، بل کھانا، جھکنا۔
**لچکیلا** رک: لچک دار۔ نیز لچیلا۔
**لچی** پیش ل، شدچ۔صف،ہ۔ بدچلن، بدکردار، بدمزاج عورت۔
**لچھا** زبرل، شد چھ۔امذ،ہ۔ دھاگوں یا ڈوریوں کا گچھا، گولا یا انٹی۔ (تصغیر) لچھی۔ پاؤں کا ایک زیور جس میں زنجیریں لگی ہوتی ہیں، باریک کتری پیاز وغیرہ۔
محاورہ: **لچھا باندھنا** بغیر رُکے بولے جانا، مسلسل کہے جانا۔
محاورہ: **لچھا کرنا** رسی یا ڈور وغیرہ کے کئی پھیروں سے حلقہ بنانا۔
**لچھمنا لچھمنی** زبرل، جزم چھ، زبرم۔ رک: مہر گیاہ۔
**لچھمی** زبرل، جزم چھ۔علم۔امث،ہ۔ ہندو دیومالا میں دولت کی دیوی جس کی دیوالی پر پوجا کی جاتی ہے؛ کوئی عورت جس کا وجود باعثِ برکت ہو۔ نیز لکشمی۔
کہاوت: **لچھمی بن آدر کون کرے** دولت کے بغیر کوئی نہیں پوچھتا، دولت کی لوگ قدر کرتے ہیں (آدر=عزت)۔
کہاوت: **لچھمی سے بھینٹ، نا دلدر سے بیر** بدقسمت آدمی ہے کوئی نہیں پوچھتا۔
محاورہ: **لچھمی گھر میں اُترنا** رک: لچھمی گھر میں آنا۔
محاورہ: **لچھمی گھر میں آنا** گھر میں دولت کا آنا؛ بہو کا گھر میں آنا؛ بیٹی کا پیدا ہونا۔
محاورہ: **لچھمی نارائن کرنا** روٹی کھانا شروع کرنا (کھانا کھانے کی اجازت دیے جانے پر مستعمل)۔
**لچھن** زبرل، شدز برچھ۔امذ،ہ۔ کردار، انداز، اطوار؛ چال ڈھال، وضع قطع، اعمال؛ نشان، علامت، آ...
محاورہ: **لچھن پکڑنا** بُری عادات سیکھنا، بداطوار اختیار کرنا۔
محاورہ: **لچھن سے جھڑنا** پہلی سی رونق نہ رہنا، وضع قطع میں فرق آ جانا؛ توقیر

گھٹ جانا۔

محاورہ: **لچھن سیکھنا** بُری وضع قطع اختیار کرنا، بُری عادات واطوار سیکھنا۔

**لچھی** زبرل، شد چھ۔ امث، ہ۔ پنجابی لوک گیتوں کی ایک صنف؛ لچھا (رک) کی تانیث اور تصغیر۔

**لچھے** زبرل، شد چھ۔ امذ۔ لچھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**لچھے دار** پیچیدہ؛ مزیدار بات، پُرلطف گفتگو، مزے لے لے کر کی جانے والی باتیں۔

**لچھے دار آواز** ایسی آواز جو گفتگو کے دوران نہ ٹوٹے۔ مسلسل، لگاتار بولنے کی صلاحیت والی آواز۔

**لچھیانا** زبرل، جزم چھ۔ فعل متعدی۔ دھاگے یا ڈور وغیرہ کا لپیٹنا۔

## ل ۔ ح

**لحاظ** لیٹا زیرل۔ امذ، ع۔ رعایت، قابلِ توجہ امر، مثلاً: بلحاظ عمر؛ مروت، ملاحظہ؛ ادب، حفظِ مراتب، شرم، حیا، حجاب؛ غیرت، حمیت۔

محاورہ: **لحاظ اُٹھانا** بے شرم ہونا، بے غیرت ہونا۔

محاورہ: **لحاظ آنا** مروت آنا، حیا آنا، ترحم کی نظر ہونا۔

محاورہ: **لحاظ رکھنا** خیال کرنا، توجہ کرنا، ادب کا خیال رکھنا۔

محاورہ: **لحاظ کرنا** ادب کرنا، پاس کرنا، مروت سے پیش آنا؛ خیال رکھنا؛ پرہیز کرنا؛ شرم کرنا۔

کہاوت: **لحاظ کی آنکھ، جہاز سے بھاری** خجالت نہیں اُٹھائی جاتی۔ حیا دار آدمی آنکھ نہیں اُٹھاتا۔

**لحاف** لیٹا زیرل۔ امذ، ع۔ عموماً بستر پر اوڑھنے کا روئی بھرا نگندے دار گھریلو گدیلا یا موٹی رضائی۔

محاورہ: **لحاف کرنا** لپیٹنا، پردے میں چھپانا۔

**لحد** زبرل، زبرح۔ امث، ع۔ قبر کے نیچے گڑھا جس میں میت کو لٹاتے ہیں، جوفِ قبر۔ نیز لحد (لیٹا زبرل، لیٹا زبرح)۔

محاورہ: **لحد بیٹھنا** قبر کا زمین میں دھنس جانا۔

محاورہ: **لحد میں اُتارنا** مردے کو دفنانے کی خاطر قبر میں اُتارنا، مردہ دفن کرنا۔

کہاوت: **لحد میں پاؤں لٹکائے بیٹھے ہیں** بہت ضعیف ہیں، مرنے کے قریب ہیں۔ نیز **قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھے ہیں۔**

کہاوت: **لحد میں تین دن بھاری** قبر میں پہلے تین دن تک انسان کے اعمال کا حساب کتاب ہوتا ہے (جو انتہائی مشکل مرحلہ تصور کیا جاتا ہے)۔ نیز: **قبر میں تین دن بھاری۔**

**لحظ** لیٹا زبرل، جزم ح۔ امذ، ع۔ کنکھیوں سے دیکھنا۔

**لحظہ** لیٹا زبرل، جزم ح، زبرظ۔ امذ، ع۔ کنکھیوں سے دیکھنے کا وقفہ؛ وقت کا بہت خفیف حصہ، پل، لمحہ۔

**لحظہ بہ لحظہ** ہر دم، ہر لمحہ، ہر گھڑی، دم بہ دم۔

**لحم** لیٹا زبرل، جزم ح۔ امذ، ع۔ گوشت، ماس۔

**لحمی** گوشت کا۔ لحم (رک) سے منسوب۔

**لحمیہ** (زیرم، زبری) پروٹین؛ نائٹروجن، کاربن، ترشہ جات کا وہ مرکب جو نامیاتی اجسام کا جزوِ اعظم ہے۔ جمع: **لحمیات**۔

**لحن** لیٹا زبرل، جزم ح۔ امذ، ع۔ آواز، سریلی صدا؛ ترنم۔

**لحنِ داؤدی** حضرت داؤدؑ کی آواز جو دلکش لہجہ (زبور پڑھتے وقت) کی وجہ سے مشہور ہے۔

**لحوس** لیٹا پیش ل، ومع۔ امث، ع۔ ایک جانور اور اُس کی کھال سے بنائی گئی شال۔

**لحوق** لیٹا پیش ل، ومع۔ امذ، ع۔ دو یا زیادہ چیزوں کا باہم ملنا، پیوستہ ہونا، اتصال؛ لاحق یا عارض ہونا۔

**لحوم** لیٹا پیش ل، ومع۔ امذ، جمع، ع۔ لحم (رک) کی جمع۔

**لحی** زبرل، جزم ح، جزم ی۔ امذ۔ جبڑا۔ (امث) لحیہ (رک ی) داڑھی۔

**لحیم** زبرل، ی۔ صف، ع۔ فربہ، موٹا تازہ، چربیلا۔

**لحیم شحیم** (ی) جس کے جسم پر گوشت اور چربی زیادہ ہو۔

**لحیہ** زبرل، جزم ح، زبری۔ امث، ع۔ داڑھی، ریش۔

## ل ۔ خ

**لخ** زبرل، جزم خ۔ امذ۔ لقا کبوتر۔

**لخت** زبرل، جزم خ۔ امذ، ف۔ ٹکڑا، جزو، پارہ۔

**لختِ جگر** (مراداً) بیٹا، اولاد۔

**لخت لخت** ٹکڑے ٹکڑے، پارہ پارہ۔

**لُخت** پیش ل، جزم خ۔ صف۔ ننگا، برہنہ۔

**لختہ** زبرل، جزم خ، زبرت۔ امذ، ف۔ منجمد خون کا لوتھڑا؛ گوشت کا ٹکڑا جو ظاہراً خون کا لوتھڑا معلوم ہو۔

**لخ لخ** زبرل، جزم خ، زبرل۔ صف، ف۔ وہ آواز جو گلے کے خشک ہو جانے کی وجہ سے پیدا ہو، پیاس کی شدت؛ بھوک؛ لاغر، کمزور۔

**لخلخا** زبرل، جزم خ، زبرل۔ فعل لازم۔ بھوک یا پیاس کی شدت سے تڑپنا، بھوک

سے نڈھال ہونا۔

**لخلخہ** زبرل، جزم خ، زبرخ۔ اند۔ ف۔ خوشبوؤں سے تیار کیا ہوا ایک تیز بو مرکب جو ہوش میں لانے کے لیے سنگھاتے ہیں۔

محاورہ: **لخلخہ باندھنا** ڈینگیں مارنا، لفاظی کرنا۔

## ل۔د

**لد** زبرل۔ لدنا (رک) کا فعل امر۔

محاورہ: **لد جانا** پُر ہو جانا، بھر جانا؛ کسی گاڑی وغیرہ پر بوجھ کا رکھا جانا؛ کسی جگہ جانے پر آمادہ ہو جانا؛ چلا جانا، گزر جانا، مثلاً: **وقت لد گیا** وقت گزر گیا۔

**لدا** زبرل۔ہ۔ لدنا (رک) کا فعل ماضی۔

**لدا پھندا** (زبرل، زبرپھ، ن مغ) خوب بوجھ اُٹھائے ہوئے، اسباب ساتھ لیے ہوئے، پُر بار، پُرثمر۔

محاورہ: **لدا دینا** بوجھ یا سامان وغیرہ رکھوانے میں مدد دینا، ریڑھی یا چھکڑے وغیرہ پر اسباب رکھنا۔

**لدالدایا** پہلے ہی سامان سے بھرا ہوا، لدا ہوا۔

**لداوا** زبرل۔ اند۔ بوجھ، بار، بھاری سامان۔

**لداؤ** لادا ہوا سامان، بوجھ۔

**لداؤ کی چھت** ڈاٹ لگا کر بنائی ہوئی بے کڑیوں کی چھت۔

**لدم** زبرل، زبرد۔ امث ۔ عزت؛ رفاقت، قربت۔

**لدنا** زبرل، جزم د۔ فعل لازم۔ بوجھ یا اسباب رکھا جانا، بار ہونا۔

**لدنی** زبرل، پیش د، شدن۔ صف، ع۔ پُراسرار، روحانی۔

**علمِ لدنی** (لیٹا زیرم) الہامی انکشاف، وہ علم جو القا ہوا ہو۔

**لدنیا** زبرل، جزم د، زیرن۔ صف، اند۔ بوجھ اُٹھانے والا۔

**لدو** زبرل، شدد، ومع۔ صف۔ بوجھ اُٹھانے والا جانور، نر یا مادہ۔

محاورہ: **لدو کرنا** باربرداری کے قابل بنانا؛ سواری کے قابل کرنا۔

**لدوا** زبرل، جزم د۔ اند، ہ۔ کچی دیوار پر چھت کی بجائے رکھا جانے والا جھانکڑ۔

**لدوائی** زبرل، جزم د۔ امث۔ بوجھ اُٹھانے یا لادنے کی اُجرت۔

**لدھڑ** زبرل، شدز برد ھ۔ صف، ہ۔ موٹا، پھُسپھُسا، جو مشکل سے حرکت کرے؛ وہ کپڑا جو پیوندوں کی وجہ سے بھاری ہو گیا ہو، سُست، کند ذہن؛ بھاری، بوجھل (عبارت وغیرہ)۔

**لدی پھندی** زبرل، زبرپھ، ن مغ۔ امث، صف۔ خوب بوجھ اُٹھائے ہوئے، اسباب ساتھ لیے ہوئے، پُر بار، پُرثمر۔

## ل۔ڈ

**لڈو** زبرل، جزم ڈ، ومع۔ اند۔ گولیوں کی شکل میں بنی ہوئی مٹھائی (عموماً بیسن یا مونگ سے بنائی جاتی ہے)۔ ملائی کے لڈو؛ تل/موتی چور/بیسن کے لڈو۔

فعل مرکب: **لڈو بانٹنا** کسی خوشی کے موقع پر عزیز و اقارب، رشتہ داروں اور محلہ داروں میں مٹھائی تقسیم کرنا۔

محاورہ: **لڈو باندھنا** حلوائی کا لڈو بنانا۔

محاورہ: **لڈو پیڑے کھانا** مزے اُڑانا، عیش کرنا۔

کہاوت: **لڈو کہنے سے منہ میٹھا نہیں ہوتا** بغیر کچھ لیے دیے کام نہیں نکلتا، مطلب برآری باتوں باتوں میں نہیں ہوتی۔ باتوں سے کام نہیں چلتا جب تک عمل نہ ہو۔

کہاوت: **لڈو لڑے، چورا جھڑے** امیر آدمیوں کے جھگڑے سے لوگوں کا فائدہ ہوتا ہے۔

کہاوت: **لڈو نہ توڑو، چورا جھاڑ کھاؤ** اصلی پونجی خرچ نہ کرو نفع سے کام چلاؤ۔

**لڈی** پیش ل، شدڈ۔ امث ۔ (پنجابی) ایک عوامی رقص جو لڑکیاں حلقہ باندھ کر کرتی ہیں۔

محاورہ: **لڈی ڈالنا** کسی خوشی کے موقع پر لڈی کا رقص کرنا۔

## ل۔ذ

**لذات** زبرل، شدز برذ۔ امث، ع۔ رک: **لذت** کی جمع۔ نیز **لذائذ**۔

**لذائذِ نفسانی** نفس کے مزے، شہوت پرستی۔

**لذت** زبرل، شدز برذ۔ امث، ع۔ مزہ، ذائقہ، حظ؛ لطف۔

محاورہ: **لذت اُٹھانا** مزہ لینا، ذائقہ لینا، سواد حاصل کرنا۔

محاورہ: **لذت اُٹھ جانا** مزہ ختم ہو جانا۔

**لذت آشنا** مزے سے واقف، لذت کا عادی۔

**لذت آفریں** مزہ پیدا کرنے والا، لطف انگیز۔

**لذت بخش** (جزم خ) مزہ دینے والا، مزیدار، لذیذ۔

فعل مرکب: **لذت پانا** مزہ اُٹھانا، حظ حاصل کرنا، لطف اُٹھانا۔

**لذت پرستی** (زبرپ، زبرر، جزم س) حصولِ لذت کو بطور اُسوہ و عقیدہ ماننا۔ نیز **لذتیت** (زبرل، شدز برذ، زیرت، زبری)۔

صف: **لذیذ** (ی) مزیدار، خوش ذائقہ۔

کہاوت: **لذیذ بود حکایت دراز تر گفتم** بات دلچسپ ہو تو لمبی ہو جاتی ہے۔

## ل ۔ ر

**لَر** زبرل۔ امذ۔ زمین ناپنے کی لاٹھی، جریب۔

**لُر** پیش ل۔ صف، ف۔ بے شعور، احمق، بدتہذیب، بدسلیقہ۔

**لُرپن** حماقت، بے وقوفی، بدتہذیبی، بدسلیقگی۔

**لرز** زبرل، زبرر۔ امث۔ تھرتھراہٹ، کپکپاہٹ، لرزنے کی کیفیت۔

محاورہ: **لرز اُٹھنا** کانپ اُٹھنا تھرا جانا، ڈر جانا۔ نیز لرز جانا۔

**لرزا** زبرل، جزم ر۔ امذ۔ خوف، ڈر یا نقاہت کی وجہ سے طاری ہونے والی کپکپی۔

**لرزاں** زبرل، جزم ر۔ متعلق فعل۔ کانپنے والا، ہلنے والا، لرزنے والا؛ (مجازاً) ڈرنے والا۔

**لرزش** زبرل، جزم ر، زیر ز۔ امث، ف۔ پیہم جنبش، لرزنے کی کیفیت؛ تھرتھری، رعشہ۔

**لرزنا** زبرل، زبرر، جزم ز۔ فعل لازم۔ کانپنا، تھرانا، مرتعش ہونا، جُھرجُھریاں لینا؛ (مجازاً) ڈر جانا۔

**لرزہ** زبرل، جزم ر، زبر ز۔ فعل لازم، ف۔ خوف، ڈر یا کمزوری کے باعث طاری ہونے والی کپکپی۔

محاورہ: **لرزہ آنا** کانپنا، خوف آنا؛ زلزلہ آنا، بھونچال آنا۔

**لرزہ براندام** تھرتھر کانپتا ہوا؛ بہت زیادہ خوف زدہ۔

محاورہ: **لرزہ چڑھنا** کپکپی طاری ہونا، تھرتھر کانپنا۔

محاورہ: **لرزہ سے بخار آنا** بدن میں کپکپی کے ساتھ بخار ہونا۔

**لرزیدہ** زبرل، جزم ر، ی، زبر د۔ فعل لازم۔ کانپتا ہوا، تھرتھراتا ہوا۔

## ل ۔ ڑ

**لڑ(۱)** زبرل۔ امث۔ پروئے ہوئے نگینے؛ پروئی ہوئی ڈوری، لڑی؛ لٹ؛ تعلق، وسیلہ، رشتہ؛ دامن، کنارہ، پلو۔

**لڑبندی** فہرست۔

محاورہ: **لڑ بندھنا** سلسلہ ملنا، واسطہ ہونا، تعلق ہونا۔

**لڑجڑ** رشتہ دار، تعلق دار۔

محاورہ: **لڑ لگانا** تعلق پیدا کرنا، وسیلہ پیدا کرنا؛ شادی کرنا؛ نکاح میں دینا۔

محاورہ: **لڑ ملانا** تعلق پیدا کرنا، وسیلہ نکالنا، ربط پیدا کرنا، دوستی کرنا؛ سینے کے کپڑے کے دو کناروں کو آپس میں ملانا۔

محاورہ: **لڑ ملنا** سلسلہ پیدا ہونا، تعلق پیدا ہونا۔

محاورہ: **لڑ میں رہنا** کسی کی طرفداری کرنا، ساتھ دینا؛ گرہ میں رہنا، جیب میں رہنا۔

محاورہ: **لڑ میں لڑ لگی ہونا** سلسلہ قائم ہونا، ایک کڑی سے دوسری کڑی ملنا۔

**لڑا** بڑی لڑ یا لڑیوں سے بنا ہوا۔ مثلاً: ست لڑا (ہار)۔

**لڑ(۲)** زبرل۔ لڑنا (رک) کا فعل امر۔

محاورہ: **لڑ پڑنا** خواہ مخواہ جھگڑنے لگنا، لڑائی کر لینا۔ نیز لڑ بیٹھنا۔

محاورہ: **لڑ جانا** مقابل ہو جانا، بغیر کسی خوف کے ٹکر لینا، متصادم ہو جانا؛ ایک شاعر کا کلام دوسرے شاعر کے کلام سے اتفاقاً مل جانا، توارد ہو جانا۔

محاورہ: **لڑ مرنا** جان لینے اور دینے کے لیے تیار ہونا، بہادری سے لڑنا؛ کشت و خون کرنا۔

**لڑا** زبرل۔ مذ۔ لڑنا (رک) کا ماضی۔

**لڑا بھڑا ہوا** لڑنے میں ماہر، لڑائی بھڑائی کا مشاق؛ جنگ آزمودہ۔

**لڑاکا** لڑنے کا عادی، جھگڑالو۔

کہاوت: **لڑاکے کے چار کان** لڑنے والے کو ذرا سا بہانہ چاہیے۔

**لڑاکی** رک: لڑاکا جس کی یہ تانیث ہے۔

**لڑانا** زبرل۔ فعل متعدی۔ لڑائی کرانا، جھگڑا کرانا؛ نزع پیدا کرنا، باہم فساد کرانا؛ دو چیزوں کو باہم ٹکرانا۔

**لڑاو** زبرل، ومع۔ صف۔ لڑنے کے قابل؛ پتنگ کو ایک مرتبہ اُڑانے یا لڑانے کے قابل ڈور۔

**لڑاوٹ** زبرل، زبرو۔ امث۔ لڑنے کا عمل، لڑائی کا انداز یا طریقہ۔

**لڑائی** زبرل۔ امث۔ جنگ، معرکہ؛ جھگڑا، عداوت، بیر، نزع۔

کہاوت: **لڑائی اور آگ کا بڑھانا کیا** لڑائی اور آگ تیز کرنا مشکل نہیں ہے، اِن دونوں کو بڑھانے کے لیے کسی خاص تدبیر کے کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

محاورہ: **لڑائی باندھنا** دشمنی کرنا، جھگڑا کھڑا کرنا۔

محاورہ: **لڑائی بڑھانا** جھگڑے کو طول دینا، جنگ لمبی کرنا۔

محاورہ: **لڑائی بڑھنا** رک: لڑائی بڑھانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **لڑائی بگڑنا** میدانِ جنگ میں حالات خراب ہونا، لڑائی میں شکست ہونا۔

محاورہ: **لڑائی بننا** جنگ میں فتح کے آثار پیدا ہونا۔

**لڑائی بھڑائی** جھگڑا، فساد، دنگا۔

محاورہ: **لڑائی پر اُتر آنا** لڑنے لگنا، جھگڑے پر آمادہ ہونا۔

محاورہ: **لڑائی پر اُٹھنا** لڑنے پر آمادہ ہونا۔

محاورہ: **لڑائی پڑنا** باہم جنگ چھڑ جانا، فساد ہو جانا۔

محاورہ: **لڑائی تُل جانا** جنگ کے حالات پیدا ہو جانا۔

محاورہ: **لڑائی ٹھننا** لڑائی کا یقینی ہو جانا، دشمنی قائم ہو جانا۔

**لڑائی جھگڑا** دنگا فساد، تکرار۔

محاورہ: **لڑائی چھڑنا** لڑائی کی شروعات ہونا، جھگڑے کی ابتدا ہونا، جنگ شروع ہونا۔

محاورہ: **لڑائی چھیڑنا** جنگ شروع کرنا، لڑائی کا آغاز کرنا۔

**لڑائی خور** (معدولہ) جھگڑالو، لڑاکا۔

محاورہ: **لڑائی ڈالنا** دو یا زیادہ گروہوں، اشخاص یا ملکوں کے درمیان جنگ یا جھگڑا شروع کرا دینا، باہم لڑا دینا۔

محاورہ: **لڑائی سر کرنا** جنگ میں فتح حاصل کرنا، لشکر کو شکست دینا۔

کہاوت: **لڑائی کا پیچھا بھاری ہوتا ہے** لڑائی کا زور آخر میں ہوتا ہے؛ جنگ کے نتائج بعد میں مرتب ہوتے ہیں۔

**لڑائی کا گھر** جھگڑا کرانے والا، فتنہ انگیز، فسادی۔

کہاوت: **لڑائی کا گھر ہانسی، بیماری کا گھر کھانسی** لڑائی کی ابتدا ہنسی مذاق سے ہوتی ہے اور بیماری کی ابتدا کھانسی سے ہوتی ہے۔ نیز **لڑائی کا گھر ہانسی، روگ کا گھر کھانسی۔**

**لڑائی کی پوٹ** جھگڑالو، حد درجہ فسادی۔

محاورہ: **لڑائی کھڑی کرنا** فتنہ پیدا کرنا، فساد برپا کرنا، جنگ کی شروعات کرنا۔

محاورہ: **لڑائی مار لینا** مقابلہ میں جیت جانا، جنگ میں فتح حاصل کرنا، حریف کو شکست دینا۔ نیز **لڑائی مارنا۔**

محاورہ: **لڑائی مول لینا** بلا وجہ جھگڑے میں پڑنا؛ چھیڑ خانی کرنا۔

کہاوت: **لڑائی میں لڈو نہیں بٹتے** لڑائی کوئی خوشی کا مقام نہیں، لڑائی میں بہت تکالیف ہوتی ہیں۔ نیز **لڑائی میں لڈو مٹھائی نہیں بٹتی، لڑائی میں پیڑے نہیں بٹتے۔**

محاورہ: **لڑائی ناندھنا** لڑائی کا سلسلہ جاری رکھنا۔

محاورہ: **لڑائی ہونا** جھگڑا ہونا، تنازعہ ہونا، جنگ ہونا۔

**لڑ بڑا** زیر نیز زبرل، جزم ڑ، زبر ب۔ صف۔ جس میں سختی، صلابت یا لچک نہ ہو، ڈھیلا ڈھالا، پلپلا۔

**لڑ بڑانا** زبرل، جزم ڑ، زبر ب۔ فعل لازم۔ تتلانا، زبان میں لکنت ہونا، رُک رُک کر بولنا؛ ڈگمگانا، لڑکھڑانا۔

**لڑت** زبرل، زبر ڑ۔ امث، ہ۔ لڑانا، جنگ کرنا، لڑنے کا انداز؛ کشتی۔

کہاوت: **لڑتوں کے پیچھے بھاگتوں کے آگے** بہت ڈرپوک، بودے اور بزدل آدمی کی نسبت کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **لڑتی میں پڑنا** مغالطہ میں پڑنا۔

کہاوت: **لڑتے نہیں موئے مارتے ہیں** جس چغل خور کی بات نہ مانی جائے اور اُسے سزا دی جائے تو وہ کہتا ہے کہ آپس میں تو لڑتے نہیں اور مجھے مارتے ہیں۔

محاورہ: **لڑ جانا** مقابل ہونا، ٹکرا جانا؛ مچھر یا شہد کی مکھی وغیرہ کا ڈنک مار دینا۔

**لڑکا** زبرل، جزم ڑ۔ امذ۔ نابالغ مرد یا نوعمر جوان؛ ناسمجھ، ناتجربہ کار، کودک، صبی؛ بیٹا؛ دُولھا۔

**لڑکا بالا** کم سن، چھوٹی عمر کا؛ (مجازاً) اولاد، خاندان، ذریات۔

محاورہ: **لڑکا بننا** نادانی کی باتیں کرنا، بیوقوفوں کی سی حرکت کرنا۔

محاورہ: **لڑکا بے دودھ پالنا** کبھی اُمید پوری نہ ہونے دینا، ٹالتے رہنا، کسی نہ کسی سہارے پر رکھنا۔

کہاوت: **لڑکا جنے بیوی اور پٹی باندھے میاں** دُکھ کوئی بھرے اور دکھاتا کوئی پھرے۔ تکلیف کسی کو ہو اور محسوس کوئی کرے۔

کہاوت: **لڑکا رووے بالوں کو، نائی روو ے منڈائی کو** ہر شخص اپنا ہی دُکھ روتا ہے۔

کہاوت: **لڑکا رووے، خصم چلّائے لڑکوری بہریا فضیحت ہوئے** عورتیں گھر میں لڑنے بھڑائی کے موقع پر کہتی ہیں کہ لڑکا روتا ہے تو خاوند چلّاتا ہے اور بڑے بال بچوں والی عورت کی بہت بے عزتی ہوتی ہے۔

محاورہ: **لڑکا گود لینا** کسی کے لڑکے کو متبنّیٰ بنانا۔

**لڑکائی** رک: **لڑکپن۔**

**لڑکپن** زبرل، زبر ڑ، جزم ک، زبر پ۔ امذ۔ بچپن، طفولیت؛ کم سنی کا زمانہ؛ چھچھورا پن، اوچھا پن۔

محاورہ: **لڑکپن کا کھیلنا** کم عمری کا زمانہ، کم عمر ہونا۔

**لڑکپن کی باتیں** ناسمجھی کی باتیں، نادانی کی باتیں۔

**لڑکورا** زبرل، جزم ڑ، وج۔ صف، مذ۔ بال بچے والا، عیال دار، صاحب اولاد شخص۔

**لڑکوری** زبرل، جزم ڑ، وج۔ صف، مث۔ رک: **لڑکورا** جس کی یہ تانیث ہے۔

**لڑکوں** زبرل، جزم ڑ، وج۔ جمع، مذ۔ لڑکا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**لڑکوں کا کھیل** بچوں کا کھیل؛ (مجازاً) آسان کام، معمولی بات۔

کہاوت: **لڑکوں کا کھیل، چڑیوں کا مرن** ناسمجھ کے آگے جانبازی اور جان نثاری کی کوئی قدر نہیں۔ کسی کی جان جائے اور کوئی خوش ہو۔

محاورہ: **لڑکوں میں کھیلنا** کم عمر لڑکوں سے دوستی رکھنا؛ لڑکوں کے ساتھ وقت گزارنا۔

کہاوت: **لڑکوں میں لڑکا، بوڑھوں میں بوڑھا** جیسا ماحول ہو ویسا خود ہو جانا چاہیے۔ حالات کے مطابق رویہ اختیار کرنا چاہیے۔

**لڑکی** زبر ل، جزم ڑ۔ امث۔ بچی، بیٹی، کنواری، دوشیزہ؛ دُلھن، منسوبہ، مطلوبہ یا شادی کے لائق؛ نادان، ناسمجھ، ناتجربہ کار، کم عمر۔

محاورہ: **لڑکی دینا** کسی لڑکے سے اپنی بیٹی کی شادی کر دینا۔

محاورہ: **لڑکی کو بٹھا رکھنا** شادی کے لائق ہو جانے کے باوجود بیٹی کی شادی نہ کرنا۔

کہاوت: **لڑکی تیرا بیاہ کر دیں، کہا میں کیسے کہوں** بعض چیزوں کی دل میں تو خواہش ہوتی ہے، مگر زبان سے نہیں کہا جا سکتا۔

کہاوت: **لڑکی کی بیل اور ککڑی کی بیل برابر ہوتی ہے** لڑکی (لڑکے کی نسبت) بہت جلد جوان ہوتی ہے، جس طرح ککڑی کی بیل بہت جلد پھیل جاتی ہے۔

محاورہ: **لڑکی مانگنا** رشتہ مانگنا، لڑکی سے شادی کے لیے پیام دینا۔

**لڑکے** زبر ل، جزم ڑ۔ امذ۔ لڑکا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**لڑکے بالے** رک: لڑکا بالا جس کی یہ جمع ہے۔

کہاوت: **لڑکے کو جب بھیڑیا لے گیا، تب ٹٹی باندھی** جب نقصان ہو چکا تب احتیاط شروع کی۔ بیوقوف نقصان اُٹھانے کے بعد احتیاط کرتا ہے۔

کہاوت: **لڑکے کو منہ لگاؤ تو داڑھی کھسوٹے، کتے کو منہ لگاؤ تو منہ چاٹے** کمینہ منہ لگانے سے سر چڑھ جاتا ہے۔

کہاوت: **لڑکے کے پاؤں پالنے میں پہچانے جاتے ہیں** ہونہار کا پتہ شروع میں ہی چل جاتا ہے؛ کام کا انجام آغاز سے ہی معلوم ہو جاتا ہے۔

**لڑکھڑانا** زبر ل، جزم ڑ، زبر کھ۔ فعل لازم۔ ڈگمگانا، متزلزل ہونا؛ نیت بگڑنا، ایمان میں فرق آنا؛ زبان سے رُک رُک کر الفاظ نکلنا۔

**لڑکھڑاہٹ** ڈگمگاہٹ، لغزش۔

**لڑنا** زبر ل، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ ٹکرانا، بھڑنا، جنگ کرنا، جھگڑنا؛ کاٹنا، ڈسنا؛ (انتخابات وغیرہ میں) حصہ لینا، مقابلہ کرنا؛ (قسمت کا) موافق ہونا۔

**لڑنا بھڑنا** جھگڑنا، باہم متصادم ہونا؛ بحث و تکرار رہنا۔

**لڑنت** زبر ل، زبر ڑ، جزم ن۔ امث۔ رک: لڑت۔

**لڑنتیا** لڑنے والا، پہلوان۔

کہاوت: **لڑنی رات کرے، بچھڑنی رات نہ کرے** محبوب کے ساتھ لڑائی تو ہو جائے لیکن جدائی نہیں ہونی چاہیے۔

**لڑی** زبر ل۔ امث۔ ایسا دھاگا یا ڈوری جس میں پھول یا موتی وغیرہ پروئے گئے ہوں، بالوں کی لٹ؛ تسلسل، سلسلہ۔

محاورہ: **لڑی بندھنا** سلسلہ قائم ہونا، تار بندھنا، جھڑی لگنا۔

**لڑی میں پرونا** یکجا کرنا، منتشر اشیا، افراد وغیرہ کو باہم متحد کر دینا؛ زنجیر یا سلسلے سے منسلک کر دینا۔

**لڑے** زبر ل۔ امذ۔ لڑنا (رک) کا صیغۂ ماضی۔

کہاوت: **لڑے سپاہی/فوج، نام سردار کا** ماتحت کام کرتے ہیں افسر نام پاتے ہیں۔ نیز **کاٹے باڑھ/دھار، نام تلوار کا**۔

کہاوت: **لڑیں سانڈ، باڑی کا بھرکس** بڑے لوگوں میں لڑائی ہو تو غریبوں کا نقصان ہوتا ہے۔

کہاوت: **لڑیں نہ بھڑیں، زرہ بکتر پہنے پھریں** دیکھنے کے بہادر ہیں، مگر بزدل ہیں۔ کام وغیرہ کچھ کرتے نہیں لیکن شور و غل بہت مچاتے ہیں۔

**لڑھکانا** پیش ل، جزم ڑھ۔ فعل متعدی۔ ڈھلکانا، گرانا، کسی شے کو گھومتا ہوا پھینکنا۔

**لڑھکنا** پیش ل، زبر ڑھ، جزم ک۔ فعل لازم۔ لوٹتے ہوئے دور تک یا اُوپر سے نیچے آنا، غلطاں پیچاں ہونا؛ ڈھے جانا؛ بے قابو ہو کر گرنا، پھسلنا۔

**لڑھکنی** لوٹ پوٹ ہونے کا عمل۔

## ل ۔ ز

**لزج** زبر ل، زیر ز۔ صف، ع۔ چپچپا، لیس دار، چپکنے والا۔ نیز لزجہ۔

**لزوجت** پیش ل، ومع، زبر ج۔ امث، ع۔ چپچپاہٹ، لیس۔

**لزوق** زبر ل، ومع۔ صف، ع۔ چپکانا، چسپاں کرنا۔

**لزق** چپکنے والا۔

**لزوم** پیش ل، ومع۔ امذ، ع۔ منطقی طور پر متوقع، لازم، واجب ہونا، ضروری ہونا، وابستہ ہونا۔

فقرہ: **لزوم مالا یلزم** (لیٹا زیرِ م، زبر ی، جزم ل، زیر ز) (ع) غیر ضروری بات کو ضروری قرار دینا۔

## ل ـ س

**لس** زبر ل ۔ اند ۔ لیس، چیک؛ لعاب ۔

**لساع** زبر ل، شد س ۔ صف ۔ ڈنک مارنے والا جانور ۔

**لِسان** زیر ل ۔ امث ۔ ع ۔ زبان، بولی ۔

صف: **لسان العصر** (پیش ن، غم ا، جزم ل، زبر ع، جزم ص) (ع) اپنے وقت کا خوش بیان ۔

**لَسّان** زبر ل، شد س ۔ صف ۔ ع ۔ چرب زبان، بہت بولنے والا ۔

**لسانیات** زبر ل، زیر ن ۔ اند، امث ۔ ع ۔ انسانی بولیوں کا تحقیقی و تقابلی مطالعہ، علم زبان ۔

**لسانیت** زبر ل، شد س، زیر ن، شد زبر ی ۔ امث ۔ ع ۔ فصاحت، خوش کلامی، خوش بیانی؛ چرب زبانی، بکواس ۔

**لسرکا** زبر ل، زبر س، جزم ر ۔ امث ۔ تھوڑا سا تعلق، معمولی سروکار، نہ ہونے کے برابر لگاؤ، واسطہ ۔

**لسلسا** زبر ل، جزم س ۔ صف ۔ لعاب دار، چپچپا ۔

**لسلساپن** لزوجیت ۔

**لسلسانا** زبر ل، جزم س، زبر ل ۔ فعل لازم ۔ چپچپانا، چکنا ۔

فعل مرکب: **لُس لُس کرنا** جگ مگ کرنا، جھلمل کرنا ۔

**لسوڑا** زبر ل، ولین ۔ اند ۔ آلوچے سے ملتا ایک سبز لیس دار پھل جس کا عموماً اچار ڈالا جاتا ہے، سپستاں ۔ نیز لبھوڑا ۔

**لسی** زبر ل، شد س ۔ امث ۔ دودھ یا دہی کو پانی ملا کر اور متھ کر یا اُچھال کر بنایا ہوا ٹھنڈا مفرح مشروب ۔

## ل ـ ش

**لش** زبر ل ۔ امث ۔ ع ۔ کتے کو کسی پر چھپانے کے لیے اشارہ کرنے کی آواز ۔

محاورہ: **لش پس ہونا** بہت زیادہ تھک جانا، کام یا سفر کی وجہ سے تھک کر چور ہو جانا، مضمحل ہو جانا ۔

**لشتم پشتم** زبر ل، جزم ش، زبر ت، زبر پ، جزم ش، زبر ت ۔ متعلق فعل ۔ گرتا پڑتا، جوں توں، جیسے تیسے، بُری بھلی طرح ۔

**لشکارا** زبر ل، جزم ش ۔ اند ۔ (پنجابی) روشنی کی چھوٹ، کرن، جوت، آب و تاب ۔

محاورہ: **لشکارے مارنا** چمکنا، جھلملانا ۔

**لشکارنا** زبر ل، جزم ش ۔ فعل متعدی ۔ کتے کو جھپٹنے کا اشارہ کرنا؛ اُکسانا، شہہ دینا ۔

**لشکر** زبر ل، جزم ش، زبر ک ۔ اند، ف ۔ فوج، سپاہ، عسکر؛ چھاؤنی ۔

محاورہ: **لشکر اُترنا** فوج کا پڑاؤ کرنا ۔

محاورہ: **لشکر اُمنڈنا** فوج کا چڑھائی کر کے آنا ۔

صف: **لشکر آرا** لشکر تیار کرنے والا، فوج کو جنگ کے لیے آمادہ کرنے والا ۔

محاورہ: **لشکر پڑنا** فوج کا خیمے لگا کر کہیں ٹھہرنا ۔

محاورہ: **لشکر ٹوٹنا** فوج کا حملے کی خاطر یا لوٹنے کے لیے دھاوا بولنا ۔

**لشکرِ جرار** بہت زیادہ تعداد میں فوج، بہت بڑا لشکر ۔

محاورہ: **لشکر جمانا** فوج کی حملہ کرنے سے پہلے کی ترتیب و تنظیم ۔

محاورہ: **لشکر جمنا** فوج کا جنگ کے لیے باقاعدہ کھڑا ہو جانا ۔

محاورہ: **لشکر چڑھانا** حملہ کرنے کے خاطر فوج کو لانا ۔

**لشکر خلاص** ہزاروں سے زنا کرانے والی، قحبہ، رنڈی ۔

**لشکر شکن** (زیر ش، زبر ک) بہت سے افراد کو اکیلا شکست دینے والا، بہادر آدمی، شجاع ۔

**لشکر کا لشکر** بہت بڑا ہجوم، بہت بڑی تعداد میں لوگ ۔

**لشکر کشی** (زبر ک) حملہ، دھاوا، فوج کے ذریعے چڑھائی ۔

کہاوت: **لشکر کی اگاڑی، آندھی کی پچھاڑی** لشکر کا اگلا اور آندھی کا آخری حصہ زبردست اور خطرناک ہوتے ہیں ۔

**لشکر گاہ** چھاؤنی، فوج کا پڑاؤ، معسکر ۔

محاورہ: **لشکر گرنا** فوج کا حملہ کرنا ۔

کہاوت: **لشکر میں اونٹ بدنام** خواہ مخواہ کی بدنامی؛ مشہور آدمی ہی کی شامت آتی ہے ۔ نیز **شہر میں اونٹ بدنام** ۔

**لشکر والا** بادشاہ، نواب، راجہ ۔

**لشکری** فوج کا سپاہی، فوجی ۔

## ل ـ ص

**لص** زبر نیز زیر ل ۔ اند ۔ چور، اچکا، لٹیرا ۔

**لصوص** پیش ل، و مع ۔ اند ۔ رک: **لص** جس کی یہ جمع ہے ۔

**لصیق** زبر ل، ی ۔ اند ۔ لیس دار مادہ مثلاً گوند وغیرہ ۔

## ل ـ ط

**لطافت** زبر ل، زبر ف ۔ امث ۔ ع ۔ فرحت بخش، نشاط انگیز ہونے کی خصوصیت، خوش مذاقی؛ پاکیزگی، نفاست؛ نزاکت، خوبصورتی؛ رونق، جوبن ۔

**لطائف** زبر ل، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ لطیفہ (رک) کی جمع، ہنسی کی باتیں؛ فرحت خیز، لطف انگیز، خوش اخلاقی کی باتیں؛ خوبیاں، باریکیاں، نیکیاں۔

**لطائفِ غیبی** وہ نیکیاں اور مہربانیاں جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہوں، غیب سے ہونے والی مہربانیاں۔

**لطف** پیش ل، جزم ط۔ امذ، ع۔ نرمی، مرحمت، عنایت، کرم، ملاطفت؛ حسن و خوبی؛ لذت، ذائقہ۔

محاورہ: **لطف اُٹھانا** مزہ لینا، لذت حاصل کرنا۔

**لطف اندوز** مزہ لینے والا، لذت حاصل کرنے والا۔

**لطف آگیں** لذت بخشا، مزہ پیدا کرنا۔

محاورہ: **لطف آنا** مزہ حاصل ہونا، لذت آنا۔

محاورہ: **لطف دینا** مزہ دینا، لذت بخشنا۔

محاورہ: **لطف فرمانا** مہربانی کرنا، عنایت کرنا۔

محاورہ: **لطف کھینچنا** مزہ لینا، لذت حاصل کرنا۔

**لطفی** پیش ل، جزم ط۔ صف، ع۔ لطف (رک) سے منسوب؛ مہربانی والا؛ لے پالک، متبنیٰ، گود لیا ہوا۔

**لطمہ** زبر ل، جزم ط، زبر م۔ امذ، ع۔ تھپڑ، طمانچہ؛ پانی کا تھپیڑا۔

**لطیف** زبر ل، ی۔ صف، ع۔ نرم، ملائم، پُر لطف، عمدہ، پُر مذاق، مزیدار؛ نفیس، پاکیزہ، کثیف کی ضد۔

**لطیفہ** زبر ل، ی، زبر ف۔ امذ، ع۔ ہنسانے والی بات؛ لطیف کا صیغۂ مؤنث یا جمع، مثلاً: فنونِ لطیفہ (پیش ف، ومع، لیٹا زیر ن) انسان کی حسِ جمال سے تعلق رکھنے والے ہنر۔

محاورہ: **لطیفہ چھوڑنا** کوئی انوکھی بات دل سے گھڑ کر بیان کرنا، شگوفہ چھوڑنا۔

**لطیفہ سنج** ظریف، ہنسانے والی باتیں کرنے والا، خوش طبع۔ نیز لطیفہ باز، لطیفہ گو، لطیفہ طراز۔

**لطیفۂ غیبی** (ے لین) قدرت کی طرف سے ہونے والی مبارک یا خوشگوار بات، حسنِ اتفاق۔

## ل۔ع

**لعاب** پیش ل۔ امذ، ع۔ لیس دار مادہ، گاڑھا مادہ؛ زبان سے رسنے والی رطوبت، رال، تھوک۔

**لعابِ دار** چپچپا، لیس دار۔

**لعابِ دہن** (زبرد، زبرہ) تھوک، منہ سے نکلنے والی رطوبت۔

**لعان** زیر ل۔ امذ، ع۔ ایک دوسرے پر لعنت کرنا؛ (فقہ) عورت پر شوہر کی طرف سے زنا کا الزام لگانے پر دونوں کا قاضی کے سامنے چار بار قسم کھا کر پانچویں بار یہ کہنا کہ اگر میں جھوٹ بول رہا/رہی ہوں تو مجھ پر خدا کی لعنت۔

**لعب** زبر ل، جزم ع۔ امذ، ع۔ کھیل، تفریح، دل بہلاوا۔

**لعبت** لیٹا پیش ل، جزم ع، زبر ب۔ امث، ع۔ گڑیا، مورت، مجسمہ۔

**لعباتان** لیٹا پیش ل، جزم ع۔ امث، ع۔ لعبت (رک) کی جمع۔

**لعباتانِ دیدہ** آنکھ کی پتلیاں۔

**لعل** زبر ل، جزم ع۔ امذ، ع۔ یاقوت، سرخ (اور شفاف) قیمتی پتھر؛ (کنایۃً) معشوق کے ہونٹ۔

محاورہ: **لعل اُکھاڑنا** نقصان کرنا، شان گھٹانا۔

محاورہ: **لعل اُگلنا** خوش کلامی کرنا، بہت علمی اور اعلیٰ درجہ کی باتیں کرنا؛ گالیاں بکنا، بدزبانی کرنا۔

محاورہ: **لعل توڑنا** رک: لعل اُکھاڑنا؛ کسی کی بیش قیمت شے کو چرا لینا۔

محاورہ: **لعل چھڑا لینا** شان گھٹانا، کسی کا نقصان کرنا۔

**لعلِ رواں** (کنایۃً) سرخ رنگ کی شراب۔

**لعلِ فلک** (کنایۃً) سورج، آفتاب۔

محاورہ: **لعل کو پتھر سے پھوڑنا** کسی قیمتی شے کی ناقدری کرنا۔

**لعل گوں** (ومع) بہت سرخ لعل کے رنگ کا۔

محاورہ: **لعل لگانا** حسن یا رونق بڑھا دینا، شان میں اضافہ کرنا۔

محاورہ: **لعل لگنا** انمول ہونا، قیمتی ہو جانا، انوکھا پن ہونا، ممتاز ہونا۔

محاورہ: **لعل لگے ہونا** دوسروں سے انوکھا ہونا، دوسروں سے ممتاز یا الگ ہونا۔

**لعلِ مذاب** (پیش م) پگھلا ہوا یاقوت؛ سرخ رنگ کی شراب۔

**لعلیں** (ی، ن غنہ) یاقوت جیسا، سرخ۔

**لعن** زبر ل، جزم ع۔ امذ۔، ع برا بھلا کہنا، ملامت، پھٹکار، ناپسندیدگی یا نفرت کا اظہار۔

**لعن طعن** سرزنش، برا بھلا کہنا۔

**لعنت** زبر ل، جزم ع، زبر ن۔ امث، ع۔ پھٹکار، نفرین، سرزنش، جھڑکی؛ عذاب، مصیبت۔

محاورہ: **لعنت اُٹھانا** مصیبت اُٹھانا، ذلت برداشت کرنا۔

قرآنی آیت: **لعنت اللہِ علی الکاذبین** جھوٹوں پر اللہ کی لعنت۔

محاورہ: **لعنت برسنا** بے رونقی ہونا؛ بہت زیادہ برا بھلا کہا جانا، ہر شخص کا لعنت کرنا۔

کہاوت: **لعنت بر ہیچ/فلاں** نام لیے بغیر کسی پر لعنت بھیجنا۔

کہاوت: **لعنت بر پدرش/ ہزار پشت** اُس کے باپ پر یا ہزار نسلوں پر لعنت۔

**لعنت بکارِ شیطان** شیطانی کام پر لعنت؛ کسی کام سے بیزاری کے اظہار کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

محاورہ: **لعنت بھیجنا** برا بھلا کہنا، لعن طعن کرنا، کوسنا۔

**لعنت کا طوق** ذلت، رُسوائی، خواری، بدنامی۔

محاورہ: **لعنت کا طوق گلے پڑنا** ذلیل ہونا، رُسوا ہونا۔

محاورہ: **لعنت کرنا** بُرا بھلا کہنا، کوسنا، لعن طعن کرنا۔

محاورہ: **لعنت ملامت کرنا** بُرا بھلا کہنا، ذلیل کرنا، شرمندہ کرنا۔

**لعنتی** جس پر لعنت بھیجی جائے، مردود، منحوس، پھٹکارا ہوا۔ نیز ملعون، لعین۔

**لعوب** زبرل، و مع۔ صف۔ شوخ مزاج، خوش طبع۔

**لعوق** زبرل، و مع۔ اند، ع۔ چاٹنے کی میٹھی دوا، چٹنی۔

**لعین** زبرل، ی۔ صف، ع۔ مردود، لعنتی، بد بخت، ملعون۔

## ل۔غ

**لغات** پیش ل۔ امث، اند، ع۔ لغت (رک) کی جمع۔

**لغاتِ اَضداد** وہ الفاظ جو متضاد معنی دیتے ہیں، مثلاً عربی میں مولا کے معنی غلام کے بھی ہیں اور مالک کے بھی۔

**لغاتچہ** الفاظ اور اُن کے معنی کی چھوٹی کتاب۔

**لغایت** زیرل، زبری۔ متعلق فعل، ع۔ تا آخر، تا بحد؛ تا، تک مثلاً: یکم لغایت چہارم۔

**لغت** پیش ل، زبرغ۔ امث، اند، ع۔ لفظ، بول، کلمہ؛ فصیح صحیح لفظ؛ (امث) الفاظ کی کتاب حوالہ۔ نیز فرہنگ، قاموس۔

**لغات تراشی** دقیق اور مشکل الفاظ بولنے والا، لسّان۔

محاورہ: **لغت جھاڑنا** غیر معروف اور مشکل الفاظ بولنا، علمیت جھاڑنا۔

**لغت داں** لغت کو جاننے والا۔

محاورہ: **لغت گھڑنا** نئے الفاظ و محاورات وضع کرنا، الفاظ کے نئے معنی متعین کرنا۔

**لغت نگار** کسی زبان کے الفاظ و محاورات کو کتابی شکل میں ڈھالنے والا۔ نیز لغت نویس۔

**لغتنا** نیا وضع کیا ہوا یا گھڑا ہوا لفظ یا محاورہ، گھڑنت۔

**لغز** پیش ل، جزم غ۔ اند، ع۔ پہیلی، معمہ۔ نیز لغز (زبرل، زبرغ)۔

**لغزش** زبرل، جزم غ، زیرز۔ امث، ف۔ پاؤں پھسلنا، لڑکھڑاہٹ؛ پاؤں غلط پڑنا؛ خطا کرنا، عدم استقلال؛ نقص، عیب۔

محاورہ: **لغزش آ جانا** پھسلنا، لڑکھڑانا؛ گمراہ ہونا، بہکنا؛ استقلال میں فرق آنا۔

محاورہ: **لغزش کر جانا** بہک جانا، غلطی کر جانا۔

محاورہ: **لغزش کھانا** گمراہ ہونا، اپنی جگہ سے ہٹنا، ڈگمگانا، پھسلنا۔

**لغزیدہ** لڑکھڑاتا ہوا۔

**لغو** زبرل، جزم غ۔ صف، ع۔ غیر معقول، مہمل، لایعنی، مجہول؛ بیہودہ۔

**لغویت** بیہودگی، مہملیت۔

**لغوی** پیش ل، زبرغ۔ صف، اند، ع۔ لغت سے متعلق؛ ماہر لغت؛ لفظی۔

**لغوی معنی** اصلی معنی، حقیقی معنی۔

**لغویات** زبرل، جزم غ، زیر و۔ اند، ع۔ بیہودہ باتیں، بیکار گفتگو۔

## ل۔ف

**لف** زبرل۔ اند، ع۔ لپیٹنا؛ لپٹا ہوا، طے کیا ہوا، شامل، منسلک۔

**لف ونشر** (لَف و نشر) لپٹنا اور پھیلانا۔ (علم البیان) چند باتوں کا ذکر کر کے، بعد میں ہر ایک کی نسبت سے کوئی بات کہنا۔ اُسی ترتیب سے حوالہ دیا جائے تو لف ونشر مرتب (مَ رَ تْ تَب) ورنہ لف ونشر غیر مرتب کہلاتا ہے۔

**لفاظ** زبرل، شدف۔ صف۔ اند، ع۔ بہت زیادہ بولنے والا، باتونی؛ مبالغہ آمیز باتیں کرنے والا۔

**لفاظی** زبرل، شدف۔ امث۔ رک: لفاظ جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**لفاف** زیرل۔ اند، ع۔ غلاف، پوشش۔

**لفافہ** زیرل، زبرف۔ اند، ع۔ غلاف، خصوصاً کاغذ کا جس میں خط بند کیا جاتا ہے۔ (کنایۃً) صف: کمزور، بودی چیز؛ دکھاوا، ظاہر شان۔

محاورہ: **لفافہ بدلنا** حلیہ بدلنا، ظاہری صورت میں تبدیلی کرنا۔

محاورہ: **لفافہ چڑھانا** نمود و نمائش کی خاطر سجاوٹ کرنا۔

محاورہ: **لفافہ کھل جانا** راز فاش ہو جانا، بھید کھل جانا؛ فریب ظاہر ہو جانا؛ خط کے مضمون کا ظاہر ہو جانا۔

**لفٹ** زبرل، جزم ف۔ امث۔ اُٹھانا؛ بجلی سے چلنے والی مشین جس کے ذریعے لوگوں یا سامان وغیرہ کو بلند و بالا عمارتوں کی اُوپری منزلوں پر لانے لیجانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Lift۔

محاورہ: **لفٹ دینا** کسی پیدل کو بطور احسان اپنی سواری میں بٹھالینا۔

محاورہ: **لفٹ کرانا** توجہ کرنا، نظر انداز نہ کرنا۔

محاورہ: **لفٹ نہ کرانا** نظر انداز کرنا؛ اہمیت نہ دینا۔

محاورہ: **لفٹ لینا** کسی پیدل کا سواری میں بطور احسان (بغیر کرایہ دیے) سفر کرنا۔

**لفظ** زبرل، جزم ف۔اند، ع۔ بامعنی، بول، کلمۂ ناطق۔

**لفظ بہ لفظ** اصل کے مطابق حرفاً حرفاً (بیان روایت، ترجمہ وغیرہ)۔

**لفظاً** زبرل، ظ دوزبرن (ظن)۔ متعلق فعل، ع۔ لفظ کے حقیقی معنی کے طور پر، لفظ کے اعتبار سے۔

**لفظی** زبرل، جزم ف۔صف، ع۔ لغوی، حقیقی۔

**لفظی معنی** وہ معنی جو حقیقی ہوں، اصطلاحی معنی کی ضد۔

**لفظیات** زبرل، جزم ف، لیٹا زیرظ۔امث۔ الفاظ کا ذخیرہ؛ کسی خاص موضوع یا مصنف کا لفظی سرمایہ۔

**لفنگ** زبرل، زبرف، ن غنہ۔صف، مذ۔ اوباش، بدمعاش، بدوضع، بداطوار؛ شیخی باز، شہدا۔ نیز لفنگا۔

## ل۔ق

**لق** زبرل، شدق۔صف۔ بہت زیادہ بولنے والا؛ تنگ اور لمبی زمین۔

**لق** زبرل۔صف، ف۔ صاف، چٹیل؛ جس کے سر پر کوئی بال نہ ہو، بالکل گنجا؛ جہاں گھاس، سبزہ اور درخت وغیرہ نہ ہوں؛ بنجر، ویرانہ۔

**لق و دق** (وج، زبرد) چٹیل، بے گیاہ، بنجر، ویران (میدان، صحرا)۔

**لقا** زبرل۔اند۔ کبوتر کی ایک قسم جس کی گردن ہمیشہ اکڑی اور پیچھے کی طرف جھکی رہتی ہے۔

**لقا(۱)** زیرل۔امث، ع۔ ملاقات، دیدار، درشن؛ ملاپ، میل۔

**لقاء الٰہی** خدا رسیدگی، دیدار الٰہی۔

**لقا(۲)** زیرل۔امث، ع۔ صورت، شکل، چہرہ۔ مثلاً: ماہ لقا چاند جیسے چہرے والا/والی۔

**لقا** پیش ل، شدق۔صف۔اند۔ جسے آبرو یا عزت کا پاس نہ ہو، لچا، بدمعاش، اوباش آدمی۔ نیز لقندرہ۔ (مث) لقی، لقندری۔

**لقات** زبرل، شدق۔صف۔ نہایت دُبلا، سوکھا، ہڈی سے چمڑا لگا ہوا۔

**لقب** زبرل، زبرق۔اند، ع۔ وہ نام جو کسی پسندیدگی یا ناپسندیدگی کی وجہ سے مقبول ہو جائے یا اپنا لیا جائے۔

محاورہ: **لقب دینا** کسی کے اچھے یا برے وصف کی وجہ سے یا شان کے مطابق کوئی نام دینا۔

**لقطہ** پیش ل، جزم نیز زبرق، زبرط۔اند، ع۔ زمین پر گری پڑی چیز، راستے سے اُٹھائی گئی چیز۔

**لق لق** زبرل۔اند، ع۔ لمبی ٹانگوں اور لمبی پتلی گردن والا ایک آبی پرندہ جو نقل مکانی کی وجہ سے بھی جانا جاتا ہے، لم ٹنگو بگلے کی ایک قسم۔ نیز لک لک۔ (بطور پھبتی)

**حاجی لق لق** لمبو، لمبا یا لمبی داڑھی والا آدمی۔

محاورہ: **لق لق کرنا** پیاس اور بھوک کی شدت سے نڈھال ہو کر کبوتر کی سی آواز کا نکالنا۔

**لق لقہ** زبرل، جزم ق، زبرل، زبرق۔اند، ع۔ ٹھسا، رعب داب؛ دبنگ اور پُر اثر آواز اور لب ولہجہ، خوش بیانی؛ حوصلہ، ظرف۔

**لقمان** پیش ل، جزم ق۔اند، ع۔ ایک مشہور حکیم کا نام جس کا ذکر قرآن پاک میں آیا ہے؛ (مجازاً) عقل مند، دانا، سوجھ بوجھ والا۔

محاورہ: **لقمان (حکیم) کو حکمت سکھانا** عقل مند کو تدبیر بتانا؛ بیکار اور فضول کام کرنا۔

محاورہ: **لقمان (حکیم) کے پاس دوا نہ ہونا** کوئی حل نظر نہ آنا؛ کوئی علاج نہ ہونا۔

**لقمہ** پیش ل، جزم ق، زبرم۔اند، ع۔ کھانے کی وہ مقدار جو ایک بار میں منہ میں ڈالی جاسکے؛ نوالہ؛ وہ بات جو کسی کی گفتگو کے دوران میں اُس کے بیان میں اضافے یا اُس کے حافظے کو ٹھوکا دینے کے لیے کہی جائے۔ (طنزاً) کسی کی بات میں بے موقع دخل اندازی۔

محاورہ: **لقمہ اُٹھانا** کھانا شروع کرنا۔

محاورہ: **لقمۂ اجل بن جانا** فوت ہو جانا، مارا جانا۔

فعل مرکب: **لقمہ پھنسنا** حلق میں نوالہ پھنسنا، کھانا نہ کھایا جانا۔

**لقمۂ تر** عمدہ غذا؛ آسانی سے حاصل ہو جانے والی شے، مفت کی شے۔

محاورہ: **لقمہ حلق سے نہ اُترنا** کسی پریشانی یا غم کے باعث کھانا نہ کھایا جانا، کسی عزیز کی عدم موجودگی ناگوار گزرنا۔

**لقمہ خور** (و معدولہ) کھانا کھانے ولا۔

محاورہ: **لقمہ دینا** دوسرے کی گفتگو کاٹ کر بولنا؛ قرآن پاک کی تلاوت کے دوران بھولنے پر قاری کو بتانا؛ رشوت دینا؛ منہ میں نوالہ ڈالنا۔

محاورہ: **لقمہ کر جانا** نگل جانا، ایک ہی بار میں کھا جانا، ہڑپ کرنا۔

**لقندرا** پیش ل، زبرق، جزم ن، جزم د۔صف۔ بدمعاش، لچا، شہدا؛ آوارہ پھرنے والا؛ بیہودہ، لغو آدمی۔

**لقندری** کھلنڈری، بے باک، لفنگی عورت، اُچھال چھکا۔

**لقوہ** زبرل، جزم ق، زبرو۔اند، ع۔ جبڑے کا فالج جس میں دہانہ ٹیڑھا ہو جاتا ہے۔

محاورہ: **لقوہ مار جانا** لقوے کا مرض ہو جانا۔ نیز لقوہ گرنا۔

**لقیط** زبرل، ی۔ امذ۔ ایسا نومولود بچہ جو راہ میں پڑا ملا ہو اور اُس کی پرورش کی گئی ہو؛ راہ میں پڑی چیز۔

## ل۔ک

**لک** زبرل۔ امذ۔ صاف، چمک دار، روشن۔

**لک** پیش ل۔ امذ، ف۔ آگ کا شعلہ، لُوکا؛ روغن، وارنش، چمک، جلا۔

**لکاتہ** زبرل، شدک، زبرت۔ امث۔ بے حیا اور فاحشہ عورت۔

**لکٹی** پیش ل، جزم ک۔ امث۔ ادھ جلی لکڑی جس سے راکھ کریدی جاتی ہے؛ لڑائی کرا دینے والی عورت۔

**لکچر** لیٹا زبرل، جزم ک، زبرچ۔ امذ۔ درس، زبانی سبق؛ وعظ، تقریر، اُپدیش۔ نیز لیکچر۔ انگریزی میں: Lecture۔

محاورہ: **لکچر پلانا** ہم خیال بنانے یا قائل کرنے کے لیے طویل ناگوار گفتگو کرنا؛ وعظ یا نصیحتیں کرنا؛ سننے والے کی مرضی و منشا کو نظر انداز کر کے اُس کے سامنے لمبی چوڑی تقریر کرنا۔

محاورہ: **لکچر دینا** درس دینا، کالج وغیرہ میں سبق پڑھانا۔

**لکد** زبرل، زبرک۔ امث، ف۔ لات؛ ٹھوکر، دولتی۔

**لکدزن** لات مارنے والا۔

**لکدکوب/کوبی** لات مارنا، دولتی، لات کی ٹھوکر۔

**لکڑ(۱)** زبرل، شدک۔ امذ۔ بھاری شہتیر؛ لکڑی کا مکبر۔

**لکڑ بازار** لکڑی کی منڈی۔

**لکڑ ساں** لکڑیوں کا ڈھیر، لکڑیوں کا ٹال۔

**لکڑ ہارا** (زبرل، زبرک، جزم ڑ) جلانے کی لکڑیاں کاٹ کر بیچنے والا۔

**لکڑ(۲)** زبرل، شدک۔ امذ۔ بیوقوف، اُلو، کٹھور۔

**لکڑ** زبرل، زبرک۔ امذ۔ اسلاف کے رشتے میں سکڑ کے بعد کا درجہ؛ دُور کا رشتہ ظاہر کرنے کے لیے مستعمل۔

**لکڑ دادا** پردادا کا دادا، سکڑ دادا کا باپ۔

**لکڑ بھگا** زبرل، زبرک، زبر بھ، شدگ۔ امذ۔ بھیڑیے کی قسم کا ایک جانور جس کے جسم پر دھاریاں ہوتی ہیں۔

**لکڑی** زبرل، جزم ک۔ امث۔ درختوں کے سوکھے تنے اور ٹہنیاں جو جلانے اور فرنیچر وغیرہ بنانے کے کام آتی ہے، کاٹھ، چوب؛ لاٹھی، عصا؛ (مجازاً) سہارا، مدد، آسرا؛ نہایت دبلا، سوکھا۔

کہاوت: **لکڑی پر فقیر** ظاہر نمود و نمائش؛ مفلسی میں دکھاوا۔

محاورہ: **لکڑی پکڑانا** سہارا دینا، مدد فراہم کرنا۔

کہاوت: **لکڑی کے بل بندر ناچے** حمایتی کے بھروسے ہر ایک کودتا ہے۔ مار کے خوف سے ہر کوئی کام کرتا ہے۔

محاورہ: **لکڑی کے بل مکڑی نچانا** جبراً یا کسی کی مدد کے سہارے کوئی کام کرنا۔

محاورہ: **لکڑی کے پاؤں ہونا** مفلوج ہو جانا، چلنے پھرنے کے قابل نہ رہنا۔

کہاوت: **لکڑی لیے، پیر خاک** آوارہ گرد۔ ہاتھ میں لکڑی پیروں پر خاک پڑی حالت میں پھرنا۔

محاورہ: **لکڑی لیے پھرنا** مخالف ہو جانا، دشمن ہونا؛ نقصان پہنچانے کی کوشش میں رہنا۔

محاورہ: **لکڑی لے کر سیدھا ہو جانا** لکڑی سے مارنے پر آمادہ ہونا، لٹھ لے کر سامنے آنا۔

کہاوت: **لکڑی مارنے سے پانی جدا نہیں ہوتا** دوسروں کی لگائی بجھائی سے قریبی رشتے نہیں ٹوٹتے۔

محاورہ: **لکڑی ہو جانا** نہایت دُبلا ہو جانا، سوکھ کر کانٹا ہو جانا۔

**لکڑیاں** زبرل، جزم ک۔ امث۔ لکڑی (رک) کی جمع۔

محاورہ: **لکڑیاں کھانا** لاٹھیوں سے مار پڑنا۔

**لکشمی** زبرل، جزم ک، جزم ش۔ امث، س۔ (ہندو) دولت اور خوبصورتی کی دیوی (وشنو کی بیوی)؛ دولت؛ خوش نصیبی، کامیابی۔ نیز **لچھمی**۔

محاورہ: **لکشمی گھر میں اُترنا** خوش قسمت ہونا، عروج آنا؛ گھر میں دولت کی ریل پیل ہونا۔

**لکلکانا** زبرل، جزم ک، زبرل۔ فعل لازم۔ چمکنا، دمکنا۔

**لکنت** پیش ل، جزم ک، زبرن۔ امث، ع۔ ہکلاہٹ، توتلا پن؛ خوف، گھبراہٹ یا بیماری کی وجہ سے رک رک کر بولنے کی کیفیت۔

**لکہ** زبرل، شدز برک۔ امذ، ف۔ ٹکڑا، پارچہ۔

**لکۂ اَبر** چھوٹا سا بادل، بادل کا ٹکڑا۔

**لکیر** زبرل، ی۔ امث۔ خط، دھاری؛ قطار، سلسلہ، سطر؛ پرانا دستور، قدیم رسم؛ سانپ کے چلنے کا نشان؛ (مجازاً) خراش۔

محاورہ: **لکیر پر چلنا** پرانے رسم و رواج کی پابندی کرنا، پرانی روش پر جمے رہنا۔

محاورہ: **لکیر پیٹنا** وقت نکل جانے پر افسوس کا اظہار کرنا؛ پرانی روش اپنائے رکھنا، پرانے دستور پر چلنا۔

**لکیر کا فقیر** پرانی روش کا پابند؛ جو اپنی سوجھ بوجھ سے کام نہ لے؛ کسی شے پر

فریفتہ۔ نیز لکیر پر فقیر۔
محاورہ: **لکیر کا فقیر بننا** پرانے طرز و طریقے پر قائم رہنا؛ اندھی تقلید کرنا۔ نیز **لکیر کا فقیر ہونا**۔
محاورہ: **لکیر کھینچنا** حد بندی قائم کرنا، نشان لگانا؛ مٹانا؛ توبہ کرنا، عہد کرنا؛ خط کھینچنا؛ کاٹنا۔
فعل متعدی: **لکیرنا** خط کھینچنا؛ خاکہ بنانا؛ منتر پڑھ کر حصار کھینچنا، کیلنا۔
**لکھ** زبرل۔اند،ہ۔ لاکھ کا مخفف، سو ہزار۔ جمع الجمع: لکھوکہا / کھا (وضعی جمع)۔
**لکھ پتی** لاکھوں کا مالک، بہت امیر آدمی۔
**لکھ پیڑا** وہ مقام جہاں کثرت سے درخت ہوں۔
کہاوت: **لکھ چوری، ککھ چوری** چوری چھوٹی ہو یا بڑی بری ہوتی ہے۔
**لکھ لٹ** فیاض، فضول خرچ۔
**لکھ** زیرل۔اند۔ لکھنا (رک) کا امر۔
محاورہ: **لکھ پڑھ کر ڈبونا** ضائع کرنا؛ اچھی تعلیم و تربیت کا کوئی اثر قبول نہ کرنا۔
محاورہ: **لکھ دینا** تحریر کرنا؛ موت اور زندگی کا وقت مقرر کر دینا۔
کہاوت: **لکھ لوڑھا، پڑھ پتھر** لکھ پڑھ کر بھی سخت نالائق ہے۔
محاورہ: **لکھ مارنا** بغیر سوچے سمجھے تحریر کر دینا۔
**لکھا** زبرل، شد کھ۔صف، امث۔ چغل خور، غیبت کرنے والی؛ فاحشہ، عیار عورت۔
**لِکھا** زیرل، شد کھ۔اند۔ لکھنا (رک) کا ماضی، تحریر شدہ؛ موت و زندگی کا حکم، تقدیر۔
محاورہ: **لکھا آگے آنا** جو قسمت میں لکھا ہو اُس امر کا ہونا۔
**لکھا پڑھا** تعلیم یافتہ، خواندہ۔
**لکھا پڑھی** کسی معاملے کی تفصیلی تحریر، نوشتہ۔
محاورہ: **لکھا پورا کرنا** قسمت میں لکھی مصیبتوں کو برداشت کرنا؛ مشکل وقت کاٹنا۔
محاورہ: **لکھا پورا ہونا** رک: لکھا پورا کرنا جس کا یہ لازم ہے۔
کہاوت: **لکھا ہوا (کبھی) نہیں مٹتا** تقدیر کبھی نہیں ٹلتی، قسمت میں لکھا پورا ہو کر رہتا ہے۔
**لِکھاڑ** زیرل۔صف،ہ۔ بہت زیادہ لکھنے والا، مشاق۔ نیز لکھاڑا۔
**لِکھاوٹ** زیرل، زبرو۔امث۔ رسم الخط، لکھنے کا طریقہ، طرز تحریر۔
**لَکھائی** زبرل۔امث۔ قبر کھودنے کا عمل۔
**لِکھائی** زیرل۔امث۔ لکھنے کا عمل، تحریری کام؛ لکھنے کی اُجرت۔

**لکھت** زیرل، زبر کھ۔امث۔ لکھائی، لکھاوٹ، تحریر، خطاطی۔
**لکھت پڑھت** (زبر پ، زبر ڑھ) باہمی تحریری اقرار اور پیمان کا عمل، کسی واقعے کا اندراج۔
**لکھنا** زیرل، جزم کھ۔فعل متعدی۔ تحریر کرنا، قلم بند کرنا، کتابت کرنا۔
کہاوت: **لکھنا آوے نہ پڑھنا آوے، محمد فاضل نام بتاوے** وضع عالمانہ ہو اور علم سے کوئی واسطہ نہ ہو۔
کہاوت: **لکھنا آوے نہیں، مٹاویں دونوں ہاتھ** کام کرنا نہیں جانتے، بگاڑنا جانتے ہیں۔
محاورہ: **لکھنا پڑھنا** تعلیم حاصل کرنا؛ کتابت کرنا۔
**لکھوکھا** زبرل، وج۔صف۔ کئی لاکھ، بے شمار، ان گنت۔
**لکھے** زیرل، جزم کھ۔اند۔ لکھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔
محاورہ: **لکھے کو رونا** قسمت کا گلہ شکوہ کرنا۔
کہاوت: **لکھے مساحت نے مٹے بادشاہت** استحکام سلطنت کے لیے ملک کی پیمائش کرانا اور بندوبست کا محکمہ قائم کرنا نہایت ضروری ہے۔
کہاوت: **لکھے موسیٰ پڑھے خدا** ایسی تحریر کے بارے میں کہا جاتا ہے جو کسی سے نہ پڑھی جا سکے؛ ایسے خراب خط میں لکھنا جسے اپنے سوا کوئی نہ پڑھ سکے۔ نیز: **لکھے موسا پڑھے خود آ**۔
کہاوت: **لکھے نہ پڑھے، دودھ مارے کڑھے** لیاقت کچھ نہیں مگر مزے اڑاتا ہے۔
کہاوت: **لکھے نہ پڑھے، نام محمد فاضل** جو شخص پڑھا لکھا نہ ہونے کے باوجود اپنی فضیلت، برتری اور علمیت کا دعویٰ کرے اُس کی نسبت کہا جاتا ہے۔

## ل۔گ

**لگ** زبرل۔ رک: لگنا؛ پاس، قریب، تک، تا، مثلاً: اب لگ اب تک۔
**لگ بھگ** قریب قریب، نزدیک؛ مشابہ، ملتا جلتا، مماثل۔
محاورہ: **لگ بیٹھنا** قریب ہو کر بیٹھنا، پاس بیٹھنا، مل کر بیٹھنا۔
محاورہ: **لگ پڑنا** پیچھے لگ جانا، چمٹ جانا؛ شروع ہو جانا۔
محاورہ: **لگ جانا** مل جانا، متصل ہو جانا، قریب آنا؛ مصیبت، تکلیف یا بیماری وغیرہ کا لاحق ہونا؛ چبھ جانا، کھب جانا؛ مائل ہو جانا؛ شروع ہو جانا؛ (چوٹ وغیرہ) آجانا۔
محاورہ: **لگ چلنا** ہمراہ ہونا، ساتھ ہو لینا، مل کر چلنا؛ میل جول بڑھانا، دوستی کرنا؛ لپٹنا، چمٹنا؛ بے تکلف ہونا، گستاخ ہونا۔
کہاوت: **لگ گئی جوتی تو اُڑ گئی کھے، پھل پان سی ہوگئی دیہ** بے

شرم اپنی ذلت کا احساس نہیں کرتا بلکہ ڈھٹائی سے اُس کے فائدے گنواتا ہے۔
یعنی جوتے لگنے سے مٹی جھڑ گئی اور جسم ہلکا ہو گیا۔
متعلق فعل: **لگ لپٹ کر/ کے** کوشش کر کے، ہمت کر کے، محنت کر کے۔

**لگا** زبر ل۔صف۔ ملا ہوا، ساتھ؛ چسپاں، پیوستہ۔
محاورہ: **لگا آنا** برائی کرنا؛ شکایت کرنا۔
**لگا بندھا** (زبر ب، ن غنہ) مقررہ، معین، حسب معمول۔
محاورہ: **لگا پھرنا** ساتھ ساتھ رہنا۔
متعلق فعل: **لگاتار** مسلسل، برابر، متواتر۔
کہاوت: **لگا تو تیر، نہیں تو تکا** کوشش کرنی چاہیے، خواہ کام ہو نہ ہو، انسان کو ہمت نہیں ہارنا چاہیے۔
محاورہ: **لگا دینا** چسپاں کر دینا، چپکا دینا۔
کہاوت: **لگا سو بھگا** جو کام شروع کر دیا جائے وہ ختم ہو جاتا ہے۔ زمانے کو گزرتے دیر نہیں لگتی۔
محاورہ: **لگا کر لے آنا** بھگا کر لے آنا، پھسلا کر، ورغلا کر ساتھ لے آنا؛ باتوں میں لے آنا۔
محاورہ: **لگا کر لے جانا** ساتھ لے جانا، ورغلا کر لے جانا۔
محاورہ: **لگا لپٹا رہنا** کسی کام میں بہت مشغول رہنا، مصروف رہنا۔
محاورہ: **لگا لینا** چسپاں کر دینا، چپکا دینا؛ ساتھ کر لینا، ملا لینا؛ اپنی طرف متوجہ کر لینا، اپنی طرف راغب کر لینا؛ شروع کر لینا؛ گن لینا، شمار کر لینا۔
**لگا لگایا** بنا بنایا، جڑا جڑایا؛ مقرر شدہ، لگا بندھا؛ آراستہ۔

**لگّا** زبر ل، شد گ۔ امذ، ہ۔ برابری، مماثلت، یگانگی، قرابت، محبت، دوستی؛ ڈھنگ، وضع، طور طریقہ۔
**لگا سگا** عزیز، قریب (عموماً بطور طنز)۔
محاورہ: **لگا سگا کر لینا** تعلق قائم کر لینا، آشنائی پیدا کر لینا۔
محاورہ: **لگا کھانا** برابری کرنا، ہمسری کرنا۔
محاورہ: **لگا لگانا** دوستی کرنا، آشنائی کرنا، تعلق پیدا کرنا۔

**لگام** زبر ل۔ امث، ف۔ گھوڑے کو قابو میں رکھنے کا چمڑے کا دوہرا فیتہ یا رسیاں جن کے سرے پر لوہے کا ایک ٹکڑا گھوڑے کے منہ میں پھنسا ہوا ہوتا ہے۔ باگ، ڈور، راس، عنان۔
محاورہ: **لگام اُتارنا** گھوڑے کے منہ سے راس الگ کرنا، گھوڑا کھولنا۔
محاورہ: **لگام چھوڑ دینا** آزاد کر دینا، تمام پابندیاں ختم کر دینا۔
محاورہ: **لگام دینا** روکنا، تھامنا، قابو کرنا، چپ کرانا۔
محاورہ: **لگام ڈالنا** رک: لگام دینا۔
محاورہ: **لگام کھینچنا** گھوڑے کو روکنے کے لیے باگیں کھینچنا؛ احتیاط کرنا؛ کسی کو دی ہوئی چھوٹ ختم کرنا۔
محاورہ: **لگام لیے پھرنا** کسی کو پکڑنے کے لیے رسی لیے پھرنا؛ ڈھونڈتے پھرنا، تلاش کرنا۔
محاورہ: **لگام ہاتھ میں ہونا** کسی کا اختیار میں ہونا، قابو میں ہونا۔

**لگان** زبر ل۔ امذ۔ زرعی زمین پر عائد ہونے والا محصول، جمع بندی۔

**لگانا** زبر ل۔ فعل متعدی۔ جوڑنا، ملانا، نتھی کرنا، شامل کرنا؛ عائد کرنا، مقرر کرنا، محسوب کرنا؛ مرتب کرنا، سجانا، ٹانکنا، سینا؛ مارنا، رسید کرنا، جڑنا؛ مس کرنا، چھونا؛ اُگانا؛ لگائی بجھائی کرنا وغیرہ؛ (دولت) صرف کرنا، خرچ کرنا۔ مرکب افعال میں اور بہت سے معنی دیتا ہے۔ مثلاً: **قفل لگانا** بند کرنا؛ **ہتھکڑی لگانا** پہنانا۔
محاورہ: **لگانا بجھانا** فتنہ انگیزی کرنا، غیبت کرنا، بدگوئی کرنا۔

**لگانے** زبر ل۔ لگانا (رک) کی مغیرہ حالت۔
محاورہ: **لگانے میں آنا** بہلاوے میں آنا، کسی کی منفی باتوں سے متاثر ہونا۔
**لگانے والا** چغل خور، غیبت کرنے والا۔

**لگاوٹ** زبر ل، زبر و۔ امث۔ تعلق، میل ملاپ؛ التفات؛ ناز نخرہ، دکھاوے کا پیار، چرب زبانی۔
**لگاوٹ باز** ناز و انداز دکھانے والا۔
محاورہ: **لگاوٹ دکھانا** توجہ ظاہر کرنا، التفات ظاہر کرنا۔
محاورہ: **لگاوٹ کرنا** اُنس ظاہر کرنا، تعلق ظاہر کرنا، محبت جتانا۔

**لگاوَن** زبر ل، زبر و۔ امذ۔ ایسی شے جو روٹی کے ساتھ لگا کر کھائی جائے، مثلاً: سالن، شوربہ، اچار، چٹنی وغیرہ۔

**لگاوَ** زبر ل، و ج۔ امذ۔ علاقہ، نسبت، تعلق، راہ و رسم، محبت اور پیار، میلان، رجحان طبع، پیچ؛ آمیزش۔

**لُگائی** پیش ل۔ امث۔ بیوی، زوجہ؛ عورت؛ آشنا عورت، داشتہ۔

**لگائی** زبر ل۔ امث۔ لگائی ہوئی، بھڑکائی ہوئی (آگ)۔

**لگائی بجھائی** زبر ل، پیش ب۔ امث۔ چغل خوری، لترا پا، فتنہ انگیزی، اِدھر کی اُدھر لگانا۔

**لگائی لُتری** زبر ل، پیش ل۔ امث۔ رک: لگائی بجھائی۔

**لگائے** زبر ل۔ متعلق فعل۔ (سے) لے کر، لے کے۔
محاورہ: **لگائے رکھنا** بچا رکھنا، اُٹھا رکھنا، سنبھال رکھنا؛ اُمید رکھنا۔

**لگت** زبر ل، زبر گ۔ متعلق فعل۔ فوراً، اسی وقت، مسلسل۔

**لگتا** زبر ل، جزم گ۔ صف۔ چسپاں؛ ملتا جلتا، مطابق؛ چبھتا، ناگوار؛ خراب، گندہ۔

متعلق فعل: لگتا لگت مسلسل، پے در پے۔

**لگتے** زبر ل، جزم گ۔ اند۔ لگتا (رک) کی جمع۔

محاورہ: **لگتے گھر لگانا** موافق بنالینا، ہم خیال کرلینا۔

**لگدی** پیش ل، جزم گ۔ امث۔ متھایا گوندھا ہوا نیم ٹھوس، نرم آمیزہ۔

**لگڑ** زبر ل، زبر گ۔ اند۔ شکرا، ایک شکاری پرندہ۔

**لگڑ بھگا** زبر ل، زبر گ، زبر بھ، شد گ۔ اند۔ چرخ، بھیڑیے سے مشابہ ایک وحشی درندہ۔

**لگڑا** پیش ل، جزم گ۔ اند۔ بوسیدہ، پھٹا پرانا کپڑا، چیتھڑا۔

**لگن (۱)** زبر ل، زبر گ۔ اند۔ گھڑی، ساعت، وقت؛ شادی کی تاریخ؛ سورج کے کسی برج کی تحویل میں ہونے کی ساعت۔

محاورہ: **لگن دھرانا** شادی کا دن مقرر کرانا۔

محاورہ: **لگن دھرنا** شادی کا دن مقرر کرنا۔

مرکب وصفی: **شبھ لگن** نیک ساعت۔

**لگن (۲)** زبر ل، زبر گ۔ امث۔ تعلق، وابستگی، لگاؤ؛ لو، دھن؛ انہماک، دھیان؛ عشق، محبت؛ ارادہ، سدھ۔

کہاوت: **لگن تو لگی ہے، اللّٰہ راس لائے** ارادہ تو کیا ہے خدا پورا کرے۔

**لگن (۳)** زبر ل، زبر گ۔ اند، ف۔ ایک طشت نما ظرف جس کے کنارے باہر کی طرف مڑے ہوئے ہوتے ہیں جو عموماً آٹا گوندھنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے؛ سیلا بچی؛ شمع کی تھالی جس میں موم پگھل پگھل کر گرتا ہے۔

**لگنا** زبر ل، جزم گ۔ رک: لگانا جس کا یہ لازم ہے؛ محسوس ہونا؛ لاگو، لاحق ہونا؛ قائم، نصب ہونا؛ مصروف، مشغول ہونا، کسی چیز کی دھن میں ہونا؛ بھڑنا، ملنا، ساتھ ساتھ ہونا؛ مباشرت کرنا۔

**لگنت** زبر ل، زبر گ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ مباشرت، مجامعت۔

**لگنت بدیا** (زیر ب، شد زیر د) وہ علم یا کتاب جس میں مباشرت کے طریقے بتائے گئے ہوں۔

**لگنی** زبر ل، جزم گ۔ امث۔ رک: لگن (۳) جس کی یہ تصغیر ہے۔

**لگوا** زبر ل، جزم گ۔ اند۔ یار، آشنا، خود غرض، مطلبی۔ نیز لگواڑ۔

**لگو بندھو** زبر ل، شد گ، و مع، زبر ب، جزم ن، و مع۔ یار، آشنا، ساتھی۔

**لگور** زبر ل، و ج۔ اند۔ انسان پر حملہ کرنے والا جانور جسے انسانی خون کی چاٹ لگ چکی ہو؛ دوست، یار، آشنا، عشق کا رسیا۔

**لگی** زبر ل۔ امث۔ جلن، جذبہ، حسرت؛ عشق، چاہت، آرزو؛ آگ؛ بھوک، پیاس؛ طرف داری، جانب داری۔

محاورہ: **لگی بجھانا** بھڑکی ہوئی آگ ختم کرنا؛ خواہش پوری کرنا؛ عشق کی آگ کو دبانا؛ بھوک مٹانا، غصہ ٹھنڈا کرنا۔

محاورہ: **لگی بجھنا** رک: لگی بجھانا جس کا یہ لازم ہے۔

کہاوت: **لگی بُری ہوتی ہے** عشق برا ہوتا ہے۔

کہاوت: **لگی تو روزی نہیں تو روزہ** مل گیا تو کھالیا ورنہ فاقہ کرلیا، انتہائی افلاس ظاہر کرنے کے لیے کہا جاتا ہے۔

**لگی بندھی** مقررہ اُصولوں کے مطابق، صاف صاف، پہلے سے طے شدہ، مقرر کی ہوئی۔

**لگی لپٹی** پاسداری کی، خوشامد کی، جانبداری کی۔

محاورہ: **لگی لپٹی رکھنا** طرف داری کرنا، رعایت برتنا، صاف اور واضح بات نہ کہنا، گول بات کہنا۔

محاورہ: **لگی لپٹی کہنا** رک: لگی لپٹی رکھنا۔

**لگی لگائی** رک: لگی بندھی۔

محاورہ: **لگی میں اور لگانا** مصیبت اور پریشانی میں مزید اضافہ کرنا۔

محاورہ: **لگی نہ رکھنا** طرف داری نہ کرنا، بالکل رعایت نہ برتنا۔

**لگے** زبر ل۔ اند۔ قریب، پاس، نزدیک، ہمراہ، ساتھ؛ لگنا (رک) کا ماضی مطلق صیغۂ جمع۔

کہاوت: **لگے اُنگلی پکڑنے پہنچا پکڑے** تھوڑا سا سہارا پا کر قدم جمانے کی کوشش کرتے ہیں۔

کہاوت: **لگے آگ تو بجھے جل سے، جل میں لگے تو بجھے کہو کیسے** جب مدد کرنے والا خود مصیبت میں گرفتار ہو تو کون مدد کرے۔ نیز **لگے آگ تو بوجھے جل سے، جل میں لگے تو بجھے کہو کیسے۔**

محاورہ: **لگے جانا** مباشرت کیے جانا؛ پیچھا نہ چھوڑنا، ہمراہ چلے آنا۔

کہاوت: **لگے دم، مٹے غم** نشہ بازوں اور چرس پینے والوں کا نعرہ کہ نشہ کرنے سے غم دُور ہو جاتے ہیں۔

محاورہ: **لگے رہنا** پیچھے پیچھے چلا جانا، ساتھ ساتھ رہنا؛ کسی کام کو تسلسل سے کیے جانا۔

کہاوت: **لگے کو بڈاریئے نہ، بن لگے کو بلایئے نہ** دوست کو چھوڑنا نہیں چاہیے اور اجنبی کو دوست نہیں بنانا چاہیے۔

**لگے ہاتھوں** اسی وقت، اسی عمل کے دوران۔

کہاوت: **لگے ہلد، ہووے بلد** کھیتی کرنے والا بھی بیل کی طرح ہو جاتا ہے۔

# ل۔ل

**لل** زبر ل۔صف۔ لال (رک) کا مخفف۔

**لل آنکھ** لال آنکھوں والا کبوتر۔

**لل** پیش ل۔صف۔ بے شعور، احمق، بدتہذیب، بدسلیقہ لُر۔

**للا** زبر ل۔مذ۔ بچہ، بیٹا، پوت؛ نادان، بھولا، سیدھا آدمی؛ پیارا، لاڈلا۔

**للات** زبر ل۔ امث۔س۔ ماتھا، پیشانی، پیشانی کا لکھا؛ بھاگ، نصیب، قسمت۔ نیز للاٹ۔

**للت** زبر ل، زیر ل۔صف۔ دل پسند، سہانا؛ خوبصورت، حسین، سندر؛ چنچل اور شوخ عورت؛ جھومنا، ہلتا ڈولتا؛ ایک راگنی۔

**للچانا** زبر ل، جزم ل۔فعل لازم/فعل متعدی۔ لالچ کرنا، ہوس کرنا؛ پرچانا، لبھانا۔

**للچاہٹ** لالچ، طمع، خواہش، آرزو۔

**للک** زبر ل، زبر ل۔امث۔ گہری چاہ، اُمنگ، ترنگ، موج؛ شوق، لگن، دُھن؛ لالچ، لوبھ، طمع۔

**للکار** زبر ل، جزم ل۔ امث۔ پکار، صلا، نعرہ؛ دھمکی، ٹوکنا، مقابلے کے لیے پکارنے کی آواز، چنوتی۔

محاورہ: **للکار بتانا** للکار کے کہنا، ڈانٹنا۔

فعل متعدی: **للکارنا** چیلنج دینا، مقابلے کے لیے حریف کو بلند آواز سے طلب کرنا، آواز لگانا۔

**للکنا** زبر نیز زیر ل، زبر ل، جزم ک۔فعل لازم۔ آرزو ہونا، شوق ہونا؛ عاجزی کا اظہار کرنا، خوشامد کرنا۔

**للن** زبر ل، زبر ل۔مذ۔ پیارا، محبوب۔

**للو** زبر ل، شد ل، وممع۔مذ۔ احمق، بدھو، گنوار؛ بچہ، لڑکا۔

**للو** زبر ل، شد ل، وج۔امث۔ زبان، جیبھ؛ بول چال؛ چٹورپن۔

**للو پتو** (وج) خوشامد، چاپلوسی، سخن سازی۔

محاورہ: **للو پتو کرنا** چاپلوسی کرنا، خوشامد درآمد کرنا۔

بددعا: **للو میں سانپ ڈسے** جھوٹ بولنے والے کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ اُس کی زبان پر سانپ کاٹے۔

محاورہ: **للو نہ رہنا** بن بولے نہ رہا جانا، چپ نہ کر سکنا۔

**للّٰہ** زیر ل، شد بر ل۔کلمۂ تاکید، ع۔ خدا کے لیے، خدا کے نام پر۔

**للّٰہی** زیر ل، شد ل بر۔صف، ع۔ مفت کا، ناحق، مثلاً: **بغض للّٰہی** خواہ مخواہ کا

**للّی** زبر ل۔امث۔ لڑکی، چھوکری؛ نامرد، ہیجڑا۔

**للیانا** زیر ل، زیر ل۔فعل متعدی۔ منت سماجت کرنا، چاپلوسی کرنا۔

# ل۔م

**لم** (۱) زبر ل۔مذ۔ لمبا کا مخفف، تراکیب میں مستعمل۔

**لم پرا** لمبوں پروں والا۔

**لم ٹڑنگ** (زبر ت، زبر ڑ، ن غنہ) لمبا تڑنگا کا مخفف۔ قد آور، مضبوط، دراز قد، طویل القامت۔

**لم ٹنگو** (زبر ٹ، ن غنہ، وممع) لمبی ٹانگوں والا؛ ایک قسم کا سارس، لم ڈھینگ۔

**لم چچڑ** (زیر چ، شد زبر ش) چمٹ جانے والا، جان نہ چھوڑنے والا، پیچھا نہ چھوڑنے والا۔

**لم چھڑ** (زبر چھ) لمبے قد کا؛ لمبی چھڑ جس سے کبوتر اُڑاتے ہیں۔

**لم چھڑا** (زبر چھ) لمبوترا، دُبلا پتلا، دراز قد۔

**لم ڈھیک** (زبر ل، جزم م، زیر ڈھ، ی) سارس، لمبی ٹانگوں والا آبی پرندہ۔ نیز لم ڈھینگ (ی، ن غنہ)۔

**لم** (۲) زبر ل۔حرف نفی، ع۔ نہیں، نہ۔

**لم یزل** (زبر ی، زبر ز) ہمیشہ رہنے والا، کبھی نہ فنا ہونے والا۔

**لِم** زیر ل۔امث، ع۔ اُصلیت، سبب، بات کی تہ؛ تہمت، بہتان۔

محاورہ: **لم رکھنا** اِلزام لگانا، تہمت دھرنا، قصوروار ٹھہرانا۔

**لما** زیر ل۔کلمۂ استفہام۔ کیوں؟ کس لیے؟ مثلاً: **ایلی ایلی لما سبقتنی** خدایا، تو نے مجھے کیوں چھوڑ دیا (حضرت عیسیٰ سے منسوب قول)۔

**لمبا** زبر ل، جزم م۔صف۔ اُونچا، بلند؛ اُونچے قد کا؛ دُور تک جانے والا؛ دیر طلب۔ مثلاً: لمبا کام۔

**لمبا تڑنگا** قد آور، مضبوط، دراز قد، طویل القامت۔ نیز: لم تڑنگ۔

**لمبا چوڑا** فراخ، کشادہ، دراز اور وسیع، طویل وعریض۔

**لمبا چوڑا کام** ایسا کام جسے کرنے میں بہت عرصہ درکار ہو۔

محاورہ: **لمبا کرنا** دراز کرنا، کھینچ کر طویل کر دینا؛ روانہ کرنا، رخصت کرنا، برخاست کرنا۔

کہاوت: **لمبا گھونگھٹ مدری چال، یہ آئیں کس کا گھر گھال** اُس بدچلن عورت کے متعلق کہتے ہیں جو گھونگھٹ تو لمبا نکالے اور اس میں سے اشارہ بازی کرے۔ ایسی عورت ہی گھر تباہ کرتی ہے۔

محاورہ: **لمبا ہاتھ مارنا** (منفی معنوں میں مستعمل) بڑا فائدہ ہونا، بہت زیادہ دولت حاصل ہونا۔

محاورہ: **لمبا ہونا** رک: لمبا کرنا۔

**لمبان** زبرل، جزم م۔ امث۔ درازی، لمبائی، طول، (خصوصاً کپڑے کی ناپ کے لیے)۔

**لمبانا** زبرل، جزم م۔ فعل متعدی۔ دراز کرنا، طویل کرنا۔

**لمبائی** زبرل، جزم م۔ امث۔ درازی، طوالت۔

**لمبر** زبرل، جزم م، زبر ب۔ امذ۔ انگریزی کے لفظ Number کی تحریف۔

**لمبردار** گاؤں کا چودھری؛ وہ زمیندار یا عام شخص جو تمام زمینداروں سے لگان وصول کر کے سرکاری خزانے میں جمع کرانے پر مامور ہو۔

**لمبری** چھٹا ہوا، مشہور و معروف بدمعاش؛ نمایاں، سدھا ہوا۔ مثال: **لمبری داؤ، لمبری پیچ** (ے)۔

**لمبو** زبرل، جزم م، وع۔ صف۔ مضحکہ خیز طور پر لمبا۔ (بطور طنز) (مث) **لمبو** (و ج)۔ نیز **لمبوترا**۔

**لمبی** زبرل، جزم م۔ صف۔ مث۔ لمبا کی تانیث۔

محاورہ: **لمبی تان کر سونا** اطمینان سے سونا، غفلت سے سونا۔

محاورہ: **لمبی تاننا** دیر تک سونا، بے فکری سے سونا؛ دور کا سفر کرنا، عرصۂ دراز تک پردیس میں رہنا۔

محاورہ: **لمبی چوڑی ہانکنا** ڈینگ مارنا؛ لمبی داستان سنانا۔

محاورہ: **لمبی سانس لینا** دیر تک سانس لینا؛ نزع کا وقت ہونا۔

محاورہ: **لمبی لمبی چھوڑنا** ڈینگیں مارنا؛ شیخی بگھارنا۔

محاورہ: **لمبی لینا** گھوڑے پر سوار ہو کر سفر پر روانہ ہونا، گھوڑے کا چوکڑی بھرنا۔

**لمبے** زبرل، جزم م۔ امذ۔ لمبا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **لمبے گھونگھٹ والی سے ڈریے** جو عورت بہت لمبا گھونگھٹ نکالے وہ بدچلن ہوتی ہے۔

محاورہ: **لمبے ہاتھوں لینا** بہت ذلیل کرنا، بہت برا بھلا کہنا، طعن و تشنیع کرنا۔

محاورہ: **لمبیاں لینا** تیز چلنا؛ مبالغہ کرنا، ڈینگیں مارنا۔

**لمپٹ** زبرل، جزم م، زبر پ۔ امذ۔ آوارہ؛ زناکار، بدکار؛ جھوٹا، دروغ گو۔

**لمحہ** زبرل، جزم م، زبر ح۔ امذ، ع۔ لحظہ، ثانیہ، سیکنڈ، وقت کا نہایت مختصر حصہ۔

**لمحہ بھر** تھوڑی دیر، پل بھر۔

**لمحہ فکریہ** غور و فکر کا مقام؛ پریشان ہونے کی گھڑی۔

**لم دراز** زبرل، جزم م، زبر د۔ امث۔ موٹی قسم کا بڑے پنے کا گاڑھا جس کی چاندنیاں وغیرہ بنائی جاتی ہیں۔

**لمس** زبرل، جزم م۔ امذ، ع۔ چھونے کی حس جس سے سردی، گرمی، نرمی اور سختی وغیرہ کو محسوس کیا جاتا ہے، قوتِ لامسہ، چھونا، مَس ہونا۔

**لمس پذیر** جسے چھوا جا سکے۔ نیز **ملموس**۔

**لمعہ** پیش ل، جزم م، زبر ع۔ امذ، ع۔ چمک، آب و تاب، شعلے یا روشنی کی لپک۔ نیز **لمع**۔ جمع: **لوامع**۔

**لمعات** نور یا روشنی کے لپکے۔

**لمکنا** زبرل، زبر م، جزم ک۔ فعل لازم۔ جھپٹنا، دوڑ کر جانا، لپک کر جانا۔

**لمن** زیرل، زبر م۔ جملہ۔ کس کا ہے؟ کس کے لیے۔

**لمن الملک** زیرل، زبر م، زیر ن، ادغم، جزم ل، پیش م، جزم ل۔ جملۂ استفہامیہ، ع۔ ملک کس کا ہے؟ رک: **کوس لمن الملک**۔

**لمیٹڈ** زیرل، ی، لیٹا زیر ٹ۔ صف۔ محدود، تھوڑا؛ وہ ادارہ جس کے حصہ داروں کی ذمہ داری محدود ہوتی ہے۔ انگریزی: Limited۔

## ل۔ن

**لن** زبرل، جزم ن۔ حرف نفی، ع۔ نہ، مت، ہرگز نہیں۔

فقرہ: **لن ترانی** (زبر ت) تو مجھے ہرگز نہیں دیکھ سکے گا؛ خودستائی، تعلّی۔ (محاورۃً) لمبی چوڑی حکایت۔

محاورہ: **لن ترانی دکھانا** شیخی بگھارنا، ڈینگیں مارنا۔

محاورہ: **لن ترانی کرنا** ڈینگیں مارنا، گپیں ہانکنا؛ اترانا۔

محاورہ: **لن ترانیاں ہانکنا** شیخیاں بگھارنا، ڈینگیں مارنا۔

**لنج** پیش ل، جزم ن۔ صف، ف۔ ہاتھ یا پاؤں سے معذور، اپاہج لنگڑا یا لولا۔ نیز **لنجا**۔ **لنج منج**۔

**لنچ** زبرل، جزم ن۔ امذ۔ دوپہر کا کھانا، ظہرانہ۔ انگریزی: Lunch۔

محاورہ: **لنچ دینا** ظہرانہ دینا، دوپہر کے کھانے کی دعوت دینا۔

**لند** زبرل، جزم ن۔ امذ۔ بیٹا، پسر؛ تنومند شخص۔

**لندا پھندا** زبرل، ن مغ، زبر پھ، ن مغ۔ امذ۔ بوجھ سے دبا ہوا، مال و اسباب لیے ہوئے۔

**لُنڈ** پیش ل، جزم ن۔ صف، ہ۔ بے سر کا دھڑ؛ گنجا (پرندہ)؛ بن پتوں کا درخت۔

**لنڈ منڈ** جس کا سر، داڑھی اور مونچھیں منڈھی ہوئی ہوں۔

**لنڈا** پیش ل، جزم ن۔ صف۔ دُم کٹا؛ وہ درخت جس کی شاخیں اور پتے نہ ہوں؛ چھوٹے دامن کا کُرتہ یا انگرکھا۔

**لنڈورا** زبرل، ن مغ، وع۔ صف۔ بے دم کا پرندہ؛ اکیلا، مجرد، بے یار و مددگار،

بے اہل وعیال۔

**لنڈوری فاختہ** وہ عورت جس کا کوئی سہارا نہ ہو، بے کس؛ گنجی۔

کہاوت: **لنڈی چڑی، کپوری ناؤں** حوصلہ بڑا مگر کچھ کر نہیں سکتے یا ہو نہیں سکتا۔

**لنڈھانا** پیش ل، ن مغ۔ فعل متعدی۔ کسی سیال شے کو بہانا، ضائع کرنا؛ بہت زیادہ شراب پینا۔

**لنک** زبر ل، ن غنہ۔ امذ۔ انبار، تودہ۔

**لنکا** زبر ل، جزم ن۔ امذ، ہ۔ جزیرہ سیلون (سری لنکا) جہاں راون اور رام کی لڑائی ہوئی تھی؛ بدکار، فاحشہ عورت؛ ایک قلعے کا نام جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ سونے سے بنایا گیا تھا۔

محاورہ: **لنکا ڈھانا** آفت برپا کرنا، برباد کر دینا، تباہ کر دینا۔

کہاوت: **لنکا میں جو چھوٹا سو باون گز کا** جہاں سب مفسد اور شریر ہوں اُس جگہ کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **لنکا میں سے جو نکلے سو باون گز کا** رک: **لنکا میں جو چھوٹا سو باون گز کا۔**

**لنگ** (۱) زبر ل، ن غنہ۔ امذ۔ صف، ف۔ لنگڑا آدمی، لنگڑا پن۔

کہاوت: **لنگ خر، کور خر، پیر مخر** لنگڑا، اندھا خرید لے مگر بوڑھا نہ خریدے، کیونکہ لنگڑا اور اندھا کام دے سکتا ہے، مگر بوڑھا بے کار ہوتا ہے۔

**لنگ** (۲) زبر ل، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ قطار، صف۔

**لِنگ** زیر ل، ن غنہ۔ امذ۔ آلۂ تناسل، ذکر۔

**لُنگ** پیش ل، ن غنہ۔ امث، ف۔ گھٹنوں تک کی دھوتی، تہہ بند۔

**لُنگاڑا** پیش ل، ن مغ۔ امذ۔ بے شرم، ڈھیٹ، لچا، لفنگا۔ نیز لُنگارا، لُنگا۔

**لنگر** (۱) زبر ل، ن غنہ، زبر گ۔ امذ، ف۔ معلق شے؛ جہاز کا رستے سے بندھا کانٹا جسے ساحل پر پھینک کر باندھ دیا جاتا ہے؛ گھنٹے کی جھولنے والی ٹلکن، پنڈولم؛ پہلوانوں کا لنگوٹا؛ کشتی میں کولھے پر کیا جانے والا ایک داؤ؛ دھڑ کے نیچے کا حصہ، کولھے چوتڑ وغیرہ؛ پتھر یا کنکر بندھی ہوئی ڈوری جس سے بچے آپس میں پیچ لڑاتے ہیں۔ نیز لالنگر۔

محاورہ: **لنگر اُٹھانا** کشتی یا جہاز کا رستا کھول کر آگے کو چلنا۔

محاورہ: **لنگر اُکھاڑنا** کشتی کے دوران اپنے حریف کو اُٹھا لینا؛ پچھاڑنا، چت کرنا؛ وزنی شے کو ہلا دینا۔

محاورہ: **لنگر اُکھڑنا** رک: **لنگر اُکھاڑنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **لنگر انداز ہونا** بحری جہاز یا کشتی کا ٹھہرنا۔

محاورہ: **لنگر باندھنا** پہلوانوں کا کشتی سے پہلے لنگوٹ کسنا؛ عورت کا صحبت سے پرہیز کرنا، جماع سے باز رہنا۔

محاورہ: **لنگر ڈالنا** کشتی یا جہاز کا ٹھہرنے کے لیے لنگر سمندر میں پھینکنا؛ مجرم کے پاؤں میں بھاری زنجیر ڈالنا۔

محاورہ: **لنگر سنبھالنا** بوجھ برداشت کرنا۔

محاورہ: **لنگر قائم کرنا** قدم جما کر کھڑا ہونا، مضبوطی سے کھڑا ہونا۔

محاورہ: **لنگر کرنا** بحری جہاز یا کشتی کا ٹھہرنا۔

**لنگر** (۲) زبر ل، ن غنہ، زبر گ۔ امذ۔ غریبوں مسکینوں کو کھلایا جانے والا کھانا۔

محاورہ: **لنگر بانٹنا** غریبوں اور مسکینوں میں روزانہ کھانا تقسیم کرنا۔

محاورہ: **لنگر جاری کرنا** خیرات تقسیم کرنا، ہمیشہ کے لیے غریبوں مسکینوں میں کھانا تقسیم کرنے کا سلسلہ شروع کرنا۔

**لنگر خانہ** وہ جگہ جہاں روزانہ مساکین، غربا اور مسافروں میں کھانا تقسیم کیا جاتا ہو۔

محاورہ: **لنگر کرنا** لنگر خانے سے روٹی کھانا۔

**لنگروا** زبر ل، ن غنہ، زبر گ، جزم ر۔ امذ، ہ۔ اوباش، ڈھیٹ، بے شرم، بے غیرت؛ جس کی آنکھوں میں حیا نہ ہو۔

**لنگری** زبر ل، ن غنہ، جزم گ۔ امث، ف۔ چنگیر، لکڑی کا ظرف جس میں کوئی چیز موسل یا گٹکے سے کوٹی جائے؛ لنگر خانے میں محتاجوں اور غریبوں میں کھانا تقسیم کرنے والا؛ لنگر تقسیم کرنے کا برتن، لگن۔

**لنگڑا** زبر ل، ن غنہ، جزم گ۔ صف۔ ایک ٹانگ سے معذور، جس کے پاؤں میں لنگ ہو۔ قلمی آم کی ایک قسم جس کی گٹھلی بہت چھوٹی ہوتی ہے۔

**لنگڑا لولا** جس کے ہاتھ اور پاؤں نہ ہوں یا وہ ان سے کام کرنے کے قابل نہ ہو، ہاتھوں اور پاؤں سے معذور شخص۔

**لنگڑی** زبر ل، ن غنہ، جزم گ۔ صف۔ لنگڑا (رک) کی تانیث۔

محاورہ: **لنگڑی باندھنا** ایک ٹانگ اُٹھا کر چلنا۔

کہاوت: **لنگڑی کٹو، آسمان پر گھونسلا** اتنی لیاقت نہیں جتنی خواہش ہے۔ نیز **لنگڑی بٹیر آسمان پر گھونسلا۔**

محاورہ: **لنگڑی کھینچنا** ایک ٹانگ گھسیٹ گھسیٹ کر چلنا۔

کہاوت: **لنگڑی گھوڑی، مسور کا دانہ** اتنی لیاقت نہیں جتنا دماغ ہے۔

**لنگڑے** زبر ل، ن غنہ، جزم گ۔ امذ۔ لنگڑا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **لنگڑے لولے گئے برات، بھات کے بریا کھائیں لات** اگر کوئی ایسا کام کرے جو اُس کی حیثیت سے بڑھ کر ہو تو ذلت اُٹھاتا ہے۔

کہاوت: **لنگڑے نے چور پکڑا، دوڑیو بے اندھے** دونوں ہی نکمے ہیں۔ کوئی ناممکن بات کہے تو کہتے ہیں۔

**لنگوٹ** زبرل، ن مغ، وج۔ اند۔ مختصر دھوتی یا لُنگی جو رانوں کے گرد لپیٹ لی جاتی ہے، انگوچھا، کچھا۔ تص: **لنگوٹی** (وج)۔

**لنگوٹ کا سچا** زنا سے بچنے والا؛ پارسا، متقی۔ نیز **لنگوٹ کا پکا**۔

محاورہ: **لنگوٹ کسنا** لنگوٹ باندھنا؛ کسی مشکل یا بڑے کام کے لیے تیاری کرنا۔

محاورہ: **لنگوٹ کھولنا** مجامعت کرنا؛ زنا کرنا؛ تجرد کی زندگی ترک کر دینا؛ کُشتی لڑنا چھوڑ دینا۔

**لنگوٹی** زبرل، ن غنہ، وج۔ امث۔ **لنگوٹ** (رک) کی تصغیر۔

محاورہ: **لنگوٹی باندھے پھرنا** نہایت غربت کے باعث ننگا پھرنا۔

محاورہ: **لنگوٹی میں پھاگ کھیلنا** مفلسی میں بھی مزے اُڑانا، تنگ دستی میں بھی عیش کرنا۔

**لنگوٹی کا ڈھیلا** شہوت پر قابو نہ پا سکنے والا۔

**لنگوٹیا** زبرل، ن مغ، وج، زیرٹ۔ اند۔ گہرا، بے تکلف دوست، بچپن کا دوست، ہمجولی۔ نیز **لنگوٹیا یار**۔

**لنگوچا** زبرل، ن مغ، وج۔ اند، و۔ بھیڑ بکری کی آنت جس میں مسالے دار قیمہ بھر کر تلا جاتا ہے۔

**لنگور** زبرل، ن غنہ، ومع۔ اند، و۔ بندر کی نسل کا کالے منہ اور لمبی دُم والا جانور؛ تحقیر اور استہزا کے طور پر بھی مستعمل۔

**لنگوری** زبرل، ن غنہ، ومع۔ امث، و۔ چوری پکڑوانے پر یا اُس کا سراغ لگانے پر دیا جانے والا انعام۔

**لِنگی** زیرل، ن غنہ۔ امث، و۔ پیشاب، مُوت۔

**لُنگی** پیش ل، ن غنہ۔ امث۔ وہ کپڑا جو کمر سے لے کر پنڈلیوں تک باندھا جاتا ہے، تہہ بند؛ دھاری دار نیلے یا فاختی رنگ کی پگڑی، صافہ۔

## ل۔و

**لَو (۱)** ولین۔ امث۔ شعلہ، چراغ کی روشنی، بتی، لپٹ؛ کان کا نچلا نرم حصہ جس میں خواتین بُندے پہنتی ہیں۔

محاورہ: **لو بڑھانا** چراغ کی بتی کو بلند کرنا، روشنی تیز کرنا۔

محاورہ: **لو بیٹھنا** چراغ کی روشنی مدھم ہونا۔

محاورہ: **لو بھڑکنا** تیل ختم ہونے پر چراغ کا شعلہ یک دم تیز ہونا۔

محاورہ: **لو ٹپک پڑنا** دیے میں تیل کی مقدار زیادہ ہونے کی وجہ سے دیے سے جلتے تیل کا گرنا۔

محاورہ: **لو دینا** شعلہ پیدا کرنا؛ دمک اُٹھنا۔

**لَو (۱)** ولین۔ امث۔ دھیان، توجہ؛ آس؛ آرزو، اشتیاق۔

محاورہ: **لو لگانا** تصور باندھنا، خیال باندھنا، بھرپور توجہ دینا؛ مراقبہ کرنا، خدا کی یاد میں مشغول ہونا؛ دل لگانا، عشق کرنا، محبت کرنا؛ آس رکھنا، اُمید رکھنا۔

محاورہ: **لو لگنا** رک: **لو لگانا** جس کا یہ لازم ہے۔

**لَو (۲)** ولین، حرف شرط، ع۔ مراد: اگر۔

**لوفرضنا** (زبرف، زبرر، جزم ف) اگر ہم نے مانا، بالفرض۔ **صاحب لولاک** حضرت محمد رسول اللہ ﷺ۔

**لُو** ومع۔ امث۔ گرمیوں میں چلنے والی گرم ہوا، بادِ سموم۔

محاورہ: **لو چلنا** گرمیوں میں گرم ہوا کا چلنا۔

**لو کا مارا** وہ پھل جو گرمیوں میں گرم اور خشک ہوا کی وجہ سے سوکھ جائے۔

محاورہ: **لو لگنا** گرمیوں میں چلنے والی گرم اور خشک ہوا سے متاثر ہونا، لو کا اثر ہونا۔

**لو** وج۔ **لینا** (رک) مصدر سے صیغۂ امر، زورِ بیان یا تزئینِ کلام کے لیے مستعمل، مثلاً: لو وہ آ گئے، لو وہ بھی کہتے ہیں کہ یہ بے ننگ و نام ہے؛ لو اور سنو عجیب بات ہے۔

**لوا** زبرل۔ اند۔ تیتر کی طرح چتی دار سفیدی مائل پروں کا ایک پرندہ جو تیتر اور بٹیر سے چھوٹا ہوتا ہے، اکثر جھاڑیوں میں پایا جاتا ہے۔

**لِوا** زیرل۔ اند، ع۔ جھنڈا، پھریرا؛ چھوٹی ریاست یا عملداری۔ اصلاً: **لواء** (وج) عربی میں: سانپ کا لہرانا، بل کھانا۔ نیز **لواء**۔

**لواحق** زبرل، زیرح۔ جمع۔ مذ، ع۔ متعلقین، رشتہ دار، عزیز و اقارب؛ کسی جگہ سے ملے ہوئے یا قریبی علاقے؛ منسلکات، متعلقات۔

**لواحقین** زبرل، لیٹا زیرح، ی۔ جمع، مذ، ع۔ **لواحق** (رک) کی جمع۔

**لوارا** زبرل۔ اند، و۔ گائے کا بچہ، بچھڑا۔

**لوازم** زبرل، زیرز۔ جمع، مذ، ع۔ رک: **لازم**۔

**لوازمات** زبرل، زیرز۔ جمع، مذ، ع۔ لازمی سامان، ضروری اسباب، **لوازم** (رک) کی جمع۔ نیز **لوازمہ** ضروری چیز، اسباب۔

**لواطت** زبرل، زبرط۔ امث، ع۔ اغلام، لونڈے بازی۔

**لوامع** زبرل، زیرم۔ اند، ع۔ روشنیاں، کرنیں، شعاعیں۔

**لوامہ** زبرل، شدو، زبرم۔ صف، ع۔ لائم کا صیغۂ تفضیل، ملامت کرنے والا۔
مثال: **نفسِ لوامہ** (جزم ف) ضمیر، وہ نفس جو انسان کو برے کام کرنے پر ملامت کرتا ہے۔

**لوانا** زبرل۔ فعل متعدی۔ خرید کر دینا، مول لے کر دینا؛ کوئی چیز خریدنے یا اپنے ساتھ لے جانے کی ترغیب دینا؛ کروٹ بدلوانا۔

**لوائح** زبرل، لیٹا زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ چمکنے والی اشیا، روشن چیزیں، شمعیں۔ نیز رک: لائحہ۔

**لوبان** ومع۔ مذ، ع۔ ایک قسم کا گوند جو درخت سے نکلتا ہے اور آگ پر رکھنے سے خوشبو دیتا ہے۔

**لوبیا** وج، زیرب۔ مذ، ہ۔ ایک بیل کی پھلی جس کے بیج پکا کر کھائے جاتے ہیں، جن پر سیاہ نقطہ سا بنا ہوتا ہے۔

**لوبھ** وج۔ مذ، ہ۔ لالچ، طمع، حرص۔

**لوبھی** حریص، لالچی؛ کنجوس، بخیل، شوم۔

**لوبھیا** لالچی، حریص؛ آرزومند۔

**لوپ** وج۔ صف، ہ۔ چھپا ہوا، مخفی، پوشیدہ۔

**لوپنا** وج۔ مصدر۔ بہلانا۔

**لوت** ومع۔ مث۔ حرص، آلودگی۔

**لوتھ** وج۔ صف، ہ۔ بے حس و حرکت (جسم)، لاش؛ غافل، بے ہوش۔ مثال: بخار میں لوتھ پڑا ہے۔
محاورہ: **لوتھ پڑا ہونا** بے سدھ پڑا ہونا۔
محاورہ: **لوتھ ڈالنا** مار دینا، جان نکال دینا۔

**لوتھڑا** وج، جزم تھ۔ مذ، ہ۔ گوشت کا لُچا، ہڈی کے بغیر گوشت کا ٹکڑا۔

**لوٹ** ولین۔ واپسی، پلٹا۔ (حاصل مصدر) لوٹنا، پلٹنا۔
**لوٹ پلٹ** اُلٹا سیدھا، ادل بدل، اوپر تلے۔

**لوٹ** ومع۔ مث۔ مال مارنا، مال ہتھیانے کے لیے ہلہ بولنا، تاراجی، غارت گری؛ لوٹ کا مال، مالِ غنیمت۔
کہاوت: **لوٹ بنولوں کی، گھاؤ گدھیا کا** نقصان بہت اور فائدہ کم۔
محاورہ: **لوٹ پر گرنا** لوٹنے میں مشغول ہونا، لوٹنے میں لگ جانا۔
محاورہ: **لوٹ پڑنا** غارت گری ہونا، ظلم ہونا، لوٹ مار ہونا، چھینا جھپٹی ہونا۔ نیز لوٹ مچنا۔
محاورہ: **لوٹ ڈالنا** تباہی مچانا، غارت گری کرنا، کھلم کھلا مال مارنا۔
**لوٹ کا مال** چوری کا مال، زبردستی ہتھیائی ہوئی دولت، چھینا ہوا مال؛ مفت کا مال، انتہائی سستا مال۔
کہاوت: **لوٹ کے موسل بھی بھلے** مفت کی ادنیٰ چیز بھی اچھی ہے۔ نیز **لوٹ کے ترپھل بھی بھلے**۔
کہاوت: **لوٹ کوئلوں کی، مار برچھی کی** نقصان بہت اور فائدہ کم؛ گناہ چھوٹا اور سزا بہت زیادہ۔
مرکب: **لوٹ کھسوٹ** (وج، بروزن چکور) غارت گری، رہزنی، قزاقی؛ استحصال۔
کہاوت: **لوٹ لائے، کوٹ (ومع) کھائے** مفت کا مال حاصل کیا اور مزے اُڑائے۔ نیز **مالِ مفت دلِ بے رحم**۔
کہاوت: **لوٹ میں چرخہ بھی غنیمت ہے** مفت میں جو کچھ بھی مل جائے وہی اچھا ہے۔

**لوٹ** وج۔ مث، ہ۔ کروٹیں لینا، لڑھکنیاں کھانا، قلابازیاں کھانا۔ صف: گرویدہ، مبتلا، فریفتہ، راغب، عاشق۔
**لوٹ پوٹ** (وج) بے اختیار، مداح، شائق یا طالب؛ لڑھکتا ہوا، لوٹنیاں کھاتا ہوا؛ بے قرار، بے چین۔
محاورہ: **لوٹ پوٹ ہو جانا** لڑھکنیاں کھانے لگنا، تڑپ جانا، پھڑک جانا؛ عش عش کرنا، فریفتہ ہو جانا۔
محاورہ: **لوٹ پوٹ کر اُٹھ کھڑا ہونا** بیمار ہو کر تندرست ہو جانا۔

**لوٹا** وج۔ مذ۔ تھوڑے استعمال کے لیے پانی بھر کر اُٹھانے، لے جانے کا ٹونٹی دار ظرف۔ آفتابہ۔ تص: لٹیا (رک)۔
محاورہ: **لوٹا اُٹھانا** ادنیٰ درجے کی ملازمت کرنا، گرا پڑا کام کرنا۔
محاورہ: **لوٹا اُٹھوانا** ادنیٰ درجے کی خدمت لینا، گھٹیا کام کروانا۔
**لوٹا چوکی پر نہ رکھواؤں** ذلیل سے ذلیل کام بھی نہ کراؤں۔

**لوٹا لوٹ** ومع، ومع۔ مث، ہ۔ غارت گری، لوٹ مار، رہزنی۔

**لوٹانا** ولین۔ فعل متعدی۔ واپس کرنا؛ اُلٹا کرنا، پسپا کرنا؛ اعادہ کرنا، دوہرانا۔

**لوٹن** وج، زبرٹ۔ صف۔ لوٹنے والا، تڑپنے والا، قلابازیاں کھانے والا۔
**لوٹن کبوتر** کبوتر کی ایک قسم جو سفید رنگ کا ہوتا ہے اگر اُس کے سر پر ہاتھ لگا کر چھوڑ دیا جائے تو وہ لوٹنیاں کھانے لگتا ہے، قلابازیاں کھانے والا کبوتر۔

**لوٹنا** ولین، جزم ٹ۔ فعل لازم/فعل متعدی۔ پھرنا، واپس آنا؛ پلٹنا، اُلٹا کرنا۔

**لُوٹنا** ومع، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ غارت گری کرنا، مال و دولت زبردستی چھین لینا؛ تباہ کرنا، برباد کرنا، اُجاڑنا۔

**لوٹنا** وج، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ کروٹیں بدلنا، لڑھکنا، لڑھکنیاں کھانا؛ تڑپنا،

پھڑکنا، بے تاب ہونا، بے قرار ہونا۔

**لوٹنی** وِج، جزم ٹ۔ امث۔ قلا بازی، لڑھکنی۔ عوام: کوسنا، بددعا۔

محاورہ: **لوٹنی لینا** صاف مکر جانا، بالکل انکار کر دینا، دل میں کھوٹ آجانا، بے ایمانی کرنا۔

کہاوت: **لوٹو کے گھر کوئی نہیں، ہنڈیا ہے تو ڈوئی نہیں** جہاں بدانتظامی ہو اور پوچھنے والا کوئی نہ ہو وہاں جس کا جو جی چاہے کرے۔

**لوٹے** وِج۔ اند۔ لوٹا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **لوٹے ڈالنا** غسلِ جنابت کرنا، نہا دھو کر ناپاکی دُور کرنا۔

محاورہ: **لوٹے میں نمک ڈالنا** عہد کرنا، کسی بات یا رائے پر پختہ اتفاق کرنا، سخت قسم کھانا۔ نیز **لوٹے میں لون گھلانا**۔

**لوٹھا** ولین۔ صف۔ لمبا تڑنگا، جوان پٹھا مگر سادہ لوح، سیدھا، کم عقل جوان؛ (صف، مث) گداز بدن والی جوان لڑکی۔

**لوث** ولین۔ اند، ع۔ ملاوٹ، کھوٹ، آمیزش۔

**لوج** وِج۔ اند۔ ننگا، برہنہ۔

**لوچ** وِج۔ اند۔ چیپ، لیس، اعلیٰ قسم کی گندم کے آٹے کی چپچپاہٹ یا چپکاؤ؛ لچک، نزاکت: نرمی، ملائمت۔

**لوچ دار** لیس دار، چِپچِپا، لچک دار۔

محاورہ: **لوچ دینا** لچک دینا، آٹے گوندھنے کے بعد اُسے مکیانا تاکہ اُس میں نرمی اور لیس پیدا ہو جائے۔

محاورہ: **لوچ کھانا** لچکنا۔

**لوچرا** وِج، جزم چ۔ صف، ہ۔ سست، ڈھیلا، نامرد۔

**لوچن** وِج، زبر چ۔ اند، س۔ دیدہ، آنکھ، نین۔

**لوح** ولین۔ امث، ع۔ تختی، کتبہ، کتاب کا سرورق۔

**لوحِ پا** لکڑی کا وہ ٹکڑا جسے جولاہے کپڑا بُنتے وقت پاؤں کے نیچے رکھتے ہیں اور ہلاتے رہتے ہیں۔

**لوحِ پیشانی** ماتھا۔ نیز **لوحِ جبیں**۔

**لوحِ جہاں** مرادی معنوں میں دُنیا۔

**لوحِ محفوظ** نوشتۂ تقدیر، وہ تختی جس پر تقدیر کا حال مندرج تصور کیا جاتا ہے، کنایۃً: علمِ الٰہی۔

**لوحِ مزار** پتھر کی وہ تختی جس پر مختلف عبارات اور آیاتِ قرآنی لکھ کر قبر کے سرہانے نصب کیا جاتا ہے۔

**لوحِ ناخواندہ** ان پڑھ، جاہل؛ (کنایۃً) لوحِ محفوظ۔

**لوح نویس** کتابوں کے سرورق بنانے والا مصور۔

**لوح و قلم** (وِج، زبر ق، زبر ل) مراد: دفترِ تقدیر۔

**لوحش اللّٰہ** ولین، زبر ح، زبر ش، غم ا، شد ل۔ فجائیہ کلمہ دعائیہ، ع۔ خدا اُس کو ویران نہ کرے، آباد رکھے، سلامت رکھے۔ تحسین و آفرین کے موقع پر مستعمل۔

**لودھ** وِج۔ اند، ہ۔ لودھ پیڑ کی چھال جو دواؤں میں اور خصوصی طور پر آنکھ کی دوا میں استعمال ہوتی ہے اور اِس سے رنگ بھی نکالا جاتا ہے۔

**لودھا** وِج۔ اند، ہ۔ کاشت کاری کرنے والا ایک نومسلم طبقہ۔

**لوذعی** ولین، زبر ذ۔ صف، ع۔ دانا، ہوش مند، عقل مند، زود فہم، تیز گفتار، فصیح۔

**لور** وِج۔ اند۔ عقل، سمجھ، بودھی۔

کہاوت: **لور نہ اور، چلا میاں جگدیش پور** اپنی لیاقت سے بڑھ کر کام کرنے پر کہتے ہیں۔

**لورا** وِج۔ اند، ہ۔ آوارہ مرد۔ (امث) لوری۔

**لوری** وِج۔ امث۔ بچوں کو سُلانے کے لیے ہلکا پھلکا گیت۔

محاورہ: **لوری دینا** بچے کو سلانے یا نیند کی کیفیت پیدا کرنے کے لیے ہولے ہولے کوئی گیت سنانا۔ نیز **لوری سنانا**۔

**لوڑنا** وِج، جزم ڑ۔ فعل متعدی۔ طلب کرنا، خواہش رکھنا؛ پوچھنا، استفسار کرنا، سمجھنا۔

**لوز** ولین۔ امث، ع۔ مٹھائی کے مثلث کی شکل میں تراشے ہوئے ٹکڑے۔ نیز **لوزات**۔ جمع الجمع: **لوزاتیں**۔

**لوز کا پُتلا** تراش خراش میں انتہائی درست۔

**لوازت کی گوٹ** (وِج) تین کونوں والی گوٹ جو آرائش کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

**لوازت کے کباب** کباب کی ایک قسم جس میں بادام کوٹ کر شامل کیے جاتے ہیں۔

**لوزینہ** ولین، ی، زبر ن۔ اند، ع۔ بادام کا حلوہ۔

**لوط** وِج۔ اند، ع۔ حضرت ابراہیمؑ کے خاندان سے ایک پیغمبر کا نام۔

**لوطی** اِغلام کرنے والا، مغلم، امرد باز، حضرت لوطؑ کی گمراہ اُمت سے منسوب۔

**لوفر** وِج، زبر ف۔ اند۔ کھلنڈرا، اوباش، لفنگا، آوارہ؛ کام سے کنی کترانے والا۔ انگریزی: Loafer۔

**لوک** وِج۔ اند، س۔ (ہندو) عالم، دُنیا، جگت، سنسار؛ لوگ، خلقت، پرجا، عوام؛ سماج، معاشرہ۔

**لوک آچار** ملکی رسوم، ملک کا دستور۔

**لوک پال** راجہ، بادشاہ۔

**لوک کہانی** عوامی کہانی، وہ قصہ یا کہانی جو عوام میں مقبول ہو۔

**لوک گیت** وہ گیت جو عوام میں مروّج ہیں اور زیادہ تر دیہات میں گائے جاتے ہیں۔

**لُوکا** و مع۔ امذ، ہ۔ شعلہ، لَو، لپٹ۔

محاورہ: **لوکا اُٹھنا** آگ کا شعلہ پیدا ہونا۔

محاورہ: **لوکا دینا** آگ لگانا، دفع کرنا، دُور کرنا۔

**لوکاٹ** و ج۔ امذ، ہ۔ ایک درخت جس کے پتے مہوے سے ملتے جلتے لمبے، نوکدار ہوتے ہیں اور انگور کے برابر زرد پھل جو خوشوں کی شکل میں اُگتا ہے اور میٹھا یا کھٹ مٹھا ہوتا ہے۔

**لوکڑا** ولین، جزم ک۔ امذ، ہ۔ درگا دیوی کے مندر میں خدمت پر مامور چھوٹی عمر کا لڑکا۔

**لوکنا** ولین، جزم ک۔ فعل لازم۔ آسمانی بجلی کا چمکنا، روشنی ہونا۔

**لوکنا** و مع، جزم ک۔ فعل متعدی۔ جلانا: دھوپ سے جلنا، لُولگنا۔

**لوکی** ولین۔ امث، ہ۔ کدو، درازگھیا، لمبا گھیا، ہرا گھیا۔

محاورہ: **لوکی کی طرح بڑھنا** بہت تیزی سے بڑھنا۔

**لوگ** و ج۔ جمع، مذ۔ آدمی، خلقت؛ عوام؛ ذات، طبقہ۔

**لوگ باگ** عام لوگ، عوام۔

محاورہ: **لوگ کرنا** مباشرت کرنا، مجامعت کرنا۔

**لوگ لوگائی** (و مع) میاں بیوی، زن و مرد۔

**لوگائی** و مع۔ امث۔ بیوی، زوجہ، عورت۔

**لوگڑا** و مع، جزم گ۔ امذ۔ پھٹا پرانا معمولی قسم کا کپڑا۔

**لول** و ج۔ صف، ف۔ بے شرم بے حیا۔

**لولا** و مع۔ صف، مذ، ہ۔ جس کے ہاتھ بیکار ہو گئے ہوں۔

**لولا** و ج۔ امذ۔ موسلی؛ پیتل کے گھنٹے کے اندر لٹکنے والا لنگر، بچوں کا عضوِ تناسل، بھنو، بھلو۔

**لولاسی** ولین۔ امث، ہ۔ شادی کی ایک رسم جس میں دولھا کو پھولوں کی چھڑیاں اُس کی سالیاں اُس وقت مارتی ہیں جب وہ سسرال میں پہلی بار زنانے میں جاتا ہے۔

**لولب** ولین، زبر ل۔ امذ۔ چکردار کمانی، بال کمانی پیچ کا کٹاؤ، شکنجہ۔

**لولبی** چکردار (پیچ، زینہ وغیرہ) (انگریزی میں: Spiral)۔

**لُولُو** (ء) و مع۔ امذ، ع۔ مانک، گوہر، موتی، مروارید۔

**لُولُو** و مع۔ امذ، ہ۔ ایک خوفناک فرضی وجود جس کا نام لے کر ضدی بچوں کو ڈرایا جاتا تھا؛ احمق، بیوقوف، بازاری پھبتی: لُولُو ہے بے!۔

محاورہ: **لولو بنانا** احمق بنانا، پاگل بنانا۔

**لولی** و ج۔ امث، ف۔ رقاصہ: (کنایۃً) خوبصورت عورت۔

**لولی فلک** سیارۂ زہرہ کا لقب۔

**لولین** ولین، ی۔ صف، ہ۔ محو، کسی خیال میں ڈوبا ہوا/ ڈوبی ہوئی۔

**لوم** و مع۔ صف۔ کمینہ پن، حرص، لالچ، عیب۔

**لومت** ولین، زبر م۔ امث۔ ملامت، سرزنش۔

**لومڑی** و ج، جزم م۔ امث، ہ۔ گپھے دار دُم کا ایک چھوٹا جنگلی جانور جو اپنی چالاکی کے لیے مشہور ہے، روباہ، ثعلب۔

کہاوت: **لومڑی کے شکار کو جایئے تو شیر کا سامان کیجیے** چھوٹے سے کام کے لیے بہت انتظام کرنا چاہیے۔

**لون** ولین۔ امذ، ع۔ رنگ: (چہرے کی) رنگت۔

**لونی** رنگ دار، رنگ سے بھرا ہوا۔ **تلوین** رنگنا۔ **متلون** پچرنگا، رنگ بدلنے والا۔

**لون** و ج۔ امذ، ہ۔ نمک، نون، کھار۔

محاورہ: **لون چھڑکنا** نمک چھڑکنا؛ سخت اذیت دینا، تکلیف بڑھانا۔

محاورہ: **لون مرچ لگانا** کسی بات یا واقعے کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا، حاشیہ آرائی کرنا، مبالغے سے کام لینا۔

**لونا** سلونا، نمکین؛ ملیح۔

**لونی** شور، کھار جو زمین یا دیواروں کو لگ جاتا ہے۔

**لونار** لونی لگی زمین، شورزدہ۔

**لونبڑ** و مع، ن مغ، زبر ب۔ صف، امذ، ہ۔ ایسا شخص جو دراز قد بھی اور احمق بھی؛ لمبا آدمی۔ نیز لونبڑ۔

**لونجی** ولین، ن غنہ۔ امث۔ چھلی ہوئی کیری کو پکا کر ڈالا ہوا اچار۔

**لوند** زبر ل، زبر نیز زیر و، جزم ن۔ صف، ہ۔ چالباز، عیار، طناز؛ اوباش، آوارہ؛ کاہل، سُست؛ شرابیوں کا طفیلیا مہمان؛ آزاد، بے لگام، بے مہار۔

کہاوت: **لوند مسودا خصم خدائی** جس عورت کو کسی کا خوف نہیں رہتا وہ آزاد پھرتی ہے (لوند = آزاد، بے مہار)۔

**لوند** ولین، ن غنہ۔ صف۔ زائد، فالتو، فاضل۔ (امذ) زائد مہینہ جو قمری سال میں ہر تیسرے سال بڑھایا جاتا ہے۔

**لونڈا** ولین، ن مغ۔ اند، ہ۔ کسی گیلی شے کا ڈلا۔

**لونڈا** ولین، ن مغ۔ اند، ہ۔ لڑکا، نادان نوعمر؛ غلام؛ معشوق، مفعولی۔ (مث) لونڈیا۔

**لونڈوں** ولین، ن مغ۔ جمع، مذ۔ لونڈا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

**لونڈوں کھدیری** (ے) زانیہ، وہ عورت جسے لڑکوں سے بدفعلی کرانے کی عادت ہو۔

**لونڈی** ولین، ن مغ۔ امث۔ لونڈا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **لونڈی اور کے پیر دھوئے، اپنے دھوتی لجائے** دوسروں کے کام کرنا اور اپنا کام کرتے شرمانا۔

**لونڈی بچہ** وہ شخص جو لونڈی کے پیٹ سے ہو۔

محاورہ: **لونڈی بنانا** بغیر نکاح کے گھر میں ڈال لینا؛ کنیز بنانا، کسی عورت کو خدمت کے لیے ملازم رکھنا، غلام بنانا۔

کہاوت: **لونڈی بن کر کمانا اور بیوی بن کر کھانا** محنت سے کمائی کی جائے تو آرام سے بسر ہوتی ہے۔

کہاوت: **لونڈی ڈائن سے بُری، گو حرم بن جائے** کمینے کو رتبہ مل جائے تو بہت تنگ کرتا ہے۔

کہاوت: **لونڈی کو لونڈی کہا رو دی، بیوی کو لونڈی ہنس دی** عیب دار کا عیب جتایا جائے تو وہ برا مانتا ہے۔ بے عیب کو عیب لگایا جائے تو وہ ہنس کر ٹال دیتا ہے۔

کہاوت: **لونڈی کی خوشامد، سسرال میں باس** نوکروں اور خادموں کو خوش رکھنے سے آقا بھی راضی ہوتا ہے۔

کہاوت: **لونڈی کی ذات کیا، رنڈی کا ساتھ کیا، بھیڑ کی لات کیا، عورت کی بات کیا** لونڈی کی ذات کوئی نہیں ہوتی اور رنڈی کی رفاقت فضول ہے۔ بھیڑ کی لات کا کوئی اثر نہیں ہوتا اور عورت کی بات کا وزن نہیں ہوتا۔

کہاوت: **لونڈی نے سیکھا سلام، نہ دیکھی صبح نہ دیکھی شام** تہذیب کے لیے سلیقہ اور تمیز درکار ہے۔

کہاوت: **لونڈی نے وار پایا، پٹیوں کو تیل لگایا** لونڈی کو ذرا موقع ملے تو آقا کا مال لٹا دیتی ہے۔

**لونڈے** ولین، ن مغ۔ اند۔ لونڈا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

**لونڈے باز** لڑکوں کے ساتھ بدفعلی کرنے والا، لوطی۔

**لونڈے بازی** اغلام، لواطت۔

**لونڈے لاڑیے** ناتجربہ کار لڑکے۔

**لونڈے لپاڑیے** گپی لڑکے، جھوٹ بولنے والے لڑکے۔

**لونڈہار** ولین، ن غنہ۔ امث۔ لونڈوں کی ٹولی؛ اُدھم، اُچھل کود۔

**لونڈہائی** ولین، ن غنہ۔ صف۔ مث۔ لونڈوں میں گھلنے ملنے والی عورت۔

**لونگ** ولین۔ امث۔ ایک پودے کی سکھائی ہوئی کیل کی طرح کی کلی جسے مسالوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ قرنفل؛ ناک یا کان کا ایک زیور جو لونگ کی شکل کا ہوتا ہے، ناک کی کیل۔

**لونگ چڑا** ولین۔ اند۔ بیسن ملے قیمے کے لمبے پتلے سیخ کے کبابوں سے ملتے ہوئے کباب جو چٹنی کے ساتھ کھائے جاتے ہیں۔

**لونی** وج۔ رک: لون۔

محاورہ: **لونی لگنا** دیواروں کی اینٹوں کا کھارے پانی کے استعمال سے شورزدہ ہونا؛ فرسودہ ہو جانا، بے وقعت ہو جانا۔

**لونیا** وج، زیرن۔ نمک بنانے والا، نمک کے ڈلوں کی پسائی کا کام کرنے والا؛ ساگ کی ایک قسم جس کا ذائقہ قدرے ترش ہوتا ہے۔

**لوہ** وج۔ اند۔ لوہا، آہن۔

**لوہ چون** (وج، جزم ہ، وم) کچے لوہے کے پترے۔

**لوہا** وج۔ اند۔ سب سے زیادہ مستعمل ایک انتہائی سخت دھات جس سے کیلیں، کلیں، مشینیں، چاقو کے پھل، بندوق کی نالیں، ریل کے پہیے اور پٹریاں وغیرہ ڈھالی جاتی ہیں۔

محاورہ: **لوہا بجانا** تلواروں سے لڑنا، تیغ زنی کرنا۔

محاورہ: **لوہا بجھانا** گرم لوہے کو ٹھنڈے پانی میں ڈالنا۔

محاورہ: **لوہا برسنا** کشت و خون ہونا، جنگ و جدل ہونا، تلواریں چلنا، تیغ بازی ہونا۔

محاورہ: **لوہا تیز رکھنا** رعب داب قائم رکھنا۔

کہاوت: **لوہا ٹھنڈا گرم لوہے کو کاٹتا ہے** مستقل مزاج آدمی تیز طبع انسان پر غالب آ جاتا ہے۔

کہاوت: **لوہا جانے لوہار جانے، دھونکنے والے کی بلا جانے** غیر متعلق آدمی کے متعلق کہا جاتا ہے جو فریقین سے الگ ہو۔

کہاوت: **لوہا کرے اپنی لڑائی، ہم بھی ہیں مہا دیو کے بھائی** وہاں کہتے ہیں جہاں کوئی معمولی آدمی اپنی رشتہ داری بڑے آدمیوں کے ساتھ جتائے۔

محاورہ: **لوہا کوٹنا** انتہائی مشکل کام کرنا؛ لوہے کو گرم اور سرخ کر کے اپنی ضرورت کے مطابق ڈھالنے کے لیے ہتھوڑے کی ضربیں لگانا۔

محاورہ: لوہا لوٹنا تلوار کا ٹیڑھا ہو جانا، تلوار کا خمیدہ ہو جانے کی وجہ کچھ کاٹ نہ سکنا؛ ضرب ٹھیک طریقے سے نہ پڑنا، وار خالی جانا۔

محاورہ: لوہا ماننا برتری تسلیم کرنا، کسی ہنر میں مہارت ماننا، اہمیت تسلیم کرنا؛ مرعوب ہونا۔

لوہار وج۔ امذ۔ لوہے کی چیزیں بنانے والا کاریگر۔

محاورہ: لوہار خانے میں سوئیاں بیچنا اُلٹا کام کرنا؛ ناقدری کرنا؛ بے وقوفی کا کام کرنا۔

کہاوت: لوہار کی کونچی، کبھی آگ میں کبھی پانی میں کبھی تکلیف ہوتی ہے کبھی راحت (کونچی = کھونچی جسے لوہار استعمال کرتے ہیں)۔

لوہے وج۔ امذ۔ لوہا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

لوہے ٹھنڈے ہو گئے حوصلے پست ہو گئے، ہمت ہار گئے، ولولے مٹ گئے۔

کہاوت: لوہے کو لوہا کاٹتا ہے کسی کو زیر کرنے کے لیے اُسی کی ٹکر کا انسان چاہیے۔

لوہے کی چھاتی سخت دلی، عالی ظرفی۔

محاورہ: لوہے کی چھاتی اور پتھر کا جگر کر لینا خود کو مصیبت اور سختی برداشت کرنے کا عادی کر لینا۔

کہاوت: لوہے کی منڈی میں مار ہی مار جیسا موقع ہو ویسی بات ہوتی ہے۔

محاورہ: لوہے کے چنوں سے پلنا انتہائی غربت میں زندگی بسر کرنا، مصیبت کی حالت میں دن گزارنا۔

لوہے کے چنے انتہائی مشکل اور کٹھن کام۔

محاورہ: لوہے کے چنے چبانا انتہائی مشکل اور کٹھن کام کرنا۔

محاورہ: لوہے کے گھاٹ اُتارنا تلوار یا خنجر سے قتل کرنا؛ موت کے گھاٹ اُتارنا۔

محاورہ: لوہے میں ڈوبا ہونا پوری طرح مسلح ہونا؛ گرفتار کا بیڑیاں پہنے ہونا۔

لوہیا لوہے کا سامان سلاخیں شہتیر چادریں وغیرہ بیچنے والا۔

لوئی (۱) وج۔ امث۔ نرم پشمینے کی چادر؛ (مجازاً) عزت، آبرو۔

محاورہ: لوئی اُتارنا بے حیا ہو جانا، بے شرم بن جانا۔

لوئی (۲) وج۔ امث۔ گندھے ہوئے آٹے سے ایک روٹی پکانے کے لیے الگ کی جانے والی آٹے کی مقدار؛ آٹے کا پیڑا۔

لوے زبرل۔ متعلق فعل۔ پاس، نزدیک، قریب۔

محاورہ: لوے لگنا قریب آنا؛ دل کو یقین آنا، اعتبار ہونا۔

## ل ۔ ہ

لہار زبرل۔ امث۔ لہر، موج۔

لُہار پیش ل۔ امذ۔ لوہار (رک) کا ایک قدیم املا۔

لہاس زبرل۔ امذ، ہ۔ موٹا اور مضبوط رسّا؛ وہ رسّا جو جہاز کا لنگر وغیرہ لٹکانے کے کام آتا ہے۔

لہاسی جس سے جہاز کے لنگر وغیرہ باندھے جاتے ہیں۔

لہان پیش نیز زبرل۔ صف۔ خون سے لتھڑا ہوا، عموماً لہولہان کی ترکیب میں مستعمل۔

لہاو زبرل۔ امذ، ہ۔ نخرے، ناز، چونچلے۔

لہبر لیٹا زبرل، جزم ہ، زبرب۔ امذ، ہ۔ لمبا لبادہ؛ ٹیاں طوطے سے بڑا، لمبی دُم اور رنگین کنٹھ والا طوطا۔ نیز لہبر ی/لہبری۔

لہجہ لیٹا زبرل، جزم ہ، زبرج۔ امذ، ع۔ بولنے کا فطری یا کوئی مخصوص انداز؛ جذبہ، مزاج یا کیفیت جو الفاظ میں ظاہر ہو۔ جمع: لہجے، لہجات۔

محاورہ: لہجہ اُتارنا لہجے کی نقل کرنا۔

مرکب: لب و لہجہ (وج) الفاظ کو ادا کرنے کی طرز جس سے اصلیت، مزاجی کیفیت یا شخصیت کا پتہ چلے۔

لہٰذا لیٹا زبرل، کھڑا زبرہ۔ حرف جزا، ع۔ اسی لیے، اِس بنا پر، اِس صورت میں، پس، چنانچہ۔

لہر لیٹا زبرل، جزم ہ۔ امث۔ موج، پانی کا ریلا؛ ترنگ، وجدانی تحریک؛ بل دار لکیر یا بل کھاتی شے؛ ٹیس، جلن۔

محاورہ: لہر اُٹھنا ارتعاش پیدا ہونا، موج اُٹھنا، اُمنگ پیدا ہونا، خواہش ہونا۔

محاورہ: لہر بہر ہو جانا دولت وغیرہ کی افراط ہو جانا، ریل پیل ہو جانا؛ خوش اقبالی ہونا، آسودہ حالی ہونا۔

محاورہ: لہر پر آنا لہرانے لگنا، طبیعت میں مستی آنا، جولانی پر ہونا۔

محاورہ: لہر دوڑنا رَو آنا، کسی کیفیت کا نفوذ کرنا۔

محاورہ: لہر لینا سانپ یا کتے کے کاٹے سے زہر کے اثر سے اعضا میں کھنچاؤ آنا، تشنج کی کیفیت طاری ہونا۔

محاورہ: لہر میں ہونا خوشگوار کیفیت میں ہونا، مستی میں ہونا، موج میں ہونا۔

لہرا لیٹا زبرل، جزم ہ۔ طبیعت میں لہر پیدا کرنے والی آواز، سُر؛ سارنگی یا بین کی

آواز؛ متواتر جوتیاں پڑنے کی آواز۔

محاورہ: **لہرا اُڑانا** متواتر جوتیاں مارنا، خوب مارنا پیٹنا؛ سُریلی آواز نکالنا۔

محاورہ: **لہرا لگانا** اُکسانا، آمادہ کرنا؛ لہک لہک کر بات کرنا۔

محاورہ: **لہرا لینا** خوب خبر لینا، ذلیل کرنا، بے عزت کرنا؛ جھومنا۔

**لہرانا** لیٹا زبرل، جزم ہ۔ فعل لازم۔ پانی کی موج کی طرح بل کھاتے ہوئے حرکت کرنا، وجد کرنا؛ لہلہانا، ترنگ میں آنا۔

**لہری** لیٹا زبرل، جزم ہ۔ صف۔ اپنے دل کی ماننے والا، کسی کی پروانہ کرنے والا، زندہ دل، من موجی۔

**لہریا** لیٹا زبرل، جزم ہ، زیر ر۔ صف۔ بل کھاتی لکیر یا کڑھت، آڑھی ترچھی دھاریوں کا۔

**لہریں** لیٹا زبرل، جزم ہ، ے۔ اسث۔ لہر (رک) کی جمع۔

محاورہ: **لہریں گننا** فضول کام کرنا، وقت ضائع کرنا۔

**لہسن** لیٹا زبرل، جزم ہ، زبرس۔ امذ۔ ایک پودے کی مشہور جڑ جواُوپری طور پیاز سے مشابہ ہوتی ہے اس کی پوتھی میں کئی سفید جوے ہوتے ہیں؛ اس کی دو قسمیں ہیں جنگلی اور باغی۔ جنگلی کی پوتھی ایک ہی جوے پر مشتمل ہوتی ہے اور اِسے اک پوتھیا لہسن کہتے ہیں عربی میں ثوم، کراث؛ جسم پر پیدائشی سرخ یا سیاہ داغ، پدم۔

**لہسنیا** لیٹا زبرل، جزم ہ، زبرس، جزم ن۔ امذ۔ لہسن کے جوے کی رنگت کا ایک قیمتی پتھر۔

**لہک** لیٹا زبرل، لیٹا زبرہ۔ اسث۔ اُونچی، سریلی، لہراتی ہوئی، کھٹکے دار آواز؛ شعلے کی لپک، لاٹ؛ خوشبو کی لپٹ؛ ہوا کے زور سے شاخوں کے لہرانے کی کیفیت، لہلہاہٹ۔

**لہک لہک کر** جھوم جھوم کر، خوش ہو کر، اُمنگ کے ساتھ۔

محاورہ: **لہک لہک کر بولنا** آواز کے اُتار چڑھاؤ کے ساتھ بولنا، جھوم جھوم کر پڑھنا یا بولنا۔

فعل متعدی: **لہکانا** اُکسانا، بھڑکانا؛ دہکانا، چہکانا۔

فعل لازم: **لہکنا** وجد میں آ کر گانا، چہکنا؛ بھڑکنا، دہکنا۔

**لہلوٹ** لیٹا زبرل، جزم ہ، وج۔ صف۔ ریجھا ہوا، ازحد مشتاق، بےقرار، بے تاب، فریفتہ۔

**لہلہا** لیٹا زبرل، جزم ہ، زبرل۔ سبزے وغیرہ کے لہرانے کی کیفیت؛ تروتازہ، شاداب؛ موجیں مارتا ہوا۔

محاورہ: **لہلہا اُٹھنا** جھوم اُٹھنا؛ کھل اُٹھنا۔

**لہلہانا** لیٹا زبرل، جزم ہ، زبرل۔ فعل لازم۔ ہرا بھرا ہونا، ہوا سے ہلنا، ہلکورے کھانا، لہرانا؛ سرسبز و شاداب ہونا۔

**لہن** لیٹا زبرل، جزم ہ۔ امذ۔ وہ اجزا جن کا خمیر اُٹھا کر شراب کشید کی جاتی ہے۔

**لہنا** لیٹا زبرل، جزم ہ۔ امذ۔ فائدہ، حاصل، منفعت؛ قسمت، نصیب۔

**لہنگا** لیٹا زبرل، ن مغ، جزم ہ۔ امذ، ہ۔ (عورتوں کا) غرارہ نما بغیر پائچوں کا گھیر دار پہناوا، گھگرا۔

**لہنگا راج** عورتوں کی حکومت۔

**لہو** زبرل، ومع۔ امذ۔ خون، دم۔ قدیم: لوہو۔

محاورہ: **لہو اُبلنا** سخت غصہ آنا۔

محاورہ: **لہو اُترنا** سخت غصے کی وجہ سے آنکھوں کا سرخ ہو جانا۔

محاورہ: **لہو اُگلنا** سخت تکلیف برداشت کرنا، خون کی قے کرنا؛ تپ دِق کے مرض میں مبتلا ہونا۔ نیز خون اُگلنا۔

محاورہ: **لہو آنا** پاخانے یا تھوک کے ساتھ خون آنا، جسم سے خون خارج ہونا۔ نیز خون آنا۔

محاورہ: **لہو بڑھنا** بہت خوشی ہونا، حوصلہ بلند ہونا، ہمت بندھنا۔

محاورہ: **لہو بن کے دوڑنا** رگ وپے میں سرایت کر جانا۔

محاورہ: **لہو بولنا** قتل کا ظاہر ہو جانا۔

محاورہ: **لہو بہانا** قتل کرنا، جان سے مار دینا؛ جسم سے خون نکالنا۔

محاورہ: **لہو پانی ایک کرنا** سخت محنت کرنا، جدوجہد کرنا؛ اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنا۔ نیز لہو پسینہ ایک کرنا۔

محاورہ: **لہو پانی ایک ہونا** رک: لہو پانی ایک کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **لہو خشک ہونا** ڈر جانا، خوف زدہ ہو جانا؛ ڈر کے مارے چہرہ زرد ہو جانا۔

محاورہ: **لہو رُلانا** انتہائی اذیت پہنچانا، تکلیف پہنچانا۔

محاورہ: **لہو رونا** کسی کی یاد میں بہت زیادہ رونا۔

محاورہ: **لہو رنگ لانا** کسی کی قربانی کا پھل ملنا، مقصد حاصل ہونا۔

محاورہ: **لہو سفید ہونا** محبت نہ رہنا، مروّت ختم ہو جانا، رحم نہ رہنا۔

**لہو کا ہلکا** ایسا شخص جو صدمہ برداشت نہ کر سکے اور غش کھا جائے۔

محاورہ: **لہو کرنا** بے مزا کرنا؛ تلخی پیدا کرنا؛ غصہ دلانا۔

محاورہ: **لہو کے چراغ جلانا** بہت محنت و مشقت کرنا؛ بہت اذیت اور تکلیف برداشت کرنا۔

محاورہ: **لہو کے گھونٹ پی کر رہ جانا** غصہ ضبط کرنا، برداشت کرنا۔

محاورہ: **لہو گرم رکھنا** جوش و جذبہ برقرار رکھنا، مستعد رکھنا۔

محاورہ: لہو لگا کر شہیدوں میں شامل ہونا معمولی سا کام کر کے اپنے آپ کو بڑا کام کرنے والوں میں شمار کرنا۔

لہولہان خون میں لتھڑا ہوا، خون میں لت پت۔ نیز لہولوہان۔

محاورہ: لہو مانگنا کسی کام کا سخت مشقت مانگنا، محنت طلب ہونا۔

محاورہ: لہو منہ کو لگنا کسی شے کی چاٹ پڑنا، چسکا پڑنا۔

محاورہ: لہو میں نہانا بہت زخمی ہونا۔

محاورہ: لہو نچوڑنا بہت مشقت سے کام لینا، سخت محنت کروانا۔

لہو لیٹا زبرل، جزم ہ، جزم و (بروزن اَبر)۔ امذ، ع۔ کھیل، تفریح۔

لہوالحدیث اللہ کی یاد سے غافل کرنے والی شے۔

لہوولعب کھیل کود، تفریحات، بے فکری کی اوقات گزاری۔

لہینڈی زیرل، ے لین، ن مغ۔ امث۔ نچلے مقام سے بلند مقام پر ٹوکری کے ذریعے پانی پہنچانے کا عمل۔

## ل۔ ء

لئی زبرل، ی۔ امث۔ گھلا ہوا آٹا یا میدہ جسے آگ پر پکا کر گاڑھا اور لیس دار بنایا جاتا ہے تاکہ کاغذ وغیرہ چپکانے کے کام آسکے۔ نیز لیئی۔

لئے زیرل، ی۔ متعلق فعل۔ رک: لیے اور تحتی الفاظ۔

لئیق زبرل، ی۔ صف۔ لیاقت رکھنے والا، قابل۔

لئیم زبرل، ی۔ صف، ع۔ وہ کنجوس جو نہ خود کھائے اور نہ دوسروں کو کھانے دے، بخیل، کنک، کمینہ۔

لئیمی کمینگی، بخیلی۔

## ل۔ ی، ے

لے ے لین۔ امث۔ خوش آہنگ سُروں کا مجموعہ، لحن، سُر؛ گانے کی طرز، بندش، آہنگ، لہجہ۔

محاورہ: لے اُونچی کرنا بلند آواز میں گانا، ساز اُونچی آواز میں بجانا۔

محاورہ: لے بڑھانا شوق میں اضافہ کرنا، لت لگانا، چسکا ڈالنا۔

محاورہ: لے بھول جانا عادت ترک ہو جانا یا بھول جانا۔

محاورہ: لے چھانا آواز کا گونجنا۔

محاورہ: لے گننا ہر وقت ایک ہی رٹ لگائے رکھنا، ہر لحہ ایک ہی بات کی طرف دھیان رہنا۔

لے ے۔ امر۔ لینا مصدر سے امر کا صیغہ؛ پکڑ، گرفت؛ سنبھال، قابو کر؛ متوجہ ہو، آگاہ ہو، دیکھ۔

محاورہ: لے اُڑنا بات کو عام کر دینا، لے کر بھاگ جانا؛ نشے کی حالت میں حواس کھو دینا؛ کسی کی طرز یا ڈھنگ اپنا لینا۔

محاورہ: لے بیٹھنا اپنے ساتھ کسی دوسرے کا بھی نقصان کر دینا؛ کسی کی عورت کو اپنے گھر میں ڈال لینا۔

محاورہ: لے بھاگنا کوئی شے لے کر فرار ہو جانا؛ کسی عورت کو بھگا لے جانا؛ کسی کی طرز اُڑا لینا۔

لے پالک (زبرل) غیر کی اولاد جسے گود لیا گیا ہو (لڑکا یا لڑکی)، متبنی۔

کہاوت: لے پالک، گھر گھالک کسی کی گود لی ہوئی اولاد تباہی کا سبب بنتی ہے، کم اصل سے وفا نہیں۔

محاورہ: لے پڑنا کسی عورت کے ساتھ زبردستی ہم بستری کرنا۔

محاورہ: لے دوڑنا ساتھ لے کر بھاگ جانا؛ کسی بات کو بے موقع اور بے ڈھنگے طریقے سے بیان کرنا۔

لے دے جد و جہد، کوشش، دوڑ دھوپ؛ حجت، تکرار، جھگڑا؛ لعنت ملامت۔

کہاوت: لے دے آنا کھوتی میں خودغرض آدمی کو ہر وقت اپنے مطلب سے کام ہوتا ہے۔

محاورہ: لے دے رہنا ہر وقت اعتراض کرنا، نکتہ چینی کرنا۔

لے دے کر بڑی جد و جہد سے، بہت کوشش سے؛ بہت تکرار و حجت کے بعد؛ رشوت، نذرانہ وغیرہ دے کر۔

محاورہ: لے دے کرنا بہت جد و جہد کرنا، تقاضے پر تقاضہ کرنا؛ لعنت ملامت کرنا۔

محاورہ: لے دینا مول لے دینا، خرید کر دینا۔

محاورہ: لے ڈالنا خرید لینا؛ آڑے ہاتھوں لینا، بُرا حال کر دینا؛ انجام پر پہنچا دینا، تمام کر دینا؛ تباہ و برباد کر دینا۔

محاورہ: لے ڈوبنا اپنے ساتھ دوسرے کا بھی نقصان کر دینا۔

محاورہ: لے رکھنا جمع کرنا، بہم پہنچانا۔

کہاوت: لے کے دیا کما کے کھایا، ایسی تیسی جگت میں آیا جو لے کے دے اور کما کے کھائے اُس کا دُنیا میں آنا فضول ہے۔ (بدمعاش اور نادہند کا یہ مقولہ ہے)۔

محاورہ: لے کر چاٹنا بیکار کام کرنا (استفسار کے طور پر مستعمل)۔

کہاوت: لے لکڑی، چل گدری تھوڑی سی تیاری سے کام شروع کر دیا یا

کسی جگہ روانہ ہوگئے۔

محاورہ: لے لے کرنا اُکسانا، اشتعال دلانا؛ ہمت دلانا، حوصلہ بڑھانا۔

محاورہ: لے لے ہونا بہت زیادہ اعتراضات ہونا۔

محاورہ: لے لینا چھین لینا، دبا لینا؛ خرید لینا، اپنا کر لینا؛ سنبھال لینا، قابو کر لینا؛ جا پہنچنا، طے کر لینا؛ الگ کر لینا؛ اپنے اختیار میں کر لینا، قبضہ میں کر لینا۔

محاورہ: لے مرنا اپنے ساتھ دوسروں کا بھی نقصان کرنا۔

**لیا** زیرل۔ لینا (رک) کا ماضی۔

لیا دیا نیک کاموں کا پھل، ماضی میں کی گئی کوئی نیکی۔

محاورہ: لیا دیا آڑے آنا ماضی میں کیے گئے کسی نیک کام کی وجہ سے بُرے نتیجے سے بچ جانا۔

محاورہ: لیا دیا کام آنا/آگے آنا کرنی کا پھل ملنا۔

لیا ہی نہیں پڑتا بہت متکبر ہے، مزاج کی کوئی حد نہیں ملتی۔

لیا ہی نہیں جاتا کسی طور قابو نہیں آتا۔

**لیاقت** زیرل، زبرق۔ امث، ع۔ اہلیت، قابلیت، علم؛ ہنر، جوہر، گن۔

**لیالی** زبرل۔ جمع، مث، ع۔ راتیں۔ لیل (رک) کی جمع۔

**لیام** زیرل۔ جمع، صف، ع۔ کمینے، رذیل۔ لئیم (رک) کی جمع۔

**لیبل** ے، زبرل۔ اند۔ شناختی نشان یا ٹھپہ۔ انگریزی میں: Label۔

محاورہ: لیبل لگنا کسی خصوصیت کا حامل قرار دیا جانا؛ ٹھپہ لگنا۔

محاورہ: لیبل لگانا رک: لیبل لگنا جس کا یہ تعدی ہے۔

**لیپ** ی۔ امث۔ لیپنا (ی) (رک) سے امر۔

کہاوت: لیپ بہو دیوالی آئی، پوت بہو دیوالی آئی، چھید چھدالی ماتھے ماری، کیوں ساسو یہی دیوالی یہ ان ساسوں پر طنز ہے، جو اپنی بہوؤں کے ساتھ اچھا سلوک نہیں کرتیں۔

لیپ پوت (وج) کسی گاڑھی شے کو سطح پر لگانے کا عمل؛ درستی، اصلاح؛ پردہ پوشی؛ بناؤ سنگھار۔

**لیپ** ے۔ اند۔ وہ دوا جو پانی یا کسی روغن وغیرہ میں ملا کر لگائی جائے۔

**لیپا پوتی** ی، وج۔ امث۔ (مجازاً) بات کو چھپانے یا بنانے کی کوشش؛ قلعی یا چونا وغیرہ پھروانے کا عمل۔

**لیپنا** ی، جزم پ۔ فعل متعدی۔ پلستر چڑھانا، پوتنا، لپائی پتائی کرنا۔

لیپنے کا نہ پوتنے کا بیکار، نکما، جو کسی کام کا نہ ہو۔

**لیپنا** ے، جزم پ۔ فعل متعدی۔ لیپ لگانا، کسی سطح یا جسم پر کسی نیم سیال شے یا دوا کی تہہ چڑھانا۔

**لیت ولعل** ے لین، وج، زبرل، زبرع۔ اند، ع۔ ٹال مٹول، تامل، تعویق، حیلہ حوالہ، عذر۔

محاورہ: لیت ولعل کرنا ٹال مٹول کرنا، بہانے بنانا۔

کہاوت: لیتا بھولے نہ دیتا بھولے نقد بکری کی تعریف میں کہا جاتا ہے۔

کہاوت: لیتا مرے کہ دیتا نادہندہ قرض نہ لوٹاتا اور لینے یا دینے والوں میں سے کوئی ایک مر جاتا ہے۔

**لیتڑے** ی، جزم ت۔ جمع۔ مذ۔ پُرانے گھسے پٹے جوتے۔

محاورہ: لیتڑے پڑنا بہت ذلیل ہونا، جوتیاں لگنا۔

محاورہ: لیتڑے لگانا بہت ذلیل کرنا، جوتیاں مارنا۔

**لیٹنا** ے، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ دراز ہونا، پاؤں پسارنا۔

محاورہ: لیٹے جانا پسرے جانا؛ ہمت ہار دینا؛ خوشامد کرنا۔

**لیج** ے۔ امث، ہ۔ کنویں سے پانی نکالنے کے لیے استعمال کیے جانے والے ڈول کو باندھی گئی رسی۔ نیز لیجو (ے)۔

**لیجیے** ی، ی۔ امر۔ پکڑ لیں، اُٹھا لیں؛ سنیے، دیکھیے، ملاحظہ کیجیے (احتراماً مستعمل)؛ کسی کام کی تکمیل کے اظہار کے بھی مستعمل۔

**لیچھی** ی۔ امث۔ پان کا پھوک، عرق نکالا ہوا پان۔

**لیچڑ** ی، زبرچ۔ صف۔ اند، ہ۔ ناحق لپٹنے والا آدمی، پیچھے پڑ جانے والا، سُست، کاہل، مجہول؛ گھٹیا، ناپسندیدہ؛ قرضہ لے کر واپس نہ لوٹانے والا۔

لیچڑ پن کاہلی، سُستی۔ نیز لیچڑ (رک) کا اسم کیفیت۔

**لیچی** ی۔ امث، ہ۔ جامن کے قد کا اصلاً یوپی درخت، پتے مولسری کی طرح کے، پھل لوکاٹ کے برابر گول بیضوی، جس کا چھلکا کھردرا، دندانے دار، رنگ مٹیالا، بیج موٹا سیاہ اور گودا سفید، نرم اور ہلکا شریں۔

**لید** ی۔ امث، ہ۔ گھوڑے، گدھے وغیرہ کا فضلہ۔

**لیڈر** ی، زبرڈ۔ اند۔ راہنما، قائد، سرخیل۔ انگریزی: Leader۔

لیڈری لیڈر کا کام یا منصب؛ راہنمائی، قیادت۔

**لیر** ی۔ امث، ہ۔ دھجی، کپڑے کا ٹکڑا، کترن۔

محاورہ: لیر لیر کرنا پھاڑ ڈالنا، دھجیاں اُڑانا، پرزے پرزے کرنا۔

محاورہ: لیر لیر ہونا لیر لیر کرنا (رک) کا لازم۔

**لیری** ی۔ امث، ہ۔ پتنگ کے نچلے سرے پر چپکائی جانے والی کاغذ کی دُمچی۔

**لیزم** ے، زبرز۔ امث، ف۔ پہلوانوں کے ورزش کرنے کی کمان۔

**لیس (۱)** ے لین۔ صف۔ ضروری ساز و سامان کے ساتھ تیار، مستعد، آراستہ، کمربستہ، سجا ہوا۔

**لیس** (۲) ے لین۔اسث۔ فیتہ، جھالر، گوٹا کناری۔

**لیس** ے۔انذ۔ چیپ، چپچپاہٹ۔

**لیس دار** لزج، چپچپا، لعاب دار۔

**لیسنا** کسی چپچپاتی چیز میں آلودہ کرنا۔ نیز لسیڑ نا۔

**لیک** ی۔اسث۔ لکیر؛ پگڈنڈی؛ بالوں کی مانگ؛ کسی تقریب میں خدمت گاروں کو دیا جانے والا انعام۔

محاورہ: **لیک پڑنا** روایت پڑنا، رسم قائم ہونا۔

محاورہ: **لیک پیٹنا** رک: لکیر پیٹنا۔

محاورہ: **لیک سے بے لیک ہو جانا** گمراہ ہو جانا، راستے سے بھٹک جانا؛ قدیم رسوم کو ترک کر دینا۔

کہاوت: **لیک کا پیسا تو ہاتھ کی لکیریں ہیں** نیگ دینا ہی پڑتا ہے؛ راہداری کا محصول تو دینا ہی ہے۔

کہاوت: **لیک چھوڑ تین ہی چلیں، کوی، سنگھ، کپوت** گاڑی لیک پر چلتی ہے اور سعادت مند بیٹا بزرگوں کے طور طریقوں کو اپناتا ہے۔ شاعر، شیر اور نالائق بیٹا پرانے راستہ پر نہیں چلتے بلکہ نیا راستہ نکالتے ہیں۔

**لیک** ے۔حرف استثنا و استدراک۔ف۔ لیکن کی تخفیف؛ مگر؛ الا، البتہ۔

**لیکن** ے، زبرک۔حرف استثنا۔ف۔ مگر، ولے، پر۔

**لیکھ** ی۔اسث، ہ۔ جوں کا انڈا یا بچہ۔

**لیکھ** ے۔انذ، ہ۔ قسمت کا لکھا، نوشتہ؛ تحریر، خط۔

**لیکھا** ے۔انذ، ہ۔ تقدیر، قسمت کا لکھا؛ بہی کھاتہ، تحریری یادداشت۔

محاورہ: **لیکھا پورا کرنا** روپیہ بے باق کرنا، حساب صاف کرنا۔

محاورہ: **لیکھا جوکھا برابر ہونا** حساب کتاب برابر ہونا، روپیہ بے باق کرنا۔

محاورہ: **لیکھا ڈیوڑھا برابر کرنا** لین دین کا معاملہ صاف کرنا۔

محاورہ: **لیکھا کرنا** حساب کرنا، لین دین کی رقم معلوم کرنا۔

**لیکھک** لکھنے والا، مصنف، ادیب۔

**لیل** ے لین۔اسث،ع۔ رات، شب، رین (نہار کے مقابل)۔

**لیل و نہار** (ے لین، وج، زبرن) شب و روز، رات اور دن؛ ایام، زمانہ؛ احوال۔

**لیلہ** (ے لین، زبرل) رات (یوم کے مقابل)۔

**لیلا** ی۔اسث، ہ۔ کھیل، تفریح، تماشا، سوانگ؛ جلوہ، نظارہ۔

**لیلیٰ** ے لین، کھڑا زبری۔علم،ع۔ عشق کی مشہور داستان میں قیس (مجنوں) کی محبوبہ جو سیاہ فام تھی؛ سانولی۔ نیز لیلی (لے لی)۔

کہاوت: **لیلیٰ را بچشم مجنوں باید دید** لیلیٰ کو مجنوں کی آنکھ سے دیکھنا چاہیے، محبوب عاشق کو خوبصورت ہی لگتا ہے خواہ کیسا ہی بدصورت کیوں نہ ہو۔

**لیموں** ی، ومع۔انذ۔ گول، زرد پھل جس کا کھٹا رس کھانے میں ذائقے کے لیے ڈالتے یا پانی میں گھول کر سکنجبین بناتے ہیں، لیموئے ترش۔ نیز لیمو۔

محاورہ: **لیموں کی طرح نچوڑنا** نہایت لاغر کر دینا، سکھا دینا۔

**لیموئے شیریں** میٹھا، موسمی۔

**لین** ی۔صف،ع۔ نرم، ملائم، کرخت کی ضد۔

**لینیت** نرمی، ملائمت۔

**مُلین** نرم کرنے والا؛ (طب) قبض کشا، خلطوں کو لطیف بنانے والا۔

**حروف لین** نرم آوازیں "ا، و، ی" (مراد) وہ مصوتے جن کی ادائی میں اعضائے صوتی میں کہیں رگڑ نہیں لگتی۔

**لین** ے۔انذ، ہ۔ لینے کا عمل۔

**لین دین** (ے) کاروبار، ساہوکاری، حساب کتاب، لینا دینا؛ تحائف کی ادلا بدلی کا سلسلہ۔

محاورہ: **لین دین بند کرنا** کسی سے خرید و فروخت نہ کرنا۔

محاورہ: **لین دین کرنا** کاروبار کرنا، خرید و فروکت کرنا۔

**لینا** ے۔فعل متعدی۔ حاصل کرنا، پکڑنا، وصول کرنا؛ خریدنا؛ تسخیر کرنا، فتح کرنا۔ نیز افعال مرکبہ میں متنوع طور پر مستعمل، مثلاً: دیکھ لینا، جان لینا، سن لینا وغیرہ۔

کہاوت: **لینا ایک نہ دینے دو** کسی سے کچھ تعلق نہیں ہے، حاصل نہ حصول، آزاد ہیں۔

**لینا دینا** رک: لین دین؛ طرز، سلوک، معاملۂ حیات۔

کہاوت: **لینا نہ ایک، دینے دو** اس معاملہ میں نقصان ہی نقصان ہے، ناحق مصیبت، مفت کی خواری۔

کہاوت: **لینا نہ دینا، جھوٹوں منہ چھٹول** باتیں باتیں ہیں کام کچھ نہیں۔

کہاوت: **لینا نہ دینا، گھڑی والے ہوت** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی بے عمل شخص صرف شیخیوں اور دعووں سے لوگوں کو مرعوب کرنے کی کوشش کرے۔

**لینڈی** ے، ن مغ۔اسث، ہ۔ بندھا ہوا پاخانہ جتنا کہ ایک بار خارج ہو۔

محاورہ: **لینڈی تر ہونا** غرور کرنا، اترانا؛ گھمنڈ کرنا، بہت خوش ہونا؛ مگن ہونا، ترنگ میں آنا۔

محاورہ: **لینڈی جڑنا** گہری دوستی ہونا؛ کتے اور کتیا کا جفتی کے سبب جڑ جانا۔

**لینڈی کتا** معمولی، بازاری کتا۔

محاورہ: **لینڈی کتے کی موت مارنا** بہت ذلیل وخوار کر کے مارنا، سخت اذیت دے کر مارنا۔

**لینے** ے۔امذ۔ لینا (رک) کی مغیرہ حالت۔

کہاوت: **لینے کو مچھلی، دینے کو کانٹا** نادہند قرض لیتے وقت نرمی کرتا ہے اور دیتے وقت اکڑتا ہے۔

محاورہ: **لینے کے دینے پڑنا** فائدے کی جگہ نقصان ہونا۔

کہاوت: **لینے دینے کے منہ میں خاک، محبت بڑی چیز ہے** جب کوئی کچھ مانگے تو بخیل کہتے ہیں، لینے دینے کا ذکر نہ کرو، محبت کافی ہے۔

کہاوت: **لینے میں نہ دینے میں** کوئی تعلق اور سروکار نہیں۔

**لیو** ے، جزم و۔اسث، ہ۔ لپائی کے لیے تیار کیا ہوا گارا۔ سنی ہوئی مٹی۔ نیز لیوا، لیوڑا۔

**لیوا** ے۔صف۔ لینے والا، افعال مرکبات میں۔ مثال: **جان لیوا** ہلاک کرنے والا، جان سے مار ڈالنے والا یا والی؛ **نام لیوا** مرنے کے بعد یاد کرنے والا۔ نیز رک: لیو۔

**لیہنا** ے، جزم ہ۔فعل متعدی۔ چکھنا، چاٹنا۔

**لیئی** ے۔اسث، ہ۔ بیج یا نشاستے سے تیار کیا ہوا چپکانے کا لیس۔ نیز لئی۔

**لیے** ی۔متعلق فعل۔ واسطے، خاطر، سبب، برائے۔

محاورہ: **لیے بیٹھنا** ضد کرنا۔

محاورہ: **لیے پڑا رہنا** ساتھ لیے لیٹے رہنا؛ بیماری کی وجہ سے لیٹے رہنا۔

محاورہ: **لیے پھرنا** کسی کو ہر وقت ساتھ رکھنا؛ کسی چیز کا بار بار ذکر کرنا، بار بار کہنا؛ ذہن میں اُلجھن رکھنا۔

محاورہ: **لیے دیے رہنا** رکھ رکھاؤ کے ساتھ رہنا؛ اجتناب برتنا، خودداری کرنا۔

محاورہ: **لیے دیے ہونا** الگ تھلگ رہنا؛ خودداری دکھانا۔

محاورہ: **لیے مرنا** اِلزام دینا، تہمت دھرنا۔



**لھ** لھا۔ لام ہائے مخلوط۔ صوتی لحاظ سے اُردو کا تینتالیسواں (۴۳ واں) اور تعداد کے اعتبار سے چوالیسواں (۴۴ واں) (مع مخلوط) حرف یا ہائیہ مصمتہ ہے جو ''ل'' اور ''ھ'' کی ملی جلی آواز کو ظاہر کرتا ہے۔ کسی لفظ کے شروع میں نہیں آتا، صرف بیچ میں واقع ہوتا ہے، جیسے: 'اَلھڑ'، 'چلھار'، 'چلھور'، 'چولھا'، 'سولھواں'، 'کلھڑ'، 'کلھاڑا'، 'کلھڑا'، 'کلھوڑا'، 'کلیھا'، 'ملھوترا'۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوئی نام یا کوڈ مختص نہیں کیا گیا بلکہ اِسے ''Arabic Letter LAAM'' اور ''Arabic Letter Heh Doachashmee'' کے کوڈز کو ملا کر ''U+0644'' + ''U+06BE'' لکھا جاتا ہے۔

# م

م میم۔ اُردو ترتیبِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے پینتالیسواں (۴۵ واں) اور صوتی لحاظ سے چوالیسواں (۴۴ واں)، عربی حروفِ تہجی کا چوبیسواں (۲۴ واں) اور فارسی کا اٹھائیسواں (۲۸ واں) حرف، شفوی مصمتہ (یعنی ہونٹوں کو ملا کر ادا کیا جانے والا حرف) جس میں کسی قدر غنائیت پائی جاتی ہے۔ حروفِ قمری میں شامل۔ لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے جیسے 'مثال'، 'کمال' وغیرہ اور لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے 'قلم'، 'علم' اور 'ابہام'، 'کلام' وغیرہ۔ جمل میں ۴۰ عدد کا حامل۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کے نام "Arabic Letter MEEM" اور اِس کا کوڈ "U+0645" درج ہے۔

## م ـ ا

**ما(۱)** ضمیر جمع متکلم، ف۔ ہم؛ خود؛ ہمارا، مثلاً: چشمِ ما روشن دلِ ما شاد۔

کہاوت: **ما بخیر و شُما بسلامت** ہم خیریت سے تم سلامتی سے؛ ہم الگ، تم الگ۔ ہمیں تم سے کچھ غرض نہیں، ہمارا تمھارا تعلق ختم۔

**مابدولت** شاہانہ طرزِ کلام بمعنی ہم۔

**ماومن** خود پسندی، خودستائی۔

**ما(۲)** حرفِ نفی، ع۔ نہیں (عربی کلمات و فقرات میں، مثلاً: **مازاغ البصر** آنکھ نہیں پھیری)؛ (ضمیر نسبت) جو، جو کچھ، جو کوئی۔

**ما(۳)** حرفِ صلہ۔ جو، جو کچھ، جو کوئی، مثلاً: ماسوا، ماحضر، مابعد الطبیعیات، مابہ الامتیاز، مابہ الافتخار (رک)۔

**ماحصل** (زبر ح، زبر ح) جو حاصل ہوا، نتیجہ۔

**ماسلف** (زبر س، زبر ل) جو گزر گیا، بیتا ہوا، اگلا۔

**ماوجب** (زبر و، زبر ج) جو واجب ہو مراد: دعا، پیار، سلام، آداب جو جس کے لیے موزوں ہو۔

**ما / ماء** امذ، ع۔ پانی، جل۔

**ماء الجبن** (پیش ء، غم ا، جزم ل، پیش ج، جزم ب) پھاڑے ہوئے دودھ کا پانی، ضامن۔

**ماء اللحم** (پیش ء، غم ا، غم ل، شد زبر ل، جزم ح) گوشت سے تیار کیا ہوا عرق۔

**مآب** زبرم، امدّہ۔ امذ، ع۔ ٹھکانا، جائے قرار، مرجع، لوٹنے کی جگہ، واپس آنے کا مقام۔ (مجازاً) مرکز، محلِ اصلی۔

**عزت مآب** عزت کا اصل ٹھکانا۔ (مراداً) نہایت معزز۔

**غفراں مآب** (ن غنہ) نہایت بخشش والا۔

**مآثر** زبرم، امدّہ، زیر ث۔ جمع، مذ، ع۔ کارنامے، یادگاریں، نشانیاں۔

**مآثم** زبرم، امدّہ، زیر ث۔ جمع، مذ، ع۔ بہت سے گناہ۔

**مآرب** زبرم، امدّہ، زیر ر۔ جمع، مذ، ع۔ مقاصد، مطالب، ضروری چیزیں۔ واحد: مأرب (جزم ء، زبر ر)۔

**مآل** زبرم، الفدہ۔ امذ، ع۔ واپسی کا مقام، مرجع، نتیجہ، انجام، اخیر۔

**مآل کار** (لیٹا زیر ل) آخر کار، بالآخر۔

**مابعد الطبیعیات** زبر ب، جزم ع، پیش د، غم ا، غم ل، شد زبر ط، ی، زیر ع، شد ی۔ امث، ع۔ فلسفہ، الٰہیات، مادی مظاہرِ عالم کے مطالعے سے آگے۔ حقیقتِ اصل کی دریافت کی بابت سوچ بچار۔

**مابقی** زبر ب، کھڑا زبر ی۔ امذ، ع۔ (معاشیات) غیر منقسم منافع۔ (لفظاً) جو بچ رہا۔

**مابہ الافتخار** لیٹا زبر ب، زیر ہ، غم ا، زیر ا، جزم ف، لیٹا زیر ت۔ صف، ع۔ وہ صفت جس پر فخر کیا جا سکے۔ طرۂ امتیاز۔ نیز مابہ الامتیاز۔

**مابہ النزاع** لیٹا زبر ب، زیر ہ، غم ا، غم ل، شد زیر ن۔ صف، ع۔ باعثِ تکرار، بنائے قضیہ، موضوعِ بحث۔

**مابین** ے لین۔ متعلق فعل، ع۔ درمیان، دوران میں، وسط میں؛ آپس میں۔

**ماپ** امث، ہ۔ پیمائش، ناپ، لمبائی چوڑائی کا تخمینہ۔

**ماپا** جس کی پیمائش کی گئی ہو؛ پیمائش کرنے والا۔

کہاوت: **ماپا، کنیا اور پٹواری، بھینٹ لیے بن کریں نہ یاری** پیمائش کرنے والا، مال گزاری کی تشخیص کرنے والا اور پٹواری بغیر رشوت لیے کام نہیں کرتے۔

فعل متعدی: **ماپنا** پیمائش لینا یا کرنا، لمبائی چوڑائی معلوم کرنا؛ (مجازاً) جانچ کرنا، اندازہ کرنا۔ نیز ناپنا۔

**مات** امث، ع۔ شکست، ہار، ہزیمت؛ شطرنج میں بادشاہ کے شہ نہ بچ سکنے پر کھیل کا خاتمہ؛ (مجازاً) بے رونق، بے رنگ، ماند؛ عاجز، ہارا ہوا۔

محاورہ: **مات دینا / کرنا** سبقت لے جانا، فوقیت حاصل کرنا۔ شکست دینا۔

کہاوت: **مات کردم، مات کردم کس تُرا، ناک کاٹوں کان کاٹوں سے چھرا** بیت بازی میں جیتنے والا لڑکا کہتا ہے کہ میں نے تم کو شکست دے دی ہے اب تری ناک اور کان کاٹوں گا۔

محاورہ: **مات کھانا** ہارنا، زک اُٹھانا؛ خجل ہونا۔

**ماتا**(۱) امث، ہ۔ والدہ؛ بڑی عمر کی عورت کو عزت سے پکارنے کا کلمہ؛ لکشمی دیوی۔ نیز مراد: سیتلا، چیچک (ہندوانی نام)۔

**ماتا پتا** ماں باپ، والدین۔

**ماتا**(۲) صف، ہ۔ مست، مدہوش، رسیا، متوالا، دلدادہ، شوقین۔

**ماتحت** لیٹا زبرت، جزم ح۔ صف، ع۔ تابع فرمان، زیرِ حکم، کسی کے زیرِ نگرانی کام کرنے والا۔

**ماتر** جزم ت۔ اند، ہ۔ ماپ، پیمائش؛ وسعت؛ عنصر۔

**ماترا** جزم ت۔ امث، ہ۔ نشان، پیمائش، لکیر، ناگری رسم الخط کے لفظ پر اعراب یا حرکت کو ظاہر کرنے کی علامت؛ لمحہ، لحظہ؛ جزو، حصہ؛ ساز کا سُر۔

**ماتسر** زبرت، جزم ت، زبرس۔ صف۔ خود غرض، حاسد۔

**ماتقدم** زبرت، زبرق، شدزبرق۔ صف، متعلق فعل، ع۔ جو پہلے گزرا ہو، پہلے، قبل، مذکورہ بالا۔

**ماتم** زبرت۔ اند، ع۔ سوگ، غم؛ سینہ زنی، گریہ وزاری؛ کہرام۔

**ماتم پُرسی** تعزیت، ورثا سے غم خواری۔

**ماتم داری** سوگ منانا، نوحہ گری۔

**ماتم دیدہ** سوگوار، غم زدہ۔

**ماتم کدہ** وہ گھر جس میں کسی کی موت ہوگئی ہو۔ نیز ماتم خانہ، ماتم سرا۔

**ماتم کناں** (پیش ک) ماتم کرتا ہوا، سینہ کوبی کرتا ہوا۔

**ماتن** زیرت۔ صف۔ کسی کتاب یا تحریر کا اصل مضمون لکھنے والا، متن کا خالق، مصنف، صاحب متن۔

**ماتھا** اند۔ سر کا اگلا حصہ جو بھنوؤں کے اُوپر ہوتا ہے، پیشانی، ناصیہ، جبین، جبہ؛ کسی شے کا سامنے کا حصہ؛ (کنایۃً) بھروسا، سہارا۔

**ماتھا پٹی** وہ عورت جس کا ماتھا چپٹا اور بدنما ہو۔

محاورہ: **ماتھا ٹھنکنا** (زبرٹھ، زبرک) خدشہ، کھٹکا پیدا ہونا، کسی آفت کے آنے سے پہلے ہی خطرے کا احساس ہونا۔

محاورہ: **ماتھا رگڑنا** بہت زیادہ سجدے کرنا؛ خود کو عاجز و اور بے یار و مددگار جاننا؛ بہت زیادہ تعظیم و تکریم کا مظاہرہ کرنا؛ خوشامد کرنا۔

**ماتھے** اند۔ ماتھا (رک) کی جمع نیز مغیرہ حالت۔

محاورہ: **ماتھے پر الف کھینچنا** فقیر ہونا؛ آزاد ہونا۔

محاورہ: **ماتھے پر بل پڑنا** غصہ ہونا، ناگواری کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **ماتھے پر پسینہ آنا** گھبرا جانا۔

کہاوت: **ماتھے پر، موتڑی بسنت کے گیت** سر پر تو گٹھری ہے اور بسنت کے گیت گاتی ہے۔ غریب ہو کر بے پروا اور عیش پسند ہے محتاجی میں اعلیٰ مزاج بننا۔

کہاوت: **ماتھے چاند، تھوڑی تارا** بہت خوبصورت ہے۔ ماتھا چاند سا ہے اور ٹھوڑی تارے سی۔

محاورہ: **ماتھے رولی چاول چڑھانا** تِلک لگانا؛ شادی ہونا، قشقہ کھینچنا؛ گدی پر بٹھایا جانا۔

کہاوت: **ماتھے گٹھڑی مدھری چال، آج نہ پہنچیں، پہنچیں کال** آہستہ آہستہ کام کرنے والے کے متعلق کہتے ہیں کہ کبھی منزل پر پہنچ جاتا ہے۔

محاورہ: **ماتھے مارنا** زبردستی واپس کرنا، لوٹانا؛ رد کرنا؛ خفا ہو کر پھینک دینا؛ منہ پر مارنا۔

محاورہ: **ماتھے مَڑھنا** زبردستی ذمے ڈالنا، سر تھوپنا۔

**ماٹ** اند، ہ۔ بڑا مٹکا، بڑا گھڑا۔

کہاوت: **ماٹ کا ماٹ بگڑا ہوا ہے** سب کے سب خراب ہیں۔ نیز آوے کا آوا بگڑا ہوا ہے۔

**ماٹ کی بھاجی** بہت عرصے تک سرسبز رہنے والی ایک ترکاری۔

**ماٹی** امث، ہ۔ مٹی، خاک؛ زمین، دھرتی۔

**ماٹھا** ۔ صف۔ بول چال۔ کمزور، بدقسمت؛ ناقص، ناکارہ۔

**ماٹھو** ومع۔ اند، ہ۔ بندر، بندر جیسا؛ چپکا شریر (بچہ) جس پر پیار آئے؛ کم عقل۔

**ماثور** ومع۔ صف، ع۔ منقول، روایت کیا ہوا؛ اثر قبول کیا ہوا۔

**ماجد** زیرج۔ صف، ع۔ بزرگ، ذی عزت، معظم، قابلِ احترام۔

**ماجرا** جزم ج۔ اند، ع۔ احوال، سرگزشت، واقعہ؛ کیفیت، معاملہ۔

**ماجو** ومع۔ اند، ہ۔ بلوط سے ملتا ایک درخت کا پھل جس کے کچے پھل میں نیلے رنگ کے کیڑے گھس کر اُسے کھوکھلا کر دیتے ہیں۔ اسے دوا کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے اور اس سے نیلا رنگ بھی حاصل کرتے ہیں۔ نیز مازو۔

**ماجور** ومع۔ صف، ع۔ جسے اجر دیا گیا ہو، اجر پانے والا۔

**ماجھی** اند، ہ۔ ملاح، کھیویا، کشتی کھینچنے والا۔

**ماچا** اند، ہ۔ اُونچا پلنگ یا چارپائی؛ مچان، وہ مقام جہاں بیٹھ کر کھیت کے پرندے اُڑائے جاتے ہیں۔

**ماچا توڑ** سست، کاہل، ہر وقت سونے یا لیٹا رہنے والا شخص۔

**ماچا خر** بیوقوف، نادان، احمق۔

**ماچا خرنی** بیوقوف، نادان، احمق (عورت)۔

**ماچس** زیرچ۔ امث۔ دیاسلائی کی ڈبیا۔

**ماحصل** زبرح، زبرص۔ اند، ع۔ خلاصہ، نتیجہ۔ لفظاً: جو کچھ حاصل ہوا ہو۔

**ماحضر** زبرح، زبرض۔ اند، ع۔ (لفظاً) جو کچھ حاضر کیا گیا ہو یا پیش کیا جائے،

کھانا جو موجود ہو۔

**ماحول** ولین۔اند، ع۔ فضا، آس پاس کی صورت حال، صحبت، کیفیت، موسمی یا سماجی حالات۔

**ماحولیات** زمین کے آس پاس کی ہوا۔نیز روے زمین کا بقائے انواع کے نقطۂ نظر سے مطالعہ۔

**ماحی** صف، ع۔ مٹانے والا، محو کرنے والا، نیست و نابود کرنے والا۔

**ماخچی** جزم خ۔اند۔ ایسا گھوڑا جس کے ماں باپ الگ الگ نسل سے تعلق رکھتے ہوں، مخلوط نسل کا گھوڑا۔

**ماخذ/مأخذ** جزم ء، زبر خ۔اند، ع۔ جہاں سے کوئی چیز اخذ یا حاصل کی جائے، مصدر، مخرج، منبع، اصل۔

**ماخض** زیر خ۔صف، مث۔ وہ عورت جسے دردِ زہ شروع ہو گیا ہو۔

**ماخوذ** وم ع۔صف، ع۔ کسی اصل سے حاصل یا اخذ کیا ہوا۔

**ماد(۱)** اند۔ بکری کا کمایا ہوا چمڑا۔

**ماد(۲)** اند۔ بدمستی، مدہوشی؛ شہوت، جوش؛ خوشی، لطف۔

**مادام(۱)** صف، ع۔ ہمیشہ، قائم و دائم۔

**مادام(۲)** امث۔ خاتون، محترمہ۔انگریزی کے لفظ ''Madam'' کا مورد۔

**مادح** لیٹا زیر د۔صف، ف۔ مدح کرنے والا، تعریف کرنے والا، ثناخواں۔

**مادر** زبر د۔امث، ف۔ ماں، والدہ۔

**مادرانہ** ماں جیسا، مشفقانہ۔

**مادر بخطا** (زبر ب، زبر خ) بدکار ماں کا جنا، حرامی۔

**مادر پدر آزاد** رُسوا، آوارہ، ہر بندش سے آزاد۔

**مادر زاد** پیدائشی، جنم کا، فطرتی، جبلی، جیسا کہ پیدا ہوا تھا۔مثلاً: مادر زاد ننگا، مادر زاد اندھا، مادر زاد غلام۔

**مادرِ علاتی** (زبر ع) سوتیلی ماں۔

**مادہ** زبر د۔امث، ف۔ مؤنث، نر کی ضد۔نیز مادا، مارین۔

**مادّہ** شد زبر د۔اند، ع۔ وہ شے جسے حواسِ خمسہ سے محسوس کیا جا سکے، وہ اجزا جن سے کائنات بنی ہے؛ وہ اصل شے جس سے کوئی چیز بنی ہو، قوام، بنیادی جنس؛ طبیعت؛ اصلیت؛ فطری صلاحیت، جوہر قابلیت۔

**مادّہ پرست** دہریہ، خدا کا منکر۔

**مادی** ٹھوس؛ عالمِ محسوس سے تعلق رکھنے والا، روحانی کی ضد۔(معاشیات) مادی اثاثہ جس کے دام کھرے ہو سکیں۔

**مادیت** (مـــادی یَـــت) مادے کو اصل حقیقت سمجھنے کا نظریہ؛ مادے کی خصوصیات کا حامل ہونا۔

**مادیان** زیر د۔امث، ف۔ گھوڑی (مادۂ اسپ کے لیے مخصوص)۔

**مادین** ی۔امث، ف۔ مادہ۔(جانور کی جنسِ مؤنث کے لیے مخصوص)۔

کہاوت: **مادھو کا دین نہ اودھو کا لین** کسی سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔

**ماڈرن** جزم ڈ، زبر ر۔صف۔ نئی طرز کا، جدید، موجودہ زمانے کا۔

**ماذن/ماذنہ** زیر ذ، زبر ن۔اند، ع۔ مینار، منارہ؛ وہ اونچی جگہ جہاں کھڑے ہو کر مؤذن اذان دیتا ہے۔

**ماذون** وم ع۔صف، ع۔ جس کو یا جس کی اجازت دی گئی ہو، اذن یافتہ۔

**مار(۱)** امث، ہ۔ ضرب، چوٹ، پٹائی، ٹھکائی؛ عذاب، غضب۔

محاورہ: **مار بھگانا** ہرا دینا؛ اِس قدر مارنا کہ دوسرا بھاگنے پر مجبور ہو جائے۔

**مار پیٹ(ی)** لڑائی جھگڑا۔

کہاوت: **مار پیچھے بید** کام نکل گیا، اب کیا ضرورت ہے؛ لڑائی کے بعد انتقام لینا قدرے مشکل ہوتا ہے۔

کہاوت: **مار پیچھے سنوار ہوا ہی کرتی ہے** ذلت کے بعد عزت اور لڑائی کے بعد صلح ہو کر رہتی ہے۔

**مار دھاڑ** لوٹ مار، دنگا فساد۔

محاورہ: **مار رکھنا** جیتا نہ چھوڑنا، ہلاک کر دینا؛ فریفتہ کر لینا، عاشق بنا لینا؛ دوسرے کے مال پر ناجائز قبضہ کر لینا۔

محاورہ: **مار کرنا** حملہ کرنا، نشانہ باندھنا؛ توپ کے گولے یا بندوق کی گولی کا وہ فاصلہ جہاں تک وہ اپنے ہدف کو نقصان پہنچا سکے۔

کہاوت: **مار کھاتا جائے اور کہے ذرا مارو تو سہی** کمزور اور شیخی خورا مار کھاتا ہے اور شیخی جتا کر پھر مار کھاتا ہے۔

محاورہ: **مار کھانا** سزا پانا، پٹنا؛ شکست ہونا، ہار جانا؛ نقصان اُٹھانا؛ کسی دوسرے کے فریب میں آ کر نقصان اُٹھانا۔

کہاوت: **مار کھانا اور مسجد میں سو رہنا** جس کے گھر بار نہ ہو اور لوٹ مار کر زندگی بسر کرے اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **مار گسیاں، تیری آس** نوکر مالک کو یا بیوی خاوند کو کہتی ہے جتنا چاہے مار پیٹ، میں تیری بھروسے پر ہوں۔

کہاوت: **مار سے بھوت بھاگتا ہے** مار کے آگے کوئی شرارت نہیں رہتی۔نیز **مار کے آگے بھوت ناچے**۔

کہاوت: **مار مار تو کہے جا، نامردی تو خدا نے دی ہے** بزدلی یا نااہلی تو قدرتی ہے کم از کم کوشش تو کرنی چاہیے۔

کہاوت: **مار مار ڈھول اُڑانی** کسی بات کو شہرت دیتے رہنا۔

محاورہ: **مار مار کر بھرکس نکال دینا** بہت زیادہ مارنا۔

**مار(۱)** اند۔ف۔ سانپ۔

**مارِ آستیں** (لیٹا زیر، جزم س، ی) چُھپا دشمن، اپنا بن کر نقصان پہنچانے والا۔

**مارِ دوزبان** منافق، دشمن۔

**مارگزیدہ**(زبرگ) سانپ کا ڈسا ہوا۔

**مار پیچ** (ے) سانپ کی کنڈلی۔ نیز (استعارۃً) پیچ دار شے، پُرخم، آپس میں پیچ ڈالے ہوئے دو سانپ جو ''صحت'' کا علامتی نشان مانا جاتا ہے۔

**مارامار** متعلق فعل۔ جلدی جلدی، تیزی سے، بہ عجلتِ تمام؛ (امث) بھاگ دوڑ، بھاگڑ، بھگدڑ، ہلچل؛ مار دھاڑ، پے در پے حملہ۔

**مارامارا** متعلق فعل۔ آوارہ، دربدر، سرگشتہ، رواں دواں۔

**ماراماری** امث۔ لڑائی، مار دھاڑ۔

**مارتا** جزم ر۔صف،مذ۔ مارنے والا، وار کرنے والا؛ ضرب لگاتا ہوا، پیٹتا ہوا۔

**مارتا پیر**(ی) جو دوسرے پر قابو پالے؛ وہ جو سیدھا کر سکے۔

**مارتول** ولین۔اند،ہ۔ ہتھوڑا خصوصاً وہ جس کے دوسرے رُخ پر کیل اُکھاڑنے کے لیے زنبور بنی ہوتی ہے۔

**مارتے** جزم ر۔صف،مذ۔ مارتا(رک) کی جمع نیز مغیرہ حالت۔

کہاوت: **مارتے کا ہاتھ پکڑا جاتا ہے، کہتے کا منہ نہیں پکڑا جاتا/ کی زبان نہیں پکڑی جاتی** مارتے کو روکا جا سکتا ہے، بدزبان کی زبان نہیں روکی جاسکتی۔

کہاوت: **مارتے کے پیچھے، بھاگتے کے آگے** بزدل آدمی لڑائی میں پیچھے رہتا ہے اور بھاگنے والوں میں سب سے آگے ہوتا ہے۔

**مارچوبا** جزم ر،وج۔اند۔ ایک پودا جس کی پتلی ڈنڈیاں پکا کر کھائی جاتی ہیں؛ ناگدون۔

**مارخور** وج۔اند،ف۔ پہاڑی بکرا۔

**مارد** زیر۔صف۔ سرکش، باغی، نافرمان۔

**مارشل لا** جزم ر، زبرش۔اند۔ فوجی قانون؛ فوجی حکومت جس میں کسی ملک کا عام قانون اور آئین معطل ہو جاتا ہے۔

**مارِق** زیر۔اند۔ راہِ راست سے ہٹا ہوا، گمراہ۔

**مارکہ** جزم ر، زبرک۔اند۔ خصوصی نشان، شناخت، علامت، کاروباری ادارے یا اُس کی مصنوعات کا مخصوص نشان۔

**مارکیٹ** جزم ر،ی۔امث۔ بازار، منڈی۔انگریزی:Market۔

**مارکین** ی۔اند۔ لم دراز کی قسم کا ولائتی کپڑا۔

**مارنا** جزم ر۔فعل متعدی۔ زد و کوب کرنا؛ قتل کرنا، ہلاک کرنا؛ وار کرنا، حربہ کرنا؛ فتح کرنا، تسخیر کرنا؛ خرد برد کرنا، غبن کرنا، ہتھیا لینا؛ (بندوق وغیرہ) چلانا؛ فریفتہ کر لینا، موہ لینا؛ (خواہشات کو) دبا لینا، (نفس کو) قابو میں رکھنا؛ اِغلام کرنا؛ اُجاڑنا، ویران کرنا؛ بے حد کوشش کرنا (جان مارنا)؛ ستانا، دق کرنا۔

**مارنے** جزم ر۔ مارنا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **مارنے والے سے جلانے والا بڑا ہے** مارنے والے سے زندہ کرنے والا یعنی خدا بڑا ہے۔ اگر خدا کا فضل شاملِ حال ہو تو دشمن نقصان نہیں پہنچا سکتا۔

کہاوت: **ماروں گھٹنا پھوٹے آنکھ** بے جوڑ اور بے محل بات پر کہا جاتا ہے۔

**مارے** کلمۂ علت۔ سبب سے، وجہ سے؛ لگائے؛ ہلاک کرے، جان لے؛ ضرب لگائے، پیٹے۔

کہاوت: **مارے اور رونے نہ دے** زبردست ظلم بھی کرتا ہے اور فریاد بھی نہیں کرنے دیتا۔

کہاوت: **مارے آپ، لگاوے تاپ** آپ کرے دوسرے کے سر لگائے۔

محاورہ: **مارے جوتیوں کے فرش کر دینا** بہت ذلیل کرنا؛ مار مار کر اُدھ موا کر دینا۔

کہاوت: **مارے سپاہی، نام تلوار/ سردار کا** کام کوئی کرتا ہے اور نام کسی کا ہوتا ہے۔ نیز کاٹے تلوار، نام باڑھ کا۔

کہاوت: **مارے سے پدایا اچھا** مارنے کی بجائے دھمکی سے کام نکال لینا بہتر ہے۔

کہاوت: **مارے گھٹنا، سر لنگڑا** بے تکی بات پر کہتے ہیں کہ اس کا کیا تعلق ہے۔

کہاوت: **مارے میہرا اور بھاگے پڑوسن** تکلیف ایک کو ہو اور دوسرا بھاگ جائے۔

کہاوت: **مارے نہ کوٹے، دل ہی دل میں گھونٹے** ہر وقت کسی کا دل دُکھاتا رہتا ہے۔

**ماڑی(۱)** امث،ہ۔ مکان کے اُوپر کی منزل، بالا خانہ، اٹاری۔

**ماڑی(۲)** امث،ہ۔ ضعیف، کمزور؛ غریب، خستہ حال (عورت)؛ (اند) ماڑا۔

**ماس(۱)** اند،ہ۔ گوشت، لحم۔

کہاوت: **ماس بنا سب ساگ (گھاس) رسوئی** گوشت کے بغیر کھانا بدمزہ/ بے مزہ ہوتا ہے۔ گوشت نہ ہو تو باقی کھانے گھاس کی طرح ہیں۔

کہاوت: **ماس سب کوئی کھاتا ہے، ہڈی گلے میں کوئی نہیں**

باندھتا اچھی چیز کو سب پسند کرتے ہیں، بری چیز کو کوئی نہیں پوچھتا۔
کہاوت: **ماس کھائے ماس بڑھے، ان کھائے اوجھڑی** گوشت کھانے سے آدمی فربہ ہوتا ہے اور اناج کھانے سے پیٹ بڑھتا ہے۔
کہاوت: **ماس کھائے ماس بڑھے، گھی کھائے بل ہوئے، ساگ کھائے اوجھ بڑھے، بوتا کہاں سے ہوئے** گوشت کھانے سے گوشت بڑھتا ہے گھی کھانے سے طاقت آتی ہے ساگ کھانے سے پیٹ بڑھتا ہے طاقت نہیں آتی۔
**ماس**(۲) اند۔ آماس کا مخفف، سوجن۔
**ماست** جزم س۔اند،ف۔ دہی، جغرات؛ چھاچھ، لسی۔
**ماسٹر** جزم س، زبر ٹ۔اند۔ اُستاد، معلم؛ اپنے کام یا فن میں ماہر۔
**ماسکہ** زیر س، زبر ک۔امث،ع۔ روکنے کی طاقت، تھامنے کی قوت؛ وہ قوت جو غذا کو معدے میں ہضم کرنے کی خاطر روکے رکھتی ہے؛ (طبیعیات) وہ نقطہ یا مقام جہاں شعاعیں انحراف یا انعکاس کے بعد آکر جمع ہوں۔ نیز **قوتِ ماسکہ** (رک) قوت کے تحت۔
**ماسبق** زبر س، زبر ب۔صف،ع۔ جو پہلے گزرا، سابقہ، اس سے پہلے کا۔
**ماسلف** زبر س، زبر ل۔صف،ع۔ گزرا ہوا، گزشتہ، ماسبق۔
**ماسوا** زیر س۔حرف استثنا۔ بن، بنا، اس کے علاوہ، بجز، باستثنا۔ (تصوف) (اند) موجودات، مخلوقات، مراد: اللہ یا خالق کے علاوہ تمام مادی یا جاندار مخلوقات۔
**ماسوا اللہ** اللہ کے بغیر، ذات باری کے علاوہ۔
**ماش** اند،ہ۔ ایک پھلی کے بیج جو بطور دال استعمال ہوتے ہیں؛ اُڑد۔
**ماشی** اڑد کے چھلکے جیسا سیاہی مائل سبز رنگ۔
**ماشا**(۱) اند۔ ایک پھرکی جس پر دکھیے تار لپیٹ کے دکھتے ہیں۔
**ماشا**(۲) اند،ہ۔ حضرت، مسٹر، جناب، صاحب، بابو۔
**ماشاءاللہ** زبر ء، غم ا، شد مد ل۔فقرۂ فجائیہ،ع۔ واہ واہ، کیا کہنا (لفظاً: جیسا خدا نے چاہا، مراد: خدا ہی کی مرضی سے ایسا ممکن تھا)۔
**ماشکی** جزم ش۔اند۔ سقہ، بہشتی، مشک لے کر پانی بھرنے والا۔
**ماشہ** زبر ش۔اند،ف۔ ایک تولے کا بارھواں حصہ، آٹھ رتی کا وزن؛ تار کا ٹانکا جو ٹوٹے ہوئے چینی کے برتنوں کو جوڑنے کے لیے لگایا جاتا ہے۔
**ماشہ بھر** انتہائی معمولی مقدار، تھوڑا سا۔
محاورہ: **ماشہ تولہ ہونا** ایک حالت میں نہ رہنا، متلون مزاج ہونا۔
**ماضغ** زیر ض۔صف،اند۔ چبانے والا؛ (امث) ماضغہ۔
**ماضی** اند،ع۔ گزرا ہوا زمانہ۔ (قواعد) حال و مستقبل کے مقابل سابقہ زمانے کو ظاہر کرنے والا صیغہ؛ پچھلے حالات، مثلاً: اُمیدوار کا ماضی معلوم کرو۔

**ماضی احتمالی** وہ ماضی جس سے گزشتہ زمانے میں کسی فعل کے ہونے کا شک پایا جائے، مثلاً وہ آیا ہوگا۔
**ماضی استمراری** (زیر ا، جزم س، زیر ت، جزم م) وہ ماضی جس سے گزشتہ زمانے میں کسی فعل کا تواتر سے ہونا پایا جائے، مثلاً وہ آتا تھا، وہ آیا کرتا تھا۔
**ماضی بعید** قدیم زمانہ، دُور کا گزرا ہوا زمانہ۔
**ماضی معطوفہ** وہ ماضی جس میں ایک فعل کے بعد دوسرے فعل کا ہونا ظاہر ہوتا ہے، مثلاً وہ کھانا کھا کے سکول گیا۔
**ماضیہ** زیر ض، زبر ی۔صف،ع۔ف۔ بیتا ہوا، گزرا ہوا زمانہ۔
**ماطر** زیر ط۔صف۔ برسنے والا۔
**ماغ**۔اند،ف۔ سبز یا سرخ پروں اور سینے والا کبوتر۔
**مافات** اند،ع۔ جو گزر چکا ہو، سابقہ واقعہ، پچھلی بات۔ مثال: **تلافیِ مافات** گزری ہوئی خطا، نقصان، بگاڑ کا بدل۔
**مافوق** ولین۔صف،ع۔ بڑھ چڑھ کر، برتر، جو اُوپر ہو، ممتاز، فوقیت رکھنے والا۔
**مافوق العادت** (ولین، زبر ق، غم ا، جزم ل، زبر د) معمول، مشاہدے، عام صورت، فطرت، طبیعت کے برخلاف۔ نیز **مافوق الفطرت** (ولین، زبر ق، غم ا، جزم ل، زیر ف، جزم ط، زبر ر)۔
**مافی الضمیر** زیر ف، ی، غم ا، غم ل، شد زبر ض، ی۔صف،ع۔ وہ بات جو دل میں ہو، جو حقیقی مراد یا مطلب ہو۔
**مافیا** زیر ف۔اند۔ مجرموں کا منظم گروہ۔ انگریزی: Mafia۔
**مافیہ** ی، جزم ہ۔صف،ع۔ (لفظاً) جو کچھ اس میں ہو مراد: مندرجات، مشمولات؛ جو کچھ آسمان اور زمین میں ہے۔
**مافیہا** ی۔صف،ع۔ جو کچھ اُس میں ہو، یا ہے۔
**دُنیا و مافیہا** تمام وجود، کل عالم، ہر چیز۔
**ماق** ۔اند۔ آنکھ کا کویہ، گوشۂ چشم۔
**ماقبل** زبر ک، جزم ب۔صف،ع۔ جو پہلے ہو، پیشتر، پہلے کا۔
**ماقبل ہجرت** نقل مکانی سے پہلے۔
**ماقل و دل** زبر ق، شد زبر ل، زبر و، زبر د۔فقرہ۔ مختصر بات جو پُر معنی ہو۔
**ماقوائی** پیش ق۔صف۔ پانی کی قوت سے چلنے والا۔ انگریزی میں: Hydraulic۔
**ماقوتی** ومع۔امث،ف۔ ایک قسم کا حلوہ۔
**ماکڑا** جزم ک۔صف،ہ۔ مکڑی کی طرح، دُبلا پتلا۔
**ماکول** ومع۔صف،ع۔ کھایا ہوا؛ خوردنی، کھانے کی شے، خوراک۔
**ماکولات** کھانے کی چیزیں۔

**ماکیاں** زیرک۔امث۔ مرغی۔

**ماکھڑا** جزم کھ۔صف، ہ۔ بیوقوف، احمق، جاہل، گاؤدی۔

**ماکھو** ومع۔انذ، ہ۔ جولاہے کی نال۔

**ماکھو** ومج۔امث، ہ۔ افواہ، چرچا، شہرت۔

**ماگ** انذ، ہ۔ راستہ، راہ، سڑک۔

**ماگری** جزم گ۔امث۔ کانوں کا جڑاؤ چھپکا۔

**ماگھ** انذ، ہ۔ چاند کا پوس کے بعد اور پھاگن سے پہلے کا دسواں مہینہ۔

کہاوت: **ماگھ پوس کی بادری اور کوار کا گھام، ان سب کو جھیل کر، کرے پرایا کام** نوکری کرنی آسان نہیں ہے، اِس میں ماگھ، پوس کی بارش اور کوار کی گرمی برداشت کرنی پڑتی ہے تب مالک کا کام ہوتا ہے۔

کہاوت: **ماگھ تلاتل، باڑے پھاگن، گوڑے کاڑھے** ماگھ کے مہینے میں سردی سے اِنسان سکڑ کر سوتے ہیں، پھاگن میں گھٹنے پھیلا لیتے ہیں۔

کہاوت: **ماگھ کا جاڑا، جیٹھ کی دھوپ، بڑے کشٹ سے اُپجے روکھ** ماگھ میں سردی کے باعث اور جیٹھ میں گرمی کی وجہ سے درخت یا گنا بہت مشکل سے اُگتا ہے۔

کہاوت: **ماگھ ننگے، بیساکھ بھوکے** بہت غریب ہے سردی میں پہننے کو کپڑا نہیں ملتا اور گرمی میں پیٹ بھر کر کھانے کو نہیں ملتا۔ نیز **ماگھ ننگی، بیساکھ بھوکی**۔

**مال** (۱) انذ، ہ۔ دولت، دھن، روپیہ پیسہ؛ اسباب، سامان؛ تجارتی اشیا، سوداگری کی چیزیں؛ قیمتی چیز، خزانہ؛ مویشی، چوپایہ؛ جمع بندی، لگان۔ مثال: افسر مال۔

محاورہ: **مال اُڑانا** روپیہ پیسہ خرچ کرنا، فضول خرچی کرنا، عیش کرنا؛ اچھے اچھے اور عمدہ کھانے کھانا۔

**مال اُلمال** (ریاضی) جذر کا جذر۔

کہاوت: **مال پر زکوٰۃ ہے** آمدنی پر خیرات منحصر ہے۔ آمد ہو تو خرچ ہوتا ہے نہ ہو تو کہاں سے دیں۔

کہاوت: **مال حرام بود، بجائے حرام رفت** حرام کا مال حرام ہی جاتا ہے۔

**مال خانہ** وہ جگہ جہاں سامان جمع رکھا جائے، گودام۔

**مال زادی** (دُشنام) فاحشہ، رنڈی، کسبی۔

محاورہ: **مال سمجھنا** باوقعت سمجھنا، اہمیت دینا، خاطر میں لانا۔

کہاوت: **مال عرب پیش عرب** اپنا مال اپنے قبضے یا اپنی آنکھوں کے سامنے ہی بہتر رہتا ہے۔

**مالِ غنیمت** جنگ میں لوٹ کا مال۔

کہاوت: **مال کا منہ کرتا ہے، جان کا منہ نہیں کرتا** بخیل کی نسبت بولتے ہیں۔ کہ مال خرچ نہیں کرتا خواہ جان چلی جائے۔

کہاوت: **مال کے نقصان میں جان کی خیر** جب کسی کا نقصان ہو جائے تو اُس کی تسلی کے لیے کہتے ہیں کہ مال کا نقصان کر کے یا مال کھو کر اگر جان بچ جائے تو بہتر ہے۔

**مال گزاری** لگان، زمین کا سرکاری محصول۔

کہاوت: **مال لٹے سرکار کا، مرزا کھیلیں پھاگ** پرائے مال پر عیش منانا۔

کہاوت: **مالِ مفت، دلِ بے رحم** پرائے مال کی پروا نہیں ہوتی۔ اُسے بے دردی سے خرچ کرتے ہیں۔

کہاوت: **مالِ موذی، نصیب غازی** بخیل کا مال دوسروں کے حصے میں آتا ہے۔

**مال ومنال** متاع، املاک، مال واسباب۔ نیز **مال ومتاع**۔

کہاوت: **مال والا ہارے، گال والا جیتے** باتیں بنانے والا مال والے کو شکست دیتا ہے۔

**مالا مال** بہت، وافر، کثیر؛ خوشحال، دولت مند۔

**مال** (۲) امث، ف۔ چرخیوں یا پہیوں کو گردش دینے کے لیے اُن پر چڑھائی ہوئی ڈوری، پٹی یا رسی۔

**مالا** (۱) امث، ہ۔ ہار، کنٹھی، گجرا، تسبیح، سُمرن؛ گلوبند، عقد، حمائل۔

فعل مرکب، محاورہ: **مالا پھیرنا، جپنا** تسبیح کے ایک ایک منکے پر ورد کرنا، کوئی وظیفہ کرنا، کوئی منتر پڑھنا، تسبیح پڑھنا۔

**مالا** (۲) انذ۔ شکاری کے بیٹھنے کی مچان؛ بالا خانہ، عمارت کی اُوپری منزل۔

**مالابد** پیش ب۔صف۔ جو لازمی ہو، جس سے مفر نہ ہو۔ نیز لابد (رک)۔

**مالایطاق** پیش ی۔صف، ع۔ دُشوار کام، ایسا کام جس کی طاقت نہ ہو۔

**مالاینحل** زبری، جزم ن، زبر ح۔صف، ع۔ ادق، جو حل نہ ہو سکے (عقدہ، مسئلہ وغیرہ)۔

**مالتی** جزم ل۔امث، س۔ ایک گھنی بیل جس کے پتے جیونتی کی طرح اور پھول گچھے دار ہوتے ہیں؛ ایک پھول جو چنبیلی سے مشابہ ہوتا ہے، یاسمین۔ چاندنی؛ جوان عورت، دوشیزہ؛ ہندی کویتا کی ایک بحر کا نام جس کی تین شکلیں بتائی جاتی ہیں۔ (انذ)

**مالتی پھل**۔ رک: **جائفل**۔

**مالتی بسنت** (زبر ب، زبر س، جزم ن) ایک کشتہ جو سونے کے ورق اور موتیوں سے تیار کیا جاتا ہے اور تپ دِق کے لیے بہت مفید سمجھا جاتا ہے۔

**مالدا** جزم ل۔انذ، ہ۔ ایک اعلیٰ قسم کا آم۔ نیز **مالدہ**۔

**مالش** زبر ل۔امث،ف۔ ہاتھوں سے ملنا، رگڑنا؛ صیقل، جلا؛ کلائی، رگڑائی؛ متلی، طبیعت اُلٹ پلٹ ہونا، جی متلانا۔

**مالک** زیر ل۔امذ،ع۔ ملکیت رکھنے والا، قبضہ رکھنے والا؛ اختیار رکھنے والا، تصرف رکھنے والا؛ حکم، آقا، والی؛ خاوند، شوہر؛ مولا، مختار؛ اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

کہاوت: **مالک زندہ، مال میراث** زندگی میں ہی جائیداد سے محروم ہو جانا۔

**مالکانہ** مالک کی طرح، مالک کے طور پر؛ ملکیت والا، ملکیتی حقوق رکھنے والا۔

**مالکن** جزم ل، زیر ک۔امث۔ **مالک** (رک) کی تانیث۔

**مالکوس** جزم ل، وج۔امذ،ہ۔ ایک راگ جو ماگھ یا بھاگن میں گایا جاتا ہے اور اِس کا وقت رات کا آخری پہر ہے۔نیز **مالکونس**۔

**مال کنگنی** زبر ک، ن غنہ، جزم گ۔امث۔ ایک بیل اور اُس کا پھول جس کے دانوں کا تیل نکالا جاتا ہے اور دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**مالن** زبر نیز زیر ل۔امث۔ **مالی** (رک) کی بیوی، پھول بیچنے والی۔

**مالوف** وج،صف،ع۔ عزیز، پیارا، محبوب؛ خوگر، عادی، مانوس، معمولی۔

**مالہ** زبر ل۔امث۔ معماروں کی کرنی جس سے کہگل (پلستر) کرتے ہیں۔نیز **گرمالہ**۔تص: **گرمالی**۔

**مالہ وماعلیہ** زبر ل، پیش ہ مثل وج، زبر و، زبر ع، ے لین، جزم ہ۔امذ،ع۔ محاکمہ، متوازن جائزہ، جو کچھ کسی امر کی بابت اُس کے حق میں یا خلاف کہا جاسکتا ہے۔متوازن رائے۔

**مالی(۱)** امذ،ہ۔ باغ کا رکھوالا، باغبان۔(مث) **مالن**۔اصل: مالن۔

**مالی(۲)** صف،ع۔ روپے پیسے، مالیات یا امور مال، محاصل، آمدنی سے متعلق۔

**مالیات** سرکاری آمد و خرچ وغیرہ سے تعلق رکھنے والے اُمور۔

**مالی(۳)** صف۔ بھرپور، مملو، پُر۔

**مالیت** زیر ل، زبر ی۔امث،ع۔ قیمت، دام، بہا؛ وقعت، حیثیت۔

**مالیتِ ریختہ** تفصیلی طور پر جزو اجزو اُٹھائی ہوئی مالیت۔نیز **مالیت** (زیر ل، شدی)۔

**مالیخولیا** ی، وج، زیر ل۔امذ،یو۔ دیوانگی، دماغی خلل۔

**مالیدہ** ی، زبر د۔صف،ف۔ ملا ہوا، رگڑا ہوا، ایک طرح کا میٹھا جو روغنی روٹی کے ٹکڑوں کو مل کر اور بگھار کر تیار کیا جاتا ہے۔نیز **ملیدہ** (فصیح)۔

**مالیہ** زیر ل، زبر ی۔امث،ع۔ خراج، زمین کی فصل پر حکومت کو محصول کے طور پر ادا کیے جانے والے واجبات۔

**ماما** امث،ف۔ نوکرانی، خادمہ، باورچن؛ بوڑھی عورت۔

کہاوت: **ماما بن کمایئے اور بیوی بن کھایئے** خود کام کرو اور اِس کا پھل پاؤ، نوکر بھی خود اور آقا بھی خود۔

**ماما مختریاں** (پیش پ، جزم خ، زبر ت، جزم ر) ماما کی پکائی ہوئی روٹیاں، وہ روٹیاں جو کھانا پکانے والی عورتیں اپنے بچوں کے لیے امیروں کے گھروں سے چرا کر لے جاتی ہیں۔مراد: مفت کی روٹیاں۔

محاورہ: **ماما مختریاں کھانا** بے محنت اور مشقت کے مال کھانا، ناز و نعمت میں پلنا۔

**ماماگیری** (ی) غریب عورت کی گھریلو ملازمت، کھانا پکانے یا اُوپر کے کام کی نوکری۔

**مامتا** جزم م۔امث،ہ۔ ماں کی محبت۔نیز **ممتا** (زبر م، جزم م)۔

محاورہ: **مامتا ٹھنڈی ہونا** اولاد کی طرف سے سکھی ہونا۔

**مامن/مأمن** جزم ء، زبر م۔امذ،ع۔ جائے امن، پناہ گاہ، محفوظ جگہ۔

**مامور** وج۔صف،ع۔ جسے حکم ملا ہو، متعین، مقرر کردہ۔

**ماموریہ** کسی تفویض کردہ کارروائی کے لیے گروہ، جماعت یا ادارہ، کمیشن۔

**مامورہ** وج۔صف۔ بہت زیادہ بچے پیدا کرنے والا جانور۔

**مامول** وج۔امذ،ع۔ وہ چیز جس کی اُمید ہو، مطلب، مقصود۔

**ماموم** وج۔امذ۔ مقتدی، امام کے پیچھے نماز پڑھنے والا۔

**مامون** وج۔امذ۔ محفوظ، خطرے سے باہر، امن میں۔

**ماموں** وج۔امذ۔ ماں کا بھائی۔(مث) **ممانی** ماموں کی بیوی۔

کہاوت: **ماموں کے کان میں انتیاں/ بالیاں، بھانجا اینڈا اینڈا پھرے** اُس کے متعلق کہتے ہیں، جو اپنے رشتہ داروں کی دولت پر اترائے۔

کہاوت: **ماموں، منہ میں کاموں** سخت مفلس ہے۔

**مامیراں** ی۔امذ،ف۔ ہلدی کی مانند ایک گرہ دار جڑ جس کی کئی اقسام ہیں، اسے دوا کے طور پر بھی استعمال کرتے ہیں، پیازنگا۔نیز **ممیرہ**۔

**مان(۱)** امث،ہ۔ عزت نفس، فخر، ناز، تمکنت، گھمنڈ، تکریم، تعظیم؛ لحاظ، مروت؛ ارمان، تمنا؛ خاطر، مدارت، تواضع؛ طبلے پر سم کی تھاپ۔

محاورہ: **مان توڑنا** غرور ختم کرنا، نیچا دکھانا؛ تمنا یا خواہش کے مطابق نہ کرنا۔

محاورہ: **مان رکھنا** عزت قائم رکھنا؛ تعظیم رکھنا؛ تمنا پوری کرنا، آرزو پوری کرنا، بات ماننا، کسی کا کہنا مان لینا۔

کہاوت: **مان کا آنکس گیان ہے** علم سے اعتقاد اور یقین پیدا ہوتا ہے۔

**مان کا پان** کوئی چیز خواہ تھوڑی ہی دی جائے لیکن اُس کا دیا جانا عزت و وقار کے ساتھ ہو تو وہ قابلِ قدر ہے۔

کہاوت: **مان کا پان بھی بہت ہے** عزت کی تھوڑی چیز بھی اہم ہے۔

نیز مان کا بیڑا اسمان ہے۔

کہاوت: **مان کا زہر اور ایمان لڈو** عزت کا زہر ذلت کے لڈو سے بہتر ہے۔

محاورہ: **مان کرنا** خاطر مدارت کرنا، آؤ بھگت کرنا؛ کسی پر فخر کرنا۔

**مان گون** ناز برداری، چاؤ چونچلا؛ عزت، قدر و منزلت۔

**مان گون والی** عزت والی، آن بان والی عورت۔

کہاوت: **مان گھٹے، نت کے گھر جائے، گیان گھٹے کسنگت پائے، بھاؤ گھٹے کچھ مکھ کے مانگے، روگ گھٹے کچھ اوگت کھائے** ہر روز کسی کے یہاں جانے سے عزت کم ہوتی ہے، بری صحبت سے عقل کم ہوتی ہے، مانگنے سے وقار گھٹتا ہے اور دوا کھانے سے بیماری کم ہوتی ہے۔

**مان** (۲) امر، ہ۔ ماننا (رک) کا فعل امر۔

محاورہ: **مان جانا** تسلیم کر لینا، راضی ہو جانا؛ قائل ہو جانا؛ اقرار کر لینا، قبول کرنا۔

کہاوت: **مان نہ مان، میں تیرا مہمان** بن بلائے کسی کی بات میں دخل دینا۔

کہاوت: **مان نہ مان، میں دُولھا کی چچی/ تائی** خواہ مخواہ رشتہ جتانا، زبردستی کسی کا رشتہ دار بننا۔

**مانا** (۱) صف، ف۔ مثل، مانند، مشابہ، مثل نظیر۔ عموماً: سے مانا کے مماثل۔

**مانا** (۲) تسلیم کیا؛ فرض کیا۔

**مانت** زبرن۔ امث، ہ۔ مشابہت، مطابقت۔

**مانج** ن غنہ۔ امث، ہ۔ دلدلی زمین، کچھار۔

**مانجنا** ن مغ، زیرج۔ فعل متعدی، ہ۔ اُجالنا، برتنوں کا رگڑ رگڑ کر صاف کرنا۔

**مانجی** ن مغ۔ امث، ہ۔ وہ گھڑونچی قسم کا آلہ جسے کسم کا رنگ ٹپکانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**مانجھا** ن مغ۔ امذ، ہ۔ پتنگ کی ڈور میں کاٹ پیدا کرنے کے لیے ملایا جانے والا شیشے کے برادے سے تیار کردہ مسالا۔ کھٹولا؛ مایوں کی تقریب، دُلھن کا مانجھے یا مجھے بیٹھنا، دولھا یا دلھن کو مائیوں پر پہنایا جانے والا پوشاک جو زرد رنگ کا ہوتا ہے۔

**مانجھت** ن مغ، زبر جھ۔ امث، ہ۔ صفائی، چمک؛ شان و شوکت، رعب و دبدبہ، حشمت۔

**مانجھن** ن مغ، زبر جھ۔ امث، ہ۔ ملاح کی بیوی، کشتی راں کی عورت۔

**مانجھی** ن مغ۔ امذ، ہ۔ کشتی راں، کھویا، ملاح۔

**ماند** (۱) ن غنہ۔ صف، ف۔ بے رونق، مدھم، جس کی روشنی پھیکی پڑ گئی ہو۔

محاورہ: **ماند پڑ جانا** رونق جاتی رہنا، مدھم ہو جانا، رنگ پھیکا پڑنا۔

**ماند و بود** رہنے سہنے کا طریقہ، بود و باش۔

**ماند** (۲) ن غنہ۔ امث، امذ۔ گوبر کا ڈھیر، اوپلوں کی طرح جلایا جانے والا سوکھا گوبر؛ درندوں کے رہنے کی جگہ، غار، بھٹ، کھوہ۔

**ماندگی** ن مغ، زبر د۔ امث، ف۔ تھکن، اعضا شکنی، کسل، سستی؛ علالت، بیماری، مرض، روگ، آزار۔

**ماندہ** ن غنہ، زبر د۔ صف، ف۔ بیمار، علیل، مریض؛ تھکا ہارا۔

**مانڈ** ن غنہ۔ امث، ہ۔ (پارچہ بافی) چاولوں کی پیچ سے تیار کردہ بُنائی کے تاروں کو کرارا کرنے کا مسالا۔ نیز **مانڈھی**۔

**مانڈا** ن غنہ۔ امذ، ہ۔ حلوے کے ساتھ کھائی جانے والی میدے کی پتلی پوری؛ بہت پتلی ورق سی روٹی جو پلاؤ پر ڈھکنے کے لیے پکائی جاتی تھی، تنگی۔

**مانڈل** ن مغ، زبر ڈ۔ امذ، ہ۔ لوہے سے بنا حلقہ جو پانی کی چرس پر لگا ہوتا ہے۔

**مانڈی** ن مغ۔ امث، ہ۔ پیچ، کلف، ماوا۔

**مانس** زبر ن۔ امث، ہ۔ آدمی، انسان، بشر۔

کہاوت: **مانس کے سے ہاتھ پاؤں مانس کی سی کایا، چار مہینے برکھا بیتی، چھپر کیوں نہیں چھایا** یہ دوہا بئے نے بندر سے کہا تھا کہ انسان کی طرح تیرے ہاتھ پاؤں ہیں تو اپنا کوئی ٹھکانہ کیوں نہیں بناتا۔ سُست اور کاہل انسان وقت ضائع کر کے پریشان ہو تو کہتے ہیں۔

**مانع** لیٹا زیر ن۔ صف، ع۔ جو منع کرے، رکاوٹ ڈالے، مزاحم ہو۔

محاورہ: **مانع آنا** روکنا، مزاحم ہونا۔

**مانک** زبر ن۔ امذ، ہ۔ قیمتی پتھر، جوہر، گوہر، رتن۔

**مانگ** (۱) ن غنہ۔ امث۔ (معاشیات) اشیا کی طلب، ضرورت؛ وہ جوڑ جہاں کشتی کے دونوں پاکھے آکر ملتے ہیں؛ مانگی یا طلب کی ہوئی چیز، منگیتر۔

**مانگ تانگ** گدائی، بھیک، ادھار، وام، قرض۔

محاورہ: **مانگ تانگ کر کام چلانا/ گزارہ کرنا** بھیک مانگ کر گزر بسر کرنا؛ قرض لے کر وقت گزارنا۔

کہاوت: **مانگ جانچ کے گئے جھانجھا، مانگ لیں تو گلے لاجا** اگر دے دیں تو غصہ آئے اگر واپس لے لے تو شرم آئے۔ اس کے متعلق کہتے ہیں جو کوئی چیز مجبوراً دے۔

کہاوت: **مانگن گئے سو مر گئے اور مریں جو مانگن جائیں، وہ نر پہلے ہی مریں جو ہوتے کر دے نائیں** برہموں کا مقولہ، جو مانگتے ہیں یا مانگنے جائیں بے عزت ہوتے ہیں مگر جو ہوتے ہوئے نہ دے وہ زیادہ بے عزت ہوتے ہیں۔

کہاوت: مانگے بھیک، پوچھے گاؤں کی جمع اپنی بساط سے بڑھ کر بات کرنا، غیر متعلق بات پوچھنا۔

مانگے تانگے کا اُدھار لیا ہوا، مانگا ہوا، مستعار لیا ہوا۔

کہاوت: مانگے کا تانگا اور بڑھیا کی برات جو مانگ کر لایا ہو اُس سے مانگنا فضول ہے۔

کہاوت: مانگے تانگے ٹکڑے، بازار میں ڈکار دوسروں کی امداد پر اکڑنا۔

کہاوت: مانگے تانگے کام چلے تو بیاہ کرے بلا اگر آسانی سے کام ہو جائے تو محنت کرنے کی کیا ضرورت ہے۔

کہاوت: مانگے کی منگنی گڑیا کا سنگھار اُس وقت کہتے ہیں جب کوئی پرائی چیز مانگ کر استعمال کرے اور اُس پر اِترائے۔

کہاوت: مانگے میں تانگا خود تو مانگیں اور دوسروں کو عار بتادیں۔

کہاوت: مانگے ہرڑ، دے بہیڑا سوال دیگر جواب دیگر۔ سوال کچھ اور جواب کچھ۔

مانگ (۲) امث۔ سر کے بالوں میں کنگھی کر کے نکالی ہوئی لکیر۔

محاورہ: مانگ اُجڑنا بیوہ ہونا، شوہر کا مرجانا۔

محاورہ: مانگ بھرنا مانگ میں سیندور لگانا، شادی کر دینا۔

مانگ جلی وہ عورت جس کا شوہر مرجائے۔

مانگنا ن غنہ، جزم گ۔ فعل متعدی۔ سوال کرنا، درخواست کرنا؛ دعا کرنا، التجا کرنا؛ نسبت کی درخواست کرنا۔

ماننا جزم ن۔ فعل متعدی۔ تسلیم کرنا، درست یا ٹھیک سمجھنا، تعظیم وتکریم کرنا، ادب کرنا، عقیدت رکھنا؛ اثر قبول کرنا، محسوس کرنا؛ ایمان رکھنا، اعتقاد رکھنا؛ رضا مند ہونا، راضی ہونا؛ اعتراف کرنا۔

مانند زیر ن، جزم ن۔ حرف تشبیہ، ف۔ مثل، مشابہ، نظیر، طرح، جیسا۔ نیز مانَند (زبر ن، جزم ن)۔

مانوس ومع۔ صف، ع۔ جس سے اُنس ہو؛ جانا پہچانا، بوجھا؛ رغبت، میل رکھنے والا؛ اجنبی، اکل کھرا کی ضد۔

محاورہ: مانوس ہو جانا گھل مل جانا۔

مانی (۱) ۔امذ، ف۔ ایک قدیم رومی نقاش اور مصور۔

مانی (۲) ۔امث۔ بچے کی دیکھ بھال کرنے اور کپڑے پہنانے والی خادمہ، آیا، گھر کی منتظم خادمہ۔

مانیٹر ی، زبر ٹ۔ امذ۔ ایسا طالب علم جسے جماعت میں سے ہی چن کر دوسرے ساتھیوں کی نگرانی کے لیے مقرر کیا گیا ہو۔ (عموماً کمپیوٹر کے ساتھ منسلک کر کے استعمال کیا جانے والا) ایک برقی آلہ جو سکرین پر الفاظ اور تصاویر دکھانے کا اہل ہوتا ہے۔ انگریزی: Monitor۔

ماں ن غنہ۔ امث۔ والدہ، جنم دینے والی، مادر۔

کہاوت: ماں ایلی، باپ تیلی، پوت شاخِ زعفران بیٹا ماں باپ سے بڑھ کر نکلا ہے، جو کوئی ادنیٰ اعلیٰ ہونے کا دعویٰ کرے یا خاندان کا فخر بن جائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: ماں باپ جیتے، حرام کا نہیں کہلاتا وہ کہتے ہیں جو اپنے حقوق ثابت کرنا چاہتے ہیں۔

کہاوت: ماں بھٹیاری باپ فتح خاں بیٹا تیر انداز ادنیٰ والدین کی اولاد بڑائی کا دعویٰ کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: ماں بیٹوں/ بیٹیوں میں لڑائی ہوئی، لوگوں نے جانا بیر پڑا اپنوں میں لڑائی ہو تو اُسے دشمنی نہیں سمجھنا چاہیے۔

کہاوت: ماں بیٹی میں فلاں غالب اپنوں ہی میں کوئی چیز غالب ہو جائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: ماں پسنہاری بھلی، باپ ہفت ہزاری کچھ نہیں ماں غریب بھی ہو تو اولاد کو پال لیتی ہے۔ باپ امیر بھی اتنا نہیں کر سکتا۔

کہاوت: ماں پسنہاری پُوت چھیلا، چوتڑ پر باندھے بور کا تھیلا غریب کا بیٹا بانکپن دکھائے یا شیخی مارے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: ماں پہ پوت، پتا پر گھوڑا، بہت نہیں تو تھوڑا تھوڑا اولاد اور خصوصاً بیٹا ماں باپ پر ہی جاتا ہے۔

کہاوت: ماں تیلن، باپ پٹھان، بیٹا شاخ زعفران بیٹا ماں باپ سے بڑھ کر نکلا ہے، اگر کوئی ادنیٰ شخص اعلیٰ ہونے کا دعویٰ کرے یا خاندان کا فخر بن جائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: ماں ٹینی، باپ کلنگ، بیٹے نکلے رنگ برنگ دوغلی اولاد رنگا رنگ ہوتی ہے۔

ماں جایا (امذ) سگا بھائی۔ (امث) ماں جائی سگی بہن۔

کہاوت: ماں چاہے بیٹی کو، بیٹی چاہے موئے ڈھینگ کو جتنی محبت ماں کو بیٹی سے ہوتی ہے اتنی بیٹی کو ماں سے نہیں ہوتی، شادی ہو جائے تو بیٹی کو خاوند سے زیادہ لگاؤ ہو جاتا ہے۔

کہاوت: ماں چھوڑ، موسی سے ٹھٹھا کمینہ آدمی بزرگوں سے بدتمیزی کرتا ہے۔

کہاوت: ماں چیل، باپ کوا دوغلا اور کم اصل ہے۔

کہاوت: ماں ڈائن، باپ اوچھا نالائق کی اولاد لائق ہو تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **ماں ڈائن ہوتو کیا بچوں کو کھائے گی** ماں کیسی ہی بری ہو اولاد سے برا سلوک نہیں کرتی۔

کہاوت: **ماں رووے تلوار کے گھاؤ سے، باپ رووے تیر کے گھاؤ سے** نالائق اور بدچلن اولاد والدین کو ستاتی ہے۔

کہاوت: **ماں سارنگی، باپ تنبور** ڈومنی کا بچہ ہے۔ کلاونت کی اولاد ہے۔

کہاوت: **ماں کا پوت، ساس کا جنوائی** جو شخص والدین کا مطیع اور فرمانبردار ہوگا وہ ساس کا بھی ادب کرے گا۔

کہاوت: **ماں کا پیٹ کمھار کا آوا، کوئی کالا کوئی گورا** وہاں بولتے ہیں جہاں ایک ماں کے بعض بچے خوبصورت اور بعض بدصورت ہوں۔ ایک ہی ماں کے بچوں میں سے بعض خوبصورت اور بعض بدصورت ہوتے ہیں۔

کہاوت: **ماں کا مان بھلا** ماں اولاد کا فخر کرے تو بجا ہے۔ اولاد کو ماں کی عزت کرنی چاہیے۔

کہاوت: **ماں کو نہ باپ کو، جو بنے گی سو اپنے آپ کو** ہر شخص اپنے اعمال کا جواب دہ ہے، کوئی کسی کی بات کا ذمہ دار نہیں ہے۔

کہاوت: **ماں کی سوت نہ باپ کی یاری، کس ناتے کی تو منہاری** کوئی خواہ مخواہ کا رشتہ جتائے تو کہتے ہیں کہ تیرا ہم سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

کہاوت: **ماں کے پیٹ سے کوئی سیکھ کر نہیں آیا** سیکھا سکھایا کوئی نہیں پیدا ہوتا، سیکھنے ہی سے سیکھتا ہے۔

کہاوت: **ماں مارے اور ماں ہی ماں پکارے** اپنا کتنی سختی کرے پھر اپنا ہی ہے۔

کہاوت: **ماں مرگئی پیاسی، بیٹے کا نام جمنا** غریب والدین کی اولاد امیر ہوجائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **ماں مرے بغیر کفن، بیٹے کا نام پچھی** گپی کی نسبت کہتے ہیں کہ پلے کچھ نہیں مگر شیخی بہت۔

کہاوت: **ماں مرے، موسی جیے** ماں مرجائے تو خالہ زندہ رہنی چاہیے کیونکہ وہ بہن کی اولاد کو پال لیتی ہے۔

کہاوت: **ماں نہ ماں کا جایا، سبھی لوگ پرایا** اجنبی مقام پر بولتے ہیں جہاں کوئی بھی اپنا واقف کار نہ ہو۔

**ماوا(۱)** امذ۔ دودھ کا کھویا؛ نشاستہ؛ کسی کام کے لیے تیار کردہ مسالا؛ گری، گودا۔

**ماوا(۲)** ٹھکانا، جائے قرار، پناہ گاہ۔ نیز ماوی۔

**ماوا و ملجا** پناہ لینے کی جگہ۔

**ماوا(۳)** امذ۔ جوہر، اصل، مادہ؛ (مجازاً) نطفہ۔

**ماورا** زبر و۔ صف، مذ۔ اُدھر، پرے؛ جو کچھ پس پشت ہو؛ علاوہ، بجز۔

**ماوّل** پیش م، زبر ا، شد زبر و۔ صف، ع۔ تاویل کیا گیا؛ ظاہری معنوں سے پھیرا گیا؛ وہ آیت جس کے معنی حدیث یا روایت میں ظاہری مفہوم کے علاوہ کچھ اور بتائے گئے ہوں۔

**ماوِّل** پیش م، زبر ا، شد زیر و۔ صف، ع۔ تاویل کرنے والا۔

**ماہ** امذ، ف۔ چاند، قمر، مہتاب؛ مہینہ، شمسی سال کے لحاظ سے ۲۸، ۲۹، ۳۰ یا ۳۱ دنوں کی مقررہ مدت اور قمری سال کے حساب سے ۲۹ یا ۳۰ دن کا عرصہ جس کا انحصار چاند پر ہوتا ہے۔ کنایۃً: محبوب، معشوق۔

**ماہانہ** ماہ بماہ، ماہوار، مہینے کے مہینے۔

**ماہ پارہ** (جزم ہ، زبر ر) چاند کا ٹکڑا؛ محبوب، پیارا، پیاری۔

**ماہ پیکر** (جزم ہ، ے لین، زبر ک) چاند جیسے حسین جسم والا یا جسم والی۔

**ماہتاب** (جزم ہ) چاند، چاندنی۔ نیز مہتاب۔

**ماہ تاباں** (زیر ہ) روشن چاند۔

**ماہتابی** (جزم ہ) کوٹھے کا برآمدہ؛ تار پر مسالا لپٹی ہوئی آتش بازی جو ایک دم بھڑک کر بہت سی ٹھنڈی روشنی دیتی ہے۔ نیز مہتابی (لیٹا زبر م، جزم ہ)۔

**ماہ جبیں** چاند جیسی پیشانی والا؛ روشن پیشانی والا؛ حسین، محبوب۔

**ماہِ چاردَہ** چودھویں رات کا چاند۔ نیز ماہ چہاردہ۔

**ماہِ خانگی** بیوی، محبوبہ، گھر کا چاند۔

**ماہِ سیام** وہ چاند جو حکم ابن مقنع نے شہرِ نخشب کے قریب کنویں سے ہر شب چار مہینوں تک نکالا تھا۔

**ماہ سیما** (جزم ہ، ی) روشن جبیں۔

**ماہ صیام** (زیر ص) روزے رکھنے کا اسلامی مہینہ، رمضان۔

**ماہِ طلعت** چاند کی روشنی، چاند کی تابنا کی۔

**ماہِ عسل** (زبر ع، جزم س) وہ زمانہ جس دولھا دلھن کسی نئی جگہ جاکر چند دن سیر و تفریح میں بسر کرتے ہیں۔ انگریزی میں: Honeymoon۔

**ماہ کنعان** (زبر ک، جزم ن) مراد: حضرت یوسفؑ جن کا آبائی شہر کنعان تھا۔

**ماہ لقا** (زیر ل) چاند جیسے چہرے والا یا والی۔

کہاوت: **ماہ میں ککوڑے** بے وقت اور بے موسم کوئی چیز میسر نہیں ہوتی۔ ککوڑے ماگھ یعنی سردیوں کے مہینے میں نہیں اُگتے۔

**ماہ وَش** (جزم ہ) چاند کی طرح حسین۔ نیز مہوش۔

کہاوت: **ماہ ہی ماہ نہیں اگلے ماہ** آم کا پھل اگر وقت پر نہ ہو تو پھر اگلے

برس ہوگا۔

**ماہد** زیرہ۔صف،ع۔ (لفظاً) جو ہر طرف پھیلا ہو؛ (مراداً) خدا کا ایک نام۔

**ماہر** زیرہ۔صف،ع۔ ہنرمند، لائق، تربیت یافتہ، اُستاد؛ واقف، جاننے والا۔

**ماہر** پیش ہ۔اند،ہ۔ زہر، وِس، سم۔

**ماہرو** جزم ہ، وج۔اند۔ وہ گھوڑا جس کے ماتھے پر دونوں آنکھوں کے درمیان یک رنگ سفید کھڑی لکیر ہو۔

**ماہوار** جزم ہ۔است،ف۔ مہینے کے مہینے، ماہ بماہ؛ ہر مہینے دی جانے والی تنخواہ یا مشاہرہ، ماہانہ وظیفہ۔

**ماہواری** جزم ہ۔است،ہ۔ حیض کا خون جو ہر مہینے حائضہ عورت کو وقت کے مطابق آتا ہے؛ ہر مہینے دی جانے والی تنخواہ یا مشاہرہ۔

**ماہی** است،ف۔ مچھلی؛ ایک آسمانی برج، حوت۔

**ماہیِ بے آب** ایسی مچھلی جو پانی سے باہر نکلی ہو؛ (مجازاً) نہایت بے چین، بے تاب۔

**ماہی پروری** مچھلیوں کی افزائشِ نسل کا علم اور فن۔

**ماہی پشت** مچھلی کے ایک دوسرے سے پیوستہ کھپروں کی طرح کا (ڈیزائن یا جالی)۔

**ماہی گیر(ی)** مچھیرا۔

کہاوت: **ماہی ماہی را خورد، ماہی گیر ہر دو را خورد** ایک سے ایک بڑھ کر زبردست ہوتا ہے۔ طاقت ور کمزور کو کھا جاتا ہے۔

**ماہی مراتب** بادشاہ کا خاص جھنڈا یا اُمرا کے نشان جن پر مچھلی کے ساتھ حسب مرتبہ کچھ اور مخصوص نشان بھی بنے ہوتے تھے اور امرا کو اُنھیں جلوس میں ساتھ لے کر چلنے کی بادشاہ کی طرف سے بطور اعزاز اجازت دی جاتی تھی۔

**ماہیا** زیرہ۔اند۔ دوست، محبوب (پنجابی گیتوں میں)۔ ایک پنجابی گیت۔

**ماہیت** زیرہ، شدزبری۔است،ع۔ اصلیت، اصل حقیقت، کسی چیز کی بنیادی نوعیت۔ (عربی) ماہی: یہ کیا ہے۔

**ماء** جزم ء۔اند،ع۔ پانی، آب، جل۔ نیز رک: ما۔

**مائی** پانی سے منسوب، آبی۔

**ماہیات** پانی سے تعلق رکھنے والے علم، ہائڈرالکس وغیرہ۔

**ماءالجبن** پیش ء، غم ا، جزم ل، پیش ج، جزم ب۔اند،ع۔ پنیر بنانے کے لیے دودھ کو پھاڑ کر نکالا ہوا پانی، ضامن یا جامن۔

**مائت** لیٹا زیرم، زبرہ۔عدد۔ سو، صد، (ہندسوں میں ۱۰۰)۔

**مائت** زیرہ۔صف،ع۔ مرنے والا؛ بند۔

**مائدہ** لیٹا زیرہ، زبرد۔اند،ع۔ دسترخوان، کھانا چُننے کی جگہ؛ چنا ہوا کھانا؛ نہایت

پسا ہوا باریک آٹا۔

**مائس** زیرہ۔اند،ع۔ غرور سے چلنے والا، شانوں کو ہلا ہلا کر چلنے والا۔

**مائع** لیٹا زیرہ۔اند،ع۔ سیال، رقیق مادہ، بہنے والا۔

**مائل** لیٹا زیرہ۔صف۔ میلان رکھنے والا، چاہنے والا، متوجہ، راغب؛ عاشق، فریفتہ؛ جھکا ہوا؛ مشابہ، مثلاً: سرخی **مائل**۔ نیز **مائل** (زیرہ)۔

**ماؤف** وسع۔صف۔ سُن، معطل، بے حس۔

**مائی** است۔ ماں، میا، بوڑھی عورت۔

کہاوت: **مائی باپ کے لاتیں مارے مہری دیکھ جڑائے، چاروں دھام جو پھرے آوے تبھوں پاپ نہ جائے** جو اپنی بیوی کی خاطر ماں باپ کو مارے اگر وہ ساری دُنیا کے تیرتھ پھر آئے تو بھی اُس کے گناہ معاف نہ ہو سکیں گے (دھام = مقام۔ مہری = بیوی)۔

**مائی جائی** (است) سگی بہن۔

**مائی کا لال** کوئی سورما؛ کوئی نامعلوم شخص، مثلاً: کسی مائی کے لال نے جان پر کھیل کر بچالیا؛ ماں کا لاڈلا بیٹا۔

کہاوت: **مائیاں تو بہت ملی ہیں پر باپو کوئی نہیں ملا** تمھیں سب کمزور ہی ملے زبردست سے واسطہ نہیں پڑا۔ نیز **مائیں مائیں سب ملیں، باپو کوئی نہیں ملا**۔

**مائیوں** زیرہ، ی، وج۔است۔ شادی کی ایک رسم جس میں رخصتی سے چند روز پہلے دولھا دُلھن کو زرد کپڑے پہنا کر اپنے گھروں میں بٹھایا جاتا ہے۔

فعل مرکب: محاورہ: **مائیوں بٹھانا** شادی سے چند روز پہلے رسم کے طور پر دولھا دُلھن کو زرد کپڑے پہنا کر گھر بٹھانا۔

**مائیں** ی۔اند،ہ۔ دو اقسام کا ایک پھل۔

**مائیں خورد** (ومعدولہ) فراش کا پھل ہے جو جھاؤ (پتلی شاخوں کی ایک جھاڑی) کی بڑی قسم ہے۔

**مائیں کلاں** چھوٹے جھاؤ کا پھل (سندھی میں ساکڑ، پنجابی میں پھرواں)۔

**مایا** است،س۔ مادی دُنیا، کائنات اور اُس کے مظاہر؛ غیر حقیقی وجود، طلسم؛ دھن دولت؛ روشنی، جلوہ؛ (طباخی) خمیر۔

**مایا پاتر** (جزم ت) دولت مند، مال دار آدمی۔

**مایا جال** دُنیاوی اسباب کا سلسلہ؛ دولت کا چکر۔

کہاوت: **مایا تیرے تین نام۔ پرسو، پرسا، پرسرام** دولت ہی سے قدرت، طاقت اور عزت حاصل ہوتی ہے۔ انسان کی عزت دولت کی وجہ سے ہوتی ہے۔ (پرسو = کلھاڑی، ہتھیار۔ پرسا = ہاتھ کی پہنچ۔ پرسرام = (پرشورام)

رام (وشنو کے اوتار) کا لقب۔ حکایت ہے کہ ایک شخص غربت میں پرسا، تھوڑی پونجی پیدا کرنے پر پرسوا اور امیر ہو جانے پر پرسرام کہلایا۔

کہاوت: **مایا کو مایا ملے کر کر لمبے ہاتھ، تلسی داس غریب کی کوئی نہ پوچھے بات** دولت دولت کو کھینچتی ہے۔ امیر کو امیر بہت تپاک سے ملتا ہے، مگر غریب کو کوئی نہیں پوچھتا۔

کہاوت: **مایا سے مایا ملے، ملے نیچ سے نیچ، پانی سے پانی ملے، ملے کیچ سے کیچ** ہر چیز اپنی اصل کی طرف رجوع کرتی ہے جو جیسا ہوتا ہے ویسے کے پاس جاتا ہے۔

کہاوت: **مایا کا کیا جوڑنا، کھل کھانا، کمبل اوڑھنا** کنجوس کے متعلق کہتے ہیں جو تکلیف اُٹھا کر روپیہ جمع کرتا ہے یعنی ایسی دولت جمع کرنے کا کیا فائدہ کہ انسان کھانے پہننے کو بھی ترسے۔

کہاوت: **مایا گنٹھ اور بدیا کنٹھ** دولت اپنے قبضے میں ہونی چاہیے اور علم دماغ میں۔

کہاوت: **مایا کے بھی پاؤں ہوتے ہیں، آج میرے کل تیرے** دولت کسی کے پاس ہمیشہ نہیں رہتی۔ آج ایک کے پاس ہے تو کل دوسرے کے پاس۔

کہاوت: **مایا مری نہ من مرے مر مر گئے سریر، آسا ترشنا نا مرے کہہ گئے داس کبیر** نہ تو قدرت مرتی ہے نہ دل، نہ خواہش، نہ اُمید۔ بدن مر جاتا ہے اُمیدوار پیاسا رہ جاتا ہے۔

کہاوت: **مایا میرے رام کی، دھرنی پونجی ساہو کار کی، جس کوئی کرے** دولت خدا کی ہے اور جمع ساہو کار کرتا ہے۔ جبکہ خیرات کوئی دوسرا کر کے فائدہ اُٹھاتا ہے یا نام کسی اور کا ہوتا ہے۔

کہاوت: **مایا ہوئی تو کیا ہوا ہردا ہوا کٹھور، نو نیزے پانی چڑھا تو بھی نہ بھیگی کور** دولت مند کا دل اگر پتھر ہے تو وہ کسی کام کا نہیں نو نیزے پانی میں ڈالو تب بھی نہیں بھیگتا۔ کنجوس کے متعلق کہتے ہیں کہ اُس پر کوئی اثر نہیں ہوتا۔

**مایحتاج** لیٹا زبری، جزم ح۔ اند، ع۔ وہ جس کی انسان کو حاجت ہو۔

**مایرید** پیش ی، ی۔ فقرہ، ع۔ جس کا وہ ارادہ کرتا ہے، جو وہ چاہتا ہے۔

**مایقرا** پیش ی۔ صف، ع۔ وہ خط یا عبارت جو پڑھی جاسکے، اگرچہ خوش خط نہ ہو؛ صاف اور واضح۔

**مایوس** ومع۔ صف، ع۔ نا اُمید، بے آس، ناکام۔

**مایوس کن** (پیش ک) نا اُمید کر دینے والا، آس توڑنے والا۔

اسمِ کیفیت: **مایوسی** نا اُمیدی، ناکامی، شکستہ دلی۔

محاورہ: **مایوسی طاری ہونا** ہمت چھوڑ دینا، نا اُمید ہو جانا۔

**مایہ** زبری۔ امث، ف۔ قدر، قیمت؛ جوہر، اصلیت؛ مال، دولت۔ مرکب توصفی: **سرمایہ** پونجی، راس المال، اصل زر۔

**مایہ دار** صاحب ثروت، دولت مند، بہرہ ور، متمتع۔

صف: **مایہ ناز** جس پر فخر کیا جاسکے یا کیا جائے۔

## م۔ب

**مباح** پیش م۔ صف، ع۔ جائز، روا، حلال، مطابقِ شرع عمل۔

**مباحت** پیش م، زبر ح۔ امث، ع۔ جائز ہونا، روا یا حلال ہونا۔

**مباحث** زبر م، زیر ح، ع۔ موضوعات بحث، بحث طلب امور، بحثیں۔

**مباحثہ** پیش م، زبر ح، زبر ث۔ اند، ع۔ آپس کا لفظی نزاع، مناظرہ، باہمی سوال و جواب۔ عام: مباحِثہ (زیر ح)۔

**مبادا** زبر م۔ متعلق فعل، ف۔ کاش ایسا نہ ہو، کہیں ایسا نہ ہو، خدا نہ کرے۔

**مبادر** پیش م، زیر د۔ صف، ع۔ جلدی کرنے والا؛ جرأت کا مظاہرہ کرنے والا، دلیری دکھانے والا؛ گزشتہ، سابق۔

**مبادرت** پیش م، زبر د، زبر ر۔ امث، ع۔ تیزی، جلدی، زودی، پُھرتی؛ پیش قدمی، آگے بڑھنا؛ دلیری، جرأت۔

**مبادلہ** پیش م، زبر د، زبر ل۔ اند، ع۔ ادل بدل، باہمی لین دین۔ (معاشیات) ملکی اور بیرونی سکے کا معینہ یا اضافی قیمت پر لین دین؛ کمپنیوں کے حصص کی خرید و فروخت۔

**مبادی** زبر م۔ جمع۔ مذ، ع۔ بنیادی اُصول، شروعات، ابتدا۔

**مبادیات** (مبادی کی جمع الجمع) کسی علم کے ابتدائی اُصول، بنیادی باتیں۔

**مباذرت** پیش م، زبر ذ، زبر ر۔ امث، ع۔ برباد کرنا؛ لٹا دینا، کھونا، فضول خرچ کرنا۔

**مبار** پیش م۔ اند، ف۔ گلگلے، پکوڑے۔

**مبارز** پیش م، زیر ر۔ صف، ع۔ لڑنے والا، حملہ کرنے والا؛ جنگ کے لیے تیار کرنے والا؛ جنگجو۔

**مبارزت** (زبر ر، زبر ز) چڑھائی، حملہ، جنگ۔

**مبارزطلبی** صلائے جنگ، چیلنج۔

**مبارک** پیش م، زبر ر۔ صف، ع۔ سازگار، موافق، بابرکت، باسعادت؛ مقدس، اعلیٰ، ارفع، متبرک۔

**مبارک باد** تہنیت، بدھائی؛ کامیابی، خوشخبری یا خوشی کے موقع پر اظہار

مسرت اور دعائے خیر۔

**مبارک فال** نیک شگون، اچھی علامت۔

**مباسطت** پیش م، زبرس، زبرط۔ امث، ع۔ خوش مزاجی، خوش اخلاقی، خندہ پیشانی۔

**مباشرت** پیش م، زبرش، زبرر۔ امث، ع۔ جماع، عورت کے ساتھ صحبت، جنسی ملاپ، ہم بستری۔ (شرع) فوری وجہ۔

**مباف** پیش م۔ امث، ف۔ کپڑے کی وہ دھجی جسے عورتیں اپنے سر کے بال باندھنے کے لیے استعمال کرتی ہیں، چوٹی باندھنے کا کپڑا۔ نیز **موباف**۔

**مبالغہ** پیش م، زبرل، زبرغ۔ امذ، ع۔ بڑھا چڑھا کر کہنا، اعتدال سے تجاوز کرنا، غلو، طولِ کلام۔ غلط العوام: مبالغہ (پیش م، جزم ل)۔

**مبالغۂ اغراق** مبالغے کی وہ قسم جو عقلی رُو سے ممکن لیکن عملی لحاظ سے محال ہو یعنی جو بات سوچی تو جا سکے لیکن اُس پر عمل کرنا ممکن نہ ہو۔

**مبالغہ آرائی** بڑھا چڑھا کر بیان کرنا، حد سے بڑھ کر تعریف یا برائی کرنا۔

**مبالغہ آمیزی** بات کو بڑھا چڑھا کر کہنا۔ نیز **مبالغہ آرائی**۔

**مبالغۂ تبلیغ** وہ مبالغہ جو عقل اور عمل دونوں کی رُو سے ممکن ہو، یعنی وہ بات خیال میں بھی آ سکے اور عملی طور پر بھی سرانجام دی جا سکے۔

**مبالغۂ غلو** وہ مبالغہ جو عقل اور عمل دونوں کی رُو سے ممکن نہ ہو، یعنی وہ بات جو خیال میں بھی ممکن نہ ہو اور حقیقت میں بھی ایسا نہ ہو سکے۔

**مبانی** زبر م۔ جمع، مذ، ع۔ بنیادیں، تعمیریں۔ نیز اُمور، معاملات۔

مرکب: **بانیِ مبانی** تعمیرات کی بنیاد رکھنے والا۔ مجازاً: اصل محرک یا موجد کسی بات کا، بانیِ کار۔

**مباہات** پیش م۔ امث، ع۔ فخر، خودستائی، شیخی؛ شان و شوکت۔

**مباہل** پیش م، زیرہ۔ صف، ع۔ مباہلہ (رک) کرنے والا، مخالف پر لعنت ملامت کرنے والا۔

**مباہلہ** پیش م، زبرہ، زبرل۔ امذ، ع۔ آپس میں ایک دوسرے کو کوسنا؛ کسی قضیے پر یہ دعویٰ کہ جو جھوٹا ہوگا وہ پہلے مر جائے گا۔

**مباہی** پیش م۔ صف، ع۔ شیخی خورا۔

**مبتدا** پیش م، زیرب، زبرت۔ امذ، ع۔ آغاز، پہلا سرا، منبع، جہاں سے ابتدا کی جائے۔ (اُردو قواعد) جملہ اسمیہ کا جزوِ اوّل؛ خبر سے پہلے۔

**مبتدا و خبر** ابتدا و انتہا؛ (نحو) اسم اور اُس کی خبر، مسند اور مسند الیہ۔

**مبتدَع** پیش م، جزم ب، زبرت، زبرد۔ صف، ع۔ نیا ایجاد شدہ؛ نئی ایجاد۔

**مبتدِع** پیش م، جزم ب، زبرت، زیرد۔ صف، ع۔ جو بدعت کرے، شریعت میں ناگوار تبدل کا مرتکب۔

**مبتدی** پیش م، جزم ب، زبرت۔ امذ، ع۔ (لفظاً) جو ابتدا کرے؛ جو سیکھنے کا آغاز کرے، سیکھتڑ، نوآموز، نومشق۔

**مبتذل** پیش م، جزم ب، زبرت، زبرذ۔ صف، ع۔ رکیک، گھٹیا، حقیر، ادنیٰ؛ بہت عام، معمولی؛ وہ شے جس کی کثرتِ استعمال کی وجہ سے اہمیت کم ہو گئی ہو۔

**مبتسم** پیش م، جزم ب، زبرت، زیرس۔ صف، ع۔ جو مسکرائے، جو ہنسے، تبسم کرے، آہستہ ہنسنے والا۔

**مبتلا** پیش م، جزم ب، زبرت۔ صف، ع۔ گرفتارِ بلا، مصیبت زدہ، آفت میں گھرا ہوا، پھنسا ہوا؛ مرض کا شکار؛ مصروف، منہمک؛ والہ، شیدا، فریفتہ۔

فعل مرکب: **مبتلا کرنا** گرفتار کرنا، اُلجھانا، پھنسانا۔

**مبثوث** زبر م، جزم ب، ومع۔ صف۔ پھیلا ہوا، منتشر۔

**مبحث** زبر م، جزم ب، زبرح۔ امذ، ع۔ موضوعِ بحث، وہ معاملہ جو زیرِ غور ہو۔

**مبدا** زبر م، جزم ب۔ امذ، ع۔ جہاں سے ابتدا ہو۔ منبع، مخرج۔ نیز مبدء۔

صف: **مبدءِ فیض** (مُـ ب دَ ء فـ یـ ض) نہایت فیض رساں، بانیِ کُل؛ سرچشمہ۔ مراد: ذاتِ الٰہی۔

**مبدَع** پیش م، جزم ب، زبرد۔ صف، ع۔ پیدا کردہ اشیا، اختراع کیا ہوا، ایجاد کردہ، مخلوق۔

**مبدِع** پیش م، جزم ب، لیٹا زیرد۔ صف، ع۔ ایجاد کرنے والا، موجد، خالق۔

**مبدَّل** پیش م، زبرب، شد زبرد۔ صف، ع۔ پلٹا ہوا، بدلا ہوا، تبدیل شدہ۔

**مبدِّل** پیش م، زبرب، شد زیرد۔ اسمِ فاعل، ع۔ تبدیل کرنے والا، بدل دینے والا۔ انگریزی میں: Transformer۔

**مبذِّر** پیش م، زبرب، شد زیرذ۔ صف۔ فضول خرچ، مسرف۔

**مبذول** زبر م، جزم ب، ومع۔ صف، ع۔ (لفظاً) عطا کیا ہوا، بخشا ہوا، عنایت کیا ہوا؛ منعطف، متوجہ، مائل۔ مثال: **توجہ مبذول کرنا** التفات کرنا، غور فرمانا۔

**مبر** پیش م، زیرب۔ صف۔ مضبوط، طاقت ور؛ ہوشیار، چوکس۔

**مبرّا** پیش م، زبرب، شد ر۔ صف، ع۔ بری، پاک، الگ، برتر۔

**مبرَّد** پیش م، زبرب، شد زبرر۔ صف، ع۔ ٹھنڈا کیا ہوا۔

**مبرِّد** پیش م، زبرب، شد زیرر۔ صف، ع۔ ٹھنڈا کرنے والا۔

**مبرز** زبر م، جزم ب، زبرر۔ امذ، ع۔ مقعد، پاخانہ کے نکلنے کی جگہ۔

**مبرم** پیش م، جزم ب، زبرر۔ صف، ع۔ محکم، پکا، پختہ، اٹل۔ مثال: **قضائے مبرم** تقدیر یا موت جو ٹل نہیں سکتی۔

**مبرود** زبر م، جزم ب، ومع۔ صف۔ سرد مزاج۔

**مبرور** زبر م، جزم ب، ومع۔ صف، ع۔ برگزیدہ، پاک، گناہوں سے بری، (بارگاہِ الٰہی میں) قبول کیا گیا (عموماً مرحومین کے لیے مستعمل)۔

**مبروص** زبرم، جزم ب، ومع۔صف، ع۔ برص یا کوڑھ کے مرض میں مبتلا، جس کے بدن پر داغ ہوں، دھبے دار۔

**مبرہن** پیش م، زبر ب، جزم ر، زبر ہ۔صف، ع۔ دلیل سے ثابت کیا ہوا، برہان سے مستحکم، واضح، مدلل۔

**مبسوط** زبرم، جزم ب، ومع۔صف۔ وسیع، پھیلا ہوا، محیط، لمبا چوڑا۔

**مبشر** پیش م، زبر ب، شدزبر ش۔صف، ع۔ جسے یا جس کی بابت خوشخبری سنائی گئی ہو۔

**مبشر** پیش م، زبر ب، شدزیر ش۔صف، ع۔ بشارت دینے والا، خوشخبری سنانے والا۔

**مبصر** پیش م، جزم ب، زبر ص۔صف، ع۔ صاف، نمایاں؛ جس کو دیکھا جائے، جس پر نظر ڈالی جائے۔

**مبصر** پیش م، جزم ب، زیر ص۔صف، ع۔ دکھانے والا؛ دیکھنے والا۔

**مبصر** پیش م، زبر ب، شدزیر ص۔صف، ع۔ بینائی رکھنے والا؛ پرکھنے والا، کھرے کھوٹے کی تمیز کرنے والا؛ اہلِ نظر، دانا، سیانا؛ تبصرہ نشر کرنے والا۔

**مبطل** پیش م، جزم ب، زبر ط۔صف، ع۔ منسوخ کیا گیا۔

**مبطل** پیش م، جزم ب، زیر ط۔صف، ع۔ منسوخ کرنے والا، باطل کرنے والا، مٹانے والا، رد کرنے والا۔

**مبطون** پیش م، جزم ب، ومع۔صف، ع۔ (طب) پیٹ کے درد یا پیٹ کی کسی بیماری میں مبتلا۔

**مبعوث** پیش م، جزم ب، ومع۔صف، ع۔ مخلوق، پیدا کیا ہوا، اُٹھایا ہوا، بھیجا ہوا؛ جو نبی کے طور پر بھیجا گیا ہو، رسالت کے لیے مقرر کیا گیا۔

**مبغوض** زبرم، جزم ب، ومع۔صف، ع۔ جس سے بغض رکھا جائے، جس سے دُشمنی کی جائے، نفرت کے قابل۔

**مبلغ** زبرم، جزم ب، زبر ل۔امذ، ع۔ پہنچ، رسائی: حد، انتہا، پہنچ، کمال۔حسابی عمل کا حاصل: مقدار، پونجی۔

**مبلغ علم** علمی استعداد، دست گاہ۔

**مبلغ** پیش م، زبر ب، شدزیر ل۔صف، ع۔ پہنچانے والا؛ تبلیغ کرنے والا۔

**مبلغ** پیش م، جزم ب، زیر ل۔امذ، ع۔ کامل، کھرا، پرکھا ہوا۔مجازاً: نقد رقم، روپیہ، مثلاً: مبلغ چار ہزار روپے۔

**مبنی** زبرم، جزم ب۔صف، ع۔ بنایا گیا، تعمیر کیا گیا؛ منحصر، موقوف۔

**مبہم** پیش م، جزم ب، زبر ہ۔صف، ع۔ چھپا ہوا؛ غیر واضح، ایسی بات جس کا مطلب صاف نہ ہو اور سمجھ میں نہ آئے، گول مول، عسیر الفہم۔

**مبہوت** زبرم، جزم ب، ومع۔صف، ع۔ حیران، متحیر، بھونچکا۔

**مبہور** زبرم، جزم ب، ومع۔صف، ع۔ ہانپتا ہوا، جس کا سانس پھولا ہو۔

**مبہی** پیش م، زبر ب، شدہ۔امذ، ع۔ (طب) قوتِ باہ کو تقویت دینے والا، شہوت بڑھانے والا۔

**مبیضہ** پیش م، زبر ب، شدزبر ی، زبر ض۔صف، ع۔ صاف اور سفید کیا گیا، خوشخط لکھا ہوا۔

**مبین** پیش م، ی۔صف، ع۔ واضح، روشن، صریح۔

**مبین** پیش م، زبر ب، شدزبر ی۔صف، ع۔ بیان کیا گیا، واضح کیا گیا، ظاہر کیا گیا؛ روشن، مشرح۔

**مبینہ** پیش م، زبر ب، شدزبر ی، زبر ن۔صف، ع۔ بیان کیا ہوا، بتایا گیا، ظاہر کیا ہوا۔

## م-پ

**مپان** زبر۔امث، ہ۔ ناپ، پیائش، مقدار۔

**مپانا** زبر۔امذ۔ ناپنے کی چیز، پیمانہ؛ (فعل متعدی) پیائش کرانا۔

**مپائی** اندازہ، پیائش۔نیز مپان۔

## م-ت

**مت** (۱) زبرم۔امث، ہ۔ عقل، بدھی، فہم، سمجھ، دانائی۔

محاورہ: **مت دینا** عقل کی بات بتانا، نصیحت کرنا۔

محاورہ: **مت مارنا** ہوش کھو دینا، عقل زائل کر دینا۔

محاورہ: **مت ماری جانا** بیوقوف ہو جانا، عقل زائل ہو جانا۔

**مت** (۲) زبرم۔کلمۂ نفی۔ نہیں، نہ، امر نہی، کلمۂ ممانعت۔

کہاوت: **مت بو چاپڑ، اُجڑے ٹابر، باجھ سے بیاہ نہ کر** پتھریلی زمین میں بیج نہ ڈال، کیونکہ بیج ضائع ہونے سے خاندان اُجڑ جائے گا۔ (چاپڑ=بنجر زمین)۔

بول چال: **مت پوچھو** کہا نہیں جاسکتا، بیان سے باہر ہے۔

کہاوت: **مت کر ساس برائی، میرے بھی آگے جائی** بہو ساس سے کہتی ہے کہ تو میرے ساتھ برائی کرتی ہے، حالانکہ تیری بھی بیٹی ہے اور جیسا تو میرے ساتھ کر رہی ہے ویسا کوئی تیری بیٹی کے ساتھ کرے گا؛ کسی کے ساتھ برائی کرنے کا نتیجہ برا ہوتا ہے۔

کہاوت: **مت کر نند برائی تو بھی کسی کی بھرجائی** تو میرے ساتھ بری طرح پیش آتی ہے۔تیری نند تجھ سے بری طرح پیش آئے گی۔

کہاوت: **مت کردار، جو بھگتے کار** جب تک آسانی سے کام نکلے تو سختی

نہیں کرنی چاہیے۔

**متا(۱)** زبرم۔اند۔ رائے،خیال،مشورہ؛طاقت،مجال۔

**متا(۲)** زبرم۔صف۔ مست،مدہوش۔

**متابع** پیش م زبر، لیٹا زیرع۔صف،ع۔ پیروی کرنے والا، چیلا، فرماں بردار۔

**متابعت** پیش م زبر، زبرب، زبرع۔اسث،ع۔ تابعداری،اتباع،پیروی، تقلید،اطاعت۔غلط العوام:متابعت (زیرب)۔

**متاثر** پیش م،زبرت،زبرا،شدزیرث۔صف،ع۔ جس پر اثر ہو،جس پر زور پڑے،اثر قبول کرنے والا،اثر پذیر۔نیز متاثر (زبرہ)۔جمع:متاثرین۔

**متاثرہ** (زبرا،شدزیرث،زبرر) متاثر ہونے والا (شخص،جگہ وغیرہ)۔

**متاخر** پیش م،زبرت،زبرا،شدزیرخ۔صف،ع۔ پیچھے،بعدکا،پچھلا،آخر کے زمانے کا۔نیز متاخر (پیش م،زبرت،زبرہ،شدزیرخ)۔

**متاخرین** قریب تر ماضی کے لوگ،بعد میں آنے والے لوگ۔

**متادب** پیش م،زبرت،زبرا،شدزبرد۔صف،ع۔ مہذب، جسے ادب اور تہذیب ہو،شائستہ۔

**متادب** پیش م،زبرت،زبرا،شدزیرد۔صف،ع۔ ادب واحترام سیکھنے والا، اچھی تربیت پانے والا۔

**متاذی** پیش م،زبرت،شدذ۔صف،ع۔ تکلیف پانے والا۔

**متارا** زبرم۔اند۔ جائیداد،اثاثہ،دولت،مال۔

**متاس** پیش م۔اسث،ہ۔ پیشاب کی حاجت۔

**متاسا** جسے پیشاب لگ رہا ہو،بول کی احتیاج ہونا۔(مث) متاسی۔

**متاسف** پیش م،زبرت،زبرا،شدزیرس۔صف،ع۔ جسے افسوس ہو،رنجیدہ۔ نیز متاسف (پیش م،زبرت،زبرہ،شدزیرس)۔

**متاع** زبرم۔اسث،ع۔ پونجی،سرمایہ،اثاثہ؛وہ شے جس سے نفع حاصل ہو۔

**متاعِ کارواں** قافلے کا مال واسباب۔

کہاوت: **متاعِ نیک از ہر دُکان کہ باشد** نیکی جہاں کہیں سے ملے پسندیدہ ہے۔

**متاعِ یوسفی** (لفظاً) یوسف کا سامان؛(مجازاً) خوبصورتی،حسن۔

**متالم** پیش م،زبرت،زبرا،شدزیرل۔صف،ع۔ الم زدہ،غمگین،دُکھیا،افسردہ، رنجیدہ۔نیز متالم (پیش م،زبرت،زبرہ،شدزیرل)۔

**متالی** پیش م۔اسث،ہ۔ گھوڑے کے پیشاب کرنے کے لیے مخصوص کی گئی جگہ، طویلے کی گھاس جو گھوڑے کے پیشاب کرنے کے لیے مختص ہو۔

**متامل** پیش م،زبرت،زبرا،شدزیرم۔صف،ع۔ تامل کرنے والا،تردد کرنے والا،غور کرنے والا؛متفکر۔نیز متامل (پیش م،زبرت،زبرہ،شدزیرم)۔

**متانت** زبرم،زبرن۔اسث،ع۔ سنجیدگی، بھاری بھرکم پن، متحمل مزاجی؛ گفتگو کا بیہودہ الفاظ سے پاک ہونا؛استحکام،مضبوطی،پختگی۔صف: متین۔

**متاہل/متاہل** پیش م،زبرت،زبرء،شدزیرہ۔صف،ع۔ شادی شدہ،بال بچوں والا،صاحب اہل وعیال۔

**متبادر** پیش م،زبرت،زیرد۔صف،ع۔ فوری طور پر خیال میں آنے والا، اچانک سوجھنے والا؛سبقت لے جانے والا،آگے بڑھ جانے والا۔

**متبادل** پیش م،زبرت،زیرد۔صف،ع۔ جو کسی کا بدل ہو،یا ادل بدل کر آئے، باری سے آنے والا۔

**متبارز** پیش م،زبرت،زیرر۔صف۔ دُشمن کے مقابلے پر آنے والا۔

**متباسق** پیش م،زبرت،زیرس۔صف۔ روشن،چمک دار،منور۔

**متبائن** پیش م،زبرت،زیرء۔صف،ع۔ اَن مل،بے جوڑ،ایک دوسرے سے مختلف،متضاد،متناقض،متخالف۔نیز متباین۔

**متبتل** پیش م،زبرت،زبرب،شدزیرت۔صف۔ جو شادی نہ کرے،تجرد کی زندگی بسر کرنے والا؛راہب،تارک الدنیا۔

**متبحر** پیش م،زبرت،زبرب،شدزیرح۔صف،ع۔ علم کا دریا،جس کا مطالعہ گہرا ہو،بڑا عالم؛صاحبِ فضیلت۔

**متبختر** پیش م،زبرت،زبرب،جزم خ،زیرت۔صف۔ مغرور،متکبر،اِترا کر چلنے والا؛سرکش۔

**متبدل** پیش م،زبرت،زبرب،شدزیرد۔صف،ع۔ بدلنے یا بدلہ دینے والا، تبدیل ہونے والا؛تبدیل شدہ۔

**متبذل** پیش م،زبرت،زبرب،شدزبرذ۔ اند،صف،ع۔ ذلیل،حقیر،ذلت آمیز۔

**متبرک** پیش م،زبرت،زبرب،شدزیرر۔صف،ع۔ مقدس،قابلِ حرمت، برکت والا؛پاک صاف؛ قابلِ تعظیم۔

**متبسم** پیش م،زبرت،زبرب،شدزیرس۔صف،ع۔ مسکرانے والا،زیرلب ہنسنے والا۔

**متبع** پیش م،شدزبرت،لیٹا زیرب۔صف،ع۔ اتباع کرنے والا،پیروی کرنے والا،تقلید کرنے والا،پیرو،تابع۔

**متبنّیٰ** پیش م،زبرت،زبرب،شدن،کھڑا زبری۔صف،ع۔ گود لیا ہوا،لے کر پالا ہوا۔

**متبوع** زبرم،جزم ت،ومع۔صف،ع۔ جس کی اطاعت کی جائے،سردار، پیشوا؛(مجازاً)افسر،حاکم۔

**متتابع** پیش م، زبرت۔ ع۔ علمِ بدیع کی اصطلاح میں بات میں سے بات نکالنا اور الفاظ کا اس طرح آنا کہ ایک کی متابعت کی وجہ سے دوسرا آئے یا ایک سبب سے جو نتیجہ نکلے وہ دوسرے نتیجے کا سبب ہو، مثلاً شہر کے دروازے پر، دریا کے کنارے پر، ایک باغ سایہ دار دیکھ کر خیمہ لگایا اور وہیں اُترے۔

**متجادِل** پیش م، زبرت، زیرد۔ صف، ع۔ آپس میں لڑنے والے۔

**متجانب** پیش م، زبرت، زیرد۔ صف، ع۔ دور رہنے والا، ہٹنے والا۔

**متجانس** پیش م، زبرت، زیرن۔ صف، ع۔ ملتا جلتا، ایک جیسا یا ایک جیسے، ہم جنس، ایک نوع کا۔

**متجاوِز** پیش م، زبرت، زیرو۔ صف، ع۔ حد سے آگے نکلا ہوا؛ اپنی حد سے گزر جانے والا۔

**متجسس** پیش م، زبرت، زبرج، شدزیرس۔ صف، ع۔ جو ٹوہ میں ہو؛ جستجو کرنے، کھوج لگانے والا، ڈھونڈنے والا، جویا، تلاش کرنے والا۔

**متجسم** پیش م، زبرت، زبرج، شدزیرس۔ صف، ع۔ جسم کی صورت اختیار کرنے والا؛ ٹھوس یا مادی شکل کی۔

**متجلی** پیش م، زبرت، زبرج، شدل، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ روشن، چمک دار، درخشاں؛ ظاہر، صاف۔ عام: **متجلی** (پیش م، زبرت، زبرج، شدل)۔

**متحارِب** پیش م، زبرت، زیرر۔ صف، ع۔ باہم لڑنے والے، آپس میں مصروفِ جنگ (گروہ، اشخاص یا فریق)۔

**متحاسب** پیش م، زبرت، زیرس۔ صف، ع۔ حساب کرنے والا۔

**متحجر** پیش م، زبرت، زبرح، شدزیرج۔ صف، ع۔ پتھر کی طرح سخت، پتھریلا؛ فنا ہو جانا، خاک ہو جانا۔

**متحد** پیش م، شدزبرت، زیرح۔ صف، ع۔ باہم ایک، آپس میں موافق، اتحاد رکھنے والا، ملا ہوا؛ مخلوط، شامل۔

متحدہ (پیش پ، شدزبرت، زیرح، زبرد) متحد سے منسوب یا متعلق، مثلاً: **اقوامِ متحدہ**۔

**متحرک** پیش م، زبرت، زبرح، شدزیرر۔ صف، ع۔ حرکت کرنے والا، چلتا پھرتا، جنباں، رواں، جاری؛ (علمِ نحو) وہ حرف جو زیر، زبر یا پیش رکھتا ہو۔

**متحرم** پیش م، زبرت، زبرح، شدزیرر۔ صف، ع۔ ناپسندیدہ، حرام، ناجائز۔

**متحضر** پیش م، زبرت، زبرح، شدزیرض۔ صف، ع۔ شہری، مہذب۔

**متحف** پیش م، جزم ت، زبرح۔ اند، ع۔ عجائب خانہ۔ انگریزی میں: Museum۔

**متحقق** پیش م، زبرت، زبرح، شدزبرق۔ صف، ع۔ ثابت شدہ، تصدیق شدہ۔

**متحقق** پیش م، زبرت، زبرح، شدزیرق۔ صف۔ مذ، ع۔ چھان بین کرنے والا، جستجو کے ذریعے تصدیق یا توثیق کرنے والا، محقق۔

**متحکم** پیش م، زبرت، زبرح، شدزبرک۔ اند، ع۔ بادشاہ، حکمران، شہنشاہ، فرماں روا۔

**متحمل** پیش م، زبرت، زبرح، شدزیرم۔ صف، ع۔ تحمل سے کام لینے والا، صبر کرنے والا، برداشت سے کام لینے والا؛ مستقل مزاج۔

**متحمل مزاج** جس کی طبیعت میں بردباری ہو۔

**متحیر** پیش م، زبرت، زبرح، شدزیرم۔ صف، ع۔ حیرت زدہ، بھونچکا، حیران، دنگ؛ ہکا بکا، مبہوت، متعجب۔

**متخاصم** پیش م، زبرت، زیرص۔ صف، ع۔ باہم عداوت رکھنے والے، ایک دوسرے سے جھگڑنے والے، آپس میں دشمن۔

**متخالف** پیش م، زبرت، زیرل۔ صف، ع۔ ایک دوسرے کے خلاف۔ مدِ مقابل۔

**متخصص** پیش م، زبرت، زبرخ، شدزیرص۔ صف، ع۔ کسی علم کی خصوصی مہارت رکھنے والا، اسپیشلسٹ۔

**متخلخل** پیش م، زبرت، زبرخ، جزم ل، زبرخ۔ صف، ع۔ اندر سے خالی، کھوکھلا، پولا۔

**متخلص** پیش م، زبرت، زبرخ، شدزیرل۔ صف، ع۔ تخلص (وہ نام جو شعرا عموماً اپنے کلام کے مقطعے میں استعمال کرتے ہیں) رکھنے والا۔

**متخلل** پیش م، زبرت، زبرخ، شدزیرل۔ صف، ع۔ خلل انداز، رکاوٹ ڈالنے والا۔

**متخیر** پیش م، زبرت، زبرخ، شدزیری۔ صف، ع۔ کھلے دل سے اللہ کی راہ میں خرچ کرنے والا، نیک کاموں میں خرچ کرنے والا، خیرات کرنے والا۔

**متخیل** پیش م، زبرت، زبرخ، شدزبری۔ صف، ع۔ خیال میں لایا ہوا، خیال کیا گیا۔

**متخیلہ** پیش م، زبرت، زبرخ، شدزبری، زبرل۔ اند، ع۔ خیالی، خیال کیا گیا؛ جہاں خیال پیدا ہو، دماغ۔

**متخیلہ** پیش م، زبرت، زبرخ، شدزیری، زبرل۔ اند، ع۔ ذہن کی تخلیقی صلاحیت؛ نئی بات سوچنے اور لاموجود کو خیال میں لانے کی قدرت؛ واہمہ، قیاس۔

**متداخل** پیش م، زبرت، زیرخ۔ صف، ع۔ گھل مل جانے والا؛ ایک دوسرے کے اندر داخل۔

**متدارک** پیش م، زبرت، زیرر۔ صف، ع۔ کھوئی چیز کو پانے والا، ملنے والا؛ (امث) اُنیس بحروں میں سے اٹھارھویں بحر کا نام جس کا وزن "فاعلن" آٹھ بار

ہے اور چونکہ یہ بعد میں ایجاد ہوئی اور نتیجہ کے طور پر اسے بعد میں بحروں میں شامل کیا گیا اس لیے اسے متدارک یعنی ملنے والی کہا جاتا ہے۔

**متداوَل** پیش م، زبرت، زبرد۔صف، ع۔ رائج، زیرِ گردش؛ جس کا چلن ہو، عام؛ دست بدست پہنچا ہوا۔

**متدبر** پیش م، زبرت، زبرد، شد زیرب۔صف، ع۔ وہ جو کسی بات پر غور کرے، سوچنے سمجھنے والا؛ اچھے طریقے سے ترتیب دیا گیا۔

**متدین** پیش م، زبرت، زبرد، شد زیری۔صف، ع۔ دین دار، نیک، پارسا، متقی، پرہیزگار؛ دیانت دار، ایمان دار، بات کا پکا۔

**متذبذب** پیش م، زبرت، زبرذ، جزم ب، زبرذ۔صف، ع۔ تردد میں پڑنے والا یا پڑا ہوا، گومگو کی کیفیت کا شکار۔

**متذکر** پیش م، زبرت، زبرذ، شد زیرک۔صف، ع۔ وہ جو نصیحت کو یاد رکھے، یاد رکھنے والا۔

**متذکرہ** پیش م، زبرت، زبرذ، شد زبرک، زبرر۔صف، ع۔ جس کا ذکر کیا گیا ہو، بیان کیا ہوا۔

**متذکرۂ بالا** جس کا ذکر اُوپر کیا گیا، جو پہلے بیان کیا جا چکا ہو۔

**متذکرۂ ذیل** (بے لین) جس کا ذکر نیچے کیا گیا ہے؛ جس کا ذکر آگے کیا جائے گا۔

**متر** زیرم، جزم نیز زبرت۔اند، ہ۔ دوست، ساتھی، خیر خواہ؛ سورج، آفتاب۔

**متر** زیرم، شد زبرت۔اند، ہ۔ وہ لڑکا جو کھیل میں سردار بنایا جائے؛ سرغنہ، گروہ کا سردار۔

**مترادف** پیش م، زبرت، زیرد۔صف، ع۔ ہم معنی یا ملتے جلتے معنی رکھنے والے الفاظ یا لفظ، مماثل۔

**متراکم** پیش م، زبرت، زیرک۔صف، ع۔ اکٹھا ہونے والا؛ تہ در تہ جمع ہونے والا؛ ڈھیر لگا ہوا؛ گھنا۔

**متراکمہ** رک: متراکم جس کی یہ تانیث ہے۔

**متراوش** پیش م، زبرت، زیرو۔صف، ع۔ ٹپکنے والا، بہنے والا، ظاہر ہونے والا۔

**مترتب** پیش م، زبرت، زبرر، شد زبرت۔صف، ع۔ ترتیب دیا ہوا، درست کردہ، تصحیح کیا ہوا؛ نتیجے کے طور پر حاصل کیا ہوا۔

**مترتب** پیش م، زبرت، زبرر، شد زیرت۔صف، ع۔ ترتیب دینے والا۔

**مترجم** پیش م، زبرت، جزم ر، زبرج۔صف، ع۔ ترجمہ شدہ، جس کا ترجمہ کر دیا گیا ہو۔ نیز مترجمہ۔

**مترجم** پیش م، زبرت، جزم ر، زیرج۔صف، ع۔ ترجمہ کرنے والا، ایک زبان کے الفاظ یا عبارت کا مفہوم دوسری زبان میں منتقل کرنے والا۔

**متردد** پیش م، زبرت، زبرر، شد زیرد۔صف، ع۔ فکرمند، متفکر، پریشان، مضطرب؛ تردد میں مبتلا، پس و پیش کرنے والا۔

**مترسل** پیش م، زبرت، زبرر، زیرس۔صف، ع۔ خط لکھنے والا، خط لکھنے کے فن کا ماہر؛ خط بھیجنے والا۔

**مترش** پیش م، زبرت، شد زیرر۔صف، ف۔ داڑھی منڈانے والا۔

**مترشح** پیش م، زبرت، زبرر، شد زیرش۔صف، ع۔ ٹپکتا ہوا، ظاہر ہونے والا، عیاں، آشکار، محسوس، رستا ہوا۔

**مترصد** پیش م، زبرت، شد زیرص۔صف، ع۔ آس رکھنے والا، اُمیدوار۔

**مترفع** پیش م، زبرت، زبرر، شد لیٹا زیرف۔صف۔ بلند ہونے والا۔

**مترقب** پیش م، زبرت، زبرر، شد زیرق۔صف، ع۔ انتظار کرنے والا، اُمیدوار۔

**مترقبہ** پیش م، زبرت، زبرر، شد زیرق، زبرب۔صف، ع۔ جس کا انتظار ہو، اُمید کی گئی چیز، جس کا احتمال یا امکان ہو، متوقع۔

**مترنم** پیش م، زبرت، زبرر، شد زیرن۔صف، ع۔ سُریلا، غنائی۔

**متروک** زبرم، جزم ت، ومع۔صف، ع۔ جس کا چلن نہ رہا ہو، جسے ترک کر دیا گیا ہو، پیچھے چھوڑا ہوا؛ منقطع؛ (قواعد) وہ لفظ یا محاورہ جو پہلے مستعمل ہو مگر وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اُس کا استعمال ترک کر دیا گیا ہو۔

**متروکہ** زبرم، جزم ت، ومع، زبرک۔صف، ع۔ ترک کی ہوئی، چھوڑی ہوئی (جائیداد وغیرہ)؛ وراثت میں چھوڑا ہوا مال، جائیداد۔

**متزلزل** پیش م، زبرت، زبرز، جزم ل، زبرز۔صف، ع۔ جو ہل رہا ہو، لرزتا، لرزاں، ڈگمگاتا؛ کانپتا ہوا۔

**متزلزل** پیش م، زبرت، زبرز، جزم ل، زیرز۔صف، ع۔ ڈگمگانے والا، کانپنے والا، جنبش کرنے والا۔

**متساوی** پیش م، زبرت۔صف۔ باہم، برابر۔

**متساوی اُلاضلاع** (پیش ی، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ض) ایسی اُقلیدسی شکل جس کے سب ضلعے برابر ہوں۔

**متساہل** پیش م، زبرہ۔صف، ع۔ سُستی کرنے والا۔

**متسدی** پیش م، زبرت، زبرس، شد۔ رک: متصدی۔

**متسلط** پیش م، زبرت، زبرس، شد زیرل۔صف، ع۔ قابض، غلبہ پانے والا، جو تسلط جمالے۔

**متسلی** پیش م، زبرت، زبرس، شد زیرل۔صف، ع۔ خوش، مطمئن، بے غم، تسلی پانے والا۔

**متشابہ** پیش م، زبرت، لیٹا زیرب۔ صف، ع۔ ہم شکل، ہم صورت، مانند، ملتا جلتا؛ جس کے معنی میں کوئی شبہ ہو، مشکوک۔

محاورہ: **متشابہ لگنا** ابہام پیدا ہونا۔

**متشابہات** پیش م، زبرت، لیٹا زیرب۔ جمع، مث، ع۔ قرآن مجید کی وہ آیات جن کے معنی مخفی ہیں، مثلاً: الم، کھیعص وغیرہ یا وہ آیات جن کے معنی متعین کرنے میں مفسرین کے درمیان اختلاف ہے۔

**متشاعر** پیش م، زبرت، زیرع۔ امذ، ع۔ بناوٹی شاعر جسے شاعری سے فطری لگاؤ نہ ہو، جو شاعر نہ ہو مگر اپنے آپ کو شاعر ظاہر کرے۔

**متشدد** پیش م، زبرت، زبرش، شدزیرد۔ صف، ع۔ سختی کرنے والا، تشدد اختیار کرنے والا، ظالم؛ کسی بات کی سختی سے پابندی کرنے والا۔

**متشرع** پیش م، زبرت، زبرش، شد لیٹا زیرد۔ صف، ع۔ شرع کا پابند، احکامِ دین پر عمل کرنے والا۔

**متشفی** پیش م، زبرت، زبرش، شدف۔ صف، ع۔ شفا پانے والا، مرض سے نجات پانے والا؛ دشمن سے انتقام لینے والا۔

**متشکر** پیش م، زبرت، زبرش، شدزیرک۔ صف، ع۔ شکر گزار، ممنون۔

**متشکک** پیش م، زبرت، زبرش، شدزیرک۔ صف، ع۔ شک میں مبتلا، لا اَدریت کا قائل؛ شبہ میں پڑنے والا۔

**متشکل** پیش م، زبرت، زبرش، شدزیرک۔ صف، ع۔ کوئی صورت اختیار کرنے والا؛ اپنے آپ کو کسی دوسری شکل میں ڈھال لینے والا۔

**متشکی** پیش م، زبرت، زبرش، شدک۔ صف، ع۔ شک میں مبتلا؛ شبہ کرنے والا، شک کرنے والا۔

**متشوش** پیش م، زبرت، زبرش، شدزیرو۔ صف، ع۔ پریشان، پراگندہ۔

**متصادم** پیش م، زبرت، زیرد۔ صف، ع۔ ٹکرانے والا؛ غیر موافق، متضاد۔

**متصدی** پیش م، زبرت، زبرص، شدد۔ امذ، ع۔ پیش کار، سامنے آنے والا، درپے ہونے والا؛ اعتراض کرنے والا؛ منشی، حساب کتاب رکھنے والا؛ کارندہ؛ کفیل، منتظم، مہتمم۔ نیز **متسدی**۔

**متصرف** پیش مت، زبرص، شدزبرر۔ صف، ع۔ وہ شے جس میں ردّ و بدل کیا گیا ہو؛ قبضے میں لیا گیا، مقبوضہ۔

**متصرف** پیش مت، زبرص، شدزیرر۔ صف، ع۔ قابض، اپنے صرف یا استعمال میں لانے والا۔

**متصف** پیش م، شدزبرت، زیرص۔ صف، ع۔ کسی صفت سے موسوم، کسی صفت کا حامل، کوئی خصوصیت رکھنے والا، موصوف۔

**متصل** پیش م، شدزبرت، زیرص۔ صف، ع۔ ملا ہوا، برابر میں واقع، قریب، نزدیک۔ (متعلق فعل) مسلسل، پے درپے، لگاتار۔

**متصنع** پیش م، زبرت، شد لیٹا زیرن۔ صف، ع۔ بناوٹ سے کام لینے والا؛ بناوٹی، پرتکلف، تصنع آمیز۔

**متصور** پیش م، زبرت، زبرص، شدزبرو۔ صف، ع۔ خیال میں لایا ہوا، سوچا ہوا، تصور کیا ہوا؛ جو قابلِ امکان ہو۔

**متصور** پیش م، زبرت، زبرص، شدزیرو۔ صف، ع۔ دل میں نقشہ بنا لینے والا؛ تصور کرنے والا، صورت باندھ لینے والا۔

**متصوف** پیش م، زبرت، زبرص، شدزیرو۔ صف، ع۔ صوفیانہ مسلک کا حامل، طریقت پر عقیدہ رکھنے والا، صوفی۔

**متضاد** پیش م، زبرت۔ صف، ع۔ برعکس، خلاف، اُلٹا، متناقض، بالمقابل۔

**متضرع** پیش م، زبرت، زبرض، شدزیرر، جزم ع۔ صف، ع۔ گریہ زاری کرنے والا، گڑگڑانے والا، عاجزی کرنے والا۔

**متضعف** پیش م، زبرت، زبرض، شدزیرع۔ صف۔ جسے کمزور خیال کی جائے، جسے ناتواں سمجھا جائے؛ حقیر، کم حیثیت، ذلیل۔

**متضمن** پیش م، زبرت، زبرض، شدزیرم۔ صف، ع۔ ضمناً موجود، کُل میں شامل، مشمولہ۔ مثال: لفظ آدمی میں عورت بھی متضمن ہیں۔

**متطابق** پیش م، زبرت، زیرب۔ صف، ع۔ ایک دوسرے سے مطابقت رکھنے والا، یکساں۔

**متطہر** پیش م، زبرت، زبرط، شدزیرہ۔ صف۔ صاف ستھرا، دھویا ہوا، پوتر۔

**متعارض** پیش م، زبرت، زیرر۔ صف۔ متعلق فعل، ع۔ باہم مخالف، ایک دوسرے کی ضد میں، برعکس۔

**متعارف** پیش م، زبرت، زبرر۔ صف، ع۔ معروف، مشہور، جانا پہچانا۔

**متعارف** پیش م، زبرت، زیرر۔ صف، ع۔ باہم شناسا، ایک دوسرے کو جاننے پہچاننے والے، ایک دوسرے سے واقف۔

**متعاقب** پیش م، زبرت، زیرق۔ صف، ع۔ پیچھے آنے والا، بعد میں آنے والا، تعاقب کرنے والا۔

**متعال** پیش م، زبرت۔ صف، ع۔ نہایت بلند مرتبہ، برتر، بزرگ، اسمائے الٰہی میں شامل۔ نیز **متعالی**۔

**متعامل** پیش م، زبرت، زیرم۔ صف، امذ۔ ایک دوسرے پر اثر انداز ہونے والا، آپس میں عمل کرنے والا۔

**متعبد** پیش م، زبرت، زبرع، شدزبرب۔ صف۔ عبادت کرنے کی جگہ، عبادت خانہ، معبد۔

**متعبد** پیش م، زبرت، زبرع، شدزیرب۔ صف۔ عبادت کرنے والا، عبادت

گزار، عابد۔

**متعجب** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ج۔ صف، ع۔ تعجب کرنے والا، حیران، ششدر، حیرت زدہ، اچنبھے میں مبتلا۔

**متعجل** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ج۔ صف، ع۔ جلدی کرنے والا۔

**متعدد** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر د۔ صف، ع۔ کئی، بہت سے، زیادہ، خاصی تعداد میں؛ مختلف، جدا جدا۔

متعلق فعل: **متعدد بار** کئی بار، بار بار۔

**متعدی** پیش م، زبرت، زبر ع، شد د۔ صف، ع۔ پھیلنے والا، ایک دوسرے تک پہنچنے والا، چھوت کا مرض؛ حد سے زیادہ گزرنے والا، ظلم کرنے والا۔

**متعدی امراض** ایسی بیماریاں جو ایک مریض سے دوسرے کو لگ جائے، چھوتی بیماریاں۔

**متعذر** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ذ۔ صف، ع۔ دُشوار، نہایت مشکل، محال کے قریب۔

**متعرض** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ر۔ صف، ع۔ روکنے والا، مخالفت کرنے والا، مانع، مزاحم۔

**متعصب** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ص۔ صف، ع۔ ہٹ دھرم، کٹر، غالی، متشدد، دوسروں کی نہ ماننے والا، اپنے قول، حلقے، گروہ یا عقیدے کی سختی سے پاسداری کرنے والا؛ اپنے عقیدے کے خلاف نظریہ رکھنے والوں سے دُشمنی رکھنے والا، جانب دار، عصبیت زدہ۔

**متعصّبانہ** جانب داری سے بھرا ہوا، تعصب آمیز۔

**متعفن** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ف۔ صف، ع۔ بدبودار، جس سے سڑاند آئے۔

**متعلق** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ل۔ صف، ع۔ تعلق رکھنے والا، لگاؤ رکھنے والا، قرابت رکھنے والا؛ منسلک، منسوب، مشمول، شامل، وابستہ۔ (متعلق فعل) بابت، ضمن میں، بارے میں۔

**متعلق فعل** (علمِ نحو) کلام یا جملے کا وہ حصہ جس سے فعل کی کیفیت، جگہ یا وقت وغیرہ کا تعین ہو، تابع فعل۔

**متعلقات** ایسی چیزیں جو کسی دوسری چیزوں سے وابستہ ہوں۔

**متعلقہ** تعلق رکھنے والا، وابستہ۔

**متعلقین** اپنی ذات سے منسلک لوگ، بال بچے وغیرہ۔

**متعلم** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ل۔ اند، ع۔ طالب علم، تعلیم پانے والا، شاگرد۔ (امث) متعلمہ۔

**متعہ** پیش م، جزم ت، زبر ع۔ اند، ع۔ عارضی مدت کے لیے شادی، میعادی نکاح۔ (شرع) اَلنِّکاحُ المتعہ۔ عربی میں متعہ = تفریح۔

**متعہد** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زیر ہ۔ صف، ع۔ ذمہ دار، مامور؛ عہد کرنے والا، مصروف کار، مشغول۔

**متعین** پیش م، زبرت، زبر ع، شد زبر ی۔ صف، ع۔ مقرر کیا ہوا، مامور، کسی کام پر لگایا ہوا۔

**متعینہ** مقررہ، قرارداده۔

**متغائر** پیش م، زبرت، زیرہ۔ صف، ع۔ بے میل، الگ، جدا، اجنبی۔

**متغزل** پیش م، زبرت، زبر غ، شد زیر ز۔ صف، ع۔ غزل گو، غزل کی صورت میں شعر کہنے والا۔ جمع: متغزلین۔

**متغیر** پیش م، زبرت، زبر غ، شد زبر ی۔ صف، ع۔ دگرگوں، بدلا ہوا، تبدیل شدہ، جس میں تبدیلی کی گئی یا ہوگئی ہو۔

**متغیر** پیش م، زبرت، زبر غ، شد زیر ی۔ صف، ع۔ بدل جانے والا، ایک حالت سے دوسری حالت اختیار کرنے والا، غیر مستقل۔

**متفاوت** پیش م، زبرت، زبر و۔ صف، ع۔ دُور، بعید، فاصلے پر واقع۔

**متفاوت** پیش م، زبرت، زیر و۔ صف، ع۔ دُور کرنے والا، باہم فرق رکھنے والا۔

**متفحص** پیش م، زبرت، زبر ف، شد زیر ح۔ صف، ع۔ کھوج لگانے والا، جستجو کرنے والا، ڈھونڈنے والا، تلاش کرنے والا۔

**متفرد** پیش م، زبرت، زبر ف، شد زیر ر۔ صف، ع۔ اکیلا، تنہا۔

**متفرع** پیش م، زبرت، زبر ف، شد لیٹا زیر ر۔ صف، ع۔ شاخ کی طرح کسی اصل سے پھوٹنے والا، نکلنے والا، نمودار ہونے والا۔

**متفرق** پیش م، زبرت، زبر ف، شد زیر ر۔ صف، ع۔ الگ الگ، جدا جدا؛ کئی، مختلف؛ تتر بتر، منتشر۔

**متفق** پیش م، شد زبرت، زبر ف۔ صف، ع۔ یکجا کیا ہوا، مجتمع کیا ہوا؛ اتفاق کیا ہوا۔

**متفق علیہ** (زبر ف) جس پر اتفاق ہو۔

**متفق** پیش م، شد زبرت، زیر ف۔ صف، ع۔ ہم خیال، ہم کار؛ متحد، یکجا، ملا جلا؛ موافق، اتفاق کرنے والا۔

**متفقہ** (پیش م، شد زبرت، زیر ف، زبر ق) جس پر اتفاقِ رائے ہو، متحدہ۔

**متفکر** پیش م، زبرت، زبر ف، شد زیر ک۔ صف، ع۔ فکرمند، سوچ میں پڑا ہوا؛ جسے کوئی اُلجھن، تردد یا پریشانی لاحق ہو۔

**متفنی** پیش م، شد زبرت، زبر ف، شد ن۔ صف، ع۔ بناوٹ سے کام لینے والا؛ عیار، مکار، فریبی، دھوکے باز۔

**متقابل** پیش م، زبرت، زیرب۔صف، ع۔ آمنے سامنے، ایک دوسرے کے مقابل، حریف۔

**متقارب** پیش م، زبرت، زیرر۔صف، اند، ع۔ جو ایک دوسرے کے قریب واقع ہو۔ ایک عروضی بحر جس کا بنیادی رکن فعولن (آٹھ بار) ہے۔

**متقاسم** پیش م، زبرت، زیرس۔صف۔ مددگار، حلیف، معاون؛ وہ جنھوں نے آپس میں جائیداد تقسیم کرنے کا عہد کرلیا ہو۔

**متقاضی** پیش م، زبرت۔صف، ع۔ تقاضا کرنے والا، طلب کرنے والا؛ لازم، ضروری۔

**متقاطع** پیش م، زبرت، لیٹا زیرط۔صف، ع۔ جو ایک دوسرے کو قطع کریں، ایک دوسرے کو کاٹنے والے، (خطوط) جو ایک دوسرے پر سے گزریں۔

**متقاعد** پیش م، زبرت، زیرع۔صف، ع۔ بے کار بیٹھنے والا؛ کام سے گریز کرنے والا، سُست، کاہل۔

**متقدم** پیش م، زبرت، زبرق، شدزیرد۔صف، ع۔ آگے بڑھنے والا؛ اگلا، پہلے زمانے کا؛ اعلیٰ، بہتر۔

**متقدمین** (لیٹا زیرد، ی) اگلے لوگ، دورِ اوّل سے تعلق رکھنے والے۔

**متقی** پیش م، شدزبرت۔صف، ع۔ صاحبِ تقویٰ، بہت پرہیزگار، اللہ سے ڈرنے والا، نیکوکار، عابد، زاہد۔

**متقین** (پیش م، زبرت، شدزبرت، ی) پرہیزگار لوگ، پارسا لوگ۔

**متکا** پیش م، شدزبرت۔اند۔ جس پر آسرا کیا جائے؛ سہارا، آسرا۔

**متکافی** پیش م، زبرت۔صف۔ جوابی، ایک دوسرے کے بدلے میں۔

**متکبر** پیش م، زبرک، شدزیرب۔صف، ع۔ مغرور، گھمنڈی، نہ جھکنے والا، اِترانے والا، (لفظاً) کمال بزرگی والا؛ اسمائے الٰہی میں شامل۔

**متکفل** پیش م، زبرت، زبرک، شدزیرف۔صف، ع۔ کفالت کرنے والا، خرچ اُٹھانے والا، ذمہ داری لینے والا، ضامن۔

**متکلم** پیش م، زبرت، زبرک، شدزیرل۔صف، ع۔ بولنے والا، گفتگو کرنے والا؛ علمِ کلام کا ماہر، مذہبی امور کو عقلی دلائل سے ثابت کر کے غیر اسلامی عقائد کو رد کرنے والا۔ جمع: **متکلمین**۔

**متکی** پیش م، شدزبرت۔صف، ع۔ تکیہ کرنے والا، بھروسا کرنے والا، انحصار کرنے والا۔

**متلاشی** پیش م، زبرت۔صف، ف۔ تلاش کرنے والا، جستجو میں مصروف۔

**متلاطم** پیش م، زبرت۔صف، ع۔ باہم تھپیڑے مارنے والا، موج زن، موجیں مارنے والا، طوفان بپا کرنے والا، مواج، متموج؛ اضطراب سے بھرا ہوا۔

**متلانا** زبرم، جزم ت۔فعل لازم۔ قے کرنے کو جی چاہنا۔

**متلذذ** پیش م، زبرت، زبرل، شدزیرذ۔صف، ع۔ لُطف اُٹھانے، لذت حاصل کرنے والا، مزہ لینے والا۔

**متلطف** پیش م، زبرت، زبرل، شدزیرط۔صف۔ عنایت کی نظر سے دیکھنے والا، مہربان۔

**متلو** پیش م، جزم ت، ومع۔صف، ع۔ جو پڑھا جائے؛ پڑھا گیا۔

**متلون** پیش م، زبرت، زبرل، شدزیرو۔صف، ع۔ جو ایک حال پر قائم نہ رہے، رنگ بدلنے والا، جس میں استقلال نہ ہو، غیر مستقل۔

**متلون مزاج** جس کا مزاج گھڑی گھڑی بدلے، جس کے مزاج میں ٹھہراؤ نہ ہو، غیر مستقل مزاج۔

**متلی** زبرم، جزم ت۔صف۔ اُلٹی، قے، اُبکائی۔

محاورہ: **متلی ہونا** ایسی حالت ہونا جس میں قے ہو۔

**متماثل** پیش م، زبرت، زیرث۔صف، ع۔ مشابہ، ایک دوسرے کی مانند، ملتا جلتا۔

**متمادی** پیش م، زبرت۔صف، ع۔ طویل، لمبا، دراز، بڑا؛ بہت دیر تک باقی رہنے والا۔

**متمتع** پیش م، زبرت، زبرم، شدزیرت۔صف، ع۔ مستفید، نفع اُٹھانے والا، جو فائدہ حاصل کرے۔

**متمدن** پیش م، زبرت، زبرم، شدزیرد۔صف، ع۔ شہری، تہذیب کے مطابق زندگی بسر کرنے والا، مہذب، شائستہ۔

**متمرد** پیش م، زبرت، زبرم، شدزیرر۔صف، ع۔ حکم نہ ماننے والا، سرکش، نافرمان، باغی؛ اکھڑ، مغرور۔

**متمسک** پیش م، زبرت، زبرم، شدزیرک۔صف، ع۔ مضبوطی سے پکڑنے والا، چمٹنے والا، وابستہ ہونے والا۔

**متمکن** پیش م، زبرت، زبرم، شدزیرک۔صف، ع۔ آباد، بسا ہوا، جگہ پکڑنے والا؛ صاحبِ اختیار، طاقت ور۔

**متمم** پیش م، زبرت، شدزیرم۔صف، ع۔ جو پورا کرے، تکمیل کرنے والا، اتمام کرنے والا۔

**متمنی** پیش م، زبرت، زبرم، شدن۔صف، ع۔ تمنا کرنے والا، آرزو کرنے والا، اُمید لگانے والا، خواہش مند، مشتاق۔

**متموج** پیش م، زبرت، زبرم، شدزیرو۔صف، ع۔ موجیں مارتا ہوا، متلاطم، اُبل پڑنے والا، لہریں مارنے والا۔

**متمول** پیش م، زبرت، زبرم، شدزیرو۔صف، ع۔ دولت مند، امیر، مالدار، صاحبِ ثروت۔

**متمیز** پیش م، زبرت، زبرم، شد زیری۔ صف، ع۔ جسے علیحدہ شناخت کیا جائے، جدا، الگ، نمایاں، ممتاز۔

**متن** زبرم، جزم ت۔ اند، ع۔ اصل عبارت، کسی کتاب مضمون یا دستاویز کے اصل الفاظ، وہ عبارت جو صفحہ کے بیچ میں ہو۔

**متنا** زبرم، جزم ت۔ اند۔ ایک قسم کا گنا۔

**متنا** پیش م، جزم ت۔ متعلق فعل۔ جو بچہ بستر پر پیشاب کردے۔

**متنازع** پیش م، زبرت، زبرز۔ صف، ع۔ جھگڑا کیا گیا؛ وہ شے جس پر جھگڑا ہو یا جس پر اتفاق رائے نہ ہو، نزاعی۔

**متنازعہ** پیش م، زبرت، زبرز، زبرع۔ صف، ع۔ مختلف فیہ، جس کی بابت جھگڑا ہو، یا اتفاق رائے نہ ہو۔

**متناسب** پیش م، زبرت، زیرس۔ صف، ع۔ موزوں؛ جن میں باہم میل، نسبت، توافق ہو۔

**متناسخ** پیش م، زبرت، زیرس۔ صف، ع۔ ایک صورت سے دوسری صورت اختیار کرنے والی، ایک جسم سے دوسرے جسم میں جانے والی (روح)۔

**متنافس** پیش م، زبرت، زیرف۔ صف۔ رغبت کرنے والا؛ مقابلہ کرنے والا، مزاحمت کرنے والا۔

**متناقص** پیش م، زبرت، زیرق۔ صف، ع۔ جس میں کوئی نقص ہو، ناقص؛ کم، ناتمام۔

**متناقض** پیش م، زبرت، زیرق۔ صف، ع۔ ایک دوسرے کی ضد؛ اُلٹے، برعکس، مخالف، متضاد۔

**متناہی** پیش م، زبرت۔ صف، ع۔ انتہا کو پہنچنے والا؛ حد تک پہنچا ہوا۔

**متنبہ** پیش م، زبرت ن، شد لیٹا زیرب۔ صف، ع۔ جسے تنبیہ کی گئی ہو، خبردار کیا گیا، آگاہ کیا گیا ہو۔

**متنبّی** پیش ف، زبرت، زبرن، شدب۔ صف، ع۔ جھوٹا نبی، جس نے نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا ہو۔ (علم) ایک عرب شاعر کا نام ابو طیب احمد بن حسین المتنبی (۹۶۵-۹۱۵ ع)۔

**متنجن** پیش م، زبرت، جزم ن، زبرج۔ اند، ف۔ پر تکلف میٹھا پلاؤ جس میں خشک میوے، بادام اور پستہ ڈالا جاتا ہے۔

**متنفر** پیش م، زبرت، زبرن، شد زیرف۔ صف، ع۔ نفرت کرنے والا، بیزار، کراہت کرنے والا۔

**متنفس** پیش م، زبرت، زبرن، شد زیرف۔ صف، ع۔ (لفظاً) سانس لینے والا، زندہ آدمی، انسان، بشر۔

**متنگ** زبرم، زبرت، ن غنہ۔ اند۔ ہاتھی، فیل۔

**متنوع** پیش م، زبرت، زبرن، شد لیٹا زیرو۔ صف۔ قسم قسم کا، طرح طرح کا، قسمیں رکھنے والا۔

**متواتر** پیش م، زبرت، زیرت۔ متعلق فعل، ع۔ پے بہ پے، مسلسل، لگاتار، بار بار، باہم، یکے بعد دیگرے۔ صف: کئی ذرائع سے پہنچنے والا (قول، روایت)۔

**متواحد** پیش م، زبرت، زیرح۔ صف، ع۔ جو باہم ایک ہوجائے، ہم آہنگ، متحد، ایک ذات۔

**متوارث** پیش م، زبرت، زیرر۔ صف، ع۔ ایک ہی میراث کے شریک؛ جو وراثت کی وجہ سے ملے۔

**متوارد** پیش م، زبرت، زیرر۔ صف، ع۔ جو ایک ساتھ یا آگے پیچھے نمودار ہوں؛ ایک جیسا مضمون یا شعر جو دو افراد نے جدا جدا لکھا ہو اور اُنھیں ایک کو دوسرے کے مضمون کا علم نہ ہو۔

**متوازن** پیش م، زبرت، زیرز۔ صف، ع۔ وزن میں برابر؛ متناسب، موزوں، چاچا تلا، کسی طرف جھکاؤ کے بغیر، معتدل۔

**متوازی** پیش م، زبرت۔ صف، ع۔ آمنے سامنے، باہم مقابل، ایک دوسرے سے یکساں فاصلے پر رواں۔

**متواصل** پیش م، زبرت، زیرص۔ صف، ع۔ ملنے والا، جڑنے والا؛ ملا ہوا؛ حاصل، میسر۔

**متوالا** زبرم، زبرت۔ صف۔ مذ۔ مست، مدہوش، نشے میں چُور؛ وہ گول پتھر جو دُشمن کو بھگانے کے لیے پہاڑ یا قلعے کے اُوپر سے لڑکھاتے تھے۔ (امث) متوالی۔

**متوالی** پیش م، زبرت۔ صف۔ متعلق فعل، ع۔ جو مسلسل، پے در پے وارد ہو، پیہم آنے والا؛ آگے پیچھے آنے والا۔

**متوجہ** پیش م، زبرت، زبرو، شد لیٹا زیرج۔ صف، ع۔ توجہ کرنے، دھیان دینے والا، مائل، راغب؛ مہربان، التفات کرنے والا۔

**متوحش** پیش م، زبرت، زبرو، شد زیرح۔ صف، ع۔ وحشت زدہ، حیران پریشان؛ وحشت میں ڈالنے والا، بھیانک، ہولناک۔

**متورع** پیش م، زبرت، زبرو، شد لیٹا زیرر۔ صف، ع۔ متقی، پرہیزگار، عابد، زاہد، پارسا، نیکوکار۔

**متورم** پیش م، زبرت، زبرو، شد زیرر۔ صف، ع۔ سوجا ہوا۔

**متوڑا** پیش م، ولین۔ صف، مذ۔ سوتے میں پیشاب کردینے والا (عموماً بچوں کے لیے)۔ (مث) متوڑی۔

**متوسط** پیش م، زبرت، زبرو، شد زیرس۔ صف، ع۔ درمیانہ، اوسط درجے کا؛ جو دو چیزوں کے درمیان ہو، بیچ میں واقع۔

**متوسط الحال** (پیش ط، غم ا، جزم ل) جو نہ زیادہ غریب ہو اور نہ امیر۔

**متوسط المیعاد** (ی) (معاشیات) درمیانی میعاد کا (قرضہ وغیرہ)۔
انگریزی میں: Medium term۔

**متوسل** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرس۔ صف، ع۔ کسی وسیلے سے لگا ہوا، زیر کفالت؛ وسیلہ ڈھونڈنے والا، نزدیکی چاہنے والا، قربت کا خواہش مند۔

**متوصل** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرص۔ صف، ع۔ ملا ہوا، جڑا ہوا، منسلک، وابستہ۔

**متوطن** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرط۔ صف، ع۔ باشندہ، رہنے والا، (کسی جگہ کی) وطنیت رکھنے والا۔

**متوفق** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرف۔ صف، ع۔ برتر، شادکام؛ کامیاب، خوشحال؛ سرسبز۔

**متوفی** پیش م، زبرت، زبرو، شدف۔ صف، ع۔ وفات پایا ہوا، جو مرگیا ہو۔
اصلاً: عربی: متوفّٰی (کھڑا زبری)۔

**متوقع** پیش م، زبرت، زبرو، شدزبرق۔ صف، ع۔ (وہ امر یا شے) جس کی توقع، آس یا اُمید ہو؛ جو آنے والا ہو۔ (اصلاً: متوقعہ)۔

**متوقع** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرق۔ صف، ع۔ اُمیدوار، توقع رکھنے والا۔

**متوقف** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرق۔ صف، ع۔ دیر لگانے والا ٹھہرنے والا، تساہل کرنے والا۔

**متوقفہ** پیش م، زبرت، زبرو، شدزبرق، شدزبرف۔ صف، ع۔ رُکا یا روکا ہوا، ٹھہرا یا ہوا۔

**متوکل** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرک۔ صف، ع۔ توکل کرنے والا، تقدیر پر بھروسا کرنے والا، اللہ کی مرضی پر خوش رہنے والا۔

**متولد** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرل۔ صف، ع۔ پیدا ہونے والا۔

**متولی** پیش م، زبرت، زبرو، شدل۔ اند، ع۔ کسی امانت یا وقف کا ذمہ دار، منتظم، مہتمم۔

**متون** پیش م، و مع۔ اند، ع۔ کئی کتابوں کے متن یا ایک ہی کتاب کے مختلف متن، متن (رک) کی جمع۔

**متوہم** پیش م، زبرت، زبرو، شدزبرہ۔ صف، ع۔ جس بات کا وہم کیا جائے، سوچا گیا، فرض کیا گیا۔

**متوہم** پیش م، زبرت، زبرو، شدزیرہ۔ صف، ع۔ وہم میں مبتلا، وہم کرنے والا، شکی، وسواسی۔

**متہم** پیش م، شدزبرت، زبرہ۔ صف، ع۔ جس پر تہمت لگائی گئی ہو، جس پر بہتان دھرا گیا ہو۔

**متہم** پیش م، شدزبرت، زیرہ۔ صف، ع۔ الزام لگانے والا۔

**متی** زبرم۔ اند۔ دل، ضمیر، سمجھ۔

**متی** زیرم۔ امث، ہ۔ تاریخ؛ سود، کمیشن۔
محاورہ: **متی پکنا** ہنڈی کی معیاد ختم ہونا؛ روپیہ ادا کرنے کی تاریخ کا پورا ہونا، سود کا قابلِ ادائیگی ہو جانا۔ نیز **متی پکنا / پوگنا**۔
**متی کاٹا** (اند) ہنڈی پر کمیشن یا کٹوتی۔
**متی وار** تاریخ وار، تاریخی ترتیب سے۔

**متیرا** زبرم، ی۔ اند، ہ۔ تربوز کی ایک قسم۔

**متیقن** پیش م، زبرت، زبری، شدزبرق۔ صف، ع۔ مطمئن، یقین کردہ، اطمینان کردہ، ایسا امر جس کا یقین ہو، یقینی بات۔

**متیقن** پیش م، زبرت، زبری، شدزیرق۔ صف، ع۔ یقین کرنے والا۔

**متین** زبرم، ی۔ صف، ع۔ مضبوط، مستحکم، بھاری بھرکم؛ سنجیدہ، باوقار۔
**متین لہجہ** سنجیدہ لہجہ، باوقار لہجہ۔

**متھا** زبرم، شدتھ۔ اند، ہ۔ ماتھا، پیشانی، جبین۔

**متھانی** زبرم۔ امث، ہ۔ لکڑی یا لوہے کا آلہ جسے دودھ بلونے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ نیز **مدھانی، رئی**۔

**متھنا** زبرم، جزم تھ۔ فعل متعدی۔ ہاتھوں سے مسلنا؛ کسی سیال میں حرکت پیدا کرنا؛ مدھانی وغیرہ سے دہی بلونا، ہیجان پیدا کرنا۔

**متھیا** زیرم، جزم تھ۔ اند، صف۔ جھوٹا، بے حقیقت؛ جعلی، نقلی۔

**متھیلا** زبرم، ی۔ صف۔ اُبھرواں، محدب۔

## م ۔ ٹ

**مٹ** زیرم۔ **مٹنا** (رک) سے فعل امر نیز مادہ۔
محاورہ: **مٹ جانا** برباد ہو جانا، تباہ ہو جانا، ختم ہو جانا۔

**مٹاپا** پیش م۔ اند۔ بھاری تن و توش، فربہی، جسم پر چربی چڑھی ہونا۔

**مٹانا** زیرم۔ فعل متعدی۔ ناپید کرنا، ختم کر دینا؛ برباد کرنا؛ ربڑ یا رگڑ سے صاف کر دینا، کھرچنا، محو کرنا، زائل کرنا۔

**مٹ بھیڑ** پیش م، جزم ٹ، ے۔ امث۔ آمنا سامنا، اتفاقیہ ملاقات۔ نیز **مُدھ بھیڑ، مٹھ بھیڑ**۔
کہاوت: **مٹتی نہیں کرم کی ریکھا** تقدیر کا لکھا نہیں بدلتا۔

**مٹر** زبرم، زبرٹ۔ اند۔ ایک غلہ جو پھلیوں میں سے گول ہرے دانوں کی شکل میں نکلتا ہے۔

**مٹرگشت** زبرم، زبرٹ، زبرگ، جزم ش۔ اند۔ سیر سپاٹا، ہوا خوری، بیکار چلنا پھرنا، آوارہ گردی، چہل قدمی۔

**مٹرمٹر** پیش نیز زبرم، زبرٹ، پیش نیز زبرم، زبرٹ۔ متعلق فعل۔ چھوٹے بچوں کے جلدی جلدی کام کرنے اور دیکھنے کے لیے مستعمل۔

**مٹک** زبرم، زبرٹ۔ امث۔ ناز نخرہ، چونچلا۔

**مٹک چال** ناز و نخرے کی چال یا رفتار۔

محاورہ: **مٹک مٹک کر چلنا** اِٹھلاتے ہوئے چلنا، ناز سے چلنا۔

**مٹکا** زبرم، جزم ٹ۔ امذ۔ مٹی کا گھڑا، گگرا۔ تص: مٹکی۔

**مٹکانا** زبرم، جزم ٹ۔ فعل متعدی۔ جسم یا آنکھوں کو گردش دینا جس سے شوخی کا اظہار ہو، گھمانا، پھرانا۔ فعل لازم: مٹکنا۔

**مٹکو** زبرم، زبرٹ، ومع۔ امذ۔ بہت مٹکنے والا، تھرکنے والا، اِترانے والا۔

**مٹکو** (زبرم، زبرٹ، شدک، وج) بہت زیادہ اِترانے والی، ناز نخرے والی، مٹک مٹک کر چلنے والی۔

**مٹکنا** زبرم، زبرٹ، جزم ک۔ فعل لازم۔ نخرہ کرنا، ناز دکھانا؛ ہاتھوں کو نچانا، زنانہ حرکتیں کرنا؛ تھرکنا؛ پھدکنا۔

**مٹکنا** پیش م، جزم ٹ، پیش ک۔ صف۔ مذ، مث۔ پستہ قد مگر بہت دلکش۔

**مٹکینا** زبرم، زیرٹ، ے۔ امذ۔ آبخورہ، کلھڑا، مٹی کا چھوٹا ظرف۔

**مٹنا** زیرم، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ ختم ہونا، نابود ہونا، ناپید ہونا، معدوم ہونا؛ زائل ہونا، چھیلا جانا؛ تباہ ہونا، برباد ہونا؛ فریفتہ ہونا، عاشق ہونا۔

**مٹی** زیر نیز زبرم، شدٹ۔ امث، ہ۔ خاک، دُھول (خشک یا گیلی ہر شکل میں) خمیر، سرشت، مادہ، اصل؛ مزاج، طبیعت؛ بےکار، بےفائدہ۔

محاورہ: **مٹی اُٹھ جانا** مرجانا، دُنیا سے چلے جانا۔

محاورہ: **مٹی برباد کرنا** کسی کو ذلیل کرنا، رُسوا کرنا، بدنام کرنا۔

محاورہ: **مٹی پانا** دفن ہونا، قبر نصیب ہونا۔

محاورہ: **مٹی پر لڑنا** زمین کی خاطر جھگڑا کرنا۔

محاورہ: **مٹی پلید کرنا** ذلیل کرنا، بےعزت کرنا، برا حال کرنا۔

محاورہ: **مٹی خراب رہنا** پریشان رہنا؛ سرگرداں رہنا۔

محاورہ: **مٹی خراب ہونا** ذلیل ہونا، رُسوا ہونا، بےعزت ہونا؛ پریشان ہونا، سرگرداں ہونا۔

محاورہ: **مٹی ڈالنا** کسی جگہ خاک ڈالنا؛ کسی چیز کو چھپانا؛ لعنت بھیجنا؛ معاف کرنا، درگزر کرنا۔

کہاوت: **مٹی سے گھی نکالتا ہے** بےفائدہ کام کرتا ہے۔ کنجوس سے بھی وصول کر لیتا ہے۔

**مٹی کا باسن** (زبرس) مٹی سے بنا برتن؛ (مجازاً) انسان۔

کہاوت: **مٹی کا باسن بھی ٹھوک بجا کر لیتے ہیں** ادنیٰ چیز بھی دیکھ بھال کر لینی چاہیے۔ جو کام بھی کرنا چاہیے سوچ سمجھ کر کرنا چاہیے۔

محاورہ: **مٹی میں ملانا** خاک میں ملانا، مٹانا، ناپید کرنا، بےنشان کرنا؛ بےمزہ کرنا، ضائع کرنا۔

کہاوت: **مٹی میں ہاتھ ڈالے سونا ہو جائے** ایسا خوش اقبال ہے کہ جس کام میں ہاتھ ڈالے اُس میں سے روپیہ کماتا ہے۔ خوش قسمت کو ہر کام میں فائدہ ہوتا ہے۔

**مٹیا** زبر نیز زیرم، جزم ٹ۔ امث، ہ۔ مٹی سے بنا ہوا، مٹی ملا ہوا؛ مٹی سے بنا چھوٹا برتن جس میں گھی یا دودھ وغیرہ رکھا جائے۔

**مٹیار** زبرم، جزم ٹ۔ صف، امث، ہ۔ چکنی مٹی کی زمین جس میں ریت شامل نہ ہو، اِس قسم کی زمین میں عموماً دھان کی کاشت کی جاتی ہے۔

**مٹیار** پیش م، جزم ٹ۔ صف، امث، ہ۔ وہ لڑکی جس کے شباب کا آغاز ہو، دوشیزہ، کنواری لڑکی۔

**مٹیالا** زبرم، جزم ٹ۔ صف۔ مٹی کے رنگ کا، خاکستری میلا، ملگجا۔

**مٹیانا** زبرم، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ سُن کر ٹال جانا، چپ سادھ رہنا، اغماض برتنا؛ مٹی مل کر صاف کرنا؛ سہنا، برداشت کرنا، جھیلنا۔

**مٹھ** زبرم۔ امذ۔ جوگیوں سادھوؤں کے مل کر رہنے کا ٹھکانا، کٹیا، جھونپڑی، دھرم شالا، مندر، خانقاہ۔

**مٹھ** پیش م۔ امذ۔ لاٹھی پر لگا دستہ، قبضہ، گرفت؛ مشت، پنجہ، چنگل۔

**مٹھ بھیڑ** آمنا سامنا؛ جھڑپ، دو بدو لڑائی۔

محاورہ: **مٹھ بھیڑ ہونا** آمنا سامنا ہونا، راہ میں ملاقات ہونا۔

**مٹھا** زبرم، شدٹھ۔ امذ، ہ۔ چھاچھ، مکھن نکالا ہوا دہی۔ (صف) سُست، لدھڑ، کاہل، ڈھیلا۔

**مٹھارنا** زبرم، جزم ر۔ فعل متعدی۔ لوچ دینا، نرم کرنا؛ چبا چبا کر بات کرنا۔

محاورہ: **مٹھار مٹھار کے باتیں کرنا** نرم، لوچدار لہجہ بنا کر گفتگو کرنا، لگاوٹ کے ساتھ بولنا۔

**مٹھ بولا** زیرم، جزم ٹھ، وج۔ صف۔ میٹھی باتیں کرنے والا۔

**مٹھاس** زیرم۔ امث۔ شیرینی، حلاوت، لطافت۔

**مٹھائی** زیرم۔ امث۔ منہ کی لذت کے لیے بنائی ہوئی میٹھی چیزیں، حلوائی کی تیار کردہ نعمت یا نعمتیں، حلویات، حلوہ جات۔

محاورہ: **مٹھائی بانٹنا** کسی منت کے پورا ہونے یا کسی کامیابی کے ملنے پر شیرینی تقسیم کرنا۔

محاورہ: **مٹھائی سے منہ بھر دینا** جی خوش کر دینا؛ کسی کامیابی کی خوشی میں بہت زیادہ مٹھائی کھلانا۔

**مٹھڑا** زیرم، جزم ٹھ۔صف، ہ۔ میٹھا، مزیدار، خوش ذائقہ۔ نیز خوش آہنگ (گیت وغیرہ)۔(مث) **مٹھڑی** (پنجابی)۔

**مٹھڑی** زبرم، جزم ٹھ۔امث، ہ۔ اجوائن اور کالی مرچ کے ساتھ تیار کیا ہوا چوکور یا گول بڑا نمک پارا، نمکین ٹکیا۔ نیز **مٹھی** (زبرم)۔

**مٹھڑیاں** زیر نیز پیش م، جزم ٹھ، زیرڑ۔جمع، مث، ہ۔ وہ ہچکیاں جو دودھ پیتے بچوں کو معدے کے بڑھنے کی بنا پر آتی ہیں۔

**مٹھلونا** زیرم، جزم ٹھ، وج۔صف۔ کچھ نمکین کچھ میٹھا، ملے جلے سلونے اور میٹھے ذائقے کا۔

**مٹھو** زیرم، شدٹھ، ومع۔صف۔امذ، ہ۔ مٹھ بولا؛ طوطا۔

**مٹھوس** زبرم، ومع۔صف۔امذ، امث، ہ۔ وہ شخص جو چپ ہو اور دل کی بات دل ہی میں رکھے، گھنا۔

**مٹھولا** زبرم، وج۔امذ۔ مُشت زنی، جلق، ہتھ لس۔

**مٹھی** زیرم، شدٹھ۔امث، ہ۔ پیار، چمی۔

**مٹھی** پیش م، شدٹھ۔امث۔ بند ہاتھ، مشت، چنگل؛ ایک ہاتھ میں سما جانے والی مقدار۔

کہاوت: **مٹھی باندھے آئے، ہاتھ پسارے جائے** جس طرح خالی ہاتھ آئے تھے ویسے ہی خالی ہاتھ دنیا سے گئے۔

محاورہ: **مٹھی بند رکھنا** ہاتھ کھول کر نہ دکھانا؛ ظاہر نہ کرنا، پوشیدہ رکھنا۔

**مٹھی بھر** جس قدر ایک مٹھی میں آ جائے؛ چند، بہت تھوڑے، انتہائی قلیل مقدار میں۔

محاورہ: **مٹھی/مٹھیاں بھرنا** پاؤں دبانا، بدن کی مالش کرنا۔

**مٹھی چپّی** (زبرچ، شدپ) مالش اور ہلکی ٹکیاں (اعضا کو سکون پہنچانے کے لیے)۔ نیز **مٹھی چاپی**۔

محاورہ: **مٹھی گرم کرنا** رشوت دینا؛ انعام دینا۔

محاورہ: **مٹھی میں رہنا** قبضے میں رہنا، قابو میں رہنا، اختیار میں رہنا؛ مطیع ہونا، فرماں بردار ہونا۔

محاورہ: **مٹھی میں کرنا** قابو میں کرنا، قبضے میں کرنا۔

محاورہ: **مٹھی میں ہونا** قابو میں ہونا، اختیار میں ہونا، زیر اثر ہونا۔

**مٹھیانا** مٹھی میں دبانا، ہاتھ میں لینا۔ مثال: بٹیر کو مٹھیانا۔

## م۔ث

**مُثاب** پیش م۔صف، ع۔ اجر کے لائق، ثواب کے قابل۔

**مثال** زیرم۔امث، ع۔ نظیر، ملتی جلتی شے، مشابہ جنس یا کیفیت؛ نمونہ؛ تمثال، تشبیہ، شباہت؛ کسی چیز کا خاکہ، تصوراتی شکل۔

محاورہ: **مثال دینا** مشابہت ظاہر کرنا، تشبیہ دینا؛ ظاہر کرنا؛ نمونے کے طور پر پیش کرنا۔

**مثالب** پیش م، زیرل۔امذ، ع۔ عیوب، نقائص، خرابیاں۔

**مثالی** زیرم۔صف، ع۔ بہترین جو خیال میں آ سکے، اعلیٰ، عمدہ؛ نمونے کا، جس کا اتباع یا تقلید کی جائے؛ تصوراتی، خیالی۔

**مثانہ** زبرم، زبرن۔امذ، ع۔ گُردے سے ملا ہوا تھیلی نما عضو جس میں پیشاب جمع ہوتا ہے۔

**مُثبَت** پیش م، جزم ث، زبرب۔صف، ع۔ اقراری، موافق، جس سے بہتری ہو، تعمیری (عمل یا بات)، منفی کی ضد؛ ثابت، محکم، مصدقہ؛ وہ عدد یا مقدار جو صفر سے زیادہ ہو۔

**مُثبِت** پیش م، جزم ث، زیرب۔صف، ع۔ ثابت کرنے والا، قائم کرنے والا؛ تصدیق کرنے والا، ثبوت دینے والا۔

**مُثبَتہ** پیش م، جزم ث، زبرب، زبرت۔صف، ع۔ ثابت شدہ، تصدیق کیا ہوا؛ لکھا ہوا، مہر لگا ہوا، نشان لگا ہوا۔ انگریزی میں: Attested۔

**مثقال** زیرم، جزم ث۔امذ، ع۔ وزن، وزن کا ایک قدیم پیمانہ (۲۴ قیراط، ساڑھے چار ماشے)؛ عرب میں رائج سونے کے ایک سکے کا نام۔

**مثقالِ ذرہ** (زبرل، زبرذ) ایک ذرہ برابر وزن (تلمیح آیت قرآنی کی طرف)، بہت قلیل مقدار، بہت چھوٹی چیز۔

**مَثَل** زبرم، زبرث۔امث، ع۔ کہاوت، روایت، مشہور قول۔

متعلق فعل: **مثلاً** (زبرم، زبرث) مثال کے طور پر۔

فقرہ: **مَثَّلتُ مثلاً** میں نے مثال دی، مثلاً کہتا ہوں۔

**مثل** (۱) زیرم، جزم ث۔امث، ع۔ ملتی جلتی شے یا بات، نظیر، یکساں، پرتو؛ (حرفِ تشبیہ) مانند، جیسا، طرح، تشابہ۔

**مثل** (۲) زیرم، جزم ث۔امث، ع۔ مرتب کاغذات کا پلندہ یا مجموعہ؛ مقدمہ کی روئداد۔ نیز **مسل**۔ انگریزی میں: File۔

**مثلث** پیش م، زبرث، شدزبرل۔امث، ع۔ تکون، تین ضلعوں سے بنی ہوئی شکل؛ (نظم) تین تین مصرعوں کے بند۔

**مثلج** پیش م، جزم ث، شدزبرل۔صف۔ یخ، منجمد، برف کی سی جمی ہوئی۔

**مثلہ** پیش م، جزم ث، زبرل۔امذ، ع۔ (سزا یا انتقام کے طور پر) ناک کان کاٹ دینا، نعش کو مسخ کرنا۔

**مثمن** پیش م، زبرث، شدزبرم۔صف۔امذ، ع۔ ہشت پہلو، آٹھ ضلعوں سے بنی ہوئی شکل؛ (عروض) آٹھ ارکان والی بحر؛ (نظم) آٹھ آٹھ مصرعوں کے بند۔

**مثنوی** زبرم، جزم ث، زبرن۔ امث، ع۔ وہ نظم جو ابیات پر مشتمل ہو یعنی ایک ہی بحر میں ہر بیت کا قافیہ جدا اور بیت کے دونوں مصرعے ہم قافیہ ہوں۔

**مُثنیٰ** پیش م، زبر ث، شدن، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ کسی تحریر کی ہو بہو نقل، دوسری نقل، نقل بمطابق اصل۔ انگریزی میں: Duplicate۔

**مُثنیٰ بہٖ** جس سے نقل کی گئی ہو۔

**مثیل** زبرم، ی۔ اند، صف، ع۔ مانند، نظیر، ویسا ہی۔

## م۔ ج

**مج** زبرم۔ صف۔ کج کے ساتھ تابع کے طور پر مستعمل۔

**مجاب** پیش م۔ صف، ع۔ جواب دیا گیا؛ منظور کیا گیا، قبول کیا گیا۔

**مجادل** پیش م، زیر د۔ صف، ع۔ لڑائی کرنے والا، جنگ کرنے والا۔

**مجادلہ** پیش م، زبر د، زبر ل۔ صف، ع۔ لڑائی، جنگ، پیکار: باہمی جھگڑا، حجت، تکرار؛ دشمنی، عداوت، خصومت؛ قرآن کریم کی ایک سورت کا نام۔

**مجاذیب** زبرم، ی۔ اند، جمع، ع۔ **مجذوب** (رک) کی جمع۔

**مجاز** زبرم۔ اند، ع۔ اصلی کے برخلاف اعتباری وجود، حقیقت کے برعکس، عالم مادی؛ استعارہ؛ مفروضہ۔

**مجازاً** (مَ جا زَن) مفروضہ یا اعتبار طور پر۔

**مَجازِ مرسل** (پیش م، جزم ر، زبر س) وہ مجازی معنی جو تشبیہ کے علاوہ کسی اور رعایت پر مبنی ہو، جیسے ساغر سے مراد شراب، نظر سے ناظر۔

صف: **مجازی** اعتباری یا مانا ہوا، فرض کیا ہوا نہ کہ حقیقی۔

**مُجاز** پیش م۔ اند۔ جسے اختیار دیا گیا ہو؛ مختار، اجازت یافتہ؛ جسے امامت، روایت یا بیعت کی اجازت دی گئی ہو۔

**مجازِ مطلق** قطعی اجازت یا اختیار رکھنے والا۔

**مجال** زبرم۔ امث، ع۔ تاب، حوصلہ، بس، قدرت، ہمت، بساط۔

محاورہ: **مجال ہونا** قدرت ہونا، طاقت ہونا، ہمت ہونا، حوصلہ ہونا، جرأت ہونا۔

**مجالس** زبرم، زیر ل۔ امث، ع۔ **مجلس** (رک) کی جمع۔

**مجالست** پیش م، زبر ل۔ امث، ع۔ مل بیٹھنا، صحبت گرم کرنا۔

**مجامعت** پیش م، زبرم، زبر ع۔ امث، ع۔ عورت کے ساتھ جنسی ملاپ، مباشرت، ہم بستری، جماع۔

**مجانست** پیش م، زبر ن، زبر س۔ امث، ع۔ ہم جنس ہونا، ایک نوع، ایک قبیلے سے تعلق رکھنا؛ مانوس ہونا۔

**مجانی** زبرم۔ امث۔ بیلنے کی مشین یا کولھو کے ساتھ رس یا تیل کے بہہ کر آنے کے لیے رکھی ہوئی ہنڈیا، برتن وغیرہ۔

**مجانیق** زبرم، ی۔ امث، ع۔ جنگی آلات جن کے ذریعے بڑے بڑے پتھر مار کر قلعے وغیرہ کی دیواریں مسمار کرتے تھے۔

**مجاور** پیش م، زیر و۔ اند، ع۔ کسی درگاہ کا خادم۔ (اصلاً: عربی میں بمعنی پڑوسی، قریب کا، نزدیکی)۔

**مجاوری** مجاور کا کام، درگاہ کی دیکھ بھال۔

**مجاوَرت** ہمسائگی، قربت، نزدیک کا۔

**مجاوز** پیش م، زیر و۔ صف، ع۔ تجاوز کرنے والا، اعتدال سے ہٹنے والا، حد سے بڑھنے والا۔

**مجاہد** پیش م، زیرہ۔ صف، ع۔ جہد کرنے والا؛ کوشاں، سرگرم؛ جہاد کرنے والا، دین کی حمایت میں جنگ کرنے والا؛ اپنے نفس سے جہاد کے لیے روحانی ریاضتیں کرنے والا۔ جمع: مجاہدین۔

**مجاہدہ** (زبرہ، زبر د) اپنے نفس کے ساتھ پیکار، صوفیانہ اشغال و اعمال؛ جدو جہد، محنت، مشقت۔ غلط العوام: مجاہدہ (لیٹا زیرہ)۔

**مجاہر** پیش م، زبرہ۔ صف۔ کھلم کھلا ظاہر کرنے والا؛ روبرو جنگ کرنے والا، لڑنے والا۔

**مجاہز** پیش م، زیرہ۔ صف۔ دولت مند، تاجر۔

**مجبور** زبرم، جزم ج، و مع۔ صف، ع۔ عاجز، معذور، بے اختیار، بے بس؛ دبا ہوا۔ اسم کیف (مث): **مجبوری**۔

**مجبورِ محض** بالکل بے بس، مکمل طور پر بے اختیار۔

**مجبوراً** (مَج بُو رَن) لاچار، لامحالہ، عاجز ہو کر۔

**مجبوری** زبرم، جزم ج، و مع۔ امث، ع۔ عاجزی، معذوری، بے اختیاری، بے بسی، لاچاری۔

**مجتبیٰ** پیش م، جزم ج، زبر ت، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ برگزیدہ، پسندیدہ؛ خاص طور پر انتخاب کردہ، چنا ہوا۔

**مجتمع** پیش م، جزم ج، زبر ت، زبرم۔ صف، ع۔ اکٹھا کیا ہوا، یکجا کیا ہوا؛ فراہم کیا ہوا۔

**مجتمِع** (پیش م، جزم ج، زبر ت، زیرم) جمع کرنے والا؛ فراہم کرنے والا؛ اکٹھا ہونے والا۔

**مجتنَب** پیش م، جزم ج، زبر ت، زبر ن۔ صف، ع۔ جس سے اجتناب کیا جائے، جس سے دور رہا جائے۔

**مجتنِب** پیش م، جزم ج، زبر ت، زیر ن۔ صف، ع۔ اجتناب کرنے والا، پرہیز کرنے والا، احتراز کرنے والا، دُور رہنے والا۔

**مجتہد** پیش م، جزم ج، زبرت، زیرہ۔ صف، ع۔ اجتہاد کرنے والا، کتاب وسنت کی روشنی میں مسائل پر حکم لگانے والا؛ کوشش یا مجاہدہ کرنے والا۔

**مجد** پیش م، جزم ج۔ اند، ع۔ بزرگی، بڑائی، عظمت، شان۔

**مجدد** پیش م، زبر ج، شد زبر د۔ صف، ع۔ تجدید کیا گیا، ازسرِ نو پیدا کیا گیا؛ نیا۔

**مجدد** پیش م، زبر ج، شد زیر د۔ صف، ع۔ نئی راہ نکالنے والا، تجدید کرنے والا؛ سنوارنے والا، نکھارنے والا۔

**مجدور** زبر م، جزم ج، و مع۔ صف، ع۔ لائق، قابل، شایانِ شان۔

**مجذوب** زبر م، جزم ج، و مع۔ اند، ع۔ مست، بے خود، ہوش سے بیگانہ، مجنون؛ (لفظاً) جذب کیا گیا، کھینچا گیا۔

**مجذوب کی بڑ** ناقابلِ یقین دعویٰ، بے معنی اور غیر مربوط بات۔

**مجذوم** زبر م، جزم ج، و مع۔ صف، ع۔ مرضِ جذام کا شکار، جذامی، کوڑھی۔

**مجرا** زبر م، جزم ج۔ اند، ع۔ جاری ہونے کی جگہ؛ دریا وغیرہ کے بہنے کا مقام۔

**مجرا** پیش م، جزم ج۔ اند۔ ناچ گانے کا جلسہ، آدھا ناچ، وہ ناچ جو صرف صبح یا شام کو کیا جائے؛ مؤدبانہ سلام، کورنش، آداب۔ (صف) حساب میں سے منہا، کٹوتی یا محسوب کیا جانا۔ نیز مجرہ۔

محاورہ: **مجرا دینا** حساب میں منہا کرنا، کاٹ دینا۔

محاورہ: **مجرا عرض کرنا** سلام کرنا، آداب کرنا۔

**مجرا گاہ** وہ مقام جہاں لوگ کھڑے ہو کر بادشاہ کو مؤدبانہ سلام کرتے تھے۔

**مجرب** پیش م، زبر ج، شد زبر ر۔ صف، ع۔ تجربہ کیا ہوا، آزمایا ہوا، جس کی تاثیر یا خوبی مسلّم ہو (دوا، عمل وغیرہ)۔

**مجرب** پیش م، زبر ج، شد زیر ر۔ صف، ع۔ تجربات کرنے والا، آزمانے والا؛ جانچنے والا، پرکھنے والا۔

**مجرد** پیش م، زبر ج، شد زبر ر۔ صف، ع۔ تنہا، اکیلا، بے اہل و عیال، آلائش و آمیزش سے پاک، خالص؛ خالی، مبرا۔

**مجرد استدلال** (زیر ا، زیر ت) خیالی، ہوائی، اُصولی بحث۔

کہاوت: **مجرد سب سے اعلیٰ جس کے نہ سسر نہ سالا/ لڑکا نہ بالا** اکیلا آدمی آزاد ہوتا ہے۔ اُس کو کوئی بکھیڑا نہیں ہوتا۔

**درِ مجرد** (شد لیٹا زیر ر) گوہر یک دانہ جس کا مثل نہ ہو، دُرِیتیم۔

**مجرم** پیش م، جزم ج، زیر ر۔ صف، ع۔ جس نے جرم کیا ہو، قصوروار، خطاوار۔

محاورہ: **مجرم ٹھہرانا** قانون کی رو سے کسی کو قصوروار ثابت کرنا۔

محاورہ: **مجرم قرار دینا** رک: مجرم ٹھہرانا۔

**مجروح** زبر م، جزم ج، و مع۔ صف، ع۔ زخمی، گھائل، چوٹ کھایا ہوا؛ (حدیث) وہ راوی جس پر جرح کی گئی ہو، جس پر شک کیا گیا ہو۔

**مجرور** زبر م، جزم ج، و مع۔ صف۔ کھینچا ہوا۔

**مجرئی** پیش م، جزم ج، زبر ر۔ صف۔ وہ گانا گانے والا یا والی جو بیٹھ کر گائے؛ سلام کرنے والا/ والی؛ وہ شاعر جو نظم میں سلام کہے۔

محاورہ: **مجرے کو خم ہونا** سلام کرنے کے لیے جھکنا، سلام کرنا۔

محاورہ: **مجرے کو کھڑا ہونا** سلام کرنے کی خاطر اُٹھنا۔

**مجریہ** زبر م، جزم ج، زیر ر، زبر ی۔ صف۔ جڑا ہوا، ارسال کردہ، جاری، رائج، نافذ۔ جمع: **مجاریات** اجرا یا ارسال کی جانے والی مراسلت وغیرہ۔

**مجزوم** زبر م، جزم ج، و مع۔ اند، صف۔ کٹا ہوا، ٹوٹا ہوا؛ جسے جذام یا کوڑھ کا مرض لاحق ہو گیا ہو۔

**مجسم** پیش م، زبر ج، شد زبر س۔ صف، ع۔ جسامت رکھنے والا، مادی، مرئی شکل میں موجود (خیالی یا اعتباری کے برخلاف)۔

**مجسم انتظار** شدت سے انتظار ہونا۔

**مجسمہ** (پیش م، زبر ج، شد زبر س، زبر م) مصنوعی پیکر، بت جو پتھر یا دھات وغیرہ سے بنایا گیا ہو، مادی شبیہ۔

**مجصوص** زبر م، زبر ج، و مع۔ صف۔ پلستر کی گئی شے۔

**مجعول** زبر م، جزم ج، و مع۔ صف، ع۔ بنایا گیا، پیدا کیا گیا؛ وضع شدہ، جعلی، گھڑا ہوا۔

**مجلّا** پیش م، زبر ج، شد ل۔ صف، ع۔ رک: مجلیٰ۔

**مجلد** پیش م، زبر ج، شد زبر ل۔ صف، ع۔ جلددار، جلد باندھا ہوا۔

**مجلس** زبر م، جزم ج، زیر ل۔ اسث، ع۔ بیٹھا ہوا مجمع، محفل؛ بیٹھنے کی جگہ؛ شہداءِ کربلا کی یاد میں کیا جانے والا جلسہ۔ جمع: مجالس۔

**مجلس آرا** مجلس کو رونق دینے والا، مجلس منعقد کرنے والا۔

**مجلس حیران** بیگمات کی زبان میں ایک بہت عمدہ اور خاص قسم کی مسی کا لقب۔

**مجلسِ شوریٰ** (لیٹا زیر س، و مع، کھڑا زبر ی) مشاورت کی مجلس، وہ مجلس جس میں انتظام کے متعلق صلاح و مشورہ کیا جائے۔

**مجلسِ سابقہ** (لیٹا زیر ب) کسی مجلس کی تحتی کمیٹی جو اصل کارروائی سے پہلے نظامِ عمل مرتب کرنے کے لیے بنائی جائے۔

**مجلسِ قائمہ** (زیر ء، زبر م) مستقل تحتی کمیٹی جو اجلاس کے بعد ضروری اُمور کی انجام دہی کے لیے موجود رہے۔

**مجلسِ عاملہ** (زیر م، زبر ل) کسی بڑی تنظیم کے ارکان کی خصوصی کمیٹی جو تفویض کردہ فرائض کی انجام دہی کے لیے قائم کی جائے۔

**مجلہ** زبر م، زبر ج، شد زبر ل۔ اند، ع۔ جریدہ، رسالہ، مطبوعہ۔

**مجلیٰ** پیش م، زبر ج، شد ل، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ جلا کیا ہوا، شفاف، چمکایا ہوا؛ روشن۔ نیز مجلّا۔

**مجمر** زیر م، جزم ج، زبر م۔ اند، ع۔ دھونی دینے، خوشبوئیں سلگانے کا ظرف، اگردان، عوددان، بخور۔

**مجمع** زبر م، جزم ج، زبر م۔ اند، ع۔ جمگھٹا، انبوہ؛ جمع ہونے کی جگہ۔

**مجمع النجوم** ستاروں کا جھرمٹ۔

محاورہ: **مجمع کرنا** لوگوں کو اکٹھا کرنا، بھیڑ جمع کرنا۔

**مجمل** پیش م، جزم ج، زبر م۔ صف، ع۔ مختصر (مفہوم، مضمون وغیرہ) جو تھوڑے الفاظ میں ادا کر دیا جائے، جو تفصیل کا محتاج ہو، خلاصہ۔

متعلق فعل: **مجملاً** (پیش م، جزم ج، زبر م، ل دو زبر ن) مختصراً، اختصار سے۔

**مجموعہ** زبر م، جزم ج، و مع، زبر ع۔ صف۔ اند، ع۔ جمع کیا ہوا، اکٹھا کیا ہوا۔ مرتب کیا ہوا۔ دیوانِ اشعار، مرتب کلام؛ مرتب دستاویزات، قوانین یا احکام وغیرہ۔

**مجموعۂ اضداد** وہ شے یا شخص جو متضاد صفات کا حامل ہو۔

**مجموعی** جو کل صورتِ حال پر مشتمل ہو۔

**مجنون** زبر م، شد ج، و مع۔ صف، ع۔ پاگل، دیوانہ، خبطی؛ عاشق، شیدا؛ قیس عامری کا لقب جو لیلیٰ کا عاشق تھا۔

کہاوت: **مجنوں کو لیلیٰ کا کتا بھی پیارا** جس سے محبت ہوتی ہے اُس کی ہر چیز اچھی لگتی ہے۔

**مجنوں کی بڑ** بکواس، مہمل بات، فضول بات۔

**مجوز** پیش م، زبر ج، شد زیر و۔ صف، ع۔ تجویز کرنے والا، رائے دینے والا؛ فیصلہ دینے والا، اجازت دینے والا۔

**مجوزہ** (پیش م، زبر ج، شد زبر و، زبر ز) تجویز کیا ہوا۔

**مجوسا** زبر م، و مع۔ اند۔ چھت کی اَڑواڑ کے طور پر کھڑے کی جانے والی بَلّی، سہارا دینے کے لیے چھت کے نیچے کھڑی کی جانے والی لکڑی۔

**مجوسی** زبر م، و مع۔ اند، ع۔ آتش پرست، زرتشت کا پیرو؛ چاند سورج کی پوجا کرنے والا۔

**مجوف** پیش م، زبر ج، شد زبر و۔ صف، ع۔ جوف دار، گہرائی رکھنے والا؛ اندر سے خالی، کھوکھلا، پوپلا۔

**مجول** زیر م، زبر ج، زبر و۔ امث۔ کُرتی، انگیا۔

**مجوہر** پیش م، و لین، زبر ہ۔ صف۔ جڑاؤ۔

**مجوہرات** جڑاؤ زیورات۔

**مجہلہ** زبر م، جزم ج، زبر ہ، زبر ل۔ اند۔ احمقانہ بات، فضول قضیہ، بن بات کا جھگڑا؛ جہالت پر آمادہ کرنے والی چیز۔

**مجہول** زبر م، جزم ج، و مع۔ صف، ع۔ غیر معروف، نامعلوم، اَن جانا؛ نامعقول، بے عمل، بے اثر، بیکار، سُست (آدمی)۔

**مجیب** پیش م، ی۔ صف، ع۔ جواب دینے والا، قبول کرنے والا؛ اسمائے الٰہی میں شامل؛ (موسیقی) امیر خسرو کا ایجاد کردہ ایک راگ۔

**مجیب الدعوات** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زبر د، جزم ع) دعاؤں کا قبول کرنے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**مجیٹھ** زبر م، ی۔ امث۔ ایک درخت کی لکڑی جس کی سرخ رنگ کی جڑ سے کپڑے رنگے جاتے ہیں، اس کا رنگ بہت پختہ ہوتا ہے۔

**مجیٹھا** پکا سرخ رنگ۔

**مجید** زبر م، ی۔ صف، ع۔ بزرگی والا، گرامی، بزرگوار؛ اسمائے الٰہی میں شامل۔ جمع: **اَمجاد**۔

**مجیدی** زبر م، ی۔ امث۔ سپیروں کی پونگی۔ تونبڑی۔

**مجیر** پیش م، ی۔ صف، ع۔ پناہ دینے والا؛ اللہ کے صفاتی ناموں میں شامل۔

**مجیرا** زبر م، ی۔ اند۔ ایک ڈوری سے بندھی ہوئی پیتل کی تھالیوں کی جوڑی جسے گانے کے ساتھ ساتھ چھنکایا جاتا ہے، کینی، چھوٹے چھوٹے جھانجن۔

**مجھ** زبر م، جزم جھ۔ ضمیر۔ (قواعد) 'میں' کی مجہول حالت، اپنی ذات سے خطاب۔

**مجھ سا** میری مانند، میری طرح کا۔

کہاوت: **مجھ کو پاتا ہے تو تلوار/ چھری کو نہیں پاتا** جان کا دشمن ہے مگر کچھ بس نہیں چلتا۔ جب تک خدا نہ چاہے کوئی کسی کو نقصان نہیں پہنچا سکتا۔

کہاوت: **مجھ کوئی نہ مارے تو سارے جہاں کو مار آؤں** بزدل آدمی خطرے سے ڈرتا ہے۔

**مجھولا** زبر م، جزم جھ، و مج۔ صف، مذ۔ (عمر یا طول وغیرہ کے لحاظ سے) بیچ کا، وسطی، درمیانی، میانہ، منجھلا، متوسط۔

**مجھے** پیش م۔ ضمیر۔ میری ذات کو؛ میرے لیے۔

کہاوت: **مجھے اور، نہ تجھے ٹھور** مجھے تیرے بغیر اور تجھے میرے بغیر چین نہیں، دونوں لازم و ملزوم ہیں۔

کہاوت: **مجھے بڑھیا نہ کہیو کوئی، میں نے جوانوں کی بھی عقل کھوئی** چالاک بوڑھے کے متعلق کہتے ہیں کہ یہ جوانوں کو اُنگلیوں پر نچا سکتا ہے؛ چالاک عورت کا قول ہے کہ میں بڑھیا ہوں تو کیا ہوا میں ابھی بھی نوجوانوں کو فریفتہ کر لیتی ہوں۔

کہاوت: **مجھے تو بھیرویں بھاوے** خواہ مخواہ علم جتانا۔

کہاوت: **مجھے دے سوپ تو ہاتھوں پھونک** خودغرض کے متعلق کہتے ہیں کہ اسے اپنے کام سے کام ہوتا ہے دوسرے کی تکلیف کی پروا نہیں ہوتی۔

## م ۔ چ

**مچ** زبرم۔امث۔ بھول، چوک، فراموشی، غفلت۔

**مچا** پیش م، شدچ۔اند۔ گوشت کا بڑا پارچہ جس میں ہڈی نہ ہو، لوتھڑا۔

**مچامچ** زبرم، زبرم۔صف۔ لبریز، بھرپور، لبالب۔

**مچان** زبرم۔امث، اند۔ لکڑی کی چھت جو پختہ چھت کے نیچے اسباب رکھنے کے لیے بنائی جائے۔ تختوں کی معلق نشست جو شکاریوں کے لیے درختوں پر باندھی جائے، باغ یا کھیت میں لگائے گئے اُونچے تختے جن پر بیٹھ کر رکھوالی کی جاتی ہے۔

**مچانا** زبرم۔فعل متعدی۔ برپا کرنا، عمل میں لانا۔ مثلاً: شور مچانا، جھگڑا فساد مچانا۔

**مچانا** زیرم۔فعل متعدی۔ میچنا (رک) کا فعل متعدی، بند کروانا۔

**مچرب** پیش م، زبرچ، شد زبر ب۔صف۔ جس میں بہت چربی ہو، موٹا؛ بہت چکنا۔

**مچرس** پیش م، جزم چ، زبرر۔صف۔ کنجوس، خسیس؛ حد سے زیادہ کفایت شعار؛ پیسے پیسے پر جان دینے والا۔

**مچک** زبرم، زبرچ۔امث۔ لچک، لرزش۔

**مچکا** زبرم، جزم چ۔اند۔ کسی شے کا سستا ہونا، ارزاں پن؛ فرق، تفاوت، وقفہ، ڈھیل۔

**مچکارنا** زیرم، جزم چ۔فعل متعدی۔ کھنگالنا، دھونا۔

**مچکانا** زبرم، جزم چ۔فعل متعدی۔ لچک دار چیز کو جنبش دینا، جھلانا، لرزاں کرنا؛ چارپائی (چوں چوں کی) کا آواز نکالنا۔

**مچکانا** زیرم، جزم چ۔فعل متعدی۔ (آنکھ) قصداً جھپکانا، آنکھ مارنا۔

**مچکن** زبرم، جزم چ، زبرک۔اند۔ ایک لمبا درخت جس کے پتے اخروٹ کے سے اور پھول خوشبودار ہوتے ہیں۔

**مچکنا** زبرم، زبرچ، جزم ک۔فعل لازم۔ ہچکولے لینا؛ لرزنا، کانپنا۔

**مچل** زبرم، زبرچ۔صف۔ ضد، ہٹ؛ نٹ کھٹ، شوخ۔

محاورہ: **مچل جانا** ضد کرنا، ہٹ کرنا، اڑ جانا؛ ڈھٹائی کرنا۔

**مچلکہ** پیش م، زبرچ، جزم ل، زبرک۔اند، ف۔ مجرم سے لکھوایا جانے والا اقرارنامہ؛ قول و قرار۔

**مچلنا** زبرم، زبرچ، جزم ل۔فعل لازم۔ ضدی پن سے چلبلاہٹ دکھانا۔ کسی بات کے لیے اڑ جانا۔

**مچمچانا** زبرم، جزم چ، زبرم۔فعل لازم۔ چکنائی میں تربتر کرنا؛ مرد یا عورت کا پُر شہوت ہونا؛ گرمی پر آنا، مستانا۔

**مچمچاہٹ** رک: **مچمچانا** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**مچنا** زبرم، جزم چ۔فعل لازم۔ برپا ہونا، عمل میں آنا؛ رچنا، بسنا، مثلاً برتن وغیرہ میں کسی قسم کی بو کا بس جانا۔

**مچنا** زیرم، جزم چ۔فعل لازم۔ آنکھوں کا بند ہونا، مُندنا۔

**مچنگرو** پیش م، زبرچ، ن غنہ، زبرگ۔صف، اند۔ بہت بڑی اور موٹی روٹی۔

**مچیٹا** پیش م، ے۔اند۔ تکرار، تلخ کلامی، زبانی جھگڑا۔

**مچھاکڑا** پیش م، جزم ک۔اند۔ بہت گھنی یا لمبی مونچھ والا۔

**مچھر** زبرم، شد زبرچھ۔اند۔ کان میں بھنبھنانے اور ملیریا بخار پھیلانے والا پردار حشرہ جو اپنے ڈنک سے انسانوں اور جانوروں کا خون چوستا ہے، پشہ؛ (مجازاً) بہت حقیر، بہت معمولی، بے وقعت شخص۔

کہاوت: **مچھر چھانٹے اور اُونٹ نگل جائے** تھوڑے میں راست بازی اور بہت میں بے ایمانی۔

**مچھر دانی** کپڑے کی باریک جالی سے بنا ہوا تنبو نما غلاف جو مچھروں سے بچنے کے لیے چارپائی یا پلنگ وغیرہ کے چاروں طرف اور اوپر تانا جاتا ہے۔

کہاوت: **مچھر کی جھول کا چور ہے** ادنیٰ درجے کی چیز چرانے والا ہے، گھٹیا چور ہے۔

**مچھراند** زبرم، جزم چھ، ن غنہ۔امث۔ مچھلی کی بو۔ نیز **مچھاند**۔

**مچھرنگا** زبرم، جزم چھ، زبرر، ن غنہ۔اند۔ ایک آبی پرندہ جس کی خوراک مچھلیاں ہے، رام چڑیا۔

**مچھلی** (۱) زبرم، جزم چھ۔امث۔ گلپھڑے والا آبی جانور جس کی بے اندازہ اقسام ہیں، اِس کا گوشت کھایا جاتا ہے؛ مچھلی کی شکل کا کان میں پہنا جانے والا ایک زیور۔ نیز **مچھی**۔

کہاوت: **مچھلی تو نہیں کہ سڑ جائے گی** بیٹی کی شادی کے متعلق کہا جاتا ہے کہ اتنی جلدی کیا ہے، جب اچھا رشتہ ملے گا بیاہ دیں گے۔

کہاوت: **مچھلی کے پوت کو کون تیرنا سکھاتا ہے** اپنے خاندانی کام سے ہر ایک واقف ہوتا ہے۔

**مچھلی منڈی** وہ مقام جہاں بہت زیادہ شور و غل ہو۔

**مچھلی** (۲) زبرم، جزم چھ۔امث۔ جسم کے ساخت پٹھے جو جسم کے کئی حصوں میں پائے جاتے ہیں اور ورزش سے اُبھر آتے ہیں۔

**مچھندر** زبرم، زبرچھ، جزم ن، زبرد۔اند۔ بڑی بڑی مونچھوں والا؛ چوہا، موش؛ بیہودہ شخص، مسخرہ آدمی؛ مداری، تماشا دکھانے والا۔

**مچھوا** زبرم، جزم چھ۔اند۔ جہاز پر احتیاطاً جان بچانے کے لیے ساتھ لے جانے والی چھوٹی کشتی، ڈونگا۔ انگریزی میں: Lifeboat۔

**مچھیرا** زبرم، ے۔اند۔ مچھلیاں پکڑ کر بیچنے والا، ماہی گیر۔

**مچھیل** پیش م، ے لین۔ صف۔ بڑی بڑی مونچھوں والا۔

## م۔ح

**محابا** پیش م۔ اند، ع۔ تکلفات، مروت، لحاظ؛ تردد، جھجک؛ ڈر، خوف۔

**محاذ** پیش م۔ اند، ع۔ میدانِ جنگ، جہاں معرکہ ہو، مقابلے کی جگہ؛ سامنے، مقابل۔

**محاذ آرائی** مقابلہ، لڑائی۔

**محاذِ جنگ** لڑائی کا میدان، جنگ کرنے کی جگہ۔

محاورہ: **محاذ قائم کرنا** کسی کے خلاف مقابلے کے لیے ساز و سامان تیار کرنا؛ مخالفت کرنا۔

محاورہ: **محاذ کھولنا** جنگ کی شروعات کرنا، مخالفت کی بنیاد ڈالنا۔

**محاذی** پیش م۔ صف، ع۔ مقابل، رُوبرو۔

**محارِب** پیش م، زیر ر۔ صف، ع۔ جنگ کرنے والا، لڑنے والا۔

**محاربات** پیش م، زبر ر۔ اند، جمع، ع۔ جنگیں، لڑائیاں۔

**محاربہ** پیش م، زبر ر، زبر ب۔ اند، ع۔ جنگ، مجادلہ، معرکہ۔

**محارس** پیش م، زیر ر۔ صف۔ نگہبان، محافظ، حفاظت کرنے والا۔

**محاس** زبر م۔ اند۔ خفیف ارتعاش کو محسوس کر لینے والے تار جیسے اعضا جو بعض حشرات میں ہوتے ہیں؛ ریڈیائی لہروں کو پکڑنے والے تار۔

**محاسب** پیش م، زیر س۔ اند، ع۔ حساب رکھنے والا، حساب داں۔

**محاسبہ** (پیش م، زبر س، زبر ب) پڑتال، حساب فہمی، تنقیح۔

**محاسن** زبر م، زیر س۔ جمع، مذ، ع۔ خوبیاں، اچھائیاں، نیکیاں۔

**محاصر** پیش م، زیر ص۔ صف، ع۔ گھیرنے والا، احاطہ کرنے والا۔

**محاصرہ** پیش م، زبر ص، زبر ر۔ اند، ع۔ چاروں طرف سے گھیرنا، کسی قلع یا فصیل کے گرد فوج کا گھیرا ڈالنا، ناکہ بندی کرنا۔

محاورہ: **محاصرہ کرنا** چاروں طرف سے گھیر لینا۔

محاورہ: **محاصرے میں آنا** ہر طرف سے گھیر لیا جانا۔

**محاصرین** پیش م، زبر ص، ی۔ اند، جمع۔ قلعہ بند لوگ؛ گھیرہ ڈالنے والے لوگ۔

**محاصل** زبر م، زیر ص۔ جمع، مذ، ع۔ وصولیابیاں/ وصولیاں، جمع بندیاں، سرکاری محصول کی آمدنی؛ حاصل، نتیجہ، پھل۔

**محاضر** پیش م، زیر ض۔ صف، ع۔ جو سامنے کھڑا ہو، حاضر۔

**محاط** پیش م۔ صف، ع۔ جس کا گھیرا کیا گیا ہو؛ سمجھا گیا، مشہور۔

**محافظ** پیش م، زبر ف۔ صف، ع۔ جس کی حفاظت کی جائے، جسے بچایا جائے۔

**محافظ** پیش م، زیر ف۔ صف، ع۔ حفاظت کرنے والا، سنبھالنے والا۔

**محافظِ دفتر** پرانی مسلیں یا ریکارڈ رکھنے اور مرتب کرنے والا۔

**محافظت** (زبر ف، زبر ظ) نگرانی، رکھوالی۔

**محافل** زبر ح، زیر ف۔ جمع، امث، ع۔ **محفل** (رک) کی جمع۔

**محافہ** پیش م، زبر ف۔ اند، ف۔ پردہ دار زنانہ سواری، ڈولا، پینس۔

**محاق** زبر م۔ اند، ع۔ چاند کا گھٹنا، چاند کا غائب ہونا؛ وہ ایام جن میں چاند نظر نہیں آتا، اماوس۔ نیز **مِحاق، مُحاق**۔

**محاکات** پیش م۔ اند، ع۔ روایت کرنا، باہم بیان کرنا، واقعہ، بات چیت، واقعات کی لفظی منظر کشی۔

**محاکم** زبر م، زیر ک۔ اند، ع۔ عدالتیں، وہ مقامات جہاں انصاف کیا جاتا ہو، کچہریاں۔

**محاکمہ** پیش م، زبر ک، زبر م۔ اند، ع۔ مسئلے یا قضیے پر حکم لگانا، فیصلہ دینا؛ فیصلہ کرانے کے لیے حاکم کے پاس جانا، انصاف طلبی۔

**محال** زبر م۔ جمع، مذ، ع۔ محلات، مشترک جائیدادیں، مکانات۔ (اصلاً: عربی میں: محالل، محال)۔

**مَحالت** شرکت مکانی، ایک گھر میں سکونت رکھنا۔

**محال** پیش م۔ صف، ع۔ ناممکن، نہایت دشوار، کٹھن، بعید از قیاس۔

**محامد** زبر م، زیر م۔ جمع، مذ، ع۔ خوبیاں، اوصاف۔

**محاورہ** پیش م، زبر و، زبر ر۔ اند، ع۔ ہم کلامی، مکالمہ؛ وہ فعل مرکب جو مخصوص معنی میں یا بلا تغیر اُسی ترکیب کے ساتھ اہلِ زبان میں مستعمل ہو؛ مہارت، روانی؛ رواج، عادت، مشق۔ جمع: **محاورات**۔

محاورہ: **محاورہ پڑنا** عادت ہونا، مشق ہونا۔

**محبّ** پیش م، زیر ح۔ صف، ع۔ محبت کرنے والا، چاہنے والا، دوست۔

**محب الوطن** (شد پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر و، زبر ط) وطن سے محبت کرنے والا۔ نیز **محب وطن**۔ اسم کیفیت: **محبّ الوطنی**۔

**محبت** زبر م، زبر ح، شد زبر ب۔ امث، ع۔ پیار، پریم، اُلفت، چاہ، عشق؛ خلوص، اخلاص؛ دوستی، آشنائی، یارانہ؛ لگن، لگاؤ، توجہ۔ عام: **محبت** (پیش م)۔

**محبت انگیز** محبت بھرا۔

محاورہ: **محبت بھری نظروں سے دیکھنا** شفقت سے دیکھنا۔

محاورہ: **محبت ترک کرنا** عشق نہ رہنا، دوستی یاری نہ رکھنا۔

**محبت کا بھوکا** پیار کا خواہش مند، چاہ کا آرزو کرنے والا۔

محاورہ: **محبت کا دم بھرنا** کسی کی دوستی اور محبت کا دعویٰ رکھنا، اظہارِ عشق کرنا۔

کہاوت: **محبت دل لگی نہیں** عشق آسان نہیں ہے۔

محاورہ: **محبت کا ہاتھ بڑھانا** پیار و محبت کی ابتدا کرنا، نیک خواہشات کے ساتھ رابطہ کرنا، دوستی کی شروعات کرنا۔

کہاوت: **محبت کے مارے، سدا گور کنارے** عاشق ہمیشہ تکلیف میں رہتے ہیں۔

**محبس** لیٹا زبرم، جزم ح، زبر ب۔ امذ، ع۔ قید خانہ، زنداں، جیل۔

**محبوب** لیٹا زبرم، ومع۔ صف، ع۔ جس سے محبت ہو، چہیتا، عزیز، پیارا؛ دلبر، معشوق۔ اکیف (مث) **محبوبی، محبوبیت**۔

**محبوس** زبرم، جزم ح، ومع۔ صف، امذ، ع۔ مقید، قید میں بند، قیدی، اسیر۔

**محبی** پیش م، زیر ح، شد ب۔ صف، ع۔ میرا دوست، میرا محبت کرنے والا۔

**محتاج** لیٹا پیش م، جزم ح۔ صف، ع۔ حاجت مند، ضرورت مند، محروم، دست نگر؛ معذور، جس کے کسی عضو میں نقص ہو؛ طلب گار، متقاضی۔

**محتاجی** لیٹا پیش م، جزم ح۔ امث۔ حاجت، ضرورت؛ ناچاری، مجبوری؛ مفلسی، غربت، تنگ دستی۔

**محتاط** لیٹا پیش م، جزم ح۔ صف، ع۔ احتیاط سے کام لینے والا، چوکنا؛ پرہیز گار، نیک، خوش چلن؛ مبالغے سے پاک، معتدل، اعتدال پسند۔ مثلاً محتاط تخمینہ۔

**محتال** لیٹا پیش م، جزم ح۔ صف، امذ، ع۔ مکار، دغاباز، فریبی۔

**محتذر** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زیر ذ۔ صف، ع۔ محتاط، ہوشیار۔

**محترز** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زیر ر۔ صف، ع۔ بچنے والا، احتراز کرنے والا، پرہیز کرنے والا محتاط رہنے والا۔

**محترف** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زیر ر۔ صف، ع۔ پیشہ ور، اہلِ حرفہ۔

**محترفہ** پیشہ ور لوگ، کاریگر؛ اہلِ حرفہ پر لگایا جانے والا محصول۔

**محترق** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زبر ر۔ صف، ع۔ جلا ہوا، سوختہ؛ جسے آگ لگی ہو۔

**محترم** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زبر ر۔ صف، ع۔ جس کی عزت کی جائے، معزز، ذی عزت، لائقِ احترام، حرمت کیا گیا۔ (مث) **محترمہ**۔

**محتسب** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زیر س۔ امذ، ع۔ شریعت کی پابندی کرانے والا، قاضی، مفتی؛ احتساب کرنے والا، جواب طلبی کرنے والا۔

**محتشم** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زیر ش۔ صف، ع۔ صاحب جاہ و جلال، عزت و حشمت رکھنے والا؛ بہت سے نوکروں والا، ہلاؤ لشکر والا؛ امیر، رئیس، نواب۔

**محتضر** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زبر ض۔ صف، ع۔ جو مرنے کے قریب ہو۔

**محتکر** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زیر ک۔ امذ، ع۔ چور بازاری کرنے والا، ذخیرہ اندوز۔

**محتلم** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زیر ل۔ امذ، ع۔ جسے احتلام یا بد خوابی ہو جائے۔

**محتمل** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زبر م۔ صف، ع۔ جس کا احتمال ہو، ممکنہ، متوقع، قیاس کیا گیا؛ جس میں شک ہو۔

**محتمل** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت، زیر م۔ صف، امذ، ع۔ بوجھ اُٹھانے والا، ذمہ داری لینے والا؛ صابر، برداشت کرنے والا۔

**محتملات** پیش م، جزم ح، زبرت، زیر م۔ امذ، جمع، ع۔ امکانات، شبہات۔

**محتوی** لیٹا پیش م، جزم ح، زبرت۔ صف، ع۔ گھیرے ہوئے، حاوی، محیط؛ مشتمل، شامل۔

**محجر** لیٹا پیش م، زبر ح، شد زبر ج۔ صف، ع۔ پتھر کی جالی؛ پتھر کا بنا ہوا احاطۂ قبر یا جنگلا وغیرہ (وضعی لفظ)۔

**محجوب** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ شرمندہ، نادم، پشیمان، منفعل؛ پوشیدہ، چھپا ہوا؛ اردب میں آیا ہوا۔ (شرع) میراث سے محروم (مثلاً باپ کے مرنے کی صورت میں پوتوں کا دادا کی جائیداد سے محروم یا محجوب ہو جانا)؛ پیدائشی اندھا۔

**محجوب اُلارث** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیر ل، جزم ر) جو وراثت سے محروم کر دیا گیا ہو۔

**محجوبی** شرمندگی، ندامت، پشیمانی۔

**محجور** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ روکا ہوا منع کیا گیا؛ حرام۔

**محجوز** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔ صف۔ حاجز کے ذریعے الگ کیا گیا تاکہ حرارت یا برقی رو نہ گزر سکے۔ انگریزی میں: Insulate۔

**محدب** پیش م، زبر ح، شد زبر د۔ صف، ع۔ اُبھری ہوئی سطح رکھنے والا، آبلہ نما، گنبد کی طرح کا، تھیلا، مقعر کی ضد۔ انگریزی میں: Convex۔

**محدث** پیش م، زبر ح، شد زبر د۔ صف، ع۔ نیا پیدا کیا گیا۔

**محدث** پیش م، زبر ح، شد زیر د۔ امذ، ع۔ علم حدیث کا عالم؛ مرتب، مدون؛ ایجاد کرنے والا، نیا پیدا کرنے والا، اختراع کنندہ۔

**محدث** پیش م، جزم ح، زبر د۔ صف، امذ، ع۔ نیا پیدا کیا ہوا؛ وہ نئی بات جس کا ثبوت قرآن و حدیث اور اجماع اُمت میں نہ مل سکے، بدعت۔

**محدود** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ روکا یا گھرا ہوا، کم، مختصر؛ حد بندی کیا گیا، احاطہ کیا گیا۔

**محدود شرکت** جس میں حصہ داروں کی مالی ذمہ داری محدود یا حصہ داری کے تناسب سے ہو۔ انگریزی میں: Limited Company۔

**محذوف** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ حذف کیا ہوا، ساقط کیا ہوا، نکالا ہوا، خارج کیا ہوا، گرایا ہوا، ہٹایا ہوا۔ (عروض) وہ رکن جس سے سبب خفیف گرا دیا جائے۔

**محراب** لیٹا زیرم، جزم ح۔ امث، ع۔ کمان کی شکل کی تعمیر، دو ستونوں کو ملانے والی قوس۔ دیوار میں بنا ہوا طاق؛ مسجد کے صدر دالان میں قبلے کے رُخ بنی ہوئی کماندار کھوہ جس کے باہر کھڑے ہوکر امام نماز پڑھاتا ہے۔

محاورہ: **محراب سنانا** حافظ کا عموماً رمضان میں تراویح کے دوران میں پورا قرآن سنانا۔

**محراث** لیٹا زیرم، جزم ح۔ امذ۔ ہل جس سے کھیت جوتتے ہیں۔

**محرر** لیٹا پیش م، زبر ح، شدزبر ر۔ صف، ع۔ آزاد کردہ؛ حُر، آزاد۔

**محرر** لیٹا پیش م، زبر ح، شدزیر ر۔ امذ، ع۔ لکھنے والا، تحریر کرنے والا، راقم؛ منشی۔

**محررہ** لیٹا پیش م، زبر ح، شدزبر ر، زبر ر۔ صف، ع۔ لکھی ہوئی، تحریر شدہ عبارت وغیرہ۔

**محرری** لیٹا پیش م، زبر ح، شدزیر ر۔ امذ، ع۔ محرر (رک) کا کام، منشی گری، کلرکی۔

**محرض** پیش م، زبر ح، شدزیر ر۔ امذ، صف، ع۔ بھڑکانے والا، کسی کو لڑائی پر آمادہ کرنے والا۔

**محرف** لیٹا پیش م، زبر ح، شدزبر ر۔ صف، ع۔ جس میں تحریف کی گئی ہو، جس کے مفہوم کو تبدیل کیا گیا ہو؛ ترچھے قط والے قلم سے لکھا ہوا، ٹیڑھا، کجی والا، ترچھا؛ مقام سے ہٹا ہوا۔

**محرف** لیٹا پیش م، زبر ح، شدزیر ر۔ صف، ع۔ تحریف کرنے والا، بدلنے والا، مفہوم کو پلٹنے والا۔

**محرق** لیٹا پیش م، جزم ح، زیر ر۔ صف، ع۔ جلانے والا، تپانے والا، سوختہ کرنے والا؛ بھڑکانے والا، اشتعال دلانے والا۔ مثلاً: **تپ محرقہ** (لیٹا زیر ت، لیٹا پیش م، شدزیر ر، زبر ق) میعادی بخار، ٹائیفائڈ۔

**محرّق** (پیش م، شدزیر ر) پھاڑنے والا۔

**محرک** لیٹا پیش م، زبر ح، شدزیر ر۔ امذ، ع۔ تحریک کرنے والا، حرکت دینے والا، جنبش دینے والا؛ اُکسانے والا، شہ دینے والا۔

**محرم** لیٹا زبر م، جزم ح، زبر ر۔ صف، ع۔ راز دار؛ عورت کے وہ رشتہ دار جن سے نکاح نہیں ہوسکتا؛ حرام کیا گیا، ممنوع؛ انگیا، شلوکا، چھوٹا کپڑا۔

**محرم اَسرار** راز داں، بھید جاننے والا۔

**محرم** لیٹا پیش م، جزم ح، زیر ر۔ صف، ع۔ حج یا عمرے کے لیے احرام باندھنے والا۔

**محرم** پیش م، زبر ح، شدزبر ر۔ امذ، ع۔ ہجری سال کا پہلا مہینہ؛ (مجازاً) غم والم کا مہینہ، شہدائے کربلا کی عزاداری۔ (لفظاً) محترم، حرام قرار دیا ہوا؛ اِس مہینے میں قبلِ اسلام جنگ ممنوع تھی۔

**محرم کا مسالا** ایک قسم کا مسالا جس میں بھنا ہوا ناریل اور دھنیا شامل ہوتا ہے۔

**محرمات** (پیش م، زبر ح، شدزبر ر) حرام کی گئی چیزیں، ممنوعہ اشیا، وہ باتیں یا کام جن سے روکا گیا ہو۔

**محروث** لیٹا زبر م، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ ہل چلایا ہوا کھیت یا قطعہ زمین۔

**محرور** لیٹا زبر م، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ (طب) گرم مزاج والا، گرمی کا مارا؛ بخار میں مبتلا۔ نیز آزاد کردہ۔

**محروس** لیٹا زبر، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ حراست میں لیا گیا، حفاظت کیا گیا، زیر نگرانی؛ محفوظ۔

**محروسہ** لیٹا زبر، جزم ح، ومع، زبر س۔ صف، ع۔ مقبوضہ، زیرنگیں (علاقے)، جس کی نگہبانی کی جائے، ماتحت کیا گیا۔

**محروق** لیٹا زبر، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ جلا ہوا، سوختہ۔

**محروم** لیٹا زبر م، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ جو دُور رکھا گیا ہو؛ رد کیا گیا، باز رکھا گیا؛ جسے مطلوبہ چیز حاصل نہ ہو، بے مرام، غیر متمتع۔

**محروم اُلارث** (پیش م، غم ا، جزم ل، زیر ا، جزم ر) جسے وارثت میں حصہ نہ مل سکے، وراثت سے محروم۔

**محرومی** نامرادی، بدنصیبی، نااُمیدی، مایوسی۔

**محزون** لیٹا زبر م، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ رنجیدہ، غمگین، آزردہ، ملول۔

**محسن** لیٹا پیش م، جزم ح، زیر س۔ صف، ع۔ احسان کرنے والا، بھلائی کرنے والا؛ فیاض، سخی۔

**محسن کش** (پیش ک) جو احسان کرنے والے کے ساتھ عداوت کا سلوک کرے، ناشکرگزار، ناسپاس۔

**محسنات** لیٹا پیش م، جزم ح، جزم س۔ جمع، مث، ع۔ نیک بیبیاں، خوبصورت عورتیں؛ اچھائیاں، نیکیاں، خوبیاں۔

**محسوب** لیٹا زبر م، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ جو حساب میں شامل کرلیا گیا ہو، شمار میں لے لیا گیا ہو؛ گنا ہوا؛ وضع کیا ہوا۔

**محسود** لیٹا زبر م، جزم ح، ومع۔ صف، ع۔ جس کے ساتھ حسد کیا جائے یا جس سے حسد کیا گیا ہو۔

**محسودِ خلائق** جس پر سب رشک کریں۔

**محسوس** لیٹا زبر م، زیر ح، ومع۔ صف، ع۔ جسے حواس کے ذریعے جانا جاسکے، جس کا ادراک کیا جاسکے، کوئی بات جس کا بہت اثر قبول کیا جائے؛ معلوم، آشکارا، ظاہر۔

**محشر** لیٹا زبر م، جزم ح، زبر ش۔ امذ، ع۔ وہ میدان جہاں قیامت برپا ہوگی،

قیامت کا دن؛ شدید ہنگامہ۔
محاورہ: **محشر اُٹھانا** ہنگامہ برپا کرنا، قیامت جیسا منظر پیش کرنا۔
محاورہ: **محشر بپا ہونا** ہنگامہ ہونا، شورش ہونا۔
**محشر پناہ** قیامت کے دن پناہ دینے والا۔
**محشر خرام** نہایت دلکش چال والا، جس کا چلنا قیامت برپا کردے۔
**محشور** لیٹا زبر م، جزم ح، و مع۔ صف، ع۔ جمع کیا گیا، قیامت کے دن جمع کیا گیا؛ مرنے کے بعد زندہ کیا گیا۔
**محشّٰی** لیٹا پیش م، زبر ح، شد ش، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ جس میں حاشیہ شامل ہو، وہ کتاب جس کے حاشیے پر تشریحات درج ہوں۔
**محصل** لیٹا پیش م، زبر ح، شد زیر ص۔ اند، ع۔ محصول، ٹیکس وغیرہ وصول کرنے والا۔
**محصن** لیٹا پیش م، جزم ح، زبر ص۔ صف، مذ، ع۔ بیوی والا، مرد، شادی شدہ مرد۔
**محصن** لیٹا پیش م، جزم ح، زیر ص۔ صف، ع۔ بچانے والا، حفاظت کرنے والا؛ پاک دامن، اپنی عزت کی حفاظت کرنے والا، پرہیزگار؛ جو کسی کے گرد چار دیواری بنائے، محافظ، داروغہ۔
**محصنات** لیٹا پیش م، جزم ح، زبر ص۔ امث، جمع، ع۔ شوہر دار عورتیں، پارسا، نیک (خواتین)۔
**محصنہ** لیٹا پیش م، جزم ح، زبر ص، زبر ن۔ امث، ع۔ شوہر والی عورت، نیک چلن بی بی، پارسا، متقی خاتون۔
**محصور** لیٹا زبر م، جزم ح، و مع۔ صف، ع۔ قلعہ بند، گھرا ہوا، جس کا محاصرہ کیا گیا ہو، جسے گھیرے میں لیا گیا ہو۔
**محصول** لیٹا زبر م، جزم ح، و مع۔ اند، ع۔ ٹیکس؛ مال گزاری، لگان، خراج؛ حمل و نقل کا کرایہ؛ حاصل کیا ہوا، پایا ہوا۔ جمع **محصولات**۔
**محض** لیٹا زبر م، جزم ح۔ صف، ع۔ صرف، خالی، نرا، فقط، بالکل۔
**محض غلط** بالکل غلط، سراسر نامناسب۔
**محضر** لیٹا زبر م، جزم ح، زبر ض۔ اند، ع۔ دستخط شدہ دستاویز، حکم یا درخواست؛ حاضر ہونے کی جگہ۔
**محط** زبر م، زبر ح۔ اند۔ ٹھہرنے کی جگہ، منزل، قرار گاہ۔
**محظوظ** لیٹا زبر م، جزم ح، و مع۔ صف، ع۔ حظ اُٹھانے والا، لطف لینے والا، مسرور، دل شاد، بہرہ مند؛ حاصل ہونے والا۔
محاورہ: **محظوظ کرنا** خوش کرنا، مسرور کرنا، شاد کرنا۔
**محفل** لیٹا زبر م، جزم ح، زیر ف۔ امث، ع۔ لوگوں کا مجمع، صحبت، اجتماع، جلسہ، بزم۔
محاورہ: **محفل اُٹھنا** مجلس ختم ہونا، جلسہ برخاست ہونا۔
**محفلِ سماع** ایسی مجلس جس میں عارفانہ کلام گایا جائے۔
**محفلِ میلاد (ی)** آنحضرت ﷺ کے ذکر کی محفل، آپ ﷺ کے یومِ پیدائش کے سلسلے میں منعقد کی جانے والی محفل۔
**محفوظ** لیٹا زبر م، جزم ح، و مع۔ صف، ع۔ جسے حفاظت ملی ہو، جو امن و امان میں ہو۔ جسے ضرر یا گزند نہ پہنچے، جو صحیح سلامت ہو۔
**محفوظہ** حفاظت میں رکھا گیا، عمل داری میں لایا گیا۔
**محق** پیش م، جزم ح۔ اند، ع۔ مٹانا، منسوخ کرنا۔
**محق** پیش م، زیر ح۔ صف، ع۔ حق دار، حق رکھنے والا، مستحق۔
**محقر** لیٹا زبر م، زبر ح، شد زبر ق۔ صف، ع۔ ادنیٰ، معمولی، کم حیثیت۔
**محقق** لیٹا پیش م، زبر ح، شد زبر ق۔ صف، ع۔ جسے تحقیق کر لیا گیا ہو، جو ثابت ہو چکا ہو، یقینی۔ نیز **محقق** (پیش م، زبر ح، شد زبر ق)۔
**محقق** لیٹا پیش نیز پیش م، زبر ح، شد زیر ق۔ صف، ع۔ تحقیق کرنے والا، علمی مسائل میں کاوش کرنے والا، بات کو دلیل سے ثابت کرنے والا۔
**محک** لیٹا زیر م، زبر ح۔ اند، ع۔ وہ پتھر جس پر سونا وغیرہ گھس کر اُس کا کھرا کھوٹا معلوم کرتے ہیں، کسوٹی، عیار۔ نیز **محک** (زبر م، زبر ح)۔
**محک زر ایمان** (مجازاً) حجرِ اسود۔
**محک زریں** کسوٹی؛ (مجازاً) حجرِ اسود۔
**محکم** لیٹا پیش م، جزم ح، زبر ک۔ صف، ع۔ مضبوط، واثق، قائم، پائیدار؛ ثابت قدم؛ جس کے معنی بالکل واضح ہوں۔
**محکمی** مضبوطی، پائیداری۔
**محکم** لیٹا پیش م، جزم ح، زیر ک۔ صف، ع۔ مضبوط بنانے والا، پختہ کرنے والا، استحکام دینے والا۔
**محکمات** لیٹا پیش م، جزم ح، زبر ک۔ جمع، مث، ع۔ وہ آیاتِ قرآنی جن کے معنی واضح اور روشن ہوں۔ جن میں تاویل کی گنجائش نہیں ہو سکتی۔
**محکمہ** لیٹا زبر م، جزم ح، زبر ک، زبر م۔ اند، ع۔ حکومت یا کسی ادارے کا کوئی شعبہ، صیغہ، سررشتہ۔
**محکوک** لیٹا زبر م، جزم ح، و مع۔ صف، ع۔ چھیلا گیا، مٹا گیا، مٹا ہوا (عموماً حرف کے لیے مستعمل)۔
**محکوم** لیٹا زبر م، جزم ح، و مع۔ صف، ع۔ ماتحت، تابع، پابند، رعیت؛ جسے حکم دیا گیا ہو۔ (امث) **محکومی**، **محکومیت**۔
**محل** زبر م، زبر ح، شد ل۔ اند، ع۔ مقام، ٹھکانا، ٹھہرنے کی جگہ، موقع؛ حرم،

بیگمات کے رہنے کی جگہ، رنواس؛ بیوی، بیگم؛ قلعہ، قصر، ایوانِ شاہی یا ایوان امارت۔ جمع: محلات۔ نیز مَحَل (لیٹا زبرم، لیٹا زبرل)۔

کہاوت: **محل آیا، جی محل آیا، سر مونڈی دو باندیاں، اسباب آیا، جی اسباب آیا، گلا ٹوٹی دو ہانڈیاں** دھوم دھام بہت اور حقیقت میں کچھ نہیں۔ جھوٹی نمائش۔

**محل پذیر** رہائش یا قیام رکھنے والا، واقع، قائم۔

**محل سرا** (زبرس) بادشاہوں، نوابوں اور رئیسوں کا زنان خانہ۔

**محلِ شکر** (پیش ش، جزم ک) شکر کا مقام یا موقع۔

**محلِ نظر** اعتراض کی جگہ یا موقع؛ جس میں اختلاف کی گنجائش ہو۔

**محلِ وقوع** وہ مقام یا جگہ جہاں کوئی شے واقع ہو۔

**محلاتی سازش** ایسی سازش جو اقتدار حاصل کرنے کے لیے اندرونِ خانہ (ایوان کے اندر) بنائی جائے۔

**محلل** لیٹا پیش م، زبر ح، شدزیر ل۔صف، ع۔ حل کر دینے والا، گلا دینے والا، تحلیل کر دینے والا؛ کسی شے کو حلال قرار دینے والا۔

**محلوب** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔صف، ع۔ دودھ دینے والا جانور۔

**محلول** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔صف۔اند، ع۔ گھولا ہوا، حل کیا ہوا، حل شدہ، گھلی ہوئی شے۔گھولوا۔

**محلّہ** زبرم، زبرح، شدزبرل۔اند، ع۔ بستی، گھروں کا مجموعہ، شہر کا کوئی حصہ۔

**محلّہ دار** (ع۔ف) ہمسایہ، کسی محلے کا رہنے والا؛ محلے کا چودھری، میر محلہ۔

**محلّہ داری** (ع۔ف) ہمسایوں کا باہمی سلوک، ربط ضبط، ایکا، ایک دوسرے کے احوال سے باخبر رہنا۔ نیز محلے داری۔

**محلے** زبرم، زبرح، شدزبرل۔اند۔ محلّہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **محلے میں آئی برات، پڑوسن کو لگی گھبراٹ** وہاں کہتے ہیں جہاں کوئی غیر زیادہ خیر خواہی جتائے۔

**محلّٰی** پیش م، زبرح، شد کھڑا زبری۔صف، ع۔ جسے کپڑے پہنائے گئے ہوں، ملبوس، سجایا ہوا۔

**محمد** پیش م، زبرح، شدزبرم۔صف، اند۔ بے حد تعریف والا، حمد کیا گیا، نہایت سراہا گیا؛ نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا اسمِ گرامی۔

کہاوت: **محمد شاہی مہر ہے** بے عیب ہے۔خالص ہے۔

**محمدت** لیٹا زبرم، جزم ح، زبرم، زبرد۔امث، ع۔ تعریف وتوصیف، ثنا خوانی؛ حمد، ستائش۔ جمع: مَحامِد۔

**محمل** لیٹا زبرم، جزم ح، زیرم۔امث، ع۔ اونٹ پر کسی جانے والی کاٹھی، چھتری دار کجاوہ جسے رِحل بھی کہتے ہیں۔

**محمود** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔صف، ع۔ جس کی سب تعریف کریں؛ عمدہ، پسندیدہ، تعریف کیا گیا؛ آپ ﷺ کا صفاتی نام اور خطاب۔

کہاوت: **محمود کے ہاں رہے، مسعود کے ہاں انڈے دے** آرام کسی سے پائے اور فائدہ کسی کو پہنچائے۔

**محمودی** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔امث، ع۔ ریشم اور سوت ملا یک رنگ سادہ کپڑا جسے خاصا بھی کہتے ہیں۔ بافتہ/ بافتا کی بہتر قسم۔

**محمول** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔صف، ع۔ مبنی، منحصر، جولا دا گیا ہو؛ مانا ہوا، قیاس کیا ہوا۔ (منطق) جملۂ خبریہ کا وہ جزو جو خبر کی تعریف میں آئے (بمقابل مبتدا)۔

محاورہ، فعل مرکب: **محمول کرنا** قیاس کرنا، منحصر کرنا۔

**محموم** لیٹا زبرم، جزم ح، ومع۔صف۔ بخار میں مبتلا۔

**محن** لیٹا زیرم، جزم ح۔اند، ع۔ آزمائش، جانچ۔

**محنت** لیٹا زیرم، جزم ح، زبرن۔امث، ع۔ تکان، مشقت، مزدوری؛ ریاض، سخت کوشش، تن دہی۔ جمع: مِحَن (لیٹا زیرم، زبرح)۔

محاورہ: **محنت اکارت جانا** کیا کرایا ضائع جانا، محنت رائیگاں جانا۔

**محنت آباد** مصیبتوں اور تکلیفوں سے بھرا ہوا۔

کہاوت: **محنت آرام کی کنجی ہے** جو شخص محنت کرے گا آرام سے رہے گا۔

محاورہ: **محنت پر پانی پھیر دینا** کیا کرایا ضائع کر دینا، کوشش و مشقت برباد کر دینا۔

محاورہ: **محنت ٹھکانے لگنا** کسی کام میں کی گئی کوشش کا اچھا نتیجہ نکلنا، محنت کا صلہ ملنا۔

**محنتِ شاقہ** (لیٹا زیرت، شدزبرق) سخت محنت، نہایت مشقت۔

**محنت طلب** (زبرط، زبرل) ایسا کام جس میں بہت زیادہ مشقت کرنے کی ضرورت ہو، دشوار، مشکل۔

کہاوت: **محنت کرکے مرغا مرے، بچے کھائے بلائی** محنت کوئی کرے اور فائدہ کوئی اُٹھائے۔

**محنت کوش** بہت محنت کرنے والا، محنتی؛ مزدور، جفاکش۔ نیز محنت کش۔

محاورہ: **محنت وصول ہونا** کوشش اور تگ و دو کا معاوضہ ملنا۔

**محنتانہ** لیٹا زیرم، جزم ح، جزم ن، زبرن۔اند۔ محنت کا معاوضہ، اُجرت۔

**محنتی** لیٹا زیرم، جزم ح، زبرن۔صف، ع۔ محنت کرنے والا؛ زحمت کش، جفاکش؛ (مجازاً) مزدور۔ عام: مِحْنَتی (لیٹا زیرم، زبرح، جزم ن)۔

**محو** لیٹا زبرم، جزم ح، جزم و۔صف، ع۔ مٹایا ہوا، کھرچا ہوا؛ زائل، معدوم، مٹا

ہوا، ناپید؛ فریفتہ، عاشق؛ معروف، ہمہ تن مشغول۔

**محوِ گفتگو** بات چیت میں معروف، باتوں میں منہمک۔

**محور** لیٹا زبرم، جزم ح، زبرو۔ اند، ع۔ دُھرا جس پر چاک یا چرخی گھومتی ہے۔ مرکزی نقطہ یا شے۔ غلط العام: مِحور (زبرم، جزم ح، زبرو)۔

**محوط** پیش م، زبر ح، شدزبرو۔ صف، ع۔ جس کے گرد دیوار ہو، گھرا ہوا۔

**محوط** پیش م، زبر ح، شدزیرو۔ صف، ع۔ گھیرنے والا، احاطہ کرنے والا، دیوار بنانے والا۔

**محولہ** پیش م، زبر ح، شدزبرو، زبرل۔ صف، ع۔ سونپا ہوا، حوالے کیا ہوا، سپرد کیا ہوا؛ جس کا حوالہ دیا گیا۔ نیز مُحوّل (پیش م، زبر ح، شدزبرو)۔

**محولۂ بالا** جس کا اُوپر حوالہ دیا یا ذکر کیا گیا ہو۔

**محولۂ ذیل** (ے لین) جس کا نیچے حوالہ دیا گیا ہے۔

**محویّت** لیٹا زبرم، جزم ح، زیرو، شدزبری۔ اسث، ع۔ استغراق، سوچ میں ڈوبا ہونا، خیال میں گم ہونا، کھویا ہونا۔ عام: محویت (بلاشد)۔

**محی** پیش م، زیر ح، شدی۔ صف، ع۔ زندہ کرنے والا؛ اسمائے الٰہی میں شامل۔ تراکیب میں ''ی'' مشدد، مثلاً: **محی الدین** دین کو نئی زندگی دلانے والا۔ دین کا احیا کرنے والا۔

**محی و ممیت** زندہ کرنے اور مارنے کی قدرت رکھنے والا۔

**محیر** پیش م، زبر ح، شدزبری۔ صف، ع۔ جسے حیران کر دیا گیا ہو، حیرت زدہ۔

**محیر** پیش م، زبر ح، شدزیری۔ صف، ع۔ حیران کرنے والا۔ اچنبھا پیدا کرنے والا۔

**محیر العقول** لوگوں کی عقل کو حیرت میں ڈالنے والا۔ نہایت عجیب، حیرت انگیز۔

**محیض** زبرم، ی۔ اند، ع۔ حیض کے دن، ماہواری کا آنا۔

**محیط** پیش م، ی۔ صف، ع۔ گھیرے ہوئے، احاطہ کیے ہوئے؛ وہ جو چھایا ہوا ہو؛ گھیرنے والا، احاطہ کرنے والا۔ (اند) دائرے کا دور، گھیرا، خطِ منحنی جس کے سرے آپس میں ملے ہوں۔ جامع تالیف۔

**محیل** پیش م، ی۔ صف، ع۔ مکار، عیار۔

## م ۔ خ

**مخ** پیش م۔ اند، ع۔ گودا، بھیجا، مغز؛ دماغ۔

**مخابرہ** پیش م، زبرب، زبرر۔ اند، ع۔ خبروں کا باہمی تبادلہ، خبر رسانی۔

**مخادِم** زبرم، زیر د۔ جمع، اند، ع۔ نوکر چاکر، گھریلو ملازمین۔

**مخارِج** زبرم، زیر ر۔ جمع، اند، ع۔ مخرج (رک) کی جمع۔

**مخاصم** پیش م، جزم ص۔ جمع، مذ، ع۔ فریق مخالف، دشمنی رکھنے والا، جھگڑا کرنے والا۔ (متعلق فعل) مخاصمانہ۔

**مخاصمت** (پیش م، زبر ص، زبرم) (ع) تنازع، دُشمنی، جھگڑا، لاگ، بیر۔

**مخاطب** پیش م، زبر ط۔ صف، ع۔ جس سے خطاب یا کلام کیا جائے۔

**مخاطب** پیش م، زیر ط۔ صف، ع۔ خطاب کرنے والا، بات کرنے والا۔

**مخاطبت** (زبر ط، زبرب) خطاب، کلام، باہمی گفتگو۔

**مخاطر** زبرم، زیر ط۔ اند، ع۔ خطرے یا خوف کے مقامات یا جگہیں۔

**مخاطرہ** (پیش م، زبر ط، زبرہ) ڈر، اندیشہ، خوف۔

**مخافت** زبرم، زبرف۔ اسث، ع۔ خوف، ڈر، اندیشہ، جائے خطرہ۔

**مخالف** پیش م، زیر ل۔ صف، ع۔ ناموافق؛ برعکس، اُلٹا؛ دشمن، عدو، برخلاف، عداوت رکھنے والا۔

**مخالفت** (لیٹا زیر ل) (ع) دُشمنی، عداوت، رُوگردانی، عناد۔

**مخبر** پیش م، جزم خ، زیر ب۔ صف، ع۔ خبر دینے والا، اطلاع دینے والا، جاسوس۔

**مخبرِ صادق** (لیٹا زیر د، زیر د) سچی خبر دینے والا؛ سچا پیغمبر۔ مراد: حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم۔

**مخبری** (زیر ب) (ع) جاسوسی، خفیہ اطلاع دینا۔

**مخبوط** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ بھٹکا ہوا، گم کیا ہوا، سراسیمہ؛ بدحواس، خبطی، پاگل، سودائی۔

**مخبوط الحواس** (پیش ط، غم ا، جزم ل، زبر ح) دیوانہ، ازخود رفتہ، باؤلا، پاگل۔

**مختار** پیش م، جزم خ۔ صف، ع۔ جسے اختیار دیا گیا ہو، جو اپنے قول اور عمل میں آزاد ہو، مجاز۔ وکیل، نمائندہ۔

**مختارِ خاص** (بترکیب فارسی) وہ شخص جس کے سپرد کوئی خاص کام کیا جائے۔

**مختارِ عام** (بترکیب فارسی) جس کے نام مختار نامہ عام ہو، اُمورِ عامہ کا اختیار رکھنے والا۔

**مختار نامہ** (ع۔ ف) وہ تحریر جس کی رو سے کسی کو اختیار دیا گیا ہو۔

**مختاری** ذمہ داری، اختیار۔

**مختال** پیش م، جزم خ۔ صف، ع۔ مغرور، متکبر؛ خود کو برتر سمجھنے والا۔

**مختتم** پیش م، جزم خ، زبرت، زبرت۔ صف، ع۔ ختم کیا ہوا، حتمی، قطعی، جس پر بات ختم کی گئی ہو۔

**مختتم** پیش م، جزم خ، زبرت، زیرت۔ صف، ع۔ تمام کرنے والا، کام مکمل

کرنے والا۔ مث/جمع: مختتمہ۔
**مخترع** پیش م، جزم خ، زبرت، لیٹا زیر۔ اند، ع۔ ایجاد کرنے والا، اختراع کرنے والا، ابداع کرنے والا، موجد۔
**مخترع** (زبرر) نئی نکالی گئی چیز یا بات، اختراع کردہ۔
**مختص** پیش م، جزم خ، زبرت۔ صف، ع۔ جسے خصوصیت دی گئی، اختصاص دیا گیا، خصوصی، مخصوص کیا گیا۔
**مختصر** پیش م، جزم خ، زبرت، زبرص۔ صف، ع۔ تھوڑا، کم، ذرا سا؛ خلاصہ کیا گیا، طوالت کے بغیر۔
**مختصر نویسی** اختصار کی غرض سے الفاظ کو مقررہ علامتوں میں لکھنے کا فن۔ انگریزی میں: Shorthand۔
**مختفی** پیش م، جزم خ، زبرت۔ صف، ع۔ پوشیدہ، خفیہ، چھپا ہوا۔
**مختل** پیش م، جزم خ، زبرت۔ صف، ع۔ پُرخلل، نادرست، بگڑا ہوا۔
**مختلط** پیش م، جزم خ، زبرت، زیرل۔ صف، ع۔ ملنے والا، اختلاط کرنے والا، ملا جلا، گڈمڈ، غیر واضح۔
**مختلف** پیش م، جزم خ، زبرت، زبرل۔ صف، ع۔ اختلاف کیا ہوا۔
**مختلف فیہ** (پیش م، جزم خ، زبرت، زبرل، ی) جس کے بارے میں اختلاف رائے ہو۔
**مختلف** پیش م، جزم خ، زبرت، زیرل۔ صف، ع۔ جدا، علیحدہ، الگ، جو یکساں نہ ہو؛ متنوع، کئی طرح کا یا کئی طرح کے۔
**مختلف الاضلاع** تکون جس کے ضلع مختلف طول کے ہوں۔
**مختوم** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ مہر شدہ، مصدقہ، سربند، مہر بند۔
**مختون** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ ختنہ شدہ۔
**مخدر** پیش م، زبرخ، شدزبرر۔ صف، ع۔ بے حس کیا ہوا؛ پردے میں بٹھایا ہوا، چھپایا ہوا، برقعہ پوش۔
**مخدرات** (پیش م، زبرخ، شدزبرد) پردہ نشین بیگمات۔ محرم کی بیبیاں۔
**مخدر** پیش م، زبرخ، شدزیرد۔ صف، ع۔ جو بے ہوش کردے، بے حس بنا دے؛ نیند لانے والی (دوا وغیرہ)۔
**مخدوش** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف۔ خطرناک، جس میں ضرر کا اندیشہ ہو، وسوسہ کیا ہوا۔
**مخدوم** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ جس کی خدمت کی جائے، جس کی خدمت واجب ہو، آقا، مولا، مالک۔
صف: مخدومہ (ع) ذی عزت خاتون، مالکہ۔
**مخدومی** (ع) میرے مخدوم۔

**مخذول** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ ذلیل، رُسوا، خوار۔
**مخرب** زبرم، جزم خ، شدزبرر۔ صف، ع۔ خراب کیا ہوا، بگڑا ہوا۔
**مخرب** زبرم، جزم خ، شدزیرر۔ صف، ع۔ خراب کرنے والا، بگاڑنے والا؛ برباد کرنے والا، ویران کرنے والا۔
**مخربِ اَخلاق** اخلاق بگاڑنے والا۔
**مخرج** زبرم، جزم خ، زبرر۔ صف، ع۔ خارج ہونے کی جگہ، منبع؛ اصل، جڑ۔
**مخرج** پیش م، جزم خ، زیرر۔ صف، ع۔ باہر نکالنے والا۔
**مخروط** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ (لفظاً) جو خراد یا خراط پر چڑھایا گیا ہو۔ چھیلا چھانٹا؛ گاؤدُم، وہ شکل یا جسم جو نیچے سے چوڑا اور اُوپر سے پتلا ہو۔ اَہرام کا ہم شکل۔ نیز مخروطی۔
**مخزن** زبرم، جزم خ، زبرز۔ اند، ع۔ خزانہ، ذخیرہ؛ ذخیرہ کرنے کی جگہ، گودام؛ بارود خانہ (انگریزی کا لفظ میگزین غالباً اسی سے مشتق ہے)۔
**مخزوم** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ جس کی ناک چھدی ہو، نتھو۔
**مخزونہ** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ ذخیرے میں داخل کیا ہوا۔
**مخصوص** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ خاص کردہ، نامزد کیا گیا؛ امتیازی، یکتا، جداگانہ، نہ کہ عمومی۔
**مخصوص ایام** ماہواری کے دن، حیض کا زمانہ۔
**مخضر** پیش م، زبرخ، شدزبرض۔ صف، ع۔ سرسبز، ہرا بھرا۔
**مخضرم (۱)** پیش م، زبرخ، جزم ض، زبرر۔ اند، ع۔ وہ شخص جس نے کئی ادوار دیکھے ہوں، خصوصاً آنحضرت ﷺ کے ہمعصر جنھوں نے جاہلیت اور اسلام دونوں زمانے دیکھے۔
**مخضرم (۲)** پیش م، زبرخ، جزم ض، زبرر۔ اند، ع۔ نطفۂ ناتحقیق، جس کے باپ کا پتہ نہ ہو؛ جس کا ختنہ کیا گیا ہو۔
**مخضوف** زبرم، جزم خ، ومع۔ صف، ع۔ وہ بال جن کو خضاب لگایا گیا ہو۔
**مخطط** پیش م، زبرخ، شدزبرط۔ صف، ع۔ جس پر خط کھینچے ہوں، دھاری دار، لکیروں والا؛ سبزۂ آغاز چہرہ، داڑھی آیا ہوا چہرہ۔
**مخطوبہ** زبرم، جزم خ، ومع، زبرب۔ صف، مث، ع۔ وہ لڑکی جس کی منگنی ہو چکی ہو۔
**مخطوطہ** زبرم، جزم خ، ومع، زبرط۔ اند، ع۔ قلمی تحریر، ہاتھ سے لکھا گیا نسخہ۔
**مخطوطات** زبرم، جزم خ، ومع۔ اند، جمع، ع۔ قلمی تحریریں، غیر مطبوعہ کتابیں یا رسالے۔
**مخطی** پیش م، جزم خ۔ صف، مذ، ع۔ وہ جو غلطی سے یا بلا ارادہ خطا کرے۔
**مخفف** پیش م، زبرخ، شدزبرف۔ صف، ع۔ جس میں اختصار کیا گیا ہو، گھٹایا

ہوا، ہلکا کیا گیا؛ مختصر کردہ؛ وہ لفظ جس کی تشدید ہٹا دی جائے۔

**مخففات** پیش م، زبر خ، شد زبر ف۔ امذ، جمع، ع۔ الفاظ کی مختصر صورتیں۔ اختصارات۔

**مخفی** زبر م، جزم خ۔ صف، ع۔ پوشیدہ، چھپا ہوا۔

**مخل** پیش م، زیر خ۔ صف، ع۔ خلل ڈالنے والا، رخنہ انداز، حارج، مثلاً: مخل اوقات جو وقت ضائع کرنے کا باعث ہو۔

**مخلا** پیش م، زبر خ، شد ل۔ صف۔ خالی کیا ہوا، کھوکھلا۔ نیز مخلّیٰ (رک)۔

**مخلخل** پیش م، زبر خ، جزم ل، زبر خ۔ صف، ع۔ خلخال پہنے ہوئے؛ جھانج پہننے کا مقام، ٹخنہ۔

**مخلد** پیش م، زبر خ، شد زبر ل۔ صف، ع۔ دائمی، جاویداں، ہمیشگی کا، وہ شخص جو بڑھاپے میں بھی تومند ہو۔

**مخلص** پیش م، جزم خ، زبر ل۔ صف، ع۔ صاف کیا گیا، بے داغ، پاک کیا گیا۔

**مخلص** پیش م، جزم خ، زیر ل۔ صف، ع۔ صاف دل، کھرا، راست باز۔ خلوص رکھنے والا۔ باوفا، سچا دوست۔

**مخلص** پیش م، زبر خ، شد زیر ل۔ صف، ع۔ رہائی دلانے والا، چھڑانے والا، نجات دہندہ۔

**مخلصی** پیش م، جزم خ، زیر ل۔ امث، ع۔ رہائی، چھٹکارا، نجات، خلاصی، آزادی؛ خلوص، دوستی۔

**مخلط** پیش م، زبر خ، شد زبر ل۔ صف، ع۔ خوب اچھی طرح ملا ہوا۔

**مخلط** پیش م، زبر خ، شد زیر ل۔ صف، ع۔ ملنے والا، گڈمڈ کرنے والا۔

**مخلع** پیش م، زبر خ، شد زبر ل۔ صف، ع۔ جسے خلعت دیا گیا ہو، جسے اعزاز والا لباس پہنایا گیا ہو۔

**مخلوط** زبر م، جزم خ، و مع۔ صف، ع۔ ملا جلا؛ غیر خالص۔

**مخلوط النسل** دوغلا۔

**مخلوق** زبر م، جزم خ، و مع۔ صف۔ امذ، ع۔ پیدا کیا ہوا، بنائی ہوئی شے؛ حادث، قدیم کی ضد؛ خلقت، لوگ؛ کائنات، دُنیا، کُل عالم۔ جمع مخلوقات۔

**مخلّیٰ** پیش م، زبر خ، شد ل، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ خالی کیا ہوا، صاف کیا ہوا؛ آزاد کیا ہوا، رہا کیا گیا۔

**مخلّیٰ بالطبع** (زیر ب، غم ا، غم ل، شد زبر ط، جزم ب) بے تکلف، آزاد، کُھلی طبیعت کا۔ بے جھجک۔ نیز مخلد۔

**مخمس** پیش م، زبر خ، شد زبر م۔ صف، ع۔ پانچ ضلعوں والی اُقلیدسی شکل، پانچ کونی چیز۔ (عروض) نظم جس میں پانچ پانچ مصرعوں کے بند ہوں۔

**مخمسہ** پیش م، زبر خ، شد زبر م، زبر س۔ امذ، ع۔ ماں، بہن اور دادا کے ترکہ کی بابت ایک شرعی مسئلے کا مخصوص نام، جس پر پانچ صحابہؓ کے درمیان اختلاف تھا (یعنی حضرت علیؓ، حضرت عثمانؓ، ابن مسعودؓ، زیدؓ اور ابن عباسؓ)۔

**مخمصہ** زبر م، جزم خ، زبر م، زبر ص۔ امذ، ع۔ جھمیلا، اُلجھن، پیچیدہ معاملہ؛ بھوک، بھوک کی وجہ سے پیدا ہونے والی بے چینی۔

محاورہ: **مخمصے میں پڑنا** جھگڑے میں پڑنا؛ اُلجھن میں پڑنا، کسی مشکل یا عذاب میں مبتلا ہونا۔ نیز **مخمصے میں پھنسنا**۔

**مخمل** زبر م، جزم خ، زبر م۔ امث، ع۔ سُوتی زمین پر ریشم کے گُتھے ہوئے ریشوں کی سطح قائم کرکے بنایا ہوا کپڑا جس پر ہاتھ پھیرنے سے ترشے ہوئے ریشوں کا مخصوص لمس محسوس ہوتا ہے۔

**مخمل دوخوابہ** (پیش د، غم و، و معدولہ، زبر ب) جس کی دونوں سطحیں یکساں ہوں۔

کہاوت: **مخمل میں ٹاٹ کا پیوند** کسی اعلیٰ چیز کے ساتھ ادنیٰ شے کا جوڑ ہو تو کہا جاتا ہے، ناموزوں جوڑ۔

**مخملی** مخمل جیسا نرم و نفیس۔ نیز **مخملیں**۔

**مخمور** زبر م، جزم خ، و مع۔ صف، ع۔ نشے میں، خمار آلودہ، مست، مدہوش؛ نشیلا/نشیلی؛ نشے کی اُتار میں مبتلا۔

**مخنث** پیش م، زبر خ، شد زبر ن۔ امذ، ع۔ نامرد، رجولیت سے محروم، زنخا، ہیجڑا۔

**مخنوق** زبر م، جزم خ، و مع۔ صف، ع۔ جس کا گلا گھونٹا گیا ہو، پھانسی دیا گیا۔

**مخوف** پیش م، زبر خ، شد زبر و۔ صف، ع۔ ڈرا ہوا، خوف زدہ۔

**مخوف** پیش م، زبر خ، شد زیر و۔ صف، ع۔ ڈرانے، خوف زدہ کرنے والا۔

**مخول** زبر م، و لین۔ امذ۔ مذاق، چھیڑ چھاڑ، مزاح۔

**مخولیا** مسخرہ، ظریف، ہنسوڑ، ہنسی مذاق کرنے والا۔

**مخیّر** پیش م، زبر خ، شد زیر ی۔ صف، ع۔ بھلائی کرنے والا، خیر خیرات کرنے والا؛ فیاض، سخی؛ کسی کو اختیار دینے والا۔

**مخیل** پیش م، زبر خ، شد زبر ی۔ صف، ع۔ سوچی گئی شے، جسے خیال میں لایا گیا ہو۔

**مخیل** پیش م، زبر خ، شد زیر ی۔ صف، ع۔ سوچنے والا، فکر/خیال کرنے والا۔

**مخیلہ** (پیش م، زبر خ، شد زبر ی) خیال کی قوت۔

## م ۔ د

**مد** (۱) زبر م۔ امذ، ع۔ حرف الف پر دوہری حرکت کا نشان، دوہرے الف کی

علامت؛ الف مدہ کی مخصوص علامت (~)؛ نیز مدہ۔ (صف) **ممدودہ** (مَمْ دُو دَ) جس پر مد ہو، مثلاً: الف ممدودہ ''آ''۔

**مد** (۲) زبرم۔ اند۔ کھنچاؤ، کشش؛ پانی کا چڑھاؤ، جوار؛ عنوان، حساب کی شق (آئٹم) مثال: **مدِ فاضل**؛ فریق۔ سامنے، مقابل میں؛ لکیر، خط۔ جمع: **مدات**۔

**مدِ مقابل** (شد لیٹا زیر د) حریف، مخالف؛ رقیب۔

**مد میں** شمار میں، حساب میں، گنتی میں۔

**مدِ نظر** نظر کے سامنے، نظر کی پہنچ تک۔ مراد: مقصود، منشا۔

**مد و جزر** (زبر ج، جزم ز) سمندر کے پانی کا اُتار چڑھاؤ، جوار بھاٹا؛ (مجازاً) زمانے کا گرم سرد۔

**مد** (۳) زبرم۔ اند، س۔ سرور، نشہ، سرخوشی، مدہوشی، خمار؛ نشہ آور شے، شراب، بادہ؛ ہاتھیوں کے کانوں سے رسنے والی مستی؛ اُمنگ، ولولہ۔ نیز **مدھ**۔

**مد بھرا / بھری** نشیلا، نشیلی، مست، مخمور، رسیلا۔

**مدّ** زبرم، شد زبر د۔ کلمۂ دعائیہ، ع۔ دراز ہوا۔ مراد: دراز ہو جائے۔

**مدّ ظلکم** (زیر ظ، شد پیش ل، پیش ک) آپ کا سایہ دراز ہو۔ بزرگوں کو مخاطب کرنے کے ساتھ لکھے جانے والے الفاظ۔

**مدّ ظلہٗ** (زیر ظ، شد ل، اُلٹا پیش مثل وع) اس کا سایہ دراز ہو یعنی قائم رہے۔

**مدا** زبرم، شد زبر د۔ صف، مذ۔ کم قیمت، ارزاں۔ نیز عام: **مندا**۔

**مداح** زبرم، شد زبر د۔ صف، ع۔ تعریف کرنے والا، ثنا خواں۔

**مداحی** تعریف و توصیف، ثنا خوانی۔

**مداخل** زبرم، زیر خ۔ جمع، مذ، ع۔ مختلف مدوں کی آمدنی جو خزانے میں جمع کی جائے۔

**مداخلت** پیش م، زبر خ، زبر ل۔ امث، ع۔ دخل دینا، دست اندازی؛ مزاحمت، تعرض۔ عام: **مداخلت** (زبرم، جزم خ، زبر ل)۔

**مداخلتِ بے جا** کسی کی زمین یا مکان وغیرہ پر مالک کی اجازت کے بغیر کسی جرم کی نیت سے، کسی کو رنج پہنچانے یا کسی کو بے عزت کرنے کی غرض سے جانا۔

**مداد** زبرم۔ امث، ع۔ روشنائی، لکھنے کی سیاہی۔

**مداد پاک کُن** حروف مٹانے کی چیز، ربڑ وغیرہ۔

**مدار** (۱) زبرم۔ اند۔ ماہ جمادی الاولیٰ کا عوامی نام۔

**مدار** (۲) زبرم۔ اند۔ گردش کی جگہ، پھرنے کا مقام؛ جس پر کسی شے کا انحصار ہو، بنیاد، اساس؛ ٹھہراؤ، قیام۔

**مدارات** گردش کرنے کے راستے۔

**مدارُالمہام** زبرم، پیش رغم ا، جزم ل، زبرم۔ اند۔ وزیراعظم کے عہدے کا نام؛ منتظم، ناظم۔

**مدارِ کار** کسی کام کا انحصار۔

**مُدارا** پیش م۔ اند، ع۔ خاطر تواضع، دلداری، آؤ بھگت۔

**مُدارات** خاطرداری؛ صلح، آشتی۔ نیز **مدارۃ**۔

**مدارج** زبرم، زیر ر۔ جمع، مذ، ع۔ درجے، منزلیں، مراتب، رُتبے۔

**مدارس** زبرم۔ زیر ر۔ جمع، مذ، ع۔ مدرسے، مکاتب، درس گاہیں۔

**مداری** زبرم۔ اند۔ ہاتھ کی چالاکیوں سے کرتب دکھانے والا، بازی گر، شعبدہ باز، بھان متی۔

**مدافع** پیش م، زبر ف۔ صف، ع۔ جسے روکا جائے، جس کی مخالفت کی جائے۔

**مدافع** پیش م، لیٹا زیر ف۔ صف۔ روکنے والا، مزاحمت کرنے والا؛ دفع کرنے والا، دور ہٹانے والا۔

**مدافعت** پیش م، زبر ف، زبر ع۔ امث، ع۔ روک، مزاحمت، بچاؤ۔

**مدام** پیش م۔ متعلق فعل، ع۔ سدا، ہمیشہ، دائم؛ متواتر، مسلسل۔ (صف) **مدامی**۔ نیز دائم۔

**مدامی** رک: **مدام** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**مداوا** پیش م۔ اند، ف۔ علاج، درماں، چارہ جوئی۔

**مداوَمت** پیش م، زبر و، زبرم۔ امث، ع۔ ہمیشگی، دوام، ثبات۔

**مداہن** پیش م، زبر ہ۔ صف، ع۔ چاپلوس، چکنی چپڑی باتیں کرنے والا۔

**مداہنت** پیش م، زبر ہ، زبر ن۔ امث، ع۔ خوشامد، چاپلوسی، بے وقوف بنانا۔ مسکا لگانا۔

**مدائح** زبرم، زیر ء۔ اند، صف، ع۔ سلاطین، بادشاہوں، امرا وغیرہ کی تعریفیں، ستائشیں۔

**مدائن** زبرم، زیر ء۔ اند، جمع۔ بہت سے شہر۔

**مداین** پیش م، زیر ی۔ صف۔ قرض خواہ۔

**مداینت** (پیش م، زبر ی، زبر ن) قرض کا لین دین۔

**مدبر** پیش م، زبر د، شد زبر ب۔ صف، ع۔ اچھی طرح کیا ہوا، قابلیت سے انصرام کیا ہوا؛ ایسی دوا جس میں اصلاح کی گئی ہو تاکہ نقصان نہ دے۔

**مدبر** پیش م، زبر د، شد زیر ب۔ صف، ع۔ صاحب تدبیر، دانش ور، زیرک؛ صلاح کار، مشیر۔

**مدبرانہ** (پیش م، زبر د، شد زیر ب، زبر ر، زبر ن) عقل مندی سے، دانش سے، تدبیر کے ساتھ۔

**مدبر** پیش م، جزم د، زبر ب۔ صف، ع وہ شخص جسے اُس کے نصیب نے پیٹھ دکھائی ہو، بدبخت، بدنصیب؛ پیٹھ دکھایا گیا۔

**مدبر** پیش م، جزم د، زیر ب۔ صف، ع۔ پیٹھ پھیرنے والا، لوٹنے والا، منہ موڑنے والا۔

**مدبرہ** پیش م، جزم د، زبر ب۔ صف، مث، ع۔ وہ لونڈی جسے اُس کے مالک کی وفات کے بعد آزاد کر دیا گیا ہو۔

**مدت** پیش م، شد زبر د۔ امث، ع۔ عرصہ، وقفہ، عرصۂ طویل؛ میعاد، دورانیہ؛ مہلت، ڈھیل۔

**مدت اُلعمر** (پیش ت، غم ا، جزم ل، پیش ع، جزم م) تمام عمر۔ (متعلق فعل) تازیست، عمر بھر، زندگی بھر۔

**مدت مدید** (زیر م، ی) عرصۂ دراز، ایک طویل زمانہ۔

**مدثر** پیش م، شد زبر د، شد زیر ث۔ صف، ع۔ چادر لپیٹے ہوئے، کمبل اوڑھنے والا۔ قرآنِ شریف کی ایک سورت جس میں رسول اللہ ﷺ سے خطاب کیا گیا ہے۔

**مدح** زبر م، جزم د۔ امث، ع۔ تعریف، توصیف، ثنا۔

**مداح خواں** (و معدولہ) تعریف کرنے والا، توصیف کرنے والا۔ نیز **مداح سرا** (زبر س)۔

**مدحت** زبر م، جزم د، زبر ح۔ امث، ع۔ تعریف، توصیف، ستائش، ثنا۔

**مدخل** زبر م، جزم د، زبر خ۔ صف، ع۔ وہ جگہ یا مقام جہاں سے داخل کیا یا ہوا جائے، دخول کا مقام۔

**مُدخَل** پیش م، جزم د، زبر خ۔ صف، ع۔ جو داخل کیا گیا ہو یا جسے داخل کیا جائے۔

**مُدخِل** پیش م، جزم د، زیر خ۔ صف، ع۔ داخل کرنے والا۔

**مدخن** پیش م، زبر د، شد زیر خ۔ امذ، ع۔ دھونی دینے والا، جو حرارت کی وجہ سے جل کر دھواں دے۔ تدخین کرنے والا۔

**مدخول** زبر م، جزم د، ومع۔ صف، ع۔ داخل کیا ہوا، درج کیا ہوا؛ شامل کیا ہوا۔

**مدخولہ** (زبر ل) وہ عورت جسے گھر میں ڈال لیا ہو یا جس سے صحبت کی گئی ہو، داشتہ۔

**مدد** زبر م، زبر د۔ امث، ع۔ اعانت، سہارا، پشت پناہی، ساتھ دینا؛ راج مزدوروں کی ٹولی؛ مددگار فوج، کمک۔

**مددگار** حمایتی، معاون، مدد کرنے والا۔

محاورہ: **مدد لگانا** راج مزدوروں کو تعمیر کے کام پر مقرر کرنا۔

**مددمعاش** گزارے کے لیے وظیفہ یا آمدنی کا ذریعہ۔

**مدر** (۱) پیش م، زیر د۔ امذ، س۔ بادل؛ عاشق؛ عیاش۔

**مدر** (۲) پیش م، شد نیز بلا شد زیر د۔ صف، ع۔ جاری کرنے والا؛ بہانے والا۔

**مدرُ البول** (شد زبر ر، غم ا، جزم ل، ولین) پیشاب جاری کرنے والی دوا یا دوائیں۔ نیز **مدرات بول** (لیٹا زیر ت، ولین)۔

**مدر/ مدرات حیض** (ے لین) ماہواری، خون جاری کرنے والی (دوا)۔

**مدرِ لبن** (لیٹا زیر ر، زبر ل، زبر ب) چھاتیوں میں دودھ کی افزائش کرنے والی غذائیں یا دوائیں۔ نیز **مدرات لبن** (زبر ل، زبر ب)۔

**مَدرا** زبر م، جزم د۔ امث، س۔ شراب، نشہ۔ نیز **مدرا** (زبر م، زیر د)۔

**مُدرا** پیش م، جزم د۔ امث، س۔ مہر، چھاپ، انگوٹھی؛ سونے کا سکہ؛ کانوں کا بالا جو سادھو جوگی پہنتے ہیں؛ پروانۂ راہداری جس پر مہر ہو؛ بعض مذہبی رسوم میں تقسیم ہونے والا اناج؛ رقص کی ایک قسم۔

**مدرات** پیش م، زیر د۔ امث، جمع، ع۔ رک: مدر (۲) جس کی یہ جمع ہے۔

**مدرج** پیش م، زبر د، شد زبر ر۔ امذ، صف، ع۔ درجہ بدرجہ بڑھنے والا، زینے کی شکل کا۔

**مدرَّس** پیش م، زبر د، شد زبر ر۔ صف، ع۔ اچھا تعلیم یافتہ، طالب علم۔

**مدرِّس** پیش م، زبر د، شد زیر ر۔ امذ، ع۔ پڑھانے والا، درس دینے والا، معلم۔

**مدرسہ** زبر م، جزم د، لیٹا زیر ر، زبر س۔ امذ، ع۔ مکتب، تعلیم گاہ، دبستان، پڑھانے یا درس دینے کی جگہ۔ جمع: **مدرسے**، **مدارس**۔

**مدرسی** پیش م، زبر د، شد زیر ر۔ امث، ع۔ تعلیم دینے کا کام، پڑھانے کا کام، معلمی؛ پڑھانے والے کا عہدہ۔

**مدرک** پیش م، جزم د، زیر ر۔ صف، ع۔ ادراک کرنے والا، سمجھنے والا، بات کی تہہ تک پہنچنے والا، ذکی، فہیم، زیرک، دانا۔

**مدرکہ** (پیش م، جزم د، زیر ر، زبر ک) وہ قوت جس سے انسان (چیزوں کی) حقیقت جان سکے، عقل، ذہانت۔

**مدروس** پیش م، جزم د، ومع۔ صف، ع۔ پھٹا پرانا، بوسیدہ۔

**مدعا** پیش م، شد زبر د۔ امذ، ع۔ مقصد، مطلب، غرض؛ مراد، عرضی؛ دعویٰ، استغاثہ؛ ملکیت، حاصلِ کلام، الغرض۔

محاورہ: **مدعا برآری ہونا** مقصد پورا ہونا، مراد پالینا۔

**مدعا علیہ** (زبر ع، ے لین، جزم ہ) جس کے خلاف دعویٰ دائر کیا جائے۔

**مدعو** زبر م، جزم د، ومع۔ صف، ع۔ جسے دعوت دی جائے؛ بلایا گیا۔

**مدعی** پیش م، شد زبر د۔ صف، ع۔ دعویٰ دائر کرنے والا، نالش کرنے والا، مستغیث، دادخواہ، فریادی۔ (مث) **مدعیہ**۔

کہاوت: **مدعی سست، گواہ چست** ضرورت مند کو پروا نہیں اور دوسرے کوشش کرتے ہیں۔

کہاوت: **مدعی، مدعا علیہ ناؤ میں، شاہد تیرتے جائیں** حامیوں اور ساتھیوں کی بے قدری ہو تو کہتے ہیں۔

**مدغم** پیش م، جزم د، زبر غ۔ صف، ع۔ رلا ہوا یا ملایا ہوا، سمویا، آمیختہ، یک جان کیا ہوا، پیوست کیا ہوا۔

**مدغم** (پیش م، جزم د، زیر غ) یک جان کرنے والا، اِدغام کرنے والا؛ (دو حرفوں کو) ملانے والا۔

**مدفن** زبر م، جزم د، زبر ف۔ اند، ع۔ وہ زمین جہاں مردے کو دفن کیا جائے، قبر، گور۔ زیر زمین گاڑنے کی جگہ۔

**مدفون** زبر م، جزم د، و مع۔ ع۔ صف۔ دفن کیا ہوا، پوشیدہ۔

**مدقق** پیش م، زبر د، شد زیر ق۔ صف، ع۔ گہری سوچ بچار کرنے والا۔ باریک بیں، نکتہ رس، دقیقہ رس۔

**مدقوق** زبر م، جزم د، و مع۔ صف، ع۔ جسے دِق کا عارضہ لاحق ہو، سل کا مریض۔

**مدک** زبر م، زبر د۔ امث، ہ۔ افیون سے تیار کردہ ایک نشہ آور مادہ جسے تمباکو کی طرح چلم پر رکھ کر پیتے ہیں۔

**مدگ** پیش م، جزم د۔ اند، س۔ ڈھکنا، چپنی، سرپوش؛ ایک قسم کی دال، مونگ؛ ایک بحری پرندے کا نام۔

**مدل** پیش م، شد زبر د۔ اند، س۔ پونجی، سرمایہ؛ اصل زر۔

**مدلس** پیش م، زبر د، شد زیر ل۔ صف۔ ایسا تاجر جو اپنا مال بیچتے وقت اُس میں موجود نقص گاہک کو نہ بتائے؛ (مجازاً) جھوٹا، دغاباز، فریبی۔

**مدلل** پیش م، زبر د، شد زبر ل۔ صف، ع۔ دلیل پر مبنی، ثابت کیا ہوا، جس پر دلیل قائم کی گئی ہو؛ مجازاً: معقول، ٹھیک۔

**مدلل** پیش م، زبر د، شد زیر ل۔ صف، ع۔ دلیل ثابت کرنے والا؛ عشق باز، لبھانے والا، پھسلانے والا۔

**مدلول** زبر م، جزم د، و مع۔ اند، ع۔ مفہوم، معنی، جس پر دلالت کی گئی ہو۔

**مدمغ** پیش م، زبر د، شد زیر م۔ صف۔ مغرور، متکبر، دماغ دار۔

**مدن** زبر م، زبر د۔ اند، ہ۔ پریم، پیار؛ خواہش؛ مینا (پرندہ)؛ موم؛ کام شاستر میں جنسی ملاپ کا ایک آسن؛ مولسری کا پھول۔

**مدن بان** عشق کا تیر؛ ہم بغل ہونے کا ایک انداز؛ نگاہ، نظر۔

**مدن روپ** (و مع) محبت کا روپ۔

**مدن مد** (زبر م) جوانی کی مستی، شباب کا نشہ۔

**مدن** پیش م، پیش د۔ جمع، مذ، ع۔ مدینہ کی جمع، بہت سے شہر۔ نیز مدائن۔

**مدنی** زبر م، زبر د۔ صف، ع۔ مدینہ (رک) سے منسوب یا متعلق، شہر، شہر کا۔

**مدنیت** زبر م، زبر د، زیر ن، شد زبر ی۔ امث، ع۔ مہذب طرزِ زندگی۔ شہری بود و باش۔

**مدو** زبر م، زبر د، و مع۔ اند، ہ۔ اُونٹ یا اونٹنی کا پچھلا اُبھرا ہوا حصہ، کوہان؛ ایسا زخم جو گھوڑے کے کندھے پر آئے۔

**مدور** پیش م، زبر د، شد زبر و۔ صف، ع۔ گول، دائرے کی شکل کا؛ ایک محور کے گرد گھومنے والا، پھرنے والا۔

**مدون** پیش م، زبر د، شد زبر و۔ صف، ع۔ مرتب کیا ہوا، جمع کیا ہوا۔

**مدون** (پیش م، زبر د، شد زیر و) (ع) ترتیب دینے والا، جمع کرنے والا، مرتب۔

**مدہ** زبر م، شد زبر د۔ اند، ع۔ حرف الف ''ا'' پر دوہری آواز کا نشان، دوہرے الف کی علامت ''ٓ''۔ نیز مد۔

**ممدودہ** جس پر مد ''ٓ'' ہو۔

**مدہ** زبر م، جزم د۔ اند۔ رک: مدھ۔

**مدہوش** زبر م، جزم د، و مج۔ صف، ف۔ بے خبر، غافل مخمور۔

**مدہوشی** بے ہوشی، غفلت۔

**مدیح** زبر م، ی۔ امث، ع۔ تعریف، توصیف، مدح، ستائش؛ جس کی تعریف یا مدح کی جائے۔ جمع: مدائح (لیٹا زیرء)۔

**مدیحہ** قصیدہ، منظوم ثناخوانی۔

**مدید** زبر م، ی۔ صف، ع۔ طویل، دراز؛ کھینچا ہوا۔ ایک عروضی بحر جو فاعلاتن، فاعلن پر مبنی ہے۔

**مدیر** پیش م، ی۔ اند، ع۔ گھمانے والا؛ کسی ادارے کا نگران کار؛ کسی صحیفے یا اخبار کا مرتب، ایڈیٹر۔ (مث) مدیرہ (پیش م، ی، زبر ر)۔

**مدیر** پیش م، زبر د، شد زبر ی۔ اند۔ گھمایا ہوا۔

**مدیرا** زبر م، ی۔ امث۔ ایک قسم کی شراب (وائن) جو جزیرۂ مدیرا سے منسوب ہے۔ (بحرِ اُوقیانوس میں مراکش کے ساحل کے قریب واقع)۔

**مدینہ** زبر م، ی، زبر ن۔ اند، ع۔ شہر، بلدہ؛ حجاز کے ایک مشہور اور مقدس شہر کا نام جہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا روضۂ مبارک ہے۔ نیز مدینہ منورہ۔

**مدینۃ العلم** (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، زیر ع، جزم ل) علم کا شہر۔ آنحضرت ﷺ کا لقب۔

**مدینۃ النبی** (پیش ۃ، غم ا، غم ل، زبر ن) حجاز کا شہر جہاں آنحضرت ﷺ کا روضۂ مبارک واقع ہے، یثرب، مدینہ۔

**مدیون** زبر م، جزم د، و مع۔ صف، ع۔ قرض دار، دین دار، مقروض۔

**مدھ** زبر م، جزم دھ۔ اند، ہ۔ شہد، عسل؛ شراب، امرت؛ بسنت کی رُت، موسم

بہار؛ تکبر، غرور، گھمنڈ۔

محاورہ: **مدھ برسانا** بہار کا موسم آنا۔

**مدھ بھرا** مست، مخمور، سرشار۔

**مدھ ماتا** (ہ) جوانی یا شراب کے نشے میں مست۔

**مدھانی** زبرم۔ امث۔ دودھ یا دہی بلونے اور اُن سے مکھن نکالنے کا آلہ۔

**مدھر** زبرم، پیش دھ۔ صف، س۔ میٹھا، شیریں، خوش آئند، لبھانے والا۔

**مدھرا** زبرم، جزم دھ۔ صف، ہ۔ درمیانی، متوسط۔

**مدھم** زبرم، شدزبر دھ۔ صف۔ آہستہ، دھیما؛ کم ضو، بجھا بجھا؛ بے آب، پھیکا؛ سپتک کا چوتھا سُر (ما)۔

محاورہ: **مدھم پڑنا** دھیما ہونا، کم ہونا، سُست ہونا۔

**مدھو** زبرم، ومع۔ امذ، س۔ شہد؛ میٹھا، شیریں؛ انگور کی شراب؛ موسمِ بہار؛ ایک راکشس کا نام جسے کرشن جی نے ہلاک کیا تھا۔

**مدھوکر** زبرم، ومع، زبرک۔ امذ۔ بھونرا۔

**مدھیا** زبرم، جزم دھ۔ صف۔ بیچ کا، درمیانی، وسطی۔ نیز مدھیہ۔

## م ۔ ڈ

**مُڈاسا** پیش م۔ امذ، ہ۔ پگڑی، دستار، صافہ۔

**مُڈبھیڑ** پیش م، جزم ڈ، ے۔ امث، ہ۔ اچانک ملاقات؛ آمنا سامنا؛ مقابلہ، ٹکر۔ نیز مٹھ بھیڑ۔

**مڈل** زیرم، زبرڈ۔ امذ، صف۔ درمیانی، وسطی، درمیانہ درجہ؛ آٹھویں جماعت۔

**مُڈی** پیش م، شدڈ۔ امث، ہ۔ کٹے ہوئے درخت کے تنے کا ٹکڑا جس پر قصائی گوشت کاٹتا یا قیمہ بناتا ہے۔ نیز مُڈھی۔

**مڈھا** زبرم۔ امذ۔ شادی وغیرہ کے لیے بنائی گئی عارضی عمارت یا لگایا گیا شامیانہ جسے پھول پتیوں سے سجایا گیا ہو۔

## م ۔ ذ

**مذاق** زبرم۔ امذ، ع۔ چکھنے کی قوت، حاسۂ ذائقہ؛ پرکھنے کی صلاحیت؛ طبعی میلان؛ تمسخر، ہنسی، دل لگی۔

محاورہ: **مذاق اُڑانا** ہنسی کرنا، کسی کی تضحیک کرنا۔

فعل مرکب: **مذاق رکھنا** ذوق رکھنا، دلچسپی رکھنا۔

**مذاقِ سلیم** کسی بات کی حقیقت سمجھنے کی اہلیت یا صلاحیت؛ ستھرا ذوق، ایسا ذوق جس میں شائستگی ہو۔

فعل مرکب: **مذاق کرنا** دل لگی کرنا، مزاح سے کام لینا۔

**مذاکرات** پیش م، زبرک۔ امذ، جمع، ع۔ گفت وشنید کا سلسلہ، مباحثے۔

**مذاکرہ** پیش م، زبرک، زبرر۔ امذ، ع۔ باہمی گفتگو، کسی خاص موضوع پر مختلف لوگوں کا اظہارِ خیال، مباحثہ۔

**مذاہب** زبرم، زیرہ۔ جمع، مذ، ع۔ **مذہب** (رک) کی جمع، عقائد، مکاتب؛ دینی یا فکری حلقے۔

**مذبح** زبرم، جزم ذ، زبرب۔ امذ، ع۔ وہ جگہ یا مقام جو ذبح کرنے کے لیے مخصوص ہو، کمیلا، قربان گاہ۔

**مذبذب** پیش م، زبرذ، جزم ب، زبرذ۔ صف، ع۔ تذبذب میں مبتلا، ڈانوں ڈول، سوچ بچار میں مبتلا؛ جھجکنے والا، متردد؛ غیریقینی، مشکوک۔

**مذبوح** زبرم، جزم ذ، ومع۔ صف، ع۔ ذبح کیا ہوا، قتل کیا ہوا، کشتہ۔

**مذکر** پیش م، زبرذ، شدزبرک۔ صف، ع۔ مردانہ جنس رکھنے والا۔ (قواعد) وہ اسم جس کے ساتھ مردانہ افعال وصفات آئیں۔

**مذکر** پیش م، زبرذ، شدزیرک۔ صف، مذ، ع۔ ذکر کرنے والا؛ (مجازاً) تنبیہ کرنے والا، نصیحت کرنے والا۔

**مذکور** زبرم، جزم ذ، ومع۔ امذ، ع۔ موضوعِ گفتگو، تذکرہ، بیان؛ روایت۔ بطور صف: جس کا ذکر کیا گیا ہو، بیان کیا گیا۔

**مذکورہ** زبرم، جزم ذ، ومع، زبرر۔ صف، ع۔ جس کا ذکر کیا گیا ہو، ذکر کیا گیا۔ نیز **متذکرہ** (شدزبرک) ذکر کردہ، بیان کیا ہوا۔

**مذکورۂ بالا** جس کا اُوپر ذکر ہوا۔

**مذکورۂ ذیل** جس کا نیچے ذکر آرہا ہے۔

**مذل** پیش م، زیرذ۔ صف، ع۔ ذلت دینے والا، ذلیل کرنے والا؛ صاحبِ قدرت؛ اسمائے الٰہی میں شامل۔

**مذلت** زبرم، زبرذ، شدزبرل۔ امث، ع۔ دبنا، پست ہونا، حقیر ہونا، رُسوا ہونا، تذلیل کا شکار ہونا؛ ذلت، رُسوائی، بدنامی۔

**مذمت** زبرم، زبرذ، شدزبرم۔ امث، ع۔ برائی، برا بھلا کہنا، عیب گیری، لتاڑنا۔

**مذموم** زبرم، جزم ذ، ومع۔ صف، ع۔ بُرا، قابلِ مذمت، قبیح؛ مذمت کیا گیا، جس کی برائی کی جائے۔

**مذنب** پیش م، جزم ذ، زیرن۔ صف، ع۔ عاصی، گناہ کرنے والا، گناہگار۔

**مذہب** زبرم، جزم ذ، زبرہ۔ امذ، ع۔ (لفظاً) گزرنا، جانے کی جگہ؛ ایمان، عقیدہ، دین، دھرم؛ اُسوہ، طریقہ؛ نظریہ؛ ملت، مشرب۔

**مذہبی** مذہب سے متعلق یا منسوب۔

**مذہبی جنون** حد سے زیادہ مذہبی جوش، مذہبی تعصب کی انتہا۔

**مذہبیت** (شدزبری) دینی اُمور سے لگاؤ۔

**مُذہب** پیش م، زبرز، شدزبرہ۔ صف، ع۔ سنہری، جس پر سونے کا کام کیا گیا ہو، مطلا۔

**مذی** زبرم۔ امث، ع۔ وہ رطوبت جو شہوت کی حالت میں انزال سے پہلے عضوِ ناسل سے خارج ہوتی ہے۔

**مذیب** پیش م، ی۔ صف۔ گلانے والا، پگھلانے والا حل کرنے والا۔

## م۔ ر

**مر** زبرم۔ امر۔ مرنا (رک) سے فعل امر۔

محاورہ/فعل مرکب: **مرجانا** وفات پاجانا، انتقال کر جانا، دُنیا سے چلا جانا؛ عاشق ہوجانا، فریفتہ ہوجانا۔

کہاوت: **مرجائیں تو مکھی، نکل جائیں تو شیر** اگر کوئی قیدی جیل میں مرجائے تو اُس کی حیثیت مکھی کے مرجانے جتنی ہوتی ہے اور اگر کوئی قیدی بھاگ نکلے تو شیر کے کٹہرے سے نکل جانے کے مترادف سمجھا جاتا ہے۔

محاورہ: **مرکھپ جانا** مرکر خاک میں مل جانا۔

کہاوت: **مرگیا مردود، جن کی فاتحہ نہ درود** کسے بدمعاش آدمی کے متعلق کہتے ہیں۔ برے آدمی کو کوئی یاد نہیں رکھتا۔

محاورہ: **مرمٹنا** مرجانا، قتل ہوجانا، قربان ہوجانا؛ کسی پر عاشق ہونا، فریفتہ ہونا، شیدا ہونا، فدا ہونا؛ برباد ہونا، تباہ ہونا۔

کہاوت: **مرمر ڈوم گیت گاوے، داتار کو ہانسی آوے** ڈوم تو محنت کرکے مر رہا ہے، سننے والے کو پسند نہیں آتا۔ کسی کو خوش کرنا بہت مشکل ہے؛ نا اہل کی قدر نہیں ہوتی۔

روزمرہ: **مرمر کے جینا** بڑی مشکل سے زندہ رہنا۔

کہاوت: **مرمر نہ جاتے تو پھر گھر ہوتے** موت نے خاندان کو تباہ کردیا ورنہ گھر بھرا ہوتا۔

**مر** (۱) پیش م۔ امذ۔ ایک تلخ، سیاہ، خوشبودار نباتی گوند جسے بخور یا دُھونی کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

**مر** (۲) پیش م۔ صف۔ کڑوا، تلخ۔ جمع: **مریات** کڑوی دوائیں۔

مثل: اَلحقُّ مرٌّ (اَل حق مُرّ رُن) سچ کڑوا ہوتا ہے۔

**مرا** (۱) زبرم۔ ضمیر، ف۔ مجھ کو۔

**مرا** (۲) زبرم۔ صف، ہ۔ مردہ، فوت شدہ۔

محاورہ: **مرا جانا** بہت بیتاب ہونا، بے چین ہونا، کسی کام کے کرنے میں جلدی کرنا۔

کہاوت: **مرا چور پرائے دھن پر** پرائی مال پر جان دینا حماقت ہے۔ بے وقوف دوسروں کے مال پر جان دیتا ہے۔

کہاوت: **مرتے مرگئے چونچلوں سے نہ گئے** بے عزت ہوکر بھی غرور نہ گیا۔

**مراجیا** کوئی قریبی عزیز۔

**مرا** زیرم۔ ضمیر، ہ۔ میرا (رک) کی تخفیف جو اشعار میں جائز رکھی جاتی ہے۔

**مرات** زیرم، جزم ر، زبرا۔ امث، ع۔ آئینہ، آرسی، منہ دیکھنے کا شیشہ۔ نیز مرآت۔

**مراتب** زبرم، زیرت۔ جمع، مذ، ع۔ مرتبے، مدارج، رُتبے، مناصب۔ واحد: رُتبہ، مرتبہ۔

**مراثی** زبرم۔ جمع، مذ۔ مرثیے، ع۔ رک: مرثیہ۔

**مَراجع** زبرم، لیٹا زیرج۔ امذ، جمع، ع۔ رجوع کرنے کی جگہیں، پناہ گاہیں۔

**مُراجع** پیش م، لیٹا زیرج۔ صف، ع۔ واپس لانے والا، لوٹنے والا۔

**مراجعت** پیش م، زبرج، زبرع۔ امث، ع۔ رجوع کرنا، واپس کرنا، اعادہ کرنا؛ لوٹنا، واپسی۔

**مراجعہ** پیش م، زبرج، زبرع۔ امذ، ع۔ کسی مسئلے پر عوام سے رجوع کرنا، ریفرنڈم، رائے شماری۔ (علمِ بدیع) شعر میں سوال جواب لانا۔

**مراحل** زبرم، زیرح۔ جمع، مذ، ع۔ مرحلے، مدارج، منازل، پڑاؤ اور کوچ کے مقامات۔

فعل مرکب: **مراحل طے کرنا** منزلوں سے گزرنا۔

**مراحم** زبرم، جزم ح۔ جمع، مذ، ع۔ مرحمتیں، مہربانیاں، عنایات، نوازشیں۔

**مراحمِ خسروانہ** شاہی عنایتیں، شاہی عطیات و بخششیں۔

**مراختہ** پیش م، جزم خ، زبرت۔ امذ۔ (قدیم) ریختہ گویوں کا مشاعرہ، شعرو شاعری کی ایسی محفل جس میں صرف اُردو کلام پڑھا جائے۔

**مراد** پیش م۔ امث، ع۔ وہ جس کی خواہش یا ارادہ ہو، مدعا، مقصد؛ مفہوم، معنی۔

محاورہ: **مراد برآنا** خواہش پوری ہونا، مقصد حاصل ہونا۔

محاورہ: **مراد برلانا** کسی کی خواہش پوری کرنا۔

محاورہ: **مراد پانا** مقصد پورا ہونا، منت پوری ہونا۔

محاورہ: **مراد پر آنا** کسی چیز کا کام کرنے کے قابل ہونا؛ بالغ ہونا، جوانی زوروں پر ہونا۔

محاورہ: **مراد حاصل ہونا** رک: مراد برآنا۔

محاورہ: **مراد مانگنا** منت مانگنا، دل کی خواہش پوری ہونے کی دعا مانگنا۔

محاورہ: **مراد ماننا** منت ماننا، نذر کرنا۔

**مرادف** پیش م، زیر د۔ صف، ع۔ (لفظاً) کسی کے پیچھے بیٹھنے یا سوار ہونے والا؛ (مجازاً) ہم معنی کلمہ، کسی لفظ کا بدل۔ نیز **مترادف** ایک ہی معنی رکھنے والے۔

**مرادی** پیش م۔ صف، ع۔ مرضی کے مطابق، مراد کے موافق؛ فرضی، اصطلاحی۔

**مرار** پیش م۔ امث۔ کنول کی جڑ۔

**مرارت** زبر م، زبر ر۔ امث۔ کڑواپن، کڑواہٹ۔

**مراری** پیش م۔ اند، س۔ راکشس کا دشمن؛ وشنو کا نام۔

**مراسلت** پیش م، زبر س، زبر ل۔ امث، ع۔ باہمی خط کتابت، مکاتبت۔

**مراسلہ** پیش م، زبر س، زبر ل۔ اند، ع۔ خط، مکتوب؛ ہم رتبہ آدمی کی چٹھی۔ عام: **مراسلہ** (پیش م، زیر س، زبر ل)۔ جمع: **مراسلات**۔

**مراسم** زبر م، زیر س۔ جمع، مذ، ع۔ تعلقات، ربط ضبط، ملنا جلنا؛ رسمی اُمور؛ ریتیں، رسمیں؛ ضوابط، قواعد، دستور۔

**مراعات** پیش م۔ امث، ع۔ لحاظ، مروت، خاص سلوک؛ آداب کی پابندی، حفظِ مراتب؛ رعایت، مناسبت۔ (معاشیات) استحقاقات۔ (انگریزی: Privileges)۔

**مراعات النظیر** (پیش ت، غم ا، غم ل، شدزبر ن، ی) ضلع جگت، رعایتِ لفظی، کسی عبارت یا شعر میں ایسے الفاظ کی یکجائی جو آپس میں اتفاقی ربط رکھتے ہوں جیسے کسی شعر میں پھولوں، چمن اور سبزے کا ایک ساتھ ذکر۔

**مراعات یافتہ** جسے کوئی حق، رعایت یا استثنا وغیرہ ملا ہو۔

**مراغبت** پیش م، زبر غ، زبر ب۔ امث، ع۔ خواہش، آرزو، رغبت۔

**مرافعہ** پیش م، زبر ف، زبر ع۔ اند، ع۔ اپیل، کسی فیصلے کے خلاف بڑی عدالت سے رجوع۔

**مرافق** زبر م، زیر ف۔ اند، ع۔ وہ اشیا جن سے فائدہ پہنچے۔

**مُرافق** پیش م، زیر ف۔ اند، صف، ع۔ ساتھ دینے والا، ساتھ رہنے والا، ہمراہی، رفیق۔

**مُرافقت** پیش م، زبر ف، زبر ق۔ امث، ع۔ باہمی میل جول، ہمراہی، مددگاری۔

**مراق** زیر م۔ اند، ع۔ پیٹ کی جھلی جس میں قدیم طب کی رُو سے سوداوی مادہ بھرا ہوتا ہے۔ (کنایۃً) مالیخولیا، جنون۔

**مراقی** (ع، صف) ذہنی مریض، پاگل، جنونی۔

**مراقب** پیش م، زبر ق۔ اند، صف، ع۔ مراقبہ کرنے والا؛ نگہبان، رکھوالا؛ خبردار، نگاہ رہنے والا۔

**مراقبہ** پیش م، زبر ق، زبر ب۔ اند، ع۔ گہری سوچ، آنکھیں بند کر کے کسی چیز سے لَو لگانا؛ کسی امر کے ہر پہلو پر نظر ڈالنا۔

**مراکز** زبر م، زیر ک۔ اند۔ بہت سے مرکز، ٹھکانے، **مرکز** (رک) کی جمع۔

**مرام** زبر م۔ اند، ع۔ مقصد، دلی مراد، مدعا؛ خواہش، آرزو۔

**مراودت** پیش م، زبر و، زبر د۔ امث۔ مانگنا، چاہنا، تمنا، آرزو؛ اچھے تعلقات، میل جول، آمد و رفت۔

**مراہق** پیش م، زیر ہ۔ اند، صف، ع۔ وہ لڑکا جو بالغ ہونے کے قریب ہو۔

**مراہقت** پیش م، زبر ہ، زبر ق۔ امث، ع۔ بالغ ہونے کے قریب پہنچنا۔

**مرآت** زیر م، مد ا۔ جمع، مذ، ع۔ آئینہ۔ جمع: **مرایا**۔

**مربا** پیش م، زبر ر، شدب۔ اند، ع۔ اُبال کر شیرے میں محفوظ کیے ہوئے پھل یا ترکاری۔ نیز **مربہ**۔

**مربع** پیش م، زبر ر، شدزبر ب۔ اند، ع۔ (اُقلیدس) چوکور شکل جس کے سب ضلع برابر ہوں اور چاروں زاویے قائمہ ہوں۔

فعل مرکب: **مربع بیٹھنا** آلتی پالتی مار کر بیٹھا، چارزانو بیٹھنا۔

**مربع نشینی** آلتی پالتی مار کر بیٹھنا، چارزانو ہو کر بیٹھنا۔

**مربوب** زبر م، جزم ر، و مع۔ صف۔ پالا ہوا؛ بندہ، مخلوق۔

**مربوط** زبر م، جزم ر، و مع۔ صف، ع۔ باندھا ہوا، ربط کیا ہوا، وابستہ، لگا ہوا، پیوستہ؛ (مجازاً) مسلسل، رواں (تقریر یا تحریر وغیرہ)۔

**مربی** پیش م، زبر ر، شدب۔ اند، ع۔ پرورش کرنے والا، پالنے والا؛ قدردان، سرپرست، حامی، پشت پناہ۔ (امث) **مربیہ**۔

محاورہ: **مربی بننا** سرپرستی اختیار کرنا، حامی ہونا، کسی کی پرورش کے لیے تیار ہونا۔

کہاوت: **مربی بیار و مُربا بخور** کوئی مددگار رہو تب زندگی مزے میں گزرتی ہے۔

**مربھکا** زبر م، جزم ر، پیش بھ، شدک۔ صف، مذ، ہ۔ وہ شخص جو کھانے میں سیر نہ ہو، فاقہ زدہ؛ بہت زیادہ کھانے والا، کھانے پر ٹوٹ پڑنے والا۔

**مرتا** زبر م، جزم ر۔ صف، مذ۔ نیم جان، جو مرنے کے قریب ہو۔

کہاوت: **مرتا، کیا نہ کرتا** بےبسی کی حالت میں سب کچھ کرنا پڑتا ہے، جس کی جان پر آ بنے وہ سب کچھ کرتا ہے۔

**مرتاض** پیش م، جزم ر۔ صف، ع۔ ریاضت کرنے والا، تپسی۔

**مرتب** پیش م، زبر ر، شدزبر ت۔ صف، ع۔ ترتیب دیا ہوا، قرینے سے لگایا ہوا، درست کیا ہوا؛ اکٹھا کیا ہوا۔

**مرتب** (شدزیر ت) (ع) ترتیب دینے والا؛ باقاعدہ چننے والا۔

**مرتبان** زبرم، جزم ر، زبرت۔ امذ۔ چینی کا ڈھکنے دار ظرف جس میں اچار چٹنی یا طبی معجون وغیرہ رکھتے ہیں۔

**مرتبت** زبرم، جزم ر، زبرت، زبرب۔ امث، ع۔ مرتبہ کا ایک املا۔ درجہ، رتبہ، منصب۔ مثلاً: **عالی مرتبت** اُونچے مرتبے والا، عزت والا، منصب والا۔

**مرتبط** پیش م، جزم ر، زبرت، زبرب۔ مذ، صف۔ وابستہ، ربط دیا گیا۔

**مرتبہ** زبرم، جزم ر، زبرت، زبرب۔ امذ، ع۔ درجہ، رُتبہ؛ منصب، عہدہ؛ دفعہ، بار، باری۔

محاورہ: **مرتبہ پانا** رُتبہ ملنا، کسی درجے یا مقام پر پہنچنا۔

**مرتبہ** پیش م، زبرر، شدزبرت، زبرب۔ صف، ع۔ ترتیب دیا ہوا، مرتب کردہ؛ درست کیا ہوا۔

**مرتبین** پیش م، زبرر، شدزیرت، ی۔ امذ، جمع، ع۔ مرتب (رک) کی جمع۔

**مرتد** پیش م، جزم ر، زبرت۔ امذ، ع۔ دین سے منحرف ہونے والا، ترک اسلام کرنے والا۔

**مرتسم** پیش م، جزم ر، زبرت، زبرس۔ صف، ع۔ نقش، ثبت کیا ہوا، مہر لگایا ہوا۔

**مرتسم** (پیش م، جزم ر، زبرت، زیرس) آسانی سے اثر قبول کرنے والا؛ نقش بنانے والا، لکھنے والا۔

**مرتشی** پیش م، جزم ر، زبرت۔ صف، ع۔ رشوت لینے والا، رشوت خور، رشوت ستاں۔

**مرتضٰی** پیش م، زبرت، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ پسندیدہ، مرغوب، مقبول؛ مطبوع، برگزیدہ؛ حضرت علیؓ کا لقب۔

**مرتعب** پیش م، جزم ر، زبرت، زیرع۔ صف۔ خائف، ڈرنے والا؛ رعب میں آیا ہوا۔

**مرتعش** پیش م، جزم ر، زبرت، زیرع۔ صف، ع۔ لرزتا ہوا، جنباں، لرزاں، کانپتا ہوا، ہیجانی کیفیت میں؛ رعشے کا مریض۔

**مرتفع** پیش م، جزم ر، زبرت، زبرف۔ صف، ع۔ اُونچا، بلند، اُبھرا ہوا؛ جگہ سے دور کیا گیا، ہٹایا گیا۔

**مرتکب** پیش م، جزم ر، زبرت، زیرک۔ صف، ع۔ ارتکاب کرنے والا، کسی فعل کا کرنے والا؛ (مجازاً) کسی ناپسندیدہ کام کرنے والا، قصوروار۔

محاورہ: **مرتکب ہونا** کسی جرم کا ارتکاب کرنا، کوئی ایسا فعل کرنا جو نہیں کرنا چاہیے تھا۔

**مرتکز** پیش م، جزم ر، زبرت، زیرک۔ صف، مذ، ع۔ ثابت، برقرار، مستقل؛ غیر مواد الگ کرکے کیمیائی عمل کو زیادہ خالص اور شدید بنانا۔

**مرتو** زبرم، ومع۔ امذ، ہ۔ موت، اجل، قضا۔

**مرتہن** پیش م، جزم ر، زبرت، زبرہ۔ صف، ع۔ جو چیز رہن رکھی جائے، گروی رکھی ہوئی شے۔

**مرتہن** پیش م، جزم ر، زبرت، زیرہ۔ صف، مذ، ع۔ رہن رکھنے والا، جس کے پاس کوئی چیز گروی رکھی جائے۔

**مرتے** زبرم، جزم ر۔ صف۔ مرتا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **مرتے کو مارے شامت زدہ** غریب کو ہر شخص ستاتا ہے، مصیبت پر مصیبت آتی ہے۔

کہاوت: **مرتے کے ساتھ مرا نہیں جاتا** موت میں کوئی کسی کا ساتھ نہیں دیتا۔ مصیبت کے وقت کوئی کسی کا ساتھ نہیں دیتا۔

کہاوت: **مرتے مر گئے، چونچلوں سے نہ گئے** بے عزت ہو کر بھی غرور نہ گیا۔

**مرٹ** پیش م، زبرر۔ صف۔ ضدی، ہٹی۔

**مرثیہ** زبرم، جزم ر، زیرث، زبری۔ امذ، ع۔ حزنیہ اشعار، تعزیتی نظم؛ شہدائے کربلا کی شان اور احوال میں لکھی جانے والی نظم؛ (مجازاً) ماتم، رونا پیٹنا۔

**مرثیہ خواں** مرثیہ پڑھنے والا، نوحہ خواں۔

**مرج** زبرم، جزم ر۔ امذ، ع۔ خرابی، تباہی۔

مرکب عطفی: **ہرج و مرج** شورش، فساد۔ عام: ہرج مرج۔

**مرجاد** زبرم، جزم ر۔ امث۔ ریت، رسم، چال، روش، طور طریقہ۔

**مرجادبیل** (ے) ایک بیل جو پانی کے کنارے اُگتی ہے، پتے دو دو کے جوڑوں میں پھول سرخ۔

**مرجان** زبرم، جزم ر۔ امذ، ع۔ ایک قسم کا سوراخ دار درخت جسے سمندری کیڑے بناتے ہیں، مونگا۔

**مرجح** پیش م، زبرر، شدزبرج۔ صف، ع۔ جسے ترجیح یا فوقیت دی گئی ہو، فائق، افضل، غالب۔

**مرجح** (شد لیٹا زیرج) ترجیح دینے والا، فوقیت دینے والا۔

**مرجز** پیش م، زبرر، شدزبرج۔ صف، ع۔ ایسی نثر جس میں قافیے کے بعد وزن سے کام لیا گیا ہو، ہم وزن ٹکڑوں پر مشتمل نثر۔

**مرجع** زبرم، جزم ر، لیٹا زیرج۔ امذ، ع۔ جائے پناہ، ٹھکانا۔

**مرجعِ خلائق** (زبرخ، زیرء) وہ شخص یا جگہ جس کی طرف زیادہ خلقت رجوع کرے۔

**مرجعیت** (زبرم، جزم ر، زبرج، شدزبری) وہ مقام جس کی طرف رجوع کیا جائے، لوٹا جائے؛ مرکزیت، مرکزی حیثیت۔

**مرجوح** زبرم، جزم ر، ومع۔ صف، مذ، ع۔ کمزور؛ مغلوب۔

**مرجوع** زبرم، جزم ر، ومع۔صف، ع۔ رجوع کیا گیا، لوٹایا گیا۔

**مرجیا** زبرم، جزم ر، زیرج۔صف۔ زار ونزار، وہ شخص جو مر مر کر بچے، جو مر مر کر جیے۔سخت آزمائش سے گزرا ہوا؛ مردہ دل، نہایت سُست اور کاہل۔نیز **مرجیونا** ادھ موا، نیم جان۔

**مرجیہ** پیش م، جزم ر، زیرج، زبری۔امذ۔ تکلفات شرعی کا تارک، صوفیوں کا ایک طبقہ جن کا عقیدہ یہ رہا ہے کہ دُنیا میں سب کچھ خواہ وہ نیک ہو خواہ بد، سب خدا کی مرضی سے ہوتا ہے اور ایمان کا تعلق صرف اور صرف عقیدے کی حد تک ہے، عمل کا اِس سے کوئی واسطہ نہیں۔

**مرجھانا** پیش م، جزم ر۔فعل لازم۔ کُملانا، پژمردہ ہونا، سوکھنا، خشک ہونا؛ سکھا دینا، شادابی زائل کرنا۔

**مرجھاہٹ** پیش م، جزم ر، زبرہ۔امث۔ کملانا، پژمردگی؛ مرجھانا (رک) سے حاصل مصدر۔

**مرچ** زیرم، جزم ر۔امث، ہ۔ زبان پر جھلجھلاہٹ پیدا کرنے والی تیز ترکاری جو عموماً مسالے کے طور پر استعمال ہوتی ہے، اِس کی کئی اقسام ہیں، کوکلا، تتیا وغیرہ۔مرکبات: ہری مرچ، لال مرچ۔(صف) **مرچیلا**۔

محاورہ: **مرچیں لگنا** غصہ آنا؛ سخت ناگوار گزرنا۔

**مرچڑا** پیش م، جزم ر، زیرج۔صف، ہ۔ سخت ضدی، ہٹیلا، ذرا سی بات پر اپنی جان دینے کی دھمکی دینے والا۔

**مرچڑاپن** خود آزادی۔

محاورہ: **مرچڑاپن دکھانا** ضد کرنا، ہٹ کرنا؛ سینہ زوری کرنا۔

**مرچنٹ** زبرم، جزم ر، زبرچ، جزم ن۔امذ۔ سوداگر، تاجر۔انگریزی: Merchant۔

**مرچنگ** پیش م، جزم ر، زبرچ، ن غنہ۔امذ، ہ۔ ایک چھوٹا تاروں والا باجا جسے دانتوں سے پکڑ کر انگلیوں سے بجاتے ہیں۔نیز **منہ چنگ**۔

**مرحبا** زبرم، جزم ر، زبرح۔کلمۂ تحسین، ع۔ شاباش، واہ وا، کیا کہنا؛ اصلاً: خوش آمدید!۔

**مرحلہ** زبرم، جزم ر، زبرح، زبرل۔امذ، ع۔ سفر کی ایک منزل؛ کٹھن مقام؛ قلعے کا مورچہ جہاں سے محاصرہ کرنے والوں کا مقابلہ کرتے ہیں؛ اہم کام، مشکل معاملہ۔جمع: **مراحل**۔

**مرحلہ دار** چوکی دار، نگہبان، دو پڑاؤں کے درمیانی راستے کی حفاظت کرنے والا۔

محاورہ: **مرحلہ طے کرنا** منزل پوری کرنا، درجہ طے کرنا۔

**مرحلہ وار** ترتیب سے، بتدریج۔

**مرحمت** زبرم، جزم ر، زبرح، زبرم۔امث۔ع۔ لطف، مہربانی، عنایت، کرم، نوازش، دَیا۔

محاورہ: **مرحمت آنا** مہربانی ہونا، نوازش ہونا۔

**مرحمت نامہ** بڑے کا کسی چھوٹے کے نام خط۔

**مرحوض** زبرم، جزم ر، وِمع۔امذ۔ وہ شخص جسے پسینہ آرہا ہو۔

**مرحوم** زبرم، جزم ر، وِمع۔صف، ع۔ بخشا ہوا، مغفور، جنتی۔مراد: خدا کی رحمت میں پہنچا ہوا، فوت شدہ؛ (مجازاً) بیکار، ضائع شدہ چیز۔(مث) **مرحومہ**۔

**مرخص** پیش م، زبرر، شد زبرخ۔صف، ع۔ جسے رخصت کیا گیا ہو، روانہ کیا ہوا؛ اجازت یافتہ۔

**مرخم** پیش م، زبرر، شد زبرخ۔صف، ع۔ نرم کیا ہوا، (لہجہ یا آواز) مختصر کیا ہوا (لفظ یا نام جس کا آخری حرف گرا دیا گیا ہو)؛ مررمیں۔

**مرد** زبرم، زبرر۔امذ۔ ضدی، سرکش؛ رد کرنا، انکار کرنا۔

**مرد** زبرم، جزم ر۔امذ، ف۔ آدمی، شخص مذکر؛ خاوند۔(بطور صفت) بہادر۔

**مرد آشنا** وہ عورت جو مردوں سے آشنائی رکھے، فاحشہ۔

**مرد باز** فاحشہ، زانیہ (عورت)۔

**مرد بچہ** بہادر کا بیٹا؛ بہادر، باہمت، دلیر۔

**مردِ بےمقدور** کمزور آدمی، کم حوصلہ شخص؛ (مجازاً) مفلس۔

کہاوت: **مرد جیکڑا، گانٹھ روپیہ** مرد وہ ہے جس کے پاس روپیہ ہے۔

**مردِ حُر** آزاد آدمی۔

**مردِ قلندر** بے پروا آدمی، دُنیا سے بے نیاز شخص، مست فقیر۔

کہاوت: **مرد کا دکھایا نہ کھایئے، مرد کا لایا کھایئے** عورتوں کو نصیحت ہے کہ انھیں مرد کے سامنے کھانا نہیں چاہیے اور جو کچھ مرد لے آئے وہ کھانا چاہیے۔

کہاوت: **مرد کا کیا ہے ایک جوتی پہنی اور اُتار دی** مرد جب چاہے عورت کو طلاق دے دے۔مرد کے نزدیک عورت کی حیثیت جوتی کی سی ہے۔

کہاوت: **مرد کا نہانا عورت کا کھانا برابر ہے** دونوں ان کاموں میں جلدی کرتے ہیں۔یعنی مرد نہاتا جلد ہے اور عورت کھاتی جلد ہے۔

کہاوت: **مرد کا نام مرد سے بہتر ہے** آدمی سے زیادہ اُس کے نام کا رعب ہوتا ہے۔

کہاوت: **مرد کا نوکر مرے برس بھر میں، رنڈی کا نوکر مرے چھ مہینے میں** عورت ملازموں سے بہت کام لیتی ہے۔

کہاوت: **مرد کا ہاتھ لگا اور اُبھری** مرد کے ہاتھ لگنے سے عورت جلد

بڑھتی اور جوان ہوتی ہے۔

کہاوت: **مرد کو گرد ضرور ہے** مرد کو محنت کرنی پڑتی ہے۔

کہاوت: **مرد کی بات اور گاڑی کا پہیہ آگے کو چلتا ہے** شریف آدمی کا اقرار پختہ ہوتا ہے۔

کہاوت: **مرد کی موت، نامرد کے ہاتھ** کبھی کمزور بھی طاقتور کو مار لیتا ہے۔

کہاوت: **مرد مارے مرد، نامرد مارے بیٹے کو** نامرد ہمیشہ کمزور سے ہی لڑتا ہے۔

کہاوت: **مرد مانس گھر ہی بھلے** مردوں کو زیادہ وقت گھر ہی میں رہنا چاہیے۔

کہاوت: **مرد مرے نام کو، نامرد مرے نان کو** بہادر نیک نامی کے لیے جان دیتا ہے۔ مگر بزدل روٹی پر جان دیتا ہے۔

**مردِ مومن** دینِ اسلام کی پیروی اور استقامت کی وجہ سے غیر معمولی صلاحیتوں کا حامل شخص۔

**مردِ میدان** بہادر، دلیر، جری۔

**مردِ نادان** ناسمجھ، بے وقوف شخص۔

کہاوت: **مرد وہ ہے جو دے اور نہ لے اور نیم مرد وہ ہے جو دے اور لے۔ نامرد وہ ہے جو نہ دے اور لے** بزرگوں کا قول ہے کہ بہادر وہ ہے جو دیتا ہے یعنی سخاوت کرتا ہے مگر کسی سے لیتا نہیں۔ نیم بہادر وہ ہے جو دیتا بھی ہے اور لیتا بھی۔ بزدل اور نالائق وہ ہے جو لیتا تو ہے مگر دیتا کسی کو نہیں۔

**مرد و زن** مرد عورت؛ انسان، خلق۔

**مرداد** پیش م، جزم ر۔ امذ، ف۔ ایرانی شمسی سال کا پانچواں مہینہ (جولائی اگست کے لگ بھگ)۔ نیز امرداد۔

**مردار** پیش م، جزم ر۔ صف، ف۔ (جانور) جو اپنی موت مرا ہو، مرا ہو جانور، ذبیحہ کے برخلاف۔ (بطور دشنام) نالائق، نکمی، جاہل، بُری، فاحشہ، پلید (عموماً عورت کے لیے مستعمل)۔

کہاوت: **مردار ہڈی پر لڑتے ہیں** لالچی لوگ ذرا سے فائدہ کے لیے جھگڑتے ہیں۔

**مرداری** پیش م، جزم ر۔ امث۔ چھپکلی۔

**مرداسنگ** پیش م، جزم ر، زبر س، ن غنہ۔ امذ۔ ایک مرکب جو سیسے اور رانگ سے بنایا جاتا ہے بعض امراض کے علاج میں مستعمل، جوش دیے ہوئے سیسے یا رانگ کا میل۔ نیز مردار سنج (جزم ن)، مرداسنگ۔

**مردا مردی** زبر م، جزم ر، زبر م۔ امث۔ زبردستی، سینہ زوری۔

**مردانگی** زبر م، جزم ر، زبر ن۔ امث۔ جرأت، بہادری، دلیری، شجاعت۔ عام: **مردانگی** (زبر م، جزم ر، جزم ن)۔

**مردانہ** زبر م، جزم ر۔ امذ، ف۔ وہ مقام جہاں مرد مل بیٹھتے ہیں، مردوں کی نشست گاہ، بیٹھک۔ نیز مردانا۔

**مَردُد** پیش م، زبر ر، شد زبر د۔ صف، ع۔ تردید کیا گیا، لوٹایا گیا، رد کیا گیا۔

**مُرِدّ** پیش م، زبر ر، شد زیر د۔ صف، مذ، ع۔ تردید کرنے والا، رد کرنے والا؛ مزاحمت کرنے والا۔

**مُردَّف** پیش م، زبر ر، شد زبر د۔ صف، ع۔ وہ منظوم کلام جس میں ردیف استعمال کی گئی ہو۔

**مردک** زبر م، جزم ر، زبر د۔ امذ، ف۔ مرد (رک) کی تصغیر۔ (بطور دشنام) بزدل، حقیر آدمی۔

**مردُم** زبر م، جزم ر، پیش د۔ اسم جنس، ف۔ آدمی، انسان، عام لوگ؛ آنکھ کی پتلی۔ عام: مردم (زبر م، زبر د)۔ نیز مردُم چشم / مردُم دیدہ (ی، زبر د)۔

**مردُم آزار** لوگوں کو ستانے یا اذیت پہنچانے والا۔

**مردُم بیزار** لوگوں سے دور رہنے والا تنہائی پسند۔

**مردُم خیز** (ے) وہ علاقہ جہاں لائق اور قابل افراد پیدا ہوں۔

**مردُم شمار** باشندوں کو گننے والا۔

**مردُم شماری** ملک کے باشندوں کو گننے کا عمل؛ ملک کی آبادی کی تعداد کی گنتی۔

**مردُم شناس** (زیر ش) آدمی کی لیاقت اور اچھائی برائی کو پرکھنے کی صلاحیت رکھنے والا۔

**مردُم گریز** (پیش گ، ے) لوگوں سے الگ تھلگ رہنے والا، تنہائی پسند، میل ملاقات سے بچنے والا۔

**مردُم گزیدہ** (زبر گ، ی، زبر د) (لفظاً) جسے انسان نے دانتوں سے کاٹا ہو۔ (مجازاً) وہ جسے انسان سے نقصان یا تکلیف پہنچی ہو۔

**مردُم گیا / گیاہ** زبر م، جزم ر، پیش د، زیر گ۔ امث، ف۔ ایک چینی نبات کا نام جو انسانی جسم سے مشابہ بتائی جاتی ہے۔

**مردُمک** زبر م، جزم ر، پیش د، زبر م۔ امث، ف۔ آنکھ کی پتلی۔

**مُردن** پیش م، جزم ر، زبر د۔ مصدر۔ مرنا، موت۔ مثال: **بعد مردن، پس مردن** مرنے کے بعد۔

**مردنگ** زبر م، جزم ر، زبر د، ن غنہ۔ امذ، ف۔ ایک طرح کی لمبوتری ڈھولک جو دونوں طرف سے بجتی ہے، پکھاوج۔ چراغ ڈھکنے کا فانوس جس کی شکل لمبوتری ڈھولکی

سے ملتی ہے۔ تص: مر دنگی چمنی، گلوب۔

**مردنی** پیش م، جزم ر، زبر د۔ امث، ف۔ چہرے کی بے رونقی، چہرے کا زرد رنگ۔

**مردوا** زبر م، جزم ر، پیش و۔ امذ۔ عورتوں کی زبان میں خصوصاً غیر مرد کے لیے بطور تضحیک یا تحقیر مستعمل؛ میاں، شوہر۔

**مردود** زبر م، جزم ر، ومع۔ صف، ع۔ رد کیا ہوا، راندہ، کسی جگہ سے نکالا گیا، بے عزت کیا گیا۔ (بطور دشنام) بُرا، قبیح، بدذات۔ (امث) مردودہ۔

**مردود الشہادت** (پیش د، غم ا، غم ل، شد زبر ش، زبر د) (فقہ) جس کی گواہی نا قابلِ قبول ہو۔

**مردودِ انام** (زیرا) مخلوقات کا رد کیا ہوا، جسے ساری دُنیا ٹھکرا دے، نہایت ناپسندیدہ۔

**مردہ** پیش م، جزم ر، زبر د۔ امذ۔ صف، ف۔ لاش، میت، مرا ہوا آدمی یا کوئی جانور۔ بے جان، پژمردہ، افسردہ، بے نمو۔

محاورہ: **مردہ اُٹھانا** جنازہ اُٹھانا، تجہیز و تکفین کرنا۔

محاورہ: **مردہ پیٹنا** لاش پر بین کرنا، ماتم کرنا۔

محاورہ: **مردہ خراب کرنا** میت کو رُسوا کرنا، مرے ہوئے کی خامیاں بیان کرنا یا اُس کی ذات پر تنقید کرنا۔

**مردہ دِل** اُداس، غمگین، جس کے دل میں جینے کی خواہش نہ ہو۔

کہاوت: **مردہ بدست زندہ** غریب اور کمزور ظالم کے ہاتھ میں ہے چاہے کوئی مرے یا جیے۔

**مردہ شو** (وج) مردے کو نہلانے والا، غسال۔

**مردے** پیش م، جزم ر۔ امذ۔ مردہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **مردے پر جیسے سو من مٹی، ویسے ہزار من مٹی** مصیبت خواہ تھوڑی ہو یا بہت، مصیبت ہی تو ہے۔

کہاوت: **مردے کو بیٹھ کر روتے ہیں اور روزی کو کھڑے ہو کر** روزگار کا غم مردے کے غم زیادہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **مردے کی نیند سونا** بہت غفلت سے سونا، نہایت بے خبری سے سونا؛ گہری نیند سونا۔

**مردھا** زیر م، جزم ر۔ امذ۔ چوبداروں کا چودھری، کھیا۔ نیز مردہا (زبر د)۔

**مرز** زبر م، جزم ر۔ امث، ف۔ سرحد، حدود، حصار۔

**مرز بوم** (جزم ر، جزم ز) سرزمین، جائے سکونت؛ جائے پیدائش۔

**مرز و کشور** (زیر ک، جزم ش، زبر و) ملک، علاقہ، سلطنت۔

**مرزا** زیر م، جزم ر۔ امث، ف۔ مغلوں کا لقب۔ سردار کی اولاد، شہزادہ، راج کمار۔ نیز میرزا جس کی یہ تخفیف ہے۔

**مرزا پھویا** (وج) لاغر، دبلا پتلا، نازک اندام آدمی۔

**مرزا منش** نفیس طبع، نازک مزاج شخص، شریف انسان۔

**مرزا منشی** (زبر م) شُرفا کا سا مزاج۔

**مرزائی** زیر م، جزم ر۔ امث، ف۔ مرزا (رک) کا اسم کیفیت، شہزادگی؛ مرزا غلام احمد قادیانی کا پیروکار۔

محاورہ: **مرزائی کرنا** غرور کرنا، تکبر کرنا۔

**مرزائی کی بو** سلطنت کا گھمنڈ، حکومت کا نشہ۔

محاورہ: **مرزائی کھینچنا** تکبر برداشت کرنا، ناز اُٹھانا۔

**مرزوق** زبر م، جزم ر، ومع۔ صف، ع۔ جسے رزق دیا گیا ہو۔

**مرزئی** زیر م، جزم ر، زبر ز۔ امث۔ ف بند گلے اور پوری یا نیم آستین کی صدری یا کُرتی۔

**مرس** زبر م، جزم ر۔ امث۔ انداز، طریقہ، عادت، رواج۔

**مرسَل** پیش م، جزم ر، زبر س۔ صف، ع۔ جو روانہ کی گیا ہو، بھیجا گیا ہو، خصوصاً پیغام کے ساتھ ارسال کیا گیا ہو۔ مثلاً: نبی مرسل۔

**مرسَل الیہ** (زیرا، ے لین) جس کی طرف یا جس کو بھیجا جائے، روانہ کیا جائے۔

**مرسِل** پیش م، جزم ر، زیر س۔ صف، ع۔ بھیجنے والا، ارسال کنندہ۔

صف: مرسلہ (پیش م، جزم ر، زبر س، زبر ل) بھیجی ہوئی، بھیجا ہوا، ارسال کیا ہوا۔

**مرسوب** زبر م، جزم ر، ومع۔ امذ، ع۔ تلچھٹ، تہہ میں بیٹھا ہوا۔

**مرسول** زبر م، جزم ر، ومع۔ صف، مذ، ع۔ بھیجا گیا، ارسال کردہ۔

**مرسوم** زبر م، جزم ر، ومع۔ صف، ع۔ رسم ڈالا گیا، جس کا رواج ہو، ایسا قاعدہ جس پر عمل کیا جائے، مروج۔

**مرشد** پیش م، جزم ر، زیر ش۔ صف۔ امذ، ع۔ سیدھا راستہ دکھانے والا، ہادی؛ بزرگ، پیر دستگیر۔ نیز (طنزا) چالاک شخص، تیز اور ہوشیار آدمی۔

کہاوت: **مرشد ایسا چاہیے، صقلی گر سا ہو، جنم جنم کے مورچے پل میں ڈالے کھو** پیر ایسا کامل ہونا چاہیے جو سب زنگ دور کر دے اور دل صاف ہو جائے۔

**مرصاد** زیر م، جزم ر۔ امث، ع۔ گزرگاہ، تنگ راستہ؛ گھات؛ اُمید کا مقام۔

**مرصع** پیش م، زبر ر، شد زبر ص۔ صف، ع۔ جڑاؤ، جواہر سے مزین؛ وہ نظم یا نثر جس میں لفظوں کے مقابل میں دوسرے الفاظ اسی وزن اور قافیے کے آئے ہوں؛ خوبیِ کلام سے آراستہ نظم جس کا ہر شعر یکساں ہو، مثلاً: مرصع غزل۔

**مرصع پلاؤ** ایک قسم کا پلاؤ جو رنگ برنگ چاولوں اور بہت سی چیزوں پر مشتمل ہوتا ہے۔

**مرصع ساز** نگینے جڑنے والا۔

**مرصع رقم** (زبرر، زبرق) نہایت خوبصورت لکھنے والا، خوشنویس۔

**مرصع کار** نگینے جڑا ہوا، جڑاؤ۔

**مرصع نگار** مرصع عبارت لکھنے والا۔

**مرصوص** زبرم، جزم ر، ومع۔صف، ع۔ نہایت ٹھوس، بہت مضبوط، محکم؛ سیسہ پلا کر مضبوط کیا گیا۔

**مرض** زبرم، زبرر۔امذ، ع۔ جسمانی یا ذہنی عارضہ، علت، آزار، بیماری، روگ، بری عادت، لت۔جمع: **امراض**۔صف: **مریض**۔

**مرض الموت** (پیش ض، غم ا، جزم ل، ولین) وہ مرض جس میں کسی کی موت واقع ہو، آخری مرض۔

**مرض خانہ** بیماری کا گھر، بیماروں کے رہنے کی جگہ؛ (مجازاً) دُنیا۔

محاورہ: **مرض کا طوطا پالنا** بکھیڑے میں پڑنا۔

محاورہ: **مرض لاحق ہونا** بیماری ہونا، عارضہ ہونا۔

**مرضِ متعدی** (پیش م، زبرت، زبرع، شدد) اُڑ کر لگنے والی بیماری، چھوت کی بیماری۔

**مرضع** زبرم، جزم ر، زبرض۔امذ، ع۔ عورت کی چھاتی کا وہ مقام جہاں سے بچہ دودھ پیتا ہے، چوچی۔

**مرضع** پیش م، جزم ر، لیٹا زیرض۔امث، ع۔ دودھ پلانے والی، دائی۔

**مرضی** زبرم، جزم ر۔صف۔امذ، ع۔ جسے پسند کیا جائے، جو پسندیدہ ہو؛ منشا، مقصد، پسند، ایما، رضا، پسندیدگی۔

محاورہ: **مرضی پانا** اجازت حاصل کرنا، رضامندی پانا۔

محاورہ: **مرضی پر چلنا** حکم کے مطابق کام کرنا، حکم ماننا۔

محاورہ: **مرضی سے باہر ہونا** کسی کے اثر میں نہ رہنا، کسی کے تابع نہ رہنا، زیرِ فرمان نہ رہنا۔

محاورہ: **مرضی کی/کا مالک ہونا** خودمختار ہونا، جو جی میں آئے وہ کرنا، اپنی پسند پر چلنا۔

کہاوت: **مرضی مولیٰ از ہمہ اولیٰ** خدا کی مرضی سب پر فائق ہے؛ ہر معاملے میں اللہ کی رضا پر راضی رہنا چاہیے۔

**مرطوب** زبرم، جزم ر، ومع۔صف، ع۔ نم، گیلا، بھیگا ہوا؛ وہ مقام جہاں ہوا میں نمی زیادہ ہو۔

**مرعوب** زبرم، جزم ر، ومع۔صف، ع۔ جس پر رعب طاری ہو۔نہایت زیادہ متاثر یا زیرِ اثر، سہما، خوفزدہ، ڈرا ہوا، ڈرنے والا۔

**مرعی** زبرم، جزم ر۔صف، ع۔ جس کا لحاظ کیا جائے، جس کی رعایت بطورِ خاص ملحوظ رکھی جائے؛ رعایت رکھا گیا۔

**مرغ** زبرم، جزم ر۔امذ، ف۔ سبزہ، طرفِ چمن، ہری گھاس، دوب۔ نیز **مرگ**۔

**مرغ زار** وہ مقام جہاں سبزے کی بہتات ہو۔نیز **مرغزار**۔

**مرغ** پیش م، جزم ر۔امذ، ف۔ پرندہ، طائر؛ خروس۔نیز **مرغا**، نر مرغ۔جمع: **مرغان**۔

محاورہ: **مرغ اُڑنا** عیش و عشرت ہونا، مرغ کھایا جانا۔

**مرغ انداز** وہ لقمہ جسے مرغ کی طرح چبائے بغیر نگل لیا جائے۔

**مرغ آتش بار** آتشبازی کی ایک قسم۔

**مرغ بادنما** عمارتوں پر نصب مرغ کی شکل کا نشان جو ہوا کے رُخ پر مڑتا ہے۔نیز **مرغ قبلہ نما**۔

کہاوت: **مرغ بانگ نہ دے گا تو کیا صبح نہیں ہوگی** کوئی کام کسی کی ذات سے موقوف نہیں ہوتا، دُنیا کا ہر کام اپنے وقت پر ہوتا ہے اور ہوتا رہے گا۔

**مرغِ بریاں** (زیرب) بھنا ہوا مرغ۔

محاورہ: **مرغِ بسمل کی طرح پھڑکنا** نہایت تکلیف میں ہونا؛ بہت بے چین ہونا۔

**مرغِ بے ہنگام** وہ مرغا جو ناوقت بانگ دیتا ہو؛ (مجازاً) بے موقع بولنے والا شخص۔

**مرغ پا** وہ گھوڑا جس کے پاؤں بالکل سیدھے ہوں، ایسا گھوڑا بدنما اور عیب دار خیال کیا جاتا ہے۔

**مرغِ حق گو** وہ پرندہ جو درخت پر اُلٹا لٹک کر تمام رات حق حق کی آواز نکالتا رہتا ہے یہاں تک کہ اُس کے منہ سے خون ٹپکنے لگتا ہے۔

**مرغِ زریں** ایک خوش رنگ مرغ؛ زرق برق لباس پہنے ہوئے آدمی پر پھبتی۔

**مرغِ سلیماں** (پیش س، ے لین، ن غنہ) ایک پرندہ جس کے سر پر تاج کی شکل کی چوٹی ہوتی ہے اور عموماً درخت کھود کر اُس میں گھونسلا بنا کر رہتا ہے، ہدہد۔نیز **مرغ شانہ سر**۔

کہاوت: **مرغ/مرغے کی ایک (ہی) ٹانگ** وہاں بولتے ہیں جہاں کوئی اپنی غلط بات پر اڑا رہے۔

کہاوت: **مرغ/مرغے کی بانگ/اذان کون سنتا ہے** کمزور کو کوئی نہیں پوچھتا۔

**مرغِ مصلّٰی** (پیش م، زبر ص، کھڑا زبری) ریا کار نمازی، وہ جو ظاہرا پرہیزگار لیکن باطن میں مکار ہو۔ نیز **مرغِ مصلا**۔

محاورہ: **مرغا بنانا** ہاتھوں کو دونوں ٹانگوں کے نیچے سے نکلوا کر دائیں ہاتھ سے دایاں کان اور بائیں ہاتھ سے بایاں کان پکڑوانا جو کہ بچوں کو دی جانے والی ایک سزا ہے۔

کہاوت: **مرغا پشم، بھیڑ ہضم** جو بڑی چیز اُڑا لیتا ہے، اس کے سامنے چھوٹی چیز کی کیا حیثیت ہے۔

کہاوت: **مرغا ہضم، بکری پر دَم** چھوٹی چیز سے لے کر بڑی چیز تک ہر ایک پر نظر ہے۔

کہاوت: **مرغوں کی سی لڑائی ہے** بے لاگ ہے، کوئی مطلب نہیں۔

**مرغابی** پیش م، جزم ر۔ امث، ف۔ پانی میں رہنے والا ایک مشہور پرندہ۔

**مرغن** پیش م، زبر ر، شد زبر غ۔ صف، ف۔ روغن دار، بہت چکنا، گھی میں تر بتر (کھانا)۔

**مرغن غذا** پُر تکلف کھانا، ایسا کھانا جسے پکانے میں گھی کا بہت زیادہ استعمال کیا گیا ہو۔

**مرغوب** زبر م، جزم ر، ومع۔ صف، ع۔ پسندیدہ، من بھاتا؛ دلکش، دلفریب، خوبصورت، پیارا؛ محبوب، دلبر۔

**مرغوب تر** بہت زیادہ پسندیدہ۔

**مرغولہ** زبر م، جزم ر، ومع، زبر ل۔ امذ۔ صف، ف۔ چھلا، حلقہ، پیچ خم؛ لہریا، گھونگر، پیچ دار، خمیدہ، گول، لہراتا۔ نیز **مرغول**۔

**مرغولہ مو** (ومع) گھنگریالے بالوں والا۔ نیز **مرغولہ گیسو**۔

**مرغی** پیش م، جزم ر۔ امث۔ مرغ (رک) کی مادہ۔

**مرغی انڈے کی بحث** بے نتیجہ گفتگو، فضول تکرار۔

محاورہ: **مرغی بٹھانا** انڈے سینے کے لیے مرغی کو انڈوں پر بٹھانا۔

**مرغی کا** مراد: (بطور دُشنام) آوارہ عورت کا جنا۔

کہاوت: **مرغی کے خواب میں دانہ ہی دانہ** انسان ہر وقت اپنے مطلب کی بات سوچتا ہے۔

کہاوت: **مرغی اپنی جان سے گئی، کھانے والوں کو سواد/ مزہ نہ آیا** ایک آدمی دوسرے کے لیے کوشش کرتا مر گیا مگر دوسرے نے قدر نہ کی تو کہتے ہیں۔ یعنی ایک نے تکلیف بھی اُٹھائی مگر دوسرے کو بالکل بھی فائدہ نہ ہوا۔

کہاوت: **مرغی کو تکلے کا گھاؤ بس کافی ہے** غریب اور مفلس آدمی کے لیے تھوڑا نقصان ہی بہت ہوتا ہے۔

کہاوت: **مرغی کی بانگ کا کیا اعتبار** عورت کی بات کا کوئی اعتبار نہیں۔ نیز **مرغی کی بانگ کو کون صحیح کہتا ہے**۔

**مرفاع** زیر م، جزم ر۔ امث، ع۔ کثیر المنازل عمارات وغیرہ میں نصب برقی قوت سے چلنے اور اُوپر نیچے لانے لے جانے والا متحرک خانہ۔ انگریزی میں: "Lift, Elevator"۔

**مرفق** زبر م، جزم ر، زیر۔ امث، ع۔ کہنی۔

**مرفوع** زبر م، جزم ر، ومع۔ صف، ع۔ اُٹھایا ہوا، بلند کیا ہوا، برگزیدہ؛ وہ حرف جس پر رفع یعنی پیش ہو، مضموم؛ وہ حدیث جس کی روایت معتبر واسطوں سے رسول اللہ ﷺ تک پہنچتی ہو۔

**مرفوع القلم** (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبر ق، زبر ل) بخشا ہوا، قابلِ معافی، جس کا گناہ باز پرس کے قابل نہ ہو، بے محاسبہ۔ عموماً بہرے آدمی یا مجذوب کے لیے مستعمل۔

**مرفہ** پیش م، زبر ر، شد زبر ف۔ صف، ع۔ آسودہ، خوش حال، فارغ البال۔

صف: **مرفہ الحال** (پیش ہ، غم ا، جزم ل) آسودہ حال، خوشحال، امیر، دولت مند۔

**مرفہ** پیش م، جزم ر، زبر ف۔ امذ، ع۔ تاشہ، نقارے کی قسم کا ساز جسے گلے میں لٹکا کر بجاتے ہیں۔

**مرقد** زبر م، جزم ر، زبر ق۔ امذ، ع۔ آرام گاہ، خواب گاہ، سونے کی جگہ۔ مراد: قبر، مزار۔

**مرقد** زبر م، جزم ر، زیر ق۔ امث، ع۔ نیند لانے والی، خواب آور (دوا)۔

**مرقع** پیش م، زبر ر، شد زبر ق۔ امذ، ع۔ تصویر، تصاویر کا مجموعہ؛ خاکہ، شبیہ؛ رنگ برنگ پیوند لگی گدڑی۔ نیز **مرقعہ**۔

محاورہ: **مرقع اُتارنا** تصویر کھینچنا؛ منظر نگاری کرنا۔

محاورہ: **مرقع اُلٹ جانا** دُنیا کا درہم برہم ہو جانا، تہہ و بالا ہو جانا۔

**مرقع نگاری** تصویر کشی، نقشہ کھینچنا، خاکہ اُتارنا۔

**مرقوم** زبر م، جزم ر، ومع۔ صف، ع۔ لکھا ہوا، تحریر شدہ، رقم، نوشتہ۔

**مرقوم الحاشیہ** (پیش م، غم ا، جزم ل، زیر ش، زبری) (قانون) حاشیے پر لکھا ہوا۔

**مرقوم الذیل** (زبر م، جزم ر، ومع، پیش م، غم ا، غم ل، شد زبر ذ، ے لین) نیچے درج شدہ؛ نیچے تحریر کیا گیا، مندرجہ۔

**مرقوم الصدر** (پیش م، غم ا، غم ل، شد زبر ص، جزم د) بیچ میں لکھا ہوا، درمیان میں ذکر کیا ہوا۔

**مرقومہ** زبر م، جزم ر، ومع، زبر م۔ صف، ع۔ لکھا گیا، تحریر کیا ہوا۔

**مرقومہ بالا** اُوپر لکھا ہوا۔

**مرکانا** پیش م، جزم ر۔فعل متعدی۔ بل دینا، مروڑنا؛ حلقے بنانا، چھلّے بنانا، گھونگر بنانا، بٹنا۔

**مرکب** زبرم، جزم ر، زبرک۔ اند، ع۔ سواری؛ سواری کا گھوڑا۔ جمع: **مراکب** (زبرم، زیرک)۔

محاورہ: **مرکب چمکانا** گھوڑے کو دوڑانا، گھوڑے کی رفتار تیز کرنا۔

**مرکب** پیش م، زبر ر، شد زبرک۔ صف، ع۔ کئی چیزوں کو ملا کر بنایا ہوا، ترکیب دیا ہوا۔ مخلوط، آمیختہ، کئی کا مجموعہ؛ دوات کی سیاہی۔ جمع: **مرکبات**۔

**مرکبِ اضافی** وہ مرکب ترکیب جو مضاف اور مضاف الیہ سے مل کر بنے یا جس میں ایک اسم کو دوسرے اسم سے نسبت دیں۔

**مرکبِ تام** دو یا دو سے زیادہ کلمات کا وہ مجموعہ جسے سن کر بات پوری طرح معلوم ہو جائے۔

**مرکبِ ناقص** وہ مرکب ترکیب جس سے سننے والے کو پورا فائدہ نہ ہو اور مزید سننے کا انتظار باقی رہے۔

**مرکز** زبرم، جزم ر، زبرک۔ اند، ع۔ کسی شے کو کھڑا کرنے کی جگہ، کسی شے کا درمیانی حصہ، عین وسط، درمیان، قلب؛ وہ مقام یا چیز جس کے گرد کوئی چیز گھومے۔

**مرکز جو** (وع) وہ قوت جو مرکز کی طرف مائل کرے۔ انگریزی میں: Centripetal۔ نیز **مرکز مائل**۔

**مرکزِ چوب** (وع) درخت کے تنے کا اندرونی حصہ۔

**مرکزِ نظر** توجہ کا حامل، لائقِ دید، قابلِ توجہ چیز۔

**مرکزہ** زبرم، جزم ر، زبرک۔ اند۔ وہ حصہ جس کے گرد چیزیں جمع ہوتی ہیں۔ انگریزی میں: Nucleus۔

**مرکوب** زبرم، جزم ر، وع۔ صف، ع۔ وہ جس پر سواری کی جائے۔

**مرکوز** زبرم، جزم ر، وع۔ صف، ع۔ محکم کیا ہوا، گڑا ہوا؛ ایک نقطہ پر جمع کیا ہوا؛ منظور شدہ، دل نشیں۔

**مرکی** پیش م، جزم ر۔ امث۔ کان کی چھوٹی بالی، گوکھرو؛ تان لیتے وقت سُر کو ایک خاص انداز سے جھٹکا دے کر ادا کرنا۔

**مرکھنا** زبرم، جزم ر، زبرکھ۔ صف۔ سینگ مارنے والا؛ جھپٹنے کے لیے تیار، ٹکر دینے کو مستعد، لڑاکا جانور۔ (امث) **مرکھنی**۔

کہاوت: **مرکھنا بیل جی کا جلاپا** ناقص چیز کوئی نہیں لیتا اور مجبوراً اپنے پاس رکھنی پڑتی ہے۔ ناقص چیز پریشانی کا سبب ہوتی ہے۔

**مرگ** زبرم، جزم ر۔ امث، ف۔ موت، اجل، فنا۔

**مرگِ انبوہ** بہت سے لوگوں کا بیک وقت مرنا۔

کہاوت: **مرگِ انبوہ جشنے دارد** ایسی مصیبت جس میں سبھی مبتلا ہوں گوارا ہو جاتی ہے۔

**مرگِ مفاجات** ناگہانی، اچانک، بے وقت موت۔

کہاوت: **مر گیا مردود جن کی فاتحہ نہ درود** کسی بدمعاش آدمی کے متعلق کہتے ہیں۔ برے آدمی کو کوئی یاد نہیں رکھتا۔

**مرگ** جزم م، زیر ر۔ اند، ہ۔ ہرن، آہو، چکارا۔ نیز عام: **مرگ** (زیرم، جزم ر)۔ اصلاً: **مرگ** (پیش م، جزم ر)۔

کہاوت: **مرگ، بندر، تیتر، چور، یہ چاروں کھیت کے چور** ہرن، بندر، تیتر اور چور کھیت کو نقصان پہنچاتے ہیں۔

**مرگ چھالا** ہرن کی کھال جسے جنگل کے باسی لباس یا بستر کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔

**مرگ لوچن** (وج، زبرچ) ہرن کی سی آنکھوں والا، انتہائی خوبصورت آنکھوں کا مالک شخص۔

**مرگانک** جزم م، جزم ر، ن غنہ۔ اند، ہ۔ دھات یا جواہر کو پھونک کر بنایا ہوا کشتہ۔

**مرگجا** جزم م، زیر ر، زبرگ۔ اند، ہ۔ کستوری، مشک نافہ۔

**مرگلا** زبرم، جزم ر، زیرگ۔ اند۔ بڑھئی کی خراد کے اڈے کا کیلا؛ نہایت، لاغر، کمزور۔

**مرگی** زیرم، جزم ر۔ امث، ہ۔ ایک اعصابی مرض جس میں آدمی بے ہوش ہو جاتا ہے، جسم پر لرزہ طاری ہوتا ہے اور منہ سے جھاگ نکلنے لگتی ہے؛ صرع۔

**مرگھٹ** زبرم، جزم ر، زبرگھ۔ اند، ہ۔ (ہندو) وہ مقام جہاں مردے جلائے جائیں، مسان، شمشان۔

**مرل** پیش م، زبر ر۔ امث۔ ایک مخروطی چوڑے منہ کی سیاہی مائل بے کانٹا دریائی مچھلی جو قدرے بام سے مشابہ ہوتی ہے، سنول۔

**مرلی** پیش م، جزم ر۔ امث، ہ۔ بانسری، نَے۔ تص: **مرلیا** چھوٹی بانسری۔

**مرلی دھر** مرلی رکھنے والا، شری کرشن۔

**مرم** زبرم، زبر ر۔ اند، س۔ بھید، راز؛ دل کی حقیقت؛ خفیہ نقص یا عیب؛ اصلیت؛ روپ، سوانگ۔

**مُرم** پیش م، زبر ر۔ اند، س۔ کنکریلی مٹی؛ بھربھرے ریتیلے ڈھیلے۔

**مرمت** زبرم، زبر ر، شد زبرم۔ امث، ع۔ درستی کرنا، خرابی دُور کر کے چالو کرنا، ٹوٹ پھوٹ کی اصلاح کرنا؛ تنبیہ کے طور پر جسمانی سزا۔

**مرمت طلب** جس کے درست کیے جانے کی ضرورت ہو۔

محاورہ: **مرمت کرنا** درست کرنا، خرابی دور کرنا؛ مارنا پیٹنا۔

**مرمد** پیش م، زبر ر، شد زبرم۔ اند، ع۔ جس کی آنکھوں میں تکلیف ہو، جس کی

آنکھیں دُکھتی ہوں۔

**مرمر** زبرم، جزم ر۔ اند، یو۔ سفید یا رنگین چکنا پتھر جو گھسائی سے شفاف اور چمک دار ہو جاتا ہے۔ عمارات اور کتبوں وغیرہ میں استعمال کیا جاتا ہے؛ رُخام۔ نیز **سنگِ مرمر**۔

**مرمرا** پیش م، جزم ر، پیش م۔ اند۔ بھنا ہوا چاول کا کرارا دانہ۔ (جمع) **مرمرے** جنھیں بغیر کسی مسالے یا نمک کے چباتے ہیں۔

پھبتی: **مرمروں کا تھیلا (وج)** پلپلے جسم کا، موٹا، پھسپھسا آدمی، چکن کی بیل کے کنارے پر مُرمُرے کی شکل کا بنا ہوا کنگورہ۔

**مرمم** پیش م، زبرر، زیرم۔ اند، ع۔ مرمت کرنے والا، درست کرنے والا، ترمیم کرنے والا۔

**مرممہ** (زبرم، شدزبرم، زبرم) مرمت کیا ہوا یا کیے ہوئے، اصلاح شدہ، درست کیا ہوا؛ ترمیم کیا ہوا۔

**مرموز** زبرم، جزم ر، ومع۔ صف، مذ، ع۔ جس میں پوشیدہ بات کہی گئی ہو، جس میں رمز پایا جاتا ہو۔

**مرن** زبرم ر۔ امث۔ فوت، مرنا؛ موت، قضا؛ جوکھوں، خواری (مرکبات یا محاورات میں مستعمل)۔

**مرن برت** (زبرب، زبرر) (ہ) مرنے کے لیے فاقہ کرنا۔

کہاوت: **مرن چلی اور سوکھ سامنے** جب مرنا ہی مقصود ہے تو پھر شگون کیسا یا خوف کیسا۔

**مرنا** زبرم، جزم ر۔ فعل لازم۔ جان دینا، جان سے جانا، فوت ہونا؛ ماند پڑنا، پژمردہ ہونا، کمھلانا؛ عشق ہونا، گرویدہ وشیدا ہونا؛ رہ پڑنا؛ کوفت، مشقت، مصیبت اُٹھانا۔ (پانی کے لیے) سرایت کرنا، نشیب کی طرف راستہ بنانا۔

کہاوت: **مرنا بھلا بدیس کا جہاں نہ اپنا کوئی** پردیس میں مرنا بہتر ہے کہ وہاں کوئی اپنا نہیں ہوتا جو افسوس کرے۔

کہاوت: **مرنا جینا سب کے ساتھ** دُنیا کے جھگڑے بکھیڑے کسی کو نہیں چھوڑتے۔

کہاوت: **مرنا ہے بد نیک کو، جینا ناپ سدا، بہتر ہے جو جگت میں نیک نام رہ جا** اچھے کام کرنے چاہییں تاکہ دُنیا میں نام رہ جائے ویسے تو نیک و بد سب کو مرنا ہے۔

**مرنجا مرنج** زبرم، زبرر، جزم ن، زبرم، زبرر، جزم ن۔ صف، مذ، ف۔ وہ شخص جو ہر حالت میں خوش رہے اور کسی کا دل نہ دکھائے۔ نیز **مرنجاں مرنج، مرنج و مرجان**۔

**مرنڈ** پیش م، زبرر، جزم ن۔ صف۔ سوکھا، چُرمُر؛ (مجازاً) بے جان، غیر متحرک۔

**مرنڈا** پیش م، زبرر، جزم ن۔ صف، ہ۔ گُڑ کے شیرے میں تیار کیے ہوئے مرمروں کے لڈو، گڑدھانی؛ بھونی مکئی جو کھیل (ی) نہ ہو؛ چُرمُر، سوکھا؛ کمزور، لاغر۔

**مرنے** زبرم، جزم ر۔ اند۔ مرنا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **مرنے پر ڈوم راجا** امیروں کی موت پر ادنیٰ لوگوں کو فائدہ ہوتا ہے۔

کہاوت: **مرنے جائیں، ملہار گائیں** بے پروا آدمی کی نسبت بولتے ہیں کہ اس کو کوئی پروا نہیں۔

صف: **مرنے جوگا (وج)** مرنے کے قابل، مٹ جانے کے لائق؛ نہایت کمزور، نحیف۔ نیز **مرن جوگا**۔

کہاوت: **مرنے کو جی چاہے اور کفن کا ٹوٹا** فضول بہانہ۔

کہاوت: **مرنے کو کیا ہاتھی گھوڑے جُتے ہیں** موت کسی وقت بھی آجائے، تو اُس کے لیے تیاری نہیں ہوسکتی۔ زندگی کا اعتبار نہیں۔ موت کسی وقت بھی آسکتی ہے۔

**مروا** زبرم، جزم ر۔ امث، ف۔ ریحان کی قسم سے ایک خوشبودار نبات۔

**مروا** پیش م، جزم ر۔ اند، ہ۔ (معماری) دہلیز کا وہ پتھر جس میں کواڑ کی چول کے لیے چھید (بھید) کھدا ہوا ہو؛ وہ لکڑی جسے دیوار پر رکھتے ہیں تاکہ اُس پر مٹی کے کھپرے رکھے جاسکیں۔

**مروارید** زبرم، جزم ر، ی۔ اند، ف۔ سیپی کے اندر سے نکلنے والے گول گول دانے، موتی، گوہر، مانک۔

**مروت** پیش م، زبرر، شدزبرو۔ امث، ع۔ پاس، لحاظ، رعایت؛ دوستی، خلوص؛ سخاوت، کشادہ دلی، فیاضی۔

محاورہ: **مروت سے پیش آنا** رعایت اور لحاظ رکھنا؛ اخلاق سے پیش آنا۔ نیز **مروت برتنا**۔

**مروٹھا** پیش م، ولین۔ اند۔ ناؤ کے کنارے، پر لکڑی کا حاشیہ یا پٹی۔

**مَروج** زبرم، ومع۔ اند، ہ۔ مہندی کا خوشبودار مرکب؛ سہاگ پڑے میں شامل اشیا جو رسم کے دن دولھا اور سات سہاگنوں سے پسوا کر دُلھن کی مانگ میں بھری جاتی ہیں۔

**مروَج** پیش م، زبرر، شدزبرو۔ صف، ع۔ رائج الوقت، جاری، زیرِ استعمال، برتا جانے والا؛ ریت رسم کے مطابق۔

**مروِج** پیش م، زبرر، شدزیرو۔ صف، ع۔ جو رائج کرے، رواج دینے والا، جاری کرنے والا۔

**مروجہ** پیش م، زبرر، شدزبرو، زبرج۔ صف، ع۔ جو رائج ہو، جو جاری ہو۔

**مروحہ** زیرم، جزم ر، زبرو، زبرح۔ اند، ع۔ پنکھا، بادکش۔

**مروحہ جنباں** (پیش ج، جزم ن مثل م) پنکھا جھلنے والا۔

**مرور** پیش م، و مع۔ امذ، ع۔ گزرنا، رواں ہونا، بیت جانا۔

**مرورِ ایام** زمانے کا بیت جانا، وقت کا گزرنا۔

**مرورِ زمانہ** وقت کا گزرنا۔

**مروڑ** زبر م، و مج۔ امذ، ہ۔ پیچ، خم، بل؛ پیٹ میں رہ رہ کر اُٹھنے والا شدید درد جو پیچش میں محسوس ہوتا ہے۔

محاورہ: **مروڑ اُٹھنا** پیٹ میں اینٹھن ہونا یا درد ہونا، قرا قر ہونا؛ بیقرار ہونا، بے چین ہونا۔

فعل متعدی: **مروڑنا** بل دینا، اینٹھانا، کج کرنا؛ پھیرنا؛ بھینچنا؛ توڑنا۔

**مروڑ پھلی** زبر م، و مج، جزم ڑ، زبر پھ۔ امث۔ ایک بیل کی پھلی جو بطور دوا بھی استعمال کی جاتی ہے۔

**مروڑی** زبر م، و مج۔ امث، ہ۔ مروڑنے کا عمل؛ گیلے آٹے کی بتی جو آٹا گوندھنے کے بعد ہتھیلیوں کو مل کر چھڑائی جائے۔ عموماً جمع کے صیغے **مروڑیاں** کے طور پر مستعمل۔

**مروع** پیش م، زبر ر، شد زبر و۔ صف۔ درستی اور فراست سے آراستہ، تیز فہم، باریک بیں۔

**مروق** پیش م، زبر ر، شد زبر و۔ صف، ع۔ صاف کیا ہوا، نتھرا، ستھرا، مقطر، مصفّٰی، خالص؛ روشن، چمکدار۔

**مروی** زبر م، جزم ر۔ صف، ع۔ روایت کیا ہوا، جو بتایا گیا ہو، سنایا گیا ہو یا بیان کیا گیا ہو؛ مذکور۔

**مرہٹہ** زبر م، جزم ر، زبر ہ، شد نیز بلا شد زبر ٹ۔ امذ، ہ۔ وسطِ ہند کے مغربی علاقے میں رہنے والی ایک (جنگجو) قوم کا فرد۔ مہاراشٹر کا باشندہ۔ نیز مرہٹا۔

**مرہٹی** مہاراشٹر کے علاقے کی زبان۔

**مرہٹیاں** کان کی لو میں پہننے کی گھنڈی کی شکل کی مُرکیاں۔

**مرہم** زبر م، جزم ر، زبر ہ۔ امذ، ع۔ زخم پر لگانے کی نرم چکنی، نیم سیال دوا؛ (مجازاً) کسی کے زخم کا علاج۔

**مرہم پٹی** زخم کا علاج، زخم کی دوا دارو۔

محاورہ: **مرہم پٹی کرنا** زخموں پر دوا لگانا، زخمی کا علاج معالجہ کرنا۔

**مرہم نہ** (لیٹا زیرن) زخم پر مرہم رکھنے والا، مرہم لگانے والا۔

**مرہن** پیش م، جزم ر، زبر ہ۔ امذ، ہ۔ تمبا کو کا چورا، کٹا ہوا تمبا کو۔

**مرہون** زبر م، جزم ر، و مع۔ صف، ع۔ گروی رکھا ہوا، رہن رکھا ہوا۔ (کنایۃً) کسی اور کے اثر، قبضے یا تصرف میں۔

**مرہونِ منت** (لیٹا زیرن، زیر م، شد زبر ن) گرویدۂ احسان، بہت ممنون و شکر گزار۔

**مرئی** زبر م، جزم ر۔ صف۔ جسے دیکھا جاسکے، جو نظر آسکے۔

**مرئیات** مادی اشیا جن کا مشاہدہ حواس کے ذریعے کیا جاسکے۔

**مری** (۱) زبر م۔ صف۔ مردہ، ماری گئی؛ (مجازاً) خستہ، دبی؛ آہستہ۔

کہاوت: **مری بچھیا، بامن کے سر** نکمی چیز دوسرے کو دی جاتی ہے؛ اگر کوئی نکمی چیز کسی کو دے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **مری بھیڑ خواجہ خضر کے نام** اُس موقع پر کہا جاتا ہے جب کوئی کھوئی ہوئی شے یا ناقص شے اللّٰہ کے نام پر خیرات کر کے ثواب کمانا چاہے۔

**مری** (۲) زبر م۔ امث۔ وبائے عام جیسے ہیضہ، چیچک یا طاعون وغیرہ۔

محاورہ: **مری پڑنا** وبا کی وجہ سے کثرت سے اموات ہونا۔

**مُری** پیش م، شد ر۔ امث، ہ۔ بٹے ہوئے سوت یا دھاگے میں پڑ جانے والی گرہ، گانٹھ یا سانٹھ؛ گرہ، پیچ۔

**مِری** زیر م۔ ضمیر اضافی متکلم۔ میری (رک) کا مخفف، عموماً اشعار میں مستعمل۔

**مرے** زبر م۔ صف۔ رک: مرا (۲) جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

کہاوت: **مرے پر سو دُرّے** مصیبت زدہ پر اور مصیبت آپڑے تو کہتے ہیں، مصیبت پر مصیبت۔

کہاوت: **مرے تو شہید، مارے تو غازی** مسلمان ہر حال میں فائدہ میں رہتا ہے۔

کہاوت: **مرے چور پرائے دھن پر** چور پرائے مال پر جان کھو دیتا ہے۔

کہاوت: **مرے کا کوئی نہیں، جیتے کے سب لاگو ہیں** دوستی رشتہ داری سب زندگی کے ساتھ ہیں، مرنے کے بعد کوئی یاد نہیں کرتا۔ امیر کے سب ساتھی ہیں، غریب کو کوئی نہیں پوچھتا۔

کہاوت: **مرے کو مر جانے دے، حلوا پوری کھانے دے** خود غرض اپنا ہی فائدہ چاہتا ہے۔

کہاوت: **مرے ماں، جیوے ماسی** اگر ماں مر جائے اور خالہ جیتی رہے تو بچے پل جاتے ہیں۔

کہاوت: **مرے نہ پیچھا چھوڑے** بوڑھے آدمی کے متعلق کہتے ہیں جو بیمار ہو اور مرے نہیں۔ جو آدمی ہر وقت تنگ کرے اُسے بھی کہتے ہیں کہ جب تک زندہ ہے تنگ کرے گا۔ نیز مرے نہ مانجھا لے، مرے نہ جئے،

ہکر ہکر کرے۔

**مریخ** زبرم،شدر،ی۔اند،ع۔ نظام شمسی کا سورج سے چوتھا اور زمین سے قریب ترین سیارہ، جسے یونانی دیو مالا میں جنگ کا دیوتا اور مشرقی علوم نجوم میں منحوس خیال کیا جاتا ہے۔

**مرید** زبرم،ی۔صف۔اند،ع۔ نافرمان، سرکش، مغرور۔

**مرید** پیش م،ی۔صف۔اند،ع۔ ارادت مند؛ مطیع، تابع، چیلا؛ جس نے کسی پیر کے ہاتھ پر بیعت کی ہو، باطنی شاگرد۔ جمع: مریدین۔

محاورہ: **مرید کرنا** چیلا بنانا، فرماں بردار کرنا۔

**مریدی** تابع فرمان ہونا، کسی مرشد کے ہاتھ پر بیعت کرنا۔

**مریض** زبرم،ی۔اند،ع۔ بیمار، روگی، علیل؛ نادرست، علاج کرانے والا۔

**مریضہ** زبرم،ی۔اسث،ع۔ روگی، علیل، وہ عورت جسے کوئی بیماری ہو۔

**مریل** زبرم، جزم ر، زبری۔صف۔ کمزور، نیم جاں، ناتواں، سُست، کسلمند۔

**مریم** زبرم، جزم ر، زبری۔صف،ع۔ کنواری، دوشیزہ، باکرہ؛ پارسا، عصمت والی، پاک دامن؛ حضرت عیسیٰؑ کی والدہ ماجدہ کا نام۔

**مریم کا روزہ** چپ کا روزہ۔

**مرینہ** زبرم،ی،زبرن۔ رک: ملینہ۔

## م۔ڑ

**مڑ** پیش م۔امر۔ مڑنا (رک) کا فعل امر۔

محاورہ: **مڑ آنا** لوٹ آنا، واپس آجانا۔

محاورہ: **مڑ مڑ کر دیکھنا** پلٹ کر دیکھنا، بار بار پیچھے دیکھنا۔

**مڑک** زبرم، زبرڑ۔اسث۔ بل، کجی؛ اکڑ، اینٹھ؛ آن بان۔

فعل لازم: **مڑکنا** اینٹھنا، پیچ کھانا، ٹیڑھا ہونا؛ موڑنا، بل دینا۔

**مڑنا** پیش م، جزم ڑ۔فعل لازم۔ بل کھانا، خم کھانا، پلٹنا، گھومنا، ایک طرف سے منہ پھیر کر دوسری طرف کرنا۔

**مڑوا** زبرم، پیش ڑ۔اند۔ ایک ادنیٰ قسم کا غلہ، راگی۔

**مڑی** زبرم۔اسث۔ کھیت کی مینڈھ، کیاری کی باڑھ۔

**مُڑی** پیش م۔صف۔مث۔ بل کھائی ہوئی، ٹیڑھی۔

**مڑی تڑی** ٹیڑھی میڑھی۔

**مڑھنا** زبرم، جزم ڑھ۔فعل متعدی۔ کھال چڑھانا، کپڑا یا کاغذ چڑھانا، پوشش کرنا، غلاف چڑھانا؛ کوئی چیز کسی کو زبردستی دینا، ناپسندیدہ شے دینا، تھوپنا۔

**مڑھی** زبرم۔اسث،ہ۔ کٹیا، فقیر کی جھونپڑی۔

## م۔ز

**مزا** زبرم۔اند،ف۔ رک: مزہ جو فصیح ہے۔

**مزاج** زیرم۔اند،ع۔ جسم میں اخلاط کا توازن، کیفیت؛ ملاوٹ، آمیزش، ترکیب؛ صحت کا حال، انسان کی طبیعت، جی؛ سرشت، فطرت؛ عادت، خصلت۔

محاورہ: **مزاج اُٹھانا** کسی کے ناز نخرے برداشت کرنا۔

**مزاج آشنا** مزاج پہچاننے والا، طبیعت یا عادت سے واقف۔ نیز **مزاج دان**۔

محاورہ: **مزاج برہم ہونا** ناراض ہونا، غصے میں آنا۔

**مزاج پرسی** (پیش پ، جزم ر) طبیعت کا حال پوچھنے کا عمل، خیریت معلوم کرنے کا عمل۔

محاورہ: **مزاج پرسی کرنا** کسی کی خیریت دریافت کرنا، حال معلوم کرنا۔

**مزاج پیٹی** (ی) نخرے والی عورت، مغرور، نک چڑھی زنانی۔

**مزاج دار** مغرور، متکبر؛ نازک طبع۔

**مزاج دان** کسی کی طبیعت کو جاننے والا، خصوصیات سے آگاہ؛ عادات و اطوار سے واقف۔

محاورہ: **مزاج درست کرنا** طبیعت کی اصلاح کرنا؛ سزا دینا۔

محاورہ: **مزاج سمجھنا** عادات و اطوار سے واقف ہونا۔

کہاوت: **مزاج عالی، نہ توشک نہ نہالی** جب کوئی شخص مفلسی میں نخرے کرے تو کہتے ہیں کہ پلے کچھ نہیں مگر نخرے بہت ہیں۔

کہاوت: **مزاج کبھی تولہ کبھی ماشہ** متلون مزاج ہے، گھڑی میں خوش، گھڑی میں ناراض۔

محاورہ: **مزاج گرم ہونا** طبیعت میں غصے کا عنصر زیادہ ہونا۔

محاورہ: **مزاج میں آنا** سمجھ میں آنا، دل چاہنا، دل میں سمانا۔

**مزاجن** (زبرج) مغرور عورت، تمکنت والی عورت۔

**مزاح** زیرم۔اند،ع۔ ظرافت، ہنسانے والی بات، خوش طبعی، مذاق، ٹھٹھول، دل لگی۔

**مزاح آمیز** ہنسی مذاق پسند کرنے والا۔

**مزاح نگار** ہنسی دل لگی کی باتیں لکھنے والا، مزاحیہ تحریر لکھنے والا۔

**مزاحف** پیش م، زبرح۔صف،ع۔ گری ہوئی شے؛ اصل سے دور ہو چکی شے؛ وہ عروض، بحر یا وہ رکن، بحر جس میں زحاف واقع ہوا ہو۔

**مزاحم** پیش م، زیرح۔صف۔ مزاحمت کرنے والا، رکاوٹ ڈالنے والا؛ مانع، حائل ہونے والا۔ نیز **مزاحمی**۔

**مزاحمت** پیش م، زبرح، زبرم۔ امث، ع۔ رکاوٹ، مخالفت، روکنے کا عمل، ممانعت، تعرض۔

**مزاحمی** روکنے والا، مزاحمت کرنے والا۔

**مزاحیہ** زیرم، زبرز، زیرح، زبری۔ صف، مذ۔ ظرافت، ہنسی مذاق سے تعلق رکھنے والا، **مزاح** (رک) سے منسوب۔

**مزار** زبرم۔ امذ، ع۔ زیارت گاہ؛ قبر، مقبرہ، روضہ، درگاہ، آستانہ۔

**مزارع** زبرم، لیٹا زیر۔ جمع، مذ، ع۔ مزرعہ کی جمع، کھیتیاں۔

**مُزارع** پیش م، لیٹا زیر۔ امذ، ع۔ کسان، کاشتکار، کھیتی باڑی کرنے والا۔ نیز مزارعہ۔

**مُزارعت** پیش م، لیٹا زبر ر، زبرع۔ امذ۔ ایسی زراعت جو شرکت سے کی جائے۔

**مزامیر** زبرم، ی۔ جمع، مذ، ع۔ بانسریاں، باجے گاجے، گانے بجانے والوں کے ساز۔ واحد: **مزمار** بانسری ساز، باجا۔ نیز **مزمور** مناجات۔

**مزاوجت** پیش م، زبرو، زبرج۔ امذ، ع۔ شادی کرنا، نکاح کرنا۔

**مزاول** پیش م، زیرو۔ امث، ع۔ مشق کرنے والا، کام کرنے والا۔

**مزاولت** پیش م، زبرو۔ امث، ع۔ مشق، مہارت، روانی، کسی کام کو پابندی سے کر کے مشاقی پیدا کرنا، ریاضت۔

**مزبلہ** زبرم، جزم ز، زبرب، زبرل۔ امذ، ع۔ گھورا، کوڑا کرکٹ پھینکنے کی جگہ، دمن۔ نیز **مزبل**۔

**مزبلہ کا کتا** گندی جگہ رہنے والا کتا؛ (مجازاً) گھٹیا انسان، ناشائستہ شخص۔ نیز **مزبلہ کا خارشی کتا**۔

**مزبور** زبرم، جزم ز، ومع۔ صف۔ لکھا ہوا، مرقوم، مذکور۔ مراد: مذکورۂ بالا۔ جس کا ذکر پہلے یا اُوپر ہو چکا ہو۔

**مزج** زبرم، جزم ز۔ امذ۔ کسی شے میں دوسری شے ملانا، آمیزش کرنا، ملاوٹ کرنا۔

**مزجات** پیش م، جزم ز۔ صف، ع۔ تھوڑا، ادنیٰ، ناچیز؛ بے اعتبار۔

**مزخرف** پیش م، زبرز، جزم خ، زبرر۔ صف، ع۔ مصنوعی، بناوٹی، آراستہ پیراستہ، لغو، فریب آمیز بات۔

**مزخرفات** بناوٹی باتیں، واہیات گفتگو، جھوٹی باتیں، چکنی چپڑی باتیں، خرافات۔

**مزد** پیش م، جزم ز۔ امث، ف۔ اُجرت، مزدوری۔

**مزدک** زبرم، جزم ز، زبرد۔ امذ۔ ایران میں زرتشت کے مذہب کو پھیلانے والا، جس کی تعلیمات میں یہ بھی شامل تھا کہ عورت سمیت تمام مملوکات کو مشترک ملکیت میں دے دیا جائے۔

**مزدلفہ** پیش م، جزم ز، زبرد، جزم ل، زبرف۔ علم۔ امذ، ع۔ منیٰ اور عرفات کے درمیان وہ مقام جہاں حاجی رات کو قیام کرتے ہیں۔

**مزدور** پیش م، جزم ز، ومع۔ امذ، ف۔ اُجرت پر محنت مشقت کرنے والا، محنت کش، اجیر۔ عام: مَز دور۔

**مزدور پیشہ** (ے) محنت مشقت کر کے روزی کمانے والا، محنت کش؛ درمیانے طبقے کے لوگ۔

کہاوت: **مزدور خوش دل، کند کار پیش** مزدور خوش ہو تو زیادہ کام کرتا ہے۔

کہاوت: **مزدور کو شہر، بھینس کو ڈہر** مزدور کے لیے شہر مفید ہے کہ وہاں اُسے مزدوری ملتی ہے اور بھینس کو جوہڑ۔ ہر ایک کو اپنے فائدہ کی بات پسند ہوتی ہے۔

**مزدوری** پیش م، جزم ز، ومع۔ امث، ف۔ اُجرت، محنت کا صلہ، کام کا معاوضہ؛ محنت، مشقت، مزدور کا پیشہ۔

کہاوت: **مزدوری لنڈوری** مزدوری کا کوئی اعتبار نہیں۔ کبھی ملتی ہے کبھی نہیں ملتی۔

**مزرع** زبرم، جزم ز، زبرر۔ امث، ع۔ کھیت، کشت، وہ قطعہ جو قابلِ کاشت ہو؛ چھوٹا گاؤں۔ نیز **مزرعہ** کھیتی۔ جمع: **مضارع**۔

**مزروعہ** بویا ہوا، کاشت کیا ہوا۔ نیز **مزروع**۔

**مزعفر** پیش م، زبرز، جزم ع، زبرف۔ امذ، ع۔ زعفرانی، نارنجی؛ زعفران ڈال کر پکائے ہوئے میٹھے چاول، زردہ۔

**مزعم** زبرم، جزم ز، زبرع۔ مذ، صف، ع۔ لالچ کی جگہ؛ (مجازاً) نامعتبر، گمان یا شُبے پر مبنی۔

**مزعوم** زبرم، جزم ز، ومع۔ صف، ع۔ جس کی بابت زعم یا گمان ہو، قیاسی، خیالی؛ فرض کیا ہوا، مثلاً: **کوائف مزعومہ** غیر حقیقی، مفروضہ حالات۔

**مزکوم** زبرم، جزم ز، ومع۔ صف، ع۔ زکام میں مبتلا، زکام کا مریض۔

**مزکیٰ** پیش م، زبرز، شدک، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ پاکیزہ، بابرکت، مثلاً: مرکب: **مالِ مزکیٰ** وہ مال جس پر زکوٰۃ ادا کی گئی ہو؛ (مجازاً) خالص، کھرا۔

**مزکی** پیش م، زبرز، شدک۔ مذ، صف، ع۔ پاک کرنے والا، تزکیہ کرنے والا؛ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا صفاتی نام۔

**مزلت** زبرم، زبرز، شدز برل۔ امث، ع۔ پھسلنے کی جگہ۔ نیز رک: **مذلت**۔

**مزلف** پیش م، زبرز، شدز برل۔ امذ، صف، ع۔ زلفوں والا، بالوں سے گھرا ہوا؛ (مجازاً) گھنگھریالے بالوں والا محبوب۔

**مزمار** زیرم، جزم ز۔ امث، ع۔ بانسری، نَے؛ باجا، ساز۔ جمع: **مزامیر**۔

**مزمّل** پیش م، شد زبر ز، شد زیر م۔صف، ع۔ چادر میں لپٹا ہوا۔قرآن شریف کی ۷۳ ویں سورت۔

**مزمن** پیش م، جزم ز، زیر م۔صف، ع۔ پرانا، دیرینہ، عرصے سے لاگو (خصوصاً مرض)۔

**مزمور** زبر م، جزم ز، ومع۔اسث، ع۔ بانسری پر گایا جانے والا نغمہ؛ مناجات، بھجن؛ (یہودیوں کا) گیت۔

**مزمہ** پیش م، زبر ز، شد زبر م۔اذ، ع۔ اونٹ کی مہار، گھوڑے کی پچھاڑی کی رسی۔گھوڑے کے گٹوں پر حفاظت کے لیے باندھا جانے والا تسمہ یا گدی۔

محاورہ: **مزمہ لگانا** روکنا، آگے نہ بڑھنے دینا۔

محاورہ: **مزمہ لینا** آڑے ہاتھوں لینا، خوب خبر لینا؛ تنگ کرنا۔

**مزوَد** زیر م، جزم ز، زبر و۔اسث۔ وہ تھیلا جس میں سفر کے لیے کھانا رکھ کے لے جایا جائے۔نیز **مزواد**۔

**مزوّر** پیش م، شد زبر ز، زبر و۔صف، ع۔ آمیزش کیا گیا، ملاوٹ شدہ؛ (مجازاً) بناوٹی، جعلی، کھوٹا۔

**مزورہ** (پیش م، زبر ز، شد زبر و، زبر ر) وہ شوربہ جو گوشت کے بغیر تیار کیا گیا ہو۔

**مزہ** زبر م، زبر ز۔اذ، ف۔ لطف، لذت؛ ذائقہ؛ چسکا، چاٹ؛ عیش، عشرت؛ دلچسپ بات۔سبق، تنبیہ۔

محاورہ: **مزہ اُٹھانا** لطف حاصل کرنا، لذت لینا۔

محاورہ: **مزہ آنا** لذت حاصل ہونا، لطف ملنا۔

محاورہ: **مزہ چکھانا** سزا دینا، تنبیہ کرنا، بدلہ لینا۔

محاورہ: **مزہ چکھنا** ذائقہ معلوم کرنا، لطف اُٹھانا۔

محاورہ: **مزہ کرکرا کرنا** بےلطف کرنا، لذت جاتی رہنا۔

محاورہ: **مزہ لینا** لذت حاصل کرنا، لطف اُٹھانا۔

**مزے** زبر م۔اذ۔ مزہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **مزے اُڑانا** عیش منانا، لطف حاصل کرنا۔

صف: **مزے دار** خوش ذائقہ، پُرلطف، لذیذ۔

محاورہ: **مزے کرنا** عیش کرنا، خوش فعلیاں کرنا۔

محاورہ: **مزے لوٹنا** لذت حاصل کرنا، عیش منانا۔

محاورہ: **مزے میں کٹنا** عیش سے زندگی گزرنا، راحت وسکون میں وقت گزرنا، خوشحالی ہونا۔

**مزیب** زبر م، زبر ز، شد زبر ی۔صف، ف۔ مزین، زیب دیتا ہوا؛ سجا ہوا۔

**مزیت** زبر م، جزم ز، شد زبر ی۔اسث۔ فضیلت، برتری۔

**مزید** زبر م، ی۔صف، ع۔ اور زیادہ، بیش، علاوہ، مستزاد؛ فالتو، بڑھایا ہوا، فاضل۔

**مزید برآں** (زبر ب، جزم ر) اِس کے علاوہ۔

**مزید حیات** دعائیہ کلمہ جو بادشاہ کے پانی پینے کے بعد کہا جاتا تھا۔

محاورہ: **مزید کرنا** (دسترخوان) اُٹھانا؛ زیادہ کرنا۔

**مزیدی** فالتو، بیکار، وہ شے جو استعمال کیے جانے کے بعد زائد شے کے طور پر پڑی ہو۔مثلاً: مزیدی مال۔

**مزیر** زبر م، ی۔صف، ع۔ نڈر، بےخوف؛ سخت دل۔

**مزیل** پیش م، ی۔صف، مذ، ع۔ کسی شے کے اثرات دُور کرنے والا، زائل کرنے والا، نشان مٹانے والا۔

**مزیّن** پیش م، زبر ز، شد زبر ی۔صف، ع۔ زینت دیا ہوا، آراستہ کیا ہوا، سجایا ہوا، سنوارا ہوا۔

**مزیِّن** پیش م، زبر ز، شد زیر ی۔صف، ع۔ زینت دینے والا، آراستہ کرنے والا، سجانے والا۔

## م۔ژ

**مژدہ** پیش م، جزم ژ، زبر د۔اذ، ف۔ خوشخبری، بشارت، مبارکباد، نوید۔

کہاوت: **مژدہ باد اے مرگ، عیسیٰ آپ ہی بیمار ہے** اے موت خوش ہو کہ خود عیسیٰ بیمار ہے۔جس سے امداد کی توقع ہے وہی مصیبت میں گرفتار ہے۔

**مژدہ رَساں** خوش خبری دینے والا۔

محاورہ: **مژدہ سنانا** خوش خبری دینا۔

**مژہ** زیر م، زبر ژ۔اسث، ف۔ پلک۔جمع: **مژگاں**۔

**مژگاں تری** پلکیں بھیگنا، رونا، آنسو بہانا۔

## م۔س

**مس** زبر م۔اذ، ع۔ چھونے کا عمل، بھڑنا، لگنا؛ ٹھیس؛ لگاؤ، طبعی دلچسپی، رجحان، ذوق، کسی کام سے معمولی واقفیت یا رغبت۔

محاورہ: **مس رکھنا** لگاؤ رکھنا، ذوق رکھنا۔

**مس** (۱) زیر م۔اذ، ف۔ تانبا۔

**مسِ خام** کچا تانبا جسے کان سے نکالنے کے بعد صاف نہ کیا گیا ہو۔

**مس گر** ٹھٹھیرا، کسیرا، تانبے کے برتن بنانے والا۔

**مسِ لاظل** (زیر ظ) کیمیائی عمل سے صاف کیا ہوا خالص تانبا۔

محاورہ: **مسی جوش کرنا** کسی برتن وغیرہ میں تانبے کا ٹانکا لگانا۔

**مس (۲)** زیرم۔امث،ہ۔ سیاہی، روشنائی۔

**مُس (۱)** پیش م۔امث۔ چاندی یا سونا وغیرہ پگھلانے کی پیالی، کٹھالی۔

**مُس (۲)** پیش م۔امث۔ دریا کے بلند کنارے کے قریب واقع زمین۔

**مسا (۱)** زبرم۔امذ،ہ۔ جسم پر پیدائشی اُبھرا ہوا تل؛ بندوق کی مکھی، گاڑی کے بم پرساز اٹکانے کے لیے بنی ہوئی گھنڈی۔نیز مسا (شدس)۔

**مسا (۲)** زبرم۔امث،ع۔ شام کا وقت، سانجھ۔مرکب: **صبح و مسا**۔

**مسا** زیرم،شدس۔صف۔امذ،ہ۔ مخلوط، مرکب؛ ملا جلا سستا اناج۔

بول چال: **مسا کر کے** ملا جلا کر، بمشکل۔مثلاً: مسا کر کے سو سے زیادہ نہ ہوں گے۔

مرکب: **مسا گسا** موٹا، بُرا بھلا اناج؛ (مجازاً) ناکارہ اور بیکار اشیا کا ذخیرہ۔

**مسابق** پیش م،زیرب۔مذ،صف،ع۔ دوسرے سے آگے بڑھنے والا، (دوڑ میں) سبقت لے جانے والا۔

**مسابقت** پیش م،زبرب،زبرق۔امث،ع۔ ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش، باہمی مقابلہ۔

محاورہ: **مسابقت کرنا** برتری لے جانے کی کوشش کرنا۔

**مساج** زبرم۔امذ۔ ہاتھوں سے جسم کی مالش، بدن کو سہلانا۔

**مساجد** زبرم،زیرج۔جمع،مث،ع۔ **مسجد** (رک) کی جمع۔

**مساح** زبرم،شدس۔صف،ع۔ زمین کی پیمائش کرنے والا۔

**مساحت** (زبرح) سطح زمین کی پیمائش، نقشہ سازی وغیرہ۔

**مسارعت** پیش م،زبرر،زبرع۔امث۔ جلدی کرنا، عجلت کرنا؛ جلد بازی، باہمی سرعت۔

**مساس** زبرم۔امذ،ع۔ چھونے کا عمل؛ جسمانی اعضا کو سہلانا، ملنا؛ شہوت انگیزی کے لیے عورت کے جسم کو سہلانا، ملنا، ہتھ پھیر۔

**مساعد** پیش م،زیرع۔صف،ع۔ مددگار، معاون؛ (مجازاً) موافق، سازگار۔

**مساعدت** (زبرع،زبرد) (ع) مددگاری، معاونت۔

**مساعف** پیش م،زیرع۔صف۔ پڑوس کا، نزدیکی؛ مددگار، معاون۔

**مساعی** زبرم۔جمع،مث،ع۔ کوششیں، دوڑ دھوپ، محنتیں۔

**مساعیِ جمیلہ** نیک اور اچھی کوششیں، بھرپور دوڑ دھوپ۔

**مسافت** زبرم،زبرف۔امث،ع۔ فاصلہ، دُوری؛ سفر کی مدت، وقفہ؛ تھکان، ماندگی۔جمع: **مسافات**۔

محاورہ: **مسافت طے کرنا** سفر کرنا، فاصلہ طے کرنا۔

**مسافت کشیدہ** (ی) سفر سے نڈھال، تھکا ہوا۔

**مسافح** پیش م،لیٹا زیرف۔صف،مذ۔ زنا کار، بدکار۔

**مسافحت** (پیش م،زبرف،زبرح) زنا کاری، بدکاری۔

**مسافر** پیش م،زیرف۔امذ،ع۔ سفر کرنے والا، راہرو؛ نو وارد، پردیسی؛ سواری میں بیٹھنے والا۔

**مسافر خانہ** مسافروں کے ٹھہرنے کا مقام، ہوٹل۔

**مسافر نواز** مسافروں کو ٹھہرانے والا، آرام پہنچانے والا۔

**مسافرت** (زبرف،زبرر) سفر، مسافر ہونے کی حالت، غریب الوطنی۔نیز **مسافری** (زیرف)۔

**مساکن** زبرم،زیرک۔جمع،مذ،ع۔ **مسکن** (رک) کی جمع۔

**مساکین** زبرم،ی۔جمع،مذ،ع۔ مسکین لوگ، غربا، حاجت مند۔

**مسالا** زبرم۔امذ۔ کسی مرکب کے ضروری اجزا، لوازم؛ تعمیر میں استعمال ہونے والا چونا وغیرہ؛ ذائقے کے لیے کھانے میں ڈالے جانے والے اجزا (مرچ، لونگ، ہلدی دھنیا وغیرہ)۔کسی تصنیف کے لیے ضروری معلومات، دستاویزات وغیرہ؛ کپڑوں پر ٹانکے جانے والا آرائشی سامان، گوٹا ٹھپا، لیس وغیرہ۔نیز **مسالہ**؛ غلط العام: **مصالحہ**۔

**مسالچی** مسالا پیسنے والا۔

**مسالے دار** جس میں مسالا پڑا ہوا؛ (مجازاً) چٹپٹا، لذیذ۔

**مسالح** زبرم،لیٹا زیرل۔امث۔ پہرے کی جگہیں، چوکیاں۔

**مسالک** زبرم،زیرل۔جمع،مذ،ع۔ **مسلک** (رک) کی جمع۔

**مسالمہ** پیش م،زبرل،زبرم۔امذ،ف۔ وہ مجلس جس میں اکابرِ دین کی شان میں سلام پڑھے جائیں۔

**مسالہ** زبرم،زبرل۔امذ۔ رک: **مسالا** جو فصیح ہے۔

**مسام** زبرم۔جمع،مذ،ع۔ جلد پر وہ مہین سوراخ جن سے پسینہ نکلتا ہے۔جمع الجمع: **مسامات**۔

**مسامت** پیش م،زیرم۔صف۔ مقابل، آمنے سامنے۔

**مسامحت** پیش م،زبرم،زبرح۔امث،ع۔ چشم پوشی، کسی چیز کی طرف سے غفلت برتنا، بے توجہی؛ نگاہِ غلط انداز، سرسری نظر۔(بزرگوں سے سرزد ہونے والی غلطی کو اُدباً مسامحت سے تعبیر کیا جاتا ہے)۔نیز رک: **تسامح**۔

**مسامرت** پیش م،زبرم،زبرر۔امث،ع۔ قصہ کہنا، کہانی کہنا؛ رات کو باتیں کہنا، افسانہ کہنا۔نیز **مسامرہ**۔

**مسان** زبرم۔امذ،ہ۔ وہ مقام جہاں ہندو مردے جلاتے ہیں، مرگھٹ، شمشان؛ بچوں کی ایک بیماری؛ مرگھٹ کا بھوت۔

**مسانڈ** پیش م،جزم ن۔امذ۔ ٹکر، حملہ، جھپٹنا؛ کوشش۔

**مسانی** زبرم۔امث،ہ۔ خسرہ، اکڑا کاکڑا، چھوٹی چیچک۔

**مساوات** زبرم۔امث۔ ع۔ کاہلی، سُستی، بے توجہی، بے پروائی، تساہل، کام کوٹالنا۔ نیز عام: مساواتی۔

محاورہ: **مساوات کرنا** لاپروائی کرنا، توجہ نہ دینا، نظرانداز کرنا۔

**مساوات** پیش م۔امث، ع۔ یکساں ہونا، برابر ہونا، ہم رُتبہ ہونا؛ یکساں برتاؤ، برابری؛ (الجبرا) طرفین یا متوازی رقوم کو علامات کے ذریعے برابر کرنے کا عمل یا قاعدہ۔

**مساوَدَت** پیش م، زبرو، زبرد۔امث۔ مقابلہ، ہم سری، برتری کے لیے مقابلہ کرنا۔

**مساوی** پیش م۔صف، ع۔ برابر، ہم قیمت، یکساں۔

**مساوی الْاَضلاع** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ض) وہ شکل جس کے سب ضلع یکساں طول رکھتے ہوں۔ (اصلاً: متساوی الاضلاع)۔

**مساہلت** پیش م، زبرہ، زبرل۔امث، ع۔ سُستی کرنا، کاہلی کرنا، سہل انگاری سے کام لینا۔ نیز تساہل۔ جمع: **مساہلات**۔

**مساہمت** پیش م، زبرہ، زبرم۔امث، ع۔ شریک، حصہ دار؛ شراکت، ساجھا، حصہ داری۔

**مسائل** پیش م، زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ مسئلے، معاملے، اُلجھنیں، مشکلات، مصائب، قضیے؛ دریافت طلب اُمور۔ واحد: مسئلہ۔

**مسبب** پیش م، زبرس، شد زیرب۔صف، ع۔ سبب پیدا کرنے والا، سبیل نکالنے، تدبیر کرنے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔ نیز **مُسَبِّبُ الاسباب**۔

**مسبح** پیش م، زبرس، شد لیٹا زیرب۔صف، ع۔ تسبیح کرنے والا، ثنا خواں، حمد کرنے والا، ذاکر۔

**مسبحہ** پیش م، زبرس، شد لیٹا زیرب، زبرح۔امث، ع۔ شہادت کی اُنگلی، انگوٹھے کے برابر والی اُنگلی۔

**مسبع** پیش م، زبرس، شد زبرب۔صف، ع۔ سات حصوں میں تقسیم؛ (اُقلیدس) سات ضلعوں پر مشتمل۔ (شاعری) نظم میں سات مصرعوں کا بند۔

**مسبوق** زبرم، جزم س، ومع۔صف، ع۔ جو پہلے گزرا ہو، سابقہ، گزشتہ؛ جس پر سبقت لی جا چکی ہو، پیچھے رہ جانے والا؛ (فقہ) دورانِ جماعت میں دیر سے آکر شریک ہونے والا نمازی۔

**مسبوق الذکر** (پیش ق، غم ا، غم ل، شد زیرذ، جزم ک) جس کا ذکر اُوپر گزرا، مذکورۂ بالا۔

**مسبوہ** زبرم، جزم س، ومع۔صف، امذ۔ بہت بوڑھا شخص؛ وہ ضعیف العمر شخص جس کا دماغی توازن خراب ہو گیا ہو۔

**مست** زبرم، جزم س۔صف، ف۔ آپے سے باہر، نشے میں چور، مخمور، مدہوش؛ شہوت سے مغلوب، جوانی سے بھرا ہوا؛ صاحبِ حال، مجذوب، دیوانہ، مجنون۔

**مستِ الست** (زبرا، زبرل، جزم س) ہمیشہ کا/ ازلی مدہوش، بہت زیادہ مدہوش؛ بے پروا، غافل۔ نیز بلا اضافت: مست الست۔

**مستِ خرام** مستی میں چلنے والا، اِتراہٹ کی چال میں ڈوبا ہوا۔ نیز مست گام۔

فعل مرکب: **مست رہنا** مگن رہنا، نشے میں رہنا۔

**مست مہینہ** پھاگن کا مہینہ جو فروری کے لگ بھگ ہوتا ہے۔

**مستاپ** زبرم، جزم س۔امذ۔ بددعا، لعنت۔

**مستاجر** پیش م، جزم س، زیرج۔امذ، ع۔ ٹھیکیدار، اجارہ دار؛ زمیندار، کاشتکار۔ نیز اَجِر۔

**مستاجری** ٹھیکیداری، اجارہ داری۔

**مستاخر** پیش م، جزم س، زیرخ۔صف۔ پیچھے رہ جانے والا۔

**مستاصل** پیش م، جزم س، زبرص۔صف، ع۔ برباد، تباہ، مٹایا ہوا، جڑ سے اُکھاڑا ہوا؛ تاراج؛ مفتوح۔

**مستاصِل** (زیرص) بیخ کنی کرنے والا، برباد کر دینے والا۔

**مستامن** پیش م، جزم س، زیرم۔صف، ع۔ امان چاہنے والا، پناہ کا طالب؛ (فقہ) وہ غیر مسلم جو دار الحرب سے دار السلام میں آکر (امن کا معاہدہ کرنے کے بعد) پناہ گزین ہو۔

**مستان** زبرم، جزم س۔امذ۔ مجذوب، دیوانہ؛ مدہوش، سرشار، مخمور؛ مستی میں آیا ہوا، جوش سے بھرا ہوا۔ (مث) **مستانی**۔

**مستانا** زبرم، جزم س۔ فعل لازم۔ مست ہو جانا، مستی پر آنا۔

**مستانفہ** پیش م، جزم س، زیرن، زبرف۔صف، ع۔ جدا، علیحدہ، الگ؛ (قواعد) عبارت کے سیاق وسباق سے بے تعلق جملہ۔

**مستانہ** زبرم، جزم س، زبرن۔صف، ف۔ مست، مخمور، مدہوش؛ ملنگ، مجذوب، درویش۔ (متعلق فعل) دیوانہ وار، مست ہو کر۔

**مستانہ وَش** مستوں کی طرح۔

**مستاہل** پیش م، جزم س، زیرہ۔صف، ع۔ اہل، لائق، قابل۔

**مستبد** پیش م، جزم س، زبرت، زیرب۔صف، ع۔ جابر، ظالم؛ مطلق العنان، استبداد کرنے والا، خود مختار؛ (لفظاً) اکیلے کام کرنے والا۔

**مستبدانہ** جابرانہ، ہمہ ہمی، انانیت پر منحصر۔

**مستبدل** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ب، زیرد۔صف، ع۔ بدل چاہنے والا، بدل کرنے والا۔

**مستبشر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ب، زیرش۔صف، جمع، ع۔ خوشخبری

چاہنے والا، مژدہ طلب کرنے والا، خوش ہونے والا۔

**مستبصر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ب، زیر ص۔ صف، ع۔ بصیرت والا، صاحبِ نظر۔

**مستبعد** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ب، زبر ع۔ صف، ع۔ دُور، بعید از قیاس؛ محال، دُشوار۔

**مستبین** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف۔ واضح، روشن، ظاہر۔

**مستتر** پیش م، جزم س، زبرت، زیرت۔ صف۔ چھپا ہوا، پوشیدہ، مستور۔

**مستثنیٰ** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ث، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ شمار، تعریف، اطلاق یا عام حکم سے خارج، الگ کیا ہوا، علیحدہ، جدا، ممتاز؛ منتخب، برگزیدہ، منفرد، خاص۔

**مستثنیٰ منہ** (زیرم، جزم ن، اُلٹا پیش مثلِ ومع ہ) جس سے استثنیٰ کیا گیا ہو۔ جس میں سے کچھ علیحدہ کیا گیا ہو۔

**مستثنیات** (پیش م، جزم س، زبرت، جزم ث، زیرن) حذف کی گئی چیزیں؛ موقوف، خارج کی ہوئی چیزیں، شقیں وغیرہ۔

**مستجاب** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ (لفظاً) جواب دیا گیا؛ (مجازاً) جسے قبول کیا جائے، مان لیا جائے، جس کا جواب باصواب ملے (دعا، درخواست وغیرہ)۔

**مستجابُ الدعوات** (پیش پ، غم ا، غم ل، شد زبر د، جزم ع) جس کی دعاؤں کو قبولیت حاصل ہو۔

**مستجار** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، امذ۔ امان چاہنے والا، پناہ مانگنے والا۔

**مستجب** پیش م، جزم س، زبرت، زبر ج۔ صف۔ چنا ہوا، پسندیدہ، منتخب۔

**مستجمع** پیش م، جزم س، زبرت، زبر م۔ صف، ع۔ جمع کیا ہوا؛ اکٹھا ہونے یا کیا جانے کا (مقام)۔

**مستجمع** پیش م، جزم س، زبرت، لیٹا زیر م۔ صف، ع۔ جمع کرنے والا، اکٹھا کرنے والا۔

**مستجیب** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ (دعاؤں کو) قبولیت بخشنے والا؛ جواب دینے والا۔

**مستجیر** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، مذ۔ پناہ ڈھونڈنے والا، امان چاہنے والا، مدد مانگنے والا۔

**مستحاضہ** پیش م، جزم س، زبرت، زبر ض۔ امث، ع۔ وہ عورت جسے معمول سے زیادہ خونِ حیض آئے۔

**مستحال** پیش م، جزم س، زبرت۔ امذ۔ حیلہ، کیا جانے والا بہانہ۔

**مستحب** پیش م، جزم س، زبرت، زبر ح۔ صف، ع۔ پسندیدہ، معروف و مرغوب؛ نہ صرف جائز بلکہ خوب (عمل)؛ (فقہ) ایسا فعل جس کے کرنے پر ثواب لیکن نہ کرنے پر عذاب نہ ہو۔ جمع: مستحبات۔

**مستحسَن** پیش م، جزم س، لیٹا زبرت، جزم ح، زبر س۔ صف، ع۔ اچھا، عمدہ، خوب، نیک، بہتر، قابلِ پسند۔

**مستحسِن** پیش م، جزم س، لیٹا زبرت، جزم ح، زیر س۔ صف، ع۔ اچھا سمجھنے والا، پسند کرنے والا۔

**مستحضر** پیش م، زیر س، لیٹا زبرت، جزم ح، زبر ض۔ صف، ع۔ اچھی طرح یاد، ازبر، حافظے میں محفوظ، وہ بات جو یادداشت میں ہو۔

**مستحق** پیش م، جزم س، زبرت، زیر ح۔ صف، ع۔ استحقاق رکھنے والا، سزاوار، لائق، جسے حق یا حصہ جائز طور پر پہنچتا ہو۔ مفلس، نادار، مسکین، ضرورت مند۔

**مستحکم** پیش م، جزم س، لیٹا زبرت، جزم ح، زبر ک۔ صف، ع۔ مضبوط، پائیدار، پختہ؛ قائم رہنے والا؛ ٹھوس، اٹل۔

**مستحکمی** پختگی، مضبوطی، پائیداری۔

**مستحیل** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ ایک حال سے دوسرے حال میں پھرنے والا، تبدیل ہونے والا۔

**مستحیی** پیش م، جزم س، لیٹا زبرت، جزم ح۔ صف، امذ۔ زندہ رکھنے والا، جان بچانے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**مستخرَج** پیش م، جزم س، زبرت، جزم خ، زبر ر۔ صف، ع۔ نکالا ہوا، خارج کیا ہوا؛ جو نتیجے کے طور پر ظاہر ہو۔

**مستخرِج** پیش م، جزم س، زبرت، جزم خ، زیر ر۔ صف، ع۔ نکالنے والا، خارج کرنے والا؛ (مجازاً) ایجاد کرنے والا۔

**مستخف** پیش م، جزم س، زبرت، جزم خ۔ صف، ع۔ پوشیدہ، مخفی؛ چھپنے والا۔

**مستخلص** پیش م، جزم س، زبرت، جزم خ، زبر ل۔ صف، ع۔ چھوڑا گیا، چن لیا گیا، انتخاب کیا گیا؛ چھانٹا گیا، خالص کیا گیا۔

**مستدام** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ ہمیشہ رہنے والا، دائم؛ (مجازاً) قدیم، پرانا؛ (متعلق فعل) متواتر، لگاتار۔

**مستدرک** پیش م، جزم س، زبرت، جزم د، زبر ر۔ صف، امذ۔ قیاس سے کام لینے والا شخص؛ اخذ کیا ہوا کام؛ ادراک کیا ہوا۔

**مستدعی** پیش م، جزم س، زبرت، جزم د۔ صف۔ استدعا کرنے والا، درخواست گزار، عرض کرنے والا، ملتجی؛ خواہش مند۔

**مستدیر** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ گول، مدور، دائرہ نما۔

**مستراح** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ امذ، ع۔ آرام کی جگہ؛ (مجازاً) بیت الخلا، فراغت کی جگہ۔

**مسترخی** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ر۔ صف، ع۔ ڈھیلا، سُست، نیچے لٹکا ہوا، تنے ہوئے کی ضد۔ (اند) **استرخا** ڈھیلا پن۔

**مسترد** پیش م، جزم س، زبرت، زبرر۔ صف، ع۔ رد کیا ہوا، لوٹایا یا واپس پھیرا ہوا؛ نامنظور۔

**مسترشد** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ر، زیرش۔ صف، ع۔ ہدایت کا طالب، (مجازاً) مرید۔

**مسترضی** پیش م، جزم س، زبرر، جزم ر۔ صف، ع۔ رضا جو، اجازت چاہنے والا، خوشنودی کا طالب۔

**مستری** زیرم، جزم س، زبرت۔ اند۔ کاریگروں کا اُستاد، کل پرزے ٹھیک کرنے والا؛ معمار، عمارات کی مرمت کرنے والا۔

**مستزاد** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ جو اضافہ کیا گیا ہو، بڑھایا ہوا، بیش، افزوں۔ (عروض) نظم کے مصرع کے بعد اُسی وزن میں ایک مزید ٹکڑا جو عموماً بحر کے پہلے اور آخری رکن کے برابر ہوتا ہے۔

محاورہ: **مستزاد کرنا** زائد کرنا، بڑھانا، اضافہ کرنا۔

**مستزادہ** اضافہ کیا گیا، بڑھایا ہوا۔

**مستسقی** پیش م، جزم س، زبرت، جزم س۔ صف، ع۔ استسقا یا جلندر کا مریض؛ پانی مانگنے والا، پیاسا۔

**مستشار** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ وہ جس سے مشورہ لیا جائے/کیا جائے، مشیر۔

**مستشار السفارہ** (پیش ر، غم ا، غم ل، شد زیر س) سفارتخانے کا کاؤنسلر، سفیر۔

**مستشرق** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ش، زیرر۔ اند، ع۔ علوم مشرقی کا مغربی ماہر۔ یورپین محقق یا عالم جس کو کسی مشرقی علم پر عبور ہو۔ نیز عربی میں: چمکیلا۔

**مستشیر** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ مشورہ کرنے والا۔

**مستشفیٰ** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ش، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ شفا حاصل کرنے کی جگہ، شفاخانہ، ہسپتال۔

**مستشفی** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ش، ی۔ صف، ع۔ شفا چاہنے والا، مریض، بیمار۔

**مستضی** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ روشنی چاہنے والا۔

**مستطاب** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ جسے اچھا سمجھا جائے، پاک، مبارک، سعید، نیک۔ مرغوب انسان، پسندیدہ شخص۔ مثلاً: جناب مستطاب: کلمۂ تخاطب۔

**مستطر** پیش م، جزم س، زبرت، زبرط۔ صف۔ جس پر لکیریں کھینچی گئی ہوں، سطر کھینچا ہوا۔

**مستطیع** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ جسے استطاعت ہو۔ صاحب مقدور، جس میں سکت ہو، قوت رکھنے والا۔

**مستطیل** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ اسث، ع۔ چار ضلعوں کی لمبوتری شکل جس کے آمنے سامنے کے ضلع برابر اور متوازی ہوں۔

**مستظہر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ظ، زبرہ۔ صف، ع۔ جس کی پشت پناہی کی گئی ہو، معاونت کیا گیا۔

**مستظہر** (پیش م، جزم س، زبرت، جزم ظ، زیرہ) مدد چاہنے والا، پشت پناہی چاہنے والا۔

**مستعار** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ مانگے کا، مانگا ہوا، اُدھار لیا ہوا؛ عارضی، چندروزہ؛ اخذ کیا ہوا، ماخوذ۔

**مستعان** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف۔ اند، ع۔ جس سے مدد طلب کی جائے۔ اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

**مستبعد** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع، زبرب۔ صف۔ دُور، بعید، مشکل، ناممکن۔

**مستعجل** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع، زیرج۔ صف، ع۔ جلدی کرنے، جلدی سے گزرنے والا، جلد باز۔

**مستعد** پیش م، جزم س، زبرت، زیرع۔ صف، ع۔ آمادہ، تیار، تُلا ہوا، کمر بستہ، ہر وقت حاضر، چست، تیز، پھرتیلا، ہوشیار، چالاک۔

محاورہ: **مستعد کرنا** تیار کرنا، آمادہ کرنا۔

محاورہ: **مستعد رہنا** مشغول رہنا، منہمک رہنا، حاضر رہنا۔

**مستعدِ ہلاکت** (شدد) ہلاکت پر کمربستہ۔

**مستعدی** آمادگی، سرگرمی، چستی، چابک دستی۔

محاورہ: **مستعدی دکھانا** سرگرمی ظاہر کرنا، دلچسپی کا اظہار کرنا۔

**مستعذر** پیش م، جزم ب، زبرت، جزم ع، زبرذ۔ صف، ع۔ جس کی بابت عذر چاہا جائے، عذر چاہا ہوا۔

**مستعذر** (زیرذ) جو عذر چاہے۔

**مستعصی** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع۔ صف۔ حکم نہ ماننے والا، سرکش، باغی؛ ڈھیٹ، اڑیل۔

**مستعفی** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع۔ صف، ع۔ استعفیٰ دینے والا، کسی عہدے یا ملازمت سے سبکدوشی چاہنے والا، نوکری چھوڑنے والا۔

**مستعمر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع، زبرم۔ اند، ع۔ نو آبادی، کالونی، آبادی چاہا ہوا۔

**مستعمر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع، زیرم۔ اند، ع۔ آبادی چاہنے والا؛ نوآبادکاری کے بعد جانے والا۔

**مستعمرہ** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع، زبرم، زبرر۔ اند، ع۔ آبادی، قریہ؛ نوآبادعلاقہ۔

**مستعمل** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع، زبرم۔ صف، ۔ ع زیرِ استعمال، جو کام میں لایا جائے؛ (مجازاً) برتا جانے والا، رائج، مروج۔

**مستعملہ** برتا ہوا یا برتی ہوئی، استعمال شدہ، برتے ہوئے۔

**مستعیر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ع، ی۔ صف۔ اُدھار مانگنے والا، عاریۃً حاصل کرنے والا؛ عارضی، غیر مستقل۔

**مستعین** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ مدد چاہنے والا، اعانت کا طلب گار۔

**مستغاثی** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ فریاد کرنے والا، استغاثہ کرنے والا۔

**مستغرب** پیش م، جزم س، زبرت، جزم غ، زیرر۔ اند، ع۔ مشرقی باشندہ جو مغربی دنیا کے علوم کا ماہر ہو۔ **مستشرق** (رک) کی ضد۔

**مستغرق** پیش م، جزم س، زبرت، جزم غ، زبرر۔ صف، ع۔ ڈوبا ہوا، غرق شدہ؛ محو، منہمک، حد درجہ گم۔

**مستغرق** پیش م، جزم س، زبرت، جزم غ، زیرر۔ صف، ع۔ ڈوبنے والا، غرق ہونے والا۔

**مستغنی** پیش م، جزم س، زبرت، جزم غ۔ صف، ع۔ بے نیاز، بے فکر، بے پروا، جسے کسی چیز کی حاجت نہ ہو، سیر چشم۔

**مستغیث** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ اند۔ صف، ع۔ استغاثہ دائر کرنے والا، دعویٰ کرنے والا، نالشی، مدعی، فریادی، دادخواہ۔

**مستغیثہ** مدعیہ، دعویٰ کرنے والی۔

**مستفاد** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ حاصل کیا ہوا فائدہ، فائدے کے طور پر حاصل ہونے والا؛ (کلام تصنیف، بات وغیرہ سے) پایا جانے والا مطلب، جو (نتیجہ) حاصل ہو یا نکلے۔

**مستفتی** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ف۔ اند، ع۔ فتوے کا طالب، فتویٰ پوچھنے والا، فتویٰ لینے والا۔

**مستفسر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ف، زبرس۔ صف، ع۔ پوچھا ہوا، استفسار کیا ہوا۔ نیز **مستفسرہ**۔

**مستفسر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ف، زیرس۔ صف، ع۔ پوچھنے والا، استفسار کرنے والا؛ کسی بات کی تحقیق کرنے والا۔

**مستفید** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ فائدہ اُٹھانے والا، استفادہ کرنے والا۔

فعل مرکب، محاورہ: **مستفید کرنا** فائدہ دینا، فیض پہنچانا۔

**مستفیض** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ فیض پانے والا، جسے فیض یا فائدہ پہنچے۔

**مستقبل** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ق، زبرب۔ جس میں دونوں آنکھیں نظر آئیں، پورے رُخ کا/کی؛ سامنے کے رُخ کی تصویر (نیم رُخ کے بالمقابل)۔

**مستقبل** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ق، زیرب۔ صف، ع۔ اند۔ آگے آنے والا؛ آئندہ زمانہ، آنے والا وقت۔ (قواعد) وہ فعل جو ماضی و حال کے مقابل آنے والے زمانے سے تعلق رکھتا ہو۔ جمع: **مستقبلات**۔

محاورہ: **مستقبل تاریک ہونا** کامیابی کے امکانات ختم ہونا۔

**مستقر** پیش م، جزم س، زبرت، زبرق۔ اند، ع۔ جائے قرار، ٹھہرنے کی جگہ، ٹھکانہ، مقام۔

**مستقر** پیش م، جزم س، زبرت، زیرق۔ صف، ع۔ ٹھہرنے والا؛ (مجازاً) مستحکم، قائم۔

**مستقل** پیش م، جزم س، زبرت، زیرق۔ صف، ع۔ پائیدار، پکا، مستحکم، استوار؛ قائم رہنے والا، ہمیشہ کا۔

**مستقل بالذات** (زیرب، غم ا، غم ل، شدذ) اپنی ذات کی حد تک مستحکم۔

**مستقل مزاج** جس کی طبیعت میں ثابت قدمی ہو؛ بردبار شخص۔

**مستقلاً** (پیش م، جزم س، زبرت، زیرق، ل دوزبر) ہمیشہ، برابر، مسلسل؛ باقاعدہ، باضابطہ؛ علیحدہ اور اپنی جگہ۔

**مستقلی** پائیداری، استقلال، مستقل کیا جانا۔

**مستقیم** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ سیدھا، راست، جس میں کجی نہ ہو، مثلاً: خطِ مستقیم؛ (مجازاً) ہموار، درست، صحیح، ٹھیک۔

**مستک** زبرم، جزم س، زبرت۔ اند، س۔ ماتھا، پیشانی۔ اُردو میں ہاتھی کی پیشانی کے لیے مخصوص۔

**مستکبر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ک، زیرب۔ صف، ع۔ مغرور، دماغ دار، متکبر، گھمنڈی، استکبار سے کام لینے والا۔

**مستکرہ** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ک، لیٹا زیرر۔ صف، ع۔ کراہت کرنے والا، کسی چیز کو برا جاننے والا، نافر۔

**مستکرہ** (پیش م، جزم س، زبرت، جزم ک، زبرر) ناپسندیدہ، مکروہ، ناخوشگوار۔

**مستکمل** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ک، زیرم۔ صف۔ کمال چاہنے والا،

تکمیل کا طالب۔

**مستکین** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف۔ ذلیل، ذلت پانے والا۔

**مستلذ** پیش م، جزم س، زبرت، زبرل۔ صف، ع۔ جس سے لذت حاصل کی جائے، جس سے مزہ لیا جائے؛ (مجازاً) لذیذ، مزے دار۔

**مستلذ** (پیش م، جزم س، زبرت، زیرل) لذت حاصل کرنے والا، مزہ لینے والا، حظ اُٹھانے والا۔

**مُستلزم** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ل، زیرز۔ صف، ع۔ التزام سے کام لینے والا، جو اپنے اُوپر کسی کام کو لازم کرلے۔

**مستلزم اُلسزا** (پیش م، غم ل، غم ا، شد زبرس) قابلِ سزا، قابلِ تعزیر۔ نیز **مستلزم سزا**۔

**مستمد** پیش م، جزم س، زبرت، زیرم۔ صف، ع۔ اعانت چاہنے والا، امداد چاہنے والا۔

**مستمر** پیش م، جزم س، زبرت، زیرم۔ صف، ع۔ طویل مدت تک قائم رہنے والا، ہمیشہ قائم، دائمی، پائیدار، مستقل۔

**مستمع** پیش م، جزم س، زبرت، لیٹا زیرم۔ صف، ع۔ سننے والا، سامع۔

**مستمند** پیش م، جزم س، زبرت، زبرم، جزم ن۔ صف، ف۔ حاجت مند، اہلِ غرض، ضرورت مند؛ رنجیدہ، غمگین؛ تیار، آمادہ۔

**مستمندی** حاجت مندی، ضرورت مندی؛ غمگینی۔

**مستنبط** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ن مثل م، زبرب۔ صف، ع۔ دریافت، معلوم، اخذ کیا گیا؛ چنا گیا، چھانا گیا۔

**مستنبط** (زیرب) دریافت کرنے والا، معلوم کرنے والا، اخذ کرنے والا، چھانٹنے والا، باہر نکالنے والا۔

**مستند** پیش م، جزم س، زبرت، زبرن۔ صف، ع۔ تصدیق شدہ، توثیق کردہ، معتبر، مصدقہ، مانا ہوا، سند یافتہ، قابلِ استناد۔

**مستند علیہ** جس سے سند لی جائے۔

**مستنصر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ن، زبرص۔ صف، ع۔ مدد مانگا ہوا، مدد طلب کیا ہوا۔

**مستنصر** پیش م، جزم س، زبرت، جزم ن، زیرص۔ صف، ع۔ مدد چاہنے والا، نصرت کا طالب۔

**مستنیر** پیش م، جزم س، زبرت، ی۔ صف، ع۔ روشنی چاہنے والا، روشنی طلب کرنے والا؛ روشن، پُرنور۔

**مستوجب** پیش م، جزم س، ولین، زیرج۔ صف، ع۔ سزاوار، قابل، لائق، جس پر کوئی بات واجب ہو جائے، مثلاً: مستوجب سزا۔

**مستودع** پیش م، جزم س، ولین، زبرد۔ صف۔ سپرد کی ہوئی کوئی شے؛ ودیعت کیا گیا، امانت رکھا ہوا۔

**مستودع** پیش م، جزم س، ولین، لیٹا زیرد۔ صف، ع۔ امانت کا نگران، جس کے پاس کوئی شے امانت کے طور پر رکھوائی جائے، امانت دار۔

**مستور** زبرم، جزم س، ومع۔ صف، ع۔ پردے میں چھپا ہوا، مخفی، پوشیدہ۔

**مستورات** پردہ نشین خواتین، مخدرات۔

**مستورہ** زبرم، جزم س، ومع، زبرر۔ صف، ع۔ پوشیدہ، خفیہ، چھپا ہوا؛ (اسف) پردہ نشین عورت۔

**مستوفی** پیش م، جزم س، ولین۔ صف، ع۔ (لفظاً) پورا لینے یا دینے والا؛ (مجازاً) حساب لینے والا، محاسب۔

**مستول** زبرم، جزم س، ومع۔ امذ۔ کشتی یا جہاز کی بلّی یا ستون جس پر بادبان بندھے ہوتے ہیں۔

**مستولی** پیش م، جزم س، ولین۔ صف، ع۔ قابض، متصرف؛ چھایا ہوا، حاوی، غالب؛ چھا جانے والا، غلبہ پانے والا۔

**مستوی** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ سیدھا، ہموار، برابر، مسطح۔ مثال: **خطِ مستوی** سیدھا خط۔ **سطحِ مستوی** ہموار سطح۔

**مستہام** پیش م، جزم س، زبرت۔ صف، ع۔ حیران و پریشان، سرگرداں۔

**مستہدی** پیش م، جزم س، لیٹا زبرت، جزم ہ۔ صف، ع۔ ہدایت کا طالب، سیدھا راستہ اختیار کرنے کی خواہش رکھنے والا۔

**مستہین** پیش م، جزم س، زبرت، زیرہ۔ صف، ع۔ توہین کرنے والا، اہانت کرنے والا۔

**مستی** زبرم، جزم س۔ اسف، ف۔ وہ کیفیت جو مسکرات (نشہ آور اشیا) سے حاصل ہو؛ سرور، کیف، خمار، مدھ؛ مدہوشی، متوالا پن؛ کسی جذبے کے تحت پیدا ہونے والا جوش، ترنگ، نشاط؛ رغبتِ جماع؛ وہ پانی جو شہوت کے جذبے کے تحت جانوروں کے کان، گردن یا آنکھ کے قریب سے ٹپکتا ہے؛ نر جانور کا جفتی پر مائل ہونا۔

محاورہ: **مستی اُترنا** مستی کا دُور ہونا؛ شہوت کا غلبہ ختم ہونا۔

محاورہ: **مستی اُٹھنا** مباشرت کو جی چاہنا؛ شہوت کا زور کرنا۔

محاورہ: **مستی آنا** ترنگ آنا؛ شہوت میں بھرنا۔

محاورہ: **مستی جھاڑنا** نشہ اُتارنا، خمار اُتارنا۔

محاورہ: **مستی چھانا** مدہوش ہونا، نشہ کی شدت طاری ہونا۔

محاورہ: **مستی چھوٹنا** رک: **مستی اُٹھنا**۔

محاورہ: **مستی کرنا** ترنگ میں آنا، اٹکھیلیاں کرنا، خوش فعلیاں کرنا۔

محاورہ: **مستی نکالنا** نشہ اُتارنا، خمار اُتارنا؛ شہوت مٹانا، جوشِ شہوت کو ٹھنڈا

کرنا۔

**مست** زبرم، زبرس۔صف۔س۔ گم صم، کھویا ہوا؛ گپ چپ، خاموشی، سکوت۔

محاورہ: **مست مارنا** چپ سادھنا، خاموشی اختیار کر لینا؛ سوتا بن جانا۔

**مسٹنڈا** پیش م، جزم س، زبرٹ، جزم ن۔صف۔اند۔ ہٹا کٹا، موٹا تازہ آدمی۔

**مسجد** زبرم، جزم س، زیرج۔اسث، ع۔ مسلمانوں کی جائے عبادت، سجدہ کرنے کا مقام، نماز پڑھنے کی جگہ۔

**مسجدِ اقصیٰ** (جزم ق، کھڑا زبری) یروشلم میں واقع مسلمانوں کا قبلۂ اوّل۔ (عربی میں: اقصیٰ بمعنی بعید)۔

محاورہ: **مسجد ٹھنڈی ہونا** مسجد کا گرنا یا منہدم ہونا۔

**مسجدِ جامع** (لیٹا زیرم) بڑی مسجد جہاں بہت سے لوگ جمع ہوں؛ وہ مسجد جہاں جمعہ کی نماز باقاعدگی سے پڑھائی جائے۔

محاورہ: **مسجد ڈھا کر امام باڑا بنانا** بڑے کام خراب کر کے چھوٹے کام کرنا، فرض چھوڑ کر سنت ادا کرنا۔

کہاوت: **مسجد ڈھے گئی، محراب رہ گئی** کُل میں سے جزو باقی رہ گیا۔ اصل کا صرف نشان باقی رہ گیا ہے۔ اعلیٰ جاتے رہے ادنیٰ باقی رہ گئے۔

**مسجدِ ضرار** (زیرض) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ایک مسجد کو مسمار کروادیا تھا جو منافقین نے مدینے سے باہر مسجدِ قبا کے مقابلے میں تعمیر کی تھی جس کا مقصد مسلمانوں میں پھوٹ ڈالنا تھا۔

**مسجدِ نبوی** (زبرن، زبرب) مدینہ منورہ کی مسجد جہاں رسول پاک ﷺ کا روضۂ مبارک ہے۔

**مسجد نشیں** (زبرن، ی) مسجد میں بیٹھنے والا؛ مراد: متقی، زاہد؛ واعظ۔

**مسجع** پیش م، زبرس، شدزبرج۔صف، ع۔ وہ نثری عبارت جس کے جملے ہم قافیہ ہوں (اگر قافیے جملے کے درمیان بھی آئیں تو مرصع کہلائے گی)۔

**مسجل** پیش م، زبرس، شدزبرج۔اند، ع۔ مہر شدہ کاغذ جس پر حاکم، قاضی کی تصدیق ہو، تصدیق کیا ہوا۔

**مسجل** (پیش م، زبرس، شدزیرج) تصدیق کرنے والا، توثیق کرنے والا سرکاری افسر؛ یونیورسٹی کا رجسٹرار۔

**مسجود** زبرم، جزم س، وم ع۔صف، ع۔ جسے سجدہ کیا جائے، معبود۔

**مسجودِ ملائکہ** وہ جسے فرشتے سجدہ کریں؛ (کنایۃً) حضرت آدمؑ۔

**مسح** زبرم، جزم س۔اند، ع۔ ہاتھ پھیرنا، ملنا، وضو میں کسی خاص عضو پر ہاتھ پھیرنا۔

**مسحور** زبرم، جزم س، وم ع۔صف، ع۔ جس پر جادو کیا گیا ہو، جادو کے اثر میں، سحر زدہ۔

**مسحوق** زبرم، جزم س، وم ع۔صف، ع۔ فرسودہ، گھسا ہوا، رگڑا ہوا؛ پسا ہوا، باریک کیا ہوا۔

**مسخ** زبرم، جزم س۔صف، ع۔ بگڑی صورت کا؛ بگاڑا ہوا؛ کچھ کا کچھ کیا ہوا۔

**مسخاکہ** زبرم، جزم س، زبرک۔اند۔ مزاحیہ یا طنزیہ قلمی یا تحریری تصویرکشی۔ (مسخ + خاکہ)۔ انگریزی کے لفظ ''Caricature'' کی اُردو۔

**مسخر** پیش م، زبرس، شدزبرخ۔صف، ع۔ تسخیر کیا ہوا، قابو، گرفت میں لیا ہوا، فتح کیا ہوا؛ مغلوب، تابع، مطیع۔

**مسخر** پیش م، زبرس، شدزیرخ۔صف، ع۔ فتح کرنے والا، تابع کرنے والا، قبضہ کرنے والا۔

**مسخرہ** زبرم، جزم س، زبرخ، زبرر۔صف۔اند، ع۔ف۔ ہنسانے والا، ظریف، ہنسوڑ، دل لگی باز، بھانڈ؛ بے وقعت آدمی۔ نیز **مسخرا**۔

**مسخرہ پن / مسخرگی** غیر سنجیدہ حرکات؛ ہنسی ٹھٹھا۔

**مسخری** زبرم، جزم س، زبرخ۔اسث۔ ہنسی مذاق، ایسی صورتِ حال جس پر لوگ ہنسیں، ٹھٹھول، تمسخر، مسخرہ پن۔

**مسخن** پیش م، زبرس، شدزبرخ۔صف۔ گرم کیا گیا (پانی وغیرہ)۔

**مسخن** پیش م، زبرس، شدزیرخ۔صف۔ گرم کرنے والا۔

**مسدد** پیش م، زبرس، شدزبرد۔صف، مذ۔ ہدایت پانے والا۔

**مسدد** پیش م، زبرس، شدزیرد۔صف۔ راہِ راست دکھانے والا، ہدایت کرنے والا۔

**مسدس** پیش م، زبرس، شدزبرد۔اسث، اند، ع۔ (اُقلیدس) چھ ضلعوں کی شکل جس کے سب ضلع برابر ہوں۔ (عروض، شاعری) وہ نظم جس میں چھ چھ مصرعوں کے بند ہوں۔ نیز چھ مصرعوں کا بند۔

**مسدود** زبرم، جزم س، وم ع۔صف، ع۔ بند کیا ہوا، موقوف، روکا ہوا (راستہ وغیرہ)۔

فعل مرکب، محاورہ: **مسدود کرنا** بند کر دینا، مزاحمت ڈال دینا، رکاوٹ پیدا کرنا۔

**مسرت** زبرم، زبرس، شدزبرر۔اسث، ع۔ خوشی، فرحت، شادمانی۔

**مسرت افزا** خوشی بڑھانے والا، فرحت میں اضافہ کرنے والا۔

**مسرع** پیش م، زبرس، شدزیرر۔اند۔ تیز کرنے والا، رفتار بڑھانے والا۔ انگریزی میں: Accelerator۔

**مسرف** پیش م، جزم س، زیرر۔صف، ع۔ اِسراف کرنے والا، فضول خرچ، خراچ۔

**مسرور** زبرم، جزم س، وم ع۔صف، ع۔ خوش، شاداں، فرحاں۔

**مسروق** زبرم، جزم س، ومع۔ صف، ع۔ چُرایا ہوا۔ نیز **مسروقہ** صیغۂ تانیث وجمع جو واحد کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ مثلاً: مالِ مسروقہ۔

**مسطح** پیش م، زبرس، شد زبر ط۔ صف، ع۔ بچھا ہوا، پھیلا ہوا، سپاٹ، چوڑا؛ ہموار، برابر؛ رواں، شستہ۔

**مسطر** زیرم، جزم س، زبر ط۔ اند، ع۔ سطر کھینچنے کا آلہ، رُولر، پیمانہ، دفتی۔ سطریں کھینچا ہوا کاغذ۔

**مسطور** (زبرم، جزم س، ومع) تحریر کیا گیا، مذکور، لکھا ہوا۔

**مسعود** زبرم، جزم س، ومع۔ صف، ع۔ مبارک، سعید، نیک، خوش نصیب، بھاگوان، سعادت پایا ہوا۔

**مسفوح** زبرم، جزم س، ومع۔ صف۔ نکالا گیا، بہایا ہوا (خون وغیرہ)۔

**مسقط** زبرم، جزم س، زبر ق۔ اند، ع۔ سقوط یا نزول کی جگہ، گرنے کا مقام۔ (علم) خلیج عمان کی ایک بندرگاہ۔

**مسقط الراس** (پیش ط، غم ا، غم ل، شد ر) سر کے بل گرنے کی جگہ؛ (مجازاً) جائے پیدائش، مولد، جنم بھوم۔

**مسقط** زبرم، جزم س، زیر ق۔ صف، ع۔ گرانے والا، ساقط کرنے والا۔

**مسقّف** پیش م، زبرس، شد زبر ق۔ صف، ع۔ چھت سے ڈھکا ہوا، اُوپر سے پٹا ہوا، چھت دار، چھت والی تعمیر۔

**مسک** زبرم، زبرس۔ است۔ تنگ ہونے یا رگڑ لگنے کی وجہ سے کپڑے کا معمولی سا پھٹ جانا، چر جانا؛ ناچ میں جسم کو بار بار لچکانے کا عمل۔

محاورہ: **مسک جانا** کپڑے کا معمولی سا پھٹ جانا۔

محاورہ: **مسک لینا** چھین لینا، ہتھیالینا۔

**مسک** زیرم، جزم س۔ اند، ع۔ مشک، نافہ۔

**مسکا** پیش م، جزم س۔ اند۔ مویشیوں کے منہ پر باندھنے کا چھینکا تا کہ اُن کا منہ بند رہے۔

**مسکان** پیش م، جزم س۔ است۔ مسکراہٹ، خاموش ہنسی، شرمیلی مسکراہٹ۔ فعل لازم: مسکانا۔

**مسکت** پیش م، جزم س، زیر ک۔ صف، ع۔ خاموش کرنے والا، لاجواب کر دینے والا۔

**مسکر** پیش م، جزم س، زیر ک۔ صف، ع۔ نشہ آور شے، نشیلی چیز۔

**مسکرات** نشیات، وہ چیزیں جو نشہ پیدا کریں۔

**مسکرانا** پیش م، جزم س، پیش ک۔ فعل لازم۔ فرحت، طنز یا تپاک کے طور پر ہونٹوں کو جنبش دینا۔ باچھیں پھیلانا، گوشۂ لب کو حرکت دینا۔

**مسکراہٹ** (پیش م، جزم س، پیش ک، زبر ہ) خفیف ہنسی، دبی دبی ہنسی، تبسم، مسکان۔

**مَسکن** زبرم، جزم س، زبر ک۔ اند، ع۔ رہنے کا ٹھکانا، قیام گاہ؛ گھر، مکان۔

**مُسکّن** پیش م، زبرس، شد زبر ک۔ صف، ع۔ تسکین دیا ہوا، آرام دیا ہوا؛ (عروض) متحرک کو ساکن کرنے والا رکن۔

**مُسکّن** پیش م، زبرس، شد زیر ک۔ صف۔ تسکین دینے والا، آرام پہنچانے والا، جو سکون پہنچائے۔

**مسکنا** زبرم، زبرس، جزم ک۔ فعل لازم۔ کسی دباؤ سے کپڑے کی بناوٹ کا کھچ جانا، جھرجھرا ہو جانا یا چر جانا؛ اپنی جگہ سے حرکت کرنا، جنبش کرنا۔

**مسکنت** زبرم، جزم س، زبر ک، زبر ن۔ است، ع۔ غریبی، مفلسی، ناداری، عسرت؛ عاجزی، انکسار، فروتنی۔ نیز مسکینی۔

**مسکوٹ** زیرم، جزم س، ولین۔ است۔ آپس کی گفتگو، رازدارانہ گفتگو، خفیہ بات چیت؛ طعام گاہ، وہ مقام جہاں بحری اور بری سپاہی باہم بیٹھ کر کھانا کھاتے ہیں۔

محاورہ: **مسکوٹ کرنا** صلاح ومشورہ کرنا؛ خفیہ سازش کرنا۔

**مسکوڑا** پیش م، جزم س، ولین۔ اند۔ کروٹ کا دھچکا، پہلو کا وار یا دھکا۔

محاورہ: **مسکوڑے لینا** اینڈنا، کسمسانا، دھکے سے کروٹ لینا۔

**مسکوک** زبرم، جزم س، ومع۔ صف، ع۔ ڈھالا ہوا، نقش یا ٹھپا لگا ہوا سکہ یا کوئی دھات کی شے۔

**مسکون** زبرم، جزم س، ومع۔ صف، ع۔ وہ علاقہ جس میں رہائش ہو۔ آباد، بسا ہوا، مثلاً: ربع مسکون دُنیا کا چوتھائی آباد علاقہ۔

**مسکہ** زبرم، جزم س، زبر ک۔ اند، ف۔ مکھن۔

**مسکہ باز** مکھن لگانے والا، چکنی چپڑی باتیں کرنے والا، چاپلوس۔

**مسکین** زیرم، جزم س، ی۔ صف، ع۔ مفلس، غریب، جس کے پاس کچھ نہ ہو؛ بھولا، چپکا، سیدھا؛ لاچار، عاجز، ناتواں۔

**مسل** زبرم، زبرس۔ امر۔ **مسلنا** (رک) کا امر۔

محاورہ: **مسل ڈالنا** کچل دینا، روند ڈالنا۔

**مسل** زیرم، جزم س۔ است۔ کاغذات کا پلندہ، طبلق؛ مقدمے کی کارروائی کے کاغذات جو ایک جگہ نتھی ہوں۔ انگریزی میں: File۔

**مسلّح** پیش م، زبرس، شد زبر ل۔ صف، ع۔ ہتھیار بند، اسلحہ سجائے ہوئے، اسلحہ لیے ہوئے، نہتا کی ضد۔

**مسلخ** زبرم، جزم س، زبر ل۔ اند، ع۔ جانوروں کو ذبح کرنے کی جگہ، مذبح، بوچڑ خانہ، کمیلا۔

**مسلسل** پیش م، زبرس، جزم ل۔ صف، ع۔ متواتر، پے در پے، لگاتار، سلسلہ

وار، بے رکاوٹ، تسلسل کے ساتھ، پیہم۔

**مسلط** پیش م، زبر س، شد زبر ل۔ صف، ع۔ حاوی، غالب، طاری کیا ہوا، چھایا ہوا، قابض؛ پیچھے پڑ جانے والا۔ نیز **متسلط**۔

محاورہ: **مسلط رہنا** حاوی رہنا، چھایا رہنا۔

**مسلک** زبر م، جزم س، زبر ل۔ اند، ع۔ راستہ، راہ، چلنے کی جگہ؛ طریق، (مجازاً) مذہب، عقیدہ، مشرب؛ (مجازاً) اُسوہ، دستور، قاعدہ، آئین، پالیسی۔

**مسلم** پیش م، جزم س، زیر ل۔ صف، ع۔ اسلام کا پیرو، تسلیم کرنے والا، مسلمان۔ (امث) **مسلمہ**۔ جمع: **مسلمین**۔

**مسلّم** پیش م، زبر س، شد زبر ل۔ صف، ع۔ مانا ہوا، تسلیم کیا ہوا؛ مقبول؛ کامل، سالم، پورا، ثابت، سب کا سب؛ صحیح، سلامت۔ نیز **مسلّمہ** صیغۂ تانیث و جمع جو واحد کے طور پر مستعمل ہے۔

**مسلّم الثبوت** (پیش م، غم ا، غم ل، شد پیش ث، و مع) تسلیم شدہ، وہ جسے تسلیم کرنے کے لیے ثبوت کی ضرورت نہ ہو۔

**مسلمان** پیش م، زبر س، جزم ل۔ امث، ف۔ دینِ محمدی ﷺ کی پیروی کرنے والا، اُمتِ مسلمہ کا فرد، مسلم۔

**مسلمانی** مسلمان ہونا؛ مسلمان عورت؛ کم عمر لڑکے کا آلۂ تناسل؛ ختنہ۔

کہاوت: **مسلمانی میں آنا کانی کیا** مسلمان ہوتے ہوئے پہلو تہی اور گریز کیسا۔

**مسلّمہ** پیش م، زبر س، شد زبر ل، زبر م۔ صف۔ تسلیم کیا ہوا یا ہوئی، مانا ہوا یا مانی ہوئی۔

**مسلّمہ اُصول** مانے ہوئے قواعد۔

**مسلنا** زبر م، زبر س، جزم س۔ فعل متعدی۔ ہاتھوں سے ملنا، ہاتھوں میں لے کر دباتے رہنا؛ گوندھنا؛ چٹکی سے پیسنا؛ رگیدنا، روندنا؛ دباؤ ڈالنا۔

**مسلوب** زبر م، جزم س، و مع۔ صف، ع۔ سلب کیا ہوا، چھینا ہوا، معطل کیا ہوا؛ مٹایا ہوا۔

**مسلوس** زبر م، جزم س، و مع۔ صف۔ بے وقوف، احمق، گاؤدی۔

**مسلوک** زبر م، جزم س، و مع۔ صف، ع۔ جس کے ساتھ سلوک کیا جائے؛ اجراء کیا گیا، چالو کیا گیا، جاری کیا گیا؛ وہ راستہ جس پر آمد و رفت ہو۔

**مسلول** زبر م، جزم س، و مع۔ صف، ع۔ سل کے مرض میں مبتلا۔

**مسماۃ** پیش م، زبر س، شد م۔ امث، ع۔ **مسمّی** (رک) کی تانیث۔ عورتوں کے نام کے ساتھ مستعمل، مثلاً: مسماۃ صغریٰ بی بی۔

**مسمار** زیر م، جزم س۔ صف، ع۔ تباہ کیا ہوا، اُکھاڑا گیا؛ گرایا ہوا، ڈھایا ہوا، منہدم؛ تہس نہس کیا ہوا؛ میخ، کھونٹی۔

**مسماری** انہدام، تباہی و بربادی۔

**مسماع** زیر م، جزم س۔ اند، ع۔ سننے کا آلہ۔

**مسماع الصدر** (پیش ع، غم ا، غم ل، شد زبر ص، جزم د) ڈاکٹروں کا آلہ جس سے وہ تنفس اور دل کی دھڑکن سنتے ہیں۔ انگریزی میں: Stethoscope۔

**مسمسا** پیش م، جزم س، پیش م۔ صف، مذ۔ گھنا، چپ شریر۔

**مسمسی** پیش م، جزم س، پیش م۔ صف، مث۔ گھنی، ظاہری طور پر مسکین عورت، چپ شریر۔

**مسمّط** پیش م، زبر س، شد زبر م۔ صف۔ اند، ع۔ پرویا ہوا، لڑ یا لڑی کی شکل میں۔ (عروض) وہ بیت جس میں کئی قوافی لائے گئے ہوں؛ ایسا ترجیع بند جس کے ہر بند میں سوائے ٹیپ کے مختلف قوافی ہوں اور ٹیپ کا مصرع پہلے بند کا ہم قافیہ ہو۔

**مسمّن** پیش م، زبر س، شد زبر م۔ صف، ع۔ موٹا، فربہ، جس پر چربی بہت ہو، چربیلا۔

**مسمّن** (پیش م، زبر س، شد زیر م) وہ غذا یا دوا جو موٹا کرے۔

**مسموط** زبر م، جزم س، و مع۔ اند۔ وہ بکرا جسے ذبح کرنے کے بعد اُس کی کھال کے بال پانی سے اُتارے جائیں۔

**مسموع** زبر م، جزم س، و مع۔ صف، ع۔ جو سنا جائے، جسے قبول یا منظور کیا جائے، قابلِ قبول۔

**مسموم** زبر م، جزم س، و مع۔ صف، ع۔ زہر دیا ہوا، جس میں زہر بھرا ہو۔ زہریلا۔ مثلاً: مسموم فضا۔

**مسمّٰی** پیش م، زبر س، شد م، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ نام دیا ہوا، نام سے پکارا جانے والا۔ مثال: اِس نام کا ایک ہی مسمّٰی تھا۔

**مسمی** مردوں کے نام سے پہلے بطور شناخت۔ (مث) **مسماۃ / مسمات**۔

**مسن** پیش م، جزم س۔ صف، ع۔ سن رسیدہ، بوڑھا، معمر۔

**مسنا** پیش م، جزم س۔ فعل متعدی۔ دبوچنا، پیسنا؛ چُر مُر ہونا۔

**مسند** زبر م، جزم س، زبر ن۔ امث، ع۔ فرش یا چوکی، تخت وغیرہ پر بچھایا ہوا غالیچہ یا چادر وغیرہ۔ تکیہ گاہ؛ کسی بزرگ یا میرِ مجلس کے بیٹھنے کی جگہ۔ جانشینی کی گدی۔

**مسند کا گدھا** بے وقوف امیر۔

**مسند** پیش م، جزم س، زبر ن۔ اند، ع۔ خبر، روایت، کہی ہوئی بات؛ دوسرے کی سند سے بیان کیا گیا؛ (حدیث) ایسی حدیث جس کا راوی یہ بیان کرے کہ یہ بات خود آپ ﷺ نے فرمائی۔

**مسندالیہ** (قواعد) خبر اور جس کی بابت خبر دی جائے، جس کے متعلق حکم دیا جائے، خبر و مبتدا۔

**مسنون** زبرم، جزم س، ومع۔صف، ع۔ رسول اللہ ﷺ کا اختیار کردہ یا ہدایت کردہ طریق عمل۔

**مسواک** زیرم، جزم س۔امث، ع۔ دانت صاف کرنے کے لیے ٹہنی کا ٹکڑا، خصوصاً وہ جو نیم، کیکر یا پیلو کی ٹہنی سے بنایا جاتا ہے، داتن۔

**مسودہ** پیش م، زبر س، شد زبر و، زبر د۔اند، ع۔ سیاہ کیا ہوا، لکھا ہوا، قلمی تحریر، رقم شدہ کاغذ؛ کچی یا ابتدائی تحریر جسے بعد میں صاف کیا جائے؛ منصوبہ، ارادہ؛ مضمون، مدعا۔ نیز **مسودہ** (زبرم، جزم س، زبرو، زبرد)۔

**مسودے** پیش م، زبر س، شد زبر و۔اند۔ **مسودہ** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **مسودے کرنا** مضمون بنانا؛ منصوبے باندھنا، سوچ بچار کرنا؛ ارادہ کرنا۔

**مسور** زبرم، ومع۔امث۔ مٹیالے چھلکے اور سرخ یا زرد دانے کی دال، عدس۔ چھلکے سمیت کھڑی مسور اور چھلی ہوئی ملکہ مسور کہلاتی ہے۔

**مسوڑھا** زبرم، ومع۔اند۔ جبڑے میں گوشت کا وہ سخت حصہ جس میں دانت جڑے ہوئے ہوتے ہیں۔ نیز **مسوڑا**۔

**مسوس** زبرم، وج۔اند، ہ۔ مروڑ، پیچ، بل۔

**مسوس کر** ضبط کرکے، برداشت کرکے۔

فعل مرکب، محاورہ: **مسوس کر رکھ دینا** رنج وغم میں مبتلا کرنا؛ (دل) توڑ دینا۔

فعل مرکب، محاورہ: **مسوس کر رہ جانا** افسوس کرکے رہ جانا، رنج ضبط کرنا، (دل میں) کڑھنا۔

**مسوسا** زبرم، وج۔اند، ہ۔ پچھتاوا، افسوس، ملال، رنج۔

**مسوسنا** زبرم، وج، جزم س۔فعل متعدی۔ دبانا، بھینچنا، مروڑنا، بل دینا، گھونٹنا، کڑھنا۔ مثلاً: **کلیجا مسوسنا** درد کی شدت کو دبانا، اُف نہ کرنا۔

**مسہری** زبرم، لیٹا زبر س، جزم ہ۔امث۔ عموماً لکڑی کا بنا ہوا، با آرام بڑا پلنگ جس کی پٹیاں چوڑی اور منقش ہوتی ہیں، پائے کرسی کے پایوں کی طرح بلند اور ہر پائے میں ایک حلقہ ہوتا ہے تاکہ اُس میں ڈنڈے پھنسا کر چھپر کھٹ بنا سکیں؛ موجودہ دور میں عموماً نئی نویلی دُلھن کے لیے سجائے جانے والے بستر (جسے پھولوں وغیرہ سے خوبصورت انداز میں سجایا جاتا ہے) کے لیے مستعمل۔

**مسہل** پیش م، جزم س، زیر ہ۔اند، ع۔ دست آور دوا، جلاب۔

**مسہلہ** پیش م، زبر س، شد زیر ہ، زبر ل۔امث۔ آسان بنایا ہوا۔

**مسئلہ** زبرم، جزم س، زبر ء، زبر ل۔اند، ع۔ حل طلب سوال یا معاملہ، قضیہ، تصفیہ طلب بات؛ کوئی اہم بات؛ پیچیدہ امر، گتھی۔

محاورہ: **مسئلہ اُٹھانا** کوئی سوال اُٹھانا؛ کسی اہم بات یا پیچیدہ معاملے کی طرف توجہ مبذول کرانا۔

محاورہ: **مسئلہ پوچھنا** کسی معاملے کے بارے میں شرعی حکم دریافت کرنا۔

محاورہ: **مسئلہ پیش آنا** اُلجھن یا پریشانی کا سامنا ہونا۔

**مسئول** زبرم، جزم س، ومع۔اند، ع۔ جواب دہ، ذمہ دار، جس سے سوال کیا جائے یا جس سے بازپُرس کی جاسکے؛ پوچھا گیا، طلب کیا گیا۔

**مسی** زیرم۔صف، ف۔ تانبے کا بنا ہوا۔

**مسی جوش** (وج) تپا کر پگھلایا ہوا تانبا؛ تانبے سے لگایا گیا پکا ٹانکا، پکا جھال۔

**مسی گر** تانبے کے برتن بنانے والا، ٹھٹھیرا۔

**مسی** (۱) زیرم، شد س۔امث۔ موٹے جھوٹے اناج کی بنی ہوئی۔

**مسی روٹی** چنے کی دال کے آٹے (بیسن) انار دانہ، سوکھا دھنیا اور نمک مرچ وغیرہ کو گندم کے آٹے میں ملا کر (عموماً تنور میں) پکائی جانے والی روٹی۔

**مسی** (۲) زیرم، شد س۔امث، ف۔ نسوانی سنگھار کے طور پر دانتوں کو چمک دار اور خوبصورت بنانے کے لیے استعمال کیا جانے والا سیاہ منجن جو ماجو پھل، لوہ چون اور توتیا وغیرہ کو پیس کر بنایا جاتا ہے۔ نیز **مِسی** (بلا شد)۔

محاورہ: **مسی اُدھڑنا** دانتوں پر مسی کا نہ ہونا، مسی زائل ہونا۔

محاورہ: **مسی کاجل کرنا** عورتوں کا بناؤ سنگھار کرنا۔

کہاوت: **مسی کاجل کس کو، میاں چلے بھس کو** جب شوہر موجود نہیں تو بناؤ سنگھار کا کیا فائدہ۔ اگر قدر دان نہ ہو تو اظہارِ ہنر بے کار ہے۔ جو خود ہی کنگال ہے وہ کسی کو کیا دے گا۔

**مسی کی دھڑی** ہونٹوں اور دانتوں پر مسی کی تہہ۔

**مسیت** زبرم، ی۔امث۔ مسجد کی تلبیس (قدیم)۔

**مسیح** زبرم، ی۔صف۔علم، ع۔ تیل کی مالش کیے ہوئے (بنی اسرائیل کی ایک قدیم رسم جس میں کسی شخص یا چیز کو جب کسی خاص مقصد کے لیے مختص کیا جاتا تھا تو پہلے اُسے تیل مل کر متبرک کرلیا جاتا تھا)؛ بہت سفر کرنے والا۔ حضرت عیسیٰ کا لقب۔ نیز **مسیحا**۔ کنایۃً: مُردوں کو جلانے والا، بیماروں کو شفا دینے والا۔

**مسیحا نفس** (زبر ن، زبر ف) جو اپنی پھونک سے شفا بخشے۔ نیز **مسیحا دم**۔

صف: **مسیحائی** حضرت عیسیٰ کے معجزے کی طاقت، شفا دینے کی خصوصیت۔

محاورہ: **مسیحائی کرنا** مردے کو زندہ کرنا؛ مرتے کو بچانا، شفا بخشنا۔

صف: **مسیحی** عیسائی مذہب کا پیرو۔

**مسیر** زبرم، ی۔امث، ع۔ سیر کرنے کی جگہ، سیرگاہ۔

**مُسیر** پیش م، ی۔صف۔ سیر کرنے والا، گردش کرنے والا۔

**مسینا** زبرم،ی۔امذ۔ سستا،ادنیٰ قسم کا اناج۔
**مسیں** زبرم،ے۔امث،جمع۔ وہ روئیں جو مونچھیں نکلنے سے پہلے نمودار ہوں۔
محاورہ: **مسیں بھیگنا** مونچھوں کا رواں نکلنا،مونچھوں کی علامت نمایاں ہونا، جوانی کی ابتدا ہونا۔

## م۔ش

**مش** پیش م۔امذ۔ چرانا،چوری کرنا؛زبردستی چھیننا۔
**مشابہ** پیش م،لیٹا زیر ب،ہ ملفوظ۔صف،ع۔ ملتا ہوا،مانند،مثل،مطابق،ہم شکل۔
**مشابہت** پیش م،زبر ب،زبرہ۔امث،ع۔ موافقت،مطابقت،مماثلت، نسبت؛شبیہ،تشبیہ۔
محاورہ: **مشابہت ہونا** ایک دوسرے سے ملنا۔
فعل مرکب: **مشابہت رکھنا** مطابقت رکھنا،مانند ہونا۔
**مشارٌ الیہ** پیش م،دو پیش ر(رُن)،جزم ا،ے لین،جزم ہ ملفوظ۔صف،ع۔ جس کی طرف اشارہ کیا جائے؛جس کا ذکر پہلے آچکا ہو۔
**مشارب** زبرم،زیرر۔جمع،مذ،ع۔ **مشرب** (رک) کی جمع،راستے، مسالک،مذاہب؛(لفظاً) پینے والی چیزیں،مشروبات۔
**مشارق** زبرم،زیرر۔جمع،مذ،ع۔ **مشرق** (رک) کی جمع،راستے،سمتیں، جہتیں۔
**مشارک** پیش م،زیرر۔صف۔ شرکت کرنے والا،شریک۔
**مشارکت** پیش م،زبرر،زبرک۔امث،ع۔ ساجھا،شراکت،شمولیت،حصہ داری۔نیز (امذ) **مشارکہ**۔
**مشاط** زبرم،شدش۔امذ،ع۔ سنگھار کرانے والا؛نگار بند۔
**مشاطگی** (زبرط) بنانے سنوارنے کا پیشہ،مشاطہ کا فن۔
**مشاطہ** (زبرم،شدش،زبرط) سنگھار کرانے والی عورت۔نیز رشتہ طے کرانے والی عورت۔
**مشاعرہ** پیش م،زبر نیز لیٹا زبر ع،زبرر۔امذ،ع۔ شعر خوانی کی محفل،شعرا کا اکٹھے ہو کر شعر سنانا۔عام: **مشاعرہ** (پیش م،زیر ع،زبرر)۔
محاورہ: **مشاعرہ پڑھنا** مشاعرے میں اشعار سنانا۔
محاورہ: **مشاعرہ لوٹنا** مشاعرے میں اچھی شاعری سنا کر لوگوں کی بہت زیادہ داد وصول کرنا۔
**مشاغل** زبرم،زیرغ۔جمع،مذ،ع۔ مشغلے،مصروفیات۔واحد:مشغلہ۔
**مشافہہ** پیش م،زبرف،زبرہ۔امذ،ع۔ آمنا سامنا،روبرو۔

**مشاق** زبرم،شدش۔صف،ع۔ بہت مہارت رکھنے والا،تجربہ کار،ماہر۔
**مشاقی** (ع۔ف) اعلیٰ مہارت۔
**مشاکل** زبرم،زیرک۔صف۔امذ،جمع۔ مشکلات،اُلجھے ہوئے مسائل۔
**مُشاکل** پیش م،زیرک۔صف۔امث،ع۔ ہم شکل،مثل،مانند؛ایک عروضی بحر جو بحرِ قریب کی مماثل یا مانند ہے۔اُردو میں کم استعمال کی جاتی ہے۔
**مشام** زبرم۔امذ،ع۔ سونگھنے کی حس،قوتِ شامہ؛(مجازاً) دماغ۔
**مشاوِر** پیش م،زیرو۔صف،مذ،ع۔ مشورہ دینے والا،مشیر۔
**مشاوَرت** پیش م،زبرو،زبرر۔امث،ع۔ باہمی صلاح مشورہ۔
**مشاہَد** پیش م،زبرہ۔صف،ع۔ دیکھا ہوا،جس کا مشاہدہ کیا جا سکے۔
**مشاہِد** پیش م،زیرہ۔صف،ع۔ دیکھنے والا،مشاہدہ کرنے والا۔
**مشاہدہ** پیش م،زبرہ،زبرد۔امذ،ع۔ دیکھنا،(مجازاً) معائنہ،نظارہ،درشن؛عینی تجربہ،عینی ثبوت۔عام: **مشاہدہ** (لیٹا زیرہ)۔
**مشاہرہ** پیش م،زبرہ،زبرر۔امذ،ع۔ ماہوار تنخواہ،مقرر وظیفہ۔
**مشاہیر** زبرم،ی۔جمع،مذ،ع۔ مشہور لوگ،معروف اشخاص۔
**مشائخ** زبرم،زیرء۔جمع،مذ،ع۔ بزرگ،بوڑھے لوگ؛صوفیہ،پرہیزگار دمتقی لوگ،اکابرین۔واحد: شیخ۔
**مشائعت** پیش م،لیٹا زیرء،زبرع۔امث،ع۔ رُخصت ہونے والے کے ساتھ تھوڑی دُور احتراماً جانا۔نیز **مشایعت**۔
**مشائی** زبرم،شدش۔امذ۔ فلسفے میں ارسطو کا پیرو؛گھوم پھر کر حقائق دریافت کرنے والا۔لفظاً:بہت چلنے والا (ارسطو ٹہل کر درس دیتا تھا،یہی اُس کے حلقے کی وجہ تسمیہ ہے)۔
**مشائین** منطق پر زور دینے والا،ایسے افراد کا گروہ جو حقائقِ اشیا کا ادراک دلیل کے بغیر نہیں کر سکتا۔مکتب فلاسفہ،اشراقین سے متمیز۔مشائی کی جمع۔
**مشبک** پیش م،زبرش،شدزبرب۔صف،ع۔ جال کے طور پر بُنا ہوا،جالی دار، جس میں بہت سے سوراخ ہوں؛پلیٹیں پڑا ہوا۔
**مشبہ** پیش م،زبرش،شدزبرب/جزم ہ ملفوظ۔صف،ع۔ وہ چیز جسے کسی دوسری شے کے ساتھ تشبیہ دی جائے۔
**مشبہ بہ/ بہہ** وہ چیز جس کے ساتھ تشبیہ دی جائے،وہ چیز جس سے نسبت دیں۔
**مشت** پیش م،جزم ش۔امث،ف۔ مٹھی؛مُکا،گھونسا؛(مجازاً) تھوڑی چیز، معمولی مقدار،وہ مقدار جو ایک مٹھی میں آجائے۔
**مشتِ اُستخوان** مٹھی بھر ہڈیاں؛نہایت لاغر شخص جس کے جسم پر گوشت برائے نام ہو۔

**مشت زنی** مکے بازی، گھونسوں سے لڑنا؛ جلق، استمنا بالید۔

**مشت مال/ مالی** مٹھی چپی، وہ مالش جو جسم کا میل اُتارنے کے لیے کی جاتی ہے، جسم کو ملنے کا عمل۔

**مشتاق** پیش م، جزم ش۔صف، ع۔ نہایت اشتیاق رکھنے والا، آرزو مند، طالب، خواہش مند۔

**مشتبہ** پیش م، جزم ش، زبرت، زبر ب۔صف، ع۔ جس کے بارے میں شک ہو، غیر یقینی، مشکوک؛ جس کے بارے میں ابہام پایا جائے۔

**مشترک** پیش م، جزم ش، زبرت، زبر ر۔صف، ع۔ ساجھے کا، جس میں شرکت ہو، ایسی چیز جس میں دو یا اس سے زیادہ شریک ہوں۔ نیز **مشترکہ** (پیش م، جزم ش، زبرت، زبر ر، زبر ک)۔

**مشتری** پیش م، جزم ش، زبرت۔اند، ع۔ خریدار، گاہک۔ (علم) نظامِ شمسی کا سب سے بڑا سیارہ۔

**مشتعل** پیش م، جزم ش، زبرت، زیر ع۔صف، ع۔ بھڑکتا ہوا، شعلہ زن، لو دینے والا؛ (مجازاً) غصے میں بھرا، غضبناک۔

**مشتغل** پیش م، جزم ش، زبرت، زیر غ۔صف، ع۔ کوئی شغل رکھنے والا، مصروف، مشغول؛ منہ پھیرنے والا، نفرت کرنے والا۔

**مشتق** پیش م، جزم ش، زبرت۔صف، ع۔ ماخوذ، نکالا گیا، (لسانیات) وہ لفظ جو کسی اور لفظ یا اصل سے نکلا ہوا ہو، مصدر سے بنایا ہوا کلمہ۔

**مشتک** پیش م، جزم ش، زبرت۔متعلق فعل۔ مٹھی بھر، تھوڑے سے۔

**مشتمل** پیش م، جزم ش، زبرت، زیر م۔صف، ع۔ شریک رکھنے والا، جس میں ارکان یا اجزا شامل ہوں۔ مثال: چند ارکان پر مشتمل گروہ۔

**مشتملہ** شامل کیا گیا، مشمولہ۔

**مشتہیات** پیش م، جزم ش، لیٹا زیرت۔اند، جمع، ع۔ شہوت دلانے والی، جس کی طرف خواہش ہو۔

**مشتہر** پیش م، جزم ش، زبرت، زبر ہ۔صف، ع۔ جو مشہور کیا گیا ہو، جس کا اشتہار دیا گیا ہو، شہرت یافتہ، اعلان کردہ۔

صف فاعلی: **مشتہِر** (زیر ہ) اشتہار دینے والا، مشہور کرنے والا۔

**مشتہی** پیش م، جزم ش، زبرت۔صف، ع۔ اشتہا پیدا کرنے والا، بھوک لگانے والا؛ خواہش کرنے والا، آرزو کرنے والا۔

**مشٹ** (۱) پیش م، جزم ش۔اند، ہ۔ گھونسا، مکا، مٹھی۔

**مشٹ** (۲) پیش م، جزم ش۔امث۔ چوری، سرقہ، لوٹ مار۔

**مشٹا** پیش م، جزم ش۔اند۔ جلد سازوں کی موگری، تھاپی۔

**مشٹنڈا** پیش م، جزم ش، زبرٹ، جزم ن۔صف، مذ۔ موٹا تازہ، ہٹا کٹا۔ نیز مسٹنڈا۔

**مشجر** پیش م، زبر ش، شدزبر ج۔صف، ع۔ پھولدار، جس پر بیلیں یا پودے بنے ہوں۔

**مشخص** پیش م، زبر ش، شدزبر خ۔صف، ع۔ تشخیص کردہ؛ معین، مقرر، تخمینہ کیا گیا؛ جسمانی یا شخصی طور پر ظاہر؛ بہروپ بھرے ہوئے۔

**مشخِص** پیش م، زبر ش، شدزیر خ۔صف، مذ، ع۔ تشخیص کرنے والا، تعین کرنے والا۔

**مشدد** پیش م، زبر ش، شدزبر د۔صف، ع۔ وہ حرف جس پر شد (ّ) کی علامت لگی ہو، دو دفعہ پڑھا جانے والا حرف؛ مضبوط، باندھا گیا۔

**مشر** زبر م، زبر ش۔صف۔ ناز و انداز سے چلنے والا، اتراہٹ کی چال والا۔

**مشر** زیر م، زبر ش۔صف، س۔ ملا جلا، گڈمڈ، مخلوط؛ شریف، عزت دار؛ حکیم، وید، طبیب؛ پانی پلانے والا برہمن؛ برہمنوں کا خطاب۔

**مشرب** زبر م، جزم ش، زبر ر۔اند، ع۔ طریق؛ دین، مذہب، مسلک، ضابطہ و اُصول، آئین؛ پانی پینے کی جگہ، گھاٹ؛ جھیل، تالاب۔

**مشرح** پیش م، زبر ش، شدزبر ر۔صف، ع۔ شرح کے ساتھ، تشریح کردہ (مع حواشی)؛ واضح، مفصل، کھلا ہوا۔

**مشرف** پیش م، زبر ش، شدزبر ر۔صف، ع۔ جسے شرف بخشا گیا ہو، عزت پانے والا، معزز، بزرگ؛ مزین، سجایا ہوا۔

فعل مرکب: **مشرف بہ اسلام ہونا** اسلام قبول کرنا، مسلمان ہونے کی عزت حاصل کرنا۔

محاورہ: **مشرف کرنا** عزت بخشنا۔

**مشرف** زبر م، جزم ش، زبر ر۔اند، ع۔ شہ نشین، بلند مقام۔

**مشرف** پیش م، جزم ش، زیر ر۔اند، ع۔ نگراں، پاسبان؛ بلندی سے چاروں اطراف نگاہ ڈالنے والا؛ اُونچائی پر چڑھنے والا؛ بلند مقام۔

**مشرق** زبر م، جزم ش، زیر ر۔اند، ع۔ سورج کے طلوع ہونے کی سمت، پورب؛ ایشیائی ممالک جو یورپ کے مشرق میں واقع ہیں۔ (تثنیہ) **مشرقین** مشرق اور مغرب۔ جمع: **مشارِق**۔

**مشرک** پیش م، جزم ش، زیر ر۔صف، ع۔ شرک کرنے والا، خدائے واحد کے ساتھ دوسروں کو معبود ماننے والا؛ (مجازاً) کافر، بت پرست۔ جمع: **مشرکین**۔

**مشروب** زبر م، جزم ش، و مع۔اند، ع۔ پینے کی شے۔

**مشروبات** سیال مفرحات، وہ چیزیں جو پی جاتی ہیں۔

**مشروح** زبر م، جزم ش، و مع۔صف، ع۔ کھول کر بیان کیا گیا، مفصل، واضح۔

**مشروط** زبر م، جزم ش، و مع۔صف، ع۔ جس کے ساتھ کوئی شرط لازم ہو،

شرائط پر مبنی؛ محدود، مقید۔

**مشروع** زبرم، جزم ش، ومع۔صف، ع۔ شرعی اعتبار سے جائز؛ ایک قسم کا سوتی کپڑا جس میں قدرے ریشم بھی ملا ہوتا ہے جسے عورتیں پاجامے کے لیے استعمال کرتی ہیں اور بعض کے نزدیک مردوں کے لیے اِس کا استعمال شرعاً جائز ہے۔

**مشط** زبرم، جزم ش۔امث۔ کنگھی؛ شانہ۔

**مشعر** زبرم، جزم ش، زبرع۔امذ، ع۔ رسومِ مذہبی (خصوصاً قربانی) ادا کرنے کی جگہ؛ ظاہری حس، مثلاً: حسِ باصرہ یا سامعہ۔

**المشعر الحرام** مزدلفہ، مکّے سے مشرقی جانب وہ مقام جہاں حجاج قیام کرتے ہیں۔

**مشعر** پیش م، جزم ش، زیرع۔امذ، ع۔ خبر دینے والا، اطلاع دینے والا؛ ظاہر کرنے والا۔

**مشعشع** پیش م، زبرش، جزم ع، زبرش۔صف۔ ایسی شراب جس میں پانی ملایا گیا ہو؛ روشن، تابناک۔

**مشعل** زبرم، جزم ش، زبرع۔امث، ع۔ شمع، فانوس، بانس کے سرے پر تیل میں تر کر کے لپیٹا ہوا کپڑا جسے روشنی کے لیے جلایا جائے۔

**مشعل بردار** مشعل اُٹھانے والا، مشعل روشن کرنے والا۔

محاورہ: **مشعل دکھانا** راستہ دکھانا، راہنمائی کرنا؛ روشنی دکھانا۔

**مشعلِ راہ** ایسی مشعل جو راستہ دیکھنے کے لیے استعمال کی جاتی ہے؛ راستہ دکھانے والی روشنی؛ کنایۃً: راہبر، راہنما۔

محاورہ: **مشعلِ راہ بنانا** راہنما ماننا، راہبر تسلیم کرنا۔

کہاوت: **مشعل کی بو دماغ میں سمائی ہے** غریبی میں حمکنت باقی ہے۔ نیز رسی جل گئی، بل نہیں گیا۔

کہاوت: **مشعل کے نیچے سے نکلا ہوا ہے** ناچنے گانے والوں کے ساتھ رہا ہے۔

**مشعلچی** زبرم، جزم ش، زبرع، جزم ل۔امذ، ف۔ مشعل بردار، چراغ جلانے پر مامور آدمی۔عام: **مشعلچی** (زبرم، زبرش، جزم ل)۔

کہاوت: **مشعلچی اندھا ہوتا ہے** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو دوسروں کی رہنمائی کرے اور خود گمراہی میں پڑا رہے؛ مشعل دکھانے والے کو اُس کی روشنی کی قربت کی وجہ سے دکھائی نہیں دیتا۔

**مشغلہ** زبرم، جزم ش، زبرغ، زبرل۔امذ، ع۔ کام، معروفیت؛ وقت گزاری کا طریقہ؛ دل بہلاوا، تفریح، کھیل تماشہ، ہنسی مذاق؛ کمائی کا وسیلہ۔

**مشغلۂ سلطانی** وہ صندوقچہ جو شاہی سواری کے ساتھ چلتا تھا تاکہ فریادی اُس میں اپنی عرضیاں ڈال دیں۔

**مشغوف** زبرم، جزم ش، ومع۔صف۔ شغف رکھنے والا، عاشق، دیوانہ۔

**مشغول** زبرم، جزم ش، ومع۔امث، ع۔ معروف، کسی کام میں منہمک۔

**مشغولیت** (زبرم، جزم ش، ومع، جزم ل، زبری) معروفیت، شغل۔

**مشف** پیش م، زبرش۔صف۔ شفاف، جس کے آر پار دیکھا جاسکے۔ انگریزی میں: Transparent۔

**مشفق** پیش م، جزم ش، زیرف۔صف، ع۔ شفقت سے پیش آنے والا، مہربان، رحمت کرنے والا۔

**مشفقِ من** (القاب کا کلمہ) میرے مہربان، میرے دوست۔

**مشفقانہ** دوستانہ، ہمدردانہ، مہربانی کا رویہ۔

**مشق** زبرم، جزم ش۔امث، ع۔ کسی کام کو بار بار کرنا تاکہ رواں ہو جائے۔ مسلسل کی گئی محنت سے حاصل کردہ مہارت؛ لگاتار سینا، متواتر کھانا۔

محاورہ: **مشق بڑھانا** کسی کام میں مہارت پیدا کرنا۔

**مشقِ ستم** مسلسل ستم کرتے رہنا۔

**مشقاب** پیش م، جزم ش۔امث، ف۔ پلاؤ نکالنے کی بڑی، لمبوتری پلیٹ۔

**مشقت** زبرم، زبرش، شدزبرق۔امث، ع۔ محنت، ریاضت؛ تھکانے والا کام؛ دُکھ، تکلیف، دِقت۔

محاورہ: **مشقت اُٹھانا** محنت کرنا؛ دُکھ جھیلنا، تکلیف برداشت کرنا۔

محاورہ: **مشقت برباد ہونا** کیے کرائے پر پانی پھرنا، محنت ضائع جانا، محنت برباد ہونا۔

**مشقتی** محنت کرنے والا؛ تکلیف برداشت کرنے والا؛ وہ قیدی جو سرکاری طور پر دوسرے قیدیوں کی خدمت پر مامور ہو۔

**مَشک** زبرم، جزم ش۔امث، ف۔ بکرے کے چمڑے سے بنایا ہوا پانی بھر کر لے جانے کا ظرف۔

**مُشک** پیش م، جزم ش۔امث، ف۔ ایک خاص ہرن کے پیٹ کے نیچے ایک تھیلی سے نکلنے والا سیاہ تیز خوشبودار مادہ، مسک، کستوری۔ نیز **مشکِ نافہ**۔

**مشک بار** مشک بکھیرنے والا، معطر۔

**مشک بلاؤ** (وج) ایک افریقی بلا جس کے سرین میں بنی ہوئی ایک تھیلی سے خوشبودار مادہ زُباد حاصل ہوتا ہے۔

محاورہ: **مشک چھڑکنا** زخم کو ایسا تازہ کرنا کہ پھر نہ بھرے۔

**مشکک** پیش م، زبرش، شدزیرک۔صف، ع۔ شبہ کرنے والا، شک کرنے والا۔

**مشکل** پیش م، زبرش، شدزبرک۔صف، ع۔ مجسم، جسے شکل دی گئی ہو، اچھی صورت کا، حسین؛ کتاب (خصوصاً قرآنِ پاک) جس میں اعراب لگے ہوں۔

**مشکل** پیش م، جزم ش، زیر ک ۔صف ۔امث ، ع۔ دُشوار، کٹھن، زحمت طلب، تکلیف دہ؛ دُشواری؛ پیچیدہ، حل طلب، دقیق، اُلجھا ہوا مسئلہ؛ مصیبت، زحمت؛ پریشانی، پیچیدگی۔

محاورہ: **مشکل آپڑنا** دُشواری کا اچانک پیش آنا، مصیبت پڑنا۔

محاورہ: **مشکل آسان کرنا** دُشواری یا مصیبت دُور کرنا۔

محاورہ: **مشکل سے دوچار ہونا** مصیبت میں گرفتار ہونا۔

**مشکل کشا** (پیش ک) مشکل دُور کرنے والا، مصیبت ہٹانے والا، تکلیف دُور کرنے والا

**مشکو** پیش م، جزم ش، ومع نیز وج ۔اند ، ف۔ محل سرا، سلاطین کا محل؛ بت خانہ؛ شیریں خسرو کا خلوت خانہ۔

**مشکوٰۃ** زیر م، جزم ش، کھڑا زبر ک، وغم، جزم ت ۔امث ، ع۔ چراغ رکھنے کا طاقچہ، فانوس، شمع دان؛ احادیث کا ایک مجموعہ۔

**مشکوٰۃ المصابیح** زیر م، جزم ش، کھڑا زبر ک، وغم، پیش ت، غم ا، جزم ل، زبر م، ی ۔امث ، ع۔ احادیث کی ایک مشہور کتاب جو صحاح ستہ کا خلاصہ ہے۔

**مشکور** زبر م، جزم ش، ومع ۔صف ، ع۔ شکر کے قابل، سراہنے کے لائق، جس کا شکر ادا کیا جائے، جس نے احسان کیا ہو۔ (عام طور پر شکر گزار شاکر، متشکر، ممنون احسان مند کے معنی میں بھی مستعمل)۔

**مشکوک** زبر م، جزم ش، ومع ۔صف ، ع۔ مشتبہ، جس کے بارے میں شک ہو۔

**مشکوے** پیش م، جزم ش، وج ۔اند۔ بت خانہ؛ کنایۃً: چمن، باغ؛ شاہی محل سرائے، اُمرا کا دولت خانہ۔ نیز **مشکوے معلّٰی**۔

**مشکی** پیش م، جزم ش ۔صف ، ف۔ مُشک کے رنگ کا، سیاہ، کالا (خصوصاً گھوڑے کے لیے مستعمل)۔

**مشکیزہ** زبر م، جزم ش، ی، زبر ز ۔اند ، ف۔ چھوٹی مشک۔

**مَشکیں** زبر م، جزم ش، ے ۔امث۔ مَشک (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **مشکیں چھوٹنا** کثرت سے دست آنا، پیٹ چلنا۔

**مُشکیں** پیش م، جزم ش، زیر ک، ی ۔صف ، ف۔ خوشبودار؛ سیاہ فام، کالا۔

**مشکیں خط** وہ جس کے منہ پر سیاہ تل ہو۔

**مُشکیں** پیش م، جزم ش، ے ۔صف۔ ہاتھ کی کہنی سے اُوپر تک کا حصہ۔

محاورہ: **مشکیں باندھنا** دونوں ہاتھ ملا کر پیچھے کی طرف باندھنا، بازو کسنا، گرفتار کرنا؛ مجبور کرنا۔ نیز **مشکیں کسنا**۔

**مشلول** زبر م، جزم ش، ومع ۔صف ، ع۔ جسم یا جسم کا وہ حصہ جو شل یا بے حس ہو گیا ہو۔

**مشمع** پیش م، زبر ش، شد زبر م ۔صف ، اند ، ع۔ موم جامہ، روغنی کپڑا؛ جس پر موم لگایا یا چھڑکا گیا ہو۔

**مشمول** زبر م، جزم ش، ومع ۔صف ، ع۔ شامل کیا ہوا، شمار میں لیا ہوا؛ سب طرف سے گھیرا ہوا۔ نیز جمع: **مشمولات**۔

صف: **مشمولہ** (ع) شامل، شریک، شمار میں لیا ہوا۔

**مشموم** زبر م، جزم ش، ومع ۔صف ، ع۔ سونگھا ہوا، سونگھا گیا۔

**مشن** زیر م، زبر ش ۔اند۔ مقصد، مخصوص فرائضِ منصبی؛ دینی تبلیغ کا کام؛ عیسائیوں کی تبلیغی جماعت؛ سفارت، وفد۔ انگریزی: Mission۔

**مشورت** زبر م، جزم ش، زبر و، زبر ر ، امث ، ع۔ آپس میں رائے کا تبادلہ، صلاح، باہمی تجویز۔

**مشورہ** زبر م، جزم ش، زبر و، زبر ر ۔اند ، ع۔ صلاح یا رائے کا تبادلہ، آپس میں سوچ بچار، باہمی تجویز۔

فعل مرکب، محاورہ: **مشورہ کرنا** آپس میں کسی خاص معاملے پر بات چیت کرنا؛ صلاح کرنا۔

**مشوش** پیش م، زبر ش، زبر و ۔صف ، ع۔ تشویش میں مبتلا، فکر میں ڈوبا ہوا، تردد میں مبتلا، پریشان، گھبرایا ہوا۔

**مشوش** پیش م، زبر ش، شد زیر و ۔صف ، ع۔ حیران کرنے والا، پریشان کر دینے والا۔

**مشہد** زبر م، جزم ش، زبر ہ ۔اند ، ع۔ وہ مقام جہاں کوئی شہادت پائے، جہاں اجتماع ہو، حاضر ہونے کا مقام؛ مشاہدہ کیا جائے۔

**مشہود** زبر م، جزم ش، ومع ۔صف ، ع۔ جس کا مشاہدہ کیا جائے، جو سب کے سامنے واقع یا رونما ہو؛ ثابت کیا گیا، مشاہدہ کیا گیا۔

**مشہور** زبر م، جزم ش، ومع ۔صف ، ع۔ عام طور پر جانا بوجھا، شہرت پایا ہوا، نامی، معروف (منفی یا مثبت کسی بھی معنوں میں)۔

**مشہی** پیش م، زبر ش، شد زبر ہ ۔صف ، ع۔ اشتہا انگیز، بھوک لگانے یا بڑھانے والا (دوا موسم وغیرہ)۔

**مشی** زبر م ۔امث ، ع۔ چہل قدمی، پیدل چلنا، ٹہلنا۔

**مشیت** زبر م، زیر ش، شد زبر ی ۔امث ، ع۔ مرضی، خواہش، ارادہ۔ مراد: خدا کی مرضی؛ تقدیر، قسمت۔

**مشیتِ ایزدی** خدا کی مرضی۔

**مشیت گر** تقدیر بنانے والا۔

**مشیج** زبر م، ی ۔صف ۔اند۔ مخلوط، آمیختہ؛ نطفہ جو بیضے سے مل چکا ہو۔

**مشیخت** زبر م، ی، زبر خ ۔امث ، ع۔ غرور، شیخی، تکبر، جھوٹا دعویٰ؛ بوڑھا ہونا،

عمر دراز ہونا۔

**مشیخت پناہ** شیخی بگھارنے والا، مغرور، متکبر۔ نیز **مشیخت مآب**۔

محاورہ: **مشیخت کرکری کرنا** غرور توڑنا، شیخی خاک میں ملانا۔

**مشید** پیش م، زبر ش، شد زیر ی۔ صف۔ معمار، عمارت ساز، چونے سے پکا کرنے والا۔

**مشیر** پیش م، ی۔ صف، ع۔ صلاح کار، مشورہ دینے والا، تدبیر بتانے والا؛ وزیر کے مماثل ایک عہدہ۔

**مشین** زبر م، ی۔ اند، امث۔ ایسا آلہ (جس کی بہت سی اقسام ہیں) جس کے ذریعے کوئی کام آسانی سے اور جلدی کیا جاسکے۔

محاورہ: **مشین کی طرح کام کرنا** تیز، باقاعدہ اور متواتر کام کیے جانا۔

**مشین** پیش م، زبر ش، شد زبر ی۔ صف، ع۔ شاندار، شان و شوکت والا، رعب داب والا، وجیہ، بجیلا۔

## م۔ص

**مص** زبر م۔ اند، ع۔ چوسنا؛ چوسنے کا عمل۔

**مصاب** پیش م۔ صف، ع۔ مصیبت زدہ، دُکھیارا۔

**مصابرت** پیش م، زبر ب، زبر ر۔ امث، ع۔ مشکل یا تکلیف میں صبر کرنا؛ باہم صبر سے پیش آنا۔

**مصابیح** زبر م، ی۔ اند، جمع، ع۔ بہت سے چراغ؛ مصباح (رک) کی جمع۔

**مصاحب** پیش م، زیر ح۔ صف، مذ، ع۔ ساتھ رہنے والا، ہم جلیس، ہم صحبت، رفیق، ساتھی؛ درباری، خاص خدمت گار۔

**مصاحبت** (پیش م، زبر ح، زبر ب) ایک دوسرے کے ساتھ رہنا، ہم نشینی، رفاقت، سنگت۔

**مصادِر** زبر م، زیر د۔ جمع، مذ، ع۔ **مصدر** (رک) کی جمع۔

**مصادَرہ** پیش م، زبر د، زبر ر۔ اند۔ تاوان، جرمانہ، ڈنڈ۔

**مصادَقت** پیش م، زبر د، زبر ق۔ امث، ع۔ آپس کی ایسی دوستی جو دل سے ہو، دلی دوستی۔

**مصادَمت** پیش م، زبر د، زبر م۔ امث، ع۔ صدمہ پہنچنا؛ ٹکرانا، تصادم۔

**مصارَعت** پیش م، زبر ر، زبر ع۔ امث، ع۔ کشتی، زور آزمائی۔

**مصارِف** زبر م، زیر ر۔ جمع، مذ، ع۔ اخراجات، صرف کی مدیں۔

**مصارفِ قائمہ** موجود یا مستقل مداتِ صرف۔

**مصاف** زبر م۔ جمع، مذ، ع۔ صف آرائی کی جگہیں؛ (بطور واحد) لڑائی کا میدان؛ (مجازاً) جنگ، لڑائی؛ عرصہ، وقت۔

**مصافِ حیات** عرصۂ حیات، (مجازاً) زندگی کی لڑائی، جدوجہد۔

**مصافحہ** پیش م، زبر ف، زبر ح۔ اند، ع۔ ہاتھ ملانا۔

**مصافی** زبر م۔ صف، ع۔ جنگجو، لڑنے والا، لڑاکا۔

**مصالِح** زبر م، لیٹا زیر ل۔ امث، ع۔ **مصلحت** (رک) کی جمع۔

**مصالحہ** زبر م، لیٹا زیر ل، زبر ح۔ اند، ع۔ **مسالا** (رک) جو فصیح ہے۔

**مصالحت** پیش م، زیر ل، زبر ح۔ امث، ع۔ مناسب تجویز؛ اچھا مشورہ۔

**مصالحت** پیش م، زبر ل، زبر ح۔ امث، ع۔ سمجھوتہ، باہمی صلح صفائی۔

محاورہ: **مصالحت کرانا** دوستی کرانا، صلح صفائی کرانا۔

**مصاہرت** پیش م، زبر ہ، زبر ت۔ امث، ع۔ شادی کے ذریعے آپس میں تعلقات پیدا کرنا۔

**مصائب** زبر م، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ مصیبتیں، تکلیفیں، بلائیں، اندوہ؛ آلام کا تذکرہ۔

محاورہ: **مصائب ٹوٹنا** مصیبتوں میں مبتلا ہونا، آفتیں آنا۔

**مصباح** زیر م، جزم ص۔ اند، ع۔ چراغ، شمع۔ صبح کے وقت شراب پینے کا پیالہ۔ جمع: **مصابیح**۔

**مصبر** پیش م، زبر ص، شد زبر ب۔ اند، ع۔ ایلوا، گھیکوار کا عصارہ۔

**مصحح** پیش م، زبر ص، شد زبر ح۔ صف، ع۔ تصحیح کیا ہوا، درست کیا ہوا، صحیح۔

**مصحح** پیش م، زبر ص، شد زیر ح۔ اند، ع۔ تصحیح کرنے والا، درستی کرنے والا، نظر ثانی کرنے والا۔ انگریزی میں: Proofreader۔

**مصحف** پیش م، زبر ص، شد زبر ح۔ صف، ع۔ وہ لفظ یا عبارت جس کے اعراب بدل دیے گئے ہوں، مسخ شدہ تحریر۔

**مصحف** پیش م، جزم ص، زبر ح۔ صف، مذ، ع۔ جمع کیا گیا؛ وہ چیز جس میں لکھے ہوئے کاغذوں کے ٹکڑے جمع کیے جائیں؛ طبلق، کتاب (خصوصاً قرآنِ پاک)۔

**مصحفی** پیش م، جزم ص، زبر ح۔ صف، ع۔ **مصحف** (رک) سے منسوب، قرآنِ پاک کا، قرآنی۔

**مصداق** زیر م، جزم ص۔ اند، ع۔ کسی بات یا شے کی دلیل، وہ چیز کو کسی کی صفائی ثابت کرے، ثبوت کنندہ؛ ثبوت، نظیر۔

**مصدر** زبر م، جزم ص، زبر د۔ اند، ع۔ شروع ہونے کی جگہ، نکلنے کا مقام، ماخذ، اصل، منبع۔ (قواعد) فعل مطلق جس سے کسی بات کا کرنا یا ہونا ظاہر ہو اور گردان کے دیگر صیغے اخذ کیے جائیں۔ اُردو میں اِس کی علامت ''نا'' ہے۔ مثلاً: آنا، جانا، کرنا، ہونا۔

**مصدع** پیش م، زبر ص، شد زیر د۔ صف، ع۔ دردِ سر پیدا کرنے والا؛ تکلیف

دینے والا، رکاوٹ ڈالنے والا۔

**مصدق** پیش م، زبر ص، شد زبر د۔ صف، ع۔ تصدیق کیا ہوا؛ آزمایا ہوا۔

**مصدق** (پیش م، زبر ص، شد زیر د) تصدیق کرنے والا؛ سچائی کی گواہی دینے والا؛ سچ ثابت کرنے والا۔

**مصدقہ** (شد زبر د) جس کی تصدیق کی گئی ہو۔

**مصدور** زبر م، جزم ص، و مع۔ صف، ع۔ جاری کیا ہوا، صادر کیا ہوا۔

**مصر** زیر م، جزم ص۔ اند، ع۔ بڑا شہر، ملک، دیار۔ علم: شمالی افریقہ کا ملک جس سے دریائے نیل گزرتا ہے، جس سے حضرت یوسفؑ کا قصہ منسوب ہے۔

**مصر** پیش م، زیر ص۔ صف، ع۔ اصرار کرنے والا، کسی بات پر اڑ جانے والا۔

**مصرح** پیش م، زبر ص، شد زبر ر۔ صف، ع۔ مفصل، واضح، صاف صاف کہا ہوا، صراحت کردہ۔ نیز **مصرحہ**۔

**مصرح** (شد زیر ر) (ع) وضاحت کرنے والا، تشریح کرنے والا، تصریح کرنے والا، صاف گو۔

**مصرع** (۱) زیر م، جزم ص، زبر ر۔ اند، ع۔ شعر کا ایک موزوں ٹکڑا جو وزن پر پورا اُترتا ہو۔ نصف بیت یا نصف شعر۔ نیز **مصراع**، **مصرعہ**۔

محاورہ: **مصرع اُٹھانا** گانے یا غزل کے بول دہرانا یا بلند آواز سے پڑھنا؛ مشاعرے کے سامعین میں سے چند کا شاعر کے مصرع کو تعریفی انداز میں دہرانا۔

**مصرعِ اوّل** شعر کا پہلا نصف حصہ۔

**مصرعِ اُولیٰ** رک: **مصرعِ اوّل**۔

**مصرعِ تر** شگفتہ مصرع، عمدہ مصرع۔

محاورہ: **مصرع دولخت ہونا** شعر کے دونوں مصرعوں میں بے ربطی کا ہونا (جو کہ شاعری کا نقص تصور کیا جاتا ہے)۔

**مصرعِ طرح** وہ مصرع جو بحر، ردیف اور قافیہ بتانے کے لیے نمونے کے طور پر دیا جائے۔

محاورہ: **مصرع لڑنا** دو شاعروں کا ایک جیسا مصرع کہہ دینا۔

**مصرع** (۲) زیر م، جزم ص، زبر ر۔ اند، ع۔ دروازے کا ایک پٹ، تختہ، ایک طرف کا کواڑ۔

**مصرف** زبر م، جزم ص، زبر ر۔ اند، ع۔ خرچ کی مد، صرف کرنے کی صورت، خرچ کا موقع؛ خرچ کا مقصد؛ کام، مطلب، غرض۔

**مُصرف** (پیش م، جزم ص، زیر ر) (ع) صرف کرنے والا؛ فضول خرچ۔

**مصروع** زبر م، جزم ص، و مع۔ صف، ع۔ (لفظاً) زمین پر پچھاڑا ہوا؛ صرع یا مرگی کا مریض۔

**مصروف** زبر م، جزم ص، و مع۔ صف، ع۔ مشغول، کام میں لگا ہوا؛ صرف کیا ہوا، پھیرا گیا۔

**مصروفیت** زبر م، جزم ص، و مع، شد زبر ی۔ اسث، ع۔ مصروف ہونے کی حالت، کسی کام میں لگا ہونا؛ مشغولی۔ عام: بلا شد۔

محاورہ: **مصروفیت پیدا کرنا** کوئی کام کرنے لگنا، مشغول ہونے کے لیے کوئی کام نکال لینا۔

**مصری** زیر م، جزم ص۔ اسث، ع۔ قند کی ٹھوس بلوری قلم یا ڈلی۔ **مصر** (رک) کا باشندہ۔ (صف) **مصر** (رک) سے منسوب۔

**مصری کا کوزہ** قند کا ٹھوس بلوری گولے کی شکل میں ڈھالا ہوا ڈلا۔

**مصطبہ** زیر نیز زبر م، جزم ص، زبر ط، زبر ب۔ اند، ع۔ شراب خانہ، مے خانہ؛ لوگوں کے بیٹھنے کی جگہ؛ چبوترا، تھڑا، نشست گاہ۔

**مصطفیٰ** پیش م، زیر ص، زبر ط، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ ممتاز، برگزیدہ، منتخب، چنا ہوا، مقبول، پسندیدہ، منظورِ نظر؛ بری عادات سے پاک کیا گیا؛ حضرت محمد ﷺ کا ایک لقب۔

**مصطفوی** رسول اللہ ﷺ سے منسوب، مسلمان۔

**مصطلح** پیش م، جزم ص، زبر ط، زبر ل۔ صف۔ اند، ع۔ کوئی لفظ جو مخصوص معنی رکھتا ہو؛ وہ لفظ جو کسی خاص علمی یا فنی مفہوم کو ادا کرنے کے لیے اختیار یا وضع کیا جائے۔

**مصطلحات** اصطلاحیں، کسی خاص شعبۂ علم یا فن کے خاص الفاظ۔

**مصعد** زبر م، جزم ص، زبر ع۔ اند، ع۔ اُونچا مقام، بلند جگہ۔

**مصغر** پیش م، زبر ص، شد زبر غ۔ صف، ع۔ چھوٹا کیا ہوا؛ (قواعد) وہ لفظ جس سے کسی بڑی چیز کی چھوٹی شکل کے معنی پیدا ہوتے ہوں، جس میں عملِ تصغیر واقع ہوا ہو، جیسے خوانچہ جو خوان کا مصغر ہے۔

**مصغر تصویر** چھوٹی تقطیع پر باریک قلم سے بنایا ہوا نقش۔

**مصفا** پیش م، زبر ص، شد زبر ف۔ صف، ع۔ صاف، ستھرا، بے آلائش، نتھرا ہوا، پاکیزہ؛ جس سے غیر ضروری اجزا الگ کر دیے گئے ہوں۔ نیز **مصفّٰی** (کھڑا زبر ی)۔

**مصفی** پیش م، زبر ص، شد ف۔ صف، ع۔ پاک صاف کرنے والا، نتھارنے والا، آلائش دُور کرنے والا۔

**مصقل** زیر م، جزم ص، زبر ق۔ اند، ع۔ چمکانے کا آلہ؛ وہ چیز جس سے کسی شے کا زنگ دور کیا جائے۔

**مُصقل** پیش م، زبر ص، شد زبر ق۔ صف، ع۔ چمکایا ہوا، جلا کیا گیا۔

**مصلب** پیش م، زبر ص، شد زبر ل۔ صف، ع۔ جسے سولی چڑھا گیا ہو؛ ایسا کپڑا جس پر صلیب کا نشان بنا ہو؛ صلیب کی شکل کا۔

**مصلب** پیش م، زبر ص، شد زیر ل۔ صف، ع۔ سختی کرنے والی؛ سخت کی ہوئی (کھجور)۔

**مصلح** پیش م، جزم ص، لیٹا زیر ل۔ صف، ع۔ اِصلاح کرنے والا؛ خرابیوں کو مٹانے والا، نقص دور کرنے والا؛ نیکی کی طرف لانے والا۔ (طب) کسی مرکب کا وہ جز جو دوسرے اجزا کے مضر اثرات کا توڑ کرے۔

**مصلحت** زبر م، جزم ص، زبر ل۔ امث، ع۔ خوبی، بھلائی، فائدہ، بہتری؛ نیک صلاح، حکمت؛ حکمتِ عملی؛ بہتر اور مناسب اقدام۔

**مصلحت اندیش** (زبر ا، جزم ن، ے) مناسب اور معقول بات سوچنے والا؛ حالات و واقعات کے مطابق رویہ اختیار کرنے والا۔

**مصلحت آموز** (وج) اچھا مشورہ دینے والا، بھلائی اور نیکی کی طرف بلانے والا۔

**مصلحت آمیز** (ے) ایسی بات جس میں بھلائی ہو، حکمت سے بھری ہوئی بات یا کام۔

**مصلحت بیں** کسی کام کے انجام پر نظر رکھنے والا، موقع محل دیکھنے والا؛ (مجازاً) خودغرض۔

**مصلحت پرست** (زبر پ، زبر ر) حالات کے مطابق رویہ رکھنے والا، مصلحت چاہنے والا۔

**مصلحتاً** بھلائی کی بنیاد پر، حالات کے تقاضوں کے مطابق۔

**مصلوب** زبر م، جزم ص، ومع۔ صف، ع۔ جسے صلیب پر چڑھایا گیا ہو۔ سولی دیا ہوا۔ جسے پھانسی دی گئی ہو۔

**مصلّٰی** پیش م، زبر ص، شد کھڑا زبر ی، ع۔ نماز پڑھنے کی جگہ، جائے نماز، مسجد۔ نیز مصلا۔

**مصلی** پیش م، زبر ص، شد ل۔ اند۔ صف، ع۔ نمازی، صلوٰۃ ادا کرنے والا؛ مسلمان خاکروب کے لیے مقامی لفظ۔

**مصمت** پیش م، زبر ص، شد زبر م۔ اند، صف، ع۔ ٹھوس، جو کھوکھلا نہ ہو، اندر سے بھرا ہوا۔

**مصمتہ** پیش م، زبر ص، شد زبر م، زبر ت۔ اند، ع۔ وہ حرف جو اعراب یا حرف علت کے بغیر آواز پیدا نہیں کرتا، مصوتہ کی ضد۔ انسانی بولی کی وہ آوازیں جو اپنے مخصوص مخارج سے بلا حرکت ادا نہیں ہو سکتیں، مثلاً: ب، ت، ث وغیرہ۔ انگریزی میں: Consonant۔

**ہائیہ مصمتہ** صوتیات کی اصطلاح میں ایسا مصمتہ جس کے فوراً بعد ہوا کی ایک پھونک خارج ہو۔ انگریزی میں: Aspirated Consonant۔

**بنیادی مصمتہ** وہ مصمتہ جو کسی زبان سے نہ لیا گیا ہو اور اس کا اندازِ نطق اور مقام نطق قطعی طور پر واضح اور متعین ہو۔ اسے دوسری زبانوں کی ایسی ہی صوت سے موازنہ کیلئے بطور بنیاد استعمال کیا جاتا ہے۔ انگریزی میں: Cardinal Consonant۔

**انفی مصمتہ** وہ مصمتہ جسے ادا کرتے وقت نرم تالو کو نیچے کر لیا جاتا ہے تاکہ ہوا ناک کے راستے خارج ہو۔ انگریزی میں: Nosal Consonant۔

**مصمم** پیش م، زبر ص، شد زبر م۔ صف، ع۔ پکا، مضبوط، مستحکم، محکم، اٹل (ارادہ، عزم یا عہد)۔

**مصمم** پیش م، زبر ص، شد زیر م۔ صف، ع۔ مضبوط ارادہ کیے ہوئے۔

**مصنف** پیش م، زبر ص، شد زبر ن۔ اند، ع۔ لکھا گیا، تصنیف کیا ہوا۔ نیز مصنفہ (شد زبر ن)۔

**مصنف** پیش م، زبر ص، شد زیر ن۔ اند، ع۔ صاحب تصنیف، کتاب لکھنے والا؛ دل سے گھڑنے والا۔ (امث) مصنفہ (شد زیر ن) لکھنے والی۔

**مصنفہ** (شد زبر ن) تصنیف کردہ (کتاب یا رسالہ وغیرہ)۔

**مصنوع** زبر م، جزم ص، ومع۔ صف، ع۔ بنایا ہوا، گھڑا ہوا، ساختہ؛ تخلیق کیا ہوا؛ (کنایۃً) مخلوق۔ نیز مصنوعہ۔ جمع: مصنوعات۔

**مصنوعی** زبر م، جزم ص، ومع۔ صف۔ بناوٹی، غیر اصلی، جعلی، خودساختہ؛ جو قدرتی نہ ہو، غیر حقیقی، پُر تکلف۔

**مصوتہ** پیش م، زبر ص، شد زبر و، زبر ت۔ اند۔ وہ حرف جو دوسرے حروف کو حرکت دے کر باآواز بناتا ہے۔ مثلاً: ا، و، ی؛ انسانی حلق سے سانس کے ساتھ پیدا ہونے والی وہ آواز جس کی مدد سے جملہ مخارج سے نکلنے والی اصوات ادا ہوتی ہیں مثلاً: آ، ای، اُو، میں ''مد''، ''ی'' اور ''و'' کی آواز۔ (انگریزی میں: Vowel)۔ نیز صوتیہ۔

**مصور** پیش م، زبر ص، شد زبر و۔ صف، ع۔ باتصویر، نقش والا؛ جس کی تصویر بنائی گئی ہو۔

**مصور** (شد زیر و) صورت بنانے والا؛ اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں شامل؛ تصویر بنانے والا، نقاش۔ (امث) مصورہ۔

**مصوری** تصویر کشی، نقاشی۔

**مصون** زبر م، ومع۔ صف، ع۔ محفوظ کیا ہوا، بچا ہوا۔ غلط العوام: مصئون۔

**مصیب** پیش م، ی۔ صف، ع۔ کسی شے کی حقیقت کو جان لینے والا، صحیح نتیجے پر پہنچنے والا؛ درستی پانے والا، نیکی پانے والا۔

**مصیبت** پیش م، ی، زبر ب۔ امث، ع۔ سختی، عذاب، بدبختی، آفت؛ زحمت، دُشواری، دِقت، مشکل؛ رنج، دُکھ، تکلیف۔

محاورہ: **مصیبت اُٹھانا** تکلیف برداشت کرنا، دکھ جھیلنا۔ نیز مصیبت جھیلنا۔

محاورہ: **مصیبت آپڑنا** اچانک کسی مشکل کا شکار ہونا، مصیبت میں پھنس

جانا۔

محاورہ: **مصیبت پیٹنا** تنگی سے گزر اوقات کرنا؛ سختی برداشت کرنا۔

کہاوت: **مصیبت کبھی تنہا نہیں آتی** انسان پر جب بھی برا وقت آئے تو پریشانیاں مزید بڑھتی ہیں۔

محاورہ: **مصیبت کی گھڑی آنا** سخت تکلیف کے دن آنا، پریشانی کا دور آنا۔

محاورہ: **مصیبت میں ڈالنا** دُکھ دینا؛ مشکل میں پھنسانا۔

محاورہ: **مصیبت سہنا** تکلیف برداشت کرنا، دکھ جھیلنا۔

**مصیقل** پیش م، ی لین، زبر ق۔ صف، ع۔ روشن کیا ہوا، چمکایا ہوا۔

**مصیقل** پیش م، ی لین، زیر ق۔ صف، ع۔ چمکانے والا، صاف کرنے والا، زنگ اُتارنے والا۔

## م۔ض

**مضاد** پیش م۔ صف، ع۔ (باہم) ایک دوسرے کی ضد، خلاف۔

**مضار** پیش م۔ صف، ع۔ نقصانات؛ **مضرت** (رک) کی جمع۔

**مضاربت** پیش م، زبر ر، زبر ب۔ امث، ع۔ کسی اور کے کاروبار میں مالی شراکت؛ (فقہ) کاروبار میں ایسی شرکت جس میں رقم ایک کی ہو اور محنت دوسرے کی؛ تلوار مارنا، لڑائی، جنگ۔

**مضاربہ** شراکت کا کاروبار۔

**مضارع** پیش م، لیٹا زیر ر۔ صف، ع۔ قواعدِ عربی میں وہ فعل جس کا اطلاق حال اور مستقبل پر ہو سکتا ہے۔ مثلاً: **نعوذ** ہم پناہ مانگتے ہیں/ مانگیں گے۔

**مضارعت** پیش م، زیر ر، زبر ع۔ امث، ع۔ مشابہت، مانند ہونا۔

**مضاعف** پیش م، زبر ع۔ صف، ع۔ دُگنا، دوچند۔ نیز **المضاعف**۔

**مضاف** پیش م۔ صف، ع۔ (قواعد) ترکیب اضافی کا وہ جز جو منسوب کی جانے والی شے پر مشتمل ہو، مثلاً: ''دن کا اُجالا'' میں ''اُجالا''؛ ''شوقِ دل'' میں شوق۔ لفظاً: اضافہ کیا گیا، زیادہ کیا گیا؛ متخالص؛ جڑا ہوا، پیوستہ، ملا ہوا۔

**مضاف الیہ** (زیر ا، ے لین) ترکیب اضافی کا وہ جز جس کی طرف کوئی بات منسوب کی جائے، مثلاً: مذکورۂ بالا مثالوں میں ''دن'' اور ''دل''۔

محاورہ: **مضاف کرنا** تعلق کرنا، منسوب کرنا۔

**مضافات** پیش م۔ اند، امث، ع۔ اضافہ شدہ یا شامل کردہ چیزیں؛ منسوبات؛ متعلقات، ضمیمہ جات؛ شہر کے آس پاس کے علاقے، گرد و نواح۔

**مضافی** اکٹھا، مجتمع۔

**مضامین** زبر م، ی۔ جمع، مذ، ع۔ **مضمون** (رک) کی جمع۔

**مضائقہ** پیش م، لیٹا زیر ء، زبر ق۔ اند، ع۔ ہرج، قباحت، کمی، کوتاہی، برائی، خرابی، نقصان؛ تنگی، دُشواری؛ خوف۔

**مضبوط** زبر م، جزم ض، وم ع۔ صف، ع۔ طاقتور، توانا؛ پکا، کڑا؛ پائیدار، دیرپا؛ مستحکم، قائم، غیر متزلزل؛ قبضہ کیا گیا، ضبط کیا گیا؛ (مجازاً) ثابت قدم، مستقل مزاج۔

**مضبوط کاٹھی** تنا ور جسم کا مالک، کسرتی بدن رکھنے والا؛ موٹا تازہ۔ نیز **مضبوط بدن**۔

**مضبوطی** پائیداری، اُستواری، پختگی؛ تقویت؛ استقلال، جرأت۔

**مضحک** پیش م، جزم ض، زبر ح۔ صف، ع۔ ہنسی ٹھٹھا، مذاق۔

**مضحک** پیش م، جزم ض، زیر ح۔ صف، ع۔ ہنسانے والا۔ (وہ واقعہ یا چیز) جس پر ہنسی آئے، مزاحیہ۔

**مضحکات** پیش م، جزم ض، لیٹا زیر ح۔ اند، جمع، ع۔ ہنسی کی باتیں، مزاحیہ ادب، لطیفے۔

**مضحکہ** زبر م، جزم ض، زبر ح، زبر ک۔ اند، ع۔ ہنسی اُڑانے کا عمل، ٹھٹھا، مذاق، تمسخر۔

محاورہ: **مضحکہ اُڑانا** ہنسنا، مذاق اُڑانا، خاکہ اُڑانا؛ بیوقوف بنانا۔

محاورہ: **مضحکہ بنانا** کسی معاملے کو ایسا بنانا کہ جس پر لوگ ہنسیں، کھیل تماشا بنانا۔

صف: **مضحکہ خیز** (ع۔ف) جس پر ہنسی آئے، قابلِ تمسخر۔

محاورہ: **مضحکہ کرنا** مذاق بنانا؛ دل لگی کرنا۔

**مضر** پیش م، زیر ض۔ (ترکیب میں "ر" مشدد)۔ صف، ع۔ جو ضرر پہنچائے، نقصان دہ، غیر مفید۔

**مضرِ صحت** صحت کے لیے نقصان دہ۔

**مضراب** زیر م، جزم ض۔ امث، ع۔ ستار کے تاروں کو چھیڑنے کا نوک دار آلہ، انگشتانہ، زخمہ، ناخنہ، ڈنکا۔

**مضرات** پیش م، زیر ض، شد ر۔ امث، جمع، ع۔ نقصانات، برائیاں، بُری چیزیں۔

**مضرب** پیش م، جزم ض، زبر ر۔ اند۔ توپ یا خیمہ وغیرہ نصب کرنے کا مقام۔

**مضرت** زبر م، زبر ض، شد زبر ر۔ امث، ع۔ نقصان، زیاں، خسارہ۔

صف: **مضرت رساں** (ع۔ف) نقصان دہ، ضرر پہنچانے والی شے۔

**مضروب** زبر م، جزم ض، وم ع۔ صف، مذ، ع۔ چوٹ کھایا ہوا، جسے ضرب آئی ہو۔

**مضطر** پیش م، جزم ض، زبر ط۔ صف، ع۔ بے قرار، بے چین، بے تاب، بے کل؛ (فقہ) حرام چیز کھانے پر مجبور، محتاج۔

**مضطرب** پیش م، جزم ض، زبر ط، زبر ر۔صف، ع۔ جو اضطراب کی کیفیت میں مبتلا ہو، بے چین، بے کل، پریشان، بے تاب۔

**مضطرب اُلبال** (پیش ب، غم ا، جزم ل) جس کی حالت پریشان ہو، پریشان حال۔

**مضعف** پیش م، جزم ض، زیر ع۔صف، ع۔ ضعیف کرنے والا، کمزور کرنے والا۔

**مضعف** پیش م، زبر ض، شدزیر ع۔صف، ع۔ بڑھانے والا، اضافہ کرنے والا، دوگنا کرنے والا، دو چند کرنے والا۔

**مضعوف** (ومع) کمزور، دو چند؛ جس کی نظر کمزور ہو۔

**مضغہ** پیش م، جزم ض، زبر غ۔اند، ع۔ گوشت کا ٹکڑا، لوتھڑا؛ ابتدائی حمل جس میں ابھی حرکت پیدا نہ ہوئی ہو۔

**مضل** پیش م، زیر ض۔ (تراکیب میں 'ل' مشدد)۔صف، ع۔ گمراہ کرنے والا؛ ضائع کرنے والا۔

**مضلت** (پیش م، زیر ض، شدزبر ل) گمراہی۔

**مضمار** زیر م، جزم ض۔اند، ع۔ ہموار اور وسیع میدان؛ میدانِ جنگ؛ گھوڑوں کے دوڑانے یا پھیرنے کا میدان۔

**مضمحل** پیش م، جزم ض، زبر م، زیر ح۔صف، ع۔ سُست؛ ناتُواں، تھکا ہوا؛ ہیچ، ناچیز؛ (مجازاً) بودا، ضعیف، لاغر۔

**مضمر** پیش م، جزم ض، زبر م۔صف، ع۔ پوشیدہ، مخفی، چھپا ہوا۔

**مضمر** (پیش م، جزم ض، زیر م) پوشیدہ رکھنے والا، چھپانے والا؛ (قواعد) کلام میں ضمیر لانے والا۔

**مضمرات** نکات یا معانی جو موجود مگر ظاہر نہ ہوں، پوشیدہ باتیں۔

**مضمرہ** (پیش م، جزم ض، زبر م، زبرہ) چھپی ہوئی، پوشیدہ۔

**مضمن** پیش م، زبر ض، شدزبر م۔صف، ع۔ شامل کیا گیا۔

**مضمن** پیش م، زبر ض، شدزیر م۔صف، ع۔ شامل کرنے والا، تضمین کرنے والا۔

**مضموم** زبر م، جزم ض، ومع۔صف، ع۔ وہ حرف جس پر پیش (ُ) لگا ہو۔

**مضمون** زبر م، جزم ض، ومع۔اند، ع۔ مفہوم، معنی، مطلب؛ مندرجات؛ تحریر، انشا، کسی موضوع پر لکھی ہوئی عبارت، تصنیف؛ آرٹیکل، انشائیہ؛ ضمن میں لیا ہوا، درمیان میں ڈالی ہوئی شے۔جمع: **مضامین**۔

محاورہ: **مضمون اُڑا لینا** مفہوم کی نقل کرنا۔

**مضمون آفرین** اپنے ذہن سے نئی بات پیدا کرنے والا؛ کسی پرانے مضمون میں نیا پہلو نکالنے والا۔

**مضمون آفرینی** ذہن سے نئی بات پیدا کرنا، نیا خیال پیدا کرنا؛ کسی پرانے مضمون میں نیا پہلو نکالنا۔

محاورہ: **مضمون باندھنا** کسی مضمون کو شعر میں ڈھالنا۔

محاورہ: **مضمون بٹھانا** مضمون کو عبارت میں ٹھیک جگہ درج کرنا، مناسب موقع پر جگہ دینا۔

**مضمون بندی** کسی خیال کو پیش کرنا نظم یا نثر میں کوئی نئی بات کہنا۔

محاورہ: **مضمون چھن جانا** کسی مضمون کا محقق ہونا؛ محنت سے مضمون میں بہتری پیدا ہونا۔

**مضمون خیز** نئی بات سجھانے والا؛ نیا مضمون پیدا کرنے والا۔

محاورہ: **مضمون سوجھنا** کوئی نئی بات یا نکتہ اچانک ذہن میں آنا۔

محاورہ: **مضمون گانٹھنا** مطلب حاصل کرنا۔

محاورہ: **مضمون لڑنا** کسی مضمون کا کسی دوسرے مضمون سے مطابقت رکھنا؛ مضمون کا حسب منشا سوجھنا۔

محاورہ: **مضمون مبتذل ہونا** مضمون کا اپنے معیار سے گرا ہونا۔

**مضمون نویس** مضمون لکھنے والا۔نیز **مضمون نگار**۔

**مضممہ** زیر م، زبر ض، شدزبر م۔اند۔ وہ چیز جس سے باندھا جائے، باندھنے کا آلہ۔

**مضٰی** زبر م، کھڑا زبر ی۔صف، ع۔ گزرا ہوا، گزشتہ۔

**مضٰی ما مضٰی** جو گزرا سو گزرا۔ جو ہونا تھا ہو چکا۔

**مضیر** زبر م، ی۔صف۔ تلخی، بدفطرتی، تیزی۔

## م۔ط

**مطابخ** زبر م، زیر ب۔اند، جمع، ع۔ **مطبخ** (رک) کی جمع۔

**مطابق** پیش م، زیر ب۔صف، ع۔ موافق، برابر، بموجب؛ مماثل، مانند۔

**مطابقت** (پیش م، زبر ب، زبر ق) موافقت، برابری، یکسانیت، موزونیت، مشابہت، مناسبت۔

محاورہ: **مطابقت پیدا کرنا** برابری یا یکسانیت پیدا کرنا۔

**مطار** زبر م۔اند، ع۔ ہوائی جہازوں کا اڈا، فرودگاہ، طیران گاہ۔نیز **مطارہ** (زبر م، زبر ر)۔

**مطارحات** پیش م، زبر ر۔اند، جمع۔ باہمی گفتگو، مشورے۔

**مطارحہ** پیش م، لیٹا زبر ر، زبر ح۔اند، ع۔ شاعروں کا ایک ہی طرح میں شعر کہنا؛ (مجازاً) مشورہ کرنا، بحث کرنا۔

**مطارقہ** پیش م، زبر ر، زبر ق۔اند۔ رات کو ہونے یا کی جانے والی آمد و رفت۔

**مطاع** پیش م۔صف، ع۔ جس کی اطاعت کی جائے، لائق اطاعت، بزرگ، مولیٰ، حاکم۔

**مطاعم** زبرم، زیرع۔اند، جمع۔ کھانے کی چیزیں۔

**مطاعن** زبرم، زیرع۔جمع، مذ، ع۔ طعنے، اُلاہنے، ملامتیں۔واحد: طعن۔

**مطاف** زبرم۔اند، ع۔ طواف کرنے کی جگہ؛ گرداگرد پھرنے کی جگہ۔

**مطالب** زبرم، زیرل۔اند، جمع، ع۔ مطلب (رک) کی جمع۔

**مطالبہ** پیش م، زبرل، زبرب۔اند، ع۔ طلب کرنا، مانگنا، دعویٰ، تقاضا کرنا؛ اپنا حق چاہنا۔

**مطالع** پیش م، لیٹا زیرل۔اند، جمع، ع۔ طلوع ہونے کے مقامات؛ غزل یا قصیدے کے شروع کے اشعار۔

**مطالعہ** پیش م، زبرل، زبرع۔اند، ع۔ پڑھنا، پڑھائی، کتب بینی؛ بغور جائزہ؛ توجہ، دھیان۔عام: مطالعہ (مُ طالے عَ)۔

**مطامع** زبرم، لیٹا زیرم۔اند، جمع۔ وہ چیزیں جن کی خواہش کی جائے؛ لالچ پر اُکسانے والی اشیا۔

**مطاوع** زبرم، لیٹا زیرو۔صف، ع۔ فرماں برداری کرنے والا۔

**مطاوعت** زبرم، زبرو، زبرع۔امث، ع۔ اطاعت، فرماں برداری۔

**مَطاہر** زبرم، زیرہ۔امث، جمع، ع۔ پاک چیزیں۔

**مُطاہر** پیش م، زیرہ۔صف، ع۔ پاک کرنے والا؛ طاہر۔

**مطائبہ** پیش م، لیٹا زیرء، زبرب۔اند، ع۔ خوش طبعی، ہنسی مذاق، مہذب مزاح۔جمع: **مطائبات لطائف**۔

**مطب** زبرم، زبرط۔اند، ع۔ طبیب کے بیٹھنے کی جگہ، معالجہ گاہ، کلینک۔

فعل مرکب، محاورہ: **مطب کرنا** ڈاکٹر یا حکیم کا علاج کرنے کی غرض سے مطب میں بیٹھنا۔

**مطبخ** زبرم، جزم ط، زبرب۔اند، ع۔ باورچی خانہ، رسوئی؛ مراد: چولھا۔

**مطبخی** کھانے پکانے والا، باورچی؛ باورچی کا پیشہ۔

**مطبع** زبرم، جزم ط، زبرب۔اند، ع۔ چھاپہ خانہ، اشاعت گھر۔انگریزی میں: Printing Press۔

**مطبوخ** زبرم، جزم ط، ومع۔صف، ع۔ آگ پر پکائی ہوئی شے، اُبالی ہوئی شے۔

**مطبوع** زبرم، جزم ط، ومع۔صف، ع۔ مرغوب، پسندیدہ، دل کو بھانے والا؛ چھاپا ہوا، طبع شدہ۔

**مطبوع خاطر** پسند آنے والا، طبیعت کے موافق۔

**مطبوعہ** زبرم، جزم ط، ومع، زبرع۔صف، امث، ع۔ طبع شدہ، چھپا ہوا؛ طبیعت کے موافق، پسندیدہ، محبوب۔جمع: **مطبوعات**۔

**مطر** زبرم، زبرط۔اند، ع۔ بارش، مینہ۔جمع: **امطار**۔

**مطرا** پیش م، زبرط، شدر۔صف، ع۔ تروتازہ، شاداب؛ آب دار، مصفّٰی۔

**مطراق** زیرم، جزم ط۔امث، اند، ع۔ ہتھوڑی، ہتھوڑا؛ مثل، نظیر۔

**مطرب** پیش م، جزم ط، زیرر۔اند، ع۔ دل خوش کرنے والا؛ گانے والا، گویا؛ موسیقار۔(مث) مطربہ (لیٹا زیرر)۔جمع: **مطربان**۔

**مطرد** پیش م، زبرط، شدز برر۔صف۔ لمبا، دراز؛ عالمگیر، جس پر سب لوگ عمل کریں۔

**مطرد قاعدہ** عام اُصول۔

**مطرد** پیش م، زبرط، زیرر۔صف۔ رُکے بغیر بہنے والا؛ بے روک، رواں؛ چلتا ہوا، جاری، رائج۔

**مطروح** زبرم، جزم ط، ومع۔صف۔ نکالا ہوا، الگ کیا ہوا، رد کیا ہوا؛ مردود، کافر؛ (کنایۃً) خاک میں ملایا ہوا، حقیر۔

**مطرود** زبرم، جزم ط، ومع۔صف، ع۔ نکالا ہوا، دھتکارا ہوا، راندہ، رد کیا ہوا؛ شہر بدر کیا ہوا۔

**مطعم** زبرم، جزم ط، زبرع۔اند، ع۔ طعام گاہ، کھانے کی جگہ؛ غذا، کھانا۔

**مطعم** زبرم، جزم ط، زیرع۔صف، ع۔ کھانا کھلانے والا۔

**مطعن** زبرم، جزم ط، زبرع۔اند، ع۔ طعنہ۔

**مطعوم** زبرم، جزم ط، ومع۔صف، اند، ع۔ کھانے کی چیز؛ خوراک، غذا وغیرہ۔جمع: **مطعومات**۔

**مطعون** زبرم، جزم ط، ومع۔اند، ع۔ جسے طعنہ دیا جائے، جس پر عیب لگایا جائے؛ بدنام، رُسوا؛ ملامت کیا گیا۔

**مطلا** پیش م، زبرط، شدل۔صف، ع۔ سنہری، طلائی، زریں، مذہب۔

**مطلب** زبرم، جزم ط، زبرل۔اند، ع۔ معنی، مدعا، مفہوم؛ منشا، خواہش؛ غرض، سروکار، واسطہ۔

**مطلب آشنا** خودغرض، وقت سے فائدہ اُٹھانے والا۔

محاورہ: **مطلب اُلجھنا** مفہوم کا واضح نہ ہونا۔

**مطلب براری** کام نکالنا، حصولِ مدعا۔

محاورہ: **مطلب بندھنا** کسی مضمون کا شعروں میں ڈھلنا۔

**مطلب پرست** (زبرپ، زبرر) اپنا فائدہ دیکھنے والا، خودغرض، مطلبی۔

**مطلب خوری** (وج) خودغرضی۔

محاورہ: **مطلب کی چن لینا** اپنے فائدے کی بات اخذ کر لینا یا سمجھ لینا۔

محاورہ: **مطلب کی گھات چلنا** صرف اپنے فائدے پر نظر رکھنا۔

کہاوت: **مطلب کے واسطے گدھے کو باپ بناتے ہیں** مطلب کے واسطے ذلیل آدمی کی بھی خوشامد کرنی پڑتی ہے۔

محاورہ: **مطلب نکل آنا** مقصد حاصل ہونا، غرض پوری ہونا۔

محاورہ: **مطلب نکل جانا** مفہوم واضح ہو جانا؛ غرض پوری ہو جانا۔ نیز **مطلب نکلنا**۔

**مطلبی** (زبرم، جزم ط، زبرل) خودغرض، صرف اپنے فائدے کو مدِنظر رکھنے والا؛ ابن الوقت۔

**مطلع** زبرم، جزم ط، زبرل۔ اند، ع۔ طلوع ہونے کی جگہ، اُفق، آسمان، سما، فضا؛ (شاعری) غزل یا قصیدے کے شروع کا شعر جس کے دونوں مصرعوں کا ہم قافیہ ہونا ضروری ہے۔

فعل مرکب: **مطلع ابر آلود رہنا** آسمان پر بادل چھائے ہونا۔

**مطلع** پیش م، شدزبرط، زبرل۔ صف، ع۔ جسے اطلاع دی گئی ہو، خبردار کیا گیا، آگاہ کیا گیا۔

**مطلع** پیش م، شدزبرط، لیٹا پیش ل۔ صف، ع۔ اطلاع دینے والا، باخبر کرنے والا، آگاہ کرنے والا۔

**مطلق** پیش م، جزم ط، زبرل۔ صف، ع۔ بالکل، قطعی؛ کامل؛ آزاد، جو پابند نہ ہو، بے روک ٹوک، خودمختار، غیر مشروط۔

**مطلق العنان** (پیش ق، غم ا، جزم ل، زیرع) باگ سے چھوٹا ہوا، بے لگام (گھوڑا)۔ (مراداً) آزاد، خودمختار، خودسَر (آدمی، حکومت، حاکم وغیرہ)، آمر، انگریزی میں: Dictator۔

**مطلق** پیش م، زبرط، شدزبرل۔ صف، ع۔ جسے طلاق دی گئی ہو؛ وہ جس کا غم کم ہو گیا ہو۔

**مطلقہ** پیش م، زبرط، شدزبرل، زبرق۔ امث، ع۔ چھوڑی ہوئی؛ (فقہ) طلاق دی ہوئی عورت۔

**مطلقہ** پیش م، زبرط، شدزیرل، زبرق۔ صف، ع۔ جو طلاق دے، آزادی دینے والا۔

**مطلوب** زبرم، جزم ط، ومع۔ صف، ع۔ مانگا گیا، خواہش کیا گیا، طلب کیا گیا۔

**مطمح** زبرم، جزم ط، زبرم۔ اند، ع۔ مقصود، مدعا، ہدف؛ نظر پڑنے کی جگہ؛ اوپر اُٹھا ہوا۔

**مطمحِ نظر** (لیٹا زیرح، زبرن، زبرظ) مرکزِ نگاہ، مقصودِ اصلی۔

**مطمع** زبرم، جزم ط، زبرم۔ اند، ع۔ جس کی خواہش کی جائے۔

**مطموس** زبرم، جزم ط، ومع۔ صف، ع۔ مٹایا گیا، مٹا ہوا۔

**مطموع** زبرم، جزم ط، ومع۔ اند، صف، ع۔ وہ چیز جس کی لالچ دی گئی ہو؛ لالچ دیا گیا۔

**مطمئن** پیش م، جزم ط، زبرم، زیرء۔ صف، ع۔ آسودہ، تسلی سے، نچنت، بے فکر، اطمینان رکھنے والا۔

**مطوف** پیش م، زبرط، شدزیرو۔ صف، ع۔ طواف کرنے والا، کسی شے کے گرد چکر لگانے والا۔

**مطوق** پیش م، زبرط، شدزبرو۔ صف، ع۔ جس کے گلے میں طوق پڑا ہو، قید کیا گیا۔

**مطول** پیش م، زبرط، شدزبرو۔ صف، ع۔ طول دیا ہوا، دراز کیا ہوا۔

**مطہر** پیش م، زبرط، شدزبرہ۔ صف، ع۔ پاک کیا ہوا، پاکیزہ، طاہر۔

**مطہر** پیش م، زبرط، شدزیرہ۔ صف، ع۔ پاک کرنے والا۔

مطہرہ (پیش م، زبرط، شدزبرہ) پاکیزہ، معصوم؛ پاک کیا گیا۔

**مطیب** پیش م، زبرط، شدزبری۔ صف، ع۔ پاک کیا گیا؛ خوشبو میں بسایا گیا۔

**مطیب** پیش م، زبرط، شدزیری۔ صف، ع۔ خوشبو دینے والا، معطر کرنے والا۔

**مطیر** زبرم، زیری۔ صف۔ برسنے والا، بارش کرنے والا۔

**مطیع** پیش م، ی۔ صف، ع۔ اطاعت کرنے والا، فرماں بردار، تابع؛ خادم، ماتحت۔

محاورہ: **مطیع کرنا** زیر کرنا، ماتحت کرنا؛ فرمانبردار بنانا۔

**مطیعِ مطلق** صرف ایک کا ماننے والا۔

## م ـ ظ

**مظالم** زبرم، زیرل۔ جمع، اند، ع۔ ظلم (رک) کی جمع؛ سختیاں، ناانصافیاں، زیادتیاں۔

**مظاہر** زبرم، زیرہ۔ جمع، مذ، ع۔ مظہر (رک) کی جمع۔ نظر آنے والے رُخ، نقشے، نمونے، مناظر؛ ظاہر ہونے کی جگہیں۔

**مُظاہر** پیش م، زیرہ۔ صف، ع۔ مظاہرہ کرنے والا؛ کسی کی مدد کرنے والا، حمایت کرنے والا۔

**مظاہرہ** پیش م، زبرہ، زبرر۔ اند، ع۔ اظہار کرنا، باہم ظاہر ہونا؛ کسی امر کی تائید یا مخالفت میں لوگوں کا اکٹھا ہونا، طرزِ عمل کا اظہار کرنا، حمایت؛ واضح، رسمی یا پُر جوش اظہارِ حمایت۔

**مظروف** زبرم، جزم ظ، ومع۔ صف، مذ، ع۔ کسی برتن میں رکھی ہوئی شے۔

**مظفر** پیش م، زبرظ، شدزبرف۔ صف، ع۔ فتح یاب، کامیاب، غالب۔

**مظل** پیش م، زیرظ۔ صف، مذ، ع۔ چھاؤں کرنے والا۔

**مظلم** پیش م، جزم ظ، زیر ل۔صف، ع۔ سیاہ، تاریک؛ (مجازاً) مخفی، پوشیدہ۔
**مَظلمہ** زبر م، جزم ظ، زیر ل۔اند، ع۔ ظلم، جور، ناانصافی۔جمع: **مظالم**۔
**مُظلمہ** پیش م، جزم ظ، زیر ل۔صف، ع۔ تاریک، اندھیر؛ غیر مہذب، ناشائستہ، غیر متمدن (زمانہ)۔
**مظلوم** زبر م، جزم ظ، و مع۔صف، ع۔ جس پر ظلم کیا گیا ہو؛ ستایا ہوا۔
**مظلومی** مظلوم ہونا؛ ستم ہونا۔نیز **مظلومیت**۔
**مظنون** زبر م، جزم ظ، و مع۔صف، ع۔ گمان کیا ہوا، مشتبہ، مشکوک، ظنی؛ قیاس کیا گیا۔
**مظنہ** زبر م، زیر ظ، شدزبر ن۔اند، ع۔ گمان، قیاس، وہم۔
**مظہر** زبر م، جزم ظ، زبر ہ۔اند، ع۔ ظاہری رُخ، آشکارا صورت؛ ظاہر ہونے کی جگہ۔جمع: **مظاہر** (رک)۔
**مظہَر** پیش م، جزم ظ، زبر ہ۔اند، ع۔ بیان کیا گیا، ظاہر کیا گیا؛ عیاں۔
**مظہِر** پیش م، جزم ظ، زیر ہ۔اند، ع۔ گواہ، شاہد، بیان کرنے والا؛ مخبر، جاسوس، خبررساں۔
**مظہرہ** پیش م، جزم ظ، زیر ہ، زبر ہ۔امث، ع۔ بیان کرنے والی، گواہ، شہادت دینے والی۔
صف (مث): **مظہرہ** (پیش م، جزم ظ، زبر ہ، زبر ر) بیان کردہ، ظاہر کردہ۔
**مظہور** زبر م، جزم ظ، و مع۔صف۔ ظاہر، واضح، کھلا ہوا۔

## م۔ع

**مع** زبر م۔متعلق فعل، ع۔ ساتھ، سمیت، بشمول، ہمراہ۔
**مع الخیر** (زبر ع، غم ا، جزم ل، ے لین) خیریت کے ساتھ، سلامتی سے، بخیر و عافیت۔
**مع السلام/مع التسلیم** (مَعَتْ تَسْ لِیم) سلام و نیاز کے ساتھ۔
متعلق فعل: **مع ہٰذا** (کھڑا زبرہ) (ع) اُس کے ساتھ، علاوہ ازیں۔
متعلق فعل: **معاً** (ع) فوراً، اُسی وقت، دفعتاً، فوراً۔
**معا** زبر م۔امث، ع۔ آنت، انتڑی؛ اُوپر سے نیچے کو بہنے والی ندی۔
**معابد** زبر م، زیر ب۔جمع، مذ، ع۔ **معبد** (رک) کی جمع، عبادت گاہیں، مساجد، آتش کدے۔
**معابر** زبر م، زیر ب۔جمع، مذ، ع۔ پُل، گھاٹ، دریا وغیرہ عبور کرنے کا ذریعہ۔
**معبر** (رک) کی جمع۔
**معاتب** پیش م، زبر ت۔صف، ع۔ جس پر عتاب کیا گیا ہو، جس پر خفگی ہو۔
**معاتب** پیش م، زیر ت۔صف، ع۔ عتاب کرنے والا، سرزنش کرنے والا، خفا ہونے والا۔
**معاتبت** پیش م، زبر ت، زبر ب۔امث، ع۔ غصہ کرنا، خفا ہونا؛ سرزنش، غصہ، خفگی۔
**معاد** زبر م۔اند، ع۔ لوٹ کر جانے کی جگہ، پلٹنے کا مقام؛ (مجازاً) آخرت۔
**معادل** پیش م، زیر د۔صف، ع۔ برابر، یکساں۔
**معادلت** پیش م، زبر د، زبر ل۔امث، ع۔ انصاف، برابری، مساوات۔
**معادن** زبر م، زیر د۔جمع، مذ، ع۔ **معدن** (رک) کی جمع: کانیں، وہ مقامات جہاں سے کھدائی کے ذریعے معدنیات حاصل کی جائیں۔
**معاذ** زبر م۔امث، ع۔ بچاؤ کا مقام؛ پناہ لینے کی جگہ۔
**معاذ اللّٰہ** (زبر م، زبر ذ، غم ا، شد ل بہ، ہ ملفوظ) خدا کی پناہ، اللّٰہ محفوظ رکھے؛ اُعُوذ، توبہ توبہ، ہرگز نہیں۔
**معارج** زبر م، زیر ر۔امث، جمع، ع۔ زینے، سیڑھیاں؛ بلند رتبہ، اعلیٰ درجہ؛ **معراج** (رک) کی جمع۔
**معارض** پیش م، زیر ر۔صف، ع۔ مخالفت کرنے والا، جھگڑا کرنے والا، متعارض، حریف؛ برابری کرنے والا۔
**معارضت** (پیش م، زیر ر، زبر ض) آپس میں جھگڑنا؛ دشمنی، تصادم، مخاصمت۔
**معارضہ** (پیش م، زبر ر، زبر ض) (ع) جھگڑا، مناقشہ، قضیہ، ٹنٹا؛ اعتراض۔
**مَعارف** زبر م، زیر ر۔جمع، مذ، ع۔ **معرفت** (رک) کی جمع؛ شناخت، پہچان، حقیقتِ الٰہی۔حقائق، معلومات؛ نامور افراد، اہلِ علم لوگ۔
**مُعارف** پیش م، زیر ر۔صف، ع۔ خدا کو پہچاننے والا۔
**مَعارک** زبر م، زیر ر۔جمع، اند، ع۔ **معرکہ** (رک) کی جمع۔
**معاش** زبر م۔امث، ع۔ روزی، گزر اوقات کی صورت، طرزِ زندگی۔
**معاشرت** پیش م، زبر ش، زبر ر۔امث، ع۔ طریقِ زندگی، ساتھ مل کر رہنا، اجتماعی زندگی گزارنے کا ڈھنگ، مدنیت۔
**معاشرتی** رک: **معاشرت** سے متعلق، رہن سہن سے متعلق، سماجی۔
**معاشرتی اقدار** سماجی قدریں۔
**معاشرہ** (پیش م، زبر ش، زبرہ) سماج، انسانی ماحول، سوسائٹی، اجتماعی زندگی جس میں رہنے سہنے کے لیے دوسروں سے واسطہ پڑتا ہے۔
**معاشقہ** پیش م، زبر ش، زبر ق۔اند۔ عاشقی، محبت۔
**معاشی** پیش م۔امث۔ روزی اور بسر اوقات سے متعلق، اقتصادی، معیشت سے متعلق۔
**معاشیات** زبر م، زیر ش۔امث، ع۔ اقتصادیات کے علم کی وہ شاخ جس

میں دولت کی پیدائش اور تقسیم کا مطالعہ اور اُس سے متعلقہ بحث کی جاتی ہے، اکنامکس، ارتھ ودیا۔

**معاص** زبر م۔اند۔ گناہ کی جگہ۔

**معاصر** پیش م، زیر ص۔صف، ع۔ ہم عصر، ایک عہدے کے لوگ۔جمع: معاصرین۔

**معاصی** زبر م۔جمع، مذ، ع۔ گناہ، عصیان، **معصیت** (رک) کی جمع۔

**مُعاصی** پیش م۔صف، ع۔ گناہ گار، مجرم۔

**معاطفت** پیش م، زبر ط، زبر ف۔امث، ع۔ مہربانی، لُطف و کرم، نوازش۔

**معاف** پیش م۔صف، ع۔ بخشا، عفو کیا ہوا، چھوڑا گیا، مبرا، بری، آزاد کردہ؛ درگزر، نظرانداز۔

محاورہ: **معاف رکھنا** باز رکھنا، درگزر کرنا۔

**معافی** بخشش، عفو، مغفرت؛ رہائی، خلاصی، نجات۔

**معافیِ استمراری** (زیر ا، جزم س، زبر ت، جزم م) وہ زمین جو ہمیشہ کے لیے معافی کے طور پر کسی کو بخش دی جائے۔

**معافیِ حینِ حیات** (ی، جزم ن) وہ زمین جو کسی کو تمام عمر کے لیے لگان کے بغیر عطا کر دی جائے۔نیز **معافی حین تا حیات**۔

محاورہ: **معافی دینا** معاف کرنا، بخش دینا۔

محاورہ: **معافی مانگنا** درگزر کرنے کی درخواست کرنا، غلطی یا گناہ کی بخشش چاہنا، معذرت کرنا۔

**معافی نامہ** معافی کی درخواست، معافی مانگنے کی تحریر۔

**معاقَب** پیش م، زبر ق۔صف، ع۔ جسے سزا یا عذاب دیا گیا ہو۔

**معاقِب** پیش م، زیر ق۔صف، ع۔ سزا دینے والا، عذاب دینے والا۔

**معاقبت** پیش م، زبر ق، زبر ب، ع۔امث۔ سزا، عذاب، ڈنڈ۔

**مَعاقد** زبر م، زیر ق۔اند، جمع، ع۔ عہد کرنے کے مقامات، وہ جگہیں جہاں عقد کیے جائیں۔

**مُعاقد** پیش م، زیر ق۔صف، ع۔ عہد کرنے والا؛ نکاح کرنے والا۔

**معالج** پیش م، زیر ل۔اند، ع۔ علاج کرنے والا، طبیب، ڈاکٹر، وید۔

**معالجہ** (پیش م، زبر ل، زبر ج) (ع) علاج، دوا دارو۔

**معالم** زبر م، زیر ل۔جمع، امث، ع۔ راہ کی علامات، نشانیاں؛ عالم، دُنیا۔

**معالی** زبر م۔جمع، مذ، ع۔ اعلیٰ مدارج، بلندیاں، اُونچی جگہیں۔ **معلّیٰ** (رک) کی جمع۔

**معاملات** پیش م، زبر م۔اند، جمع، ع۔ **معاملہ** (رک) کی جمع۔

**معاملت** پیش م، زبر م، زبر ل۔امث، ع۔ باہم مل کر کوئی بات کرنا، باہمی کاروبار، لین دین، خرید و فروخت وغیرہ۔نیز معاملہ۔

**معاملہ** پیش م، زبر م، زبر ل۔اند، ع۔ مسئلہ، قضیہ، جھگڑا؛ بات، قصہ، واقعہ۔ قول و اقرار، فیصلہ کرنا۔عام: **معامْلہ** (جزم م)۔

محاورہ: **معاملہ اُٹھانا** کسی بات یا کام کے لیے آواز بلند کرنا۔

محاورہ: **معاملہ ادا کرنا** مالگزاری دینا۔

**معاملہ بندی** غزل میں وارداتِ عشق و محبت، لگاوٹ، محبوب سے چھیڑ چھاڑ کی باتیں۔

محاورہ: **معاملہ پڑنا** واسطہ پڑنا، سابقہ پڑنا، کام پڑنا۔

محاورہ: **معاملہ پیش کرنا** فیصلے کے لیے مسئلہ کسی کے پاس لے جانا۔

محاورہ: **معاملہ پیش ہونا** رک: **معاملہ پیش کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **معاملہ ٹھہرنا** کسی بات کا طے ہو جانا، مسئلے کا حل ہو جانا۔

محاورہ: **معاملہ چکانا** کسی بات کا طے کرنا۔

**معاملہ داں** بات کی تہہ تک پہنچنے والا، دانا، تجربہ کار۔

**معاملہ رس** رک: **معاملہ داں**۔

**معاملہ فہم** (لیٹا زبر ف، جزم ہ) بات کی تہہ تک پہنچنے والا، تجربہ کار، نکتہ رس، دانا۔

محاورہ: **معاملہ کر لینا** کوئی معاہدہ کر لینا، بات طے کر لینا۔

محاورہ: **معاملہ کھٹائی میں پڑنا** مسئلے میں مزید اُلجھاؤ پیدا ہونا؛ بات طے ہونے میں دیر ہونا۔

**معاند** پیش م، زیر ن۔صف، ع۔ عناد رکھنے والا، بغض رکھنے والا، مخالف۔

متعلق فعل: **معاندانہ** مخالفانہ، دُشمنانہ، مخالفت کے ساتھ۔

**معاندت** (پیش م، زبر ن، زبر د) (ع) باہمی عداوت، دُشمنی، جھگڑا، ٹنٹا۔

**معاندین** (پیش م، زیر ن، ی) دُشمن، مخالفین۔

**معانِق** پیش م، زیر ن۔صف، ع۔ گلے ملنے والا، بغل گیر ہونے والا۔

**معانقہ** پیش م، زبر ن۔اند، ع۔ گلے ملنا، بغل گیر ہونا۔

**معانی** زبر م۔جمع، مذ۔ **معنی** (رک) کی جمع، مفاہیم، مطالب۔

**معانی آفرینی** نئے معنی پیدا کرنا، نئی بات نکالنا۔

**معاودت** پیش م، زبر و، زبر د۔امث، ع۔ واپسی، لوٹ کر آنا، مراجعت؛ باز گشت۔

**معاوَضہ** پیش م، زبر و، زبر ض۔اند، ع۔ اُجرت؛ بدلہ، عوض، پلٹا۔عام: معاوْضہ (جزم و)۔

**معاوِن** پیش م، زیر و۔صف، ع۔ اعانت کرنے والا، مدد کرنے والا؛ (مجازاً) حمایت کرنے والا، ہاتھ بٹانے والا؛ دریا میں ملنے والے نالے ندیاں۔جمع:

معاونین۔

**معاونت** (زبرو، زبرن) امداد، تعاون، حمایت؛ تائید۔

**معاہد** پیش م، زیرہ۔صف، امذ، ع۔ جو عہد باندھے، قول و اقرار کرنے والا۔

**معاہدہ** پیش م، زبرہ، زبرد۔امذ، ع۔ عہد، باہمی سمجھوتہ، قول و قرار؛ سمجھوتے کی دستاویز۔عام: معاہدہ (لیٹا زیرہ)۔

**معائب** زبرم، زیرء۔جمع، مذ، ع۔ عیب (رک) کی جمع، خامیاں، نقائص، خرابیاں۔نیز معایب۔

**معائنہ** پیش م، لیٹا زیرء، زبرن۔امذ، ع۔ جانچ پڑتال، نگہداری، مشاہدہ، دیکھنے کا عمل؛ (طب) مریض کو دیکھنے اور بیماری کی تشخیص کا عمل۔

**معبد** زبرم، جزم ع، زبرب۔امذ، ع۔ عبادت گاہ، گرجا، کلیسا، مسجد۔

**معبد** (پیش م، زبرع، شدزیرب) عبادت کرنے والا، پرستش کرنے والا۔

**معبر** زبرم، جزم ع، زبرب۔امذ، ع۔ (دریا وغیرہ) عبور کرنے کی جگہ، پار اُترنے کا مقام، پل، گھاٹ۔

**معبر** (زیرم، جزم ع، زبرب) (ع) جس کے ذریعے پار اُترا جائے (کشتی وغیرہ)۔

**مُعبر** پیش م، زبرع، شدزیرب۔صف، ع۔ خوابوں کی تعبیر بتانے والا۔

**معبود** زبرم، جزم ع، ومع۔امذ، ع۔ جس کی عبادت کی جائے؛ خداوند، اللہ تعالیٰ۔

**معتاد** لیٹا پیش م، جزم ع۔صف، ع۔ عادی، خوگر؛ وہ مقدار جس کی عادت ہو؛ لت، معمول کا، روزمرہ کا؛ خوراک کی مقررہ مقدار۔

**معتادہ** پیش م، جزم ع، زبرد۔صف، مث۔ وہ عورت جسے حیض آتا ہو۔

**معتبر** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زبرب۔صف، ع۔ اعتبار کے لائق، جس پر اعتبار کیا گیا، بھروسے کا؛ (مجازاً) ارفع، بلند۔

محاورہ: **معتبر جاننا** اعتبار کے قابل جاننا، صحیح سمجھنا۔

**معتد** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت۔صف، ع۔ گِنا ہوا، شمار کردہ۔

**معتد بہ/ بہہ** (زبر نیز لیٹا زبرب) گنا گنایا، معقول تعداد یا مقدار، قابلِ لحاظ۔

**معتدل** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زیرد۔صف، ع۔ (لفظاً) سیدھا، مستقیم؛ (مجازاً) درمیانی، بین بین، شدت یا کثرت سے مبرا، متوسط؛ موافق۔

**معتدل المزاج** (پیش ل، غم ا، جزم ل، زبرم) جس کی طبیعت میں اعتدال ہو، متلون مزاج کے مقابل۔

**معتدہ** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زبرد۔صف، امث۔ وہ عورت جو عدت کی حالت میں ہو۔

**معترض** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زیرر۔صف، ع۔ اعتراض کرنے والا، رکاوٹ ڈالنے، مزاحم؛ الزام دینے والا؛ (مجازاً) گرفت کرنے والا۔

**معترضہ** (لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زیرر، زبرض) اعتراض والا؛ (قواعد) وہ جملہ جو بیچ میں داخل کر دیا جائے یا جو بات کاٹ کر کہی گئی ہو۔

**معترف** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زیرر۔صف، ع۔ اعتراف کرنے والا، اقرار کرنے والا، مان لینے والا؛ پسند کرنے والا؛ تسلیم کرنے والا۔

**معتزل** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، جزم ر۔صف، ع۔ جماعت سے کٹنے والا، علیحدگی اختیار کرنے والا؛ یکسو ہونے والا۔جمع: معتزلہ (زبرل)۔

**المعتزلہ** آزاد خیال مسلم مذہبی مفکرین کا ایک گروہ جس نے آٹھویں تا دسویں صدی میں خاصی مقبولیت حاصل کی۔ان کی ابتدا خواجہ حسن بصری کے شاگرد واصل ابن عطا سے شمار کی جاتی ہے جس نے اپنے اُستاد سے اِس مسئلہ پر کہ گناہ کبیرہ کا مرتکب کافر ہے، اختلاف کیا تھا۔

**معتزلی** فرقۂ معتزلہ کا رکن یا پیرو۔

**معتصم** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زبرص۔امذ، ع۔ وہ مقام جہاں پناہ لی جائے، پناگاہ۔

**معتصم** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زیرص۔صف، ع۔ توکل کرنے والا، بھروسہ کرنے والا، پناہ مانگنے والا۔

**معتضد** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زیرض۔صف، ع۔ دادخواہ، انصاف طلب، منصفی چاہنے والا، مدعی۔

**معتقد** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زیرق۔صف، ع۔ ماننے والا، اعتقاد رکھنے والا، ایمان لانے والا، قائل؛ عقیدت مند۔

**معتکف** پیش م، جزم ع، زبرت، زبرک۔امث، ع۔ وہ مقام جہاں اعتکاف کیا جائے، عزلت نشینی کی جگہ۔

**معتکف** پیش م، جزم ع، زبرت، زیرک۔صف، ع۔ اعتکاف کرنے والا، عبادت کے لیے (خصوصاً رمضان المبارک کے آخری عشرے میں) گوشہ نشین ہونے والا۔

**معتل** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت۔صف، ع۔ ضعیف، بیمار، لاغر، ناتواں، کمزور؛ (قواعد) وہ فعل یا اسم جس میں حرفِ علت ہو۔

**معتمد** لیٹا پیش م، جزم ع، زبرت، زبرم۔صف، ع۔ جس پر اعتماد کیا جائے، بھروسے کا، قابلِ اعتبار؛ سیکریٹری۔

**معتمد علیہ** (زبرع، ےلین، جزم ہ) جس پر اعتماد کیا گیا۔

**معتوب** زبرم، جزم ع، ومع۔صف، ع۔ عتاب میں، عتاب زدہ، کسی کے غصیا سختی کا شکار۔

**مُعجب** لیٹا پیش م، جزم ع، زیر ج۔ صف، ع۔ اِترانے والا، مغرور۔

**مُعجّب** لیٹا پیش م، زبر ع، شدزبر ج۔ صف، ع۔ حیران، حیرانی میں مبتلا، حیرت زدہ، ہکابکا۔

**مُعجّب** لیٹا پیش م، زبر ع، شدزبر ج۔ صف، ع۔ حیران کرنے والا، ہکابکا کرنے والا، تعجب میں ڈالنے والا۔

**معجر** لیٹا پیش م، جزم ع، زبر ج۔ اسم، ع۔ چادر، اوڑھنی۔

**معجز** لیٹا پیش م، جزم ع، زیر ج۔ صف، ع۔ عاجز کردینے والا، عقل گم کرنے والا۔

**معجزہ** (زبز) حیرت ناک بات یا کارنامہ؛ خرقِ عادت کام یا بات جو کسی نبی سے ظاہر ہو۔

**معجّل** لیٹا پیش م، زبر ع، شدزبر ج۔ صف، ع۔ بروقت، فوری، جلد؛ مہر جس میں ادائی کے لیے مہلت نہ ہو۔ موجل کی ضد۔

**معجّل** لیٹا پیش م، زبر ع، شدزیر ج۔ صف، ع۔ جلدی کرنے والا، جلد باز۔

**معجم** (۱) لیٹا پیش م، جزم ع، زبر ج۔ صف، ع۔ (قواعد) وہ حرف جس پر نقطے ہوں، منقوطہ۔

**معجم** (۲) لیٹا پیش م، جزم ع، زبر ج۔ اِمذ۔ فرہنگ، کتاب اللغات، ایک خاص قسم کی لغت جس میں الفاظ کے مترادفات و اضداد دیے گئے ہوں۔ انگریزی میں: Thesaurus۔

**معجون** زبر م، جزم ع، ومع۔ اِمذ، ع۔ گوندھا ہوا؛ خمیر کی ہوئی چیز؛ (طب) قوام کی صورت میں تیار کردہ مرکب یا دوا؛ گھوٹی ہوئی بھنگ۔

**مَعدل** زبر م، جزم ع، زیر د۔ اِمذ، ع۔ واپسی کا مقام، پھرنے کی جگہ۔

**معدل** لیٹا پیش م، جزم ع، زیر د۔ صف، ع۔ منصف، برابر تقسیم کرنے والا، ٹھیک کرنے والا؛ (مجازاً) فیصلہ دینے والا۔

**معدلُ النّہار** (پیش ل، غم ا، غم ل، شدزبر ن) خطِ استوا (رک)۔

**معدلت** زبر م، جزم ع، لیٹا زیر د، زبر ل۔ اِمذ، ع۔ انصاف، عدل۔

**معدم** لیٹا پیش م، جزم ع، زیر د۔ صف۔ معدوم کرنے والا، مٹانے والا، نیست و نابود کرنے والا۔

**معدن** زبر م، جزم ع، زیر د۔ اِمذ، ع۔ کان، کھان، وہ پہاڑ یا زمین جس میں سے دھاتیں وغیرہ کھود کر نکالی جائیں۔ عام: مَعدَن (زبرد)۔

**معدنی** (زیرد) دھاتوں سے متعلق۔ عام: مَعدَنی (زبرد)۔

**معدنیات** (لیٹا زیرد، زیرن) دھاتیں، کانوں سے کھود کر نکالی جانے والی اشیا۔

**معدود** زبر م، جزم ع، ومع۔ صف، ع۔ گنے گنائے، تھوڑے سے، چند، گنتی کے، نہایت قلیل مقدار میں۔ نیز معدودے چند۔

**معدول** زبر م، جزم ع، ومع۔ صف، ع۔ چھوڑا ہوا؛ (قواعد) وہ حرف جو تلفظ سے خارج رکھا جائے۔ مثلاً: **واو معدولہ** خاموش حرف "و"، مثلاً: خواہ مخواہ، خواب، خود، خویش میں حرف "و"۔

**معدوم** زبر م، جزم ع، ومع۔ صف، ع۔ مٹا ہوا، ناپید، فنا کیا گیا۔

**معدہ** لیٹا زیر م، جزم ع، زبر د۔ اِمذ، ع۔ پیٹ کے اندر وہ تھیلی نما عضو جس میں کھانا پہنچ کر ہضم ہونے کے پہلے مرحلے سے گزرتا ہے۔

محاورہ: **معدہ بھاری رہنا** نظامِ ہضم میں خرابی کے باعث کھانا ہضم نہ ہونا اور گرانی محسوس کرنا۔

**مُعدّہ** پیش م، زبر ع، شدزبر د۔ صف۔ آمادہ کرنے والا۔

**معذّب** پیش م، زبر ع، شدزیر ذ۔ صف، ع۔ عذاب میں مبتلا کرنے والا، سزا دینے والا، مصیبت میں ڈالنے والا۔

**معذرت** زبر م، جزم ع، زیر نیز زبر ذ، زبر ر۔ اسم، ع۔ عذر، اظہارِ مجبوری؛ معافی، درگزر۔

**معذرت خواہ** معافی چاہنے والا، معذرت کا طلب گار۔

**معذوب** زبر م، جزم ع، ومع۔ صف، ع۔ عذاب میں مبتلا، مصیبت میں گرفتار۔

**معذور** زبر م، جزم ع، ومع۔ صف، ع۔ عذر کیا گیا، معافی چاہا ہوا، بہانہ کیا گیا؛ (مجازاً) مجبور، اپاہج، محتاج۔

محاورہ: **معذور رکھنا** بخشنا، درگزر کرنا۔

**معذوری** عذر، مجبوری، بے چارگی، بے کسی۔

**معرّا** لیٹا پیش م، زبر ع، شدر۔ صف، ع۔ سادہ، بے آرائش، غیر آراستہ؛ بے قافیہ (نظم)؛ ننگا، برہنہ؛ خالی، عاری، بغیر کسی چیز کے؛ وہ کتاب جس پر حاشیہ نہ چڑھا ہو۔ نیز معرّیٰ (کھڑا زبری)۔

**معراج** لیٹا زیر م، جزم ع۔ اسم، ع۔ بلند ترین مرتبہ، اعلیٰ ترین منزل؛ اُوپر چڑھنے کی چیز، سیڑھی، زینہ۔ رسول اللہ ﷺ کا سفرِ آسمانی جس میں آپ ﷺ نے اللہ کی تجلیات کا نظارہ کیا۔

محاورہ: **معراج پانا** بہت بلند درجہ ملنا، اعلیٰ مرتبے پر پہنچنا۔

**معراج کی رات** رجب کی ستائیسویں رات جب آپ ﷺ معراج کو تشریف لے گئے تھے۔

**معرّب** لیٹا پیش م، زبر ع، شدزبر ر۔ صف، ع۔ عربی لہجے میں ڈھالا ہوا، غیر زبان کا وہ لفظ جس میں عربی کے لہجے اور مخارج کے مطابق تصرف کیا گیا ہو۔ مثلاً چراغ سے سراج، کیبنٹ سے کابینہ یا "پیل" سے "فیل" وغیرہ۔

**معرَض** زبرم، جزم ع، زیرر۔ اند، ع۔ صورتِ حال، کیفیت؛ جائے ظہور، پیش کرنے کا مقام، نمائش گاہ۔

**معرضِ التوا** (لیٹا زیرض، زیرا، لیٹا زیرت) ملتوی حالت، اٹکے ہونے کی حالت، معرض بحث موضوع گفتگو ہونے کی صورت۔

محاورہ: **معرضِ ظہور میں آنا** ظاہر ہونا، وقوع پذیر ہونا، پیدا ہونا۔

**معرضِ وجود** (پیش د، وع) موجودگی، پیدائش، حدوث کی حالت۔

محاورہ: **معرضِ وجود میں آنا** رک: **معرضِ ظہور میں آنا**۔

**مُعرِض** پیش م، جزم ع، زیرر۔ صف، ع۔ رُوگردانی کرنے والا، منہ پھیرنے والا۔

**مُعَرَّف** لیٹا پیش م، زبرع، شد زبرر۔ صف، ع۔ نشان زدہ، شناخت کیا ہوا، ظاہر کیا ہوا؛ بتلایا ہوا۔

**مُعَرِّف** لیٹا پیش م، زبرع، شد زیرر۔ صف، ع۔ تعریف کرنے والا، شناخت کرنے والا، مداح، معترف۔

**معرفت** زبرم، جزم ع، لیٹا زیرر، زبرف۔ اسف، ع۔ پہچان، وسیلہ، شناخت؛ خدا شناسی، حقیقت تک رسائی؛ تصوف؛ (مجازاً) جان پہچان، آشنائی، تعارف۔

**معرفہ** زبرم، جزم ع، لیٹا زیرر، زبرف۔ اند، ع۔ وہ اسم جو کسی مخصوص شخص یا شے پر اطلاق رکھتا ہو۔ مثال: احمد، ہمالہ۔

**مُعَرِّق** لیٹا پیش م، زبرع، شد زیرر۔ صف، ع۔ پسینہ لانے والی (دوا، غذا، موسم وغیرہ)۔

**معرکہ** زبرم، جزم ع، زیرر، زبرک۔ اند، ع۔ میدانِ جنگ؛ کارزار؛ لڑائی، نزاع، جھگڑا؛ مقابلہ، مہم؛ وہ مقام جہاں لوگ اکٹھے ہوں۔

**معرکے کا** زبردست، غیر معمولی، نہایت کامیاب۔ مثلاً: بڑے معرکے کا علاج کیا، مضمون لکھا وغیرہ۔

**معرکہ آرا** لشکر کو ترتیب دینے والا، آمادۂ جنگ، جنگجو؛ (مجازاً) دست و گریبان، مدمقابل؛ منتخب، غیر معمولی۔

محاورہ: **معرکہ آرا ہونا** جنگ کرنا، لڑنا۔

**معرکہ آزما** جنگ کرنے والا، مقابلہ کرنے والا۔

**معرکہ خیز** (ے) دُھوم مچانے والا، زبردست، بھرپور۔

**معرکۃُ الآرا** زبرم، جزم ع، لیٹا زیرر، زبرک، پیش ت، غم ا، جزم ل۔ صف، ع۔ جس کے بارے میں بہت اظہار خیال کیا جائے، جس پر بہت توجہ کی گئی ہو؛ جس کا بڑا چرچا ہو؛ وہ شے جس پر اختلاف رائے پایا جائے۔

**معروض** زبرم، جزم ع، وع۔ صف، ع۔ جو عرض کیا گیا ہو، پیش کیا گیا؛ عرض داشت، درخواست، گزارش، التماس۔ نیز (اند) **معروضہ**۔

**معروضی** زبرم، جزم ع، وع۔ صف، ع۔ جس میں اپنے نفس ذات یا انا کو دخل نہ ہو؛ بے لاگ، مخلصانہ، بے تعصبانہ (مشاہدہ، فکر، رائے وغیرہ)۔

**معروضہ** زبرم، جزم ع، وع، زبرض۔ صف، اند، ع۔ عرض کیا ہوا، گزارش، عرضی، درخواست۔

**معروضیت** زبرم، جزم ع، وع، شد زبری۔ اسف، ع۔ یہ نظریہ کہ اشیا خیال سے باہر اپنا حقیقی وجود رکھتی ہیں؛ داخلیت کی ضد۔

**معروف** زبرم، جزم ع، وع۔ صف، ع۔ جانا بوجھا، پہچانا ہوا، مشہور؛ نیک، اچھا۔ مثلاً: **قولِ معروف** اچھی بات؛ درست، صحیح، جائز۔ (قواعد) وہ فعل جس کی صریح نسبت اپنے فاعل سے ہو جیسے محمود آیا۔

**مُعِز** پیش م، زیرع (تراکیب میں زمشدد)۔ صف، ع۔ عزت دینے والا۔ مثال: معزالدین؛ اسمائے حسنٰی میں شامل۔

**مُعَزَّز** پیش م، زبرع، شد زبرز۔ صف، ع۔ جسے عزت دی گئی، محترم، باوقعت، بزرگ؛ بڑا۔ جمع: **معززین**۔

**معزول** زبرم، جزم ع، وع۔ صف، ع۔ (لفظاً) جدا کیا ہوا؛ (مجازاً) معطل کیا ہوا، موقوف کیا ہوا، نکالا ہوا، برطرف۔

**معزولی** منصب یا عہدے سے ہٹایا جانا۔

**مُعَسکر** لیٹا پیش م، زبرع، جزم س، زبرک۔ اند، ع۔ لشکر کے اُترنے کا مقام، چھاؤنی، فوجی پڑاؤ۔ عام: **معسکر** (زبرم، زبرع، جزم س، زبرک)۔

**معسور** زبرم، جزم ع، وع۔ صف۔ مشکل، دُشوار۔

**مَعشَر** زبرم، جزم ع، زبرش۔ اند، ع۔ گروہ، جماعت، نوع؛ کنبہ۔

**مُعَشَّر** پیش م، زبرع، شد زبرش۔ صف، ع۔ دس سے منسوب؛ دس پہلوؤں والا؛ (شاعری) وہ نظم جس کے ہر بند میں دس مصرعے ہوں۔

**معشوق** زبرم، جزم ع، وع۔ صف، ع۔ جس سے عشق کیا جائے، جس پر کوئی فریفتہ ہو؛ محبوب، دلبر۔ (مث) **معشوقہ** (زبرق) محبوبہ۔

کہاوت: **معشوق کی ذات بے وفا ہے** معشوق وفادار نہیں ہوتے۔

**معشوقی/معشوقیت** معشوق ہونا، معشوقانہ انداز۔

**مُعَصفَر** لیٹا پیش م، زبرع، جزم ص، زبرف۔ صف، ع۔ کُسم کے رنگ میں رنگا ہوا، زعفرانی، کیسری۔

**معصوم** زبرم، جزم ع، وع۔ صف، ع۔ محفوظ کیا ہوا؛ (مجازاً) بے گناہ، گناہ سے پاک؛ بھولا، سیدھا سادہ۔

**معصومہ** عصمت والی، پاک دامن، پاکیزہ۔

**معصومیت** بے گناہی؛ پاکدامنی؛ بچپن کا بھولپن۔

**معصیت** زبرم، جزم ع، زیرص، زبری۔مث، ع۔ گناہ، پاپ؛ نافرمانی، حکم عدولی، انحراف۔جمع: **معاصی**۔

**معطر** لیٹا پیش م، زبرع، شد زبرط۔صف، ع۔ عطر میں بسا ہوا، خوشبودار، مہکتا ہوا۔

**معطل** لیٹا پیش م، زبرع، شد زبرط۔صف، ع۔ اُدھر، لٹکا ہوا، بے کار، خالی، جسے کوئی کام نہ ہو؛ بے شغل؛ کام سے بے دخل کیا ہوا، عہدے سے عارضی طور پر ہٹایا ہوا؛ علیحدہ، الگ۔

محاورہ: **معطل ڈال رکھنا** بے کار رکھنا، کسی کام میں نہ لانا۔

محاورہ: **معطل کرنا** کچھ عرصے کے لیے کام سے ہٹا دینا۔

اکیف (مث): **معطلی** معزولی، برطرفی، کام سے علیحدگی۔

**معطوف** زبرم، جزم ع، ومع۔صف، ع۔ مبذول، رُخ پھیرے ہوئے، جھکایا ہوا، خم کھایا ہوا، پلٹا ہوا۔مثلاً: توجہ یا نظر کا معطوف ہونا۔ (قواعد) ترکیبِ عطفی میں حرفِ عطف کے بعد آنے والا کلمہ، مثلاً: 'نقد ونظر' میں 'نظر' معطوف ہے، 'نقد' معطوف علیہ (زبرع، ے لین، جزم ہ) حرفِ عطف سے پہلے کا کلمہ جس کے ساتھ معطوف کو جوڑا جائے۔

**معطی** لیٹا پیش م، جزم ع۔صف۔ عطا کرنے والا، بخشنے والا؛ چندہ دینے والا۔ اسمائے حسنیٰ میں سے ایک۔

صف: **معطیٰ لہٗ** (زبرل، پیش ہ) (ع) جسے عطا کیا جائے۔

**معظم** لیٹا پیش م، زبرع، شد زبرظ۔صف، ع۔ عظمت دیا ہوا، بزرگی دیا ہوا، عظیم؛ (مجازاً) بڑا، قابلِ اعتماد۔ (مث) **معظمہ**۔

**معقد** پیش م، زبرع، شد زبرق۔صف، اند، ع۔ گرہ لگا ہوا؛ (مجازاً) پیچیدہ۔

**معقم** لیٹا پیش م، زبرع، شد زیرق۔صف۔اند، ع۔ تولید کے ناقابل کر دینے والا؛ جراثیم سے پاک کرنے والا۔

**معقول** زبرم، جزم ع، ومع۔صف، ع۔ سمجھ میں آنے والا، قرینِ عقل؛ مناسب، واجبی، کافی؛ خاطر خواہ، پسندیدہ؛ ٹھیک؛ مہذب، سنجیدہ، سمجھدار؛ قائل، لاجواب۔

محاورہ: **معقول کرنا** قائل کرنا، مطمئن کرنا، لاجواب کرنا۔

**معقولات** اچھی باتیں؛ علومِ عقلی، فلسفہ، سائنس۔

**معقولیت** مناسب، پسندیدہ بات؛ ہوش مندی۔

**معکوس** زبرم، جزم ع، ومع۔صف، ع۔ اُلٹا، اوندھا، برعکس، پلٹا ہوا۔

**معلق** لیٹا پیش م، زبرع، شد زبرل۔صف، ع۔ لٹکا ہوا، اُدھر، آویزاں؛ رکا ہوا، جس کا فیصلہ نہ ہو سکا ہو؛ حدیث کی ایک قسم جس کی سند کے شروع سے ایک راوی یا کئی راوی ساقط ہوں۔

**معلق الفاظ** ایسے الفاظ جن کے معنی پورے طور پر معلوم نہ ہوں۔

**معلقات** لٹکی ہوئی اشیا؛ قبلِ اسلام کے سات منتخب عربی قصائد جو کعبے میں لٹکائے گئے۔نیز **سبعہ معلقہ**۔

صف: معلقہ (زبرق) (ع) لٹکی ہوئی، لٹکے ہوئے؛ (فقہ) وہ عورت جسے اُس کا شوہر نہ طلاق دے اور نہ ہی اُس سے تعلق قائم رکھے۔

**معلل** پیش م، زبرع، شد زبرل۔صف۔ علت یا دلیل والا۔

**معلل** پیش م، زبرع، شد زیرل۔صف۔ علت بیان کرنے والا؛ بیماری دور کرنے والا۔

**معلم** لیٹا پیش م، زبرع، شد زبرل۔صف، ع۔ سکھایا ہوا، تعلیم دیا گیا۔

**معلم** لیٹا پیش م، زبرع، شد زیرل۔اند، ع۔ پڑھانے والا، تعلیم دینے والا، اُستاد، مدرس؛ (فقہ) وہ شخص جو زائرینِ حج کو دعائیں سکھاتا اور دیگر ارکان کے بارے میں بتاتا ہو۔

**معلم الملکوت** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبرم، زبرل، ومع) فرشتوں کا اُستاد۔مراد: **شیطان**۔

**معلمِ اوّل** (زبرا، شد زبرو) یونانی حکیم ارسطو کا لقب۔

**معلمِ ثانی** حکیم ابونصر فارابی کا لقب۔

**معلمِ ثالث** تیسرا اُستاد۔مراد: حکیم بوعلی سینا۔

**معلّمہ** (شد لیٹا زیرل، زبرم) اُستانی، تعلیم دینے والی عورت۔

**معلن** لیٹا پیش م، جزم ع، زیرل۔صف، ع۔ اعلان کرنے والا، مُنادی۔

**معلول** زبرم، جزم ع، ومع۔صف، ع۔ وہ بات جس کے لیے دلیل دی گئی ہو، علت کی غایت، دلیل کا نتیجہ۔

**معلوم** زبرم، جزم ع، ومع۔صف، ع۔ جانا بوجھا، تمیز کیا گیا؛ ظاہر، محسوس ہونے والا، مشہور؛ (محاورۃً) محال، دُشوار، ہیچ۔جمع: **معلومہ**۔

محاورہ: **معلوم ہونا** بھید کھلنا، ظاہر ہونا؛ پتہ چلنا، تمیز آنا۔

**معلومات** زبرم، جزم ع، ومع۔امث، جمع، ع۔ واقفیت، تجربہ، علمی لیاقت۔

**معلوماتِ عامہ** (شد زبرم) ہر طرح کا علم یا واقفیت، عام باتوں سے متعلق آگاہی، معارف۔

**معلیٰ** لیٹا پیش م، زبرع، شد ل، کھڑا زبری۔صف، ع۔ بلند، اُونچا، ارفع؛ بڑے درجے والا، بڑی عظمت والا۔

**معما** لیٹا پیش م، زبرع، شد م۔اند، ع۔ ذہانت کی آزمائش کے لیے ساختہ سوال یا مسئلہ؛ اُلجھا ہوا، حل طلب معاملہ؛ پیچیدہ بات جو آسانی سے سمجھ میں نہ آئے۔ چیستاں، پہیلی؛ (مجازاً) مخفی، پوشیدہ، مبہم۔نیز **معمیٰ** (کھڑا زبری)۔

محاورہ: **معما حل کرنا** مشکل بات کا آسان کرنا؛ پہیلی بوجھنا؛ اہم معاملہ

سلجھانا؛ بھید کھولنا۔

محاورہ: **معما کھلنا** پوشیدہ بات ظاہر ہونا، راز افشا ہونا۔

**معمار** لیٹا زیرم، جزم ع۔ اند، ع۔ تعمیر کرنے والا کاریگر یا ماہر، راج، مستری؛ (کنایۃً): قائد، راہنما۔

**معماری** راج گیری، عمارتیں تعمیر کرنے کا پیشہ۔

**معمر** لیٹا پیش م، زبر ع، شدزبرم۔ صف، ع۔ عمر رسیدہ، بوڑھا، بڑی عمر کا؛ (مجازاً) پرانا کہنہ، بوسیدہ۔ (امث) **معمرہ** بوڑھی عورت۔

**معمل** زبرم، جزم ع، زبرم۔ اند، ع۔ عمل کرنے کی جگہ؛ تجربہ گاہ۔

**معمل** پیش م، زبر ع، شدزیرم۔ اند، صف۔ عمل کرنے والا؛ عمل پیرا ہونے والا، عمل درآمد یا کارروائی کرنے والا۔

**معمور** زبرم، جزم ع، وم ع۔ صف، ع۔ پُر، بھرا ہوا، مملو؛ بسا ہوا، آباد؛ مقفل، بند۔

محاورہ: **معمور کرنا** بھرنا، آباد کرنا، بسانا؛ بند کرنا، بھیڑنا۔

**معمورہ** (زبرم، جزم ع، وم ع، زبرر) بستی، آبادی، قریہ۔

**معمول** زبرم، جزم ع، وم ع۔ اند، ع۔ بندھا ہوا طریقہ یا قاعدہ، رواج، دستور، عادت؛ ربط، محاورہ؛ جس پر عمل کیا جائے، عامل کا مطیع یا شاگرد؛ قائم کردہ، مقرر کیا ہوا، بنیاد ڈالا ہوا۔

محاورہ: **معمول آنا** حیض آنا، ایام کا شروع ہونا۔

محاورہ: **معمول باندھنا** رویہ اپنانا، قاعدہ مقرر کرنا۔

محاورہ: **معمول بنانا** مطیع کرنا؛ روزمرہ کاموں کا عادی ہونا۔

**معمولات** ایسے کام جو آدمی روزانہ سرانجام دے، روزمرہ کے اُمور۔

**معمولہ** معمول کے مطابق؛ وہ قافیہ جو الفاظ کو ترکیب دے کر بنایا جائے جیسے ''قیمت'' کے ساتھ ''اُلٹی مت''۔

صف: **معمولی** حسب دستور، رسمی؛ ادنیٰ یا اوسط، کم حیثیت، غیر اہم، کم قیمت؛ تھوڑا، بہت کم، برائے نام۔

**معنبر** لیٹا پیش م، زبر ع، ن مثل م، زبر ب۔ صف، ع۔ عنبر کی خوشبو میں بسا ہوا؛ معطر، خوشبودار۔

**معنون** لیٹا پیش م، زبر ع، جزم ن، زبر و۔ صف، ع۔ عنوان کی زینت بنایا ہوا؛ عقیدۃً کسی کے نام سے منسوب کیا ہوا۔

فعل مرکب: **معنون کرنا** کسی کے نام منسوب کرنا، انتساب کرنا۔

**معنوی** زبرم، جزم ع، زبر ن۔ صف، ع۔ معنی سے تعلق رکھنے والا؛ مانا ہوا، اعتبار کیا ہوا، فرض کیا ہوا۔ اندورن، ذات یا مغز سے تعلق رکھنے والا، اندرونی، ذاتی، باطنی، پوشیدہ (ظاہری کے مقابل)؛ اصلی، حقیقی، واقعی۔

**معنوی اولاد** روحانی اولاد؛ (مراداً) مرید، شاگرد، پیرو، معتقد، چیلا۔ نیز **معنوی فرزند**۔

**معنوی پہلو** چھپا ہوا یا پوشیدہ رُخ۔

**معنویت** (شدزبری) پُر معنی ہونا؛ حقیقت، اصلیت۔

**معنی** زبرم، جزم ع۔ اند، ع۔ مطلب، مفہوم، منشا، اصلی بات، ماہیت، حقیقت، باطن۔ نیز معنیٰ (مع نا)۔

محاورہ: **معنی اُلٹ دینا** مفہوم تبدیل کر دینا، مطلب کچھ کا کچھ کر دینا۔

**معنی اندیش** (زبرا، جزم ن، ے) معنی سوچنے والا؛ (مجازاً) باطن کا خیال رکھنے والا، صوفی۔

محاورہ: **معنی بیان کرنا** مفہوم واضح کرنا، مطلب بتانا، تشریح کرنا۔

**معنیِ بیگانہ** وہ خیال جو پہلے کسی کو نہ آیا ہو، اچھوتا خیال۔

محاورہ: **معنی پہنانا** نیا مفہوم اور مطلب دینا۔

**معنی خیز** (ے) بہت گہرا، پہلودار، پُرمعنی۔

محاورہ: **معنی دینا** معنی بیان کرنا؛ معنی لکھنا؛ دلالت کرنا، جتانا۔

محاورہ: **معنی لینا** مفہوم اخذ کرنا، معنی سمجھنا۔

**معنی یاب** مطلب سمجھنے والا، مفہوم جان لینے والا، سخن فہم۔

بول چال: **کیا معنی** کیا ذکر، کیا سبب، کیا پوچھنا، مثلاً: پہنچنا کیا معنی روانہ بھی نہ ہو سکے۔

**معوذ** پیش م، زبر ع، شدزیر و۔ اند، ع۔ وہ جو خدا کے پاس پناہ لے۔

**معوذتین** (پیش م، زبر ع، شدزیر و، زبر ذ، ے لین) (تثنیہ) قرآن شریف کی وہ دو سورتیں (سورۃ الفلق، سورۃ الناس) جو ''قُل اَعوذُ'' سے شروع ہوتی ہیں۔

**معون** زبرم، وم ع۔ امث۔ مدد، امداد، اعانت۔

**معونت** زبرم، وم ع، زبر ن۔ امث، ع۔ مدد کرنا؛ مدد، اعانت، مددگاری۔

**معہود** زبرم، جزم ع، وم ہ۔ صف، ع۔ جس کا عہد کیا گیا، اقرار کردہ، طے شدہ؛ مشروط، قول و اقرار کے مطابق۔

**معہود خارجی** تلمیح، (قواعد) وہ اسم نکرہ جو معرفہ کی طرف اشارہ کرے۔ مثلاً: کلیم (کلام کرنے والا) سے مراد حضرت موسیٰؑ۔

**معہود ذہنی** وہ اسم نکرہ جس کی کوئی مخصوص نسبت ذہن میں موجود ہو۔ مثلاً: علامہ سے اقبال مراد لی جائے، یا چچا سے غالب۔

**معیار** لیٹا زیرم، جزم ع۔ اند، ع۔ جانچنے کا پیمانہ یا اُصول، مقررہ حد یا قدر، کسوٹی؛ عیار، اصلیت؛ درجہ، سطح۔

محاورہ: **معیار بنانا** اچھا یا برا ہونے کا درجہ مقرر کرنا۔

**معیار بندی** (زبرب، جزم ن) درجہ بدرجہ ترتیب دینا۔ انگریزی میں: Standardization۔

**معیاری** مقررہ سطح یا معیار پر پورا اُترنے والا، کسوٹی پر پرکھا ہوا، جانچا ہوا؛ (مجازاً) عمدہ، بہتر۔

**معیب** پیش م، ی۔صف، ع۔ عیب دار، نقص والا۔

**معیت** زبرم، زیرع، شدزبری۔اسث، ع۔ ساتھ، رفاقت، ہمراہی۔

**معید** پیش م، ی۔صف، ع۔ کام کو بار بار کرنے والا؛ اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں شامل۔

**معیشت** زبرم، زبرش۔اسث، ع۔ زندگی؛ روزگار، گزربسر کا ذریعہ، معاشی صورتِ حال۔

**مَعین** زبرم، ی۔اند، ع۔ جاری، رواں۔

**معین** پیش م، ی۔صف، ع۔ مددگار، معاون، یاور، ساتھی۔

**معین** پیش م، زبرع، شدزبری۔صف، ع۔ مقررہ کیا ہوا، ٹھہرایا گیا، مخصوص کیا ہوا۔(اُقلیدس) وہ شکل جس کے چار مساوی ضلعے ہوں، لیکن مربع نہ ہو۔

**معینہ** (زبرع، شدزبری، زبرن) طے شدہ، مقررہ کیا ہوا۔

**معیوب** زبرم، جزم ع، ومع۔صف، ع۔ جس میں عیب ہو، نقص والا؛ ناپسندیدہ؛ شرمندگی کا باعث، باعثِ ندامت۔

محاورہ: **معیوب لگنا** برا لگنا، شرمندگی محسوس ہونا۔

---

# م۔غ

---

**مغ** پیش م۔اند، ف۔ آتش پرست، مجوسی۔(مراداً) مے فروش، کلال۔

**مغ بچہ** (زبرب، زبرچ) ذ، ف) قدیم شراب خانوں میں شراب پلانے پر مامور لڑکا؛ آتش پرست کا لڑکا؛ (مجازاً) خوبصورت لڑکا؛ بھنگیوں کی اصلاح میں بھنگ کا بیج۔

**مغار** زبرم۔اند۔ غار، گڑھا، پہاڑ کی کھوہ۔

**مغارب** زبرم، زیرر۔جمع، مذ، ع۔ **مغرب** (رک) کی جمع۔مراد: مغرب کی طرف کے علاقے یا سمتیں۔

مرکب عطفی: **مشارق و مغارب** تمام سمتیں، کُل دُنیا کی وسعت۔

**مغازی** زبرم۔جمع، مذ، ع۔ غزوات کے بیان یا روئدادیں۔واحد: **مغزیٰ** (زبرم، جزم، کھڑا زبری)۔

**مغافیر** زبرم، ی۔اند، جمع۔ ایک خاص قسم کا گوند جو قدرے بدبودار ہوتا ہے۔

**مغاک** زبرم۔اند، ف۔ گڑھا، غار، پہاڑ کی کھوہ؛ جنگل میں ہاتھی کو پکڑنے کے لیے بنایا ہوا باڑا۔

**مغالط** پیش م، زیرل۔صف، ع۔ غلطی کرنے والا، جس سے سہو ہو جائے۔

**مغالطہ** پیش م، زبرل، زبرط۔اند، ع۔ گمراہ کرنا؛ غلطی کا مرتکب ہونا، سوءظن؛ بھول چوک، غلط فہمی؛ دھوکا، فریب۔(منطق) ناقص دلیل۔

محاورہ: **مغالطہ پیدا کرنا** شبہ پیدا کرنا؛ غلط فہمی میں ڈالنا۔

محاورہ: **مغالطے میں ڈالنا** شبہ میں مبتلا کرنا، گمراہ کرنا۔

**مغائر** پیش م، زیرء۔صف، ع۔ مخالف، برخلاف؛ غیر، اجنبی۔

**مغائرت** (زبرر) غیریت، اجنبیت، بیگانگی؛ ناموافقت۔

محاورہ: **مغائرت برتنا** بیگانگی کا اظہار کرنا، غیر سمجھنا۔

**مغتم** پیش م، جزم غ، زبرت۔صف، ع۔ مغموم، رنجیدہ۔

**مغتنم** پیش م، جزم غ، زبرت، زبرن۔صف، ع۔ غنیمت شمار کیا ہوا، جس کے نا ہونے سے ہونا بہتر ہو؛ قابلِ شکر، قابلِ قدر۔

**مغرب** زبرم، جزم غ، زیرر۔اند، ع۔ سورج کے ڈوبنے کی سمت اور اُس کے ممالک، پچھم۔

**مغرق** پیش م، زبرغ، شدزبرر۔صف، ع۔ آب دار، چمکیلا، بھڑکیلا، جگمگاتا ہوا؛ غرق ہونے والا، پانی میں ڈوبا ہوا۔

**مغرم** زبرم، جزم غ، زبرر۔اند۔ ڈنڈ، تاوان۔

**مغرور** زبرم، جزم غ، ومع۔صف، ع۔ متکبر، خودسر، گھمنڈی، خود پسند۔

محاورہ: **مغرور ہونا** اِترانا، غرور کرنا، شیخی میں آنا۔

**مغروق** زبرم، جزم غ، ومع۔صف، ع۔ پانی میں ڈوبا ہوا، غرق شدہ۔

**مغز** زبرم، جزم غ۔اند، ع۔ دِماغ، بھیجا؛ گری، گودا؛ جوہر، اصل شے؛ (مجازاً) عقل، سمجھ، فہم، فراست۔

محاورہ: **مغز اُڑانا** پریشان کرنا۔

**مغز پاشی** دِماغ کو تھکانا، پریشان کرنا۔

**مغز پچی** (زبرپ، شدچ) بحث، تکرار، بک بک۔

محاورہ: **مغز تر ہونا** بولنے کی طاقت ہونا، گفتگو کرنا۔

محاورہ، فعل مرکب: **مغز چاٹ لینا** فضول باتوں سے پریشان کرنا، بیکار باتوں سے دوسروں کو دق کرنا۔نیز مغز چاٹنا۔

کہاوت: **مغز کو لگی تو ایڑیوں میں بجھی** بہت ناگوار گزرنا، بہت زیادہ غصہ میں آنے کے موقع پر مستعمل۔

محاورہ: **مغز کے کیڑے جھاڑنا** مغرور کا غرور ختم کرنا؛ مزاج درست کرنا۔

محاورہ: **مغز کھا جانا** بک بک سے پریشان کر دینا، فضول باتوں سے دِق

کرنا۔
فعل مرکب، محاورہ: **مغز ماری کرنا** بہت زیادہ سوچ بچار کرنا؛ بہت دیر تک سمجھانا۔
کہاوت: **مغز میں کیڑا ہے** دماغ خراب ہے۔ بہت متکبر ہے، گھمنڈی ہے۔
محاورہ: **مغز میں کیڑے کلبلانا** دماغ میں کوئی نئی بات آنا، کوئی انوکھا خیال سوجھنا۔
**مغزی** زبر م، جزم غ۔ امث، ف۔ کپڑے کے کناروں پر لگائی جانے والی پتلی گوٹ یا حاشیہ؛ ایک قسم کا سفید حلوا جس میں پستہ اور بادام ڈال کر ٹکیاں بنائی جاتی ہیں۔
**مغسل** زبر م، جزم غ، زبر س۔ امذ، ع۔ نہانے کی جگہ، غسل خانہ۔
**مغسول** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ دھلا ہوا، پانی میں ڈبو کر نکالا ہوا، غسل دیا ہوا، جسے نہلایا گیا ہو۔
**مغشوش** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ جعلی، کھوٹا؛ دھوکے باز، فریبی، ریاکار، پُر فریب؛ جس میں ملاوٹ کی گئی ہو؛ مٹا ہوا، دھندلا، مشکوک۔ نیز فریب دیا ہوا۔
**مغشی** پیش م، زبر غ، شد ش۔ صف۔ غش کھایا ہوا، بے ہوش۔
**مغصوب** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ چھینا ہوا (مال وغیرہ)؛ غصب کیا ہوا، قبضے میں لیا ہوا۔
**مغضوب** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ غضب میں آیا ہوا، عتاب زدہ، جس پر غصہ ہو۔
**مغفر** زیر م، جزم غ، زبر ف۔ امذ، ع۔ جنگ میں سر پر پہنا جانے والا خود (و لین)۔ خود کے اندر کی جالی یا زنجیروں کی تہہ۔
**مغفرت** زبر م، جزم غ، زیر ف، زبر ر۔ امث، ع۔ گناہ کی بخشش، معافی، آخرت کی نجات، رہائی، چھٹکارا۔
**مغفرت پناہ** جس کی مغفرت ہوگئی ہو، جس کے گناہ معاف کر دیے گئے ہوں؛ خلاصی پایا ہوا، نجات یافتہ۔
**مغفور** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ بخشا ہوا، جسے مغفرت ملی، جس کا انجام بخیر ہوا؛ (مجازاً) جنتی، بہشتی۔
**مغل** پیش م، زبر غ۔ امذ، ف۔ تاتاری ترکوں کا ایک قبیلہ، خصوصاً وہ شاخ جس نے برصغیر پر حکومت کی۔
**مغلِ اعظم** مغلوں میں سب سے بڑا؛ (تاریخ) مغلیہ خاندان کے فرمانروا شہنشاہ اکبر کا لقب۔
کہاوت: **مغل بے مغل تیرے سر پر کولھو** بے تکی بات کہنے والے کے جواب میں مستعمل۔
**مغل پٹھان** ایک کھیل کا نام جو سولہ کوڑیوں کے ساتھ زمین پر خانے کھینچ کر کھیلا جاتا ہے۔
**مغلانی** مغل عورت؛ کپڑے سینے والی عورت؛ امرا کے ہاں بیگمات کی مصاحبت میں رہنے اور لباس سنگھار میں مدد کرنے والی عورت۔
**مغلئی** مغل سلطنت کے زمانے کا۔
**مغلظ** پیش م، زبر غ، شد ز بر ل۔ صف، ع۔ گاڑھا، موٹا کیا ہوا؛ (مجازاً) آلودہ، ناپاک، نجس، غلیظ۔
صف: **مغلظ** (پیش م، زبر غ، شد زیر ل) (ع) ناپاک کرنے والا، غلاظت پیدا کرنے والا؛ (خصوصاً مادۂ منویہ کو) گاڑھا کرنے والا۔
**مغلظات** (پیش م، زبر غ، شد زبر ل) (ع) فحش کلامی، گندی باتیں۔
**مغلق** پیش م، جزم غ، زبر ل۔ صف، ع۔ مبہم، مشکل سے سمجھ میں آنے والا، دقیق۔ نیز ناقابلِ فہم؛ بند کیا ہوا، مقفل۔
**مغلم** پیش م، جزم غ، زیر ل۔ امذ، ع۔ اِغلام کرنے والا، لوطی۔
**مغلوب** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ جس پر غلبہ ہو؛ مجبور، عاجز، دبایا ہوا، زیر بار؛ ہارا ہوا، مفتوح، شکست خوردہ۔
**مغلوب الغضب** (پیش ب، ضم ا، جزم ل، زبر غ، زبر ض) جسے بہت جلد غصہ آجائے، تند مزاج، غصیلا۔
محاورہ: **مغلوب کرنا** زیر کرنا، فتح کرنا؛ تابع کرنا۔
**مغلوبی** شکست، ہار؛ دب جانا۔
**مغلوط** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ غلط کیا گیا۔
**مغلوق** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ تالا لگایا ہوا، قفل ڈالا ہوا، دروازہ بند کیا ہوا۔
**مغلول** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ جس کی گردن میں طوق ڈالا گیا ہو۔
**مغلی** پیش م، جزم غ۔ امث۔ گودے دار ہڈی یا نلی۔
**مغلی روگ** تشنج کی بیماری جو بچوں کو ہو جاتی ہے۔
**مغلیہ** پیش م، زبر غ، شد زبر ی۔ صف، ف۔ مغلوں سے منسوب۔
**مغموم** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف، ع۔ غمگین، رنجیدہ، اُداس؛ فکر مند، پریشان۔
**مغنون** زبر م، جزم غ، و مع۔ صف۔ (لسانیات) جس میں غنہ پایا جائے۔
**مغول** پیش م، و مع۔ امذ، ع۔ مغلوں کی قوم، قبیلے یا لشکر۔
**مغنی** پیش م، جزم غ۔ صف، ع۔ بے نیاز کر دینے والا، حاجت سے آزاد کر دینے والا؛ (مجازاً) بے پروا۔ اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

**مغنی** پیش م، زبر غ، شدن۔ اند، ع۔ موسیقار؛ گویا، ڈوم۔ (امث) **مغنیہ** (پیش م، زبر غ، شد زیر ن، زبری) گانے والی، ڈومنی۔

**مَغوی** زبر م، جزم غ۔ صف، ع۔ جسے اغوا کیا گیا ہو۔ نیز **مغویہ**۔

**مُغوی** پیش م، جزم غ۔ اند، ع۔ اغوا کرنے والا، بھگا لے جانے والا؛ گمراہ کرنے والا، بہکانے والا۔

مغویہ (زبر م، زبری) جسے اغوا کیا گیا ہو۔ عام: **مغویہ** (پیش م)۔

**مغیث** پیش م، ی۔ صف۔ فریاد سننے والا؛ مدد کرنے والا۔

**مغیر** پیش م، زبر غ، شد زبری۔ صف۔ تبدیل کیا ہوا۔ جمع: **مغیرات**۔

مغیرہ (قواعد) ایسے حروف جن کے آخر میں موجود "الف" یا "ہائے مختفی" ختم کر کے اِمالہ ہو جاتا ہے، جیسے کوا سے کوّے، برقعہ سے برقعے۔

**مغیلاں** پیش م، ی، ن غنہ۔ اند، ع۔ کیکر، ببول۔

## م۔ف

**مفاتح** زبر م، لیٹا زیر ت۔ اند، جمع، ع۔ چابیاں، کنجیاں۔

**مفاجا** پیش م۔ متعلق فعل، ع۔ جو اچانک ہو۔

**مفاجات** پیش م۔ صف، ع۔ اچانک، ناگہانی، یکا یک پیش آنے والی۔

**مفاخرت** پیش م، زبر خ، زبر ر۔ امث، ع۔ ایک دوسرے کے مقابلے میں فخر کرنا، کسی ہنر پر اترانا؛ بڑائی، شیخی، لاف زنی۔

**مفاد** زبر م۔ اند، ع۔ فائدہ، نفع، بھلائی۔ جمع: **مفادات**۔

مفاد پرست (زبر پ، زبر ر، جزم س) اپنے فائدے اور مطلب سے غرض رکھنے والا، خود غرض۔

مفادِ عامہ (شد م) عام لوگوں کی بھلائی۔

**مفارق** پیش م، زیر ر۔ اند، صف، ع۔ الگ، جدا؛ فرق کرنے والا۔

**مفارقت** پیش م، زبر ر، زبر ق۔ امث، ع۔ جدائی، علیحدگی، ہجر، فراق۔

**مفاسد** زبر م، زیر س۔ جمع، مذ، ع۔ مفسدہ (رک) کی جمع، فسادات، فتنے، جھگڑے؛ برائیاں، خباثتیں۔

**مفاصل** زبر م، زیر ص۔ جمع، مذ، ع۔ جسمانی ہڈیوں کے جوڑ؛ (مجازاً) سلسلے، متعلقات۔

مفصلیات جوڑوں کے مرض کا مطالعہ، معالجہ۔

**مفاصلہ** پیش م، زبر ص، زبر ل۔ صف، مذ، ع۔ باہمی دوری، بعد، مسافت؛ وقفہ، عرصہ، دیر۔

**مفاوضات** پیش م، زبر و۔ امث، جمع، ع۔ چٹھیاں، کم رتبہ یا چھوٹوں کو لکھے جانے والے خطوط۔ نیز **مفاوضہ**۔

**مفاوضت** پیش م، زبر و، زبر ض۔ امث، ع۔ ایک دوسرے کو سونپنا، سپرد کرنا۔

**مفاہمت** پیش م، زبر ہ، زبر م۔ امث۔ کسی معاملے پر باہمی سمجھوتہ۔

مفاہمہ باہمی معاملے پر سمجھوتہ کرنا۔

**مفاہیم** زبر م، ی۔ مذ، جمع۔ مفہوم (رک) کی جمع۔

**مفت** پیش م، جزم ف۔ صف، ف۔ بلا قیمت، بلا معاوضہ؛ بلا سبب، ناحق، خواہ مخواہ؛ بغیر کی محنت و مشقت کے۔

مفت بر لوٹنے والا، بغیر قیمت ادا کیے لے جانے والا۔

محاورہ: **مفت بہانا** بہت قیمتی شے کو سستے داموں بیچ دینا۔

محاورہ: **مفت جانا** بے مصرف ختم ہونا، رائیگاں جانا۔

مفت خور قیمت دیے بغیر مال کھا جانے والا، بلا خرچ کیے مزے کرنے والا، طفیلی۔ نیز **مفت خوار**۔

کہاوت: **مفت کا چندن گھسے جا بلّلی** مفت کی چیز بے دردی سے خرچ کی جاتی ہے۔

کہاوت: **مفت کا سرکہ، شیر سے میٹھا** مفت کی چیز بہت اچھی معلوم ہوتی ہے۔

کہاوت: **مفت کا کرنا اور دُور لے جانا** ایک تو بیگار دوسرے دُور کی۔ دو چند مصیبت ہے۔

کہاوت: **مفت کا/کی کھائیں اور گیت گائیں** مفت خورہ عیش کرتا ہے۔

کہاوت: **مفت کا مال کس کو برا لگتا ہے** مفت کی چیز کوئی نہیں چھوڑتا۔

کہاوت: **مفت کی دعوت میں فقط روٹی ہی گوشت ہے** مفت کی ادنیٰ چیز بھی اچھی ہے۔

کہاوت: **مفت کی (شراب) قاضی کو بھی حلال ہے** مفت کی چیز لیتے وقت کوئی جائز و ناجائز نہیں سوچتا۔

کہاوت: **مفت کی گنگا، انعام کے غوطے** مفت کا مال جتنا چاہو خرچ کرو۔

کہاوت: **مفت کے چڑوا بھر بھر کے پھینکے** مفت کی چیز انسان بے دردی سے خرچ کرتا ہے۔

محاورہ: **مفت میں بدنام ہونا** بلا وجہ بُرا بننا۔

کہاوت: **مفت میں نکلے کام، تو کاہے کو دیجیے دام** جو چیز مفت ملتی ہو اس پر روپیہ خرچ نہیں کرنا چاہیے۔

**مفتاح** زیر م، جزم ف۔ امث، ع۔ کنجی، چابی، کلید۔

**مفتح** زبر م، زبر ف، شد لیٹا زبر ت۔ اند، ع۔ جسے کھولا جائے، کھولنے کی جگہ؛

جسے فتح کیا جائے۔

**مفتح** پیش م، زبر ف، شد لیٹا زیر ت۔ صف، ع۔ قفل کھولنے والا، دروازہ باز کرنے والا؛ فاتح؛ قبض دور کرنے والی (دوا وغیرہ)۔

**مفتخر** پیش م، جزم ف، زبر ت، زبر خ۔ صف، ع۔ جس پر فخر کیا جائے (کام یا شخص)، جس پر ناز کرنا بجا ہو۔

**مفتخر** پیش م، جزم ف، زبر ت، زیر خ۔ صف، ع۔ فخر کرنے والا، ناز کرنے والا، صاحبِ افتخار۔

**مفتر** پیش م، جزم ف، زبر ت۔ صف، ع۔ افترا کرنے والا؛ جھوٹا، فریبی؛ بے جان کیا گیا؛ مریل، کمزور، دُبلا۔ نیز **مفتری**۔

**مفترض** پیش م، جزم ف، زبر ت، زبر ر۔ صف۔ جو بطور مثال یا بحث کی خاطر مان لیا جائے، یا عارضی طور پر ثبوت ملنے تک فرض کر لیا جائے، فرض کیا ہوا، غیر محقق عارضی کلیہ۔ جمع: **مفترضات**۔

**مفتری** پیش م، جزم ف، زبر ت۔ صف۔ الزام لگانے والا، دوش دینے والا، بہتان دھرنے والا۔

**مفتش** پیش م، زبر ف، شد زیر ت۔ اند، ع۔ تفتیش کرنے والا، تحقیقات کرنے والا، ڈھونڈنے والا؛ تجزیہ کرنے والا، ملاحظہ کرنے والا۔

**مفتقر** پیش م، جزم ف، زبر ت، زیر ق۔ صف، ع۔ ضرورت مند، محتاج، مفلس، کنگال، قلاش۔

**مفتن** پیش م، زبر ف، شد زیر ت۔ صف، ع۔ فتنہ پیدا کرنے والا، فتنہ پرداز؛ (مجازاً) لبھانے والا، پرچانے والا۔

**مفتوح** زبر م، جزم ف، و مع۔ صف، ع۔ سر کیا ہوا، فتح کیا ہوا، جیتا ہوا؛ کشادہ کیا ہوا، کھولا ہوا (خصوصاً دروازے کے لیے مستعمل)؛ (لسانیات) وہ حرف جس پر زبر (َ) ہو۔

**مفتوحہ** زبر م، جزم ف، و مع، زبر ح۔ صف، ع۔ **مفتوح** (رک) کی تانیث؛ فتح کیا ہوا، مغلوب۔

**مفتون** زبر م، جزم ف، و مع، ن غنہ۔ صف، ع۔ فتنے میں پڑا ہوا؛ (مراد) والہ وشیدا، عاشق؛ دیوانہ۔

**مفتی** پیش م، جزم ف۔ اند، ع۔ شریعت کی رُو سے مسئلے پر حکم لگانے والا، فتویٰ دینے والا عالم، شریعت کا ماہر۔ جمع: **مفتیان**۔

**مفتیٰ بہٖ** (پیش م، جزم ف، کھڑا زبر ی) جس پر فتویٰ دیا گیا ہو۔

**مفحم** پیش م، جزم ف، زبر ح۔ صف، ع۔ جو جواب دینے کے قابل نہ ہو؛ لاجواب کیا ہوا، خاموش کیا ہوا۔

**مفخر** زبر م، جزم ف، زبر خ۔ صف، اند، ع۔ وہ جگہ، چیز یا مقام جس پر فخر کیا جا سکے۔

**مفخر** پیش م، زبر ف، شد زبر خ۔ صف، ع۔ جس پر فخر کیا گیا ہو، لائقِ احترام۔

**مفخم** پیش م، زبر ف، شد زبر خ۔ صف، ع۔ معزز، جسے بزرگی بخشی گئی ہو، قابلِ تعظیم؛ پُرشکوہ، شاندار، رعب دار۔

**مفر** زبر م، زبر ف۔ اند، ع۔ جائے فرار، بچ نکلنے کی سبیل۔

**مفر** پیش م، زیر ف۔ اند، ع۔ بھاگنے والا، فرار ہونے والا۔

**مفرح** پیش م، زبر ف، شد لیٹا زیر ر۔ صف، ع۔ فرحت بخش، انقباض دُور کرنے والا، دل خوش کرنے، سکون و تازگی بخشنے والا۔

**مفرحات** (پیش م، زبر ف، شد لیٹا زیر ر) فرحت پہنچانے والی اشیا، مثلاً: مشروبات و میوہ جات۔

**مفرد** پیش م، جزم ف، زبر ر۔ صف، ع۔ واحد، یکتا، تنہا، مجرد، اکیلا۔ (قواعد) لفظ جس کا اطلاق ایک پر ہو، وہ جملہ جس میں صرف ایک فعل ہو؛ خالص۔

**مفردات** خالص اجزا یا خام دوائیں جو کسی کیمیائی عمل یا ترکیب کے بغیر ہوں؛ حرف یا حروفِ تہجی جو باہم ملائے نہ گئے ہوں۔

**مفرس** پیش م، زبر ف، شد زبر ر۔ صف، ع۔ (لسانیات) کسی دوسری زبان کا لفظ جسے فارسی لب و لہجے کے مطابق ڈھالا گیا ہو، مثلاً: رادیو (ریڈیو)، آتموبیل (آٹو موبیل)۔

**مفرط** پیش م، جزم ف، زبر ر۔ صف، ع۔ کثیر، افراط کے ساتھ، بہت زیادہ؛ حد سے بڑھا ہوا۔

**مفرط** پیش م، جزم ف، زیر ر۔ صف، ع۔ حد سے گزرنے والا، زیادتی کرنے والا، مبالغہ سے کام لینے والا۔

**مفرور** زبر م، جزم ف، و مع۔ صف، ع۔ بھاگا ہوا، فراری، جو جرم کر کے بھاگ جائے۔ (فرار شدہ کے بجائے وضعی لفظ)۔

**مفروش** زبر م، جزم ف، و مع۔ صف، ع۔ فرش پر بچھایا ہوا۔

**مفروض** زبر م، جزم ف، و مع۔ صف، ع۔ فرض کیا ہوا، ظنّی، قیاسی۔

**مفروضہ** زبر م، جزم ف، و مع، زبر ض۔ صف، اند، ع۔ فرض کیا ہوا، ظنّی، بے دلیل دعویٰ۔ انگریزی میں: Hypothesis۔

**مفروق** زبر م، جزم ف، و مع۔ صف، ع۔ جو جدا، علیحدہ کیا گیا ہو؛ جسے منہا یا تفریق کیا گیا ہو، خارج کیا گیا۔

**مفروق منہٗ** (زبر م، جزم ن، لیٹا پیش ہ) وہ بڑا عدد جس میں سے چھوٹا عدد تفریق یا منہا کیا جائے۔

**مفسد** پیش م، جزم ف، زیر س۔ صف، ع۔ فساد مچانے والا، جھگڑا کرنے والا، شورش پھیلانے والا؛ کھنڈت ڈالے ہوئے۔

**مفسدہ** زبرم، جزم ف، زبرس، زبرد۔ اند، ع۔ دنگا، فساد، شورش، بلوہ، جھگڑا، بگاڑ؛ تباہی، خرابی، بدی۔

**مفسَر** پیش م، زبر ف، شد زبر س۔ صف، ع۔ جس کی تشریح کی گئی ہو، واضح طور پر بیان کیا گیا۔

**مفسّر** پیش م، زبر ف، شد زیر س۔ اند، ع۔ شرح کرنے والا، تفسیر کرنے والا، تشریح کرنے والا۔ جمع: مفسرین۔

**مفصل** زبرم، جزم ف، زبر ص۔ اند، ع۔ دو ٹکڑوں میں تقسیم ہونا؛ (مجازاً) جدا ہونا، کاٹا جانا۔

**مفصِل** زبرم، جزم ف، زیر ص۔ اند، ع۔ اعضا کا جوڑ، بدن کے جوڑوں کا درمیانی فاصلہ۔

**مُفصّل** پیش م، زبر ف، شد زبر ص۔ صف، ع۔ واضح، تفصیلی، غیر مبہم، جزدیات کے ساتھ، وضاحت کردہ۔

**مفصلہ** پیش م، زبر ف، شد زبر ص، زبر ل۔ صف، ع۔ کھول کر بیان کیا گیا، وضاحت کیا گیا۔

**مفصلۂ بالا** جن/جس کی اُوپر تفصیل لکھی گئی۔

**مفصلۂ ذیل** (ے لین) جن/جس کی وضاحت نیچے کی گئی۔

**مفضل** پیش م، زبر ف، شد زبر ض۔ صف، ع۔ جسے فضیلت دی گئی ہو، بزرگی دیا گیا۔

**مفطر** پیش م، جزم ف، زیر ط۔ صف، ع۔ روزہ توڑنے والا، روزہ کھولنے والا۔

**مفعول** زبرم، جزم ف، ومع۔ صف، ع۔ کیا ہوا، فعل کیا گیا؛ (قواعد) وہ اسم جس پر کوئی کام کیا گیا ہو؛ اغلام کرانے والا شخص۔

**مفعول بہٖ** (لیٹا زیر ب) وہ مفعول جس پر فاعل کا کوئی فعل واقع ہوا ہو۔

**مفقود** زبرم، جزم ف، ومع۔ صف، ع۔ گم، کھویا ہوا، ناپید، غائب۔

**مفقودالحواس** کھویا ہوا؛ (کنایۃً) پاگل آدمی۔

**مفقودالخبر** (زبرم، جزم ف، پیش د، غم ا، جزم ل، زبر خ، زبر ب) جس کی کوئی خبر نہ ملے۔ لاپتہ۔

**مفقودالخیر** (زبرم، جزم ف، پیش د، غم ا، جزم ل، ے لین) وہ جس سے بھلائی نہ ہو سکے، نیکی سے عاری۔

محاورہ: **مفقود ہونا** گم ہونا، بے نشان ہونا، سراغ نہ ملنا؛ لاپتہ ہونا، ختم ہونا، مٹ جانا۔

**مفکر** پیش م، زبر ف، شد زیر ک۔ اند، ع۔ سوچنے والا، قوتِ فکر سے کام لینے والا؛ (مجازاً) دانشور، فلسفی۔ جمع: مفکرین۔

**مفلر** زبرم، جزم ف، زبر ل۔ اند۔ اون سے بنایا گیا گلو بند جو سردی سے بچنے کے لیے کانوں اور گلے کے گرد لپیٹا جاتا ہے۔ انگریزی: Muffler۔

**مفلس** پیش م، جزم ف، زیر ل۔ صف، ع۔ غریب، نادار، تہی دست، فاقہ کش، جس کے پاس پیسہ اور مال نہ ہو۔

کہاوت: **مفلس اور ہاٹ کی سیر** غریب کا فضول خرچی کرنا۔ لنگوٹی میں پھاگ کھیلنا۔ مفلسی میں امیروں کی سی عادتیں۔ نیز **مفلس اور فالسے کا شربت**۔

کہاوت: **مفلس تو خوشی کہ زر نہ داری** اے مفلس تو ہی اچھا ہے کہ دولت نہیں رکھتا۔ دولت مند کو ہر وقت فکر لگی رہتی ہے۔

کہاوت: **مفلس سے سوال حرام ہے** غریب یا مجبور انسان کو تکلیف دینا جائز نہیں۔

کہاوت: **مفلس کا چراغ روشن نہیں ہوتا** مفلس ہمیشہ تکلیف میں رہتا ہے۔ نیز **مفلس کی جورو سدا ننگی**۔

کہاوت: **مفلس کی جوانی اور جاڑوں کی چاندنی کس نے دیکھی ہے** سردیوں میں چاندنی سے لطف نہیں اُٹھایا جا سکتا، بے فائدہ چیز جس سے لطف نہ اُٹھایا جا سکے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **مفلس ہمیشہ خوار** غریب آدمی ہمیشہ ذلیل ہوتا ہے۔

**مفلسی** پیش م، جزم ف، زیر ل۔ امث، ف۔ ناداری، تہی دستی، غربت، اَفلاس۔ مفلس (رک) کا اسم کیفیت۔

کہاوت: **مفلسی سب بہار کھوتی ہے، مرد کا اعتبار کھوتی ہے** غربت میں زندگی کا مزہ نہیں۔ آدمی بے اعتبار ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **مفلسی میں آٹا پتلا/گیلا** مشکل حالات میں ایک اور آزمائش کا اضافہ؛ غربت میں زیادہ خرچ۔

**مفلوج** زبرم، جزم ف، ومع۔ صف، ع۔ فالج زدہ، جس کے اعضا رہ گئے ہوں؛ (مجازاً) معطل، بے کار۔

**مفلوک** زبرم، جزم ف، ومع۔ صف، ع۔ مفلس، غریب، خستہ حال، بدبخت، نحوست زدہ۔

**مفلوک الحال** (پیش ک، غم ا، جزم ل) خستہ حال، قلاش، غریب۔

**مفوَض** پیش م، زبر ف، شد زبر و۔ صف، ع۔ سپرد کیا گیا، جسے امانت کے طور پر دیا جائے۔

**مفوِّض** پیش م، زبر ف، شد زیر و۔ صف، ع۔ سپرد کرنے والا۔

**مفوضہ** پیش م، زبر ف، شد زبر و، زبر ض۔ صف، ع۔ تفویض کردہ، جو سپرد کیا گیا ہو؛ (فقہ) وہ عورت جس کا ولی اُس کا نکاح کسی سے مہر کے بغیر کردے۔

**مفرض** سپرد کرنے والا۔

**مفہم** پیش م، جزم ف، زیرہ۔ صف، ع۔ سمجھنے والا، دانا، عقل مند۔

**مفہوم** زبر م، جزم ف، و مع۔ اند، ع۔ مطلب، معنی، منشا؛ (صف) جو کچھ سمجھا گیا ہو، جو سمجھ میں آئے۔

محاورہ: **مفہوم ادا کرنا** مطلب ادا کرنا، عندیہ ظاہر کرنا۔

**مفید** پیش م، ی۔ صف، ع۔ فائدہ مند، کارآمد، جس سے کوئی غرض یا مقصد پورا ہو؛ موافق۔

**مفیض** پیش م، ی۔ صف، ع۔ فیض پہنچانے والا، فائدہ رساں۔

## م ۔ ق

**مقابر** زبر م، زیر ب۔ جمع، مذ، ع۔ مقبرے، مزارات۔ واحد: **مقبرہ** (زبر م، جزم ق، زبر ب، زبر ر)۔

**مقابل** پیش م، جزم ب۔ صف، ع۔ سامنے، رُوبرو؛ مخالف، حریف، دشمن؛ برابر کا، مساوی، جوڑ کا، مثل۔

محاورہ: **مقابل آنا** لڑنے کے لیے سامنے آنا، جنگ پر آمادہ ہونا۔

**مقابلہ** پیش م، زبر ب۔ اند، ع۔ آمنا سامنا، مٹھ بھیڑ، برابر، ہمسری، مخالفت، لڑائی؛ موازنہ، جانچ، پڑتال؛ سابقہ، باہمی کشاکش، ایک دوسرے سے آگے نکل جانے کی کوشش۔ عام: جزم ب/ لیٹا زیر ب۔

**مقابلہ آرائی** جنگ یا بحث کے لیے آمنے سامنے ہونا۔

کہاوت: **مقابلہ تو دلِ ناتواں نے خوب کیا** ایسے موقع پر کہا جاتا ہے جب آدمی کوشش اچھی کرے مگر وہ کامیاب نہ ہو۔ (امیر مینائی کا مصرع)۔

محاورہ: **مقابلہ (مقابلے) پر آنا** جنگ یا لڑائی کے لیے ایک دوسرے کے آمنے سامنے ہونا۔

فعل مرکب، محاورہ: **مقابلہ کرنا** برابری کرنا، ہمسری کرنا؛ لڑائی کرنا، جنگ کرنا، سامنے آنا۔

**مقابہ** پیش م، زبر ب۔ اند، ع۔ سنگھار دان، سامانِ آرائش کا صندوقچہ۔ انگریزی میں: Beauty Box۔

**مقاتل** زبر م، زیر ت۔ اند، جمع، ع۔ قتل کیے جانے کے مقامات۔

**مُقاتل** پیش م، زیر ت۔ صف، ع۔ لڑنے والا، جنگ کرنے والا۔

**مقاتلہ** پیش م، زبر ت، زبر ل۔ اند، ع۔ خوں ریز جنگ، باہمی قتل و غارت، کشت و خون۔

**مقاربت** پیش م، زبر ر، زبر ب۔ اسث، ع۔ باہم نزدیک آنا، ملنا؛ (مجازاً) صحبت کرنا، مباشرت کرنا، ہم بستری کرنا۔

**مقارِن** پیش م، زیر ر۔ صف، ع۔ نزدیک، قریب؛ درمیان، اثنا۔

**مقارَنت** پیش م، زبر ر، زبر ن۔ اسث، ع۔ قربت، نزدیکی؛ نزدیک ہونا؛ دو ستاروں کا ایک برج میں جمع ہونا۔

**مقاصد** زبر م، زیر ص۔ اند، جمع، ع۔ **مقصد** (رک) کی جمع۔

**مقاطر** پیش م، زیر ط۔ صف، ع۔ ٹپکانے والا، پانی برسانے والا۔

**مقاطع** پیش م، لیٹا زیر ط۔ صف، ع۔ کاٹنے والا، حصہ بٹانے والا؛ (مجازاً) اجارہ دار، ٹھیکیدار۔

**مقاطعہ** پیش م، زبر ط، زبر ع۔ اند، ع۔ علیحدگی، ترک؛ چھوڑ دینا، تعلق نہ رکھنا؛ کاٹنا۔

**مقاطعۂ جوعی** بھوک ہڑتال۔

محاورہ: **مقاطعہ کرنا** تعلق نہ رکھنا، تعلق ختم کر دینا۔

**مقال** زبر م۔ اند، ع۔ بات، کلام۔

**مقالت** (زبر م، زبر ل) باہم گفتگو کرنا، بات چیت کرنا۔

**مقالہ** زبر م، زبر ل۔ اند، ع۔ قول، کہی ہوئی بات؛ کسی موضوع پر مفصل تحریری اظہارِ خیال یا مضمون، صحیفہ؛ کسی بڑی تصنیف یا تالیف کا جزو۔ انگریزی میں: Thesis۔ جمع: **مقالات**، **مقالے**۔

**مقام** پیش نیز زبر م۔ اند، ع۔ جگہ، ٹھکانا؛ ٹھہرنے کی جگہ؛ قیام، ٹھہرنا؛ موقع، محل؛ وقت، لمحہ؛ منزل، مرحلہ۔ جمع: **مقامات** (زبر م)۔

**مقامِ ابراہیم** بیت اللہ کے قریب وہ جگہ جہاں حضرت ابراہیمؑ نے کھڑے ہو کر خانۂ کعبہ کی تعمیر کی تھی۔

محاورہ: **مقام دینا** بلند رُتبہ یا مرتبہ عطا کرنا، عزت دینا، توقیر کرنا۔

**مقامِ گفتگو** شک و شبہ کا موقع، اعتراض کی گنجائش؛ بات کی وضاحت کرنے کا موقع۔

**مقامِ محمود** پسندیدہ مقام، اعلیٰ و ارفع مقام؛ شفاعت کا وہ مرتبہ جس کا وعدہ اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا؛ وہ مقام جہاں آپ ﷺ معراج کی شب کو پہنچے تھے۔

**مقامر** پیش م، زیر م۔ اند، ع۔ جواری، قمار باز۔

**مقامرت** (زبر م، زبر ر) جوا، قمار بازی۔

**مقامی** زبر م۔ صف، ع۔ کسی ایک مقام تک محدود، کسی ایک جگہ سے تعلق رکھنے والا؛ جو سفر میں نہ ہو، مقیم، ٹھہرا ہوا۔

**مقاومت** پیش م، زبر و، زبر م۔ اسث، ع۔ جنگ، لڑائی، کشاکش؛ کسی سے

مقابلے کے لیے آمادہ ہونا، کسی کے ساتھ برابری کرنا۔

**مقاوت آموز** (و مج) مستحکم، اٹل۔

**مقبرہ** زبرم، جزم ق، زبرب، زبرہ۔ امذ، ع۔ قبر پر تعمیر کرائی گئی عمارت، مزار، روضہ، درگاہ، مرقد۔

**مقبل** پیش م، جزم ق، زبرب۔ صف، ع۔ قبول کیا گیا، مقبول؛ وہ جس کی بات حاکم ردنہ کرے۔

**مقبل** پیش م، جزم ق، زیرب۔ صف، ع۔ قبول کرنے والا، آگے آنے والا، اگلا؛ روبرو ہونے والا، کسی طرف متوجہ ہونے والا۔

**مقبل** پیش م، زبرق، شد زیرب۔ صف، ع۔ اشتہا انگیز یا بھوک بڑھانے والی شے جو کھانے سے پہلے پیش کی جائے۔ جمع: **مقبلات**۔

**مقبور** زبرم، جزم ق، و مع۔ صف، ع۔ قبر میں دفن کیا گیا، مردہ۔

**مقبوض** زبرم، جزم ق، و مع۔ صف، ع۔ قبضے میں لیا ہوا، حاصل کردہ، فتح کیا ہوا۔

مقبوضہ (زبرض) تسلط میں، اختیار میں، فتح کیا ہوا۔ جمع: **مقبوضات** زیرِ نگیں علاقے۔

**مقبول** زبرم، جزم ق، و مع۔ صف، ع۔ قبول کیا ہوا، پسندیدہ، مرغوب؛ جسے عام طور پر پسند کیا جائے، جس کا چلن یا مانگ ہو؛ شہرت پایا ہوا، مشہور۔

محاورہ: **مقبول کرنا** منظور کرنا، قبول کرنا، وعدہ کرنا؛ مشہور کرنا۔

**مقبولیت** (بلا شد) (ع) منظوری، پسندیدگی، اجابت۔ نیز فصیح (مث) **قبولیت**۔

**مقتبس** پیش م، جزم ق، زبرت، زبرب۔ صف، ع۔ اخذ کردہ، نقل کردہ، حاصل کیا ہوا، مستعار، فیض حاصل کی ہوا۔

**مقتبس** (پیش م، جزم ق، زبرت، زیرب) (ع) اقتباس کرنے والا، دوسرے شخص سے فائدہ اُٹھانے والا؛ آگ یا روشنی لینے والا۔

**مقتدا** پیش م، جزم ق، زبرت۔ امذ، ع۔ پیشوا، رہنما، جس کی پیروی کی جائے، جو پیروی کے قابل ہو۔ نیز **مقتدیٰ**۔

**مقتدر** پیش م، جزم ق، زبرت، زیرد۔ صف، ع۔ صاحب اقتدار، اختیار رکھنے والا؛ (مجازاً) طاقتور، قوی، زورآور۔

مقتدرہ بااختیار ادارہ۔

**مقتدی** پیش م، جزم ق، زبرت۔ امذ، ع۔ پیروی یا اقتدا کرنے والا، امام کے پیچھے کھڑے ہو کر نماز پڑھنے والا۔

**مقتصر** پیش م، جزم ق، زبرت، زیرص۔ صف۔ تھوڑے پر قناعت کرنے والا؛ مختصر کرنے والا۔

**مقتضا** پیش م، جزم ق، زبرد۔ امذ، ع۔ جس کی بابت تقاضا ہوا، حالات جس کی خواہش کریں؛ حسب موقع یا حسب ضرورت، لازمی و مناسب بات۔

**مقتضی** تقاضا کرنے والا، تقاضا کرنے والا؛ جس کی ضرورت محسوس ہو، جو معقول و مناسب ہو۔

**مقتضب** پیش م، جزم ق، زبرت، زبرض۔ صف، ع۔ جو کاٹا یا چھانٹا گیا ہو، مختصر، مجمل؛ ایک عروضی بحر جس کے بنیادی رکن مستفعلن، مفعولات ہیں؛ ایسا قصیدہ جو تشبیب کے بغیر ہو۔

**مقتل** زبرم، جزم ق، زبرت۔ امذ، ع۔ قتل کیے جانے کی جگہ، مذبح۔

**مقتول** زبرم، جزم ق، و مع۔ صف، ع۔ مارا ہوا، جسے قتل کیا گیا ہو؛ (مجازاً) عاشق کا ستایا ہوا، فریفتہ۔ (امث) **مقتولہ**۔

**مقدار** زیرم، جزم ق۔ امث، ع۔ کمیت، جسامت؛ گنتی، حجم، تول یا ناپ وغیرہ؛ کُل قدر، پیمائش، اندازہ، شمار؛ (مجازاً) مجموعہ، میزان۔

**مقدر** پیش م، زبرق، شد زبرد۔ صف، ع۔ تقدیر میں لکھا ہوا؛ وہ بات جو معلوم و مفہوم ہو مگر مذکور نہ ہو؛ محذوف مگر قابلِ فہم؛ اٹل، محکم؛ نصیب، تقدیر، بھاگ۔

محاورہ: **مقدر آزمانا** کوئی ایسا کام کرنا جس میں ناکامی کا امکان زیادہ ہو، تدبیر سے تقدیر کا امتحان۔

محاورہ: **مقدر بنانا** اپنا نصیب خود بنانے کی کوشش کرنا۔

محاورہ: **مقدر پھوٹنا** قسمت کا مخالف ہونا، برے دن آنا، ناکام و نامراد ہونا۔

محاورہ: **مقدر جاگ اُٹھنا** اچھے دن آنا، خوش قسمتی کا آغاز ہونا۔

محاورہ: **مقدر جگانا** اچھے دنوں کی خاطر کوشش کرنا، قسمت اچھی کرنے کی سعی کرنا۔

محاورہ: **مقدر سونا** برے دن آنا، قسمت خراب ہونا، ناکامی کا سامنا ہونا۔

کہاوت: **مقدر سے زور نہیں چلتا** تقدیر میں جو کچھ لکھا ہے وہ ضرور ہوتا ہے۔

محاورہ: **مقدر سے لڑنا** اچھے دنوں کی خاطر بہت سخت محنت کرنا؛ اپنی بدقسمتی پر شکوہ کرنا۔

**مقدر کا چکر** قسمت کا پھیر، بدنصیبی۔

**مقدر کا ہیٹا** بدقسمت، بدنصیب۔

**مقدر** پیش م، زبرق، شد زیرد۔ صف، ع۔ تقدیر لکھنے والا؛ اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام۔

**مقدرت** زبرم، جزم ق، زیرد، زبرر۔ امث، ع۔ استطاعت، توفیق، حیثیت؛ طاقت، قدرت، بس۔

**مقدس** زبرم، جزم ق، زیرد۔ صف، ع۔ پاک جگہ۔ مثال: **البیت المقدس**

(بَیت اَلْ مَقْ دِس) یروشلم کا لقب۔

**مقدس** پیش م، زبر ق، شدزبر د۔ صف، ع۔ صاف، پاک؛ پاکیزہ، ستھرا، لائق احترام، متبرک؛ معصوم، بے گناہ، فرشتہ صفت، نیک سیرت۔

**مقدسہ** پیش م، زبر ق، شد زبر د، زبر س۔ صف، ع۔ پاک کیا ہوا؛ حرم کا اندرونی حصہ، عبادت گاہ۔

**مقدم** زبر م، جزم ق، زبر د۔ اند۔ آمد، آنا، تشریف آوری، رونق افروزی؛ وہ مقام جہاں سے کوئی آئے؛ (مجازاً) پیشوائی، استقبال۔

**مقدم** پیش م، زبر ق، شد زبر د۔ صف، ع۔ آگے، پہلا، سبقت لیے ہوئے، افضل، قابلِ ترجیح؛ اہم تر؛ ضروری، لازمی؛ لشکر کا سردار، کمانڈر۔

محاورہ: **مقدم جاننا** کسی کو سب سے اوّل خیال کرنا، فوقیت دینا، اچھا سمجھنا، لازم قرار دینا۔ نیز **مقدم سمجھنا**۔

محاورہ: **مقدم رکھنا** ترجیح دینا، زیادہ اہمیت دینا۔

**مقدم** پیش م، زبر ق، شد زیر د۔ صف، ع۔ آگے جانے والا، پیش قدمی کرنے والا، گاؤں کا نمبردار۔

**مقدمہ** پیش م، زبر ق، شد زبر م۔ صف، ع۔ قضیہ، معاملہ، باہمی جھگڑا، مسئلہ؛ عدالتی کارروائی؛ کتاب میں متن سے پہلے لگا ہوا دیباچہ۔

محاورہ: **مقدمہ اُٹھایا جانا** کسی کے خلاف جھوٹا دعویٰ دائر کرنا؛ اپنے دعوے سے دستبردار ہونا، مقدمہ واپس لینا۔

**مقدمہ باز** وہ شخص جسے مقدمے لڑنے کا بہت شوق ہو۔

محاورہ: **مقدمہ بنانا** کسی پر جھوٹا دعویٰ دائرہ کرنا۔

محاورہ: **مقدمہ جاننا** زیادہ ضروری سمجھنا، اہم خیال کرنا۔

محاورہ: **مقدمہ جیتنا** عدالت میں دائر کیے گئے دعویٰ میں سچا ثابت ہونا؛ کسی کے حق میں فیصلہ ہونا۔

محاورہ: **مقدمہ داخل دفتر کرنا** مقدمہ کی کارروائی بند کرنا۔

محاورہ: **مقدمہ داغ دینا** دعویٰ دائر کر دینا۔

محاورہ: **مقدمہ کھڑا کرنا** جھگڑا اُٹھانا، فساد پیدا کرنا۔

محاورہ: **مقدمہ لڑنا** معاملے کی پیروی کرنا؛ دعویٰ پیش کرنا۔

**مقدمہ** پیش م، زبر ق، شد زیر م۔ صف، ع۔ آگے کیا ہوا، پیش کیا ہوا۔

**مقدمۃ الجیش** (پیش ۃ، غم ا، جزم ل، ے لین) لشکر سے آگے بھیجا جانے والا فوجی دستہ، ہراول۔

**مقدور** زبر م، زیر ق، و مع۔ اند، ع۔ استطاعت، قدرت، طاقت، حوصلہ، ہمت؛ مالی استطاعت و حیثیت؛ بساط، قابو، بس، رسائی۔

**مقدور بھر** جہاں تک ممکن ہو سکے، جہاں تک بس چلے، حتی الوسع۔

محاورہ، فعل مرکب: **مقدور چلنا** طاقت یا تدبیر کا کارگر ہونا، بس چل سکنا۔

محاورہ: **مقدور دینا** اختیار دینا، استطاعت دینا۔

محاورہ: **مقدور سے باہر پاؤں رکھنا** حیثیت سے بڑھ کر کرنا؛ اپنی حد سے آگے بڑھنا؛ آمدن سے زیادہ خرچ کرنا۔

محاورہ: **مقدور نہ رکھنا** نادار ہونا، مفلس ہونا، دولت نہ ہونا؛ مجال نہ ہونا؛ اختیار نہ ہونا؛ حوصلہ نہ ہونا۔

**مَقر** زبر م، زبر ق۔ اند، ع۔ ٹھہرنے کی جگہ، جائے قرار، مسکن۔

**مُقر** پیش م، زیر ق۔ صف، ع۔ اقرار کرنے والا، تسلیم کرنے والا؛ معترف، قائل، اقراری؛ بیان دینے والا۔

**مقراض** زیر م، جزم ق۔ امث، ع۔ کترنے یا کاٹنے کا دو پلکا آلہ، قینچی۔

محاورہ: **مقراض کی طرح زبان چلنا** جلدی جلدی بولنا؛ دوسروں کی بات کاٹ کر اپنی بات جاری رکھنا۔

**مقراضی حلوا** ایک طرح کا حلوا جسے کاٹ کر بنایا جاتا ہے۔

**مقراضہ** زیر م، جزم ق، زبر ض۔ اند، ع۔ دو نوکوں والا تیر؛ گلگیر، گُل تراش جس سے چراغ کی بتی کا گل کترتے ہیں۔

**مقرب** پیش م، زبر ق، شد زبر ر۔ صف، ع۔ جسے قربت نصیب ہو؛ قریب کیا گیا، نزدیک کیا گیا؛ خاص دوست، منہ چڑھا۔ جمع **مقربین**، مثلاً: ملائکہء **مقربین** عرش سے قریب رہنے والے فرشتے۔

صف: **مقربِ بارگاہ** درباری، جسے بادشاہ کے دربار میں آنے کی اجازت ہو۔

**مقرر** پیش م، زبر ق، شد زبر ر۔ صف، ع۔ قرار دیا ہوا، ٹھہرایا ہوا؛ معین، طے شدہ، بندھا ہوا، روایتی، حسبِ معمول۔ ضروری، لازمی۔

محاورہ: **مقرر آنا** ضرور آنا، وعدے کے مطابق پہنچنا۔

محاورہ: **مقرر کرنا** معین کرنا، ٹھہرانا؛ نوکر رکھنا، جگہ دینا؛ تجویز کرنا؛ قیمت چکانا۔

**مقرر** پیش م، زبر ق، شد زیر ر۔ اند، ع۔ تقریر کرنے والا، خطیب۔

**مقررہ** پیش م، زبر ق، شد زبر ر، زبر ر۔ صف، ع۔ قرار دیا ہوا، ٹھہرایا ہوا؛ معینہ، مجوزہ، طے شدہ۔

**مقرض** پیش م، جزم ق، زیر ر۔ صف، ع۔ قرض دینے والا۔

**مقرض** پیش م، زبر ق، شد زبر ر۔ صف، ع۔ تراشا ہوا، کاٹا ہوا، قطع کیا ہوا۔

**مقرظ** پیش م، زبر ق، شد زیر ر۔ صف، ع۔ جھوٹی مدح کرنے والا۔

**مقرنس** پیش م، زبر ق، جزم ر، زبر ن۔ صف، ع۔ مدور؛ بلند اور گول عمارت جس میں چکر دار سیڑھیوں کی مدد سے چڑھا جاتا ہے؛ (مجازاً) بلند (آسمان یا عمارت

کے لیے مستعمل)۔

**مقروض** زبرم، جزم ق، ومع۔صف،ع۔ وہ شخص جس نے اُدھار لیا ہو۔

**مقروق** زبرم، جزم ق، ومع۔صف۔ جو قرق کر لیا گیا ہو، قرقی شدہ۔ نیز **مقروقہ**۔

**مقرون** زبرم، جزم ق، ومع۔صف،ع۔ نزدیک کیا گیا، ملایا ہوا؛ متصل؛ (ریاضی) وہ عدد جسے ساتھ اُس کا معدود بھی آئے۔

**مقسط** پیش م، زبرق، زیرس۔صف،ع۔ بہت انصاف کرنے والا، عادل، اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں شامل۔

**مقسم** پیش م، جزم ق، زبرس۔صف،ع۔ جس کی قسم کھائی جائے۔

**مقسم** پیش م، جزم ق، زیرس۔صف،ع۔ جو قسم کھائے۔

**مقسوم** زبرم، جزم ق، ومع۔صف،ع۔ تقسیم کیا ہوا یا ہونے والا، بانٹا ہوا یا جو بانٹا جائے، وہ عدد جسے تقسیم کیا جائے؛ تقدیر، قسمت کا لکھا۔

محاورہ: **مقسوم پر پتھر پڑنا** تقدیر بگڑنا، برے دن آنا۔

**مقسوم علیہ** (ریاضی) وہ عدد جس پر رقم کو تقسیم کیا جائے؛ تقسیم کرنے والا عدد۔

**مقشر** پیش م، زبرق، شدزبرش۔صف،ع۔ چھلا ہوا، چھلکا اُتارا ہوا؛ دُور کیا ہوا۔

**مقصد** زبرم، جزم ق، زبرص۔اند،ع۔ منشا، مدعا، مطلب؛ مراد: ارادہ؛ وہ جگہ جہاں کا قصد ہو۔ نیز **مقصود**۔

محاورہ: **مقصد برآنا** مراد پوری ہونا، مطلب حاصل ہونا۔

محاورہ: **مقصد پالینا** مدحاصل کرنا؛ مطلب حاصل کرلینا۔

محاورہ: **مقصد کھلنا** ارادہ ظاہر ہونا، منشا ظاہر ہونا۔

**مقصدیت** ادب میں ترغیب وتلقین کا انداز جو بطور آورد ہو تو بے مزہ ہوتا ہے۔

**مقصود** زبرم، جزم ق، ومع۔اند،ع۔ جس کا ارادہ کیا گیا ہو؛ قصد کرنے کی جگہ؛ (مجازاً) مطلب، مراد، مدعا، غرض۔

**مقصود بالذات** (زیرب، غم ا، غم ل، شدذ) وہ شے جو بذات خود مقصود ہو۔

**مقصور** زبرم، جزم ق، ومع۔صف،ع۔ کم کیا ہوا، چھانٹا ہوا، مختصر کیا ہوا؛ کشیدہ؛ ممدودہ کی ضد؛ منحصر، موقوف، محدود؛ عاجز، قاصر۔

**مقصورہ** (زبرر) علیحدہ گوشہ؛ طاق یا خانہ؛ مسجد میں صفوں سے آگے نکلی ہوئی محراب جس میں منبر بنا ہوا ہوتا ہے۔ نیز رک: **اَلف مقصورہ**۔

**مقطر** پیش م، زبرق، شدزبرط۔صف،ع۔ قطرہ قطرہ ٹپکایا ہوا؛ صاف شدہ، مصفّٰی، پاکیزہ۔

**مقطع** زبرم، جزم ق، زبرط۔اند،ع۔ قطع کرنے کی جگہ؛ غزل یا قصیدے کا آخری شعر جس میں شاعر کا تخلص آئے۔

**مقطع** پیش م، زبرق، شدزبرط۔صف،ع۔ تراشیدہ، کاٹا ہوا؛ صاف ستھرا؛ نفیس، شائستہ، مہذب۔

بول چال: **مقطع چقطع** (پیش م، زبرق، شدزبرط، پیش چ، زبرق، شدزبرط) بزرگانہ، مولویانہ وضع رکھنے والا؛ ایسا شخص جو اپنے آپ کو وضع اور لباس سے سنجیدہ اور مقدس ظاہر کرے۔

**مقطع داڑھی** شرع کے مطابق ترشی ہوئی داڑھی۔

**مقطع صورت** شکل وصورت سے مہذب دکھائی دینے والا۔

**مقطعات** پیش م، زبرق، شدزبرط۔جمع، مذ،ع۔ قرآن شریف کے وہ کلمات جن کے حروف کو علیحدہ علیحدہ ادا کیا جاتا ہے اور جن کا مفہوم دریافت نہیں جیسے الـــمـــ (الف۔لام،میم) یا کـھـیـعـص (کاف،ہا،یا،ع،صاد) وغیرہ۔

**مقطوع** زبرم، جزم ک، ومع۔صف،ع۔ قطع کیا ہوا؛ کاٹا ہوا۔

**مقعد** زبرم، جزم ق، زبرع۔اسم،ع۔ بیٹھنے کی جگہ؛ سُرین، چوتڑ، کون، دُبر؛ جسم کا وہ سوراخ جہاں سے پاخانہ نکلتا ہے۔ عام: مقعد (زیرم، جزم ق)۔

**مُقعد** پیش م، جزم ق، زبرع۔صف۔ بٹھایا ہوا؛ مقیم، جامد۔

**مقعر** پیش م، زبرق، شدزبرع۔صف،ع۔ گہرا، گڑھے دار (محدب کی ضد)۔

**مقفل** پیش م، زبرق، شدزبرف۔صف،ع۔ جس پر قفل لگا ہوا ہو، بند کیا ہوا۔

**مقفّیٰ** پیش م، زبرق، شدف، کھڑا زبری۔صف،ع۔ وہ کلام جس میں قافیے آئیں۔

**مقفّیٰ و مسجع** (پیش م، زبرس، شدزبرج) ایسا بیان یا تحریر جس میں ہم قافیہ اور ہم آہنگ الفاظ آئیں۔

**مقل** پیش م، زیرق۔صف۔ ایک قسم کا گوند؛ گوگل۔

**مقلب** پیش م، زبرق، شدزیرل۔صف۔ اُلٹنے پلٹنے والا، پھیرنے والا؛ حالت یا کیفیت کو بدل دینے والا۔

**مقلب القلوب** (پیش ب، غم ا، جزم ل، پیش ق، ومع) دلوں کو پھیر دینے والا، دلوں کی کیفیت کو بدل دینے والا۔ مراد: خدائے تعالیٰ۔

**مقلد** پیش م، زبرق، شدزبرل۔صف،ع۔ جس کی تقلید یا پیروی کی جائے۔

**مقلد** پیش م، زبرق، شدزیرل۔صف،ع۔ تقلید کرنے والا، پیروکار، مرید؛ چار سُنی اماموں میں سے کسی ایک کی فقہ کا ماننے والا؛ وہ عورت جس نے گلے میں زنجیر یا ہالا پہنا ہو۔

**مقلوب** زبرم، جزم ق، ومع۔صف،ع۔ پلٹا ہوا، بدلا ہوا؛ اُلٹا، اوندھا کیا ہوا۔ (بدیع) ایسی عبارت جو دونوں طرف سے یکساں پڑھی جاسکے۔ مثلاً: کُـلٌّ فـی

فلك۔

**مقلوبِ بعض** بدیع کی وہ صنعتِ مقلوب جس میں لفظ کے حروف کو ترتیب کے بغیر آگے پیچھے کر کے لفظ بنالیا جائے جیسے حمار سے احمر یا رشک سے شکر۔

**مقلوبِ کل** وہ صنعتِ مقلوب جس میں الفاظ میں حروف کی تبدیلی ترتیب سے کی جائے جیسے تاب سے بات یا روح سے حور وغیرہ۔

**مقلبِ مستوی** (پیش م، جزم س، زبر ت) مقلوب کی وہ صنعت جس میں کوئی لفظ یا عبارت اُلٹ کر یکساں پڑھ سکیں جیسے نون، واو، نادان وغیرہ۔

**مقمر** پیش م، زبر ق، شد زبر م۔ صف۔ سفید اور سبزی مائل رنگ و روشنی والا؛ بہت خوبصورت شے۔

**مقناطیس** زیر م، زبر ق، ی۔ اند، ع۔ وہ قدرتی پتھر جو لوہے کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے؛ برقی رَو سے بنا ہوا آلہ جو یہی خصوصیت رکھتا ہے۔ عام: مقناطیس (زبر م، زبر ق، ی)۔

**مقناطیسیت** مقناطیس کی خصوصیت؛ جذب، کشش۔

**مقنانا** زیر م، جزم ق۔ فعل متعدی۔ برقی رَو کے ذریعے کسی چیز میں مقناطیسیت پیدا کرنا۔

**مقنع** زیر م، جزم ق، زبر ن۔ اند، ع۔ باریک نقاب جو دلھن کے سہرے کے نیچے باندھا جاتا ہے؛ (مجازاً) برقع، نقاب، گھونگھٹ۔ نیز مقنعہ (زبر م، جزم ن)۔

**مقنن** پیش م، زبر ق، شد زیر ن۔ اند، ع۔ قانون ساز، قانون وضع کرنے والا۔ نیز مقننہ۔ مثال: مجلس مقننہ قانون ساز ادارہ، اسمبلی، پارلیمنٹ۔

**مقود** زیر م، جزم ق، زبر و۔ امث، ع۔ دھاگا، ڈوری؛ کشتی کی رسی۔

**مقوس** پیش م، زبر ق، شد زبر و۔ صف، ع۔ کمان کی طرح خمیدہ۔

**مقولہ** زبر م، ومع، زبر ل۔ اند، ع۔ کہی ہوئی بات، کسی دانا کا قول، مثل، کہاوت، کہن۔

**مقوم** پیش م، زبر ق، شد زیر و۔ صف، ع۔ سیدھا کرنے والا، درست کرنے والا، ترتیب دینے والا؛ قیمت لگانے والا، قدر و قیمت کا تخمینہ کرنے والا۔

**مقوی** پیش م، زبر ق، شد و۔ صف، ع۔ طاقت بخشنے والا، جو جسمانی قوت میں اضافہ کرے (غذا، دوا وغیرہ)۔

**مقویٰ** پیش م زبر ق، شد و، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ جسے طاقت دی گئی ہو، مضبوط کیا ہوا؛ ایک خاص قسم کا دبیز کاغذ جو جلد سازی میں استعمال کیا جاتا ہے، پٹھا، گتا۔ نیز مقوا۔

**مقہور** زبر م، جزم ق، ومع۔ صف، ع۔ جس پر قہر یا غضب نازل ہوا ہو، معتوب، عذاب میں مبتلا؛ مغلوب، مفتوح۔

**مقیاس** زیر م، جزم ق۔ اند، ع۔ پیمانہ، ناپنے کا آلہ۔

**مقیاس الحرارت** (پیش س، غم ا، جزم ل، زبر ح، زبر ر) تھرمامیٹر، گرمی کا درجہ بتانے والا آلہ۔

**مقیاس اللبن** (پیش س، غم ا، جزم ل، زبر ل، زبر ب) دودھ کے خالص پن کو جانچنے کا آلہ۔

**مقیاس الماء** (پیش س، غم ا، جزم ل) ہوا میں نمی کا تناسب دریافت کرنے کا آلہ۔

**مقیاس المطر** (پیش س، غم ا، جزم ل، زبر م، جزم ط) بارش کی مقدار بتانے والا آلہ، بارش پیما۔

**مقیاس الہوا** (پیش س، غم ا، جزم ل، زبر ہ) ہوا کا دباؤ دریافت کرنے کا آلہ، بادپیما۔

**مقیت** پیش م، ی۔ صف، ع۔ روزی رساں، خوراک بخشنے والا؛ قوت دینے والا؛ اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

**مقید** پیش م، زبر ق، شد زبر ی۔ صف، ع۔ قید کیا ہوا، اسیر، گھرا ہوا، محدود؛ پابند کیا ہوا۔

محاورہ: **مقید رہنا** پابند رہنا، محصور یا محدود ہو جانا۔

**مقیس** زبر م، ی۔ صف، ع۔ جسے دوسرے پر قیاس کیا جائے۔

**مقیش** پیش م، زبر ق، شد زبر ے لین۔ اند۔ بادلا (خواہ روپہلی ہو یا سنہری)، تاش، سونے یا چاندی کے چپٹے تار یا باریک کترنیں یا اُن تاروں کو پرو کر بنایا ہوا کپڑا۔ نیز مقیش (زبر ق، شد زبر ی)۔

**مقیم** پیش م، ی۔ صف، ع۔ قیام کرنے، ٹھہرنے والا، رہنے والا؛ کسی کے اُٹھنے کے بعد اُس کی جگہ پر بیٹھنے والا، جانشین؛ سبزیوں کا تھوک فروش۔

فعل مرکب، محاورہ: **مقیم ہونا** ٹھہرنا، قیام کرنا، رہنا۔

## م ـ ک

**مکا** زبر م، شد ک۔ امث، و۔ مکئی، بڑی جوار۔ نیز مکہ۔

**مکا** پیش م، شد ک۔ اند، و۔ بند مٹھی کی ضرب، گھونسا، ڈک۔

فعل مرکب، محاورہ: **مکا تاننا** مکے سے ضرب مارنے کے لیے ہاتھ اُٹھانا۔

محاورہ: **مکا مارنا** گھونسا مارنا؛ دل کو اچانک صدمہ پہنچانا۔

**مکابر** پیش م، زبر ب۔ اند، ع۔ بڑائی جتلانے والا۔

**مکابرہ** (زبر ب) (ع) برابری کرنا، شیخی بگھارنا، غرور کرنا؛ خواہ مخواہ کی بحث، سینہ زوری۔

**مکاتب** زبر م، زیر ت۔ اند، جمع، ع۔ مکتب (زک) کی جمع؛ مدرسے۔

**مکاتبِ فکر** مختلف مشرب اور خیال کے لوگ؛ ایک مخصوص سوچ رکھنے والے

یا ہم عقیدہ حلقے۔

**مُکاتب** پیش م، زبر ت۔ اند۔ ع وہ غلام جو اپنی قیمت ادا کر کے آزادی حاصل کر چکا ہو۔

**مکاتبت** پیش م، زبر ت، زبر ب۔ اند، ع۔ مراسلت، باہم خط کتابت۔

**مکاتیب** زبر م، ی۔ جمع، مذ، ع۔ خطوط، مراسلات۔ مکتوب کی جمع۔

**مکار** زبر م، شد ک۔ صف، ع۔ مکر کرنے والا، بننے والا؛ فریبی، ٹھگ، دھوکے باز۔ (مث) **مکارہ**۔

**مکارِم** زبر م، زیر ر۔ جمع، مذ، ع۔ نوازشات، مہربانیاں؛ محاسن، خوبیاں۔ واحد: **مکرمت**۔

**مکارِم اَخلاق** اچھے برتاؤ، اعلیٰ اَخلاق۔

**مکاری** زبر م، شد ک۔ امث، ع۔ دھوکا، دغابازی، مکر۔

**مکاسب** زبر م، زیر س۔ اند، جمع، ع۔ کسب (رک) کی جمع۔

**مکاشف** پیش م، زیر ش۔ صف، ع۔ بھید کھولنے والا، آشکار کرنے والا۔

**مکاشفت** (زبر ش، زبر ف) راز فاش کرنا، بھید کھولنا۔

**مکاشفہ** پیش م، زبر ش، زبر ف۔ اند، ع۔ غیبی باتیں معلوم کرنے کا عمل۔

**مکافات** پیش م۔ امث، ع۔ بدلہ، تلافی؛ پاداش، سزا۔

**مکافاتِ عمل** عمل کا بدلہ، گناہ کی سزا۔

محاورہ: **مکافات کو پہنچنا** گناہ کی سزا پانا، برے عمل کا نتیجہ بھگتنا۔

**مکالمت** پیش م، زبر ل، زبر م۔ امث، ع۔ دو یا زیادہ افراد کے درمیان زبانی سوال و جواب، باہمی گفتگو۔

**مکالمہ** پیش م، زبر ل، زبر م۔ اند، ع۔ دو یا زیادہ افراد کے درمیان ہونے والی گفتگو، دو اشخاص کی باہمی بات چیت، ہم کلامی۔

محاورہ: **مکالمہ قائم کرنا** باہم بات چیت کرنا، گفتگو کرنا۔

**مکان** زبر م۔ اند، ع۔ وسعت جس میں کوئی وجود سمایا ہوا ہو؛ گھر، رہنے کا ٹھکانا، مسکن، مقامِ بود و باش۔ جمع: **مکانات**۔

محاورہ: **مکان اُٹھنا** مکان کا کرایے پر دیا جانا۔

**مکانِ ضرور** بیت الخلا، جائے ضرور۔

محاورہ: **مکان ہلا دینا** بہت شور کرنا، غل مچانا۔

**مکانیت** (زیر ن، زبر ی) مکان میں رہنے کی ضرورت کے اجزا، مثلاً: کمرے، صحن، باورچی خانہ وغیرہ۔

**مکائد** زبر م، زیر ء۔ جمع، مذ، ع۔ مکاریاں، فریب، چرتر۔ واحد: **مکیدہ** (زبر م، ی، زبر د)۔ نیز **مکاید**۔

**مکب** پیش م، زیر ک۔ صف۔ اُلٹ پلٹ کرنے والا، پچھاڑنے والا، منہ کے بل گرا دینے والا۔

**مکبر** پیش م، زبر ک، شد زبر ب۔ صف، ع۔ بڑا کیا ہوا، جسامت میں بڑھایا ہوا۔

**مکبر** پیش م، زبر ک، شد زیر ب۔ صف، ع۔ اُونچا کرنے والا، تکبیر پڑھنے والا؛ منبر جس پر کھڑے ہو کر امام خطبہ پڑھتا ہے۔

**مکت** پیش م، جزم ک۔ صف، س۔ نجات، مغفرت؛ آزاد، بری، فارغ، چھٹکارا پائے ہوئے۔

**مکتب** زبر م، جزم ک، زبر ت۔ اند، ع۔ مدرسہ، درسگاہ، پڑھنے لکھنے کی جگہ؛ ہم خیال یا مخصوص فکر و سوچ رکھنے والوں کا گروہ یا حلقہ۔

**مکتبِ فکر** کسی مخصوص خیال یا نظریے کے لوگوں کا گروہ۔ نیز مکتبِ خیال۔ جمع: **مکتب ہائے فکر**۔

محاورہ: **مکتب ہونا** بچے کو پہلی بار مدرسے میں داخل کرنے کی رسم منانا۔

**مکتبہ** زبر م، جزم ک، زبر ت، زبر ب۔ اند، ع۔ طباعتِ کتب کا ادارہ، دفتر، آفس۔

**مکتسب** پیش م، جزم ک، زبر ت، زبر س۔ صف، ع۔ حاصل کیا ہوا، کمایا ہوا۔

**مکتسب** پیش م، جزم ک، زبر ت، زیر س۔ صف۔ ذاتی کاوش و کوشش سے حاصل کرنے والا، وصول کرنے والا؛ نفع حاصل کرنے والا۔

**مکتشف** پیش م، جزم ک، زبر ت، زیر ش۔ صف۔ انکشاف کرنے والا؛ تحقیق کے ذریعے کلیہ برآمد کرنے والا۔

**مکتفی** پیش م، جزم ک، زبر ت۔ صف، ع۔ جو کافی ہو؛ کفایت کرے؛ بقدرِ ضرورت۔ مثال: **خود مکتفی** بیرونی سہارے سے بے نیاز، اپنے مصارف کا خود کفیل

**مکتوب** زبر م، جزم ک، و مع۔ اند، ع۔ خط، مراسلہ؛ تحریر شدہ، لکھا ہوا۔

**مکتوب الیہ** (زیر ا، ے لین، ہ ملفوظ) جس کے نام خط جائے۔

**مکتوب نگار** خط لکھنے والا؛ کاتب۔

**مکتوبی** زبر م، جزم ک، و مع۔ صف، ع۔ جو لکھا جائے، جس کی کتابت کی جائے مثلاً: **اعرابِ مکتوبی** وہ اعراب جو علامات کی صورت میں لگائے جائیں (ملفوظی کی ضد، جنھیں لفظوں میں ادا کیا جاتا ہے)۔

**مکتوم** زبر م، جزم ک، و مع۔ صف، ع۔ چھپا ہوا، مخفی، پوشیدہ، مثلاً: (مرکب اضافی) **کنزِ مکتوم** دفینہ، مخفی خزانہ۔

**مکتی** پیش م، جزم ک۔ امث، س۔ نجات، چھٹکارا، رہائی۔

**مکٹ** پیش م، پیش ک۔ اند۔ تاج۔

**مکٹ مال** موتیوں کا ہار۔

**مکتا** (پیش م، جزم ک) پوجا کے وقت باندھی جانے والی ریشمی دھوتی۔

**مکث** پیش م، جزم ک۔ امذ، ع۔ تامل، توقف، دیر، تاخیر، انتظار۔

**مکثِ طالع** کم نصیبی، کم بختی۔

**مکثّف** پیش م، زبر ک، شدزبر ث۔ صف، ع۔ گاڑھا، کثیف۔

**مکثِّف** پیش م، زبر ک، شدزیر ث۔ صف، ع۔ گاڑھا کرنے والا، یکجا کرنے والا، برقی قوت کو ذخیرہ کرنے والا آلہ۔ (انگریزی میں: Condenser)۔

**مِکحل** زیر م، جزم ک، زبر ح۔ امذ، ع۔ سُرمے کی سلائی۔

**مکحّل** (پیش م، زبر ک، شدزبر ح) سُرمہ آلود، سُرمہ لگی ہوئی (آنکھ)، سرگیں۔

**مکحلہ** (پیش م، جزم ک، زبر ح، زبر ل) سُرمے دانی۔

**مکدّر** پیش م، زبر ک، شدزبر د۔ صف، ع۔ پُرغبار، کدورت سے بھرا، (مجازاً) بغض رکھنے والا، بیر رکھنے والا؛ میلا، آلودہ؛ رنجیدہ، افسردہ۔

**مکذِّب** پیش م، زبر ک، شدزیر ذ۔ صف، ع۔ جھٹلانے والا، حق کی تکذیب کرنے والا، جھوٹا قرار دینے والا۔ جمع: **مکذّبین**۔

**مکذوب** (زبر م، جزم ک، ومع) جھوٹی بات، جو دروغ ہو۔

**مکر** زبر م، جزم ک۔ امذ، ع۔ بناوٹ، بہروپ، بھیس، پاکھنڈ؛ بہانہ بازی، حیلہ؛ دھوکا، فریب۔

**مکر پیشہ** جو ہمیشہ دغا کرے، عیاری اور مکاری سے کام لینے والا۔

**مکر چاندنی** صبح کاذب کا دُھندلا اُجالا؛ (مجازاً) وہ کام جو دوسروں کو دھوکے میں ڈال دے۔

**مکر چکر** (زبر م، جزم ک، زبر چ، جزم ک) دھوکا دہی، چال بازی، عیاری۔

کہاوت: **مکر چکر کی کہانی، آدھا تیل آدھا پانی** فریب کی باتیں ہیں جن میں سچ کے ساتھ جھوٹ ملا ہوا ہے۔

محاورہ: **مکر کرنا** فریب سے کام لینا، دھوکہ دینا۔

محاورہ: **مکر گانٹھنا** فریب کرنا، دھوکہ دینا، پاکھنڈ کرنا۔

**مکروفریب** جھوٹ، دھوکا، جعل سازی؛ دکھاوا۔ نیز **چھل فریب**۔

**مکر دھوج** زبر م، زبر ک، جزم دھ، زبر و۔ امذ، س۔ کام دیو؛ سمندر، لونگ؛ ایک مرکب دوا جو قوت باہ میں اضافے کے لیے مفید خیال کی جاتی ہے۔

**مکر** پیش م، زبر ک۔ امذ۔ **مکرنا** (رک) کا امر۔

محاورہ: **مکر جانا** وعدے سے پھر جانا، انکار کرنا، قول سے منحرف ہونا۔

**مکرِب** پیش م، زبر ک، شدزیر ر۔ صف، متعلق فعل، ع۔ دکھ دینے والا، اذیت میں مبتلا کرنے والا۔

**مکرّر** پیش م، زبر ک، شدزبر ر۔ صف، ع۔ جو دوبارہ واقع ہو، متواتر؛ پھر سے۔

صف: **مکرر سکرر** (لیٹا زیر س، زبر ک، شدزبر ر) (ع۔ ف) تیسری بار یا بار بار ہونے والا (سکرر اُردو کا اضافہ)۔

**مکرَّم** پیش م، زبر ک، شدزبر ر۔ صف، ع۔ جس کی تکریم کی گئی، معزز، محترم؛ عزت دیا گیا، قابلِ تعظیم۔

**مکرِّم** پیش م، زبر ک، شدزیر ر۔ صف، ع۔ جو عزت واحترام دے، تعظیم کرنے والا، عزت کرنے والا۔

**مکرّمی** پیش م، زبر ک، شدزبر ر۔ امذ، ع۔ میرے بزرگ اور شفیق۔

**مَکرمت** زبر م، جزم ک، زبر ر، زبر م۔ امث، ع۔ مہربانی، نوازش، کرم، عنایت؛ بزرگی، عظمت۔

**مکرنا** پیش م، زبر ک، جزم ر۔ فعل لازم۔ اپنی بات سے پھرنا، کہہ کر انکار کرنا۔

**مکرنی** پیش م، زبر ک، جزم ر۔ امث، ہ۔ حضرت امیر خسرو سے منسوب چار مصرعوں کی ایک صنفِ کلام جو دو سہیلیوں کے درمیان گفتگو کی صورت میں ہوتی ہے۔ ایک سہیلی ایسا سوال پوچھتی ہے جس کے دو جواب ہو سکتے ہیں، ایک ساجن دوسرے کوئی اور شے۔ جواب دینے والی ساجن کا نام لیتی ہے تو پوچھنے والی اُس سے مکر جاتی ہے اور دوسری شے کا نام لے لیتی ہے۔ نیز کہہ **مکرنی** (لیٹا زبر ک، جزم ہ)۔

**مکروہ** زبر م، جزم ک، ومع، ہ ملفوظ۔ صف، ع۔ جس سے کراہت آئے، نفرت انگیز، گھناؤنا، ناپسندیدہ۔ (فقہ) قابلِ ترک عمل جو گناہ کی ذیل میں نہیں آتا، جو شرعی طور پر حرام تو نہیں لیکن ناپسندیدہ قرار دیا گیا ہو۔

**مکروہِ تحریمی** (لیٹا زبر ت، جزم ح، ی) بہت زیادہ ناپسندیدہ عمل جس پر اصرار گناہ میں داخل ہو، نہایت ناجائز بات یا عمل۔

**مکروہ تنزیہی** (زبر ت، جزم ن، ی) ایسا ناپسندیدہ عمل جس سے بچنے میں ثواب ہو لیکن اُس کے کرنے والا گناہگار نہ ہو۔

**مکروہاتِ دُنیوی** (پیش د، جزم ن، زبر ی) دُنیا کے جھگڑے، فضول کام جن سے بچنا ممکن نہ ہو۔

**مکرہایا** زبر م، زبر ک، جزم ر۔ صف۔ مکر، بناوٹ، فریب کا عادی۔

**مکرہائی** فریب کرنے والی عورت، مکار عورت۔

**مکّڑ** زبر م، شدزبر ک۔ امذ، ہ۔ بڑی مکڑی، بڑا چیونٹا۔ نیز **مکّڑا** (جزم ک)۔

**مکّڑانا** شانے ہلاتے ہوئے غرور کی چال چلنا۔

**مکڑی** (ہ) مکڑ کی مادہ، مادہ مکڑ۔

محاورہ: **مکڑی کی طرح جھاڑ ڈالنا** پھینک دینا، نقصان پہنچانا؛ عیب گنوانا، بُرا بھلا کہنا۔

**مکسّر** پیش م، زبر ک، شدزبر س۔ صف، ع۔ شکستہ، ٹوٹا ہوا، توڑا ہوا؛ کسروں میں تبدیل کیا ہوا (عدد)۔

**مکسور** زبر م، زبر ک، وِمع۔ امذ، ع۔ ٹکڑے ٹکڑے کر کے جدا کیا ہوا؛

(لسانیات) وہ حرف جس کے نیچے زیر کی علامت ( ِ ) آئے۔

**مکشف** زیر م، جزم ک، زبر ش۔ امذ۔ عیاں، ظاہر؛ شگاف ڈالنے یا سوراخ کرنے کا آلہ۔

**مکشوف** زبر م، جزم ک، ومع۔ صف، ع۔ کھولا گیا، واضح، ظاہر، جس کا انکشاف کیا گیا ہو۔

**مکعب** پیش م، زبر ک، شد زبر ع۔ امذ، ع۔ وہ جسم جس کی لمبائی چوڑائی اور موٹائی (یا اونچائی) برابر ہو، جیسے کعبتین؛ وہ عدد جو کسی عدد کو اُسی کے ساتھ تین بار ضرب دینے سے حاصل ہو۔ عام: مکعب (پیش م، زبر ک، جزم ع)۔

**مکفر** پیش م، زبر ک، شد زیر ک۔ صف، ع۔ کفارہ دینے والا، گناہ مٹانے والا۔

**مکفوف** زبر م، جزم ک، ومع۔ صف، ع۔ (لفظاً) کسی کام سے باز رکھا ہوا؛ لپٹا ہوا، حاشیہ دار۔ (عروض) وہ سات حروف کا رکن بحر جس کا آخری حرف گرا دیا جائے مثلاً: مستفعلن سے مستفعل (جسے مفعولُن سے بدل دیتے ہیں)۔

**مکفوف البصر** (پیش ف، غم ا، جزم ل، زبر ب، زبر ص) اندھا، نابینا۔

**مکفول** زبر م، جزم ک، ومع۔ صف، ع۔ کفالت میں دیا ہوا، گروی کیا ہوا، وہ شے یا شخص جو کفالت میں لیا جائے۔

**مکلاوا** پیش م، جزم ک۔ امذ، ہ۔ شادی کے بعد دُلھن کی رخصتی؛ دولھا کا دُلھن کو شادی کے بعد پہلی مرتبہ اپنے گھر لے جانا، گونا۔ نیز **مکلاوہ**۔

**مکلّف** پیش م، زبر ک، شد زبر ل۔ صف، ع۔ پُر تکلف، سجا ہوا، مزین؛ جسے تکلیف دی گئی ہو؛ جو اپنے قول و فعل کا ذمہ دار ہو۔

**مکلّف** پیش م، زبر ک، شد زیر ل۔ صف، ع۔ تکلیف دینے والا، ایذا رساں، مدعو کرنے، بلاوا دینے والا، بلانے والا۔

**مکلل** پیش م، زبر ک، شد زبر ل۔ صف، ع۔ تاج پہنے ہوئے، تاجدار؛ جس میں موتی یا جواہر جڑے ہوں؛ (مجازاً) بھڑکیلا۔

**مکلم** پیش م، زبر ک، شد زبر ل۔ صف، امذ۔ جس سے بات کی جائے۔

**مکلم** پیش م، زبر ک، شد زیر ل۔ صف، امذ۔ بات کرنے والا، کلام کرنے والا۔

**مکلوب** زبر م، جزم ک، ومع۔ صف۔ وہ جسے پاگل کتے نے کاٹ لیا ہو، سگ گزیدہ، ہلکاؤ کا مریض۔

**مک مکا** پیش م، جزم ج، پیش م۔ امذ۔ رشوت وغیرہ لے کر معاملہ ختم کرنا، ملی بھگت سے ناجائز کام کرنا۔ نیز **مک مکا کرنا**۔

**مکمکانا** زبر م، جزم ک، زبر م۔ فعل لازم۔ خوشبو آنا، مہکانا۔

**مکمل** پیش م، زبر ک، شد زبر م۔ صف، ع۔ پورا کیا گیا، تکمیل شدہ، تمام؛ جس میں کوئی نقص نہ ہو۔

**مکمل** پیش م، زبر ک، شد زیر م۔ صف، ع۔ نامکمل کی تکمیل کرنے والا، ناقص کو پورا کرنے والا۔

**مکمن** پیش م، جزم ک، زبر م۔ امذ، ع۔ چھپنے کا مقام، کمین گاہ، پوشیدہ ٹھکانا؛ وہ مقام جہاں سے گھات لگائی جائے۔

**مکنت** پیش م، جزم ک، زبر ن۔ امث، ع۔ قدرت، طاقت؛ اہلیت، استطاعت، سکت۔

**مکنون** زبر م، جزم ک، ومع۔ صف، ع۔ چھپا ہوا، پوشیدہ، مخفی، سربستہ؛ (مجازاً) دلی منشا، مرضی، دلی مراد۔

**مکنونِ خاطر** دل میں چھپی ہوئی بات۔

**مکو** زبر م، ومج۔ امث، ہ۔ ایک بوٹی جس کا پھل دوا کے طور پر مستعمل ہے، اِس کی کئی اقسام ہیں، بستانی، صحرائی، کوہی۔

**مکوڑا** زبر م، ولین۔ امذ، ہ۔ چیونٹا، مکڑ۔

**مکوکب** پیش م، ولین، زبر ک۔ صف، ع۔ تاروں بھرا، مثلاً: چرخِ مکوکب؛ ستارے جڑا کپڑا وغیرہ۔

**مکول** پیش م، زبر ک، شد زبر و۔ امذ، ہ۔ غازہ، سرخی؛ چاک، کھریا مٹی۔

**مکون** پیش م، زبر ک، شد زبر و۔ صف، ع۔ مخلوق، وجود میں لایا ہوا یا وجود میں آیا ہوا، پیدا کیا گیا۔

**مکون** (شد زیر و) پیدا کرنے والا، خالق۔

**مکونِ برق** برقی طاقت بنانے والا انجن؛ جنریٹر۔

**مکہ** زبر م، زبر شد ک۔ امذ، ع۔ (لفظاً) زائل کرنا، نکال پھینکنا؛ سعودی عرب کا ایک مشہور اور مقدس شہر جس میں خانہ کعبہ واقع ہے۔

کہاوت: **مکہ گئے نہ مدینہ گئے، بیچ ہی بیچ میں حاجی ہے** بےمحنت و مشقت اپنا کام نکال لیا۔

کہاوت: **مکہ میں رہتے ہیں، پر حج نہیں کیا** بدقسمت ہر جگہ محروم رہتا ہے۔

**مکئی** زبر م، زبر ک۔ امث، ہ۔ بھٹے کا پودا، بھٹے کے دانے۔

**مکی** زبر م، شد ک۔ صف، ع۔ سعودی عرب کے شہر مکہ مکرمہ سے منسوب، شہرِ مکہ کا رہنے والا۔

**مُکی** پیش م، شد ک۔ امث، ہ۔ بند مٹھی کی ہلکی تھپکی جو تھکے ہوئے اعضا کو سکون پہنچانے کے لیے لگائی جاتی ہے۔

محاورہ: **مکی چاپی کرنا** بہت خوشامد کرنا؛ ہاتھ پاؤں دبانا۔

محاورہ: **مکی دینا** (بند مٹھی سے) آٹا گوندھنا، آٹے کو اِس قابل بنانا کہ روٹی وغیرہ پک جائے۔

**مکیال** زیرم، جزم ک۔اند،ع۔ خشک اشیا (غلہ وغیرہ) ناپنے کا پیمانہ، پیالہ۔
**مکیانا** پیش م، جزم ک۔فعل متعدی۔ گھونسے مارنا؛ مکا مارنا؛ آٹا گوندھنا۔
**مکیدہ** زبرم، ی، زبرد۔اند،ع۔ بداندیشی، بدخواہی؛ مکر، فریب۔
**مکیف** پیش م، زبرک، شدزبری۔صف۔ مست، بے خود، سرشار؛ متاثر۔
**مکیف** پیش م، زبرک، شدزیری۔صف۔ سرور پیدا کرنے والا، مزہ دینے والا؛ نشہ آور شے۔
**مکین** زبرم، ی۔صف۔اند،ع۔ مکان میں رہنے والا، بسا ہوا، آباد، صاحب خانہ؛ ساکن، استقلال سے ٹھہرا ہوا۔
**مکھ** پیش م، جزم کھ۔اند،س۔ منہ، چہرہ۔تص: مکھڑا۔ (بطور سابقہ) بڑا، مثلاً: مکھ منتری۔
**مکھ بلاس** (زیرب) عیش وعشرت یا خوشی کی بات؛ صورت سے خوشی اور شادمانی کی کیفیت کا اظہار۔
**مکھ بند** گھوڑوں کی ایک بیماری جس میں اُس کے جبڑے سخت ہو کر بیٹھ جاتے ہیں اور منہ سے رال ٹپکتا رہتا ہے۔
کہاوت: **مکھ پر رام رام، پیٹ میں چھری** ظاہر میں نیک باطن میں ظالم، مکار اور عیار۔
**مکھ تال** گانے والے کے منہ سے نکلنے والی آواز، انترہ۔
**مکھانا** زبرم۔اند۔ کنول سے ملتے جلتے ایک آبی پودے کے، سفیدی مائل بیج جنھیں بھون کر کھاتے اور پنجیری وغیرہ میں ملاتے ہیں۔
**مکھڑا** پیش م، جزم کھ۔اند،س۔ خوبصورت چہرہ، رُخ زیبا؛ گیت کا پہلا شعر۔
**مکھن** زبرم، شدزبرکھ۔اند،ہ۔ دودھ دہی کو بلو کر نکالی ہوئی چکنائی، مسکہ۔
**مکھن باز** کسی کی خوشامد اور چکنی چپڑی باتیں کر کے اپنے کام نکالنے والا، چاپلوس، خوشامدی۔
محاورہ: **مکھن لگانا** خوشامد کرنا، چاپلوسی کرنا، جھوٹی تعریف کرنا؛ مسکہ لگانا۔
محاورہ: **مکھن میں سے بال نکالنا** کوئی بہت ہی آسان کام کرنا۔
**مکھنا ہاتھی** زبرم، جزم کھ۔اند،ہ۔ بے دانت کا ہاتھی۔
**مکھنڈ** پیش م، زبرکھ، جزم ن۔اند۔ عقل مند، دانا؛ سردار، حاکم۔
**مکھوا** پیش م، جزم کھ۔اند۔ غازہ؛ پیارا چہرہ۔
**مکھی** زبرم۔اث۔ بھنکنے والا پردار چار ٹانگوں کا کیڑا۔مگس۔نیز شہد کی مکھی؛ بندوق کی نالی پر نشانہ لینے کے لیے بنا ہوا اُبھار۔ (مکبر) مکھا بڑی مکھی۔
کہاوت: **مکھی بیٹھی شہد پر، پنکھ گئے لپٹائے، ہاتھ ملے، سر دھنے، لالچ بری بلائے** لالچ کرنے والا ہمیشہ مصیبت میں گرفتار ہوتا ہے۔

محاورہ: **مکھی پر مکھی مارنا** سوچے سمجھے بغیر کسی کی نقل کرنا۔ نیز **مکھی پر مکھی بٹھانا**۔
**مکھی چوس** نہایت کنجوس۔
کہاوت: **مکھی چھوڑنا اور ہاتھی نگلنا** چھوٹی باتوں میں ایماندار اور بڑی باتوں میں بے ایمان۔
محاورہ: **مکھی کا چھینک جانا** بدشگونی ہونا۔
محاورہ: **مکھی نگل جانا** مکھی کھا جانا؛ غلط جانتے بوجھتے ہوئے بھی کوئی کام کرنا؛ آفت میں پھنسنا، عذاب مول لینا۔
کہاوت: **مکھی مار، بڑا چمار** کنجوس بہت ذلیل ہوتا ہے۔
**مکھیا** پیش م، جزم کھ۔اند،ہ۔ سردار، چودھری۔
**مکھیاں** زبرم، جزم کھ۔اث۔ مکھی (رک) کی جمع۔
محاورہ: **مکھیاں اُڑانا** مکھیاں دور کرنا؛ بیکار رہنا، ہاتھ پہ ہاتھ دھرے بیٹھنا، کچھ نہ کرنا؛ آتشک کے مرض میں مبتلا ہونا۔
محاورہ: **مکھیاں مارنا** مکھیوں کو ہلاک کرنا؛ بیکار رہ کر وقت ضائع کرنا، ہاتھ پہ ہاتھ دھرے بیٹھے رہنا۔
محاورہ: **مکھیوں کے چھتے کو چھیڑنا** شریر لوگوں کو چھیڑنا۔

## م۔گ

**مگ** زبرم۔اند،ہ۔ راستہ، راہ، باگ، ڈگر؛ جنگلی کبوتروں کی مادہ کو گھیر کر لانے کے لیے سدھایا ہوا کبوتر؛ پانی پینے کا بڑا گلاس جس پر پکڑنے کے لیے دستہ لگا ہوتا ہے۔
محاورہ: **مگ دیکھنا** راہ تکنا، انتظار کرنا۔
**مگد** زبرم، زبرگ۔اند،ہ۔ بیسن سے بنے لڈو جو ہندوؤں میں کسی کے مرنے پر تقسیم کیے جاتے ہیں۔
**مگدر** پیش م، جزم گ، زبرد۔اند،ہ۔ ورزش کے لیے مخروطی شکل میں خرادی ہوئی بھاری لکڑی جس کو پتلی طرف سے پکڑ کر پہلوان ہلاتے اور گھماتے ہیں۔ عموماً دو مگدر ہوتے ہیں، جنھیں مگدروں کی جوڑی کہا جاتا ہے۔
محاورہ: **مگدر اُٹھانا** مگدروں سے ورزش کرنا۔
**مگڈمبر** زیرم، جزم گ، زبرڈ، جزم م، زبرب۔اند،ہ۔ ہاتھی کی برجی دار عماری؛ بڑا خیمہ، ایک سواری جسے ہاتھی کھینچتے تھے۔ نیز میگڈمبر۔
**مگر** (۱) زبرم، زبرگ۔اند۔ گھڑیال، نہنگ۔ نیز مگر مچھ۔
**مگر چودانیاں** جھلدیاں جن کے نیچے کا آویزہ مچھلی یا مگر کی شکل کا ہو۔
**مگر** (۲) زبرم، زبرگ۔حرف استثنا، حرف تاکید۔ف۔ لیکن، پر، پرنتو، اِلّا، بجز؛

ضرور، البتہ، پھر بھی، بایں ہمہ۔

کہاوت: **مگر وہ بات کہاں مولوی مدن کی سی** اگرچہ بہت محنت سے نقل کی گئی ہے لیکن پھر بھی اصل کی سی خوبی پیدا نہیں ہو سکی۔

**مگرا** زبرم، جزم گ۔ صف، ہ۔ بننے والا، مکر کرنے والا، متفنی، گھنا، اکڑ باز۔ (مث) **مگری**۔

**مگرائی** غرور، تکبر؛ کاہلی، سستی، مکاری، ڈھٹائی؛ غفلت؛ ضد۔

**مگر مچھ** زبرم، زبرگ۔ اند۔ گھڑیال، نہنگ۔ نیز مگر۔

**مگر مچھ کے آنسو** جھوٹ موٹ کے آنسو، دکھاوے کا رونا۔

محاورہ: **مگر مچھ کے آنسو بہانا** دکھاوے کا رونا رونا؛ مکر سے کام لینا، ٹسوے۔

**مگری** زبرم، جزم گ۔ امث، ہ۔ چھپر کی پشت یا پھننگ جہاں ماہی پشت بیٹھتا ہے۔ نیز رک: مگرا۔

**مگس** زبرم۔ امث، ف۔ مکھی، شہد کی مکھی، عسل۔

**مگس راں** مکھیاں اُڑانے والا، مورچھل جھلنے پر مامور شخص؛ مکھیاں جھلنے کے لیے استعمال کیا جانے والا کپڑا۔

**مگس کی قے** شہد۔

**مگسی** بُندکیوں دار گہرا رنگ یا روغن پھری ہوئی سطح جس میں سفید بندکیاں ہوں، سیاہی مائل، ملگجا (رنگ)؛ مکھی سے نسبت رکھنے والا۔

**مگن** زبرم، زبرگ۔ صف، س۔ خوش، خورسند، مسرور؛ (کسی خیال یا کام میں) محو، ڈوبا ہوا، غرق، منہمک؛ بے خود، مست۔

**مگنا** جزم م، جزم گ۔ فعل لازم۔ مونگ کی سی بو ہونا؛ فرسودہ ہونا، بوسیدہ ہونا۔

**مگھ** پیش م، جزم گھ۔ اند، ہ۔ دوسرے کبوتروں کو لگا کر لانے کے لیے سدھایا ہوا کبوتر۔

**مگھر** زبرم، زبرگھ۔ اند۔ ہندی مہینہ جو وسط نومبر سے وسط دسمبر تک ہوتا ہے۔

**مگھم** پیش م، شدز برگھ۔ صف۔ مبہم، غیر واضح، پوشیدہ، مخفی، گول مول (بات)۔

محاورہ: **مگھم میں سمجھا دینا** کھل کر کہنے کے بجائے اشاروں سے سمجھا دینا۔

## م۔ل

**مل (۱)** زبرم۔ اند، ہ۔ غلاظت، نجاست، میل، کیٹ؛ زنگ، جھاگ؛ پہلوان؛ ایک قدیم جنگجو قوم؛ صندل۔

**مل (۲)** زبرم۔ اند، ہ۔ ہندوؤں میں اعزازی خطاب کے طور پر مستعمل، مثلاً: بہاری مل، بربھول وغیرہ۔

**مِل** زیرم۔ فعل لازم۔ مصدر ملنا کا فعل امر۔

محاورہ: **مل بانٹ کر کھانا** اتفاق اور محبت سے رہنا اور کھانا۔

محاورہ: **مل بیٹھنا** متحد ہو جانا، باہم سلوک اور محبت کا برتاؤ کرنا۔

کہاوت: **مل جل کرتے رہے کاج، جیتے ہارے نہ آوے لاج** جو کام سب کی صلاح اور مشورے سے ہوا اگر اُس میں ناکامی بھی ہو جائے تو کسی ایک پر الزام نہیں آتا۔

کہاوت: **مل گئے کی بات ہے** اتفاقیہ معاملہ ہے۔ تلاش و جستجو کا کام نہیں ہے۔

کہاوت: **مل گئے کی ہر گنگا** اتفاقیہ ملاقات ہے۔ باقاعدہ ملاقات نہیں۔

**مُل** پیش م۔ امث، ف۔ شراب، بادہ، مے۔

**ملا** زبرم۔ اند، ع۔ جمگھٹ، گروہ، طبقہ؛ شرفا کا گروہ، بزرگ افراد؛ بھرا ہوا، لبریز، مملو؛ ظاہر، آشکارا۔

**ملائے اعلیٰ** عالم بالا کے اشراف؛ فرشتے، ملائکہ۔

**مُلا** پیش م، شدل۔ اند، ع۔ مذہبی عالم، فاضل؛ نماز پڑھانے والا؛ بچوں کو درس دینے والا، اُخوند۔ (عربی: مولیٰ کی تحریف)۔ دوسرے پرندوں کو پھانسنے کے لیے جال میں باندھ دیا جانے والا پرندہ۔ نیز ملو (دج)۔

کہاوت: **ملا جی کیا کہیں، آخوند جی پہلے ہی سمجھے بیٹھے ہیں** جو بات پہلے ہی سے معلوم ہو اُس کے کہنے کی کیا ضرورت ہے۔

کہاوت: **ملا کی دوڑ مسجد/ مسیت تک** جہاں تک انسان کی رسائی ہو وہیں تک جا سکتا ہے۔

کہاوت: **ملا کی داڑھی تبرک میں گئی** بے فائدہ خرچ ہونے پر کہتے ہیں۔

کہاوت: **ملا کی ماری حلال، اللہ کی ماری حرام** ذبح حلال، مردار حرام۔

کہاوت: **ملا نہ ہوگا تو مسجد میں اذان نہ ہوگی** تم نہ ہوگے تو کیا کام نہ چلے گا۔ کسی خاص آدمی کے نہ ہونے سے اُس سے متعلقہ کام رُکا نہیں رہتا۔ دنیا کے کام کسی کے ہونے یا نہ ہونے سے بند نہیں ہوتے۔

**ملابست** پیش م، زبرب، زبرس۔ امث، ع۔ (لفظاً) باہمی مشابہت؛ (مجازاً) ملاقات؛ یگانگت؛ لگاؤ، تعلق۔

**ملاپ** زیرم۔ اند۔ موافقت، میل جول، ربط ضبط، یکجائی یا ملاپ؛ صلح صفائی؛ صحبت، جماع، ہم بستری۔

**ملاح** زبرم، شدل۔ اند۔ کشتی چلانے والا، ناؤ کھینچنے والا، کھویا، ناخدا، مانجھی۔

کہاوت: **ملاح کا لنگوٹا ہی بھیگتا ہے** غریب کا زیادہ نقصان نہیں ہوتا۔

**ملاحت** زبرم، زبرح۔ امث، ع۔ سانولی، سہانی رنگت، بچھن، جوبن؛ نمکینی، نمکین ہونے کی حالت۔

**ملاحدہ** زبرم،زیرح۔جمع،مذ،ع۔ مذہب سے پھر جانے والے۔**ملحد** (رک) کی جمع۔نیز ملاحد۔

**ملاحظہ** پیش م،زبرح،زبرظ۔امذ،ع۔ دیکھنا؛چکھنا؛مشاہدہ،معائنہ (تپاک کاکلمہ بڑوں کے لیے)۔رعایت،لحاظ،پاس،مروت۔عام: **ملاحظہ** (جزم ح)۔

محاورہ: **ملاحظہ سے گزرنا** نظروں سے گزرنا،دیکھنے میں آنا۔

**ملاحظہ شد** دیکھا گیا،دیکھ لیا گیا۔

محاورہ،فعل مرکب: **ملاحظہ فرمانا** غور کرنا،دیکھنا،مطالعہ کرنا۔

کہاوت: **ملاحظے کی جگہ ملاحظہ ہے** جو مروت کرے اس سے مروت کی جاتی ہے۔

محاورہ: **ملاحظہ میں آنا** نظر سے گزرنا،کسی افسر یا حاکم کے سامنے پیش ہونا؛مروت میں دینا،لحاظ میں آجانا۔

**ملاحم** زبرم،زیرح۔امذ۔ گھمسان کی لڑائیاں۔

**ملاحی** (۱) زبرم،شدل۔امث۔ کشتی رانی،ناؤ کھینچنے کا کام،ملاح کا پیشہ۔

کہاوت: **ملاحی کی ملاحی دی، بانس کے بانس کھائے** ہر طرح نقصان اُٹھایا۔

**ملاحی** (۲) زبرم،شدل۔امث۔ گالی گلوچ،لعنت ملامت؛ایسی گالی جو کسی کا نام لیے بغیر دی جائے۔جمع: ملاحیاں۔

محاورہ: **ملاحیاں سنانا** نام لیے بغیر گالیاں دینا،صلواتیں سنانا۔

**ملاذ** زبرم۔امذ،ع۔ جائے پناہ،وہ جگہ جہاں بچاؤ ہو سکے،(مجازاً) پناہ دینے والا؛بزرگوں کو خطاب کرنے کا کلمہ؛مثال: ملاذا! ملاذی!۔

**ملار** زبرم۔امذ،ہ۔ (موسیقی) ایک راگ جس کی نسبت برسات سے کی جاتی ہے۔نیز ملہار۔

**ملازم** پیش م،زیرز۔امذ،ع۔ خادم،نوکر،(عموماً) دفتر میں کام کرنے والا؛ساتھ رہنے والا،پیوستہ رہنے والا،وابستہ،منسلک۔(امث) **ملازمہ**۔جمع: **ملازمین**۔

کہاوت: **ملازم نو، تیز رو** نیا نوکر تیزی سے کام کرتا ہے۔

**ملازمت** پیش م،زبرز،زبرم۔امث،ع۔ خدمت،نوکری،چاکری،ٹہل سیوا؛معیت،ساتھ رہنا،حاضر ہونا،وابستگی،نزدیکی۔عام: **ملازمت** (جزم ز،زبرم)۔

صف: **ملازمت پیشہ** (ع۔ف) وہ شخص جس کا پیشہ نوکری ہو۔

**ملاطفت** پیش م،زبرط،زبرف۔امث،ع۔ لطف،مہربانی،نرمی،عنایت۔

**ملاطفہ** (پیش م،زبرط،زبرف) لطف و عنایت؛نیکی و بھلائی۔

**ملاعب** زبرم،زیرع۔جمع،مذ،ع۔ باہم جوڑے ہوئے رقعے،پرچے،خطوط؛کھیل کود،بازیاں۔واحد: لعب۔

**ملاعبت** (پیش م،زبرع،زبرب) باہم کھیلنا یا ملنا؛چھیڑ چھاڑ،بوس و کنار،(عورت کو) گلے لگانا۔

**ملاعن** زبرم،زیرع۔جمع،مذ،ع۔ مکروہ چیزیں،قابلِ ملامت اشیا؛لعن طعن کی باتیں۔

**مُلاعن** زبرم،زیرع۔امذ۔ لعن طعن کرنے والا شوہر۔

**ملاعنت** (پیش م،زبرع،زبرن) ایک دوسرے پر لعنت کرنا (خصوصاً میاں بیوی کا)۔

**ملاعین** زبرم،ی۔جمع،مذ،ع۔ نفرت زدہ،مردود۔**ملعون** (رک) کی جمع۔نیز ملاعنہ (زبرم،زبرع،زبرن)۔

**ملاقات** پیش م۔امث،ع۔ ایک دوسرے سے ملنا،باہمی میل جول،صاحب سلامت؛مڈبھیڑ؛بے تکلف ہونا،ہم نشینی۔

محاورہ: **ملاقات آنا** قیدی سے ملنے کے لیے کسی کا آنا۔

**ملاقات چور** جو ملنے سے ڈرتا ہو،جو زیادہ میل جول نہ رکھے۔

**ملاقاتی** ملنے والا،یار دوست،آشنا؛اکثر ملنے والا،جس سے جان پہچان ہو۔

**ملاقی** پیش م۔صف،ع۔ ملنے والا،جس سے ملنا ہو جائے۔نیز **ملاقاتی**۔

**ملاکمہ** پیش م،زبرک،زبرم۔امذ،ع۔ مکے بازی کا مقابلہ،باکسنگ۔

**ملاگیری** زبرم،ی۔صف۔ قدرے گہرا صندلی رنگ۔ملیالم کے علاقے سے منسوب جہاں کا صندل مشہور ہے۔

**ملال** زبرم۔امذ،ع۔ رنج،افسوس،کلفت؛کدورت،زحمت۔

محاورہ: **ملال اُٹھانا** زحمت برداشت کرنا،رنج سہنا۔

محاورہ: **ملال کھینچنا** تکلیف برداشت کرنا،زحمت برداشت کرنا۔

محاورہ: **ملال لینا** صدمہ اُٹھانا،غم برداشت کرنا۔

**ملالت** زبرم،زبرل۔امث،ع۔ افسوس،رنج،اُداسی،کلفت۔

**ملامت** زبرم۔امث،ع۔ برا کہنا،نفرین کرنا،ڈانٹ ڈپٹ،فضیحت،جھڑکی۔

صف: **ملامتی** (ع) قابلِ ملامت،بُرا،بدبخت،مردود،لعنتی؛فقراء کا ایک گروہ جو ظاہری عبادت کا قائل نہیں۔

**ملان** زیرم۔امذ۔ آس پاس رکھ کر فرق جانچنا،مماثلت دیکھنا۔

**ملانا** زیرم۔فعل لازم۔ مقابلہ کرنا،مطابق کرنا؛گڈمڈ کرنا،مخلوط کرنا،آمیزش کرنا؛ملاقات کرنا،شناسائی کرانا،متعارف کرانا؛منسلک کرنا،نتھی کرنا؛ہم خیال بنانا،ہم نوا بنانا؛آواز وغیرہ کو ہم آہنگ کرنا۔

**ملاوٹ** زیرم،زبرو۔امث۔ کھوٹ،آمیزش،خالص میں ناخالص کو ملانا؛آپس میں میل جول؛ہم آہنگی۔

**ملاہی** زبرم۔جمع،مذ،ع۔ **لہو** (رک) کی جمع،خدا کی یاد سے غافل کر دینے والی

چیزیں، کھیل کود۔

**ملائک** زبرم، زیرء۔ جمع۔ مذ، ع۔ فرشتے، کروبیاں، ملک کی جمع۔ نیز ملائکہ۔

**ملائکہ مقربین** اللہ کے نزدیک رہنے والے فرشتے۔

**ملائم** پیش م، زیرء۔ صف، ع۔ نرم، جس میں سختی نہ ہو، گداز؛ چکنا، پتلا؛ پلپلا؛ (گفتگو) جو گراں نہ گزرے، جو ناگوار نہ ہو، دھیما پن۔ نیز ملائم (پیش م، لیٹا زیری)

**ملائمت** پیش م، لیٹا زیرء، زبرم۔ صف، ع۔ مناسبت، نرمی؛ نرم مزاجی؛ لچک، دھیما پن۔

**ملائی (۱)** زبرم۔ امث۔ جوش دیے ہوئے دودھ یا دہی کے اُوپر چکنائی کی تہہ۔ نیز بالائی۔

**ملائی (۲)** زبرم۔ امث۔ ملایشیا کی زبان یا باشندہ۔

**ملبا** زبرم، جزم ل۔ امذ۔ ڈھی ہوئی تعمیر کی اینٹوں وغیرہ کا ڈھیر؛ کوڑا کرکٹ، خس وخاشاک۔ نیز ملبہ۔

**ملبا خرچ** وہ رقم جو نمبر دار افسران کی خاطر تواضع کے لیے کاشتکاروں سے لگان کے طور پر وصول کرتا ہے۔

**ملبب** پیش م، زبر ل، شد زبر ب۔ صف، ف۔ لبالب بھرا ہوا، منہا منہ، پُر، لبریز، اُوپری کناروں تک بھرا ہوا (وضعی لفظ)۔

**ملبس** پیش م، زبر ل، شد زبر ب۔ صف، ع۔ پیچیدہ، مبہم، مشتبہ؛ ڈھکا ہوا، خول چڑھا ہوا، کپڑے پہنایا ہوا۔

**ملبس** پیش م، زبر ل، شد زیر ب۔ صف، ع۔ پوشیدہ کرنے والا؛ حقیقت چھپانے والا؛ آمیز کرنے والا؛ مکار، ٹھگ۔

**ملبن** زیرم، جزم ل، زبر ب۔ امذ، ع۔ اینٹ بنانے کا آلہ، سانچا، قالب۔

**مُلبن** پیش م، جزم ل، زیر ب۔ صف، مث، ع۔ دودھ دینے والی (بکری وغیرہ)۔

**ملبن** پیش م، زبر ل، شد زیر ب۔ صف، ع۔ اینٹ بنانے والا خشت ساز۔

**ملبوس** زبرم، جزم ل، و مع۔ امذ، ع۔ سلا ہوا کپڑا؛ پہناوا، کپڑے، پوشاک۔ (صف) پہنے ہوئے، پہنایا ہوا۔ جمع: ملبوسات۔

**مَلت** زبرم، زبر ل۔ صف۔ گھسا گھسایا، فرسودہ؛ مَلا ہوا۔ نیز ملتا گھسا ہوا۔

**ملت (۱)** زیرم، شد زبر ل۔ امث، ع۔ ایک عقیدے کے لوگوں کی جماعت، قوم، فرقہ؛ اُصولِ زندگی، طرزِ معاشرت۔ جمع: مِلل۔

**ملتِ بیضا** (لیٹا زیرت، ے لین) روشن، پاک، اعلیٰ جماعت، مراد: مسلمان۔

**ملت (۲)** زیرم، شد زبر ل۔ امث۔ ربط ضبط، میل جول، ملاپ۔

**ملتبس** پیش م، جزم ل، زبرت، زیر ب۔ صف، ع۔ غیر واضح، جس کی شناخت یا امتیاز مشکل ہو، مبہم، پیچیدہ، خلط ملط۔

**ملتجی** پیش م، جزم ل، زبرت۔ امذ، ع۔ اِلتجا کرنے والا، درخواست کرنے والا؛ عاجزی سے منت سماجت کرنے والا۔ عربی میں: پناہ چاہنے والا۔

**ملتزم** پیش م، جزم ل، زبرت، زبرز۔ امذ، ع۔ لازمی شرط یا مطالبہ، محکم اُصول جس کی پابندی لازم ہو، لازم کیا ہوا۔

**ملتزم** پیش م، جزم ل، زبرت، زیرز۔ صف۔ امذ، ع۔ پابند، معاہد، جس پر کوئی امر لازم ہو جائے؛ اپنے لیے کسی چیز یا فعل کو لازم کرنے والا؛ دیوارِ کعبہ کے نزدیک ایک مقام جہاں زائرین کھڑے ہو کر دعا مانگتے ہیں۔

**ملتصق** پیش م، جزم ل، زبرت، زیر ص۔ صف، ع۔ جُڑا ہوا، ملا ہوا، لگا ہوا، پیوستہ؛ چپکنے والا۔

**ملتفت** پیش م، جزم ل، زبرت، زبر ف۔ صف، ع۔ جسے توجہ دی گئی ہو، بڑے احترام سے توجہ دیا گیا۔

**ملتفت** پیش م، جزم ل، زبرت، زیر ف۔ صف، ع۔ التفات کرنے والا، توجہ دینے والا؛ (مجازاً) مہربان۔

**ملتقی** پیش م، جزم ل، زبرت۔ صف۔ حقیر، ذلیل، کمینہ۔

**ملتمس** پیش م، جزم ل، زبرت، زبرم۔ صف، ع۔ جو شے پوچھی گئی ہو، پوچھا گیا، التماس کیا گیا؛ عرض، درخواست۔

**ملتمس** پیش م، جزم ل، زبرت، زیرم۔ صف، ع۔ التماس کرنے والا، ملتجی، عرض کرنے والا؛ طالب، خواہش مند۔

**ملتوی** پیش م، جزم ل، زبرت۔ صف، ع۔ آئندہ پر موقوف، ٹالا ہوا؛ ناہموار، خمیدہ؛ مڑنے والا یا خم ہونے والا۔

**ملتہب** پیش م، جزم ل، زبرت، زبر ہ۔ صف، ع۔ بھڑکایا ہوا (جذبہ یا شعلہ)، مشتعل، جلتا ہوا۔

**ملتہب** پیش م، جزم ل، زبرت، زیر ہ۔ صف، ع۔ بھڑکانے والا۔

**ملٹ** زبرم، زبر ل۔ امذ، ہ۔ کاغذ کا موٹا پٹھا جس کی جلدیں اور ڈبے وغیرہ بنائے جاتے ہیں، گتہ؛ موگرا، کاٹھ کا ہتھوڑا جس سے خیمے کی چوبیں ٹھونکتے ہیں۔

**ملجا (ء)** زبرم، جزم ل۔ امذ، ع۔ پناہ گاہ، وہ مقام جہاں جا کر انسان اپنی جان بچالے۔

**ملجاء و ماویٰ (وا)** امن کی جگہ، آخری ٹھکانا یا منزل۔

**ملچھ** زبرم، زیر ل۔ امذ۔ صف۔ ناپاک، قابلِ نفرت، جس سے گھن آئے، نیچ قوم کا آدمی، ادنیٰ؛ بہت زیادہ کھانے والا، بلانوش۔

**ملح** زیرم، جزم ل۔ امذ، ع۔ نمک، لون، کھار؛ خوبصورتی، ملاحت۔

**ملحد** پیش م، جزم ل، زیر ح۔ صف، ع۔ دین سے پھر جانے والا، بے دین،

کافر۔جمع: ملاحدہ (زبرم، زیرح، زبرد)۔

**ملحق** پیش م، جزم ل، زبرح۔صف، ع۔ ملا ہوا، جُڑا ہوا، لگا ہوا، پیوستہ، پاس پاس، برابر میں۔

**ملحقات** تسخیر کردہ علاقہ یا علاقے۔

**ملحق** پیش م، جزم ل، زیرح۔صف، ع۔ پہنچنے والا، متعاقب، جو جلد بڑھ کر پکڑ لے۔

**ملحوظ** زبرم، جزم ل، ومع۔صف، ع۔ جس کا خیال یا پاس کیا جائے، جسے زیرِ غور رکھا جائے، جو دھیان میں رہے؛ مراد: پیشِ نظر۔

**ملحوظِ خاطر** دل میں خیال رکھنا، توجہ رکھنا، دلی خیال۔

محاورہ: **ملحوظ رکھنا** پیشِ نظر رکھنا، رعایت کرنا۔

**ملخ** زبرم، زبرل۔امث، ف۔ ٹڈی۔

**ملخص** پیش م، زبرل، شد زبرخ۔اند۔صف، ع۔ اختصار، خلاصہ، تلخیص؛ ماحصل: لُبِ لباب۔خلاصہ کیا ہوا؛ پاک کیا ہوا، خالص کیا ہوا۔

**ملذذ** پیش م، زبرل، شد زیرذ۔صف، ع۔ لذت بخش، ذائقہ دار، مزہ دینے والا، لذیذ۔جمع: **ملذذات**۔

**ملزم** پیش م، جزم ل، زبرز۔اند۔صف، ع۔ جسے الزام دیا جائے، قصوروار، جس پر الزام ہو۔(مث) **ملزمہ** (مُل زَ مَہ)۔

**ملزم** پیش م، جزم ل، زیرز۔صف، ع۔ زیادتی کرنے والا، زبردستی کرنے والا؛ الزام دینے والا۔

**ملزوم** زبرم، جزم ل، ومع۔صف، ع۔ جو لازم کیا گیا ہو۔

**ملصق** پیش م، جزم ل، زبرص۔صف، ع۔ چپکا ہوا، پیوستہ، ملا ہوا، ملحق۔

**ملطف** پیش م، زبرل، شد زیرط۔صف، ع۔ جو پتلا کرے، رقیق بنانے والا، نرم کرنے والا؛ وہ جو لطف دے، لطافت بخش۔جمع: **ملطفات**۔

**ملعب** زبرم، جزم ل، زبرع۔اند، ع۔ کھیل، تماشہ؛ تھیٹر، تماشہ گاہ؛ کھیلنے کی جگہ، کھیل کا میدان؛ نمائش گاہ۔

**ملعون** زبرم، جزم ل، ومع۔صف، ع۔ جس پر لعنت کی جائے، مردُود، پھٹکارا ہوا۔نیز **لعین** (زبرل، ی)۔جمع: **ملاعین**۔

**ملغوبہ** زبرم، جزم ل، ومج، زبرب۔اند، ف۔ ملی جلی اشیا کا مجموعہ یا مرکب، کھچڑی؛ جسم کے اندر کی آلودگی، انتڑیاں، اوجھڑی وغیرہ۔

**ملفوظ** زبرم، جزم ل، ومع۔صف۔اند، ع۔ جو پڑھنے میں آئے، جو لفظوں میں ادا ہو، مقولہ۔نیز **ملفوظہ**۔جمع: **ملفوظات** اقوال، کسی بزرگ کے ارشادات۔

**اعرابِ ملفوظ/ ملفوظی** لفظ یا کلمے کا تلفظ جو علامت کی جگہ الفاظ میں لکھا جائے۔**مکتوبی** کی ضد۔

**ملفوف** زبرم، جزم ل، ومع۔صف، ع۔ لپیٹا ہوا، لفافے میں بند کیا ہوا، سربند؛ (کنایۃً) چھپایا ہوا، پوشیدہ؛ مبہم۔

محاورہ: **ملفوف کرنا** لپیٹنا؛ آلودہ کرنا۔

**ملقب** پیش م، زبرل، شد زبرق۔صف، ع۔ لقب سے پکارا جانے والا، لقب دیا ہوا؛ خطاب یافتہ، اپنے اصل نام کے بجائے کسی اور نام سے مشہور۔

**ملقط** زیرم، جزم ل، زبرق۔اند، ع۔ چمٹی، موچنا، دست پناہ۔

**ملک** زبرم، زبرل۔اند، ع۔ فرشتہ۔جمع: ملائک، ملائکہ (لیٹا زیرء)۔

**ملک الموت** (پیش ک، غم ا، جزم ل، ولین) روح قبض کرنے پر مامور فرشتہ، عزرائیل، یم دُوت۔

کہاوت: **ملک الموت نے گھر دیکھ لیا ہے** موت پر موت واقع ہو رہی ہے۔آفت پر آفت آرہی ہے۔

**ملک** زبرم، زیرل۔اند، ع۔ بادشاہ، فرماں روا، سلطان۔جمع: **ملوک**۔

**ملک التجار** (پیش ک، غم ا، غم ل، شد پیش ت، شدج) بڑا تاجر، سوداگروں کا سردار، بہت بڑا آڑھتی۔

**ملک الشعرا** (پیش ک، غم ا، غم ل، شد پیش ش، زبرع) شاعروں کا سرتاج، ایک شاہی خطاب جو بڑے یا منظورِ نظر شعرا کو دیا جاتا تھا۔

**ملک** زیرم، جزم ل۔امث، ع۔ اپنی چیز جس پر قبضہ ہو، مملوکہ مال اسباب، اثاثہ، جاگیر، جائیداد، ملکیت۔جمع: أملاک (زبرا)۔

**ملک یمین** (لیٹا زیرک، زبری، ی) لونڈی، غلام۔

**ملک** پیش م، جزم ل۔اند، ع۔ دیس، علاقہ؛ ولایت، کشور، عملداری، راجدھانی، سلطنت، بادشاہی، ریاست، اقطاع۔جمع: **ممالک** (زبرم، زیرل)۔

**ملک بدر** (زبرب، زبرد) جسے وطن، شہر یا علاقے سے نکال دیا جائے، جلا وطن۔

**ملکِ خموشاں** قبرستان۔

کہاوت: **مُلک سے مِلک، مِلک سے مُلک** بہت سے تھوڑا اور تھوڑے سے بہت ہو جاتا ہے۔

**ملک گیر** تمام ریاست میں پھیلا ہوا یا چھایا ہوا؛ ملک فتح کرنے والا، علاقہ چھین لینے والا۔

**ملکات** زبرم، زبرل۔اند، جمع، ع۔ سیرتیں، عادات، صفات، خصلتیں، صلاحیتیں۔

**ملکاتِ ردیہ** (زبرر، زیرد، شد زبری) آٹھ بری عادتیں (حسد، بخل، بغض، حرص، کذب، غضب، کبر، بے حیائی)۔

**ملکاتِ فاضلہ** (زیرض، زبرل) چار اچھی خصلتیں (حکمت، شجاعت،

صفت، عدالت)۔

**ملکانا** زبرم، جزم ل۔ فعل متعدی۔ (باتیں) بنانا، مزے لے لے کر بولنا؛ اترا اترا کر باتیں کرنا؛ مٹکنا۔

**ملکٹ** پیش م، جزم ل، زبرک۔ امث، ہ۔ انگیا کی کٹوری جس میں چھاتی ٹکی رہتی ہے؛ کرتی کا وہ حصہ جو چھاتی پر رہتا ہے۔

**ملکوت** زبرم ل، ومع۔ امذ، ع۔ کشور، سلطنت، بادشاہی، حکمرانی؛ قبضہ، تسلط؛ عالمِ علوی، عالمِ ملائکہ۔

**ملکوت اُلسماوات** آسمانی بادشاہت۔

صف: **ملکوتی** فرشتوں سے منسوب۔

**ملکوتی حسن** فرشتوں کی سی خوبصورتی۔

**ملکہ** زبرم، زبرل، زبرک۔ امذ، ع۔ مہارت، چابکدستی، لیاقت و استعداد، ہنر میں اُستادی؛ وہبی قوت۔ عام: ملکہ (جزم ل)۔

محاورہ: **ملکہ حاصل ہونا** مہارت حاصل ہونا، کمالِ تجربہ حاصل ہونا، عبور ہونا۔ نیز **ملکہ ہونا**۔

**ملکہ** زبرم، لیٹا زیرل، زبرک۔ امث، ع۔ بادشاہ کی بیگم، سلطانہ، رانی؛ وہ عورت جو حکومت کے لیے تخت پر بیٹھے؛ مہال کی بڑی مکھی جو بچے پیدا کرتی ہے، شہد کی مکھیوں کی رانی۔ غلط العوام: ملکہ (زبرم، جزم ک)۔

**ملکہ مسور** زبرم، جزم ل، زبرم، ومع۔ امث۔ چھلی ہوئی مسور کی دال۔

**ملکی** زیرم، جزم ل۔ امذ، ع۔ ملکیت رکھنے والا، صاحبِ جائیداد۔

کہاوت: **ملکی چوتھی پشت میں کنگال ہو جاتی ہے** امیری ہمیشہ نہیں رہتی، عموماً چوتھی پشت مفلس ہو جاتی ہے۔ (ملکی = صاحبِ ملک، امیر)۔

کہاوت: **ملکی کیا جانے پرائے دل کی** امیروں کو کیا معلوم کہ غریبوں کی گزر کیوں کر ہوتی ہے۔

کہاوت: **ملکی نہ کہے دل کی، پلٹیں دروازے نکلیں کھڑکی** امیر آدمی کسی پر اپنے دل کا راز ظاہر نہیں کرتا۔

**ملکیت** زبرم، زبرل، زیرک، شدزبری۔ امث، ع۔ فرشتہ ہونا، فرشتہ ہونے کی حالت؛ بہت زیادہ نیک ہونا۔

**ملکیت** زیرم، جزم ل، زیرک، زبری۔ امث، ع۔ ملک، قبضہ؛ تصرف، مال جو قبضہ میں ہو۔ نیز **ملکیّت** (زیرم، جزم ل، شدزبری)۔

**مل گجا** زبرم، زبرگ۔ صف۔ میلا میلا، مٹی کے رنگ کا، مٹیالا، جو بہت اُجلا یا بہت زیادہ میلا نہ ہو۔ نیز **ملگجا**۔

**مَلَل** زبرم، زبرل۔ امذ۔ اندوہ، غم، تنگی۔

**مِلَل** زیرم، زبرل۔ جمع، مث، ع۔ ملت (رک) کی جمع، قومیں، اُمتیں۔

**ملماس** زبرم، جزم ل۔ امذ، ہ۔ منحوس مہینہ، وہ مہینہ جس میں سورج ایک برج سے دوسرے برج میں منتقل نہ ہو تو جوتشی اُسے نامبارک تصور کرتے ہیں، جس میں شادی بیاہ نہیں ہونا چاہیے۔

**ملمچی** پیش م، زبرل، جزم م۔ امذ۔ برتنوں پر ملمع چڑھانے والا؛ قلعی کرنے والا، ملمع ساز۔

**ملمس** پیش م، جزم ل، زبرم۔ امذ، ع۔ جسم کے اُوپر کا حصہ؛ وہ جگہ جو چھوئی جائے؛ لمس۔

**ملمع** پیش م، زبرل، شدزبرم۔ صف۔ امذ، ع۔ چمکایا ہوا، جس پر سونے یا چاندی کا پانی پھیرا گیا ہو۔ گھٹیا دھات پر بڑھیا دھات چڑھانا؛ دکھاوے کا، نمائشی؛ ایسی نظم جس کا ایک مصرع ایک زبان مثلاً فارسی اور دوسرا کسی اور زبان مثلاً عربی سے ہو۔

محاورہ، فعل مرکب: **ملمع اُتر جانا** اصلیت ظاہر ہو جانا، بھید کھل جانا۔

**ملمع باز** بناوٹ سے کام لینے والا، منافق۔

**ملمع ساز** برتنوں پر ملمع چڑھانے والا، قلعی کرنے والا۔

**ململ** زبرم، جزم ل، زبرم۔ امث۔ نہایت باریک دھاگوں سے بُنا ہوا ایک قسم کا مہین سوتی کپڑا۔

**ململا** زبرم، جزم ل، زبرم۔ صف۔ اُداس، پریشان، غمزدہ؛ نمکین، کھاری۔

**ململانا** زبرم، جزم ل، زبرم۔ فعل لازم۔ بے کل ہونا، بے قرار ہونا، (دل کا) بے چین ہونا، مضطرب ہونا۔

**ململاہٹ** بے کلی، پچھتاوا؛ اُداسی، بے چینی۔

**ملموس** زبرم، جزم ل، ومع۔ صف، ع۔ جسے چھوا جا سکے یا چھو کر محسوس کیا جا سکے؛ جسے چھوا گیا ہو۔

**مِلن** زیرم، زبرل۔ امذ۔ ملاپ، ملاقات، وصل۔

**ملن سار** (صف) میل جول رکھنے والا، ملنے جلنے سے دلچسپی رکھنے والا؛ خلیق۔ نیز **ملنسار**۔

**مَلنا** زبرم، جزم ل۔ فعل متعدی۔ دونوں ہاتھوں یا ایک ہاتھ سے کسی شے کو رگڑنا، مسلنا؛ ہاتھ سے ہولے سے مس کرنا؛ کسی مائع کو کسی ٹھوس شے پر لگانا تاکہ وہ نرم پڑ جائے؛ لیپ کرنا، لتھیڑنا۔

**ملنا دلنا** مسلنا، کسی شے کو ہاتھ کے دباؤ سے رگڑنا، کچلنا؛ پامال کرنا۔

**مِلنا** زیرم، جزم ل۔ فعل لازم۔ شامل ہونا؛ ضم ہونا؛ حاصل ہونا، دستیاب ہونا، ہاتھ میں آنا، میسر آنا؛ پتہ چلنا، معلوم ہونا؛ دیا جانا، عطا ہونا؛ سازش کرنا، ساز باز کرنا۔

**ملنگ** زبرم، زبرل، ن غنہ۔ امذ۔ آزاد، بے پروا، اپنی ذات میں مست، فقیر؛ (مجازاً) من موجی، بے پروا شخص۔ مثال: **مست ملنگ** ہٹا کٹا، خودسر، الھڑ آدمی۔

کہاوت: **ملنگ کا اور بامنی کا ساتھ کیا** دو غیر جنسوں میں میل نہیں ہوتا

اور اگر ایسا کرنے کی کوشش کی جائے تو فساد ہوتا ہے۔

**ملو** زبرم،شدل،ومع۔اند۔ ریچھ، بھالو؛ بندر۔

**ملو** پیش م،شدل،ومع۔اند،ہ۔ وہ پرندہ جسے دوسرے پرندوں کو پھانسنے کے لیے جال میں چھوڑ دیا جاتا ہے۔نیز ملا،ملو (وج)۔

**ملواں** زیرم،جزم ل۔صف۔ ملا ہوا،مرکب؛متصل،ملحقہ۔

**ملوث** پیش م،زبرل،شدزبرو۔صف،ع۔ آلودہ،لتھڑا ہوا؛ داغ دار، بھرا ہوا؛ ماخوذ،الزام میں پھنسا ہوا؛ (مجازاً) ناپاک،نجس؛گناہ گار،قصوروار۔

**ملوک** زبرم،ومع۔امث۔صف۔ نازنین،حسینہ،نازک،اچھا؛ ایک قسم کا بیش قیمت کپڑا۔

**ملوکیت** پیش م،ومع،زیرک،شدزبری۔امث۔ بادشاہی،شخصی حکومت، (مجازاً) آمرانہ حکومت۔

**ملول** زبرم،ومع۔صف،ع۔ رنجیدہ،پُرملال،غمگین،اُداس؛ بیمار،مریض۔

**ملولا** زبرم،ومج۔اند۔ حسرت،خلش،پچھتاوا؛ ملال۔

محاورہ:**ملولا آنا** افسوس ہونا،رنج ہونا۔

محاورہ:**ملولا کھانا** افسوس کرنا؛غم برداشت کرنا۔

**ملولت** (زبرم،ومع،زبرل) افسردگی۔

**ملون** پیش م،زبرل،شدزبرو۔صف،ع۔ مختلف رنگوں کا،گوناگوں۔

**ملونی** زیرم،ومج۔امث،ہ۔ ملاوٹ،آمیزش،اصلی چیز میں نقلی کا میل۔نیز ملونی (ولین)۔

**ملہار** زبرم،جزم ل۔اند،ہ۔ برسات کے دنوں میں گائے جانے والے ایک راگ کا نام۔

**ملہٹی** پیش م،لیٹا زبرل،جزم ہ۔امث۔ ایک بیل کی جڑ جس کا ذائقہ کسی قدر میٹھا اور زبان پر جھلجھلاہٹ پیدا کرنے والا ہوتا ہے،کھانسی اور گلے کی سوزش کے لیے مفید،اصل السوس۔نیز مُلَٹھی۔

**ملہم** پیش م،جزم ل،زبرہ۔صف،ع۔ جس پر الہام ہو،وہ شخص جس کے دل میں غیب سے کوئی بات آئے،جس پر الہام کیا گیا ہو۔

**ملہم** پیش م،جزم ل،زیرہ۔صف،ع۔ الہام بھیجنے والا،دل میں بات ڈالنے والا، القا کرنے والا۔

**ملہمِ غیبی** غیب سے کوئی چیز دل میں ڈالنے والا،ہاتف۔

**ملی** زیرم۔صف۔ ملا کی تانیث،متصل،جڑی۔

**ملی بھگت** (زیرم،زبربھ،زبرگ) گٹھ جوڑ،سازش۔

**ملّی** زیرم،شدل۔صف۔ ملّت (رک) سے منسوب،قومی۔نیز (مث) جمع: ملیہ (زیرم،زیرشدل)۔

**ملیامیٹ** زبرم،جزم ل،ی۔صف۔ غارت،برباد؛ پامال شدہ،روندا ہوا۔ زمین پر نشان ڈال کر کھیلے جانے والے ایک قدیم کھیل کی اصطلاح جس میں ایک منزل پر جسے "ملیا" کہتے ہیں تمام گوٹوں کو ہٹا دینے کے لیے "ملیامیٹ" کی آواز لگائی جاتی تھی،یعنی سب گوٹیں ہٹا دی جائیں۔

**ملیح** زبرم،ی۔صف،ع۔ (مجازاً) خوبصورت،موہنے والا،سانولا؛ (لفظاً) نمکین،سلونا۔

**ملیحہ** (زبرم،ی،زبرح) دلکش عورت۔

**ملیخ** زبرم،ی۔اند۔ کشتی یا جہاز کا حجرہ۔

**ملیدہ** زبرم،ی،زبرد۔اند۔ روغنی روٹی کو چورا چورا کر کے گڑ یا شکر ملا کر بنایا ہوا میٹھا؛ ایک قسم کا ملائم پشمینہ؛ملینہ کا بگاڑ۔فارسی کے لفظ مالیدہ کا مخفف۔

**ملیریا** زبرم،ی،جزم ر۔اند۔ ایک خاص قسم کے زہریلے مچھر کے کاٹنے سے ہونے والا ایک بخار۔انگریزی: Malaria۔

**ملین** زبرم،ی۔صف۔گندا،میلا،ناپاک،منغص۔

**ملیّن** پیش م،زبرل،شدزیری۔صف،ع۔ نرم کرنے والا؛ پتلا کرنے والا؛ قبض کشا؛ نرم،ملائم،جو سخت نہ ہو۔

**ملینہ** زبرم،ی،زبرن۔اند۔ ایک اعلیٰ قسم کا نرم اونی کپڑا (جو اسپین کی میرینو نامی بھیڑوں کے اُون سے بنایا جاتا ہے،یا اُس سے ملتا جلتا کپڑا)۔نیز مرینہ۔

## م-م

**ممات** زبرم۔امث،ع۔ موت،مرگ۔

**مماثل** پیش م،زیرث۔صف۔ ملتا جلتا،مثل،مانند،نظیر،مشابہ۔

**مماثلت** (پیش م،زبرث،زبرل) (ع) مشابہت،ملتا جلتا ہونا۔

**ممارِس** پیش م،زیرر۔صف،ع۔ ماہر،تجربہ کار۔

**ممارست** پیش م،زبرر،زبرس۔امث،ع۔ مشق،مزاولت،مہارت،تجربہ کاری۔

**مُماس** پیش م۔صف۔اند،ع۔ چھونے والا،چھوتا ہوا۔ (اُقلیدس) وہ خطِ مستقیم جو کسی خطِ منحنی یا قوس کو چھو کر گزرے۔اصلاً: عربی: مماس (زبرم)۔

**مماکھی** پیش م۔امث،ہ۔ شہد کی مکھی۔

**ممالک** زبرم،زیرل۔جمع،مذ،ع۔ ملک بمعنی دیس کی جمع،اقالیم۔

**ممالیک** زبرم،ی۔جمع،مذ،ع۔ مملوک بمعنی غلام کی جمع،عبید،لونڈی،غلام۔

**ممانعت** پیش م،زبرن،زبرع۔امث،ع۔ بندش،مناہی،روک ٹوک۔

**ممانی** پیش م۔امث۔ ماموں کی بیوی۔

**ممبر** زیرم،جزم م،زبرب۔اند۔ واعظ کے کھڑے ہونے کے لیے بنایا گیا

خوشنما چبوترہ۔ نیز منبر۔

**ممتا** زبرم، جزم م۔ امث، س۔ ماں کی محبت، شفقتِ مادری۔ نیز ماممتا۔

**ممتاز** پیش م، جزم م۔ صف، ع۔ جسے امتیاز حاصل ہو؛ جو اوروں سے الگ شناخت رکھتا ہو، یگانہ، نمایاں۔ (مجازاً) برتر، اعلیٰ۔

محاورہ: **ممتاز رکھنا** اعلیٰ و افضل بنانا، نمایاں رکھنا۔

محاورہ: **ممتاز فرمانا** معزز کرنا، مرتبہ بڑھانا۔

**ممتحَن** پیش م، جزم م، زبرت، زبرح۔ امذ، ع۔ امتحان دینے والا، جس کا امتحان لیا جائے یا لیا گیا ہو؛ تجربہ کار۔

**ممتحِن** پیش م، جزم م، زیرح۔ امذ، ع۔ امتحان لینے والا، جانچنے پرکھنے والا۔

**ممتد** پیش م، جزم م، زبرت۔ صف، ع۔ لمبا، دراز، طویل، کھینچا ہوا، لمبا کیا ہوا۔

**ممتلی** پیش م، جزم م، زبرت۔ صف، ع۔ لبریز، مملو، بھرا ہوا، پُر، اٹا ہوا۔

**ممتنَع** پیش م، جزم م، زبرت، لیٹا زبرن۔ صف، ع۔ جس سے روکا جائے، جو ممنوع ہو؛ محال، دشوار۔

**ممتنع الجواب** (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرج) جس کا جواب یا مثل محال ہو۔

**ممتنِع** پیش م، جزم م، زبرت، لیٹا زیرن۔ صف، ع۔ روکنے والا، جو اجازت نہ دے، جو مانع ہو۔

مرکب وصفی: سہلِ **ممتنع** (لیٹا زبرس، جزم ہ، لیٹا زیرن) ایسی سلاست جس سے بڑھ کر ممکن نہ ہو۔

**ممٹی** زبرم، جزم م۔ امث، ہ۔ چھوٹی بُرجی، زینے کا پٹاؤ جو بُرجی نما ہوتا ہے، گمٹی۔

**ممثَّل** پیش م، زبرم، شد زبرث۔ صف، ع۔ جس مثال میں لایا جائے، جس کی مثال پیش کی جائے۔

**ممثِّل** پیش م، زبرم، شد زیرث۔ امذ، ع۔ مثل یا مثال پیش کرنے والا، اداکار؛ شکل دینے والا۔

**ممجد** پیش م، زبرم، شد زبرج۔ صف، ع۔ جسے احترام و تعظیم دی جائے، جسے بزرگی دی گئی ہو یا دی جائے۔

**ممد** پیش م، زیرم۔ صف، ع۔ امداد دینے والا، سہارا دینے والا، مددگار، معاون، ساتھی۔

**ممد و معاون** (شد د، وج، زیر و) اعانت کرنے والا، ساتھ دینے والا، مددگار۔

**ممدوح** پیش م، جزم م، و مع۔ صف، ع۔ جس کی تعریف کی جائے، مدح کا موضوع؛ جس کا ذکر کیا گیا؛ تعریف کے قابل، پسندیدہ، اچھا۔

**ممدود** زبرم، جزم م، و مع۔ صف، ع۔ کھینچا، طول دیا ہوا، وسیع کیا گیا۔ (مث) ممدودہ۔ مثلاً: حرکتِ **ممدودہ** تلفظ یا املا میں کھینچی ہوئی حرکت، مد لگا ہوا الف جسے کھینچ کر پڑھا جائے۔

**ممر** زبرم، زبرم۔ امذ، ع۔ گزرنے کا مقام، گزرگاہ، راستہ۔

**ممریز** زبرم، جزم م، ی۔ امث۔ گھڑسواروں کے بوٹ کی ایڑھی میں لگی لوہے کی دندانے دار پھرکی جو چابک کا کام دیتی ہے۔

**ممزوج** زبرم، جزم م، و مع۔ صف، ع۔ ملا ہوا، آمیختہ، امتزاج پایا ہوا؛ (مجازاً) مخلوط۔

**ممسک** پیش م، جزم م، زیرس۔ صف، ع۔ بخیل، کنجوس، تنگ دل؛ امساک بڑھانے والا؛ دیر میں خارج ہونے والا؛ جماع کے وقت منی کو روکنے والا۔

**ممسوخ** پیش م، جزم م، و مع۔ صف، امذ۔ مسخ کیا گیا؛ جس کی شکل بگاڑی گئی ہو؛ بدلا ہوا۔

**ممسوس** پیش م، جزم م، و مع۔ صف، ع۔ جسے چھوا جا سکے یا چھوا گیا ہو؛ محسوس کیا جا سکنے والا؛ غصے سے بھرا ہوا۔

**ممکن** پیش م، جزم م، زیرک۔ صف، ع۔ جس کا امکان ہو، جو واقع ہو سکے؛ جس کی مجال، استطاعت یا موقع ہو؛ جو خیال میں آ سکے۔

**ممکن الوقوع** (پیش ن، غم ا، جزم ل، پیش و، و مع) جس کا واقع ہونا باور کیا جا سکے، جس کے ہونے میں کوئی رکاوٹ نہ ہو۔

**ممکنات** (پیش م، جزم م، لیٹا زیرک) **ممکن** (رک) کی جمع۔

**ممکنات و موجودات** (ولین، و مع) جو کچھ موجود ہے اور جو کچھ خیال میں آ سکتا ہے۔

صف: **ممکنہ** (پیش م، جزم م، لیٹا زیر، زبرن) جو ہو سکتا ہو، جس کا امکان ہو۔

**ممل** پیش م، زیرم۔ صف، ع۔ رنجیدہ کرنے والا؛ جس سے طبیعت میں اُکتاہٹ پیدا ہو، ناگوارِ طبع۔

**مملکت** زبرم، جزم م، زبرل، زبرک۔ امث، ع۔ ملک، ریاست، حکومت، عملداری۔ نیز **مملُکت** (پیش ل)۔

**مملو(ء)** زبرم، جزم م، و مع۔ صف۔ بھرا ہوا، پُر، لبالب، لبریز۔

**مملوک** زبرم، جزم م، و مع۔ امذ۔ غلام، بندہ، نوکر؛ مقبوضہ، جو تصرف میں ہو؛ جمع: **مملوکات**۔ (مث) **مملوکہ** (زبرک)۔

**ممنوع** زبرم، جزم م، و مع۔ صف، ع۔ جس کی ممانعت ہو، جس سے روکا گیا ہو، جس کی بندش ہو؛ ناجائز، غیر قانونی۔ جمع: **ممنوعات**۔

**ممنوعہ** روکا گیا، منع کیا گیا۔

**ممنون** زبرم، جزم م، و مع۔ صف، ع۔ جس پر احسان کیا گیا ہو، احسان مند،

شکرگزار۔

**ممنونیت** احسان مندی، شکرگزاری۔

**ممولا** زبرم، وج۔ اند۔ گھریلو چڑیا کے برابر ایک سبزی مائل خاکستری رنگ اور لمبی پتلی دُم والا پرندہ جس کے پیٹ پر کالی دھاریاں ہوتی ہیں اور برابر دُم ہلاتا رہتا ہے؛ چھانپو، سادا۔ (امث) **ممولن**۔

محاورہ: **ممولے چننا** بہت خاطر مدارت کرنا، اخلاص سے پیش آنا۔

محاورہ: **ممولے کو شہباز سے لڑانا** کمزور کا مقابلہ طاقتور سے کرانا۔

**ممہد** پیش م، زبرم، شدزبرہ۔ صف۔ تمہید میں لایا گیا؛ ہموار یا درست کیا گیا۔

**ممیا** زبرم، جزم م۔ صف۔ بطور سابقہ۔ ماموں کے رشتے سے تعلق رکھنے والا، مثلاً: ممیا خسر، ممیا ساس۔

**ممیانا** زبرم، جزم م۔ فعل لازم۔ بھیڑ بکری کا ''میں میں'' کرنا؛ لاش کو مسالا وغیرہ لگا کر محفوظ کرنا۔

**ممیت** پیش م، ی۔ صف، ع۔ ہلاک کرنے والا، موت دینے والا؛ اللہ تعالیٰ کا ایک صفاتی نام؛ مہلک، زہرناک۔

**ممیرا** زبرم، ی۔ اند۔ ایک پودے کی جڑ، دوا کے طور پر مستعمل، بینائی کے لیے مفید ہے۔ نیز **مامیرانِ صینی/چینی**۔

**ممیرا** زبرم، ے۔ اند۔ ماموں سے متعلق، ماموں زاد، ماموں کا۔

**ممیّز** پیش م، زبرم، شدزبری۔ صف، ع۔ ممتاز، منتخب، استثنائی؛ الگ کیا گیا، جدا کیا گیا؛ (مجازاً) روشن، صاف، نمایاں۔ نیز **متمیز**۔

محاورہ: **ممیّز کرنا** الگ کرنا؛ نمایاں کرنا۔

**ممیّز** پیش م، زبرم، شدزیری۔ صف، ع۔ امتیاز کرنے والا، تمیز کرنے والا، تفریق کرنے والا؛ بھلے بُرے میں فرق کرنے والا۔

## م۔ ن

**من** (ا) زبرم۔ اند۔ دل، قلب؛ خواہش، ارادہ؛ اپنی ذات؛ کنویں کی منڈیر؛ نگینہ؛ (ایک مفروضہ) روشن پتھر جو ناگ کے منہ میں ہوتا ہے، کف ماریہ۔

کہاوت: **من اٹکا، تن جھٹکا** دل لگنے سے جسم سوکھ جاتا ہے۔

محاورہ: **من اٹکنا** محبت ہونا، دل لگ جانا، عشق ہونا۔

محاورہ: **من اُٹھ جانا** جی اُچاٹ ہوجانا، نفرت ہوجانا، اُکتا جانا۔

محاورہ: **من اُکتا جانا** دل بیزار ہوجانا، نفرت ہوجانا۔

کہاوت: **من امراو دل دلدری** دل تو امیرانہ ہے مگر قسمت خراب ہے یعنی مفلسی ہے۔

کہاوت: **من بھاتا کھائیے، جگ بھاتا پہنیے** اپنی پسند کا کھانا چاہیے اور لوگوں کی پسند کا پہننا چاہیے۔

محاورہ: **من بھانا** دل کو پسند آنا، مرغوب ہونا۔

**من بھاوَن** عزیز، پیارا، محبوب۔

کہاوت: **من بھائے، منڈیا ہلائے** دل چاہتا ہے مگر بظاہر انکار کرتا ہے۔ نیز **بباطن خوش مگر بظاہر ناراض**۔

کہاوت: **من جانے پاپ، مائی جانے نہ باپ** انسان اپنے گناہوں کو خود اچھی طرح جانتا ہے۔ ماں باپ نہیں جانتے۔

**من چاہا** پسندیدہ، اپنی مرضی کا۔

**من چلا** رنگین مزاج، بانکا؛ بہادر، بے باک، نڈر۔

کہاوت: **من چلتا ہے، ٹٹّو نہیں چلتا** دل تو چاہتا ہے مگر مقدور نہیں ہے۔

کہاوت: **من چنگا تو کٹھوتی میں گنگا** دل صاف ہو تو مراد ہر جگہ مل سکتی ہے۔ (کٹھوتی = کاٹھ کا برتن)۔

کہاوت: **من سانچا تو سب سانچا** صاف دل کو ہر چیز صاف معلوم ہوتی ہے۔ سچے کو سب سچے نظر آتے ہیں۔

کہاوت: **من کرے پہرے جوتار، کرم لکھے بھیڑی کے بار** دل تو نفیس کپڑے پہننے کو چاہتا ہے مگر قسمت میں کمبل اوڑھنا لکھا ہے، دل اچھی چیزیں چاہتا ہے۔ مگر قسمت میں گھٹیا چیزیں لکھی ہیں۔

کہاوت: **من کی من میں رہنا** دل کی حسرت پوری نہ ہونا؛ مقصد پورا نہ ہونا، ارمان دل ہی میں رہ جانا۔

کہاوت: **من کے لڈو پھیکے کیوں** جسے دل پسند کرے وہی خوب ہے۔

کہاوت: **من کے لڈو پھوڑ بیٹھا** آپ ہی آپ کام کر بیٹھا۔

کہاوت: **من کے لڈوؤں سے بھوک نہیں مٹتی** خوش خیالیوں کا کوئی فائدہ نہیں ہے اِن سے ضرورت پوری نہیں ہوتی۔

کہاوت: **من کی ماری کاسے کہوں، پیٹ مسوسا دے رہوں** اپنی تکلیف یا بھوک کس سے کہوں پیٹ دبا کر خاموش ہو رہتی ہوں۔

کہاوت: **من کانی انجانی** دل میں جانتا ہے اور اُوپر سے اَنجان بنتا ہے۔ تجاہلِ عارفانہ۔

محاورہ: **من لگانا** توجہ کرنا، ذہن کسی خاص طرف منتقل کرنا؛ لو لگانا، عاشق ہونا۔

**من مانا** جو دلی خواہش کے مطابق ہو، اپنی مرضی کا۔

کہاوت: **من ملے کا میلا، چت ملے کا چیلا** جب دل مل جائیں تو میلہ ہوتا ہے اور جب خیالات مل جائیں تو ایک دوسرے کا شاگرد ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **من من گائے، ٹس ٹس روئے** مکار کی نسبت کہتے ہیں دل

میں خوش ہے اور اُوپر سے روتا ہے۔

کہاوت: **من موتیوں بیاہ، من چاولوں بیاہ** بیاہ تو ہو ہی جاتا ہے موتی لٹاؤ، چاہے صرف چاول پکاؤ؛ خرچ بہت کرو یا تھوڑا کام ہو ہی جاتا ہے۔

**من موجی** (ولین) اپنی مرضی کرنے والا؛ خوش، مسرور۔

کہاوت: **من موجی، جورو کو کہیں بھوجی** بے وقوف آدمی بے محل بات کرتا ہے۔ بھوجی = بھابھی۔

کہاوت: **من موجی کرم دلدری** دل کے امیر مگر بدقسمت۔

محاورہ: **من موہ لینا** کسی کو اپنی طرف مائل کر لینا۔

**من موہن** (وج، زبرہ) دل کو موہ لینے والا؛ مراد: دلربا، معشوق۔

محاورہ: **من میلا کرنا** اُداس ہونا، رنجیدہ ہونا۔

کہاوت: **من میں بسے، سپنے دِسے** جس چیز کا خیال ہو، وہی خواب میں نظر آتی ہے۔

محاورہ: **من میں کھوٹ ہونا** نیت خراب ہونا۔

کہاوت: **من میں گاتی، ٹس ٹس روو ے، چوہا خصم کر سکھ سے سو دو ے** دکھانے کو روتی ہے، دل میں خوش ہے۔ کیونکہ شوہر بچہ ہے اس لیے کوئی روک ٹوک کرنے والا نہیں ہے۔

محاورہ: **من میں لڈو پھوٹنا** جی ہی جی میں بہت خوش ہونا۔

**من ہرن** (زبرہ، زبرر) دل چرانے والا؛ دل لبھانے والا، خوبصورت، محبوب؛ (ہندو) شری کرشن کا ایک لقب۔

**من** (۲) زبرم۔ ضمیر واحد متکلم، ع۔ میں، میرا، مجھ، مثلاً: جانِ من، برادرِ من۔

کہاوت: **من آنم کہ من دانم** میں جانتا ہوں کہ میں کیا ہوں۔ بطور انکسار کہتے ہیں۔

کہاوت: **من ترا حاجی بگویم تو مرا حاجی بگو** میں تجھے حاجی کہتا ہوں تو مجھے حاجی کہہ۔ یعنی میں تیری تعریف کرتا ہوں اور تو میری تعریف کر۔

**من** (۳) زبرم۔ ع۔ صلہ۔ جو، جوکوئی، جو کچھ، مثلاً: ھَل مَن مزید اور جو کچھ ہو لاؤ؛ مَن کُنتُ مولا میں جس کا مولا تھا۔

**من** (۴) زبرم۔ امذ، ع۔ اُن نعمتوں میں سے ایک جو حضرت موسیٰ کی قوم پر اُتری تھیں۔

مرکب عطفی: **من و سلویٰ** (زبرس، جزم ل، کھڑا زبری) حضرت موسیٰ کی قوم پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے اُترنے والا خوانِ نعمت جسمیں ترنجبیں اور بٹیر تھے۔ آم کے رس میں پکائے ہوئے چاول؛ مرغ کے گوشت کو ہڈیوں سے جدا کر کے بنائی گئی ایک نفیس غذا؛ (کنایۃً) اچھی خوراک۔ نیز **من سلوا**۔

**من** (۵) زبرم۔ امذ۔ چالیس سیر یا آٹھ دھڑی کا وزن۔

کہاوت: **من بھر کا سر ہلاتے ہیں، پیسا بھر کی زبان نہیں ہلاتے** اُس کے متعلق کہا جاتا ہے جو سلام کے جواب میں صرف سر ہلا کر جواب دے؛ مغرور اور بیوقوف۔

**مِن** زیرم۔ حرف جر۔ سے، کی طرف سے، میں سے، درمیان۔

**من اللّٰہ** (زبرن، غم ا، غم ل، شد بدل) اللہ کی طرف سے۔

**من جانب** (زیرن) کی طرف سے۔ نیز **منجانب**۔

**من جملہ** (پیش ج، جزم م، زبرل) کُل میں سے، سب میں سے، ذیل میں شامل؛ سب کا سب۔ نیز **منجملہ**۔

**من حیث المجموع** (ے لین، پیش ث، غم ا، جزم ل، زبرم، جزم ج، ومع) مجموعی حیثیت سے، اجتماعی طور پر۔

**من کم** (پیش ک) تم میں سے۔ نیز **منکم**۔

**من وعن** (زیرم، وج، زبرع) جوں کا توں، ہو بہو؛ حقیقت کے مطابق۔

**منا** پیش م، شدن۔ امذ، ہ۔ چھوٹا بچہ، پیارا اور ننھا سا؛ لاڈلا، عزیز۔

**مناب** زبرم۔ امذ، ع۔ کھڑے ہونے کی جگہ؛ قائم مقامی کی مسند؛ قائم مقام ہونا۔

**منابع** زبرم، لینا زیرب۔ جمع، مذ، ع۔ **منبع** (رک) کی جمع، چشموں کے سرے، مخارج، مصادر۔

**منات** زبرم۔ امذ، ع۔ عرب کے تین مشہور بتوں میں سے ایک دیوی کے بت کا نام جو مدینہ سے تقریباً سات میل کے فاصلے پر نصب تھا۔ نیز **مناۃ**۔

**مناجات** پیش م۔ امث، ع۔ رازداری کی گفتگو، خفیہ کلام، سرگوشی۔ مجازاً: دعا، اللہ تعالیٰ سے خطاب، التجا؛ دعائیہ یا حمدیہ نظم۔

محاورہ: **مناجات کرنا** دعا مانگنا، التجا کرنا۔

**مناجی** (پیش م) نجات دینے والا؛ رہائی دلانے والا۔

**منادی** زبرم۔ امث، ع۔ ڈھنڈورا، اعلانِ عام؛ اعلانِ ممانعت۔

محاورہ: **منادی پٹوانا** ڈھول پٹوا کر عام اعلان کرانا۔

محاورہ: **منادی پھرنا** ڈنکے کے ساتھ اعلان کیا جانا۔

محاورہ: **منادی کرنا** اعلانِ عام کرنا۔

محاورہ: **منادی ہونا** عام اعلان ہونا۔

**منادی** پیش م۔ امذ، ع۔ پکارنے والا، اعلان کرنے والا، ڈھنڈورچی۔

**منادیٰ** پیش م، کھڑا زبری۔ صف، ع۔ جسے پکارا جائے؛ جس سے خطاب ہو۔ (قواعد) حرفِ ندا (اے، او، یا) کوئی مخاطب۔ نیز **منادا**۔

**منار** زبرم، ع۔ اونچی، پتلی ستون نما تعمیر جس کے اندر بعض صورتوں میں سیڑھیاں بھی بنی ہوتی ہیں؛ لاٹھ؛ منور جگہ۔ نیز **منارہ** (زبرم، زبرر)۔ عام: **مینار**۔

**منازع** پیش م، لیٹا زیرز۔ صف، ع۔ جھگڑالو، مخالف۔

**منازع لہٗ** (اُلٹا پیش مثل دمع ہ) جس کے واسطے جھگڑا کیا جائے، وہ شے یا شخص جو جھگڑے کا سبب ہو۔

**منازعت** پیش م، زبرز، زبرع۔ امث، ع۔ مخالفت، جھگڑا۔

**منازعہ** پیش م، زبرز، زبرع۔ اند، ع۔ جھگڑا، لڑائی، تنازع۔

**منازل** زبرم، زیرز۔ امث، ع۔ **منزل** (رک) کی جمع۔

**مناسب** پیش م، زیرس۔ صف، ع۔ موزوں، درست، لائق، زیبا، حسب موقع ومحل، صحیح تناسب سے؛ نسبت رکھنے والا، مشابہ۔

**مناسبِ حال** جو حالت کے مطابق ہو، حسب حال۔

**مناسبت** (زبرس، زبرب) تعلق، لگاؤ، موزونیت۔

**مناسخہ** پیش م، زبرس، زبرخ۔ امث، ع۔ وراثت، ترکے کی باہمی تقسیم؛ ایک دوسرے کو مٹانا یا محو کرنا۔

**مناسک** زبرم، زیرس۔ جمع، مذ، ع۔ مذہبی رسوم؛ مقدس زیارت۔ عربی میں: منسک کی جمع۔ نیز عبادت گاہیں، حجرے۔

**مناصب** زبرم، زیرص۔ جمع، مذ، ع۔ **منصب** (رک) کی جمع۔

**مناصحت** پیش م، زبرص، زبرح۔ امث، ع۔ باہم نصیحت کرنا؛ نیک ہدایت۔

**مناصرت** پیش م، زبرص، زبرر۔ امث۔ باہم امداد کرنا، ایک دوسرے کی مدد کرنا۔

**مناصفت** پیش م، زبرص، زبرف۔ امث، متعلق فعل، ع۔ برابر کے دو حصے، آدھوں آدھ؛ نصفا نصفی کرنا۔

**مناط** زبرم۔ اند، ع۔ مقصد؛ بنیاد، بنا، دار ومدار۔

**مناظر** زبرم، زیرظ۔ جمع، مذ، ع۔ **منظر** (رک) کی جمع۔

**مناظر** پیش م، زیرظ۔ اند، صف، ع۔ بحث کرنے والا۔

**مناظرہ** پیش م، زبرظ۔ اند، ع۔ باہمی بحث وتمحیص، خصوصاً مذہبی مسائل پر۔

**مناظرہ بازی** مذہبی مسائل پر بحث کرنے کا عمل، مناظرہ کرنے کا عمل۔

**مناظمہ** پیش م، زبرظ، زبرم۔ اند، ع۔ نظم خوانی کی محفل، مشاعرہ۔

**منافات** پیش م۔ امث، ع۔ ایک دوسرے کی نفی کرنے کا عمل؛ (مجازاً) تضاد۔

**منافر** پیش م، زیرف۔ اند، ع۔ نفرت کرنے والا۔

**منافرت** پیش م، زبرف، زبرر۔ امث، ع۔ باہمی نفرت، ایک دوسرے سے بیزاری۔

**منافس** پیش م، زیرف۔ صف، مذ، ع۔ مقابلہ کرنے والا، مسابقت کرنے والا۔

**منافست** (زبرف، زبرس) ایک دوسرے سے بڑھنے کی کوشش کرنا؛ باہمی مقابلہ۔

**منافع** زبرم، لیٹا زیرف۔ جمع، مذ، ع۔ فائدے، **منفعت** (رک) کی جمع۔

**منافع** (پیش م، زبرف) فائدہ (رقم کی صورت میں)، کاروبار میں ہونے والی بچت؛ سرمایہ پر ملنے والا سود، منفعت۔

**منافق** پیش م، زیرف۔ صف، ع۔ بناوٹی دوست، درپردہ مخالف؛ دل میں کینہ رکھنے والا۔ جمع: **منافقین**۔

**منافقت** (زبرف، زبرق) (ع) ظاہرداری؛ ظاہری طور پر محبت اور دل میں دشمنی رکھنے کی حالت یا کیفیت۔

**منافی** پیش م۔ صف، ع۔ نفی کرنے والا، خلاف، ضد، مانع، حائل۔

**مناقب** زبرم، زیرق۔ جمع، مذ، ع۔ اوصاف، خوبیاں، بڑائیاں۔

**مناقشہ** پیش م، زبرق، زبرش۔ اند، ع۔ جھگڑا، نزاع، قضیہ، ٹنٹا۔

محاورہ: **مناقشہ اُٹھ کھڑا ہونا** جھگڑا پیدا ہو جانا۔

**مناقص** پیش م، زیرق۔ امث، اند، ع۔ عیوب، خامیاں، نقائص۔

**مناقض** پیش م، زیرق۔ صف، ع۔ توڑنے والا؛ ناموافق، نامربوط، منافی؛ کسی خیال یا دلیل کو زائل کر دینے والا۔ جمع: **مناقضات**۔

**مناقضِ ذات** اپنی نفی آپ کرنے والا۔

**مناقضہ** (پیش م، زبرق، زبرض) باہمی توڑ پھوڑ؛ (مجازاً) باہمی مخالفت؛ رد وکد، کشاکش، ضدم ضدا۔

**مناکحت** پیش م، زبرک، زبرح۔ امث، ع۔ نکاح کرنا، عقد باندھنا۔

**مناکیر** زبرم، ی۔ صف، اند، جمع۔ اِنکار کرنے والے؛ ناشائستہ اور شریعت کے خلاف باتیں۔

**منال** زبرم۔ اند، ع۔ حصول، یافت، کمائی، حاصل کیا گیا سرمایہ؛ (مجازاً) جائیداد، جاگیر، مال ودولت۔

**منام** زبرم۔ اند۔ خواب گاہ، سونے کا مقام۔

**منان** زبرم، شدن۔ صف، ع۔ نہایت بخشش والا، بہت احسان کرنے والا، بہت نعمت عطا کرنے والا، اللہ تعالیٰ کا ایک نام۔

**منانا** زبرم۔ فعل متعدی۔ روٹھے ہوئے کو راضی کرنا؛ منت کرنا۔

**مناہی** زبرم۔ جمع، مذ، ع۔ ممنوعہ اُمور، وہ باتیں جن کے نہ کرنے کا حکم ہے۔ نیز **منہیات** (زبرم، جزم ن، زیرہ)۔ واحد: **منہی**۔

**مَنبت** زبرم، ن مثل م، زیرب۔ اند، ع۔ اُگنے کی جگہ، اُبھرنے کا مقام؛ پودے اُگانے کی کیاری یا حرارت خانہ۔

**مُنبت** پیش م، زبرن، شد زبرب۔ صف، ع۔ اُگایا ہوا، نشو ونما دیا ہوا، اُبھارا

ہوا۔ مثلاً **نقش منبت** بیل بوٹوں کے نقش، اُبھرواں نقش۔

**منبت کاری** اُبھرے ہوئے بیل بوٹے بنانا۔

**منبر** زیرم، ن مثل م، زبر ب۔ امذ، ع۔ خطبہ یا وعظ پڑھنے کے لیے بنی ہوئی اُونچی جگہ، سیڑھی یا سیڑھیوں والی کرسی۔

کہاوت: **منبر بنائے مسجد ڈھائے** چھوٹے چھوٹے اُمور میں دین داری اور اہم کاموں میں شریعت کے خلاف طرزِ عمل۔

**منبسط** پیش م، جزم ن مثل م، زبر ب، زیر س۔ صف، ع۔ پھیلا ہوا، وسیع، کشادہ، بسیط؛ بچھنے والا۔

**منبع** زبر م، ن مثل م، زبر ب۔ امذ، ع۔ زمین کے اندر سے پانی کے جاری ہونے کی جگہ، سوتے یا چشمے کا سرا، سرچشمہ۔ (مجازاً) کسی چیز کا نقطۂ آغاز، سرا، مخرج، اصل، مقامِ ظہور۔

**منت** زبر م، شد زبر ن۔ امث، ع۔ مراد مانگنا؛ مراد پوری ہونے پر کسی بات کے انجام دینے یا نذر چڑھانے کا عہد۔

محاورہ: **منت اُتارنا** مراد پوری ہونے پر اُس عہد کو پورا کرنا جو منت مانتے وقت کیا گیا تھا۔

محاورہ: **منت ماننا** کسی مراد کے پورے ہونے کی شرط پر کوئی عہد کرنا، نیت کرنا۔

**منت** زیرم، شد زبر ن۔ امث، ع۔ احسان، نیکی، بھلائی، کرپا، انعام؛ خوشامد، چاپلوسی، عاجزانہ اصرار۔

محاورہ: **منت اُٹھانا** احسان برداشت کرنا۔

**منت پذیر** احسان ماننے والا، ممنون، شکرگزار۔

**منت دار** احسان ماننے والا، گڑگڑانے والا، عاجزی کرنے والا۔

**منت سماجت** گڑگڑانا، للو پتو، خوشامد درآمد۔

محاورہ: **منت سماجت کرنا** گڑگڑانا، التجا کرنا، خوشامد کرنا۔

**منت کش** (زبر ک) احسان اُٹھانے والا، احسان مند، شکرگزار۔

**منتج** پیش م، جزم ن، زبر ت۔ صف، ع۔ انجام یا نتیجے تک پہنچنے والا، بارآور۔

**منتجہ** (پیش م، جزم ن، زبر ت، زبر ج) نتیجے کے طور پر ظاہر ہونے والا، بالآخر جو صورت سامنے آئی۔

**منتج** پیش م، جزم ن، زیر ت۔ صف، ع۔ نتیجہ دینے والا، ثمرہ دینے والا۔

**منتخب** پیش م، جزم ن، زبر ت، زبر خ۔ صف، ع۔ انتخاب کیا ہوا، چنا ہوا، پسندیدہ، عمدہ، چیدہ۔

**منتخب** پیش م، جزم ن، زبر ت، زیر خ۔ صف، ع۔ انتخاب کرنے والا، چھانٹنے والا، چننے والا، پسند کرنے والا۔

**منتر** زبر م، جزم ن، زبر ت۔ امذ، س۔ افسوں، جادو کے بول۔

فعل مرکب: **منتر پڑھنا** منتر کے بول دہرانا، جادو کرنا۔

محاورہ: **منتر پھونکنا** کوئی منتر کسی پر دم کرنا، جادو کرنا۔

**منتر جنتر تنتر** جادو، حکومت اور طاقتِ جسمانی کے کرتب، مراد یہ کہ انسان سے تین طرح کے کرشمے ظہور میں آتے ہیں۔ (سنسکرت: ویدوں میں درج بھجن، ویدوں کے مقدس کلمات)۔

**منتر** زبر م، جزم ن، زبر ت۔ امذ۔ پیارا، دوست، عزیز، آشنا۔

کہاوت: **منتر سے اُنتر نہیں، بیری سے نہیں نیہ، پتیم سے پردہ نہیں جن نرکھی ساری دیہ** دوست سے کوئی بات چھپ نہیں سکتی اور دُشمن سے دوستی نہیں ہو سکتی۔ خاوند سے پردہ نہیں ہو سکتا جس نے سارا بدن دیکھ رکھا ہے۔

**منتری** زبر م، جزم ن، جزم ت۔ امذ، س۔ حکومت کا کام چلانے والا، وزیر؛ وید خواں؛ ہدایت کرنے والا، ہادی، راہبر، مرشد۔

**منتزع** پیش م، جزم ن، زبر ت، زبر ز۔ صف، ف۔ کھینچ کر الگ کیا گیا، اُکھاڑا ہوا، جدا کیا گیا؛ جس سے باز رہا جائے، ممنوع۔

**منتزع** پیش م، جزم ن، زبر ت، لیٹا زیر ز۔ صف، ف۔ کسی چیز میں سے کھینچ کر نکالنے والا؛ اُکھاڑنے والا۔

**منتسب** پیش م، جزم ن، زبر ت، زیر س۔ صف، ع۔ لگاؤ رکھنے والا، تعلق رکھنے والا، جسے نسبت ہو، رشتے دار، عزیز۔

**منتشر** پیش م، جزم ن، زبر ت، زبر ش۔ صف، ع۔ بکھرا ہوا، پھیلا ہوا، تتر بتر، بے ترتیب، غیر مجتمع۔

فعل مرکب؛ محاورہ: **منتشر کرنا** بکھیرنا، تتر بتر کرنا، پراگندہ کرنا۔

**منتشر** (زیر ش) بکھرنے والا، پھیلنے والا، پراگندہ ہونے والا؛ بے ترتیب، تتر بتر؛ بدحواس، پریشان۔

**منتصب** پیش م، جزم ن، زبر ت، زبر ص۔ صف، ع۔ نصب کیا گیا، مقرر کیا گیا؛ پیدا شدہ، ظاہر شدہ۔

**منتصر** پیش م، جزم ن، زبر ت، زیر ص۔ صف، ع۔ مدد کرنے والا۔

**منتظر** پیش م، جزم ن، زبر ت، زبر ظ۔ ع۔ جس کا انتظار ہو، جس کی راہ دیکھی جائے مثلاً: امامِ منتظر۔

**منتظر** پیش م، جزم ن، زبر ت، زیر ظ۔ صف، ع۔ انتظار کرنے والا، راہ دیکھنے والا۔

**منتظرِ حکم** نہایت فرماں بردار، حکم کا انتظار کرنے والا۔

فعل مرکب: **منتظر رہنا** راہ دیکھنا، اُمید میں رہنا۔

**منتظم** پیش م، جزم ن، زبرت، زبرظ۔ امذ، ع۔ باقاعدہ، ترتیب شدہ؛ لڑ میں پرویا ہوا۔

**منتظِم** پیش م، جزم ن، زبرت، زیرظ۔ امذ، ع۔ انتظام کرنے والا، اہتمام کرنے والا، بندوبست کرنے والا۔

**منتفع** پیش م، جزم ن، زبرت، لیٹا زیرن۔ صف، ع۔ نفع پانے والا، فائدہ اُٹھانے والا؛ (مجازاً) آسائش پانے والا۔

**منتفی** پیش م، جزم ن، زبرت۔ صف، ع۔ فنا ہونے والا، نیست و نابود ہونے والا۔

**منتقَل** پیش م، جزم ن، زبرت، زبرق۔ صف، ع۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جایا گیا یا گیا ہوا۔

**منتقِل** پیش م، جزم ن، زبرت، زیرق۔ صف، ع۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے والا، ایک حیثیت یا حالت سے دوسری حالت یا حیثیت میں تبدیل کر دینے والا۔

**منتقم** پیش م، جزم ن، زبرت، زیرق۔ امذ، ع۔ انتقام لینے والا، بدلہ چکانے والا، برائی کے بدلے برائی کرنے والا۔

**منتقم المزاج** (پیش م، غم ا، جزم ل، زیرم) جس کا مزاج انتقام لینے کی طرف مائل ہو۔

**منتہا** پیش م، جزم ن، زبرت۔ امذ، ع۔ انتہا تک پہنچایا ہوا؛ انتہائی، پورا پورا، کامل؛ حدِ آخر۔ نیز منتہیٰ۔

**منتہی** پیش م، جزم ن، زبرت۔ صف، ع۔ علم یا فن میں کامل؛ مستند، کامل، لائق، عالم، فاضل، انتہا کو پہنچا ہوا۔

**منتی** زیرم، جزم ن۔ امث۔ منت، خوشامد، عاجزی۔ نیز بنتی۔

**منتی** زیرم، شدزبرن۔ صف۔ منت کرنے والا، خوشامدی، چاپلوس۔

**منٹ** زیرم، زبرن۔ امذ۔ ایک گھنٹے کا ساٹھواں حصہ، ساٹھ لمحات کی مدت، دقیقہ۔ انگریزی میں: Minute۔

**منثور** زبرم، جزم ن، ومع۔ صف، ع۔ نثر میں لکھا ہوا، نامنظوم؛ اَن بندھا موتی؛ منتشر، بکھرا ہوا۔

**منجا** زبرم، جزم ن۔ امذ، ہ۔ کھاٹ، چارپائی، پلنگ۔ تص: منجی پلنگڑی۔ نیز منجھا/منجھی۔

**منجدھار** زبرم، جزم ن، جزم ج۔ امث۔ دریا کے بیچ کا دھارا۔ مجازاً: عافیت سے دور مقام؛ تلاطم، طوفان۔

**منجذب** پیش م، جزم ن، زبرج، زیرذ۔ صف، ع۔ جذب ہونے والا۔

**منجر** پیش م، جزم ن، زبرج۔ صف، ع۔ مائل، راجع، ملتفت، راغب، کشاں کشاں، کھینچا ہوا۔

**منجری** زبرم، جزم ن، جزم ج۔ امث۔ کونپل، کلا؛ شگوفوں کا گچھا، بیل، لتا، ایک بیل جس میں نیلے گچھے دار پھول لگتے ہیں۔

**منجلاب** زبرم، جزم ن، زبرج۔ امذ، ف۔ گندے پانی کا حوض وغیرہ؛ وہ جگہ جہاں گندہ پانی پھینکا جائے۔

**منجلی** پیش م، جزم ن، زبرج۔ صف، ع۔ ظاہر، روشن؛ نمایاں۔

**منجم** پیش م، زبرن، شدزیرج۔ امذ، ع۔ ستاروں کے علم کا ماہر، جیوتشی، ستارہ شناس۔

**منجمد** پیش م، جزم ن، زبرج، زیرم۔ صف، ع۔ جما ہوا، یخ بستہ، ٹھٹھرا ہوا؛ ٹھہرا ہوا، غیر متحرک؛ بے عمل، بے حس۔

محاورہ: **منجمد کرنا** روکنا، بے عمل کرنا۔

**منجن** زبرم، جزم ن، زبرج۔ امذ۔ دانت صاف کرنے کا سفوف یا برادہ۔

**منجنیق** زیرم، جزم ن، زبرج، ی۔ امث، ع۔ پتھر پھینکنے کی قلعہ شکن مشین؛ کلدار بڑی گوپھن۔

**منجو** زبرم، جزم ن، ومع۔ صف۔ خوبصورت، دلکش، پیارا۔

**منجھ** زبرم، جزم ن، جزم جھ۔ امذ۔ بیچ، درمیان، مرکزی جگہ، وسط۔

**منجھدھار** دریا کا بیچ؛ (مجازاً) مصیبت، گرداب۔ نیز منجدھار۔

**منجھا** زبرم، ن مغ۔ صف۔ رگڑا ہوا، صاف کیا ہوا؛ کسی فن کا ماہر، مشاق۔

محاورہ: **منجھا ہوا ہونا** ماہر ہونا، مشاق ہونا، تجربہ کار ہونا۔

**منجھلا** زبرم، جزم ن، جزم جھ۔ صف۔ بیچ کا، بڑے سے چھوٹا، وسطی، درمیانی۔ (مث) **منجھلی** بیچ کی، درمیانی۔

**منجھلا روزہ** رمضان کا چودھواں یعنی بیچ مہینے کا روزہ۔

**منجھولا** زبرم، ن غنہ، وج۔ صف۔ بیچ کے درجے یا جسامت کا، نہ بڑا نہ چھوٹا، درمیانہ (شے)، مثلاً: منجھولا صندوق، منجھولی پتیلی۔

**منجھیلا** زبرم، ن مغ، ی۔ امذ۔ جھگڑا، بکھیڑا؛ اختلاف، پیچیدگی؛ کسی کام میں ہونے والا التوا، تاخیر، دیر۔

**منحدب** پیش م، ن مغ، زبرح، شدزبرد۔ صف۔ درمیان میں سے اُبھرا ہوا اور کناروں سے دبا ہوا۔

**منحرف** پیش م، جزم ن، زبرح، زیرر۔ صف، ع۔ اپنے قول یا موقف یا راستے سے پھر جانے والا؛ ترچھا ہو جانے والا، سیدھے راستے سے مڑ جانے والا؛ خم کھایا ہوا، پھرا ہوا، باغی، سرکش، مخالف۔

محاورہ: **منحرف ہو جانا** پھر جانا، سرکش ہونا جانا، اپنے قول سے مکر جانا؛ راستے سے پھر جانا۔

**منحصر** پیش م، جزم ن، زبر ح، زیر۔صف، ع۔ گھرا ہوا، محدود، احاطہ کیا ہوا، حصار بند؛ موقوف، مشروط، وابستہ۔

**منحل** پیش م، جزم ن، زبر ح۔صف، ع۔ وہ چیز جسے دوسرے میں حل کیا جائے؛ کھولا گیا؛ کھولے جانے کی جگہ۔

**منحنی** پیش م، جزم ن، زبر ح۔صف، ع۔ ٹیڑھا، خمیدہ؛ پتلا، دُبلا۔

**منحنی آواز** باریک اور پتلی آواز۔

**منحوس** زبر م، جزم ن، وم ع۔صف، ع۔ نامبارک؛ جو بدبختی کا باعث ہو، آفت لائے، مصیبت لائے؛ سبز قدم۔سخت ناپسندیدہ۔

محاورہ: **منحوس بتانا** برا قرار دینا، نامبارک ٹھہرانا۔

**منخر** زیر م، جزم ن، زبر خ۔امذ، ع۔ نتھنا۔ **منخرین** (تثنیہ) دونوں نتھنے۔

**مند** زبر م، جزم ن۔صف۔ سُست، ہولے ہولے چلنے والا۔

**مند** زبر م، جزم ن۔لاحقہ، ف۔ لاحقہ جو کسی اسم کے ساتھ آکر اُسے صفت بنا دیتا ہے اور والا کے معنی دیتا ہے مثلاً دانش مند، عقل مند، احسان مند۔

**مندا** زبر م، جزم ن۔صف۔ سُست، ٹُھس، دھیما، مدھم، مٹھا۔

محاورہ: **مندا بیچنا** سستا بیچنا۔

محاورہ: **مندا پڑنا** دھیما ہونا، بے رونق ہونا؛ ارزاں ہونا، سستا ہونا۔

**مندی** ارزانی، کاروبار کی بے رونقی، کساد بازاری۔

**مندر** زبر م، جزم ن، زیر د۔امذ۔ ہندوؤں کی پرستش گاہ، بت خانہ، شوالہ، صنم کدہ؛ گھر، مکان، دربار۔

کہاوت: **مندر ماں سبھی سانجھ سے راکھو دیپک بال، سانجھ اندھیرے بیٹھنا ہے اتی بھونڈی چال** سرِ شام گھر میں چراغ جلانا چاہیے، کیونکہ شام ہی سے اندھیرے میں بیٹھ رہنا بہت بھونڈی بات ہے۔

**مندرا** پیش م، جزم ن، جزم د۔امذ، ہ۔ فقیروں جوگیوں کا کان میں پہننے کا حلقہ، کنڈل۔

**مندرج** پیش م، جزم ن، زبر د، زیر ر۔صف، ع۔ شامل، داخل؛ درج کتاب، داخل کیا ہوا، لکھا ہوا، فہرست میں شامل۔ نیز **مندرج** (زبرد، زبر ر)۔

**مندرجہ** (پیش م، جزم ن، زبر د، لیٹا زیر ر، زبر ن) درج کیا گیا۔

**مندرجۂ بالا** اُوپر درج کیا گیا؛ اوپر بیان کردہ۔

**مندرجۂ ذیل** (ے لین) نیچے درج شدہ، آگے لکھا یا چھاپا ہوا۔

**مندرس** پیش م، جزم ن، زبر د، زیر ر۔صف، ع۔ مٹایا ہوا، ملیامیٹ کیا ہوا؛ فرسودہ، خارج کیا ہوا، پھٹا پرانا۔

**مندری** پیش م، جزم ن، جزم د۔امث، ہ۔ اُنگلی میں پہننے کا چھلا، انگوٹھی؛ جوگیوں کا کان میں پہننے کا چھلا۔

**مندفع** پیش م، جزم ن، زبر د، لیٹا زیر ف۔صف، ع۔ دُور ہونے والا؛ دفع ہونے والا۔

**مندل** زبر م، جزم ن، زبر د۔امث، امذ، ہ۔ ڈھول، طبلہ؛ چرخے کا وہ بیچ کا حصہ جس پر مال پھرتی ہے۔

**مندلا** زبر م، ن مغ، جزم د۔امذ، ہ۔ (درختوں کا) جڑ سے شاخوں تک کا حصہ؛ جسم کا کمر سے اوپر تک کا حصہ۔

**مندمل** پیش م، جزم ن، زبر د، زیر م۔صف، ع۔ مرجھایا ہوا، ٹھیک ہونے کے قریب، بھرا ہوا (زخم)۔

**مندنا** پیش م، جزم ن، جزم د۔فعل لازم۔ مچنا، بند ہونا (آنکھ کا)؛ بھڑنا (کواڑ کا)۔

فعل متعدی: **موندنا** بند کرنا، بھیڑنا، میچنا۔

**مندوب** زبر م، جزم ن، وم ع۔صف، ع۔ وہ شخص جسے کسی ادارہ یا حکومت کی طرف سے مخصوص اختیارات دے کر کہیں بھیجا جائے، کسی کانفرنس میں شریک نمائندہ، گماشتہ؛ اچھا، مستحن (عمل وغیرہ)۔جمع: **مندوبین**۔

محاورہ: **مندوب کرنا** کسی کو اپنا نائب مقرر کرنا، نمائندہ بنا کر بھیجنا۔

**مندی** زبر م، جزم ن، ی۔امث، ہ۔ کساد بازاری، مال کا کم فروخت ہونا؛ ہلکی، دھیمی، سُست، کم۔

**مندیل** زبر م، جزم ن، ی۔امث، ع۔ کمر پٹکا، پتلی پٹیوں کی پگڑی، چھوٹی دستار، عمامہ (سادہ یا کام دار)۔

**منڈ** پیش م، جزم ن۔صف۔ جس کے سر پر بال نہ ہوں؛ بغیر سینگوں والا؛ کند ذہن؛ کمینہ۔عموماً ٹنڈ کے ساتھ مستعمل۔

**منڈا** پیش م، جزم ن۔امذ۔ بغیر سینگوں یا چھوٹے سینگوں والا بیل؛ ولایتی وضع کا (بغیر نوک کا) جوتا، شو، بوٹ؛ لڑکا، چھوکرا، بالا۔

**منڈا** پیش م، ن مغ۔صف۔ جس کے سر کے بال منڈے ہوئے ہوں، صفا چٹ؛ ایسا درخت جس کی شاخیں نہ ہوں۔

کہاوت: **منڈا جوگی اور پسی دوا پہچانے نہیں جاتے** سر منڈے جوگی کی شکل وصورت سے معلوم نہیں ہوتا کہ کس مسلک کا ہے اور پسی ہوئی دوا کے متعلق معلوم نہیں ہوتا کہ کیا ہے؟

کہاوت: **منڈے سر پر پانی پڑا ڈھل گیا** بے شرم آدمی کسی بات کی پروا نہیں کرتا۔

**منڈاسا** پیش م، ن مغ۔امذ، ہ۔ پگڑی، دستار، عمامہ۔

**منڈانا** پیش م، ن مغ۔فعل متعدی۔ اُسترا پھروانا، بال اُسترے سے صاف کرانا۔ نیز **منڈوانا** (بروزنِ اُٹھوانا)۔

**منڈائی** منڈنے کی اُجرت، حجامت بنانے کی اُجرت۔

**منڈپ** زبرم، جزم ن، زبرڈ۔ امذ، س۔ گول چھائی ہوئی چھت، شامیانہ، پھولوں سے آراستہ عارضی کمرہ، منڈھا، منڈوا۔

**منڈکڑی** پیش م، ن غنہ، زبرڈ، جزم ک۔ امث، ہ۔ گھٹنوں میں سر دے کر بیٹھنا، اٹوائی کھٹوائی۔ نیز منڈکری۔

**منڈل** زبرم، جزم ن، زبرڈ۔ امذ، س۔ گھیرا، احاطہ، دائرہ؛ گول تنبو؛ چاند، سورج کا ہالہ؛ گول مکان، خیمہ۔

محاورہ: **منڈل باندھنا** گھیرا بنانا، جھرمٹ بنانا۔

**منڈلا** پیش م، جزم ن، جزم ڈ۔ امذ۔ وہ مرد جس کے سر پر بال نہ ہوں۔

**منڈلانا** زبرم، ن غنہ، جزم ڈ۔ فعل لازم۔ چکر کاٹنا، ہجوم کرنا؛ گھر کر آنا، چھا جانا، پھیلنا؛ اُڑنا، ہوا میں تیرتے پھرنا۔

محاورہ: **منڈلاتے پھرنا** اِدھر اُدھر مارے مارے پھرنا؛ اردگرد چکر لگانا؛ ڈانواں ڈول پھرنا۔

**منڈلی** زبرم، جزم ن، جزم ڈ۔ امث، ہ۔ ٹولی، حلقہ، گروہ، جتھا۔

محاورہ: **منڈلی جمانا** حلقہ بنا کر بیٹھنا، محفل آراستہ کرنا۔

**مُنڈلی** پیش م، ن غنہ، جزم ڈ۔ امث، ہ۔ وہ عورت جس کے سر کے بال منڈھے ہوئے ہوں۔

**منڈو** زبرم، جزم ن، ومع۔ صف، مذ، ہ۔ وہ مرد جس کے سر پر بال نہ ہوں؛ فقیر، سنیاسی۔

**منڈو** زبرم، جزم ن، ومج۔ صف، مث، ہ۔ وہ عورت جس کے سر کے بال منڈوا دیے جائیں؛ وہ عورت جس کا خاوند مرگیا ہو؛ کم بخت، بدنصیب۔

**منڈو کا** حرامی بچہ، حرام زادہ۔

**منڈوا** زبرم، جزم ن، جزم ڈ۔ امذ، ہ۔ منڈپ، سائبان، چھپر؛ تماشا گاہ کے طور پر چھایا ہوا شامیانہ اور قناتیں؛ غلے کی ایک انتہائی گھٹیا قسم۔

کہاوت: **منڈوے کے آئے میں شرط کیا** معمولی معاملے میں کسی بات کی شرط کرنا فضول ہے۔

**منڈوانا** پیش م، ن غنہ، جزم ڈ۔ فعل متعدی۔ سر کے بال صاف کرانا، حجامت بنوانا۔

**منڈی** زبرم، جزم ن۔ امذ۔ بازار، جہاں اجناس وغیرہ لا کر بیچی جائیں، مال کی کھپت کا مقام یا حلقہ۔

**منڈی** پیش م، جزم ن۔ امث، ہ۔ گردن سے اُوپر کا جسم؛ سر، کھوپڑی؛ وہ عورت جس کے سر کے بال مونڈ دیے گئے ہوں، چوٹی، انتہا، سرا۔

**منڈیا** پیش م، جزم ن۔ امث۔ چھوٹا سا سر۔

**منڈیانا** زبرم، ن غنہ، جزم ڈ۔ متعلق فعل۔ کلف لگانا، کپڑوں یا کاغذ پر آہار چڑھانا، مانڈی لگانا۔

**منڈیر** پیش م، ن مغ، ے۔ امث۔ دیوار کا بالائی سرا۔ نیز **منڈیری** چھوٹی منڈیر جو زیادہ اُونچی نہ اُٹھی ہو۔

**منڈھا** زبرم، ن غنہ۔ امذ، ہ۔ عارضی طور پر چھایا ہوا بانس کا ٹھاٹھر، منڈپ؛ وہ گیت جو دُلھن کی رخصتی کے موقع پر گایا جاتا ہے، اور اُس میں منڈھا کا لفظ آتا ہے: "نیکا منڈھا چھوا اورے بابل"۔

محاورہ: **منڈھا چھانا** سائبان لگنا۔

**منڈھنا** زبرم، ن غنہ، جزم ڈھ۔ فعل متعدی۔ چھانا، تاننا، ابری کے طور پر چپکانا، پوشش کرنا؛ کپڑا یا کاغذ وغیرہ کسی چیز کے اُوپر لپیٹنا، چڑھانا۔

فعل مرکب: **سر منڈھنا** چپکنا، ذمے ڈالنا۔

**منڈھیا** زبرم، ن مغ، زبرڈھ، شدی۔ امذ۔ چھایا ہوا چھپر یا تنبو، چھولداری؛ جھونپڑی، جھگی۔ نیز **منڈھی** (زبرم، مغ)۔

**منذر** پیش م، جزم ن، زیرذ۔ صف، مذ۔ متنبہ کرنے والا، (اللّٰہ کے عذاب سے) ڈرانے والا؛ مستقبل کے خطرات سے آگاہ کرنے والا۔

**منزل** زبرم، جزم ن، زیرز۔ امث، ع۔ پڑاؤ کرنے کی جگہ، ٹھہرنے کا مقام؛ نازل ہونے کا مقام، اُترنے/ وارد ہونے کی جگہ؛ عمل یا سفر کا ایک مرحلہ؛ مکان، گھر، مسکن؛ سیارے کے دور کا ایک درجہ؛ قرآن مجید کے سات حصوں میں سے ایک۔

**منزلِ اوّل** پہلا مرحلہ، مراد: قبر۔

محاورہ: **منزل بھاری پڑنا** فاصلہ طے کرنا دشوار ہونا، سفر مشکل ہونا۔

محاورہ: **منزل پکڑنا** کسی مقام کو اپنی منزل قرار دینا، پڑاؤ ڈالنا، قیام کرنا، ٹھہرنا۔

محاورہ: **منزل دینا** جنازہ لے جاتے وقت راستے میں تھوڑی دیر کے لیے رُکنا، جنازے کو ٹھہرانے کی خاطر میت تھوڑی دیر کے لیے (عموماً قبرستان کے احاطے میں) رکھ دینا۔

محاورہ: **منزل کھوٹی کرنا** چلنے میں دیر کرنا؛ چلتے ہوئے راستے میں رک جانا جس کی وجہ سے پڑاؤ تک نہ پہنچا جاسکے۔

محاورہ: **منزل لپیٹنا** راستہ جلد جلد طے کرنا۔

**منزلِ مقصود** وہ مقام جہاں پہنچنے کا ارادہ ہو؛ اصل مراد یا مطلب۔

محاورہ: **منزلِ مقصود پا جانا** اصل مراد حاصل کرلینا۔

**منزل نشیں** منزل پر پہنچا ہوا۔

**منزلِ ہستی** زندگی، عمر۔

**منزل** پیش م، جزم ن، زبرز۔ صف، ع۔ جو اُتارا گیا، جو نازل ہوا ہو؛ مراد: آسمان سے اُترا ہوا۔ مثلاً: وحیِ منزل۔

**منزل** پیش م، جزم ن، زیر ز۔ صف، ع۔ نیچے اُتارنے والا؛ جسے انزال ہو؛ جماع سے فارغ۔

محاورہ: **منزل ہونا** منی خارج کرنا، انزال ہونا، جھڑنا۔

**منزلت** زبر م، جزم ن، زیر ز، زبر ل۔ امث، ع۔ درجہ، مرتبہ، قدر افزائی، توقیر، حیثیت، مقام۔

محاورہ: **منزلت دینا** عزت دینا، قدر کرنا۔

**منزوع** زبر م، جزم ن، وم ع۔ صف۔ کھینچا گیا، نکالا گیا۔

**منزوی** پیش م، جزم ن، زبر ز۔ صف، ع۔ سب کو چھوڑ کر ایک طرف ہو جانے والا؛ گوشہ نشین۔

**منزہ** پیش م، زبر ن، شد زبر ز۔ صف، ع۔ پاک، ستھرا، نہایت شفاف، بے عیب؛ بَری، عیبوں سے پاک؛ آزاد، بالاتر۔

**منس** زبر م، پیش ن۔ امذ۔ انسان، آدمی؛ (مجازاً) شوہر، خاوند۔

**منسا** زبر م، جزم ن۔ امذ، ہ۔ ذہن، فکر، تخیل؛ ارادہ، مقصد؛ آرزو۔

**منسا دیوی** ہندو عقیدے کے مطابق ایک دیوی جو انسانوں کو سانپ کے زہر سے بچاتی ہے۔

**منسرح** پیش م، جزم ن، زبر س، لیٹا زیر ر۔ صف، ع۔ آسان، سہل؛ رواں۔

**منسک** زبر م، جزم ن، زبر س۔ امذ، ع۔ مناسک یا مراسم دینی کے ادا کرنے کی جگہ، مکہ مکرمہ کا وہ مقام جہاں حجاج قربانی کرتے ہیں۔

**منسلک** پیش م، جزم ن، زبر س، زیر ل۔ صف، ع۔ نتھی کیا ہوا، ساتھ لگا ہوا، وابستہ، ڈوری میں پرویا ہوا۔ جمع: **منسلکات** (لیٹا زیر ل)۔

**منسلکہ** جو نتھی ہو۔

**منسوب** زبر م، جزم ن، وم ع۔ صف، ع۔ جسے نسبت دی گئی ہو، متعلق؛ جس کی منگنی ہوئی ہو۔

**منسوب الیہ** جس سے منسوب کیا گیا ہو۔

**منسوج** زبر م، جزم ن، وم ع۔ صف، ع۔ بُنا ہوا۔ جمع: **منسوجات**۔

**منسج** کپڑے کا کارخانہ۔

**منسوخ** زبر م، جزم ن، وم ع۔ صف، ع۔ مٹایا ہوا، کالعدم کیا ہوا، رد کیا ہوا، موقوف کیا ہوا، (مجازاً) متروک، باطل۔

**منسی** زبر م، جزم ن۔ صف۔ بھلایا ہوا، فراموش کیا ہوا۔

**منش** زبر م، زیر ن۔ امث، ف۔ طبیعت، افتاد، خصلت؛ (مجازاً) دماغ، روح، خواہش؛ عظمت، وقار؛ خود بینی۔

**منش** زبر م، پیش ن۔ امذ، ہ۔ آدمی، مانس، انسان؛ مرد۔ (مث) **منشیا** عورت۔

کہاوت: **منش کی پہچان کو معاملہ کسوٹی ہے** معاملہ پڑنے سے انسان کی شناخت یا پرکھ ہوتی ہے۔

**منشا** زبر م، جزم ن۔ امذ، ع۔ مولد، جائے پیدائش، مقامِ آغاز؛ مدعا، مرضی، غایت، سبب؛ باعث؛ (مجازاً) معنی، مفہوم، مطلب۔

محاورہ: **منشا پورا کرنا** خواہش پوری کرنا۔

**منشات** پیش م، جزم ن۔ جمع، مذ، ع۔ مقاصد، مطالب؛ منشا (رک) کی جمع۔

**منشآت** پیش م، جزم ن، زبر ش، مدا۔ جمع، مذ، ع۔ تحریریں لکھے ہوئے اوراق یا مضامین، تصنیفات، تالیفات، مسودے۔

**منشار** زیر م، جزم ن۔ امذ، امث، ع۔ لکڑی چیرنے کا آلہ (آرا یا آری)؛ پنکھا، پنکھیا، چھاج؛ خبر پھیلانے والا۔

**منشر** زبر م، جزم ن، زیر ش۔ امذ، امث۔ نشر کرنے کی جگہ، وہ مقام جہاں سے ریڈیو یا ٹیلی ویژن وغیرہ کے پروگرام نشر کیے جائیں۔ انگریزی میں: Broadcast Station۔

**منشرح** پیش م، جزم ن، زبر ش، لیٹا زیر ر۔ صف، ع۔ کھلا ہوا، کشادہ؛ عیاں، ظاہر، آشکارا؛ مراداً: شاد، بشاش۔

**منشعب** پیش م، جزم ن، زبر ش، زیر ع۔ صف، ع۔ جدا کیا گیا، الگ کیا ہوا؛ منتشر، پراگندہ۔

**منشور** زبر م، جزم ن، وم ع۔ صف۔ امذ، ع۔ بکھرا ہوا، پھیلا ہوا، تتر بتر؛ مشہور کیا ہوا؛ اعلان جس میں کسی جماعت کے اصول و اغراض درج ہوں؛ وہ دستاویز جو معاہدے پر مشتمل ہو۔ (اُقلیدس) ٹھوس شکل جس کے کئی مساوی طول و عرض کے پہلو ہوں۔ (طبیعیات) بلوری قلم جس میں سے گزر کر شعاع بنیادی رنگ کی شعاعوں میں بٹ جاتی ہے؛ کوئی شے جو شعاع کو منتشر کر دے، مثلاً: پانی کا قطرہ۔

**منشی** پیش م، جزم ن۔ امذ، ع۔ لکھنے والا؛ انشا پرداز؛ نشو و نما کرنے والا؛ خالق، پیدا کرنے والا؛ ریکارڈ یا حساب کتاب رکھنے والا؛ محرر۔

**منشی** پیش م، زبر ن، شد ش۔ صف۔ ع۔ نشہ آور، نیند لانے والا۔

**منشیات** (پیش م، زبر ن، شد جزم ش) نشہ پیدا کرنے والی اشیا، مسکرات۔

**منصب** زبر م، جزم ن، زبر ص۔ امذ، ع۔ عہدہ، مقام، مرتبہ؛ حیثیت، درجہ؛ نصب ہونے کی جگہ، قائم ہونے کی جگہ۔

محاورہ: **منصب سنبھالنا** کسی عہدے پر فائز ہونا۔

**منصرف** پیش م، جزم ن، زبر ص، زیر ر۔ صف، ع۔ پھرنے والا، پلٹنے والا، منحرف ہونے والا۔ نیز پھیرنے والا، لوٹانے والا۔ (قواعد) قاعدۂ صرف کے مطابق ڈھالا یا بدلا ہوا (لفظ)۔

**منصرم** پیش م، جزم ن، زبر ص، زیر ر۔ صف۔ امذ، ع۔ مہتمم، منتظم، انتظام

سنبھالنے والا؛ قائم مقامی پر متعین افسر؛ پٹواریوں کو تربیت دینے والا۔

**منصرمی** عِوضی؛ دیکھ بھال۔

**منصف** پیش م، جزم ن، زیر ص۔ امذ، ع۔ انصاف کرنے والا، عادل، عدالت دیوانی کا ایک عہدہ۔

**منصفی** (ع۔ف) انصاف، عدل۔

**منصوب** زبر م، جزم ن، وم۔ صف، ع۔ نصب کیا ہوا، کھڑا کیا ہوا، قائم کیا ہوا، گاڑا ہوا؛ وہ لفظ جس پر زبر (َ) بنا ہوا، مفتوح۔

**منصوبہ** زبر م، جزم ن، وم، زبر ب۔ امذ، ع۔ وہ کام جس کا ارادہ کیا گیا ہو، مقصود، منشا؛ پلان، اسکیم، خاکہ۔

محاورہ: **منصوبہ باندھنا** کسی کام کے کرنے کا دل میں عزم کرنا۔

**منصوبہ بندی** غور و فکر سے تیار کیا جانے والا لائحہ عمل، پلاننگ۔

**منصور** زبر م، جزم ن، وم۔ صف، ع۔ فتح مند، کامگار، جسے نصرت ملی ہو؛ جسے حمایت یا مدد ملی ہو۔

**منصورہ** فتح مند، ظفریات۔

**منصوص** زبر م، جزم ن، وم۔ صف، ع۔ صاف، واضح، جلی، جس کی بابت کھلی قرارداد یا معاہدہ ہو؛ جس کے بارے بہت تحقیق کی گئی ہو۔

**منصّہ** زبر م، زبر ن، شدزبر ص۔ صف، ع۔ ظہور کی جگہ، تماشا گاہ، جلوہ گاہ؛ ظاہر کیا ہوا، واضح کردہ۔

**منصّۂ شہود** (پیش ش، وم) (ع۔ف) پیدا ہونے کا مقام، برآمد یا متعارف ہونے کی جگہ۔ مراد ہستی، دُنیا، عالمِ وجود۔

**منصّہ** زیر م، زبر ن، شدزبر ص۔ امذ، ع۔ دُلھن کی رونمائی کا تخت یا مسند؛ ظاہر کرنے کا آلہ۔

**منضبط** پیش م، جزم ن، زبر ض، زیر ب۔ صف، ع۔ ضابطے میں لایا ہوا، مرتب، باضابطہ، باندھا ہوا، محکم، مضبوط، مستحکم۔ نیز ضابطے میں لانے والا۔

**منضج** پیش م، جزم ن، زیر ض۔ صف، ع۔ خلط یا مادے کو پکانے والی دوا، جلاب سے پہلے پلایا جانے والا جوشاندہ یا خیساندہ۔

**منضم** پیش م، جزم ن، زبر ض۔ صف، ع۔ ملا ہوا، شامل، پیوستہ۔

**منطبع** پیش م، جزم ن، زبر ط، لیٹا زیر ب۔ صف، ع۔ چھپنے والا، نقش ہونے والا؛ نقش پذیر؛ (کنایۃً) ڈھل جانے والا۔

**منطبق** پیش م، جزم ن، زبر ط، زیر ب۔ صف، ع۔ جو کسی مماثل شے پر پوری طرح چھا سکے، شکل و رقبے میں مِن و عَن مساوی؛ مطابق، موافق۔

محاورہ: **منطبق کرنا** چسپاں کرنا، موافق کرنا۔

**منطفی** پیش م، جزم ن، زبر ط۔ صف۔ بجھنے کے قریب (شعلہ وغیرہ)؛ ختم ہونے والا، فرو ہونے والا۔

**منطق** زبر م، جزم ن، زیر ط۔ امث، ع۔ قوتِ گویائی؛ معقول؛ موثر گفتگو؛ دلیل حجت سے کام لینا، قائل کرنا؛ فکرِ صحیح سکھانے والا علم۔ نیز **علم المنطق** (پیش م، غم ا، جزم ل، زبر م)۔

محاورہ: **منطق بگھارنا** باتیں بنانا، حجت کرنا؛ کسی پر اپنے علم کا رعب ڈالنے کی کوشش کرنا؛ فضول دلیل دینا، باتیں بنانا۔

**منطقہ** زیر م، جزم ن، زبر ط، زبر ق۔ امذ، ع۔ سطحِ زمین کا کوئی حصہ، علاقہ؛ خطہ، خصوصاً وہ جو علمِ جغرافیہ کی رُو سے ایک جیسی آب و ہوا رکھتا ہو، جیسے خطِ اِستوا کے متوازی فرض کیے ہوئے خطوط کے درمیان کے خطے۔ عام: **منطقہ** (زبر م، جزم ن، لیٹا زیر ط، زبر ق)۔

**منطقۂ باردہ شمالی** (لیٹا زیر) شمالی کُرّے کا سرد خطہ۔

**منطقۂ حارہ جنوبی** جنوب کا گرم خطہ۔

**منطقۂ معتدلہ** متوازن حرارت کا خطہ۔

**منطوق** زبر م، جزم ن، وم۔ صف۔ جو بولا گیا ہو، زبان سے ادا کیا گیا۔

**منطقی** زبر م، جزم ن، لیٹا زیر ط۔ صف۔ منطق کے علم کا ماہر؛ حجتی، جھگڑالو۔

**منظر** زبر م، جزم ن، زبر ظ۔ امذ، ع۔ جو کچھ نظر میں آئے، نظر پڑنے کی جگہ؛ دیکھنے کا مقام؛ دیکھنے کا پہلو یا رُخ؛ حدِ نگاہ؛ چہرہ، صورت۔ مثلاً: **صبیح المنظر** خوش چہرہ۔ **کریہہ المنظر** بدصورت؛ پتلی، آنکھ۔

**منظرِ عام** وہ مقام جو سب کو نظر آئے؛ کھلی جگہ۔

محاورہ: **منظرِ عام پر آجانا** سب کے سامنے آنا؛ کسی شے کا شائع ہو جانا؛ لوگوں کے لیے عام جاری ہونا۔

محاورہ: **منظرِ عام پر لانا** ظاہر کرنا؛ چھاپ دینا، شائع کر دینا۔

**منظّم** پیش م، زبر ن، شدزبر ظ۔ صف، ع۔ باقاعدہ، باترتیب، مربوط؛ منضبط؛ (مجازاً) متحد، اکٹھا؛ قرینے کا، ایک سلسلے یا ضابطے میں بندھا ہوا؛ دھاگے یا لڑی میں پرویا ہوا۔

**منظور** زبر م، جزم ن، وم۔ صف، ع۔ مقبول، پسندیدہ، زیرِ نظر، جو مان لیا جائے۔ تسلیم، قبول؛ اصلاً: جو نظر آئے، دیکھا ہوا، دیدہ۔

**منظورِ نظر** مرغوب، بہت پیارا، دل پسند۔

**منظوم** زبر م، جزم ن، وم۔ صف، ع۔ جس میں ترتیب ہو؛ باقاعدہ؛ ایک لڑی میں پرویا ہوا؛ موزوں (کلام)، شعر میں ڈھالا ہوا۔

**منع** زبر م، جزم ن، جزم ع۔ صف۔ جس سے روکا جائے، جس کی بندش ہو، جس کی ممانعت ہو۔

محاورہ: **منع آنا** باز رہنے کا اشارہ ہونا، اعتراض وارد ہونا۔

محاورہ: **منع کرنا** باز رکھنا، روکنا، ممانعت کرنا۔

**منعام** زیر م، جزم ن۔ صف، اند۔ بہت نعمتیں دینے والا، اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں سے ایک۔

**منعدم** پیش م، جزم ن، زبر ع، زیر د۔ صف، ع۔ ناپید، بے وجود؛ فنا، مٹ جانے والا۔

**منعطف** پیش م، جزم ن، زبر ع، زیر ط۔ صف، ع۔ مڑنے والا، ترچھا ہونے والا؛ مراداً: متوجہ، ملتفت۔

محاورہ: **منعطف کرنا/ ہونا** (خط، شعاع، توجہ، خیال وغیرہ کا) کسی طرف پھرنا، مبذول ہونا۔

**منعقد** پیش م، جزم ن، زبر ع، زیر ق۔ صف، ع۔ جو واقع ہو، عمل میں لایا جائے؛ بندھنے والا؛ مراد: قائم، مقرر۔

فعل لازم: **منعقد ہونا** برپا، آراستہ ہونا، ایک راستے سے منسلک ہونا؛ قرار پانا، طے ہونا۔

**منعقدہ** برپا ہونے والا، منعقد کیا گیا۔

**منعکس** پیش م، جزم ن، زبر ع، زیر ک۔ صف، ع۔ عکس ڈالنے والا، جھلکنے والا؛ وہ شعاع یا شکل جو شفاف شے میں اُلٹ کر آئی ہو؛ اُلٹا، برعکس، برخلاف۔

فعل لازم: **منعکس ہونا** شعاعوں کا لوٹ کر سطح پر نمودار ہونا، کسی شبیہ کا آئینے یا کسی مصفّٰی سطح پر نمایاں ہونا۔

**منعم** پیش م، جزم ن، زیر ع۔ اند، ع۔ صاحبِ نعمت، دولت بخشنے یا پانے والا؛ امیر، دولتمند، مال دار؛ اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں سے ایک۔

**منعّم** پیش م، زبر ن، شد زبر ع۔ صف، ع۔ عیش و آرام کی زندگی گزارنے والا۔

**منغّص** پیش م، زبر ن، شد زبر غ۔ صف، ع۔ مکدر، ناخوش، بے چین، رنجیدہ، ملول، کبیدہ خاطر۔ فصیح: **منغّص**۔

**منغّص** پیش م، زبر ن، شد زیر غ۔ صف، ع۔ رنجیدہ کر دینے والا، ناخوش کرنے والا۔ فصیح: **منغّص** (شد زیر غ)۔

**منفخ** زیر م، جزم ن، زبر ف۔ اند۔ دھونکنی، پھنکنی۔

**منفذ** پیش م، جزم ن، زبر ف۔ اند، ع۔ نفوذ کرنے کا مقام، سرایت کرنے کی جگہ، گزرنے کی جگہ؛ راستہ، مسام، سوراخ۔

**منفذ** زبر م، جزم ن، زیر ف۔ اند، ع۔ سرایت کرنے والا، نفوذ کرنے والا؛ نفوذ کرانے والا، سرایت کرانے والا۔

**منفرج** پیش م، جزم ن، زبر ف، زیر ر۔ صف، ع۔ کشادہ، وسیع، کھلا ہوا، پھیلا ہوا؛ علیحدہ، منفصل؛ شاد و خرم۔ مثال: **زاویۂ منفرجہ** (پیش م، جزم ن، زبر ف، لیٹا زیر ر، زبر ج) زاویۂ قائمہ سے بڑا زاویہ، ۹۰ درجے کے زاویے سے بڑا۔

**منفرد** پیش م، جزم ن، زبر ف، زیر ر۔ صف، ع۔ واحد، یکتا، اکیلا، تنہا؛ بے مثل، لاثانی۔

**منفصل** پیش م، جزم ن، زبر ف، زیر ص۔ صف، ع۔ جدا، علیحدہ؛ الگ الگ؛ دو ٹکڑے۔

**منفعت** زبر م، جزم ن، زبر ع۔ اسث، ع۔ فائدہ، نفع، حاصل، یافت۔

**منفعت بخش** جو فائدہ دے، فائدہ مند۔

**منفعل** پیش م، جزم ن، زبر ف، زیر ع۔ صف، ع۔ متاثر؛ نادم، شرمسار، خجل؛ بے چین، مضطرب، پریشان؛ اثر قبول کرنے والا۔

**منفق** پیش م، جزم ن، زیر ف۔ صف، ع۔ مال خرچ کرنے والا؛ فیاض، سخی۔

**منفک** پیش م، جزم ن، زبر ف۔ صف، ع۔ علیحدہ کیا ہوا، دُور کیا جانے والا، ہٹایا ہوا۔

**منفور** زبر م، جزم ن، و مع۔ صف، ع۔ جس سے لوگ نفرت کریں، دور بھاگیں؛ نفرت کرنے والا۔

**منفی** زبر م، جزم ن۔ صف، ع۔ منہا کیا ہوا، تفریق شدہ؛ ناموافق، برعکس؛ خلاف، مخالفانہ، اِنکاری، مثلاً: **منفی جواب**؛ تخریبی، مثلاً: **منفی رجحانات**۔

**منقاد** پیش م، جزم ن۔ صف، ع۔ تابع، مطیع، فرمانبردار۔

**منقار** زیر م، جزم ن۔ اسث، ع۔ (پرندے کی) چونچ۔

محاورہ: **منقار پونچھ کے رہ جانا** بولنے سے عجز ظاہر کرنا؛ خاموش ہو جانا؛ کسی کی خوش بیانی کا معترف ہونا۔

**منقاش** زیر م، جزم ن۔ اند، ع۔ موچنا، موچنی (جس سے بال اُکھاڑے جاتے ہیں)؛ سنسی، زنبور؛ نقش گری کا آلہ۔

**منقب** پیش م، جزم ن، زیر ق۔ صف، ع۔ جانے والا؛ (مجازاً) شریک، جُدا ہوا۔

**منقبت** زبر م، جزم ن، زبر ق، زبر ب۔ اسث، ع۔ تعریف، توصیف، ثنا؛ باعثِ امتیاز خصوصیت؛ فخر و مباہات۔ آئمہ، اہلِ بیت یا اولیا کی شان میں لکھے جانے والے اشعار یا نظم۔

**منقبض** پیش م، جزم ن، زبر ق، زیر ب۔ صف، ع۔ سکڑا ہوا، کس کر باندھا ہوا۔

**منقّح** پیش م، زبر ن، شد زبر ق۔ صف، ع۔ صاف کیا ہوا، واضح کیا ہوا، پاک کیا ہوا۔ (اسث) **تنقیح** واضح کرنا۔ جمع: **تنقیحات** کسی مسئلے یا قضیے کے فیصلہ طلب نکات کی وضاحت۔

**منقرض** پیش م، جزم ن، زبر ق، زیر ر۔ صف، ع۔ کترا ہوا، کاٹا ہوا؛ منقطع، ختم۔

**منقسم** پیش م، جزم ن، زبر ق، زیر س۔ صف، ع۔ بٹا ہوا، حصوں میں تقسیم؛ تقسیم

ہونے والا۔

**منقش** پیش م، زبر ن، شد زبر ق۔ صف، ع۔ جس پر نقش بنے ہوں، نقشین، شبیہوں یا بیل بوٹوں سے آراستہ سطح ظرف وغیرہ۔

**منقصب** پیش م، جزم ن، زبر ق، زبر ص۔ صف، ع۔ کاٹا ہوا، الگ کیا گیا؛ اپنی جگہ سے ہٹا ہوا۔

**منقصت** پیش م، جزم ن، زبر ق، زبر ص۔ امث، ع۔ نقصان پہنچانا؛ بدنام کرنا؛ توہین، برائی۔

**منقضی** پیش م، جزم ن، زبر ق۔ صف، ع۔ جو قضا ہو جائے جس کا وقت یا میعاد نکل جائے؛ فیصلہ شدہ امر یا معاملہ۔

**منقطع** پیش م، جزم ن، زبر ق، لیٹا زیر ط۔ صف، ع۔ کٹا ہوا، الگ، جدا کیا ہوا؛ کاٹ دیا جانے والا؛ ختم، تمام۔

**منقل** زبر م، جزم ن، زبر ق۔ امث، ع۔ انگیٹھی، آتش دان۔

**منقلب** پیش م، جزم ن، زبر ق، زیر ل۔ صف، ع۔ اُلٹا، اوندھا؛ برگشتہ، پھرا ہوا، بدلا، پلٹا ہوا۔

**منقوش** زبر م، جزم ن، و مع۔ صف، ع۔ نقش کیا ہوا؛ جس کے نشانات موجود ہوں۔

**منقوط** زبر م، جزم ن، و مع۔ صف، ع۔ نقطہ دار، جس پر نقاط ہوں، بُندکیوں دار۔

**منقول** زبر م، جزم م، و مع۔ صف، ع۔ نقل کیا ہوا، دوہرایا ہوا، بیان کیا ہوا، ذکر کردہ؛ جو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جایا جائے یا جا سکے۔ (مث) جمع: **منقولہ**۔

مثلاً: **اَملاک/ جائیدادِ منقولہ** ضد **غیر منقولہ** (مکان، زمین)۔

**منقولات** زبر م، جزم ن، و مع۔ جمع، مث، مذ، ع۔ عقائد، روایات، تقلیدی علم۔

**منقی** پیش م، زبر ن، شد ق۔ صف، ع۔ صاف کرنے والا؛ (طب) بدن کو فاسد مادوں سے صاف کرنے والا۔

**منقّٰی** پیش م، زبر ن، شد ق، کھڑا زبر ی۔ صف، ع۔ صاف کیا ہوا، بیج نکالا ہوا۔

مثلاً: **مویز منقّٰی** رک: **مویز**۔

**منکا (۱)** زبر م، جزم ن۔ امذ، ہ۔ مالا کا دانہ، نگینہ؛ (مجازاً) تسبیح یا مالا۔

محاورہ: **منکا پھرنا** مالا جپی جانا، تسبیح کی جانا، وظیفہ کیا جانا۔

**منکا (۲)** زبر م، جزم ن۔ امذ، ہ۔ گردن کے قریب ریڑھ کا پہلا جوڑ جس پر گردن قائم رہتی ہے، فقرہ۔

محاورہ: **منکا توڑنا** گردن کی ہڈی توڑنا، مار ڈالنا، قتل کر دینا۔

محاورہ: **منکا ٹوٹنا** گردن ٹوٹنا، موت واقع ہونا۔

**منکتم** پیش م، جزم ن، زبر ک، زبر ت۔ صف۔ پوشیدہ، خفیہ، مخفی، در پردہ، چھپا ہوا۔

**منکدر** پیش م، جزم ن، زبر ک، زیر د۔ صف، ع۔ جلدی کرنے والا، تیزی سے جانے والا۔

**منکر** پیش م، جزم ن، زبر ک۔ صف، ع۔ انکار کیا گیا؛ ممنوع، ناواجب، قابل مذمت، مکروہ، معیوب۔

علم: **منکر (و) نکیر** دو فرشتے جو قبر میں ایمان کی بابت سوال کرنے پر مامور بتائے جاتے ہیں۔ نیز **نکیرین**۔

**منکر** پیش م، جزم ن، زیر ک۔ صف، ع۔ انکار کرنے والا، نہ ماننے والا؛ مکر جانے والا؛ کافر۔

محاورہ: **منکر ہونا** انکار کرنا، نہ ماننا، قائل نہ ہونا۔

**منکسر** پیش م، جزم ن، زبر ک، زیر س۔ صف، ع۔ انکسار برتنے والا؛ (کنایۃً) حقیر، گھٹیا، ادنیٰ؛ شکستہ، ٹوٹا ہوا؛ ہزیمت خوردہ۔

**منکسر المزاج** (پیش ر، غم ا، جزم ل، زبر م) مسکین طبع، عاجز، انکسار برتنے والا۔

**منکسف** پیش م، جزم ن، زبر ک، زیر س۔ صف۔ جسے گہن لگے؛ گہنایا ہوا۔

**منکشف** پیش م، جزم ن، زبر ک، زیر ش۔ صف، ع۔ عیاں، ظاہر، آشکارا، واضح؛ کھلنے والا، القا کیا ہوا، کھولا ہوا۔

**منکنا** زبر م، زبر ن، جزم ک۔ فعل لازم، ہ۔ چوکنا ہونا، ہوشیاری سے کام لینا۔

**منکوح** زبر م، جزم ن، و مع۔ صف، ع۔ جس کا نکاح کیا گیا ہو (لڑکا یا لڑکی)۔

**منکوحہ** زبر م، جزم ن، و مع۔ امث، ع۔ نکاحی بیوی، گھر والی جس سے نکاح بندھا ہو، بیوی، زوجہ۔

**منکوس** زبر م، جزم ن، و مع۔ صف، ع۔ اوندھا، اُلٹا، منقلب؛ (مراداً) منحوس۔

**منگا** زبر م، ن مغ۔ امر، ہ۔ **منگانا** (رک) کا امر۔

محاورہ: **منگا بھیجنا** کسی کو بھیج کر طلب کرنا۔

**منگانا** زبر م، ن مغ۔ فعل متعدی۔ حکم یا فرمائش کر کے دُور سے طلب کرنا۔

کہاوت: **منگائی مِسی لے آیا مٹی** بے وقوف کو کہو کچھ، کرتا کچھ ہے۔

**منگتا** زبر م، ن غنہ، جزم گ۔ امذ، ہ۔ فقیر، بھک منگا، بھکاری، گدا۔

**منگتی** رک: **منگتا** جس کی یہ تانیث ہے۔

**منگٹ** زبر م، ن غنہ، زبر گ۔ امث، ہ۔ کلائی۔

**منگٹی** کلائی کا ایک زیور، پہنچی۔

**منگچی** پیش م، ن غنہ، جزم گ۔ امث، ہ۔ مونگ کی پُھلکی، مونگ کا بڑا۔

**منگل** زبر م، ن غنہ، زبر گ۔ امذ، س۔ خوشی، شادمانی، جشن۔ مثلاً: جنگل میں

منگل؛ سیارہ مریخ؛ سہ شنبہ، پیر کے بعد کا دن جو مریخ سے منسوب کیا جاتا ہے۔

فعل مرکب، محاورہ: **منگل گانا** خوشی کے گیت گانا، خوشی کرنا۔

**منگلا** زبرم، ن غنہ، جزم گ۔ امث، س۔ نیک، خوش رُو عورت یا بیوی؛ ایک بوٹی جس کے پتے ہتھیلی کی مانند کئی جگہ سے چرے ہوئے ہوتے ہیں۔ پھول کی ایک قسم جو نیل کے پھول جیسا صندلی رنگ کا اور دو غلافوں میں ملفوف ہوتا ہے؛ دروا، پتر دنتی۔ ہندو دیو مالا میں شو کی پتنی اُما یا پاروتی کا ایک لقب؛ منگل (رک) سے منسوب۔

**منگنی** زبرم، ن غنہ، جزم گ۔ امث۔ شادی کے لیے نسبت قرار پانے کی رسم، سگائی؛ روکن، چونگا۔

کہاوت: **منگنی کی چادر ٹا نکے پچاس کی آ ور** کم ظرف ذرا سی بات پر اِتراتا پھرتا ہے۔

کہاوت: **منگنی نہ ٹنگنی، گڑیا کا بیاہ** شادی کا محض نام ہی ہے، ورنہ اک کھیل سا ہے۔ عموماً وہاں کہا جاتا ہے جہاں شادی کا صرف آرام ہی آرام ہو۔

**منگوس** زبرم، ن مخ، ومع۔ اند، ہ۔ نیولا۔

**منگولا** زبرم، ن غنہ، ومج۔ اند م ی۔ پھندنا، طرہ۔

**منگیتر** زبرم، ن مخ، ے، زبرت۔ اند، امث۔ جس کی منگنی ہو چکی ہو، منسوب یا منسوبہ۔

**منگھٹا** زبرم، جزم غنہ، زبر گھ۔ اند، ہ۔ کنویں کی مینڈھ۔

**منم** زبرم، زبرن۔ فقرہ، ف۔ (للکار کے طور پر) میں ہوں۔

**منم** زیرم، زبرن۔ صف۔ چغل خور، غیبت کرنے والا۔

**من من** زیرم، زیرم۔ متعلق فعل، ہ۔ دھیمے سے، آہستگی سے، سہج سہج، سُستی سے (بولنا یا کام کرنا)۔ (صف) جو آہستہ آہستہ یا ناک میں بولے۔

**من منا** زیرم۔ صف، ہ۔ دھیمے، اٹکتے ٹھٹکتے لہجے میں بولنے والا، ناک میں بات کرنے والا۔ صف: **منمنی**۔

فعل لازم: **منمنانا** کسی قدر غنغناہٹ کے ساتھ منہ ہی منہ میں بولنا۔

**منمناہٹ** ناک میں بولنے کی کیفیت۔

**من منا** پیش م، جزم ن، پیش م۔ اند، ہ۔ ایک سیاہ رنگ کا تلخ غلّہ جو گیہوں کے کھیت میں اُگ آتا ہے۔ اڑھایا، دھاڑا۔

صف: **من مناسا** (ہ) چھوٹا سا، حقیر، ادنیٰ۔

**مِنن** زیرم، زبرن۔ مِنت (رک) کی جمع۔

**منو** زبرم، ومع۔ اند، ہ۔ عقل مند، دانا؛ انسان، نسلِ انسانی کا پہلا نمائندہ، ہندو دھرم کے عقائد و احکام کا مدوّن کرنے والا شاستری جسے برہما کا اوتار سمجھا جاتا ہے۔

**منو** زیرم، شدن، ومج۔ امث۔ بلی کا پیار کا نام۔ نیز **منو بلائی** (زیب)۔

**منوا** (۱) زبرم، جزم ن۔ اند۔ من، دل کی تصغیر۔

**منوا** (۲) زبرم، جزم ن۔ اند۔ **منوانا** (رک) کا امر۔

**منوال** زیرم، جزم ن۔ اند، ع۔ طور طریقہ، وضع، ڈھنگ، قماش؛ وہ لکڑی جس پر جولاہا کپڑا بننے کے ساتھ ساتھ لپیٹتا جاتا ہے۔

**منوانا** زبرم، جزم ن۔ فعل متعدی، ہ۔ تسلیم کرانا، اقرار لینا۔

**منوتی** زبرم، ولین۔ اند۔ لین دین کے معاملے میں کسی قسم کی قرارداد؛ رضامندی، قبولیت؛ ضمانت؛ تشفی، تسلی۔

**منوتی دار** قرضے کی ادائی کا ضامن۔

**منوچہر** زیرم، ومع، لینا زیرچ، جزم ہ۔ صف، ف۔ بہشتی صورت والا؛ آسمان جیسے چہرے والا؛ اعلیٰ درجے کا؛ نہایت حسین۔

**منور** پیش م، زبرن، شدزبرو۔ صف، ع۔ روشن، تاباں، چمکیلا۔

**منور** پیش م، زبرن، شدزیرو۔ صف، ع۔ روشن کرنے والا، چمکانے والا، نور عطا کرنے والا۔

**منورتھ** زبرم، ومج، زبرر۔ اند، ہ۔ دلی خواہش، دلی مدعا۔

**منوط** زبرم، ومع۔ صف۔ باندھا ہوا، معلق۔

**منوم** پیش م، زبرن، شدزیرو۔ صف، ع۔ خواب آور، جو نیند لائے (دوا، صدا وغیرہ)۔

**منون** پیش م، زبرن، شدزبرو۔ صف، ع۔ وہ حرف جس پر تنوین لگائی جائے یعنی دو زبر، دو پیش یا دو زیر۔

**منوہر** زبرم، ومج، زبرہ۔ صف، ہ۔ حسین (ی مع)، من موہنا، دل کو لبھانے والا؛ (مجازاً) معشوق۔

**منہ** پیش م، ن غنہ۔ اند، ہ۔ چہرہ، ماتھے سے ٹھوڑی تک دونوں کنپٹیوں کے درمیان کا حصہ (جزوی یا کلی)؛ دہانہ؛ منبع، مخرج؛ سوراخ؛ پاس، لحاظ، مثلاً: آپ کا منہ تھا جو میں چپ رہا؛ مجال، حوصلہ، ہمت، حیثیت، مثلاً: اپنا منہ کہاں کہ اُن کی ثنا کریں۔

محاورہ: **منہ اُتر جانا** رنج، دکھ یا پریشانی سے رنگ اُڑ جانا۔

محاورہ: **منہ اُٹھا کے چل پڑنا** بغیر سوچے سمجھے راونہ ہو جانا۔

محاورہ: **منہ اُٹھا کے کہنا** بغیر سوچے سمجھے کوئی بات کر دینا۔

محاورہ: **منہ اُٹھائے آنا** بلا اجازت اور بے دھڑک داخل ہو جانا۔

محاورہ: **منہ اُٹھائے جانا** کہے سنے بغیر سیدھا چلا جانا۔

**منہ اندھیرے** صبح سویرے، تڑکے۔

محاورہ: **منہ بخشنا** طاقت دینا، کسی قسم کی بات کرنے کی ہمت دینا۔

محاورہ: **منہ بسورنا** رونی شکل بنانا۔

محاورہ: **منہ بنانا** رونی صورت بنا کر تکلیف کا اظہار کرنا؛ بدذائقہ شے کھا لینے سے ناپسندیدگی کا اظہار کرنا

محاورہ: منہ بن جانا خفا ہوجانا، ناراض ہونا، بگڑنا؛ ناپسند ہونا۔

منہ بولا (وج) بنایا ہوا، حقیقی کے خلاف، مثلاً: منہ بولا بیٹا۔

منہ بولتی تصویر ایسی تصویر جس کے نقش ونگار اصل کے قریب تر ہوں، ایسی تصویر جو حقیقت کو ظاہر اور واضح کرے۔

محاورہ: منہ بھرائی دینا نذرانہ دینا، رشوت دے کر چپ کرانا۔

کہاوت: منہ پر اور، پیٹھ پیچھے اور ظاہر میں کچھ باطن میں کچھ۔ سامنے کچھ کہنا، بعد میں کچھ کہنا۔ منافق کی نسبت کہتے ہیں۔

کہاوت: منہ پر پُوت، پیچھے حرامی مُوت سامنے تعریف، غیر حاضری میں بدگوئی۔

کہاوت: منہ پر ٹھیکری رکھ لی چپ سادھ لی (آنکھوں پر ٹھیکری رکھنا = چشم پوشی کرنا)۔

کہاوت: منہ پر خاک ملی ہے مفلسی کو ظاہر کرتے ہیں اور دولت کو چھپاتے ہیں۔ دولت مند مفلسوں کی سی وضع اختیار کرے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: منہ پر خالہ نانی، پیچھے دشمن جانی خوشامدی اور مکار آدمی کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: منہ پر ڈالی لوئی تو کیا کرے گا کوئی آدمی ڈھیٹ یا بے غیرت ہو جائے تو اُسے کسی کی پروا نہیں ہوتی۔

کہاوت: منہ پر بہت کچھ، دل میں خاک نہیں محض ظاہر داری ہے۔ صرف زبانی باتیں بناتے ہیں۔

محاورہ: منہ پر مارنا کسی ناپسند شے کو حقارت سے واپس لوٹانا۔

محاورہ: منہ پر ہاتھ پھیرنا بدلہ لینے کا اشارہ کرنا، (منہ پر ہاتھ پھیر کر) جتانا کہ بدلہ ضرور لیا جائے گا۔

کہاوت: منہ پڑی اور ہوئی پرائی بات بات منہ سے نکل جائے تو پرائی ہوجاتی ہے یعنی قابو سے باہر ہوجاتی ہے۔

منہ پھٹ بدتمیز، بے خوف، بے لحاظ، بدزبان۔

محاورہ: منہ پھلانا ناراض ہونا، خفگی کا اظہار کرنا، روٹھنا۔

منہ پھوڑ کر بے عزت بنا کر۔

محاورہ: منہ پھیر لینا منہ دوسری طرف کر لینا؛ توجہ نہ دینا، بے اعتنائی برتنا، نفرت کا اظہار کرنا۔

محاورہ: منہ پھیرنا رُخ تبدیل کرنا؛ بیزار ہوجانا، متنفر ہونا، ناراض ہونا؛ مقابلے سے ہٹ جانا، ہتھیار ڈال دینا۔

محاورہ: منہ تکنا بے بسی سے دیکھنا؛ حسرت سے دیکھنا؛ حیران رہ جانا، ہکا بکا رہ جانا؛ کسی کے جواب کا منتظر رہنا۔

منہ توڑ جواب ایسا جواب جو حریف کو بالکل خاموش کر دے، دانت کھٹے کر دینے والا جواب۔

محاورہ: منہ چڑانا چھیڑنے کی خاطر دانت نکال کر دوسرے کو دکھانا؛ شوخی کرنا، بدنمائی سے نقل کرنا۔

منہ چڑھا وہ شخص جو لاڈ پیار اور ناز برداری کی وجہ سے گستاخ اور بدتمیز ہو گیا ہو۔

کہاوت: منہ چکنا، پیٹ خالی ظاہر میں درست، باطن خراب۔ مفلسی میں امیرانہ وضع۔

کہاوت: منہ چومتے ہی گال کاٹا ابتدا ہی میں نقصان پہنچایا۔

منہ در منہ آمنے سامنے، روبرو، بیباکانہ۔

محاورہ: منہ دکھانے کے قابل نہ رہنا نہایت شرمندہ ہونا، رسوا ہونا، ذلیل ہونا۔ نیز منہ دکھانے کے لائق نہ ہونا۔

منہ دکھائی وہ نقدی، زیور یا کوئی قیمتی تحفہ جو دلھن کا چہرہ پہلی مرتبہ دیکھنے کی رسم پر دیا جاتا ہے۔

کہاوت: منہ دیکھ کے بیڑا، چوتڑ دیکھ کے پیڑھا جیسا کوئی آدمی ہو اُس سے ویسا سلوک کرنا چاہیے۔ ہر ایک کی خاطر تواضع کرنی چاہیے۔

کہاوت: منہ دیکھ کے ٹھپڑ لگایا جاتا ہے حیثیت دیکھ کر برتاؤ کیا جاتا ہے۔

محاورہ: منہ دیکھتے رہ جانا حیران و پریشان ہوجانا، ہکا بکا ہوجانا، حیرت سے کسی کا منہ دیکھنا۔

کہاوت: منہ دیکھی سب کہتے ہیں، خدالگتی کوئی نہیں کہتا لوگ خوشامد کی باتیں کرتے ہیں، سچی بات کوئی نہیں کہتا۔

کہاوت: منہ رکھتے ناک سے پانی پییں کسی چیز کا غلط استعمال کرنا۔ اُلٹی بات کرنا۔

صف: منہ زور بدتمیز، بدزبان، جو کچھ منہ میں آئے بلاتمیز ولحاظ کہہ دینے والا۔

کہاوت: منہ سوئی، پیٹ کھوئی منہ ذرا سا، پیٹ بڑا سا۔ پتلا دُبلا مگر کھائے بہت۔ آمدنی کم اور خرچ زیادہ۔

محاورہ: منہ سی لینا بالکل خاموش ہوجانا، کوئی بات نہ کرنا۔

کہاوت: منہ سے بولو، سر سے کھیلو خاموش کیوں ہو، کچھ بات کرو۔

محاورہ: منہ سے رال ٹپکنا بہت لالچی ہونا۔

کہاوت: منہ سے محابا ہے خاطر سے خاطر اور محبت سے محبت ہے۔ مالک موجود ہوتو نوکر کو ڈر ہوتا ہے اور کام زیادہ کرتا ہے۔

کہاوت: منہ سے نکلی پرائی ہوئی بات منہ سے نکل جائے تو پھر قابو

سے باہر ہو جاتی ہے۔ نیز منہ سے نکلی کوٹھوں چڑھی۔

کہاوت: منہ سے ہزار چاؤ دکھائے، ناک سے اکونا نہیں طریقے سے کئی کام ہو سکتے ہیں، بے طریقہ کوئی کام بھی نہیں ہو سکتا۔

کہاوت: منہ کالا، جات اُجالا شریفوں کی اولاد بری ہو تو کہا جاتا ہے۔

جات=ذات۔

کہاوت: منہ کا میٹھا، پیٹ کا کھوٹا ظاہر میں دوست، باطن میں دشمن۔

کہاوت: منہ کا نوالہ تو نہیں ہے آسان کام نہیں ہے۔

کہاوت: منہ کھائے، آنکھ لجائے احسان مند کو لحاظ کرنا پڑتا ہے۔

کہاوت: منہ کے آگے خندق نہیں بہت بک بک کرتا ہے۔ بولنے لگے تو رکتا ہی نہیں۔

کہاوت: منہ کی گئی لوئی، تو کیا کرے گا کوئی بے حیا کو کسی کی پروا نہیں ہوتی۔

محاورہ: منہ لگانا بے تکلفی برت کر گستاخ بنا دینا۔

کہاوت: منہ لگائی ڈومنی بال بچے سمیت آئی منہ لگانے سے کمینہ سر چڑھ جاتا ہے اور کوئی کام ڈھنگ سے نہیں کرتا۔

منہ لگی سر چڑھی، گستاخ عورت۔

کہاوت: منہ لگی روگن پیٹ میں ایسے شرابیوں کے متعلق کہتے ہیں جو ذرا سی شراب پی کر اودھم مچاتے ہیں۔ شراب کا تو نام ہوتا ہے، اصلی خباثت دل میں ہوتی ہے۔

محاورہ: منہ مارنا جانوروں کا کسی کھانے کی چیز میں منہ ڈالنا، لقمہ بھر لینا؛ جلدی جلدی کھانا۔

منہ مانگا حسبِ خواہش، من مانا، دل کی طلب کے مطابق۔

کہاوت: منہ مانگا بر پایا دل کی خواہش تھی وہ پوری ہوئی۔ دلی مراد بر آئی۔

محاورہ: منہ مانگی قیمت وصول کرنا کم و بیش کیے بغیر خواہش کے مطابق پیسے لینا، بھاری رقم حاصل کرنا۔

محاورہ: منہ مانگی مراد بر آنا دل کی خواہش پوری ہونا، کوئی چیز خواہش کے مطابق مل جانا۔

کہاوت: منہ مانگی موت نہیں ملتی خواہش کے مطابق کام نہیں ہوتا۔

کہاوت: منہ میں دانت نہ پیٹ میں آنت بہت بوڑھا ہے۔

کہاوت: منہ میں روٹی، سر پر جوتی بے عزتی کے ساتھ روٹی ملتی ہے۔

کہاوت: منہ میں زبان حلال ہے منہ اور زبان، سچ اور حق بات کے لیے ہے۔

منہ میں گھی شکر کوئی خوشی کی بات سنائے کو کہا جاتا ہے۔

محاورہ: منہ نہ لگانا کوئی اہمیت نہ دینا، بے حیثیت جاننا۔

کہاوت: منہ نور نہ پیٹ صبور نہ منہ پر رونق ہے اور نہ دل میں صبر۔ غریب بھی ہے اور بے صبر بھی۔

منہا منہ لبالب، پوری طرح بھرا ہوا، لبریز۔

کہاوت: منہ ہی منہ مارے، توبہ توبہ پکارے خود ہی مارے اور خود ہی شور مچائے۔

مِنہا زیر م، جزم ن۔ صف، ع۔ تفریق، وضع، مجرا۔

فعل مرکب، محاورہ: مِنہا کرنا کم کرنا، گھٹانا، تفریق کا عمل کرنا۔

منہاج زیر م، جزم ن۔ امث، ع۔ شاہراہ، کھلی سڑک؛ روشن اور واضح راستہ؛ طریقہ، ضابطہ کار، روش۔

منہال پیش م، جزم ن۔ امث۔ دھات کی بنی ہوئی چھوٹی سی نلی جو حقہ پینے کے کام آتی ہے۔ نیز منہنال۔

منہائی زیر م، جزم ن۔ امث، ع۔ ف۔ تفریق، نفی، محصول یا لگان میں کمی۔

منہدم پیش م، جزم ن، زبر ہ، زیر د۔ صف، ع۔ ڈھایا ہوا، گرا ہوا، برکندہ، مسمار (عمارت وغیرہ)۔

محاورہ: منہدم ہونا مٹ جانا، ڈھے جانا، مسمار ہو جانا؛ ختم ہو جانا، معدوم ہو جانا؛ بے وقعت ہو جانا، قدر کھو دینا۔

منہدی لیٹا زیر م، ن مغ، جزم ہ (بروزن میتھی)۔ حنا، جس کے پتے پیس کر لگانے سے ہاتھ سرخ ہو جاتے ہیں۔ عام: مہندی۔

محاورہ: منہدی آنا کسی دربار یا تعزیہ خانے میں چڑھانے کے لیے منہدی کا پہنچنا۔

محاورہ: منہدی چھوٹنا کوئی نقصان نہ ہونا۔

محاورہ: منہدی رچانا ہاتھ پاؤں پر منہدی لگانا۔

محاورہ: مہندی آنا کسی دربار یا تعزیہ خانے میں چڑھانے کے لیے منہدی کا پہنچنا۔

منہزم پیش م، جزم ن، زبر ہ، زیر ز۔ صف، ع۔ شکست کھایا ہوا؛ لڑائی سے بھاگا ہوا؛ پیٹھ دکھانے والا۔

منہضم پیش م، جزم ن، زبر ہ، زیر ض۔ صف، ع۔ (طب) ہضم ہونے والا، جو پیٹ میں پچ جائے۔

منہل زبر م، جزم ن، زبر ہ۔ امذ۔ وہ جگہ جہاں پینے کو پانی ملے، گھاٹ؛ پانی کے نکلنے کی جگہ، چشمہ۔

منہمک پیش م، جزم ن، زبر ہ، زیر م۔ صف، ع۔ پوری طرح مشغول، نہایت مصروف، کسی کام میں پوری توجہ سے لگا ہوا۔

**منہگا** لیٹا زبرم، ن غنہ، جزم ہ۔صف، ع۔ گراں، بہت داموں کا، بیش قیمت۔ نیز مہنگا۔

**منہی** زبرم، جزم ن۔صف، ع۔ ممانعت کردہ، جس کے نہ کرنے کا حکم ہو۔جمع: **منہیات**۔

**منہی** پیش م، جزم ن۔صف، مذ، ع۔ اعلان کرنے والا، خبر کرنے والا۔انگریزی میں: Reporter۔

**منہیار** زبرم، جزم ن، زیرہ۔ رک: **منھیار**۔

**منی**(۱) زبرم۔امث، ع۔ مرد کا مادۂ تولید۔

**منی**(۲) زبرم۔امذ، ت۔ تکبر، غرور، ہما ہمی، انانیت، نخوت۔مرکب عطفی: ما و منی۔

**منی** پیش م۔امذ۔ بڑے مرتبے کا عالم و زاہد، ہندو رشی۔

**منی** پیش م، شدن۔امث۔ پیار کا لفظ جو چھوٹی بچی کے لیے بولا جاتا ہے۔ (صف) بہت چھوٹی سی (شے)۔

**منیا** پیش م، جزم ن۔امث، ہ۔ پدڑی۔(امث) چھوٹی فرج، بظر۔

**منیب** پیش م، ی۔صف، ع۔ نیابت کرنے یا نائب مقرر کرنے والا؛ نمائندہ، کارکن، ایجنٹ؛ حساب کتاب رکھنے والا، منیم؛ حق کی طرف لوٹنے والا۔

**منیجر** لیٹا زبرم، ے، زبرج۔امذ، امث۔ منتظم، منتظم مہتمم۔

**منیر** پیش م، ی۔صف، ع۔ روشن، چمک دار؛ روشنی دینے والا۔

**منیم** پیش م، ی۔صف۔ **منیب** (رک)، اکاؤنٹنٹ، حساب دار۔

**منھیار** زبرم، جزم نھ۔امذ۔ کانچ کی چوڑیاں بنانے اور پہنانے والا۔ (امث) **منھیاری**۔نیز **منہیار/منہیاری**۔

## م۔و

**مو** ولین۔امذ، ہ۔ جوانی، شباب، جوبن؛ رضامندی، مرضی۔

**مو** ومع۔امذ، ف۔ بال، رونگٹا، کیس۔

**مو/موباف** وہ کپڑا جو عورتیں کنگھی کرکے چوٹی میں گوندھ لیتی ہیں، چٹلا۔

**موبمو** تفصیلاً، بالکل مماثل؛ سب کا سب، مکمل، تمام۔

**موئے زہار** (زیرز) وہ بال جو اندام نہانی یا عضوِ تناسل کے گرد ہوتے ہیں، جھانٹ۔

**موشگاف** بال کی کھال کھینچنے والا، نکتہ چیں، باریک بیں۔

**موشگافی** بال کی کھال نکالنا۔

**موقلم** مصوروں کا (بالوں سے تیار کردہ) باریک برش۔

**موا** پیش م (بروزن ہوا) صف۔ مرا، مویا۔نیز (بطور دشنام) مردود، ملعون، کمبخت، خانہ خراب۔(مث) **موئی**۔

کہاوت: **مواگھوڑا ابھی کہیں گھاس کھاتا ہے** مرنے کے بعد کی رسوم پر طنز ہے کہ مردے کو اِن سے کیا فائدہ۔ بوڑھا عیاشی کرے تو کہتے ہیں کہ بوڑھے کو عیاشی سے کیا لطف ملے گا۔

**موات** زبرم۔امث۔صف۔ بنجر زمین؛ ویرانہ، غیر آباد زمین؛ بنجر، بے جان۔

**مواج** زبرم، شدو۔صف، ع۔ موجیں مارتا ہوا، طوفانی، تند و تیز۔

**مواجب** زبرم، زیرج۔جمع، مذ، ع۔ اُجرتیں، تنخواہیں؛ واجب اُمور، لازم کیا گیا یا مقرر کیا گیا۔**موجب** کی جمع الجمع۔

**مواجہہ** پیش م، زبرج، زبرہ۔امذ، ع۔ آمنا سامنا، مقابلہ، دُوبدو؛ زبانی امتحان، انٹرویو، رسمی ملاقات۔

**مواخات** پیش م۔امث، ع۔ بھائی چارہ، ایک شخص کا دوسرے کو بھائی بنانا، بھائی بندی، برادری، موالات۔

**مؤاخذہ** پیش م، غم و، زبرخ، زبرذ۔امذ، ع۔ بازپُرس، حساب فہمی، جواب طلبی، پکڑ، گرفت۔

**مواد** زبرم۔امذ، ع۔ مادہ، سامانِ کار، وہ چیز جو کام کرنے یا کسی چیز کو ترقی دینے کے لیے خام شے کا کام دے، اجزا، ضروری اشیا؛ زخم یا پھوڑے وغیرہ کی رطوبت، پیپ یا کچ لہو، آلائشِ زخم۔

**موازنہ** پیش م، زبرز، زبرن۔امذ، ع۔ دو اشیا کے باہمی وزن کا اندازہ، تولنا، جانچنا؛ قدر و قیمت کا مقابلہ۔

محاورہ: **موازنہ کرنا** وزن کرنا، جانچنا؛ ایک شے کی کمی دوسری شے سے پوری کرنا۔

**مؤازی** پیش م، غم۔صف، ع۔ مقابل، آمنے سامنے؛ ملتے جلتے، مماثل، مشابہہ، ہم قیمت۔(متعلق فعل) تخمیناً، قیاساً۔عام: **موازی**۔

**مواسا** پیش م۔امذ۔ درگزر، غم خواری۔

**مواسات** پیش م۔امث، ع۔ دُکھ سکھ میں شریک ہونا؛ غم خواری کرنا۔

**مواشی** زبرم۔اسمِ جنس، ع۔ چوپائے، گائے بھینس، بھیڑ بکری، اونٹ وغیرہ؛ بہت تیز چلنے والے۔

**مواصلات** پیش م، زبرص۔امث، امذ، جمع، ع۔ پیام رسانی، آمد و رفت کے ذرائع؛ ذرائع حمل و نقل، رسد و رسائل۔انگریزی میں: Communication۔

**مواصلت** پیش م، زبرص، زبرل۔امث، ع۔ میل ملاپ، ملاقات؛ وصل، ملن؛ پیوستگی؛ (مجازاً) مباشرت، مجامعت۔

**مواضع** زبرم، لیٹا زیرض۔جمع، مذ، ع۔ گاؤں، بستیاں، جگہیں، مقامات۔ واحد: **موضع**۔جمع الجمع: **مواضعات**۔

**مواطن** زبرم، زیرط۔ جمع، مذ، ع۔ **وطن** (رک) کی جمع؛ سکونت کے مقامات، اقامت گاہیں۔

**مواظب** پیش م، زیرظ۔ صف، ع۔ پابندی سے ایک ہی کام میں لگا رہنے والا، کسی خاص میں استقامت رکھنے والا، ایک ہی وضع پر کام میں جتا رہنے والا۔

**مواظبت** (پیش م، زبرظ، زبرب) استقلال اور یکسوئی سے کوئی کام کیے جانا۔

محاورہ: **مواظبت فرمانا** کسی کام کیے لیے تاکید کرنا، کسی عمل کو استقامت سے کیے جانا۔

**مواعد** زبرم، زیرع۔ جمع، مذ، ع۔ وہ جگہیں جہاں ملنے کا وعدہ ہو۔

**مواعظ** زبرم، زیرع۔ جمع، مذ، ع۔ نصیحتیں، ہدایات۔

**مواعید** زبرم، ی۔ جمع، مذ، ع۔ **میعاد** (رک) کی جمع۔

**موافق** پیش م، زیرف۔ صف، ع۔ مطابق، لائق، حیثیت یا شان کے لحاظ سے مناسب، ایک دوسرے سے میل رکھنے والے یا میل رکھنے والا، جوڑی دار۔

محاورہ: **موافق آنا** راس آنا، درست ہونا، مزاج کے مناسب ہونا۔

محاورہ: **موافق ہونا** درست ہونا، مطابق ہونا؛ مزاج یا طبیعت کے مطابق ہونا۔

**موافقت** (پیش م، زبرف، زبرق) مطابقت، میل، یکسانیت۔

**مواقع** زبرم، لیٹا زیرق۔ جمع، مذ، ع۔ **موقع** (رک) کی جمع۔

**مواقف** زبرم، زیرق۔ **موقف** (رک) کی جمع؛ مقامات، منازل، ٹھہرنے کی جگہیں۔

**مواکب** زبرم، زیرک۔ اند، ع۔ فوجیں، لشکر، جلوس۔

**مواکلت** پیش م، زبرک، زبرل۔ امث، ع۔ اکٹھے مل کر کھانا پینا؛ کھانے پینے میں یکجائی۔

**موالات** پیش م۔ جمع، مذ۔ امث، ع۔ دوستی، آپس کا میل ملاپ، اتحاد، وفاداری؛ کاروباری معاہدہ۔

**موالی** زبرم۔ اند، ع۔ مولا کی جمع، دوستی رکھنے والے، حلیف؛ سردار، بادشاہ؛ لونڈی، غلام۔ مثلاً: **حالی موالی** مصاحب اور ملازم، حاضر باش لوگ۔

**موالید** زبرم، ی۔ جمع، مذ، ع۔ مخلوقات (جمادات، نباتات اور حیوانات)، پیدا ہونے کی چیزیں۔ واحد: **مولُود**۔

**موالیدِ ثلاثہ** (لیٹا زیرد، زبرث) تین انواع کی مخلوق۔ مراد: جمادات، نباتات، حیوانات۔

**مؤانست** پیش م، وغم، زبرن، زبرس۔ امث، ع۔ باہمی اُنس، دوستی، اخلاص؛ یارانہ۔ عام: **موانست** (زیرن، زبرس)۔

**موانع** زبرم، لیٹا زیرن۔ جمع، مذ، ع۔ منع کرنے والی باتیں یا اُمور، رکاوٹیں، بندشیں۔ واحد: **مانع**۔

**مواہب** زبرم، زیرہ۔ جمع، مذ، ع۔ انعامات، عطیات، بخششیں، مہربانیاں؛ فضائلِ وہبی۔ واحد: **موہبت** (زیرہ، زبرب)۔

**مواہبت** (پیش م، زیرہ، زبرب) بخشش، عطا، فیض رسانی۔

**موباف** ومع۔ اند، ف۔ عورتوں کی چوٹی کے ساتھ گوندھا جانے والا پتلا کپڑا۔

**موبائل** ومج، زیرء۔ اند۔ متحرک، قابلِ حرکت۔ انگریزی: Mobile۔

**موبائل فون** گشتی فون جو چلتے پھرتے (بغیر تار کے) مختلف مقامات پر استعمال کیا جاسکتا ہے۔

**موبد** ومج، زبرب۔ اند۔ پارسی عالمِ دین۔

**موبد** ومع، زبر نیز زیرب۔ اند۔ پارسیوں کا عالمِ دین، مجوسیوں کا دینی پیشوا؛ فلسفی؛ یہودیوں کا پادری۔

**مؤبد** پیش م، غم و، زبرء، شدزبرب۔ صف۔ ہمیشہ کا، ابدی دائمی۔

**موپ** ومج۔ صف۔ بہت زیادہ، کثیر، وافر۔

**موت** ولین۔ امث، ع۔ مرنا، مرگ، جسم سے روح کے نکل جانے کی کیفیت، وفات؛ تباہی، خرابی، شامت، نیستی، نابودی؛ مرنے کا واقعہ۔ (اند) **موتا** میت۔

محاورہ: **موت آنا** انتقال کر جانا، دنیا سے گزر جانا۔

کہاوت: **موت اور گاہک کا کوئی اعتبار نہیں، جانے کس وقت آجائے** موت اور گاہک کسی وقت بھی آسکتے ہیں۔ اس لیے ہر وقت تیار رہنا چاہیے۔

کہاوت: **موت بھلی کہ جان کندنی** روز روز کی تکلیف سے موت بہتر ہے۔

محاورہ: **موت پڑنا** دشوار معلوم ہونا، ناگوار لگنا؛ ڈر جانا، خوف کھانا۔

محاورہ: **موت دکھائی دینا** مرنے کے قریب پہنچ جانا؛ شامت یا کمبختی کے حالات نظر آنا۔

کہاوت: **موت دیجو پر مور نہ دیجو** بازار مندا ہونے سے موت بہتر ہے۔

محاورہ: **موت کا گھر دیکھ لینا** ایک ہی گھر میں بہت کم وقفے میں زیادہ اموات ہونا؛ مصیبت کا بار بار آنا۔

محاورہ: **موت کو دعوت دینا** خطرہ مول لینا، اپنی زندگی خطرے میں ڈالنا۔

کہاوت: **موت کو پکڑا تو بخار پہ راضی ہوا** مشکل کام پر پکڑیں گے تو آسان کام پر راضی ہوگا، جب انسان کسی بڑی مصیبت میں مبتلا ہو تو چھوٹی مصیبت یا محنت کو غنیمت جانتا ہے۔

کہاوت: **موت کی دوا کوئی نہیں** موت کا کوئی علاج نہیں ہے۔

کہاوت: **موت کی گھڑی سر پر کھڑی ہے** موت ہر وقت قریب رہتی ہے۔ نیز **موت سر پر کھڑی ہے**۔

محاورہ: **موت کے گھاٹ اُتارنا** مار دینا، ہلاک کرنا۔

کہاوت: **موت گھر دیکھ گئی** آفت اور مصیبت نے ہمارے گھر کا راستہ دیکھ لیا ہے۔

**موت** وم ع۔ امذ۔ پیشاب، بول۔ (بازاری) نطفہ، اولاد۔

محاورہ: **موت سے نکال کر گوہ میں ڈالنا** ذلیل سے ذلیل تر کر دینا۔

محاورہ: **موت کا چلّو ہاتھ میں دینا** بھلائی کے عوض برائی کرنا، نیکی کا بدلہ بدی سے دینا۔

**موتنا** پیشاب کرنا۔ نیز **موت دینا**۔

**موتیٰ** ولین، کھڑا زبری۔ جمع، مذ، ع۔ مرنے والے، میت کی جمع۔

**موتی** وج۔ امذ۔ سیپ سے نکلنے والا گوہر، دُر، مروارید؛ منکا، موتی کی شکل کی شے۔

محاورہ: **موتی پرونا** موتیوں کے سوراخ میں دھاگا ڈالنا؛ شعروں یا فقروں میں بہت عمدگی سے بندش کرنا؛ دلکش طریقے سے باتیں کرنا۔ نیز **موتی بندھنا**۔

محاورہ: **موتی توڑنا** قیمتی چیز لے لینا۔

**موتی جھرا** (زبرجھ) خسرہ۔

**موتی چور** (وم ع) موتی کی طرح چمک دار، خوبصورت؛ سفید۔

**موتی چور لڈو** لڈو کی ایک قسم جس کے دانے موتیوں کی طرح ہوتے ہیں۔

**موتیا** وج، زیرت۔ امث۔ سفید خوشبودار پھول جس کی بند کلی موتی کی شکل کی ہوتی ہے۔ (صف) موتی کے رنگ کا، موتی کی طرح آبدار؛ ایک قسم کی بیماری جس میں نزلے کا پانی آنکھوں کی پتلیوں پر گرتا اور قوتِ بصارت کو متاثر کرتا ہے۔

محاورہ: **موتیا اُترنا** آنکھوں میں موتیا کی بیماری آ جانا۔

**موتیا بند** (زیرب، جزم ن) آنکھ میں پانی اُترنے کا مرض۔

**موتھا** وج۔ امذ۔ ایک پودا جس کی گول لمبی جڑ، بطور دوا اور خوشبو بنانے کے لیے مستعمل ہے۔ نیز **ناگر موتھا** (زبرگ)، **موتھ**۔

**مؤتمر** پیش م، وغم، جزم ء، زبرت، زبرم۔ (بروزن معتبر)۔ امذ۔ اجتماع، اجلاس، کانفرنس۔

**مؤتمن** لیٹا پیش م، وغم، جزم ء، زبرت، زیرم۔ صف۔ امانت دار۔

**موٹ** وج۔ امث۔ گٹھڑی، گانٹھ، پوٹلی؛ بھار، بندھا ہوا بوجھ۔

**موٹا** وج۔ صف، ہ۔ فربہ، بھاری جسم والا، لحیم، شحیم، دبیز؛ جلی، نمایاں؛ ادنیٰ مثلاً: **موٹا اناج** معمولی درجے کا غلہ۔

کہاوت: **موٹا آدمی گھٹے نہ دُبلائے، دُبلے کا تو کام تمام ہو جائے** زبردست بڑا صدمہ سہار سکتا ہے۔ کمزور کو تھوڑی تکلیف بھی پست کر دیتی ہے۔

**موٹا جھوٹا** (وج) ادنیٰ قسم کا، گھٹیا۔

محاورہ: **موٹا جھوٹا کھانا** غریبوں کا سا کھانا، گھٹیا خوراک کھانا۔

**موٹا کام** جس میں کوئی باریکی نفاست یا نزاکت نہ ہو۔

**موٹام** وم ع۔ امذ۔ مٹی کا عارضی منارہ نما ڈھیما جو کھدائی کے وقت چھوڑ دیا جاتا ہے، تاکہ اُس سے گہرائی کی پیمائش کی جاسکے۔

**موٹر** وج۔ امث۔ بجلی یا کسی دوسری قسم کے ایندھن سے حرکت میں آنے والا انجن جس کے ساتھ پٹہ لگا کر مختلف قسم کی مشینیں چلائی جاتی ہیں۔

**موٹی** وج۔ صف۔ موٹا (رک) کی تانیث۔

**موٹی آسامی** دولت مند انسان، دھن دولت والا۔

**موٹی سمجھ والا** بے وقوف، کم عقل۔

**موٹی عقل** بھدی عقل، وہ سمجھ جو کسی بات کو دیر سے سمجھے۔

**موٹی گالی** بہت فحش گالی۔

**موٹھ** وم ع۔ امث، ہ۔ قبضہ، ہتھا، دستہ؛ مُٹھی؛ ایک قسم کا غلہ۔

**مؤثّر** لیٹا پیش م، وغم، زبرء، شدزیرث۔ صف۔ مذمث، ع۔ اثر کرنے والا، اثر رکھنے والا، پُر تاثیر، کارگر؛ زوردار۔

**موثّق** پیش م، زبرو، شدزیرث۔ صف، ع۔ مضبوط، پکا، باوثوق؛ تصدیق کرنے والا، مصدق؛ بھروسے کے قابل۔

**موج** ولین۔ امث، ع۔ پانی کی سطح پر پیدا ہونے والی شکن، لہر؛ لرزش، ترنگ، اُمنگ، ولولہ۔ امذ: **موجہ** (زبرج)۔

محاورہ: **موج اُڑانا** عیش کرنا، مزے کرنا۔ نیز **موج کرنا**۔

**موج زن** (زبرز) لہریں مارنے والا، متلاطم، جوش مارتا ہوا۔ نیز **موجزن**۔

محاورہ: **موج/موجیں مارنا** جوش وخروش دکھانا؛ بہنا، لہرانا۔

**موج میلا** سیر و تفریح، دل بہلاوا۔

محاورہ: **موج میں آنا** جوش میں آنا، ترنگ میں آنا، مزے میں آنا۔

**موجب** وم ع، زیرج۔ امذ، ع۔ سبب، باعث، وجہ؛ واجب، لازم کرنے والا۔ جمع: **موجبات**۔

**موجد** وم ع، زیرج۔ امذ، ع۔ ایجاد کرنے والا، مخترع، بانی۔

**موجر** وم ع، زیرج۔ امذ۔ کسی شے کو ٹھیکے پر دینے والا شخص۔

**موجز** وم ع، زبرج۔ صف، ع۔ مختصر کیا ہوا، خلاصہ، جس سے ایجاز برتا گیا ہو۔

نیز وجیز (زبرو، ی)۔
**موجزن** ولین، جزم ج، زبرز۔صف۔ رک: **موج زن**۔
**مؤجل** پیش م، ءغم، زبرء، شدزبرج۔صف، ع۔ جس کے لیے مہلت دی گئی ہو، جس کی ادائی ملتوی رکھی گئی ہو مثلاً: مہر مؤجل۔
**مؤجل برقیہ/تار** تاخیر سے پہنچنے یا بھیجا جانے والا تار یا برقی پیغام۔
**موجود** ولین، ومع۔صف، ع۔ حاضر، سامنے؛ مہیا، حاصل؛ وجود رکھنے والا؛ غائب اور ناپید کی ضد؛ قائم باقی؛ مستعد، تیار۔جمع: **موجودات** مخلوقات، کائنات۔
**موجودگی** حاضر، معلوم، مہیا، پیدا، باقی ہونے کی صورت۔
**موجودہ** حالیہ زمانے کا، اب کا۔
**موجی** ولین۔مث، مذ، صف۔ اپنی مرضی کا مختار، آزاد منش؛ زندہ دل۔
**موچ** وج۔امث۔ کسی پٹھے یا عضلے کا بے طرح زور پڑنے سے مڑ جانا یا بے جگہ ہو جانا۔مثلاً: پاؤں یا گردن کی موچ۔دھات کے برتن پر پڑ جانے والا گڑھا۔
**موچرس** وج، زبرچ، زبرر۔امذ۔ سینبھل کے درخت کا گوند جو یونانی دواؤں میں استعمال کی جاتا ہے۔نیز **موچارس**۔
**موچڑی** وج، زبرچ۔امث۔ جوتی، پیزار۔
**موچنا** وج، جزم چ۔امذ۔ بال اُکھیڑنے کا آلہ، ایک طرح کی نازک مہین چمٹی جس سے بال چن سکتے ہیں یا نازک مہین اشیا پکڑ کر اُٹھا سکتے ہیں؛ ٹھٹھیروں کا اوزار جس سے برتن کی موچ نکالتے ہیں۔
**موچی** وج۔امذ۔ جوتی بنانے یا گانٹھنے والا، جفت ساز۔
کہاوت: **موچی کے موچی ہی رہے** جیسے تھے ویسے رہے، کوئی ترقی نہیں کی۔
کہاوت: **موچی موچی لڑیں اور سرکار کا زین ٹوٹے** لڑے کوئی اور نقصان کسی کا ہو۔
**موحد** پیش م، زبرو، شدزیرح۔صف، ع۔ ایک خدا کو ماننے والا اور کسی کو اُس کا شریک نہ کرنے والا۔جمع: **موحدین**۔
**موحش** ومع، زیرح۔صف، ع۔ وحشت میں ڈالنے والا، ڈراونا؛ حیران کر دینے والا؛ غمگین اور فکر مند کرنے والا۔
**مؤخر** پیش م، غم و، زبرء، شدزبرخ۔صف، ع۔ جسے آخر یا بعد میں کیا یا رکھا جائے، جس پر کسی دوسرے کو ترجیح حاصل ہو، ملتوی؛ پچھلا، آخری۔
**موخرُالذکر** (پیش ر، غم ا، غم ل، شدزیرذ، جزم ک) جس کا نام بعد میں آیا، جس کا ذکر بعد میں کیا جائے۔
**مؤدَب** پیش م، غم و، زبرء، شدزبرد۔صف، ع۔ باادب، باتمیز، ادب سکھایا ہوا، تربیت یافتہ۔

**مؤدِب** (شدزیرد) اَدب سکھانے والا، تربیت دینے والا، اتالیق۔
**مؤدبانہ** تہذیب اور ادب کے ساتھ، سلیقے سے۔
**مودّت** پیش م، زبرو، شدزبرد۔امث، ع۔ محبت، دوستی، اخلاص۔
**مودع** پیش م، زبرو، شدزبرد۔امذ، صف، ع۔ امانت کے طور پر رکھا ہوا۔
**مودع** پیش م، زبرو، شدزیرد۔امذ، صف، ع۔ امانت سپرد کرنے والا۔
**مودود** ولین، ومع۔امذ، صف، ع۔ پیارا، محبوب؛ اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام۔
**مودی** وج۔امذ، س۔ بقال، غلّہ بیچنے والا، اشیائے خوردنی بیچنے والا دکاندار۔
**مودی خانہ** گودام، بھنڈار، نعمت خانہ، گنجینہ۔
**مودِنی** (وج، زیرد) مودی کی تانیث، مودی کی بیوی۔
**مودھو** وج، ومع۔صف۔ بدھو، احمق، سادہ لوح۔
**مؤذن** پیش م، زبرء، شدزیرذ۔امذ، ع۔ اذان دینے والا۔
**موذی** ومع۔صف، ع۔ ایذا دینے، آزار پہنچانے والا؛ زہریلا، جان کے لیے خطرناک؛ جابر، ظالم۔نیز (بطور دشنام) بد، بدذات۔
کہاوت: **موذی کا مال سب کو حلال ہے** ظالم یا کنجوس کا مال جس کو مل جائے وہ دبا لیتا ہے۔
کہاوت: **موذی کا مال، نکلے پھوٹ کر کھال** موذی کو مال ہضم نہیں ہوتا۔ظلم سے حاصل کیا ہوا مال پاس نہیں رہتا۔
کہاوت: **موذی کو ماریے نماز چھوڑ کر** موذی کو ہر حالت میں مارنا چاہیے۔موذی کو مارنے کے لیے نماز بھی ملتوی کر دینی چاہیے۔
**مور** (۱) وج۔امذ۔امث۔ چیونٹا، چیونٹی۔نیز **مورچہ** (ہ غم) ننھی چیونٹی۔
**مور** (۲) وج۔امذ۔ کلغی دار لمبی دُم والا پرندہ جو اپنی دُم کو چنور کی صورت میں پھیلا کر اُٹھا لیتا ہے، طاؤس، صراخ۔(مث) **مورنی**۔
**مورپنکھی** (زبرپ، ن غنہ) ایک بالشت بھر کی بوٹی جو نم زمین میں پھوٹتی اور بعض اوقات کائی زدہ عمارات میں بھی نظر آتی ہے، اس کی شاخیں مور کی کلغی کی طرح ہوتی ہیں۔چھوٹی کشتی جس کے اگلے حصے پر مور کی شکل بنی ہوتی ہے۔
**مورچھل** (زبرچھ) مور کے پروں سے بنایا گیا چنور جو کھیاں جھلنے کے لیے استعمال کیا جاتا تھا۔
کہاوت: **مور ناچتا ہے، جب پاؤں دیکھتا ہے تو رو دیتا ہے** خوبصورت چیز میں ذرا سا نقص ہو تو بہت برا لگتا ہے۔
**مور** (۳) وج نیز ولین۔امذ، ہ۔ کلی، پھل دار پیڑوں پر پھل سے پہلے پھوٹنے والا شگوفہ۔خصوصاً آم کی کلی، بُور۔
**مورا** وج۔ضمیر اضافی۔ **میرا** (رک) کی متبادل شکل، گیتوں میں مستعمل۔
**مورَت** ومع، زبرر۔امث، ہ۔ صورت، شبیہ؛ بت، پتلا، صنم۔

**مورتی** (ہ) خصوصاً وہ بُت جس کی مندر میں پوجا کی جاتی ہے۔

**مُوَرِث** ومع، زیر ر۔ امذ، ع۔ جس سے وراثت یا ترکہ پہنچے؛ پُرکھا، جدِ امجد؛ (مجازاً) پہنچانے والا، سرچشمہ، باعث۔

**مُورثِ اعلیٰ** جدِ اعلیٰ جس سے نسل خاندان، پیڑھی یا میراث کا سلسلہ شروع ہوا ہو۔

فقہ: **مورثِ فاسد** (لیٹا زیر ث، زیر س) نانا۔

**مور چنگ** وج، جزم ر، زبر چ۔ امذ۔ دھات کا بنا ہوا باجا جسے دانتوں سے دبا کر اُنگلی سے بجاتے تھے۔

**مورچہ (۱)** وج، جزم ر، زبر چ۔ امذ۔ قلعہ بندی؛ فوج یا قلعہ کے گرد حفاظتی حصار باندھنا؛ کمیں گاہ جہاں سے دُشمن پر حملہ یا اُس کے حملے کا مقابلہ کیا جائے۔ حملہ یا دفاع کے لیے فوج کی صف بندی یا تعیناتی۔ نیز مورچا۔

محاورہ: **مورچہ اُٹھنا** لڑائی والی فوج کا اپنی جگہ سے ہٹ جانا۔

محاورہ: **مورچہ باندھنا** قلعے وغیرہ کے گرد خندق کھودنا۔

**مورچہ بندی** جنگ کے لیے خندق کھودا جانا۔

محاورہ: **مورچہ سنبھالنا** مورچے پر فوج کا مستعد ہونا۔

**مورچہ (۲)** وج، جزم ر، زبر چ۔ امذ، ہ۔ مور (چیونٹا) کی تصغیر۔

**مورچہ (۳)** وج، جزم ر، زبر چ۔ امذ، ف۔ زنگ، زنگار؛ کائی، پھپھوند۔

محاورہ: **مورچہ کھانا** زنگ آلود ہونا، زنگ لگنا۔

**مورچھا** ومع، جزم ر۔ امذ۔ غشی، بے ہوشی، گھمیری، چکر۔

**مورچھت** ومع، جزم ر، زیر چھ۔ صف۔ بے ہوش، بے خود، مدہوش۔

**مورچھل** وج، جزم ر، زبر چھ۔ امذ۔ رک: **مور (۲)** کے تحت الفاظ۔

**مُوَرِّخ** پیش م، غم و، زبر ء، شد زیر ر۔ امذ، ع۔ تاریخ داں، تاریخ لکھنے کے فن سے واقف، تاریخ نگار۔ جمع: **مُوَرِّخین** (لیٹا زیر ر)۔

**مُؤَرَّخہ** (پیش م، زبر ء بشکلِ و، شد زبر ر، زبر ج) جس پر تاریخ درج ہو، تحریر کردہ؛ مرقومہ بتاریخ (فلاں)، محررہ۔

**مَورِد** ولین، زیر ر۔ امذ، ع۔ اُترنے کا مقام، وارد ہونے کی جگہ، آنے کی جگہ۔ جہاں ٹھہرا جائے۔

محاورہ: **موردِ الزام ٹھہرانا** کسی پر الزام لگانا، کسی کو ملزم قرار دینا۔

**موردالطاف** لطف وعنایت پانے والا۔ نیز **موردِ عنایات/کرم**۔

**موردطنز/ملامت** طنز یا ملامت کا نشانہ۔

**مُوَرَّد** پیش م، غم و، زبر ء، شد زبر ر۔ صف۔ اُردو بنایا ہوا، اُردو لب و لہجے میں ڈھالا ہوا غیر زبان کا لفظ۔ مثلاً: Lantern سے لالٹین، Tomato سے ٹماٹر۔

**مُوَرَّدِ تام** ایسے الفاظ جن کے اُردو میں آنے سے معنوی اور لفظی تغیر واقع ہوا ہو۔

**مُوَرَّدِ غیر تام** ایسے الفاظ جن کے اُردو میں آنے سے صرف لفظی تغیر رونما ہوا ہو۔

**مورکھ** ومع، زبر ر۔ صف، ہ۔ نادان، سادہ لوح، بیوقوف۔

کہاوت: **مورکھ سے کیا کہیے، جا سے کیا بوسائے** بے وقوف سے کچھ کہنے کا فائدہ نہیں ہے، کیونکہ اس پر کچھ اثر نہیں ہوتا۔

کہاوت: **مورکھ کو سمجھانا سرس بیچ چلی جائے، جیئں پتھر کے مارے چوکھو تیر نسائے** بیوقوف کو سمجھانے سے اپنی مت ماری جاتی ہے۔ جس طرح پتھر پر تیر چلانے سے اُلٹا تیر ہی کھونڈا ہوتا ہے۔

کہاوت: **مورکھ کی ساری رین، چاتر کی ایک گھڑی** بیوقوف تمام رات میں اتنا کام نہیں کرتا جتنا عقلمند ایک گھڑی میں کر لیتا ہے۔ بیوقوف کے ساتھ ساری رات گزارو تو اتنا لطف نہیں ملتا جتنا عقلمند کے ساتھ ایک گھڑی سے ملتا ہے۔

کہاوت: **مورکھ کے سمجھائے، گیان گانٹھ جائے** بیوقوف کو سمجھانے سے علم ضائع ہوتا ہے۔

**مَورُوثی** ولین، ومع۔ صف، ع۔ وراثت، ترکے یا وصیت کی رُو سے پایا ہوا۔ پرکھوں سے پہنچا ہوا۔

**مورود** ولین، ومع۔ صف، ع۔ ورد کیا ہوا؛ (مجازاً) حاضر ہونے والا۔

**موری** وج۔ امث۔ نالی، بدررَو، پانی کے نکاس کے لیے بنایا ہوا راستہ، چھید، سوراخ؛ پاجامے پتلون وغیرہ کے پائنچے کا منہ، پائنچہ، آستین۔

کہاوت: **موری کا کیڑا موری میں خوش رہتا ہے** گندگی کا پلا ہوا گندگی میں خوش رہتا ہے۔ جس ماحول کا کوئی ہو، اُسی ماحول میں خوش رہتا ہے۔

کہاوت: **موری کی اینٹ چوبارے چڑھی** کمینے کو اعلیٰ رتبہ ملے تو کہتے ہیں۔ چھوٹے گھر کی لڑکی بڑے گھر بیاہی جائے تو کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **موری میں اینٹ اَڑ گئی** بنا ہوا کام بگڑ گیا۔

**موڑ** وج۔ امذ۔ کجی، قوس یا زاویے کی شکل، چکر، گھماؤ، نکڑ؛ کاغذ یا کپڑے وغیرہ کی تہ؛ راہ یا حالات کا نیا رُخ، مرحلہ۔

محاورہ: **موڑ آنا** مقام آنا، مرحلہ آنا۔

محاورہ: **موڑ دینا** پھیر دینا، ایک طرف سے رُخ تبدیل کر کے دوسری سمت روانہ کرنا۔

فعل متعدی: **موڑنا** رُخ پھیرنا، کسی شے کا رُخ بدلنا۔

**موڑھ** ومع۔ صف، ہ۔ بیوقوف، نادان، جاہل۔

**موڑھا** ومع۔ امذ، ہ۔ سرکنڈے کی بنی ہوئی کرسی۔

**موز** ولین۔ اند، ع۔ کیلا۔

**موزوں** ولین، ومع، ن غنہ۔ صف، ع۔ جچا تُلا، مناسب؛ پھبتا ہوا، توقع کے لحاظ سے؛ درست، ارکانِ عروض کے مطابق (شعر، کلام)۔

**موزوں طبع** شعر کے وزن کی شناخت رکھنے والا، شعر کہنے کے قابل۔

**موزونی** جیسا چاہیے ویسا ہی ہونا؛ پسندیدگی، پھبن، درستی۔

**موزونیت** (ولین، ومع، شدزبری) قابلِ عمل ہونا، موزوں ہونا۔

**موزہ** ومع، زبرز۔ اند، ف۔ لمبی جراب، چمڑے کا جراب نما جوتا۔

کہاوت: **موزہ کا گھاؤ، رانی جانے یا راؤ** خانگی معاملات سے آدمی خود ہی اچھی طرح واقف ہوتا ہے، اپنی تکلیف انسان خود ہی اچھی طرح سمجھ سکتا ہے۔

**موسا** ومع۔ اند، ہ۔ چوہا، موش۔

**موسا گھابھ** ومع۔ اند، ہ۔ نطفۂ آہو جو مادہ کے پیٹ میں نہ ٹھہرے۔

محاورہ: **موس کے کھا جانا** کسی کا مال فریب سے ہڑپ کر جانا۔

**مؤسس** پیش م، غم و، زبر ء، شدزیرس۔ اند، ع۔ بنیاد رکھنے والا، طرح انداز، بانی۔

**مؤسسہ** (شدزبرس) جس کی بنیاد رکھی گئی ہو؛ کارِ خیر کے لیے قائم کیا جانے والا ادارہ؛ وہ رقم جو کارِ خیر کے لیے مختص کی گئی ہو۔

**موسع** ومع، زبرو، شدزبرس۔ صف۔ وسعت رکھنے والا، وسیع، پھیلا ہوا۔

**موسل** ومع، زبرس۔ اند، ہ۔ اناج چھڑکنے کا لمبا لکڑی سے بنا آلہ، اوکھلی، ہاون دستے یا کھرل کا سونٹا، موگری یا دستہ۔ تص: **موسلی**۔

کہاوت: **موسل کریں جہاں سینک نہ سمائے** جہاں سوئی نہ گھس سکے وہاں موسل گھسیڑنے کی کوشش کر رہے ہیں، جب کوئی بہت زیادہ مبالغہ کرے تو کہا جاتا ہے۔ سینک = لمبا تیلا، سوئی۔

**موسلا** ومع، جزم س۔ اند، امث، ہ۔ **موسل** (رک) کی طرح کا۔

**موسلا دھار بارش** زور شور سے ہونے والی بارش، دیر تک جاری رہنے والی بارش۔

**موسم** ولین، زیرس۔ اند۔ ع۔ سال کی رُتوں میں سے کوئی رُت، آب و ہوا، فضا؛ سماں، طبعی یا جغرافیائی ماحول۔ مجازاً: سماجی ماحول، فضا یا کیفیت۔ عام: **موسم** (زبرس)۔

محاورہ: **موسم آنا** وقت ہونا، موقع آنا۔

**موسمی** کسی خاص موسم سے نسبت رکھنے والا؛ عارضی، ہنگامی۔

**موسمیات** آب و ہوا کا علم۔

**موسنا** ومع، جزم س۔ فعل متعدی۔ کھا جانا، مار لینا، لُوٹ لینا، ہضم کر جانا۔

**موسوم** ولین، ومع۔ صف، ع۔ اسم دیا گیا، نام رکھا گیا، پکارا گیا۔ مثلاً: ایک فرشتہ موسوم بہ میکائیل۔ نیز **مسمّٰی**۔ نشان دیا گیا، جس پر داغ یا نقش دیا گیا ہو۔

**موسیٰ** ومع، کھڑا زبری۔ علَم، ع۔ بنی اسرائیل کی طرف مبعوث پیغمبر جن سے یدِ بیضا اور کوہِ طور کو نسبت ہے۔

**موسوی** (زبرس) حضرت موسیٰ یا امام موسیٰ کاظم سے منسوب۔

**موسیقار** ومع، ی۔ اند، ف۔ گانے والا، مطرب، گائکی کا اُستاد۔

**موسیقی** گانا، گانے کا فن، غنا۔

**موسیقیت** سُریلا پن، لحن، غنائیت، ترنم۔

**موش** ومع۔ اند، ف۔ چوہا۔

**موشح** پیش م، زبرو، شدزبرش۔ صف، ع۔ مزین، آراستہ؛ وہ نظم جو بندوں کی شکل میں موزوں کی گئی ہو۔ (امث) **توشیح**۔

**موشک** ومع، زبرش۔ اند، امث، ف۔ چھوٹا چوہا، چوہیا، چھچھوندر، چمگادڑ۔

**موشگاف** ومع، لیٹا زیرش۔ صف۔ باریک بیں، بال کی کھال اُتارنے والا۔

**موشگافی** نکتہ چینی، باریک بینی۔

**موشن** ومج، زبرش۔ اند۔ حرکت، جنبش؛ انداز۔ انگریزی: Motion۔

محاورہ: **موشن ٹوٹنا** مسلسل حرکت میں کمی واقع ہونا؛ کسی کام کے تسلسل میں روکاٹ آنا؛ مزہ کرکرا ہونا۔

**موصل** پیش م، زبرو، شدزبرص۔ صف، ع۔ جوڑا گیا، پیوند کیا گیا۔

**موصل** پیش م، زیرص۔ صف، ع۔ جس میں سے برقی رَو گزر سکے۔ انگریزی میں: Conductor۔

**موصوف** ولین، ومع۔ صف، ع۔ تعریف کردہ، ممدوح؛ جس کا پہلے ذکر کیا گیا ہو، نام بُردہ۔ (مث) **موصوفہ** (زبرف)۔

**موصول** ولین، ومع۔ صف، ع۔ جو پہنچایا گیا ہو، جسے ملایا جائے؛ وصول شدہ۔ (قواعدِ نحو) جملۂ خبریہ کا وہ ٹکڑا جو صلے کے ساتھ مل کر مبتدا بنتا ہے۔ مثال: جو آئیں گے (موصول) وہ (صلہ) جائیں گے۔

**موصولہ** ملا ہوا، پہنچا ہوا۔

**موصی** ومع۔ اند، ع۔ وصیت کرنے والا۔

**موصیٰ لہٗ** (مُو صا لَ ہُو) جس کے لیے وصیت کی گئی ہو۔

**موضح** ومع، زیرض۔ صف، ع۔ واضح اور روشن کرنے والا، تشریح کرنے والا۔

**موضع** ولین، زبرض۔ اند، ع۔ گاؤں، دیہہ، قصبہ؛ بستی، مقام، ٹھکانا، کسی شے کے رکھے جانے کی جگہ۔ جمع: **مواضع**۔ جمع الجمع: **مواضعات**۔

**موضوع** ولین، ومع۔ اند، ع۔ نقطۂ بحث، عنوان یا خلاصۂ مضمون، مقصدِ کلام۔ (صف) وضع کردہ، بنایا ہوا، ٹھہرایا ہوا۔ نیز **وضعی** گھڑا ہوا۔

**مواضعات** نئی اصطلاحات۔

**موضوعات** عنوانات، بیانات، موضوع کی جمع۔

(فلسفہ) **موضوعی** داخلی، جس کا تعلق سوچ سے ہو، فرضی، خیالی، مصنوعی، معروضی کی ضد۔

**موطن** ولین، زیرط۔اند، ع۔ وطن یا وہ مقام جہاں کی شہریت اختیار کی گئی ہو۔ (انگریزی میں: ڈومیسائل)۔

**موطّا** پیش م، زبرو، شدط، کھڑا زبری۔صف، ع۔ روندا، کھدیڑا ہوا، (مراداً) جس کی اچھی طرح چھان بین کی گئی، ٹھونک بجا کر دیکھا گیا؛ امام مالک ؒ کا مرتب کردہ مجموعۂ احادیث نبویؐ۔ نیز موطا۔

**موعد** ولین، زیرع۔اند، ع۔ وعدے کی جگہ یا مقام۔

**موعدت** ولین، زیرع، زبرد۔امث، ع۔ عہد، پیمان، اقرار، وعدہ۔

**موعظت** ولین، زیرع، زبرظ۔امث، ع۔ نصیحت، تلقین۔

**موعود** ولین، ومع۔صف، ع۔ جس کا وعدہ کیا گیا ہو، اقرار کردہ۔ جمع: موعودات (انگریزی میں: Commitments)۔

**موعودہ** ولین، ومع۔صف، ع۔ طے شدہ، مقررہ۔

**موفور** ولین، ومع۔صف، ع۔ بھرپور، بکثرت، فراواں، وافر۔

**موقّت** پیش م زبرو، شدزبرق۔صف، ع۔ کسی خاص وقت پر موقوف یا اُس تک محدود؛ کسی خاص وقت سے منسوب۔ وقتی، بندھے ہوئے اوقات کا پابند۔

**موقّت** پیش م زبرو، شدزیرق۔صف، اند، ع۔ وقت کا حساب رکھنے والا، وقت کا تعین کرنے والا۔

**موَقّر** پیش م، زبرء، شدزبرق۔صف، ع۔ باوقار، ذی عزت، توقیر والا، وقیع، اہم، قابلِ لحاظ۔

**موقع** ولین، زبرق۔اند، ع۔ مقام، جگہ، جائے وقوع؛ مناسب جگہ؛ موزوں وقت، مہلت، باری، وار، موافق صورتِ حال۔ نیز موقعہ۔

محاورہ: **موقع آنا** وقت آنا، مقام آنا۔

متعلق فعل: **موقع پاکر** وقت دیکھ کر، موقعے سے فائدہ اُٹھا کر۔

متعلق فعل: **موقع پر** وقت پر، اُسی مقام پر، مناسب وقت پر۔

صف: **موقع پرست** وقت اور حالات دیکھ کر کام کرنے والا، مفاد پرست۔

محاورہ: **موقع تاڑنا** مناسب وقت دیکھنا۔

محاورہ: **موقع دینا** دوسروں کے لیے مہلت مہیا کرنا۔

محاورہ: **موقع ہاتھ آنا** مناسب وقت میسر آنا، حالات سازگار ہونا۔

**موقف** ولین، زیرق۔اند، ع۔ جائے قیام، کھڑے ہونے کی جگہ؛ نقطۂ نظر، زاویۂ نگاہ، اختیار کردہ رائے یا فیصلہ۔

محاورہ: **موقف اختیار کرنا** رائے اپنانا، نقطۂ نظر رکھنا۔

محاورہ: **موقف پر ڈٹے رہنا** اپنی بات یا نقطۂ نظر پر قائم رہنا۔

**موقوف** ولین، ومع۔صف، ع۔ ٹھہرایا ہوا، وقف کیا ہوا، منحصر؛ برخاست، ختم، بند کیا ہوا، منسوخ کیا ہوا، عارضی طور پر رُکا ہوا۔

محاورہ: **موقوف رکھنا** کسی بات پر منحصر رکھنا، مشروط رکھنا۔

**موقوفی** برخاستگی، معزولی؛ بندش۔

**موک** ومع۔صف۔ گونگا، چپ، خاموش۔

**موکب** ولین، زیرک۔اند، ع۔ سواروں یا پیدل چلنے والوں کی جماعت، اردلی کے سوار اور پیادے۔

**مؤکَد** پیش م، غم و، زبرء، شدزبرک۔صف، ع۔ جس کی بابت تاکید کی گئی ہو۔ جمع: موکدہ، مثلاً: سنت **مؤکدہ** وہ عمل جس کی بابت رسول اللہ ﷺ کی خاص ہدایت ہو یا اُنھوں نے التزاماً کیا ہو۔

**مؤکِد** پیش م، وغم، زبرء، شدزیرک۔صف، ع۔ جو تاکید کرے، کسی بات پر زور دینے والا۔

**موکش** وج، جزم ک۔اند۔ مکتی، شانتی، مخلصی، رہائی، چھٹکارا، آزادی، آواگون کے چکر سے نجات، نروان۔

**موَکَّل** پیش م، زبرو، شدزبرک۔اند، ع۔ جس کے سپرد کام کیا جائے، رکھوالا، محافظ۔ جن جو کسی جادوگر کے تابع ہو۔ نیز مؤکل۔

**موَکِّل** پیش م، زبرء بشکل و، شدزیرک۔اند، ع۔ کام سپرد کرنے والا، وکیل ٹھہرانے والا، مقدمہ دینے والا۔ نیز موکل۔

**موکلا** وج، جزم ک۔صف۔ کھلا ہوا، آزاد۔

**موکھا** وج۔اند، ہ۔ دیوار میں سوراخ جس کے آر پار دیکھا جا سکے، روزن؛ ایک درخت جس کے پتوں میں سے آک کی مانند دودھیا رزش خارج ہوتی ہے۔

**موگرا**(۱) وج، زیرگ۔اند۔ بیلا، بڑا موتیا، رائے بیل۔

**موگرا**(۲) وج، زیرگ۔اند۔ کوٹنے کا ڈنڈا، سونٹا، موسل۔ تصغیر: موگری۔

**مول** وج۔اند۔ دام، قیمت، شرح، نرخ؛ شکاری کے گھات میں بیٹھنے کی جگہ۔

محاورہ: **مول اُٹھنا** قیمت ملنا، قدر مقرر ہونا۔

محاورہ: **مول توڑنا** قیمت گھٹانا، نرخ کم کرنا۔

محاورہ: **مول چکانا** قیمت متعین کرنا، معاوضہ طے کرنا، سودا کرنا۔

محاورہ: **مول کرنا** سودا کرنا، قیمت کا اندازہ کرنا، بھاؤ تاؤ کرنا۔

محاورہ: **مول لینا** خریدنا، رقم دے کر چیز کا مالک بننا۔

**مول** ومع۔اند۔ سود پر لگائی ہوئی رقم؛ اصل زر؛ بیج، جڑ، بنیاد۔

کہاوت: **مول سے بیاج پیارا ہوتا ہے** اولاد سے زیادہ اولاد کی اولاد

پیاری ہوتی ہے۔

**مولا** ولین۔اند،ع۔ خدا؛ سردار، حاکم؛ دوست، محبوب، ذات یا شخصیت؛ بندہ، آزادکردہ غلام۔ نیز **مولیٰ**۔

**مولا بخش** شہنشاہ اکبر کے دور کا ایک بڑا جوتا جسے شریر افراد کے سر میں سزا کے طور پر مارا جاتا تھا۔

**مولا دولا** (ولین) کھلے دل کا، مرنجان مرنج، مہربان، فیاض آدمی؛ بھولا بھالا شخص، سیدھا سادہ انسان۔

کہاوت: **مولا ہاتھ بڑائیاں، جس چاہے تس دے** تمام بڑائی اور ترقی خدا کے قبضہ میں ہے، جس کو وہ چاہے دیتا ہے۔

**مولانا** ولین۔اند،ع۔ عالموں، بزرگوں کو خطاب کرنے کا کلمہ۔ (لفظاً) ہمارے مولا۔ نیز **مولینا**۔

**مولائی** ولین۔امث۔ع،ف۔ سرداری، امارت، بزرگی۔

**مولد** ولین، زیرل۔اند،ع۔ جائے پیدائش، ولادت کی جگہ، جنم بھوم۔

**مولد** پیش م، زبرو، شد زیرل۔صف،ع۔ پیدا کرنے والا۔

**مولسری** وج، جزم ل، زیرس۔امث،ہ۔ ایک اُونچا گھنا درخت جس میں صندلی رنگ کے بہت خوشبودار پھول لگتے ہیں، اِس جنس میں کھجور کی طرح نر اور مادہ پیڑ الگ الگ ہوتے ہیں، نر میں پھل نہیں لگتا لیکن اِس کا پھول قدرے بڑا ہوتا ہے۔
مکبر: **مولسرا** نر مولسری کا بڑا پھول۔

**مؤلف** پیش م، غم و، زبرہ، شد زبرل۔اند،ع۔ ترتیب دیا گیا۔

**مؤلف** پیش م، غم و، زبرہ، شد زیرل۔اند،ع۔ تالیف کرنے والا، مرتب، مختلف اجزا سے کوئی نئی چیز ترتیب دینے والا۔

**مؤلفہ** (شد زبرل) تالیف کردہ۔ نیز (امث) **مؤلفہ** (شد لیٹا زیرل) تالیف کرنے والی خاتون۔

**مؤلم** پیش م، وغم، زبرہ، شد زبرل۔صف،ع۔ رنج دینے والا، تکلیف دہ۔

**مؤلم** پیش م، وغم، زبرہ، شد زیرل۔صف،ع۔ تکلیف میں مبتلا۔

**مولنا** ولین، جزم ل۔فعل لازم،ہ۔ پھلنا پھولنا، پروان چڑھنا؛ آم کے درختوں پر پھول آنا، شگوفہ پھوٹنا۔

**مولود** ولین، ومع۔صف۔اند،ع۔ پیدا شدہ، زائیدہ؛ پیدائش کا دن؛ روز میلاد؛ رسول اللہ ﷺ کے ذکر و ثنا کے لیے منعقد ہونے والی مجلس۔ بیٹا، لڑکا، بچہ۔

**مولودِ کعبہ** حرم شریف میں پیدا ہونے والا؛ مراد: حضرت علیؓ۔

**مولوی** ولین، زبرل۔اند،ع۔ عالمِ دین، پڑھا لکھا آدمی، بزرگ شخص۔

**مولوی معنوی** نکتہ داں مولوی۔ مراد: مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ

**مولی** ومع۔امث۔ ایک ترکاری جس کی جڑ لمبی سفید یا گول سرخ دو طرح کی ہوتی ہے۔ نرم پھیکی، سفید کا ذائقہ قدرے چھلا۔

کہاوت: **مولی اپنے ہی پتوں سے بھاری** کثیر اولاد آدمی اپنی عیالداری کے باعث مشکل میں ہوتا ہے۔ جب اپنا گزارا مشکل سے ہو تو دوسروں کو کیا دے سکتا ہے۔

کہاوت: **مولی کے پتوں میں لون کی ڈلی** کوئی اپنی معمولی چیز پر شیخی مارے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **مولی کے چور کو سولی** معمولی جرم پر بڑی سزا۔

**موم** وج۔اند،ف۔ وہ نرم قدرتی مادہ جس سے شہد کا چھتا بنا ہوتا ہے اور شمع یا موم بتی بنانے کے علاوہ اور بہت کاموں میں استعمال ہوتا ہے۔

**موم بتی** وہ بتی جسے ڈورا ڈال کر موم سے تیار کیا گیا ہو، شمع۔

**موم جامہ** چیزوں پر لپیٹنے کا کپڑا جس پر چکنائی پھری ہوتی ہے تا کہ سیل سے محفوظ رہے۔

**موم کی مریم** نہایت نازک لڑکی۔

**موم کی ناک** وہ شخص جس کے ارادے کا کوئی اعتبار نہ ہو؛ غیر مستقل مزاج انسان؛ جسے جو چاہے جس طرف کر لے۔

کہاوت: **موم کی ناک جدھر چاہو پھیر دو/لو** کمزور آدمی سے جو چاہو کام لے لو۔ کمزور آدمی سے جو چاہو کہلوا لو۔

کہاوت: **موم کے تو نہیں ہو جو پگھل جاؤ گے** جو شخص کسی سخت کام سے جی چرائے یا دھوپ میں باہر جانے سے ہچکچائے اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **موم ہو تو پگھلے، کہیں پتھر بھی پگھلا ہے** سخت دل آدمی پر اثر نہیں ہوتا۔

محاورہ: **موم ہو جانا** نرم ہو جانا، ملائم ہو جانا؛ رحم دل بن جانا، سنگ دِلی دُور ہو جانا۔

**مومن** وج، زیرم۔صف،ع۔ ایمان لانے والا، مسلمان؛ امن مہیا کرنے والا؛ اللہ تعالیٰ کا صفاتی نام۔ نیز **مؤمن**۔ جمع: **مومنین**۔

کہاوت: **مومن ایک سوراخ سے دو بار نہیں ڈسا جا سکتا** سچا مسلمان بار بار دھوکا نہیں کھاتا۔

**مومی** وج۔صف،ف۔ موم کا بنا ہوا؛ موم سے منسوب۔

**مومی چھینٹ** (ن غنہ) ایک قسم کی ادنیٰ سستی چھینٹ۔

**مومی کاغذ** ایسا کاغذ جس پر موم یا پیرافین کی تہہ چڑھائی جاتی ہے تا کہ نمی جذب نہ ہو سکے۔

**مومیا** وج، زیرم۔امث،ف۔ حنوط کی ہوئی لاش، ممی؛ وہ مادہ جس سے ممی تیار کی جاتی تھی؛ ایک معدنی شے جس کی بابت کہا جاتا ہے کہ اُس سے ہڈی جڑ جاتی ہے۔

نیز مومیائی۔

**مون** (۱) ولین۔صف،ہ۔ چپ، خاموش۔

**مون برت** (زبرب، زبرر) چُپ کا روزہ، چپ رہنے کا عہد۔

**مون** (۲) ولین۔امث،ہ۔ گھڑا، ناند۔نیز (اند) مونا۔

**مونا** وج۔فعل لازم۔ بمعنی مرنا (غیر مستعمل)؛ (مشتقات) موا، موئی (بروزن ہوئی) بول چال میں مستعمل؛ سکھوں کا ایک فرقہ جو بال ترشواتا ہے۔

**مونا** ولین۔اند،ہ۔ بڑا گھڑا، مٹکا، بڑا برتن۔

**مؤنث** پیش م،غم و،زبر ء،شد زبر ن۔امث۔صف،ع۔ عورت، مادہ، زن؛ صیغۂ تانیث جس کا اطلاق عورت یا اُن اشیا پر یا تصورات پر ہو جنھیں قواعد میں مادہ قرار دیا گیا ہے، مثلاً: ٹوپی، دعوت وغیرہ۔

**مونج** ومع،ن غنہ۔امث۔ سرکنڈے کا پوست جس کی رسی بٹی جاتی ہے۔

**مونجی** ومع،ن مغنہ۔امث۔ دھان، بن چھڑا چاول۔

**مونچھ** ومع،ن غنہ۔اند۔ بالغ مرد کے بالائی لب پر اُگنے والے بال۔

کہاوت: **مونچھ مروڑا، روٹی توڑا** کاہل آدمی کوئی کام نہیں کرتا۔ مفت کی روٹیاں کھا کر مونچھوں پر تاؤ دیتا ہے۔

محاورہ: **مونچھوں پر تاؤ دینا** تکبر سے مونچھوں پر ہاتھ پھیرنا، فخر جتانا، خوشی کا اظہار کرنا۔

**موندریا** ومع،ن مغ،زبر د،جزم ر۔(بروزن چنریا) امث۔ چکی کی مانی کا سوراخ جس میں نیچے کے پاٹ کی کیل داخل ہوتی ہے۔

**موندنا** ومع،ن غنہ،جزم د۔فعل متعدی۔ بند کرنا، میچنا، بھیڑنا۔

**مونڈن** ومع،ن غنہ،زبر ڈ۔اند۔ عقیقہ؛ بال منڈانا۔

**مونڈنا** ومع،ن غنہ،جزم ڈ۔فعل متعدی۔ بال اُسترے سے صاف کرنا؛ لوٹنا، استحصال کرنا۔

**مونڈھا** وج،ن مغ۔اند۔ شانہ، کاندھا؛ لباس کا وہ حصہ جو کاندھے کو ڈھانپے؛ بغیر ٹیک کی گول کرسی عموماً سرکنڈوں کی بنی ہوئی۔

**مونڈی بھیڑ** ومع،ن مغ۔صف۔ وہ بھیڑ جس کے بال کاٹے گئے ہوں؛ قلاش، مفلس، نادار شخص۔

**مونڈی کاٹا** ومع،ن غنہ۔صف۔ (بطور دشنام) سرکٹا، سرکاٹنے کے لائق۔

**مونس** ومع،زیر ن۔صف،ع۔ اُنس رکھنے والا، دوستی کرنے والا؛ غمگسار، ساتھی، معاون، ہمدم، دوست۔

**مونگ** ومع،ن غنہ۔امث۔ ماش کے دانوں سے ملتا ایک سیاہی مائل سبز رنگ کا غلہ جو عام طور پر دال کے طور پر کھایا جاتا ہے۔

کہاوت: **مونگ سونگھنی نار، بکری کھائے چار** بظاہر نازک مزاج ہے مگر کھاتی بہت ہے۔

کہاوت: **مونگ مونگ میں چھوٹا بڑا کون** برادری میں سب برابر ہیں۔

**مونگیا** مونگ کے رنگ کا، سیاہی مائل سبز۔

**مونگ پھلی** ومع،ن غنہ،زبر پھ۔امث۔ ایک عموماً دو یا تین خانوں کی لمبوتری پھلی جس کو بھون کر اُس کی گری کھائی جاتی ہے۔

**مونگا** وج،ن غنہ۔اند۔ ایک مردہ سمندری جنس کا ڈھانچہ جو طرح طرح کی شکلوں میں ہوتا ہے، اُس کی ایک قسم زیورات میں قیمتی پتھر کے طور پر بھی استعمال ہوتی ہے۔گرم علاقوں کے سمندر میں ایسے ٹاپو بھی ہیں جو دراصل اِسی جنس کے بنے ہوئے ہیں؛ مرجان، بیخ مرجان، حجرالبحر۔

**موہ** وج۔اند،س۔ محبت، عشق، فریفتگی؛ دلکشی؛ غشی، بے ہوشی؛ مہربانی۔

محاورہ: **موہ لینا** مائل کرنا، لبھانا، عاشق بنانا، فریفتہ کرنا۔نیز موہنا۔

فعل متعدی: **موہنا** لبھانا، فریفتہ کرنا۔ (صف) خوبصورت، حسین، دلکش۔(امث) موہنی۔

**موہب** ولین، زیر ہ۔صف،ع۔ عطا کرنے والا، بخشنے والا۔

**موہبت** ولین، لیٹا زیر ہ، زبر ب۔امث،ع۔ عطا، بخشش، نذر، تحفہ۔جمع: مواہب۔

**موہوب** عطا کیا ہوا، مرحمت کردہ۔

**موہت** ولین، زیر ہ۔ صف۔ محبوب؛ فریفتہ، عاشق، شیدا۔

**موہن** وج،زبر ہ۔صف،اند،ہ۔ بہت خوبصورت؛ حسین؛ محبوب؛ ایک وضع یا زیور جسے گلے میں پہنا جاتا ہے؛ شری کرشن کا لقب۔(مث) موہنی۔

**موہوب** ولین، ومع۔صف،ع۔ بخشا گیا، عطا کیا گیا، تحفہ دیا گیا۔

**موہوم** ولین، ومع۔صف،ع۔ وہم پر مبنی، غیر اصلی، خیالی، فرضی، قیاسی۔

**مؤید** پیش م، وغم، زیر ء۔صف۔اند،ع۔ تائید کرنے والا، حمایت کرنے والا؛ ساتھی، مددگار؛ کسی بات کو تسلیم کرنے والا۔نیز مؤیَد (پیش م، وغم، زبر ء، شد زیر ی)۔

**موئے** ومع۔صف،ہ۔ مرا ہوا، مرے ہوئے۔(امث) موئی۔

کہاوت: **موئے پر سو دُرّے** پہلے سے مصیبت زدہ پر مزید مصیبت۔

کہاوت: **موئی کی قبر اور جیتے کا گھر** ہر چیز اپنے صحیح ٹھکانے پر بھلی لگتی ہے۔

کہاوت: **موئے شیر سے جیتی بلی اچھی** مرے ہوئے زور آور آدمی سے زندہ کمزور بہتر ہے۔

کہاوت: **موئے کا کوئی نہیں، جیتے کا سب کوئی** زندہ کی سب خوشامد

کرتے ہیں مردے کا کوئی نام نہیں لیتا۔ طاقت ور کے سب ساتھ ہیں، کمزور کا کوئی ساتھ نہیں دیتا۔

**مؤید** پیش م، غم و، زبر ء، شد زبری۔ صف، ع۔ جس کی تائید کی جائے، جس کی حمایت کی جائے۔

**مویز** زبر م، ی۔ اند، ع۔ ایک قسم کا کشمشی انگور جسے سکھا کر طبی نسخوں میں دوا کے طور پر تجویز کیا جاتا ہے۔ نیز **مویز منقیٰ** یا صرف **منقیٰ/ منقا**۔

**مویشی** زبر م، ے۔ گائے بھینس، بھیڑ بکری، اُونٹ وغیرہ، سبزی خور پالتو چوپائے۔ اصلاً: **مواشی**۔

## م ۔ ہ

**مہ** لیٹا زبر م، ہ ملفوظ۔ اند، ف۔ ماہ (رک) کا مخفف۔

**مہ لقا** (زبر ل) چاند کی سی صورت والا، حسین؛ خوبصورت؛ مراد: معشوق، معشوقہ۔ نیز **ماہ وش**۔

**مہا** زبر م۔ سابقۂ صفت، س۔ بڑا، عظیم، بہت بڑھ چڑھ کر، بدرجۂ اعلیٰ۔

**مہابلی** بہت قوی، طاقتور، نہایت زبردست؛ شہنشاہ اکبر کا خطاب۔

**مہابھارت** بڑی لڑائی، جنگ۔

**مہابھوت** پانچ عناصر (پانی، آگ، ہوا، مٹی اور آسمان جن میں پہلے چار ہی کو تسلیم کیا جاتا ہے)۔

**مہابیر** بہت بہادر۔

**مہاپاپ** بڑا گناہ۔

**مہاراج** راجاؤں کو خطاب کرنے کا لقب۔ مخفف: **مہراج**۔

**مہاسبھا** بڑا جلسہ یا تنظیم۔

**مہاپشپ** زبر م، پیش پ، جزم ش۔ اند۔ گڑھل کا پھول۔

**مہابت** زبر م، زبر ب۔ امث، ہ۔ خوف، ہیبت، رعب، دبدبہ۔

**مہاتما** زبر م، جزم ت۔ اند، ہ۔ بزرگ، قابل احترام ہستی؛ اعلیٰ خیالات کا مالک، عالی دماغ۔ (سنسکرت: مہا+آتمن)۔

**مہاجر** پیش م، زیر ج۔ صف، ع۔ ہجرت کرنے والا، اپنے وطن کو چھوڑ کر دوسری جگہ جا کر بسنے والا، تارکِ وطن؛ وہ پہلے مسلمان جنھوں نے مکہ سے مدینہ ہجرت کی۔ جمع: **مہاجرین**۔

**مہاجرت** (زبر ج) ترکِ وطن، نقلِ مکانی۔

**مہاجن** زبر م، زبر ج۔ اند م ی۔ ساہوکار، سوداگر، بیوپاری؛ سودی کاروبار کرنے والا، بنیا؛ (لفظاً) بڑا آدمی۔

**مہار** زبر م۔ امث، ف۔ اُونٹ کی نکیل۔ نیز مِہار (زیر م)۔

محاورہ: **مہار توڑنا** بغاوت کرنا، سرکشی کرنا۔

**مہارت** زبر م، زبر ر۔ امث، ع۔ اعلیٰ لیاقت، مشاقی، چابک دستی، کاریگری۔

**مہاسا** پیش م۔ اند، ہ۔ سرخ دانہ، جیسے کہ بعض جوان آدمیوں کے چہرے پر (جوشِ خون سے) نکل آتے ہیں۔

**مہاسنکھ** زبر م، زبر س، ن غنہ۔ اند۔ گنتی کا سب سے بڑا عدد (عدد "۱" کے ساتھ "۱۹" صفر لگانے سے بنتا ہے)۔ نیز **مہارسنکھ**۔

**مہال** پیش م۔ امث، ہ۔ شہد کی مکھیوں کا چھتا۔

**مہالک** زبر م، زیر ل۔ اند، جمع، ع۔ وہ مقامات جہاں موت کا ڈر ہو؛ خوفناک جگہیں۔

**مہام** زبر م۔ جمع، مث، ع۔ مہم (رک) کی جمع۔ نیز رک: **مدار المہام**۔

**مہان** زبر م۔ صف۔ عظیم، زبردست، اعلیٰ، بڑا۔

**مہانا** پیش م۔ اند۔ دوندیوں کا سنگم؛ دریا کا دہانہ۔

**مہاوت** زبر م، زبر و۔ اند، ہ۔ ہاتھی چلانے والا، فیل بان، مہاماتر۔

**مہاوٹ** زبر م، زبر و۔ امث، ہ۔ جاڑوں کی بارش۔

کہاوت: **مہاوٹ برسی اور ساڑھی سرسی** ماگھ کے مہینے میں بارش ہو تو ربیع کی فصل بہت بڑھتی ہے۔

**مہاور** زبر م، زبر و۔ اند، ہ۔ ایک سرخ رنگ جو لاکھ سے تیار کیا جاتا ہے؛ مہر گلانے کے لیے رنگین صوف یا نمدہ۔

**مہبط** لیٹا زبر م، جزم ہ، زیر ب۔ اند، ع۔ نیچے اُترنے کا مقام، نزول کرنے کی جگہ، فرودگاہ؛ ہوائی جہازوں کے اُترنے کی پٹی (انگریزی میں: Runway)۔

**مہبوت** لیٹا زبر م، جزم ہ، و مع۔ صف۔ بھونچکا، ہیبت زدہ۔

**مہبوط** لیٹا زبر م، جزم ہ، و مع۔ صف۔ بیماری کے باعث کمزور ہو جانے والا، لاغر، نحیف۔

**مہت** لیٹا زبر م، لیٹا زبر ہ۔ امث، س۔ بزرگی، بڑائی، مان؛ آن، ٹھسا؛ بڑا جلیل القدر۔

**مہتا** لیٹا زبر م، جزم ہ۔ اند، ہ۔ گاؤں کا مکھیا، سردار۔

**مہتاب** لیٹا زبر م، جزم ہ۔ اند، ف۔ چاند، قمر؛ چاندنی۔ (مہ+تاب)۔

**مہتابی** لیٹا زبر م، جزم ہ۔ امث، ف۔ ایک پتلے تار کی شکل کی آتش بازی جس میں سے ذرا سی دیر کو تیز سفید روشنی نکلتی ہے؛ کھلا چبوترہ یا برآمدہ جہاں بیٹھ کر چاندنی یا جاڑے میں دھوپ کا لطف اُٹھایا جائے۔ نیز **آفتابی مہتابی**۔

**مہتدی** لیٹا پیش م، جزم ہ، زبر ت۔ صف، ع۔ ہدایت دینے والا؛ ہدایت دیا ہوا، سیدھی راہ پر چلنے والا۔

**مہتر** لیٹا زبر م، جزم ہ، زبر ت۔ اند، ف۔ سردار، امیر، حاکم؛ (عاریۃً)

خاکروب، بھنگی، حلال خور۔ (امث) مہترانی (جزم ت)۔

**مہترائی** سرداری، سربراہی۔

**مہتم** لیٹا پیش م، جزم ہ، زبر ت۔ صف، ع۔ متفکر، پریشان؛ سنجیدہ، منہمک، کسی امر سے پورا لگاؤ رکھنے والا؛ ہمدردی رکھنے والا۔

**مہتم بالشان** (زیر ب، غم ا، غم ل، شدش) معاملے کو پوری توجہ دینے والا، جو مسئلے سے دلچسپی کا حق ادا کرے۔

**مہتمم** لیٹا پیش م، جزم ہ، زبر ت، زیر م۔ امذ، ع۔ منتظم، نگران، اہتمام کرنے والا، اپنے محکمے کا ذمہ دار افسر۔

**مہتو** لیٹا زبر م، جزم ہ، وج۔ امذ۔ گاؤں کا مکھیا، چودھری۔

**مہتو** زبر م، زبر ہ، شد زبر ت۔ امث۔ بڑائی، اہمیت، مرتبہ، منزلت۔

**مہجور** لیٹا زبر م، جزم ہ، ومع۔ صف، ع۔ بچھڑا ہوا، جو جدائی کے غم میں مبتلا ہو، ہجر زدہ، فراق کا مارا ہوا؛ دُور افتادہ۔

**مہجوری** فراق، ہجر، جدائی۔

**مہد** لیٹا زبر م، جزم ہ۔ امذ، ع۔ پالنا، پنگوڑا، گہوارہ، بچے کا بستر۔

**مہدی** لیٹا زبر م، جزم ہ۔ صف، ع۔ ہدایت یافتہ، رہنما، ہادی؛ اثنا عشری فرقے کے بارھویں امام، امامِ منتظر۔

**مہذب** لیٹا پیش م، زبر ہ، شد زبر ذ۔ صف، ع۔ تہذیب یافتہ، شائستہ، باسلیقہ، متمدن، پُرتپاک، خوش اخلاق؛ غلطیوں اور برائیوں سے پاک۔

**مہذب** لیٹا پیش م، زبر ہ، شد زیر ذ۔ صف۔ آراستہ کرنے والا، تہذیب سکھانے والا؛ ہنر سکھانے والا۔

**مہر** لیٹا زبر م، جزم ہ۔ امذ، ع۔ نکاح کرنے والے کی طرف سے منکوحہ کو ادا کیا جانے والا حق زوجیت جو شرع اسلامی میں نکاح کی شرط لازم ہے۔

**مہرِ معجل** (پیش م، زبر ع، شد زبر ج) (فقہ) وہ مہر جو نکاح کے وقت ادا کرنا ہو۔

**مہرِ مؤجل** (پیش م، زبر ء، شد زبر ج) وہ جس کی ادائی ملتوی رکھی جائے، وہ مہر جو نکاح کے وقت ادا نہ کیا جائے۔ نیز **مہرِ موجل** (پیش م، زبر و، شد زبر ج)، **مہرِ مؤخر**۔

**مہر** لیٹا زیر م، جزم ہ۔ امذ، ف۔ محبت، لطف، عنایت؛ اُلفت؛ سورج؛ ایرانی شمسی سال کا ساتواں مہینہ جو تقریباً ستمبر کے مطابق ہوتا ہے؛ شمسی مہینے کی ۱۶ ویں تاریخ۔

کہاوت: **مہر تو بہت ہے پر چھاتیوں میں دودھ نہیں** زبانی خاطر داری ہے لیکن دینے لینے کو کچھ نہیں۔

کہاوت: **مہر گئی، محبت گئی، گئے نان اور پان، حقے سے منہ جھلس کر وداع کیا مہمان** جو مہمان کو نری باتوں ہی سے ٹال دے اور خاطر تواضع نہ کرے اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **مہر کرے تو برساوے** خدا کی مہربانی ہو تو بارش ہوتی ہے۔

کہاوت: **مہر کرے تو پھر بھر آوے** خدا مہربانی کرے تو نقصان کے بعد پھر بھر دیتا ہے۔

**مہر** لیٹا پیش م، جزم ہ۔ امث، ف۔ انگوٹھی جس پر نام کھدا ہو۔ دستاویز پر چھاپنے کے لیے اُلٹا لکھا یا کھدا ہوا نقش یا نام یا اُس کا چھاپا؛ طلائی سکہ، اشرفی۔

محاورہ: **مہر ثبت کرنا** تصدیق کرنا، توثیق کرنا؛ شہادت دینا۔

**مہرِ سجدہ** مٹی کی ٹکیہ جسے اہلِ تشیع نماز میں سجدے کے مقام پر رکھتے ہیں۔

محاورہ: **مہر کرنا** کسی چیز کو (لاکھ وغیرہ سے) بند کرنا؛ تصدیق کرنا، توثیق کرنا۔ نیز **مہر لگانا**۔

**مہر کن** (زبر ک) مہر تیار کرنے والا کاریگر، نقش کھودنے والا۔

**مہر کنی** مہر بنانے کا فن، مہر کن کا کام یا پیشہ۔

**مہر گزیں** (پیش گ، ی) مہر لگانے والا۔

محاورہ: **مہر لگ جانا** چھاپ لگنا، توثیق ہو جانا؛ خاموش ہونا، چپ سادھنا۔

**مہرا** لیٹا زبر، جزم ہ۔ امذ۔ کہار، ڈولی یا پالکی اُٹھانے والا مزدور۔

**مہری** کہار کی بیوی جو گھریلو ماما کا کام کرتی ہے، کہارن۔

**مہران** لیٹا پیش م، جزم ہ۔ امذ۔ سکوں کا بنا ہوا ہار۔

**مہربان** لیٹا زیر م، جزم ہ، جزم ر۔ امذ، ف۔ ہمدردی، محبت یا شفقت سے پیش آنے والا، رحم دل، شفیق، حلیم۔

**مہربانی** شفقت، نوازش، ہمدردی، کرم۔

**مہر گیا** لیٹا زیر م، جزم ہ، جزم گ۔ امث۔ ایک بوٹی جس کی جڑ آپس میں لپٹے ہوئے دو آدمیوں کی سی ہوتی ہے، کھمنا، کھمنی۔

**مہرہ** لیٹا پیش م، جزم ہ، زبر ر۔ امذ، ف۔ سیپ، گھونگا، سنکھ؛ چکنا پتھر، کاغذ یا کپڑے کو گھوٹ کر چکنا کرنے کا آلہ؛ شطرنج کی چھ مختلف شکلوں کی گوٹوں میں سے کوئی ایک؛ سانپ کا زہر چوس لینے والا روایتی پتھر، کوئی اوزار یا آلۂ کار؛ (مجازاً) گردن یا ریڑھ کی ہڈی کا ایک جزو۔

**مہزوم** لیٹا زبر م، جزم ہ، ومع۔ صف، ع۔ شکست دیا گیا، شکست خوردہ، شکست پایا ہوا۔

**مہک** لیٹا زبر م، لیٹا زبر ہ۔ امث۔ خوشبو، نکہت، سگندھ۔

اکیف (مث): **مہکار** مہکنے کی کیفیت، خوشبو یا لپٹ۔

فعل لازم: **مہکنا** خوشبو میں بسنا، خوشبودار ہونا، معطر ہونا۔

**مہکیلا** (لیٹا زبر م، جزم ہ، ی) خوشبودار، معطر، مہکتا ہوا۔ (مث) **مہکیلی**۔

**مہلت** لیٹا پیش م، جزم ہ، زبر ل۔ امث، ع۔ التوا، وقفہ، دیر دار، موقع، وقتی

فرصت؛ ڈھیل۔

محاورہ: **مہلت دینا** چھوٹ دینا، رعایت دینا، وقت دینا۔

محاورہ: **مہلت مانگنا** وقت لینا، وقفہ لینا؛ چھوٹ لینا۔

**مہلک** لیٹا پیش م، جزم ہ، زیر ل۔ صف، ع۔ جو ہلاک کر سکے، مار ڈالنے والا، قاتل، جان لیوا۔

**مہلکہ** لیٹا زبر م، جزم ہ، زبر ل، زبر ک۔ امذ، ع۔ جہاں ہلاک ہونے کا ڈر ہو۔

**مہلل** لیٹا پیش م، زبر ہ، شد زیر ل۔ صف، ع۔ تہلیل یا توصیفِ الٰہی کرنے والا، تسبیح پڑھنے والا، حمد و ثنا بیان کرنے والا۔ (اصلاً: ہلولویا پڑھنے والا جو عبرانی میں حمد کا کلمہ ہے)۔

**مہم** پیش م، زیر ہ۔ صف۔ امذ، ع۔ غم میں ڈالنے والا؛ (مجازاً) اہم ترین، ضروری، لازمی؛ قابلِ غور و فکر؛ کوشش طلب کام، معرکہ، جنگی کارروائی؛ طلب، جستجو، ہمت وری۔ جمع: **مہمات** جنگیں، معرکے؛ اہم اُمور یا کام۔

**مہم آزما** جد و جہد کرنے والا، کوشش کرنے والا۔

**مہم جو** (وم) مشکلات کا سامنا کرنے والا، خطرات سے کھیلنے والا۔

محاورہ: **مہم چلانا** نہایت زور و شور سے کسی منصوبہ پر عمل کرنا، تحریک چلانا۔

محاورہ: **مہم سر کرنا** کوئی بڑا یا دشوار کام مکمل کرنا؛ جنگ میں فتح حاصل کرنا۔

**مہما** زبر م، زیر ہ۔ امث، ہ۔ بڑائی، عظمت، بزرگی، شوکت؛ مدح، تعریف؛ مروت، نوازش، عنایت؛ ہمت، صلاحیت، طاقت۔

**مہماز** لیٹا زیر م، جزم ہ۔ امذ، ہ۔ وہ خاردار پھرکی جو گھڑ سواروں کی ایڑیوں میں گھوڑوں ایڑ لگانے کے لیے لگی ہوتی ہے۔ مہمیز۔

**مہمان** لیٹا زیر م، جزم ہ۔ امذ، ف۔ کسی کے پاس عارضی قیام کرنے والا؛ دعوت میں بلایا جانے والا؛ (مجازاً) عارضی، جلد رخصت ہونے والا۔

کہاوت: **مہمان اور بخار کو اگر کھانا نہ دو تو پھر نہیں آتے** مہمان کو کھانے کو نہ ملے تو دوبارہ نہیں آتا اسی طرح فاقہ کرنے سے بخار میں فائدہ ہوتا ہے۔

**مہمانِ خصوصی** خاص طور پر مدعو کیا گیا، معزز مہمان۔

**مہماں سرا** (ن غنہ، زبر س) مہمانوں کو ٹھہرانے کی جگہ، عارضی ٹھکانا۔ (امث) **مہمانی**۔ نیز **مہمان خانہ**۔

محاورہ: **مہمان کرنا** کسی کی ضیافت کرنا، گھر بلانا، عارضی طور پر اپنے گھر ٹھہرانا۔

**مہمان نواز** مہمانوں کی خاطر تواضع کرنے والا۔ نیز **مہمان دار**۔

**مہمان نوازی** مہمانوں کی خاطر تواضع۔ نیز **مہمان داری**۔

**مہمل** لیٹا پیش م، جزم ہ، زبر م۔ صف، ع۔ بے معنی، لغو؛ کاہل، مجہول، ناکارہ؛ چھوڑا ہوا، ترک کیا ہوا۔ جمع: **مہملات**۔

**مہمل گو** (وج) بے معنی شعر کہنے والا۔

**مہملہ** (زبر ل) وہ حرف جس پر نقطہ نہ ہو۔ معرا۔ مثال: ''ط'' طائے مہملہ۔

**مہموز** لیٹا زبر م، جزم ہ، وم۔ صف، ع۔ عربی کا وہ لفظ جس میں ہمزہ (بالالف بطور مصمتہ) حرفِ اصلی کے طور پر شامل ہو جیسے مآل؛ وہ حرف جس پر ہمزہ لگا ہو۔

**مہموم** لیٹا زبر م، جزم ہ، وم۔ صف، ع۔ غمگین، افسردہ، رنجیدہ۔

**مہمیز** لیٹا زبر م، جزم ہ، ے۔ امث، ع۔ گھوڑے کو ایڑ لگانے کے لیے سوار کی ایڑی یا رکاب میں لگی ہوئی کیل۔

**مہمیز خور** (وج) وہ گھوڑا جو مہمیز کے بغیر نہ چلے۔

**مہنا** لیٹا زیر م، جزم ہ۔ امذ، س۔ طعنہ، طنز، اُلاہنا۔

**مہنال** لیٹا پیش م، جزم ہ۔ امث، ہ۔ حقے کی نے کے دہانے پر کش لینے کے لیے چڑھائی جانے والی دھات کی نلکی۔

**مہنامت** لیٹا زبر م، جزم ہ، زبر م۔ امث۔ (زنانہ بول چال) واویلا، فریاد، پکار، شور و غل۔

**مہنت** زبر م، زبر ہ، جزم ن۔ امذ، س۔ بڑا سادھو، پردھان، مُکھیا، بزرگ صورت آدمی؛ موٹا تازہ شخص؛ (مجازاً) خاک میں اٹا ہوا، ننگا آدمی۔

**مہند** لیٹا پیش م، زبر ہ، شد زبر ن۔ صف، ع۔ ہندی لہجے میں ڈھالا ہوا غیر زبان کا لفظ۔

**مہندس** لیٹا پیش م، زبر ہ، جزم ن، زیر د۔ امذ، ع۔ علمِ ہندسہ کا ماہر، ریاضی دان، انجینئر۔

**مہندسِ فلک** سیارۂ زحل کا لقب۔

**مہندی** لیٹا زیر م، جزم ہ، ن مغ۔ امث، ہ۔ رک: **منہدی** جو فصیح ہے۔

**مہنگ** لیٹا زبر م، زبر ہ، ن غنہ۔ امث۔ گرانی، چیزوں کی قیمتیں اعتدال سے زیادہ ہونے کی کیفیت۔

**مہنگا** لیٹا زبر م، جزم ہ، ن غنہ۔ صف۔ مذ، ہ۔ گراں، اعتدال سے زیادہ قیمت کا، بہت داموں کا۔ (اصلاً: مہا + انگ + ا = بڑا بھاری جسم؛ مہا = بڑا، انگ = قیمت)۔

کہاوت: **مہنگا روئے ایک بار، سستا روئے بار بار** قیمتی شے میں کوئی نقص یا عیب نہیں ہوتا اس لیے وہ جلد خراب نہیں ہوتی، سستی چیز ناقص ہونے کی بنا پر بار بار خراب ہوتی ہے اور اُسے ٹھیک کرانے کی زحمت اُٹھانی پڑتی ہے۔

اکیف (مث): **مہنگائی** گرانی، مہنگا ہونے کی کیفیت۔

**مہوا** زبر م، پیش ہ۔ امذ۔ ایک اُونچا درخت جس کے پتے سرخ زردی مائل اور پھول کافوری، کھانے میں لذیذ اور خوشبودار ہوتا ہے جس کی شراب بھی کشید کی جاتی

ہے، اور اُس کا تیل گھی میں آمیزش یا ملاوٹ کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

**مہوت** زبرم، ولین۔ امذ۔ ہاتھی ہنکانے والا، فیل بان۔

**مہورت** زبرم، ومع، زبرر۔ امث، ہ۔ وقت کی ایک تقسیم (۱۲ چھن دو گھڑی یا اڑتالیس منٹ کے برابر وقفہ)، دن کا تیسواں حصہ؛ نیک ساعت، مبارک وقت۔

محاورہ: **مہورت دیکھنا** کسی کام کے آغاز کے لیے جوتشی کا مبارک وقت تجویز کرنا۔ نیز **مہورت نکالنا**۔

**مہوس** پیش م، زبرہ، شدزبرو۔ صف، ع۔ ہوس میں مبتلا کیا ہوا، دیوانہ، خبطی، مجنون؛ لالچی، حریص۔

**مہوس** پیش م، زبرہ، شدزیرو۔ امذ۔ کیمیاگر، سونا بنانے کی دُھن میں مبتلا؛ علمِ کیمیا کا ماہر (اُردو کا تصرف)۔

**مہوکھا** زبرم، ومع۔ امذ۔ کوئل کی قسم کا ایک پرندہ۔ نیز **مہوک**۔

**مہی (۱)** زبرم۔ امث، س۔ چھاچھ، چاٹی میں بنائی گئی لسی جس میں سے بلو مکھن نکالا گیا ہوتا ہے۔

**مہی (۲)** زبرم۔ امث۔ دُنیا، ملک، دیس؛ زمین؛ کھیتی، ملکیت۔

**مہیپال** زمین کا رکھوالا، کسان؛ راجہ، سلطان، بادشاہ۔

**مہیا** پیش م، زبرہ، شدزبری۔ صف، ع۔ موجود، حاضر، میسر، تیار۔

محاورہ: **مہیا رکھنا** تیار رکھنا، آمادہ رکھنا۔

فعل مرکب: **مہیا کرنا** فراہم کرنا، حاضر کرنا، بہم پہنچانا۔

**مہیب** پیش م، زیری۔ صف، ع۔ بھیانک، خوفناک، ڈراؤنا؛ (مجازاً) ظالم، جابر، بے رحم، سخت، سنگین۔

**مہیج** پیش م، زبرہ، شدزیری۔ صف، ع۔ ہیجان پیدا کرنے والا، شورش پیدا کرنے والا، مرتعش کرنے والا۔

**مہیسری** زبرم، ے، جزم س۔ امث۔ فطیری روٹی کی ٹکیا کے گڑ میں تیار کیے ہوئے میٹھے ٹکڑے (دیہاتی غذا)، تھریاں۔

**مہیش** زبرم، ے۔ امذ، س۔ بڑا دیوتا، شوشنکر کا لقب۔ نیز **مہیشور**۔

**مہیلا** زبرم، ے۔ امذ، ہ۔ گھوڑوں اور بیلوں کا دانہ جس میں گڑ اور موٹھ وغیرہ ملاتے ہیں۔ (طنزاً) بدمزہ کھانا۔

**مہین (۱)** زبرم، ی۔ صف۔ باریک، پتلا، لطیف، نازک؛ بہت چھوٹا، ذرّے کی مثل؛ لاغر، ضعیف۔

**مہین (۲)** زبرم، ی۔ متعلق فعل، صف۔ میں ہی۔

**مہینہ** زبرم، ی، زبرن۔ امذ، س۔ سال کی بارہ تقسیموں میں سے کوئی۔ ۳۰ دن کے لگ بھگ کی مدت؛ تنخواہ، ماہانہ، مشاہرہ۔

**مہینہ بھر** پورے تیس دنوں تک، تمام مہینہ۔

کہاوت: **مہینہ پر یا اور کمیرا گھبرایا** غریب یا مزدور زیادہ دیر صبر نہیں کر سکتا۔

## م ۔ ء

**مئونت** زبرم، زبرن۔ امث۔ نان و نفقہ، گزربسر کا سامان۔

**مئی** زبرم۔ امث/امذ۔ عیسوی سال کا پانچواں مہینہ جو اکتیس دن کا ہوتا ہے۔

## م ۔ ی، ے

**مے** ےلین۔ امث، ف۔ شراب، دارو، خمر۔

**مے آشام** شراب پینے والا، بادہ نوش، شرابی۔

**مے خانہ** شراب خانہ، شراب پینے یا فروخت ہونے کا مقام۔

**مے خوار** (معدولہ) شراب پینے والا، شرابی، نشہ باز۔ نیز **مے کش**۔

محاورہ: **مے ڈھالنا** شراب کا دور چلنا، شراب پلانا۔

**مے کدہ** شراب پینے کا مقام، شراب خانہ۔ نیز **میخانہ**۔

**مے کش** شراب پینے والا، شرابی۔ نیز **مے گسار**۔

**مئے ناب** خالص شراب۔

**مئے طہور** (زبرط، ومع) پاک شراب۔

**میا** زبرم۔ امذ۔ کرم، عنایت، مہربانی۔

**میّا** زبرم، شدی۔ امث، ہ۔ ماں (رک) کی تصغیر۔

کہاوت: **میّا بابا مر گئے، یہی دھریا کر گئے** یعنی لڑکی کو بدمزاج مرد کے ساتھ بیاہ گئے۔

**میان** زیرم۔ امذ، ف۔ بیچ، وسط؛ کمر؛ کشتی کا اگلا یا پچھلا نوکدار سرا؛ گڑھ گج؛ نیام، تلوار کا غلاف۔ (متعلق فعل) بیچ میں، وسط میں۔

**میاں** زیرم، ن غنہ۔ امذ۔ کلمۂ خطاب ولقب۔ آقا، مالک، حاکم، صاحب، سرکار، جناب؛ وارث؛ نوجوان لڑکا؛ شوہر؛ اُستاد، معلم؛ کچھ علاقوں میں باپ کے لیے بھی مستعمل۔ نیز **میاں جی**۔

کہاوت: **میاں بیوی دو جنے، کس کے لیے پیسیں جَو چنے** گھر میں دو آدمی ہوں تو زیادہ محنت کرنا بے فائدہ ہے۔

کہاوت: **میاں بیوی راضی (تو) کیا کرے گا قاضی** آپس میں اتفاق ہو تو دوسرا کچھ نہیں کر سکتا۔

کہاوت: **میاں کا دم اور کواڑ کی جوڑی** گھر میں کچھ نہیں ہے۔ بہت مفلس ہے۔

کہاوت: **میاں کماتے کیوں ہو، ایک سے دس،** ساس نند کو چھوڑ

دو، ہمیں تمھیں بس بیوی خاوند سے کہتی ہے کہ میاں جو کچھ تم کماتے ہو وہ ہمارے لیے کافی ہے۔ ساس نند کو چھوڑ کر الگ ہو جاؤ۔

کہاوت: **میاں کماؤ، بی بی اُڑاؤ** میاں بہت محنت سے کماتا ہے اور بیوی فضول خرچی کرتی ہے۔

کہاوت: **میاں کی جوتی، میاں کا سر** اپنے یا اپنوں کے ہاتھوں ناچار ہے۔

کہاوت: **میاں کی داڑھی واہ واہ میں گئی** کوئی چیز بے فائدہ یا بیکار کام میں ضائع ہو تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **میاں گھر میں نہیں، بیوی کو ڈر نہیں** خاوند گھر موجود نہ ہو اور بیوی کھل کھیلے تو کہا جائے گا۔

کہاوت: **میاں گئے رونڈ، بیوی گئیں پٹ رونڈ** خاوند گھر سے چلا جائے تو بیوی بھی چل دیتی ہے۔

**میاں مٹھو** (ومع) میٹھی میٹھی باتیں کرنے والا؛ طوطے کے لیے پیار کا لفظ۔

محاورہ: (اپنے منہ) **میاں مٹھو بنانا** طوطے کی طرح رٹا دینا، سمجھائے بغیر الفاظ یاد کرا دینا۔

کہاوت: **میاں ناک کاٹنے کو پھریں، بیوی کہے مجھے نتھ گھڑا دو** ایک کچھ کہے دوسرا کچھ۔ ایک کا مطلب کچھ اور دوسرے کا کچھ۔

**میانا** زیرم۔ اند۔ ایک زنانہ سواری، ڈولا، پینس، پالکی۔

**میانہ** زیرم، زبرن۔ صف، ف۔ متوسط، درمیانہ، بیچ کا؛ نہ اچھا نہ برا۔ (اند) چھوٹی پالکی جس میں پردے لگے ہوتے ہیں۔

**میانہ رو** (ولین) جو بہت تیز چلے نہ آہستہ؛ کفایت شعار انسان۔

**میانی** زیرم۔ امث۔ پاجامے کی رومالی، دونوں پائنچوں کے بیچ کا کپڑا؛ درمیانی، وسطی، بیچ کا۔

**میاؤں** زیرم، ومع۔ امث، نقلِ صوت۔ بلی کی آواز کی نقل۔

**میت** ی۔ اند۔ دوست، یار، ساتھی، رفیق؛ عاشق، محبوب، ساجن۔

کہاوت: **میت بنائے نہ بنے بیری، سنگھ اور ناگ، جیسے کدے نہ ہو سکیں ایک ٹھور جل، آگ** دشمن، شیر اور سانپ دوست نہیں بن سکتے، جس طرح پانی اور آگ اکٹھے نہیں ہو سکتے۔

**میّت** زبرم، شدزیری۔ امث، ع۔ مردہ جسم، جنازہ۔ عام: میت (شد زبر ی)۔ جمع: **موتیٰ**۔

محاورہ: **میت کو کندھا دینا** میت کو کاندھے پر اُٹھا کر دفنانے کے لیے لے جانا، جنازہ اُٹھا کر چلنا۔

**میتھن** ے لین، پیش تھ۔ اند۔ مجامعت، مباشرت۔

**میتھلی** ے لین، زیر تھ۔ امث، س۔ میتھلا یا ترہت سے منسوب، ترہت کے علاقے کی بولی، سیتا جی کا لقب جو ترہت کے راجہ جنک کی بیٹی تھیں۔

**میتھی** ے۔ امث۔ ایک ساگ جس کی پتیاں خوشبو کے لیے بعض کھانوں میں ڈالتے ہیں۔

**میٹنا** ے، زیرٹ۔ فعل متعدی۔ مٹانا، نیست و نابود کرنا، برباد کرنا؛ ربڑ وغیرہ سے صاف کرنا۔

**میٹنگ** ی، زیرٹ، ن غنہ۔ امث۔ اجلاس، ملاقات؛ دو یا زیادہ افراد کا آپس میں ملنا؛ پنچایت۔ انگریزی: Meeting۔

**میٹھا** ی۔ صف۔ شیریں، خوش ذائقہ، سہانا؛ ہلکا، دھیما، مثلاً: میٹھا میٹھا درد؛ سُریلا۔ (اند) موسمی، لیموئے شریں، حلوہ۔ (مث) **میٹھی**۔

**میٹھا برس** عمر کا اٹھارھواں سال۔

کہاوت: **میٹھا میٹھا ہپ ہپ، کڑوا کڑوا تھو تھو** اچھی چیز لینا اور بری سے پرہیز کرنا؛ آسان کام کے لیے راضی ہو جانا اور مشکل کام سے جان بچانا۔

کہاوت: **میٹھی باتوں میں دن رات کٹتے معلوم نہیں دیتے** اچھی باتوں میں وقت جلد گزر جاتا ہے۔ خوشحالی کا زمانہ جلد گزر جاتا ہے۔

مرکب وصفی: **میٹھی چھری** ظاہری طور پر میٹھی باتیں کرنے اور در پردہ عداوت رکھنے والا، دشمن نما دوست۔

کہاوت: **میٹھی چھری، زہر کی پُڑی** باتیں نرم اور خوشگوار مگر باطن میں سخت اور دشمن۔

**میٹھی نیند** پُرسکون نیند، اچھی نیند، خوابِ خوش۔

کہاوت: **میٹھے کے واسطے جھوٹا کھاتے ہیں** نفع اور فائدہ کی خاطر تکلیف برداشت کی جاتی ہے۔

**میثاق** ی۔ اند، ع۔ معاہدہ، اقرار، پیمان، قول و قرار۔

**میچ** ے لین۔ اند۔ مقابل، حریف؛ ہمسر، ہم پلہ؛ مقابلہ، مقابلہ کا؛ جوڑا؛ دیا سلائی۔ انگریزی: Match۔

**میچک** ے، زبرچ۔ صف۔ سیاہ یا گہرا نیلا؛ مور کے پر کی آنکھ۔

**میچکتائی** سیاہی، اندھیرا۔

**میچنا** ی، جزم چ۔ فعل متعدی۔ (آنکھیں) بند کرنا۔

**میخ** ے۔ امث، ف۔ کیل، کھونٹی، کھونٹا، چوب۔

**میخ چو** (وج) لکڑی کا ہتھوڑا جس سے قنات کی چوبیں ٹھونکتے ہیں۔

**مید** ی۔ اند۔ مشک بلاؤ کے جسم سے حاصل ہونے والا خوشبودار مادہ، زباد۔

**میدا** ے۔ امث۔ ادرک کی طرح کی ایک جڑ جو بخار وغیرہ کے لیے مفید سمجھی جاتی ہے۔ نیز میدا لکڑی۔

**میدان** ے لین۔ اند، ف۔ وسیع ہموار زمین، ہموار سطح؛ شعبہ جس میں مہارت ہو؛ موقعِ واردات؛ لڑائی کا میدان، جائے سرگزشت۔ نیز مراد: لڑائی، جنگ۔

محاورہ: **میدان بدلنا** مقابلہ چاہنا، مقابلے کی دعوت دینا۔

**میدانِ جنگ** لڑائی کی جگہ، معرکہ، رزم گاہ۔

محاورہ: **میدان چھوڑ دینا** پسپا ہونا، لڑائی سے دستبردار ہونا۔

محاورہ: **میدان چھوڑنا** جگہ خالی کرنا، پرے ہٹ جانا؛ قبضہ ختم کرنا۔ نیز **میدان خالی کر دینا**۔

**میدانِ حشر** وہ مقام جہاں قیامت کے روز تمام خلقت اپنے اعمال کے حساب کتاب کے لیے جمع ہوگی۔ نیز **میدانِ محشر**۔

محاورہ: **میدان صاف کرنا** سب کو ختم کر دینا، تمام مخالفین کو شکست دے دینا، ہجوم ختم کر دینا۔

محاورہ: **میدان صاف ہونا** ہجوم منتشر ہونا، کوئی باقی نہ رہنا؛ کسی کا خوف یا اندیشہ نہ ہونا، کوئی روکنے ٹوکنے والا نہ ہونا۔

**میدانِ قلم** قلم کی ترشی ہوئی نوک۔

**میدانِ کارزار** رک: **میدانِ جنگ**۔

محاورہ: **میدان مارنا** مقابلہ جیت جانا، فتح حاصل کرنا، لڑائی جیتنا۔

**میدانِ محشر** وہ مقام جہاں قیامت کے روز تمام خلقت اپنے اعمال کے حساب کتاب کے لیے جمع ہوگی۔ نیز **میدانِ حشر**۔

محاورہ: **میدان میں اُتارنا** لڑائی کے لیے فوج کو دشمن فوج کے سامنے لانا؛ مقابلے میں لانا۔

محاورہ: **میدان میں آنا** مقابلے کے لیے یا لڑنے کے لیے نکلنا۔

**میدنی** ے، جزم د۔ امث، س۔ زمین، دھرتی، ارض، پرتھوی؛ یاترا کے لیے جانے والوں کی ٹولی۔

**میدہ** ے لین، زبر د۔ اند، ف۔ باریک، سفوف کی طرف پسا اور چھنا ہوا آٹا۔

**میدے کی لوئی** گندھے ہوئے مہین آٹے کا پیڑا جسے بیل کر پوری بناتے ہیں۔ استعارۃً: نرم و نازک جسم خصوصاً پیٹ۔

**میڈیا** ی۔ اند۔ ذرائع ابلاغ، نشر و اشاعت کے ذرائع (اخبار، ریڈیو، ٹیلیویژن، انٹرنیٹ وغیرہ)۔ انگریزی: Media۔

**میر** ی۔ اند، ف۔ سردار، حاکم، پیشوا، بزرگ؛ سیدزادہ؛ کھیل میں جیتنے والا، سبقت لے جانے والا؛ گنجفے کا ایک بڑا پتہ۔ شکاری اور شکار کے درمیان آڑ جو شکاری کو اوجھل رکھے۔

**میر آتش** توپ خانے کا افسر۔

**میر آخور** چراگاہ کا نگران۔

**میر بخشی** مغلیہ عہد میں فوج کی تنخواہیں تقسیم کرنے والا افسر۔

**میر بھچڑی** (پیش بھ) ہیجڑوں کا ایک روایتی یا فرضی پیر۔

کہاوت: **میر خاں کے اونٹوں میں روک ہے** اس خاندان کے سب افراد خراب ہیں۔

**میر دیہہ** ہرکاروں کا افسر، گاؤں کا لمبردار، دس آدمیوں کا سردار۔

**میر فرش** فرشی چاندنی کے کونوں کو دبائے رکھنے کے لیے پتھر یا دھات کا گنبد نما وزن۔

**میر قافلہ** قافلے کا سردار، مسافروں کی جماعت کا سربراہ۔

**میر مجلس** کسی علمی، ادبی محفل یا ادارے کا صدر۔ نیز **میرِ محفل**۔

**میر میراں** بہت بڑا امیر، سرداروں کا سردار۔

**میرا** ے لین۔ امث، ہ۔ چکنی مٹی ملی ہوئی ریتیلی زمین۔

**میرا** ے۔ ضمیر۔ میں یا مجھ سے منسوب، اپنا، خود کا۔ جمع: میرے (معزز یا متعدد کے لیے) مثلاً: میرے دادا۔

کہاوت: **میرا بیل منطق نہیں پڑھا ہوا** جانور کو عیاری نہیں آتی۔

کہاوت: **میرا تھا سو تیرا ہوا، برائے خدا ٹک دیکھنے دے** ساس بہو سے کہتی ہے کہ میرا بیٹا اب تیرا ہو گیا ہے، اگر تو اس کو لے کر الگ ہو گئی ہے تو کم از کم مجھے دیکھنے تو دے۔ اپنے بیگانے بن جائیں تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **میرا حکم، تیرا زور** میری طرف سے اجازت ہے جو چاہے کر۔

کہاوت: **میرا حلوا کھاؤ جو نہ آؤ** قسم ہے جلد آنے کی۔ اگر جلد نہ آؤ تو میں مر جاؤں اور میری فاتحہ کا حلوا کھاؤ۔

کہاوت: **میرا دل بے دل ہوا دیکھ جگت کی ریت** دُنیا کی بے وفائی دیکھ کر پریشان ہوں۔

**میراث** ی۔ امث، ع۔ ترکہ، ورثہ جو عزیزوں کی طرف سے پہنچے۔

**میراثی** ی۔ اند۔ ڈوم، پشتینی گویا۔ (امث) **میراثن**۔

**میراں** ی۔ اند، ف۔ میر میراں (رک) کا مخفف، بہت بڑا امیر، بڑا سردار۔

**میرانجی** ی، ن غنہ۔ اند۔ ربیع الآخر کے مہینے کا دیسی نام۔

**میرزا** ی، جزم ر۔ اند، ف۔ امیرزادہ کا مخفف، مغلوں کا لقب۔ نیز **مرزا**۔

**مرزا/میرزا منش** شریف النفس (انسان)۔

**میرزائی** امیری، شہزادگی؛ بزرگی، عالی نسبی۔

**میری** (۱) ی۔ صف۔ جیتا ہوا، فتح مند، کامگار؛ سرداری، حاکمیت۔

**میری** (۲) ے۔ ضمیر، مؤنث۔ میں یا مجھ سے منسوب (مؤنث کے لیے)۔

کہاوت: **میری بلی اور مجھی کو میاؤں** میرا مطیع اور ماتحت اور مجھ ہی سے مقابلہ۔ نیز **ہماری بلی اور ہمیں سے میاؤں**۔

کہاوت: **میری تیرے آگے، تیری میرے آگے** اِدھر کی اُدھر لگانا۔لگائی بجھائی کرنا۔

کہاوت: **میری مرغی کی تین ٹانگ** اپنی چیز کی بے جا تعریف۔

**میرے** ے۔اند۔ میرا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت؛ اپنے، خود۔

کہاوت: **میرے پوت کی لمبی لمبی بانھیں** اپنی چیز کی بہت قدر ہوتی ہے۔اپنی چیز کی تعریف ہوتی ہے۔

کہاوت: **میرے لال کے سوسو یار، دُھنیا، جولا ہے اور منہار** میرے بیٹے کے دوست تو بہت ہیں مگر ہیں سب نکمے اور کمینے۔جس کے دوست نالائق ہوں اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **میرے میاں کے دو کپڑے، سُتھن، ناڑا اور بس** بہت مفلس ہے صرف ایک پاجامہ ہے اور بس۔

کہاوت: **میرے ہے سو راجا کے نہیں اور راجا میرا منگتا** شیخی خور اور لاف زن کسی کو اپنے برابر نہیں سمجھتا۔

**میڑا** ے۔اند،ہ۔ کھیت کی رکھوالی کے لیے بنایا ہوا چبوترہ یا مچان جس پر رکھوالا بیٹھتا ہے؛ جتے ہوئے کھیت کو ہموار کرنے کا آلہ، سہاگا۔

محاورہ: **میڑا پھیرنا** کھیت کی زمین ہل چلانے کے لیے ہموار کرنا۔

**میز** ے۔امث،ف۔ کرسی پر بیٹھ کر کام کرنے یا کھانا کھانے کے لیے اُونچی چوکی، یا اُسی سے ملتا جلتا فرنیچر۔

محاورہ: **میز لگانا** میز پر کھانا رکھنا، میز پر سامان، مثلاً رکابی، چمچ وغیرہ رکھنا۔

**میزاب** ی۔اند،ع۔ پرنالہ (چھت یا کوٹھے کا)۔

**میزابِ رحمت** وہ پرنالہ جو خانۂ کعبہ کی چھت پر لگایا گیا ہے جس کے ذریعے بارش کا پانی چھت سے حطیم میں گرتا ہے۔

**میزان** ی۔امث،ع۔ ترازو، دو پلڑوں کا وزن معلوم کرنے والا آلہ؛ اعداد کا مجموعی شمار، حاصلِ جمع۔

محاورہ: **میزان اپنے ہاتھ میں لینا** ہر شے کا اختیار اپنے ہاتھ میں لے لینا، مختارِ کُل بن جانا۔

محاورہ: **میزان پٹ جانا** سودا طے ہو جانا، بھاؤ بن جانا؛ ترازو کا پلڑا بھر جانا؛ معاملہ بن جانا، تعلقات اُستوار ہو جانا۔

محاورہ: **میزان کرنا** جمع کرنا، حساب لگانا۔

**میزانیہ** ی،زیرن،زبری۔اند۔ آمد و خرچ کا پیشگی تخمینہ، بجٹ۔

**میزائل** زیرم،زیرء۔اند۔ ایک خطرناک جنگی فضائی ہتھیار جس کی مار سینکڑوں میل تک ہوتی ہے۔انگریزی:Missile۔

**میزبان** ے،جزم ز۔اند،ف۔ مہمانوں کی مدارات کرنے والا؛ ضیافت کرنے والا، مہمان دار۔

**میزبانی** خاطر تواضع، مہمانداری۔

**میسر** پیش م،زبری،شدزبرس۔صف،ع۔ حاصل، نصیب، دسترس کے اندر، آسان کیا گیا؛ موجود، مہیا، ممکن۔

**میسر** پیش م،زبری،شدزیرس۔صف،ع۔ آسان کرنے والا۔

**میسرہ** ے لین،زبرس،زبرر۔اند،ع۔ فوج کا بایاں بازو۔

**میش** ے۔امث،ف۔ بھیڑ، بکری۔

**میشا** ے۔امث۔ بھیڑ کا چمڑا، کھال۔

**میعاد** ی۔اند،ع۔ میثاق؛ مقررہ وقت یا مہلت، وقتِ معینہ۔

محاورہ: **میعاد بڑھانا** طے شدہ وقت میں اضافہ کرنا؛ قید کی مدت میں توسیع کرنا۔

**میعادی** جس کا وقت مقرر ہو، محدود زمانے کا۔

**میعادی بخار** باری کا جاڑا بخار۔

**میعادی ہنڈی** جو تاریخ مقرر پر بھنائی جاسکے۔

**میغ** ے۔اند،ف۔ کالی گھٹا، بادل، برکھا۔

**میقات** ی۔امث،ع۔ مقررہ مدت، مکتب کی کلاس یا گھنٹہ؛ وہ جگہ جہاں اجتماع کے لیے وقت مقرر کیا جائے، وعدے کی جگہ؛ وہ مقام جہاں سے حاجی احرام باندھ کر ہی کعبے کے لیے روانہ ہو سکتے ہیں۔

**میک اپ** ے۔اند۔ عورت کے چہرے کو خوبصورت بنانے کا عمل، سنگار؛ تیاری؛ بہروپ۔انگریزی:Makeup۔

**میکا** ے لین۔اند،ہ۔ بیاہی عورت کے ماں باپ کا گھر اور خاندان۔

**میکانکی** ی،زیرن۔صف۔ مشینوں سے متعلق؛ (مجازاً) بےلوچ، بے لچک، بےرُوح (انداز یا عمل)۔نیز **میکانی**۔

**میکانیات** کلوں اور مشینوں کا علم۔

**میکائیل** ی۔اند،ع۔ وہ فرشتہ جس کے ذمہ (روایۃً) مخلوق کو خوراک پہنچانے کا کام ہے۔

**میکدہ** ے لین،زبرک،زبرد۔اند،ف۔ شراب پینے کا مقام، شراب خانہ۔

**میکھ** ے۔اند،س۔ مینڈھا، قدیم فلکیات کی رُو سے آسمان کا آٹھواں برج جو مینڈھے سے منسوب ہے، برج حمل۔

**میگڈمبر** ے، جزم گ، زبرڈ، جزم م، زبرب۔اند،ہ۔رک: **مگڈمبر**۔

**میگزین** ے لین، جزم گ، ی۔اند۔ خزانہ، ذخیرہ؛ بارود خانہ؛ پستول وغیرہ میں گولیاں ڈالنے کا خانہ؛ معیادی رسالہ، جریدہ، مجلہ۔غالباً مخزن سے اخذ شدہ لفظ۔ انگریزی:Magazine۔

**میگھ** ے۔اند۔س۔ بادل، گھٹا، ابر۔ نیز مِیغ۔

**میل (۱)** ے لین۔اند۔ کدورت، کینہ؛ بیچ، گاد، گندگی، کثافت؛ غلاظت، غبار۔

محاورہ: **میل آنا** دل میں کدورت پیدا ہونا، ناراضی ہونا۔

محاورہ: **میل پکڑنا** گندہ ہونا، آلودہ ہونا، زنگ کھانا۔

**میل خورا** (وج، صف) ایسے رنگ کا کپڑا جس پر میل نمایاں طور پر نظر نہ آئے، میل چھپاؤ (کپڑا)؛ کپڑے صاف کرنے کا مسالا۔

محاورہ: **میل کا بیل بنانا** معمولی چیز کو بڑا کر دینا، بات کا بتنگڑ بنا دینا، از حد مبالغہ کرنا۔

کہاوت: **میل کا بیل بناتے ہیں** چھوٹے معاملے کو طول دیتے ہیں۔ بات کا بتنگڑ بناتے ہیں۔

محاورہ: **میل کاٹنا** میل دور کرنا، صاف کرنا، کثافت دور کرنا۔

**میل کچیل** (پیش ک، ے لین) گندگی، آلودگی، کثافت، چرک۔

محاورہ: **میل لانا** برا ماننا، دل میں کدورت لانا، رنجیدہ ہونا۔

**میل (۲)** ے لین۔اند۔ع۔ رغبت، رجحان، میلان، جھکاؤ، خمیدگی؛ رجوع، توجہ؛ رعایت، پاسداری، جانبداری۔

**میلِ خاطر** دلی توجہ، دل کی رغبت۔

محاورہ: **میل رکھنا** شوق رکھنا، رجحان رکھنا۔

**میل (۱)** ی۔امث۔ع۔ سرمہ لگانے کی سلائی یا سلاخ، کیل یا کیل نما کوئی شے، سُہم، برج کا کلس۔

**میل (۲)** ی۔اند۔ فاصلے کا ایک پیمانہ جو ۱۷۶۰ گز کے برابر ہوتا ہے؛ جہاز رانی کا میل جو خطِ استوا کے ایک درجے کے ۱/۶۰ کے برابر شمار ہوتا ہے۔ انگریزی میں: Mile۔

**میل ہا میل** بہت میلوں کا فاصلہ۔

**میلانہ** (ن) کرایہ فی میل۔

**میل** ے۔اند۔ ملاپ، دوستی، اتحاد؛ ربط وضبط، یکسانیت، موزونیت، مطابقت، مناسبت، توافق، جوڑ، تعلق، ساتھ، ملاوٹ۔

**میل جول** (وج) ربط ضبط، اتحاد، اختلاط، راہ ورسم؛ دوستی، تعلق۔ نیز **میل ملاپ**۔

محاورہ: **میل کھانا** موزوں ہونا؛ ہم آہنگ ہونا؛ سازگار ہونا، کارآمد ہونا۔

**میلا** ے لین۔صف۔ گندہ، نجس، ناپاک، پلید، چرک آلود، غبار آلود۔

**میلا چکٹ** (زیر چ، شد زبر ک) ایسا کپڑا یا کوئی شے جس پر زیادہ میل کی وجہ سے چپچپاہٹ پیدا ہو جائے۔

صف: **میلا کچیلا** (پیش ک، ے لین) بہت گندہ، خاک اور دھول میں اٹا ہوا۔

**میلا** ے۔اند۔ کسی عام دلچسپی کے موقع پر دور ونزدیک کے لوگوں کا اجتماع، عموماً خرید وفروخت اور تفریحات کے لیے۔ نیز **میلا ٹھیلا** (ے) "ٹھیلا بطور تابع" عوامی جشن۔ نیز میلہ۔

محاورہ: **میلا لگا رہنا** ہر وقت لوگوں کا ہجوم رہنا۔

**میلاد** ی۔اند۔ع۔ رک: مولود۔

**میلاد النبی ﷺ** حضور اکرم ﷺ کی پیدائشِ سعید۔

**میلادی** (عموماً) میلادِ مسیح سے تعلق رکھنے والا، سال سنہ۔

**میلان** ے لین۔اند۔ع۔ رُجحان، جھکاؤ، التفات، توجہ؛ رغبت، خواہش۔ رک: میل (۲)۔

**میلانِ خاطر** دل کا رجحان، دلی توجہ۔

**میل میل** ے۔فجائیہ۔ ہاتھی کے مہاوت ہاتھی کو تیز ہنکانے کے لیے یہ الفاظ پکارتے تھے۔ نیز **میل اگد بری**۔

**میلہ** ے۔اند۔ رک: میلا (ے)۔

کہاوت: **میلہ میلہ کر رہی، میلے کے دن گھر رہی** یوں تو بہت شور مچانا اور موقع آئے تو کھو دینا۔

کہاوت: **میلے میں جھمیلا ہوا ہی کرتا ہے** جہاں بہت سے لوگ ہوں گے وہاں جھگڑا بھی ہوگا۔

**میلی** ے لین۔صف، مث۔ گندی، نجس، گدلی، ناپاک۔

**میلی آنکھ** بُرے ارادے سے دیکھنے والی آنکھ، بری نظر۔

**میلی نظر** رک: میلی آنکھ۔

محاورہ: **میلی آنکھ سے دیکھنا** بُری نیت رکھنا، بُرے ارادے سے دیکھنا۔ نیز **میلی نظر سے دیکھنا**۔

**میلے** ے لین۔صف۔ میلا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، گندے، ناپاک۔

کہاوت: **میلے کا بھائی نوشادر** دونوں یکساں ہیں۔ ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔

**میم** ے۔امث۔ انگریز عورت، یورپی خاتون۔

**میمانسا** زیر م، ن مغ۔امث۔س۔ قیاس، اندازہ؛ ہندو فلسفے کی رُو سے علم کے چھ وسائل میں سے ایک۔

**میمنا** ے۔جزم م۔اند۔ بکری کا بچہ۔

**میمنت** ے لین، زبر م، زبر ن۔امث۔ع۔ برکت، سعادت، خوش بختی۔

**میمنت لزوم** (پیش ل، ومع) برکت والا، جس کے ساتھ برکت وسعادت لازم ہے۔

**میمنہ** ے لین، زبرم، زبرن۔ اند، ع۔ فوج کا دایاں بازو۔

**میمون** ے لین، ومع۔ صف، ع۔ خوش نصیب؛ بندر کا ایک نام، لنگور، بوزنہ۔

**میں** ے لین، ن غنہ۔ ضمیر واحد متکلم۔ بولنے والے کی اپنی ذات، آپ، خود۔

کہاوت: **میں اور میرا مانس، تیسرے کا منہ جھلس** صرف اپنا ہی خیال رکھنا اور دوسروں کا لحاظ نہ کرنا۔

کہاوت: **میں بھروں سرکار کے، میرے بھرے سقہ** جو شخص خود تو دوسروں کی خدمت کرے مگر اپنا کام دوسروں سے کرائے اس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **میں بھلی تُو شاباش** ایک دوسرے کی تعریف۔ ستائش باہمی۔ نیز **من ترا حاجی بگویم تو مرا حاجی بگو۔**

کہاوت: **میں بھلی کہ پینٹھ** کون زیادہ بے وقوف ہے۔

کہاوت: **میں بھی رانی، تو بھی رانی، کون بھرے گا پانی** جب دونوں کاہل ہوں اور کام سے جی چرائیں تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **میں بھی ہوں پانچویں سواروں میں** خواہ مخواہ خود کو دوسرے بڑے لوگوں میں شامل کرنا۔

کہاوت: **میں تجھے چاہوں اور تو کالے ڈھینگ کو** جب کوئی کسی کو بُرے کام سے روکے اور وہ نہ رکے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **میں خوش، میرا خدا خوش** میں ہر طرح راضی ہوں۔

کہاوت: **میں ڈال ڈال، تو پات پات** میں تجھ سے کم چالاک نہیں، تو مجھ سے بچ کر نہیں جا سکتا۔

کہاوت: **میں کب کہوں تیرے بیٹے کو مرگی آتی ہے** کوئی بات بظاہر چھپانا مگر بہانے سے جتا دینا۔

کہاوت: **میں کروں بھلائی، تو کرے میری آنکھ میں سلائی** نیکی کا جواب برائی ملے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **میں کیا تیری پٹی تلے کی ہوں** میں تجھ سے کم تر نہیں ہوں۔

کہاوت: **میں کی گردن پر چھری** مغرور ہمیشہ تباہ ہوتا ہے۔

محاورہ: **میں میں کرنا** اپنا ہی ذکر کرنا، خودستائی کرنا، انانیت پر طنز۔

کہاوت: **میں ہی پال کیا مسٹنڈا، موہے ہی مارے ڈنڈا** ماں نافرمان بیٹے کے متعلق کہتی ہے کہ میں نے اِسے پال پوس کر بڑا کیا ہے اور اب یہ مجھے مارنے آیا ہے۔

**میں** ے، ن غنہ۔ حرف جر۔ درمیان؛ کے اندر، کے بیچ۔

**مین** ی۔ امث، س۔ مچھلی، ماہی۔

محاورہ: **مین میکھ نکالنا** برائیاں کرنا، عیب نکالنا، نکتہ چینی کرنا؛ نجومیوں سے اچھا وقت معلوم کرنا۔ لفظاً: مچھلی صاف کرنا، میکھ = صفائی۔

**مینا** ے لین۔ امث۔ خاکستری رنگ اور لال یا زرد چونچ کا پرندہ جو انسانی آواز کی نقل سیکھ جاتا ہے، سارکا۔ **آغا مینا** مینا کی ایک بہتر قسم جو زیادہ اچھا بولتی ہے۔

کہاوت: **مینا جو "میں نا" کہے، دودھ بھات نت کھائے، بکری جو "میں میں" کرے الٹی کھال کھچائے** انکسار کرنے والا عزت پاتا ہے اور تکبر کرنے والا نقصان اُٹھاتا ہے۔

**گلاب مینا** سرخی مائل رنگ کی مینا۔

**مینا** ی۔ اند، امث، ف۔ آسمان، جنت۔ نیز **مینو** (ومع) نیلا رنگ؛ نیلا پتھر؛ رنگ برنگ شیشہ، شراب کی بوتل یا بلوری صراحی؛ نگینے جڑنے کا کام۔

**مینا بازار** زنانہ میلہ (جہاں خواتین ہی دکاندار اور خواتین ہی خریدار ہوں)؛ زیورات و نوادر کا بازار۔

**مینا کاری** نگینہ جڑنا یا رنگین مسالے سے چمک دار نقش بنانا، مرصع کاری، کندہ کاری؛ باریک بینی، باریکی۔

**مینا** ے۔ اند۔ پالکی کی ایک قسم جس پر پردے پڑے ہوتے ہیں۔

**مینار** ی۔ اند۔ رک: منار، منارہ۔

**مینارِ پاکستان** جہاں مسلمانوں نے ایک الگ وطن کے لیے قرارداد منظور کی تھی اُس مقام پر بنایا گیا مینار۔

**مین پھل** ے لین، زبر پھ۔ امث۔ اندراین، حنظل، ایک تلخ زہریلا پودا۔

**مینخنا** ی، ن غنہ، جزم خ۔ فعل متعدی۔ گوندھنا، متھنا، ملنا۔

**مینڈ** ی، ن غنہ۔ امث، ہ۔ گانے میں ایک سُر سے دوسرے پر جاتے ہوئے مدھم کو اس طرح ادا کرنا کہ دونوں میں سُروں کا باہمی ربط خوبصورتی سے واضح ہو جائے۔

**مینڈ** ے، ن غنہ۔ امث، ہ۔ کنویں کے دہانے کی منڈیر؛ کھیت کی باڑ، کان کا مڑا ہوا حاشیہ، ستار کے پردے کی اُبھری ہوئی کور۔ نیز **مینڈھ**۔

**مینڈک** ے، ن مغ، زبر ڈ۔ اند۔ ٹھہرے ہوئے پانی یا جوہڑوں کے کناروں پر رہنے والا ایک چار پنجوں پر پُھد کنے اور ٹرانے والا بے دُم کا جانور جو خشکی پر بھی رہ سکتا ہے۔

**مینڈک پھوڑا** ایک آبلہ جو پاؤں کے تلوے میں ہوتا ہے اور چند روز میں ٹھیک ہو جاتا ہے۔

کہاوت: **مینڈک چلے مداروں کو** کمینے یا نکمے آدمی نے بڑا حوصلہ کیا۔

**مینڈکی** ے، ن غنہ، جزم ڈ۔ امث، اند۔ چھوٹا یا مادہ مینڈک۔

محاورہ: **مینڈکی کو زکام ہونا** بے جا نخرے کرنا؛ کسی کام کا عادی ہو کر بناوٹ سے اُس پر ناک بھوں چڑھانا۔

**مینڈھا** ے،ن غنہ۔اند،ہ۔ بھیڑ کا نر، دُنبہ، جوتش کی رُو سے آسمان کا بارھواں برج ہے، میکھ راس، برج حمل۔ دریا یا سمندر کی تند و تیز موج۔

محاورہ: **مینڈھا اُٹھنا** بڑی موج پیدا ہونا۔

محاورہ: **مینڈھا اُچھلنا** ہوا کی شدت سے دریا میں لہریں اُٹھنا۔

**مینڈھا سنگی** ایک بیل جس کے پتے گلو کے پتوں کی طرح ہوتے ہیں اور اُن میں سے دودھیا مادہ ٹپکتا ہے۔

**مینڈھی** ے،ن غنہ۔امث،ہ۔ بالوں کی چھوٹی لٹ جسے چوٹی کی طرح گوندھا گیا ہو۔جمع (مث) مینڈھیاں۔

**مینسل** ے لین، جزم ن، زیر س۔امث،ہ۔ زمین سے نکلنے والا ایک معدنی زہر، سرخ ہڑتال، سرخ سنکھیا، اِس کے بہت سے نام اور بھی ہیں۔ نیپال کے علاقے سے زیادہ آتی ہے اِس لیے نیپالی بھی کہلاتی ہے۔ نیز منسل۔

**مینک** ی،زبرن۔امث،ہ۔ آنکھ کی پتلی۔

**مینگ** ی،ن غنہ۔امث۔ گری، مغز، گودا۔

**مینگنی** ے،ن غنہ، جزم گ۔امث،ہ۔ اُونٹ، بکری چوہے وغیرہ کا فُضلہ جو چھوٹی یا بڑی گولیوں کی مانند ہوتا ہے۔

**مینگی** ی،ن مغ۔امث۔ ہڈی کے اندر کا گودا، مغز۔

**مینو** ی، وسع۔اند،ف۔ بہشت، فردوس، وہ مقام جہاں پاک اور نیک روحیں رہتی ہیں؛ آسمان؛ نیلم، نیلا شیشہ یا نگینہ۔

**مینہ** ے نیزی، ن غنہ، جزم ہ ملفوظ۔اند۔ بادلوں سے قطروں کی صورت گرنے والا پانی؛ بارش، برکھا، باراں۔نیز مینھہ۔

کہاوت: **مینہ کا کڑکا اور نوکری گھڑی گھڑی نہیں ہوا کرتے** یہ چیزیں روز روز نہیں ملتیں۔

کہاوت: **مینہ برسے گا تو اولتی ٹپکے گی** اپنے عزیزوں کے پاس دولت ہوگی تو کچھ نہ کچھ فائدہ ہو ہی جائے گا۔

محاورہ: **مینہ کی آنکھ نہ لگنا** مسلسل اور لگاتار بارش ہونا۔

**میو** خفیف زیر، وج۔اند،ہ۔ مسلمان راجپوتوں کی ذات جو میوات میں آباد ہے۔

کہاوت: **میو کا پوت بارہ برس میں بدلا لیتا ہے** میو لوگ انتقام لے کر رہتے ہیں، خواہ دیر بعد ہی۔

کہاوت: **میو جاٹ مُواتب جانیے جب وا کا تیجا ہو** میو جاٹ بہت سخت جان ہوتے ہیں۔ایسی باتیں اکثر ایک قوم دوسری قوموں کے بارے میں کہتی ہے۔

**میوہ** ے،زبرو۔اند،ف۔ پھل، ثمر (خشک یا تر)، گودے یا گری والے خول کی صورت میں درختوں پر لگنے والا باریا فصل۔

محاورہ: **میوہ پل جانا** گرمی سے پھل کا نرم ہو جانا؛ پھل کا بے ذائقہ ہونا، ذائقے کا اُتر جانا۔

محاورہ: **میوہ پلنا** پھل کا کھائے جانے کے قابل ہونا۔

**میوہ جات** فواکہ، گریاں، مغزیات۔

**میہمان** ے،جزم ہ۔اند۔ رک: مہمان۔(مث) میہمانی۔

---



**مھ** مھا۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے چھیالیسواں (۴۶واں) اور صوتی اعتبار سے ۴۵واں مخلوط حرف، جو ''م'' اور ''ھ'' کی ملی ہوئی آواز کو ظاہر کرتا ہے، کسی لفظ کے شروع یا آخر میں نہیں آتا، صرف وسط میں واقع ہوتا ہے، مثلاً: تمھارا، تمھیں، کمھار، کمھارن، کمھاری۔ دیوناگری میں اِس صوتیے کے لیے کوئی علیحدہ حرف یا علامت نہیں ہے۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اس کے لیے الگ سے کوئی نام درج نہیں کیا گیا اور اِس کا کوڈ ''Arabic Letter MEEM'' اور ''Arabic Letter Heh Doachashmee'' کے کوڈ کو ملا کر لکھا جاتا ہے۔

---

# ن

**ن** نُون ۔اند۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے سینتالیسواں (۴۷واں) اور صوتی اعتبار سے چھیالیسواں (۴۶ واں)، فارسی کا اُنتیسواں (۲۹ واں)، عربی کا پچیسواں (۲۵واں) اور دیوناگری کا بیسواں (۲۰واں) حرف، جسکی غنائی مصمتہ اِس کی دوشکلیں ہیں، نونِ غنہ اور نونِ صحیح ۔نونِ غنہ مصمتے کی تعریف میں نہیں آتا بلکہ صرف حرکت میں غنائیت پیدا کرتا ہے یا دو مصمتوں کے درمیان غنائی آواز۔ مثلاً: 'سانس'، 'آنچ'' (ن غنہ)؛ 'آنچل'، 'بھانڈا' (نِ مغنونہ)۔نونِ غنہ لفظ کے آخر میں ہو تو بے نقطہ لکھا جاتا ہے۔غنہ لفظ کے شروع میں نہیں آتا۔عربی تقسیم کے مطابق "ن" حروفِ شمسی میں شامل ہے، حسابِ جمل میں ۵۰ عدد کا حامل۔لفظ کے شروع اور درمیان میں آسکتا ہے جیسے 'ناک'، 'انجام' وغیرہ، جبکہ لفظ کے آخر میں متصل اور منفصل دونوں صورتوں میں آتا ہے جیسے 'ملن'، 'دُلھن' اور 'کان'، 'شان' وغیرہ۔

بعض الفاظ کے شروع میں سابقہ نفی کے طور پر وارد ہوتا ہے، مثلاً: نجانے، نامعلوم؛ بعض الفاظ میں لاحقۂ تانیث، مثلاً: جوگن، دھوبن، دُلھن، گوالن؛ یا علامت حاصل مصدر کے طور پر، مثلاً: چلن؛ دھڑکن۔بعض الفاظ میں درمیانِ کلمہ میم کی آواز دیتا ہے مثلاً: منبر (مم بر)، چنبیلی (چم بیلی)، عنبر (عم بر)، انبیا (ام بیا) وغیرہ۔

یونی کوڈ کے چارٹ میں نونِ صحیح کا نام "Arabic Letter Noon" اور اِس کا کوڈ "U+0646" جبکہ نونِ غنہ کے لیے کا نام "Arabic Letter Noon Ghunna" اور اِس کے لیے "U+06BA" کو مختص کیا گیا ہے۔

## ن ۔ ا

**نا (۱)** علامتِ مصدر مثلاً: آنا، دیکھنا ہونا۔

**نا (۲)** کلمۂ نفی ۔اند، ف۔ نہ، نہیں، مثلاً: ہر بات پر نا کہنا/کرنا ٹھیک نہیں۔ سابقۂ نفی، مثلاً: ناواقف، نالائق۔''ہے نا'' کی تخفیف، مثلاً آؤ گے نا؟ بول چال میں ترغیب، تملق، تہدید، تاکید کے لیے یا بطور تزئینِ کلام، مثلاً: سنو نا، دیکھیے نا۔

**نا (۳)** امث۔ گاڑی کے پہیے کے مرکز کا سوراخ دار حصہ جس میں دھرا ڈالا جاتا ہے۔نیز ناگر، کنڈ، کنڈلی۔

**نا (۴)** امث۔ نے (رک) کی ایک شکل، بانسری، نلکی۔

**نااتفاقی** زیرا، شد زبرت ۔امث ،ف۔ اختلاف، ان بن؛ دشمنی، عداوت۔

**نااُستوار** پیش ا، جزم س، پیش نیز جزم ت۔صف۔ ناپائیدار، آسانی سے ٹوٹ جانے والا، کمزور؛ ڈانواں ڈول، غیر مستقل مزاج، پس وپیش کرنے والا؛ غیر مستحکم، بے ثبات۔

**نااُمید** پیش ا، شد نیز بلا شدم، ی۔صف، ف۔ مایوس، نراس، ناکام، نامراد، بے آس۔**نااُمیدی** (اسم کیفیت)۔

مرکب فعل: **نااُمید ہونا** مایوس ہونا، نراس ہونا، ناکام ہونا۔

**ناانصاف** زیرا، جزم ن ۔صف، ف۔ ظالم، غیر عادل، غیر منصف۔

**ناانصافی** انصاف نہ کرنے کی کیفیت یا حالت، نامنصفی۔

**نااہل** لیٹا زبرا، جزم ہ۔صف۔ف، ع۔ وہ شخص جو کام کرنے کی صلاحیت نہ رکھتا ہو، ناموزوں، ناقابل؛ نالائق۔

**نااہلی** نااہل ہونے کی کیفیت یا حالت۔

**ناآرمیدہ** زبر نیز جزم ر، ی، زبر د۔صف، ف۔ آرام وسکون سے محروم، بے چین، مضطرب۔

**ناآزمودہ** جزم ز، ومع، زبر د۔صف، ف۔ اناڑی، ناتجربہ کار، جس کی پرکھ نہ کی گئی ہو، جسے جانچا نہ کیا گیا ہو۔

صف: **ناآموزدہ کار** (ف) جسے کام کرنے کا تجربہ نہ ہو، ناپختہ، ناواقف۔

**ناآسودہ** ومع، زبر د ۔صف۔ جسے آرام نہ ملا ہو تسکین سے محروم۔

**ناآشنا** جزم ش ۔صف، ف۔ ناواقف، بے خبر، انجان؛ بداخلاق، بے مروت، تیز مزاج؛ جس کا کوئی دوست نہ ہو۔

**ناآفریدہ** جزم ف، ی، زبر د۔صف، ف۔ جو پیدا نہ ہوا ہو، معدوم۔

**ناآگاہ** صف، ف۔ ناواقف، انجان، بے خبر، لاعلم۔

**ناآگہی** زبر گ۔امث۔ لاعلمی، جہالت، ناواقفیت۔

**ناب (۱)** صف، ف۔ خالص، بے ملاوٹ، آمیزش کے بغیر، ستھرا، پاک؛ مخلص، صادق، راسخ۔

**ناب (۲)** صف، ف۔ نہر، نالی، نلکی، جھری، دراڑ، لکیر، خانہ؛ تلوار کی لکیر جو قبضے سے نوک تک ہوتی ہے۔

**ناب دار** جس میں لکیریں یا نالیاں ہوں۔

**ناب دان** موری؛ پانی کی نکاسی کا راستہ۔

**ناب (۳)** اند، ع۔ آگے کا نکیلا دانت، بچے کی نکلتے ہوئے دانت کی کچلی؛ سانپ کا وہ دانت جس سے وہ ڈستا ہے۔جمع: **انیاب** کچلیاں۔

**نابالغ** زیر ل۔صف۔ف، ع۔ کم سن، کم عمر، جو شرعاً، قانوناً یا طبی لحاظ سے سنِ بلوغ کو نہ پہنچا یا نہ پہنچی ہو۔

**نابکار** زبر ب ۔صف، ف۔ جو کسی کام کا نہ ہو، بے مصرف؛ بُرا، نکما، نااہل، نالائق؛ بد، کمینہ۔نیز بطور دُشنام: ناہنجار، کمبخت۔نابکار آمد کی تخفیف۔

**نابکاری** نالائقی، اوباشی، بدمعاشی۔

**نابغہ** لیٹا زیر ب، زبر غ۔ اند، ع۔ نہایت اعلیٰ صلاحیتوں کا مالک، ممتاز، سربرآوردہ، نہایت ذکی، ذہین، فطین۔ جمع: نوابغ۔

**نابغۂ روزگار** اپنے زمانے کا سب سے زیادہ ذہین۔

**نابلد** زبر ب، زبر ل۔ صف،ف۔ ناواقف، انجان، بے خبر، ناآشنا۔

مرکب فعل: **نابلد ہونا** انجان ہونا، ناواقف ہونا۔

**نابود** و مع۔ صف،ف۔ فنا ہونے والا؛ گم، ناپید، لاموجود، نیست، ضائع۔

**نابوز** و مج۔ صف۔ کمزور، ناتواں، نازک۔

**نابینا** ی۔ صف،ف۔ جسے سجھائی نہ دیتا ہو، اندھا، کور، بے بصارت۔

**نابھ** ۔امث۔ س۔ ناف۔

**نابھاورت** زبر و، زبر ر۔ اند، ہ۔ گھوڑے کی ناف پر موجود بھونری جو گھوڑے کے مالک کے لیے بہت منحوس خیال کی جاتی ہے۔ نیز نابھارت۔

**ناپ** امث، ہ۔ پیائش، اندازہ، پیمانہ۔ نیز ماپ۔

**ناپ بدیا** (زیر ب، شد زیر ر) زمین کو ناپنے کا علم۔

**ناپ تول** (و مج) پیائش اور وزن، پیائش یا وزن کرنے کا عمل۔

محاورہ: **ناپ تول کر قدم رکھنا** بہت دیکھ بھال سے کوئی کام کرنا، سوچ سمجھ کر قدم اُٹھانا۔

**ناپ جوکھ** رک: ناپ تول۔

کہاوت: **ناپ نہ تول، بھر دے جھول** بے اندازہ دے دے، بہت مانگنے والے کے متعلق کہتے ہیں۔

فعل متعدی: **ناپنا** پیائش کرنا، اندازہ کرنا؛ (بازاری) کاٹنا، تراشنا، مثلاً: گردن ناپنا۔ نیز ماپنا۔

کہاوت: **ناپے سو گز، پھاڑے نہ ایک گز** بہت کنجوس ہے۔ زبانی جمع خرچ بہت ہے، ہاتھ سے کچھ نہیں دیتا۔

**ناپاک** صف،ف۔ نجس، پلید، گندہ۔

**ناپاکی** غلیظ ہونا، نجس ہونا، غسل واجب ہونا۔

محاورہ: **ناپاکی اُتارنا** انزال کے بعد نہانا، غسلِ جنابت کرنا۔

**ناپائیدار** ے۔ صف،ف۔ باقی نہ رہنے والا/ والی، مٹ جانے والا/ والی، فانی، بے ثبات، بودا، کمزور، عارضی۔

**ناپائیداری** ناپائیدار ہونے کی کیفیت، بے استقلالی، بے ثباتی، عدم استقلال، تغیر پذیری۔

**ناپختہ** پیش پ، جزم خ، زبر ت۔ صف،ف۔ کچا، خام؛ (مجازاً) ناتجربہ کار، اناڑی، نوآموز؛ ناتمام، نامکمل۔

**ناپختہ کار** جسے مہارت حاصل نہ ہو، ناتجربہ کار۔

**ناپدید** زبر پ، ی۔ صف،ف۔ جو نظر سے اوجھل ہو، غیر مرئی، پوشیدہ، مخفی۔

**ناپرساں** پیش پ، جزم ر۔ صف،ف۔ نہ پوچھنے والا، بے مروت، خبر نہ لینے والا، بے پروا، طوطا چشم۔

**ناپسند** زبر پ، زبر س، جزم ن۔ صف،ف۔ نامرغوب، رد کیا ہوا۔

**ناپسندیدگی** پسند نہ ہونے کی کیفیت، ناگواری، مرغوب نہ ہونا۔

**ناپسندیدہ** (ی، زبر د) نامرغوب، ناگوار، بارِ خاطر۔

**ناپگار** زیر پ۔ صف۔ گندہ، غلیظ، میلا۔

**ناپید** ے لین۔ صف،ف۔ گم، نابود، غائب، مفقود۔ نیز ناپیدا۔

**ناپیدا کنار** ے لین، زبر ک۔ صف۔ بڑا دریا یا سمندر جس کا دوسرا کنارا دکھائی نہ دے۔ نیز ناپیدا کراں۔

**نات** اند، ہ۔ رشتہ، ناتا، تعلق۔

کہاوت: **نات کا نہ گوت کا، بانٹا مانگے پوتھ کا** جو شخص خواہ مخواہ رشتہ داری جتائے اس کے متعلق کہتے ہیں۔

**ناتا** اند، ہ۔ رشتہ، بندھن، تعلق، میل، قرابت۔

فعل مرکب: **ناتا چھوٹنا** رشتہ داری ختم ہونا؛ منگنی ٹوٹ جانا۔

محاورہ: **ناتا قائم کرنا** نسبت پیدا کرنا، تعلق بنانا، رشتہ گانٹھنا۔

کہاوت: **ناتا نہ گوتا، کھڑا ہو کر روتا** غیر متعلق لوگ خواہ مخواہ دخل دیں تو کہتے ہیں۔

**ناتی** قرابت دار، عزیز، ناتے والے؛ بیٹی کا بیٹا، نواسا۔

**ناتجربہ کار** زبر ت، جزم ج، لیٹا زیر ر، زبر ک۔ صف،ف۔ اناڑی، ناواقف، جسے تجربہ نہ ہوا ہو۔

**ناتراشیدہ** زبر ت، ی، زبر د۔ صف،ف۔ اَن گھڑ، ناہموار، بے ڈول؛ غیر مہذب، ناشائستہ، گنوار، بدتمیز۔ نیز ناتراش۔

**ناتمام** زبر ت۔ صف۔ف،ع۔ نامکمل، ادھورا؛ ناقص۔

**ناتمامی** کمی، نقص، ناکامی، ادھوراپن۔

**ناتواں** پیش ت۔ صف،ف۔ جس میں اُٹھنے تک کی سکت نہ ہو، کمزور، لاغر، نحیف، بے طاقت۔

**ناتوانی** نقاہت، کمزوری۔ عام: ناتُوانی۔

**ناتنی** زیر ت۔ امث، ہ۔ بیٹی کی بیٹی، نواسی۔ نیز ناتن۔

کہاوت: **ناتن سکھاوے نانی کو کہ بارہ ڈیوڑھے آٹھ** ناتجربہ کار اگر تجربہ کار کو نصیحت کرے تو کہتے ہیں۔

**ناتی** ۔اند، ہ۔ بیٹی کا بیٹا، نواسا؛ قرابت دار، عزیز، ناتے والے۔

**ناتھ** ۔امث، ہ۔ وہ رسی جو بیلوں یا بھینسوں کو قابو میں رکھنے کے لیے اُن کے

ناک میں ڈالی جاتی ہے، نکیل۔

فعل متعدی: ناتھنا (جزم تھ) بیل یا بھینس کو قابو میں رکھنے کے لیے اُس کے ناک میں چھید کر کے رسی ڈالنا۔

**ناتھی** ۔صف،ہ۔ جس کا کوئی مالک ہو؛ سہاگن، وہ عورت جس کا خاوند زندہ ہو؛ تابع، ماتحت؛ رعایا۔

**ناٹ (۱)** امث،ہ۔ لکڑی کا بن چھلا لٹھ، شہتیر۔

**ناٹ (۲)** امث،ہ۔ ناچ، رقص؛ تماشا، نقل، کھیل۔

کہاوت: **ناٹ کا بچہ تو کلا بازی ہی کرے گا** خاندانی یا آبائی کام ہر کوئی کر لیتا ہے۔ جو کام کسی کو آتا ہے وہی کرتا ہے۔

**ناٹا** صف،ہ۔ ٹھگنا، پستہ قد، گٹا۔ (مث) ناٹی۔

کہاوت: **ناٹا سب سے ٹانٹا** چھوٹے قد کا آدمی مضبوط ہوتا ہے؛ چھوٹے قد کا انسان عموماً شرارتی ہوتا ہے۔

**ناٹک** زبرٹ۔ اند،س۔ ڈراما، کہانی جو تماشے کے طور پر پیش کی جائے۔ بہروپ، سوانگ، نقل؛ بناوٹ کی بات۔

محاورہ: **ناٹک رچانا** ڈھونگ رچانا، سوانگ بھرنا۔

**ناٹک سال** ناچنے والا، نچنیا، رقاص۔

**ناٹکا** تماشہ کرنے والی عورت، اداکارہ۔

**ناٹھا** ۔اند،ہ۔ جس کے آگے پیچھے کوئی نہ ہو، مجرد، تنہا۔

**ناٹھور** وج۔صف،ہ۔ جس کی کوئی جگہ نہ ہو، جو موزوں جگہ پر نہ ہو، اپنے اصل مقام سے ہٹا ہوا، بے ٹھکانہ۔

**ناٹھی** ۔امث،ہ۔ جس کے آگے پیچھے کوئی نہ ہو، اکیلی، تنہا۔

**ناثر** زیرث۔اند،ع۔ نثر نگار، نثر لکھنے والا۔

**ناج** اند،ہ۔ (عوام) اناج کا مخفف، غلّہ۔

کہاوت: **ناج کی موج، اگر برسے آسوج** اگر اسوج میں بارش ہو تو فصل خوب ہوتی ہے۔

**ناجائز** لیٹا زیرع۔صف۔ف،ع۔ اُصول و قواعد کے برعکس، بے قاعدہ؛ گناہ کا، حرام کاری والا۔

**ناجنس** زیرج، جزم ن۔صف،ف۔ غیر جنس کا، بے میل، اجنبی، کمتر درجے کا؛ (مجازاً) گنوار، غیر مہذب، ناشائستہ۔

**ناجو** وج۔صف۔ لاڈلی، نازک اندام عورت۔

**ناجی** صف۔ نجات پانے والا، بخشیدہ، مغفور۔

**ناجیہ** (زیرج، زبری) نجات پانے والا۔

**ناچ** اند۔ رقص، اعضا کی موزوں جنبش، گھومنا، چکر کھانا۔

محاورہ: **ناچ اُٹھنا** بے اختیار ناچنے لگنا، بہت خوش ہونا۔

کہاوت: **ناچ کود باندرا، مرے مال مداری کھائے** محنت کوئی کرے، فائدہ کوئی اُٹھائے۔

کہاوت: **ناچ نہ جانے / جانوں، آنگن ٹیڑھا** کام نہیں آتا تو بہانے بناتا ہے۔

کہاوت: **ناچنے نکلی تو گھونگھٹ کیسا** جب کوئی کام کرنا ہی ٹھہرا تو پھر شرم کیسی۔ نیز ناچنے نکلے تو گھونگٹ کیا۔

کہاوت: **ناچے بامن، دیکھے دھوبی** اُلٹا زمانہ ہے۔

کہاوت: **ناچے کودے، توڑے تان وا کا دیکھنا، راکھے مان** جو دُنیا میں وقت ہنسی خوشی گزارتے ہیں سب لوگ اُن کی عزت کرتے ہیں۔

کہاوت: **ناچے گا، سو پاوے گا** جو محنت کرے گا اُسے فائدہ ہوگا۔

**ناچار** صف،ف۔ بے چارہ، معذور، مجبور، بے بس۔ نیز لاچار بطور صرف: مجبوراً، بحالتِ مجبوری۔

**ناچاقی** امث،ف۔ ان بن، بگاڑ، رنجش، بدمزگی؛ سُستی صحت کی خرابی۔

**ناچسیدہ** زبرچ، ی، زبرد۔صف،ف۔ جسے چکھا نہ گیا ہو؛ (کنایۃً) ناتجربہ کار، اناڑی، ناسمجھ، انجان۔

**ناچیز** ی۔صف،ف۔ جس کی کوئی اہمیت نہ ہو، بے حقیقت، بے وقعت۔

**ناحق** صف۔متعلق فعل۔ف،ع۔ باطل، جھوٹ، کذب، دروغ، حق کی ضد؛ ناواجب طور پر، بے جا، بے سبب، غیر صحیح۔

**ناحق شناس** حقوق کی ادائی نہ کرنے والا، احسان فراموش، بے وفا؛ بے انصاف، ظالم۔

**ناحیہ** زیرح، زبری۔اند،ع۔ سمت، جانب؛ ساحل، کنارہ؛ علاقہ، قطعۂ اراضی، ملک؛ نقطۂ نظر۔ جمع: نواح۔

**ناخالص** زیرل۔صف۔ دوسری چیز سے مخلوط، ملاوٹ شدہ؛ گندہ، میلا۔

**ناخدا** پیش خ۔اند،ف۔ ملاح، کشتی راں، مانجھی۔

**ناخلف** زبرخ، زبرل۔صف،ف۔ کپوت، نالائق، نااہل (اولاد)، ننگِ اسلاف، بدچلن، بداطوار۔

محاورہ: **ناخلف پیدا ہونا** اولاد کا ناشائستہ یا نالائق ہونا۔

کہاوت: **ناخلف بیٹے سے بیٹی بھلی** بُرے بیٹے سے بیٹی اچھی ہے۔

**ناخلفی** زبرخ، زبر نیز جزم ل۔امث،ف۔ نالائقی، نااہلی، بدذاتی۔

**ناخلقی** زیرخ، جزم ل۔صف۔ مصنوعی، غیر فطری، غیر قدرتی۔

**ناخن** پیش خ۔اند،ف۔ اُنگلیوں یا پنجوں کے سرے پر چپٹی یا نکیلی افزائش۔

**ناخن بندی** ملازمت، نوکری، سلسلۂ معاش۔

**ناخن بھر** ناخن کے برابر؛ (مجازاً) بہت تھوڑا، قلیل، ذرا سا۔
محاورہ: **ناخن پر قربان کرنا** بہت حقارت کی نظر سے دیکھنا۔
محاورہ: **ناخن پر لکھا ہونا** اچھی طرح یاد ہونا، ازبر ہونا۔
**ناخن تراش** ناخن کاٹنے کا آلہ، نہرنی، نہرنا۔
محاورہ: **ناخن تیز کرنا** تدبیر کرنا، حکمتِ عملی تیار کرنا۔
محاورہ: **ناخن چبانا** کھسیانا ہونا، شرمندہ ہونا؛ چست و چالاک بنانا، کام لینا (عموماً ہوش، عقل وغیرہ کے ساتھ)۔
محاورہ: **ناخن چھپانا** عاجز آجانا، ہار مان لینا، شکست تسلیم کرنا۔
محاورہ: **ناخن سے گوشت/ ماس جدا کرنا** اپنوں کو چھوڑنا، عزیزوں سے قطع تعلق کرنا۔
کہاوت: **ناخن سے گوشت/ ماس جدا نہیں ہوتا** اپنے کسی حالت میں بھی غیر نہیں ہوتے، رشتہ داری کبھی بھی ختم نہیں ہوتی۔
محاورہ: **ناخن کاٹنا** پریشانی یا گھبراہٹ میں منہ سے ناخن کاٹنا۔
محاورہ: **ناخن کا جگر کھودنا** خود کو اذیت میں ڈالنا، مصیبت میں ڈالنا؛ اُمنگ پیدا کرنا۔
محاورہ: **ناخن گاڑنا** کسی چیز میں ناخن پیوست کرنا، کسی شے پر گرفت مضبوط کرنا؛ ناجائز قبضہ کرنا، اختیار حاصل کرنا۔
**ناخن گیر** ناخن کاٹنے والا آلہ، ناخن تراش۔
محاورہ: **ناخن گھسنا** بہت محنت کرنا، بہت زیادہ کوشش کرنا۔
محاورہ: **ناخن لوانا** ناخن کٹوانا۔
محاورہ: **ناخن لینا** ناخن کاٹنا، تراشنا۔
محاورہ: **ناخن مارنا** کسی کو ناخنوں سے زخمی کرنا۔
محاورہ: **ناخن میں پڑ رہنا** بے وقعت ہونا، کچھ حیثیت نہ ہونا۔
محاورہ: **ناخن میں ہونا** نہایت آسان ہونا، ازبر ہونا۔
**ناخن نہیں گر گئے ہیں** تندرست ہیں، اپاہج یا مفلس نہیں؛ کسی کا احسان نہیں لینا چاہتے۔
محاورہ: **ناخنوں میں لکھ رکھنا** ہر وقت یاد رکھنا، ذہن میں رکھنا، خیال میں رکھنا۔
**ناخنہ** پیش خ، زبر ن۔ اند، ف۔ ستار کی مضراب (مڑی ہوئی تار جس سے ستار بجاتے ہیں)؛ آنکھ کی پھلی؛ گھوڑے کی آنکھوں کی ایک بیماری جس کی وجہ سے اُس کی آنکھ میں سرخ ریشے پیدا ہو جاتے ہیں۔ نیز ناخونہ۔
محاورہ: **ناخنہ لینا** گھوڑے کا ٹھوکر کھا کر گرنا۔
**ناخواست** ومعدولہ، جزم س۔ صف، ف۔ بن مانگا، ناطلبیدہ، بلا کوشش، بلا جستجو، بے اختیار، بے طلب۔
**ناخواستہ** نہ چاہا ہوا، ناپسندیدہ؛ اضطراری۔
**ناخواندگی** ومعدولہ، ن مغ، زبر د۔ امث، ف۔ لکھنے پڑھنے سے ناواقفیت، بے علمی، جہالت۔
**ناخواندہ** ومعدولہ، ن مغ، زبر د۔ صف، ف۔ اَن پڑھ، جاہل؛ بے پڑھا (ورق، کتاب وغیرہ)؛ بن بلایا (مہمان)۔
کہاوت: **ناخواندہ مہمان، وبالِ میزبان** بن بلایا مہمان میزبان کے لیے مصیبت ہوتا ہے۔
**ناخواہ** ومعدولہ۔ صف، ف۔ نہ چاہنے والا؛ غیر ارادی، زبردستی کا۔
**ناخوش** ومعدولہ۔ صف، ف۔ رنجیدہ، غمگین، ناراض، خفا، نالاں۔
محاورہ: **ناخوش آنا** ناگوار ہونا، ناپسند ہونا۔
**ناخوشگوار** ناپسندیدہ، جو برا معلوم ہو۔
**ناد** امث، ع۔ پکار، ندا، آواز دینا، فریاد، مدد کی درخواست۔
**نادِ علیؑ** ایک دُعا کا نام جو اُنھی الفاظ سے شروع ہوتی ہے اور اہلِ تشیع میں رائج ہے۔
محاورہ: **ناد کرنا** گانا، راگ الاپنا۔
**ناد وِدیا** (زیر و، جزم د) موسیقی کا علم، راگوں کا علم۔
**نادار** اند۔ صف، ف۔ جس کے پاس کوئی ساز و سامان نہ ہو، مفلس، بے زر، غریب، کنگال محتاج؛ (مجازاً) دیوالیہ۔
**ناداری** غربت، افلاس، تنگ دستی۔
**ناداشت** جزم ش۔ صف۔ بے غیرت، بے شرم۔
**نادان** صف، ف۔ ناسمجھ، کمسن؛ ناواقف، جاہل، بے خبر، لاعلم۔
کہاوت: **نادان بات کرے، دانا قیاس کرے** بیوقوف فضول باتیں کرتا ہے اور عقل مند ہر بات کو پرکھتا ہے۔
کہاوت: **نادان دوست سے، دانا دشمن بھلا** بیوقوف دوست، عقل مند دشمن سے زیادہ نقصان پہنچاتا ہے۔
کہاوت: **نادان کی دوستی، بالو کی بھیت** بیوقوف کی دوستی ریت کی دیوار کی طرح ناپائیدار ہوتی ہے۔
کہاوت: **نادان کی دوستی، جی کا زیاں** بیوقوف کی دوستی سے سراسر نقصان ہوتا ہے۔
**نادانی** (اکیف مث) بے خبری، بے وقوفی، لاعلمی، ناواقفیت، جہالت، بے عقلی؛ ناسمجھی، کمسنی، بچپن۔
محاورہ: **نادانی کرنا** بیوقوفی کرنا، غلطی کرنا، بھول چوک ہو جانا۔

**نادانستگی** زیرن، جزم س، جزم نیز زبرت۔ امث، ف۔ لاعلمی، بےخبری، انجان پن۔

**نادانستہ** زیرن، جزم س، زبرت۔ متعلق فعل، ف۔ انجانے میں، بلا ارادہ، بھولے سے، بےخبری میں۔

**نادِر** زیرد۔ صف، ع۔ جو بہت کم پایا جائے، اچھوتا؛ عمدہ؛ انوکھا، الگ، عجب؛ ایک ایرانی جابر بادشاہ کا نام جس نے دہلی پر حملہ کر کے بہت قتل و غارت کی تھی۔

کہاوت: **نادر تیرے ہولوں نے مارا** حاکم کا خوف اور رعب بہت زیادہ ہوتا ہے (نادر شاہ کے قہر و غضب کی طرف اشارہ)۔

**نادر پاٹ** بڑے عرض کا ریشمی کپڑا۔

**نادرشاہی** جابرانہ عملداری، آمریت۔ (صف) پر تشدد، زبردستی کا ظلم کا۔ نیز **نادرگردی**۔

**نادرشاہی حکم** ظالمانہ حکم، دہشت و خوف پھیلانے والا حکم۔

**نادرہ** زیرد، زبرر۔ صف، ع۔ عجیب، اچھوتا۔

**نادرہ کار** باکمال، کرشمہ کاری دکھانے والا۔

**نادری** زیرد۔ امث، ع۔ جبر، استبداد، اندھیر؛ تاش کا اِکّا۔

محاورہ: **نادری چڑھانا** گنجفے میں بُری طرح ہرانا؛ جب فریق مخالف کے پاس پتہ نہ ہو تو کہا جاتا ہے۔

**نادم** زیرد۔ صف، ع۔ شرمندہ، خجل، پشیمان۔

**نادمیدہ** زبرد، ی، زبرد۔ صف، ف۔ بن کھلا، غیر نمایاں، پوشیدہ۔

**نادنا** جزم د۔ فعل متعدی، ہ۔ بیلوں کو جوتنا؛ کام کی شروعات کرنا؛ پابند کرنا۔

**نادہند** لیٹا زیرد، جزم ن۔ صف، ف۔ واجبی، ادائی روکنے والا، قرضہ لوٹانے میں ٹال مٹول کرنے والا، کرایہ وغیرہ چکانے سے بچنے والا۔

**نادہندگی** (زیرد، زبرہ، جزم ن، زبر نیز جزم د) قرضہ لے کر نہ دینا؛ لیچڑ پن؛ لوٹ پن۔

**نادیدنی** ی، زبرد۔ صف، ف۔ جس کا نہ دیکھنا اچھا، دیکھنے کی حد تک ناخوشگوار، ناقابلِ دید؛ غیر مرئی، اَن دیکھا۔

**نادیدہ** ی، زبرد۔ صف، ف۔ جو دیکھا نہیں گیا، بن دیکھا؛ وہ انسان جس نے کوئی چیز یا واقعہ نہ دیکھا ہو، لاعلم، انجان۔

**نادیہ** زیرد، زبری۔ اند۔ اجتماع مجلس۔

**نادیہ** لیٹا زیرد، زبری۔ صف، س۔ دریائی، بحری، آبی۔

**نار(۱)** امث، ع۔ آگ، آتش۔

**نارُالجوع** (پیش ر، غم ا، جزم ل، ومع) بھوک کی آگ، غذا کی خواہش، بھوک، اشتہا۔

**نارِسعیر** (زبر س، ی) دہکتی بھڑکتی آگ، دوزخ۔

**نار(۲)** امث، ہ۔ عورت، زن۔ نیز **ناری**۔

کہاوت: **نار سلکھنی کتمب چھکاوے، آپ تلے کی کھرچن کھاوے** نیک اور سلیقہ مند عورت کنبے کو کھلانے کے بعد خود بچا کھچا کھاتی ہے۔

کہاوت: **نار نے نکالا دانت اور مرد نے تاڑا آنت** عورت مرد سے ہنس کر بات کرے تو قابو میں آجاتی ہے، ہنسی اور پھنسی۔ آنت = اندر کی بات۔

**نار(۳)** امذ، ف۔ انار کا مخفف۔

**نارپ ناں** (جزم ر، زیرپ، جزم س) انار جیسی چھاتیوں والی عورت، عورت جس کی چھاتیاں ابھی لٹکی نہ ہوں۔

**ناراست** جزم س۔ صف، ف۔ ٹیڑھا، کج؛ دروغ گو، جھوٹا۔

**ناراستی** غلطی، کجی، جھوٹ۔

**ناراض** صف، ف۔ خفا، روٹھا، بگڑا، ناخوش۔

**ناراضگی** ناراض ہونا، خفگی، برہمی۔ فصیح: **ناراضی**۔

محاورہ: **ناراضگی مول لینا** کسی کو خفا کر دینا۔

**نارائن** زیرء۔ صف، ہ۔ ہمیشہ رہنے والا، قدیم، دائمی۔

**نارجیل** جزم ر، ی۔ امذ۔ ناریل، کھوپرا۔

**نارد** پیش ر۔ امذ، ف۔ چچڑی جو کتوں کے کانوں میں پیدا ہوتی اور خون چوستی ہے؛ (مجازاً) بخیل، کنجوس۔

**نارسا** زبرر۔ صف، ف۔ جو منزل یا نشانے تک نہ پہنچ سکے؛ ہیچ، رسائی میں ناکام؛ بےاثر، بےتاثیر۔

**نارسائی** پہنچ نہ ہونا؛ بازیابی نہ ہونا؛ نامرادی، ناکامی۔

**نارستہ** پیش ر، جزم س، زبرت۔ صف، ف۔ جو ابھی اُگا نہ ہو، جو ابھی پیدا نہ ہوا ہو؛ خام، کچا۔

**نارسیدہ** زبرر، ی، زبرد۔ صف، ف۔ نہ پہنچا ہوا؛ کچا، خام، ادھ کچرا۔

اکیف (مث) **نارسیدگی** کچا پن، نہ آموزدہ کاری، خامی؛ پورا نہ ہونا، تکمیل کو نہ پہنچنا، نارسا ہونا۔

**نارنج** زبرر، جزم ن۔ امذ، ع۔ نارنگی، سنترہ۔

**نارمیدہ** زبرر، ی، زبرد۔ صف، ف۔ ٹھہرا ہوا، رکا ہوا۔

**نارنگ** زبرر، ن غنہ۔ امذ، ف۔ بدچلن، عیاش آدمی، گانڈو۔

**نارو** ومع۔ امذ، ہ۔ ایک مرض جو جوہڑوں وغیرہ کا پانی پینے سے ہو جاتا ہے اور جسم کے کسی حصے سے دھاگے کی طرح ایک کیڑا دنوں تک نکلتا اور خود کو کسی چیز پر لپیٹا رہتا

ہے تا کہ ٹوٹنے نہ پائے جس میں جان کا خطرہ ہوتا ہے۔ نیز نہروا (لیٹاز برن، جزم ہ)۔

**ناروا** زبرر۔صف،ف۔ غیر مباح، شریعت کے خلاف، جو جائز نہ ہو؛ وہ جس کا رواج نہ ہو، غیر مروج؛ غیر واجب، نامناسب۔

**ناروا برتاؤ** بُرا برتاؤ، ناپسندیدہ طرزِ عمل۔

**نارواسلوک** رک: ناروا برتاؤ۔

**نا روائی** رک: ناروا جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**نارون** جزم ر، زبرو۔اند،ف۔ ایک اُونچا گھنا درخت۔ نیز انار کا درخت، انار کا پھول، گلنار۔

**ناری** امث،ہ۔ رک: نار (۲)۔

**ناری ہٹ** عورتوں والی ضد۔

کہاوت: **ناری کے بس بھیے گسائیں، ناچت ہیں مرکٹ کے تائیں** جو مرد عورت کے بس میں ہو وہ بندر کی طرح ناچتا ہے۔ زن مرید کی اپنی کوئی رائے نہیں ہوتی (مرکٹ = بندر)۔

**ناریل** جزم ر، زبری۔اند۔ ایک اُونچا، کھجور سے ملتا ہوا درخت جس کا گول پھل ہوتا ہے اور ریشہ دار خول لکڑی کی طرح سخت اور گودا سفید نرم ہوتا ہے۔ کھوپرے کا درخت، نارجیل، جوز ہندی۔

محاورہ: **ناریل چٹخنا** غضب ناک ہونا، غصے کا انتہا کو پہنچ جانا۔

کہاوت: **ناریل میں پانی نہیں جانتا کہ کھٹا کہ میٹھا** چھپی ہوئی چیز کے متعلق معلوم نہیں ہوتا ہے کہ اچھی ہے یا بری۔

**ناڑ** امث،ہ۔ نس، نبض؛ حلق، نرخرہ، گردن۔ نیز ناڑی۔

محاورہ: **ناڑ دیکھنا** مرض کی تشخیص کے لیے نبض کی حرکت دیکھنا۔

فعل مرکب: **ناڑ نیچی کرنا** شرم سے سر جھکانا۔

**ناڑا** اند،ہ۔ کمربند، ازاربند؛ کھونٹی؛ گھاس جو پھوٹے۔

محاورہ: **ناڑا باندھنا** اُستاد ماننا، شاگردی اختیار کرنا۔

محاورہ: **ناڑا چھوٹ کرنا** پیشاب کرنا، موتنا۔

محاورہ: **ناڑا کھولنا** ازاربند ڈھیلا کرنا؛ مجامعت کرنا، جماع کرنا۔

**ناڑی** امث،ہ۔ پودے کی شاخ؛ بیل گاڑی کے جوئے کو بم سے باندھنے والی رسی جو بہت مضبوط اور موٹی ہوتی ہے؛ نبض، کلائی کی شریان؛ پھوڑا یا زخم؛ آتش بازی کی ایک قسم۔

محاورہ: **ناڑی چھوٹنا** نبض کا رک جانا، جان نکل جانا، دم نکل جانا؛ سکتے کی حالت میں ہونا۔

کہاوت: **ناڑی سے روگ ملتا ہے** نبض سے بیماری معلوم ہوتی ہے۔

اشارات سے بات کی تہہ تک پہنچا جاتا ہے۔

کہاوت: **ناڑی کی کچھ سرت نہیں ہے دوا سبھوں کی کرتے ہیں، بیدوں کا کیا جاتا ہے، لوگ بچارے مرتے ہیں** نبض دیکھنا جانتے نہیں اور علاج کرتے ہیں، ایسے معالجوں کا کیا بگڑتا ہے، ان کے علاج سے لوگ ہی مرتے ہیں۔

محاورہ: **ناڑی نہ بولنا** نبض کا رک جانا، سکتہ طاری ہو جانا، مرجانا۔

**ناڑے** اند،ہ۔ ناڑا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **ناڑے باندھ کے رخصت کرنا** (غربت کی وجہ سے) لڑکی کو بغیر کسی جہیز کے بیاہ دینا۔

**ناڑے کا سچا** حرام کاری اور غلط کاموں سے بچنے والا؛ زنا سے پرہیز کرنے والا۔ نیز لنگوٹ کا پکا۔

**ناز** اند،ف۔ لاڈ، پیار، گھمنڈ، غرور، تکبر؛ اِتراہٹ، نخرہ، غمزہ، ادائے محبوبانہ۔

محاورہ: **ناز اُٹھانا** نازنخرے برداشت کرنا، بدمزاجی سہنا، چونچلے برداشت کرنا۔ نیز ناز کھینچنا، نازنخرے اُٹھانا۔

**نازآفریں** نازنخرے کرنے والا/والی، ادائیں دکھانے والا یا والی۔

**نازِبالش** (زیرل) پہلو کا تکیہ، نرم تکیہ۔

**نازبردار** جا و بے جا فرمائشیں پوری کرنے والا، سب حکم بجالانے والا؛ ہر طرح خوش رکھنے کی کوشش میں مصروف۔

محاورہ: **ناز برداری کرنا** لاڈ پیار کرنا، نخرے اُٹھانا۔

**نازپرور/ نازپروردہ** لاڈوں کا پلا۔

**نازپیشہ** بہت زیادہ نخرے کرنے والا/والی؛ (مجازاً) معشوق۔

محاورہ: **ناز دِکھانا** نخرے کرنا، اترانا، اِٹھلانا۔

محاورہ: **ناز سے چلنا** انداز سے چلنا، مٹک مٹک کر چلنا۔

**نازفروش** بہت ناز انداز دکھانے والا؛ مراد: نازک اندام۔

محاورہ: **ناز کرنا** فخر کرنا؛ غرور کرنا، گھمنڈ کرنا۔

کہاوت: **ناز کرے ناز بردار پر** ادائیں صرف عاشق کو دکھانا چاہییں، نخرے سہنے والے ہی سے نخرے کرنا چاہییں۔

**نازونعم** لاڈ پیار، عیش وعشرت۔

**نازونیاز** محبوبانہ اور عاشقانہ طرزِ عمل۔

محاورہ: **ناز ہونا** رک: ناز کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**نازاں** ن غنہ۔صف،ف۔ فخر کرنے والا۔

**نازائی** ۔امث۔ بچہ پیدا نہ ہونے کی حالت، بانجھ پن۔

**نازبو** جزم ز، و مع۔امث۔ تُلسی، منجری، ریحان، ایک خوشبودار پودا اور اُس کا

پھول۔

**نازش** زیرِ ز۔ امث، ف۔ ناز کرنا، فخر، گھمنڈ؛ بے پروائی، بددماغی۔

**نازک** پیش ز۔ صف۔ مذ، مث، ف۔ بودا، کمزور؛ باریک، مہین، لطیف نفیس، کومل، احتیاط طلب؛ اہم، دُشوار، مشکل۔

**نازک اندام** دُبلا پتلا، دُبلی پتلی؛ (مجازاً) معشوق۔

اسم کیفیت: **نازک اندامی** (زبرا، جزم ن) نزاکتِ جسمی، دُبلا پتلا ہونا؛ محبوبیت، معشوقیت۔

**نازک بات** لطیف بات، اہم معاملہ۔

**نازک بدن** رک: **نازک اندام**۔

**نازک خیالی** لطیف، پُرمعنی بات۔

**نازک دماغ** مغرور، گھمنڈی، بدمزاج۔

**نازک فرق** بہت معمولی فرق۔

**نازک لہر** نہایت دُبلے پتلے جسم کا مالک۔

کہاوت: **نازک لہر، پادے زہر** دُبلے پتلے آدمی کے زیادہ کھانے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**نازک مزاج** باتوں کو بہت جلد محسوس کر جانے والا، زود رنج؛ چڑ چڑا، تنک مزاج۔

**نازک معاملہ** (پیش م، زبر م) مشکل، احتیاط طلب مسئلہ۔

**نازک وقت** بُرا وقت، مصیبت کی گھڑی، امتحان کا وقت۔

**نازکی** لطافت، نزاکت، خوش ادائی۔

**نازل** زیرِ ز۔ صف، ع۔ اُترنے والا، نیچے آنے والا، گرنے والا۔

محاورہ: **نازل رہنا** موجود رہنا، واقع ہونا۔

محاورہ: **نازل کرنا** اُتارنا، اُوپر سے نیچے لانا۔

**نازنین** جزم ز، ی۔ امث۔ صف، ف۔ نازک اندام، دلربا البیلا محبوب۔

**نازوں** وج۔ امذ، ف۔ **ناز** (رک) کی جمع نیز مغیر حالت۔

محاورہ: **نازوں میں پلنا** بہت لاڈ پیار سے پرورش پانا۔

**نازیب** ے۔ صف، ف۔ بدنما، بدصورت، مکروہ۔

**نازیبا** ے۔ صف، ف۔ نامناسب، قابلِ مذمت؛ بدنما، جو اچھا نہ لگے۔

**ناس (۱)** جمع، مذ، ع۔ لوگ، آدمی، خلقت۔ نیز اُناس، انس۔

**ناس (۲)** امذ، ہ۔ خرابی، بربادی، تخریب۔

محاورہ: **ناس جانا** تباہ و برباد ہونا، مٹنا۔

محاورہ: **ناس کرنا / مارنا** تباہ کرنا، خراب کرنا، بگاڑنا۔ نیز **ناس ملانا**۔

**ناس (۳)** امث، ہ۔ ہلاس، نسوار۔

**ناساز** صف، ف۔ علیل، بیمار، خراب؛ ناخوش، بیزار، ناراض؛ نادرست، ناموافق، جو راس نہ آئے۔ اسم کیفیت: **ناسازی**۔

**ناسازگار** نامبارک، ناموافق، جو راس نہ ہو۔

**ناسازگاری** ناسازگار ہونے کی کیفیت یا حالت۔

**ناسپاس** زیرس۔ امذ، صف، ف۔ ناشکرا، ناقدرا، احسان فراموش، حق نا شناس۔

**ناسپاس گزار** ناشکرا، احسان فراموش۔

**ناسپاسی** زیرس۔ امث، ف۔ ناشکراپن؛ احسان فراموشی۔

**ناس پال** امذ، ف۔ انار کا چھلکا جو رنگ بنانے کے کام آتا ہے۔

**ناست** جزم س۔ متعلق فعل، س۔ یہ نہیں ہے، ایسا نہیں۔

**ناستک** جزم س، زیرت۔ امذ، س۔ دہریہ، منکرِ خدا، لامذہب۔

**ناسخ** زیرس۔ صف، ع۔ مٹانے والا، منسوخ کرنے والا، رد کرنے والا، نیست کرنے والا؛ لکھنے والا، کتابت کرنے والا۔

**ناسزا** زبرس۔ صف، ف۔ نازیبا، نامناسب، ناواجب، ناجائز؛ نااہل، نالائق، گستاخ، بدتمیز، سفلہ؛ شان کے خلاف بات۔ نیز **ناسزاوار**۔

**ناسفتہ** پیش س، جزم ف، زبرت۔ صف، ف۔ بن چھدا، جس میں سوراخ نہ ہو، اَن بندھا۔

مرکب وصفی: **دُرِ ناسفتہ** موتی جو پرویا نہ گیا ہو۔ نیز (مجازاً) کنواری لڑکی؛ نیا مضمون جو کبھی شعر میں نہ باندھا گیا ہو۔

**ناسق** زیرس۔ صف۔ درست کرنے والا، منظم و مربوط کرنے والا۔

**ناسک** زیرس۔ صف، ع۔ عبادت کرنے والا؛ خدا پرست، نیک۔

**ناسمجھ** زبرس، زبرم۔ صف، ف۔ نادان، احمق، کم فہم، کم عمر، کم سن۔

**ناسمجھی** (جزم م) ناسمجھ ہونے کی حالت، نافہمی، بے وقوفی۔

**ناسنج** زبرس، جزم ن۔ صف، ف۔ ناسمجھ، ناواقف۔

**ناسنا** جزم س۔ فعل مرکب۔ غائب کر دینا، تلف کر دینا، فنا کر دینا۔

**ناسوت** ومع۔ امذ، ع۔ عالمِ انسانی، مخلوق؛ مادی دُنیا، دنیوی زندگی۔

**ناسور** ومع۔ امذ، ع۔ رِستا ہوا زخم۔ جمع: **نواسیر** (ی)۔

محاورہ: **ناسور بہنا** ناسور سے پیپ جاری ہونا۔

محاورہ: **ناسور بھرنا** پرانے زخم کا اچھا ہونا۔

محاورہ: **ناسور سا بہنا** بات ختم نہ ہونا، بات کا بڑھتے ہی چلے جانا۔

**ناسی** ۔صف، ہ۔ ستیاناس کرنے والا، تباہ کرنے والا؛ بھول جانے والا، بھلکڑ، یاد نہ رکھنے والا۔

**ناش** امذ۔ ہ رک: **ناس (۲)** جس کی یہ ایک متبادل شکل ہے۔

**ناشاد** صف، ف۔ غمگین، افسردہ، پژمردہ، رنجیدہ، بدبخت، نامراد۔

**ناشائستہ** زیر ء، جزم س، زبر ت۔صف، ف۔ غیر مہذب، بے تمیز؛ بھونڈا، بدمذاقی کا، گنوارو، بے ادب، بے سلیقہ، بدنصیب۔

اکیف (مث): **ناشائستگی** (زبر ت) بدتہذیبی، بدأسلوبی؛ بےتمیزی، بھونڈا پن، گنوارپن، بے ادبی؛ نالائقی۔

**ناشپاتی** جزم ش۔امث، ف۔ ایک خوش ذائقہ پھل، گول مخروطی اور رنگ میں سبز، بعض اقسام پر ہلکی سی سرخی ہوتی ہے۔ معمولی قسم کو ناخ کہتے ہیں، جو بہی سے مشابہ ہوتی ہے۔ (فارس میں اسے امرود کہتے ہیں)۔

**ناشتہ** جزم ش، زبر ت۔اند، ف۔ صبح کے وقت کا کھانا؛ وہ غذا جو صبح نہار منہ کھائی جائے؛ بھوکا، جس نے کچھ نہ کھایا ہو؛ خلوئے معدہ۔ (فارسی: نا+شتا= خالی پیٹ)۔ نیز ناشتا۔

محاورہ: **ناشتہ کرنا** صبح کو کچھ کھانا، کوئی شے خالی پیٹ کھانا۔

**ناشدنی** پیش ش، جزم د۔صف، ف۔ جو نہ ہو سکے، محال؛ (بطور دُشنام) کمبخت، بدنصیب۔ نیز اصلاً: **ناشدنی** (زبر د)۔

**ناشر** زیر ش۔ اند، ع۔ اشاعت کرنے والا، طابع۔ انگریزی میں: Publisher۔

**ناشزہ** زیر ش۔صف، مث۔ شوہر کی نافرمان بیوی۔

**ناشستہ** پیش ش، جزم ک، زبر ت۔صف، ف۔ ناصاف، ناہموار۔

**ناشکرا** پیش ش، جزم ک۔صف، ف۔ احسان ناشناس، نعمتوں سے انکاری، احسان فراموش۔

**ناشکراپن/ ناشکری** ناسپاسی، احسان کو بھول جانا۔

**ناشکیب** زیر ش، ے۔اند، ف۔ بے چین، مضطرب؛ بےصبرا؛ معذور، مجبور۔ نیز ناشکیبا۔

**ناشکیبائی** بےصبری، بےچینی۔

**ناشگفتہ** زیر ش، پیش گ، جزم ف، زبر ت۔صف، ف۔ بن کھلا (غنچہ)؛ بند، ناتمام؛ بےکیف؛ نامراد۔ نیز عام: شُگفتہ (پیش ش)۔

**ناشناس** زیر ش۔صف، ف۔ نہ پہچاننے والا، ناواقف، بے خبر، نہ ماننے نہ گرداننے والا، مثلاً: **قدرناشناس** ناقدرا، بےقدری کرنے والا۔

**ناشناسا** زیر نیز زبر ش۔صف، اند، ف۔ اجنبی، بیگانہ، ناآشنا۔

**ناشنوا** زیر ش، زبر ن۔صف، ف۔ نہ سننے والا، جو سننے پر آمادہ نہ ہو؛ مراد: بے پروا، جس پر اثر نہ ہو، جو دادرسی نہ کرے، بےتوجہ۔

**ناشنیدہ** پیش ش، ی، زبر د۔صف، ف۔ جو سنا نہ گیا ہو، ناقابلِ سماعت۔

**ناشی** صف، ع۔ بلوغ کو پہنچنے والا، پلنے والا؛ اُٹھنے والا، پیدا ہونے والا۔

**ناصب** زیر ص۔صف، ع۔ نصب کرنے والا، قائم کرنے والا، کھڑا کرنے والا؛ برپا کرنے والا۔ جمع: **نواصب**۔

**ناصبور** زبر ص، و مع۔صف، ف۔ بےچین، بےصبرا، مضطرب، بےقرار۔

**ناصبی** جزم ص۔اند، ع۔ خارجی فرقے کا فرد۔

**ناصح** لیٹا زیر ص۔صف، ع۔ نصیحت کرنے والا، نیک مشورہ دینے والا۔

**ناصر** زیر ص۔اند، ع۔ مددگار، حامی، معاون۔

**ناصف** زیر ص۔صف، اند۔ آدھا آدھا کرنے والا۔

**ناصواب** زبر ص۔صف۔ف، ع۔ نادرست، ناواجب؛ نامناسب بے موقع۔

**ناصیہ** زیر ص، زبر ی۔اند، ع۔ ماتھے کے بال؛ (مجازاً) پیشانی، ماتھا، جبیں؛ لوح، تختی، سرنامہ، تمہید۔

**ناصیہ دارانِ پاک** فرشتے، نیک آدمی، پارسا۔

**ناصیہ فرسائی** ماتھا رگڑنا، سجدہ کرنا، جبہ سائی؛ (مجازاً) اظہارِ عاجزی و بندگی۔ نیز **ناصیہ سائی**۔

**ناطق** زیر ط۔صف، ع۔ بولنے، کلام کرنے والا؛ صاحبِ عقل، سمجھ رکھنے والا، سوچنے والا؛ دوسروں کو خاموش کر دینے والا؛ مستحکم، مضبوط، مسکت۔

**ناطقہ** (لیٹا زیر ط، زبر ق) قوتِ گویائی، بولنے کی طاقت/صلاحیت۔

محاورہ: **ناطقہ بند کرنا** عاجز کر دینا، بولنے کی مجال نہ رہنے دینا۔

محاورہ: **ناطقہ تنگ کرنا** رک: **ناطقہ بند کرنا**۔

**ناظر** زیر ظ۔صف۔ع۔ دیکھنے والا، مشاہدہ کرنے والا؛ نگراں، محافظ۔ (اند) عدالتوں میں ماتحت عملے کی نگرانی کرنے والا افسر؛ معائنہ کرنے والا، جانچ پڑتال کرنے والا افسر۔ جمع: نظار (پیش ن، شد ظ)۔

**ناظرہ** لیٹا زیر ظ، زبر ر۔صف، ع۔ ناظر (رک) کی تانیث، دیکھ کر پڑھے جانے سے متعلق؛ قرآن شریف کے اصل متن کو دیکھ کر پڑھنا۔ حفظ کیے بغیر اور بلا ترجمہ قرآن پڑھنا۔ نیز **ناظرہ خوانی** (و معدولہ)۔

**ناظرین** زیر ظ، ی۔ جمع، صف۔ ناظر (رک) کی جمع؛ تماشائی۔

**ناظم** زیر ظ۔اند، ع۔ انتظام کرنے والا، ترتیب دینے والا، انصرام کرنے والا؛ شاعر، نظم نگار؛ کسی سرکاری شعبے یا ضلع کا حاکم۔

**ناظور** و مع۔صف، ع۔ باغبان، نگہبان؛ (مجازاً) محبوب۔

**ناظورہ** و مع، زبر ر۔صف، ع۔ جو سب کی توجہ کا مرکز ہو، اہم، مرغوب، محبوب؛ خوبصورت عورت۔ (امث) مالنوں کی نگران عورت۔

**ناعاقبت اندیش** زیر ق، زبر ب، زبر ا، جزم ن، ے۔صف، ف۔ بات یا کام کا انجام نہ سوچنے والا، بے پروا؛ آخرت سے بے نیاز۔ فصیح: عاقبت نااندیش۔

**ناعت** زبرع۔اند۔ نعت کہنے والا،نعتیہ شاعر۔نیز **نعت گو**۔

**ناعس** زیرع۔صف۔ خواب آلود،وہ جسے نیند آ رہی ہو۔

**ناعل** زیرع۔اند،ف۔ جوتا پہنے والا،جس کے پاس بہت سے جوتے ہوں۔

**ناعم** زیرع۔صف،ف۔ نرم ونازک؛تروتازہ،بشاش (چہرہ)؛جس کی پرورش لاڈ پیار میں ہوئی ہو۔

**ناعمہ** زیرع،زبرم۔صف،مث،ف۔ **ناعم** (رک) کی تانیث۔

**ناعور** مع۔صف،مذ،ع۔ وہ رگ جس سے خون بہتا ہو؛پانی یا ہوا کی چکی کا بادبان۔

**ناعورہ** مع،زبرر۔صف،مذ،مث،ع۔ پانی کی بالٹی،رہٹ کا ڈول۔

**ناعی** ۔صف،ع۔ مزاحم،رکاوٹ ڈالنے والا؛موت کا فرشتہ،موت کی خبر لانے والا۔

**ناغول** مع۔اند،ف۔ سیڑھی،زینہ؛بارش سے محفوظ رہنے کے لیے سیڑھیوں کے اوپر بنائی جانے والی چھت۔

**ناغہ** زبرغ۔صف۔اند،ف۔ خالی،کھوکھلا،بے کار؛غیر حاضر؛چھٹی،تعطیل،کام سے فرصت،وقفہ۔

محاورہ: **ناغہ کرنا** کام سے غیر حاضری کرنا،ملازمت پر نہ جانا۔

محاورہ: **ناغہ ہونا** رک: **ناغہ کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**ناف** امث،ف۔ پیٹ پر آنول نال کے کٹنے کا نشان؛(مجازاً) مرکز،وسط۔

**نافِ زمین** (لیٹا زیرف) زمین کا مرکز؛(مراداً) خانۂ کعبہ۔نیز **نافِ خاک**۔

**نافِ بیاباں** صحرا کا درمیان،وسط۔

محاورہ: **ناف ٹلنا** نقاہت یا بھاری بوجھ اُٹھانے کے سبب ناف کے نیچے کے اعصاب اور رگوں کا جگہ سے بے جگہ ہو جانا جس سے درد اُٹھتا اور ہاضمہ بگڑتا ہے۔نیز **ناف سرکنا**۔

**نافخ** زیرف۔صف،ع۔ پھونکنے والا،دھونکنے والا۔

**نافذ** زیرف۔صف،ع۔ جاری وساری،صادر ہونے والا،عائد،منطبق،لاگو (حکم،دستور وغیرہ)۔کیمیا گروں کی اصطلاح (اند) پارہ،سیماب۔(عربی میں: چھیدنے والا،سرایت کرنے والا)۔

محاورہ: **نافذ کرنا** جاری کرنا،لاگو کرنا،صادر کرنا،تعمیل کرانا۔

**نافر** زیرف۔صف،ع۔ بچنے والا،دُور بھاگنے والا،نفرت کرنے والا،متنفر۔

**نافرجام** زبرف،زیرر۔صف،ف۔ سرکش،بن سدھا (گھوڑا)؛بدانجام،بدبخت،کمبخت؛بےنفع،بے فائدہ،جس کا نتیجہ اچھا نہ ہو۔

**نافرمان** زبرف،جزم ر۔صف۔اند،ف۔ حکم نہ ماننے والا،حکم عدولی کرنے والا؛بنفشہ کی قسم سے ایک ہلکے اودے یا کاسنی رنگ کا پھول۔

**نافرمانی** حکم نہ ماننے کا عمل،سرکشی،بغاوت۔

**نافع** لیٹا زیرف۔صف،ع۔ مفید،فائدہ مند۔

**نافق** زیرف۔صف،ع۔ بیچے جانے کے قابل،قابلِ فروخت۔

**نافلہ** زیرف،زبرل۔اند۔ وہ عبادت جو فرض نہ ہو،نفل۔

**نافہ** زبرف۔اند،ف۔ مشک کی تھیلی جو ایک قسم کے ہرن کے پیٹ (ناف) میں ہوتی ہے۔نیز **مشکِ نافہ**۔

**نافہم** لیٹا زبرف،جزم ہ۔صف،ف۔ ناسمجھ،نادان،کم عقل،کم علم۔

**نافہمی** کم عقلی،نادانی۔

**نافی** صف،ع۔ نفی کرنے،مٹانے والا؛انکار کرنے والا۔

**ناقابل** زیرق۔صف،ف۔ صلاحیت سے محروم،نااہل،نالائق۔

**ناقابلِ اعتبار** جس پر بھروسہ نہ کیا جا سکے۔

**ناقابلِ اعتنا** (لیٹا زیرا،جزم ع،لیٹا زیرت) جو توجہ کیے جانے کے لائق نہ ہو،نظرانداز کرنے کے لائق۔

**ناقد** زیرق۔اند،ع۔ پرکھنے والا،تنقید،تبصرہ کرنے والا،خوبی وخامی جانچنے والا،ادبی مبصر؛معترض،نکتہ چین۔

محاورہ: **ناقدانہ نظر ڈالنا** خوبی وخامی کا جائزہ لینا،تنقید کرنا۔

**ناقدر** زبرق،جزم د۔صف۔ اہمیت کا اندازہ نہ کرنے والا،جو کسی کی قدر نہ جانے،نالائق۔نیز **ناقدر دان**۔

**ناقص** زیرق۔صف،ع۔ ادھورا،نامکمل؛عیب دار،ناکارہ۔

**ناقص العقل** (زیرق،پیش ص،غم ا،جزم ل،زبرع،جزم ق) کم عقل،غبی،بیوقوف۔

**ناقص عیار** (زیرع) کھوٹا،ناخالص (سونا،سکہ)؛کم درجے کا۔

**ناقض** زیرق۔صف،ع۔ توڑنے والا،باطل کرنے والا؛زائل کرنے والا۔

**ناقل** زیرق۔اند،ع۔ نقل کرنے والا،دوہرانے والا،بیان کرنے والا،راوی۔

**ناقوس** مع۔اند،ع۔ شنکھ،ایک سمندری جانور کا خول جسے پھونکیں تو آواز کرتا ہے،اور مندروں میں بجایا جاتا ہے۔

**ناقہ** زبرق۔امث،ع۔ اونٹنی،سانڈنی۔

**ناک** (۱) امث،ف۔ وہ عضو جس سے سانس لیتے اور سونگھتے ہیں۔مجازاً: عزت کی نشانی،ساکھ،بھرم؛باعثِ فخر،غرور کا سبب۔

محاورہ: **ناک اُڑا دینا** بے عزت کرنا؛ناک کاٹنا۔

محاورہ: **ناک اُونچی رکھنا** عزت قائم رکھنا،آن بان سے رہنا۔

محاورہ: ناک اُونچی کرنا عزت بڑھانا، عزت بخشنا، شان بڑھانا؛ گھمنڈ کرنا، فخر کرنا، غرور کرنا۔

محاورہ: ناک اُونچی ہونا رک: ناک اونچی کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: ناک آنا ناک سے آلائش نکلنا، رینٹھ بہنا۔

کہاوت: ناک اِدھر کہ ناک اُدھر ہر طرح سے ایک ہی بات ہے، ایک ہی مطلب ہے۔

محاورہ: ناک بند ہونا ناک میں آلائش جمع ہونے کی وجہ سے سانس لینے میں دشواری پیش آنا؛ زکام ہونا۔

محاورہ: ناک بہنا نزلہ و زکام کی وجہ سے ناک سے آلائش کا گرنا۔

محاورہ: ناک بھوں چڑھانا نفرت کا اظہار کرنا، بیزاری ظاہر کرنا، ناپسند کرنا۔ نیز ناک بھوں سکیڑنا۔

محاورہ: ناک بھوں دیکھنا خیال رکھنا، خاطر مدارت کرنا۔

محاورہ: ناک پر اُنگلی رکھ کر بات کرنا عورتوں کی طرح بات کرنا۔

محاورہ: ناک پر بسا دینا فوراً ادائی کر دینا، اُسی وقت دے دینا۔

محاورہ: ناک پر ٹکا رکھ دینا قیمت فوراً چکا دینا، اُجرت ادا کر دینا۔

کہاوت: ناک پر دیا بال کر آتے ہیں دیر سے آتے ہیں۔ وقت پر نہیں آتے۔

محاورہ: ناک پر دیا بال کر آنا بہت دیر سے آنا، تاخیر کر کے آنا۔

کہاوت: ناک پر سپاری توڑتی ہے بہت تنک مزاج ہیں۔

محاورہ: ناک پر غصہ دھرا ہونا معمولی بات پر خفا ہو جانا، تنک مزاج ہونا، بہت جلد غصہ کر لینا۔

محاورہ: ناک پر کی مکھی تک نہ اُڑانا بہت زیادہ کاہل اور سُست ہونا، کام چور ہونا۔

کہاوت: ناک پر مکھی نہیں بیٹھنے دیتا بہت نازک مزاج ہے؛ کسی کا ذرا بھی احسان نہیں لینا۔

محاورہ: ناک پر مکھی نہ بیٹھنے دینا کسی کی معمولی سی بات کو برداشت نہ کرنا، بہت جلد خفا ہو جانا؛ کسی کا معمولی سا بھی احسان نہ لینا۔

کہاوت: ناک پکڑے دم نکلتا ہے بہت کمزور ہے۔

محاورہ: ناک پھلانا غرور کرنا، غصہ کرنا۔

محاورہ: ناک تک بھرنا بہت زیادہ کھا لینا۔

کہاوت: ناک تو کٹی پر وہ بھی مر گئے ہمارا نقصان ہوا تو ہوا، مگر اغیار کا زیادہ نقصان ہوا۔ دل کی جلن میں اپنا نقصان کرنے پر بطور طنز۔

محاورہ: ناک چڑھانا نفرت کرنا، کراہت کرنا، حقیر جاننا؛ ناپسندیدگی کا اظہار کرنا، غرور سے ناپسند کرنا؛ غصہ کرنا، ناخوش ہونا۔

محاورہ: ناک چڑھی رہنا ہر وقت غصے میں رہنا، ناخوش رہنا، بدمزاج بنا رہنا؛ ہمہ وقت غرور میں رہنا۔

محاورہ: ناک چنے چبوانا عاجز کر دینا، ستانا، بہت تنگ کرنا، سخت تکلیف دینا۔ نیز ناکوں چنے چبوانا۔

ناک چوٹی عزت، آبرو، ناموس۔

محاورہ: ناک چوٹی پر آفت آنا ذلیل ہونا، رُسوا ہونا۔

محاورہ: ناک چوٹی کاٹ کر ہاتھ دینا بہت ذلیل کرنا، نہایت رُسوا کرنا، بے عزت کرنا؛ سخت سزا دینا۔

محاورہ: ناک چوٹی میں گرفتار رہنا نہایت غیرت مند ہونا؛ بہت نازک مزاج ہونا؛ اپنے بناؤ سنگھار میں لگے رہنا؛ گھر کے دھندوں میں مصروف رہنا، زندگی کے بکھیڑوں میں اُلجھا رہنا۔

محاورہ: ناک چوٹی ہاتھ ہونا عزت آبرو کسی کے اختیار میں ہونا۔

محاورہ: ناک چھید جانا نتھ وغیرہ ڈالنے کا سوراخ بڑا ہو جانا۔

کہاوت: ناک دے یا ہرنی دے ہر طرح مشکل ہے۔

محاورہ: ناک رکھ لینا عزت رکھ لینا، آبرو بچا لینا۔

محاورہ: ناک رکھنا ساکھ قائم رکھنا، عزت رکھنا؛ صاحبِ غیرت ہونا۔

محاورہ: ناک رگڑنا زمین پر ناک گھسنا؛ (کنایۃً) نہایت منت سماجت یا خوشامد کرنا۔

ناک ساک عزت، آبرو، نیک نامی۔

محاورہ: ناک سکیڑنا بیزاری کا اظہار کرنا، نفرت ظاہر کرنا۔

محاورہ: ناک سے آگے نہ دیکھنا کسی کو خاطر میں نہ لانا، اپنے علاوہ کسی اور کی نہ ماننا؛ صرف اپنے فائدے کی سوچنا۔

محاورہ: ناک سے لکیریں کھینچنا کسی بات سے توبہ کرنا، اپنا قصور مان کر توبہ کرنا؛ بے بس ہونا۔

ناک کا بال بہت عزیز، نہایت پیارا، منہ چڑھا آدمی۔

ناک کا بانسا دونوں نتھنوں کے درمیان کی ہڈی۔

محاورہ: ناک کا بانسا پھرنا نتھنوں کے درمیان کی ہڈی ٹیڑھی ہونا؛ موت کی علامت ظاہر ہونا۔

محاورہ: ناک کاٹ جوتیوں تلے رکھنا بے حیا ہونا، بے شرمی کی باتیں کرنا؛ بے غیرتی اختیار کرنا۔

محاورہ: ناک کاٹ کر پھینکنا ذلیل کرنا، رُسوا کرنا، بے عزت کرنا۔ نیز ناک کاٹنا۔

محاورہ: **ناک کاٹنا** رک: ناک کاٹنا جس کا یہ لازم ہے۔

کہاوت: **ناک کاٹا مبارک، کان کاٹا مبارک** بہت ڈھیٹ ہے۔ بے عزتی کی پروا نہیں ہے۔ نیز **ناک کاٹا مبارک، کان کاٹا سلامت۔**

محاورہ: **ناک کٹنا** رُسوائی ہونا، بدنامی ہونا۔

**ناک کٹی** وہ عورت جس کی ناک کٹی ہو؛ (مجازاً) بدنامی، رسوائی، بے عزتی۔

کہاوت: **ناک کٹی بازار میں میرے گھر خبر نہ کرنا** اپنی رُسوائی پر پردہ ڈالنے کی بے سود کوشش، مشہور بات کو چھپانے کی کوشش۔

کہاوت: **ناک کٹی بلا سے، دُشمن کی بدشگونی تو ہوئی** اپنا نقصان ہوا تو کیا، دوسروں کا اور بھی زیادہ ہوا۔

کہاوت: **ناک کٹے پر ہاٹ نہ ہاٹے** کچھ ہی ہو، لیکن ضد پوری ہو۔ جان جائے آن نہ جائے۔

**ناک کی پھنگ** (پیش پھ) ناک کی نوک۔

محاورہ: **ناک کی راہ نکالنا** دُور کرنا، زائل کرنا۔

**ناک کی سیدھ (میں)** آگے، سامنے، بالکل سیدھے۔

محاورہ: **ناک کے پھیر سے بیان کرنا** بات کو طول دے کر کہنا۔

**ناک گھسنی** خوشامد، عاجزی؛ ماتھا رگڑنے کا عمل، سجدہ۔

محاورہ: **ناک لگا کر بیٹھنا** معزز بننا، غیرت مند بننا، آن بان سے بیٹھنا؛ پرہیز کرنا، اجتناب کرنا۔

محاورہ: **ناک میں بتی جلانا** عاجز کر دینا، بہت تنگ کرنا۔

محاورہ: **ناک میں بولنا** گنگنانا، اِس طرح بولنا کہ ہر لفظ میں نونِ غنہ کی آواز نکلے۔

محاورہ: **ناک میں دم کرنا** عاجز کرنا، بہت تنگ کرنا، پریشان کرنا۔

**ناک نقشہ** چہرہ مہرہ، حلیہ، چہرے کے نقوش۔

محاورہ: **ناک نہ دی جانا** سخت بدبو کی وجہ سے کچھ نہ سونگھ سکنا۔

محاورہ: **ناک نہ رہنا** عزت نہ رہنا، رُسوا ہو جانا، بے عزت ہو جانا۔

کہاوت: **ناک نہ کان، نتھ بالیوں کا ارمان** نالائق کا بے محل آرزو کرنا۔

کہاوت: **ناک نہ ہو تو گو کھائیں** اگر فطرت راہ نمائی نہ کرے تو گمراہ ہو جائیں۔

**ناک والا** عزت والا، غیرت مند۔

کہاوت: **ناک ہو تو نتھیا سوہے** اصل ہو تو فروع اچھی لگتی ہیں (سوہے یا سوہے = سجے یا بھلی لگے)۔

**ناکڑا** لمبی بڑی ناک (برائے تکبیر یا تحقیر)۔

**ناک(۲)** لاحقہ، ف۔ لتھڑا ہوا، آلودہ، مثلاً: نم ناک؛ لبریز، پُر، مثلاً: شرمناک، دردناک، افسوس ناک وغیرہ۔

**ناکا(۱)** اند۔ گلی، بازار یا بستی کا سرا؛ نکڑ، موڑ؛ چنگی یا پہرے کی چوکی؛ سوئی یا سوئے کا سوراخ؛ پانی کے گزرنے کی جگہ۔ نیز ناکہ۔

محاورہ: **ناکا بند کرنا** راستہ روکنا، آنے جانے پر پابندی لگانا۔

**ناکا بندی** آنے جانے کی روک، گزرگاہ سے آمد و رفت کی بندش۔ نیز **ناکہ بندی۔**

محاورہ: **ناکا سنبھالنا** پہرا دینا، راستہ روکنا۔

**ناکا(۲)** اند۔ مگرمچھ، گھڑیال، نہنگ۔

**ناکارہ** زبر۔ صف، ف۔ نکما، بے کار، ردّی، نابکار آمد، عیبی، گیا گزرا۔

**ناکام** ۔ صف، ف۔ ناکامیاب، جس کا مقصد پورا نہ ہوا ہو، نامُراد۔

**ناکامی** محرومی، ناکامیابی، نامرادی۔

محاورہ: **ناکامی کا منہ دیکھنا** ناکام ہونا، مایوس ہونا، نامراد ہونا۔

**ناکتخدا** زبر ک، جزم ت، پیش خ۔ صف، ف۔ غیر شادی شدہ، کنوارا یا کنواری، مجرد۔ نیز **ناکدخدا۔**

**ناکردہ** زبر ک، جزم ر، زبر د۔ صف، ف۔ نہ کیا ہوا، نہ کیا گیا۔

**ناکڑا** جزم ڑ۔ اند۔ لمبی اور بڑی ناک (برائے تکبیر یا تحقیر)۔

**ناکس** زبر ک۔ صف، ف۔ ناگوار، غیر پسندیدہ، بدمزہ؛ کمینہ، ذلیل، اوچھا؛ بے ہنر، بے لیاقت؛ ادنیٰ، معمولی (آدمی)، ایرا غیرا، اجنبی، غیر۔ **کس و ناکس** سب طرح کے، ایرے غیرے لوگ۔

**ناکند** زبر ک، جزم ن۔ اند، ف۔ وہ بچھڑا جس کے ابھی دودھ کے دانت ہوں؛ (صف) ناسمجھ، نادان، ناتجربہ کار؛ (مجازاً) دوشیزہ، باکرہ۔

**ناکو** وِمع۔ اند۔ رک: ناکا(۲)۔

**ناکوں** وِج۔ اند۔ رک: ناک جس کی یہ جمع ہے۔

محاورہ: **ناکوں چنے چبوانا** عاجز کر دینا، ستانا، بہت تنگ کرنا، سخت تکلیف دینا۔

**ناگ** اند، س۔ عموماً کالا، پھن پھیلانے والا سانپ، کوبرا؛ انسان کے جسم سے نکلنے والی پانچ اہم ہواؤں میں سے ایک ہوا جو ڈکار کے ذریعے نکلتی ہے؛ دو بھونریاں جو گھوڑے کی ایال کی جڑ میں ہوں۔

**ناگ پھانس** لڑائی میں حریف کو اُلجھانے کا ایک پھندا۔

**ناگ پھن** تھوہر کی ایک قسم جس کا پتا ناگ کے پھن سے مشابہہ ہوتا ہے اور اِس پر ببول کی طرح کے لمبے کانٹے اُگتے ہیں۔

**ناگ پھنی** (زبر پھ) کانٹوں دار، زہریلا جنگلی پودا جسے حفاظت کے لیے کھیتوں کے گرد بو دیتے ہیں۔

**ناگ چمپا** ایک درخت اور اُس کا زرد، خوشبودار پھول۔ رک: **ناگیسر**۔

**ناگ دنت** ہاتھی کا دانت۔

محاورہ: **ناگ کھلانا** جان جوکھوں کا کام کرنا، کوئی انتہائی مشکل یا نازک کام سرانجام دینا۔

محاورہ: **ناگ کھیلنا** رک: **ناگ کھلانا** جس کا یہ لازم ہے۔

**ناگا** اند، ہ۔ ہندو فقیروں کی ایک قسم؛ ایک پرانا دراوڑ قبیلہ جو آسام میں بستا ہے۔ نیز لونگ، قرنفل۔

**ناگاہ** متعلق فعل، ف۔ اچانک، یکا یک، ایک دَم، سوئے اتفاق سے۔ نیز **ناگہاں** (زبر گ، ن غنہ) مخفف: **ناگہ**۔

**ناگر** (۱) زبر گ۔ اند۔ صف، س۔ شہری، نگر کا باسی، مہذب؛ چالاک، چنٹ آدمی؛ پان کی بہتر قسم؛ ایک روئیدگی۔

**ناگر بیل** (ے) نہایت عمدہ قسم کے پان (ناگر) کی بیل۔

**ناگر پان** ایک خوشبودار پان۔

**ناگرموتھا** (وج) **موتھ** (رک) کی قسم سے ایک خوشبودار نبات۔

**ناگر** (۲) زبر گ۔ گاڑی کے پہیے کا مرکزی حصہ جس میں دھرے کا منہ ڈالنے کے لیے سوراخ ہوتا ہے۔ نیز **نا، نال**۔

**ناگری** زبر گ۔ امث، ہ۔ سنسکرت، ہندی رسم الخط؛ (لفظاً) شائستہ (تحریر وغیرہ)۔ عام: **ناگری** (جزم گ)۔ نیز **دیوناگری**۔

**ناگزیر** پیش گ، ی۔ صف، ف۔ جس کے علاوہ کوئی چارہ نہ ہو، جس سے مفر نہ ہو؛ لازمی، ضروری۔

**ناگفتنی** پیش گ، جزم ف، زبر ت۔ صف، ف۔ جو کہنے کے قابل نہ ہو، جو نہ کہا جا سکے، ناقابلِ بیان۔

**ناگفتہ بہ** (نا گُف تَ بہ) ناقابلِ بیان، وہ بات یا حال جس کا کہنا بیان کرنے والے کے لیے بھی تکلیف دہ ہو۔

**ناگل** زبر گ۔ اند، ہ۔ ہل؛ ہل کی کھونٹی جس سے جوا اُٹھاتے ہیں۔

**ناگن** زبر نیز زیر گ۔ امث، ہ۔ **ناگ** (رک) کی مادہ؛ (مجازاً) بہت ظالم عورت۔

**ناگنا** پیش گ۔ صف، ہ۔ نالائق، بے ہنر؛ بے مروت، احسان فراموش؛ ناشکرا۔ (مث) **ناگنی**۔

**ناگوار** زبر گ۔ صف، ف۔ ناپسندیدہ، ناخوشگوار، نامقبول، خلافِ مزاج، خلافِ مرضی، خلافِ طبیعت۔

**ناگوارِ خاطر** جو دل کو پسند نہ آئے، جو دل کو بُرا لگے۔

**ناگواری** ناپسندیدگی، ناخوشی، ناراضی۔

**ناگوری** ولین۔ صف، ہ۔ ہندوستان کے علاقے ہریانہ کے ایک مقام سے منسوب۔

**ناگوری بیل** (ے لین) بڑے سینگوں والا، اچھی نسل کا بیل۔

**ناگہانی** زبر گ۔ صف۔ متعلق فعل، ف۔ اچانک پیش آنے والا، غیر متوقع، یکا یک، دفعتاً۔ نیز رک: **ناگاہ**۔

محاورہ: **ناگہانی آنا** اچانک مصیبت نازل ہونا، اچانک وفات پا جانا۔

**نال** امث، ہ۔ نرسل، نلکی؛ بندوق کی نالی؛ جوئے کا اڈا چلانے والے کا کمیشن۔ نیز رک: **آنول نال** جس کی یہ تخفیف ہے۔

**نال کاٹا ہے** تو نے ہی جنایا ہے۔

فعل مرکب: **نال گاڑنا** بچے کی نال کاٹ کر زمین میں دبا دینا۔

محاورہ: **نال گڑنا** نال کا زمین میں دبایا جانا؛ دعویٰ یا استحقاق ہونا؛ پیدا ہونا، جنم لینا۔

**نالا** اند، ہ۔ پانی کی تنگ گزرگاہ، چشمہ۔ عام: **نالہ**۔

محاورہ: **نالا اُترنا** نالے کا پانی کم ہونا۔

محاورہ: **نالا چڑھنا** نالے میں طغیانی آ جانا، پانی کی سطح بلند ہونا۔

**نالاں** ن غنہ۔ صف، ف۔ روتا ہوا، گریہ کناں؛ عاجز، تنگ، شاکی۔

**نالائق** زیر ء۔ صف، ف۔ نااہل، بے ہنر، ناقابل؛ (مجازاً) کمینہ، سفلہ، نیچ؛ غیر مہذب، ناشائستہ، قبیح۔

**نالش** زیر ل۔ امث، ف۔ رونا، گریہ، فریاد، شکایت؛ دعویٰ، استغاثہ۔

محاورہ: **نالش ٹھونکنا** عدالت میں دعویٰ دائر کر دینا۔

محاورہ: **نالش داغنا** استغاثہ کرنا، فریاد کرنا، دعویٰ دائر کرنا۔

**نالشی** (لیٹا زیر ل) دعویٰ دائر کرنے والا، فریادی، مستغیث۔

**نالک** زبر ل۔ اند، ہ۔ پیتل کی ایک قسم؛ پیتل سے بنا پرانا برتن۔

**نالکا** زیر ل۔ اند، ہ۔ اروی سے مشابہ ایک جڑ جو کھائی جاتی ہے۔

**نالکی** جزم ل۔ امث، ہ۔ تام جھام کی طرح کی بغیر پردوں کی پالکی جس میں مردانہ سواریاں بیٹھتی تھیں۔

**نالندگی** زیر ل، جزم ن، جزم نیز زبر د۔ امث، ع۔ رونا پیٹنا، شکایت کرنا، آہ و زاری۔

**نالندہ** رونے پیٹنے والا، آہ و زاری کرنے والا، فریادی، شاکی۔

**نالہ** زبر ل۔ اند، ف۔ آہ، آواز کے ساتھ رونا، فریاد، فغاں۔

**نالۂ شب گیر** رات کے وقت کی جانے والی گریہ زاری۔

**نالہ فروشی** (زبرف، وج) فریاد کرنے کا عمل، آہ وفغاں کا جذبہ۔
محاورہ: **نالہ کرنا** آہ وفغان کرنا، رونا پیٹنا، شکایت کرنا۔
**نالہ کش** (زبرک) آہ وفغان کرنے والا، رونے والا۔
محاورہ: **نالہ کھینچنا** آہ وفغان کرنا، رونا پیٹنا، شکایت کرنا۔
**نالہ گر** فریاد کرنے والا، آہ وزاری کرنے والا۔
**نالہ وشیون** رونا پیٹنا، آہ وزاری کرنا۔
**نالی** امث، ہ۔ نلکی، موری، پانی کی نکاسی کا راستہ، کھیتوں کی سینچائی کے لیے بنایا ہوا پانی کا راستہ؛ شریان، ورید؛ نرسل کی طرح کی کھوکھلی شے، لمبا گڑھا جو پہلوان ورزش کے لیے کھودتے ہیں۔
**نالی کا کیڑا** وہ کیڑا جو گندگی میں پیدا ہو؛ (مجازاً) گندہ شخص؛ حرامی؛ حقیر، گھٹیا انسان۔
محاورہ: **نالی کے ڈنڑ پیلنا** نالی پر کسرت کرنا؛ بازاری عورت سے مجامعت کرنا، رنڈی بازی کرنا۔
**نالیدہ** ی، زبرد۔ امث، ع۔ رونے پیٹنے والا؛ روتا ہوا، فریادی۔
**نام** امذ، ف۔ کسی شخص یا شے کی شناخت کے لیے مقرر کیا ہوا لفظ، اسمِ عرف، عام لقب؛ شہرت، چرچا، تذکرہ۔
محاورہ: **نام اُٹھ جانا** نام مٹ جانا، نام باقی نہ رہنا۔
محاورہ: **نام اُٹھنا** مہر وغیرہ کا نقش کسی کاغذ پر اچھی طرح اُبھرنا۔
محاورہ: **نام اُچھالنا** بدنام کرنا، رُسوا کرنا۔
محاورہ: **نام اُونچا ہونا** شہرت ہونا، چرچا ہونا۔
محاورہ: **نام آسمان پر ہونا** بہت مشہور ہونا، ہر طرف چرچا ہونا۔
محاورہ: **نام آنا** نام کا ذکر ہونا، چرچا ہونا؛ نام معلوم ہونا۔
**نام آور** مشہور، شہرت یافتہ۔ نیز **نامور**۔
محاورہ: **نام بازار تک جانا** عوام میں بدنامی ہونا، رُسوائی ہونا۔
محاورہ: **نام باقی رہنا** مرنے کے بعد بھی تذکرہ ہونا، شہرت رہنا؛ نام کے سوا کچھ نہ رہنا، صرف تذکرہ رہ جانا۔
محاورہ: **نام بدنام کرنا** رُسوا کرنا، تہمت دھرنا، اِلزام لگانا۔
محاورہ: **نام بُرا ہونا** بدنام ہونا، رُسوا ہونا۔
**نام بُردہ** جس کا ذکر پہلے یا اُوپر آچکا ہو۔
کہاوت: **نام بڑا، درشن چھوٹے** جیسا نام ہے ویسا کام نہیں۔ نام کے مطابق سامان نہیں ہے۔
کہاوت: **نام بڑا اُونچا، کانوں سے بوچا** نام اچھا مگر خود عیب دار ہے۔ خاندان کی بدنامی کا باعث ہے۔

کہاوت: **نام بڑا یا دام** نیک نامی کے لیے مال کی پروا نہ کرنے کی ترغیب کے لیے۔ نیز **نیک نامی بڑی ہے یا دولت**۔
کہاوت: **نام بسنتی، منہ کوکُرسا** نام اچھا ہے مگر شکل اچھی نہیں، نام اچھا کام برا۔
محاورہ: **نام بکنا** نام کی شہرت کی وجہ سے کوئی چیز فروخت ہونا۔
کہاوت: **نام بلند بہ از بام بلند** اُونچا نام اُونچی چھت سے بہتر ہے۔ نیک نامی دولت اور جائیداد سے بہتر ہے۔
محاورہ: **نام بلند کرنا** مشہور کرنا، شہرت دینا، چرچا کرنا۔
کہاوت: **نام بھان متی، جھینگلی میں سر** شیخی بہت اور حقیقت کچھ بھی نہیں (بھان متی = روشن، خوبرو۔ بھان متا = سردار) (جھینگلا = چھوٹے بچوں کا کُرتا۔ جھینگلی: غالباً اس کی تانیث = کُرتی)۔
محاورہ: **نام پر بٹہ لگانا** بدنام کرنا، تہمت لگانا، اِلزام دھرنا۔
محاورہ: **نام پر بیٹھنا** آسرے پر ہونا، کسی پر بھروسہ ہونے کی وجہ سے کچھ نہ کرنا، توکل کرنا۔
محاورہ: **نام پر جوتی بھی نہ مارنا** بےحد ناراض ہونا، بہت خفا ہونا۔
محاورہ: **نام پر پاپوش مارنا** کسی سے بہت نفرت اور بیزاری کا اظہار کرنا، بہت متنفر ہونا۔
محاورہ: **نام پر جان دینا** شہرت حاصل کرنے کی بےحد کوشش کرنا؛ کسی چیز کو حاصل کرنے کی بہت خواہش رکھنا، نام پر عاشق ہونا۔
محاورہ: **نام پر حرف آنا** بدنام ہونا، رُسوا ہونا۔
**نام پرداز** نامور، مشہور۔
محاورہ: **نام پر مٹنا** کسی کی طرف از حد مائل ہونا، بہت زیادہ دلدادہ ہونا، فریفتہ ہونا، نام پر فدا ہونا۔
محاورہ: **نام پڑ جانا** کسی فضول نام سے مشہور ہو جانا، عرف ہو جانا۔
محاورہ: **نام پکڑنا** شہرت پانا، نمایاں ہونا۔ نیز **نام پکڑ لینا**۔
محاورہ: **نام پیدا کرنا** شہرت حاصل کرنا، ناموری حاصل کرنا۔
کہاوت: **نام پیروں کا، کھائیں مجاور** دوسرے کا نام لے کر مطلب نکالتے ہیں۔
محاورہ: **نام تک سننا گوارا نہ ہونا** بہت بیزار ہونا، سخت متنفر ہونا۔
محاورہ: **نام تک سے واقف نہ ہونا** بالکل لاعلم ہونا، ناواقف ہونا۔
**نام ٹھام** نام اور جگہ، اتا پتا۔
محاورہ: **نام ٹھہرا لینا** کوئی نام رکھ لینا۔
محاورہ: **نام جاگنا** شہرت ہونا، عزت پانا، توقیر میں اضافہ ہونا۔

صف: **نام جو** (مع) شہرت چاہنے والا، مشہور ہونے کی خواہش رکھنے والا۔
محاورہ: **نام جھنڈے پر چڑھانا** بدنام کرنا، تہمت لگانا، رُسوا کرنا، نکو بنانا، برائی میں شہرت دینا۔
محاورہ: **نام چلا جانا** نام باقی رہنا، ساکھ باقی رہنا، نام زندہ رہنا۔
محاورہ: **نام چل پڑنا** شہرت پاجانا، چرچا ہونا۔
محاورہ: **نام چلنا** نام قائم رہنا؛ شہرت کی وجہ سے کسی شے کا بکنا۔
محاورہ: **نام چمکنا** شہرت ہونا، نیک نامی ہونا۔
محاورہ: **نام چننا** منتخب کرنا، پسند کرنا۔
محاورہ: **نام حاصل کرنا** عزت پانا، شہرت پانا، نامور ہونا۔
محاورہ: **نام خاک میں ملنا** رُسوا ہوجانا، ذلیل ہونا، بے عزت ہونا؛ بے وَقعت ہوجانا۔
**نامِ خدا** (کلمۂ دعا) خدا رکھے، چشم بدڈور؛ خدا کی مہربانی سے۔
محاورہ: **نام خراب کرنا** رُسوا کرنا، بدنام کرنا۔
محاورہ: **نام دھرنا** نام تجویز کرنا؛ عیب لگانا؛ نکتہ چینی کرنا، برا کہنا، نقص نکالنا؛ قیمت لگانا، مول لگانا۔
محاورہ: **نام رکھنا** نام تجویز کرنا؛ (طنزاً یا تحقیراً) کسی نام سے موسوم کرنا۔
محاورہ: **نام روشن کرنا** نیک نامی ہونا، اچھی شہرت ہونا؛ (طنزاً) رسوا کرنا، نام بدنام کرنا۔
محاورہ: **نام رہ جانا** یادگار رہ جانا، نام زندہ رہنا؛ سب کچھ مٹ جانا صرف نام باقی رہنا۔
محاورہ: **نام ڈبونا** بدنام کرنا، رُسوا کرنا؛ بزرگوں یا خاندان کی عزت خاک میں ملانا۔
صف: **نام زد** (زبرز) معین، مخصوص، منتخب، تجویز کردہ؛ جس کی منگنی ہوچکی ہو، منسوب؛ شہرت یافتہ، مشہور۔ نیز **نامزد**۔
محاورہ: **نام زندہ کرنا** مشہور کرنا، گمنامی کی حالت سے نکالنا؛ یاد تازہ کرنا۔ نیز رک: **نام روشن کرنا**۔
محاورہ: **نام سے بکنا** کسی چیز کی شہرت کی وجہ سے فروخت ہونا۔
محاورہ: **نام سے بیزار ہونا** سخت متنفر ہونا، بہت ناپسند کرنا۔
محاورہ: **نام سے جلنا** کسی کی شہرت سے حسد کرنا؛ کسی کے نام سے چڑنا؛ سخت متنفر ہونا۔
محاورہ: **نام سے مطلب ہونا** دکھاوا مقصود ہونا، شہرت سے غرض ہونا، مشہور ہونے کی شدید خواہش ہونا۔
محاورہ: **نام کا دم بھرنا** بہت یاد کرنا، ذکر کرنا۔

محاورہ: **نام کا ڈنکا بجنا** بہت مشہور ہونا، نیک نامی ہونا۔
محاورہ: **نام کا سکہ جاری ہونا** حکومت قائم ہونا؛ مشہور ہوجانا، دھاک ہونا؛ رعب و دبدبہ ہونا۔
محاورہ: **نام کا عاشق ہونا** حددرجہ محبت کرنا، بہت چاہنا۔
محاورہ: **نام کا کلمہ پڑھنا** بہت عقیدت و احترام کرنا، بہت عزت سے نام لینا۔
محاورہ: **نام کرنا** شہرت حاصل کرنا، دھوم مچانا؛ کارنامہ سرانجام دینا؛ یادگار چھوڑنا، نشانی چھوڑنا۔
محاورہ: **نام کمانا** مشہور ہونا؛ کارنامہ سرانجام دینا، کوئی نمایاں کام کرنا۔
محاورہ: **نام کو نہ چھوڑنا** بالکل ختم کردینا، ذرا سا بھی باقی نہ رکھنا۔
محاورہ: **نام کی تسبیح پڑھنا** ہر وقت یاد کرنا، کسی کا مستقل ذکر کرتے رہنا؛ زبان پر مسلسل کسی کا نام لانا۔
محاورہ: **نام کی رٹ لگانا** رک: **نام کی تسبیح پڑھنا**۔
کہاوت: **نام کی ننھی، اُٹھالے جائے دھنی** دیکھنے کو چھوٹی سی ہے، مگر ہے بہت شریر۔
کہاوت: **نام کے بابا جی، کرنی چھاوَر** مکار ہے۔ نام سے بزرگی ظاہر ہے، اعمال سے نہیں۔
محاورہ: **نام کے لیے مرنا** مشہور ہونے کی بہت کوشش کرنا۔
کہاوت: **نام کیا شکر پارہ، روٹی کھائے دس بارہ، پانی کتنا پیے مٹکا سارا، کام کرنے کو لڑکا بچارا** نام بہت اچھا مگر کام کرتوت اچھے نہیں ہیں۔ کھاتا بہت ہے مگر کام نہیں کرتا۔
محاورہ: **نام لگانا** اِلزام دھرنا؛ قصور کسی دوسرے کے سر ڈالنا۔
محاورہ: **نام لے بیٹھنا** بغیر سوچے سمجھے کسی کا نام لینا۔
**نام لیوا** (ے) نام لینے والا، ماننے والا، عقیدت مند، پیرو۔
**نام لیوا پانی دیوا** نام لینے اور پانی دینے والا؛ وارث، بیٹا۔
محاورہ: **نام مٹنا** گم نام ہوجانا، شہرت جاتی رہنا، نیک نامی ختم ہونا۔
کہاوت: **نام میرا، گاوَں تیرا** کسی کی ملکیت پر کوئی قبضہ جمائے تو کہا جائے گا؛ کمائے کوئی اور اُڑائے کوئی۔
**نام نامی** مشہور، ادب و احترام کے لائق۔
**نام نہاد** دیکھنے کا، ظاہری، جعلی، مصنوعی۔
محاورہ: **نام نہ لینا** نفرت یا بیزاری کی وجہ سے نام بھی زبان پر نہ لانا؛ کوئی کام بھی نہ کرنا۔
**نام ور** مشہور؛ نیک نام۔ نیز **نامور، نامی**۔

محاورہ: **نام ونشان باقی نہ رہنا** نیست ونابود ہوجانا، برباد ہوجانا۔

محاورہ: **نام ونشان مٹانا** نیست ونابود کردینا، برباد کردینا۔

**نام ونَنگ** عزت وآبرو۔

کہاوت: **نام وہی ہے جو خدا کہلوائے (کہوائے)** نیک نامی اپنے منہ میاں مٹھو بننے سے نہیں بلکہ خدا کی طرف سے ہوتی ہے۔

**نام ہی کا** صرف دکھاوے کا، ظاہری، بے اصل۔

کہاوت: **نام ہیرا، دمک کنکری بھی نہیں** نام اچھا ہے مگر صفات اچھی نہیں۔ نیز نام بڑا اور درشن تھوڑے۔

**نامانوس** ومع۔امذ،ف۔ جس سے واقفیت نہ ہو، اجنبی، غیر، ناآشنا۔

**نامحرم** لیٹا زبرم، جزم ح، زبرر۔امذ۔ف، ع۔ غیر، اجنبی۔ (فقۂ اسلامی) عورت کا وہ عزیز یا غیر جس سے نکاح جائز ہو۔

**نامراد** پیش م۔صف۔ف، ع۔ بدنصیب، بدبخت، ناکام، محروم؛ مایوس، نااُمید۔ (بطور دُشنام) کمبخت؛ (کنایۃً) جس سے نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو۔

**نامرد** زبرم، جزم ر۔صف،ف۔ قوتِ مردی سے محروم، زنخا، ہیجڑا؛ بزدل، بودا، ڈرپوک، بے حوصلہ۔ (امث) نامردی۔

کہاوت: **نامرد زند ہمیشہ لاف مردی** بزدل ہمیشہ بہادری کی ڈینگ مارتا ہے۔

کہاوت: **نامرد ہاتھی، اپنی ہی فوج کو مارے** بزدل آدمی اپنوں ہی کو نقصان پہنچاتا ہے۔

**نامردی** زبرم، جزم ر۔مث،صف،ف۔ قوتِ مردی سے محرومی؛ کمزوری، کم ہمتی، بزدلی۔

کہاوت: **نامردی ومردی فاصلہ دارد** بزدلی اور بہادری (مردانگی) میں تھوڑا فرق ہوتا ہے۔

**نامساعد** پیش م، جزم ع۔صف۔ف، ع۔ ناموافق، ناسازگار، جس سے مدد نہ مل سکے۔

**نامساعدت** زبرع، زبرد۔صف، مث۔ف، ع۔ حالات یا ماحول کی ناسازگاری، ناموافقت۔

**نامسعود** زبرم، جزم ع، ومع۔صف۔ف، ع۔ نامبارک، منحوس۔

**نامشخص** پیش م، زبرش، شدزبرخ۔صف۔ف، ع۔ انجانا، جس کی شناخت یا پہچان نہ ہو، مجہول، گمنام، بے تحقیق، غیر معین، بے ڈھنگا؛ غیر مندرج، جس کی بابت کوئی یادداشت نہ ہو۔

**نامطبوع** زبرم، جزم ط، ومع۔صف۔ف، ع۔ ناپسندیدہ، ناگوار۔

**نامعقول** زبرم، جزم ع، ومع۔صف۔ف، ع۔ خلافِ عقل، لغو، ناموزوں، نامناسب، (بطور دُشنام) بے ہودہ، بے وقوف۔

کہاوت: **نامعقول، کتے کی جھول** نالائق آدمی بدذات ہوتا ہے۔

**نامعقولیت** خلافِ عقل یا خلافِ تہذیب بات۔

**نامعلوم** زبرم، جزم ع، ومع۔صف۔ف، ع۔ جس کے بارے میں کچھ علم نہ ہو، ناجانا ہوا، غیر معروف، غیر مشہور؛ بے خبر، ناواقف، انجان۔

**نامقر** پیش م، زیرق۔صف۔ف، ع۔ انکاری، اقرار نہ کرنے والا۔

**نامکمل** پیش م، زبرک، شدزبرم۔صف۔ ادھورا، جو پورا نہ ہو، ناقص، ناتمام۔

**ناممکن** پیش م، جزم م، زیرک۔صف۔ف، ع۔ نہ ہوسکنے والا/ والی، ان ہونی، خارج از امکان۔

**نامناسب** پیش م، زیرس۔صف۔ف، ع۔ شائستگی کے خلاف، بیجا، بے ہودہ، ناموزوں، بے موقع، غیر واجب۔

**نامنفعل** پیش م، جزم ن، زبرف، زیرع۔صف۔ف، ع۔ بے شرم، بے حیا، جو شرمندہ نہ ہو۔

**ناموافق** پیش م، زیرف۔صف۔ف، ع۔ مخالف، ناسازگار، جو راس نہ آئے۔

**ناموافقت** (زبرف، زبرق) اختلاف، ناسازگاری۔

**نامور** جزم م، زبرو۔صف،ف۔ مشہور، جس کی شہرت یا دھاک ہو۔

**ناموس** ومع۔امث، ع۔ آبرو، عزت؛ قدر، منزلت؛ شہرت، دھوم، ناموری؛ (کنایۃً) حرم سرا، اہلِ حرم، اہلِ خانہ۔ (امذ) معتمد علیہ فرد۔

**ناموسِ اصغر** خدا کا چھوٹا حکم، چھوٹا قانون۔

**ناموسِ اکبر** حضرت جبریلؑ کا لقب؛ شریعت، بڑا قانون۔

**ناموس باختہ** بے عزت؛ عصمت فروش، رنڈی۔

محاورہ: **ناموس برباد ہونا** بے عزت ہونا، بے آبرو ہونا۔

محاورہ: **ناموس بگاڑنا** بے آبرو کرنا، ایسا کام کرنا جس سے عزت پر حرف آئے۔

**ناموسِ رسالت** حضرت محمد ﷺ کی رسالت کی عزت ومنزلت۔

**نامہ** زبرم۔امذ۔ف۔ خط، مراسلہ، مکتوب، تحریر۔

**نامۂ اعمال** (ف۔ع) اچھے بُرے کاموں کی فرد؛ کچا چٹھا۔

محاورہ: **نامۂ اعمال بڑھنا** گناہوں کا زیادہ ہونا۔

محاورہ: **نامۂ اعمال دھونا** گناہوں سے پاک کرنا۔

محاورہ: **نامۂ اعمال سیاہ کرنا** بہت زیادہ بُرے کام کرنا، گناہ کرنا۔

محاورہ: **نامۂ اعمال سیاہ ہونا** رک: **نامۂ اعمال سیاہ کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

صف: **نامہ بر** (ع۔ف) خط لانے والا، ڈاکیا، قاصد، چٹھی رساں۔ نیز **نامہ آور**۔

**نامۂ چارُم** (ع۔ف) چوتھا صحیفہ، قرآنِ پاک جو زبور، تورات اور انجیل کے بعد نازل ہوا۔ نیز **نامۂ چہارم**۔

صف: **نامۂ سیاہ** (ف) جس کا اعمال نامہ گناہوں سے بھرا ہو، بد اعمال، بہت گناہگار۔

محاورہ: **نامہ سیاہ ہونا** نامۂ اعمال میں بہت گناہ لکھے ہونا۔

**نامۂ شوق** (ف) محبت بھرا خط، وہ خط جس میں پیار کی باتیں لکھی ہوں۔

محاورہ: **نامہ کھلا آنا** کسی عزیز کی موت کی خبر آنا۔

**نامہ نگار** (ف) خبرنویس، خبر دہندہ، پرچہ نویس؛ خط لکھنے والا، مراسلہ نگار، اخبار کا مضمون نگار۔ انگریزی میں: Correspondent۔

**نامہربان** لیٹا زیرم، جزم ہ، جزم ر۔ صف، ف۔ بے درد؛ ظالم، بے رحم، بے مروت۔ نیز **نامہرباں** (ن غنہ)۔

**نامہربانی** بُرا برتاؤ۔

**نامی** (۱) صف۔ مشہور، معروف، نیک نام۔

کہاوت: **نامی چور مارا جائے، نامی دُکاندار کما کھائے** ساکھ بڑی چیز ہے۔ چور لوٹے تو مارا جائے، دکاندار معتبر بن کر لوٹے تو وارے نیارے۔ نیز **نامی دُکاندار کما کھائے، نامی چور مارا جائے**۔

**نامی گرامی** جانا بوجھا، نہایت تعظیم والا، معزز؛ مشہور۔

**نامی** (۲) صف، ع۔ نمو پانے والا، اُگنے، بڑھنے، پھلنے پھولنے والا۔

**نامہ** (نیز بلا شد) اُگنے، پنپنے کی قوت۔

**نامیدہ** ی، زبر د۔ ف۔ وہ جس کا نام رکھا گیا ہو۔

**نامیہ** زیرم، زبر ی۔ صف، مث، ع۔ بڑھنے والی، نمو پانے والی (قوت)۔

**نان** امث، ف۔ روٹی، عموماً تنور میں پکائی جانے والی ایک خاص قسم کی خمیری روٹی جس میں میدہ استعمال کیا جاتا ہے۔

**نان بائی/نانبائی** روٹی پکانے والا، نان فروش؛ باورچی؛ روٹی اور شوربا بیچنے یا پکانے والا۔ (نان + با = پانی، شوربا)۔ نیز **نان پز** (پیش نیز زبر پ)۔

**نان پاؤ** (وج) پھولی ہوئی ولایتی روٹی جسے کاٹ کر توس بناتے ہیں عموماً مکھن کے ساتھ کھائی جاتی ہے۔

**نانِ جویں** (زبر ج، ی) (لفظاً) جَو کے آٹے کی روٹی؛ (مجازاً) غریبانہ کھانا، روکھی سوکھی، دال دلیا۔

**نان خطائی** (جزم ن، زبر خ) پھولی پھولی ٹکیوں کی شکل میں میدے کی ایک مٹھائی۔

**نان خواہ** (و معدولہ) اجوائن؛ بھکاری؛ طالبِ دُنیا۔

**نان خورِش** (پیش خ، و معدولہ، زیر ر) روٹی کے ساتھ کھائی جانے والی، مولی، پیاز یا ساگ وغیرہ؛ روٹی کو کسی چیز (لاون) کے ساتھ کھانا؛ روٹی سالن۔

**نانِ رِباط** وہ روٹی جو خانقاہوں پر ملتی ہے۔

**نانِ شبینہ** رات کی رکھی ہوئی باسی روٹی؛ معمولی کھانا۔

محاورہ: **نانِ شبینہ کا محتاج رہنا** نہایت مفلس ہونا، سخت تنگ دست ہونا، کنگال ہونا۔

**نان نمک** معمولی غذا جس میں تکلف نہ ہو۔

**نان (و) نفقہ** (فان/ نانو نف ق) روٹی اور ضروریاتِ زندگی کا خرچ۔

**ناں** حرف، ہ۔ نہیں، نا، نہ۔

محاورہ: **ناں ناں کرنا** انکار کرنا؛ روکنا، بہت منع کرنا۔

**نانا** اند۔ ماں کا والد۔ (امث) **نانی**۔

کہاوت: **نانا کی دولت پر نواسا اینڈتا پھرے** مفت کے مال پر عیش کرنے اور ذاتی ہنر نہ ہونے پر طنز۔

کہاوت: **نانا کے ٹکڑے کھاوے، دادا کا پوتا کہلاوے** کھائے کسی کا، نام کسی کا ہو۔

**نانٹھ** ن مغ۔ امث، ہ۔ لاوارث مال؛ مردے کا مال جس کا کوئی وراثت نہ ہو؛ وہ لاوارث مر جائے۔

محاورہ: **نانٹھ پر بیٹھنا** لاوارث مال پر قبضہ کرنا۔

**نانٹھا** جس کا کوئی وارث نہ ہو، جو بلا وارث مر جائے۔

**ناند** جزم ن۔ امث، ہ۔ مٹی کا کھلے منہ کا گہرا برتن۔ نیز گائے بھینس کو چارہ پانی دینے کے لیے بنائی ہوئی کھوہ، کُھرلی۔

**ناندھنا** ن غنہ، جزم دھ۔ فعل متعدی، ہ۔ شروع کرنا، ابتدا کرنا، تیاری کرنا۔

**نانس** زبر ن۔ امث۔ ساس کی ماں۔

**نانک** زبر ن۔ اند، ہ۔ ایک مشہور خدا پرست بزرگ جو ضلع گورداس پور میں پیدا ہوئے اور سکھ مت کی بنیاد رکھی، بابا گرونانک۔

**نانک پنتھ** بابا گرونانک کا شروع کردہ مذہب، سکھ مذہب۔

کہاوت: **نانک ننھا ہو رہو جیسے ننھی دُوب، پیڑ بڑے گر جائیں گے، دُوب خوب کی خوب** انکسار بہت اچھا ہے۔ تکبر تباہی کا باعث ہے۔ جیسے آندھی میں درخت گر جاتے ہیں مگر گھاس کا کچھ نہیں بگڑتا۔

**نانگھنا** ن غنہ، جزم گھ۔ فعل متعدی، ہ۔ لانگنا، پھلانگنا، عبور کرنا۔ نیز **نانگنا**۔

**نانواں** ن غنہ۔ اند، ہ۔ (عوام) ریزگاری، رقم؛ کسی شے پر لگی ہوئی قیمت۔

**نانی** امث۔ ماں کی ماں۔ نیز **نانی اماں**۔

کہاوت: **نانی تو کواری ہی مر گئی، نواسی کے سوسو بان** اپنے بزرگوں سے بڑھ گیا ہے۔ نو دولت آدمی کو کہتے ہیں جو ایک دم شیخی میں آجائے۔ نیز **نانی تو کنواری ہی مرگئی، نواسی کے ساڑھے سترہ سو بان۔**

کہاوت: **نانی خصم کرے، نواسا چٹی بھرے** برا کام کوئی کرے اور سزا کوئی بھگتے۔ نیز **نانی خصم کرے، دوہتا چٹی بھرے؛ کرے کوئی بھرے کوئی۔**

کہاوت: **نانی کے آگے ننھیال کی باتیں** واقف کار کے آگے ڈینگ مارنا۔ واقف کو فریب دینے کی کوشش کرنا۔

کہاوت: **نانی مری، ناتا ٹوٹا** نانی مرجائے تو ننھیال سے رشتہ ختم ہوجاتا ہے۔

محاورہ: **نانی یاد آنا** گھبرا جانا، نہایت پریشان ہونا۔

محاورہ: **نانی یاد دلانا** عاجز کرنا، سخت تکلیف دینا۔

**نانھیال** جزم نھ۔ اند۔ نانا نانی کا گھر؛ ماں کے عزیزوں کا کنبہ۔ نیز (امث) **ننھیال** (دہلی)۔

**ناو** جزم و۔ امث، ف۔ نالی، نلکی، نلکا۔

**ناودان** پرنالہ، اولتی؛ وہ زمین دوز سوراخ جس سے گندہ پانی نکلے۔ نیز **نابدان۔**

**ناو** ومع۔ اند۔ حجام، نائی، بال تراشنے والا۔

کہاوت: **ناو کی سی آرسی، ہر کسی کے پاس** عام چیز ہر ایک کے پاس ہوتی ہے؛ ہرجائی کے متعلق بھی کہا جاتا ہے۔

**ناواقف** زیرق۔ صف، ف۔ بے خبر، لاعلم، انجان؛ ناتجربہ کار۔

**ناورد** زبرو، جزم ر۔ امث، ف۔ جنگ، لڑائی؛ (مجازاً) مقابلہ۔

**ناوک** زبرو۔ اند، ف۔ تیر، خدنگ، بان۔

**ناوک انداز/فگن** (زیرف، زبرگ) تیر چلانے والا۔

محاورہ: **ناوک بیٹھنا** تیر کا نشانے پر لگنا۔

**ناول** زبرو۔ اند۔ کوئی فرضی نثری قصہ جس میں انسانی جذبات کی کشمکش تسلسل کے ساتھ پیش کی گئی ہو۔ انگریزی میں: Novel۔

**ناول نگار** ناول لکھنے والا۔

**ناہد** زبرہ۔ وہ لڑکی جس کی چھاتیاں بلوغت کی وجہ سے نئی نئی اُٹھی ہوں، اُٹھے ہوئے پستانوں والی لڑکی۔

**ناہر** زبرہ۔ اند، ہ۔ شیر، شیر ببر، سنگھ۔

**ناہنجار** زبرَہ، جزم ن۔ صف، ف۔ ناہموار، کھردرا؛ بے راہ رو، گمراہ؛ بدچلن، نالائق، بے تہذیب، بداطوار؛ جو کسی قاعدے کا پابند نہ ہو۔

**ناہید** ی۔ امث، ف۔ سیارہ زہرہ۔

**نائب** زیرء۔ اند، ع۔ نیابت، قائم مقامی کرنے والا، نمائندہ، ڈپٹی۔ جمع: **نُوّاب**۔ نیز **نائبین، نائبان۔**

**نائبِ امام** امام کا قائم مقام، پیشوا۔

**نائح** لیٹا زیرء۔ صف۔ گریہ کرنے والا، نوحہ خواں۔

**نائرہ** لیٹا زیرء، زبرر۔ اند، ع۔ شعلہ، لپٹ، لَو؛ منافرت، جلن؛ دُور بھاگنے والا، کترانے والا۔ (عروض) قافیے میں حرفِ روی کے بعد آنے والا عموماً آخری حرف۔ مثلاً: "تارا" اور "سارا" میں الف۔

**نائک** اند، س۔ رک: **نایک**۔ (امث) **نائکہ** (لیٹا زیرء) رک: **نایکہ۔**

**نائم** زیرء۔ صف، ع۔ سونے والا، خفتہ، خوابیدہ۔

**نائل** زیرء۔ صف۔ مقصد پالینے والا، جو حاصل کرلے۔

**ناؤ** وج۔ امث، ہ۔ کشتی، جہاز۔

کہاوت: **ناؤ خشکی میں نہیں چلتی** بغیر خرچ کیے شہرت حاصل نہیں ہوتی۔ بے طریقہ کوئی کام نہیں ہوتا۔

کہاوت: **ناؤ خضر نے ڈبوئی** مربی کے ہاتھ سے نقصان پہنچا۔ راہبر نے نقصان پہنچایا۔ نیز **ناؤ کس نے ڈبوئی، خواجہ خضر نے۔**

محاورہ: **ناؤ ڈوبنا** کشتی کا پانی میں غرق ہونا؛ مصیبت میں مبتلا ہونا، تباہ و برباد ہونا، سب کچھ لُٹ جانا۔

محاورہ: **ناؤ کھینا** کشتی چلانا؛ گھر کا خرچ اُٹھانا، کفالت کرنا۔

محاورہ: **ناؤ منجدھار میں ہونا** مصیبت میں مبتلا ہونا۔

**نائی** اند، ہ۔ جھکا ہوا، خمیدہ؛ حجام، بال بنانے والا جو اکثر پیغام رسانی کا بھی کام کیا کرتا تھا۔ (امث) **ناین۔**

کہاوت: **نائی، دائی، دھوبی، بید، قصائی، اِن کی سُوتک کبھی نہ جائی** یہ لوگ اپنے آپ کو مشکل ہی سے صاف رکھ سکتے ہیں۔

کہاوت: **نائی سب کے پاؤں دھوئے، اپنے دھوت لجائے** اوروں کے کام کرتا ہے، مگر اپنا کام کرتے شرماتا ہے۔

کہاوت: **نائی کی برات میں سبھی ٹھاکر** جہاں سب اپنے آپ کو ایک دوسرے سے معزز خیال کریں وہاں کہتے ہیں۔

کہاوت: **نائی نائی بال کتنے؟ ججمان جی آگے آتے ہیں** جو بات ظاہر ہونے والی ہو وہ خود ہی ظاہر ہو جاتی ہے پوچھنے اور بتانے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

**نائے** ے۔ امث، ف۔ نے، بانسری، نلکی۔

**نائے ونوش** (غم ے، وج) عیش و نشاط، رنگ رلیاں۔ نیز **ناؤ نوش۔**

**نایاب** صف،ف۔ جو عام طور پر میسر نہ آئے، ناپید، گم؛ منفرد، یگانہ، نادر (اپنی کمیابی کی وجہ سے)، بیش قیمت۔ (امث) **نایابی**۔

**نایافت** جزم ف۔صف،ف۔ جو حاصل نہ ہوا ہو، غیر موصول، نہ پایا ہوا۔

**نایک** زبری۔اند،ہ۔ سردار، سربراہ، کھیا۔

**نایکہ (زبری)** چودھرانی، ڈیرہ دارنی۔رنڈیوں سے پیشہ کرانے والی اور اُن کی نگراں عورت۔عام: نایکہ (ے)، نائکہ۔نیز نایکا۔

## ن ۔ ب

**نبات (۱)** زبرب۔امث،ع۔ پودے، زمین سے اُگنے والی روئیدگی، سبزہ، جڑی بوٹیاں، گھاس پات، بناسپتی، ترکاری۔جمع: **نباتات**۔

**نباتیات** پودوں کا علم۔

**نبات (۲)** زبرب۔امث،ف۔ مصری، مصری کی قلم یا کوزہ۔

**نباش** زبرن، شدب۔اند،ع۔ کفن چور، زمین سے دفینے نکالنے والا؛ (قبر) کھودنے والا۔

**نباض** زبرن، شدب۔اند،ع۔ نبض دیکھنے والا، طبیب، حکیم۔ (مجازاً) پارکھ، ناقد، ماہر۔

**نباہ** زیرن۔اند،ہ۔ موافقت، میل ملاپ؛ امن وسلوک کے ساتھ گزارہ؛ ساتھ دینا، وعدہ یا ذمہ داری کو پورا کرنا، تکمیل، پورا کرنے کا عمل؛ طرزِ عمل، طریق کار۔

محاورہ: **نباہ کرنا** گزارہ کرنا، بسر کرنا؛ تکمیل تک پہنچانا، انجام تک پہنچانا؛ ساتھ دینا، ہل مل کر رہنا، لحاظ کرنا۔

محاورہ: **نباہ ہونا** گزارا ہونا، اخیر تک ساتھ رہنا، سنگت رہنا۔

فعل مرکب: **نباہنا** قائم رکھنا، باقی رکھنا، پورا کرنا، تکمیل تک پہنچانا، ایفا کرنا، انجام کو پہنچانا، مکمل کرنا۔نیز **نبھانا**۔

**نباہو** زیرن، ومع۔صف، مذ،ہ۔ نباہنے والا، وفادار، اخیر تک گزارنے والا؛ دائمی، پائیدار، مضبوط؛ کام کو پورا کرنے والا۔

**نبائر** زبرن، زیرء۔اند،ف۔ نبیرہ (رک) کی جمع۔پوتے اور نواسے۔

**نبٹنا** زیرن، زبرب، جزم ٹ۔فعل لازم/فعل متعدی،ہ۔ عہدہ برآ ہونا؛ سبکدوش ہونا، مقابلہ کرنا؛ باقی نہ رہنا، ختم ہونا۔

**نبرد** زبرن، زبرب، جزم ر۔امث،ف۔ جنگ، پیکار، لڑائی۔

صف: **نبرد آزما** جنگ آزمودہ، جنگی، دلاور، شجاع؛ جنگ کرنے والا، مقابلہ کرنے والا، برسرِ پیکار۔

محاورہ: **نبرد آزما ہونا** لڑنا، برسرِ پیکار ہونا، جنگ کرنا۔

**نبڑنا** زیرن، زبرب، جزم ڑ۔فعل لازم۔ختم ہونا، باقی نہ رہنا۔

**نبیڑنا** زبرن، ے، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ختم کرنا، تمام کرنا، پورا کرنا، نمٹانا۔

**نبس** زبرن، زبرب۔اند، امث،ف۔ بیٹی کی اولاد، نواسا، نواسی۔نیز رک: نبیرہ۔نیز نبسہ (زبرن، زبرب، زبرس)۔

**نبش** زبرن، جزم ب۔ کھدائی، آثارِ قدیمہ کی تلاش۔

**نبض** زبرن، جزم ب۔امث،ع۔ حرکت کرنے والی شریان جسے کلائی پر محسوس کیا جاتا ہے اور طبیب اُس سے مرض کی تشخیص میں مدد لیتے ہیں، ناڑی۔

محاورہ: **نبض اُبھرنا** نبض کی حرکت کا کم ہو کر پھر تیز ہونا۔

محاورہ: **نبض کا انتشار میں ہونا** نبض کا بے قاعدہ چلنا۔

**نبضِ بارِد** وہ نبض جس کا مقام چھونے سے ٹھنڈک محسوس ہو، جو جسم کے درجہ حرارت کم ہونے کی دلیل ہے۔

**نبضِ بطی** سُست نبض جو کمزوری کی علامت سمجھی جاتی ہے۔

محاورہ: **نبض پر ہاتھ ہونا** خبر ہونا، آگاہ ہونا، مزاج سے واقف ہونا۔

محاورہ: **نبض چلنا** نبض کا حرکت کرنا جو کہ زندگی کی علامت ہے۔

محاورہ: **نبض ڈوبنا** نبض کی حرکت میں سُستی آنا، موت کا وقت قریب ہونا، نزع کی حالت طاری ہونا۔

**نبض شناس** نبض پہچاننے والا؛ (مجازاً) حقیقت سے واقف، مہارت رکھنے والا۔نیز **نباض**۔

**نبل** زیرن، زبرب۔صف،ہ۔ کمزور، بے طاقت، نحیف، ناتُواں۔

کہاوت: **نبل کو زبر، زبر کو صبر** کمزور کو زبردست ستاتا ہے اور زبردست کو کمزور کا صبر تباہ کرتا ہے۔

**نبلائی** زیرن، جزم ب۔امث،ہ۔ کمزوری، ناتُوانی، ضعف۔

**نبوت** پیش م، پیش ب، شد زبر و۔امث،ع۔ نبی کا منصب، رسالت، پیغمبری، اللہ کی طرف سے وحی پہنچانا، غیب کی باتیں بتانا۔

محاورہ: **نبوت کرنا** پیش گوئی کرنا۔

**نبولی** زیرن، وج۔امث،ہ۔ نیم کے درخت کا چھوٹا سا زرد، گٹھلی دار پھل جو بکائن سے ملتا جلتا ہے، نمکولی، نبوری۔

**نبوی** زبرن، زبرب۔صف،ع۔ نبی (رک) سے منسوب، خصوصاً جناب رسالت مآب ﷺ سے متعلق۔

**نبہرا** زیرن، لیٹا زبرب، جزم ہ۔اند۔ نیم کے درختوں کا جھنڈ۔

**نبی** زبرن۔اند،ع۔ (لفظاً) خبر دینے والا؛ (مراداً) خدا کی طرف سے بندوں کی طرف مبعوث برگزیدہ انسان جس پر وحی اُترے۔

**نبیِ برحق** سچا نبی، اصلی نبی؛ مراد: حضرت محمد ﷺ۔

**نبیذ** زبرن، ی۔امث،ف۔ ایک قدیم شراب کا نام جس کی بابت کہا جاتا ہے کہ

نشہ آور نہیں تھی۔ نیز نبید۔

**نبیرہ** زبرن، ی، زبر ر۔ امذ، ف۔ پوتا یا نواسہ۔

**نبیڑ** زبرن، ے۔ امر، ہ۔ **نبیڑنا** (رک) کا امر۔

**نبیڑنا** زبرن، ے، جزم ڑ۔ فعل مرکب، ہ۔ اختتام کو پہنچانا، پورا کرنا، تمام کرنا؛ بھگتنا، اُٹھانا، برداشت کرنا۔

**نبیل** زبرن، ی۔ صف، مذ۔ زیرک، دانا، عقل مند؛ شریف، بزرگ، صاحبِ فضیلت؛ جسیم، موٹا۔

**نبھانا** زبرن۔ رک: نباہنا۔

فعل لازم مجہول: **نبھنا** انجام کو پہنچنا، بسر ہونا؛ باہم گزرنا۔

## ن - پ

**نپا** زبرن۔ صف، مذ، ہ۔ اندازہ کیا ہوا، معین، طے شدہ۔

**نپا تُلا** جانچا ہوا، متوازن، کم نہ زیادہ؛ ٹھیک محتاط، سنبھلا ہوا۔

کہاوت: **نیا شوربا اور گنی بوٹی** تنگ دستی، کسمپرسی، عسرت کا عالم۔

**نپت** زبرن، زبرپ۔ امث۔ ناپ، ماپ؛ پیائش۔ نیز نپائی۔

**نپٹ** زیرن، زبرپ۔ متعلق فعل۔ بالکل، ٹھیٹھ، مطلق؛ پورا پورا۔

کہاوت: **نپٹ سویرے کھیت میں جا کر ہل باہ، جب سورج ہووے شکر میں، بیٹھ سائے میں جا** علی الصبح کھیت میں جا کر ہل چلانا چاہیے اور دوپہر کو چھاؤں میں آرام کرنا چاہیے۔

**نپوتا** زبرن، ومع۔ امذ، ہ۔ بے اولاد، لاولد؛ اُوت۔ نیز بطور دُشنام: کمبخت، نالائق۔ (امث) **نپوتی** بانجھ عورت؛ نگوڑی۔

کہاوت: **نپوتی رووے پوتوں کو، سپوتی رووے ٹوکوں کو** اس دُنیا میں کوئی خوش نہیں ہے۔ بے اولاد، اولاد کے لیے روتا ہے اور صاحبِ اولاد رزق کے لیے روتا ہے۔ ٹوکے = ٹکڑے۔

کہاوت: **نپوتی کا منہ دیکھ لے سات اُپاس** گویا بے اولاد عورت اتنی منحوس ہوتی ہے، صبح کے وقت اس کا منہ دیکھ لیا جائے تو سات دن کھانے کو نہیں ملتا۔

کہاوت: **نپوتے کا گھر سُونا، مورکھ کا ہردا سُونا، دلدری کا سب کچھ سُونا** بے اولاد کا گھر خالی ہوتا ہے، بے وقوف کا دل اور کاہل کا سب کچھ خالی ہوتا ہے۔

## ن - ت

**نت** زیرن۔ صف، ہ۔ سدا، مدام، ہمیشہ؛ دائم، لافانی۔ متعلق فعل: ہر دفعہ، بار بار، روزانہ، لگاتار۔

کہاوت: **نت چنگی، تیوہار کو ننگی** موقع پر کنجوسی کرنا مگر بے موقع خرچ کرنا، مناسب موقع پر نامناسب عمل۔

**نت کرم** (زبرک، جزم ر) روزانہ کا معمول۔

کہاوت: **نت کنواں کھودنا، نت پانی پینا** محنت سے پیٹ پالنا، بچت کا مقدور نہ ہونا۔ جتنا کمانا اُتنا کھانا۔

کہاوت: **نت کی بیوی پدنی، اوروں کو دوش** قصور اپنا، الزام دوسروں پر، چڑانے والے کی نسبت بھی کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **نت کی دُکھیا، کرموں دوس** ہمیشہ کی خستہ و خوار اب ایک کام خراب ہونے پر قسمت کو کیا الزام دیتی ہے۔

**نت نت** جم جم، ہمیشہ، بار بار۔

**نت نئی چال چلنا** ہر روز نئی تدبیر پر عمل کرنا۔

**نت نیا/ نئے** تازہ، نئے نئے۔

**نتائج** زبرن، زیرء۔ امذ، جمع، ع۔ **نتیجہ** (رک) کی جمع۔

**نتمب** زیرن، زبرب، جزم م۔ امذ۔ کولھا، سرین، چوتڑ۔

**نتیجہ** زبرن، ی، زبرج۔ امذ، ع۔ انجام، حاصل، پھل؛ فائدہ، غرض؛ خلاصہ؛ بدلہ، پاداش؛ امتحان، آزمائش، درخواست کا فیصلہ۔

محاورہ: **نتیجہ اخذ کرنا** مطلب سمجھنا، ماحصل نکالنا۔

محاورہ: **نتیجہ بھگتنا** کیے کی سزا پانا، برائی کا پھل ملنا۔

**نتیجہ خیز** (ے) جس کا کوئی انجام نکلے، جس کا کوئی اثر ہو۔

محاورہ: **نتیجہ دیکھنا** نقصان اُٹھانا، انجام دیکھنا، بدلہ پانا۔

محاورہ: **نتیجہ نکلنا** فائدہ یا نقصان ہونا، امتحان کا فیصلہ سنایا جانا۔

**نتھ** زبرن، جزم تھ۔ امث، ہ۔ ناک کے نتھنے میں پہننے کا بالے کی طرح کا زیور جو سہاگ کی نشانی ہے؛ جانوروں کے ناک کی رسی۔ تص: **نتھنی** چھوٹی نتھ۔

محاورہ: **نتھنی اُتارنا/ اُترنا** (طوائف) کنواری رنڈی سے پہلی بار کسی گاہک کا ہم بستر ہونا؛ بکارت زائل کرنا۔

دعائیہ فقرہ: **نتھ چوڑی برقرار رہے** شوہر سلامت رہے، سہاگ زندہ رہے، تو آباد رہے۔

محاورہ: **نتھ ڈالنا** قابو کرنا، زیر کرنا۔

**نتھا** زبرن۔ امذ۔ بے سروسامانی، غربت؛ وہ اُونٹ یا بیل جس کی ناک میں رسی پڑی ہو؛ قابو کیا ہوا۔

**نتھارنا** زیرن، جزم ر۔ فعل متعدی۔ کسی محلول سے خالص پانی کو الگ کرنا؛ صاف کرنا، بے میل کرنا، خالص کرنا، عملِ تقطیر۔

**نتھنا** زبرن، جزم تھ۔اند۔ ناک کا سوراخ جس سے سانس لی جاتی ہے، ناک کے پہلو کی نرم کھال۔

محاورہ: **نتھنوں میں تیر کرنا** از حد ستانا، بہت تنگ کرنا۔

محاورہ: **نتھنوں میں دم اٹکنا** بہت تنگ آجانا، دِق ہونا۔

محاورہ: **نتھنوں میں دم رہنا** بہت تنگ رہنا۔

محاورہ: **نتھنے پھلانا** ناخوش ہونا، خفگی کا اظہار کرنا، غصہ کرنا۔

محاورہ: **نتھنے چڑھانا** غصہ ہونا، بیزاری ظاہر کرنا، ناراض ہونا۔

**نتھی** زبرن، شدتھ۔صف، ہ۔ ساتھ پرویا سلا یا اٹکا ہوا، منسلک، شامل؛ کاغذ ٹانکنے کی ڈوری یا دھاگا۔ ہم رشتہ۔

محاورہ: **نتھی کر دینا** جوڑ دینا، منسلک کر دینا، کسی کے ساتھ شامل کر دینا؛ منسوب کر دینا، ساتھ ملا دینا۔

فعل مرکب: **نتھی ہونا** جڑا ہونا؛ منسوب ہو جانا، شامل ہونا؛ ساتھ رہنا، وابستہ ہونا۔

## ن۔ٹ

**نٹ** زبرن۔اند، ہ۔ بازیگر، کرتب دکھانے والا؛ فریبی، شریر؛ دغاباز، مکار؛ ناچنے والا؛ بانس کی ایک قسم؛ ایک راگ جس کی کئی قسمیں ہیں۔

**نٹ بدّیا** (زیرب، شدزیرد) حیرت انگیز جسمانی کرتب دکھانے کا فن؛ رسے پر ناچنے کو فن۔

کہاوت: **نٹ بدیا پائی جائے، جٹ بدیا نہ پائی جائے** شعبدہ باز کا شعبدہ سمجھ میں آسکتا ہے، جاٹ کا فریب نہیں۔

**نٹ راج** مہادیو، شوشنکر کا لقب؛ سب سے بڑا رقاص۔

کہاوت: **نٹ کا بچہ قلابازی ہی کرے گا** عمل سے وارثت کا اثر ضرور ظاہر ہوتا ہے۔

صف: **نٹ کھٹ** (زبرکھ) شریر، شوخ، چنچل؛ چالاک، مکار۔

**نٹ نارائن** (زیرء) ایک راگ کا نام جس میں رقص کا تاثر پایا جاتا ہے۔ نیز **نٹ نارایَن**۔

**نٹ سال** زبرن۔اند۔ کانٹا جو ٹوٹ کر جسم کے اندر رہ جائے۔

**نٹن** زبرن، زبرٹ۔امث، ہ۔ انکار، نامنظوری، رَدّ۔

**نٹنا** انکار کرنا، منظور نہ کرنا، مکر جانا۔

**نٹنی** زبرن، جزم ٹ۔امث، ہ۔ نٹ (رک) کی تانیث، نٹ کی بیوی۔

کہاوت: **نٹنی بانس پر چڑھی تو گھونگھٹ کیسا** جب میدان میں آگئے تو پھر شرم کیسی، جب ایک بار شرم چھوڑ دی یا بے شرمی کا پیشہ اختیار کر لیا تو پھر شرم کیسی؟

**نٹوا** زبرن، جزم ٹ۔اند، ہ۔ ادنیٰ درجے کا رقاص۔ ایک قوم جو جامہ اور پگڑی پہن کر ناچتی اور روزی کماتی ہے۔

**نٹور** زبرن، جزم ٹ، زبرو۔اند، ہ۔ بہت شریر؛ بہت ہنرمند؛ شری کرشن کا ایک لقب؛ شعبدہ باز، بازی گر۔

**نٹی** زبرن۔امث۔ نٹ (رک) کا پیشہ؛ ناچنے والی عورت، رقاصہ؛ دواؤں میں استعمال ہونے والا ایک خوشبودار پودا، سُرخ ہڑتال۔

**نٹّی** زبرن، شدٹ۔امث۔ گلہ، حلقوم۔

**نٹیا** زبرن، جزم ٹ۔اند، ہ۔ چھوٹے قد کا آدمی۔

**نٹھلا** زیرن، زبرٹھ، شدل۔صف، ہ۔ خالی، بےکار، ہاتھ پر ہاتھ دھرے، بے شغل؛ بیکاری، خالی رہنا۔

کہاوت: **نٹھلا بنیا پتر ہ توڑے** بےکار آدمی فضول کام کر کے وقت گزارتا ہے۔

## ن۔ث

**نِثار** زیرن۔امث، ع۔ بکھیر، نچھاور۔ (صف) قربان، صدقے، واری؛ عاشق، شیدا۔

محاورہ: **نثار کرنا** نچھاور کرنا، بکھیرنا، صدقے کرنا، وارنا۔

**نثّار** زبرن، شدث۔صف، ع۔ نثر نگار، مصنف۔

**نثر** زبرن، جزم ث۔امث، ع۔ (لفظاً) بکھری ہوئی شے، (ادب) غیر منظوم تحریر یا تصنیف۔

**نثرِ معرّیٰ** سادہ نثر، سادہ عبارت۔

**نثری** نثر سے منسوب، نثر سے مشابہ، غیر موزوں (کلام)۔

## ن۔ج

**نج** زیرن۔صف، ہ۔ خود سے متعلق، اپنا، اپنی ذات سے متعلق یا منسوب، اندرونی، بیرونی کی ضد؛ (امث) تنہائی، خلوت۔

**نج سے** اپنی طرف سے، اپنی جانب سے۔

**نجکاری** نجی ملکیت میں دینا، سرکاری شعبے کو عام خریدار کے ہاتھ بیچنے کا عمل۔

انگریزی میں: Privatization۔

**نجابت** زبرن، زبرب۔امث، ع۔ شرافت، عالی نسبی، عالی خاندانی؛ برتری؛ سخاوت، فیاضی۔ (صف) نجیب۔

**نجات** زبرن۔امث، ع۔ مخلصی، چھٹکارا، رہائی، بریت، گلوخلاصی، رخصت؛

بخشش، مغفرت، معافی، نِروان۔

فعل مرکب: **نجات پانا** تکلیف اور مصیبت سے چھوٹنا، آزاد ہونا۔

**نجات دہندہ** آزاد کرانے والا، چھڑانے والا۔

**نجات کوش** (وج) آزادی حاصل کرنے والا، نجات پانے کی کوشش کرنے والا، خلاصی چاہنے والا۔

فعل مرکب: **نجات مل جانا** گناہوں کی معافی ملنا، چھٹکارا ملنا، چھوٹنا، آزادی ملنا؛ خلاصی ہونا۔

**نجاح** زبرن۔امث۔ کامیابی؛ اصلاح؛ چھٹکارا۔

**نجار** زبرن، شدج۔امذ، ع۔ بڑھئی، لکڑی کا کاریگر۔(امث) **نجاری**۔

**نجاست** زبرن، زبرس۔امث، ع۔ غلاظت، گندگی، آلائش، ناپاکی؛ گو مُوت، بول و براز، پاخانہ۔

**نجبا** پیش ن، زبرج۔جمع، مذ، ع۔ اشراف، اعیان، بڑے لوگ، برگزیدہ انسان۔نجیب (رک) کی جمع۔نیز **نجباء**۔

**نجس** زبرن، زیرج۔صف، ع۔ گندا، ناپاک، پلید۔

**نجف** زبرن، زبرج۔امذ، ع۔ وہ اُونچا مقام جس پر پانی نہ چڑھ سکے؛ دریا کے درمیان اُبھرا ہوا ٹیلا؛ عراق کا ایک شہر۔

**نجم** زبرن، جزم ج۔امذ، ع۔ ستارہ، کوکب؛ قسمت، نصیبہ۔

**نجم الثاقب** (پیش م، غم ا، غم ل، زیرق) روشن، چمکیلا ستارہ۔

**نجوم** پیش ن، وم ع۔امذ، جمع۔ ستارے؛ ستاروں کا علم، ستارہ شناسی۔

**نجومی** پیش ن، وم ع۔امذ، ع۔ جوتشی، ستاروں کی چال پڑھ کر حالات بتانے والا، علمِ نجوم کا ماہر۔

**نجویٰ** زبرن، جزم ج، کھڑا زبری۔امذ۔ خفیہ گفتگو؛ راز، بھید؛ الزام تراشی، بہتان طرازی؛ خفیہ باتیں کہنے والا۔

**نجی** زبرن۔صف۔ ہم راز، بھیدی۔

**نجی** زیرن۔صف، ہ۔ ذاتی، اپنا؛ گھریلو، خانگی۔

**نجیب** زبرن، ی۔صف، ع۔ شریف، عالی نسب، بزرگ، محترم۔

**نجیب الطرفین** جس کے ماں اور باپ دونوں کا خاندان اچھا ہو خصوصاً سادات کے لیے مستعمل۔

## ن۔چ

**نچا** پیش ن۔صف۔ نوچا ہوا۔

**نچا کھچا** لُوٹا کھسوٹا، خراشیں اور نشان پڑا ہوا۔

**نچنا** نوچا جانا۔

**نچان** زیرن۔امث۔ پستی، ڈھلان، نشیب، نیچی زمین۔

**نچانا** زبرن۔فعل مرکب۔ رقص کرانا، گھمانا؛ تنگ کرنا، ستانا۔

**نچڑنا** زیرن، پیش چ، جزم ڑ۔فعل لازم مجہول۔ نچوڑا جانا، قطرہ قطرہ ہو کر نکلنا؛ دب کر عرق نکلنا۔

**نچلا** زیرن، جزم چ۔صف، ہ۔ نچنت، ساکت، سکون سے، جو شریر نہ ہو؛ چلبلا کی ضد؛ نیچے کا، نچلی طرف کا۔

محاورہ: **نچلا بیٹھنا** آرام سے بیٹھنا، بے حس و حرکت بیٹھنا۔

محاورہ: **نچلا نہ بیٹھنا** آرام سے نہ بیٹھنا، شرارتیں کرنا۔

**نچنت** زیرن، زبرچ، جزم ن۔صف، ہ۔ پُرسکون، با اطمینان، بے فکر، بے پروا؛ آسودہ، مطمئن؛ جسے کوئی کام نہ ہو۔

محاورہ: **نچنت بیٹھنا** بے فکر ہو کے بیٹھنا، سکون سے بیٹھنا۔

کہاوت: **نچنت سووے ہیرو، جس کے گائے نہ گیرو** مفلس آدمی کو کوئی فکر نہیں ہوتا۔وہ آرام کی نیند سوتا ہے۔

محاورہ: **نچنت کرنا** مطمئن کرنا، بے فکر کرنا۔

**نچنی** زبرن، جزم چ۔صف، مث، ہ۔ ناچنے والی، رقاصہ۔

**نچنیا** زبرن، زبرچ، جزم ن۔صف، مذ، ہ۔ ناچنے والا، رقاص، زنانہ۔

**نچوڑ** زیرن، وج۔امذ۔ رس، عرق؛ جوہر، اصل، جان؛ اخیر، انجام۔

محاورہ: **نچوڑ کر رکھ دینا** (مشقت کروا کر) کمزور کر دینا۔

**نچوڑنا** زیرن، وج، جزم ڑ۔فعل متعدی۔ ہاتھوں سے بل دے کر یا بھینچ کر پانی نکال دینا (مثلاً: کپڑے یا بالوں کا)؛ رطوبت، سیلن زائل کرنے کا عمل۔

**نچھاور** زیرن، زبرو۔امث۔ بکھیر، خیرات یا صدقے کے طور پر دُولھا یا کسی عزیز ہستی کے سر پر سے نقدی وارنے، لُٹانے کا عمل۔

محاورہ: **نچھاور کرنا** وارنا، نثار کرنا، سر کے اُوپر بکھیرنا؛ پھینکنا۔

**نچھتر** زیرن، زبرچھ، شد زبرت۔امذ، ہ۔ ستاروں کا جھرمٹ۔منازلِ قمر یا راسوں میں سے کوئی ایک جن کی گنتی ۲۷ یا ۲۸ بتائی جاتی ہے۔نیز **نکھتر** (زبرچھ)۔

**نچھل** زیرن، زبرچھ۔صف۔ بے داغ، بے میل، صاف، شفاف؛ اصلی، خالص؛ بہت روشن، چمکیلا؛ بے ریا، سیدھا۔

## ن۔ح

**نحاس** پیش ن۔امذ، ع۔ تانبا، مس۔

**نحاس** (زبرن، شدح) مس گر، تانبے کا کام کرنے والا۔

**نحافت** زبرن، زبرف۔امث، ع۔ کمزوری، لاغری، ناتوانی۔

**نحر** زبرن، جزم ح۔ اند، ع۔ سینے کے اُوپر کا حصہ، سرِ سینہ، وہ مقام جہاں گردن سینے سے جڑی ہوتی ہے؛ قربانی، گلا کاٹنا، خدا کی راہ میں جانور ذبح کرنا۔

**نحریر** لیٹا زیرن، جزم ح، ی۔ صف، مذ، ع۔ عقل مند، دانا، ذہین۔

**نحس** لیٹا زبرن، جزم ح۔ صف، ع۔ منحوس، نامبارک، نامسعود۔

**نحسین** (تثنیہ) دو منحوس اجرامِ فلکی، مراد: مریخ اور زحل جو مبارک نہیں سمجھے جاتے۔

**نحل** لیٹا زبرن، جزم ح۔ امث، ع۔ شہد کی مکھی، مہال۔

**نحو** لیٹا زبرن، جزم ح، جزم و۔ امث، ع۔ (قواعد) جملے میں الفاظ کی صحیح ترتیب اور ان کا باہمی ربط، ترکیبِ نحوی کے اُصول و قواعد کا علم؛ طور طریقہ، ڈھنگ؛ جھکاؤ، ایک طرف جھکنا۔

**نحوی** علم نحو کا ماہر۔

**نحوست** پیش ن، و مع۔ امث، ع۔ نامبارک ہونا، کم بختی، ناخوشگواری، بدشگونی، ناموافقت۔ عام: نحوست (زبرم)۔

**نحوست مارا** منحوس، جس کی وجہ سے بدشگونی ہوتی ہو۔

**نحیف** زبرن، ی۔ صف، ع۔ دُبلا، لاغر؛ کمزور، ناتُواں۔

**نحیف ونزار** بہت زیادہ کمزور، لاغر۔

## ن۔خ

**نخ** زبرن۔ امث، ف۔ کچے ریشم کی لچھی، پتنگ کی ڈور کی ریل؛ کانچ کی چوڑی، پتلی لاکھ؛ تھوڑا سا، قدرے، ذرا سا۔

**نخاس** زبرن، شدخ۔ اند، ع۔ بازار، منڈی، گھوڑوں کی خرید و فروخت کی منڈی۔ اصلاً: غلاموں کا سوداگر، بردہ فروش۔

محاورہ: **نخاس چڑھنا** بازار میں فروخت ہونے کے لیے جانا؛ مشہور ہونا، رُسوا ہونا، بدنام ہونا۔

**نخاس کی گھوڑی** بازار میں فروخت ہونے والی گھوڑی؛ کسبی، رنڈی؛ چھنال، فاحشہ، قحبہ۔

**نخاس والی** کسبی، رنڈی، چھنال، بیسوا۔

**نخالص** زیرن، زیرل۔ صف۔ غیر خالص، ملاوٹ شدہ؛ غلط العوام: خالص، کھرا، بے میل۔

**نخچیر** زبرن، جزم خ، ی۔ اند، ف۔ شکار کیا ہوا جانور؛ صید؛ جنگلی یا صحرائی جانور۔ مجازاً: اسیر، قیدی، گرفتار؛ زخمی، گھائل (آدمی)۔

**نخرا** زبرن، جزم خ۔ اند، ف۔ مزاج داری، غمزہ، عشوہ، بناوٹی غصہ، ادا، ناز برداری کرانے کا حیلہ؛ دھوکا، مکر، فریب۔ نیز نخرہ۔

محاورہ: **نخرہ اُٹھانا** ناز اُٹھانا، غرور برداشت کرنا۔

**نخرے پیٹی** (ی) وہ عورت جو بہت غرور کرے، بہت زیادہ اِترانے والی، شیخی بگھارنے والی عورت۔

محاورہ: **نخرے دکھانا** اِترانا، حیلے بہانے کرنا۔

**نخریلا** بہت زیادہ نخرے کرنے والا۔

**نخست** پیش ن، پیش خ۔ صف، ف۔ پہلا، اوّل، ابتدائی۔ نیز نخستیں۔

**نخستمثال** زبرن، پیش خ، جزم س، زیرت، جزم م۔ اند، ف۔ کسی جنس یا نوع کا ابتدائی نقش یا قدیم ترین نمونہ۔

**نخشب** زبرن، جزم خ، زبرش۔ علَم، ف۔ ایک قدیم شہر جہاں حکیم مقنع نے حسبِ روایت ایک مصنوعی چاند بنایا تھا، جسے ماہِ نخشب کہتے ہیں۔

**نخصمی** زبرن، زبرخ، جزم ص۔ صف۔ وہ عورت جس کا شوہر نہ ہو؛ لاوارث، بے سرپرست عورت۔

**نخل** زبرن، جزم خ۔ اند، ع۔ درخت، پیڑ، شجر؛ کھجور کا درخت۔

محاورہ: **نخلِ اُمید بارور ہونا** توقع پوری ہونا، خواہش پوری ہونا؛ (مجازاً) بیٹا پیدا ہونا۔

**نخل بند** مالی، باغبان۔

محاورہ: **نخلِ ماتم ہونا** بیری کے درخت کا اُگنا؛ بہت گریہ ہونا۔

**نخلِ مریم** کھجور کا وہ سوکھا درخت جس کے نیچے مریمؑ نے حضرت عیسیٰؑ کی پیدائش کے وقت قیام فرمایا تھا اور جو آپ کی برکت کی وجہ سے ہرا بھرا ہوگیا تھا۔

**نخلستان** (زبرن، جزم ن، زیرل، جزم س) (ع) کھجور کے درختوں کا جھنڈ، صحرا کے درمیان کوئی سبزہ زار۔

**نخلہ** وہ جگہ جہاں کھجور کے یا دوسرے درختوں کا جھنڈ ہو۔

**نخوت** زبرن، جزم خ، زبرو۔ امث، ع۔ غرور، اکڑ، گھمنڈ، تکبر، بددماغی، خود پسندی؛ تمکنت۔

محاورہ: **نخوت سے بھرا ہونا** بہت مغرور ہونا، متکبر ہونا۔

**نخود** پیش ن، و مع۔ اند، ف۔ ایک مشہور غلہ جس سے دال اور بیسن بنایا جاتا ہے، چنا۔

**نخودابہ** دال جوش، دال ملا کر پکائی ہوئی یخنی جو مقوی غذا کے طور پر پی جاتی تھی۔

**نخودی رنگ** پیلا رنگ جس میں سرخی یا چمک نہ ہو۔

**نخیسہ** زبرن، ی، زبرس۔ اند۔ بھیڑ کا دودھ جس میں بکری کا دودھ ملایا گیا ہو۔

## ن ـ د

**ندا** زیرن ـ امث، ع ـ صدا، آواز، پکار ـ (قواعد) پکارنے کا لفظ، تخاطب کی حالت، مثلاً: او، اے، ابے ـ نیز حرف ندا۔

محاورہ: **ندا آنا** آواز آنا، بلایا جانا؛ آسمانی آواز کانوں میں پڑنا۔

**ندائے غیب** آسمانی آواز، غیبی آواز۔

**ندارد** زبرن، زبرر ـ صف، ف ـ غائب، لاموجود، گم، گول؛ خالی، کورا ـ مثلاً: خط لکھو تو جواب ندارد؛ مدہوش، بے خود۔

**نداف** زبرن، شدد ـ مذ، ع ـ دُھنیا، روئی دھنکنے والا۔

**ندافی** دھنیے کا کام یا پیشہ۔

**ندامت** زبرن، زبرم ـ امث، ع ـ خجالت، شرمساری، شرمندگی، پشیمانی۔

محاورہ: **ندامت اُٹھانا** شرمندہ ہونا، خجل ہونا، پچھتانا۔

محاورہ: **ندامت سے گڑ جانا** بہت شرمندہ ہونا، بہت نادم ہونا۔

**ندان** زیرن ـ متعلق فعل ـ آخرکار، بالآخر؛ اصل وجہ، سبب۔

**ندانا** زیرن ـ فعل مرکب، ہ ـ کھیت سے جڑی بوٹیاں صاف کرنا؛ کاشنا، فصل کی کٹائی کرنا۔

**ندائی** زیرن ـ امث، ہ ـ کھیت سے جڑی بوٹیاں صاف کرنے کا عمل۔

**ندب** زبرن، زبرد ـ مذ ـ زخم کا کھرنڈ، چھلکا؛ جوا، شرط۔

**ندرت** پیش ن، جزم د، زبرر ـ امث، ع ـ اچھوتا پن، انوکھا پن، اختراع، ضاعی؛ نادر، عجیب ہونا؛ لطافت، عمدگی۔

**ندرت آفرینی** انوکھا پن پیدا کرنے کا عمل۔

**نِدرِت** زیرن، جزم د، زیرر ـ صف ـ سویا ہوا، خفتہ۔

**ندم** زبرن، زبرد ـ مذ ـ افسوس، پچھتاوا، ندامت۔

**ندما** پیش ن، زبرد ـ جمع، مذ، ع ـ ندیم (رک) کی جمع۔

**ندوہ** زبرن، جزم د، زبرو ـ مذ، ع ـ انجمن، دار المباحثہ، علمی مجلس۔

**ندی** زبرن، شدد نیز بلاشدد ـ امث ـ نہر، چھوٹا دریا ـ تص: ندیا۔

محاورہ: **ندی اُترنا** ندی کا پانی کم ہونا، ندی میں پانی کی سطح کم ہونا۔

کہاوت: **ندی تو کیوں گھر اتی ہے، میں پاؤں نہیں دھرتا** تم ناراض کیوں ہوتے ہو میں تمھارے قریب بھی نہیں آتا۔

محاورہ: **ندی چڑھنا** ندی میں زیادہ پانی آجانا، پانی کی سطح بلند ہونا۔

کہاوت: **ندی کنارے روکھڑا، جب سب ہوئے بنارس** یعنی ندی کنارے کا درخت ایک دن بہہ کے بنارس پہنچے گا ـ تباہی یا موت کے کنارے ہونے پر کہا جائے گا ـ روکھڑا = درخت۔

کہاوت: **ندی میں جانا، پیاسے آنا** بہت بدقسمت ہے ـ ہر جگہ نامراد رہتا ہے۔

کہاوت: **ندی ناؤ سنجوگ، کت اودھت کت لوگ** اتفاقیہ خوشی یا دم بھر کی صحبت بھی غنیمت ہے جیسے ندی میں ناؤ پر مسافر مل بیٹھیں۔ اودھت = سنیاسی؛ کت = کدھر۔

**ندیدہ** زبرن، ی، زبرد ـ صف ـ مذ، ف ـ للچایا ہوا ـ ترسا ہوا، حریص، جسے کچھ میسر نہ ہو؛ اَن دیکھا، جو کبھی نہ دیکھا گیا ہو ـ (مث) ندیدی۔

**ندیدہ پن** (ی، جزم د، زبرپ) کسی شے کو ترسنے کی حالت۔

**ندیم** زبرن، ی ـ صف، مذ، ع ـ ہم صحبت، زندہ دل ساتھی، گہرا دوست، رفیق، مصاحب، ہم نشیں ـ جمع: ندماء۔

## ن ـ ڈ

**نڈر** زیرن، زبرڈ ـ صف، ہ ـ بے خوف، بے جھجک، بہادر، دلیر۔

اکیف (مذ): **نڈر پن** جرأت، بیباکی، بے خوفی۔

**نڈھال** زیرن ـ صف، ہ ـ مضمحل، تھکا ہارا، بے حال؛ ناتُواں، کمزور۔

## ن ـ ذ

**نذر** زبرن، جزم ذ ـ امث، ع ـ پیشکش، تحفہ؛ بھینٹ، نیاز، فاتحہ؛ قربان، نچھاور، وقف؛ پیش کرنے کا عمل۔

**نذرِ اجل** موت کے حوالے۔

محاورہ **نذر چڑھانا** تحفہ دینا، قبر وغیرہ پر کوئی چیز بطور منت چڑھانا۔

فعل مرکب: **نذر دلوانا** نذر کا انتظام کرنا؛ شیرینی پر دعا وغیرہ پڑھنا۔

محاورہ **نذر کرنا** بھینٹ چڑھانا، نچھاور کرنا، قربان کرنا۔

محاورہ **نذر گزارنا** قربانی دینا، بھینٹ دینا، قربان کرنا؛ تحفہ پیش کرنا۔

**نذر (و) نیاز** پھل یا شیرینی وغیرہ جو فاتحہ پڑھ کر کسی بزرگ کے نام دی جائے؛ بھینٹ، پیشکش۔

**نذرانہ** پیش کی ہوئی چیز یا رقم، تحفہ، ہدیہ؛ رشوت؛ بخشش، عطیہ۔

**نذرانۂ عقیدت** کسی بڑے آدمی کی عزت و احترام میں کہے گئے الفاظ۔

**نذورات** پیش ن، و مع ـ جمع، مذ، ع ـ نذرانہ (رک) کی جمع ـ نیز نذور۔

**نذیر** زبرن، ی ـ صف، ع ـ ڈرانے والا، بُرے اعمال کی سزا کا خوف دلانے والا؛ حضرت محمد ﷺ کا لقب۔

## ن ـ ر

**نر** زبرن۔اند،ف۔ وہ شے یا جاندار جس میں جنسِ مذکر کے خواص ہوں یا جس پر صیغۂ مذکر کا اطلاق ہو، مادہ کا نقیض، مرد۔

کہاوت: **نر کی دو جگہ توقیر نہیں، بھینس کے اور کسبی کے** لڑکے یا اولادِ نرینہ کو دو جگہ اچھا نہیں سمجھا جاتا یعنی رنڈی اور بھینس کی اولادِ نرینہ کی قدر نہیں ہوتی۔

**نِر** زیرن۔سابقۂ نفی،س۔ بغیر، بن، نہیں یا نفی کے معنوں میں آتا ہے۔

**نربھاگی** بدقسمت، بدنصیب (عورت)۔

کہاوت: **نربھاگی نے کھولی ہاٹ، لے گئے بھرت اور بھاٹ** بدقسمت کے سارے کام خراب ہوتے ہیں۔ اگر وہ دُکان کرے تو دوسرے لُوٹ لے جاتے ہیں۔

**نِرملا** صاف، شفاف، پاک۔

**نرا** زبرن۔صف،ہ۔ خالص؛ محض، اکیلا، تنہا۔

کہاوت: **نرا اِبس کی گھانٹھ ہے** بڑا شرارتی ہے۔

کہاوت: **نرا عقل کا دشمن ہے** بڑا احمق ہے۔

کہاوت: **نرا کاٹھ کا اُلو ہے** بڑا بے وقوف ہے۔

**نراج** زیرن۔اند۔ بدنظمی، لاقانونیت، فوضویت، سیاسی افراتفری۔ انگریزی میں: Anarchy۔

**نرآدر** زیرن، زبرد۔صف۔ رُسوا، ذلیل، بے غیرت۔

**نراس** زیرن۔امث،س۔ نااُمیدی، مایوسی۔ نیز نرآس۔

**نراسا** نااُمید، مایوس۔ نیز نرآسا۔

**نرالا** زیرن۔صف،ہ۔ انوکھا، اچھوتا، جداگانہ، نیارا، نادر، علیحدہ۔

**نرانا** زیرن۔فعل مرکب۔ کھیت سے گھاس وغیرہ صاف کرنا۔

**نرامالو** زیرن، دمع۔اند۔ جنگلی سیب۔

**نراہار** زیرن۔صف۔ خالی پیٹ؛ روزے سے؛ جس نے کچھ نہ کھایا ہو۔

**نراین** زبرن،ی۔اند۔ وشنو دیوتا کا لقب؛ معبود، خدا۔ (اصلاً: نارایَن کی تخفیف)۔

**نرباہ** زیرن، جزم ر۔اند،ہ۔ رک: نباہ۔

**نربسی** زیرن، زبرب۔امث،ہ۔ ایک دوا کا نام جس کے پتے ادرک سے مشابہ ہوتے ہیں، جدوار۔

**نربل** زیرن، جزم ر، زبرب۔صف۔ کمزور، بے طاقت، ضعیف، ناتُواں، نازک؛ بودا۔ نیز نربلا۔

**نربلائی/نربلتا** ناطاقتی؛ ناتُوانی، نزاکت۔

**نربھر** زیرن، زبر بھ۔صف۔متعلق فعل،ہ۔ پُرشدت، پُراصرار، زور دے کر، سختی کے ساتھ؛ حد درجہ، انتہا سے بڑھ کر۔

**نرپ** جزم ن، زیرر، زبرپ۔اند۔ راجہ، سورما۔ عام: نرپ (زیرن)۔ نیز نِرپال/نِرپال، نُرپَت/نرِپت۔

**نرپرادھ** زیرن، زبرر، زیرپ، جزم دھ۔صف،ہ۔ بےخطا؛ معصوم، بَردوش؛ بےعیب، منزہ۔

**نرپھل** زیرن، جزم ر، زبرپھ۔صف۔ بےبار، بےثمر، جس میں پھل نہ لگے؛ بےفائدہ، بےسود۔

**نرت (۱)** زیرن، زبرر۔صف۔ معروف، مشغول، محو، لَو لگائے ہوئے۔

**نرت (۲)** زیرن، زبرر۔امث،ہ۔ بھاؤ بتانا؛ اعضا اور چہرے مہرے کی پُرمعنی فنکارانہ جنبش یا ناچ، رقص۔

**نرتک** زبرن، جزم ر، زبرت۔اند،ہ۔ رقاص، بازی گر۔ نیز نرتکی۔

**نرتیہ** جزم ن، زیرر جزم ت، زبری۔اند،ہ۔ ناچنے کا فن، نرت وِدّیا۔

**نرجا** زبرن، جزم ر۔اند۔ صرافوں کا کانٹا، چھوٹی ترازو۔

**نرجت** زیرن، جزم ر، زیرج۔صف۔ ہارا ہوا، ہزیمت خوردہ، پسپا کیا ہوا۔

**نرجل** زیرن، جزم ر، زبرج۔صف،ہ۔ بےآب، ویرانہ، خشک زمین؛ کوئی شے جس میں پانی کی ملاوٹ نہ ہو، مثلاً: دودھ؛ پیاسا جو پانی سے پرہیز کرے یا جسے پانی نہ ملے۔

**نرجلا** پانی کے بغیر دن بھر کا برت یا روزہ۔

**نرجن** زیرن، جزم ر، زبرج۔صف۔ غیر آباد، انسانوں سے خالی۔

**نرجھر** زیرن، جزم ر، زبرجھ۔اند۔ آبشار، پانی کا چشمہ۔

**نرچھل** زیرن، جزم ر، زبرچھ۔صف،ہ۔ سیدھا سادہ انسان، بھولا شخص، جس میں چھل فریب نہ ہو۔

**نرخ** زیرن، جزم ر۔اند،ف۔ بھاؤ، شرح، مول، خرید فروخت کے دام، قیمت۔

محاورہ: **نرخ اُٹھانا** قیمت برداشت کرنا، قیمت بڑھانا۔

محاورہ: **نرخ توڑنا** قیمت گھٹانا۔

محاورہ: **نرخ ٹوٹنا** قیمت کم ہونا، بھاؤ گھٹنا۔

محاورہ: **نرخ چڑھنا** قیمت بڑھ جانا، بھاؤ زیادہ ہو جانا۔

**نرخنامہ** داموں کی فہرست۔

**نرخرا** زبرن، جزم ر، زبرخ۔اند،ہ۔ حلق کی نالی کا بیرونی حصہ، ٹینٹوا (اصلاً: نرکھڑا)۔

محاورہ: **نرخرا بولنا** مرتے وقت حلق سے آواز نکلنا۔

**نرد** زبرن، جزم ر۔امث،ف۔ چوسر یا شطرنج وغیرہ کی گوٹ، مہرہ۔

**نردبان** زبرن، جزم ر۔اند،ف۔ سیڑھی، زینہ؛ اُونچا اُٹھانے والا۔

**نرس** زبرر، جزم ر۔امث ۔ دایہ، آیا، دودھ پلانے والی؛ ہسپتال میں بیماروں کی تیمارداری کرنے والی۔انگریزی:Nurse۔

**نرس** زیرن، زبرر۔صف،ہ۔ بے رس، خشک، پھیکا، بے لطف۔

**نرسا** زیرن، جزم ر۔صف،ہ۔ پھیکا سیٹھا، بے مزا؛ ادنیٰ درجے کا، معمولی۔

**نرسری** زبرن، جزم ر، زبرس۔امث ۔ کمسن بچوں کی پرورش گاہ یا کھیلنے کی جگہ؛ پودگھر، جہاں پودے اُگائے یا بیچے جائیں۔

**نرسل** زبرن، جزم ر، زبرس۔اند،ہ۔ بانس کی ایک پتلی قسم۔

**نرسنگا** زبرن، جزم ر، زیرس، ن غنہ۔اند،ہ۔ چوپائے کا سینگ جو بھونپو کے طور پر پھونکا یا بجایا جاتا ہے، صور، نفیر۔صف:نرسنگھا۔

**نرسنگیا**(ہ) مندر وغیرہ میں نرسنگا بجانے والا، نفیر پھونکنے والا، بینڈ یا طائفے کا بھونپو بجانے والا ساتھی۔

**نرسوں** زبرن، جزم ر، وج۔امث ۔متعلق فعل،ہ۔ پرسوں سے اگلا یا پچھلا دن، آج سے اگلا یا پچھلا تیسرا دن۔

**نرغہ** زبرن، جزم ر، زبرغ۔اند،ف۔ شکار کو گھیر کر لانے والی ٹولی؛ گھراؤ؛ یلغار، ہجوم؛ محاصرہ؛ مشکل وقت، آفت کا سامنا۔نیز نرغا۔

محاورہ: **نرغے میں آجانا** مصیبت میں مبتلا ہوجانا، گھیر لیا جانا، مشکل میں پھنس جانا۔

**نرک** زبرن، جزم ر۔اند،س۔ (ہندو) جہنم، دوزخ، دوسری دنیا میں عذاب کی جگہ؛ ایک شیطان کا نام۔

کہاوت: **نرک ہو میں ٹھیلا ٹھیلی** فضول باتوں میں کوشش۔

**نرکت** زیرن، پیش ر، جزم ک۔صف۔ غیر واضح، مبہم؛ لفظ کی اصل کا کھوج، اِشتقاق؛ علمِ صرف۔نیز نرکٹ (زیرن، پیش ر، جزم ک)۔

**نرکچور** زبرن، جزم ر، زبرک، ومع۔اند۔ ایک جڑ جس میں تیز خوشبو ہوتی ہے اور پتے ہاتھ بھر لمبے۔زرنباد (رک) کی ایک قسم۔

**نرکل** زبرن، جزم ر، پیش ک۔اند،ہ۔ نرسل (رک)۔

**نرگس** زبرن، جزم ر، زیرگ۔امث،ف۔ ایک پھول جس کے ڈنٹھل پیاز کے ڈنٹھلوں کی طرح لمبے اور پتیاں سفید اور زرد ہوتی ہیں۔اسے روایتہً معشوق کی آنکھ سے تشبیہ دی جاتی ہے، عبہر۔نیز (معرب) نرجس۔

محاورہ: **نرگس پھولنا** نرگس کا پھول کھلنا۔

**نرگسِ رنجور** (استعارۃً) معشوق کی آنکھ۔

**نرگسِ شہلا** نرگس کا پھول جس کے پیالے میں گہرے رنگ کی پتیاں اور اُن میں سرخی کی جھلک ہو جسے نشیلی آنکھ کے مماثل کہا جاتا ہے، سیاہی مائل نرگس۔

**نرگسی** نرگس سے منسوب، نرگس کی طرح کا۔

**نرگسی آنکھ** خوبصورت آنکھ، نرگس سے مشابہ آنکھ۔

**نرگسی زن** آنکھوں سے اشارے کرنے والا؛ (کنایۃً) طعنہ زن۔

**نرگسی کوفتہ** انڈوں کو اُبال کر اور قیمے میں لپیٹ کر پکایا گیا کوفتہ جسے بعد میں درمیان سے کاٹ لیا جاتا ہے اور وہ آنکھ کی شکل کا بن جاتا ہے اسی وجہ سے نرگسی کوفتہ کہلاتا ہے۔

**نرگسیت** زبرن، جزم ر، زیرگ، زیرس، شد زبری۔امث۔ خود پسندی، اپنے حسن پر گھمنڈ، خود پر فریفتہ ہونا۔یونانی دیو مالا کے کردار Narkissos (لاط: Narcissus) کے نام سے مشتق جس کی بابت روایت ہے کہ اپنا عکس پانی میں دیکھ کر خود پر عاشق ہوگیا تھا اور پھر نرگس کے پھول میں تبدیل کردیا گیا۔انگریزی میں: Narcissism۔

**نرم** زبرن، جزم ر۔صف،ف۔ چھونے میں ملائم، کومل، سبک، لطیف، آسانی سے دبنے والا؛ رحم دل، دھیمے مزاج کا، بُردبار، مُتحمل مزاج حلیم۔

**نرم آہنگ** نرم لہجے والا، دھیمی آواز والا۔

**نرم باتیں** پیار کی باتیں، میٹھی میٹھی باتیں۔

**نرم چارا/ چارہ** ملائم خوراک، زود ہضم غذا؛ (مجازاً) آسانی سے قابو آجانے والا شکار۔

کہاوت: **نرم چوب را کرم مے خورد** کمزور کو سب ستاتے ہیں۔ بھلے مانس کو سب لوٹتے ہیں۔

**نرم خو** (ومع) نرم مزاج، رحم دل، تحمل مزاج، دھیمی طبیعت کا مالک۔

**نرم دل** رحم دل، مہربان، شفیق۔

**نرم رو** (ولین) آہستہ چلنے والا۔سُست رفتار۔

**نرم گرم** معتدل درجہ حرارت کا؛ سخت سُست، برا بھلا؛ زمانے کے انقلابات، حالات کی کمی بیشی۔

محاورہ: **نرم گرم سہنا** بری بھلی برداشت کرنا، تجربہ کار ہونا۔

**نرم لگام** وہ گھوڑا جو باگ کے اشارے کو سمجھے۔

**نرما** زبرن، جزم ر۔اند،ف۔ ریشم اور سوت مِلا ہوا پھولدار کپڑا؛ سینبھل (رک) کا درخت جس میں سے روئی کی طرح کے ریشے نکلتے ہیں؛ ایک قسم کی عمدہ روئی جس کا رنگ زردی مائل ہوتا ہے۔

**نرمانا** زبرن، جزم ر۔فعل مرکب۔ نرم کرنا، گداز کرنا، سختی دور کرنا۔

**نرماہٹ** زبرن، جزم ر، زبرہ۔امث،ف۔ نرم ہونے کی حالت، ملائمت،

نرمی، لطافت۔

**نرمت** زیرن، جزم ر، زیرم۔صف، ف۔ بنایا ہوا، ایجاد کیا ہوا، ساختہ؛ مصنوعی، جعلی، نقلی۔

**نرمی** زبرن، جزم ر۔امث۔ نرم ہونے کی حالت، ملائمت، گدگدا پن، پلپلا پن؛ مہربانی، رحم دلی، شفقت؛ دھیما پن، آہستگی۔

محاورہ: **نرمی سے پیش آنا** محبت سے کام لینا، رحم دلی کا رویہ اختیار کرنا، شفقت سے پیش آنا۔

**نرنت** زیرن، زبرر، جزم ن۔صف۔ لامتناہی، جس کی کوئی حد نہ ہو۔ (اصلاً: نرانت)۔

**نرنجن** زیرن، زبرر، جزم ن، زبرج۔صف، س۔ جو کبھی رنجیدہ یا غضبناک نہ ہو، حلیم، بُردبار؛ بےعیب، بےریا، منزہ؛ (مراد) پرمیشور، پرماتما۔

**نروان** زیرن، جزم ر۔اند، ہ۔ مکتی، شانتی، آواگون کے چکر سے نجات؛ بجھایا جانا، پھونکنا، بجھا ہونا؛ دنیوی تکالیف سے نجات۔

**نروپ** زیرن، ومع۔صف، س۔ جس کی کوئی شکل نہ ہو، بےجسد، غیر مادی؛ ایشور کا نام؛ بدشکل، بدنما۔

**نری** زبرن۔امث، ف۔ بکری یا بھیڑ کا کمایا ہوا نرم چمڑا۔

**نِری** زیرن۔صف۔ صرف، محض، بالکل؛ خالص۔

**نریا** زبرن، جزم ر۔امث، ہ۔ کھپریل جس کی چھت چھائی جاتی ہے اور عموماً کھلی نالی کی شکل کی ہوتی ہے۔

**نریش** زبرن، ے۔اند، ہ۔ انسانوں کا حاکم، راجہ، بادشاہ؛ بڑا انسان۔

**نرینہ** زبرن، ی، زبرن۔صف، ف۔ جنسِ ذکور سے تعلق رکھنے والا۔

## ن ۔ ڑ

**نڑ** زبرن۔امث، ہ۔ نرسل، بانسری، بانسری کی ایک قسم۔

**نڑا** زبرن۔اند، ہ۔ گاجر کے اندر کا سخت حصہ۔

**نڑی** زبرن۔امث، ہ۔ حقے کی نے؛ ایک قسم کی آتش بازی؛ دریائی کیڑے مکوڑے کھانے والا ایک پرندہ جس کا گوشت بہت بدبودار ہوتا ہے۔

## ن ۔ ز

**نز** زبرن۔صف، ع۔ چست، چالاک، پھرتیلا؛ ہوشیار، ذہین؛ پانی کا سوتا، چشمہ؛ وہ مقام جہاں زمین سے پانی پھوٹے۔

**نزار** زبرن۔صف، ف۔ نحیف، ناتواں، دبلا پتلا؛ بدحال۔

**نزاع** زیرن۔اند، ع۔ جھگڑا، تکرار، تنازعہ، عداوت، خصومت، بیر۔

**نزاعِ لفظی** زبانی تکرار؛ معمولی اختلاف، معمولی جھگڑا۔

**نزاکت** زبرن، زبرک۔امث، ف۔ ناتوانی؛ نسائیت، معشوقیت؛ باریکی؛ لطافت، ہلکاپن؛ نفاست، ہنرمندی۔ نازک (رک) سے وضعی لفظ۔

**نزاہت** زبرن، زبرہ۔امث، ع۔ پاکیزگی، پاکی، پرہیزگاری، عیبوں سے بَری ہونا۔

**نزد** زبرن، جزم ز۔صف، ف۔ قریب، پاس۔

**نزدیک** زبرن، جزم ز، ی۔صف، متعلق فعل۔ پاس، قریب؛ ممکن، قرینِ قیاس؛ نظر میں، رائے میں، سمجھ میں۔

محاورہ: **نزدیک آنا** پاس آنا، قریب آنا؛ بےتکلف ہونا۔

**نزدیک بیں** قریب کی چیز دیکھنے والا۔

**نزدیکی** قربت، قرابت؛ قریب کا، جو پاس ہو۔

**نزدات** زیرن، جزم ز۔اند۔ حساب جو بےباق نہ ہوا ہو؛ غیر متوازن تختۂ حساب، غیر تصفیہ شدہ حسابات۔ نیز **نزداد**۔

**نزع** زبرن، جزم ز۔امث، ع۔ جاں کنی، آخری وقت۔

**نزع کا عالم** جان کنی کی حالت۔

**نزلہ** زبرن، جزم ز، زبرل۔اند، ع۔ زکام، اعضائے تنفس کی سوزش و ریزش۔ طب کی رُو سے فسادِ بلغم۔

محاورہ: **نزلہ اُتارنا** برا بھلا کہنا، غصہ نکالنا۔

کہاوت: **نزلہ برعضوِ ضعیف** کمزور ہی عتاب کی زد میں آتا ہے؛ مصیبت کمزور پر آتی ہے۔

**نزلۂ شعبیہ** (زبرش، جزم ع، زیرب، زبری) پھیپھڑے کی نالیوں کی سوزش۔

**نزلۂ صدریہ** (زبرص، جزم د، زیرر، زبری) وبائی نزلہ؛ انگریزی میں: Influenza۔

محاورہ: **نزلہ گرنا** کسی خاص عضو پر نزلے کا اثر ہونا؛ شامت آنا، غضب نازل ہونا۔

**نزول** پیش ن، ومع۔اند، ع۔ اُترنا، اُوپر سے نیچے آنا، نازل ہونا، وارد ہونا، کہیں آکر قیام کرنا، فروکش ہونا۔ نیز سرکاری زمین۔

محاورہ: **نزول کرنا** داخل ہونا، اندر جانا؛ آنکھوں کی بیماری (آشوبِ چشم) میں مبتلا ہونا۔

**نزولی** پیش ن، ومع۔صف۔ متعلق فعل، ع۔ سرکاری زمین کا حساب کتاب یا دیکھ بھال کرنے والا سرکاری محکمہ؛ نازل ہونے سے متعلق؛ بغیر اجازت کسی کے مکان

میں اُترنا، قیام کرنا؛ ضبط کی گئی زمین۔

**نزہت** پیش ن، جزم ز، زبرہ۔ امث، ع۔ عفت، پاکیزگی، عیبوں، برائیوں سے بَری ہونا؛ تروتازگی، شادابی؛ سیر وتفریح؛ کھلی فضا میں چہل قدمی، خوش خرامی۔

**نزہت کدہ** (زبرک، زبرد) تفریح گاہ، سرسبز وشاداب مقام۔

**نزیل** زبرن، ی۔ صف، ع۔ جو کسی جگہ نازل ہو، اُترنے والا؛ (مجازاً) مہمان، پردیسی، عارضی طور پر مقیم۔

## ن ۔ ژ

**نژاد** زبرن۔ امث، ف۔ اصل ونسب، نسل، تانتی، خاندان۔ عموماً مرکبات میں جزوِ دوم کے طور پر مستعمل، مثلاً: عالی نژاد، پاکستانی نژاد۔ عام: نژاد (زیرن)۔

**نژادِنو** نئی نسل، نئی پیڑھی، نئی پود، نئے زمانے کے لوگ۔

**نژند** زبرن، زبرژ، جزم ن۔ صف، ف۔ غمگین، افسردہ، اُداس؛ زبردست، ہیبت ناک، خوفناک؛ خرانٹ؛ بدلا ہوا۔

**نژندی** افسردگی، غمگینی، اُداسی۔

## ن ۔ س

**نَس** زبرن۔ امث، ہ۔ رک: **شریان یا ورید**؛ پھول کا ریشہ، پتے کا نرم ڈنٹھل یا باریک اُبھار۔

**نس بندی** جراحی کا وہ عمل جس میں مرد کی تولیدی قوت مستقل طور پر ختم کی جاتی ہے۔

محاورہ: **نس نس سے واقف ہونا** خوب اچھی طرح پہچاننا، پوری طرح واقف ہونا۔

محاورہ: **نس نس میں بسا ہونا** پورے جسم میں سرایت کیا ہونا۔

**نِس** زیرن۔ امث، ہ۔ رات، وقتِ شب، لیل۔ نیز نسا۔

**نس باسر** (زبرس) رات، شب؛ متواتر، مسلسل، لگاتار، ہروقت، ہمیشہ، دن رات۔

متعلق فعل: **نس دن** رات دن، شب و روز؛ لگاتار، بغیر کسی وقفے کے، ہروقت۔ نیز نس باسر۔

کہاوت: **نس دن کھانا، کام کرن آلکسانا** کاہل وجود نوکر کی نسبت بولتے ہیں کہ کھاتا ہروقت ہے مگر کام میں سُستی کرتا ہے۔

**نسا** زبرن۔ امث، ہ۔ رگ، نس، شریان؛ انسانی جسم کے ایک پٹھے کا نام جو کولھے سے ٹخنے تک واقع ہوتا ہے؛ ناک۔

**نساجال** جہاں بہت سی رگیں ہوں، رگوں کا جال؛ اعصابی نظام؛ (مجازاً) مکروفریب کا چکر، دھوکا، گورکھ دھندہ؛ تانا بانا؛ مکڑی کا جالا۔

**نِسا** زیرن۔ امث، ہ۔ رات، شب، لیل، رین۔ نیز نِس۔

**نساچر** (زبرچ) رات کو پھرنے والا، وہ جانور جو رات کو نکلے۔

**نسّاب** زبرن، شدس۔ امذ، ع۔ خاندانوں کا حال جاننے والا، لوگوں کے حسب نسب کا ماہر، محقق۔

**نسّاج** زبرن، شدس۔ امذ، ع۔ جُلاہا، نورباف، پارچہ باف۔

**نسّاخ** زبرن، شدس۔ امذ، ع۔ (لفظاً) منسوخ کرنے والا، سابقہ چلن کو ختم کرنے والا؛ (مراداً) خطِ نستعلیق میں لکھنے والا۔

**نِسار** زیرن۔ صف، س۔ بے حال، بے طاقت، لاغر، کمزور، نحیف، ناتواں؛ بدمزہ، پھیکا؛ ناکارہ، ناپائیدار۔

**نِسارنا** زیرن، جزم ر۔ فعل مرکب، ہ۔ نکال دینا، مٹا دینا، دفع کرنا۔

**نساء** زیرن۔ اسمِ جنس، ع۔ عورات، خواتین، ناریاں؛ عورتوں کی جنس۔

**نسائی** زنانہ، نسوانی، عورتوں سے منسوب۔

**نسائم** زبرن، زیرء۔ امث، جمع، ع۔ سرد ہوائیں، نرم ہوائیں، بھینی بھینی خوشبو والی ہوائیں۔ نسیم کی جمع۔

**نسب** زبرن، زبرس۔ امذ، ع۔ اصل، نسل؛ خاندانی سلسلہ، نژاد؛ (باپ کی طرف سے) نسبت، علاقہ۔

**نسب نامہ** (زبرن، زبرس، زبرم) خاندانی شجرہ۔

**نسب نما** (علمِ ریاضی) کسور رقموں کا عددِ کسر۔ مثلاً: ۲/۱ میں ۲ نسب نما ہے۔ انگریزی میں: Denominator۔

**نسبت** زبرن، جزم س، زبرب۔ امث، ع۔ کسی چیز کی طرف منسوب ہونا، تعلق، لگاؤ؛ تناسب؛ منگنی، سگائی؛ مشابہت، مطابقت؛ دو اجسام کے درمیان تقابلی تعلق؛ مقابلہ میں، بلحاظ۔

**نسبتِ اضافی** ایسی نسبت جو اصلی نہ ہو۔

محاورہ: **نسبت آنا** شادی/منگنی کا پیغام آنا۔

محاورہ: **نسبت بھیجنا** شادی/منگنی کا پیغام بھیجنا۔

محاورہ: **نسبت پیدا ہونا** تعلق بننا، مناسبت یا مطابقت پیدا ہونا۔

محاورہ: **نسبت ٹھہرنا** منگنی ہونا، شادی کی بات پکی ہونا، رشتہ طے ہونا۔ نیز **نسبت طے ہونا**۔

محاورہ: **نسبت دینا** تشبیہ دینا، مماثل قرار دینا۔

محاورہ: **نسبت رکھنا** تعلق ہونا، لگاؤ رکھنا۔

محاورہ: **نسبت طے ہونا** شادی کی بات پکی ہونا۔

محاورہ: **نسبت ہونا** تعلق ہونا، علاقہ ہونا؛ منگنی ہونا، رشتہ پکا ہونا۔

**نسبتی** جس سے بیوی یا شوہر کے تعلق سے رشتہ ہو۔
**نسبتی بھائی** سالا یا بہنوئی۔ نیز برادرِ نسبتی۔
**نسبی** زبرن، زبرس۔صف۔ خاندانی، نسب سے متعلق۔
**نست** زبرن، جزم س۔اند، س۔ چھینک لانے والی کوئی شے، نسوار؛ ناک۔
**نستار** زیرن، جزم س۔اند، ہ۔ گزرنا، عبور کرنا؛ خلاصی، چھٹکارا؛ گناہوں سے معافی، نجات، مکتی؛ آواگون کے سلسلہ سے نجات۔
**نستارا** زیرن، جزم س۔اند، ہ۔ چھٹکارا، نجات، خلاصی؛ قرض کی ادائی۔
**نسترن** زبرن، جزم س، زبرت، زبرر۔اسث، ف۔ گلِ سرخ، جنگلی گلاب، سیوتی، گلِ نسرین۔
**نستعلیق** (۱) زبرن جزم س، زبرت، جزم ع، ی۔اند۔صف، ع۔ رسم الخط یا کتابت کی ایک دیدہ زیب روش جو دو خطوط نسخ اور تعلیق کا مجموعہ قرار دیا جاتا ہے۔اس میں سیدھے خط کم اور گولائیاں زیادہ ہیں۔
**نستعلیق** (۲) زبرن، جزم س، زبرت، جزم ع، ی۔اند۔صف، ع۔ شائستہ، ادب وآداب سے واقف، خوش کلام، مہذب آدمی؛ خوش قطع (چہرہ) جس کے خدو خال اچھے ہوں اور بشرے سے ذہانت ومتانت ظاہر ہو۔
**نستعلیق گو** (وج) ادب وآداب سے بات کرنے والا، شستہ گفتگو کرنے والا، خوش بیاں انسان، خوش گفتار شخص۔
**نسج** زبرن، جزم س۔اند، ع۔ کپڑا بُنتا، بُنائی کا کام۔
**نسخ** زبرن، جزم س۔اند، ع۔ منسوخی، موقوفی، نفی، تردید؛ کتابت کی ایک خاص روش جو عام طور پر عربی یا قرآنی خط کہلاتا ہے؛ آواگون، تناسخ۔
**نسخہ** پیش ن، جزم س، زبرخ۔اند، ع۔ لکھی یا چھپی ہوئی کتاب، تحریر، تصنیف، یادداشت؛ طبیب کا لکھا ہوا دواؤں کا پرچہ؛ کیمیائی فارمولا۔کسی عمل یا ترکیب کا ہدایت نامہ۔جمع: نُسخ (پیش ن، جزم س)۔
**نسخہ جات** نسخے، دوائیں۔ نسخہ (رک) کی جمع۔
**نسخۂ کیمیا** (لفظاً) ادنیٰ دھات کو اعلیٰ دھات میں تبدیل کرنے کی ترکیب یا ہدایت نامہ؛ مراد: ایسا نسخہ یا ایسی کتاب جو غیر معمولی اثرات، فوائد اور نتائج کی حامل ہو؛ قرآنِ کریم۔
محاورہ: **نسخہ درست کرنا** ایک کتاب کا دوسری کتاب سے تقابل کر کے اصلاح کرنا۔
**نسر** زبرن، جزم س۔اند، ع۔ چیل کی قسم کا ایک مردار خور پرندہ، گدھ۔
**نسرین** زبرن، جزم س، ی۔اند، ف۔ سیوتی، گلاب سے ملتا ایک سفید خوشبودار پھول، نسترن کا مترادف۔
**نسق** زبرن، زبرس۔اند، ر۔ قاعدہ، دستور، تنظیم؛ حکم، فرمان؛ بندوبست؛ منتظم، مہتمم؛ آراستگی؛ پنکھڑیوں کی جھالر۔جمع: اَنساق۔
**نسقچی** زبرن، زبرس، جزم ق۔اند، گ۔ بندوبست یا انتظام کرنے والا، منتظم؛ وہ سپاہی جس کے ذمے شہر کے انتظام کی دیکھ بھال ہو۔
**نسل** زبرن، جزم س۔اسث، ع۔ ذریات، اولاد در اولاد کا سلسلہ، بال بچے، خاندان؛ نوعِ حیات؛ جانداروں کی قسم۔
محاورہ: **نسل بڑھانا** رک: نسل بڑھنا جس کا یہ تعدی ہے۔
محاورہ: **نسل بڑھنا** اولاد کا زیادہ ہونا، پود بڑھنا۔
**نسل پرست** کسی خاندان یا اپنی نسل کو فوقیت دینے والا۔
محاورہ: **نسل ختم ہونا** خاندان میں کوئی بھی باقی نہ رہنا، خاندان کے سارے مرد مر جانا۔
**نسل در نسل** ایک نسل سے دوسری نسل تک۔
**نسل کش** (زبرک) نسل بڑھانے والا۔
**نسل کُش** (پیش ک) نسل ختم کر دینے والا، کسی قوم یا گروہ کو مٹانے والا، مار دینے والا۔
**نسل کُشی** (پیش ک) کسی نسل، خاندان یا گروہ کو مٹانے کا عمل۔
**نسلاً بعد نسلٍ** (نَسْ لَن بَعْ دَ نَسْ لِن) پُشت در پُشت، ایک کے بعد دوسری نسل۔
**نسمہ** زبرن، زبرس، زبرم۔اند۔ وہ قوت جس پر جسمانی زندگی کا دارومدار ہے، روحِ طبعی، قوتِ طبعی۔
**نسنا** زبرن، جزم س۔فعل لازم، ہ۔ بھاگنا، چھپت ہونا، فرار ہونا۔
**نسنگ** زیرن، زبرس، ن غنہ۔صف۔ اکیلا، تنہا؛ علیحدہ، جدا۔
**نسوار** زیرن، جزم س۔اسث۔ ہلاس، ناس، پسا ہوا تمبا کو جسے اُس کے عادی ناک میں چڑھاتے ہیں۔
**نسواری** گہرا کشمشی رنگ۔
**نسواں** زیرن، جزم س، ن غنہ۔جمع، مث۔ عورتیں، خواتین، زنان۔
**نسوانی** عورتوں سے منسوب، زنانہ۔
**نسوت** زیرن، وج۔صف، ہ۔ خالص، نتھرا ہوا، مصفّٰی، بے میل، صاف؛ نرا (پانی، تیل وغیرہ)۔
**نسور** زبرن، جزم س، زبرو۔صف۔ مٹ جانے والا، تباہ ہو جانے والا، برباد ہو جانے والا، فانی۔نیز نشور۔
**نسوڑھیا** زبرن، ومع جزم ڑھ۔صف، ہ۔ منحوس، سبز قدم، شوم۔
**نسیاً منسیا** زبرن، جزم س، ی دو زبر ''ین''، زبرم، جزم ن، زیرس، شدی۔صف۔ بالکل فراموش، یکسر بھولا ہوا۔(عام: نَس یَن مَ نَس یا)۔

**نَسیان** زبرن، زبرس۔صف،ع۔ بھول جانے والا، بھلکّڑ۔

**نِسیان** زیرن، زبرس۔امذ۔ بھول، فراموشی؛ حافظے کی خرابی۔

**نسیج** زبرن، ی۔امذ۔ سونے کے تاروں سے بُنا ہوا کپڑا۔

**نسیلا (۱)** زبرن، ی۔صف،ہ۔ رگوں والا، ریشہ دار۔

**نسیلا (۲)** زبرن، ی۔صف۔ عمدہ نسل کا، اعلیٰ خاندان کا۔

**نسیم** زبرن، ی۔امث،ع۔ تازہ ہوا؛ ہلکی، لطیف ہوا۔

**نسینی** زبرن، ی۔امث،ہ۔ سیڑھی، کاٹھ کا زینہ۔

**نسیہ** زیرن، جزم س، زبری۔امذ،ع۔ قرض، اُدھار، وام؛ تاخیر، دیر؛ وہ وقت جو قرض کی ادائی کے لیے دیا جائے۔

## ن۔ش

**نش** زبرن۔امذ،ع۔ تباہی، بربادی۔

**نشا** زیرن۔امذ۔ اطمینان، وشواس، طمانیت؛ اعتبار، یقین۔ نیز نشا خاطر۔

**نشا** زیرن۔امث۔ رات، شب، لیل۔

**نشاچر** رات کو چلنے والا؛ شب رو، لٹیرا۔

**نشا** زبرن۔امذ۔ کلف، اہار، مانڈی۔

**نشاستہ** زیرن، جزم س، زبرت۔امذ،ف۔ ایک سفید، بے ذائقہ مادہ جس میں بہت زیادہ مقدار میں شکر ہوتی ہے؛ گیہوں کی گری، مغزِ گندم، گیہوں کی پیچ؛ کلف، مانڈی۔ انگریزی میں: Starch۔

**نشاط** زبرن۔امث،ع۔ خوشی، شادمانی، مسرت۔ عام: نِشاط (زیرن)۔

**نشاط آموز** خوشی دینے والا، خوش کرنے والا۔

**نشاطِ خاطر** دلی تسلی، اطمینان۔

**نشاف** زبرن، شدش۔صف،ع۔ جذب کرنے والا۔

**نشان** زیرن۔امذ،ف۔ آثار، علامت؛ پتہ، کھوج، سراغ؛ ٹھپا، چھاپا، نقش؛ دھبا؛ یادگار؛ ہدف، نشانہ؛ دُلھن والوں کی طرف سے دُولھا کے لیے انگوٹھی وغیرہ کا تحفہ؛ جھنڈا، علم، پھریرا۔ جمع: نشانات۔

محاورہ: **نشان اُٹھانا** پرچم بلند کرنا، جھنڈا لہرانا۔

**نشان انداز** نشان لگانے والا، علامت یا خط لگانے والا؛ نشانہ باندھنے والا، نشانہ باز۔

محاورہ: **نشان باقی نہ چھوڑنا** نیست و نابود کر دینا، کچھ باقی نہ رہنے دینا۔

محاورہ: **نشان پانا** سراغ ملنا، اتا پتا معلوم ہونا۔

محاورہ: **نشان پوچھنا** پتا معلوم کرنا، خبر معلوم کرنا۔

**نشانچی** نشانہ لگانے والا؛ جھنڈا اُٹھانے والا۔ نیز نشان بردار۔

**نشانِ خاطر** اطمینان، تسلی۔ (صف) بےفکر، مطمئن۔

محاورہ: **نشان خاطر رہنا** تسلی رکھنا، اطمینان ہونا۔

**نشان دہی** (لیٹا زیرد) پتا بتانا، ٹھکانہ بتانا۔

محاورہ: **نشان دینا** نشانی بتانا، علامت بتانا؛ رشتہ کرتے وقت نشانی کے طور پر انگوٹھی پہنانا۔

**نشانِ راہ** وہ پتھر جو مسافروں کی راہنمائی کے لیے اور مسافت کا تعین کرنے کے لیے راستوں میں لگائے جاتے ہیں۔

محاورہ: **نشانِ راہ بننا** مثال بننا، راہنما بننا۔

**نشان زدہ** (زبرز) جس پر ٹھپا یا مہر لگی ہو، جس پر کوئی علامت یا لکیر وغیرہ بنائی جائے، خط کشیدہ۔

محاورہ: **نشان سے گزر جانا** دل میں شہرت کی خواہش نہ رہنا؛ بہت زیادہ محنت کرنا۔

محاورہ: **نشانِ عبرت بنا دینا** ایسا بنانا کہ جسے دیکھ کر دوسرے انسان نصیحت حاصل کریں؛ سخت سزا دینا۔

محاورہ: **نشان کرنا** کسی خاص مقصد کے لیے کسی شے پر کوئی نشان بنانا، خط کشیدہ کرنا؛ منگنی وغیرہ کے لیے انگوٹھی یا کوئی سامان بھیجنا۔

محاورہ: **نشان گرانا** میدانِ جنگ میں دشمن کا جھنڈا گرانا (جو شکست کی علامت ہوتا ہے)، شکست دینا۔

محاورہ: **نشان گرنا** شکست ہونا، میدان جنگ میں ہار جانا۔

محاورہ: **نشان مٹانا** کچھ باقی نہ چھوڑنا، نیست و نابود کر دینا۔

محاورہ: **نشان مٹنا** رک: نشان مٹانا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **نشان ملنا** پتا لگنا، سراغ ملنا؛ علامت پائی جانا۔

**نشانِ منزل** منزل کا پتا بتانے والی علامت، سنگِ میل۔

محاورہ: **نشان نہ ملنا** اتا پتا معلوم نہ ہونا، سراغ نہ ملنا۔

**نشاندھا** زیرن، جزم ن۔صف،ہ۔ جو رات کو نہ دیکھ سکے، رتوندکا مریض۔

**نشانہ** زیرن، زبرن۔امذ،ف۔ وہ نشان یا ہدف جس پر تیر یا گولی چلائی جائے، جس پر وار کیا یا ضرب لگائی جائے، یا جسے دُکھ دیا جائے۔

**نشانہ انداز** ٹھیک ٹھیک نشانہ لگانے والا۔

محاورہ: **نشانہ بچنا** تیر یا گولی وغیرہ کا ہدف پر نہ لگنا، وار خالی جانا، نشانہ چوکنا۔

محاورہ: **نشانہ چوکنا** تیر یا گولی وغیرہ کا ہدف پر نہ لگنا۔ نیز نشانہ پٹ پڑنا۔

محاورہ: **نشانہ خطا جانا** نشانے کا ہدف پر نہ لگنا، وار خالی جانا؛ مقصد پورا نہ ہونا۔ نیز نشانہ بچ جانا۔

محاورہ: **نشانہ کرنا** گولی یا تیر کا وار کرنا، شکار کرنا۔

**نشانی** زیرن۔امث،ف۔ علامت، پہچان؛ نقش، ٹھپا؛ کسی کو یادگار کے طور پر دی جانے والی چیز، ایسی چیز جسے دیکھ کر کسی کی یاد آئے؛ کتاب میں یادداشت کے لیے رکھی جانے والی پتلی لمبی پٹی۔

محاورہ: **نشانی دینا** علامت بتانا؛ یادگار کے طور پر کوئی چیز دینا۔

**نشانے** زیرن۔اند۔ نشانہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **نشانے پر بیٹھنا** وار خالی نہ جانا، گولی یا تیر وغیرہ کا ہدف پر لگنا؛ مقصد پورا ہونا۔

محاورہ: **نشانے پر رکھنا** تنقید کرنا، اعتراض کرنا؛ ہدف بنانا۔

**نشاۃ** زبرن، زبرۃ۔امث،ع۔ اُگنا، پنپنا، بڑھنا، روئیدگی، بڑھنے کی عمر۔ نیز نشاہ، نشات (نَش اَتْ)۔

**نشاۃ الثّانیہ** (پیش ۃ، غم ا، غم ل، شدث، زیرن، زبری) حیاتِ نو؛ مغرب کے دورِ احیائے علوم "Renaissance" کے لیے مستعمل۔

**نشتر** زیرن، جزم ش، زبرت۔اند،ف۔ فصد کھولنے یا چیرا دینے کا نوکدار اوزار، آلۂ جراحی۔

محاورہ: **نشتر اُترنا** شدید تکلیف ہونا۔

محاورہ: **نشتر چبھونا** سخت ایذا دینا، دلی اذیت پہنچانا۔

محاورہ: **نشتر دینا** آپریشن کرنا، فصد کھولنا۔

**نشتر زن** فصد کھولنے والا، نشتر لگانے والا، جراح، سرجن۔

محاورہ: **نشتر زنی کرنا** تکلیف دینا، آزار دینا، اذیت پہنچانا۔

محاورہ: **نشتر کھانا** تکلیف اُٹھانا، اذیت برداشت کرنا۔

محاورہ: **نشتر لگانا** علاج کے لیے نشتر سے کاٹنا، فصد کھولنا، چیرہ دینا؛ ایذا پہنچانا، تکلیف دینا۔

**نشٹ** زبرن، جزم ش۔صف،س۔ گم، نیست، نابود؛ برباد، تباہ۔

**نشٹا** زبرن، جزم ش۔امث،س۔ بدچلن عورت، زانیہ، فاحشہ۔

**نشچت** زیرن، جزم ش، زبرچ۔صف،س۔ معلوم کیا ہوا، دریافت شدہ، تحقیق کیا ہوا؛ تصفیہ شدہ قرارداد، ٹھہرایا ہو، طے کیا ہوا۔

محاورہ: **نشچت کرنا** تحقیق کرنا، دریافت کرنا۔

**نشچر** زیرن، جزم ش، زبرچ۔اند۔ راتوں کو گھومنے پھرنے والا، چور؛ بھوت، شیطان، دیو۔ نیز نشاچر۔

**نشچے** زیرن، جزم ش، ے لین۔اند۔ تفتیش، دریافت، تشخیص، تحقیق؛ تصفیہ؛ بھروسا، اعتماد، اعتقاد، یقین۔

محاورہ: **نشچے پڑنا** واضح ہونا، یقینی ہونا۔

محاورہ: **نشچے کرنا** یقین کرنا، اطمینان کرنا، اعتماد کرنا۔

**نشر** زبرن، جزم ش۔اند،ع۔ بکھیرنا، پھیلانا؛ تشہیر کرنا، مشہور کرنا؛ ریڈیائی لہروں کے ذریعے اشاعت؛ زندہ کرنا یا ہونا۔ جمع: نشریات۔

محاورہ: **نشر کرنا** ریڈیائی لہروں کے ذریعے اطلاعات اور پروگرام وغیرہ دُور دراز علاقوں تک پہنچانا؛ پھیلانا، عام کرنا، مشہور کرنا؛ شہرت خراب کرنا؛ نمائش کرنا۔

**نشریہ** (نَش رِ یَ) ریڈیو یا ٹیلی وژن کے ذریعے عام اشاعت کے لیے پیش کیا جانے والا پیغام یا پروگرام۔

مرکب عطفی: حشر و نشر (زبرح، وج) اکٹھا کرنا اور منتشر کرنا۔

**نشر** زبرن، زبرش۔صف،ع۔ آوارہ، پراگندہ، بکھرا ہوا؛ بدنام، رسوا۔

**نشست** زیرن، زیرش، جزم س۔امث،ف۔ بیٹھنا، بیٹھنے کی جگہ، بیٹھک، بیٹھنے کی حالت؛ صحبت، مجلس، بیٹھنے کا ڈھنگ یا طور طریقہ؛ اجزا کو باہم جوڑنے جمانے ترتیب دینے کا عمل یا شکل۔

**نشست (و) برخاست** (وج، جزم س) اُٹھنا بیٹھنا، حرکات و سکنات؛ انداز، چال ڈھال جس سے تمیز و تہذیب کا اندازہ ہو۔

محاورہ: **نشست برخاست رکھنا** میل جول رکھنا، ربط ضبط رکھنا۔

محاورہ: **نشست پانا** ٹھیک طریقے سے بیٹھنا۔

محاورہ: **نشست جمنا** لوگوں کا اکٹھا بیٹھنا۔

محاورہ: **نشست کرنا** کسی کے ساتھ بات چیت کے لیے بیٹھنا؛ اجلاس وغیرہ میں شریک ہونا؛ ٹھہرنا، رُکنا۔

**نشست گاہ** بیٹھنے کا مقام، بیٹھک، دیوان خانہ جہاں مہمان وغیرہ بیٹھیں، اِجلاس کرنے کی جگہ۔

**نشو** زبرن، جزم ش۔امث،اند،ع۔ بڑھنے اور اُگنے کی حالت، بالیدگی۔

**نشو و نما** (زبرن، جزم ش، وج، پیش ن) اُگنا، پنپنا؛ پرورش پانے کا عمل۔ اصلاً: نشوٌ وَ نَما۔

محاورہ: **نشو و نما کرنا** اُگانا، پروان چڑھانا۔

**نشور** پیش ن، ومع۔اند،ع۔ روزِ قیامت، محشر۔

**نشوز** پیش ن، ومع۔اند۔ شوہر کی نافرمانی کرنا، بے وفائی کرنا۔

**نشہ** زبرن، زبرش۔اند،ف۔ سکر، مستی؛ سرور، کیف، ترنگ؛ مدہوشی، غفلت؛ جوش۔ ولولہ، گھمنڈ۔ عام: نشا۔

محاورہ: **نشہ اُتارنا** نشے کے اثرات ختم کرنا، ہوش میں لانا؛ غصے یا غرور وغیرہ کی شدت کو کم کرنا۔

محاورہ: **نشہ اُترنا** رک: نشہ اُترنا جس کا یہ لازم ہے۔

کہاوت: **نشہ اُس نے پیا، خمار تمھیں چڑھا** امیر آدمی کے رشتہ دار خواہ

مخواہ اکڑتے اور فخر کرتے ہیں۔
**نشہ آفریں** مست، مدہوش کرنے والا/ والی۔
**نشہ آگیں** نشے سے بھری کوئی چیز۔
**نشہ آور** وہ شے جو مست کرے، خمار لانے والی شے، مُنشّی۔
**نشہ باز** نشہ آور چیزوں کے استعمال کرنے کا عادی، نشئی۔
**نشۂ بوند** شہوت، خواہشِ جماع۔
محاورہ: **نشہ جمانا** نشہ کرنا، مدہوش کرنے والی چیز استعمال کرنا۔
محاورہ: **نشہ تیز ہونا** مستی میں اضافہ ہونا، سرور بڑھ جانا۔
محاورہ: **نشہ ٹوٹنا** نشے کا اثر ختم ہونا، مستی اُترنا۔
محاورہ: **نشہ کرنا** مدہوش کرنا، مست کرنا؛ نشیلی چیزوں (بھنگ، چرس، ہیروئن وغیرہ) کا استعمال کرنا۔
محاورہ: **نشہ ہرن کرنا** نشہ دور کرنا، مستی ختم کرنا؛ غرور، گھمنڈ دور کرنا، غفلت سے نکالنا۔
محاورہ: **نشہ ہرن ہونا** ہوش ٹھکانے آنا؛ غرور و تکبر ختم ہونا۔
محاورہ: **نشے میں چُور رہونا** مدہوش ہونا، بہت زیادہ بدمست ہونا۔
**نشے میں دھت** (شراب وغیرہ پینے کی وجہ سے) بہت زیادہ مست، مدہوش۔ نیز نشے میں چُور۔
**نشیب** زبرن، ے۔ امذ، ف۔ ڈھلان، اُترائی؛ نسبتاً نیچی سطحِ زمین، گڑھا۔
**نشیب و فراز** پستی اور بلندی، نیچی اور اُونچی جگہ؛ ترقی و تنزلی؛ حالات کا اُتار چڑھاؤ، دکھ سکھ۔
محاورہ: **نشیب و فراز دیکھنا** زندگی کی کمی بیشی سے گزرنا، حالات کا اُتار چڑھاؤ دیکھنا، اچھے برے حالات سے گزرنا؛ خوب غور و فکر کرنا، اچھا برا سوچنا۔ نیز **نشیب و فراز سے گزرنا**۔
**نشید** زبرن، ی۔ امذ، ع۔ نغمہ، گیت، ترانہ، لے۔
**نشیدھ** زبرن، ے۔ امذ۔ کسی بات سے انکار؛ ممانعت، رکاوٹ؛ نحوست، بدشگونی؛ دور رکھنا، کسی کام کو چھوڑ دینا، کسی رسم کے خلاف چلنا۔
**نشیلا** زبرن، ی۔ صف۔ نشے کی کیفیت میں؛ نشہ آور، مست کر دینے والا۔
**نشیمن** زبرن، ے، زبرم۔ امذ، ف۔ آشیانہ، گھونسلا؛ بسیرے کی جگہ، مسکن، مکان، گھر؛ آماج گاہ، ٹھکانا۔ اصلاً فارسی: نشیمن (زبرن)۔
محاورہ: **نشیمن کرنا** گھونسلا بنانا؛ قیام کرنا، ٹھہرنا۔
**نشیں** زبرن، ی۔ صف، ف۔ مرکبات میں جزوِ دوم کے طور پر مستعمل، بیٹھنے والا کے معنی دیتا ہے جیسے 'گدی نشیں'، 'گوشہ نشیں' وغیرہ۔

## ن۔ص

**نص** زبرن۔ امذ، ع۔ متن، عبارت؛ رقم، تحریر؛ چھان بین، تحقیق؛ (فقہ) قرآنِ پاک کی ایسی آیت جس کے معنی صاف اور واضح ہوں، جن میں تاویل کی گنجائش نہ ہو؛ قطعی حکم۔ جمع: **نصوص** (پیش ن، و مع)۔
**نصِ صریح** واضح دلیل؛ قرآن کی واضح ہدایت یا حکم۔
**نصِ ناطق** قطعی حکم، ایسا کلام جس میں ابہام یا شبہ نہ ہو۔
**نصاب** زیرن۔ امذ، ع۔ سرا، شروع، آغاز؛ مقررہ کم سے کم پونجی جس پر زکوٰۃ عائد ہوتی ہے؛ مقررہ درس یا درسی کتب جو کسی جماعت کے طلبہ کے لیے پڑھنا ضروری ہو، پڑھائی کا کورس؛ (فقہ) گواہوں کی مقررہ تعداد۔
**نصابِ تعلیم** وہ کتابیں جو کسی درجۂ تعلیم کے لیے مقرر کی گئی ہوں۔
**نصارا** زبرن۔ جمع، مذ، ع۔ حضرت عیسیٰؑ کے ماننے والے؛ عیسائیت کے پیرو۔ نیز **نصاریٰ** (کھڑا زبری)۔ واحد: **نصرانی**۔
**نصائح** زبرن، لیٹا زیرہ۔ جمع، مذ، ع۔ **نصیحت** (رک) کی جمع، نصیحتیں۔
**نصب** زبرن، جزم ص۔ امذ، ع۔ قائم کرنا، ایستادہ کرنے کا عمل، بنا کر کسی جگہ لگانا، جمانا، زمین میں گاڑ کے کھڑا کرنا؛ کسی سمت کا قصد کرنا یا نشانہ لینا؛ (صف) لگا ہوا، ایستادہ، کھڑا ہوا۔
**نصب العین** (پیش ب، غم ا، جزم ل، ے لین) مقصدِ اصلی، حقیقی منشا۔
صف: **نصب شدہ** لگایا ہوا، گاڑا ہوا، قائم کردہ۔
محاورہ: **نصب کرنا** گاڑنا، کھڑا کرنا، قائم کرنا، لگنا۔
**نصب** پیش ن، پیش ص۔ امذ۔ اَن گھڑ پتھر جسے پوجا جائے۔
**نصر** زبرن، جزم ص۔ امذ، ع۔ مدد، تائید، حمایت؛ فتح، کامرانی۔
**نصرانی** زبرن، جزم ص۔ امذ، ع۔ حضرت عیسیٰؑ کی تعلیمات کا پیرو؛ عیسائیت کا پیرو، عیسائی۔ انگریزی میں: Christian۔
**نصرت** پیش ن، جزم ص، زبر ر۔ امث، ع۔ مدد، معاونت، حمایت، کمک؛ فتح، کامیابی، جیت، ظفر مندی۔
**نصرت اثر** کامیاب ہونے والا، فتح کا نشان رکھنے والا (لشکروں کی تعریف میں استعمال کیا جاتا ہے)۔
**نصف** زیرن، جزم ص۔ صف، ع۔ آدھا؛ نیم۔
**نصف النہار** (پیش ف، غم ا، غم ل، شد زبرن) دوپہر، زوالِ آفتاب کا وقت؛ وہ فرضی خط جو دُنیا کے نقشے پر شمالاً جنوباً کھینچا گیا ہے جسے طول بلد بھی کہتے ہیں۔
**نصف ریت** (ی) وہ زمین جس پر آدھی مالگزاری ادا کی جائے۔

نصف قطر دائرے کے مرکز سے دور تک سیدھا خط، یا اتنا فاصلہ۔
نصفت زبرن، زبرص، زبرف۔ امث، ع۔ انصاف، عدل۔
نصفت پناہ عادل، جس کے مزاج میں عدل وانصاف پایا جائے۔
نصوح زبرن، ومع۔ صف، ع۔ مخلص، قول کا سچا، نیک نیت؛ خالص۔
نصوص پیش ن، ومع۔ امث، ع۔ نص (رک) کی جمع۔
نصوصِ قرآنی قرآنِ مجید کی آیات کے اصل الفاظ۔
نصیب زبرن، ی۔ امذ، ع۔ حصہ، حاصل، میسر؛ مقدر، قسمت۔
روزمرہ: نصیب اَعدا خدانخواستہ، دُور پار۔
محاورہ: نصیب برا ہونا مقدر خراب ہونا، حالات کا اچھا نہ ہونا۔
محاورہ: نصیب بگڑنا قسمت خراب ہونا، برے دن آنا، حالات کا خراب ہو جانا، اِدبار آنا۔
محاورہ: نصیب جاگ اُٹھنا قسمت اچھی ہونا، اچھے دن لوٹ آنا؛ اچھا رشتہ ملنا۔ نیز نصیب جاگنا۔
نصیب خفتہ بری قسمت والا۔
نصیبِ خفتہ سویا ہوا نصیب، خراب قسمت۔
نصیبِ دشمناں ایسا برا چاہنے والوں کی قسمت میں ہو۔
محاورہ: نصیب کا زور دکھانا قسمت اچھی ہونا، حالات اچھے ہونا۔
کہاوت: نصیب کا لکھا نہیں مٹتا جو کچھ مقدر میں لکھا ہو وہ ہو کر رہتا ہے (عموماً بدنصیبی کے اظہار کے لیے کہا جاتا ہے)۔
محاورہ: نصیب کو رونا تقدیر کا گلہ کرنا، بدقسمتی کی شکایت کرنا۔
نصیبا زبرن، ی۔ امذ۔ تقدیر، قسمت، مقدر۔
محاورہ: نصیبا اُلٹ جانا برے دن آنا، حالات کا خراب ہونا، بدقسمتی کا زمانہ آنا۔ نیز نصیبا خراب ہونا۔
محاورہ: نصیبا بننا دن پھر جانا، اچھے دن آنا، قسمت اچھی ہونا۔
محاورہ: نصیبا جاگنا مقدر سنور جانا، نصیب اچھا ہو جانا۔ نیز نصیبا کھلنا، نصیبا کھل جانا، نصیبا لڑنا، نصیبا سکندر ہونا۔
نصیبوں زبرن، ی، وج۔ امذ۔ نصیب (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت، تراکیب میں مستعمل۔
نصیبوں کا بلی (زبرب) بہت خوش نصیب، خوش بخت، اچھی قسمت والا، قسمت کا سکندر۔
کہاوت: نصیبوں کے بلیا، پکائی کھیر ہو گیا دلیا قسمت خراب ہو تو اچھی چیز بھی خراب ہو جاتی ہے۔ (بلیا، بلی کی تصغیر، نصیبوں کے بلیا طنزاً قسمت کے دھنی)۔
محاورہ: نصیبوں میں لکھا ہونا اٹل ہونا، ہو کر رہنا، مقدر ہونا۔
نصیحت زبرن، ی، زبرح۔ امث، ع۔ اچھی صلاح، نیک مشورہ؛ آگاہ کرنا، متنبہ کرنا، اونچ نیچ سمجھانا۔ خبردار کرنا۔
نصیحت آموز سبق سکھانے والا، عبرت دلانے والا۔
کہاوت: نصیحت بہ لقمان آموختن عقل مند کو عقل سکھانا، واقف کو کوئی بات بتانا۔ فضول کام کرنا۔
محاورہ: نصیحت پکڑنا سبق حاصل کرنا، عبرت پکڑنا؛ نیک صلاح ومشورے کو ماننا۔
محاورہ: نصیحت کرنا سمجھانا، نیک مشورہ دینا، تجربے کی بات بتانا، تنبیہ کرنا، خبردار کرنا۔
نصیحت گوش نیک مشورہ قبول کرنے والا، نصیحت ماننے والا۔
محاورہ: نصیحت ہونا سبق ملنا۔
نصیر زبرن، ی۔ صف، ع۔ مددگار، معاون، دوست، یار؛ حمایت کرنے والا؛ کامیاب، فتح مند، ظفرمند، نصرت والا۔

## ن۔ض

نضارت زبرن، زبرر۔ امث، ع۔ تازگی، بالیدگی، سرسبزی، آبداری، طراوت؛ چمک دمک؛ خوبصورتی، حسن۔ صف: نضیر۔
نضج پیش ن، جزم ض۔ امذ، ع۔ میوے وغیرہ کا پکنا، پختگی؛ کسی زخم یا پھوڑے پھنسی میں مادے کا پکنا
نضح زبرن، جزم ض۔ امذ، ع۔ پانی چھڑکنا۔
نضیر زبرن، ی۔ صف، ف۔ سونا، طلا؛ آب دار، تازہ۔

## ن۔ط

نطاق زیرن۔ امذ۔ کمر سے لپیٹا جانے والا پٹکا، کمربند۔
نطع زیرن، جزم ط۔ امذ، ع۔ چمڑے کا دسترخوان؛ کھال جس پر قتل کرنے کے لیے لٹاتے تھے؛ تالو۔
نطفہ پیش ن، جزم ط، زبرف۔ امث، ع۔ مادۂ منویہ، دھات جو مرد کے انزال میں خارج ہو کر عورت کے رحم میں حمل قرار پانے کا باعث ہوتی ہے، آب پشت۔ (کنایۃً) اولاد، جنا، زائیدہ۔
محاورہ: نطفہ ٹھہرنا حمل قرار پانا، پیٹ میں بچہ ہونا۔ نیز نطفہ قرار پانا۔

**نطفۂ حرام** ایسا شخص جس کے بارے میں تحقیق نہ ہو سکے کہ اُس کا باپ کون ہے، ناجائز بچہ۔ نیز **نطفۂ ناتحقیق**۔

محاورہ: **نطفہ قائم ہونا** رک: **نطفہ ٹھہرنا**۔

محاورہ: **نطفہ میں فرق ہونا** حرامی ہونا، زنا کی پیداوار ہونا۔

**نطق** پیش ن، جزم ط۔ اند، ع۔ بامعنی کلام، بول، بات، بامعنی لفظ، گفتگو؛ بات کرنے کی قدرت، گویائی۔

**نطق آزما** بحث کرنے والا۔

محاورہ: **نطق بند کرنا** بحث میں زچ کر دینا، خاموش کر دینا۔

**نطول** زبر ن، ومع۔ اند، ع۔ ٹکور، جسم کی گرم پانی سے سنکائی۔

## ن۔ظ

**نظار** پیش ن، شدر۔ اند۔ دیکھنے والے، ناظرین؛ تماشائی۔

**نظارت** زیر ن، زبر ر۔ امث، ع۔ نگرانی، معائنہ، منتظمی، محافظت؛ دیکھنا، نگاہ ڈالنا۔ عام: **نَظّارت** (زبر ن)۔

**نظارگی** زبر ن، شدر، زبر ر۔ امث۔ ع، ف۔ دیکھنا، دید بازی؛ (صف) دیکھنے والا، نظر ڈالنے والا، نظرباز، تماشائی۔

**نظارہ** زبر ن، شدظ، زبر ر۔ اند، ع۔ نظر کرنا، دیکھنا، تماشا؛ منظر جو دکھائی دے، وہ چیز جو دیکھی جائے۔ نیز **نظارہ** (بلاشد)۔ عربی میں: دُوربین، آلۂ دوربین۔

**نظارہ باز** نظر لڑانے والا، تاڑنے والا، معشوق کو دیکھ کر لطف حاصل کرنے والا، دیدباز۔

**نظارہ سوز** جو دیکھا نہ جا سکے؛ بہت خوبصورت، نظر کو لبھانے والا۔

**نظافت** زبر ن، زبر ف۔ امث، ع۔ پاکیزگی، ستھرا پن، صفائی، طہارت۔

**نظیف** (ی) پاکیزہ۔

**نظام** زیر ن۔ اند، ع۔ ضابطہ، قرینہ، قاعدہ؛ بندوبست، انتظام، باقاعدگی؛ تنظیم، ترتیب، سلسلہ، ضابطۂ کار، دستور؛ موتیوں کی لڑی، دھاگے میں پروئے ہوئے جواہر۔ نظام الملک کا مخفف جو عہدِ سابق میں ایک اعلیٰ منصب اور خطاب تھا۔

**نظام الاوقات** پروگرام، لائحۂ عمل۔

محاورہ: **نظام بگڑنا** بندوبست خراب ہونا، انتظام درہم برہم ہونا، بدنظمی ہونا۔

محاورہ: **نظام رائج کرنا** کسی چیز کی بنیاد رکھنا۔

**نظامِ شمسی** سورج اور اُس کے گرد گھومنے والے سیارے۔

**نظامت** زیر ن، زبر م۔ امث، ع۔ ناظم کا عہدہ یا منصب؛ ناظم کا کام۔ انگریزی میں: ڈائریکٹریٹ۔

**نظائر** زبر ن، زیر ء۔ جمع مذ، مث، ع۔ **نظیر** (رک) کی جمع۔

**نظر** زبر ن، زبر ظ۔ امث، ع۔ نگاہ، بصارت، بینائی؛ نگرانی، معائنہ؛ پرکھ، جانچ، تمیز، بصیرت؛ تیز نگاہی؛ توجہ، التفات؛ نگاہ کا انداز؛ اُمید، توقع؛ بھوت پریت کا اثر، کسی حاسد یا بدخواہ کی آنکھ کا اثر۔

محاورہ: **نظر اُتارنا** کسی عمل یا منتر وغیرہ سے نظر لگنے کے اثر کو ختم کرنا، نظرِ بد کا دفعیہ کرنا۔

محاورہ: **نظر اُٹھ جانا** اتفاقاً نگاہ پڑنا، اچانک نظر پڑنا۔

محاورہ: **نظر اُٹھانا** اُوپر کی طرف دیکھنا، سامنے دیکھنا، آنکھ اُٹھا کر دیکھنا، نگاہ اُٹھانا۔

**نظرِ انتخاب** پسندیدگی کی نظر؛ کسی کام کے لیے منتخب کرنا۔

**نظرانداز** ناپسند، نامنظور۔

محاورہ: **نظرانداز کرنا** توجہ نہ دینا، ناپسند کرنا؛ نامنظور کرنا؛ درگزر کرنا، چشم پوشی سے کام لینا۔

محاورہ: **نظرانداز ہونا** رک: **نظرانداز کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **نظر آ جانا** دکھائی دینا، ملنا، پانا۔

**نظرباز** کھرے کھوٹے کی تمیز کرنے والا، پرکھ رکھنے والا؛ تانک جھانک کرنے والا؛ مشکوک افراد کا پتا چلانے والا، سراغ رساں۔

محاورہ: **نظر باندھنا** کسی منتر کے زور سے ایسی چیزیں دکھانا جن کا حقیقت میں کوئی وجود نہ ہو، نظربندی کرنا۔

**نظربٹو** (ومع) داغ جو نظرِ بد سے بچانے کے لیے لگایا جائے۔

محاورہ: **نظر بچانا** نگاہ نہ ملانا، چوری چوری دیکھنا، کترانا؛ دوسروں کی نگاہ سے بچ کر نکلنا۔

**نظرِ بد دور** بری نظر سے بچا رہے۔ نیز **چشمِ بد دور**۔

**نظربند** قیدی، گرفتار؛ وہ شخص جسے عدالت میں مقدمہ چلائے اور سزا دیے بغیر قید میں رکھا جائے۔

**نظربندی** رک: **نظربند** جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **نظر بھر دیکھنا** سرسری نگاہ سے دیکھنا، تھوڑی دیر کے لیے دیکھنا، اُچٹتی نگاہ ڈالنا۔

محاورہ: **نظر بھر کر دیکھنا** پوری توجہ سے دیکھنا، بھرپور نظر ڈالنا، غور سے دیکھنا، سیر ہو کر دیکھنا۔

کہاوت: **نظر پتھر کو توڑ دیتی ہے** نظرِ بد کا اثر پتھر جیسی سخت چیز کو بھی توڑ دیتا ہے۔ نیز **نظر پتھر میں تاثیر کرتی ہے**۔

محاورہ: **نظر پڑنا** نگاہ پڑنا، اچانک دیکھنے میں آنا۔

**نظرِ ثانی** دوبارہ غور و فکر، دوسری دفعہ غور کرنا؛ تصحیح یا ترمیم کی غرض سے دوبارہ دیکھنا، پڑتال کرنا۔

محاورہ: **نظرِ ثانی کرنا** رویے یا فیصلے پر دوبارہ غور کرنا، پھر دیکھنا۔

محاورہ: **نظر جمانا** توجہ کرنا، نگاہ مرکوز کرنا۔

محاورہ: **نظر چرانا** غصے یا شرمندگی کے باعث نظر نہ ملانا یا نہ ملا سکنا؛ انجان بننا، اغماض برتنا۔

محاورہ: **نظر دوڑانا** اِدھر اُدھر دیکھنا، تلاش کی غرض سے دیکھنا، جستجو کرنا۔

محاورہ: **نظر رکھنا** نگرانی کرنا، دیکھتے رہنا؛ بری نیت رکھنا؛ محبت سے دیکھنا۔

محاورہ: **نظر سے اُتارنا** ذلیل کرنا، حقیر کر دینا۔

محاورہ: **نظر سے گرا دینا** بے قدر کرنا، حقیر کرنا؛ عنایت ختم کرنا۔ نیز **نظروں سے گرا دینا۔**

محاورہ: **نظر سے گر جانا** ذلیل ہو جانا؛ بے وقعت ہونا، حقیر ہونا۔ نیز **نظروں سے گر جانا۔**

محاورہ: **نظر سے گزرنا** پڑھنے میں آنا، مطالعہ کیا ہونا؛ دیکھنے میں آنا، مشاہدے میں آنا۔

**نظرِ عنایت** محبت اور التفات کا رویہ۔ نیز **نظرِ کرم۔**

محاورہ: **نظر کرنا** دیکھنا؛ توجہ کرنا؛ غور کرنا؛ بھروسہ کرنا، اُمید رکھنا۔

محاورہ: **نظر کے سامنے رکھنا** روبرو رکھنا، نگاہ میں رکھنا، اپنے سامنے رکھنا؛ تصور سے ہٹنے نہ دینا۔

**نظر گزر** وہ چیز جسے نظرِ بد کا اثر دُور کرنے کے لیے الگ کر دیتے ہیں؛ چشمِ بد کا اثر۔

محاورہ: **نظر گزر اُتارنا** رک: **نظر اُتارنا۔**

محاورہ: **نظر لگانا** رک: **نظر لگنا** جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: **نظر لگنا** نظرِ بد کا اثر ہو جانا، آسیب کا اثر ہونا۔

محاورہ: **نظر لوٹنا** کسی شے کو بار بار دیکھنا، پلٹ پلٹ کر دیکھنا۔

محاورہ: **نظر ملانا** آنکھوں سے آنکھیں ملانا، ایک دوسرے کی طرف دیکھنا، آنکھیں چار کرنا؛ مروت کا اظہار کرنا۔

محاورہ: **نظر موٹی ہونا** نظر کمزور ہونا، بینائی میں فرق آنا۔

محاورہ: **نظر میں رکھنا** آنکھوں کے سامنے رکھنا؛ زیرِ نگرانی رکھنا۔

محاورہ: **نظر میں سمانا** اچھا لگنا، بھلا لگنا؛ کسی کے نزدیک باوقار ہونا؛ اہمیت دی جانا، خاطر میں لانا۔

**نظر ناشناس** جو قدر دان نہ ہو، ناواقف۔

محاورہ: **نظر نہ آنا** کسی شے کا دکھائی نہ دینا؛ سراغ نہ ملنا۔

محاورہ: **نظر نیچی ہونا** شرمندہ ہونا۔

محاورہ: **نظر ہٹانا** التفات ختم کرنا؛ نگاہ پرے کر لینا؛ نہ دیکھنا۔

**نظری** زبرن، زبرظ۔ صف، ع۔ نظریاتی؛ خیالی، قیاسی، فرضی (بحث، تصور، مسئلہ)، بدیہی و اختیاری یا تجرباتی کی ضد؛ رد، نامنظور، ناپسند۔

محاورہ: **نظری کرنا** کاٹ دینا، قلمزد کرنا، مسترد کرنا۔

**نظریں** زبرن، زبرظ، ے۔ امث۔ **نظر** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **نظریں اُٹھانا** اُوپر دیکھنا، آنکھیں ملانا۔

محاورہ: **نظریں نیچی کرنا** شرمندہ ہونا؛ ندامت، خفت کے باعث نظریں جھک جانا۔

**نظریہ** زبرن، زبرظ، زیر ر، شد زبری۔ امذ، ع۔ کلیہ، خیال، قیاس جو ثبوت طلب ہو، جس کی تائید میں ثبوت لائے جائیں۔ جمع: **نظریات۔**

**نظریۂ اِرتقا** چارلز ڈاروِن کا نظریہ کہ جانداروں کو کسی نے تخلیق نہیں کیا بلکہ یہ تمام بتدریج ترقی کرتے ہوئے اِس شکل یا حالت کو پہنچے ہیں۔

**نظریۂ اضافیت** آئن سٹائن کا عہد آفریں کلیہ جس کی رُو سے ابعادِ ثلاثہ کے علاوہ ایک بعدِ زماں بھی ہے۔

**نظریۂ ضرورت** یہ اُصول کہ جو وقت کی شدید ضرورت ہو اُسے کر دیا جائے خواہ وہ ناجائز ہو یا غیر قانونی۔

**نظم** زبرن، جزم ظ۔ امث، ع۔ لڑی، مالا؛ بندوبست، قرینہ، حسنِ انتظام و انصرام، ترتیب، ربط و ضبط؛ موزوں کلام، شاعری۔

**نظمِ آزاد** ایسی شاعری جس میں مقررہ ارکانِ بحر اور ردیف قافیے کی کی پابندی نہ ہو۔

**نظمِ پروین** عقدِ ثریا، سات سہیلیوں کا جھمکا۔ نیز **نظمِ ثریا۔**

محاورہ: **نظم دینا** ترتیب دینا، سجانا، سنوارنا۔

**نظم سنج** شاعر، شعر کہنے والا۔

**نظمِ معریٰ** (پیش م، زبرع، شدر، کھڑا زبری) ایسی نظم جس میں بحر تو ہو لیکن ردیف، قافیہ کا خیال نہ رکھا گیا ہو۔

**نظمِ مقفیٰ** (پیش م، زبرق، شدف، کھڑا زبری) وہ اشعار جن میں وزن و قافیہ موجود ہو۔

**نظم و نسق** (وج، زبرن، زبرس) (امذ) انتظام، بندوبست، انصرام؛ حکومت چلانے کا قاعدہ، دستور۔

**نظیر** زبرن، ی۔ امث، ع۔ مثال، نمونہ۔ (صف) مثل، مانند، طرح، تمثیل۔

**نظیف** زبرن، ی۔ صف، ع۔ پاک، ستھرا؛ حلال۔ نیز رک: **نظافت۔**

## ن ۔ ع

**نعاس** پیش ن۔ اند۔ غنودگی، اونگھ، غفلت۔

**نعت** زبر ن، جزم ع۔ امث، ع۔ قصیدہ، مدح، وصف بیان کرنا۔ خصوصاً وہ کلام جو آنحضرت ﷺ کی توصیف وثنا میں ہو۔ صف: **نعتیہ** (زبر ن، جزم ع، زیر ت، زبر ی)۔

**نعت گو** (وج) ایسا شاعر جو عموماً نعت لکھے، ناعت۔

**نعت خواں** (ومعدولہ) نعت پڑھنے والا۔

**نعرہ** زبر ن، جزم ع، زبر ر۔ اند، ع۔ پکار، زور کی صدا، جس میں للکار، دعویٰ یا عزم ہو، ایسی زوردار آواز جو شدتِ جذبات یا کسی مطالبے کی بنا پر ہو۔

**نعرہ بازی** نعرہ لگانے کا عمل؛ مراد: محض باتیں۔

**نعرۂ تکبیر** (زبر ت، جزم ک، ی) اللہ اکبر پکارنا۔

**نعرہ زن** نعرہ لگانے والا؛ صدا لگاتا ہوا، آواز لگاتا ہوا۔

محاورہ: **نعرہ مارنا** للکارنا، زوردار آواز نکالنا، پکارنا، اُونچی آواز میں جوش سے بولنا۔ نیز **نعرہ لگانا**۔

**نعرۂ مستانہ** جرأت مندانہ نعرہ۔

**نعرۂ نبرد** (نَ بَر د) صلائے جنگ، مبارزہ طلبی۔

**نعش** زبر ن، جزم ع۔ اند، ع۔ جنازہ؛ تابوت، ارتھی؛ مردہ انسانی جسم، میت، لاش؛ (ہیئت) سات سہیلیوں کا جھمکا، عقدِ ثریا۔

**نعل** زبر ن، جزم ع۔ اند، ع۔ جوتا، پیزار، پاپوش؛ گھوڑے کے سم میں ٹھونکنے کا لوہے کا حلقہ، ہیکل؛ محرابی شکل؛ پہلوانوں کے زور کرنے کا نعل کی شکل کا کندہ؛ خراج، نذرانہ۔ (تثنیہ) **نعلین** جوتے کی جوڑی۔

محاورہ: **نعل اُٹھانا** زور آزمائی کے لیے مخصوص وزنی کندہ اُٹھانا، کسرت کرنا، ورزش کرنا۔

**نعل بند** نعلیں لگانے والا۔

**نعل بہا** ماتحت رئیس کی طرف سے مقتدرِ اعلیٰ کو ادا کیا جانے والا باج، خراج یا محصول۔

**نعل در آتش** بہت بے قرار، مضطرب، بے چین؛ گھبرایا ہوا۔

کہاوت: **نعلین تحت العین** جوتے آنکھوں کے سامنے رہنے چاہییں تاکہ چوری نہ ہوں۔

کہاوت: **نعلین در بغلین** جوتوں کو بغل میں دبا کر رکھنا چاہیے۔

**نعم** (۱) زبر ن، زبر ع۔ کلمۂ اقرار، ع۔ ہاں، اچھا، بجا، درست۔

**نعم** (۲) زبر ن، زبر ع۔ اند، ع۔ مویشی، چوپائے، چرنے والے جانور۔

**نعم** لیٹا زیر ن، زبر ع۔ جمع، مذ، ع۔ **نعمت** (رک) کی جمع نعمتیں۔

**نعم** زیر ن، جزم ع۔ کلمۂ تحسین۔ کیسا اچھا! اچھا، نیک۔

**نعم البدل** (زبر م، غم ا، جزم ل، زبر ب، زبر د) (اند) کسی نقصان کے بدلے میں ہونے والا فائدہ۔ اچھا بدل، اچھا بدلہ۔ نیز **نعم البدل** (پیش م)۔

**نعمت** لیٹا زیر ن، جزم ع، زبر م۔ امث، ع۔ عمدہ، قابلِ قدر، رشک کے لائق شے، تحفہ، بخشش، عطا، عطیہ؛ دولت، ثروت، مال؛ لذیذ چیز، مزیدار کھانا۔

**نعمت خانہ** جالی دار الماری جس میں کھانے کی اشیا مکھیوں سے بچانے کے لیے رکھی جاتی ہیں۔

**نعمتِ غیر مترقبہ** (مُ تَ رَقْ قِ بَ) جو بغیر کسی آس یا توقع کے ہاتھ آ جائے، بغیر کسی محنت کے حاصل ہو جانے وال دولت۔

**نعمت کی ماں کا کلیجہ** عمدہ شے، انوکھی چیز۔

**نعناع** زبر ن، جزم ع۔ اند، ع۔ پودینہ۔

**نعوذ** زبر ن، وع۔ فقرہ، ع۔ ہم پناہ مانگتے ہیں۔

**نعوذ باللہ** زبر ن، وع، پیش ذ، زیر ب، غم ا، شدل۔ فقرہ، ع۔ ہم اللہ کی پناہ مانگتے ہیں۔ خدا اپنی پناہ میں رکھے۔ (بطور فجائیہ) اپنی برأت کے اظہار یا اپنی بات میں زور پیدا کرنے کے لیے مستعمل؛ توبہ توبہ، ہرگز نہیں؛ حیرت ہے، افسوس ہے۔ نیز **نعوذ باللہ من ذالک** (زیر م، زیر ل) ایسی بات سے خدا پناہ میں رکھے۔

**نعوظ** لیٹا پیش ن، وع۔ اند، ع۔ شہوت، خیزش، ذکر کی اِستادگی۔

**نعومت** زبر ن، وع، زبر م۔ امث۔ نزاکت، پاکیزگی، نرمی۔

**نعیم** زبر ن، ی۔ صف۔ اند، ع۔ دولت، ثروت، آرام؛ باآسائش، پُرمسرت؛ بافیض، باکرامت؛ عطا میں ملی ہوئی شے۔ مثلاً: **جنتِ نعیم** نعمتوں والی بہشت۔

## ن ۔ غ

**نغز** زبر ن، جزم غ۔ صف، ف۔ لطیف، حسین، عمدہ، خوب؛ افضل، اعلیٰ، فائق؛ انوکھا، نرالا، عجیب۔ تصغیر: **نغزک** (زبر ز)۔

**نغز گو** (وج) خوش کلام، طرفہ گو، جدت طراز (شاعر)۔ نیز **نغز گفتار** (پیش گ، جزم ف)۔

**نغمہ** زبر ن، جزم غ، زبر م۔ اند، ع۔ گانا، گیت، غنا، سریلی آواز، میٹھی آواز؛ موسیقی، لے، ترنم۔ جمع: **نغمات**۔

**نغمہ پرداز** (زبر پ، جزم ر) گیت گانے والا، تانیں اُڑانے والا۔ نیز **نغمہ سرا** (زبر س)، **نغمہ سنج** (زبر س، ن غنہ)، **نغمہ آرا**۔

محاورہ: **نغمہ چھیڑنا** گانا شروع کرنا۔

**نغمگی** غنائیت، ترنم، سُریلا پن۔

# ن-ف

**نفاخ** زبرن، شدف۔صف، ع۔ پیٹ میں اُپھارا پیدا کرنے والا، بادی؛ پھونکنے والا، پھلانے والا، ہوا بھرنے والا۔

**نفاختہ** زبرن، جزم خ، زبرت۔اند۔ مکار، دغاباز، دوغلا، منافق، فریبی؛ بے وقعت، ذلیل۔

**نفاذ** زبرن۔اند، ع۔ سرایت کرنا، دخیل ہونا، گزرنا؛ (کسی فرمان یا حکم کا) لاگو، عائد، جاری ہونا۔عام: نفاذ (زیرن)۔

**نفار** زبرن، شدف۔اند۔ بہت نفرت کرنے والا۔

**نفاس** زیرن۔اند، ع۔ بچہ جننے کے بعد عورت کے جسم سے جاری رہنے والا خون۔عربی میں: ولادت، زچگی۔

**نفاست** زبرن، زبرس۔امث، ع۔ صفائی، ستھرائی، پاکیزگی، نظافت؛ خوبی، عمدگی، اچھائی؛ قیمتی، گراں بہا ہونا۔

**نفاط** زبرن، شدف۔اند۔ توپ چلانے والا، گولہ انداز، توپچی۔

**نفاق** زیرن۔اند، ع۔ ظاہر کچھ باطن کچھ، دوغلا پن، دھوکا، فریب کاری بناوٹ؛ پھوٹ، بگاڑ، ناچاقی، افتراق۔

**نفائس** زبرن، زیرء۔جمع، مذ، ع۔ جواہر، بیش قیمت اشیا نفیس چیزیں۔

**نفت** زبرن، جزم ف۔اند، ف۔ زمین سے نکالا جانے والا ایک آتش گیر تیل، مٹی کا تیل۔نیز نفتہ۔

**نفت انداز** آتش گیر مادہ پھینکنے والا، گولہ پھینکنے والا۔

**نفخ** زبرن، جزم ف۔اند، ع۔ پھونکنا، ہوا بھرنا؛ اپھارہ ہونا؛ پھونک سے بجنے والے ساز کو بجانا۔

**نفخِ صور** قیامت کے دن اسرافیل کے صور کا پھونکا جانا۔

**نفر** زبرن، زبرف۔اند، ف۔ ایک آدمی، شخص، فردِ واحد؛ نوکر، مزدور، ادنیٰ ملازم؛ آدمیوں کی ٹولی، گروہ۔

**نفرت** زبرن، جزم ف، زبرر۔امث، ع۔ شدید بے رغبتی، ناپسندیدگی، بیزاری، کراہت، گھن؛ بیر، اکراہ۔

**نفرت انگیز** نفرت پیدا کرنے یا بڑھانے والا۔

محاورہ: **نفرت کا بیج بونا** بیزاری پیدا کرنا، کراہیت دلانا۔

محاورہ: **نفرت کی نگاہ سے دیکھنا** ناپسندیدگی کی نظر سے دیکھنا، حقارت آمیز رویے سے پیش آنا۔

**نفری** زبرن، جزم ف۔امث۔ اشخاص کی تعداد، عملہ کے افراد۔

**نفرین** زبرن، جزم ف، ی۔امث، ع۔ ملامت، پھٹکار، لعنت بھیجنا۔

محاورہ: **نفرین اُٹھانا** ملامت برداشت کرنا۔

**نفس** زبرن، زبرف۔اند، ع۔ سانس، تنفس، ایک سانس کھینچنے کے برابر وقت یا وقفہ؛ کلام، گفتگو۔

**نفس شماری** سانسیں گننا، نزع کی حالت۔

**نفس** زبرن، جزم ف۔اند، ع۔ جان، روح، ذات؛ ذی روح، جان دار، انسان، فرد؛ لب لباب، اصل شے، اصل مطلب، حقیقت؛ ذکر، مرد کا عضوِ تناسل۔

**نفس اُلامر** (پیش س، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم م) اصل حقیقت، درحقیقت؛ اصل مدعا۔

**نفسِ اَمّارَہ** (زبرا، شدم، زبرر) حریص وجود، بہت زیادہ حکم دینے، مطالبات کرنے والی جان یا دل؛ (اصطلاحاً) شر کی جانب مائل کرنے والا، شہوات پر اُکسانے والا دل۔

**نفس پرست** شہوانی خواہشات کا غلام، عیاش۔

**نفس کا بندہ** خواہشات کا غلام۔

**نفسِ لوامہ** (زبرل، شدو، زبرم) ملامت کرتا رہنے والا ضمیر۔

**نفسِ مضمون** مضمون کا اصل مطلب، متن۔

**نفسِ مطمئنہ** (پیش م، جزم ط، زبرم، زیرء، شدزبرن) ایسا نفس جو بری عادات سے پاک ہو۔

**نفسِ ناطقہ** (زیرط، زبرق) بولنے والا وجود؛ ''کسی کا نفس ناطقہ ہونا'' سے مراد کسی کے مزاج میں بہت دخیل یا ذہن پر حاوی ہونا۔

**نفسانفسی** زبرن، جزم ف۔امث۔ خودغرضی کا دور دورہ، سب کا اپنی اپنی ہوس میں مبتلا ہونا، یا اپنی جان بچانے کی فکر میں ہونا۔نیز **نفسی نفسی** (لفظاً: میری جان، میری ذات)۔

**نفسانفسی کا عالم** سب کو اپنی اپنی پڑی ہونا، خودغرضی کا وقت۔

**نفسیات** زبرن، جزم ف، زیرس۔امث، ع۔ وہ علم جو انسان اور جانداروں کے نفس، من یا وجودِ ذہنی سے تعلق رکھتا ہے؛ (مجازاً) دلی کیفیات و جذبات۔نیز **علم النفس**۔انگریزی میں: Psychology۔

**نفسیاتی جنگ** ایسی جنگ جس میں دشمن کو ذہنی طور پر اتنا زچ کیا جائے کہ وہ لڑنے کے قابل نہ رہے، ذرائع ابلاغ سے لڑی جانے والی جنگ، سرد جنگ۔

**نفط** زبرن، جزم ف۔اند، ع۔ مٹی کا تیل، پٹرولیم۔نیز نفت۔

**نفع** زبرن، جزم ف۔اند، ع۔ فائدہ، حاصل، ثمرہ، لابھ؛ منافع، بچت۔

محاورہ: **نفع اُٹھانا** فائدہ حاصل کرنا۔

**نفع بخش** فائدہ پہنچانے والا، سود مند، بارآور۔

**نفعِ تام** پورا فائدہ۔

**نفق** زبرن،زبرف۔ اند۔ پتلا راستہ،سرنگ۔

**نفقہ** زبرن،زبرق۔ اند،ع۔ خرچ۔(فقہ) وہ خرچ جو بیوی کے حق میں شوہر کے ذمے واجب ہو۔

**نفل** زبرن، جزم ف۔ اند، ع۔ فرض اور واجب کے علاوہ عبادت، خواہ وہ شوقِ صلوٰت کی وجہ سے ہو یا شکرانے کے طور پر۔ نیز نافلہ۔ عام: نَفَل۔

**نفلوں کا بھوکا** ثواب کا خواہش مند، اضافی ثواب کا متلاشی۔

**نفوذ** پیش ن، ومع۔ اند، ع۔ سرایت کرنا، دخیل ہونا، جذب ہونا، اندر گھسنا؛ لاگو، نافذ، جاری ہونا، موثر ہونا۔

**نفور** زبرن، ومع۔صف، ع۔ بچنے والا، بھاگنے والا، نفرت کرنے والا، متنفر، بیزار؛ بھگوڑا، ڈرپوک۔

**نفور** پیش ن، ومع۔ اند، ع۔ گریز، نفرت۔

**نفوس** پیش ن، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ لوگ، اشخاص، افراد؛ جانیں، شخصیتیں۔

**نفوسِ قدسیہ** (پیش ق، جزم د، زیرس، زبری) پاک روحیں، نیک، برگزیدہ اشخاص۔

**نفی** زبرن۔ امث، ع۔ انکار، تردید، دلیل یا بات کو کاٹ دینا، موقوف، منسوخ، منقطع کرنا، اثبات کی ضد؛ نہیں؛ گھٹانے تفریق کرنے کا عمل۔

محاورہ: **نفی کرنا** گھٹانا، تفریق کرنا؛ انکار کرنا، نامنظور کرنا، تردید کرنا۔

**نفیر** (۱) زبرن، ی۔ امث، ع۔ ایک باجا، شہنائی، بگل، ترئی۔ نیز نفیری؛ بگل، شیپور؛ خراٹا؛ چیخ، شور، پکار، واویلا۔

**نفیرچی** بگل بجانے والا، نفیر بجانے والا۔

**نفیرِ خواب** گہری نیند کی وجہ سے سانس لینے کی تیز آواز، خراٹا۔

**نفیر** (۲) زبرن، ی۔صف، ع۔ نفرت کرنے والا، متنفر۔

**نفیس** زبرن، ی۔صف، ع۔ اعلیٰ، عمدہ، اچھا؛ صاف ستھرا، پاکیزہ، لطیف، مطہر؛ خوش وضع، خوش اُسلوب۔

## ن۔ق

**نقاب** زیرن۔ اند/ امث، ع۔ چہرے کو ڈھانپنے کا پردہ؛ برقع، گھونگھٹ، چہرہ پوش۔ (تصوف) حجاب، رکاوٹ۔ عام: نقاب (زبرن)۔

محاورہ: **نقاب اُتارنا** بے پردہ کرنا/ ہونا؛ اصل چہرہ واضح کرنا، حقیقت بتانا، راز کھولنا۔

**نقاب پوش** (وج) وہ شخص جس کے چہرے پر پردہ پڑا ہو، جس نے چہرہ چھپایا ہو۔

**نقاب کشا** پردہ ہٹانے والا۔

**نقاد** زبرن، شدق۔ اند، ع۔ تنقید کرنے والا، تنقید نگار؛ پارکھ، حق و باطل کو پرکھنے والا۔ ناقد کا صیغۂ تفضیل۔

**نقار** زبرن، شدق۔ اند، ف۔ نقارہ (رک) کی تخفیف۔

**نقارخانہ** وہ جگہ جہاں نوبت بجائی جائے۔

کہاوت: **نقار خانے میں طوطی کی (آواز) کون سنتا ہے** بڑے آدمیوں میں چھوٹے کی آواز کوئی نہیں سنتا۔ بہت سے آدمیوں کے آگے ایک کی نہیں چلتی۔

**نِقار** زیرن۔ اند۔ کینہ، خصومت، عداوت۔

**نقارہ** زبرن، شدق۔ اند، ف۔ طبل، نوبت۔ ایک طرف سے منڈھا ہوا چوڑے منہ کا چوب سے بجایا جانے والا ساز۔

محاورہ: **نقارہ بجاتے پھرنا** مشتہر کرتے پھرنا، مُنادی کرتے پھرنا۔

کہاوت: **نقارے باج، دمامے باج گئے** شہرت ہوگئی۔ دھوم مچ گئی۔

**نقاش** زبرن، شدق۔ اند، ع۔ نقش و نگار بنانے والا؛ مصور، نقش گر۔

**نقاشی** زبرن، شدق۔ امث، ع۔ نقاش (رک) کا پیشہ؛ نقش بنانے کا عمل۔

**نقاط** زبرن۔ جمع، مذ، ع۔ نقطے۔ نیز نقط۔ عام: نقاط (پیش ن)۔

**نقال** زبرن، شدق۔ اند، ع۔ نقل اُتارنے والا، ریس کرنے والا؛ دوہرانے والا، روایت کرنے والا؛ بہروپیا۔ (امث) نقالن۔

**نقالی** زبرن شدق۔ امث۔ کسی دوسرے کی نقل کرنا، نقال کا کام۔

**نقاہت** زبرن، زبرہ۔ امث، ع۔ بیماری سے بحالی کے بعد کی کمزوری، ضعف، ناتوانی، ناطاقتی۔

**نقائص** زبرن، زیرء۔ جمع، مذ، ع۔ نقص (رک) کی جمع۔

**نقب** زبرن، جزم ق۔ امث، ع۔ وہ سوراخ جو چور دیوار میں بنائے، سیندھ، شگاف، سرنگ۔ عام: نَقَب۔

**نقب زن** سیندھ مارنے والا، خفیہ طور سے شگاف یا سرنگ بنا کر گھس آنے والا۔

محاورہ: **نقب لگانا** چوری کی نیت سے دیوار میں سوراخ کر کے گھسنا۔ نیز **سیندھ لگانا**۔

**نقد** زبرن، جزم ق۔ اند، ع۔ کھری، حاضر رقم، وہ رقم جو فوراً ادا کی جائے؛ ادب یا فن پر رائے زنی، جانچ پرکھ۔

**نقد انقد** ترنت، ہاتھوں ہاتھ۔

**نقد دم** اکیلا، مجرد، تنہا۔

**نقد و نظر** (وج، زبرن، زبرظ) تنقید و تبصرہ، جانچ، پرکھ۔

کہاوت: **نقد کو چھوڑ، نسیے کو نہ دوڑیے** آئندہ فائدہ کی اُمید پر موجود فائدہ نہیں چھوڑنا چاہیے۔

**نقدِ وقت** ابھی، اسی وقت، فوراً۔

کہاوت: **نقدہ حرمتہ، قرضہ فضیحتہ** نقد دینے میں عزت ہے۔ قرض لینے میں سبکی۔

**نقدی** نقد رقم، سکّے؛ دولت، دھن، مال، روپیہ پیسہ۔

**نقرس** زیرن، جزم ق، زیر ر۔ امذ، ع۔ گٹھیا کا مرض، جوڑوں کا درد؛ پاؤں کے انگوٹھے کے درد کا نام۔ عام: نُقرس۔

**نقرہ** پیش ن، جزم ق، زبر ر۔ اسث، ع۔ چاندی، فضہ، روپا۔ (امذ) سفید رنگ کا گھوڑا۔ (صف) نُقرئی چاندی کا، چاندی سے بنا۔

**نقش** زبرن، جزم ق۔ امذ، ع۔ تصویر، شبیہ، مورت، تصور، خیال؛ رقم، تحریر؛ ٹھپا، کُھدا ہوا نشان یا حروف؛ تعویذ۔ نیز نقشین۔

محاورہ: **نقش اُبھرنا** نقش کا سطح سے اُونچا ہونا؛ صورت ظاہر ہونا، علامت یا نشان کا نمودار ہونا۔

**نقشِ اوّل** بہترین تخلیق، بہترین نمونہ۔

**نقش بند** نقش بنانے والا، مصور، رنگ ساز؛ حضرت بہاؤ الدین کا لقب، نیز اِن سے منسوب تصوف کا سلسلہ۔

**نقش بندی** تصویر بنانا۔ (صف) ایک صوفیانہ مشرب جو حضرت بہاؤ الدین نقشبند سے منسوب ہے۔

محاورہ: **نقش بہ دیوار بن جانا** حیران رہ جانا، مجسم حیرت ہونا۔

**نقش پرداز** (زبر پ) نقش ساز، نقاش، مصور۔

**نقشِ ثانی** کوئی فنی کاوش جو دوسری بار پیش کی جائے؛ کسی کتاب کی طبع دوُم، اشاعتِ ثانی۔

محاورہ: **نقشِ خاطر ہونا** خیال یا ذہن میں محفوظ ہونا۔

**نقشِ سویدا** (پیش س، ے لین) وہ سیاہ داغ جو دل پر ہوتا ہے۔

**نقشِ قدم** پاؤں کا نشان؛ کنایۃً: راہنما اُصول۔

محاورہ: **نقشِ قدم پر چلنا** کسی کی پیروی کرنا، تقلید کرنا۔

**نقشِ کالحجر** (زبر ک، غم ا، جزم ل، زبر ح، زبر ج) پتھر پر پڑی ہوئی لکیر، (مجازاً) اَن مٹ، دیرپا، دائمی، جسے بھلایا نہ جاسکے۔

محاورہ: **نقش گھول کر پلانا** تعویذ کو پانی میں گھول کر بطور علاج پلانا۔

**نقش و نگار** پھول پتیوں کا زیبائشی کام؛ شکل و صورت، چہرہ، حلیہ۔

محاورہ: **نقش ہونا** کندہ ہونا، ثبت ہونا، کھودا جانا؛ کھد جانا۔

**نقشہ** زبرن، جزم ق، زبر ش۔ امذ، ع۔ تصویر، تمثیل، عکس، شبیہ؛ خاکہ، جدول، فہرست؛ مثل، نمونہ؛ حالت، کیفیت، وضع قطع؛ طرز، انداز۔

محاورہ: **نقشہ اُتارنا** خاکہ تیار کرنا، کسی چیز کی ہو بہو نقل بنالینا؛ تصویر کھینچنا؛ کسی گزرے ہوئے واقعہ کو بیان کے ذریعے سامنے لانا۔

محاورہ: **نقشہ اُڑانا** نقل تیار کرنا، چربہ کرنا؛ کسی کا انداز اپنانا۔

محاورہ: **نقشہ بدل جانا** حالات یا شکل کا یکسر تبدیل ہو جانا۔

محاورہ: **نقشہ بگڑنا** شکل خراب ہونا، حلیہ مسخ ہونا، بدشکل ہونا۔

محاورہ: **نقشہ جمانا** کسی چیز کی بنیاد ڈالنا؛ بات ذہن میں بٹھانا؛ اثر پیدا کرنا، تاثر دینا؛ راہ و رسم پیدا کرنا، رسائی حاصل کرنا۔

محاورہ: **نقشہ جمنا** رسائی ہونا؛ اعتبار ہونا؛ بات بننا۔

محاورہ: **نقشہ کھنچ جانا** صورت آنکھوں کے سامنے آنا، تصور واضح ہونا؛ تصویر بن جانا۔

محاورہ: **نقشہ کھینچنا** تصویر اُتارنا، عکس لینا، خاکہ بنانا؛ حالت یا کیفیت واضح کرنا، حلیہ بتانا؛ مصوری کرنا۔

**نقشہ نویس** نقشے بنانے کا ماہر؛ جدول یا گوشوارے بنانے والا۔

**نقشی** زبرن، جزم ق۔ صف، ف۔ نقش دار، منقش، جس پر پھول پتیوں کا زیبائشی کام کیا گیا ہو۔ نیز نقشین۔

**نقص** زبرن، جزم ق۔ امذ، ع۔ کمی، خرابی، سقم، عیب، داغ؛ ادھورا پن، ناتمامی؛ نقصان، خسارہ، گھاٹا۔

**نقصان** پیش ن، جزم ق۔ امذ، ع۔ گھاٹا، خسارہ؛ حرج، کمی، مضائقہ۔

محاورہ: **نقصان اُٹھانا** خسارہ برداشت کرنا، گھاٹا کھانا۔

**نقصان دہ** نقصان پہنچانے والا، مضر۔

**نقض** زبرن، جزم ق۔ امذ، ع۔ ٹوٹ پھوٹ، شکست و ریخت، ٹوٹنے کا عمل؛ خرابی، بگاڑ۔

**نقضِ امن** (زبر ا، جزم م) جھگڑا، فساد، بلوہ، امنِ عامہ میں خلل۔ غلط العوام: نقصِ امن۔

**نقضِ عہد** (لیٹا زیر ض، لیٹا زبر ع، جزم ہ) وعدہ خلافی۔

**نقطہ** پیش ن، جزم ق، زبر ط۔ امذ، ع۔ صفر کا نشان، بندی، (اُقلیدس) وہ مقام جہاں دو خطوط ملیں، مقرر کردہ مقام یا جگہ؛ چھوٹا سا گول دائرہ جو کسی مقام پر یادداشت کے لیے بنا دیا جائے۔

**نقطۂ اتصال** (زیر ا، شد لیٹا زیر ت) وہ مقام جہاں دو یا زیادہ چیزیں باہم ملیں۔ دو عقائد کے ملنے کا مقام۔

**نقطۂ آغاز** کسی کام یا بات کو شروع کرنے کا مقام، اِبتدا، بنیاد۔

**نقطۂ عروج** وہ مقام جہاں کوئی شے بلندی کی اِنتہا پر پہنچ جائے۔

**نقطۂ نظر** (زبرن، زبرظ) طرزِ نگاہ، سوچنے کا انداز، اندازِ فکر، زاویۂ نظر، سوچ، خیال، نظریہ۔ انگریزی میں: Point of view۔

**نقطۂ نُہ دائرہ** (لیٹا پیش ن، جزم ہ، لیٹا زیر ، زبر ر) تمام عالم کا مرکز، جس کے گرد نو آسمان چکر لگاتے ہیں۔ مراد: انسان یا انسانِ کامل۔

**نقل** زبرن، جزم ق۔ امث، ع۔ نمونہ، نظیر، مثل؛ چربہ، ثنی؛ روایت، کہانی؛ خاکہ؛ منہ چڑانا؛ تبدیلی، ایک مقام سے دوسرے مقام پر جانا۔

محاورہ: **نقل اُتارنا** اپنی شکل دوسروں کی طرح بنانا، مضحکہ اُڑانا، مذاق اُڑانا؛ سوانگ بھرنا؛ کسی کی طرز یا انداز کو ہو بہو اپنانا، تقلید کرنا؛ کسی شے سے مشابہ کوئی شے بنانا۔

**نقل پذیر** جسے آسانی سے ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کیا جا سکے۔ انگریزی میں: Portable۔

کہاوت: **نقل را چہ عقل** نقل کرنے میں عقل کی کچھ زیادہ ضرورت نہیں، مکھی پر مکھی مارنے پر فقرہ۔

**نقلِ صوت** آواز سے مشابہ نقل۔

محاورہ: **نقل کرنا** کسی تحریر کو بالکل اُسی طرح کسی دوسری جگہ لکھنا، لفظ بہ لفظ اُتارنا؛ سوانگ بھرنا، روپ بھرنا؛ بیان کرنا، حکایت کرنا؛ دوسروں کی سی شکل، وضع قطع یا انداز اپنانا۔

کہاوت: **نقلِ کفر کفر نہ باشد** ضرورت کے تحت کفر کو دوہرانا لائقِ گرفت نہیں ہوتا۔ غلط بات کو بیان کرنے والا قصور وار نہیں گردانا جا سکتا۔

**نقلِ مکان** (بترکیبِ فارسی) ایک جگہ چھوڑ کر دوسری جگہ جانا۔

صف: **نقل نویس** (ع، ف) عدالتوں کے فیصلوں اور دستاویزات کی نقل تحریر کرنے والا منشی، محرر۔

**نقل و حمل** (ع۔ف) سامان اُٹھانے / لے جانے کا کام، بار برداری۔

**نُقل** پیش ن، جزم ق۔ مذ، ف۔ شراب کے ساتھ منہ کا ذائقہ تبدیل کرنے کے لیے کھائی جانے والی (نمکین) اشیا؛ قند کے گولے۔

**نُقلِ محفل** (لیٹا زیر ل، لیٹا زبر م، جزم ح، زیر ف) (پھبتی) وہ شخص جو اپنی حماقتوں یا مسخرہ پن سے تفریح کا باعث بنے۔ نیز **نقلِ مجلس**۔

**نقلی** زبرن، جزم ق۔ صف۔ بناوٹی جھوٹا، جعلی؛ روایت کردہ، عقلی کی ضد۔

**نقم** زیرن، زبر ق۔ امث۔ دُکھ، تکلیف، سزائیں، عتاب۔

**نقود** پیش ن، ومع۔ جمع، مذ، ع۔ نقد (رک) کی جمع؛ جواہر یا زیورات کے عدد۔ مثلاً: چند نقود طلائی۔

**نقوش** پیش ن۔ ومع۔ جمع، مذ، ع۔ نقش (رک) کی جمع۔

**نقی** زبرن۔ صف۔ ع۔ پاک، خالص، صاف، بے میل، منزہ، بے عیب۔

(علم) اثنا عشری سلسلے کے دسویں امام علی بن محمد کا لقب۔

**نقیب** زبرن، ی۔ مذ، ع۔ سربراہ؛ آگے آگے چلنے والا؛ چونکانے والا؛ خبردار کرنے والا؛ ڈھنڈورچی، اعلانچی، معلن۔

**نقیض** زبرن، ی۔ صف، ع۔ اُلٹا، برعکس، مخالف؛ ضد، خلاف؛ توڑنے والا، عمارت گرانے والا۔

**نقیہ** زبرن، ی۔ صف، ع۔ کمزور، ناتواں، ضعیف، نحیف۔ نیز نقیہہ۔

## ن۔ک

**نک** (۱) زبرن۔ امث۔ ناک (رک) کا مخفف۔

**نک توڑا** (ومع) ناز نخرہ، نک چڑھاپن۔

صف: **نک چڑھا** بدمزاج، مغرور، دماغ دار، تنک مزاج، کسی سے سیدھے منہ بات نہ کرنے والا۔ نیز **نک چڑا**۔

**نک** (۲) زبرن۔ مذ، ہ۔ ناخن (خصوصاً پاؤں کا)۔

**نک سک** (زبرن، زبرس) شکل و صورت، قد و قامت، بات گات۔

محاورہ: **نک سک سے درست** خوش قطع خوش شکل۔ (نکھ = ناخن + شیکھ چوٹی: پاؤں کے ناخن سے سر کی چوٹی تک)۔

محاورہ: **نک سک درست رکھنا** لباس وغیرہ کو صحیح حالت میں رکھنا۔

**نکا** پیش ن، شدک۔ صف۔ نکیلا؛ (امث) نوک۔ (مذ) گیڑیوں کا کھیل۔

**نکے دار** اُونچی نوک والی، چونچ دار (ٹوپی)۔

**نکات** زیرن۔ جمع، مذ، ع۔ نکتہ (رک) کی جمع۔

محاورہ: **نکات اُٹھانا** اختلافی پہلو سامنے لانا؛ نئے پہلو بیان کرنا۔

**نکاح** زیرن۔ مذ، ع۔ عقد، بیاہ؛ ملانا، جمع کرنا۔

محاورہ: **نکاح باندھنا** نکاح پڑھانا، بیاہ کرنا۔

**نکاح بستہ** جس کا نکاح ہو چکا ہو۔

**نکاح خواں** (ومعدولہ) نکاح پڑھانے والا۔

**نکاحِ کتابیہ** ایسا نکاح جو غیر مسلم اہلِ کتاب عورت سے کیا جائے۔

محاورہ: **نکاح میں لانا** بیوی بنانا، عقد میں لانا۔

محاورہ: **نکاح میں ہونا** بیوی ہونا، زوجہ ہونا۔

**نکاحی** بیاہی ہوئی عورت، نکاح کر کے لائی ہوئی عورت۔

کہاوت: **نکاحی نہ بیاہی، منڈو بہو کہاں سے آئی** کسی ناپسندیدہ اجنبی کے خواہ مخواہ غیر متوقع طور پر کسی سے متوسل ہو جانے پر یا خواہ مخواہ رشتہ داری جتانے پر کہا جاتا ہے۔

**نکارت** زبرن، زبرر۔ مذ۔ ناپسندیدگی، نفرت، بیزاری۔

**نکاس** زیرن۔ اند۔ اخراج کی راہ، نکلنے، باہر جانے کا راستہ؛ پانی کے بہاؤ کا رُخ یا ذریعہ؛ مال کی فروخت یا برآمد۔

**نکاسی** باہر نکالنا یا نکلنا، اخراج کرنا، ٹھکانے لگانا؛ محصول، آمدنی، پیداوار؛ چھٹکارا، نجات، خلاصی۔

**نکال** زبرن۔ اند۔ ع۔ دُکھ، تکلیف، رنج۔

**نِکال** زیرن۔ اند۔ نکلنے کی جگہ، اخراج کا راستہ، نکاسی کا مقام، مخرج؛ چھٹکارا، نجات، گلوخلاصی۔

محاورہ: **نکال باہر کرنا** کسی جگہ سے بھگا دینا؛ موقوف کر دینا، برطرف کرنا، کوئی چیز الگ کر دینا، جدا کر دینا۔

**نکالا** زیرن۔ اند۔ اخراج، خروج؛ نکاسی؛ دفع، دور کرنا، بدر کرنا۔ مثلاً: دیس نکالا شہر بدر، ملک بدر کرنا۔

**نکالنا** زیرن، جزم ل۔ فعل مرکب۔ باہر کرنا، خارج کرنا؛ علیحدہ کرنا، چھانٹنا، منتخب کرنا؛ وضع کرنا، تفریق کرنا؛ (دل سے) کوئی بات پیدا کرنا؛ کسی شے کو رواج دینا؛ حل کرنا، سلجھانا؛ برطرف کرنا؛ دُور کرنا، دفع کرنا؛ ڈھونڈنا، تلاش کرنا، جستجو کرنا۔

**نکائی** زیرن۔ امث۔ کھیت سے جڑی بوٹیاں اُکھاڑنا، نلائی۔

**نکبت** زبرن، جزم ک، زبر ب۔ امث، ع۔ بدحالی، مصیبت، بدنصیبی؛ اَفلاس، غربت، عسرت۔

**نکتہ** پیش ن، جزم ک، زبرت۔ اند، ع۔ باریکی؛ نازک، لطیف، پُرمعنی بات؛ لطیفہ؛ حاصلِ کلام، اصل مطلب؛ خال، تل۔ جمع: **نکات** (زیرن)۔

محاورہ: **نکتہ اُٹھانا** کسی بات کو موضوع بحث بنانا، کوئی خیال پیش کرنا۔

**نکتہ بیں** (ی) علمی باتیں سمجھ جانے والا، باریکیوں کو سمجھنے والا۔

**نکتہ چیں** (ی) عیب تلاش کرنے والا، نقص نکالنے والا۔

**نکتہ چینی** عیب تلاش کرنے کا عمل، اعتراض کرنے کا عمل، عیب جوئی۔

محاورہ: **نکتہ چینی کرنا** اعتراض کرنا، نقص نکالنا۔

**نکتہ داں** ذہین، دانا، زیرک، باریکیوں کو سمجھنے والا۔

**نکتہ رس** کلام کی باریکیوں کو سمجھنے والا، تیز فہم، زیرک؛ عقل مند۔

**نکتہ سنج** رک: نکتہ رس۔ نیز نکتہ شناس۔

**نکتہ ور** غالب، فائق، قبضے میں رکھنے والا۔

**نکتہ وری** باریک باتوں کو سمجھنے کی صلاحیت، باریک بینی۔

**نکتیاں** پیش ن، جزم ک، زیرت۔ جمع، مث۔ ایک مٹھائی جو بیسن کی چھوٹی چھوٹی گولیوں کی شکل میں ہوتی ہے۔ واحد: نکتی۔

**نکٹ** زیرن، زبرک۔ صف۔ قریب، نزدیک، پاس۔

**نکٹا** زبرن، جزم ک۔ صف۔ ناک کٹا؛ بے آبرو، رُسوا؛ بے حیا۔ (مث: نکٹی)۔

کہاوت: **نکٹا بوچا، سب سے اُونچا** عیب دار ہونے کے باوجود بڑا دعویٰ۔ اُلٹا زمانہ ہے رذیل اعلیٰ رُتبے پر ہے۔

کہاوت: **نکٹوں میں ایک ناک والا نکو / ناکو ہوتا ہے** بہت سے نقص والوں میں ایک بے عیب بھی گویا عیبی بن کر رہ جاتا ہے۔

(بازاری) **نکٹی کا** بدنام عورت کا جنا (بطور دُشنام)۔

کہاوت: **نکٹی میّا پانی پلا، پوتا انھیں گھنوں سے** اگر کسی سے کوئی کام کرانا ہو تو تہذیب سے بولنا چاہیے۔

کہاوت: **نکٹے کا کھائے، (اکٹے) اوچھے کا نہ کھائے** کمینے کا احسان مند نہیں ہونا چاہیے۔

کہاوت: **نکٹے کی ناک کٹی، سوا گز اور بڑھی** بے عزت کی چاہے کتنی ذلت ہوا سے پروا نہیں۔

کہاوت: **نکٹے کی ناک بھی نہ کٹے** کند چھری یا چاقو کی نسبت کہتے ہیں کہ بالکل نہیں کاٹتی۔

کہاوت: **نکٹے کی ناک نہیں کٹتی** بے حیا کو کبھی حیا نہیں آتی۔

**نکث** زبرن، زبرک۔ اند، ع۔ عہد توڑنا، وعدہ فسخ کرنا، وعدہ خلافی کرنا؛ (لفظاً) رسی کا بل کھولنا۔

**نک چڑھا** زبرن، زبرچ۔ اند۔ رک: نک کے تحت الفاظ۔

**نک چھکنی** زبرن، زیرچھ، جزم ک۔ امث۔ برنجاسف سے ملتی ہوئی ایک بوٹی جس کے پتے ہاتھوں میں مل کر سونگھنے سے بہت چھینکیں آتی ہیں۔

**نکرہ** زبرن، لیٹا زیرک، زبرر۔ صف، ع۔ (قواعد) وہ اسم جو کسی نوع یا جنس کے کسی ایک فرد یا نمائندہ اکائی کو ظاہر کرے، مثلاً: گھوڑا، سر، شہر۔ نیز اسمِ نکرہ۔

**نکڑ** پیش ن، شد زبرک۔ اند۔ راستے کا سرا یا موڑ؛ کنارہ۔

**نکس** پیش ن، جزم ک۔ اند، ع۔ مرض کا عود کر آنا، بیماری کا لوٹ آنا۔

**نکسنا** زیرن، زبرک، جزم س۔ فعل لازم۔ نکلنا، نمودار ہونا، ظاہر ہونا۔

**نکسیر** زبرن، جزم ک، ی۔ امث۔ ناک سے خون بہنا۔

محاورہ: **نکسیر پھوٹنا** ناک سے خون آنا۔

محاورہ: **نکسیر (تک) نہ پھوٹنا** ذرا بھی نقصان نہ ہونا، معمولی سی تکلیف بھی نہ پہنچنا۔

**نک گھسنی** زبرن، زیرگھ، جزم س۔ امث۔ ناک رگڑنا، عاجزی، خوشامد۔

**نکل** زیرن، زبرک۔ اند۔ نکلنا (رک) کا امر، تراکیب میں مستعمل۔

محاورہ: **نکل جانا** بڑھ جانا، چلا جانا، دور چلا جانا؛ زائل ہو جانا؛ سبقت لے جانا، آگے بڑھ جانا؛ قبضے سے چلا جانا؛ قول سے پھر جانا؛ انکار کرنا۔

محاورہ: **نکل کھڑا ہونا** چل دینا، رخصت ہونا، سفر پر روانہ ہونا۔

**نکلا** زیرن، جزم ک۔ اند۔ ظاہر ہونا، ثابت ہوا۔

محاورہ: **نکلا پڑنا** آپے میں نہ رہنا، بے قابو ہونا؛ ظاہر ہونا، چھپا نہ رہنا، اُوپر آنا؛ ٹپکا پڑنا۔

**نکلنا** زیرن، زبرک، جزم ل۔ خارج ہونا، باہر آنا؛ اُگنا، پھوٹنا؛ طلوع ہونا، ظاہر ہونا؛ جاری ہونا، صادر ہونا؛ فاضل ہونا، زائد ہونا؛ مشہور ہونا؛ ثابت ہونا، محقق ہونا؛ رواج پانا؛ ایجاد ہونا؛ گزر جانا۔ چلا جانا، مثلاً: موقع نکل گیا۔

**نکلی** زیرن، جزم ک۔ امث۔ **نکلا** (رک) کا صیغۂ تانیث۔

کہاوت: **نکلی تو گھونگھٹ کیا** جب پردے سے باہر ہوئی تو پھر گھونگھٹ کا کیا نکالنا۔ بے شرم کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **نکلی حلق سے، چلی خلق میں** بات منہ سے نکل کر راز نہیں رہتی بہت جلدی پھیلتی ہے۔ نیز **نکلی ہونٹوں، چڑھی کوٹھوں**۔

**نکلے** زیرن، جزم ک۔ اند۔ **نکلا** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **نکلے ہوئے دانت پھر اندر نہیں جاتے/نہیں بیٹھتے** راز ایک دفعہ ظاہر ہو جائے تو پھر چھپ نہیں سکتا۔ ایک دفعہ کام بگڑ جائے تو درست نہیں ہوتا۔

**نکما** زیرن، زبرک، شدم۔ صف، مذ۔ خالی، بیکار، نکھٹو، جو کام سے جی چرائے، نالائق؛ ناکارہ، ناقص؛ بے مصرف، بے فائدہ۔ (امث) **نکمی**۔

کہاوت: **نکما بنیا، باٹ ہاڑے** بے کار آدمی فضول کام کرتا ہے۔

ہاڑنا = وزن کو جانچنا۔

**نکو** زبرن، شدک، ومع۔ رُسوا، بدنام؛ معیوب، داغی؛ بڑی ناک والا، لمبی ناک والا۔

محاورہ: **نکو بننا** رُسوا ہونا، بدنام ہونا۔

**نِکو** زیرن، وج۔ صف، ف۔ عمدہ، خوب، بھلا۔

**نِکو سیرت/ سیر** (زیرس، زبری) اچھی طبیعت یا خصوصیات رکھنے والا، نیک چلن۔

**نکو کار** خوش اطوار، اچھے کام کرنے والا۔

**نکو نام** نیک نام۔ نیز نیکو۔

**نکوئی/نیکوئی** خوبی، نیکی۔

**نکوا** زبرن، جزم ک۔ اند۔ سوئی یا سوئے کا ناکا؛ ترازو کی ڈنڈی کے بیچ کا سوراخ جس کے ساتھ ڈوریوں کو باندھا جاتا ہے۔

**نکوسنا** زیرن، وج، جزم س۔ فعل متعدی۔ (جانوروں کی طرح) دانت نکالنا؛ بدتمیزی سے ہنسنا۔

**نکوہش** زیرن، وج، زیرہ۔ امث، ف۔ ملامت، دھتکار، پھٹکار، سرزنش۔

**نکہت** (۱) زبرن، جزم ک، زبرہ۔ امث، ع۔ خوشبو، مہک؛ سانس سے اُٹھنے والی بو۔ غلط العام: **نگہت**۔

**نکہت** (۲) زبرن، جزم ک، زبرہ۔ اند۔ چاند کا ایک دورہ جو ۲۷ دن کا شمار ہوتا تھا۔ نیز **نکھت** (زبرن، زبرکھ)۔

**نکیر** زبرن، ی۔ اند، ع۔ اعتراض، انکار، عذاب۔

**نکیرین** زبرن، ی، ےلین۔ مذ، ع۔ رک: **منکر نکیر**۔

**نکیل** زبرن، ے۔ امث۔ اُونٹ کی مہار؛ (مجازاً) لگام، قابو۔

محاورہ: **نکیل ڈالنا** قابو کرنا، ناک میں نتھ ڈالنا۔ نیز **لگام دینا**۔

**نکیلا** پیش ن، ی۔ صف۔ نوک دار۔ (مث) **نکیلی**۔

**نکھ** زبرن، جزم کھ۔ اند۔ ناخن؛ (ہاتھ پاؤوں کے ناخنوں کی رعایت سے) ۲۰ کا عدد یا ایک کوڑی۔

**نکھاد** زیرن۔ اند۔ سپتک کا ساتواں سب سے اُونچا سُر "نی"۔

**نکھار** زیرن۔ اند۔ تازگی، شادابی؛ صفائی، اُجلاپن۔

محاورہ: **نکھار آنا** رونق آنا، حسن پیدا ہونا۔

فعل متعدی: **نکھارنا** صاف کرنا، میل دور کرنا، اُجالنا؛ خوبصورت بنانا۔

**نکھتر** زیرن، زبرکھ، شدز برت۔ صف، ہ۔ بہت بُرا، ناکارہ، عیبی، نکما۔

**نکھٹو** زیرن، زبرکھ، شدٹ، ومع۔ صف۔ مفت خورا، کام چور، کاہل، سُست، بیکار رہنے والا؛ جو کچھ نہ کمائے۔

کہاوت: **نکھٹو آئے لڑتا، کماؤ آئے ڈرتا** ناکارہ اور نہ کمانے والا گھر میں بدمزاجی کرتا ہوا داخل ہوتا ہے۔ سعادت مند کماؤ آدمی میں مسکینی ہوتی ہے، جو دراصل نکھٹو میں ہونی چاہیے۔

کہاوت: **نکھٹو کی جورو سدا ننگی** نکھٹو ہمیشہ مفلس رہتا ہے۔ کاہل کی بیوی ہمیشہ تنگ رہتی ہے۔

کہاوت: **نکھٹو گئے ہاٹ، منگائی ترازو لائے باٹ** نکما آدمی اگر کوئی کام کرے بھی تو خراب کرتا ہے۔

**نکھد** زیرن، زبرکھ۔ صف۔ بہت بُرا، ناکارہ، عیبی، نکما۔ نیز رک: **نکھتر**۔

**نکھرا** زیرن، جزم کھ۔ اند۔ صاف ستھرا، پاکیزہ۔

فعل لازم: **نکھرنا** جلا، رونق، تازگی پانا۔

**نکھنڈ** زیرن، زبرکھ، جزم ن۔ صف۔ ٹھیک آدھا، نصفا نصف۔

## ن۔گ

**نگ** زبرن۔ اند۔ قیمتی پتھر کا ترشا ہوا ٹکڑا، نگینہ؛ تعداد ظاہر کرنے کے لیے مستعمل، مثلاً: ایک پھیرے میں پانچ نگ آئے۔

**نگار** زیرن۔ اند، ف۔ مورت، تصویر؛ حسین معشوق؛ بیل بوٹا، نقش؛ ہاتھوں کی مہندی کا نقش۔ (بطور لاحقہ) لکھنے والا۔ مثلاً: **نظم نگار**۔

**نگار بندی** حنا بندی۔

**نگار خانہ** تصویر خانہ، تصویروں یا نقاشی سے سجایا ہوا مکان۔

**نگارستان** جہاں بہت سے خوبصورت نقوش یا تصاویر ہوں۔

**نگارش** زیرن، زیرر۔ امث، ف۔ لکھنا، رقم کرنا؛ رقم، تحریر۔

**نگارشات** تحریرات، لکھی ہوئی چیزیں۔

**نگاریں** زیرن، ی۔ صف، ف۔ آراستہ، مزین، بیل بوٹوں سے سجا ہوا، منقش؛ بہت حسین، خوبصورت۔ **نگاری** (رک) سے منسوب۔

**نگالی** زیرن۔ امث۔ حقے کی نے کا سرا جس میں مہنال لگاتے ہیں۔

**نگاہ** زیرن۔ امث، ف۔ نظر، بینائی، چتون، بصارت؛ آنکھ؛ توجہ، نگرانی؛ پرکھ، شناخت، پہچان۔ مخفف: **نگہ** (زیرن، لیٹا زیرگ)۔

محاورہ: **نگاہ اُٹھا کر نہ دیکھنا** بے رخی اختیار کرنا، توجہ نہ کرنا، حقیر جاننا۔

محاورہ: **نگاہ اُٹھانا** نظر اُٹھا کر دیکھنا؛ توجہ کرنا۔

محاورہ: **نگاہ اُٹھ جانا** اچانک نظر پڑنا؛ نظر اُٹھنا۔

**نگاہِ التفات** توجہ کی نظر، مہربانی کی نظر۔

محاورہ: **نگاہ پھرنا** نظر کا ایک طرف سے دوسری طرف مڑنا؛ نظر کا اِدھر اُدھر جانا؛ توجہ نہ دینا، بے رُخی برتنا۔

محاورہ: **نگاہ رکھنا** دیکھتے رہنا؛ نگرانی کرنا؛ خیال رکھنا، توجہ رکھنا۔

محاورہ: **نگاہ سے گرنا** بے وقعت ہونا، حقیر ہونا۔

**نگاہِ گرم** غصے کی نظر، غیظ کی نظر۔

محاورہ: **نگاہ لڑانا** نظر بازی کرنا، محبت بھری نظروں سے دیکھنا۔

محاورہ: **نگاہ موٹی ہونا** نظر کمزور ہونا، قوتِ بصارت میں کمی آنا۔

محاورہ: **نگاہ میں بسنا** ہر وقت خیال میں رہنا، تصور میں ہونا۔

محاورہ: **نگاہ میں کھب جانا** نظروں کا بھلا لگنا، پسند ہونا۔

محاورہ: **نگاہ میں گرنا** بے وقعت ہونا، بے توقیر ہونا، شرمندہ ہونا۔

محاورہ: **نگاہ ہٹانا** توجہ ہٹنا، خیال دوسری طرف کرنا۔

**نگر** زبرن، زبرگ۔ اند۔ شہر، بڑی بستی، قصبہ، بلدہ۔ تص: **نگری** (زیرگ)۔

**نِگر** زیرن، زبرگ۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ دیکھنے والا، مثال: **حق نگر** سچائی پر نظر رکھنے والا۔ **دست نگر** مدد کا محتاج۔

**نگران** زیرن، زبر نیز جزم گ۔ صف، ف۔ نگہبان، چوکسی کرنے والا، حفاظت کرنے والا، رکھوالی کرنے والا۔ اکیف (مث): **نگرانی** (جزم گ)۔

**نگلنا** زیرن، زبرگ، جزم ل۔ فعل متعدی۔ بغیر چبائے حلق سے نیچے اُتارنا؛ جبراً کھانا؛ خورد برد کرنا؛ کسی ناگوار شے کو قبول کرنا۔

**نگم** زیرن، زبرگ۔ اند، س۔ مقدس صحیفہ، ویدوں کا کوئی اشلوک؛ نگر، شہر؛ منڈی، بازار، میلہ؛ ہاٹ، راستہ؛ بیوپاری؛ تجارت، لین دین۔

**نگند** زیرن، زبرگ، جزم ن۔ امث۔ ایک بوٹی جس کے پتے پودینے سے مشابہ ہوتے ہیں، آگ بلیا۔ اِس کی ایک بہتر قسم نگندِ بابری کہلاتی ہے جسے خون صاف کرنے کے لیے دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**نگندہ** زیرن، زبرگ، جزم ن، زبرد۔ اند، ف۔ روئی بھرے کپڑے، مثلاً: گدری یا لحاف وغیرہ کی سطح پر لگائے ہوئے ٹانکوں میں سے کوئی ٹانکا جو روئی کو جمائے رکھنے کے لیے دیے جاتے ہیں تاکہ وہ ٹوٹ کر گالوں کی صورت میں نہ بٹ جائے۔

**نگندنا** زیرن، زبرگ، جزم ن، جزم د۔ فعل مرکب۔ روئی دار کپڑے یا لحاف وغیرہ میں لگائے گئے لمبے لمبے ٹانکے بھرنا۔

**نگوڑا** زیرن، وج۔ صف، مذ۔ (عورتوں کا کلمہ) گھٹنے ٹوٹا، کمبخت؛ بدنصیب، بے چارہ، لائقِ ہمدردی۔ نیز **نگوڑ مارا**۔ (امث) **نگوڑی**۔

**نگوڑا ناٹھا** (مذ) اکیلا، مجرد، بے اہل وعیال۔ (امث) **نگوڑی ناٹھی**۔

**نگوں** زیرن، ومع، ن غنہ۔ صف، ف۔ جھکا ہوا، خمیدہ؛ اُلٹا، اوندھا۔

**نگوں سار** جس کا سر جھکا ہوا ہو۔ شرمندہ، خجل۔ نیز **نگونسار**۔

**نگہ** زیرن، لیٹا زیرگ۔ امث، ف۔ رک: **نگاہ** جس کا یہ مخفف ہے۔

**نگہبان** خبر گیری کرنے والا، محافظ۔

**نگہبانی** حفاظت، پاسبانی، نگرانی۔

**نگہدار** (لیٹا زیرگ) نگرانی کرنے والا، پاسبان، محافظ۔

**نگہداشت** (لیٹا زیرگ) حفاظت، رکھوالی، محافظت۔

**نگین** زبرن، ی۔ اند، ف۔ جواہرت کا ٹکڑا جو انگوٹھی وغیرہ میں جڑا ہوتا ہے، نگ، نگینہ، گوہر۔ نیز **نگیں**۔

**نگینہ** زبرن، ی، زبرن۔ اند، ف۔ رک: **نگین**۔

**نگھرا** زیرن، زبرگھ۔ صف، ہ۔ بے گھر، بے ٹھکانا؛ خانہ بدوش، بے خانماں۔ نیز **نگھر**۔

## ن۔ل

**نل** زبرن۔ اند۔ بانس کی طرح، دھات کی ڈھلی ہوئی موٹی نالی؛ (کنایۃً) ٹونٹی؛ ایک قسم کا بانس۔ عَلَم: (ہندو اساطیر) ایک راجہ کا نام جو اپنی بیوی دمینتی کو جوئے میں ہار گیا تھا؛ معدے کی ایک انتڑی۔

محاورہ: **نل بھر جانا** ناف ٹلے میں درد ہونا۔

کہاوت: **نل کا مارا، نکوا ٹوٹے** بعض دفعہ معمولی بات میں بہت نقصان

ہوتا ہے۔
**نل کنواں** وہ کنواں جس میں سے نل کے ذریعے پانی کھینچا جائے، ٹیوب ویل۔
**نل کھونچا** سریش لگا کر چڑیاں پکڑنے کی لمبی چھڑ۔
**نلا** زبرن۔امذ۔ ہڈی، خصوصاً پنڈلی کی ہڈی؛ پیشاب کی دو نالیوں میں سے کوئی جو گردے سے مثانے تک جاتی ہیں۔
بول چال: **نلا ٹلنا** (زبرٹ) ناف ٹلنا، پیٹ کے پٹھوں کا اکڑ جانا۔
**نلائی** زبرن۔امث۔ کھیت کیاری وغیرہ سے فالتو گھاس اُکھاڑنا؛ کھیت کو نرم کر کے کاشت کے قابل بنانا۔ نیز نرائی۔
**نلجا** زیرن، شدز برل۔صف، ہ۔ بے شرم، بے حیا، بے غیرت۔
**نلکا** زبرن، جزم ل۔امذ۔ ٹونٹی دار نل جس میں سے پانی نکالا جاتا ہے؛ (مجازاً) ٹونٹی۔ تص: **نلکی**۔
**نلوہ** زیرن، وج۔صف۔ متعلق فعل، ہ۔ سالم، سموچا؛ تمام تر؛ ایک دم؛ بے تکان، بے مشقت؛ بے عیب، بے نقص، بے داغ، کھرا۔
محاورہ: **نلوہ لانا** بے مشقت و محنت حاصل کرنا۔
محاورہ: **نلوہ الگ ہو جانا** صاف بچ جانا، بغیر کسی نقصان یا گزند کے نکل جانا۔
**نلی** زبرن۔امث، ہ۔ نلکی؛ پیشاب کی نالی؛ بازو یا پنڈلی کی ہڈی جس میں مغز ہوتا ہے، گودے دار ہڈی۔

## ن۔م

**نم** زبرن۔صف۔امذ، ف۔ گیلا، تر، مرطوب؛ گیلا پن؛ رطوبت، نمی۔
**نم آلود** پانی سے تر، گیلا۔
**نم خوردہ** (ومعدولہ) جس پر نمی کا اثر ہو گیا ہو، سیلا، تر۔
**نم گیر** رطوبت جذب کرنے والا۔
**نم گیرا** (ی) اوس سے بچنے کے لیے پلنگ پر تانی جانے والی چادر، شبنمی؛ (مجازاً) سائبان، شامیانہ (اُردو کا تصرف)۔
**نم ناک** نمی سے بھرا ہوا، گیلا؛ (مجازاً) آنسوؤں سے تر۔
**نما** پیش ن۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ دِکھانے والا، ظاہر کرنے والا، مثلاً: **جہاں نما** جس میں دنیا کے مناظر دکھائی دیں۔ **قبلہ نما** سمت بتانے والا مقناطیسی آلہ؛ مشابہ، مثل، جیسا، مثلاً: **فلک نما** آسمان جیسا؛ دکھائی دینے والا، مثلاً: **خوش نما**۔
**نماز** زبرن۔امث، ف۔ اہلِ اسلام کی ایک عبادت اور اہم رکن کا نام جس کا دن میں پانچ مقررہ اوقات پر ادا کرنا فرض ہے، صلوٰۃ۔
**نمازِ استسقا** بارش کی دعا کے لیے پڑھی جانے والی نماز۔
کہاوت: **نماز بخشوانے گئے تھے، روزے گلے پڑے** ایک کام سے پیچھا چھڑانا چاہا دوسرا ذمے آ پڑا۔
**نمازِ پیشیں** (ے، ی، ن غنہ) طلوعِ آفتاب کے بعد پہلی نماز، چاشت یا ظہر کی نماز۔
**نمازِ جنازہ** وہ نماز جو مردے کی مغفرت کے لیے (کھڑے کھڑے) ادا کی جائے جو کہ فرضِ کفایہ ہے۔
**نماز دم** نماز کے دوران، نماز ادا کرتے ہوئے۔
محاورہ: **نماز گنڈے دار ہونا** کبھی نماز پڑھنا کبھی نہ پڑھنا، پابندی سے نماز ادا نہ کرنا۔
کہاوت: **نماز نہیں روزہ نہیں، سحری بھی نہ ہو تو نرے کافر بن جائیں** روزے ترک کرنے اور سحری میں شرکت کرنے پر عذر لنگ بطور خوش طبعی۔ آسان بات پر عمل کرنا اور مشکل فرائض ترک کرنا۔
**نمازی** عبادت گزار، نماز پڑھنے والا۔
بول چال: **نمازی کا ٹکا** انعام کے پردے میں شرارت کی سزا (تلمیح ایک حکایت کی طرف کہ ایک لڑکے نے کسی نمازی کی ٹانگ پکڑ کر کھینچ لی اُس نے اُسے ایک ٹکا انعام دیا۔ اِس سے حوصلہ پا کر اُس نے یہی حرکت ایک اور کے ساتھ کی اور خاطر خواہ سزا پائی)۔
**نمام** زبرن، شدم۔صف، ع۔ چغل خور، اِدھر کی اُدھر لگانے والا، لترا۔
**نمانا** زیرن۔مذ، صف۔ غریب، مسکین۔
**نمائش** پیش ن، زیرء۔امث، ف۔ دِکھانا، دکھاوا، ظہور؛ ملاحظے کے لیے پیش کرنا؛ میلہ، تماشا؛ میلہ لگانا؛ مصنوعات، فن پاروں وغیرہ کو عام ملاحظے یا فروخت کے لیے ترتیب دینا، سجانا؛ تصنع، ظاہرداری، ریاکاری۔ نیز **نمایش**۔
محاورہ: **نمائش کرنا** دکھانا، کسی سے نہ چھپانا۔
**نمائشی** مصنوعی، دکھاوے کا۔
**نمائندگی** پیش ن، زیرء، زیرد۔امث، ف۔ کسی کی قائم مقامی، کسی کی طرف سے وکالت یا ترجمانی؛ کسی ایوان میں رکن ہونے کی حالت۔
**نمائندہ** (ف) ترجمان، قائم مقامی کرنے والا؛ مثالی، نمونے کا۔
**نمایاں** پیش ن، ن غنہ۔صف، ف۔ ظاہر، بیّن، کھلا، فاش، عیاں؛ ممتاز، مشہور؛ اُبھرا ہوا، نکلا ہوا؛ واضح نظر آنے والا۔
**نمبر** زبرن، جزم م، زبرب۔امذ۔ عدد، ہندسہ، نشان، گنتی؛ باری۔ انگریزی: Number۔
محاورہ: **نمبر آنا** باری آنا، نوبت آنا۔

محاورہ: **نمبر بنانا** اپنی حیثیت یا درجے میں اضافہ کرنا؛ اپنے آپ کو دوسروں سے بہتر ثابت کرنے کی کوشش کرنا۔

محاورہ: **نمبر حاصل کرنا** امتحانات میں نمبر لینا۔

**نمبر دار** وہ شخص جو گاؤں یا اُس کے کسی حصہ کی مال گزاری وصول کر کے سرکاری خزانے میں جمع کراتا ہے۔

محاورہ: **نمبر لگانا** ترتیب دینا، نشان لگانا؛ امتحانی کاپیوں کو جانچنا۔

محاورہ: **نمبر لے جانا** سبقت لے جانا، بازی لے جانا، سب سے بڑھ جانا۔

**نمٹانا** زیرن، جزم م۔ فعل مرکب۔ ختم کرنا، طے کرنا، چکانا، بھگتانا۔

فعل لازم: **نمٹنا** فارغ ہونا، عہدہ برآ ہونا۔ نیز **نبٹانا، نبٹنا**۔

**نمچھا** زیرن، پیش م، شد چھ۔ صف۔ بے موچھوں کا، بے بروت۔

**نمد** زبرن، زبرم۔ اند، ف۔ بغیر بُنا، کُوٹ کر تیار کیا ہوا موٹا اُونی کپڑا جس کا کمبل، ٹوپی یا بچھونا وغیرہ بناتے ہیں۔ نیز **نمدہ** (زبرن، زبرد)۔

محاورہ: **نمدہ باندھنا** دیوالیہ نکلوا دینا، مفلس بنا دینا محتاج کر دینا۔

محاورہ: **نمدہ کسنا** روانگی کے لیے تیار کرنا، دفع کرنا، قابو میں کرنا؛ مفلس کر دینا، دیوالیہ نکلوا دینا۔

**نمرود** زبرن، جزم م، وسع۔ اند، ع۔ ایک بادشاہ جس نے حضرت ابراہیمؑ کو آگ میں ڈالا تھا لیکن آگ اللہ کے حکم سے ٹھنڈی ہو گئی تھی۔

**نمستے** زبرن، زبرم، جزم س۔ اند، ہ۔ ہندوانی سلام کا کلمہ۔ لفظاً: آپ کو سلام۔

**نمسکار** آداب، تسلیم، ڈنڈوت، پرنام۔

**نمش** زبرن، زبرم۔ امث، ف۔ ایک جلدی بیماری کا نام جس میں بدن پر جذام کی طرح سے بدنما دھبے پڑ جاتے ہیں۔

**نمش** زبرن، زبر نیز زیرم۔ اند، ع۔ خاص ترکیب سے اُٹھائے ہوئے دودھ کا لطیف جھاگ جن میں شکر ملا کر تفریحاً کھاتے ہیں۔

**نمط** زبرن، زبرم۔ اند، ع۔ انداز، روش، طریقہ، ڈھنگ، طور۔ حرف تشبیہ، مثل، مانند، مطابقت۔

**نمک** زبرن، زبرم۔ اند، ف۔ سفید سلونے ذائقے کی معدنی شے جو سمندر میں افراط سے گھلی ہوئی ہے اور کانوں سے بھی کھود کر پتھریلے ڈلوں کی شکل میں نکالی جاتی ہے؛ کھار، لون، ملح؛ کھاری پن، سلونا ذائقہ؛ حسن، دلکشی؛ روٹی، کھانا، کھایا پیا۔ اکیف (مث): **نمکینی**۔

محاورہ: **نمک بولنا** کسی کے احسان کو پیش نظر رکھتے ہوئے اُس کی حمایت میں بولنا، نمک حلال کرنا۔

محاورہ: **نمک پاشی کرنا** نمک چھڑکنا؛ تکلیف دینا، ایذا دینا۔

محاورہ: **نمک جھڑنا** خوبصورتی ظاہر ہونا؛ لطف حاصل ہونا۔

**نمک چشی** کھانے کا ذائقہ چکھنا۔ نیز استعارۃً کسی کی خوبی پرکھنے کے لیے نظر ڈالنا، آزمائش کرنا۔

**نمک حرام** (زبرح) احسان فراموش، نیکی کے بدلے میں بدی کرنے والا، دغاباز (خصوصاً سابق ملازم)، غدار (بطور دشنام)۔

محاورہ: **نمک حرامی کرنا** بے وفائی کرنا، احسان فراموشی کرنا، مالک کا مال ہڑپ کر جانا۔

**نمک حلال** خیر خواہ (ملازم)، (مجازاً) احسان مند، ممنون۔

**نمک خوار** (ومعدولہ) ملازم، نوکر، غلام۔

محاورہ: **نمک کا حق ادا کرنا** مالک کی خیر خواہی کرنا، احسان ماننا۔

کہاوت: **نمک کا سہارا ہی بہت ہوتا ہے** تھوڑا سا نمک پڑنے سے ہی کھانا لذیذ ہو جاتا ہے۔ تھوڑا یا چھوٹا سہارا بھی بہت ہوتا ہے۔

محاورہ: **نمک کی کان میں نمک ہو جانا** جس طرح کا ماحول ہو ویسا ہی بن جانا، ماحول میں ڈھل جانا۔

محاورہ: **نمک کی کنکری حرام ہونا** بالکل فاقے سے ہونا، نمک تک منہ میں نہ جانا۔

محاورہ: **نمک کھانا** کسی کی دی ہوئی روٹی کھانا، دوسرں کے ٹکڑوں پر پلنا؛ کسی کے ہاں نوکری کرنا، ملازم ہونا؛ روٹی کھانا، کھانا تناول کرنا۔

محاورہ: **نمک کھا کے نمک دان توڑنا** احسان فراموشی کرنا۔

محاورہ: **نمک مرچ لگانا** کھانے کو مسالے لگانا؛ بات کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنا، مبالغہ کرنا، اُکسانا۔

کہاوت: **نمک والی کا نمک گرا اُس نے بٹور لیا، تیل والی کا تیل گرا اُس نے کیا بٹورا** بیٹی والی جان سے گئی داماد نے دوسری شادی کر لی، بعض نقصانات کی تلافی ہو جاتی ہے اور بعض کی نہیں۔

**نمکولی** زیرن، جزم م، وج۔ امث، ہ۔ نبولی، نیم کا پھل۔

**نمکین** زبرن جزم م، ی۔ صف، ف۔ سلونا، نمک لگا، کھاری، شورزدہ؛ سانولا، گندمی۔ نیز **نمکیں**۔

**نمل** زبرن، جزم م۔ امث، ع۔ چیونٹی۔

**نملی** سُست رفتار، خفیف (نبض)۔

**نمن** (۱) زبرن، زبرم۔ اند۔ جھکاؤ، خمیدگی، مراد: تعظیم، آداب۔

**نمنا** جھکنا، خمیدہ ہونا؛ آداب بجالانا۔

**نمن** (۲) زبرن، زبرم۔ حرف تشبیہ۔ مثل، مانند، طرح۔

**نمو** پیش م، وسع۔ امث، ع۔ پنپنا، پروان چڑھنا، بڑھنے کا عمل؛ بڑھوتری؛ روئیدگی، بالیدگی، افزائش۔

**نمود** پیش ن، ومع۔امث،ف۔ نمایاں ہونا، عیاں ہونا، دکھائی دینا، نظر آنا؛ جلوہ، ظہور، جھلک؛ نمائش، دکھاوا، ریاکاری؛ رونق، تابداری۔

**نمود بے بود** (وج) جھوٹی نمائش، وہم، سراب۔

محاورہ: **نمود پانا** ظاہر ہونا، پرورش پانا، مقام حاصل کرنا۔

محاورہ: **نمود پکڑنا** آشکار ہونا، معلوم ہونا؛ مشہور ہونا، شہرت حاصل کرنا، نیک نام ہونا۔

محاورہ: **نمود دکھانا** شیخی بگھارنا، ڈینگ مارنا۔

**نمود و بود** (وج) ہست و نیست، ہونا نہ ہونا، عدم و وجود۔

**نمود و نمائش** دکھاوا، ریاکاری۔مجازاً: تشہیر و تبلیغ، فروغ۔

**نمودار** پیش م، ومع۔صف،ف۔ ظاہر، آشکار، پیدا؛ اُگا ہوا، نکلا ہوا۔

**نمودیا** پیش م، ومع، زیر د۔صف۔ تشہیر کرنے والا، شان و شوکت دکھانے والا؛ شیخی خوار، اترانے والا۔

**نموذج** پیش ن، ومع، زبر ذ۔اند۔ رک: **اُنموذج**۔

**نمونہ** زبر ن، ومع، زبر ن۔اند،ف۔ مثل، نظیر؛ اصل کی نقل؛ ڈھانچہ، نقشہ، مثال یا نمائندہ؛ وہ چیز جو دکھانے کے لیے لائی یا بھیجی جائے۔

**نموہا** زیر م، ومع۔صف۔ چپ رہنے والا، کم سخن، خاموش؛ مسکین۔

**نمی** زبر م۔امث،ف۔ رطوبت، تری، گیلا پن۔

**نمیقہ** زبر ن، ی، زبر ق۔اند،ع۔ خط، نامہ، نوشتہ، مکتوب۔

---

## ن۔ن

**نن** زبر ن۔امث۔ دنیا تیاگ دینے والی عورت، راہبہ، وہ عورت جس اپنی زندگی عبادت و ریاضت کے لیے وقف کر دے۔انگریزی: Nun۔

**ننانواں** زیر ن، ن غنہ۔صف۔ جس کا نام لینا منحوس ہو، قابلِ نفرت۔(زنانہ بول چال) مراد: ہیضہ، منہ کا چھالا یا دردِ سر۔

**ننانوے** زیر ن، شد ن، جزم ن، ے۔عدد۔ سو سے ایک کم، نوے اور نو، (ہندسوں میں) ۹۹۔صف: **ننانواں**۔(مث) **ننانویں** (ی، ن غنہ)۔

**ننانوے کا پھیر** لالچ، ہوس کا چکر۔

کہاوت: **ننانوے کے پھیر میں** لالچ کے چکر میں۔دولت جمع کرنے کی فکر میں ایک بار پڑنے والی ہوس بڑھتی ہی چلی جاتی ہے۔

کہاوت: **ننانوے گھڑے دودھ میں ایک گھڑا پانی کیا پہچانا جاوے** زیادہ مال میں تھوڑا سا خراب بھی ہو تو پہچانا نہیں جا سکتا۔

**نند** زبر ن، جزم ن۔امث،ہ۔ شوہر کی بہن۔

کہاوت: **نند کا نندائی، گلے لگ لاگ لائی** ظاہرداری کرنے پر کہتے ہیں۔نیز **نند کا نندوئی گلے لاگ لاگ روئی**۔

**نندا** زیر ن، جزم ن۔امث،ہ۔ ملامت، رسوا کرنا، الزام دہی؛ ہتک، بے عزتی، رسوائی، بدنامی؛ چغلی، غیبت۔

**نندا سا** زیر ن، ن غنہ۔صف،ہ۔ نیند میں بھرا، خمار آلود۔(مث) **نندا سی**۔

**نندوئی** زبر ن، جزم ن، وج۔اند،ہ۔ نند کا شوہر۔

**نندیا** زیر ن، جزم ن، جزم د۔امث،ہ۔ **نیند** (رک) کی تصغیر۔

**ننگ** (۱) زبر ن، ن غنہ۔اند،ف۔ رسوائی، بدنامی؛ باعثِ ذلت و خواری؛ شرم، لاج، غیرت؛ شہرت، عزت۔

**ننگِ اسلاف** خاندان کو رسوا کرنے والا شخص۔

محاورہ: **ننگ آنا** شرم آنا، لاج آنا، غیرت آنا۔

محاورہ: **ننگ رکھنا** عیب سمجھنا، عار سمجھنا۔

محاورہ: **ننگ ناموس اُتار پھینکنا** عزت کی پروا نہ کرنا، رسوا ہونا، عزت کھو دینا۔

**ننگِ وجود** اپنے لیے شرمندگی کا باعث۔

**ننگ و ناموس** عزت و آبرو، شرم و حیا۔

**ننگ** (۲) زبر ن، ن غنہ۔صف۔ ننگا، عریاں، برہنہ۔

**ننگ دھڑنگ** (پیش نیز زبر دھ، زبر ڑ) بالکل ننگا، جس کے بدن پر کوئی کپڑا نہ ہو۔

**ننگا** زبر ن، ن غنہ۔صف۔ برہنہ، بے لباس؛ عیاں؛ فحش؛ سپاٹ، بے آرائش۔

**ننگا بچا** (پیش ب) اُجاڑ، بے رونق۔نیز **ننگا بوچا**۔

کہاوت: **ننگا بوچا، سب سے اُونچا** مجرد اور بے سرمایہ بالکل بے فکر ہوتا ہے۔

کہاوت: **ننگا چوروں میں کھیلے** مفلس کو چوروں کا کیا ڈر۔

کہاوت: **ننگا ساٹھ روپے کمائے، تین پیسے کھائے** جس کے بیوی بچے نہ ہوں وہ کم خرچ کرتا ہے۔

کہاوت: **ننگا، سب سے چنگا** بے حیا کو کسی کا لحاظ نہیں ہوتا۔

کہاوت: **ننگا کھڑا اُجاڑ میں، ہے کوئی کپڑے لے** غریب اور مفلس سے کسی کو کیا لینا ہے۔

کہاوت: **ننگا گھیرے گھاٹ، نہ نہائے نہ نہانے دے** شرارتی آدمی نہ خود فائدہ اُٹھاتا ہے نہ دوسروں کو فائدہ اُٹھانے دیتا ہے۔

کہاوت: **ننگوں کو بھوکوں نے لوٹ لیا** بدحالوں کی عقل بھی خراب ہو جاتی ہے کہ آپس میں لڑتے ہیں اور کسی کے ہاتھ کچھ نہیں آتا۔

**ننگی** زبرن، ن غنہ۔ صف، مث۔ ننگا (رک) کی تانیث۔

محاورہ: **ننگی آنکھ سے دیکھنا** دُوربین یا خوردبین کی طرح کا کوئی آلہ لگائے بغیر دیکھنا۔

صف: **ننگی بوچی** بالکل ننگی؛ مفلس عورت۔

کہاوت: **ننگی بھلی کہ ٹینٹ مچوو** دو مصیبتوں میں سے چھوٹی مصیبت اختیار کرنی چاہیے۔ (فساد مچانا)۔

کہاوت: **ننگی بھلی کہ چھینکے پاؤں** زیادہ نہ ہونے سے تھوڑا ہونا بہتر ہے، بالکل بھی نہ ہونے سے کچھ ہونا بہتر ہے۔

کہاوت: **ننگی کیا نہائے گی کیا نچوڑے گی** بے مقدور، نادار کی نسبت فقرہ، عموماً اپنی ذات کی بابت۔

کہاوت: **ننگی ہو کے کاتا سوت، بڈھی ہو کے جایا پوت** بے وقت کام ہوئے۔ اچھی نہ گزری۔

**ننگے** زبرن، ن غنہ۔ صف، مذ۔ ننگا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **ننگے کو کیا ننگ، کالے کو کیا رنگ** بے غیرت کو کیا شرم آئے، جیسے کہ کالے منہ والے کو اپنے رنگ کے ماند پڑنے کا کیا ڈر۔

کہاوت: **ننگے منہ، نہار پاؤں** ظریف آدمی بطور مذاق کہتے ہیں۔ یعنی اُلٹی بات بدحواسی کی نقل کے طور پر۔

**ننھا** زبرن، شدنھ۔ صف۔ مذ۔ چھوٹا، مختصر، مہین؛ چھوٹا سا بچہ؛ کم عمر، ناسمجھ، ناتواں لڑکا۔ (مث) ننھی۔

محاورہ: **ننھا کاتنا** بچوں کی سی باتیں کرنا، ناسمجھی کی باتیں کرنا۔

کہاوت: **ننھا سا منہ، گز بھر کی زبان** چھوٹا منہ بڑی بات۔ اپنی حیثیت سے بڑھ کر بات۔

کہاوت: **ننھے ہو کر رہے، جیسے ننھی دوب** انکسار اچھا ہوتا ہے۔

**ننھیا** زبرن، جزم نھ۔ صف۔ نانا، نانی سے منسوب۔

**ننھیا ساس** شوہر یا بیوی کی نانی۔

**ننھیا سسر** (پیش س، زبر س) بیوی یا شوہر کا نانا۔

**ننھیال** زبرن، جزم نھ۔ امث۔ نانا نانی کا گھریا کنبہ۔ نیز نانہال۔

## ن ۔ و

**نو** ولین۔ عدد۔ ایک کم دس، (ہندسوں میں) ۹۔ صف: نواں۔ (مث) نویں (ی)۔

کہاوت: **نو تیرہ بائیس نہ بتایئے** تالیے نہیں اُس کے متعلق کہتے ہیں جو کسی بات سے اتفاق نہ کرے۔

کہاوت: **نو دن چلے، اڑھائی کوس** سُستی پر طنزیہ فقرہ۔

کہاوت: **نو سو چوہے کھا کے بلی حج کو چلی** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو بہت سے گناہ کر کے تائب ہو جائے۔

**نورتن** (زبر ر، جزم ت) نو جواہر یا نو نگ، بازو بند، جوشن (نیز نو نگے)؛ خاص الخاص اہلِ دانش کا روایتی گروہ؛ جلال الدین اکبر اور اُس سے پہلے بکرما جیت کے نو منتخب درباریوں کا لقب۔ مختلف ترکاریوں کی ملی جلی بھجیا، دیوانی ہنڈیا۔

کہاوت: **نو قنوجی اور نوّے چولھے** قنوجی برہمن ایک دوسرے کے ساتھ نہیں کھاتے اُن پر طنز ہے۔ آپس میں اتفاق نہیں ہے۔ ہر ایک کی راہ الگ ہے۔

کہاوت: **نو کونڈے اور دس نیگی** چیز تھوڑی اور لینے والے بہت۔

کہاوت: **نو کو لیا، چھ کو بیچا، تین کے تلے یوں آئے** نقصان کا کام کرنا۔

کہاوت: **نو کی لکڑی، تیرہ ڈھلائی** اصل سے بنوائی زیادہ۔

**نوگٹی** (پیش گ، شد ٹ) ایک کھیل جس میں زمین پر چند خانے بنا کر نو عدد ٹھیکریوں یا نو کوڑیوں سے کھیلتے ہیں۔

**نولکھا** (زبر ل، شد کھ) نو لاکھ کی لاگت کا (ہار، محل وغیرہ)۔

**نو مٹھی کا اُوت ہے** بہت بیوقوف ہے، نرا احمق ہے۔

کہاوت: **نو من تیل کھائے پھر تلیر کے تلیر** جو خوب کھانے کے باوجود موٹا تازہ نہ ہو، اس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **نو مہینے ماں کے پیٹ میں کیسے رہا ہوگا** شریر اور ہوائی دیدہ لڑکے کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **نو نقد، نہ تیرہ اُدھار** قرض کے تیرہ سے نقد نو اچھے۔ جو سردست مل جائے وہ اچھا ہے۔ نیز ایسے موقع پر کہ جب حساب صاف ہو اور کسی سے لینا دینا نہ ہو۔

**نو** ولین۔ صف، ف۔ نیا، جدید تازہ؛ انوکھا۔

**نو آبادی** استعماری طاقتوں کے بیرونی مقبوضات کا اصطلاحی نام۔ لفظاً: نئی آباد کردہ سرزمین۔

صف: **نو آموز** جس نے ابھی ابھی سیکھنا شروع کیا ہوا؛ ناتجربہ کار، مبتدی۔

صف: **نو آئین** نئی طرز کا، اچھوتا؛ نئی بات نکالنے والا۔

صف: **نو بالا** (مث) وہ لڑکی جو حال ہی میں بالغ ہوئی ہو۔

صف: **نو بہ نو** تازہ بتازہ، نئے سے نیا۔

**نو بہار** موسم بہار کا شروع؛ عروج کا دور، وہ شے جس پر نئی رونق ہو؛ (مجازاً)

معشوق، محبوب؛ (کنایۃً) حال ہی میں کھلا ہوا، شگفتہ۔

صفت: **نوبیاہتا** وہ مرد یا عورت جس کی حال ہی میں شادی ہوئی ہو۔

صفت: **نوجوان** وہ جس کی جوانی کا ابھی آغاز ہی ہوا ہو، نوخیز۔

صفت: **نوخاستہ** (جزم س، زبر ت) تازہ اُگا ہوا، جو ابھی پیدا ہوا ہو۔

صفت: **نوخیز** تازہ اُگا ہوا، شاداب؛ نوعمر۔

صفت: **نودمیدہ** نیا اُگنے والا، حال میں کھلا ہوا۔

**نودولتیا** وہ شخص جسے نئی نئی دولت ملی ہو؛ اوچھا، کم اصل۔

صفت: **نورس** فصل کا تازہ پکا ہوا پھل۔

صفت: **نوزائیدہ** نیا جنا ہوا، جو حال ہی میں پیدا ہوا ہو۔

صفت: **نوسیکھ** (ی) زیرِ تربیت، اناڑی، ناتجربہ کار۔ نیز **نومشق**، **نوآموز**۔

صفت: **نومولود** (ولین، ومع) وہ بچہ جو ابھی ابھی پیدا ہوا ہو، جس کی حال ہی میں ولادت ہوئی ہو۔

صفت: **نونہال** (لفظاً) وہ نیا پودا جو بعد میں درخت بن سکتا ہو؛ (کنایۃً) نوعمر، کم سن، کم عمر؛ (مجازاً) تازہ۔

**نوا** زبر ن۔ امث۔ آواز، صدا، ندا؛ لحن، نغمہ؛ کوک، چہچہا؛ خوشحالی؛ ساز و سامان۔

**نواریز** گانے والا، نغمے سنانے والا (پرندوں کے لیے مستعمل)۔

**نواسنج** گانے والا، مطرب، خوش آواز۔

**نواب** زبر ن، شد و۔ اند، ع۔ رئیس، امیر؛ نائب شاہ۔ نیز عام: **نواب** (بلا شد)۔

کہاوت: **نواب بے ملک** مفلسی میں رئیسانہ انداز رکھنے پر فقرہ۔

محاورہ: **نواب بنے پھرنا** اپنے آپ کو بہت امیر سمجھنا؛ کسی کو خاطر میں نہ لانا۔

**نواب زدہ** نواب کا بیٹا، بہت امیر شخص کا بیٹا۔ (امث) **نواب زدی**۔

**نواح** زبر ن۔ جمع، مذ۔ ع، ف۔ آس پاس کا علاقہ، مضافات، قرب و جوار۔

**نوادر** زبر ن، زیر د۔ جمع، مذ، ع۔ اچھوتی، غیر معمولی، عجیب و غریب، نایاب اشیا۔ نادرہ کی جمع، جمع الجمع: **نوادرات**۔

**نوار** زبر نیز زیر ن۔ امث، ف۔ پلنگ بُننے کا سوت کا بنا موٹا اور چوڑا فیتہ یا پٹی۔ نیز **نواڑ**۔

**نوار** زیر ن۔ اند۔ مخالفت، مداخلت؛ بچانا، روکنا، حفاظت کرنا۔

فعل متعدی: **نوارنا** مخالفت کرنا، گھیرنا، روکنا۔

**نواڑا** زیر ن۔ اند۔ دریا کی سیر کے لیے تفریحی کشتی، بجرا۔

**نواز** زبر ن۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ ساز بجانے والا؛ خاطر داری کرنے والا، قدر افزائی کرنے والا، مثلاً: نے نواز؛ سامعہ نواز؛ غریب نواز۔

**نوازندہ** (زیر ز، جزم ن، زبر د) ساز بجانے والا۔

**نوازش** زبر ن، زیر ز۔ امث، ف۔ عنایت، کرم، مہربانی، قدر دانی۔

محاورہ: **نوازش کرنا** عنایت کرنا، مہربانی کرنا۔

**نوازش نامہ** کسی بزرگ یا ہم عمر/ہم مرتبہ شخص کا خط۔ نیز **شفقت نامہ**۔

فعل متعدی: **نوازنا** مہربانی کرنا، عطا کرنا؛ بخشنا۔

**نواس** زیر ن۔ اند، س۔ رہنا، اقامت کرنا، بسیرا کرنا؛ رہنے کا مکان۔

**نواسہ** زبر ن، زبر س۔ اند، ف۔ بیٹی کا بیٹا۔ (امث) **نواسی**۔

**نواسی** زبر ن۔ عدد۔ اسی اور نو، ۸۹۔ نیز **اُنناسی**، **اُنانوے**۔

**نواسیر** زبر ن، ی۔ جمع، مذ، ع۔ رک: **ناسور**۔

**نواصب** زبر ن، زیر ص۔ جمع، مذ، ع۔ رک: **ناصب**۔

**نوافذ** زبر ن، زیر ف۔ جمع، مذ، ع۔ انسانی جسم میں وہ سوراخ جن کے ذریعے کوئی احساس پیدا ہو، مثلاً: منہ، ناک، آنکھ، کان، مقعد وغیرہ۔

**نوافل** زبر ن، زیر ف۔ جمع، مذ، ع۔ رک: **نفل**۔

**نوال** زبر ن۔ اند، ع۔ بخشش، عطا، احسان، عنایت۔

**نِوال** زیر ن۔ اند۔ مٹھی بھر چیز، تھوڑی سی شے۔

**نوالہ** زیر ن، زبر ل۔ اند، ف۔ کھانے کی وہ مقدار جو ایک بار میں منہ میں رکھی جا سکے، لقمہ؛ معمولی مقدار کی شے؛ (مجازاً) آسان کام۔

محاورہ: **نوالہ بنانا** کھانے کے لیے غذا کو منہ میں رکھنا؛ کھا جانا، ہڑپ کر جانا، شکار کر لینا۔

محاورہ: **نوالہ لینا** کھانے کے لیے لقمہ توڑ کر منہ میں رکھنا، کھانا۔

**نوانا** زیر ن۔ فعل متعدی۔ جھکانا، نیچا کرنا، مثلاً: **سیس نوانا** سر جھکانا۔

**نواہی** زبر ن۔ جمع، مذ، ع۔ رک: **نہی**۔

**نوبت** ولین، زبر ب۔ امث، ع۔ وقت، مرحلہ، درجہ؛ حالت، کیفیت؛ مصیبت؛ نقارہ، ڈنکا، طبل؛ مہلت، فرصت، وقفہ، موقع۔

محاورہ: **نوبت چڑھنا** نقارہ بجایا جانا، نوبت پیٹی جانا۔

محاورہ: **نوبت رہنا** حالت رہنا، کیفیت رہنا۔

**نوبت زن** نقارہ بجانے والا، ڈھنڈورچی، نقارچی۔

**نوبت طلبی** عدالت میں پیش ہونے کی اجازت کی درخواست۔

محاورہ: **نوبت کو پہنچنا** حالت کو پہنچنا، گت ہونا۔

محاورہ: **نوبت نہ آنے دینا** مہلت نہ دینا، موقع نہ فراہم کرنا۔

**نوبتی** باری کا، وقفہ وقفہ سے آنے والا (مثلاً: بخار)؛ نوبت بجانے والا، نقارچی، ڈھنڈورچی۔

**نوتنا** ولین، جزم ت۔ فعل مرکب، ہ۔ بلانا، مدعو کرنا۔

**نوٹ** وج۔اند۔ کسی حکومت کا جاری کردہ کاغذی سکہ؛ حاشیہ،تحریر؛ مختصر تحریر؛ یادداشت، دستاویز۔

محاورہ: **نوٹ کرنا** یادداشت کے لیے لکھ لینا، ضبطِ تحریر میں لانا؛ خاص طور پر خیال کرنا، توجہ دینا۔

**نوٹس** وج، زیرٹ۔اند۔ تحریری اطلاع یا اعلان، سرکاری حکم نامہ۔

محاورہ: **نوٹس دینا** پیشگی تحریری اطلاع دینا؛ آگاہ کرنا، خبر کرنا، تنبیہ کرنا، ہوشیار کرنا۔

محاورہ: **نوٹس کرنا** خیال کرنا، لحاظ کرنا، قابلِ غور سمجھنا، توجہ دینا۔

**نوٹنکی** ولین، زبرٹ، ن غنہ۔امث،ہ۔ دیہاتی ناٹک؛ (مجازاً) بہروپیا، ڈرامہ باز؛ ریاکاری، فریبی۔

**نوج** ولین۔فجائیہ۔ (عورات) مبادا، خدانخواستہ، ایسا کیوں ہو، بھلا کاہے کو، ہرگز نہیں، بالکل نہیں۔

**نوچ** وج۔امث،ہ۔ خراش، نہٹا۔

محاورہ: **نوچ ڈالنا** (ناخنوں یا چٹکیوں سے) اُکھاڑ لینا، بوٹی بوٹی کر دینا، ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا۔

**نوچ کھسوٹ** بدن پر ناخنوں سے خراش ڈالنے کا عمل؛ لڑائی، ہاتھا پائی۔

فعل متعدی: **نوچنا** (ومع، جزم چ) ناخنوں سے کُھرچنا، کھسوٹنا، توڑنا، اُکھاڑنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا، جھپٹنا؛ بھنبھوڑنا؛ پنجے، چونچ یا دانتوں سے کسی چیز کو ریشہ ریشہ یا جھیر جھیر کرنا۔

**نوچی** ولین۔امث۔ رنڈی جو کسی نائکہ کی نگرانی میں ہو۔

**نوحہ** ولین، زبرح۔اند،ع۔ گریہ وزاری، واویلا؛ مرثیہ۔

**نوحہ خواں** (ومعدولہ) نالہ وبکا کرنے والا/ والی، ماتمی شعر پڑھنے والا/ والی۔ نیز نوحہ گر۔

**نوحہ خوانی** نوحہ پڑھنے کا عمل۔

**نود** زبرن، زبرو۔عدد،ف۔ نوے، (ہندسوں میں) ۹۰۔

**نور** ومع۔اند،ع۔ روشنی، اجالا؛ بینائی؛ بصارت؛ نیک ہدایت، بصیرت، جلائے قلب؛ رونق، آب وتاب؛ تجلی، چمک دمک، جلوہ۔

**نورالعین** (پیش ر، غم ا، جزم ل، ے لین) آنکھوں کی روشنی؛ (مجازاً) بیٹا، فرزند۔ نیز نورِعین۔

**نورِبصیرت** شعور کی روشنی، ادارک، عقل، فہم۔

**نورِچشم** (زبرچ، جزم ش) مراد: نہایت عزیز۔

**نورِنظر** بینائی، روشنی؛ (مجازاً) بیٹا، فرزند۔

**نورانی** (مجازاً) روحانی روشنی یا بصیرت سے متعلق۔

**نورا** ومع۔اند۔ چونے اور ہڑتال کو ملا کر بنایا گیا مرکب (سفوف) جس سے بال اُڑائے جاتے ہیں۔

**نوراکشتی** ومع، پیش گ، جزم ش۔امث۔ ملی بھگت کی کشتی، دکھاوے کے لیے لڑی جانے والی کشتی۔

**نورباف** ومع۔اند۔ مسلمان جولاہا، مومن۔

**نورٌعلیٰ نور** ومع، دوپیش ر(رُن)، زبرع، کھڑا زبری، ومع۔نقرہ۔ نور پر نور، نہایت روشن؛ ایک سے بڑھ کر ایک؛ ایک خوبی پر مستزاد دوسری خوبی۔

**نوورد** زبرن، زبرو، جزم ر۔صف۔ تہہ؛ طے کرنے والا، لپیٹنے والا، مثلاً: صحرا نورد، دشت نورد۔

**نوروسی** ولین، ومع۔اند۔ باریک ملواں دھاریوں کا کپڑا۔

**نورہ** ومع، زبرر۔اند۔ بال صفا پوڈر جو چونے اور ہڑتال کو ملا کر بنایا جاتا تھا۔

**نوری(۱)** ومع۔صف۔ مادی روشنی کی موجوں سے متعلق؛ (مجازاً) نیک کردار کا حامل شخص؛ چمکدار، روشن۔

**نوری(۲)** ومع۔اند۔ چونا، آہک۔

**نوزائیدہ** ولین، ی۔صف۔ نیا جنا ہوا، جو حال ہی میں پیدا ہوا ہو۔

**نوسر** ولین، زبرس۔اند۔ دھوکا، چال بازی۔

**نوسرباز/نوسریا** (زبرس، جزم ر) دھوکے باز، چال باز۔

**نوش** وج۔اند،ف۔ تریاق، امرت، شہد؛ خوش مزا مشروب۔ (بطور لاحقہ) پینے والا، مثلاً: مے نوش۔

**نوش خند** وہ مذاق جو خوش دلی سے کیا جائے، زہر خند کے برخلاف۔

**نوشا** ولین۔اند،ف۔ وہ شخص جس کی حال ہی میں شادی ہوئی ہو۔ نیز نوشہ۔

**نوشانوش** وج، وج۔اند،ف۔ پینے پلانے کا سلسلہ؛ مسلسل پینا۔

**نوشادر** ولین، زبرد۔اند،ف۔ شورے کی طرح امونیا کی آمیزش سے تیار کردہ ایک نمک۔

**نوشت** زبرن، زیرو، جزم ش۔امث،ف۔ رقم، تحریر، لکھائی۔

**نوشت وخواند** (ومعدولہ) لکھائی پڑھائی، تعلیم۔

**نوشتہ** لکھا ہوا؛ تقدیر، قسمت۔

**نوشتۂ دیوار** جلی تحریر یا علامات خصوصاً جو آئندہ کے لیے خبردار کریں، مستقبل کے حالات کی طرف واضح اشارہ۔

**نوشدارو** وج، جزم ش، ومع۔ رک: انوش دارُو۔

**نوشیرواں** ولین، ے، جزم ر۔اند۔ وہ شخص جو مسلسل نوچنگیں کاٹے اُسے دیا جانے والا ایک خطاب۔

**نوشیرواں** وج، ے، جزم ر۔اند۔ ایران کے مشہور ومعروف عادل بادشاہ

کا نام، کسریٰ۔

**نوشین** وج، ی۔صف، ف۔ شیریں، میٹھا؛ خوش مزہ۔

**نوع** ولین۔امث، ع۔ قسم، قبیل، گروہ؛ کسی وسیع جنس کی فرع یا شاخ؛ وضع قطع، نمونہ، طرح۔

**نوعیت** (ع) نوع کی شناخت، کسی خاص نوع سے تعلق ہونا؛ قسم، قبیل؛ کیفیت، حالت، صورتِ حال۔

**نوفل** وج، زبرف۔امذ۔ سمندر؛ (مجازاً) فیاض شخص، سخی انسان۔

**نوک** وج۔امث، ف۔ کانٹے، سوئی، تلوار یا پہاڑ کی چوٹی کی طرح کا سرا؛ انی، ڈنک، شوشہ؛ تیلی گر یا باڑ، چبھنے والی چیز یا بات؛ ادا، بانکپن؛ شیخی۔

**نوک پلک** (زبرپ، زبرل) چہرہ مہرہ، خدوخال، آن، ادا؛ آرائش، زیبائش۔

محاورہ: **نوک پلک سنوارنا** (زبرس، ن غنہ) حتمی درستی، تفصیلی تصحیح یا تکمیل؛ خوبصورت بنانا، عمدگی لانا، عیب دُور کرنا۔

**نوک جھونک** چھیڑ چھاڑ، شوخی و شرارت۔ نیز نوک جھوک۔

محاورہ: **نوک جھونک کرنا** چھیڑ چھاڑ کرنا، فقرے بازی کرنا۔

محاورہ: **نوک دُم بھاگنا** سیدھا دوڑنا، ایک سیدھ میں بھاگنا؛ بے تحاشا دوڑ پڑنا۔

**نوکِ زبان** (لیٹا زیرک، زبر/ پیش ز) از بر، اچھی طرح سے یاد، حفظ (ہونا)۔

محاورہ: **نوکِ زبان پر آنا** بات پھیل جانا، تشہیر ہو جانا۔

محاورہ: **نوک کی لینا** ڈینگ مارنا، غرور کرنا، اِترانا۔

**نوکا** ولین۔امذ۔ چھوٹی ناؤ۔

**نوکر** ولین، زبرک۔امذ، ف۔ ملازم، خدمت گار؛ برسرِ روزگار۔

کہاوت: **نوکر آگے چاکر، چاکر آگے نوکر** بہت سے نوکر ہوں تو کام ایک دوسرے پر ٹالتے ہیں۔

**نوکر چاکر** ملازمین، خدمت گاران۔

**نوکر شاہی** حکومت کے اعلیٰ سرکاری ملازم جو پسِ پردہ حکومت چلاتے ہیں، بیوروکریسی۔

کہاوت: **نوکر کو چاکر، منڑوے کو اسارا** نوکر کے لیے چاکر رکھنا اور جھونپڑی کے آگے ڈیوڑھی بنانا دونوں بیکار اور فضول کام ہیں۔ منڑوا، منڈوا= جھونپڑی، اسارا= ڈیوڑھی۔

کہاوت: **نوکر کو کیا عذر ہے** نوکر کوئی عذر نہیں کرسکتا اسے اطاعت کرنی پڑتی ہے۔

کہاوت: **نوکر لاٹکپور کے ہونٹ ہلیں اور حق لیں** سُست اور حرام خور نوکر کام نہیں کرتے اور تنخواہ مانگتے ہیں۔

**نوکرانی** (جزم ک) خادمہ، گھریلو ملازمہ۔

**نوکری** (جزم ک) ملازمت، روزگار۔

کہاوت: **نوکری ارنڈ کی جڑ ہے** نوکری پر بھروسا نہیں کرنا چاہیے۔ کچی نوکری ناپائیدار ہوتی ہے۔

کہاوت: **نوکری بر طرف، روزی ہر طرف** نوکری جاتی رہنے پر پریشان نہیں ہونا چاہیے۔ روزی ہر جگہ مل جاتی ہے۔

کہاوت: **نوکری پیشہ کا گھر کیا، کبھی یہاں، کبھی وہاں** ایسی نوکری کرنے والوں کا مقولہ جن کا اکثر تبادلہ ہوتا رہتا ہے۔

کہاوت: **نوکری تاڑ کی چھاؤں** نوکری کا کوئی اعتبار نہیں کہ کس وقت جاتی رہے۔

کہاوت: **نوکری کی جڑ زبان پر ہے** نوکری کا کوئی اعتبار نہیں۔ مالک کسی وقت برخاست کرسکتا ہے۔

کہاوت: **نوکری کی جڑ سوا گز اُونچی ہے** نوکری کو قیام نہیں ہوتا۔ کسی بھی وقت ختم ہوسکتی ہے۔

**نوگری** ولین، زیرگ۔امث، ہ۔ ہاتھ یا پاؤں میں پہنا جانے والا ایک زیور جس میں نو جواہرت یا نگ لگے ہوتے ہیں اور متعدد گرہیں دی گئی ہوتی ہے۔ نیز نوگرہی۔ جمع: نوگریاں، نوگرہیاں۔

**نول** ولین۔امذ، ع۔ بخشش، انعام؛ تحفہ؛ ٹیکس، محصول؛ ڈھنگ، طور، طریقہ؛ فرض، کارِ منصبی۔ نیز نوال۔ جمع: انوال۔

**نول** زبرن، زبرو۔صف۔ نیا، اچھوتا، تازہ، کم عمر۔

**نولا** (امث) کم عمر عورت؛ خوبصورت لڑکی۔

**نوم** ولین۔امث، ع۔ نیند؛ خواب۔

**نومی** ولین۔صف، ع۔ سویا ہوا، خوابیدہ۔

**نومی** وج۔امث، ہ۔ نویں، نہم، ہندی مہینوں کی نویں تاریخ۔

**نومید** ولین، ی۔صف، ف۔ مایوس، نا اُمید، نراش۔

**نومیدی** ولین، ی۔صف، ف۔ نا اُمیدی، مایوسی۔ نیز نومیدگی (زبرد)۔

**نون (۱)** وج۔امذ، ہ۔ نمک، لون، کھار۔

محاورہ: **نون پانی ٹھیک ہونا** ذائقہ درست ہونا۔

محاورہ: **نون دینے سے آنکھیں پھوٹنا** جس کے ساتھ بھلائی کی جائے اُس کا برائی سے پیش آنا۔

کہاوت: **نون والے کا نون گرا اُس نے اٹھالیا، تیل والے کا**

تیل گرا تو کیا اُٹھائے گا کسی کا نقصان تھوڑا ہوتا ہے، کسی کا بہت۔ کسی کے نقصان کی تلافی ہوسکتی ہے، کسی کا نقصان پورا نہیں ہوسکتا۔

**نون** (۲) ومع۔ امذ۔ حرف "ن" کا تلفظ۔

**نونی** وج۔ امث، ہ۔ شور یا کھار جو سیل کے سبب دیواروں کو لگ جاتی ہے۔ نیز لونی۔

**نونہال** ولین۔ امذ، ف۔ نیا پودا (جو درخت بنے)؛ (کنایۃً) کم عمر، نوخیز۔

**نوء** ومع۔ (لفظاً) آہستہ آہستہ اُٹھنا، مشقت کے ساتھ اُٹھنا؛ (فلکیات) مغربی اُفق پر طلوع ہونے والے ستارے؛ بوارح کی ضد۔ نیز نوء (ولین)۔

**نوید** زبرن، ی۔ امث، ف۔ خوش خبری، مژدہ، بشارت۔ نیز نوید (ے)۔

**نویدن** زبرن، ے، زبرد۔ امذ، ہ۔ درخواست، عرضداشت، اعلان۔

**نویس** زبرن، ی۔ لاحقۂ فاعلی، ف۔ بمعنی لکھنے والا، مثلاً: **عرائض نویس** دوسروں کی عرضیاں لکھنے والا، منشی گیری کرنے والا۔

**نویلا** زبرن، ے۔ صف، ہ۔ نیا، اچھوتا، انوکھا، طرفہ، تازہ، جدید؛ نوجوان، رعنا، بانکا، طرح دار؛ جس کی حال ہی میں شادی ہوئی ہو۔ (مث) **نویلی**۔

**نوین** زبرن، ی۔ صف، ہ۔ نیا؛ تازہ، نو، جدید۔

## ن ـ ہ

**نہ** زبرن۔ حرف نفی، ف۔ نہیں، نا۔

کہاوت: **نہ ایک ہنستا بھلا، نہ ایک روتا بھلا** تنہا کوئی کام کرنا اچھا نہیں، تنہائی کسی بھی حالت میں اچھی نہیں ہوتی۔

کہاوت: **نہ اینٹ ڈالیے، نہ چھینٹ کھایئے** نہ کسی کو برا کہو نہ کسی سے برا سنو۔

کہاوت: **نہ لگے نہ راستہ چھوڑے** ہر طرح سے زچ کرتا ہے۔

کہاوت: **نہ بولی نہ بولی، بولی تو ایک پتھر کھینچ مارا** بدمزاج عورت کے متعلق کہتے ہیں کہ اوّل تو بولتی ہی نہیں اور اگر بولتی ہے تو بدکلامی کرتی ہے۔

کہاوت: **نہ تیل تلی، نہ اوپر پلی** بہت کم ملنے پر کہتے ہیں۔ کوئی فائدہ نہیں کچھ پاس نہیں۔

کہاوت: **نہ جان نہ پہچان، خالہ جی سلام** کسی سے خواہ مخواہ رشتہ داری جتانے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **نہ جنتی، نہ ڈھول بجتا** نہ برا کام کرے اور نہ بدنامی ہو۔

کہاوت: **نہ جینے کی شادی، نہ مرنے کا غم** کسی بات کی پروا نہیں۔ کسی قسم کی اُمنگ باقی نہیں۔

کہاوت: **نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم نہ اِدھر کے رہے نہ اُدھر کے ہم** ایسا کام کیا گیا کہ ہر طرح نقصان ہوا۔ کوئی کام پورا نہیں ہوا۔

کہاوت: **نہ رہے بانس، نہ بجے بنسری** فساد کی جڑ اُکھاڑ دینے کے مفہوم میں مستعمل۔ جب چیز ہی نہ ہوگی تو جھگڑا کیوں ہوگا۔

کہاوت: **نہ رہے مان نہ رہے منی، آخر دنیا فنا فنی** نہ آدمی کا غرور رہتا ہے اور نہ شیخی۔ آخر کو مر جاتا ہے۔

کہاوت: **نہ سانپ مرے، نہ لاٹھی ٹوٹے** اس طرح کام نکلے کہ کسی کو نقصان نہ پہنچے، نقصان کے بغیر کام بن جائے۔

کہاوت: **نہ ساون سُوکھے، نہ بھادوں ہرے** ہر حالت میں یکساں ہونے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **نہ سوپ دوسے جوگ، نہ چھلنی سراہے جوگ** کوئی کسی کو الزام دے اور نہ کسی کی تعریف کرے۔ سب ایسے ہی ہیں۔

کہاوت: **نہ کاٹے کٹے، نہ مارے مرے** بیکار ہے، فضول ہے؛ جو کسی کام کا نہ ہو اُس کے متعلق کہا جاتا ہے۔

کہاوت: **نہ کتا دیکھے گا، نہ بھونکے گا** دشمن کے سامنے نہیں جانا چاہیے۔ نہ سامنے جاؤ گے نہ منہ سے کچھ سنو گے۔

کہاوت: **نہ گاڑی بھر آشنائی، نہ جو بھرنا تا** کوئی تعلق نہیں ہے۔ نہ رشتہ داری اور نہ دوستی۔

کہاوت: **نہ گائے کے تھن، نہ کسان کے بھانڈا** دونوں مفلس ہیں۔ دونوں ناکارہ ہیں۔

کہاوت: **نہ گندی گلی جائے، نہ کتا کاٹے** نہ بُروں سے چھیڑ چھاڑ کرے نہ ذلت اُٹھائے۔

کہاوت: **نہ منہ سے بولے، نہ سر سے کھیلے** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو بالکل خاموش ہو۔

کہاوت: **نہ منہ میں دانت، نہ پیٹ میں آنت** نہایت بوڑھے کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **نہ میں جلاؤں تیری، نہ تو جلا میری** نہ میں تیرا نقصان کروں، نہ تو میرا کر۔

کہاوت: **نہ میں دوں، نہ خدا دے** اُس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو نہ خود فائدہ پہنچائے اور نہ دوسروں سے فائدہ پہنچنے دے۔

کہاوت: **نہ نام لیوا، نہ پانی دیوا** وہ جس کا کوئی آگے پیچھے نہ ہو۔

کہاوت: **نہ نگلے بنتی ہے، نہ اُگلے** دونوں طرح خرابی ہے۔ نہ کرتے بن

آتی ہے نہ چھوڑتے ہیں۔

کہاوت: **نہ نو من تیل ہوگا، نہ رادھا ناچے گی** کسی کام میں ایسی شرطیں لگانا جو پوری نہ ہوسکیں تاکہ نہ وہ شرائط پوری ہوں اور نہ ہی وہ کام ہو۔

**نہ** لیٹا پیش ن۔عدد، ف۔ نو، (ہندسوں میں) ۹۔

**نہا** زبرن۔امر۔ نہانا (رک) کا فعل امر۔

کہاوت: **نہا کر کھاوے، کھا کر سووے، اُس کو اوسک کبھی نہ ہووے** جو شخص نہانے کے بعد کھانا کھائے اور کھانا کھا کر سوئے وہ کبھی بیمار نہیں ہوتا۔

**نہاد** لیٹا زیرن۔امث، ف۔ اصل، بنیاد، بیخ، اُفتاد؛ سرشت، طینت، خصلت، سیرت؛ پیدائش، خلقت؛ جزوِ دوم کے طور پر مستعمل جیسے **نام نہاد**۔

**نہار** زبرن۔امذ، ع۔ صبح؛ دن، یوم؛ خالی پیٹ، جس نے صبح اُٹھنے کے بعد کچھ نہ کھایا ہو۔

**نہار منہ** بغیر ناشتہ کیے، خالی پیٹ۔

**نہار** زیرن۔امث۔ (گھوڑا بانی) باگ سے بندھا آہنی دہانہ جو گھوڑے کے منہ میں ڈالا جاتا ہے، دہانہ۔

**نہاری** زبرن۔امث، ف۔ گوشت اور گودے دار ہڈیوں کا خاص ترکیب سے تیار کردہ چٹ پٹا سالن جسے ادرک لیموں وغیرہ ڈال کر عموماً صبح کے وقت خمیری روٹی کے ساتھ کھاتے ہیں۔

**نہال** زیرن۔امذ۔صف، ف۔ پودا، درخت، پیڑ؛ بستر کے نیچے بچھانے کا گدا، توشک۔ نیز **نہالی**۔صف: شادوخرم؛ (مجازاً) بامراد، کامیاب۔

محاورہ: **نہال کر دینا** خوش کرنا، مالا مال کرنا۔

**نہلا لچہ** (زیرن، جزم ل، زبر چ) شیر خوار بچوں کے نیچے بچھانے کا گدا، چھوٹی توشک۔

محاورہ: **نہال ہونا** مسرور ہونا، بہت خوش ہونا۔

**نہان** زبرن۔امذ، ہ۔ غسل، اُشنان؛ اشنان کا میلہ۔

کہاوت: **نہان میں چکی راہے کا کیا کام** بے محل کام پر بولتے ہیں۔

**نہانا** زبرن۔فعل مرکب۔ جسم کو پانی سے دھونا، غسل کرنا، بدن دھونا۔

**نہانا** زیرن۔امذ۔ دودھ دوہتے وقت گائے یا بکری وغیرہ کی ٹانگیں باندھنے کی رسی۔

محاورہ: **نہانا دینا** دودھ دوہتے وقت گائے یا بکری وغیرہ کی ٹانگوں کو رسی سے باندھنا تاکہ دودھ سہولت سے دوہا جاسکے۔

**نہانی** زبرن۔صف۔ (عوام) حائضہ عورت۔

**نہانی** زیرن۔امث۔ بڑھئی کا چول کی ڈول بنانے کا بتاسی کی طرح کا اوزار، روکھانی؛ نہاں (رک) سے منسوب، پوشیدہ، خفیہ، چھپی ہوئی۔ تراکیب میں مستعمل مثلاً: **اسرارِ نہانی، اندامِ نہانی** (رک)۔

**نہاں** لیٹا زیرن، ن غنہ۔صف۔ پوشیدہ، چھپا ہوا؛ مضمر، مخفی۔

**نہائی** زبرن۔صف، مث۔ وہ عورت جس نے غسل کیا ہو؛ پانی یا پسینے میں بھیگی ہوئی، تربتر۔

کہاوت: **نہائی دھوئی، پھسل پڑی** تیار ہو کر رہ جانے کے موقع پر کہتے ہیں۔

**نہائیت** زیرن ء، شد زبری۔امث۔ انتہا پسندی، متشددانہ سیاست۔ انگریزی میں: Extremism۔

**نہایت** زیرن، زبری۔امث۔متعلق فعل، ع۔ انتہا، حدِ آخر، کنارہ؛ انجام، نتیجہ؛ بہت زیادہ، از حد۔

**نہب** لیٹا زبرن، جزم ہ۔امذ، ع۔ لوٹ مار، غارت گری۔

صف: **نہاب** لٹیرا۔

**نہتا** زیرن، زبرہ، شدت۔صف۔ جس کے پاس ہتھیار نہ ہو، خالی ہاتھ، غیر مسلح؛ (مجازاً) اکیلا، بے بس، لاچار۔

**نہٹا** لیٹا پیش ن، زبرہ، شدٹ۔امذ۔ پنجے کا وار؛ پنجے سے ڈالی ہوئی خراش یا زخم کا نشان۔

**نہج** لیٹا زبرن، جزم ہ۔امث، ع۔ کھلا راستہ، صراطِ مستقیم؛ اُصول، قاعدہ، ضابطہ؛ طور، طریقہ، انداز، ڈھنگ، روش، طرز۔

**نہر** لیٹا زبرن، جزم ہ۔امث، ع۔ کھود کر بنائی ہوئی ندی، پانی کے بہاؤ کا راستہ، پانی کی بڑی نالی جو آب پاشی کے لیے کھودی جائے؛ آب جو۔

**نہر بندی** نہر کا پانی بند کر دینا، لوگوں کو نہر سے پانی نہ لینے دینا۔

**نہرنا** لیٹا پیش ن، زبرہ، جزم ر۔امذ، ہ۔ ناخن تراش۔ عام: **نہرنا** (لیٹا زبرن، زبرہ، جزم ر)۔ نیز **نہرنی**۔

**نہروا** لیٹا زبرن، لیٹا زبرہ، جزم ر۔امذ۔ رک: **نارو**۔

**نہڑانا** لیٹا زیرن، لیٹا زبرہ، جزم ر۔ رک: **نیہوڑانا**۔

**نہضت** لیٹا زبرن، جزم ہ، زبرض۔امث، ہ۔ اُٹھ کھڑا ہونا۔ سرگرم ہونا، مستعد ہو جانا؛ آگے بڑھنا؛ ترقی، افزائش؛ نشاۃِ ثانیہ، حیاتِ نو؛ کوچ، روانگی۔

**نہفتہ** لیٹا زیرن، پیش ہ، جزم ف، زبرت۔صف، ف۔ خفیہ، پوشیدہ، چھپا ہوا یا چھپے ہونے کی حالت، نہاں، مخفی۔

**نہفتہ داں** پوشیدہ باتوں کا علم دینے والا؛ مخفی چیزوں کا علم رکھنے والا۔

**نہفتہ دانی** پوشیدہ باتوں کا علم۔

**نہلا** لیٹا زبرن، جزم ہ۔امذ، ف۔ تاش یا گنجفے کا وہ پتہ جس پر نو نشان ہوں،

دہلے سے کم قیمت۔

روزمرہ: **نہلے پر دہلا** (لیٹا زبر د، جزم ہ) بڑھی ہوئی، فائق، جیتنے والی چال یا نقرہ وغیرہ۔

**نہم** زبر نیز پیش ن، پیش ہ۔ صف عددی، ف۔ نواں، نو (۹) سے منسوب۔

**نہنگ (۱)** زبر ن، زبر ہ، ن غنہ۔ اند، ف۔ مگرمچھ، گھڑیال؛ (مجازاً) تلوار، تیغ۔

**نہنگ (۲)** زبر ن، زبر ہ، ن غنہ۔ اند، ف۔ سکھوں کا ایک فرقہ جو اونچی پگڑی باندھتا اور نیلے یا سیاہ رنگ کے کپڑے پہنتا ہے، اکالی (رک)۔

**نہنگ (۳)** زبر ن، زبر ہ، ن غنہ۔ صف۔ ننگا، عریاں، برہنہ؛ بے شرم، بے حیا؛ بے پروا۔ لاڈلا، بگڑا ہوا (بچہ)؛ تن تنہا، اکیلا، آزاد۔

**نہوت** زبر ن، وج۔ امث، ہ۔ ناداری، مفلسی، تنگ دستی۔

**نہورا** زیر ن، وج۔ اند، ہ۔ منت، خوشامد، چاپلوسی۔ نیز نہوڑا۔

کہاوت: **نہورا اُتارنا** منت سماجت کرنا، احسان رکھنا۔

**نہوڑنا** جھکانا، خمیدہ کرنا، سرنگوں کرنا۔

**نہہ** لیٹا پیش ن۔ اند۔ (دیہاتی) ناخن۔ نُہ کا قدیم املا۔

**نہی** زبر ن، جزم ہ۔ امث، ع۔ ممانعت، بندش، روک۔

**نہی عن المنکر** (زبر ع، زیر ن، غم ا، جزم ل، پیش م، جزم ن، زبر ک) شرعاً ممنوعہ باتوں سے روکنا۔

**نہیب** زبر ن، ی۔ اند، ع۔ ہیبت، خوف، ڈر، دہشت۔

**نہیب دم** عظمت والا، شان و شوکت والا۔

**نہیچ** زبر ن، ی۔ صف۔ بالکل نہیں۔

**نہیں** زبر ن، ی۔ حرف نفی۔ نہ، نا، نفی، مت؛ (حرف شرط) ورنہ، نہیں تو؛ معدوم، بالکل نہیں۔

کہاوت: **نہیں سے ہاں بھلی** کچھ نہ ہونے سے کچھ ہونا بہتر ہے۔

انگریزی میں: Something is better than nothing۔

## ن ۔ ء

**نئی** زبر ن۔ صف، مث۔ نو، جدید، تازہ؛ غیر استعمال شدہ، اچھوتی؛ اجنبی، ناواقف، انجان۔

**نئی اوستھا** (زبر ا، زبر و، جزم س) نوعمری، کم سنی، خردسالی۔

محاورہ: **نئی بات کہنا** انوکھی بات کہنا، نرالی بات کہنا۔

کہاوت: **نئی بستی اور ارنڈی کا پھلیل** نالائقوں کو نکمی چیز ہی پسند ہوتی ہے۔ جیسی روح، ویسے فرشتے۔

کہاوت: **نئی بہو، ٹاٹ کا لہنگا** نئے شوقین کی ہر بات نرالی ہوتی ہے۔

کہاوت: **نئی بہو، نورتن گروی** بہو کے آتے ہی مفلسی چھائی۔

**نئی پود** (ولین) نوجوان نسل۔

کہاوت: **نئی تیلن، کاٹھ کا پلا** اناڑی کا کام بھی نرالا ہوتا ہے۔ نالائق بدتمیزی پہ اتراتا ہے۔

کہاوت: **نئی جوانی مانجھا ڈھیلا** کوئی جوانی میں بھی کمزور اور کم ہمت ہو تو کہتے ہیں۔

محاورہ: **نئی روح پھونک دینا** تروتازگی لانا، نیا جذبہ پیدا کرنا۔

کہاوت: **نئی فوجداری اور مرغی پر نقارہ** طنزاً اس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو اختیارات ملنے پر نئے نئے قوانین جاری کرے۔

کہاوت: **نئی کہانی، گڑ سے میٹھی** نئی بات نہایت مرغوب ہوتی ہے، ہر نئی بات نہایت دل پسند ہوتی ہے۔

کہاوت: **نئے باورچی، ساگ میں شوربا** اناڑی کام خراب ہی کرتا ہے۔

کہاوت: **نئے سر سے پائی جوئے، آدھی رات ہراون ہوئے** اوچھے کو کوئی چیز مل جائے تو بہت استعمال کرتا ہے۔

کہاوت: **نئے نو دام، پرانے چھ دام** نئی چیز کی پرانی شے سے زیادہ قدر کی جاتی ہے۔

## ن ۔ ی، ے

**نے (۱)** ے لین۔ امث، ف۔ بانسری، الغوزہ، مرلی؛ حقے کی نلی جسے منہ میں رکھ کر دم لگایا جاتا ہے۔

**نے نواز** بانسری بجانے والا۔

**نے (۲)** ے۔ حرف نفی۔ نہیں، نہ، نا۔

**نے (۳)** ے۔ حرف جار۔ علامت فاعلی۔ مثلاً: زید نے بکر کو مارا۔

**نیا** زبر ن۔ اند، ف۔ جدید، تازہ، ابھی کا؛ انوکھا، نرالا؛ اجنبی، انجان، ناواقف؛ غیر استعمال شدہ۔

کہاوت: **نیا بانکا، تاڑ کی تلوار** اناڑی یا نئے آدمی کا کام بھی نرالا ہوتا ہے؛ کم ظرف اپنا آپ دکھائے بغیر نہیں رہتا۔

کہاوت: **نیا پھل دانت تلے، دشمن پاؤں تلے** نیا پھل کھانے کو ملے اور دشمن ذلیل ہو۔

کہاوت: **نیا حکیم، دے افیم** ناتجربہ کار سے نقصان پہنچتا ہے۔

کہاوت: **نیا مسلمان، قصائی کی دکان** نیا مذہب اختیار کرنے والا ضرورت سے زیادہ جوش و خروش دکھاتا ہے۔

کہاوت: **نیا نمازی، بوریے کا تہمد** کسی چیز کا نیا نیا شوق ہو تو اُس کو جا و بے جا استعمال کرتا ہے اور کچھ زیادہ ہی شدت کا اظہار کرتا ہے۔

کہاوت: **نیا نو دن، پرانا سو دن** نئے کی نسبت پرانے کا زیادہ اعتبار ہوتا ہے۔

کہاوت: **نیا نوکر شیر کا شکار کھیلتا ہے** نیا نوکر رسوخ پیدا کرنے کے لیے بہت کام کرتا ہے۔ نیز **نیا نوکر ہرن کے سینگ چیرتا ہے۔**

**نیا نویلا** (زبرن، وج) بالکل نیا ہونے کی حالت، انوکھا پن۔

**نیا** زبرن، شدی۔ امث۔ ہ۔ کشتی، ناؤ۔

**نیابت** زیرن، زبرب۔ امث، ع۔ نائب کا منصب، قائم مقامی، جانشینی؛ نمائندگی، ایلچی گری، مندوبی۔ نیز **نائبی۔**

**نیار** زیرن۔ امث۔ جانوروں کا چارہ، کُٹی۔

**نیارا** جزم نیز زیرن۔ صف۔ نیا، انوکھا، اچھوتا، عمدہ، منتخب؛ جدا، الگ، مختلف۔ (مث) **نیاری۔**

**نیارے** جزم نیز زیرن۔ صف۔ نیارا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: **نیارے چولھے بل بل جاؤں، سارا کھاتی آدھا کھاؤں** عورت علیحدہ گھر بسانا چاہتی ہے۔ خواہ غربت میں گزارا کرنا پڑے۔

**نیاریا** زیرن، زیرر۔ امذ۔ دریائی ریت وغیرہ سے سونے کے ذرات نکالنے والا پیشہ ور؛ بہت چھان بین کرنے اور اپنے فائدے پر نظر رکھنے والا۔

**نیار پن** مٹی سے سونا نکالنے کا کام؛ جز رسی، کفایت؛ ہوشیاری؛ چالاکی، کایاں پن۔

**نیاز** زیرن۔ امث، امذ، ف۔ نذرانہ، پیشکش، ہدیہ؛ ارادت، عجز و انکسار، مسکینی، فروتنی؛ روشناسی، ملاقات، واقفیت، تعارف؛ غرض، حاجت، احتیاج، طلب، آرزو۔

محاورہ: **نیاز حاصل کرنا** کسی بڑے آدمی یا نئے افسر سے ملاقات کرنا؛ میل جول بڑھانا۔

محاورہ: **نیاز دلانا** کھانے پینے کی اشیا یا شیرینی وغیرہ پر مخصوص قرآنی آیات اور درود پڑھ کر کسی بزرگ کو ایصالِ ثواب کی خاطر تقسیم کرنا۔ نیز **نیاز دلوانا۔**

**نیاز مند** مشتاق، چاہنے والا، ارادت گزار، آرزو مند، ملتجی، خاکساری برتنے والا؛ مطیع، فرمانبردار۔

**نیاز کیش** (ے) جس کا شیوہ انکسار ہو۔

**نیازی** زیرن۔ صف، ف۔ درخواست کرنے والا، التجا کرنے والا۔

**نیاگان** زیرن۔ جمع، مذ، ف۔ بزرگ، اجداد، پُرکھے۔

**نیام** زیرن۔ امث، ف۔ تلوار یا خنجر کا غلاف، میان۔

**نیانا** زیرن۔ فعل مرکب۔ دودھ دوہتے وقت گائے یا بکری وغیرہ کی ٹانگوں پر باندھی جانے والی رسی۔ نیز نہانا۔

**نیاؤ** زیرن۔ امذ، ہ۔ انصاف، عدل؛ (مجازاً) فیصلہ، تصفیہ۔

محاورہ: **نیاؤ چکانا** انصاف کرنا، فیصلہ کرنا۔

**نیائے** زیرن۔ امذ، ہ۔ انصاف، راستی؛ طریقہ، رستہ، ذریعہ۔ (منطق) استدلال یا منطق قیاس صغریٰ کبریٰ سے نتیجہ برآمد کرنا، بحث، دلیل۔ نیز اصلاً: نیایے (جزم ن)۔

**نیب** ی۔ امذ، ہ۔ ایک درخت کا نام جس کے پتے اور چھال وغیرہ بہت کڑوا ہوتا ہے، نیم، نیمب۔

**نیبو** ی، ومع۔ امذ۔ لیموں، ترنج کی قبیل سے زرد چھوٹا، کھٹا پھل۔

**نیبو نچوڑ** لیموں نچوڑنے والا، مفت خورا، بن بلایا مہمان۔

**نیت** زیرن، شد/ بلا شد زبری۔ امث، ع۔ قصد، ارادہ، مرضی، منشا؛ منصوبہ، اصل، غایت؛ میلان، رجحان؛ نماز شروع کرتے وقت پڑھے جانے والے الفاظ۔

محاورہ: **نیت باندھنا** ارادہ کرنا، قصد کرنا؛ اللہ اکبر کہہ کر نماز شروع کرنا۔ نیز **نیت کرنا۔**

کہاوت: **نیت ثابت، منزل آسان** جس کا ارادہ اور ایمان مضبوط ہو اس کا کام بھی آسان ہوتا ہے۔

محاورہ: **نیت بھر جانا** جی بھر جانا، رغبت ختم ہونا۔

محاورہ: **نیت پر شک کرنا** کسی کی مرضی، میلان یا رجحان کو برا جاننا۔ نیز **نیت پر شبہ کرنا۔**

کہاوت: **نیتِ شب حرام** رات کے ارادے کا کچھ اعتبار نہیں۔ معلوم نہیں صبح کیا ہو۔

محاورہ: **نیت میں فرق آنا** نیت بگڑنا، ناجائز طریقے سے فائدہ اُٹھانے کو جی چاہنا۔

**نیتا** ے۔ امذ، س۔ لیڈر، سربراہ، رہنما۔

**نیچ** ی۔ امذ۔ صف، ہ۔ کم ذات، گھٹیا، حقیر، کمینہ، رذیل، سفلہ۔ (امث) پستی۔

کہاوت: **نیچ ذات ایک نہ ایک اُدماد** کمینے میں کوئی نہ کوئی نقص ضرور ہوتا ہے۔

کہاوت: **نیچ ذات چھچھوندری، ناک دھرے پچھتائے** کمینہ چھچھوندر کی طرح ہے پاس جاؤ تو بو آتی ہے، کمینے سے واسطہ پڑے تو اُس کے عیب معلوم ہوتے ہیں۔

کہاوت: **نیچ نہ چھوڑے نیچائی، نیم نہ چھوڑے تتائی** کمینہ کبھی بھی کمینہ پن نہیں چھوڑتا، جس طرح نیم سے کڑواہٹ نہیں جاتی۔ نیچائی = نیچ پن،

رذالت۔

**نیچا** ی۔امذ۔ زیر، تلے (اُونچا کی ضد)۔

محاورہ: **نیچا دکھانا** شرمندہ کرنا، خفیف کرنا؛ کم تر ثابت کرنا۔

کہاوت: **نیچا کوٹان، دیوان پوجان** کمزوروں پر ظلم ہوتا ہے اور زبردستوں کی عزت ہوتی ہے۔

**نیچہ** ے لین، زبرچ۔امذ،ف۔ چھوٹی نے، نلی؛ حقے کی نے۔

**نیچہ بند** حقے کی نے اور نلکی وغیرہ بنانے والا کاریگر۔

**نیچے** ی۔متعلق فعل۔ تحت، نگوں، تلے؛ کم، ادنیٰ۔

کہاوت: **نیچے سے جڑ کاٹنا، اوپر سے خیر خواہی کرنا** ظاہر میں دوست، باطن میں دشمن۔منافق آدمی کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **نیچے کا پاٹ بھاری ہے** بیوی زبردست ہے، فرماں برداری نہیں کرتی۔نیز **چکی کا نچلا پاٹ بھاری ہوتا ہے**۔

محاورہ: **نیچے کی سانس نیچے، اُوپر کی اُوپر رہ جانا** ہکا بکا رہ جانا؛ خوف یا ڈر کی وجہ سے سانس کا لینا دشوار ہونا۔

**نیر** ی۔امذ،س۔ پانی، جل، آب، (مجازاً) آنسو؛ صبح، طلوع آفتاب سے پہلے نکال لی جانے والی مفرح بے نشہ تاڑی۔نیز **نیرا**۔

**نیّر** زبرن، شدزبری۔صف۔امذ۔ع،ف۔ روشن، درخشاں، بہت زیادہ چمکتا ہوا؛ (کنایۃً) سورج۔عام: **نیر** (شدزبری)۔

**نیرِّاعظم** (لیٹاززیر، زبرا، جزم ع، زبرظ) سورج، خورشید، آفتاب۔نیز **نیر رخشاں** (زبرر)۔

**نیرنج** ے لین، زبرر۔امذ۔ طلسم، جادو، شعبدہ؛ عجوبہ۔جمع: **نیرنجات**۔فارسی کے لفظ نیرنگ کا معرب۔اصلاً: **نیرنج** (زیر)۔نیز **نیرنگ**۔

**نیرنگ** ے لین، زبرر، ن غنہ۔امذ،ف۔ رک: **نیرنج**۔

**نیرنگِ خیال** خیال کی لہر یا موج۔

**نیرنگِ نظر** نگاہوں کا تماشا، نظروں کا شعبدہ، فریب۔

**نیرنگی** بدلتے ہوئے رنگ یا منظر، نظر کا دھوکا؛ انقلاب، تبدیلی۔

**نیرنگیِ ایام** زمانے کا انقلاب۔نیز **نیرنگیِ زمانہ**۔

**نیرو** ی، ومع۔امذ،ف۔ زور، طاقت، بل، قوت۔نیز **نیرو** (ے)۔

**نیز** ی۔حرف عطف،ف۔ بمعنی اور، بھی، مزید، دیگر، علاوہ ازیں۔

**نیزہ** ے، زبرز۔امذ،ف۔ بلم، بانس کا ہتھیار جس کے سرے پر لوہے کی نوک ہوتی ہے؛ سرکنڈے کا قلم۔

**نیزہ باز** نیزہ مارنے کی مہارت رکھنے والا۔

**نیساں** ے لین، ن غنہ۔امذ،ف۔ قدیم شامی کیلنڈر کا ساتواں (بارش کا) مہینہ، فارسی میں فروردین اور ہندی میں بیساکھ کے لگ بھگ۔

**نیست** ے نیزی، جزم س۔صف،ف۔ ناپید، معدوم، فنا، عدم، نابود۔ہست کا نقیض یا اُلٹ۔

محاورہ: **نیست جاننا** (اپنے کو) کچھ نہ سمجھنا، غیر اہم جاننا۔

محاورہ: **نیست سے ہست کرنا** عدم سے وجود میں لانا؛ پیدا کرنا۔

**نیست و نابود** تباہ و برباد، فنا۔

**نیستاں** زیرن، زبری، جزم س۔امذ،ف۔ بانسوں، سرکنڈوں کا جنگل۔

**نیستی** ے نیزی۔امث۔ معدوم ہونا؛ ناداری، مفلسی، نحوست۔

**نیش** ے۔امذ،ف۔ نوک، خار؛ ڈنک؛ زہر۔

کہاوت: **نیش عقرب نہ از پے کین است، مقتضائے طبیعتش این است** بچھو کا ڈنگ دشمنی کے باعث نہیں بلکہ یہ اس کی طبیعت کا تقاضا ہے۔بدطینت شخص بدی کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔

**نیشتر** ے، جزم ش، زبرت۔امذ،ف۔ نوک دار آلۂ جراحی۔نیز **نشتر** (زیر ن)۔

**نیفہ/ نیفا** ے، زبرف۔امذ،ف۔ پاجامے کی نالی کی طرح کی سلائی جس میں اِزار بند پرویا جاتا ہے؛ اِس طرح کی دوہری سلائی جو گوٹ یا حاشیے کے طور پر کی جائے۔

**نیک** ے۔صف،ف۔ عمدہ، خوب، اچھا، پرہیزگار، ایماندار، بھلا مانس؛ کسی صفت میں بڑھ چڑھ کر۔

کہاوت: **نیک بات/ صلاح کا پوچھنا کیا** اُس موقع پر کہتے ہیں جب کوئی کسی سے بھلائی کرنے کے لیے پوچھے، نیک بات میں صلاح مشورہ کی ضرورت نہیں۔

**نیک بخت** خوش نصیب، بھلا مانس۔

**نیک چلن** وہ انسان جس کا رویہ اور طور طریقہ اچھا ہو، وہ شخص جو برے کاموں سے اجتناب کرے۔

**نیک دل** جس کی نیت اچھی ہو اور وہ دوسروں کے لیے اچھے جذبات اور رحم دلی کا جذبہ رکھے۔

**نیک ساعت** اچھا وقت، بھلائی کا لمحہ؛ اقبال کا وقت۔

**نیک شاطر** بہت چالاک؛ خوش چلن۔

**نیک شمائل** اچھی وضع کا، خوبیوں والا۔

محاورہ: **نیک فال ثابت ہونا** مبارک ہونا، خوش قسمتی کی علامت ہونا، اچھا شگون ہونا۔

**نیک فرجام** جس کا انجام اچھا ہو۔

**نیک نام** جس کا شہرت نیکی اور شرافت کی وجہ سے ہو۔

کہاوت: **نیک نام بنیا، بدنام چور** بنیے کی ساکھ ہوتی ہے، مگر چور کی ساکھ نہیں ہوتی۔

**نیک نیت** اچھی نیت والا، اچھے ارادے کا مالک۔

**نیکا** ے۔صف۔ خوبصورت، نفیس، عمدہ۔

**نیکو** ے، ومع۔صف،ف۔ اچھا، عمدہ، شریف، بھلا۔

**نیکوخصال** (زیرخ) خوبیوں کا مالک، اچھی عادتوں والا۔

**نیکوسیر** (زیرس، زبری) نیکوکار، اچھے کام کرنے والا۔

**نیکوکار** اچھے کام کرنے والا، خوش اطوار۔

**نیکوئی** خوبی، خوبصورتی۔

کہاوت: **نیکوں کو سول، بدوں کو پھول** نیکوں سے برا سلوک ہوتا ہے اور بروں سے اچھا سلوک ہوتا ہے۔ نیک تکلیف میں ہیں اور بد مزے میں۔

**نیکی** ے۔امث،ف۔ نیک کام، کارِ خیر، بھلائی، عمدگی، خوبی۔

کہاوت: **نیکی اور پوچھ پوچھ** نیک کام کرنے کے لیے کسی کے مشورے کی ضرورت نہیں۔

کہاوت: **نیکی برباد، گناہ لازم** نیکی کے بدلے برائی ملے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **نیکی کا بدلہ بدی** اُلٹا زمانہ ہے کہ نیکی کا بدلہ بدی ملتا ہے۔

کہاوت: **نیکی کر دریا میں ڈال** نیکی کر کے بھلا دینی چاہیے۔

کہاوت: **نیکی کرنے والے کو نیکی کا مزہ اور موذی کو ٹکر کا** ہر ایک اپنی طبیعت کے موافق کام کرتا ہے اور اُس کو اُسی کام میں لطف آتا ہے۔

کہاوت: **نیکی کی جڑ سدا ہری** نیکی ہمیشہ پھولتی اور پھلتی ہے۔ نیکی ضائع نہیں جاتی۔

**نیگ** ے۔امذ،ہ۔ روایتی حق، استحقاق، واجبی دستور؛ وہ انعام جو دُلھن کے بہن بھائی دُولھا سے وصول کرتے اور اُس کے لیے رسماً جھگڑتے بھی ہیں۔

**نیگ جوگے** (وج) انعام کے حقدار۔

محاورہ: **نیگ چڑھنا** تباہ ہونا، برباد ہونا، ضائع ہونا۔

محاورہ: **نیگ لگنا** کام آنا، صرف ہو جانا؛ (طنزاً) ہتھیا لیا جانا؛ زبردستی کسی اور کو پہنچ جانا، خالصے لگنا۔

**نیل** ے لین۔امذ،ع۔ حصول، رسائی، دسترس؛ پانا، حاصل کرنا۔

**نیلِ مرام** مقصد، مدعا حاصل کرنا، مطلب براری۔

**نیل** ی۔امذ،ف۔ نباتی نیلا رنگ جو بعض پودوں سے حاصل ہوتا ہے؛ نیل کا درخت۔ جسم پر چوٹ کا نیلا نشان۔

محاورہ: **نیل (کا ماٹھ) بگڑنا** جھوٹی خبر اُڑنا (نیل سازوں کا عقیدہ ہے کہ نیل مٹکے میں خراب ہو جائے تو کوئی افواہ اُڑانے سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔ اِس لیے افواہ پر کہتے ہیں کہ کہیں نیل کا ماٹھ بگڑا ہوگا)۔

کہاوت: **نیل کا ٹیکا، کوڑھ کا داغ** بدنامی کا داغ اور کوڑھ کا نشان کبھی نہیں مٹتے۔

کہاوت: **نیل کا ماٹ بگڑا ہے** تمام چیز خراب ہوگئی۔ سارا کام خراب ہو گیا۔

محاورہ: **نیل کی سلائی پھر جانا** آنکھیں جاتی رہنا، اندھا ہو جانا۔

**نیل گگن** (زبرگ، زبرگ) نیلا آسمان، (مجازاً) صاف آسمان جس پر کوئی بادل نہ ہو۔

**نیلا** ی۔صف،ف۔ نیلے رنگ کا، آسمانی، لاجوردی۔

**نیلا تھوتھا** (وج) تانبے کا سلفیٹ جو ایک زہریلی شے ہے اور دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**نیلاب** ی۔امذ۔ دریا، سمندر۔

**نیلام** ی۔امذ۔ کھلی فروخت جس میں سب سے اُونچی بولی بولنے (یعنی زیادہ قیمت دینے) والے کے ہاتھ چیز بیچ دی جاتی ہے۔

محاورہ: **نیلام کرنا** بولی کے ذریعے فروخت کرنا؛ بیچنا۔

**نیلامِ عام** وہ نیلام جس میں ہر شخص بولی لگا سکے۔

**نیلامی** نیلام ہونے کا عمل، فروخت کیا جانا۔

**نیلامبر** ی، جزم م، زبرب۔امذ۔صف۔ نیلا کپڑا؛ نیلی پوش۔

**نیل کنٹھ** ی، زبرک، جزم ن۔امذ۔ ایک پرندہ جس کی گردن میں نیلی دھاری ہوتی ہے۔ سبزک؛ مہادیو شوشنکر کا لقب۔

**نیل گائے** ی، جزم ل۔امث۔ ہرن کے قبیل کا ایک گائے کے برابر جانور۔

**نیلگوں** ی، جزم ل، ومع۔صف۔ نیلے رنگ کا۔

**نیلاہٹ** ی، زبرہ۔امث۔ نیلا پن، نیلے رنگ کا نشان؛ نیلے رنگ کی آمیزش۔

**نیلم** ی، زبرل۔امذ،ف۔ نیلے رنگ کا قیمتی پتھر، یاقوتِ کبود۔

**نیلوفر** ی، وج، زبرف۔امذ،ف۔ کنول کی قسم کا نیلے رنگ کا پھول، کمود۔

**نیلی** ی۔امذ۔صف،ف۔ نیل؛ نیلا، نیلگوں، کبودی۔ نیز **نیلی فام**۔

**نیم** (ا) ی۔امذ۔ ایک گھنا درخت جس کے پتے آری کی شکل کے دندانے دار اور کڑوے ہوتے ہیں اس کا پھل زرد، کھرنی کے برابر جس میں ہلکی سی مٹھاس ہوتی ہے۔ رک: نبولی۔

**نیم** (۲) ی۔صف،ف۔ آدھا،نصف؛ادھورا۔

صف: **نیم باز** آدھا کھلا آدھا بند۔

صف: **نیم برشت** (زیرب، زبرر، جزم ش) آدھا پکا یا آدھا تلا ہوا۔

صف: **نیم برہنہ** جس کے پورے کپڑے نہ پہنے ہوں، آدھا ننگا/ننگی۔

صف: **نیم پختہ** جو پوری طرح پکا نہ ہو، آدھا کچا آدھا پکا۔

**نیم تسلیم** سلام کے واسطے اس قدر جھکنا کہ ہاتھ ناف تک آئیں۔

صف: **نیم جاں** (ن غنہ) ادھ موا۔

**نیم حکیم** اناڑی حکیم، اتائی۔

کہاوت: **نیم حکیم، خطرہ جان۔ نیم ملا، خطرہ ایمان** ناتجربہ کار سے کام بگڑ جاتا ہے۔

صف: **نیم خفتہ** سونے اور جاگنے کی درمیانی کیفیت۔

صف: **نیم رس** ادھ کچرا، وہ تیر جو ٹھیک نشانے پر نہ لگا ہو؛ (کنایۃً) پرکشش، خوبصورت؛ تازہ اُگا ہوا، شاداب؛ نوعمر۔

صف: **نیم کش** (زبرک) آدھا کھینچا ہوا (تیر) جس کی مار اوچھی ہو یا جو چھوڑا نہ گیا ہو۔

**نیمچہ** ی، جزم م، زبر چ۔مذ،ف۔ چھوٹی تلوار۔

**نیم کار** ی۔مذ۔ وہ کاریگر جو کرائے کے اوزاروں سے کام کرے۔

**نیمہ** ی، زبرم۔صف۔مذ،ف۔ آدھا، نصف، نیم؛ اُنگا پاجامہ یا لمبا جانگھیا؛ سونے چاندی کے تاروں سے بنا ایک بغیر آستین کا پہناوا جو عموماً طور پر خواتین پہنتی ہیں۔

**نیمی** زیرن، زبری۔صف،ہ۔ نیم دھرم والا؛ پاک دامن، پارسا؛ ایماندار۔

کہاوت: **نیمی پانڈے، کمر میں جتا** دکھاوے کی باتیں ہیں۔ ریاکاری بہت ہے۔

**نین** ے لین۔مذ،ہ۔ آنکھ، آنکھیں۔جمع: **نیناں** (ن غنہ)۔نیز **نین** (زبر ن، زبری)۔

**نین متنا** (پیش م، جزم ت) جلد رو دینے، بہت آنسو بہانے والا۔

کہاوت: **نینا تو ہے پٹک دوں، دو ٹوک ہو جائے۔ پہلے منہ لگائے کے، پیچھے الگ ہو جائے** آنکھو، تمھیں پھینک کر دو ٹکڑے کر دوں کیونکہ تم پہلے تو عشق پیدا کرتی ہو، پھر الگ ہو جاتی ہو۔

کہاوت: **نین چھپائے نہ چھپیں، پٹ گھونگھٹ کی اوٹ، چتر نار اور سورما کریں لاکھ میں چوٹ** گھونگھٹ میں چھپانے سے آنکھیں نہیں چھپتیں چالاک عورت اور بہادر لاکھوں میں وار کر جاتے ہیں۔

**نین سکھ** ے لین، پیش س۔مذ،ہ۔ ایک نرم سفید سوتی کپڑا جس کی بناوٹ میں پھول یا نقش ہوتے ہیں۔

**نیند** ی، جزم ن۔مث،ہ۔ سونا، وہ غفلت جو فطری تقاضے سے اعضا کو سکون پہنچانے کے لیے طاری ہوتی ہے، خواب، خوابیدگی۔

محاورہ: **نیند اُچاٹ ہونا** آنکھ کھل جانا، نیند اُڑ جانا، نیند نہ آنا۔

محاورہ: **نیند بھرنا** نیند پوری کرنا، اچھی طرح سو لینا۔

کہاوت: **نیند، بھوک، تریا پر ہرو۔ تب تم جا کر چاکری کرو** نوکری بہت مشکل ہے۔ اس کے لیے نیند، بھوک اور عورت تک چھوڑنی پڑتی ہے۔

محاورہ: **نیند ٹوٹنا** سوتے سے آنکھ کھل جانا، نیند سے جاگ جانا۔

کہاوت: **نیند سولی پر بھی آتی ہے** نیند اتنی زبردست ہے کہ ہر حالت میں آجاتی ہے۔

محاورہ: **نیند کی آغوش میں چلا جانا** گہری نیند سو جانا۔

**نینو** ے لین، ومع۔مذ۔ نرم سوتی کپڑا جس کی بناوٹ میں گول حلقے یا نشان بنے ہوتے ہیں۔ نین سکھ کی ایک قسم۔

**نیو** ے، جزم و۔مث۔ بنیاد، بنا، کسی تعمیر کا وہ زیرِ زمین حصہ جہاں سے تعمیر شروع ہوتی ہے۔

محاورہ: **نیو پڑنا** بنیاد ڈالی جانا، کسی کام کا آغاز کرنا۔

محاورہ: **نیو رکھنا** بنیاد رکھنا، آغاز کرنا۔ نیز **نیو ڈالنا**۔

**نیوا** ی۔مذ،ہ۔ پرسکون، سنجیدہ، مطمئن؛ چپ، خاموش۔

**نیوار** ی۔مذ۔ خودرو چاول، تلی۔

**نیوتا** ے، جزم و۔مذ،ہ۔ بلاوا، دعوت، ضیافت کا کھانا؛ کسی تقریب میں تقسیم ہونے والا شیرینی کا حصہ یا کھانا جو کسی کے گھر بھجوایا جائے۔

**نیوش** زیرن، وج۔لاحقہ،ف۔ (بطور لاحقہ) سننے والا۔ مثلاً: **نصیحت نیوش** نیک صلاح پر کان دھرنے والا۔

**نیوگ** زیرن، وج۔مذ،ہ۔ تقرری، تعیناتی؛ قدیم ہندوانہ رسم کہ بے اولاد عورت شوہر کے خاندان کے کسی عزیز سے نطفہ حاصل کر سکتی ہے۔

**نیولا** ے، جزم و۔مذ،ہ۔ بلوں میں رہنے والا بڑے چوہے کے برابر اور گھوس سے چھوٹا ایک پھرتیلا جانور جو سانپ کو ہلاک کر دیتا ہے؛ گھوڑے کے ٹخنے کا زخم۔

**نیولی** ے، جزم و۔مث،ہ۔ روپے رکھنے کی تھیلی، ہمیانی۔

**نیہر** زبرن، جزم ی، زبرہ (بروزن منظر)۔ میکا، عورت کے ماں باپ کا گھر۔ نیز **نیہر** (ے لین)۔

**نیہوڑانا** ے، وج۔فعل مرکب۔ عاجزی کرنا، گڑگڑانا، جھکنا، سر جھکانا، خم کرنا

مثلاً: سر نیہوڑانا۔ نیز نیوڑانا/نہڑانا (لیٹازرین، جزم ہ)۔

نیہہ ے، زبرہ۔ اند، ہ۔ عشق، محبت، پیار، پریت: چکنائی، تیل۔ نیز نیہہ (جزم ہ) نیہا۔

نیہی (ہ) پیار کرنے والا، محبت کرنے والا، عاشق۔

---

# نھ

نھ نھا، ن ھ مخلوط۔ اند۔ اُردو حروف تہجی کا تعداد کے لحاظ سے اڑتالیسواں (۴۸ واں) اور صوتی لحاظ سے سنتالیسواں (۴۷ واں) مصمتہ، ''ن'' کی ہائیہ شکل جو بعض الفاظ کے بیچ میں واقع ہوتی ہے، مثلاً: اُنھوں، اُنھیں، اِنھوں، اِنھیں، جنھوں، جنھیں، کنھار، کنھائی، دُلھن، دولھا، کنھیا، پنھیاری، منھیار، ننھا، ننھی، اُنھتر، ننھیال۔ عربی الاصل سُنہ (بیخ، جڑ) میں بھی یہی مخلوط آواز پیدا ہوتی ہے۔ جمل میں اِس کے (ن + ھ) ۵۵ اعداد شمار کیے جاتے ہیں۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کے لیے الگ سے کوئی نام یا کوڈ درج نہیں کیا گیا۔ اِس لیے اِس کا کوڈ نون "Arbic Letter Noon" اور دوچشمی ھ "Arabic Letter Heh Doachashmee" کو ملا کر لکھا جاتا ہے جو کہ "U+0646" اور "U+06BE" ہے۔

---

# و

**و** واو۔ واؤ۔ اُردو حروفِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے پچاسواں (۵۰ واں) اور صوت کے اعتبار سے اکیاونواں (۵۱ واں)، فارسی کا تیسواں (۳۰ واں)، سنسکرت کا اُنتیسواں (۲۹ واں) اور عربی کا چھبیسواں (۲۶ واں) حرف، مصوتہ نیز شفوی سنی مصمتہ جس کی آواز نچلے ہونٹ کو اُوپر کے اگلے دانتوں سے ملا کر ادھ کھلے منہ سے ادا کی جاتی ہے یا مضموم صورت میں ہونٹوں کو گول کر کے مثلاً: وہ، وہی۔ بطور مصوتہ یا حرفِ علت پیش کی معروف "وٗ" اور مجہول آواز پیدا کرتا ہے جیسے اُون (و مع)، ہوش (و ج)۔ "واو لین" کی آواز جو ہونٹوں کی گولائی کو ذرا اور بڑھا کر حلق سے ادا کی جاتی ہے، مثلاً: اَور، غَور۔ بعض الفاظ کے اِملا میں شامل، لیکن غیر ملفوظ رہتا ہے، جیسے خود (خُد)، خواہر (خاہر) اِس صورت میں اِسے "واوِ معدولہ" کہتے ہیں۔ لفظ کے شروع، درمیان اور آخر تینوں صورتوں میں آتا ہے، درمیان اور آخر میں متصل اور منفصل دونوں حالتوں میں آسکتا ہے، مثلاً: 'وجاہت'، 'طور'، 'مجہول'، 'زور'، 'عضو'، 'غلو'، 'آڑو'، 'بازو' وغیرہ۔ حروفِ قمری میں سے ہے اور جُمل میں اِس کے ۶ عدد شمار ہوتے ہیں۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Waw" اور اِس کا کوڈ "U+648" ہے۔

**وٙ** امذ۔ بطور کلمہ حرفِ عطف۔ "اور" یا "نیز" کے معنی میں، مثلاً: جان و دل، گل و بلبل وغیرہ میں، یہ بعض اوقات بطور مصمتہ بھی پڑھا جاتا ہے۔ جیسے وَالسّلام، وَالّا، اعلیٰ وَ اَدنیٰ، ورنہ بطور علتِ مجہول آواز ادا کی جاتی ہے جیسے دل و جان، گل و بلبل جو قدرے کم ہو کر لیٹا پیش کی آواز رہ جاتی ہے (دلُ جاں، کونُ مکاں)۔

**وَ** زبرو۔ حرفِ قسم و حرفِ عطف۔ لفظ کے شروع میں عموماً حرفِ قسم۔ مثلاً: وَاللّٰہ؛ الفاظ کے درمیان عموماً حرفِ عطف۔ مثلاً: اٰمَنّا وَ صَدَّقْنا۔

## و ـ ا

**وا(۱)** ضمیر۔ برائے اشارۂ بعید۔ وہ، اُس۔

کہاوت: **وا پرکھا کو جگت سراہے، جو ہری رام کے بل بل جاوے** جو آدمی خدا کی عبادت کرتا ہے، لوگ اُس کی تعریف کرتے ہیں۔

کہاوت: **وا پُرکھا کی دن دن خواری، جا کی تریا ہو کلھاری/کلھاڑی** جس آدمی کی بیوی لڑاکا ہو اُس کو ہر روز ذلیل ہونا پڑتا ہے۔ (کلھاری = زبان دراز)۔

کہاوت: **وا تریا تو اِک دن بھاجے، جا کی آنکھ کدھر نہ لاجے** جس عورت کی آنکھ میں شرم نہیں ہوتی وہ ایک نہ ایک دن بھاگ جاتی ہے۔

کہاوت: **وا دن دیکھے جائیں گے بُرے بھلے سب کار، جا دِن لیکھا لے گا وہ قادِر کرتار** اُس دن تمام اچھے اور برے کاموں کا حساب ہوگا، جس دن وہ خداوند قادر حساب لے گا۔

کہاوت: **وا کو اچھا مت کہے جو تیرے ڈھورے آئے، کرے برائی اور کی اپنے تئیں بڑھائے** جو شخص تیرے پاس آ کر دوسروں کی برائی کرے اور اپنی تعریف کرے اُس کو اچھا نہ کہو۔

کہاوت: **وا ہی نر کو جان تو پورا اپنا میت، جو راکھے بن لابھ کے تجھ سے پیت پریت** جو بغیر فائدے کے تجھ سے محبت رکھے اُسے اپنا دوست سمجھو۔

**وا(۲)** صف، ف۔ کُھلا ہوا، باز، مفتوح؛ کشادہ، پھیلا ہوا، آشکار؛ دُور، پرے، رفع دفع۔ (بطور متعلق فعل) باز بمعنی دوبارہ، پھر، مکرر کا مترادف، مثال: **واپسیں** ازپسیں؛ پیچھے، بعد، مثلاً: واپس، وابستہ۔

محاورہ: **وا ہونا** کھلنا، شگفتہ ہونا؛ رہا ہونا، نجات پانا؛ بے حجاب ہونا، پردے سے باہر آنا؛ ٹوٹنا۔

**وا(۳)** حرفِ ندبہ، کلمۂ تاسف، ع۔ افسوس، ہائے، اُف، آہ۔ نیز وائے/وائے (واء)۔

**واحسرتا** ہائے افسوس، حیف (نہایت ملال کے موقع پر مستعمل)۔

فقرہ: **واحیف** افسوس ہے، ہائے افسوس۔

**وا(۴)** لاحقۂ تصغیر و تحقیر، مثلاً: منوا، گھروا، گھولوا، بھکلوا۔

**وابست** زبرب، جزم س۔ صف، ف۔ (لفظاً) پیچھے بندھا ہوا؛ (مجازاً) ملا ہوا، تعلق رکھنے والا۔

**وابستگان** زبرب، جزم س، زبرت۔ صف، ف۔ رک: وابستہ جس کی یہ جمع ہے، رشتے دار، ایک گھر یا کنبے کے لوگ؛ متعلقین۔

**وابستگانِ دامن** طفیلی لوگ، کسی کے احسان مند لوگ؛ ملازم، نوکر۔

**وابستگی** (زبرت) تعلق، لگاؤ، بندھن، نسبت، سروکار، واسطہ۔

محاورہ: **وابستگی رکھنا** تعلق رکھنا، ربط ضبط رکھنا، واسطہ رکھنا، تعلق رکھنا۔

**وابستہ** زبرب، جزم س، زبرت۔ ف۔ متعلق، منسلک، بندھا ہوا؛ مغموم، افسردہ، ملول؛ موقوف، منحصر؛ ملازم شخص، نوکر۔

صف: **وابستۂ در** (زبرد) جس کا دروازہ بند ہو۔

محاورہ: **وابستہ رکھنا** منسلک رکھنا، متعلق رکھنا۔

محاورہ: **وابستہ رہنا** متعلق رہنا، شامل رہنا۔

محاورہ: **وابستہ کر رکھنا** منسلک کر رکھنا، متعلق کرنا۔

محاورہ: **وابستہ کر لینا** متعلق کرنا، منسلک کرنا، شامل کرنا، جوڑ دینا۔

محاورہ: **وابستہ کرنا** رک: وابستہ کر لینا۔

صف: **وابستہ و پیوستہ** پوری طرح جُڑا ہوا۔

محاورہ: **وابستہ ہونا** رک: **وابستہ کرنا** جس کا یہ لازم ہے، منسلک ہونا، متعلق ہونا۔

**وابل** زیرب۔ امث۔ بڑی بڑی بوندوں والی بارش، موسلا دھار بارش۔

**واپس** زبرپ۔ صف، ف۔ لوٹا یا لوٹایا ہوا؛ گردانیدہ، پیچھے گیا ہوا، لوٹ کر آیا یا بھیجا ہوا۔

محاورہ: **واپس آنا** پلٹ آنا، لوٹ آنا۔

محاورہ: **واپس پلٹ آنا** کسی مقام سے لوٹ آنا، پھر جانا۔

فعل مرکب: **واپس پھرنا** لوٹ کر آنا، پلٹ آنا۔

فعل مرکب: **واپس جانا** لوٹ جانا، پلٹ جانا، مُڑ جانا۔

فعل مرکب: **واپس دینا** پھیر دینا، لوٹا دینا، کوئی چیز جہاں سے آئی ہو وہیں بھیج دینا؛ مسترد کرنا۔

محاورہ: **واپس کرنا** لوٹا دینا، واپس بھیج دینا، کوئی چیز لے کر پھر دے دینا۔

صف: **واپس گرفتہ** (زبرگ، زیرر، جزم ف، زبرت) واپس لیا ہوا۔

محاورہ: **واپس لانا** دوبارہ لانا، لوٹانا، پھیر کر لانا۔

محاورہ: **واپس لوٹنا** واپس آنا، جا کر آنا۔

محاورہ: **واپس لینا** پھیر لینا، دوبارہ لے لینا۔ نیز **واپس لے لینا**۔

محاورہ: **واپس ملنا** کسی شے کا پلٹ کر ملنا۔ نیز **واپس مل جانا**۔

**واپس ہجرت** ایک جگہ یا علاقے سے ہجرت کر کے واپس آنا۔

**واپسی** جزم پ۔ امث، ف۔ لوٹنا، پیچھے جانا، پلٹنا؛ کہیں جا کر لوٹ آنے کا عمل۔ نیز **واپسی** (زیرپ)۔

**واپسی پرواز** کسی بھی چیز (خصوصاً ہوائی جہاز) کی لوٹتے وقت کی اُڑان۔

**واپسی ٹکٹ** واپسی کے سفر کا ٹکٹ، آنے جانے کا ٹکٹ، دوطرفہ ٹکٹ۔ انگریزی میں: Return Ticket۔

**واپسی سفر** (زبرس، زبرف) وہ سفر جو روانگی کی جگہ کو واپس آنے کے لیے کیا جائے، دوطرفہ سفر۔

**واپسی کرایہ** وہ کرایہ جو واپسی سفر کے لیے دیا جائے۔

فعل مرکب: **واپسی ہونا** واپس ہونا، مراجعت ہونا۔

صف: **واپسیں** (زبر نیز جزم پ، ی) بالکل آخر کا، سب سے پچھلا، آخری، مثلاً: **دمِ واپسیں** (ی) حالتِ نزع آخری وقت۔

صف: **واپسیں چشم** جس کی آنکھیں کھلی ہوں؛ (مجازاً) بینا، دانا، عقل مند۔

**واتن** زیرت۔ امث۔ ہمیشہ سرسبز رہنے والا؛ دائم، ہمیشہ کا۔

**واٹر پروف** پیش پ، ومع۔ صف۔ وہ کپڑا یا لباس وغیرہ جس پر پانی اثر نہ کرے، جس میں نمی سرایت نہ کر سکے، پن روک۔

**واٹر مارک** جزم ر۔ امذ۔ کاغذ کے اندرونی بے رنگ نشانات جن میں شناخت کے لیے کچھ لکھا گیا ہوتا ہے جو کہ روشنی کے آگے رکھنے سے نظر آتا یا پڑھا جا سکتا ہے۔ انگریزی: Watermark۔

**واثق** زیرث۔ صف، ع۔ مضبوط، پکا، قابلِ اعتبار۔

**واج** صف۔ شدید، شدت کا؛ (مجازاً) گہری ظلمت والا۔

**واجب** زیرج۔ صف، ع۔ ضروری، لازم، ناگزیر؛ مناسب، دُرست؛ لائق، سزاوار۔ (فقہ) وہ عمل جس کو دانستہ ترک کرنے والا مواخذے کا مستوجب ہو۔

صف: **واجب الاتباع** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیرا، شد زیرب) جس کی پیروی یا تعمیل ضروری ہو۔

صف: **واجب الاجتناب** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیرا، جزم ج، لینا زیرت) جس سے بچنا ضروری ہو، جس سے پرہیز کیا جانا چاہیے۔

صف: **واجب الاحترام** (پیش ب، غم ا، جزم ل، لینا زیرا، جزم ح، لینا زیرت) عزت دیے جانے کے قابل۔

صف: **واجب الادا** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبرا) جس کا ادا کیا جانا ضروری ہو، ایسی رقم جو کسی کے ذمے نکلتی ہو اور اُسے ادا کرنا لازمی ہو۔

صف: **واجب الادب** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبرا، زبرد) اَدب کے لائق، قابلِ احترام۔

صف: **واجب الاذعان** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیرا، جزم ذ) ایسا حکم جس کی تعمیل لازم ہو۔

صف: **واجب الاطاعت** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیرا، زبرع) جس کی پیروی یا تعمیل ضروری ہو۔

صف: **واجب الاطلاع** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیرا، شد زیرط) جس کا بتایا جانا مناسب ہو، جس کی خبر کرنا ضروری ہو۔

صف: **واجب الاظہار** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیرا، جزم ظ) جس کو ظاہر کرنا یا جس کا بیان کیا جانا ضروری ہو۔

صف: **واجب الاکرام** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زیرا، جزم ک) تعظیم و تکریم دیے جانے کے قابل لوگ۔

صف: **واجب الایفا** (پیش ب، غم ا، جزم ل، ی) ایسا عہد یا وعدہ جس کا پورا کیا جانا یا جسے نبھانا ضروری ہو، سزاوارِ وفا۔

صف: **واجب الترحم** (پیش ب، غم ا غم ل، شد زبرت، زبرر، شد پیش ح) ترس کھائے جانے کے لائق، قابلِ رحم۔

صف: **واجب التسلیم** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زبرت، جزم س، ی)

جس کا ماننا مناسب ہو، ماننے یا قبول کیے جانے کے لائق۔

صف: **واجب التعزیز** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زبر ت، جزم ع، ع) قابلِ سزا، سزا کے لائق۔

صف: **واجب التعمیل** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زبر ت، جزم ع، ی) جس پر عمل کرنا ضروری ہو، جس کی تعمیل کی جانی چاہیے۔

صف: **واجب التکریم** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زبر ت، جزم ک، ی) ترس کھائے جانے کے لائق، قابلِ رحم۔

صف: **واجب الطلب** (پیش ب، غم ا، غم ل، زبر ط، زبر ل) جسے طلب کرنے کا جواز ہو، قابلِ دعویٰ۔

صف: **واجب العمل** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر ع، زبرم) جس کی تعمیل ضروری ہو، بروئے کار لانے کے قابل۔

صف: **واجب القتل** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر ق، جزم ت) قتل کرنے کے لائق، مستحق گردن زدنی۔

صف: **واجب الوجود** (پیش ب، غم ا، جزم ل، پیش و، ومع) از خود موجود، مراد: خدا؛ (منطق) وہ شے جس کا ہونا لازمی ہو۔

صف: **واجب الوصول** (پیش ب، غم ا، جزم ل، پیش و، ومع) وصول طلب، بقایا؛ جس کی وصولی ممکن ہو۔

محاورہ: **واجب آنا** لازم آنا، ضروری ہو جانا۔

**واجب بالذات** (زیر ب، غم ا، غم ل، شد ذ) جو خود اپنی ذات سے قائم ہو، جو حادث نہ ہو بلکہ اپنے وجود سے خود قائم ہو؛ قدیم۔ مراد: اللہ تعالیٰ؛ (منطق) ایسی شے جس کا ہونا ضروری ہو۔

فعل مرکب: **واجب جاننا** لازم سمجھنا، فرض سمجھنا۔

فعل لازم: **واجب کرنا** لازم ٹھہرانا، ضروری سمجھنا۔

محاورہ: **واجب ہونا** ضروری ہونا، لازم ہونا۔

**واجبات** زیر ج۔ اند، ع۔ فرائض، مطالبات، ضروری ارکان، اجزا یا اشیا۔

محاورہ: **واجبات ترک ہونا** ضروری اُمور کا چھوٹ جانا، رہ جانا۔

**واجبی** صف، ف۔ لازمی؛ مناسب؛ درست، ٹھیک، معقول۔

**واجبی بات** درست بات، مناسب اور معقول امر۔

**واجبی خرچ** (زبر خ، جزم ر) لازمی اور معقول خرچ۔

صف: **واجبی سا** قلیل، تھوڑا سا۔ (مث) واجبی سی۔

متعلق فعل: **واجبی طور پر** اُصولی طور پر، معقول طریقے سے۔

**واجبی قیمت** معقول قیمت، ایسی قیمت جو بہت کم یا بہت زیادہ نہ ہو۔

محاورہ: **واجبی ہونا** درست ہونا، ضروری ہونا، معقول ہونا۔

**واجبیت** (زیر ج، شد زبر ی) **واجب** (رک) ہونے کی کیفیت یا حالت، لازمی ہونے کا عمل؛ معقول ہونے کی کیفیت۔

**واجد** زیر ج۔ صف، ع۔ ڈھونڈنے والا، پانے والا؛ جو حالتِ وجد میں ہو، جس پر جذب یا کیفیت طاری ہو۔

**واجی** ۔صف۔ تیز رفتار؛ طاقتور، مضبوط۔

**واچھڑے** زبر چھ۔ (قدیم) فجائیہ۔ تحسین اور دُلار کا کلمہ۔

**واحد** زیر ح۔ صف، ع۔ اکیلا، یکتا، جس کا کوئی حصہ یا جزو نہ ہو، اسمائے حسنیٰ میں شامل؛ مفرد، ایک۔ جمع کی ضد۔

**واحد العین** (پیش د، غم ا، جزم ل، ے لین) یک چشم، کانا۔

**واحد پرست** صرف ایک کو ماننے والا؛ خدا کو ایک ماننے والا۔

**واحد حاضر** (قواعد) اُس شخص کے لیے مستعمل جو واحد متکلم ہو، میں۔

**واحدِ حقیقی** جس کی وحدت میں کسی طرح کی شرکت نہ ہو، مراد: اللہ تعالیٰ۔

صف: **واحد شاہد** تنہا شہادت دینے والا، واقف، واقف الحال۔

محاورہ: **واحد و شاہد ہونا** واقف ہونا، جاننا، باخبر ہونا۔

**واحد غائب** (قواعد) کسی ایک ایسے شخص کے لیے استعمال کی جانے والا ضمیر جو سامنے موجود نہ ہو۔

**واحد مطلق** جس کی ذات و صفات میں کوئی شریک نہ ہو، بالکل تنہا، یکتا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**واحدیت** زیر ح، شد زبر نیز بلا شدی۔ امث، ع۔ کسی شے کا اس طرح ہونا کہ اُس کی ذات و صفات میں کوئی شریک نہ ہو۔

**واد** امذ۔ ثابت شدہ اختتام یا الزام، بحث مباحثہ؛ الزام؛ آواز، لفظ، فقرہ؛ جملہ۔

**وادی** (ا) امث، ع۔ نشیبی زمین جس پر سے دریا کا گزر ہو، دریا کے آس پاس کا علاقہ، گھاٹی، ترائی، پہاڑوں سے گھری ہوئی زمین، ندی نالوں کے بہنے کی جگہ؛ (مجازاً) بیابان، ویرانہ، جنگل، دشت۔

**وادی الموت** (پیش ی، غم ا، جزم ل، و لین) موت کی گھاٹی، خوفناک مقام، ایسی جگہ جہاں جان کو خطرہ لاحق ہو۔

**وادیِ ایمن** (ی لین، زبرم) (لفظاً) سیدھے ہاتھ کی وادی؛ (اصطلاحاً) وہ جگہ جہاں حضرت موسیٰ آگ کی تلاش میں نکلے تو وہیں اُنھیں خدائے تعالیٰ کی تجلی نظر آئی اور آپ نبوت سے سرفراز ہوئے، کوہِ طور کا علاقہ؛ (مجازاً) امن و سکون کی وادی۔ نیز **وادیِ سینا**۔

**وادیِ پُر خار** (پیش پ، جزم ر) کانٹوں بھری وادی؛ (مجازاً) مشکلوں اور آزمائشوں سے پُر علاقہ یا میدان۔

**وادیِ خموشاں** (زبر خ، وج، ن غنہ) خاموش رہنے والوں کی جگہ؛ (مجازاً)

قبرستان۔ نیز وادیٔ خموشاں۔

**وادیِ طور** طور کی وادی؛ رک: **وادیِ ایمن**۔

**وادیِ ظلمت** (پیش ظ، جزم ل، زبر م) اندھیری گھاٹی؛ مراد: دُنیا، زمین۔

**وادیِ عشق** (زیر ع، جزم ش) عشق کا میدان؛ عشق و محبت کے معاملات یا جذبات۔

**وادیِ قدس** (پیش ق، جزم د) متبرک جگہ، پاکیزہ مقام؛ رک: **وادیِ ایمن**۔

**وادیِ کہسار** (لیٹا پیش ک، جزم ہ) پہاڑوں کے درمیان واقع علاقہ؛ مجازاً: بیاباں۔

**وادیِ گل** (پیش گ) پھولوں سے بھری وادی، سرسبز و شاداب علاقہ۔ نیز **وادیِ گل پوش**۔

**وادیِ مجنوں** (زبر م، جزم ج، و مع) وہ صحرا جہاں مجنوں جنونِ عشق میں پڑا رہتا تھا۔

**وادیِ مقصود** (زبر م، جزم ق، و مع) وہ جگہ جہاں جانے یا پہنچنے کا ارادہ ہو، وہ مقام یا نکتہ جو مقصود ہو۔

**وادیِ نمل** (زبر ن، جزم م) وہ مقام جہاں حضرت سلیمانؑ نے چیونٹیوں سے خطاب کیا تھا، چیونٹیوں کی وادی۔

صف: **وادی نورد** (زبر ن، زبر د، جزم ر) جنگلوں میں پھرنے والا، مسافر؛ وحشی، دیوانہ۔ نیز رک: **صحرا نورد**۔

**وادیِ ہستی** (زبر م، جزم س) زندگی کی جگہ؛ (مجازاً) دُنیا۔

**وادی** (۲) صف، س۔ بولتا ہوا، فریادی؛ دعویدار، کسی عقیدے یا نظریے کا ماننے والا، پیرو؛ ساز بجانے والا، باجا بجانے والا، سازندہ۔

**وادی سُر** (موسیقی) کسی راگ کا وہ سُر جو اُس کی خاص شناخت ہو۔

**واڈھی** امث۔ فصل کی کٹائی۔

**وار** (۱) امذ۔ حملہ، ضرب، چوٹ، مار، زخم، گھاؤ۔

محاورہ: **وار اُٹھانا** زخم سہنا، حملہ برداشت کرنا۔

محاورہ: **وار اوچھا پڑنا** وار پوری طرح نہ پڑنا، ایسی ضرب لگنا جس سے مقابل کا خاتمہ نہ ہو سکے۔

محاورہ: **وار بچانا** حملہ روکنا، ضرب روکنا۔

محاورہ: **وار بیٹھنا** بھرپور ضرب لگنا، کاری زخم لگنا۔

محاورہ: **وار پڑنا** حملہ ہونا، چوٹ پڑنا، ضرب لگنا۔

محاورہ: **وار پورا پڑنا** کاری ضرب لگنا، وار کارگر ہونا، داؤ ٹھیک پڑنا۔

محاورہ: **وار جھیل جانا** چوٹ برداشت کرنا، حملہ سہنا۔

محاورہ: **وار چلنا** ضرب یا چوٹ لگنا، موقع ہاتھ میں آنا، داؤ چلنا، چال کارگر ثابت ہونا۔

محاورہ: **وار خالی جانا** حملہ کارگر نہ ہونا، ضرب نہ لگنا۔

محاورہ: **وار خالی دینا** حملہ کارگر نہ ہونے دینا، اپنے اوپر ضرب نہ پڑنے دینا، چوٹ بچا جانا؛ تدبیر ناکام بنانا۔

محاورہ: **وار خالی نہ جانا** مقصد پورا ہونا، حملہ کارگر ثابت ہونا، ضرب کا نشانے پر لگنا۔

محاورہ: **وار خطا جانا** نشانہ ٹھیک نہ بیٹھنا، وار خالی جانا۔

محاورہ: **وار رد کرنا** حملے کو روکنا، ضرب سے بچنا۔

محاورہ: **وار روکنا** کسی کے حملے کو ڈھال وغیرہ پر روکنا، داؤ نہ چلنے دینا؛ تدبیر ناکام بنانا۔

محاورہ: **وار سہنا** حملہ برداشت کرنا، چوٹ سہنا، اذیت اُٹھانا۔

محاورہ: **وار کاٹنا** حملہ روکنا؛ تدبیر ناکام بنانا۔

محاورہ: **وار کرنا** ضرب لگانا، چوٹ کرنا۔

کہاوت: **وارِ مرداں خالی نباشد** مردوں کا وار خالی نہیں جاتا۔

محاورہ: **وار ہونا** رک: **وار کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**وار** (۲) امذ۔ ہفتے کا کوئی دن، روز، مثلاً: منگل وار، بدھ وار؛ دیر، اُوپر، مثلاً: بیٹھے بیٹھے بڑی وار ہوگئی؛ باری، موقع، فرصت، مہلت، دفعہ۔ نیز **واری**۔

محاورہ: **وار آنا** باری آنا، موقع ملنا۔

فقرہ: **وار سے** باری سے، موقع آنے پر۔

محاورہ: **وار ملنا** مہلت ملنا، موقع ملنا، فرصت ملنا۔

**وار** (۳) متعلق فعل۔ امذ۔ دریا کا کنارہ جو نزدیک یا اِس طرف ہو، اِس طرف کا کنارہ۔ صف: اِدھر، اِس طرف، پار کی ضد۔

متعلق فعل: **وار پار** یہاں اور وہاں، اِدھر اُدھر، (مخفف) آر۔ مثال: **آر پار** اِدھر اُدھر؛ اِدھر سے اُدھر۔

محاورہ: **وار پار کرنا** کسی نوک دار (تلوار یا نیزے وغیرہ کا) شے کا ایک سرے سے چیر کر دوسرے سرے کی طرف نکل جانا۔

**وار** (۴) لاحقۂ نسبت، ف۔ والا، نسبت رکھنے والا مثلاً: اُمیدوار۔ **شاہوار** شاہوں کے لائق، بڑھیا، قیمتی۔ مثل، مانند، مثلاً: پروانہ وار۔ (متعلق فعل) طرح سے طریقے سے، مثلاً: ترتیب وار۔ (امذ) بوجھ۔ مثال: **خروار** ایک گدھے کا بوجھ۔

**وار** (۵) امذ۔ صدقہ، نچھاور۔

**وار پھیر** (ے) صدقہ کرنے کا عمل، بھینٹ۔

محاورہ: **وار پھیرنا** قربان کرنا، صدقہ اُتارنا، بھینٹ چڑھانا۔

متعلق فعل: وارکر سر یا جسم کے گرد گھما کر۔

**وارا(۱)** اند۔ نفع، فایدہ، بچت، منافع، کفایت؛ دولت، مال؛ صدقے، نچھاور، تصدق، قربانی۔

محاورہ: **وارا کھانا** کسی شے کا نفع کے قابل ہونا، فائدہ مند ہونا۔

**وارا نیارا** (زیرن) دوٹوک فیصلہ؛ خلاصی، نجات، خاتمہ؛ فراغت، یکسوئی؛ بے حد منافع، بہت فائدہ۔

**وارا ورد** (زبرد، جزم ر) فائدہ، بچت؛ میزان، جوڑ۔

محاورہ: **وارا وَرد ہونا** کفایت ہونا؛ جیتنا، غالب آنا۔

**وارا(۲)** ۔اند۔ باری، موقع، وقت۔

**وارا بندی** (کاشتکاری کی اصطلاح) کھیتوں کو نہر کا پانی دینے کے لیے کاشتکاروں کی باری مقرر کرنا۔

**وارتا** جزم ر۔اند،امث۔ رہنا، ٹھہرنا؛ کام، پیشہ، روزگار؛ اطلاع، خبریں، افواہ؛ گفتگو، بات چیت۔

محاورہ: **وارتا کرنا** گفتگو کرنا، بات چیت کرنا۔

**وارث** زیرر۔اند،ع۔ وفات پانے والے کا جانشین یا اُس کے اثاثے کا حقدار، میراث لینے والا؛ حامی، مددگار۔ مثال: **والی وارث**۔ شوہر، خاوند؛ سرپرست، مالک، آقا؛ محافظ، نگہبان، رکھوالا۔

**وارثِ بعید** کسی پشتوں کا واسطہ رکھنے والا وارث۔

**وارثِ پرویز** خسرو پرویز کا جانشین؛ (کنایۃً) امیر کبیر شخص، انتہائی دولت مند آدمی۔

**وارثِ تاج وتخت** سلطنت کا وارث، شہزادہ، یا شہزادی۔ نیز **وارثِ تاج ونگیں**۔

محاورہ: **وارث تسلیم کرنا** کسی مردے کی جائیداد کا حق مانا جانا۔

**وارثِ شرطی** ایسا وارث جس کے لیے میراث پانے کی کوئی خاص شرط ہو، مشروط وارث۔

**وارثِ صلبی** (پیش ص، جزم ل) حقیقی وارث یا اولاد جسے نسلی وارث ہونے کی وجہ سے میراث کا حق پہنچتا ہو۔

**وارثِ صغیر** کمسن وارث، نابالغ وارث۔

محاورہ: **وارث قرار دینا** مرنے والے کی جائیداد کا حق دار تسلیم کرنا؛ اپنے بعد جائیداد کا حق دار مقرر کرنا۔

**وارثِ کبیر** بالغ وارث؛ وارثِ صغیر کے مقابل۔

محاورہ: **وارث مانگنا** اولاد (خصوصاً بیٹے) کی خواہش کرنا۔

**وارثی** زیرر۔صف،ع۔ وارث ہونے کی حالت؛ آقا ہونا، سرپرست ہونا؛ مشہور صوفی بزرگ سید وارث علی شاہ کے سلسلے سے منسوب۔

**وارد** زیرر۔صف،ع۔ آنے والا؛ موجود، حاضر، مذکور؛ قاصد، خبررساں؛ شامل یا شریک ہونے والا، داخل ہونے والا۔

محاورہ: **وارد کرنا** عائد کرنا (عموماً اعتراض وغیرہ)۔

**وارد وصادر** (وج، زیرد) آنے والا؛ (مجازاً) مہمان۔

محاورہ: **وارد ہونا** پہنچنا، نازل ہونا، آجانا۔

**واردات** لیٹا زیرر نیز جزم ر۔امث،ع۔ سرگزشت، ماجرا، حالات؛ دل پر گزرنے، القا ہونے، نازل ہونے والے خیال وغیرہ؛ آنے، درآمد ہونے والی اشیا۔ حادثہ، واقعہ؛ سانحہ، جھگڑا، مجرمانہ کارروائی۔ نیز **واردات** (جزم ر) (بطور اسمِ واحد اُردو کا تصرف)۔

**وارداتِ خفیف** معمولی نوعیت کا جھگڑا یا جرم۔

**وارداتِ سنگین** بڑا جھگڑا یا وقوعہ۔

**وارداتِ قلب** دلی کیفیات؛ (تصوف) صوفیہ کے نفس، ذہن ودل پر وارد ہونے والی کیفیات؛ باطنی کیفیت، روحانی تجربہ۔ نیز **وارداتِ قلبی**۔

محاورہ: **واردات کرنا** جرم کرنا۔

محاورہ: **واردات ہونا** سانحہ ہونا، واقعہ ہونا؛ جرم کا وقوع ہونا۔

**وارداتِ وسادرات** (لیٹا زیرد) درآمدات وبرآمدات۔

**وارداتیا** مجرم، فراڈیا، چوری، ڈاکے یا دوسرے جرم کرنے کا عادی؛ (مجازاً) موقع پرست آدمی۔

**وارڈ** جزم ر۔اند۔ نابالغ جو ولی کی نگرانی میں ہو؛ وہ نابالغ جس کی پرورش اور جائیداد کی نگرانی کے لیے عدالت کی طرف سے کوئی منتظم مقرر ہو؛ نگہبان، چوکیدار؛ کسی ہسپتال یا جیل خانے کا ایک خاص شعبہ۔ انگریزی میں: Ward۔

**وارڈن** جزم ر، زبر نیز لیٹا زبر ڈ۔اند،امث۔ کسی کالج یا یونیورسٹی کے ہاسٹل کا ناظم یا نگران۔ انگریزی میں: Warden۔

**وارستگی** زبرر، جزم س، زبرت۔امث،ف۔ آزاد ہونا، چھوٹنا، رہا ہونا؛ آزادی، بے پروائی۔

**وارستہ** زبرر، جزم س، زبرت۔صف،ف۔ آزاد، بے نیاز، بے غرض، بے فکرا، بے پروا۔

**وارستہ طبع** آزاد طبیعت کا مالک، بے پروا۔

محاورہ: **وارستہ کرنا** بے نیاز کرنا، بے فکر کرنا۔

**وارستہ مزاجی** مزاج یا طبیعت کی لاپروائی، بے نیازی، بے فکری، آزادی، بے پروائی۔

**وارفتگان** زبرر، جزم ف، زبرت۔جمع۔اند،ف۔ بے خود لوگ، دیوانے۔

**وارفتہ** (رک) کی جمع۔

**وارفتگی** (ف) بے خودی، شیفتگی؛ تھکن، تھکاوٹ۔

**وارفتہ** زبر ر، جزم ف، زبر ت۔صف، ف۔ دیوانہ، از خود رفتہ، بے خود، بے سدھ۔

محاورہ: **وارفتہ بنانا** شیدا بنانا، دیوانہ کرنا، بے خود کرنا۔

صف: **وارفتہ خاطر** بے پرواطبیعت کا حامل، بے خود طبیعت رکھنے والا۔

صف: **وارفتہ** سر دیوانہ، عاشق۔

محاورہ: **وارفتہ کرنا** بے خود، دیوانہ کرنا، مدہوش کرنا۔

صف: **وارفتہ مزاج** لاأبالی طبیعت کا مالک، بے فکرا۔

**وارفتہ نوائی** بے معنی باتیں، دیوانوں جیسی باتیں۔

**وارن** زبر ر۔امث، ہ۔ قربانی یا بھینٹ سے کوئی مصیبت یا آفت روکنا۔

**وارنا** جزم ر۔فعل متعدی۔ قربان کرنا، نچھاور کرنا، بھینٹ دینا۔

**وارنٹ** زبر نیز لیٹا زیر، جزم ن۔اند۔ پروانہ گرفتاری؛ طلب نامہ، بلاوا؛ افسر مجاز کا تحریری حکم۔انگریزی: Warrant۔

**وارنٹ تلاشی** تلاشی لینے کا تحریری حکم نامہ۔

فعل مرکب: **وارنٹ جاری کرنا** عدالت کا کسی کی گرفتاری کا تحریری حکم نامہ جاری کرنا۔

فعل مرکب: **وارنٹ جاری ہونا** عدالت سے کسی کی گرفتاری کا تحریری حکم نامہ جاری ہونا۔

**وارنٹ رہائی** رہائی کا تحریری حکم نامہ۔

**وارنٹ گرفتاری** کسی کی گرفتاری کا تحریری حکم نامہ۔

محاورہ: **وارنٹ نکلنا** گرفتاری کا وارنٹ جاری ہونا۔

محاورہ: **وارنٹ نکالنا** رک: **وارنٹ جاری کرنا**۔

**وارنٹی** زبر نیز لیٹا زیر ت، جزم ن۔امث۔ کسی فروخت شدہ چیز کے معیار کے حوالے سے دی گئی ضمانت یا اُسے ٹھیک کرنے یا بدلنے کی ذمہ داری۔

**وارننگ** جزم ر، زیر ن، ن غنہ۔امث۔ تنبیہی اطلاع؛ انتباہ، تنبیہ۔انگریزی میں: Warninig۔

محاورہ: **وانگ دینا** خبردار کرنا، برے نتائج سے آگاہ کرنا۔

**واری** متعلق فعل۔ صدقے، قربان، نثار۔

**واری پھیری** جان نثاری، صدقے جانا؛ کسی شخص کے گرد گھومنا یا سر سے کوئی چیز وار کر قربان کرنا۔

محاورہ: **واری پھیری ہونا** قربان جانا، واری جانا۔

محاورہ: **واری جانا** نثار ہونا، قربان جانا، صدقے جانا۔

فقرہ: **واری صدقے** قربان جاؤں، نثار جاؤں، جان دے دوں، قربان، نثار۔

محاورہ: **واری کرنا** وارنا، پھیرنا، قربان کرنا۔

**وارے** ۔اند۔ رک: وارا (۱) جس کی یہ جمع اور مغیرہ حالت ہے۔

**وارے کا سارا** فائدے کی اُمید۔

محاورہ: **وارے سے ملنا** سستے داموں دستیاب ہونا، کم قیمت پر ملنا۔

محاورہ: **وارے نیارے کرنا** فائدہ حاصل ہونا، روپیہ کمانا؛ عیش کرانا۔

محاورہ: **وارے نیارے (ہونا)** بڑا فائدہ حاصل ہونا، بہت کچھ ہاتھ آنا، بہت نفع ہونا؛ (مجازاً) عیش۔

محاورہ: **وارے وارے جانا** صدقے جانا، قربان جانا۔

**واڑ** امث۔ وہ جگہ جس کے گرد باڑ ہو، مقام، احاطہ، محلّہ؛ علاقہ، ملک۔

**واڑا/ واڑہ** ایسا مقام یا محلّہ جہاں ایک ذات یا ایک پیشے سے وابستہ لوگ رہتے ہوں، مثلاً کمہارواڑا۔

**واڑی** امث۔ باغ، پھلواڑی؛ رہنے کی جگہ، جھونپڑی۔

**واژوں** ومع، ن غنہ۔صف، ف۔ اوندھا، اُلٹا، منہ کے بل گرا ہوا؛ برگشتہ، مخالف؛ منحوس، نامبارک۔نیز واژگوں (جزم ژ)۔

**واژوں/ واژگوں بخت** بدقسمت، بدبخت، برے نصیب والا۔

**واژوں نظری** بدنظری، کسی کو بری نگاہ سے دیکھنا۔

**واژونہ اثر** (ومع، زبر ن، زبر ا، زبر ث) اُلٹے اثر والا۔

**واس** ۔اند۔ رہنا، قیام کرنا؛ مکان، گھر، رہنے کی جگہ۔

**واسر** زبر س۔اند۔ وہ گھر جہاں نیا شادہ شدہ جوڑا پہلی رات گزارے۔

**واسط** اند، ع۔ درمیان، وسط؛ وہ جو درمیان میں ہو؛ مصالحت کرانے والا، ثالث، بچولیا۔

**واسطہ** جزم س، زبر ط۔اند، ع۔ تعلق، رشتہ، لگاؤ؛ رابطہ، وسیلہ، ذریعہ؛ سروکار؛ قسم، سوگند؛ سبب، علت، وجہ۔

محاورہ: **واسطہ بنانا** ذریعہ بنانا، وسیلہ بنانا؛ سبب پیدا کرنا۔

محاورہ: **واسطہ بننا** رابطے کا سبب بننا، وسیلہ بننا، بچولیا بننا۔

محاورہ: **واسطہ پڑنا** کام پڑنا؛ سابقہ پڑنا؛ تعلق ہونا۔

محاورہ: **واسطہ پیدا کرنا** ذریعہ پیدا کرنا، وسیلہ ڈھونڈنا، جان پہچان نکالنا۔

محاورہ: **واسطہ پیدا ہونا** رک: **واسطہ پیدا کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

متعلق فعل: **واسطہ در واسطہ** ایک کے دوسرے واسطے سے۔

محاورہ: **واسطہ دینا** کوئی وسیلہ بیچ میں لانا، قسم دینا؛ فریاد کرتے وقت کسی کے نام کی دہائی دینا۔

محاورہ: **واسطہ ڈالنا** سروکار ہونا، پالا ڈالنا۔

محاورہ: **واسطہ رکھنا** سروکار رکھنا، تعلق رکھنا؛ نسبت جوڑنا۔

محاورہ: **واسطہ ہونا** تعلق ہونا، علاقہ ہونا، نسبت ہونا، ربط ہونا۔

**واسطی** جزم س۔ صف، ع۔ **واسطہ** (رک) سے منسوب؛ عراق کے شہر واسط سے تعلق رکھنے والا؛ واسط شہر میں پیدا ہونے والے سرکنڈے کا قلم جو بہت عمدہ تصور کیا جاتا تھا۔

**واسطے** متعلق فعل۔ **واسطہ** (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

متعلق فعل: **واسطے سے** توسط سے، وسیلے سے، ذریعے سے۔

**واسع** لیٹا زیر س۔ صف، ع۔ وسعت رکھنے والا، پھیلنے والا، کشادہ، فراخ؛ اللہ تعالیٰ کے صفاتی ناموں میں سے ایک۔

**واسن** زبر س۔ اند۔ خوشبودار بھاپ دینا، معطر کرنا؛ کوئی برتن، پانی رکھنے کا برتن؛ لباس، لفافہ۔

**واسو** و مع۔ امث۔ نوجوان لڑکی؛ نائکوں کی اصطلاح میں عورتوں کو مخاطب کرنے کا ایک کلمہ۔

**واسوخت** و مع، جزم خ۔ اند، ف۔ بیزاری، نفرت، ناپسندیدگی؛ جلنا، جلنا؛ ایک شعری صنف جس میں عاشق محبوب سے اُس کی بے وفائی و بے پروائی کا شکوہ اور ترکِ محبت پر آمادگی ظاہر کرتا ہے جو واردات محبت کی ایک کیفیت ہے۔

**واسوختگی** جلا کر راکھ کر دینا، واسوخت ہو جانے کی کیفیت یا حالت۔

**واسوختہ** جلا ہوا؛ جوشیلا۔

**واسی** صف۔ بسنے والا، رہنے والا، باشندہ؛ **باسی** (رک) کا متبادل املاء؛ کپڑے پہننے والا، ملبوس؛ خوش پوشاک۔

**واشاد** ۔صف۔ خوش، خرم۔

**واشد** پیش ش۔ امث۔ بند چیز کا کُھلنا، کلی کا کِھلنا، گھٹن دُور ہونا؛ پھیلنا، وسعت، کشادگی؛ (کنایۃً) بے تکلفی، بے حجابی۔

محاورہ: **واشد کرنا** آزادی ملنا؛ بے تکلفی سے ملنا؛ شگفتہ ہونا، کھلنا۔

**واشدگی** کشادگی، وسعت، پھیلاؤ؛ (مجازاً) بے حجابی، بے تکلفی؛ چھٹکارا، نجات، رہائی۔

محاورہ: **واشد میں ہونا** فکر میں ہونا، سوچ میں ہونا۔

**واشدن** عیاں ہونا، ظاہر ہونا؛ کھلنا۔

**واشدہ** کھلا ہوا، پھیلا ہوا؛ بکھرا ہوا۔

محاورہ: **واشد ہونا** کشادہ ہونا، رہائی پانا، نجات حاصل کرنا۔

**واشگاف** زیر ش۔ صف، ف۔ صاف، کھلا، ظاہر۔

**واشگاف پھل** ایسے پھل جو مختلف حصوں میں بنے ہوتے ہیں یا پھٹ جاتے ہیں۔

محاورہ: **واشگاف کر دینا/کرنا** کھول کر بیان کر دینا، کھولنا، ظاہر کرنا، واضح کرنا۔

محاورہ: **واشگاف ہونا** ظاہر ہونا، بے حجاب ہونا؛ واضح ہونا۔

**واشگافی** زیر ش۔ امث، ف۔ **واشگاف** (رک) ہونے یا کرنے کی حالت، واضح ہونا، ظاہر ہونا، صاف ہونا۔

محاورہ: **واشگافی کرنا** پھیلانا، چاک کرنا، کھولنا، ظاہر کرنا۔

**واشی** ۔اند۔ جھوٹا، چغلی کھانے والا، لُترا۔

**واصف** زیر ص۔ صف، ع۔ تعریف کرنے والا، وصف بیان کرنے والا، ثنا خواں، خصوصاً حمد گو۔

**واصل** زیر ص۔ صف، ع۔ وصول ہونے والا، ملا ہوا، جڑا ہوا، جُڑنے والا، وصل ہونے والا؛ (مجازاً) پہنچا ہوا (بزرگ)؛ کسی مقام یا درجے پر فائز ہونے والا؛ ملاقات کرنے والا، ملاقاتی۔

**واصل باقی** وصول و بقایا لگان (کا حساب)۔

محاورہ: **واصل باقی کرنا** حساب کی کمی بیشی بیان کرنا یا میزان برابر کرنا۔

**واصل بحق** (زبر ب، زبر ح) خدا کی طرف لوٹا ہوا، مرحوم۔

محاورہ: **واصل بحق ہونا** خدا کے پاس پہنچ جانا، فوت ہو جانا۔

**واصلِ بہشت** جنت میں جانے والا؛ (مجازاً) مرحوم و مغفور۔

**واصلِ جنت** رک: **واصلِ بہشت**۔

**واصلِ جہنم** جہنم واصل؛ ہلاک (کسی بدکردار یا ناپسندیدہ فرد کے مرنے پر کہا جاتا ہے)۔

محاورہ: **واصلِ جہنم کرنا** دشمن کو قتل کرنا، مار ڈالنا، فنا کرنا۔

**واصلِ حق** (کسی نیک انسان کی وفات پر کہا جاتا ہے) مرحوم، جس کا انتقال ہو چکا ہو۔

**واصلات** لیٹا زیر ص۔ جمع، مث، ع۔ محاصل، وصول شدہ رقمیں یا مال؛ کسی جائیداد یا جاگیر وغیرہ کی آمدنی نیز وہ منافع جو ناجائز قابض نے وصول کیا ہو؛ وہ منافع جو درمیانی آدمی کسی سودے سے حاصل کرے۔

**واصلہ** زیر ص، زبر ل۔ صف۔ اند، ع۔ ملانے والا یا ملانے والی شے، متصل کرنے والا یا والی چیز۔

**واضح** لیٹا زیر ض۔ صف، ع۔ ظاہر، صاف، عیاں، صریح، روشن صاف نظر آنے والا؛ مفصل، شرح کیا ہوا؛ صاف لکھا ہوا، جسے پڑھنے میں دقت نہ ہو۔

فقرہ: **واضح باد** واضح ہو، واضح رہے۔

**واضح ترین** سب سے زیادہ نمایاں، سب سے زیادہ صاف۔

فقرہ: **واضح رہے** معلوم ہو، جان لو، خوب سمجھ لو، پوشیدہ نہ رہے۔
فعل مرکب: **واضح کرنا** ظاہر کرنا، تفصیل سے بتانا، اچھی طرح سمجھنا۔
**واضع** لیٹا زیرِض۔ صف، ع۔ بنانے، ایجاد کرنے، اختراع کرنے والا، موجد، مخترع؛ مرتّب، مصنّف۔
**واضعِ قانون** قانون بنانے والا، قانون ساز۔
**واعظ** زیرِع۔ اند، ع۔ وعظ کہنے والا، نصیحت کرنے والا، اوامر و نواہی کی بابت ہدایت دینے اور اُن پر اصرار کرنے والا۔ جمع: **واعظین**۔
**واغل** زیرِغ۔ صف۔ اند۔ داخل ہو کر چھپ جانے والا؛ (مجازاً) بن بلائے دعوتوں میں آنے والا۔
**وافر** زیرِف۔ صف، ع۔ بکثرت، بافراط، بہت؛ وسیع، کشادہ۔ عروض کی ایک بحر جس کا وزن مفاعلتن مفاعلتن فعول ہے۔
فعل مرکب: **وافر ہونا** کثرت سے ہونا، تعداد میں بہت زیادہ ہونا۔
**وافی** صف، ع۔ کامل، کافی، بھرپور؛ وعدے کا پورا، وفادار، مخلص۔
**واقع** لیٹا زیرِق۔ صف، ع۔ موجود، پیدا، حادث؛ پیش آنے والا، رونما ہونے والا، پایا جانے والا۔
**واقع روشنی** موجود روشنی، قائم روشنی۔
**واقع شدہ** جو ہو چکا ہو، جو پیش آ چکا ہو۔
متعلق فعل: **واقع میں** حقیقت میں، دراصل۔
**واقع نویس** روئداد لکھنے والا، حالات لکھنے والا۔ انگریزی میں: Reporter۔
**واقعات** لیٹا زیرِق۔ جمع، مذ، ع۔ گزرے ہوئے احوال، سچی باتیں، حالات کا سچا سچا بیان۔
محاورہ: **واقعات پیش آنا** اُمور یا مسائل درپیش ہونا، حادثے پیش آنا۔
**واقعات و قصص** (زیرِق، زبرِص) گزرے ہوئے واقعات اور قصے۔
**واقعاتِ نفس اُلامری** (زبرِن، جزمِ ف، پیشِ س، غمِ ا، جزمِ ل، زبرِا، جزمِ م) اصلی حقائق، اصلی باتیں جو سچ مچ رونما ہوں۔
**واقعہ** لیٹا زیرِق، زبرِع۔ اند، ع۔ جو کچھ ہوا، جو کچھ گزرا؛ اصلی، سچی بات، بپتی حقیقت، حادثہ، سانحہ؛ وفات۔
**واقعہ بندی** قصہ بیان کرنا۔ نیز **واقعہ نگاری**۔
محاورہ: **واقعہ پیش آنا** سانحہ پیش آنا، حادثہ ہونا، ماجرا گزرنا۔
**واقعۂ کربلا** شہادتِ امام حسینؓ۔
**واقعۂ معراج** حضرت محمد ﷺ کے معراج پر جانے کا واقعہ۔
**واقعۂ نفس الامری** (پیشِ س، غمِ ا، جزمِ ل، زبرِا، جزمِ م) اصلیت جو واقعے کا سبب ہو، سچی بات۔
**واقعہ نگار** (زیرِن) قصہ لکھنے والا، روئداد نویس۔
صف: **واقعہ نویس** (زبرِن، ی) (ع، ف) خبریں لکھنے والا، حکومت کو حالاتِ حاضرہ سے باخبر رکھنے والا۔
**واقعی** لیٹا زیرِق۔ صف، ع۔ اصلی، سچا، درست، مطابق اصل۔ (متعلق فعل) سچ مچ، حقیقت میں بلاشبہ۔
**واقعیت** زیرِق، شدِ زبرِی۔ امث، ع۔ اصلیت، حقیقت، حقیقی ہونا۔
**واقف** زیرِق۔ صف، ع۔ جاننے پہچاننے والا، آگاہی رکھنے والا، آگاہ، باخبر؛ شناسا؛ ملاقاتی۔
صف: **واقف الحال** (پیشِ ف، غمِ ا، جزمِ ل) احوال سے واقف، راز داں، ہمراز؛ دوست۔ نیز **واقفِ حال**۔
صف: **واقف کار** جسے کسی کام یا چیز سے آگاہی ہو، باخبر؛ شاہد، گواہ؛ وقف قائم کرنے والا۔
**واقف کاری** جان پہچان، شناسائی، باخبری۔
فعل مرکب: **واقف ہونا** جاننا، پہچاننا؛ سمجھنا۔
**واقفیت** لیٹا زیرِق، زیرِف، شدِ زبرِی۔ امث، ع۔ شناسائی، جان پہچان، علم، معلومات، آگاہی۔ نیز عام: **واقفیت** (جزمِ ق)۔
فعل مرکب: **واقفیت پیدا کرنا** آگاہی حاصل کرنا، شناخت حاصل کرنا، باخبر ہونا۔
**واقفیتِ عامہ** عام معلومات۔ انگریزی میں: General Knowledge۔
**واقفیتِ کلی** مکمل آگاہی؛ (مجازاً) مہارت۔
فعل مرکب: **واقفیت نکالنا** شناسائی پیدا کرنا، خود کو متعارف کرانا۔
فعل مرکب: **واقفیت ہونا** آگاہی ہونا؛ مہارت ہونا، علم ہونا۔
**واقی** ۔صف۔ بچانے والا، نگہبان، رکھوالا۔
**واک** اند۔ چہل قدمی، ٹہلنا، چلنا۔ انگریزی: Walk۔
**واک آؤٹ** احتجاجاً اپنی نشست چھوڑ کر چلے جانا، کسی اجتماع یا جلسے وغیرہ سے الگ ہو کر اپنی ناراضامندی کا اظہار کرنا۔ انگریزی میں: Walkout۔
فعل مرکب: **واک آؤٹ کر جانا/کرنا** کسی اجتماع میٹنگ یا جلسے سے احتجاج کے طور پر الگ ہو جانا، چھوڑ کر چلے جانا۔
**واکشادہ** پیشِ ق، زبرِد۔ صف، ف۔ کھلا اور پھیلا ہوا۔
**واکر** جزمِ ر۔ اند۔ پہیوں پر چلنے والا ایک کرسی نما آلہ جس میں کھڑے ہو کر بچے چلنا سیکھتے ہیں، گڈولنا؛ سخت اور جامد قسم کا ڈھانچہ جس کے ساتھ سہارا دینے کے لیے

بازو لگے ہوتے ہیں جو بیماروں، معذوروں اور سن رسیدہ لوگوں کو چلنے میں مدد فراہم کرتا۔ انگریزی میں: Walker۔

**واکڑا** جزم ڑ۔ اند۔ بچوں کے بازوؤں میں پہننے کا زیور جو عمومی طور پر سونے کا چاندی کا بنا ہوتا ہے۔

**واگزار** پیش گ۔ صف، ف۔ چھوڑا ہوا، چھڑایا ہوا؛ پابندی یا شرط اُٹھا لینا؛ (مال گزاری) چھوٹ دیا ہوا۔ نیز **واگذار، واگزاشت**۔

محاورہ: **واگزار کرانا** رہن سے چھڑانا، کسی کی جائیداد کو دوسرے کے قبضے سے چھڑانا۔

محاورہ: **واگزارنا** چھوڑنا، قبضے سے نکالنا۔

محاورہ: **واگزار ہونا** رہن سے آزاد ہونا، بحال ہونا۔

**واگزاری** بندش سے آزادی، رہائی۔

محاورہ: **واگزاشت کرانا** بازیافت کرانا، چھڑوانا۔

محاورہ: **واگزاشت کرنا** چھوڑ دینا، آزاد کر دینا۔

محاورہ: **واگزاشت ہونا** رہن سے آزادی مل جانا، چھُٹ جانا، آزاد ہو جانا۔

صف: **واگزاشتہ** چھوڑا ہوا، آزاد کیا ہوا؛ واپس دیا ہوا۔

**واگزاشتگی** رہائی، بحالی، بازیابی۔

**واگر** پیش گ۔ صف۔ فرحت دینے والا، دل خوش کرنے والا۔

**واگستہ** پیش گ، زبر س، جزم س، زبر ت۔ صف، ف۔ ٹوٹ کر کھل جانے والا، بکھرا ہوا ہار وغیرہ۔

**واگن** زبر گ۔ امث۔ شیرنی، جھگڑالو عورت۔

**وال (۱)** صف۔ والا (۱) (رک) کا مخفف۔

**وال (۲)** اند۔ بدلہ، قصاص۔

**والا (۱)** لاحقہ، ف۔ نسبت رکھنے والا (کسی شہر یا جگہ سے) مثلاً: لاہور والا۔ برائے فاعلیت: مرنے والا، کاٹنے والا، پیشہ کرنے والا وغیرہ؛ کسی صلاحیت یا خوبی کا حامل، قابل، لائق۔ نیز **والی**۔ جمع: **والے، والیاں**۔

**والا (۲)** صف، ف۔ اُونچا، بلند، عالی، بڑا، بزرگ۔ مثلاً: **حضورِ والا** (پیش ح، لیٹا زبر ر) بادشاہ، امیر، آقا وغیرہ سے خطاب کا کلمہ۔

صف: **والا اَساس** اُونچی یا اعلیٰ بنیاد والا؛ (مجازاً) بلند مرتبہ۔

صف: **والا تبار** (زبر ت) عالی مرتبہ خاندان۔

**والا تحاریر** (زبر ت، ی) نظم و نثر کے ماہرین، علما۔

صف: **والا تمکیں** (زبر ت، جزم م، ی) بڑی عزت والا؛ صاحبِ حیثیت۔

صف: **والا جاہ** بڑے رتبے والا، بلند مرتبے والا۔

صف: **والا حسب** (زبر ت، زبر س) اعلیٰ نسب، بڑی بزرگی والا؛ بلند مرتبہ، شرف والا۔

صف: **والا رُتبہ** (پیش ت، جزم ت، زبر ب) عالی مرتبہ، ذی وقار، بہت عزت والا۔

صف: **والا شان** بڑی شان والا، بلند مرتبے والا، معزز و محترم۔

**والا شاہی** مغلوں کی حکومت میں بادشاہ کی ذاتی فوج۔

صف: **والا صفات** (زیر ص) اعلیٰ خوبیوں کا مالک؛ ہنرمند؛ اچھی عادات و خصائل کا۔

صف: **والا فکر** (زیر ف، جزم ک) اچھے خیالات رکھنے والا، اچھی سوچ کا حامل۔

صف: **والا قدر** (زبر ت، جزم د) بڑی شان والا، بلند مرتبے والا، معزز۔ نیز رک: **والا رُتبہ**۔

صف: **والا گوہر** (ولین، زبر ہ) بلند مرتبے والا، بڑی شان والا، بڑے عہدے والا؛ شریف النسل، عالی خاندان۔ نیز **والا گہر** (لیٹا پیش ت، زبر ہ)۔

صف: **والا مرتبت** (زبر م، جزم ر، زبر ت، زبر ب) بڑے رتبے والا، بلند مرتبے والا۔ نیز رک: **والا جاہ**۔

صف: **والا مقام** (زبر م) بلند مرتبے والا، اعلیٰ رُتبے والا۔

صف: **والا مکان** (زبر م) اُونچا مکان، بلند و بالا عمارت؛ (مجازاً) دولت مند، نہایت امیر۔

صف: **والا مناقب** (زبر م، زیر ق) جس کی بہت زیادہ تعریف کی جائے، اعلیٰ خوبیوں کا مالک۔

**والا نامہ** بزرگ یا مرتبے میں بڑے آدمی کا خط، نوازش نامہ۔

صف: **والا نژاد** (زبر ن) اُونچے گھرانے والا، عالی خاندان۔

صف: **والا نسب** (زبر ن، زبر س) رک: **والا نژاد**۔

صف: **والا نگاہ** (زیر ن) بلند خیال، عالی خیال، بلند نظر رکھنے والا۔

صف: **والا نہمت** (لیٹا زیر ن، جزم ہ، زبر م) جس کے پیشِ نظر بڑا مقصد ہو، بلند اِرادے والا۔

صف: **والا ہمت** (زیر ہ، شد زبر م) بلند ہمت، بلند حوصلہ، بہادر، جرأت مند، دلیر۔

**والائی** بڑاپن، بزرگی، بڑائی، عظمت۔

**وِالا** زبر و، زیر ا، شد ل۔ حرفِ جزا، ع۔ ورنہ، وگرنہ، نہیں تو، بدوں صورت۔

**وَالّا فلا** ورنہ نہیں، نہ سہی۔

**وَالّا نہ** (ن) ورنہ نہیں، نہیں تو نہیں۔

**والد** زیرل۔اند،ع۔ ابا،اَبُو،پِتا،پدر۔

**والدِ بزرگوار** (پیش ب،پیش ز، جزم ر، جزم گ) (ع،ف) تعظیماً: ابا، ابو، والد کے لیے مستعمل۔

**والدِ گرامی** (زیرگ) رک: والدِ بزرگوار۔

**والد ماجد** ابوئے محترم۔

**والدہ** زیرل،زبرد۔امث،ع۔ ماں،امی،مادر،ماتا۔

**والدہ ماجدہ** احتراماً والدہ (رک) کے لیے مستعمل۔

**والدین** لیٹاً زیرل،ے لین۔جمع،مذ،ع۔تثنیہ۔ اباماں،ماں اور باپ۔

محاورہ: **والدین کا سایہ سر سے اُٹھ جانا** ماں باپ کا انتقال کر جانا۔

**والز** جزم ل۔اند۔ تہری تال کا ایک ناچ جس میں مردعورت جوڑا جوڑا ہو کر موسیقی کی سنگت میں ایک دوسرے کے گرد گھومتے ہوئے ناچتے ہیں۔انگریزی میں: Waltz۔

فعل مرکب: **والز کرنا** تہری تال کا رقص کرنا۔

**والسلام** غم ا،غم ل،شدز برس۔فقرہ۔ اور سلامتی ہو؛ (مجازاً) اللہ حافظ۔

**وال کلاک** جزم ک۔اند۔ دیواری گھڑی، دیوار پر آویزاں کی جانے والی بڑی گھڑی۔

**واللّٰہ** زبرو،غم ا،شدل بمد،جزم ہ۔کلمۂ قسم،ع۔ خدا گواہ ہے، میں سچ کہتا ہوں۔

فقرہ: **واللّٰہ اعلم** (زبرو،غم ا،شد بمدل، پیش ہ، زبرا، جزم ع، زبرل) خدا بہتر جانتا ہے، مجھے نہیں معلوم۔

**واللّٰہ اعلم بالصواب** (زبرو،غم ا،شد بمدل، پیش ہ، زبرا، جزم ع، زبرل، پیش م، زیرب، غم ا، غم ل، شدز برص) خدا ہی حقیقت سے واقف ہے، اللہ ہی بہتر جانتا ہے؛ خدا ہی کو معلوم ہے کہ سچ کیا ہے۔

**والہ** زبرل۔صف،ع۔ شیدا، عاشق، گرویدہ، فریفتہ۔

صف: **والہ وشیدا** حد سے زیادہ شیدا، بہت زیادہ فریفتہ، عاشق، مفتون۔

فعل مرکب: **والہ وشیدا بنا دینا** عاشق بنا دینا۔

محاورہ: **والہ وشیدا ہونا** فریفتہ ہونا، عاشق ہونا۔

**والہ وشیفتہ** رک: والہ وشیدا۔

**والہانہ** زیرل، زبرن۔متعلق فعل۔صف۔ع،ف۔ نہایت اشتیاق سے، بے اختیار، عاشقوں کی طرح۔

**والہانہ پن** بے اختیارانہ عمل۔

**والی (۱)** اند،ع۔ حاکم، امیر، حکمران، بادشاہ؛ کسی خاندان کا سربراہ؛ محافظ، نگہبان۔مثال: **اللہ والی** خدا نگہبان؛ دوست، حمایتی۔

**والیِ بیت** (ے لین) (لفظاً) گھر کا مالک؛ (مجازاً) حاکم، بادشاہ۔

**والیِ دو جہان** (لفظاً) دونوں جہانوں کا وارث؛ (کنایۃً) حضرت محمد ﷺ۔

**والیِ ریاست** حاکم، بادشاہ، حکمران۔نیز **والیِ سلطنت**۔

**والیِ ملک** ملک کا حاکم، حکمران، بادشاہ۔

**والی وارث** حمایتی، مددگار؛ پشت پناہ، سرپرست۔

محاورہ: **والی پر آنا** بات پر جم جانا، دل میں کسی بات کی ٹھان لینا۔

**والی (۲)** اند۔ بندوقوں کی باڑ؛ (مجازاً) گالیوں وغیرہ کی بوچھاڑ۔

**وام (۱)** اند،ف۔ قرض، اُدھار۔

**وام دار** مقروض، اُدھار لینے والا۔

محاورہ: **وام دینا** قرض دینا، اُدھار دینا۔

محاورہ: **وام لینا** قرض لینا، مستعار لینا۔

**وام (۲)** اند۔ اُلٹا، برعکس، برخلاف؛ بایاں۔

**واماندگان** جزم ن، زبرد۔اند،ف۔ پیچھے رہ جانے والے افراد، تھکے ہوئے افراد، نڈھال لوگ۔

**واماندگی** پیچھے رہ جانے کی حالت؛ تھکن، تھکاوٹ؛ عاجزی، ناچاری۔

**وامانده** تھک کر پیچھے رہا ہوا؛ ہارا ہوا، پس ماندہ؛ (مجازاً) وارث۔

**وامق** زیرم۔صف۔اند،ع۔ عاشق، شیدا؛ مشہور معشوقہ عذرا کے عاشق کا نام۔

**وامق وعذرا** ایک ایرانی قصہ جسے عنصری، فصیحی اور نامی نے لکھا۔

**وامی** ۔صف،ف۔ مقروض؛ بدقسمت۔

**وان (۱)** اند۔ والا، مالک، رکھنے والا۔مثلاً: دھنوان (دھن وان)۔

**وان (۲)** اند۔ جنگل سے منسوب، جنگل میں سکونت اختیار کرنے والا؛ برہمچاری جو گھربار چھوڑ کر جنگل میں جا بسے۔نیز رک: بان۔

**وانر** زبرن۔اند۔ بندر، بوزنہ۔

**واں** ظرف مکان۔ (قدیم) وہاں کا مترادف (شاعری میں اب بھی مستعمل)۔

**واو** ۔حرف۔ حرف "و" کا ملفوظی املا۔نیز واؤ۔

**واوِ تمیز** (زبرت،ی) وہ واو جو تقطیع میں استعمال نہیں ہوتا۔

**واوِ صحیح** وہ واو جو اصل تلفظ کے ساتھ ادا ہوتا ہے۔

**واو عطف** (زبرع، جزم ط) وہ واو جو عربی یا فارسی کلمات یا مرکبات کے درمیان "اور" کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے لیکن تقطیع میں نہیں لیا جاتا۔

**واوِ لین** (ی) وہ واو جس سے پہلے حرف پر ہمیشہ زبر ہوتا ہے اور اس کے بعد

بھی حرف آتا ہے۔ مثلاً اور، غور، پودا۔

**واو ماقبل مفتوح** رک: واو لین۔

**واو مجہول** (زبرم، جزم ج، و مع) وہ واو جس سے پہلے پیش (ضمہ) نہ ہو، مثلاً: زور، مور، بوری وغیرہ۔

**واو مخلوطی** (زبرم، جزم خ، و مع) وہ واؤ جو اُردو زبان کے الفاظ میں جس حرف پر "پیش" ہو اُس کے بعد آتا ہے۔

**واو معدولہ** (زبرم، جزم ع، و مع، زبر ل) واو کی وہ قسم جو الفاظ (خصوصاً فارسی) کے لکھنے میں تو آئے لیکن پڑھی نہ جائے، مثلاً خود، خواب، واو غیر مفلوظی۔

**واو معروف** (زبرم، جزم ع، و مع) وہ واو جس سے پہلے ضمۂ اصلی (پیش) ہو، مثلاً نُور، حُور، اُردو وغیرہ۔

**واو موقوف** (ولین) واو کی وہ قسم جس سے پہلے الف یا "ی" آئے مثلاً بھاؤ، تاؤ۔

**واویلا** ے لین۔ متعلق فعل۔ ماتم، رونا پیٹنا، دہائی۔

محاورہ: **واویلا بلند کرنا** فریاد کرنا، دُہائی دینا۔

محاورہ: **واویلا کرنا** ماتم کرنا۔ رک: **واویلا بلند کرنا**۔

محاورہ: **واویلا مچانا** فریاد کرنا، دہائی دینا، ماتم کرنا؛ شور کرنا، احتجاج کرنا۔

**واوین** ے لین۔ تثنیہ، ع۔ لفظاً: دو 'واؤ'، مراد: ''حرف و'' سے مشابہ علامات جو اقتباس یا گفتگو کے اصل الفاظ کو عام عبارت سے متمیز کرنے کے لیے استعمال ہوتی ہیں ('' '')۔

**واہ** کلمۂ تحسین، ف۔ آفرین، مرحبا، کیا کہنا؛ بعض اوقات طنز، تمسخر یا تردید کے لیے بھی؛ مقامِ حیرت۔ مثلاً: واہ میں نے یہ کب کہا۔ نیز **واہ رے! واہ وا**۔

کہاوت: **واہ بیوی تیری چترائی، دیکھا موسا کہے بلائی** واہ بیوی تیری چالاک بھی دیکھ لی کہ چوہا دیکھ کر بلی بتاتی ہے۔ جو نادان خود کو دانا سمجھے اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **واہ پرکھا تیری چترائی، چون بیچ کر گاجر کھائی** اے شخص تیری ہوشیاری بھی دیکھ لی ہے کہ تو نے آٹا بیچ کر گاجریں کھائی ہیں۔ جو بے وقوف اچھی چیز کے بدلے گھٹیا چیز لے کر اسے اپنی ہوشیاری سمجھے، اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **واہ پرکھا تیری چترائی، ٹانگا گڑا اور لادی کھٹائی** جو شخص اُلٹ پلٹ کام کرے اُس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **واہ پرکھا میر چاتر گیانی، مانگی آگ اُٹھا لایا پانی** احمق کے متعلق کہتے ہیں جو کہنے کے خلاف کام کرے۔

کہاوت: **واہ پیر بلیا (علیا)، پکائی کھیر، ہو گیا دَلیا** بدقسمتی میں کام بگڑ جاتا ہے، پیر کی کرامت کا اثر اُلٹا ہونا۔

فقرہ: **واہ تیری چھاتی** آفرین تیرے حوصلے پر۔

فقرہ: **واہ جی وا/ واہ** بہت خوب، کیا کہنے۔

فقرہ: **واہ ری تعجب**، حیرت، کیا کہنا۔

فقرہ: **واہ ری قسمت** عموماً بدقسمتی کے وقت اظہارِ افسوس کے لیے کہا جاتا ہے۔ نیز **واہ رے قسمت**۔

فقرہ: **واہ رے** تعجب، حیرت، طنز؛ نفرت یا اظہارِ افسوس کا کلمہ۔

محاورہ: **واہ کہنا** تعریف کے کلمات کہنا، تعریف کرنا۔

فقرہ: **واہ کیا بات ہے** واہ کیا کہنا، بہت خوب؛ سبحان اللہ؛ تعریف اور طنز کے موقعوں پر کہا جاتا ہے۔

فقرہ: **واہ کیا کہنا** کیا بات ہے، سبحان اللہ۔

محاورہ: **واہ مچنا** دُھوم مچنا، نام ہونا۔

فقرہ: **واہ میاں** واہ بھئی واہ، بہت خوب، بہت اچھے۔

کہاوت: **واہ (وا) میاں بانکے، تیرے گلے میں سو سو ٹانکے** بے سروسامان بانکے کی نسبت کہا جاتا ہے، بے سروسامانی پر شیخی۔

کہاوت: **واہ میاں کالے، خوب رنگ نکالے** شریر اور مکار کی نسبت کہتے ہیں، خوب چالاکیاں دکھائیں۔

کہاوت: **واہ میاں ناک والے** عزت والا شخص کوئی بے عزتی کا کام کرے تو طنزاً کہتے ہیں۔

**واہ وا** فقرہ۔ حیرت اور تعجب کے لیے مستعمل؛ کلمۂ تحسین کے طور پر بھی مستعمل، مثلاً: کیا بات ہے۔ نیز **واہ واہ**۔

محاورہ: **واہ وا کرنا** تعریف کرنا، سراہنا، داد دینا۔

محاورہ: **واہ وا لینا** داد وصول کرنا، تعریف کرانا۔

محاورہ: **واہ وا مچنا** تعریفیں ہونا، نام ہونا۔

کہاوت: **واہ وا گرگٹ کا بچہ تانا شاہ** ادنیٰ شخص اور یہ عالی دماغی۔

مقولہ: **واہ وا ہو رہی ہے** بڑی تعریفیں ہو رہی ہیں۔

محاورہ: **واہ وا ہو جانا/ ہونا** تعریف ہونا، تحسین ہونا، چرچا ہونا۔

**واہب** زیرہ۔ صف، ع۔ بخشنے والا، عطا کرنے والا، ہبہ کرنے والا؛ (مجازاً) فیاض، سخی؛ عطیہ دینے والا۔

**واہب البرکات** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر ب، زبر نیز جزم ر) برکتیں

نازل کرنے والا؛ اللہ تعالیٰ۔

**واہب اَلحاجات** (پیش ب، غم ا، جزم ل) حاجات پوری کرنے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**واہب اَلعطایا** (پیش ب، غم ا، جزم ل، زبر ع) عطیے دینے والا مراد: اللہ تعالیٰ۔

**واہب اَلنعم** (پیش ب، غم ا، غم ل، شد زبر ن، زبر ع) نعمتیں بخشنے والا، مراد: اللہ تعالیٰ۔

**واہب بےمنت** (زیر م، شد زبر ن) بغیر احسان جتائے دینے والا۔

**واہبہ** زیر ہ، زبر ب۔ صف، مث، ع۔ بہت بخشنے والی، ہبہ کرنے والی؛ (مجازاً) فیاض۔

**واہک** زبر ہ۔ صف۔ مذ۔ بوجھ اُٹھانے یا کھینچنے والا، مزدور، قلی؛ کھویا، کشتی کھینے والا، ملاح۔

**واہگہ** جزم ہ، زبر گ۔ مذ۔ میدان، بڑی کھلی جگہ۔

**واہم** زیر ہ۔ صف، ع۔ سوچنے والا؛ وہمی، وسوسوں میں مبتلا رہنے والا۔

**واہمہ** لیٹا زیر ہ، زبر م۔ مذ، ع۔ تخیل، لاموجود کو موجود دیکھنے کی ذہنی قوت، خیال، وہم، نظر کا دھوکا، حواس یا ذہن کا بہکنا۔

محاورہ: **واہمہ باندھنا** بار بار خیال گزرنا، لگاتار وسوسے آنا۔

صف: **واہمہ پرست** وہم میں مبتلا رہنے والا، وہم کو حقیقت سمجھنے والا۔

محاورہ: **واہمہ خلاق ہونا** وہم ہونا، وسوسے پیدا ہونا۔

مقولہ: **واہمہ خلّاق ہے** واہمہ کا کام یہ ہے کہ دیکھے اور بے دیکھے، سچے جھوٹے سب طرح کے نقوش اور صورتیں سامنے پیش کر دے۔

**واہی** صف، ع۔ بے اصل، فضول، لایعنی، بے سر و پا؛ ناتواں، ضعیف؛ سُست، کاہل۔

**واہی اَلحدیث** (فقہ) بے اصل، غلط حدیث بیان کرنے والا۔

محاورہ: **واہی بکنا** فضول باتیں کرنا، بے اصل گفتگو کرنا، بیہودہ گوئی کرنا۔

محاورہ: **واہی بولنا** بے معنی باتیں کرنا، فضول گفتگو کرنا۔

**واہی تباہی** فضول، بے معنی، لغو؛ دربدر، خراب وخستہ، پریشان حال۔

محاورہ: **واہی تباہی بکنا** فضول باتیں کرنا، بے معنی گفتگو کرنا، اَول فول بکنا۔

محاورہ: **واہی تباہی پھرنا** بے کار پھرنا، آوارہ پھرنا، مارا مارا پھرنا۔ نیز **واہی تباہی گھومنا**۔

محاورہ: **واہی سا پھرنا** آوارہ سا پھرنا، آوارہ گردوں کی طرح گھومنا۔

محاورہ: **واہی سمجھنا** جھوٹ سمجھنا، لغو سمجھنا؛ اہمیت نہ دینا۔

محاورہ: **واہی ہو جانا** بگڑ جانا، خراب ہو جانا؛ پاگل ہو جانا۔

**واہیات** زیر ہ، شد زبر ی۔ جمع۔ امث، ع۔ (جمع لیکن بطور واحد بھی مستعمل) لغو باتیں یا بات، نکمی شے، خرافات، بے معنی، بے سر و پا۔

محاورہ: **واہیات بکنا** بیہودہ بات (باتیں) کہنا، بدکلامی کرنا۔

محاورہ: **واہیات پھرنا** آوارہ پھرنا، مارا مارا پھرنا۔

محاورہ: **واہیات ہونا** بگڑ جانا، خراب ہونا؛ فضول ہونا، بیکار ہونا، نکما ہونا، کسی کام کا نہ ہونا۔

**وائرس** زیر ء، زبر ر۔ مذ۔ عام خوردبین سے نظر نہ آنے والے جرثومے جو زندگی کی تمام اشکال میں بیماریاں پیدا کرتے ہیں اور جانداروں کے زندہ خلیوں کے ساتھ پروان چڑھتے ہیں؛ کمپیوٹر کا پروگرام یا کسی پروگرام کا حصہ جو اپنی نقول خود بخود تیار کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے اور بنیادی طور پر اس کا کام کمپیوٹر کے کام میں خلل یا روکاٹ ڈالنا ہوتا ہے۔ انگریزی میں: Virus۔

**واؤ** ۔ حرف۔ حرف "و" کا ملفوظی املا۔ رک: واو اور اُس کے تحت الفاظ۔

**وائی** (۱) ی۔ امث۔ سندھی رومانی صوفیانہ حکایات میں غنائیہ ٹکڑے۔ لفظاً: قول۔ نیز کافی۔

**وائی** (۲) ی۔ متعلق فعل۔ وہی۔

کہاوت: **وائی نر بھرپور کہاوے، اپنے آپ کو جو بسراوے** مکمل آدمی وہ ہے جو اپنے آپ کو بھلا دے۔

**وائے** فجائیہ، کلمہ تاسف، ع۔ آہ، ہائے۔ افسوس ہے۔ نیز وائے۔

فقرہ: **وائے بر تقدیر** افسوس اِس نصیب پر۔

فقرہ: **وائے بر حال** مجھ پر اور میرے حال پر افسوس۔

کہاوت: **وائے بر من، وائے بر حالِ من** اپنی بدحالی پر افسوس کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ مجھ پر اور میرے حال پر افسوس ہے۔

فقرہ: **وائے حسرت** افسوس، حسرت ہے۔

فقرہ: **وائے قسمت** قسمت کا گلہ کرنے کے لیے مستعمل۔

فقرہ: **وائے گورِ تنہا گور** انتہائی تنہائی کے موقع پر کہا جاتا ہے، ہائے قبر اور قبر کی تنہائی۔

فقرہ: **وائے نادانی** ہائے نادانی۔

فقرہ: **وائے نصیب** رک: وائے قسمت۔

## و ۔ ب

**وَبا** زبر و۔ امث، ع۔ وہ بیماری جو بیک وقت بہت سے لوگوں میں پھیلی ہو، چھوت کی بیماری۔ (کنایۃً) کوئی علت، روش یا عادت جو عام ہو جائے۔

محاورہ: وبا اُترنا مصیبت نازل ہونا، قہر نازل ہونا۔

محاورہ: وبا آنا متعدی بیماری کا عام ہونا۔

محاورہ: وبا پھوٹ/ پھوٹنا کسی متعدی بیماری کا پھیلنا؛ کسی رجحان، میلان یا رواج کا عام ہوجانا۔

محاورہ: وبا پھیلنا رک: وبا آنا۔

وَبال زبرو۔امذ،ع۔ بوجھ، بار؛ آفت، مصیبت؛ بہت دُشوار، بہت تکلیف دہ۔

محاورہ: وبال اپنے سر لینا اپنے آپ کو جان بوجھ کر کسی مصیبت یا تکلیف میں مبتلا کرنا، کسی مصیبت کو خود دعوت دینا۔

محاورہ: وبال اُٹھنا مصیبت آنا۔

فعل مرکب: وبال بن جانا تکلیف کا باعث ہونا۔

صف: وبالِ جان/ جاں دوبھر، سخت ناگوار، نہایت پریشانی کا باعث ہو جانا۔

محاورہ: وبالِ جان بن جانا بہت زیادہ پریشانی کا باعث ہوجانا، مصیبت بن جانا۔

محاورہ: وبالِ جان ہونا بوجھ ہونا، مصیبت کا باعث ہونا، بہت زیادہ تکلیف کا باعث ہونا۔

محاورہ: وبال چڑھنا عذاب نازل ہونا، قہر ٹوٹنا۔

محاورہ: وبالِ خاطر ہونا طبیعت پر ناگوار ہونا، مصیبت ہونا، تکلیف دہ ہونا۔

وبالِ دوش کاندھے کا بوجھ؛ جو چیز یا بات مزاج کے مطابق نہ ہو، پریشانی کا باعث، تکلیف دہ۔

محاورہ: وبال سا ٹال دینا دوبھر سمجھ کر ہٹا دینا۔

محاورہ: وبال سر پر لینا/ پہ لینا پریشانی میں مبتلا ہونا، اپنے آپ کو تکلیف میں مبتلا کرنا، عذاب مول لینا۔

محاورہ: وبال سمیٹنا دوسرے کا عذاب اپنے سر لینا، ناپسندیدہ ذمہ داری اپنے سر لے لینا۔

محاورہ: وبال گردن پر باقی رہنا عذاب ہونا، سزا ملنا۔

محاورہ: وبال گردن پر ہونا کسی گناہ کا ذمے دار ہونا، عذاب میں مبتلا ہونا، کسی جرم کی پاداش میں عذاب میں ڈالا جانا۔

محاورہ: وبال لگنا جھگڑا پیچھے پڑنا، ناگوارِ طبع ہونا۔

محاورہ: وبال مول لینا اپنے آپ کو خواہ مخواہ مصیبت میں مبتلا کرنا، بلا وجہ عذاب میں مبتلا ہونا۔

محاورہ: وبال ہونا گناہ کی سزا ملنا، قہر ٹوٹنا، بوجھ بن جانا، اجیرن ہونا، ناگوار ہونا۔

وَبائی زبرو۔صف،ع۔ وبا (رک) سے منسوب، وبا کا۔

وبائی امراض متعدی امراض، وبا کی صورت میں پھیلنے والی بیماریاں۔

محاورہ: وبائی صورت اختیار کرنا بہت زیادہ (خطرناک) حد تک پھیلنا، معمول بن جانا۔

وَبائیات زبرو، زیر۔امذ،ع۔ وبائی امراض کی طبی تحقیق۔

وَبر زبرو، زبرب۔امذ۔ اُونٹ وغیرہ کے بال۔

وِبھوتی زیرو، دمع۔امث۔ قدرت، طاقت۔

## و۔ت

وَت زبرو۔ مانند، جیسا، مثل۔

وَتَد زبرو، زبرت۔امذ،ع۔ کھونٹا، میخ، کھم، کھڑی لکی۔ (عروض) سہ حرفی لفظ۔جمع: اوتاد۔

وتدِ ارض وہ مقامات جو ایک دوسرے کے مقابل ہوں۔

وتد مجموع (زبرم، جزم ج، دمع) (عروض) وہ سہ حرفی لفظ جس کے دو پہلے حرف متحرک ہوں۔ نیز وتد مقرون (مَق رُون)۔

وتد مفروق (زبرم، جزم ف، دمع) (عروض) وہ سہ حرفی لفظ جس کا پہلا اور تیسرا حرف متحرک ہو۔

وَتَر زبرو، زبرت۔امذ،ع۔ مثلث قائم الزاویہ کے زاویۂ قائمہ کے مقابل کا ضلع۔کمان کی ڈوری یا تانت؛ چلہ، ڈوری، تار؛ ریشہ؛ عصبہ۔

وِتْر زیرو، جزم ت۔امذ،ع۔ عشا کی نماز کے ساتھ پڑھی جانے والی آخری تین رکعتیں؛ عددِ طاق (۱، ۳ وغیرہ)؛ تنہا۔

کہاوت: وتر کے آگے سجدہ نہیں ہر چیز کی ایک حد ہوتی ہے، اس لیے بڑھنا نہیں چاہیے۔وتر نماز میں سب سے آخر میں پڑھے جانے کے متعلق کہتے ہیں۔

وَتیرہ زبرو، ی، زبرر۔امذ،ع۔ عادت، روش، چلن خصوصاً جو قابلِ اعتراض ہو۔عام: وطیرہ۔

محاورہ: وتیرہ باندھنا روش اختیار کرنا، معمول بنانا۔

فعل مرکب، محاورہ: وتیرہ بنالینا عادت بنالینا، رسم بنالینا۔

محاورہ: وتیرہ پکڑنا رک: وتیرہ باندھنا۔

فعل مرکب: وتیرہ ہونا دستور ہونا، عادت ہونا، رسم ہونا، رواج ہونا۔

## و۔ٹ

وَٹ زبرو۔امذ،ہ۔ بڑ کا درخت، چھوٹی کوڑی؛ بٹہ؛ پتھر کا گول ٹکڑا، بٹی ہوئی رسی یا

ڈوری؛ حصہ، بخرہ، کسی چیز کا ایک ٹکڑا، پیچ، بل۔

**وَتّا** زبرو، شدت۔اند۔ کٹوتی، کمی، نقصان، گھاٹا۔

**وَتّا سَتّا** زبرو، شدت، زبرس، شدت۔اند۔ تبادلے میں ایک شے کے بدلے دوسری شے لینا۔

**وِٹامن** زیرو، زیرم۔اند۔ وہ کیمیائی اجزا جو انسانی غذا میں موجود ہوتے ہیں اور بدن کو طاقت دیتے ہیں۔انگریزی میں: Vitamin۔

**وَٹّی** زبرو۔اند۔ ہاتھ بٹانے والا؛ (مجازاً) ملازم، مزدور۔

**وَٹّے** زبرو، شدت۔اند۔ وٹ (رک) کی جمع۔

**وَٹّے سَٹّے کی شادی** وہ شادی جو رشتے کے عوض رشتہ دینے کے تحت کی گئی ہو، ادلے بدلے کی شادی۔

## و۔ث

**وِثار** زیرو۔اند۔ کسی لباس کے اوپر پہنا جانے والا لباس۔

**وَثاق** زبرو۔اند، ع۔ عہد، معاہدہ؛ معاہدہ کرنا؛ ڈوری، بندھن، قید، بندش؛ زنجیر۔نیز وِثاق (زیرو)، مِیثاق (رک)۔

**وثاق** پیش و۔امث۔ جہاں قیام کیا جائے، گھر، مکان؛ ٹھہرنا، قیام کرنا۔

**وثاقت** زبر نیز زیرو، زبرق۔امث، ع۔ راستی، اُستواری، مضبوطی؛ ثابت قدمی۔

**وِثاقی** وفاداری کا عہد کرنے والا۔

**وثائق** زبرو، زیرء۔جمع۔اند۔ دستاویزات، معاہدے۔

**وثائق نویسی** دستاویزات لکھنے کا کام۔

**وَثن** زبرو، زبرث۔اند، ع۔ بُت، مجسمہ، مورتی۔جمع: اوثان۔

**وُثوق** پیش و، وسع۔اند، ع۔ پختگی، مضبوطی؛ بھروسا، اعتبار۔

**وَثیق** زبرو، ی۔صف۔ مستحکم، مضبوط، اُستوار۔

**وثیقت** (زبرو، ی، زبرق) مضبوطی؛ عہد، پیمان؛ اعتماد، بھروسہ۔

**وَثیقہ** زبرو، ی، زبرق۔اند، ع۔ دستاویز، تمسک، اقرارنامہ، صداقت نامہ؛ ایک سرکار سے دوسری سرکار کو بھیجا جانے والا رسمی مراسلہ، یادداشت۔جمع: وثائق۔

**وثیقہ دار** جس کے حق میں وثیقہ لکھا گیا ہو، اجارہ دار۔

**وثیقۂ سرکار** سرکاری کاغذ۔

فعل مرکب: **وثیقہ لکھوانا** عرضی تحریر کروانا، دستاویز لکھوانا۔

صف: **وثیقہ نویس** (ع،ف) عرضی لکھنے والا، وہ شخص جسے حکومت کی طرف سے وثیقہ لکھنے کی اجازت (لائسنس) ملی ہو۔

**وثیقہ یاب** وثیقہ پانے والا؛ (مجازاً) وظیفہ خوار۔

## و۔ج

**وَجازت** زبرو، زبرز۔صف۔ اختصار، کمی۔

**وَجاہت** زبرو، زبرہ۔امث، ع۔ ساکھ، اعتبار، وقار، ذی اثر ہونا؛ حُسن، چہرے کی رونق، چہرے کا رعب۔

**وَجَب** زبرو، زبرج۔صف۔اند، ع۔ بالشت، ہاتھ کی چھوٹی اُنگلی کے سرے سے لے کر انگوٹھے کے سرے تک کا فاصلہ، تقریباً نو انچ کی لمبائی۔

**وَجَبت** زبرو، زبرج، زبرب۔امث۔ (لفظاً) دھماکے کے ساتھ گر جانا؛ گرنا۔

**وجد** زبرو، جزم ج۔اند، ع۔ جذبہ، جذباتی ہیجان، آشفتگی؛ جھومنا، حال، کیف، جذب؛ خوشی یا ذوق و شوق سے بے خود ہو کر جھومنے کی کیفیت۔

محاورہ: **وجد آجانا/آنا** بے خودی چھانا، حال آنا۔

**وجد آفریں** سرمستی پیدا کرنے والا، سرشار کرنے والا، بے خود کر دینے والا۔

**وجد آور** وجد میں لانے والا، بے خود کر دینے والا۔

فعل مرکب: **وجد طاری کرنا** بے خودی کی کیفیت پیدا کرنا۔

فعل مرکب: **وجد کا عالم ہونا** خوشی کی کیفیت ہونا، سرمستی ہونا۔

**وِجدان** زیرو، جزم ج۔اند، ع۔ حالتِ جذب، القاء وہبی، فطری صلاحیت، فطری علم، فطری ہدایت، آگہی، شعور۔

**وِجدانِ قدسیہ** نیک خیالات، پاک جذبات۔

**وِجدانی** رک: وجدان سے منسوب یا متعلق؛ فطری، وہبی۔

**وِجدانی احکام** وہ اُمور جو اخلاقِ باطنہ سے متعلق ہیں۔

**وِجدانی عالم** سرشاری کی کیفیت، الہام کی دُنیا۔

**وِجدانی کیفیت** سرشاری، بے خودی۔

**وجر** زبرو، جزم ج۔اند۔ قیمتی پتھر، ہیرا؛ (مجازاً) صاعقہ، بجلی۔

**وجع** زبرو، جزم ج۔اند، ع۔ درد، تکلیف، ٹیس۔

**وجع الاسنان** (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم س) دانتوں کی تکلیف یا درد۔

**وجع الانثیین** (پیش ع، غم ا، جزم ل، پیش ا، جزم ن، زبرث، ی لین) فوطوں کا درد یا تکلیف۔

**وجع الصدر** (پیش ع، غم ا، غم ل، شدزبرص، جزم د) سینے کا درد۔

**وجع الظہر** (پیش ع، غم ا، شدزبرظ، جزم ہ) کمر یا پیٹھ کا درد یا عارضہ۔

**وجع الفواد** (پیش ع، غم ا، جزم ل، پیش ف) دل کی بیماری، دل کا درد۔نیز **وجع القلب**۔

وجع مفاصل وجع المفاصل (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرم، زیرص) جوڑوں کا درد۔

وجل زبرو، زبرل۔صف۔ اوجھل، پوشیدہ، مخفی۔

وجنتی مالا زیرو، زبرج، جزم ن۔امث۔ قیمتی ہیرے جواہرات کا بنا انتہائی خوبصورت ہار۔نیز (رک) وَیجنتی مالا۔

وجوب پیش و، مع۔امذ،ع۔ واجب، لازم، فرض، ناگزیر ہونا۔

وجوب بالذات (زیرب، غم ا، غم ل، شدذ) وہ ہستی جو بذاتِ خود قائم ہو، مراد: اللہ تعالیٰ۔

وجوب بالغیر (زیرب، غم ا، جزم ل، ے لین) کسی ذات کا دوسرے کی وجہ سے قائم ہونا۔

وجوبِ شرعی وہ واجب جن کو ترک کرنے والا عذاب کا مستحق ہو۔

وجود پیش و، مع۔امذ،ع۔ موجودگی؛ ہستی، حیات، زندگی؛ حادث یا واقع؛ موجود، مخلوق ہونا؛ پایا جانا۔

وجودِ ازلی ایسی ذات جس کا وجود ہمیشہ سے ہو، مراد: وجودِ باری تعالیٰ، اللہ تعالیٰ کی ذات۔

وجود بالعرض (زیرب، غم ا، جزم ل، زبرع، جزم ر) وہ شے جس کا وجود کسی دوسرے وجود کا محتاج ہو۔

محاورہ: وجود بخشنا جسم عطا کرنا، ظہور میں لانا۔

فعل مرکب: وجود پانا کوئی شکل اختیار کرنا، پیدا ہونا، ظہور میں آنا۔

وجود پذیر پیدا ہونے والا؛ نمودار، ظاہر۔

محاورہ: وجود پکڑنا رک: وجود پانا۔

محاورہ: وجود رکھنا حقیقت رکھنا، موجود ہونا۔

وجودِ عُنصری چار عناصر کا مجموعہ؛ جسم، جسد، تن بدن۔

محاورہ: وجود کو ہلا کر رکھ دینا ذات کو شدید صدمہ پہنچنا۔

محاورہ: وجود ملنا پایا جانا، سراغ ملنا۔

محاورہ: وجود نہ رکھنا کوئی حیثیت نہ ہونا، بے وقعت ہونا۔

محاورہ: وجود نہ ہونا نہ ملنا؛ کسی شے کی ابتدا نہ ہونا۔

وجود و شہود ظاہر و حاضر ہونے کی حالت۔

وجود و عدم ہونا اور نہ ہونا، زندگی اور موت۔

فقرہ: وجود و عدم برابر ہونا یا نہ ہونا برابر، ہونے یا نہ ہونے سے کوئی فرق نہ پڑنا۔

وجودی وحدت الوجود کا قائل۔

وجودیت بیسوی صدی کا نو ایجاد فلسفیانہ نظریہ جو مغربی فلاسفہ کرک پیٹرک اور سارتر سے منسوب ہے۔

وجور زبرو، مع۔امث۔ وہ رقیق دوا جو حلق میں ٹپکائی جائے۔

وجوہ پیش و، مع۔جمع۔امذ،ع۔ وجہ (رک) کی جمع۔

وجوہات پیش و، مع۔جمع۔مذ،ع۔ وجہ (رک) کی جمع الجمع۔

وجہ زبرو، جزم ج۔امث،ع۔ سبب، باعث، علت۔(امذ) چہرہ، منہ، صورت؛ سمت، جانب؛ طریقہ، طور، ڈھنگ، اُسلوب؛ ذریعۂ معاش، نقدی، مال، زر، پیسہ۔

وجہِ اِلتباس (زیرا، جزم ل، لیٹا زیرت) شک کا سبب۔

وجہِ امتیاز (زیرا، جزم م، لیٹا زیرت) فرق کا باعث، دو یا زیادہ اشیا میں فرق کا سبب۔

وجہِ تحریک (لیٹا زبرت، جزم ح، ی) عمل پر آمادگی کا باعث، ترغیب کا سبب۔

وجہِ تسمیہ (زبرت، جزم س، زیرم، زبری) نام رکھنے کا سبب، نام کی تشریح یا توجیہ۔

وجہِ تلقیب (زبرت، جزم ل، ی) لقب دینے کا باعث۔

وجہِ ثُبوت (پیش ث، مع) ثبوت کی دلیل، گواہی؛ گواہوں کی پیشی۔

وجہِ جواز (زبرج) درست ہونے کی وجہ، صحیح ہونے کا باعث۔

وجہِ حُسن (زبرح، زبرس) اچھا انداز، مناسب ڈھنگ، اچھا طریقہ۔

وجہِ حلال (زبرح) حلال روزی، جائز کمائی۔

وجہِ حلال کا ٹکڑا ایمانداری کی کمائی، حلال کی کمائی، جائز ذرائع سے کمایا گیا رزق۔

وجہِ خاص خصوصی توجہ، نظرِ کرم۔

وجہِ خاصہ (زبرص) کسی امیر آدمی یا کسی سردار کو خصوصی طور پر ذاتی استعمال کے لیے عطا کی جانے والی جاگیر۔

صف: وجہ دار (ع، ف) وہ شخص جسے جاگیر کسی خاص وجہ سے دی گئی ہو۔

وجہِ قلیل (زبرق، ی) تھوڑی آمدنی، ذریعہ معاش جس کی مقدار انتہائی تھوڑی یا کم ہو۔

وجہِ قوت (پیش ق، شدزبرو) روزی کمانے کا وسیلہ، گزارے کا ذریعہ۔

وجہِ قوی مضبوط دلیل یا سبب۔

وجہِ کفاف (زبرک) اس قدر رقم جو محض گزر اوقات کے لیے کافی رہے، اتنی معاش جس سے صرف روزمرہ کے اخراجات پورے کیے جا سکیں۔

فعل مرکب: وجہ کُھلنا سبب نمایاں ہونا۔

وجہِ معاش روزی کا ذریعہ۔

**وجہِ معقول** (زبرم، جزم ع، ومع) ٹھیک اور دُرست وجہ یا سبب۔

**وجہِ معقول وقرینِ قیاس** ایسی وجہ جس کے سبب ایک شخص دوسرے پر جرم کے کرنے کا شبہ کر کے اُسے حوالات میں بند کر سکتا ہے۔

**وجہِ مقررہ** (پیش م، زبرق، زبر ر، شدزبر ر، زبر ر) ماہانہ وظیفہ، خراج۔

**وجہِ مقرری** خراج؛ معینہ گزارہ یا روزینہ۔

**وجہِ مُوَجّہ** (پیش م، زبرو، شدزبر ج) مضبوط اور مستحکم دلیل، ایسی دلیل جو کافی سمجھی جائے۔

**وجہِ نالش** (زیرل) دعویٰ کرنے کا سبب۔

**وجہِ نزاع** (زیرز) جھگڑے کا سبب، بحث کی وجہ۔

**وجیز** زبرو، ی۔صف۔ مختصر، باکفایت، جس میں بے جا طوالت نہ ہو۔ جہیز وجیز مختصر، کافی سامان۔

**وجیع** زبرو، ی۔صف۔ بیمار، مریض، جسے درد ہو۔

**وجیہہ** زبرو، ی، جزم ہ۔صف، ع۔ خوش شکل، خوبصورت، خوشنما۔ (عربی میں وجیہ: اہم، معتبر، معزز)۔ مزید املا: وجیہہ۔

## و۔چ

**وِچار** زیرو۔اند،س۔ سوچ، فکر، خیال، عقل، سمجھ، تمیز۔ نیز بچار۔

محاورہ: **وچار پرگٹ کرنا** اظہارِ خیال کرنا۔

**وچاردھارا** طبیعت کا رُجحان، خیالات کی رو، ذہنی میلان۔

**وچارسے** سوچ سمجھ کر، غور وفکر سے۔

محاورہ: **وچار کرنا** غور وفکر کرنا، سوچنا۔

**وِچارَنا** (زبرر) خیالات کو ایک جگہ مجتمع کرنے کی کیفیت یا حالت؛ تلاش کرنا، ڈھونڈنا۔

**وِچارْنا** (جزم ر) (س) سوچنا، خیال کرنا، غور کرنا۔

**وِچل** زیرو، زبرچ۔صف۔ حرکت کرنے والا، لڑکھڑانے والا؛ ناپائیدار۔

**وَچن** زبرو، زبرچ۔اند،س۔ عہد، قول، وعدہ، قسم۔ نیز بچن۔

فعل مرکب: **وچن دینا** وعدہ کرنا، قول دینا۔

فعل مرکب: **وچن نبھانا** قول پورا کرنا، عہد نبھانا۔

**وَچھوڑا** زبرو، وج۔اند۔ فراق، جدائی، علیحدگی، مفارقت۔

**وَچھیتی** زبرو، ے۔امث۔ اُجڑی ہوئی، سنسان۔

## و۔ح

**وُحدان** پیش و، جزم ح۔صف۔ واحد (رک) کی جمع۔

**وحدانی** لیٹا زبرو، جزم ح۔صف، ع۔ واحد یا ایک سے نسبت رکھنے والا؛ توحیدِ الٰہی کا قائم، موحد۔

**وحدانی طرزِ حکومت** ایسی حکومت جس میں صوبے یا ریاستیں مل کر وفاق بناتے ہیں لیکن تمام تر اختیارات مرکز کو حاصل ہوتے ہیں۔

مرکب اضافی: **خطوطِ وحدانی** کسی لفظ یا عبارت کے اِردگرد لگائی جانے والی قوسین جو جملۂ معترضہ یا توضیحی کلمات کو عام عبارت سے الگ کرتی ہیں۔ خطوطِ ہلالی، قوسین: (   )۔

**وحدانیت** لیٹا زبرو، جزم ح، زیرن، زبری۔امث، ع۔ واحد یا اکیلا ہونے کی حالت، یکتائی، اکیلا پن۔

**وحدت** لیٹا زبرو، جزم ح، زبرد۔امث، ع۔ ایک ہونا، توحیدِ الٰہی۔

**وحدتِ اِرادی** (زیرا) انسانوں کا جبر کے بغیر نیک ہونا۔

**وحدتِ اِزدواج** (زیرا، جزم ز، لیٹا زیرد) ایک بیوی رکھنے کا دستور۔

**وحدتُ اُلشہود** (پیش ت، غم ا، غم ل، شدزبر نیز پیش ش، ومع) یہ صوفیانہ نظریہ کہ کائنات ذاتِ باری کی شاہد ہے نہ کہ اِس میں شامل۔

**وحدتُ اُلوجود** (پیش ت، غم ا، جزم ل، پیش و، ومع) یہ فلسفیانہ نظریہ کہ موجودات حقیقتِ اصلی کا جز ہیں نہ کہ صرف مظہر۔

**وحدتِ باری** اللہ تعالیٰ کی ذات کی یکتائی۔

**وحدت پرست** ایک خدا کو ماننے والا۔

**وحدتِ سہ گانہ** ارسطو کے نظریے کے مطابق ڈرامے کی تین خصوصیات یا وحدتیں جو اسے مؤثر بناتی ہیں، یعنی زمان، مقام اور عمل یا کہانی کی وحدت؛ پلاٹ کا ایک رہنا مخلوط نہ ہونا۔

**وحدتِ طبیعت** (زبرط، ی، زبرع) حضرت عیسیٰؑ کی بیک وقت الوہی اور بشری صفات پر یقین رکھنے کا عقیدہ۔

**وحدتِ عناصر** (زیرص) کسی نثر یا نظم کے مختلف اجزا کامل کر ایک تاثر پیدا کرنے کا عمل۔

**وحدت کی لَے** توحید کی دلکش آواز (حضرت محمد ﷺ کے ارشاد کی طرف اشارہ جس میں آپ ﷺ نے فرمایا تھا کہ مجھے ہندوستان سے توحید کی بو آتی ہے)۔

**وحدت نوا** وحدت کا ماننے اور اس کا اقرار کے ساتھ ساتھ اعلان بھی کرنے والا۔

**وحدہٗ** زبرو، جزم ح، زبرد، پیش ہ۔فقرہ، ع۔ وہ (اللہ) ایک ہے۔

**وحدہٗ لاشریک لہٗ** اللہ تعالیٰ کی توحید کے اقرار کا کلمہ۔ وہ ایک ہے جس کا کوئی شریک نہیں۔

**وحش** لیٹا زبرو، جزم ح۔ اند، ع۔ ویرانہ؛ جنگلی جانور۔ جمع: وحوش (پیش و، مع)۔

**وحش خانہ** وہ مقام یا جگہ جہاں وحشی جانوروں کو رکھا جائے۔

**وحشت** لیٹا زبرو، جزم ح، زبرش۔ امث، ع۔ ویرانی، سُنسان پن؛ تنہائی؛ گھبراہٹ؛ دیوانگی، وارفتگی، خوف، ڈر؛ افسردگی، اُداسی؛ بدکنا، بھڑکنا؛ آدمیوں سے ڈر کر بھاگنا؛ ہیبت۔

صف: **وحشت اثر** (ع، ف) ایسی بات یا مقام جو دل میں وحشت پیدا کرے، جس سے وحشت پیدا ہو۔

محاورہ: **وحشت اُچھلنا** جنون کا زور ہونا، سودا ہونا۔

**وحشت افزا** وحشت بڑھانے والا، بھیانک، ڈراؤنا، مہیب۔

صف: **وحشت انگیز** (ع، ف) رک: وحشت افزا۔

**وحشت آباد** جہاں آبادی کی بجائے ویرانی ہو اور خوف کا عالم ہو۔

**وحشت آشنا** تنہائی پسند، وحشت پسند کرنے والا۔

**وحشت آفریں** خوف پیدا کرنے والا، گھبراہٹ طاری کرنے والا۔

**وحشت آگیں** (ےلین) خوفناک، پُر ہول۔

**وحشت آمیز** (ے) جس میں خوف یا گھبراہٹ کے آثار ہوں۔

محاورہ: **وحشت آنا** طبیعت گھبرانا، دہشت طاری ہونا۔

محاورہ: **وحشت برسنا** بہت زیادہ خوف یا دہشت کے آثار ہونا، گھبراہٹ نمایاں ہونا۔

**وحشت بھرا** گھبرایا ہوا، ڈرا ہوا، خوف زدہ؛ جس میں وحشت ہو۔

محاورہ: **وحشت ٹپکنا** چہرے سے بیزاری کا اظہار ہونا، اکتاہٹ نمایاں ہونا۔

صف: **وحشت خیز** (ع، ف) ڈرانے والا، خوفناک، وحشت بڑھانے والا۔

صف: **وحشت زدہ** (ع، ف) گھبرایا ہوا، خوف زدہ؛ جنونی، سودائی، خبطی۔

محاورہ: **وحشت سمانا** خوف چھانا، ڈرنا۔

محاورہ: **وحشت سوار ہونا** جنونی ہونا، خبطی ہونا۔

محاورہ: **وحشت طاری ہونا** بہت زیادہ گھبرانا، ڈرنا؛ جنونی ہونا، دیوانہ ہونا، مخبوط الحواس ہونا۔

محاورہ: **وحشت کرنا** بدکنا؛ ڈرنا؛ جانوروں کی طرح بھڑکنا، دُور بھاگنا۔

محاورہ: **وحشت کی لینا** بڑبڑانا، وحشت کی باتیں کرنا۔

صف: **وحشت ناک** (ع، ف) بھیانک، دہشت خیز، الم انگیز۔

فعل مرکب: **وحشت ہونا** گھبراہٹ ہونا، خوف آنا، پریشان ہونا؛ دُور بھاگنا؛ سودا ہونا، خفقان ہونا۔

**وحشی** لیٹا زبرو، جزم ح۔ صف، ع۔ جنگلی، غیر مہذب، غیر متمدن؛ اُجڈ، بدسلیقہ، دیوانہ؛ گھبرانے والا، ایک حال پر نہ رہنے والا؛ اُلٹا، بایاں، پٹ، چِت کی ضد۔ (کتابت) آڑا قط لگے ہوئے قلم کا بایاں پرا (پلہ) جو کاتب کے بائیں ہاتھ کی طرف ہوتا ہے، دائیں پرے (انسی) کی ضد۔

**وحشی پن** بدتہذیبی، اُجڈ پن، جنگلی پن، وحشی ہونے کی کیفیت یا حالت۔

محاورہ: **وحشی کو رام کرنا** نامانوس یا اجنبی کو مانوس کرنا؛ بدتہذیب کو مہذب بنانا؛ (لفظاً) وحشی جانور کو سدھارنا۔

**وُحوش** پیش و، و مع۔ جمع، مذ، ع۔ جنگلی جانور، درندے اور چوپائے۔

**وحوش وطیور** درندے اور پرندے، چرند اور پرند۔

**وحی** زبرو، جزم ح۔ امث، ع۔ نبی پر نازل ہونے والا خدا کا پیغام، القائے غیبی۔ نیز عام: وحی (ی)۔

محاورہ: **وحی اُترنا** اللہ تعالیٰ کے مقرب فرشتے جبرائیلؑ کا انبیا کے پاس خدا کا پیغام لے کر آنا؛ کوئی بات القا یا الہام ہونا۔

**وحیِ اصطلاحی** رک: وحیِ تشریعی۔

**وحیِ الٰہی** شرعی حکم، اللہ کے احکامات پر مبنی کتاب، قرآن پاک۔

محاورہ: **وحی آنا** خدا کی طرف سے حضرت جبرائیل علیہ السلام کا نبیوں کے پاس پیغام لے کر آنا۔

**وحیِ باطن** (زیرط) وحی کی وہ قسم جس میں فرشتہ گفتگو کرنے یا بولنے کے بجائے محض اشاروں سے نبی کو کوئی بات سمجھا جاتا ہے۔

**وحیِ تشریعی** وحی کی وہ قسم جو اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوق کی اصلاح، تبلیغ اور اُن تک اپنے احکامات پہنچانے کے لیے اپنے مقرب فرشتے کے ذریعے نبی پر نازل فرمائی ہو۔

**وحیِ جبلی** (زیرج، زیرب، شدل) وحی کی وہ قسم جس کے ذریعے اللہ تعالیٰ اپنی تمام مخلوقات سے مخاطب ہوتا ہے اور اُنھیں کام کرنے کا طریقہ اور سلیقہ سکھاتا ہے۔

**وحیِ جلی** وہ وحی جو کلامِ الٰہی پر مشتمل ہو۔ مراد: قرآن پاک۔

**وحیِ خفی** (زیرخ) وحی کی وہ قسم جو براہِ راست نبی کے دل پر نازل ہو۔

**وحیِ غیر متلو** (ےلین، زبرم، جزم ت، و مع) وہ وحی جس کی تلاوت نہ کی جائے، جسے پڑھا نہ جائے۔

محاورہ: **وحی کرنا** اللہ تعالیٰ کا وحی بھیجنا، کسی واسطے سے اللہ کا اپنے نبی کے دل یا ذہن میں کوئی بات ڈالنا۔

**وحی متلو** (زبرم، جزم ت، وسع) اللہ تعالیٰ کا نازل کردہ کلام جس کی تلاوت کی جاتی ہو۔

**وحی ملکی** (زبرم، زبرل) وہ وحی جو اللہ تعالیٰ اپنے نبی پر فرشتے کے ذریعے نازل فرمائے۔

**وحی منزل** (پیش م، جزم ن، زبرز) اللہ تعالیٰ کی طرف سے نازل کردہ وحی۔

فعل مرکب: **وحی نازل ہونا** وحی کا آنا، اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام ہونا۔

**وَحید** زبرو، ی۔صف، ع۔ اکیلا، تنہا؛ یگانہ، یکتا، جس کا مثل یا ثانی نہ ہو؛ بنیادی، اصلی۔اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

**وحید الدہر** (پیش د، غم ا، غم ل، لیٹا زبر شدو، جزم ہ) جو کسی علم میں اپنے زمانے میں یکتا ہو، جس کا اپنے دور میں کوئی ثانی نہ ہو۔

**وحید العصر** (پیش د، غم ا، جزم ل، زبرع، جزم ص) اپنے دور کا لاثانی، یکتائے زمانہ۔نیز **وحید الزماں**۔

## و۔د

**وُدّ** پیش و، شدد۔اند، ع۔ محبت، دوستی۔

**وِداد** زیرو۔امث، ع۔ دوستی، اُلفت، اتفاق۔نیز **وَداد/وُداد**۔

**وِدارنا** زیرو، جزم ر۔فعل متعدی۔ چیر دینا، ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔

**وِداع** زیرو۔امث، ع۔ رُخصت، روانگی؛ بچھڑنا، الگ ہونا؛ دُلھن کی رُخصتی۔ اصلاً: **وَداع** (زبرو)۔

**وِداعِ طاقت** قوت کا جاتے رہنا۔

فعل مرکب: **وِداع کر دینا** چھوڑ دینا؛ بیٹی کو بیاہ کر گھر سے رُخصت کر دینا، سسرال بھیجنا۔

فعل مرکب: **وِداع کہنا** رخصت کرنا، خدا حافظ کہنا۔

**وِداعی** چلتے وقت، آخری، اختتامی؛ رُخصتی؛ **وِداع** (رک) سے منسوب یا متعلق۔

**ودائع** زبرو، زیرع۔اند، ع۔ امانت، **ودیعت** (رک) کی جمع۔

**وَدَر** زبرو، زبرد۔اند۔ بکواس، بےہودہ۔

**وِدَر** زیرو، زبرد۔صف۔ چیر ڈالنے والا، پھاڑنے والا۔

**وَدُر** زبرو، پیش د۔صف۔ عقل مند، دانا، زیرک، عالم، فاضل، ذہین، چالاک۔

**وِدوان** زیرو، جزم د۔اند، س۔ عالم، دانا، دانشور، زیرک، دانشمند۔

**وِدوانس** زیرو، جزم د، ن غنہ۔اند۔ علم رکھنے والا، طالب علم۔

**وِدواہ** زیرو، جزم د۔امث۔ رک: **ودھوا**۔

**وَدُود** زبرو، وسع۔صف، ع۔ دوست، شفیق، محبت والا، جو تمام مخلوقات پر احسان کرے، بہت رحم کرنے والا۔اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

**وَدی** زبرو۔اند۔ کھجور کا درخت نیز کھجور کے چھوٹے پودے۔

**وِدّیا** زیرو، شد زیر د۔امث، س۔ علم، دانش، فلسفہ؛ ہنر، کمال؛ کتابچے، مطبوعات۔

**وِدّیادان** علم اور فن کا بغیر کسی معاوضے کے پھیلانا۔

**وِدیاساگر** بہت علم رکھنے والا، عالم فاضل شخص، علامہ؛ (لفظاً) علم کا سمندر۔

**وَدید** زبرو، ی۔اند۔ دوست، پرستار۔

**وَدیع** زبرو، ی۔صف۔ دینے والا، عطا کرنے والا۔

**وَدیعت** زبرو، ی، زبرع۔امث، ع۔ امانت، سپردگی؛ کسی کی تحویل میں دینا یا دی ہوئی شے۔

**ودیعتِ ایزدی** اللہ تعالیٰ کی امانت و عطا۔

محاورہ: **ودیعت رکھنا** سونپ دینا، مرحمت کرنا۔

**ودیعت شدہ** سونپا گیا، عطا کیا گیا۔

محاورہ: **ودیعت کر دینا/کرنا** دینا، عطا کرنا۔

**وَدھ** زبرو۔اند۔ قتل، مار دھاڑ۔

**وِدھاتا** زیرو۔صف۔ منتظم، بندوبست کرنے والا۔

**وِدھوا** زیرو، جزم دھ۔امث۔ بیوہ، رانڈ، جس کا شوہر مر گیا ہو۔نیز **وِدواہ**۔

## و۔ڈ

**وَڈیرا** زبرو، ے۔اند۔ جاگیردار، زمیندار۔نیز **وڈیرہ**۔

**وڈیو** زیرو، زیرڈ، وج۔امث۔ بصری شبیہیں۔ نیز ویڈیو۔انگریزی میں: Video۔

**وڈیو ریکارڈنگ** بصری شبیہوں کو مقناطیسی فیتے یا ڈسک پر محفوظ کرنے کا عمل تاکہ بعد میں دیکھا، سنا یا نشر کیا جا سکے۔

## و۔ر

**وَر** (۱) زبرو۔صف، س۔ غالب، فائق، حاوی؛ بھاری۔نیز **بر**۔

محاورہ: **ور آنا** غالب آنا، حاوی ہونا۔

**ورخرچی** فضول خرچی، بےتحاشا خرچ کرنا۔

محاورہ: **ور رہنا** غالب رہنا، بازی لے جانا، کامیاب ہو جانا۔

**وَر** (۲) زبرو۔اند۔ محبوب، منظورِ نظر؛ رشتے کا طالب لڑکا؛ جس کی تمنا کی گئی

ہو۔ نیز بر۔

وَر (۳) لاحقۂ فاعلی، ف۔ (بمعنی) والا، رکھنے والا، مثلاً: تاج ور صاحب تاج، تاجدار، بادشاہ؛ دیدہ ور صاحبِ نظر؛ نام ور نامی۔

وَرا (ء) زبرو۔ حرفِ جار، ع۔ اُدھر، پرے، پیچھے، پس، عقب، بعداز، علاوہ، سوا۔ مثلاً: ماورا جو پیچھے یا علاوہ ہو؛ ماسوا۔

ورائے الفاظ پوشیدہ معنی۔

وَرائے سجدہ سجدے کے سوا/ علاوہ۔

وَرائے عقل سمجھ میں نہ آنے والا، خلافِ عقل۔

وَرائے کوہ پہاڑ کے پیچھے۔

وارئے مقامی منتقل ہونے والا، اپنی جگہ سے نہ ہٹنے والا۔

ورائے موت موت کے بعد۔

ورائے نگاہ پوشیدہ، مخفی، چھپا ہوا؛ نظر سے دُور۔

وراء اُلورا پیچھے سے پیچھے، بعید تر، بہت دُور۔

وِراثت زیرو، زبرث۔ امث، ع۔ ترکہ، جو پچھلی پشت یا پشتوں سے پہنچے، ورثہ، میراث۔

فعل مرکب: وراثت پانا آباؤاجداد سے کوئی چیز ملنا؛ خاندانی صفات پانا۔

وراثتِ مادری ماں میں پائی جانے والی خصوصیات جو اولاد میں منتقل ہوں۔

محاورہ: وراثت میں ملنا والدین سے ترکہ کے طور پر پانا، ترکے میں ملنا۔

وراثت نامہ کسی کے وارث ہونے کی تحریر یا سند۔

وراثتاً ترکے کے طور پر، وراثت کی رُو سے۔

وِراج زیرو۔ صف۔ بہت اعلیٰ، بہترین؛ خوبی، برتری، شان، فضیلت؛ حاکم، سردار۔

وَرّاق زبرو، شدر۔ صف، ع۔ ورق ساز؛ جلد ساز؛ لکھنے والا، محرر؛ کاغذ فروش۔

وَراک زبرو۔ صف۔ بدنصیب، بدقسمت، بدبخت؛ قابلِ رحم، دُکھی۔

وِراگ زیرو۔ صف۔ تمام خواہشات ترک کرنا، تیاگ۔

وَرال زبرو۔ امث۔ سوا، بغیر، علاوہ۔

وَرانڈہ زبرو، جزم ن، زبرڈ۔ امذ۔ (رک) برآمدہ۔

ورائٹی لیٹا زبرو، زبرر۔ امث۔ گونا گونی، قسم قسم کا ہونا، تنوع۔ انگریزی میں: Variety۔

ورائٹی پروگرام مختلف قسم کے کھیل تماشے وتفریح۔ انگریزی میں: Variety Programme۔

ورائی زبرو۔ صف۔ وراء (رک) سے منسوب۔

ورائے زبرو۔ صف۔ آگے، پرے، علاوہ۔

وَرتُل زبرو، جزم ر، پیش ت۔ صف۔ گول، مدوّر۔

وِرث (۱) زیرو، جزم ر۔ امذ۔ احاطہ، دائرے کا محیط، حلقہ؛ دستور، ضابطۂ رسوم۔

وِرث (۲) زیرو، جزم ر۔ امذ۔ وارث ہونا، میراث پانا۔

وُرثا (ء) پیش و، زبرر۔ جمع، مذ، ع۔ ترکے کے حقدار، ورثہ دار، میراث پانے والے، وارث (رک) کی جمع۔ نیز وَرثہ۔

ورثائے خونی حقیقی وارث، خونی رشتے کی وجہ سے مستحق۔

وِرثہ زبر نیز زیرو، جزم ر۔ امذ، ع۔ میراث، ترکہ، مرنے والے کا مال، جائیداد وغیرہ۔

محاورہ: ورثہ پانا ترکہ ملنا، مرنے والے کے مال سے قانون کے مطابق حصہ ملنا۔

ورثے زبر نیز، جزم ر۔ امذ۔ ورثہ (رک) کی جمع یا مغیرہ حالت۔

محاورہ: ورثے میں آنا ترکے میں آنا، میراث میں ملنا۔

محاورہ: ورثے میں پہنچنا ترکے کے طور پر پانا۔

محاورہ: ورثے میں ملنا ترکے میں حاصل ہونا۔

وَرد زبرو، جزم ر۔ امذ، ع۔ گلاب، پھول، گل۔

وِرد زیرو، جزم ر۔ امذ، ع۔ کسی کام کو بار بار کرنا، روزانہ کا معمول، کسی نام یا کلمے کو مسلسل دہرانا، جاپ، رٹ؛ وظیفہ، نجی عبادت جو اپنی مرضی سے کی جائے؛ قرآن خوانی۔ جمع: اَوراد۔

فعل مرکب: وِرد جاری رکھنا ذکر کرتے رہنا، وظیفہ کرنا۔

محاورہ: وِرد رکھنا کسی کام کو بلا ناغہ کرنا۔

وِردِ زبان زبان پر چڑھا ہوا، ازبر۔

محاورہ: وِردِ زبان کرنا بار بار پڑھنا، وظیفہ کرتے رہنا۔

محاورہ: وِردِ زبان ہونا یاد ہونا، زبان پر چڑھنا۔ رک: وِردِ زبان کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: وِرد کرنا عادت ڈالنا، کسی کام کو معمول بنانا، وظیفہ رکنا، ذکر کرنا، دہراتے رہنا۔

اَوراد و وَظائف اپنے شوق کی عبادت اور تسبیح خوانی۔

وِرَد زیرو، زبرر۔ امذ۔ نیک نامی، اچھی شہرت؛ جنگ میں پہنا جانے والا لباس، بہادروں کی پوشاک۔

وَردی (۱) زبرو، جزم ر۔ صف۔ گلابی، گلاب کے رنگ کا۔

وَردی (۲) زبرو، جزم ر۔ امث۔ کسی پیشے یا تنظیم کے افراد یا فوجیوں کا مقررہ

لباس، مقررہ وضع قطع اور رنگ کا لباس؛ وہ بگل جو فوج بارکوں میں وردی اُتارنے اور پہننے کی ہدایت کے طور پر مقررہ اوقات میں بجایا جاتا ہے۔

محاورہ: وردی بجانا شاہی محل یا فوجی کیمپ میں مقررہ اوقات پر بگل یا نقارہ بجانا۔

محاورہ: وردی بجنا صبح یا شام کی نوبت بجنا، فوج میں صبح ہونے کا اعلان ہونا، اعلان جنگ کے طور پر بگل بجنا۔

محاورہ: وردی بولنا کسی واقعے کی خبر لانا، اطلاع دینا، مخبروں کا کوئی خاص پیغام پہنچانا۔

وِرُدھ زیرو، پیش ر۔صف۔ مخالف، برخلاف، رکاوٹ ڈالنے والا۔

وُرُدھی زیرو، جزم ر۔امث۔ کثرت، افزونی؛ منافع۔

وَرزِش زبرو، جزم ر، زیرز۔امث، ف۔ دستور، بندھا ہوا قاعدہ؛ کسرت، جسمانی یا ذہنی مشقت۔

ورزشی کسرتی، ورزش کرنے والا؛ مضبوط، گٹھا ہوا۔

وِرَس زیرو، زبر ر۔صف۔ جس میں رس نہ ہو؛ پھیکا، سیٹھا، بے مزہ۔

وَرُسا زبرو، جزم ر۔امذ۔ سپاہیوں کی قواعد، پریڈ۔

وَرشا زبرو، جزم ر۔امث۔ بارش؛ مہینہ؛ برسات۔ نیز برکھا (گیتوں میں رائج)۔

وَرُطہ زبرو، جزم ر، زبر ط۔امذ، ع۔ شکل، صورتِ حال؛ مخمصہ، چکر، اُلجھن؛ گڑھا، کنواں؛ بھنور، گرداب۔

محاورہ: ورطۂ تحیر میں ڈال دینا بہت حیران کر دینا، بہت متعجب کرنا۔ نیز ورطۂ حیرت میں ڈالنا۔

ورطۂ حیرت انتہائی حیرت کی حالت یا کیفیت۔

محاورہ: ورطۂ حیرت میں ڈالنا نہایت حیران کر دینا، بہت متعجب کرنا۔ نیز ورطۂ تحیر میں ڈال دینا۔

ورطۂ کفر انکار کی حالت جس سے نکلنا ظاہراً دشوار ہو۔

وَرُع زبرو، جزم ر۔امذ، ع۔ نیکی، پرہیزگاری، تقویٰ، خدا ترسی۔ نیز وَرَع۔

وَرُغلانا زبرو، جزم ر، زبر غ۔فعل متعدی۔ شہ دینا، بھٹکانا؛ بہکانا، گمراہ کرنا۔

وَرَق زبرو، زبر ر۔امذ، ع۔ کاغذ کا تاؤ، کتاب یا رسالے وغیرہ کا صفحہ، پارچہ؛ درخت کا پتہ، پھول کی پتی؛ چاندی یا سونے کا کوٹ کر مہین کیا ہوا پترا۔

محاورہ: وَرق اُتارنا کسی چیز کا پتلا اور باریک ٹکڑا کاٹنا۔

محاورہ: وَرق اُترنا رک: وَرق اُتارنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: وَرق اُلٹ دینا حالت بدل دینا؛ حالت متغیر کرنا۔

محاورہ: وَرق اُلٹنا کاغذ کا ورق ایک رُخ سے دوسرے رُخ کرنا؛ ایک دور یا زمانے کا جائزہ لینا؛ درہم برہم ہونا۔

وَرَقُ الخیال (زبرو، زبر ر، غم ا، جزم ل، زبرخ) بھنگ، حشیش۔

محاورہ: وَرق بکھرنا/بکھر جانا کتاب کے اوراق پریشان ہونا؛ (مجازاً) تتر بتر ہونا؛ برباد ہونا۔

محاورہ: وَرق پلٹنا رک: ورق اُلٹنا۔

محاورہ: وَرق پھاڑنا خارج کرنا، نکال دینا، کتاب وغیرہ سے صفحہ الگ کرنا۔

محاورہ: وَرق توڑ دینا/توڑنا ورق کو دوہرا کرنا، ورق کو تہہ کرنا۔

ورقِ داغ وہ ہندسہ جو اوراق کی پیشانی کے گوشوں پر لکھا جاتا ہے۔

محاورہ: ورق داغی کرنا صفحات پر نمبر لگانا، ورقوں پر عدد لکھنا۔

وَرق ساز چاندی یا سونے کے ورق بنانے والا۔

محاورہ: وَرق سیاہ کرنا بہت زیادہ لکھنا، مسودہ لکھنا؛ بیکار، فضول لکھنا۔

وَرقِ طعام وہ کاغذ جس پر کسی دعوت میں شریک ہونے والوں کو پیش کیے جانے والے کھانوں کے نام اور ترتیب لکھی گئی ہوتی ہے۔

فعل مرکب: وَرق کاٹنا پتلا حصہ کاٹنا، قاش علیحدہ کرنا۔

محاورہ: وَرق کے ورق اُلٹنا بغور مطالعہ کیے بغیر ورق پلٹنا۔

محاورہ: وَرق کے ورق سیاہ کرنا بہت زیادہ لکھنا، مسودہ لکھنا؛ بیکار، فضول تحریر کرتے رہنا۔

محاورہ: وَرق کُھلنا راز فاش ہونا، ظاہر ہونا؛ کتاب کھلنا۔

وَرق گردانی سرسری مطالعہ، ایک کے بعد دوسرا ورق پلٹنے کا عمل۔

محاورہ: وَرق گردانی کرنا سرسری طور پر مطالعہ کرنا، کتاب کو لفظاً لفظاً نہ پڑھنا، ایک کے بعد دوسرا ورق پلٹنا۔

وَرقِ گُل پھول کی پتی، پنکھڑی۔

محاورہ: وَرق لپیٹنا پان کی گلوری پر سونے یا چاندی کا ورق لگانا۔

وَرَق مقوہ (زبرم، زبر ق، شدزبرو) گتہ، ملٹ۔

ورقِ ناخواندہ (ومعدولہ، ن مغ، زبرد) وہ صفحہ جسے پڑھا نہ گیا ہو۔

محاورہ: ورق ورق کرنا الگ الگ کرنا، بکھیرنا۔

وَرقہ زبرو، جزم نیز زبر ر، زبر ق۔صف۔ ورق (رک) سے منسوب، ورق والا۔

ورقۂ حکم حکم نامہ۔

ورقۂ سندِ خرچ فردِ حساب، تصدیق ادائی رسید۔

وَرقی زبرو، جزم نیز زبر ر، زبر ق۔صف، ع۔ وَرَق (رک) سے منسوب،

ورق والا، ورق کا۔

**وَرَقی پراٹھا** ایک تہہ دار پراٹھے کی قسم جس کی ہر پرت گھی یا تیل کی وجہ سے الگ الگ رہتی ہے۔

**وَرقیلا** زبرو، جزم ر، ی۔صف۔ پرت دار، تہہ درتہہ (پتھر وغیرہ)۔

**وُرک** پیش و، زیر ر۔اند۔ بھیڑیا؛ شغال، گیدڑ۔

**وَرْک** زبرو، جزم ر۔اند، ع۔ کولھا، چوتڑ۔

**وَرْکہ** زبرو، جزم ر، زبرک۔اند، ع۔ کولھے کا جوڑ۔

**وَرْلا** زبرو، جزم ر۔صف، ہ۔ اُدھر کا، اُس طرف کا، دریا کے دوسرے کنارے کا۔(مث) وَرْلی۔

**وَرَم** زبرو، زبرر۔اند، ع۔ سوجن (ومع)، بیماری یا چوٹ کی وجہ سے جسم کے کسی حصے کا پھول جانا۔

فعل مرکب: **ورم اُتار دینا** مالش یا دوا وغیرہ سے جسم کے کسی حصے کی سوجن کا ختم/کم کرنا۔

فعل مرکب: **ورم اُتر جانا** سوجن دور ہو جانا۔

فعل مرکب: **ورم ہو جانا** سوج جانا، کسی کے کسی حصے کا پھول جانا۔

**وَرَن (۱)** زبرو، زبرر۔اند، س۔ جسم کی رنگت، روپ؛ نسل، جات (ذات)، نوع۔نیز برن۔

**وَرَن (۲)** زبرو، زبرر۔اند۔ گھاؤ، زخم، خراش، جسم پر رہ جانے والا زخم یا پھوڑے کا داغ۔

**وَرنہ** زبرو، جزم ر، زبرن۔حرفِ جزا، ف۔ نہیں تو، بدوں صورت، پھر۔نیز وگرنہ۔فارسی میں: وگرنہ کا مخفف۔

**وُرود** پیش و، ومع۔اند، ع۔ آمد، پہنچنا، وارد ہونا، نازل ہونا۔

**ورودِ اقبال** بادشاہ کا تشریف لانا۔

فعل مرکب: **ورود پانا** پہنچنا، حاضر ہونے کی سعادت حاصل ہونا۔

فعل مرکب: **ورود ہونا** نزول ہونا، آنا، ظہور ہونا۔

**وَرے** زبرو۔ظرف۔ اِس طرف، اِدھر، قریب، نزدیک؛ پرے کا نقیض۔

فعل مرکب: **ورے آنا** نزدیک آنا، پاس آنا۔

**ورے پرے** اِدھر اُدھر، آس پاس۔

**ورے ورے** پہلے پہلے، پیشتر۔

**وریاں** زبرو، جزم ر، ی۔کلمہ۔ قربان جاؤں، واری جاؤں۔

**ورید** زبرو، ی۔امث، ع۔ وہ رگ جس کے ذریعے خون دل کی طرف واپس جاتا ہے؛ بطورِ خاص شہ رگ کے لیے بھی مستعمل۔نیز **حبل الورید** (زبرح، جزم ب، پیش ل، غم ا، جزم ل، زبرو)۔انگریزی میں: Vein۔

## و۔ز

**وزارت** زیرو، زبرر۔امث، ع۔ وزیر کا عہدہ، منصب یا دفتر، وزیر ہونے کی حالت، دیوانی۔مدار المہامی۔

محاورہ: **وزارت بنانا** وزیروں کا انتخاب کرنا، حکومت تشکیل دینا۔

**وزارتِ عظمٰی** وزیرِ اعظم کا عہدہ۔

**وِزان** زیرو۔اند۔ وزن میں برابر ہونا۔

**وَزّان** زبرو، شدز۔اند۔ وزن کرنے والا، تولنے والا۔

**وزر** زیرو، جزم ز۔اند۔ بوجھ، گرانی، ثقل، پشت پر اُٹھایا جانے والا بوجھ، پشتارہ؛ دُکھ، رنج۔

**وُزَرا** پیش و، زبرز۔جمع۔اند۔ وزیر (رک) کی جمع۔

**وَزن** زبرو، جزم ز۔اند، ع۔ بوجھ، ثقل، بار، بھار؛ تول، درجۂ ثقالت، باٹوں یا تول کے پیمانوں کی رُو سے مقدار؛ بھاری پن؛ اہمیت، وقعت، قدر، حیثیت؛ پُرمغز، پُرمعنی ہونا؛ سنجیدگی، متانت؛ بحر، شعر کی تقطیع کا پیمانہ؛ تناسب، برابری، توازن۔

محاورہ: **وزن اُٹھانا** کسی چیز کا بوجھ اُٹھانا۔

محاورہ: **وزن پیدا کرنا** اہمیت والا بنانا۔

صف: **وزن دار** (ع، ف) بوجھل، بھاری، وزنی؛ باوقعت، اہمیت کا حامل۔

محاورہ: **وزن دینا** اہمیت دینا، وقیع سمجھنا۔

محاورہ: **وزن رکھنا** وزنی ہونا، بھاری ہونا؛ وقعت رکھنا، اہم ہونا۔

محاورہ: **وزن سے گرنا** مصرعے کا موزوں نہ رہنا، شعر کا بحر سے خارج ہونا۔

محاورہ: **وزن کرنا** تولنا، بھاری پن معلوم کرنا۔

**وزن کش** تولنے والا، وزن کرنے والا۔

**وزن کشی** تولنے کا پیشہ، تولنے کا عمل۔

محاورہ: **وزن کھو بیٹھنا** ہلکا ہو جانا؛ وقار جاتا رہنا، بے وقعت ہو جانا۔

محاورہ: (عروض) **وزن میں ہونا** شعر کا بحر میں ہونا، مصرعے کا موزوں ہونا۔

محاورہ: **وزن نہ رہنا** رک: **وزن کھو بیٹھنا۔**

محاورہ: **وزن نہ ہونا** ہلکا ہونا، اہمیت نہ ہونا، بے حیثیت ہونا۔

محاورہ: **وزن ہلکا کرنا** بوجھ کم کرنا۔

محاورہ: **وزن ہونا** تولا جانا، وزن کیا جانا؛ بوجھ ہونا، گرانی ہونا؛ حیثیت ہونا، قدر ہونا۔

**وزناً** تول کر، وزن کے لحاظ سے۔

**وزنہ** (زبرو، جزم ز، زبرن) لوہے یا پتھر کی بنی ہوئی چیز جس سے کاغذ وغیرہ کو

دبانے کے لیے استعمال کی جائے۔ انگریزی میں: Paperweight۔؛ وہ باٹ جس سے اشیا کو تولا جائے۔

**وزنی (ف)** بھاری، وزن دار؛ اہم، قابلِ لحاظ، معتبر، مؤقر۔

**وَزِیر** زبر ر، ی۔ امذ، ع۔ (لفظاً) بوجھ اُٹھانے والا، بوجھ اُٹھانے میں شریک؛ دیوان، مدارالمہام، منسٹر، منتری۔ شطرنج کا بادشاہ کے بعد سب سے بڑا مہرہ۔ انگریزی میں: Minister۔

**وزیرِ اعظم** پارلیمانی نظامِ حکومت کا سربراہ جو اکثریتی جماعت کا قائد ہوتا ہے۔ انگریزی میں: Prime Minister۔

**وزیرِ اعلیٰ** پارلیمانی نظامِ حکومت میں صوبائی حکومت کا سربراہ۔ انگریزی میں: Chief Minister۔

**وزیرِ باتدبیر** سوجھ بوجھ رکھنے والا خاص معتمد، ایسا وزیر جو مشکل معاملات کا حل پیش کر سکتا ہو۔

**وزیر پسند** ایک عمدہ قسم کا آم۔

**وزیرزادہ** وزیر کا بیٹا۔

**وزیرِ مملکت** وزیر جس کا عہدہ وفاقی وزیر سے کم لیکن نائب وزیر سے زیادہ ہوتا ہے۔ انگریزی میں: Minister of State۔

کہاوت: **وزیرے چنیں شہر یارے چناں** جیسا وزیر ہے ویسا بادشا ہوگا۔ بُرے حکمران کے عہدہ دار بھی بُرے ہوتے ہیں۔

## و۔س

**وِسادہ** زیر و، زبر د۔ امذ، ع۔ تکیہ، گاؤ تکیہ، مسند۔

**وِسادہ نشین** صدر نشین، کرسی نشین، مراد: عہدے دار۔

**وَساطت** زبر و، زبر ط۔ امث، ع۔ واسطہ، وسیلہ، ذریعہ۔

**وَسالت** زبر و، زبر ل۔ امذ۔ توسل، ذریعہ، وسیلہ۔

**وَساوِس** زبر و، زیر و۔ جمع، امذ، ع۔ وہ خدشات یا خیالات جو دل میں آئیں، وہم، وسوسے۔

**وِساہ** زیر و۔ امذ۔ بھروسہ، یقین، اعتماد۔

**وَسائد** زبر و، زیر ء۔ جمع۔ امذ، ع۔ تکیے، مساند، نشستیں۔

**وَسائط** زبر و، زیر ء۔ امذ، ع۔ واسطے، ذریعے، وسیلے۔

**وَسائل** زبر و، زیر ء۔ جمع۔ امذ، ع۔ وسیلہ (رک) کی جمع۔

**وَستو** زبر و۔ امث۔ مادی شے؛ اصل حقیقت، اصلیت، فطرت، قدرت۔

**وَسط** زبر و، جزم س۔ امذ، ع۔ بیچ، درمیان، قلب؛ کمر؛ اعلیٰ و ادنیٰ کے درمیان کا درجہ یا مقام؛ معتدل، نہ بہت کم نہ بہت زیادہ۔ نیز وسط (زبر س) جمع: اوساط۔

**وسطی، وسطانی** درمیانی، مرکزی۔

**وُسطیٰ (وُس طا)** بیچ کی، بیچ کے، درمیانی۔

**وُسع** پیش و، جزم س۔ امث، ع۔ پھیلاؤ، گنجائش، سمائی۔

**وُسعت** پیش و، جزم س، زبر ع۔ امث، ع۔ پھیلاؤ، چوڑائی، فراخی، کشادگی، گنجائش؛ افراط، بہتات، شدت۔

**وسعتِ اَخلاق** انکسار، ملنساری، اخلاق کی اچھائی۔

**وسعتِ آفاق** دُنیا کا پھیلاؤ، کائنات کی وسعت۔

فعل مرکب: **وسعت آنا** گنجائش میں ترقی آنا، پھیلاؤ میں اضافہ ہونا۔

محاورہ: **وسعت بخشنا** پھیلانا، ترقی دینا، گنجائش بڑھانا۔

فعل مرکب: **وسعت پانا** پھیلنا، فروغ حاصل کرنا۔

محاورہ: **وسعت پیدا کرنا** اضافہ کرنا، پھیلانا، گنجائش میں اضافہ کرنا۔

**وسعت طلبی** توسیع چاہنا۔

**وسعتِ نظر** فراخ دلی، بصیرت، فراست، نظر کی گہرائی۔ نیز وسعتِ نگاہ۔

**وَسم** زبر و جزم س۔ امذ، ع۔ نشان، داغ، وہ نقش جو بعض لوگ اپنے بازو یا ہاتھوں پر گدوا لیتے ہیں۔

**وَسمہ** زبر و جزم س، زبر م۔ امذ، ع۔ نیل کا پتہ یا اُس سے تیار کردہ خضاب؛ چھاپہ، نشان، داغ۔

**وسمۂ ابرو** ابرو کو مزید سیاہ کرنے کے لیے وسمہ لگانا۔

کہاوت: **وسمہ برابروئے کور** فضول کام میں محنت کرنا، بیکار کام میں اپنی توانائی ضائع کرنا۔

محاورہ: **وسمہ کرنا** بالوں میں خضاب لگانا۔

**وِسمی** زیر و، جزم س۔ امذ۔ حیرت، تحیر، گھبراہٹ، بےچینی۔

**وَسواد** زبر و، پیش س۔ صف۔ پھیکا، بےمزہ۔

**وَسواس** زبر و، جزم س۔ امذ، ع۔ وہم، گمان؛ ہراس، بُرا خیال جو دل میں گزرے، شک و شبہ، گمان۔ جمع: وساوس۔

**وسواسِ الخنّاس** شیطانی بہکاوا۔

محاورہ: **وسواس آنا** وہم ہونا، شک و شبہ ہونا۔

محاورہ: **وسواس کرنا** شک کرنا، گمان کرنا، وہم کرنا، فکر کرنا۔

محاورہ: **وسواس ہونا** رک: وسواس کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: **وسواس لانا** وہم کرنا، دل میں شک کرنا، دل میں برا خیال لانا۔

**وَسوسہ** زبر و، جزم س، زبر و، زبر س۔ امذ، ع۔ دل میں گزرنے والا برا خیال، شیطانی خیال، وہم؛ فریب، دھوکا؛ اندیشہ، ڈر۔ نیز رک: وسواس۔

محاورہ: **وسوسہ پیدا کرنا** وہم میں ڈالنا، شک میں مبتلا کرنا۔

محاورہ: وسوسہ پیدا ہونا اندیشہ پیدا ہونا، برا خیال آنا۔

محاورہ: وسوسہ ڈالنا شک میں ڈالنا، شبے میں مبتلا کرنا، تردد میں مبتلا کرنا۔

محاورہ: وسوسہ مٹانا شبہ دُور کرنا، اندیشہ ختم کرنا، وہم دُور کرنا، تذبذب کی کیفیت ختم کرنا۔

وَسیع زبرو، ی۔ صف، ع۔ فراخ، کشادہ، چوڑا، بڑی گنجائش والا؛ بسیط، غیر محدود۔ (امث) وسعت۔

وَسیع اُلاختیار (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم خ، لیٹا زیرت) بہت زیادہ اختیار والا، مختارِ کل۔

وَسیع اُلاخلاق (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم خ) نیک اطوار کا مالک، خوش اخلاق۔

وَسیع اُلاشاعت (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرا، جزم ع) وہ رسالہ یا اخبار وغیرہ جو بہت زیادہ تعداد میں چھپ کر دُور دُور تک جاتا ہو۔

وَسیع اُلخیال (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرخ) بہت کھلے ذہن و دل کا، روادار، وہ جس کے خیالات میں تنگی نہ ہو۔

وَسیع اُلمشرب (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرم، جزم ش، زبرر) جو دوسروں کے مسلک یا مذہب کے لیے دل میں گنجائش رکھتا ہو۔

وَسیع اُلمطالعہ (پیش ع، غم ا، جزم ل، پیش م، زبرل، زبرع) جس کا مطالعہ بہت زیادہ ہو، بہت زیادہ پڑھنے والا۔

وَسیع اُلقلب (پیش ع، غم ا، جزم ل، زبرق، جزم ل) کھلے دل کا، غیر متعصب، کشادہ دل۔

وَسیع اُلنظر (پیش ع، غم ا، غم ل، شد زبرن، زبرظ) دُور دُور تک نظر ڈالنے والا، کشادہ دل، بے تعصب، بلند خیال۔

وسیع تر زیادہ بڑا۔

وسیع و بسیط بہت لمبا چوڑا۔

وسیع و عریض جو بہت لمبائی و چوڑائی رکھتا ہو، کشادہ، فراخ۔

وَسیلہ زبرو، ی، زبرل۔ امذ، ع۔ واسطہ، ذریعہ؛ سبب، توسل، وساطت؛ سہارا، آسرا؛ حمایت، مدد؛ دست گیری۔

کہاوت: وسیلہ بڑی چیز ہے وسیلے سے ہر کام ہو جاتا ہے۔ وسیلہ بہت اہم ہے، اُونچی پہنچ کام بنا دیتی ہے۔

محاورہ: وسیلہ بنانا رک: وسیلہ بننا جس کا یہ تعدی ہے۔

محاورہ: وسیلہ بننا ذریعہ ہونا، سبب بننا، واسطہ بننا۔

محاورہ: وسیلہ پکڑنا سفارش چاہنا، سہارا لینا، مدد چاہنا۔

محاورہ: وسیلہ پیدا کرنا کسی کو حمایتی یا مددگار بنانا، کسی کام کے لیے مدد حاصل کرنا۔

وسیلۂ ظفر کامیابی کا ذریعہ، ترقی کا سبب۔

محاورہ: وسیلہ کرنا رک: وسیلہ بنانا۔

وَسیلے زبرو، ی۔ جمع، امذ۔ وسیلہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

کہاوت: وسیلے بنا روزگار نہیں ملتا سفارش کے بغیر نوکری نہیں ملتی۔

وَسیم زبرو، ی۔ صف، ع۔ خوب رُو، خوش جمال، حسین۔

## و۔ش

وَش زبرو، جزم ش۔ لاحقہ تشبیہ، ف۔ مثل، مانند، جیسا، مثلاً: حور وش خوبصورت، مثلِ حور؛ ماہ وش چاند جیسا/جیسی۔

وِش زیرو۔ امذ۔ زہر، سم؛ نباتی گوند۔

وِش کنیا (زبرک، زیرن) زہر پلا پلا کر تیار کی ہوئی جاسوس حسینہ جس کے ہونٹ زہر بھرے ہو جاتے تھے اور قدیم روایات کے مطابق اُس سے لوگوں کو مروانے کا کام لیا جاتا تھا۔ نیز وِس (رک)۔

وِش ناشک (زبرش) زہر کا توڑ، تریاق۔

وِشاد زیرو۔ امذ۔ ملال، پژمردگی، رنج، اُداسی؛ کمزوری، تھکن۔

وِشارد زیرو، زبرر۔ صف۔ عقلمند، دانا، ماہر؛ مشہور، نامی؛ دلیر، بہادر۔

وِشاق زیرو۔ امذ، ف۔ لونڈی، کنیز، خادمہ۔

وشاق پیش و۔ امذ، ف۔ خادم، ملازم، نوکر، خدمتگار۔

وِشال زیرو۔ صف، ع۔ وسیع، عظیم، بہت بڑا، چوڑا اور پھیلا ہوا؛ بسیط؛ کُل، تمام؛ حاوی، محتوی۔ مثلاً: وِشال مگرمچھ بہت بڑا مگرمچھ۔

وِشالا زیرو۔ صف۔ زہر آلود، جس میں زہر ملایا گیا ہو۔

وِشستر زیرو، زبرش، جزم س، زبرت۔ امذ۔ غیر مسلح، بے ہتھیار، نہتا۔

وِششٹھ زیرو، زیرش، جزم ش، جزم ٹھ۔ علَم۔ ایک قدیم رشی، رام چندر جی کے استاد؛ دُبِ اکبر، نیز ایک ستارہ۔

وِشم زیرو، زبرش۔ صف۔ غار، گڑھا، ڈھلوان؛ طرف دار، حمایتی۔

وِشنو زیرو، ومع۔ علَم، س۔ ہندوؤں کے تین بڑے دیوتاؤں (تری مورتی) میں سے ایک جو روزی رساں اور پرورش کرنے والا مانا جاتا ہے۔

وشنومت وشنو کی پوجا کا مذہب۔

وِشو زیرو، جزم ش، زبرو۔ صف۔ کُل، سب، تمام عالم پر حاوی، کائناتی، سب کو سمائے ہوئے۔

وِشواس زیرو، جزم ش۔ امذ، س۔ یقین، اعتبار، بھروسا؛ عقیدہ، ایمان، اعتقاد۔

محاورہ: وِشواس آنا یقین آنا، اعتبار ہونا۔

محاورہ: **وِشواس ٹوٹنا** بھروسا نہ رہنا، اعتماد نہ رہنا۔

**وَشی** زبرو۔اند۔ کپڑے کا رنگنا؛ رنگین کپڑا۔

**وِشیش** زیرو، ے۔صف۔ تمیز، پہچان، شناخت، خصوصیت، انفرادیت۔

**وشیشن** تمیز، تفریق کرنے والا؛ خاص نکتہ یا خیال سجھانے والا۔ نیز بشیش، بشیشن۔

**وِشیلا** زیرو، ے۔صف۔ وِس بھرا، زہریلا۔ نیز بسیلا۔

## و۔ص

**وَصاف** زبرو، شدص۔صف، ع۔ وصف بیان کرنے والا؛ تعریف کرنے والا، تعارف کرانے والا، بہت بڑا ثنا خواں، مدح خواں۔ **واصف** (رک) کا صیغۂ تفضیل۔

**وِصال** زیرو۔اند، ع۔ ملن، ملاپ، ملاقات، محبوب سے ملنا؛ انتقال، موت، گویا خدا سے جاملنا۔

محاورہ: **وصال پانا** ملنا، ملاقات ہونا؛ کسی کا انتقال کر جانا، کسی بزرگ کا رحلت کر جانا۔

محاورہ: **وصال نصیب ہونا** ملاقات ہونا، ملنا، قرب نصیب ہونا۔

محاورہ: **وصال ہونا** ملنا، ملاقات ہونا؛ مرجانا، وفات پانا۔

**وَصّال** زبرو، شدص۔صف، ع۔ بہت زیادہ ملانے والا، جلدساز، کتابوں کی جلدیں باندھنے والا۔

**وَصائف** زبرو، زیرع۔امث۔ کنیزیں، لونڈیاں، باندیاں؛ خوبیاں، صلاحیتیں۔

**وَصایا** زبرو۔جمع، مذ، ع۔ وصیتیں۔رک: **وصیّت**۔

**وَصایت** زبرو، زبری۔امث، ع۔ تولیت، ولی یا متولی ہونا، نابالغ کا سرپرست مختار، مجاز ہونا۔صف: **وصی**۔

**وَصب** زبرو، زبرص۔صف۔ بیمار، مریض؛ ملول، رنجیدہ۔

**وَصف** زبرو، جزم ص۔اند، ع۔ خوبی، اچھائی؛ امتیازی خصوصیت، خصلت؛ بیان، ذکر، تعارف؛ (طنزاً) خرابی، علت۔

فعل مرکب: **وصف بیان کرنا** صفت کرنا، خوبیاں بیان کرنا، تعریف کرنا۔

محاورہ: **وصف پیدا کرنا** خوبی پیدا کرنا۔

**وصفِ حمیدہ** وہ خوبی جس کی تعریف کی گئی ہو۔

محاورہ: **وصف رکھنا** خوبی رکھنا، صفت رکھنا۔

**وصف سرائی** تعریف و توصیف کرنے کا عمل۔

**وَصفی** زبرو، جزم ص۔صف، ع۔ **وصف** (رک) کا، صفاتی، توصیفی، تعریفی۔

**وَصفی الفاظ** (قواعد) وہ الفاظ جو صفت کے معنی رکھتے ہوں۔

**وَصل** زبرو، جزم ص۔اند، ع۔ پیوستگی، جڑنا، باہم ملنا؛ ملاقات، ملن، ملاپ؛ تعلق، ربط ضبط۔ زردوزی کی ایک قسم جس میں اُبھرواں کڑھت کی بجائے ہم سطح یعنی تہ دوز پھول بوٹے بنائے جاتے ہیں۔

**وصلِ حرف** دو حرفوں کے ملنے یا جوڑ کی جگہ کا نقطہ یا شوشہ مثلاً مٹی میں حرف میم اور "ٹ" کا درمیانی شوشہ۔

**وصلِ صنم** معشوق سے ملاقات؛ ہم بستری، مباشرت، مجامعت۔ نیز وصلِ یار۔

**وَصلت** زبرو، جزم ص، زبرل۔امث، ع۔ پہنچنا؛ (مجازاً) میل جول، ملاقات، محبوب سے ملنا۔

**وُصلت** پیش و، جزم ص، زبرل۔امث، ع۔ پیوستگی؛ تعلق، اپنائیت، ملاقات، ربط ضبط۔

**وَصلی** زبرو، جزم ص۔صف، ع۔ خوش نویسوں کے مشق کرنے کا دوہرا کاغذ؛ ملنے والا؛ دونسلوں کے ازدواج سے پیدا ہونے والا، دوغلا۔

**وصلی خط** وہ خط جو ایک نقطے کو دوسرے نقطے سے ملائے یا کاٹتا ہوا گزرے۔

محاورہ: **وصلی سیاہ کرنا** مشق کے کاغذ پر اتنا لکھنا کہ جگہ باقی نہ رہے، بہت زیادہ لکھنا۔

**وصمت** زبرو، جزم ص، زبرم۔اند، امث۔ سرزنش، ملامت، طعن؛ گناہ، قصور؛ عیب، نقص۔

**وصول** پیش و، دمع۔صف، ع۔ جو مل گیا ہو، جو پالیا جائے۔

**وصول باقی** وہ رقم جو وصول نہ ہوئی ہو، واجب الادا روپیہ۔

محاورہ: **وصول پانا** حاصل کرنا، واپس مل جانا، لینا۔

**وصول شدہ** وہ رقم جو مل گئی ہو، حاصل کر لی گئی رقم۔

محاورہ: **وصول کرنا** حاصل کرنا، کسی شے کا تحویل میں لینا۔

**وصول کنندہ** (پیش ک، زیرن، جزم ن، زبرد) وصول کرنے والا، پانے والا۔

**وصولِ محاصل** سرکاری آمدنی وصول کرنا۔

**وصول یابی** حاصل کرنا، رقم وصول کرنا۔

**وصولی** پائی ہوئی، وصول شدہ یا وصول طلب رقم وغیرہ۔

**وَصی** زبرو۔صف، ع۔ مختار؛ متولی، جانشین؛ وصیت پر عمل کرنے والا؛ یتیم بچوں کا محافظ، سرپرست؛ جسے کوئی کام یا منصب تفویض کیا گیا ہو؛ جس کو یا جس کی نسبت وصیت کی گئی ہو۔ (مث) **وصیہ**۔جمع: **اوصیاء**۔

محاورہ: **وصی بنانا** سرپرست بنانا؛ جانشین بنانا۔

**وَصِیِ موصی** (ومع) (قانون) وہ شخص جسے وصیت کرنے والے نے اپنی جانب سے اپنے ترکے کا منتظم مقرر کیا ہو۔ نیز **وَصِیِ اصلی**۔

**وصیّت** زبرو، زیرص، شدزبری۔امث، ع۔ کسی بات کا عہد لینا یا کسی بات کی ہدایت کرنا، خصوصاً کسی مرنے والے کا مرنے سے پہلے کسی امر کی بابت اپنی مرضی کا اظہار کرنا، تاکید کرنا۔

محاورہ: **وصیت چھوڑنا** مرتے وقت کسی قسم کی ہدایت یا تحریر لکھ کر جانا۔

**وصیت نامہ** ایسی تحریر جس میں فوت شدہ شخص نے ہدایات وغیرہ لکھی ہوں، تحریری وصیت۔

**وصیتی** (زبرو، شدزبری) وصیت سے متعلق یا منسوب، وصیت کے مطابق۔

**وصید** زبرو، ی۔امث۔ دہلیز، چوکھٹ؛ ایوان، جلوہ خانہ۔

**وصیف** زبرو، ی۔امث۔ کنیز، لونڈی، خدمتگار۔

**وصیہ** زبرو، شدزبری۔امث، ع۔ رک: **وصی** جس کی یہ تانیث ہے۔ وہ عورت جسے وصیت کے سلسلے میں عملی کارروائی کا اختیار دیا گیا ہو۔

# و۔ض

**وَضاحت** زبرو، زبرح۔امث، ع۔ تشریح؛ تفصیل کرنا، مبہم بات کو روشن کرنا، کھول کر بیان کرنا۔

**وَضاحت طلب** (زبرط، زبرل) ایسا کام یا بات جس کی وضاحت کی ضرورت ہو۔

**وَضاع** زبرو، شدض۔ امذ۔ وضع کرنے والا، نئی بات گھڑنے والا؛ جھوٹی حدیثیں گھڑنے والا۔

**وَضاعت** زبرو، زبرع۔امث۔ ہتک، بےعزتی؛ شرمندگی؛ انکسار۔

**وَضع** زبرو، جزم ض۔امث، ع۔ طور، طریق، طرز، ڈھنگ، انداز؛ رواج؛ شکل، صورت، ڈول، ڈیزائن؛ بنانا، گھڑنا، اختراع؛ تفریق، گھٹانا، منہا۔ جمع: **اوضاع**۔

**وضعِ احتیاط** (لیٹا زیرا، جزم ح، لیٹا زیرت) محتاط طرزِ عمل، اپنے مزاج کی وجہ سے کسی کام کا کرنا یا نہ کرنا۔

محاورہ: **وَضع اختیار کرنا** کسی کا طریقہ، انداز یا ڈھنگ اپنانا۔

کہاوت: **وَضع الاحسان فی غیر موضعہ ظلم** بے موقع احسان بھی ظلم ہے۔

محاورہ: **وَضع بدلنا** حالت بدلنا، طرز بدلنا، عادت یا ڈھنگ میں فرق آنا۔

محاورہ: **وَضع بنانا** کسی کا انداز نقل کرنا۔

فعل مرکب: **وَضع بھانا** کسی کا طور طریقہ اچھا لگنا، ڈھنگ پسند آنا۔

**وَضعِ حمل** (ع، ف) (اصطلاحاً) عورت کا جننے سے فارغ ہونا، بچہ پیدا ہونا۔ (لفظاً) بوجھ اُتارنا۔

محاورہ: **وَضع حمل ہونا** حمل سے فراغت ہونا۔

صف: **وَضع دار** (ع، ف) سجیلا، بانکا، خوبصورت، حسین؛ اپنی چال، انداز یا روایت پر قائم رہنے والا، اپنی وضع نباہنے والا۔

**وَضع داری** (ع، ف) خوش اُسلوبی، طرح داری، خوبصورتی۔

صف: **وَضع شدہ** (ع، ف) بنا ہوا، بنایا گیا۔

**وَضع قانون** قانون سازی کرنا، قانون بنانا۔

**وَضع قطع** حلیہ، شکل وصورت، بناوٹ؛ طور طریقہ۔ نیز عام: **وَضع قطع** (زبرض، زبرط)۔

**وَضع کردہ** تشکیل دیا ہوا، گھڑا ہوا۔

فعل مرکب، محاورہ: **وَضع کرنا** بنانا، ڈھالنا، مرتب کرنا، تشکیل دینا، اختراع کرنا؛ کاٹنا، منہا کرنا، نکالنا۔

فقرہ: **وَضع کہے دیتی ہے** انداز سے نمایاں ہے۔

فعل مرکب: **وَضع ملنا** انداز ایک سا ہونا، طرز ملنا۔

محاورہ: **وَضع میں فرق آنا** انداز یا طرز بدلنا، طریقے میں فرق آنا۔

محاورہ: **وَضع نستعلیق ہونا** انداز میں تہذیب ہونا، مہذب ہونا، شائستہ ہونا۔

محاورہ: **وَضع نکالنا** نیا انداز یا ڈھنگ ایجاد کرنا، نئی طرز اپنانا۔

محاورہ: **وَضع ہونا** رک: **وَضع کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**وَضعی** بنایا ہوا، من گھڑت، جعلی؛ شکل وصورت سے متعلق۔

**وُضو** پیش و، ومع۔امذ، ع۔ (لفظاً) روشن ہونا؛ نماز یا تلاوتِ قرآن سے پہلے مقررہ طریقے سے ہاتھ، منہ اور پاؤں وغیرہ دھونا اور مسح کرنا۔

محاورہ: **وضو آنا** وضو کرنے کا طریقہ معلوم ہونا۔

محاورہ: **وضو بنانا** نماز یا تلاوتِ قرآن کے لیے شرعی طریقے سے ہاتھ، پاؤں اور منہ وغیرہ دھونا۔

محاورہ: **وضو تازہ کرنا** وضو ہوتے ہوئے بھی وضو کرنا، دوبارہ وضو کرنا۔

محاورہ: **وضو توڑنا** وضو ناپاک کرنا، زہد و تقویٰ قائم نہ رہنے دینا۔

محاورہ: **وضو ٹوٹنا** طہارت قائم نہ رہنا، وضو جاتا رہنا؛ (کنایۃً) نیت میں فرق آنا۔

محاورہ: **وضو ٹھنڈا کرنا** ہمت پست کرنا، نیت بدلنا۔

محاورہ: **وضو ٹھنڈا ہونا** ہمت ٹوٹ جانا، ولولہ جاتا رہنا؛ نیت بدل جانا۔

محاورہ: **وضو جاتا رہنا** رک: **وضو ٹوٹنا**۔

محاورہ: **وضو ڈھیلا/ڈھیلے کرنا** ہمت پست کرنا، نیت بدلنا۔

محاورہ: وضو سے ہونا وضو کی حالت میں ہونا، باوضو ہونا۔
محاورہ: وضو شکست کرنا ہمت پست کرنا؛ وضو ٹوٹ جانا۔
محاورہ: وضو شکست ہونا ہمت پست ہونا، ارادہ ٹوٹ جانا؛ وضو باطل ہونا۔
محاورہ: وضو کرنا رک: وضو بنانا۔
وضو گاہ وضو کرنے کے لیے مخصوص کی گئی جگہ۔
وُضوح پیش و، مع۔ اند، ع۔ روشن، واضح ہونے کی حالت؛ روشنی۔
وضوحِ حق حق کا ظاہر ہونا، حق کا واضح ہونا۔
وَضیع زبر و، ی۔ صف، ع۔ کمینہ، ادنیٰ، نیچ، معمولی (آدمی)؛ شریف (رک) کی ضد۔
وَضیمہ زبر و، ی، زبر م۔ اند، ع۔ فاتحہ (موت) کا کھانا، کڑوی روٹی۔ (رک) ولیمہ کی ضد۔

## و ـ ط

وَطن زبر و، زبر ط۔ اند، ع۔ جنم بھوم، پیدا ہونے کی جگہ؛ دیس، جہاں کوئی مستقل سکونت اختیار کرے۔ جمع: اوطان (دلین)۔
محاورہ: وطن اختیار کرنا کسی دوسرے ملک یا شہر میں جا کر آباد ہونا، کسی ملک کی شہرت اختیار کرنا۔
وطن آوارہ وطن سے نکلا ہوا، خانماں برباد۔
صف: وطن پرست (ع، ف) اپنے دیس سے بے پناہ محبت کرنے والا۔
محاورہ: وطن چھوٹ جانا اپنے ملک سے دور ہونا، کسی مجبوری کی وجہ سے اپنا دیس چھوڑ دینا۔
فعل مرکب: وطن چھوڑنا ہجرت کرنا، اپنا دیس چھوڑنا، ملک چھوڑنا۔
وطن دُشمن اپنے ملک کا برا چاہنے والا؛ غدار۔
وطن دوست اپنے دیس سے محبت کرنے والا، ملک کا خیر خواہ۔
محاورہ: وطن سے نکل جانا اپنا ملک چھوڑ کر چلے جانا، ہجرت کرنا۔
وَطنِ مالُوف وہ جگہ جہاں کسی کا عام طور پر قیام ہو، جہاں سے اُس کو نسبت یا تعلق ہو۔
وطنیت (زبر و، زبر ط، شد زبر ی) وطن پرستی کا جذبہ، حب الوطنی؛ کسی ملک کا باشندہ ہونے کی قانونی حیثیت۔
وَطی زبر و۔ امث، ع۔ باہم مل کر کوئی کام کرنا، باہمی سازش؛ گھوڑے کی سواری؛ کچلنا، روندنا؛ مباشرت، جماع۔
وَطیرہ زبر و، ی۔ اند۔ رک: وتیرہ جو درست املا ہے۔

## و ـ ظ

وَظیفہ زبر و، ی، زبر ف۔ اند، ع۔ کوئی کام جو پابندی سے انجام دیا جائے؛ بندھا ہوا روزینہ؛ ماہانہ؛ پنشن؛ عطیہ۔ جمع: وظائف۔
محاورہ: وظیفہ بند کرنا روزینہ روک دینا، پنشن بند کر دینا، کسی کو کوئی مخصوص کام کرنے کے لیے دی جانے والی رقم بند کرنا۔
محاورہ: وظیفہ بھاننا وظیفہ پڑھنا۔
فعل مرکب: وظیفہ پانا وہ مخصوص رقم جو کسی طالب علم کو پڑھائی جاری رکھنے کے لیے دی جائے، مالی مدد ملنا۔
وظیفہ خوار (وعدولہ) وظیفہ لینے والا، پنشن لینے والا، مالی مدد لینے والا۔
محاورہ: وظیفہ کرنا کسی عمل کا دہرانا؛ کسی کام کا بار بار کرنا، معمول باندھ کر کچھ دعا پڑھنا۔
وظیفۂ زوجیت بیوی سے ہم بستری۔

## و ـ ع

وُعاظ پیش و، شد ع۔ جمع۔ اند، ع۔ نصیحت کرنے والے، واعظین۔
وَعدہ زبر و، جزم ع، زبر د۔ اند، ع۔ اقرار، عہد، پیمان، قول جو کسی کو دیا جائے۔ رقم کی ادائی یا مال کی فراہمی کے لیے معینہ مدت؛ موت کا معینہ وقت۔
وعدۂ اَلست (زبر ا، زبر ل، جزم س، پیش نیز جزم ت) عالمِ ارواح میں تمام انسانوں کا اللّٰہ تعالیٰ کی ربوبیت، توحید، الوہیت کا اقرار؛ خدا کو خدا سمجھنے کا وعدہ۔
محاورہ: وعدہ الست وفا کرنا اللّٰہ تعالیٰ کی توحید کو ماننا اور اُس کے تقاضے پورے کرنا۔
محاورہ: وعدہ ایفا کرنا وعدہ پورا کرنا، قول پورا کرنا، پیمان نبھانا۔
محاورہ: وعدہ آ پہنچنا آخری وقت آ جانا، موت کا قریب آ جانا۔
محاورہ: وعدہ آ جانا رک: وعدہ آ پہنچنا۔
کہاوت: وعدہ آسان ہے وعدے کی وفا مشکل ہے وعدہ کر لینا تو بہت آسان ہے لیکن اُسے نبھانا بہت مشکل ہے۔
وعدۂ باطل جھوٹا عہد، جھوٹا قول و اقرار۔
محاورہ: وعدہ برابر آنا موت کا وقت آنا، زندگی کی مدت ختم ہونا۔
محاورہ: وعدہ برابر ہونا رک: وعدہ برابر آنا۔
محاورہ: وعدہ پکا ہونا سچا پیمان ہونا، ایسا قول جسے پورا کرنا ہو۔
محاورہ: وعدہ پر قائم رہنا رک: وعدے پر قائم رہنا۔

محاورہ: وعدہ پورا کرنا اقرار پورا کرنا، کہی گئی بات پر عمل کرنا۔

محاورہ: وعدہ پورا ہونا جو کہا گیا ہو اُس کا پورا ہونا، قول کے مطابق عمل ہونا۔

محاورہ: وعدہ توڑنا وعدہ پورا نہ کرنا، قول کے مطابق عمل نہ کرنا۔

محاورہ: وعدہ ٹالنا حیلہ بہانا کرنا، وعدہ پورا کرنے سے گریز کرنا۔

محاورہ: وعدہ ٹلنا رک: وعدہ ٹالنا جس کا یہ لازم ہے۔

محاورہ: وعدہ ٹھہرنا کسی کام کے کرنے کا قول و اقرار ہونا۔

وعدہ خلاف وہ شخص جو اپنے وعدے سے پھر جائے، وعدہ پورا نہ کرنے والا شخص۔ نیز وعدہ شکن۔

وعدہ خلافی / وعدہ شکنی عہد شکنی، بے وفائی۔ نیز رک: وعدہ خلاف جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: وعدہ زبان تک آنا زبان سے قول و اقرار کرنا۔

محاورہ: وعدہ سچا ہونا عہد کا پورا ہونا۔

وعدۂ شب درمیان آنے والے دن کا وعدہ، کل کا وعدہ۔

وعدہ فراموش عہد یاد نہ رکھنے والا، اقرار کو بھول جانے والا۔

وعدہ فراموشی رک: وعدہ فراموش جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

وعدۂ فردا کل کا عہد، آنے والے دن کا اقرار؛ ایسا وعدہ جو پورا کرنے کے بجائے محض ٹالنے کے لیے کیا جائے۔

وعدۂ قیامت ایسا وعدہ جسے پورا کرنے کے لیے قیامت درکار ہو؛ وہ عہد جو کبھی پورا نہ ہو۔

محاورہ: وعدہ کرنا عہد کرنا، قول دینا، زبان دینا۔

کہاوت: وعدہ کم نہ زیادہ موت ٹالے سے نہیں ٹلتی، موت کا وقت مقرر ہے۔

محاورہ: وعدہ لینا عہد لینا، قول لینا۔

وعدہ معاف ایسا مجرم جسے کسی کے خلاف گواہی دینے، ثبوت فراہم کرنے یا اصل حقیقت بتانے پر معاف کر دینے کا وعدہ کیا جائے، سلطانی گواہ۔ نیز وعدہ معاف گواہ۔

فعل مرکب: وعدہ نبھانا عہد پورا کرنا، قول کے مطابق عمل کرنا۔

کہاوت: وعدہ وصل چوں شَوَد نزدیک آتشِ شوق تیز تر گردَد ملاقات کا وقت جتنا قریب آتا ہے شوق اتنا ہی بڑھتا جاتا ہے۔

وعدہ وعید بار بار کیا جانے والا عہد، ٹال مٹول، لیت و لعل۔

محاورہ: وعدہ وعید کرنا آج کل کرنا، ٹالنا، لیت و لعل سے کام لینا۔

محاورہ: وعدہ وفا کرنا وعدہ نبھانا، قول پورا کرنا، کہی ہوئی بات کے مطابق عمل کرنا۔

محاورہ: وعدہ وفا ہونا وعدہ پورا کرنا، قول پورا کرنا۔

محاورہ: وعدہ یاد دِلانا قول و اقرار کی یاد دہانی کرانا، کہی گئی بات کو پورا کرنے کی طرف توجہ دلانا۔

وَعدے زبر و، جزم ع۔ جمع۔ اند۔ وعدہ (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: وعدے پر جینا وعدہ پورا ہونے کی توقع رکھنا۔

محاورہ: وعدے پر قائم رہنا وعدے سے نہ پھرنا، قول نبھانا۔

محاورہ: وعدے پہ (پر) پورا اُترنا عہد نبھانا، وعدہ پورا کرنا۔

محاورہ: وعدے سے پھر جانا / پھرنا وعدہ شکنی کرنا، اقرار پورا نہ کرنا، کہے پر عمل نہ کرنا۔

کہاوت: وعدے سے دَم، زیادہ نہ کم موت کا وقت مقرر ہے، موت معینہ وقت پر ہی آتی ہے، موت برحق ہے۔

محاورہ: وعدے سے مکرنا رک: وعدے سے پھرنا۔

محاورہ: وعدے کا پاس ہونا وعدہ پورا کرنے کا خیال ہونا۔

وعدے کا پکا عہد پورا کرنے والا، قول کے مطابق عمل کرنے والا۔

وَعشت زبر و، جزم ع، زبر ش۔ اسث۔ تھل تھل کرتی ہوئی موٹی عورت۔

وَعظ زبر و، جزم ع۔ اند، ع۔ نصیحت، ہدایت، پند، ناصحانہ اور دینی اُمور کی بابت تقریر جو کسی مجمع کے سامنے کی جائے۔

وَعلیکم اُلسلام زبر و، زبر ع، ے لین، پیش ک، غم ا، غم ل، شد ز برس۔ فقرہ، ع۔ اور تم پر بھی سلامتی ہو۔ السلام علیکم کا جواب۔

فقرہ: وعلیٰ ہذاالقیاس اور اسی پر قیاس کرلو۔

وَعی زبر و، جزم ع۔ اند۔ جوف، خول ظرف، تھیلی (جیسے معدے کی تھیلی)۔ جمع: اوعیہ۔

وَعید زبر و، ی۔ جمع، مذ، ع۔ وعدے اور دھمکیاں؛ تنبیہ، سرزنش؛ عذاب کا ڈراوا، عذاب کا وعدہ۔

محاورہ: وعید اُترنا عذاب کا وعدہ آنا، دھمکی آنا۔

## و۔غ

وَغا زبر و۔ اند، ع۔ شور، فساد، ہنگامہ؛ لڑائی، جنگ۔

وَغیرہ زبر و، ے لین، زبر ر۔ اند، ع۔ اور اس کے علاوہ، اور اس کے سوا، اور دوسرے۔

وَغیرہا اور ان کے یا اس (مونث) کے علاوہ۔

وَغیرہم اور ان سب کے علاوہ۔

وَغیرہما اور ان دو کے علاوہ۔

## و۔ف

**وَف** زبرو۔امث۔نقلِ صوت۔ کتے کے بولنے یا غرانے کی آواز۔

**وَفا** زبرو۔امث۔ع۔ نباہ، خلوص، محبت، تعلق کی اُستواری، ساتھ دینا، ہمدمی، رفاقت، محبت کرنا؛ وعدہ پورا کرنا؛ نمک حلالی، احسان مندی۔

**وفا آموز** وفا کی تعلیم دینے والا۔

صف: **وفا بیگانہ** (ع،ف) جو وعدہ پورا نہ کرنے کا عادی ہو؛ بے وفا، نمک حرام، احسان فراموش۔

صف: **وفا پرست** (ع،ف) ہر حال میں ساتھ نبھانے والا؛ سچا دوست۔

صف: **وفا پیشہ** (ع،ف) ہمیشہ وفا دار رہنے والا، جو سب کے ساتھ وفا کرے؛ نمک حلال، مخلص، خیر خواہ۔

صف: **وفا دار** (ع،ف) نبھانے والا، مخلص، نمک حلال۔

**وفاداری** (ع،ف) وفا کرنے کا عمل۔

محاورہ: **وفاداری کرنا** ساتھ نبھانا، اخلاص و مروت سے پیش آنا۔

صف: **وفا شعار** (زیرش) (ع،ف) ساتھ نبھانے والا، وفادار، جس کی عادت میں وفا شامل ہو۔

**وفا شعاری** رک: وفا شعار جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **وفا کرنا** ساتھ دینا؛ پیمان پورا کرنا، عہد پورا کرنا۔

صف: **وفا کیش** (ے) (ع،ف) جس کی طبیعت میں وفا ہو۔ نیز وفا کوش۔

محاورہ: **وفا نہ کرنا** بے وفائی کرنا، ساتھ چھوڑ دینا؛ عہد پورا نہ کرنا۔

**وَفات** زبرو۔امث۔ع۔ موت، مرگ، انتقال، وصال۔

فعل مرکب: **وفات پانا** مرجانا، انتقال ہوجانا، رحلت کرنا۔

**وفات شریف** کسی بزرگ یا واجب التعظیم شخصیت کا انتقال؛ حضرت محمد ﷺ کا وصال۔

محاورہ: **وفات کرنا** مرجانا، انتقال کرنا۔

**وِفادَت** زیرو، زبرت۔امذ۔ داخل ہونا، نزدیک جانا؛ بادشاہ کے قریب ہونا۔

**وِفاق** زیرو۔امذ،ع۔ اتفاق، اتحاد، موافقت، سازگاری؛ (سیاسیات) دو یا کئی ملکوں کا ایک متحدہ حکومت کو اپنے بعض اختیارات سونپ کر مشترک ریاست قائم کرنا۔ صف: وِفاقی۔

فعل مرکب: **وِفاق قائم کرنا** آپس میں متحد ہوجانا؛ ایسا حکومتی نظام بنانا جس میں صوبے اکائی کے طور پر شامل ہوں۔

**وِفاقی** زیرو۔امذ،ع۔ وفاق (رک) سے متعلق یا منسوب۔

**وفاقی حکومت** ایسی طرز حکومت جس میں ریاستیں اور صوبے اکائی کے طور پر شامل ہوں، اور خارجہ، داخلہ اور دفاع جیسے شعبہ جات صوبوں کے بجائے مرکز کے تحت ہوں۔

**وفاقی دارالحکومت** وہ شہر جہاں مرکزی حکومت کے دفاتر ہوں۔

**وفاقی شرعی عدالت** مرکز کی طرف سے قائم کی گئی ایسی عدالت جو شرعی قوانین کا اطلاق کرے۔

**وَفد** زبرو، جزم ف۔امذ،ع۔ مندوبین کی جماعت، نمائندوں کا جتھا۔ کسی ملک یا جماعت یا ادارے کی طرف سے کسی اجتماع میں شرکت کے لیے آنے والے۔

**وَفق** زبرو، جزم ف۔امذ،ع۔ مناسبت، مطابقت۔

**وُفود** زبرو، ومع۔جمع۔امذ،ع۔ وفد (رک) کی جمع۔

**وُفور** پیش و، ومع۔امذ،ع۔ کثرت، زیادتی، بہتات؛ زور، شدت۔

**وفورِ بہجت** (لیٹا زبرب، جزم و، زبرج) بے حد خوشی، انتہائی مسرت۔

**وفورِ جذبات** جذبوں کی شدت، جذبات کا زور۔

**وَفیات** زبرو، زبرف۔جمع، مث،ع۔ وفات (رک) کی جمع، وفاتیں، سانحاتِ مرگ؛ نظم یا نثر میں وفات کی تاریخ لکھنا۔

## و۔ق

**وَقاحت** زبرو، زبرح۔امث۔ شوخی، گستاخی؛ بے شرمی، بے ادبی۔

**وَقاد** زبرو، شدق۔صف،ع۔ بہت زیادہ بھڑکنے والا؛ ذہین و فطین۔

**وَقار** زبرو۔امذ،ع۔ بھاری بھرکم، متین، سنجیدہ، بارعب ہونا؛ شان، ساکھ، عزت؛ متانت، سنجیدگی۔

محاورہ: **وقار بڑھانا** شان میں اضافہ کرنا، عزت بڑھانا۔

**وَقاع** زبرو، شدق۔امذ۔ غیبت کرنے والا، لگائی بجھائی کرنے والا۔

**وِقاع** زیرو۔امذ،ع۔ مقابلہ، مجادلہ، جنگ، حملہ، دھاوا؛ مجامعت، مباشرت۔

**وَقاف** زبرو، شدق۔صف۔ بہت واقفیت رکھنے والا، کامل۔

**وَقائع** زبرو، لیٹا زیرو۔جمع، مذ،ع۔ جنگیں، لڑائیاں؛ واقعات، سانحات، حادثات؛ خبریں، اطلاعات، حالات۔

**وقائعِ عمری** زندگی کے واقعات، آپ بیتی۔

**وقائع نگار** اخبار نویس، نامہ نگار؛ اطلاعات پہنچانے والا؛ سوانح نگار، تذکرہ نویس۔

**وَقت** زبرو، جزم ق۔امذ،ع۔ زمان، قرن، ایک عرصہ، مدت یا وقفۂ زمانی، میعاد، مہلت، فرصت؛ ایام؛ ساعت؛ گھڑی، موقع، ہنگام؛ دفعہ، باری۔

کہاوت: **وقت از دست رفتہ و تیر از کمان جستہ باز نیاید** ہاتھ سے

گیا ہوا وقت اور کمان سے نکلا ہوا تیر واپس نہیں آتا۔

محاورہ: **وقت آ پڑنا** کوئی مصیبت پیش آنا، بُرا وقت آنا۔

محاورہ: **وقت آ پہنچنا** موت کا وقت آ جانا، قریب المرگ ہونا۔

محاورہ: **وقت آ جانا** رُت آ جانا، موسم آ جانا؛ موقع آنا؛ موت کی گھڑی قریب آنا۔

**وقتِ آخر** موت کا لمحہ، نزع کا عالم۔

محاورہ: **ہو وقت آنا** گھڑی آنا، موقع آنا؛ موت کا وقت آ پہنچنا۔

مقولہ: **وقت آیا ہوا نہیں ٹلتا** موت آ جائے تو ٹلتی نہیں ہے، جو مصیبت مقدر میں لکھی ہو وہ آ کر رہتی ہے۔

محاورہ: **وقت برابر ہونا** زندگی کے دن پورے ہونا، موت کا وقت آنا۔ نیز **وقت برابر آ جانا**۔

**وقت بوقت** کبھی کبھار، گاہے گاہے، وقتاً فوقتاً۔

**وقت بے وقت** موقع بے موقع، کسی بھی وقت؛ مسلسل، ہمیشہ؛ اچانک۔

محاورہ: **وقت بھاری ہونا** کٹھن زمانہ آنا، بُرا وقت آنا، مصیبت میں گرفتار ہونا۔

متعلق فعل: **وقت پا کر** موقع ملتے ہی، مہلت پا کر۔

محاورہ: **وقت پر اوسان بجا رکھنا** مصیبت یا گھبراہٹ کے وقت پریشان نہ ہونا۔

محاورہ: **وقت پر آنا** طے شدہ وقت کے مطابق آنا، ٹھیک وقت پر آنا، درست موقع پر آنا۔

کہاوت: **وقت پر بھاگ جانا بھی مردانگی ہے** بھاگنے کے وقت بھاگنا ہی بہادری ہے۔ جیسا موقع ہو ویسا کام کرنا چاہیے۔

کہاوت: **وقت پر بھاگ جانا مردانگی نہیں** جنگ اور مصیبت سے بھاگنا بزدلی ہے۔

محاورہ: **وقت پر پہنچنا** عین موقع پر پہنچنا، ضرورت کے وقت پہنچ جانا۔

فقرہ: **وقت پر جو ہو جائے ٹھیک ہے** صحیح وقت پر جیسا بھی کام ہو جائے دُرست ہے۔ یہ بڑی بات ہے کہ کچھ نہ کچھ ہو گیا۔

کہاوت: **وقت پر رونا بے وقت کی ہنسی سے اچھا ہوتا ہے** ہر بات اپنے موقعے اور وقت پر ہی اچھی لگتی ہے۔

محاورہ: **وقت پر کام آنا** ضرورت پڑنے پر کام آنا، ساتھ دینا۔

کہاوت: **وقت پر کچھ بن نہیں آتا** جب مصیبت آ جائے تو اکثر اوقات کوئی تدبیر کارگر نہیں ہوتی۔

کہاوت: **وقت پر گانٹھ کا پیسہ ہی کام آتا ہے** ضرورت کے وقت وہی رقم کام آتی ہے، جو اپنے پاس ہو۔ اس لیے رقم سنبھال کر رکھنی چاہیے۔

فقرہ: **وقت (پڑنے) پر گدھے کو بھی باپ بنا لیتے ہیں** مصیبت یا ضرورت کے وقت بے وقوف سے بے وقوف یا ناپسندیدہ انسان کی بھی خوشامد کرنا پڑتی ہے۔ نیز **وقت (پڑنے) پر گدھے کو بھی باپ بنانا پڑتا ہے**۔

محاورہ: **وقت پر گولی بچانا** ضرورت پڑنے پر کھسک جانا، وقت پر کام نہ آنا؛ حالات کی زد سے بچ جانا۔

محاورہ: **وقت پڑنا** ضرورت ہونا؛ مشکل کا سامنا ہونا، مصیبت پڑنا۔

کہاوت: **وقت پڑے پر جانیے، کو بیری، کو میت** دوست اور دُشمن کی آزمائش مصیبت میں ہوتی ہے، بُرے وقت کا ساتھی دوست ہوتا ہے (کو =کون)۔

محاورہ: **وقت پورا کرنا** زندگی کے دن پورے کرنا، جیسے تیسے گزر بسر کرنا۔

محاورہ: **وقت پورا ہونا** موت کا وقت قریب آنا؛ مہلت ختم ہونا، مدت باقی نہ رہنا۔

کہاوت: **وقت پیری شباب کی باتیں، ایسی ہیں جیسے خواب کی باتیں** بڑھاپے کے زمانے میں جوانی کی باتیں خواب کی باتیں معلوم ہوتی ہیں۔

**وقت پیما** (ع، ف) جہاز رانی میں استعمال کی جانے والی ٹھیک ٹھیک وقت معلوم کرنے کی گھڑی۔ انگریزی میں: Chronometer۔

محاورہ: **وقت تاکنا** موقع کی تلاش میں رہنا۔

محاورہ: **وقت تنگ ہونا** فرصت نہ رہنا، مہلت ختم ہونے کے قریب ہونا، موقع نہ رہنا۔

محاورہ: **وقت تھم جانا** وقت نہ گزرنا؛ جمود طاری ہونا؛ بیکاری یا عدم مصروفیت کی وجہ سے وقت گزارنا مشکل ہونا۔

محاورہ: **وقت ٹالنا** وقت گزاری کرنا، وقت ضائع کرنا۔

کہاوت: **وقت ٹل جاتا ہے بات باقی رہ جاتی ہے** وقت تو گزر ہی جاتا ہے لیکن رویہ یاد رہتا ہے۔

محاورہ: **وقت ٹلنا** رک: وقت ٹالنا جس کا یہ لازم ہے۔

مقولہ: **وقت جا کر نہیں آتا** موقع ہاتھ سے نکل جائے تو پھر نہیں آتا۔

**وقتِ دُعا** دعا مانگنے کا وقت، خدا سے مدد مانگنے کا وقت؛ سخت مشکل کا زمانہ۔

محاورہ: **وقت دیکھنا** زمانہ دیکھنا، موقع دیکھنا، حالات کا اندازہ کرنا؛ گھڑی پر وقت ملاحظہ کرنا۔

**وقتِ رخصت** جانے کا وقت؛ مرنے کی گھڑی۔

**وقتِ زوال** وہ وقت جب سورج نصف النہار پر پہنچنے کے بعد ڈھلنا شروع ہوجائے؛ عروج کے بعد زوال کا زمانہ۔

مقولہ: **وقت سب کچھ کرالیتا ہے** ضرورت پڑنے پر ہر قسم کا کام کرنا پڑتا ہے۔

محاورہ: **وقت صرف کرنا** کسی کام میں وقت دینا۔

محاورہ: **وقت ضائع کرنا** بیکار مشغلوں میں وقت بسر کرنا، وقت برباد کرنا۔

کہاوت: **وقتِ ضرورت چوں نماند گریز دست بگیرد سرِ شمشیر تیز** ضرورت کے وقت جب بھاگ نہیں سکتے تو ہاتھ تیز تلوار کا قبضہ پکڑ لیتا ہے، جب آدمی مجبور ہوجاتا ہے تو کٹنے مرنے پر تیار ہوجاتا ہے۔

**وقتِ قیام** نماز کا وہ حصہ جس میں نمازی کھڑے ہو کر ذکر کرتے ہیں؛ جدو جہد کا وقت، جہاد کا موقع۔

محاورہ: **وقت کا پلٹا کھانا** حالات کا یکسر بدل جانا۔

محاورہ: **وقت کاٹے نہ کٹنا** وقت گزارنا مشکل ہوجانا، تکلیف میں مبتلا ہونا۔

کہاوت: **وقت کا رونا بے وقت کے ہنسنے سے اچھا ہے** کام وہی اچھا ہوتا ہے جو موقع ومحل کے مناسب ہو۔ موقع کے مطابق رونا بے موقع ہنسنے سے بہتر ہے۔

محاورہ: **وقت کا ساتھ دینا** حالات اور زمانے کے تقاضوں کے مطابق چلنا۔

کہاوت: **وقت کا غلام اور وقت ہی کا بادشاہ** جیسا موقع ہو ویسا کام کرے۔ حسبِ موقع غلام اور بادشاہ بن جائے۔

کہاوت: **وقت کو غنیمت جانیے** مہلت کی قدر کرنی چاہیے، موقعے پر کام کرلینا چاہیے۔

کہاوت: **وقت کے بادشاہ ہیں** بہت وسیع اختیارات کے مالک ہیں، بے پروا آدمی کے لیے مستعمل۔

متعلق فعل: **وقت کے وقت** اُسی لمحہ، عین وقت پر۔

متعلق فعل: **وقت کے ہاتھوں** زمانے کے گزرنے سے، وقت کی وجہ سے۔

محاورہ: **وقت گزارنا** وقت کاٹنا، وقت بسر کرنا؛ دل بہلانا۔

**وقت گزاری** وقت گزارنے کا عمل، دل بہلانے کی کیفیت۔

کہاوت: **وقت گزر گیا، بات رہ گئی** کام نکل جاتا ہے البتہ جو مصیبت کے وقت مدد نہ کرے اُس کی بے وفائی یاد رہتی ہے۔ نیز **وقت نہیں رہتا، بات رہ جاتی ہے۔**

کہاوت: **وقت گزرے پیچھے عقل آتی ہے** کام بگڑنے کے بعد بہتر تدبیر سوجھتی ہے۔

محاورہ: **وقت گنوانا** وقت ضائع کرنا، وقت برباد کرنا۔

محاورہ: **وقت لینا** وقت صرف کرنا، کسی کام پر وقت خرچ ہونا۔

محاورہ: **وقت ملنا** فرصت ملنا، کسی کام کے لیے موقع ملنا۔

**وقت ناوقت** موقع بے موقع؛ بےمحل، بے قاعدگی سے؛ ہر وقت۔

**وقتِ نزع** موت کا وقت، جان کنی کا وقت۔

**وقتِ وداع** رخصت کا وقت، جدائی کی گھڑی۔

کہاوت: **وقت وقت کا راگ اچھا ہوتا ہے** ہر چیز اپنے موقع محل پر اچھی ہوتی ہے۔

کہاوت: **وقت وقت کا راگ/ کی راگنی ہے** جیسا موقع ویسی ہی بات مناسب ہوتی ہے۔ ہر وقت ہر کام کے لیے موزوں نہیں ہوتا۔

کہاوت: **وقت وقت کی بات ہے** اچھا برا وقت آتا رہتا ہے، حالات تبدیل ہوتے رہتے ہیں، وقت کبھی ایک سا نہیں رہتا۔

محاورہ: **وقت ہاتھ سے نہ دینا** موقع نہ جانے دینا۔

محاورہ: **وقت ہوجانا/ ہونا** مقررہ وقت آپہنچنا، وقت پورا ہوجانا؛ موقع ہونا۔

**وقتاً فوقتاً** زبر و، جزم ق، ت دوزبر (تن)، زبر ف، زبر و، جزم ق، ت دوزبر (تن)۔ متعلق فعل، ع۔ کبھی کبھی، گاہے گاہے۔

**وَقتی** زبر و، جزم ق۔ صف، ع۔ وقت (رک) سے منسوب؛ وقت کا، زمانے کا؛ (مجازاً) عارضی۔

**وقتی طور پر** عارضی طور پر، تھوڑے سے وقت کے لیے؛ موقع کی مناسبت سے۔

**وَقذ** زبر و، جزم ق۔ اند۔ شدید ضرب لگانا، ایسی ضرب لگانا جو بہت مہلک ہو۔

**وَقَر** زبر و، زبر ق۔ اند، ع۔ عزت، مان؛ عظمت، بڑائی، بزرگی، گھمنڈ، فخر۔ وقار (رک) کی تخفیف۔

محاورہ: **وقر اُٹھ جانا** عزت باقی نہ رہنا، پہلے جیسی بات نہ رہنا، رُتبہ کم ہو جانا، وقعت نہ رہنا۔

محاورہ: **وقر پانا** عزت ملنا، آبرو پانا۔

محاورہ: **وقر جانا** عزت جانا، بات نہ رہنا۔ نیز **وقر اُٹھ جانا۔**

**وَقِس علیٰ ہٰذا** زبر و، زیر ق، جزم س، زبر ع، کھڑا زبر ی۔ جملہ، ع۔ اور اسی پر مزید قیاس کرو۔ مترادف: **وعلیٰ ہٰذا القیاس۔**

**وَقص** زبر و، جزم ق۔ اند۔ عیب، خامی، نقص؛ گردن توڑ دینا۔

**وَقع** زبرو، جزم ق۔ امذ۔ (مجازاً) ساکھ، اعتبار، قدر۔

**وَقعت** زبرو، جزم ق، زبرع۔ امث، ع۔ عزت، مرتبہ، لحاظ؛ اہمیت، وزن، زور، بل، طاقت؛ بلندی، اُونچائی۔

محاورہ: **وقعت بخشنا** حیثیت عطا کرنا، باوقار بنانا، عزت دینا۔

محاورہ: **وقعت دینا** قدر کرنا، اہمیت دینا۔

محاورہ: **وقعت کھونا** غیراہم ہونا، اعتبار ختم ہونا، ساکھ نہ رہنا، عزت نہ رہنا، بے حیثیت ہو جانا۔

محاورہ: **وقعت ہونا** اہمیت ہونا، حیثیت ہونا۔

**وَقف** زبرو، جزم ق۔ امذ، ع۔ رُکنا، ٹھہرنا، ٹھہراؤ؛ تعطل؛ کسی مقصد کے لیے مختص بخشش۔ جمع: **اوقاف**۔

**وَقف علی اَلاولاد** (عَ لَـل اَو لاد) وہ وقف جو کوئی اپنی اولاد کی کفالت کے لیے قائم کرے۔

محاورہ: **وقف کرنا** بخش دینا، کسی خاص مقصد کے لیے مختص کرنا؛ کسی کے لیے چھوڑ دینا؛ مصروف کر دینا، محو کرنا۔

**وقف نامہ** وہ تحریر جو مال کے وقف کیے جانے کے بارے میں لکھی جائے۔

محاورہ: **وقف ہونا** رک: وقف کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**وَقفہ** زبرو، جزم ق، زبرف۔ امذ، ع۔ دو واقعات کا درمیانی زمانہ، تعطل، ٹھہراؤ؛ مہلت؛ فرصت کا وقت؛ جملے کے آخر میں ختم ہونے کی علامت۔ جمع: **اوقاف**۔

**وُقود** پیش و، ومع۔ امذ۔ آگ بھڑکانے میں مدد دینے والا مادہ، ایندھن۔

**وُقوع** پیش و، ومع۔ امذ، ع۔ واقع ہونا، گزرنا، بیتنا، برپا ہونا؛ (لفظاً) اپنی جگہ سے گرنا، پرندے وغیرہ کا نیچے آنا۔

محاورہ: **وقوع پانا** ظاہر ہونا، واقع ہونا۔

محاورہ: **وقوع پذیر ہونا** ظہور میں آنا، واقع ہونا، سرزد ہونا۔

**وقوعِ جرم** گناہ ہونا، جرم کیا جانا، جرم کا ارتکاب۔

محاورہ: **وقوع میں آنا** ظاہر ہونا، واقع ہونا، سرزد ہونا۔

**وُقوعہ** پیش و، ومع، زبرع۔ امذ، ع۔ واقعہ، حادثہ، واردات؛ گزری، بیتی ہوئی بات یا صورتِ حال؛ ہنگامہ، فساد۔

**وُقوف** پیش و، ومع۔ امذ، ع۔ ٹھہرنا، قیام کرنا؛ جاننا، آگاہ ہونا، علم، سمجھ، فہم، شعور؛ اطلاع؛ مہارت، تجربہ۔

محاورہ: **وقوف کرنا** ٹھہرنا، قیام کرنا؛ مراداً: حاجیوں کا حج کے دوران میں عرفات میں ٹھہرنا۔

**وَقیع** زبرو، ی۔ صف، ع۔ اہم، قابلِ لحاظ؛ باوقعت، معتبر۔

## و ـ ک

**وَکالت** زبرو، زبرل۔ امث، ع۔ ترجمانی؛ نیابت، کسی کی طرف سے کسی امر میں پیروی کرنا؛ حمایت، طرفداری۔ وکیل کا پیشہ یا کام۔

محاورہ: **وکالت کرنا** کسی کی طرف داری کرنا، کسی کی حمایت میں بولنا؛ کسی کی طرف سے پیروی کرنا؛ وکیل کا پیشہ کرنا۔

متعلق فعل: **وکالتہً** (تَ تَن) وکیل کے ذریعے، آصالتہً کی ضد۔

**وِکٹ** زیرو، زبرک۔ صف۔ شکل میں بدلا ہوا، بگڑا ہوا؛ خوبصورت، حسین؛ مشکل؛ ڈر، خوف۔

**وِکرم** زیرو، زبرک، جزم ر۔ صف۔ فریب، مکر، دھوکا، غیراخلاقی کام۔

**وِکرم** زیرو، جزم ک، زبرر۔ صف، ہ۔ زور، بل، بہادری؛ قابو کرنا، اُوپر سے گزر جانا۔

**وکرم آدتیہ** گپتا خاندان کے مہاراجہ چندرگپت کا لقب۔ (رک: آدتیہ)۔ عام: بکرماجیت۔

**وَکیل** زبرو، ی۔ امذ، ع۔ کسی کی ترجمانی، نیابت، قائم مقامی کرنے والا۔ کسی کی طرف سے کسی امر میں بولنے، عمل کرنے والا؛ قانون داں جو عدالت میں مقدمات کی پیروی کرتا ہے۔ جمع: وکلاء (وُ کَ لا)۔

کہاوت: **وکیلوں کا ہاتھ پرائی جیب میں** وکیل بغیر فیس لیے کسی کا کام نہیں کرتا۔

محاورہ: **وکیل کرنا** مقدمے کی پیروی کے لیے کسی قانون دان کو وکیل مقرر کرنا۔

## و ـ گ

**وِگ** زیرو۔ امث۔ مصنوعی بالوں کی ٹوپی جو گنجا پن چھپانے یا بھیس بدلنے کے لیے استعمال کی جاتی ہے۔ انگریزی میں: Wig۔

**وَگرنہ** زبرو، زبرگ، جزم ر، زبرن۔ حرفِ جزا، ف۔ اور، اگر نہیں، تو۔ مخفف: ورنہ (رک)۔

**وِگھات** زیرو۔ امذ۔ قتل؛ تباہی، بربادی؛ روک، ممانعت۔

## و ـ ل

**وِلا** (۱) زیرو۔ امث، ع۔ محبت، اُلفت۔

**وِلا** (۲) زیرو۔ امث، ف۔ مدت، عرصہ، اثناء، زمانہ۔ متعلق فعل: درایں ولا

اس عرصے میں۔

**ولات** پیش و۔امذ۔ حکام، زعما؛ ذمے داری، سرپرستی۔

**وِلاد** زیرو۔امذ، ع۔ پیدائش، جنم۔

**وِلادَت** زیرو، زبرد۔امث، ع۔ بچے کی پیدائش، تولد، جنم۔

**وِلایت** زیرو، زبری۔امث، ع۔ ولی کا منصب یا مرتبہ؛ مرشد اور مرید کا تعلق؛ متولی، متکفل، سرپرست ہونا؛ مدد کرنا، خدمتِ خلق؛ ملک، ریاست، علاقہ، بیرونی یا غیر عملداری؛ انگلستان یا یورپ؛ شمال مغربی سرحد کے پار کا علاقہ۔

کہاوت: **ولایت میں کیا گدھے نہیں ہوتے** بے وقوف ہر جگہ ہوتے ہیں۔

کہاوت: **ولایۃ احمق سریع الزوال** بے وقوف کی حکومت جلد ختم ہو جاتی ہے۔

**ولایتی** زیرو، زبری۔امث، ع۔ غیر ملکی، یورپ کا؛ (مجازاً) عمدہ قسم کا؛ اجنبی، ناواقف۔

**ولایتی انڈا** ایسا انڈا جو مرغی کو مصنوعی طور پر بارآور کر کے حاصل کیا جاتا ہے۔

**وَلد** زبرو، زبرل۔امذ، ع۔ بیٹا، ابن، فرزند، پسر۔ غلط العام: **وَلْد** (جزم ل)۔جمع: اولاد بیٹے بیٹیاں۔

**ولدُالزِّنا** (پیش د، غم ا، غم ل، شدز زیر) غیر منکوحہ والدین کی اولاد؛ حرامی۔

نیز **ولدُالحرام** (پیش د، غم ا، جزم ل، زبر ح)۔

**ولدیت** (زبرو، جزم ل، شدز بری) باپ کی شناخت، باپ کا نام؛ اصل نسل، حسب نسب۔

**وَلندیزی** زبرو، زبرل، جزم ن، ی۔صف۔ ملک ہالینڈ سے تعلق رکھنے والا۔

**ولندیزی گفتگو** ڈینگ کی بات چیت۔

فقرہ: **ولندیزی لقمے چلتے ہیں** لاابالی باتیں کرتے ہیں۔

**ولوج** پیش و، ومع۔امذ۔ داخلہ، اندر جانا۔

**وَلولہ** زبرو، جزم ل، زبرو، زبرل۔امذ، ع۔ جوش، جذبہ، اُمنگ، ترنگ؛ نالہ و فریاد، واویلا۔

محاورہ: **ولولہ اُٹھنا** جوش پیدا ہونا، اُمنگ پیدا ہونا۔

**ولولہ انگیز** جوش پیدا کرنے والا؛ ولولہ اُٹھانے والا۔

محاورہ: **ولولہ پیدا کرنا** جوش و خروش اُٹھانا، اُمنگ پیدا کرنا۔

**وَلی** زبرو۔امذ، ع۔ (لفظاً) نزدیک؛ دوست؛ نابالغ بچے کا قانونی نگران، سرپرست؛ خدا رسیدہ بزرگ، نیک بندہ، اللّٰہ کا دوست؛ محافظ، مددگار، حامی؛ اسمائے حسنیٰ میں شامل۔(مث) ولیہ۔

**ولی اللّٰہ** پہنچا ہوا آدمی، درویش؛ عابد، زاہد، متقی۔

**ولی آدمی** جب کسی کو واضح الفاظ میں بے وقوف یا احمق کہنے سے بچنا ہو تو اُسے کہا جاتا ہے؛ سیدھا سادہ۔

**ولی خنگر** (زیرخ، ن مغ، زبرگ) مددگار، حامی، طرفدار؛ سرپرست۔ نیز **ولی کھنگر**۔

کہاوت: **ولی را ولی می شناسد** ولی کو ولی پہچانتا ہے۔آدمی اپنی قسم کے آدمی کو پہچان لیتا ہے۔ہم جنس یا ہم مشرب کو آدمی پہچان لیتا ہے۔

کہاوت: **ولی سب کا اللّٰہ ہے، ہم تو رکھوالے ہیں** کنجوس کہتا ہے کہ مالک تو خدا ہی ہے مگر ہم مال کے محافظ ہیں۔

**ولی عہد** (لیٹا زبر ع، جزم ہ) بادشاہ کے بعد تخت کا وارث، یوراج، بادشاہ کا جانشین۔

کہاوت: **ولی کے گھر شیطان** نیک کی اولاد بد، لائق کے گھر نالائق۔

فقرہ: **ولی نکلا** بڑا چالاک نکلا؛ مکار ثابت ہوا۔

**ولی نعمت** (وَلی ے نع مَت) جو روزی کا وسیلہ بنایا گیا ہو۔ پرورش کرنے والا، غریب پرور (بطور کلمۂ خطاب)۔

کہاوت: **ولی نے کیا کام شیطان کا** شریف نے بدمعاشوں کی سی حرکت کی۔

کہاوت: **ولی ہو کر شیطان کا کام** شریف ہو کر رذیلوں کی سی حرکتیں کرنا۔

**وَلے** زبرو، ے۔ حرفِ استثنا، ف۔رک: **ولیکن**۔

کہاوت: **ولے برندش** (زبر ب، زبرر، جزم ن، زبرد) مجبوری کی حالت میں کیے جانے والے کام کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

**وَلید** زبرو، ی۔صف۔ جس کی ولادت ہوئی ہو؛ تخلیق۔

**وَلیکن** زبرو، ے، زیرک۔حرفِ استدراک، ف۔ مگر، نیز مخفف: **ولیک، ولے**۔

**وَلیمہ** زبرو، ی، زبرم۔امذ، ع۔ خوشی کے موقع کی ضیافت۔نکاح و زفاف کے بعد کی دعوت جو شوہر یا دولھا کی طرف سے دی جاتی ہے۔

**وَلیہ** زبرو، لیٹا زیرل، شدز بری۔امث، ع۔ ولی (رک) کی تانیث۔

## و۔ن

**وَن** زبرو۔امذ۔ جنگل؛ پانی، آب، جل؛ مکان، رہنے کی جگہ۔

**ون** پیش نیز زیرو۔صیغۂ غائب۔جمع۔ اُن، وہ۔

**وَنت** زبرو، جزم ن۔لاحقۂ وصفی و فاعلی، س۔ صاحب یا والا کے معنوں میں مستعمل، مثلاً: **بلونت** (زبرب) زورآور۔ **کلاونت** (زبرک) فن کار۔

**وَنش** زبرو، جزم ن۔اند۔ خاندان، نسل، قبیلہ؛ بانس، بانس کی لاٹھی، بانسری۔

## و۔و

**ووٹ** وج۔اند۔ رائے دہی، اظہارِ رائے کی تحریری پرچی۔انگریزی میں: Vote۔

محاورہ: **ووٹ پڑنا** حق رائے دہی استعمال ہونا، انتخابات کا عمل۔

محاورہ: **ووٹ دینا** انتخابات میں کسی اُمیدوار کے حق میں رائے دینا۔

محاورہ: **ووٹ ڈالنا** حق رائے دہی استعمال کرنا۔

محاورہ: **ووٹ ملنا** انتخابات میں کسی اُمیدوار کو اپنے حق میں رائے ملنا۔

**ووٹر** رائے دہندہ، ووٹ ڈالنے والا۔انگریزی میں: Voter۔

**ووں** وم۔متعلق فعل۔ ویسے، اُس طرح، یوں کی ضد۔

**ووں ہی** ویسے ہی، جبھی، اُسی وقت۔

**ووئی** وم۔فجائیہ۔ اُوئی کا مترادف، عموماً تکلیف، حیرت اور تعجب کے اظہار کے لیے۔

## و۔ہ

**وَہ** زبرو۔فجائیہ، ف۔ داد و تحسین کا کلمہ، واہ، مرحبا۔

**وہ** وج۔ضمیر غائب نیز ضمیر اشارہ۔ واحد، جمع، مونث جاندار و بے جان کے لیے مشترک۔

نقرہ: **وہ اپنی خوشی کا ہے** کسی کا کہنا نہیں مانتا۔

فقرہ: **وہ آنکھ نہیں** وہ تیور نہیں، وہ انداز نہیں۔

محاورہ: **وہ آنکھیں نہیں رہیں** پہلی سی محبت نہیں رہی۔

کہاوت: **وہ بات کہاں مولوی مدن کی سی** اُس وقت کے لیے مستعمل جب یہ کہنا ہو کہ وہ خاص بات یا تاثیر نہیں ہے جو کسی اور کی بات میں ہے۔

کہاوت: **وہ بال کھینچوں کہ جس کی جڑ دُور ہو** سارے چھپے چھپائے عیب ظاہر کردوں۔

کہاوت: **وہ بلی پوچ کے چلتے ہیں** بہت وہمی ہے۔شگون لیے بغیر کام نہیں کرتا۔

کہاوت: **وہ بھس یہ چھائی، دونوں مل خاک اڑائی** دونوں نالائقوں نے مل کر کام خراب کیا (چھائی = راکھ)۔

کہاوت: **وہ بھلا مانس کیسا، جس کے پاس نہیں پیسہ** جس کے پاس دولت نہ ہو، اسے شریف نہیں سمجھا جاتا۔

کہاوت: **وہ پانی ملتان (بہہ) گیا** موقع ہاتھ سے جاتا رہا، وہ بات اب کوسوں دُور ہے۔

کہاوت: **وہ پانی ملتان گیا وہ بوند ولایت گئی** اس بات کا وقت نکل گیا ہے۔

مقولہ: **وہ جانے اُس کا ایمان جانے** یہ مقولہ کسی معاملے کو کسی کے ایمان پر چھوڑ دینے کیلئے مستعمل ہے۔

مقولہ: **وہ جانے اُس کا کام جانے** کام سے بری الذمہ ہونے کیلئے یہ مقولہ کہا کرتے ہیں۔

کہاوت: **وہ دڑبہ ہی جل گیا** وہ موقع جاتا رہا، معاملہ ٹھنڈا پڑ گیا۔

محاورہ: **وہ دفتر (قصہ) گاؤ خورد ہو گیا** وہ کام ختم ہو گیا، وہ جھگڑا ہی مٹ گیا۔

کہاوت: **وہ دن ڈُبا کہ گھوڑی چڑھ گیا کُبا** یہ ناممکن بات ہے۔نااہل سے کام نہیں ہو سکتا۔

کہاوت: **وہ دن گزر گئے کہ پسینہ گلاب تھا** ہمارے اقبال کا زمانہ جاتا رہا، اب ہماری اہمیت پہلے جیسی نہیں رہی۔

کہاوت: **وہ دن گئے جو بھینس پکوڑے ہگتی تھی** فضول خرچی کا زمانہ بیت گیا۔

کہاوت: **وہ دن گئے جب خلیل خاں فاختہ اُڑایا کرتے تھے** اقبال اور خوشحالی کا زمانہ گزر گیا ہے۔

فقرہ: **وہ دن لد گئے** وہ دَور ختم ہو گیا، وہ زمانہ بیت گیا۔

کہاوت: **وہ ڈال ڈال تو میں پات پات** تعاقب کرتے وقت کہا جاتا ہے، جہاں جہاں وہ، پیچھے پیچھے میں؛ اُن کی اپنی رائے ہے اور ہماری اپنی۔

کہاوت: **وہ ڈربا/ دڑبا ہی جلا دیا** اُس کی بنیاد کو تباہ کر دیا۔

کہاوت: **وہ ڈوبیں منجدھار، جن پر بھاری بوجھ** گناہ گاروں کا ستیا ناس ہوگا۔

کہاوت: **وہ راجا مرتا بھلا جس میں نیاو نہ ہو، مری بھلی وہ استری لاج نہ راکھے جو** بے انصاف راجا اور بے حیا عورت کا مرجانا بہتر ہے۔

مقولہ: وہ راہ تمھاری ہے تو یہ راہ ہماری ہمارا تمھارا کوئی تعلق نہیں، بے پروائی کے اظہار کیلئے مستعمل۔

کہاوت: وہ شاخ ہی نہ رہی جس پہ آشیانہ تھا وہ چیز ہی باقی نہ رہی جس کے لیے سب ولولے تھے۔ مایوسی کی حالت کا اظہار۔

کہاوت: وہ کمبل ہی گئے/ وہ کملی ہی جاتی رہی جس میں تل بندھتے تھے اب وہ چیز ہی نہیں جس کی وجہ سے لوگ متوجہ ہوتے تھے؛ یعنی حُسن جاتا رہا۔

کہاوت: وہ کودوں دے کر پڑھا ہے اُسے کچھ نہیں آتا، نالائق ہے۔ اس کی تعلیم ناقص رہی ہے کیونکہ اس پر پوری توجہ نہ دی گئی۔

کہاوت: وہ کون سی پُڑیا جو ہم سے چھپ رہی ہم سے کون سی بات چھپی ہوئی ہے۔

کہاوت: وہ کون سی کشمش ہے جس میں تنکا نہیں ہر چیز میں کوئی نہ کوئی نقص ہوتا ہے، کوئی چیز عیب سے خالی نہیں۔

کہاوت: وہ کیا میری خالہ کی خل بچی ہے میرا اُس سے کوئی رشتہ نہیں ہے۔

مقولہ: وہ کیا کسی کا خدا ہے یعنی اس سے کوئی نہیں ڈرتا ہے۔

کہاوت: وہ کیمیا گر کیسا جو مانگے پیسہ ہنر مند دوسروں کا محتاج نہیں ہوتا؛ دولت مند کو مفلسوں کی سی حرکتیں نہیں کرنی چاہییں۔

کہاوت: وہ گڑ نہیں کہ مکھی بیٹھے تم مجھے دھوکا نہیں دے سکتے، اُن کی دولت سے کسی کو کچھ نفع نہیں پہنچ سکتا۔ نیز وہ گڑ نہیں جو چیونٹیاں/ چیونٹے کھائیں۔

فقرہ: وہ مارا کسی کام میں اچانک فتح یا کامیابی حاصل ہو جانے پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: وہ مانس سکھ پاوے، سکھ بڑوں کی جو چت لاوے جو بڑوں کی نصیحت مانتا ہے وہ شخص ہمیشہ خوش رہے گا۔

کہاوت: وہ میراثی حیران جہاں بیل نباشد میراثی کی نظر میں وہ محفل محفل ہی نہیں جہاں سے اُسے پیسے نہ ملیں۔

کہاوت: وہ منڈھی جاتی رہی جہاں اتیت رہتے تھے وہ بنیاد ہی ختم ہو گئی ہے۔ نیز رک: وہ شاخ ہی نہ رہی جس پہ آشیانہ تھا۔

کہاوت: وہ ناری بھی دن دن رووے جا کا پرکھ نکھٹو ہووے جس عورت کا خاوند نکما ہو وہ ہمیشہ تکلیف میں رہتی ہے۔

مقولہ: وہ نہیں تو اُس کا بھائی سہی ایک نہیں، دوسرا سہی۔ یعنی اُسی پر کوئی کام موقوف نہیں۔

وہ وہ ایسا ایسا، ایسی ایسی وغیرہ۔

وَہّاب زبرو، شدہ۔ صف، ع۔ بہت عطا کرنے والا، بڑی بخشش والا۔ اسمائے حسنٰی میں شامل۔ (اکیف مذ) وہب (لیٹا زبرو)۔

وَہّابی زبرو، شدہ۔ اند، ع۔ شیخ عبدالوہاب نجدی کے قائم کردہ فرقہ اہلِ حدیث کا فرد جو ائمہ اہلِ سنت کی پیروی کا قائل نہیں اور غیر مقلد کہلاتا ہے۔ عام: وَہابی۔

وَہّاج زبرو، شدہ۔ صف، ع۔ نہایت روشن، منور، چمکتا ہوا۔

وِہار زیرو۔ اند۔ تفریح، ہوا خوری، سیر؛ جینیوں یا بودھوں کا مندر، سادھوؤں کے رہنے کی جگہ؛ ہند کا ایک صوبہ جو بنگال کے غرب میں ہے۔ عام: بِہار۔

وَہاں زبرو، ن غنہ۔ ظرف مکان۔ اُس جگہ، اُس موقع پر، کلمۂ تاکید: وہیں اُسی جگہ، اُسی وقت۔ مترادف: واں۔

کہاوت: وہاں اُس کے گھر بسنت ہے، یہاں میرے گھر بسنت ہے میں اُس کے گھر جانا نہیں چاہتا۔ اگر اُس کو یہاں آنے میں عذر ہے تو مجھے بھی عذر ہے۔

کہاوت: وہاں تک گدگدائیے، جہاں تک دوسرا رونہ دے اتنا مذاق ہونا چاہیے جس سے دوسرا تنگ نہ آئے۔

کہاوت: وہاں تک ہنسے جو نہ روئیے حد سے زیادہ نہیں ہنسنا چاہیے۔

کہاوت: وہاں فرشتوں کے بھی پَر جلتے ہیں اُس جگہ کوئی بھی نہیں جا سکتا۔

کہاوت: وہاں (گردن) ماریے، جہاں پانی نہ ملے اُس کو نہایت سخت اور سنگین سزا دینی چاہیے۔ نیز وہاں لٹکا کے مارے جہاں پانی نہ ملے۔

وَہبی لیٹا زبرو، جزم ہ۔ صف۔ قدرت کی طرف سے بخشا ہوا، عطیۂ قدرت، غیب سے پہنچا ہوا، خلقی، قدرتی۔

وَہم لیٹا زبرو، جزم ہ۔ اند، ع۔ تخیل، ذہن کی تخلیقی قوت؛ فکر، سوچ؛ احتمال، گمان، وسوسہ، واہمہ۔ جمع: اوہام۔

وہم انگیز وہم میں ڈالنے والا، شک میں مبتلا کرنے والا۔

محاورہ: وہم بندھنا دل میں غلط خیال پیدا ہونا، شک گزرنا۔

محاورہ: وہم پیدا ہونا شبہ ہونا، گمان ہونا۔

محاورہ: وہم سمانا دل میں غلط خیال بیٹھ جانا۔

مقولہ: وہم کا پلاؤ پکاتا ہے یعنی دل ہی دل میں بڑے بڑے خیالات باندھتا ہے۔

کہاوت: وہم کی دارو ہی نہیں وہم کا کوئی علاج نہیں ہے۔ وہم دواؤں سے دُور نہیں ہوتا، وہم کا مرض لاعلاج ہے۔ نیز وہم کی دوا لقمان کے پاس بھی نہیں۔

محاورہ: وہم کرنا بے بنیاد خیال قائم کرنا، وسوسوں میں مبتلا ہونا۔

محاورہ: وہم میں ڈالنا وسوسوں میں مبتلا کرنا، پس وپیش میں مبتلا کرنا۔

وہم وگمان سوچ، تخیل، خیال، تصور۔

فعل مرکب: وہم وگمان میں ہونا تصور میں ہونا۔

فعل مرکب: وہم ہونا شبہ ہونا، شک گزرنا، بے بنیاد بات ذہن میں آنا۔

وہمی (ع) شبہات میں مبتلا رہنے والا؛ خیالی، قیاسی، فرضی۔

وھوہٰذا زبرو، لیٹا پیش و، زبرو۔ فقرہ، ع۔ اور وہ یہ ہے، لیجیے حاضر ہے۔

وہی لیٹا پیش نیز زبرو۔ ضمیر، صف۔ وہ ہی، اُس ہی؛ اُسی طرح، مثلِ سابق، ہمیشہ کی طرح۔

کہاوت: وہی اپنا جو اپنے کام آئے جو اپنی مدد کرے وہی عزیز ہے۔

کہاوت: وہی بات، گھوڑے کی لات بے اصل بات ہے۔

کہاوت: وہی بڑا جگ بیچ ہے جن پوجا کرتار، بن پوجا تو منش ہے جوں ماٹی راکھ خدا کی پرستش کرنے والا حقیقت میں بڑا آدمی ہے۔ جو آدمی خدا کی عبادت نہیں کرتا وہ مٹی اور راکھ کے برابر ہے۔

کہاوت: وہی بڑا ہے جگت میں جن کرنی کے تان، کرلیا ہے اپنا مہاراج بھگوان اس دنیا میں بڑا آدمی وہ ہے جو اپنے نیک اعمال سے خدا کو اپنا بنالے۔

کہاوت: وہی بھلا ہے میرے لیکھے، حق ناحق کو جو نر دیکھے میرے نزدیک وہی شخص بڑا ہے جو حق اور ناحق میں تمیز کرتا ہے۔

کہاوت: وہی پڑوسن بھاویں، جو دونوں پلّے بچاویں وہی اچھا رہتا ہے جو دونوں فریقوں سے نہ بگاڑے۔

کہاوت: وہی پھول جو مہیسر چڑھے/مہیش چڑھیں جو چیز کام آجائے وہی بہتر ہے۔

کہاوت: وہی تو گنگا جس میں کسیر اگر وہ شریف ہے تو اُس میں یہ نقص کیوں ہے (کسیر = کسیرو ایک گھاس ہے)۔

کہاوت: وہی تین بیسی ساٹھ، وہی چار پائی، وہی کھاٹ بات ایک ہی ہے صرف اندازِ بیان کا فرق ہے۔

کہاوت: وہی ڈھاک کے تین پات کچھ حاصل نہیں ہوا۔ وہی نتیجہ ہے، کوئی فرق نہیں پڑا۔

کہاوت: وہی رانڈ کی رانڈ، وہی بابا بیٹی نتیجہ دونوں کا ایک ہی ہے، چاہے یوں کہو، چاہے دوں، بات ایک ہی ہے۔

کہاوت: وہی زمین سے اُگتا ہے جو بوتے ہیں جیسے اعمال ہوں گے نتیجہ بھی ویسا ہی نکلے گا۔

کہاوت: وہی کاسہ (کاسا)، وہی آش حالت میں کوئی تغیر نہیں ہوا، سابقہ حالات برقرار ہیں۔

کہاوت: وہی کنیا، جس کے اَبلق بال اظہارِ تعجب کے طور پر کہتے ہیں کہ کیا جس کے بال سفید ہوں وہ کنواری ہوتی ہے، ناممکن اور تعجب انگیز بات۔

کہاوت: وہی مانس دے سکے راجوں کو سیکھ گیان، جو نا راکھے لابھ دَھن اور دَھرے ہاتھ پر جان بادشاہوں کو وہی شخص نصیحت کر سکتا ہے جو لالچی نہ ہو اور جان کی پروانہ کرے۔

کہاوت: وہی مرغے/ مرغی کی ایک ٹانگ بار بار کہی ہوئی بار کہنا، ایک ہی رٹ لگانا، ہر پھر کر ایک ہی بات کہنا؛ عادات میں کوئی تبدیلی نہ آنا۔

کہاوت: وہی من وہی بیس/ چالیس سیر ایک ہی بات ہے محض اندازِ بیان کا فرق ہے، نتیجہ دونوں کا ایک ہی ہے۔

کہاوت: وہی مَنُش دھنونت ہے، وہی مَنُش بلونت، جو سائیں کے نام پر بیٹھا ہووے نچنت وہی امیر ہے اور وہی طاقتور جو خدا پر بھروسہ کر کے بے فکر بیٹھا رہے۔

کہاوت: وہی موچی کے موچی حالات میں کوئی فرق نہیں آیا، غریب کے غریب ہی رہے۔

کہاوت: وہی میاں چولھا پھونکیں، وہی میاں درباری ایک ہی شخص کو اعلیٰ اور ادنیٰ کام کرنا پڑتا ہے۔

کہاوت: وہی ہم، وہی تم ہم تم تو ایک دوسرے کے پرانے واقف ہیں۔ نیز وہی ہم ہیں، وہ تم ہو۔

کہاوت: وہی ہوگا جو قسمت میں لکھا ہے نوشتۂ تقدیر پورا ہو کر رہتا ہے۔

مقولہ: وہی ہوتا ہے جو منظورِ خدا ہوتا ہے قسمت میں لکھا ہر حال میں ہو کر رہتا ہے۔

وہیں زبرو، ی۔ متعلق فعل۔ اُسی جگہ، اُسی مقام پر؛ اُسی وقت، فوراً۔

محاورہ: وہیں کا ہو رہنا کسی جگہ جا کر جلد واپس نہ آنا۔

متعلق فعل: وہیں کی وہیں اُسی جگہ، فوراً۔ (امذ) وہیں کے وہیں۔

# و ـ ی ، ے

**وے** ضمیر غائب ۔جمع۔ بمعنی وہ (متروک)۔

**ویاپ** ۔اند۔ کام، پیشہ، بیوپار، تجارت۔

**ویاکرن** جزم و، زبر ک۔اسث ،س۔ قواعدِ زبان، گرامر، صرف ونحو۔

**ویتن** ے، زبر ت ۔اند۔ اُجرت، مزدوری۔

**وید** ے لین ۔اند،س۔ حکیم، طبیب، معالج۔

**وید** ے ۔اند، جمع، مذ،س۔ علم، دانش؛ ہندو دھرم کے چار قدیم صحائف یا اُن میں سے کوئی ایک؛ (صف) دانا، وید شاستر کا عالم۔ نیز عام: وید (ے لین)۔

کہاوت: **وید میں بید ہے** نصیحت بہت ناگوار معلوم ہوتی ہے۔

**ویدانت** ے، جزم ن ۔اند،س۔ چاروں وید؛ اُپنشد پر مبنی ہندو فلسفہ۔ نیز **ویدانگ**۔

**ویجینتی مالا** ے لین، زبر ج، ی، جزم ن ۔اسث۔ وشنو کی مالا جس میں پانچ جواہر جڑے ہیں جو پانچوں عناصر (مع پتھر) نے دیے ہیں۔

**ویدک** ے لین، زیر د ۔صف،س۔ ہندی علم طب سے متعلق۔ نیز **ویدیک**۔

**ویر** ی ۔صف ۔اند،س۔ بہادر، شجیع؛ ساونت، بہادر آدمی، ہمت والا؛ (پنجابی) بھائی ۔تص: ویرا۔

**ویرتا** بہادری۔ نیز بیر۔

**ویرا** ے لین ۔اند،ہ۔ کسی کو زبردستی اور زیادہ قیمت پر بیچا جانے والا سامان۔

**ویراگ** ے لین ۔اند،س۔ دنیوی و نفسانی خواہشات کو ترک کرنے کا عمل، ترکِ دُنیا، سنیاس، بیراگ۔

محاورہ: **ویراگ لینا** جوگی بن جانا، دنیوی تعلقات و خواہشات ترک کر دینا۔

**ویران** ی ۔صف،ف۔ اُجاڑ، غیر آباد، بے رونق، کم آباد؛ اُداس۔

محاورہ: **ویران کرنا** اُجاڑ دینا، برباد کرنا، بے آباد کرنا۔

**ویران کھیڑا** (ے) وہ اُجاڑ جگہ جہاں پہلے گاؤں آباد رہا ہو۔

محاورہ: **ویران ہونا** رک: ویران کرنا جس کا یہ لازم ہے۔

**ویرانہ** ی ۔اند،ف۔ اُجاڑ اور غیر آباد جگہ۔

**ویرانی** رک: ویران ہونے کی حالت، اُجاڑ پن۔

محاورہ: **ویرانی چھانا** بے رونقی ہونا، سناٹا چھانا۔

**وَیرتا** ے لین، زیر ر ۔اسث،س۔ دشمنی، عداوت، بیر، کینہ۔

**وِیرتا** ی، زبر ر ۔اند،س۔ بہادری، جواں مردی۔

**ویزا** ی ۔اند۔ کسی ملک میں داخلے کا اجازت نامہ، پروانہ راہداری۔ انگریزی میں :Visa۔

**ویسا** ے لین ۔صف۔ اُسی طرح کا، اُس جیسا، اُسی قسم کا۔

کہاوت: **ویسا ہی تو کو پھل ملے، جیسا بیج بوائے، نیم بوئے کے نکلے گا نڈا کوئی نہ کھائے** جیسا کرو گے ویسا بھرو گے۔

**ویسی** ے لین ۔صف۔ اُسی طرح کی، اُس جیسی، اُسی قسم کی۔

**ویش** ے ۔اند،س۔ لباس، پوشاک؛ بھیس، سجاوٹ؛ مکان، گھر۔

**ویش** ے لین ۔اند،س۔ ہندوؤں کی چار جاتیوں میں سے تیسرے درجے کی جاتی جس سے تجارت اور کھیتی باڑی کی طرح کے مختلف پیشے منسوب کیے جاتے ہیں۔

**ویشنو** ے لین، جزم ش، زبر ن، دمع ۔ علم ،س۔ ہندوؤں کے تین بڑے دیوتاؤں (تری مورتی) میں سے ایک جو روزی رساں اور پرورش کرنے والا مانا جاتا ہے۔ نیز وشنو۔

**ویشنومت** وشنو کی پوجا کا مذہب۔

**ویشیا** ے لین ۔اسث ،س۔ طوائف، رکھیل، رنڈی، کسبی۔ نیز ویسیا۔ بیسیا/ بیسوا (ے)۔

**ویل** ے لین ۔اند، ع۔ دوزخ کی ایک وادی، دوزخ کا ایک طبقہ؛ بدلہ، قصاص؛ بدنصیبی۔

**ویل کش** (زبر ک) بدلہ لینے والا، منتقم مزاج۔

**ویَنجن** زیر و، زبر ی، جزم ن، زبر ج ۔اند،س۔ مصمتہ، ہندی حرف صحیح؛ ظاہر کرنے یا بتانے کا عمل۔

**وینی** ے ۔اسث۔ دو دریاؤں کا سنگم، مثلاً: **تری وینی** وہ مقام جہاں گنگا، جمنا اور سرسوتی ملتے یا ملے ہوں؛ بل دیے ہوئے بالوں کی لٹ۔

**وِیوپار** زیر و، دج ۔اند۔ کاروبار، تجارت۔ نیز بیوپار، بے پاری (ے لین)۔

**ویوَرت** ے لین، زبر و، جزم ر ۔اند۔ انقلاب؛ گردش، چکر۔

**وِیوگ** زیر و، دج ۔اند۔ جدائی، فراق؛ تفرقہ۔ نیز بجوگ۔

**ویوہار** جزم و، دج ۔اند۔ عمل، طرزِ عمل، کارروائی۔ نیز بیوہار۔

**ویہہ** ولین، جزم ہ ۔فجائیہ۔ واہ؛ چہ خوش!

# ہ

ہ ہے، ہا، ہائے ہوز۔ امث۔ بلحاظ ترتیب اُردو حروفِ تہجی کا ترپنواں (۵۳واں) اور صوت کے لحاظ کے باؤنواں (۵۲واں)، فارسی کا اکتیسواں (۳۱واں) جبکہ عربی حروفِ تہجی کی ترتیب ابثث میں ستائیسواں (۲۷واں) اور ترتیب ابجد میں ساتواں حرف، حلقی مصمتہ جس کا مخرج حائے حُطّی (ح) سے ذرا آگے ہے۔ اس کی آواز بغیر کسی احتکاک یا رگڑ کے ادا ہوتی ہے۔ بعض صورتوں میں یہ حرف جزوِ املا ہوتا ہے مگر اس کی آواز ادا نہیں کی جاتی۔ ایسی صورت میں اِسے ہائے غیر ملفوظ کہتے ہیں، مثلاً: تاکہ، پردہ، جامہ وغیرہ۔ اُردو تلفظ میں "ہ" ملفوظ اور حائے حُطّی میں چنداں فرق نہیں کیا جاتا۔ اِملا میں اسے ہائے دوچشمی (ھ) کی جگہ ہائیہ مصمتے بنانے کے لیے بھی استعمال کیا جاتا رہا ہے مثلاً: ابہی (ابھی)، گہڑی (گھڑی) اور غیر ہائیہ الفاظ میں بھی "ہ" کی جگہ دوچشمی "ھ" لکھی جاتی رہی، مثلاً: ھم، ھمارا۔ کتابت میں مذکورہ بالا گول شکل کے علاوہ اِس کی اور کئی شکلیں بھی آتی ہیں: کہ، کنہ ہبہ، کہہ، مہر، ہم۔ اِس کے شوشے کو 'ب' اور 'ن' وغیرہ سے متمیز کرنے کے لیے اِس کے نیچے ایک علامت بنا دیتے ہیں جسے طرہ یا لٹکن کہتے ہیں جو 'ہر'، 'ہم' وغیرہ میں دیکھی جاسکتی ہے۔ حسابِ جمل میں اِس کے عدد پانچ ہیں اور یہ حروفِ قمری میں سے ہے۔

ہمارے طریقِ اِملا میں "ہ" کی متبادل شکل "ھ" (دوچشمی ہے) اب صرف بعض مصمتوں کو ہائیہ بنانے کے لیے لکھی جاتی ہے۔ اِس لیے "ھ" کو علیحدہ حرف شمار نہیں کیا گیا۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں اِس کا نام "Arabic Letter Heh Goal" اور اِس کا کوڈ "U+6C1" ہے۔

## ہ۔ا

ہا(۱) لاحقۂ جمع، ف۔ کثرت کے معنی دیتا ہے، مثلاً: ہزار ہا، میل ہا میل، غلطی ہائے مضامیں وغیرہ۔

ہا(۲) کلمۂ تاسف وتنبیہ، ہ۔ بمعنی ہائے، افسوس، یا بچوں کو نصیحت کے لیے اُنگلی اُٹھا کر 'ہا ایسا نہیں کرتے!' کہا جاتا ہے۔

ہابیل ی۔ عَ۔لَم، ع۔ حضرت آدمؑ کے بیٹے جن کو اُن کے بھائی قابیل نے ازروئے صحائف قتل کر دیا تھا۔

ہابڑ اند، ہ۔ بہت کھانے والا شخص، پیٹو آدمی؛ کماد کا ذخیرہ۔

ہات اند، ہ۔ ہاتھ کا ایک اِملا۔ نیز رک: ہت (۲)۔

ہاتاپائی رک: ہاتھاپائی۔

ہاتف زیرت۔ اند، ع۔ (لفظاً) پکارنے والا، منادی، (بطورِ علم) فرشتۂ غیبی، سُروش، (مراداً) وجدان، تصوف اور شاعری میں جو خیالات بلا کاوش ذہن میں آئیں ہاتف سے منسوب کیے جاتے ہیں۔

ہاتفِ غیبی غیب سے آواز دینے والا؛ جدید عربی میں ٹیلیفون کا مرادف۔

ہاتھ اند، ہ۔ پنجہ، پہنچا؛ بازو؛ ہاتھ کی اُنگلیوں کے سروں سے کلائی تک کا عضو؛ بیچ کی اُنگلی سے کہنی تک کا طول بطورِ پیمانہ پیائش۔ (محاورۃً) دخل، تعلق؛ مدد، سہارا؛ ہتھیار کا وار، کُھلے پنجے کی ضرب؛ گنجفہ، چوسر یا تاش وغیرہ میں کسی کھلاڑی کے چلنے کی باری یا چلی ہوئی چال؛ ایک باری میں ہاتھ میں آنے والے یا جیتے ہوئے پتے۔ مرکبات میں اور بھی بہت سے معنی پیدا کرتا ہے۔

محاورہ: ہاتھ آنا حاصل ہونا، مِلنا؛ پکڑا جانا۔

محاورہ: ہاتھ اُٹھانا مارنا؛ علیحدگی اختیار کرنا، ترک کرنا۔

محاورہ: ہاتھ باندھنا دونوں ہاتھ سینے پر رکھنا، باادب کھڑا ہونا؛ کسی کو بے بس، مجبور کر دینا۔

محاورہ: ہاتھ بڑھانا کوئی چیز لینے یا دینے کے لیے ہاتھ آگے کرنا؛ اپنی حد سے آگے بڑھنا؛ سوال کرنا، مانگنا؛ دخل بڑھانا۔

محاورہ: ہاتھ پاؤں بچانا کمال احتیاط یا ہوشیاری سے کوئی کام کرنا، محتاط رہنا، کسی الزام یا بدنامی سے بچار ہنا۔

کہاوت: ہاتھ پاؤں بچائیے، موذی کو تڑپائیے حکمتِ عملی سے کام لیتے ہوئے دُشمن کو نقصان پہنچانا چاہیے تاکہ اپنا آپ محفوظ رہے۔

محاورہ: ہاتھ پاؤں پھول جانا گھبرا جانا۔

کہاوت: ہاتھ پاؤں دیا سلائی، بات کرنے کو فضلِ الٰہی ہاتھ پاؤں میں تو زور نہیں ہے مگر زبان بہت چلتی ہے۔

کہاوت: ہاتھ پاؤں کی کاہلی اور منہ میں مونچھیں جائیں اتنا سُست ہے کہ مونچھیں منہ میں جاتی ہیں مگر ان کو ہاتھ سے ہٹا نہیں سکتا۔ کاہلی سے کام خراب ہوتا ہے۔

محاورہ: ہاتھ پاؤں مارنا ہاتھ پاؤں کو حرکت دینا، بے قرار ہونا، مضطرب ہونا، تڑپنا؛ نزع کی حالت میں ہونا؛ کسی امر میں سعی کرنا، کوشش یا دوڑ دھوپ کرنا؛ تلاش یا تجسس کرنا؛ کسی کام میں فکر کرنا۔

کہاوت: ہاتھ پاؤں ہلا، خدا دے گا آدمی کوشش کرے تو خدا اس کی مدد کرتا ہے۔

محاورہ: ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھنا خالی ہونا، بے کار رہنا، بے روزگار ہونا، کچھ نہ کرنا۔

کہاوت: ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں یعنی کچھ نہیں کرتے۔ بیکار بیٹھے ہیں۔

کہاوت: ہاتھ پیر میں سنیچر ہے جس کے پاس دولت نہ ٹھہرے اور پاؤں

میں چکر ہو اُس کو کہتے ہیں۔
محاورہ: ہاتھ پھیلانا بھیک مانگنا۔
محاورہ: ہاتھ تنگ ہونا بمشکل گزارہ کرنا۔
محاورہ: ہاتھ جوڑنا معافی مانگنا۔
**ہاتھ جوڑی** ایک جھاڑی کی شاخ جس کی شکل ہاتھ کے پنجے سے ملتی ہے۔
محاورہ: ہاتھ چلانا دست درازی کرنا؛ ہاتھ سے جلدی جلدی کام کرنا؛ وار کرنا۔
**ہاتھ چالاک** جسے چوری کا لپکا ہو، صفائی سے چیز اُڑا لینے والا۔
بول چال: ہاتھ چالاکی پُھرتیلا پن، چابک دستی؛ کسی کو دست درازی کر کے تنگ کرنا۔
کہاوت: ہاتھ ڈالو، گڑ نکالو محنت کرو اور مزے اڑاؤ۔
کہاوت: ہاتھ سوکھا، فقیر بھوکا انسان اپاہج ہو جائے تو بھوکا مرتا ہے۔
کہاوت: ہاتھ سے کھلے تو دانت کیوں لگائے جو کام آسانی سے ہو سکے اُس میں دقت اُٹھانے کی کیا ضرورت ہے۔ جو کام نرمی سے ہو سکے، اُس کے لیے سختی نہیں کرنی چاہیے۔
محاورہ: ہاتھ صاف کرنا مہارت پیدا کرنے کے لیے مشق کرنا؛ کسی کو لوٹنا۔
محاورہ، فعل مرکب: ہاتھ قلم ہونا ہاتھ کاٹے جانا۔
کہاوت: ہاتھ کا چوہا، بل میں بیٹھا جو پاس تھا وہ بھی جاتا رہا۔
کہاوت: ہاتھ کا دینا، بیر بسانا قرض دینا دشمنی مول لینے کی طرح ہے۔
کہاوت: ہاتھ کا دیا ساتھ (چلے گا) فقیروں کی صدا۔ خیرات روز جزاء سزا سے بچائے گی۔
**ہاتھ کا میل** (ے لین) ہاتھ پر پڑی ہوئی خاک جسے جھٹک دیتے ہیں۔
مراد: روپیہ جو خرچ کر دینے کے لیے ہوتا ہے۔
کہاوت: ہاتھ کشیدہ، آسمان دیدہ اُس کی نسبت بولتے ہیں جس کا ہاتھ کہیں اور خیال کہیں ہو۔
کہاوت: ہاتھ کنگن کو آرسی کیا فضول کام ہے ظاہر بات کو پوچھنا بیکار ہے؛ جو بات ظاہر ہو اس کے دریافت کرنے کی کیا ضرورت ہے۔
کہاوت: ہاتھ کی لکیریں کہیں مٹی ہیں/نہیں مٹتیں اپنے کسی طرح غیر نہیں ہو سکتے۔ قسمت میں جو لکھا ہے وہ ہو کر رہتا ہے۔
متعلق فعل: ہاتھ کے ہاتھ فوراً، ضمناً، چلتے چلتے۔ لگے ہاتھوں ابھی کے ابھی۔
کہاوت: ہاتھ گم نہیں جاتا نیکی کبھی رایگاں نہیں جاتی۔
کہاوت: ہاتھ لگائے میلا ہو بہت صاف/ شفاف اور نازک ہے۔ نیز ہاتھ لگے میلا ہو۔
کہاوت: ہاتھ لیا کانسا تو روٹیوں کا کیا سانسا جب گدائی اختیار کر لی جائے تو پھر کھانے کی فکر نہیں رہتی۔
محاورہ: ہاتھ ملانا مصافحہ کرنا؛ برابری کا دعویٰ کرنا؛ سودا کرنا، کوئی مال خریدنا۔
محاورہ: ہاتھ ملنا (زبرم) پچھتانا، کسی موقع کے ضائع ہونے پر افسوس کرنا۔
محاورہ: ہاتھ ملتے رہ جانا پچھتاتے رہنا، موقع گزرنے کے بعد افسوس کرنا۔
اَمر: ہاتھ لا (ؤ) ہاتھ ملاؤ عہد پکا کرنے یا کسی بات کی داد چاہنے کے لیے مستعمل۔
کہاوت: ہاتھ میں دے روٹی اور سر میں مارے جوتی کم ظرف احسان کر کے ذلیل کرتا ہے۔
کہاوت: ہاتھ میں لانا، پیٹ میں کھانا بہت مفلس ہے، پاس کچھ نہیں۔ کما کے لائے تو کھائے۔
محاورہ: ہاتھ میں ہاتھ دینا کسی کو کسی کے سپرد کرنا، کسی کی امان یا پناہ میں دینا۔
**ہاتھا پائی** دھینگا مشتی، مار پیٹ۔
کہاوت: ہاتھوں سفیدی پاؤں مہندی، اپنے لچھن اوروں دینِدی اپنا عیب دوسرے کے سر تھوپنے کے موقع پر کہا جاتا ہے۔ آپ بہانہ کرنا اور کام دوسرے پر ڈالنا۔
محاورہ: ہاتھوں کے طوطے اُڑنا حواس باختہ ہونا، بے خبر ہونا۔
متعلق فعل: ہاتھوں ہاتھ ایک سے دوسرے کے پاس، سلسلہ وار: بیک وقت بہت سے لوگوں کے درمیان۔
محاورہ: ہاتھوں ہاتھ لینا سب کا مل کر کسی کی آؤ بھگت کرنا۔
**ہاتھی** امذ۔ سونڈ والا، بھاری بھرکم جانور، فیل، پیل، گج۔
کہاوت: ہاتھی آئیں گھوڑے جائیں، اُونٹ بچارے غوطے کھائیں عقل مند فائدہ اُٹھاتے ہیں اور بے وقوف نقصان اُٹھاتے ہیں۔
کہاوت: ہاتھی اپنی ہتھیانی پر آجائے تو آدمی بھنگا ہے ہاتھی اگر اپنی طاقت کا استعمال کرے تو آدمی کی اُس کے سامنے کوئی حیثیت نہیں ہے۔ زبردست کسی کو تنگ کرنا چاہے تو اس کے لیے کوئی مشکل نہیں ہوتی۔
کہاوت: ہاتھی چڑھے، کتا کھائے بدقسمتی کے زمانے میں اچھا کام بھی نقصان دہ ثابت ہوتا ہے۔
**ہاتھی دانت** (ن غنہ) نر ہاتھی کے لیے خمیدہ دانت جن سے بہت سی آرائشی چیزیں نیز بتھے، موٹھ وغیرہ بنائے جاتے ہیں۔

محاورہ: ہاتھی سے گنے کھانا زبردست سے کوئی چیز ہتھیا لینا۔

کہاوت: ہاتھی کا بوجھ ہاتھی ہی اٹھاتا ہے/سنبھال سکتا ہے بڑا کام بڑے حوصلہ والا ہی کرتا ہے۔

کہاوت: ہاتھی کا کندھا خالی نہیں رہتا کام کرنے والے کو کام مل ہی جاتا ہے۔

کہاوت: ہاتھی کے پاؤں میں سب کا پاؤں ایک بڑا آدمی سب کی نمائندگی کر سکتا ہے جدھر وہ لے جائے گا سب جائیں گے، وہ چلا تو گویا سب چلے؛ ایک بڑا آدمی کئی چھوٹے لوگوں کے برابر ہوتا ہے۔

کہاوت: ہاتھی کے دانت دکھانے کے اور کھانے کے اور دُنیا کے لوگ ظاہر میں کچھ دکھائی دیتے ہیں جبکہ میں کچھ اور ہوتے ہیں۔

کہاوت: ہاتھی لُٹ کر بھی سوا لاکھ کا بگڑا امیر بھی کچھ نہ کچھ اثاثہ رکھتا ہے۔

کہاوت: ہاتھی نکل گیا دُم باقی رہی مہم رہ گئی، تھوڑی سی کسر ہے۔ نیز ہاتھی نکل گیا ہے، دُم باقی رہ گئی ہے۔

کہاوت: ہاتھی ہزار لٹے پر بھی سوا لاکھ ٹکے کا امیر آدمی کتنا ہی مفلس ہو جائے پھر بھی اس کی قدر ہوتی ہے۔

ہاتھی ہنگام ہاتھیوں کے روندنے سے کھیت کی تباہی جس پر لگان میں معافی ملتی تھی۔

ہاتھی چک پیش ج۔ امذ۔ اُونٹ کٹارا کی قسم سے ایک پودا جس میں کرم کلے کی طرح کا پھول لگتا ہے جسے مویشی شوق سے کھاتے ہیں اور ترکاری کے طور پر بھی پکایا جاتا ہے۔

ہاتھی سونڈی ومع، ن غنہ۔ امث۔ تقریباً دو بالشت کا ایک پودا جس کے پتے بیضوی گہرے سبز اور پھول ہاتھی کی سونڈ سے مشابہ ہوتا ہے۔

ہاٹ امذ، ہ۔ بازار، منڈی؛ سودا بکنے کی منڈی یا بازار؛ دکان۔

ہاجرہ زبر نیز زیر ج۔ امث۔ (لفظاً) گھر بار چھوڑنے والی، ہجرت کرنے والی؛ نہایت گرم دوپہر، بہت گرمی کی دوپہر؛ حضرت ابراہیمؑ کی زوجہ محترمہ۔

ہاجی صف، ع۔ ہجوگو، مسخرا، منہ چڑانے والا۔

ہادم زیر د۔ صف، ع۔ ڈھانے والا، گرانے والا، مسمار کرنے والا، منہدم کرنے والا۔ مثلاً: ضربِ ہادم ڈھا دینے والا ٹکر یا حملہ۔

ہادی صف، ع۔ ہدایت دینے، نصیحت کرنے والا، رہنما، دینی پیشوا۔ نیز مراد: اللہ تعالیٰ۔ اسمائے حسنیٰ میں شامل۔

ہار (۱) امث۔ شکست، مات، ہزیمت۔

محاورہ: ہار جانا تھک جانا، عاجز ہو جانا، تنگ ہو جانا؛ شکست کھانا۔

کہاوت: ہارا جواری، پگڑی رکھے مجبوری میں شرم باقی نہیں رہتی۔

ہار جیت شکست و فتح، نفع و نقصان۔

کہاوت: ہار جیت قسمت کے ہاتھ نفع نقصان یا شکست و فتح قسمت کے اختیار میں ہے۔

کہاوت: ہار جیت سب میں (ہے) ہارے نہ دتار نفع نقصان سب کو ہوتا ہے، مگر فیاض اور سخی آدمی کبھی نقصان نہیں اٹھاتا۔

کہاوت: ہار کا نیاؤ کیا نقصان ہو جائے تو پھر کوشش فضول ہے۔

کہاوت: ہار مانی، جھگڑا جیتا ہار مان لے وہ جھگڑا ختم کر دیتا ہے اور حقیقت میں فائدے میں رہتا ہے۔

کہاوت: ہار میری، جیت تمھاری میں ہر طرح سے راضی ہوں۔

کہاوت: ہار میں ہار نہ گھر میں کھیتی نقصان ہی نقصان ہے۔

ہار کے عاجز آ کر، تھک کر۔

کہاوت: ہارے کے ہتھیار جب آدمی مجبور ہو جاتا ہے تو ہتھیار اُٹھاتا ہے۔

بول چال: ہار کے جھک مار کے بڑی کوشش کے بعد بالآخر (وہی کیا جو نہ چاہا تھا)۔

کہاوت: ہاروں تو ہوروں، جیتوں تو تھوروں جس آدمی کو اس کی مرضی کے خلاف کسی کام پر مجبور کیا جائے وہ چاہے فائدہ اٹھائے، چاہے نقصان، راضی نہیں ہوتا۔

کہاوت: ہارے بابا، داڑھی ہاتھ عجز میں کہتے ہیں کہ ہم ہارے اور تم جیتے، داڑھی کو ہاتھ لگاتے ہیں۔

کہاوت: ہارے جواری کو ایک کل پڑتی ہے ہارا ہوا آدمی چین سے نہیں بیٹھتا اسے ہر وقت بدلہ لینے کی خواہش رہتی ہے۔

کہاوت: ہارے کے ہتھیار جب آدمی مجبور ہو جاتا ہے تو ہتھیار اٹھاتا ہے۔

کہاوت: ہارے کے ہرنام جب آدمی نقصان اُٹھاتا ہے تو خدا یاد آتا ہے۔

ہار (۲) امذ۔ مالا، پھول مالا؛ گلے کا ایک زیور جو لڑی یا لڑیوں کی صورت میں ہوتا ہے۔

ہار (۳) لاحقۂ صفت و فاعلیت، ہ۔ مثلاً: چلن ہار چلنے والا، چلنے کو تیار (مراد: موت کے قریب)۔ جان ہار دُکھ بھرنے، جان دینے والا۔ نیز ہارا، مثلاً: لکڑ ہارا (رک)۔

ہار سنگار زیر س، ن مغ۔ امذ۔ ایک پودا جس کے پھولوں کی ڈنڈیوں سے زعفرانی رنگ کپڑے رنگنے کے لیے بنایا جاتا ہے۔ نیز ہار سنگھار، ہرسنگار۔

**ہارنا** جزم م۔فعل لازم۔ ناکام رہنا، جی چھوڑ دینا، تھک جانا۔ (فعل متعدی) کھو دینا، گنوا دینا۔

**ہارو** وم ع۔صف، ہ۔ جو اکثر ہار جائے۔

**ہارون** وم ع۔اند، ع۔ شریر و سرکش گھوڑا؛ حضرت موسیٰ کے بھائی کا نام؛ سردار، سالارِ قوم؛ قاصد، نقیب، پاسبان۔

**ہاری** اند۔ (سندھی) ہل چلانے والا، کسان، حارث۔

**ہاڑ** اند، ہ۔ ہڈی، استخواں؛ ڈھانچا، جسم۔

کہاوت: **ہاڑ ہوں گے تو ماس بہتیرا ہو رہے گا** زندہ رہے تو موٹے ہو جائیں گے۔ بنیاد ہوگی تو عمارت بھی بن جائے گی۔

کہاوت: **ہاڑوں تھکا، بیو ہاروں تھکا** ہر طرح کمزور اور درماندہ ہے۔ بوڑھا ہو گیا ہے۔

**ہاڑنا** جزم ڑ۔فعل متعدی۔ باٹوں کو جانچنا؛ ترازو کی تول درست کرنا۔

**ہاڑی** اند۔ ہڈیاں چن کر گزر کرنے والا نیچ ذات کا آدمی۔ مُزارع (رک: ہالی)۔

**ہاسیہ** جزم س، زبری۔اند۔ مزاح، ظرافت۔

**ہاسیہ رس** مزاحیہ ادب۔

**ہاشم** زیر ش۔صف، ع۔ توڑنے والا؛ حضرت محمد ﷺ کے پردادا کا لقب۔

**ہاضم** زیر ض۔صف، ع۔ جلد ہضم ہو جانے والا؛ جو غذا کو ہضم کرنے میں مدد دے (دوا وغیرہ)۔

**ہاضمہ** (لیٹا زیر ض) (ع) معدے کی غذا کو ہضم کرنے کی قوت۔

**ہال** (۱) اند۔ حرکت، جنبش؛ جھٹکا، گردش، چال۔

**ہال** (۲) اند۔ بڑا کمرہ، وہ بڑا کمرہ جس میں جلسے وغیرہ ہوتے ہیں۔ انگریزی: Hall۔

**ہالون** وج۔است، ہ۔ رائی کی قسم سے ایک پودا۔

**ہالہ** زبر ل۔اند۔ حلقہ، روشنی کا گھیرا جو پورے چاند کے گرد نظر آتا ہے، ایسا ہی حلقہ جو مقدس چہروں کے گرد تصاویر میں بنا دیا جاتا ہے۔

**ہالی** است، ہ۔ پتوار جس سے کشتی کا رُخ موڑتے ہیں؛ ہل چلانے والا۔ نیز ہاڑی۔

کہاوت: **ہالی کا پیٹ سہالی سے نہیں بھرتا** کام کرنے والے کے لیے کھانا بھی زیادہ اور مقوی ہونا چاہیے۔

**ہالی موالی** زبر م۔جمع، مذ۔ متعلقین، متوسلین، وابستگان۔

**ہامون** وم ع۔اند، ف۔ صحرا، ویرانہ، بیابان۔

**ہامی** ی۔است۔ اقرار، ہاں کہنا۔

محاورہ: **ہامی بھرنا** ہاں کرنا، اقرار کرنا، وعدہ کرنا، زبان دینا۔

**ہان** است، ہ۔ ٹوٹا، خسارہ، زیاں؛ نقصان، ضرر؛ کشت و خون، خون ریزی۔

**ہاں** (۱) اقرار و اثبات کا کلمہ۔ بجا، درست، اچھا۔ بطور فجائیہ: تاسف جوش یا جذبے کے اظہار کے طور پر۔

کہاوت: **ہاں جی ہاں جی سب سے کیجیے، کریئے اپنے من کی** ہر ایک سے اچھی طرح ملنا چاہیے مگر کرنا وہی چاہیے جو دل کو اچھا معلوم ہو۔

محاورہ: **ہاں میں ہاں ملانا** تائید کرنا، بے تامل دوسرے کی بات کو درست بتانا۔

**ہاں ناں** اقرار یا انکار۔

**ہاں** (۲) ظرف۔ جگہ، مقام، گھر، ماحول، معاشرہ، عموماً مضاف کی صورت میں، مثلاً: ہمارے ہاں۔ تمھارے ہاں۔ نیز یہاں۔

**ہانپنا** ن غنہ، جزم پ۔فعل لازم۔ جلدی جلدی سانس لینا، دَم پھول جانا۔

**ہانڈی** ن غنہ۔است۔ مٹی کا گول چوڑے پیٹ کا برتن۔ نیز دھات کی پتیلی۔ تص: ہنڈیا پتیلی میں پکا ہوا کھانا۔

کہاوت: **ہانڈی کا بھات چھپے، منہ کی بات نہ چھپے** ہانڈی میں کھانا چھپ سکتا ہے مگر منہ سے نکلی ہوئی بات نہیں چھپ سکتی۔ کہی ہوئی بات مشہور ہو ہی جاتی ہے۔

محاورہ: **ہانڈی چڑھانا** پکانے کے لیے ہانڈی چولھے پر رکھنا۔

**ہانس** ن غنہ۔است، ہ۔ سینے سے اُوپر اور گردن کے نیچے کی ہڈی، ہنسلی؛ ایک آبی پرندہ۔

**ہانک** ن غنہ۔است۔ پکار، بانگ، غل، شور، چلاہٹ۔

**ہانک پکار** آدمیوں کا شور و غل، غل غپاڑہ۔

**ہانکا** ن غنہ۔اند۔ شکار کو گھیرنے کے لیے شور و غل مچانا، ٹین پیٹنا، ڈھول بجانا۔

**ہانکنا** ن غنہ، جزم ک۔فعل متعدی۔ جانور کو چلنے کا اشارہ کرنا؛ گاڑی چلانا۔

**ہانکے پکارے** ن غنہ، پیش پ۔متعلق فعل۔ علانیہ، ڈنکے کی چوٹ (پر)۔

**ہانگا** ن غنہ۔اند، ہ۔ زور، قوت، طاقت۔

**ہانگی** ن غنہ۔است۔ کپڑے کی چھلنی، میدہ چھاننے کی باریک چھلنی۔

**ہانی** است۔ گھاٹا، نقصان، کمی۔

**ہاون** زبر و۔اند، ف۔ دوائیں اور مسالے وغیرہ کوٹنے کا آہنی گہرا اور گول ظرف جس کے ساتھ دستہ یا موسل بھی ہوتا ہے۔

**ہاون دستہ** (زبر د، جزم س، زبر ت) اوکھلی اور موسل، دوائیں کوٹنے کا ایک ظرف اور موسل۔

**ہاؤ ہو** وج، وم ع۔است، ف۔ چیخ پکار، شور و غل۔ نیز ہائے وہو (رک)۔

**ہاہاکار** امث۔ فریاد، واویلا، ہائے ہائے۔

محاورہ: **ہاہاکرنا** منت سماجت کرنا، خوشامد درآمد کرنا۔

**ہاہاہی ہی** امث۔ ہنسی ٹھٹھا، اُودھم۔ نیز ہاہا ہوہو۔

**ہائی** ی۔صف۔ اونچا، بلند؛ مرتبے والا۔

**ہائی کورٹ** صوبے کی سب سے بڑی عدالت، عدالتِ عالیہ۔

**ہائیکو** ی، وج۔امث۔ جاپانی شاعری کی ایک صنف جس میں کل ۱۷ ماتراؤں پر مبنی تین مصرع ہوتے ہیں۔ اُردو میں بھی برتی جارہی ہے۔

**ہائے** فجائیہ۔کلمۂ تاسف۔ افسوس، آہ، وائے۔ (امث) فریاد، پکار۔

محاورہ: **ہائے ہائے کرنا** کراہنا، آہیں بھرنا؛ واویلا کرنا۔

**ہائیں** ے۔حرفِ تنبیہ، حرفِ استعجاب۔ ارے، ہیں؛ کیوں؛ خبردار۔

## ہ۔ب

**ہباڈبا** زبرہ، شدب، زبرڈ، شدب۔امذ۔ کالی کھانسی۔

**ہبڑا** زبرہ، جزم ب۔امذ۔ بدشکل، ڈراونی صورت کا آدمی۔ نیز ہبوڑا۔

**ہبڑدھبڑ** زبرہ، زبرب، زبر دھ۔ متعلق فعل۔ جلدی جلدی، بھاگ دوڑ، افراتفری۔ نیز ابڑ دبڑ۔

**ہبط** زبرہ، جزم ب۔امذ، ع۔ زوال، پستی؛ بدبختی۔

**ہبنق** زبرہ، زبرب، شدزبرن۔امذ، ع۔ ٹھگنا، وحشی، مضحکہ خیز ہیئت وصورت کا آدمی۔ نیز عام: ہونق۔

**ہبوڑا** زبرہ، ومع۔امذ۔صف۔ ہوکے زدہ، کھانے پر ٹل پڑنے والا، جلدی جلدی منہ میں بھرنے والا۔

**ہبوڑنا** (وج) ندیدہ پن سے نگلنا۔

**ہبوط** پیش ہ، ومع۔امذ، ع۔ نیچے اُترنا، تنزل، گراوٹ، پستی؛ کساد بازاری۔

**ہبہ** زبرہ، زبرب۔امذ۔، ع کسی کی ملکیت میں دینا، عطا کرنا، کسی اور کو بخشنا، کسی کے نام میں منتقل کرنا۔

**ہبۂ استقبالی** وہ چیز جو فوری طور پر کسی کو نہ دی جائے بلکہ اُس کی منتقلی آئندہ کسی وقت پر موقوف ہو۔

**ہبۂ تملیک** مالک کرنے یا قبضہ میں دینے کا ہبہ۔

محاورہ، فعل مرکب: **ہبہ کرنا** بخشنا، عنایت کرنا؛ وقف کرنا۔

**ہبہ نامہ** وہ کاغذ یا دستاویز جس میں کسی چیز کو بخشنے کا اقرار لکھا جائے۔

## ہ۔پ

**ہپ** زبرہ۔امث۔ ہڑپ کی تخفیف، نگلنا، منہ میں نوالہ بھرنا۔

**ہپ ہپ** جلد جلد ندیدے پن سے کھانا۔

**ہپو** (ومع) ہڑپ کرجانے والا۔

**ہپا** زبرہ، شدپ۔امذ۔ بچوں کی زبان میں کھچڑی یا کوئی نرم غذا؛ کھانے کی ایک دفعہ منہ میں ڈالنے والی مقدار۔

## ہ۔ت

**ہت** زبرہ۔کلمۂ نفرت۔ بھاگ! دور ہو۔

**ہت/ہات تیری کی** چل تیرا بُرا ہو۔ نیز تیرے کی۔

**ہت** زبرہ۔امذ۔ فائدہ، بھلا، خیر؛ دوست، میت۔صف: فائدہ مند، مفید، مبارک۔

**ہتوپدیش/ہت اُپدیش** بھلائی کی بات، نیک صلاح، پندِ سودمند۔

**ہتا** زبرہ، شدت۔امذ۔ ہاتھ میں پکڑنے کا آلہ، دستہ، قبضہ، موٹھ۔ نیز ہتھا۔

محاورہ: **ہتھا پھیرنا** لوٹنا، موسنا، صفائی کرلینا، سب لے لینا۔

**ہتک** زبرہ، جزم ت۔امث، ع۔ بے حرمتی، بے عزتی، تذلیل۔ عام: ہتک (زبرہ، زبرت)۔

صف: **ہتک آمیز** (ع، ف) بے عزتی سے بھرا ہوا، گستاخانہ۔

**ہتکِ عزت** ازالۂ حیثیت عرفی، بدنام کرنا، عزت کو بٹہ لگانا۔ اصلاً: عربی: پردہ دری۔

**ہتو** ومع۔امذ، ہ۔ محب، خیرخواہ۔

**ہتوٹی** وج۔امذ، ہ۔ دستکاری؛ چالاکی، عیاری۔

**ہت کٹی** زبرہ، زبرک۔امث۔ ایسی چوٹ جو حریف کا ہاتھ بے کار کردے۔

**ہتی** زبرہ، شدت۔امث۔ (بچوں کی بولی) سزا سرزنش، مار۔ (ہتیا کی تحریف)۔

**ہتیا** زبرہ، شدزیرت۔امث۔ قتل، جان سے مارنا؛ آفت، مصیبت، بوجھ، ڈنڈ۔

**ہتیارا** (زبرہ، جزم ت) قاتل؛ جابر، ظالم۔

**ہتھ** زبرہ۔امذ، ہ۔ ہاتھ یا ہاتھی کی تخفیف، مرکبات میں مستعمل۔ نیز ہت۔

**ہتھ نال** ہاتھی پر لادنے والی توپ۔

صف: **ہتھ چھٹ** (پیش چھ) ذرا سی بات پر مار بیٹھنے والا، جو مارنے پر تُلا رہے۔ نیز ہت چھٹ۔

**ہتھکڑی** زبرہ، جزم ت، زبرک۔امث، ہ۔ مجرموں کے ہاتھ باندھنے کا تسمہ دار کڑا۔ نیز ہتکڑی۔

**ہتھکنڈا** زبرہ، جزم ت، زبرک، ن غنہ۔امذ، ہ۔ چالاکی، عیاری، سازشی کارروائی؛ داؤپیچ، انداز، ڈھنگ، طریقہ۔ نیز ہتکنڈا۔

**ہتھوڑا** زبرہ، ولین۔امذ۔ کوٹنے، ٹھوکنے کا ڈنڈے دار لوہے کا آلہ۔ (امث)

ہتوڑی۔ نیز ہتوڑا۔

**ہتھے** زبرہ، شدتھ۔ اند۔ ہتھا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔

محاورہ: **ہتھے چڑھنا** قابو میں آنا، قبضے میں آنا، ہاتھ لگنا۔ نیز ہتھے چڑھ جانا۔

محاورہ: **ہتھے سے اُکھڑنا** بدلحاظ ہونا؛ معاملہ خراب ہونا؛ ابتدا ہی میں بے قابو ہو جانا۔

**ہتھیار** زبرہ، جزم تھ۔ اند۔ اسلحہ، جنگ کے آلات میں سے کوئی آلہ۔

محاورہ: **ہتھیار اُٹھانا** مقابلے پر آنا، جنگ کے لیے تیار ہو جانا، لڑائی کا اعلان کرنا۔ نیز ہتھیار اُٹھالینا۔

صف: **ہتھیابند** مسلح، ہتھیار اُٹھائے ہوئے۔

محاورہ: **ہتھیار ڈالنا** ہار ماننا، شکست قبول کرنا؛ جنگ کا ارادہ ترک کرنا؛ خود کو دشمن کے حوالے کرنا۔ نیز ہتھیار ڈال دینا۔

**ہتھیانا** زبرہ، جزم ت۔ فعل متعدی۔ جھپٹ لینا، لوٹ لینا، مار لینا، اپنے قبضے میں کر لینا۔ نیز ہتیانا۔

**ہتھیلی** زبرہ، ے۔ امث۔ کلائی اور اُنگلیوں کے درمیان کا کھلے ہاتھ کا حصہ۔ نیز ہتیلی۔

کہاوت: **ہتھیلی پر سرسوں نہیں جمتی** کوئی کام وقت سے پہلے نہیں ہو سکتا۔ اُمیدوار کے کام میں جلد نتیجے کی توقع رکھنا عبث ہے۔

کہاوت: **ہتھیلی پر زہر رکھا رہو جو کھائے گا سو مرے گا** جو برا کام کرے گا نقصان اُٹھائے گا۔

محاورہ: **ہتھیلی کھجانا** ہتھیلی میں کھجلی یا خارش ہونا؛ روپیہ آنے کا شگون؛ تھپڑ مارنے کو جی چاہنا۔

## ہ۔ ٹ

**ہٹ** زبرہ۔ ضد، اپنی بات پر اڑنا، اصرار کرنا، قوت ارادی۔

**ہٹ دھرم** (ہ) بے جا ضد کرنے والا، ہٹی، بے انصاف، متعصب، بے ایمان۔

**ہٹا** زبرہ۔ اند۔ لکڑی کا ایک آلہ جس سے پانی اُونچی جگہ سے پھینکتے ہیں۔

**ہٹا کٹا** زبرہ، شدٹ، زبرک، شدٹ۔ صف، مذ، ہ۔ مضبوط، چست، تندرست، قوی۔ (امث) ہٹی کٹی۔

**ہٹانا** زبرہ۔ فعل متعدی۔ الگ کرنا، دُور کرنا؛ تبدیل کرنا۔

**ہٹاو** زبرہ، ومع۔ صف، ہ۔ دُکان یا منڈی سے متعلقہ؛ کمینہ، رذیل؛ میلا، گندا، غلیظ۔

**ہٹاو** زبرہ، وج۔ اند، ہ۔ پیچھے ہٹنا، پسپا ہونا؛ کھسکنا، گھبرانا؛ نفرت؛ پسپائی، ہٹانا۔

**ہٹنا** زبرہ، جزم ٹ۔ فعل لازم۔ الگ ہونا، پیچھے جانا، مقابلہ ترک کرنا۔

**ہٹوا** زبرہ۔ اند، ہ۔ دکان دار۔

**ہٹیلا** زبرہ، ی۔ صف، ہ۔ ضدی؛ دُھن کا پکا۔

**ہٹھ یوگ** زبرہ، وج۔ اند، س۔ یوگ کی ریاضت کے طور پر خود کو کڑی آزمائش میں مبتلا کرنا جس کے لیے بڑی قوت برداشت درکار ہو۔ نیز ہٹھ جوگ، ہٹ یوگ۔

**ہٹھر** زبرہ، زبرٹھ۔ اند، ہ۔ جلدی، بے صبری۔

## ہ۔ ج

**ہجا** (ء) زبرہ۔ امث، ع۔ لفظ کے حروف کا تلفظ اور حرکات۔ عام: ہجے۔

**ہجر** زبرہ، جزم ج۔ اند، ع۔ جدائی، فراق، محبوب سے دوری۔ نیز ہجراں۔

**ہجر** پیش ہ، جزم ج۔ اند، ہ۔ فحش کلامی، گندہ دہانی۔ نیز ہجراء۔

**ہجرت** زبرہ، جزم ج، زبر ر۔ امث، ع۔ روانگی، کوچ، ترک وطن یا ترک سکونت؛ رسول خدا حضرت محمد ﷺ کا مدینے کی طرف سفر، جب سے اسلامی کیلنڈر کی ابتدا ہوئی اور ہجری سالوں کا شمار ہوتا ہے۔ نیز مہاجرت۔

**ہجری** ہجرت نبوی ﷺ سے منسوب۔

**ہجو** زبرہ، جزم ج۔ امث، ع۔ بُرائی کرنا، بدگوئی، مذمت، ملامت، اشعار جو کسی کی عیب جوئی یا مذاق اُڑانے کے لیے لکھے جائیں۔

صف: **ہجوگو** (ع، ف) ہجو کہنے والا، کسی کی برائی کرنے والا۔

**ہجوِ ملیح** (لیٹا زیرو، زبرم، ی، جزم ح) مدح کے پیرائے میں مذمت۔ دو شالے میں لپیٹ کر مارنا۔

**ہجوم** پیش ہ، ومع۔ اند، ع۔ ہلہ، دھاوا، حملہ، یلغار؛ بھیڑ بھاڑ، مجمع۔

**ہجویر** زبرہ، جزم ج، ے۔ اند، ف۔ افغانستان میں غزنی کے قریب ایک گاؤں۔

**ہجویری** ہجویری کا رہنے والا؛ حضرت داتا گنج بخش ؒ سے نسبت رکھنے والا۔

**ہجے** زبرہ، شدج۔ اند، جمع۔ (رک) ہجا جس کی یہ جمع ہے۔

محاورہ: **ہجے کرنا** اعراب سے الفاظ ادا کرنا، حرفوں کو جوڑنا؛ کسی مکالمے میں خواہ مخواہ حجتیں نکالنا۔

## ہ۔ چ

**ہچر مچر** زبرہ، زبرچ، زبرم، زبرچ۔ امث، ہ۔ تامل، تذبذب؛ ٹال مٹول، لیت و لعل، جھجک ہچکچاہٹ۔

**ہچکا** پیش ہ۔ اند، ہ۔ پتنگ اُڑانے کی ڈور کی چرخی۔

**ہچکچانا** زیرہ، جزم چ، زیر ک۔ فعل لازم۔ جھجکنا، تامل، تذبذب کرنا۔

**ہچکچاہٹ** پس و پیش، تامل کرنا۔

**ہچکولا** زیرہ، جزم چ، وج۔ اند، ہ۔ دھچکا، جھٹکا۔

محاورہ: **ہچکولے کھانا** ہلنا ڈولنا۔

**ہچکی** زیرہ، زیر چ۔ اسث۔ سانس کی نالی میں غیر ارادی جھٹکا جو حلق کی خفیف سی آواز کے ساتھ کبھی کبھی متواتر محسوس ہوتا ہے اور عموماً پانی پینے سے ٹھیک ہو جاتا ہے؛ دم توڑنے سے پہلے اسی طرح کا اضطراری عمل۔

محاورہ: **ہچکی بندھنا / بندھ جانا** زیادہ رونے سے سانس رکنے لگنا۔

محاورہ: **ہچکی لگنا** متواتر ہچکی آنا؛ حالتِ نزاع کے وقت ہچکی آنا۔

## ہ ۔ د

**ہد** زبرہ، شدد۔ اند، ع۔ توڑنا، گرانا، منہدم ہونا۔ (صف) فیاض، مخیر، سخی۔

**ہدایا** زبرہ۔ جمع، مذ، ع۔ ہدیے تحفے۔ ہدیہ (رک) کی جمع۔

**ہدایت** زیرہ، زبری۔ اسث، ع۔ رہبری، نیک مشورہ، تلقین، نصیحت۔

محاورہ: **ہدایت پانا** سیدھے رستے پر آنا، بُرے کاموں کو چھوڑ دینا، نیک راہ اختیار کرنا۔

**ہدایت کار** فلم، ناٹک وغیرہ میں اداکاروں وغیرہ کے کام کی فنی نگرانی کرنے والا۔

**ہدایات** احکام، مشورے۔

**ہدر** زبرہ، جزم د۔ اند، ہ۔ خونِ رائیگاں، بے فائدہ، زیاں یا جاں کا زیاں۔

**ہدڑا** زبرہ، جزم د۔ اند۔ حلیہ، حالت: بُرا حلیہ، بُرا حال۔

محاورہ: **ہدڑا بگاڑنا / کھونا** آبرو گنوانا، وقار کھونا۔

محاورہ: **ہدڑا ہونا** حالت خراب ہونا، بُرے حال ہونا۔

**ہدف** زبرہ، زبرد۔ اند، ع۔ نشانہ جس پر وار کیا جائے جس کی شست لی جائے؛ مقصد، منزل مطلوبہ شے؛ شخص جس پر چوٹ کی جائے یا طنز و ملامت کا موضوع بنایا جائے، مطمع نظر۔ جمع: اَہداف۔

محاورہ: **ہدف بنانا** نشانہ بنانا۔

**ہدم** زبرہ، جزم د۔ اند، ع۔ ڈھانا، گرانا، منہدم کرنا۔ نیز انہدام۔

**ہدہد** پیش ہ، جزم د۔ اند، ع۔ کھٹ بڑھئی، ایک پرندہ جو اپنی چونچ سے لکڑی میں سوراخ کرتا ہے۔

**ہدی** زبرہ۔ اسث، ع۔ مویشی جو قربانی کے لیے مکہ معظمہ لے جائے جاتے ہیں؛ نذرانہ یا تحفہ دینا۔

**ہدیٰ** پیش ہ، کھڑا زبری۔ اند، ع۔ سیدھا راستہ دکھانا، ہدایت، رہبری۔

**ہدیہ** زبرہ، جزم د، زبری۔ اند، ع۔ تحفہ، نذر، پیشکش؛ ختمِ قرآن کی تقریب جس میں بچے کو دُولھا بناتے ہیں۔

محاورہ: **ہدیہ پیش کرنا** تحفہ یا نذرانہ پیش کرنا۔

## ہ ۔ ڈ

**ہڈ** زبرہ۔ اند، ہ۔ ہڈی کا مخفف، تراکیب میں، مثلاً: حرام ہڈ بدخصلت، مفت خورا، ناکارہ آدمی۔ (اسث) ہڈی۔

**ہڈا** بڑی ہڈی، نلا۔

محاورہ: **ہڈی بن کر اٹک جانا** کسی شے کا مصیبت بن جانا۔

محاورہ: **ہڈی پسلی ایک کر دینا** بہت مارنا، مار مار کر ادھ موا کر دینا، ہڈیاں توڑ دینا۔

محاورہ: **ہڈی پسلی ایک ہو جانا** خوب پٹائی ہونا، بہت مار لگنا۔

کہاوت: **ہڈی کھانا آسان پر پچانا مشکل** کام شروع کرنا آسان ہوتا ہے مگر اس کی تکمیل تک پہنچانا مشکل ہے۔

محاورہ: **ہڈیاں نکل آنا** بہت کمزور ہو جانا، دبلا ہو جانا۔

**ہُڈا** پیش ہ، شدڈ۔ اند، ہ۔ کچا اناج۔

## ہ ۔ ذ

**ہذا** اسم اشارہ، ع۔ یہ، یہی۔ (مث) ہٰذہ؛ لہٰذا (لیٹاز یرل) اس لیے، چنانچہ۔

**ہذر** زبرہ، جزم ذ۔ اند، ع۔ بہت بولنا، بک بک کرنا۔

**ہذیان** زبرہ، زبرذ۔ اند، ع۔ بڑبڑانا، بہکنا، بے معنی باتیں جو سوتے یا غفلت میں کی جائیں۔ عام: ہَذَیان۔

محاورہ: **ہذیان بکنا** بیہودہ باتیں کرنا۔

## ہ ۔ ر

**ہر** (۱) زبرہ۔ علم، ہ۔ ہندوؤں کے دیوتا وشنو اور اُن کے اوتار شری کرشن کا لقب۔ نیز ہری۔ ہل کی ایک مقامی شکل۔ (صف) زردی مائل سبز، ہرا۔

**ہرچندن** اعلیٰ قسم کا زردی مائل صندل۔

**ہر** (۲) زبرہ۔ ضمیر واحد۔ صف۔ ایک ایک، فرداً فرداً، سب کوئی، سبھی، سارے، تمام، کُل کے کُل۔

**ہر ایک / ہر ہر** ایک ایک (برائے تاکید)، ہر فرد، تمام۔

کہاوت: **ہر ایک بات کی کچھ انتہا ہے** ہر بات کہیں نہ کہیں ختم ہوتی

ہے، ہر جھگڑے کا کوئی نہ کوئی حل ہوتا ہے۔

**ہر آدمی** سب آدمی۔

**ہر آن** لمحہ بہ لمحہ، ہر وقت، ہر ساعت۔ نیز ہر پل۔

**ہر بات** ساری باتیں۔

کہاوت: **ہر بار گڑ میٹھا** اچھی چیز بہرحال اچھی ہوتی ہے۔

**ہر جا** ہر جگہ، ہر طرف، ہر سمت۔

**ہر روز** بلا ناغہ۔

**ہر سو** (وُمع) ہر طرف، ہر جانب، ہر سمت، سب طرف۔

کہاوت: **ہر شب شب برات ہے، ہر روز روز عید** زندگی مزے سے گزرتی ہے۔ ہر وقت عیش ہی عیش ہے۔

**ہر فن مولا** کئی کاموں کا ماہر، یک فنا کی ضد۔

**ہر کس** ایک ایک آدمی، سب افراد۔

**ہر کس و ناکس** سبھی ایرے غیرے، خاص و عام۔

کہاوت: **ہر مسالے پیلا مول** ہر مسالے میں مرچ کام آتی ہے۔

**ہرا** زبرہ۔ صف۔ سبز، شاداب، تر و تازہ؛ کچا، خام؛ غیر مندمل (زخم)۔

**ہرا بھرا** لہلہاتا، سرسبز۔

**ہرا** زبرہ، شدر۔ اند۔ ایک زرد پھل جسے خشک کرکے دوا کے طور پر استعمال کرتے ہیں، ہڑ، ہلیلہ۔

**ہرا** پیش، شدر۔ اند، ہ۔ بھگدڑ، فرار۔

محاورہ: **ہرا بولنا** پرندوں کا ایک ساتھ فراٹا بھرنا۔

محاورہ: **ہرا ہونا** کسی گروہ کا تتر بتر، منتشر ہو جانا۔

**ہراج** زبرہ، شدر۔ اند۔ نیلام۔

**ہراس** زیرہ۔ اند، ف۔ خوف، ڈر، ہول؛ مایوسی، افسردگی۔

**ہراساں** نا اُمید، مایوس۔

**ہراند** زیرہ، جزم ن۔ امث، ہ۔ کھانے میں مسالے کے کچا رہ جانے کی بو۔

**ہرانی جتانی** زبرہ، زیرج۔ امث۔ دل آزاری، تنگ کرنا، ناحق پریشان کرنا۔

**ہراول** زبرہ، زبرو۔ اند، ت۔ فوج کا اگلا دستہ جو باقی فوج سے آگے روانہ ہوتا ہے۔

**ہر آئینہ** زبرہ، جزم ر، ی، زبر ن۔ متعلق فعل۔ ضرور، لازماً، ہر صورت میں، ہر اُصول کے مطابق، ہر قانون کی رُو سے۔

**ہر پھر کر** زیرہ، زیر پھ، زبر ک۔ متعلق فعل۔ اِدھر اُدھر چل پھر کر؛ آخرکار۔

متعلق فعل: **ہرتا پھرتا** اِدھر اُدھر پھرتا ہوا یا پھرنے کے بعد۔ نیز ہر پھر کے۔

**ہرج** زبرہ، جزم ر۔ اند، ع۔ بے ترتیبی، بدنظمی، بے قاعدگی؛ شورش، گڑبڑ، فساد، نقصان، مضائقہ، خلل۔

**ہرج مرج** ہنگامہ، آفت۔

**ہرجانہ** زبرہ، جزم ر۔ اند۔ تاوان، ڈنڈ۔

**ہرجائی** زبرہ، جزم ر۔ صف۔ وہ جو ایک جگہ نہ ٹھہرے اور مارا مارا پھرے، بے ٹھکانا، بے وفا جو کسی ایک کا نہ ہو، جو کسی کا نہ ہو سکے۔

**ہرچند** زبرہ، جزم ر، زبر چ، جزم ن۔ متعلق فعل۔ اگرچہ، گو کہ؛ بہت کچھ، سب طرح سے۔ مثال: ہرچند کہا/سمجھایا، نہ مانے۔

**ہردے** زیرہ، ی لین۔ اند۔ دل، نفس، ضمیر، من۔

**ہر دیگی چمچہ** زبرہ، جزم ر، ے، زبر چ، جزم م، زبر چ۔ صف۔ مطلبی، اپنے فائدے کے لیے ہر ایک کے ساتھ لگ جانے والا۔

**ہرزہ** زبرہ، جزم ر، زبر ز۔ اند، ف۔ لغو، بے معنی باتیں۔ فضول باتوں کا طومار؛ بکواس۔

**ہرزہ سرا** لغو باتیں کرنے والا۔ نیز ہرزہ گو۔

**ہرزہ گرد** بیہودہ، مارا مارا پھرنے والا۔

**ہرس** زبرہ، جزم ر۔ اند، ہ۔ ہل کی پھالی یا نوک۔

**ہرسا** زبرہ، جزم ر۔ اند، ہ۔ صندل گھسنے کی سل۔

**ہرسنگار** زبرہ، جزم ر، لیٹا زیرس۔ اند، ہ۔ ایک پودا جس کے پھولوں کی ڈنڈیوں سے زعفرانی رنگ کپڑے رنگنے کے لیے بنایا جاتا ہے۔ نیز ہارسنگھار۔

**ہرش** زبرہ، جزم ر۔ اند۔ فرحت، انبساط، خرمی، خورسندگی۔

**ہرشانا** خوش کرنا، خوش ہونا۔

**ہرکارہ** زبرہ جزم ر، زبر ر۔ اند، ف۔ پیغام رساں، ڈاکیا۔

**ہرگاہ** زبرہ، جزم ر۔ متعلق فعل، ف۔ (لفظاً) ہر جگہ، ہمیشہ؛ (اصطلاحاً) سرکاری اعلانات کا رسمی سرآغاز جس کے بعد عموماً سبب اعلان یا صورتِ حال جو اعلان کی محرک ہوئی بیان کی جاتی ہے۔

**ہرگز** زبرہ، جزم ر، زیر گ۔ تاکید نفی، ف۔ (کلمۂ نفی نہیں کے ساتھ) کبھی نہیں، بالکل نہیں۔

**ہرم** زبرہ، زبر ر۔ اند، ع۔ بڑھاپا، بوڑھا آدمی؛ دانائی، عقل کی پختگی؛ قدیم مصری بادشاہوں کا مقبرہ۔ جمع: اہرام (لیٹا زبرا)۔

**ہرمی** ہرم کی شکل، مخروطی۔ نیز اہرامی۔

**ہرمز** پیش ہ، جزم ر، پیش م۔ علم۔ اند، ف۔ ایک قدیم ایرانی بادشاہ کا نام جو ۲۷۲ء میں حکمراں تھا۔ (نیز ہُرمُزد)؛ سیارہ مشتری؛ خلیج فارس کی ایک بندرگاہ؛ ایرانی مہینے کا پہلا دن۔

**ہرمزی** زیرہ، جزم ر، زیر م۔ امث، ف۔ ایک قسم کی سرخ مٹی جس سے دیواروں کو رنگنے کا کام لیا جاتا ہے۔ عام: ہرمچ، ہرمچ، ہرمچی۔

**ہرمشتا** زبرہ، جزم ر، پیش م، جزم ش۔ صف، ہ۔ ہٹا کٹا، مشٹنڈا۔

**ہرمشتی** شہ زوری، بے قاعدہ زور آزمائی۔

**ہرن** زبرہ، زبر ر۔ امذ۔ تیز رفتار؛ سینگ دار صحرائی جانور جس کی بہت سی اقسام ہیں۔ آہو، مرگ، ظبی۔ تصغیر: ہرنوٹا۔ (امث) ہرنی۔

محاورہ: **ہرن کا چوکڑی بھرنا** ہرن کا چاروں ٹانگیں اُٹھا کر قلانچیں بھرنا۔

محاورہ: **ہرن کا چوکڑی بھولنا** گھبرانے یا خوف کے سبب ہرن کا پھرتی بھول جانا۔

محاورہ: **ہرن ہو جانا** ہرن کی طرح جلد بھاگ جانا، فرار ہو جانا، رفو چکر ہو جانا، کافور ہو جانا۔

**ہرنوٹا** (ولین) ہرن کا بچہ۔

**ہرنا(۱)** زبرہ، جزم ر۔ فعل متعدی۔ چھیننا، ہتیانا، جیتنا، فتح کرنا۔ حاصل مصدر: ہرن۔ مثال: من ہرن دل جیتنا۔

**ہرنا(۲)** زبرہ، جزم ر۔ امذ۔ گھوڑے کی کاٹھی کا اگلا اُبھار۔

**ہروتا** زبرہ، ولین۔ امذ، ہ۔ ہل چلانے کے موسم کا آغاز۔

**ہروتی** زبرہ، ولین۔ امث، ہ۔ ہل چلانا، ہل چلانے کے لیے مزدور/کسان کو دی جانے والی رقم۔ تقاوی، کاشتکار کو دیا جانے والا قرضہ۔ نیز ہرول۔

**ہریا** کسان، کھیتی باڑی کرنے والا۔

**ہرہرا** پیش ہ، جزم ر، پیش ہ۔ امذ۔ ایک چھوٹا پودا جس کا پھول سفید اور بہت چھوٹا ہوتا ہے۔ کہتے ہیں کہ اس کے پتے کو توڑ کر پھر جوڑا جائے تو جُڑ جاتا ہے۔ نیز رک: ہڑجوڑی۔

**ہری** زبرہ۔ صف۔ ہرا (رک) کی تانیث۔

کہاوت: **ہری پھری بل گئی، جلوے کے وقت ٹل گئی** جو شخص ہر وقت ساتھ رہے اور کام کے وقت کھسک جائے، اس کے متعلق کہتے ہیں۔

کہاوت: **ہرے روکھ پر سب پرند بیٹھتے ہیں، ٹھونٹھ پر کوئی نہیں بیٹھتا** جہاں فائدہ کی اُمید ہو وہیں سب جاتے ہیں۔

**ہریا** زبرہ، جزم ر۔ امذ۔ کسان، کھیتی باڑی کرنے والا۔

**ہریالا** زبرہ، جزم ر۔ صف۔ سرسبز؛ بامراد، شادکام۔ (مث) ہریالی۔

**ہریالا بنا/ بنڑا** خوش بخت دُولھا۔

**ہریجن** زبرہ، ی، زبر ج۔ امذ۔ نیچ ذات کے آدمی کو دیا جانے والا معزز لقب، ہری (ایشور) کی اولاد۔

**ہری چگ** زبرہ، پیش چ۔ صف۔ خود غرض، بے وفا۔

**ہریالا** زبرہ۔ صف۔ نوجوان، خوبصورت۔

**ہریاول** زبرہ۔ امث، ہ۔ ہریالی، سبزی، طراوت، تازگی؛ سبزہ زار، چراگاہ۔

**ہریسہ** زبرہ، ی، زبر س۔ امذ، ع۔ حلیم سے ملتا ایک قسم کا کھانا۔

**ہریل** زبرہ، جزم ر، زبر ی۔ امذ، ہ۔ ایک سبز رنگ کا پرندہ جو مکھیوں کا شکار کرتا ہے۔

## ہ۔ ڑ

**ہڑ(۱)** زبرہ۔ امث۔ ہلیلہ، ایک زرد پھل جسے خشک کر کے دوا کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔ نیز: ہلیلہ۔

**ہڑ(۲)** زبرہ۔ امث۔ ہڈی۔

**ہڑواڑ** جہاں ہڈیاں دفن ہوں، قبرستان، خصوصاً خاندانی قبرستانوں کے لیے مستعمل۔

**ہڑبڑانا** زبرہ، جزم ڑ، زبر ب۔ فعل لازم۔ بوکھلانا، گھبرانا، دڑبڑانا۔

**ہڑبونگ** زبرہ، جزم ڑ، ولین، ن غنہ۔ امث، ہ۔ افراتفری، بدنظمی، شوروغل۔

**ہڑپ** زبرہ، زبر ڑ۔ امث، ہ۔ بغیر چبائے نگل جانے کا عمل۔ نیز ہڑپا۔ فعل لازم: ہڑپنا۔

**ہڑپھوٹن** زبرہ، وِمع۔ امث۔ ہڈیوں کا درد، اعضا شکنی۔

**ہڑتال(۱)** زبرہ، جزم ڑ۔ امث۔ گندھک کی طرح ایک معدنی مٹی، عموماً زرد یا سرخ، پرت دار۔ جس میں سنہری چمک ہو وہ بہتر شمار ہوتی ہے۔ دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔

**ہڑتال(۲)** امث۔ سوگ میں یا بطور احتجاج کام یا کاروبار بند کرنا۔ (اصلاً: ہاٹ+تالا)۔

**ہڑجوڑی** زبرہ، جزم ڑ، وج۔ امث۔ ہُرہُرا۔ ایک پودا جس کی شاخیں گرہ دار اور پتے مہندی سے مشابہ ہوتے ہیں۔ اس کے بارے میں مشہور ہے کہ اس سے ہڈی جڑ جاتی ہے۔ نیز امذ ہڑجوڑا۔

**ہڑدنگا** پیش ہ، جزم ڑ، زبر د، ن غنہ۔ امذ۔ اُچھل کود کرنے والا، دنگئی، فسادی، جھگڑالو۔ (مث) ہڑدنگی۔

**ہڑدنگاپن** شوروغل، شرارت، طوفان بدتمیزی۔

**ہڑک** زبرہ، زبر ڑ۔ امث، ہ۔ وہ بیماری جو باولے کتے کے کاٹنے سے ہوتی ہے؛ (کنایۃً) اُمنگ، ولولہ۔

**ہُڑک** پیش ہ، زبر ڑ۔ امث، ہ۔ کسی چیز کی شدید خواہش یا طلب۔

**ہڑکا** بچے کا کسی سے بچھڑ کر بے کل ہونا۔ فعل لازم: ہڑکنا۔

**ہڑواڑ** زبرہ، جزم ڑ۔ امث۔ قبرستان جہاں عزیزوں بزرگوں کی ہڈیاں گڑی

ہوں۔

## ہ۔ز

**ہزار** زبرہ۔عدد، ف۔ دس سو، (ہندسوں میں) ۱۰۰۰۔جمع: ہزار ہا (عدد) ہزاروں۔(متعلق فعل) بہت کچھ، ہر چند، بہتیرا مثلاً: ہزار کہا وہ مان کے نہ دیا۔

کہاوت: **ہزار باتوں کی ایک بات** مختصر اور عمدہ بات۔

کہاوت: **ہزار بھڑوے مریں تو ایک خدمت گار ہوئے** انگریز کے لازم بہت چالاک اور ہوشیار ہوتے ہیں۔

متعلق فعل: **ہزار بار** اکثر، بار ہا، ہزار دفعہ، کئی دفعہ۔

**ہزار پا** کنکھجورا۔

محاورہ: **ہزار پر بھاری ہونا** بڑی تعداد پر غالب آنا۔

کہاوت: **ہزار جوتے لگیں اور عزت نہیں گئی** بے حیا کے متعلق کہتے ہیں کہ کتنی ہی ذلت ہو اس کو پروا نہیں ہوتی۔

**ہزار چشم** کیکڑا، سرطان۔

**ہزار داستان** ایک چہکنے والا، خوش آواز بلبل۔

کہاوت: **ہزار لاٹھی ٹوٹی ہو، گھر بار کے برتن توڑنے کے لیے کافی ہے** ٹوٹا پھوٹا ہتھیار بھی کمزور کے لیے کافی ہے۔

**ہزارہ** زبرہ، زبرر۔اند، ف۔ پودوں کو پانی دینے کا دستہ دار فوارہ؛ نہانے کا فوارہ جس میں سے پھوہار نکلتی ہے۔گیندے کی ایک بڑی قسم کا پھول جس میں بہت سی چھوٹی چھوٹی پتیاں ہوتی ہیں۔

**ہزبر** زبرہ، زبرز، جزم ب۔اند، ع۔ شیر ببر، شیر، درندہ؛ موٹا، دبیز؛ مضبوط۔

**ہزج** زبرہ، زبرز۔امث، ع۔ ایک عروضی بحر جس کا بنیادی رکن مفاعیلن ہے۔

**ہزل** زبرہ، جزم ز۔امث، ع۔ مزاح، مضحک کلام، فحش اشعار۔

**ہزل گو** بیہودہ باتیں کہنے والا۔نیز ہزال۔

**ہزیمت** زبرہ، ی، زبرم۔اند، ع۔ فرار، بھگدڑ، شکست۔

محاورہ: **ہزیمت اُٹھانا** شکست کھانا، بھاگنا، پسپا ہونا۔

**ہزیمت خوردگی** (ومعدولہ) شکست، ہار، فرار کی کیفیت، پسپائی۔(صف) **ہزیمت خوردہ**۔

## ہ۔ژ

**ہژدہ** زبرہ، جزم ژ، لیٹا زبرد۔عدد، ف۔ اٹھارہ، (ہندسوں میں) ۱۸، ہشت دہ کا مخفف نیز ہجدہ۔

## ہ۔س

**ہسپتال** زبرہ، جزم س، جزم پ۔اند۔ شفاخانہ، دارالشفا۔

**ہست** (۱) زبرہ، جزم س، ف۔ فعل حال واحد غائب۔ ہے، موجود ہے؛ وجود، حیات، زندگی۔

**ہست و بود** (وج، ومع) دنیوی زندگی، دنیا میں وجود و قیام۔

**ہستی** وجود، حیات؛ بساط، بضاعت مقدور۔

**ہست** (۲) زبرہ، جزم س۔اند، ہ۔ ہاتھ، دست؛ ہاتھی کی سونڈ۔

**ہسکانا** زبرہ، جزم س۔مصدر۔ تیز و منور کرنا۔

## ہ۔ش

**ہش** پیش ہ۔امث، ف۔ دھتکار، بھگانے، اُڑانے کے لیے منہ سے نکالی جانے والی آواز۔نیز ہشتک ہش کرنا۔نیز ہوش (رک) کا مخفف مثلاً: ہشدار، ہشیار۔

**ہشاش** زبرہ، شدش۔صف، ع۔ شاداں، خوش۔

صف: **ہشاش بشاش** (زبرب، شدش) (ع) شاداں فرحاں، خوش و خرم، اہلا گہلا۔اسم کیف: **ہشاشت، بشاشت**۔

**ہشت** زبرہ، جزم ش۔عدد، ف۔ آٹھ، (ہندسوں میں) ۸۔صف: ہشتم آٹھواں، آٹھویں نیز ہشتمیں۔

**ہشت بہشت** جنت کے آٹھ طبقے: خلد، دارالسلام، دارالقرار، عدن، ماوی، نعیم، علیین، فردوس۔

**ہشت پہلو** آٹھ ضلعوں پر مشتمل، مثمن۔

**ہشت صفات** آٹھ خوبیاں (۱۔خدا کی معرفت، ۲۔علم، ۳۔شکرِ نعمت، ۴۔راضی برضا رہنا، ۵۔مصیبت میں صبر، ۶۔خلق اللّٰہ سے محبت، ۷۔تعظیمِ حکمِ خدا، ۸۔عفت)۔

**ہشت** زیرہ، جزم ش۔امث، ف۔ دھتکار، پھٹکار، ڈانٹ کا کلمہ۔نیز ہُشت۔

**ہشت مشت** جھڑکنا، ڈانٹنا، کے تاننا، لڑ پڑنا۔

**ہشتاد** زبرہ، جزم ش۔عدد، ف۔ اَسی، ہندسوں میں (۸۰)۔

**ہشدار** پیش ہ، جزم ش۔کلمۂ تنبیہ۔ ہوش دار کا مخفف: خبردار، سنبھل جاؤ۔

**ہشیار** پیش ہ، جزم ش۔صف، ف۔ رک: ہوشیار۔

**ہشیاری** سمجھداری؛ خیزش، استادگی۔

## ہ۔ض

**ہضم** زبرہ، جزم ض۔ اند، ع۔ غذا کے جزو بدن بننے کا عمل، غذا کا پچنا۔

محاورہ: **ہضم کرنا** پچانا؛ کسی کا مال مار لینا، کھا جانا۔

## ہ۔ف

**ہفت** زبرہ، جزم ف۔ عدد، ف۔ سات، ہندسوں میں (۷)۔ صف: **ہفتم** ساتواں۔ نیز **ہفتمیں** (ی، ن غنہ)۔

**ہفت آسیا** سات ستاروں کی گردش کے دائرے۔

**ہفت اقلیم** سات ملک۔ عرب، ایران، توران، ہند، چین، مصر، یونان۔

**ہفت اندام** بدن کے سات عضو۔ سر، چھاتی، پیٹ، دو ہاتھ، دو پاؤں۔ شاہ رگ، خون جو خون کو تمام بدن میں پہنچاتی ہے۔

**ہفت جوش** مختلف دھاتوں کا مرکب۔

**ہفت خواں** (و معدولہ) سات کٹھن مرحلے جو رستم و اسفندیار نے توران کی راہ میں طے کیے (جس کے بعد ضیافت کے "خوان" بچھے تھے)، مراد: نہایت مشکل، دقت طلب کام۔

**ہفت روزہ** (و مج، زبرز) ہفتہ میں ایک بار نکلنے والا جریدہ۔

**ہفت زبان** وہ شخص جو سات یا کئی زبانیں جانتا ہو۔

**ہفتاد** زبرہ، جزم ف۔ عدد، ف۔ ستر، ہندسوں میں "۷۰"۔

**ہفتاد و دو ملت** بہتر دینی فرقے جو مسلمانوں میں پیدا ہوئے۔

**ہفتہ** زبرہ، جزم ف، زبرت۔ اند، ف۔ سات دن کا عرصہ؛ جمعہ کے بعد کا دن، سنیچر، شنبہ۔

**ہفتہ دوست** بے وفا جو صرف چند روز دوستی نباہے۔

**ہفتہ عشرہ** (زبرع، جزم ش، زبرر) ہفتہ یا دس دن، چند روز۔

## ہ۔ق

**ہق دق** زبرہ، جزم ق، زبرد۔ صف۔ حیران پریشان۔ نیز ہک دک۔

## ہ۔ک

**ہکا بکا** زبرہ، شدک، زبرب۔ صف، ہ۔ حیرت زدہ۔ سراسیمہ۔

**ہک دک** زبرہ، زبرد۔ متعلق فعل۔ پس و پیش۔ (صف) متعجب، سکتے کے عالم میں۔

**ہٰکذا** زبرک۔ متعلق فعل، ع۔ اسی طرح، ایسے ہی، یونہی۔

**ہکلا** زبرہ، جزم ک۔ صف۔ جس کی زبان میں لکنت ہو۔ (مث) **ہکلی**۔

فعل لازم: **ہکلانا** اٹک اٹک کر بولنا۔

**ہکلاہٹ** ہکلاپن، لکنت۔

## ہ۔گ

**ہگ** زبرہ۔ اند، ہ۔ پاخانہ، براز۔

**ہگاس** زبرہ۔ امث، ہ۔ پاخانہ کرنے کی حاجت۔ (مث) **ہگاسی**۔

صف: **ہگاسا** وہ جس کا پاخانہ نکلنے کے قریب ہو۔

فعل لازم: **ہگنا** پاخانہ کرنا۔

**ہگوڑا** بے وقت پاخانہ کرنے والا، بار بار ہگنے والا۔

## ہ۔ل

**ہل** زبرہ۔ اند۔ کھیت جوتنے کا آلہ، محراث۔

**ہل جوتا** کسان۔ نیز ہل واہا۔

**ہلا** زبرہ، شدل۔ اند۔ حملہ، دھاوا، چڑھائی۔ نیز ہلہ (ہَلَّ لَ)۔

**ہُلاس** پیش ہ۔ امث، ہ۔ نسوار، نشے کے لیے سونگھنے کا پسا ہوا تمباکو۔

**ہلاک** زبرہ۔ اند، ع۔ قتل، فنا، اتلاف؛ تباہی، بربادی، خرابی۔ (صف) قتل کیا ہوا۔

**ہلاکت** زبرہ، زبرک۔ امث، ع۔ قتل، موت۔

**ہلاک** (زبرہ، شدل) غارتگر، قاتل۔

**ہلاکی** تباہی، بربادی، خرابی۔

**ہلاکو** زبرہ، و مع۔ اند، ت۔ ظالم، جلاد، سفاک؛ ایک تاتاری بادشاہ کا لقب۔

**ہلال** زبرہ۔ اند، ع۔ نیا چاند۔

**ہلالی** نئے چاند کی شکل کا، قوسی۔

**ہلالین** دو ہلالی خط یعنی قوسین (انگریزی میں: بریکٹ)۔

**ہلاہل** زبرہ، زبرہ۔ اند، ع۔ وہ زہر جو ہندو دیو مالا کے مطابق سمندر کو متھ کر نکالا گیا تھا، مراد: زہر قاتل۔

صف: ہلاہل (زبرہ، زیرہ) بعض لغات نے ہلاہل بمعنی زہر کو ناحق عربی سے ماخوذ بتایا ہے۔

**ہلبل** زبرہ، زبرب۔ امث۔ اضطراب، گھبراہٹ، بے چینی۔

**ہلچل** زبرہ، جزم ل، زبرچ۔ امث۔ افراتفری، کھلبلی۔

**ہلدی** زبرہ، جزم ل۔ امث۔ ایک پودے کی پیلی جڑ جس میں سے کئی شاخیں

پھوٹتی ہیں جن پر کیلے کے پتوں کی طرح کے مگر چھوٹے پتے لگتے ہیں، کھانے میں مسالے کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔

کہاوت: **ہلدی کی گانٹھ ہاتھ لگی تو چوہا پنساری بن بیٹھا** کمینے کو تھوڑی سی چیز مل جائے تو وہ اس پر بہت ناز کرتا ہے۔

محاورہ: **ہلدی لگا کے بیٹھنا** چوٹ لگنے کا بہانہ کر کے چھپ رہنا، بہانہ کرنا، حیلہ ڈھونڈنا۔

کہاوت: **ہلدی لگی نہ پھٹکڑی، پٹاک بہو آن پڑی** مفت میں کام ہو گیا۔ نہ کچھ خرچ ہوا اور نہ کوشش کی۔

کہاوت: **ہلدی لگے نہ پھٹکڑی، رنگ بھی چوکھا آئے** اُس جگہ کہتے ہیں جہاں بغیر خرچ کے کام اچھا ہو۔

**ہلدیا** زبرہ، جزم ل، زبر د۔ امذ۔ ہلدی سے مشابہ ایک سیاہ جڑ جو زہریلی ہوتی ہے اور اسے ہلدی سے الگ کر دیا جاتا ہے۔

**ہلڑ** پیش ہ، شد زبر ل۔ امذ۔ شور وغل، دنگا فساد، بلوہ۔

**ہلسا** زبرہ، جزم ل۔ امث۔ ایک قسم کی دریائی مچھلی۔

**ہلسی** زبرہ، جزم ل۔ امث۔ ایک جنگلی جھاڑی۔

**ہلکا** زبرہ، جزم ل۔ صف۔ کم وزن؛ آسان، خفیف، معمولی؛ پھیکا (رنگ)، گہرا اور شوخ کی ضد۔

**ہلکا پھلکا** بہت کم وزن یا آسان۔

**ہلکا کام** آسان کام، معمولی کام؛ ناقص کیا گیا کام، غیر معیاری کام۔

**ہلکارنا** پیش ہ، جزم ل۔ فعل متعدی۔ جانور (مرغ، کتے وغیرہ) کو لڑنے، حملہ کرنے پر اُکسانا، ہشکارنا، لشکارنا۔

**ہلکان** زبرہ، جزم ل۔ صف۔ مضمحل، تھکا ہارا، مشقت کے سبب بے حال۔

**ہلکورا** زبرہ، جزم ل، و مج۔ امذ۔ لہر، موج، جھونکا۔

محاورہ: **ہلکورے لینا** پانی کا لہریں مارنا، موج زن ہونا۔

**ہلگانا** زیرہ، جزم ل۔ فعل متعدی۔ اٹکانا، آڑانا، معلق کرنا، منسلک کرنا۔ مثال: پاؤں میں چپل ہلگا کے چل پڑا، نوکر کو اپنی طرف ہلگا لیا۔

**ہلگت** زیرہ، جزم ل، زبر گ۔ امث۔ عادت، سبھاؤ، خو۔

**ہل من مبارز** زبرہ، جزم ل، زبر م، جزم ن، پیش م، زیر ر۔ فقرہ۔ للکار، کون لڑنے والا ہے۔ (جنگ میں حریف کو مقابلے پر بلانے کے لیے)۔

**ہل من مزید** زبرہ، جزم ل، زبر م، جزم ن، زبر م، ی۔ فقرہ۔ کیا اور کچھ ہے۔ (کسی چیز سے نیت سیر نہ ہو تو اور زیادہ کی فرمائش)۔

**ہلنا** زیرہ، جزم ل۔ فعل لازم۔ جنبش کرنا، اپنی جگہ سے کھسکنا، ٹلنا؛ لرز جانا؛ مانوس ہو جانا، مثلاً: بچہ آیا سے ہل گیا۔

محاورہ: **ہلنے کو جی نہیں چاہتا** بہت زیادہ سُست ہونا۔

**ہلواہا** زبرہ، جزم ل۔ امذ۔ رک: ہالی۔

**ہلہل** پیش م، جزم ل، پیش ہ۔ امث۔ ایک خودرو بوٹی جس میں زرد پھول لگتا ہے، پتے پنجے کی مانند اور ڈنٹھل رُوئیں دار ہوتے ہیں، برسات میں بکثرت اُگتی ہے۔ دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔ نیز ہُر ہُر، **ہلہل دیوانہ**۔

**ہلہلہ** زبرہ، جزم ل، زبر ل۔ امذ، ہ۔ جوش، ترنگ؛ ہڑک؛ شور، غوغا۔

محاورہ: **ہلہلہ اُٹھانا** شگوفہ چھوڑنا، کوئی نئی یا عجیب بات مشہور کر دینا؛ شوق دلانا، طبیعت کو اُبھارنا۔

**ہلہلاٹ** بخار، جذبے یا جوش سے کانپنا، لرزنا۔

**ہلیلہ** زبرہ، ی، زبر ل۔ امذ، ف۔ رک: ہڑ۔

## ہ۔م

ہم (۱) زبرہ۔ ضمیر متکلم واحد و جمع۔ میں، ما۔

کہاوت: **ہم بھی ہیں پانچویں سواروں میں** شیخی خورے کی نسبت کہتے ہیں۔ جو کچھ کمال دکھائے بغیر باکمالوں کے ساتھ ہمسری جتائے۔

کہاوت: **ہم پردیسی پاہنے اور آن کیا بسرام، بھور بھیے اُٹھ جائیں گے بسو تمھارا گام** ہم پردیسی مہمان ہیں، رات گزاریں گے اور صبح ہوتے چلے جائیں گے۔ تمھارا گاؤں آباد رہے۔

کہاوت: **ہم چوڑے، بازار سکڑا** ہمارے آگے کسی کی حقیقت نہیں۔

کہاوت: **ہم خوش، ہمارا خدا خوش** رضامندی ظاہر کرنے کے لیے کہتے ہیں۔

کہاوت: **ہم روٹی نہیں کھاتے، روٹی ہم کو کھاتی ہے** کمانے کی محنت اور تکلیف زیادہ تنگ کرتی ہے۔

کہاوت: **ہم سانپ نہیں کہ جئیں چاٹ کر مٹی** انسان کو جب تک کھانے پینے کو نہ ملے اس کا گزارا نہیں ہوتا۔

کہاوت: **ہم سے اور چوسر** ہمارے ساتھ یہ چالاکیاں۔

مقولہ: **ہم کون ہیں** ہم اس لائق نہیں، ہمارا اس معاملہ میں کچھ دخل نہیں۔

کہاوت: **ہم کیا رانڈ کے جنوائی ہیں** کیا ہم بہت کمزور یا غریب ہیں جو تم ہم سے ایسا برتاؤ کرو۔

کہاوت: **ہم نہیں، یہ بھائی فتح خان ہیں** یہ زبردست ہیں ہماری طرح کمزور نہیں۔

کہاوت: **ہم نے کیا گدھے چرائے ہیں** کیا ہم کو بیوقوف سمجھتے ہو۔ ہم بیوقوف نہیں ہیں۔ تمھاری چالیں سمجھتے ہیں۔ نیز **ہم نے کیا گھاس کھودی**

ہے۔
کہاوت: ہم نے لیا تم لیجیو ، راہ راہ جانے دیجیو ہم نے فائدہ اُٹھایا تم بھی فائدہ اُٹھاؤ مگر ہمارا نقصان نہ کرو۔
کہاوت: ہم ہی کو کرنا سکھانے آیا ہے ہم سے چالاکی کرتا ہے۔
ہم (۲) زبرہ۔ حرفِ عطف، ف۔ بھی، نیز، مزید برآں، اِس کے علاوہ۔ بطور سابقہ: شریک، ساتھی، شامل کے معنی میں۔
ہم آغوش بغل گیر، باہم گلے ملنے والا۔
ہم آواز سُر یا راگ میں شریک، ساتھی؛ متفق الرائے۔
ہم آہنگ ایک ساتھ، یکجا، باہم مربوط؛ ساتھی، رفیق، ہم رائے۔
ہم آہنگی باہمی ربط ضبط، اتحاد، یگانگت۔
ہم بستر ایک بستر پر سونے والا؛ مجامعت کرنے والا۔
محاورہ: ہم بستر ہونا صحبت کرنا، مجامعت کرنا۔
ہم پایہ (زبرہ، ی) ایک رُتبے والے۔ نیز ہم پلہ وزن، طاقت رُتبے میں ایک دوسرے کے برابر۔
ہم پیالہ/ ہم نوالہ ایک ہی پیالے میں کھانے والا، ہم کاسہ، بہت گہرا دوست۔
ہم جماعت ہم سبق، جماعت کا یار، ہم مکتب۔
ہم چشم برابر والے، ایک حیثیت رکھنے والے۔
ہم درد رک: ہمدرد۔
ہم رکاب (زیرر) سواری کے ساتھ چلنے والے۔
ہم زلف بیوی کی بہن کا شوہر، سالی کا میاں۔
ہم سنگ ہم وزن مدمقابل، برابر کے رُتبے والے۔
ہم صفیر ایک طرح کی بولی بولنے والے پرندے۔ (کنایۃً) ہمزبان، ہم سخن۔
ہم عصر ایک زمانے کے لوگ۔
ہم قران (زیرق) ساتھ، ایک دوسرے کے قریب، یکجا؛ پاس بیٹھنے والا، دوست۔ نیز ہم جلیس۔
ہم کلام باہم گفتگو کرنے والا؛ ہم سخن۔
ہم کنار (زیرک) بغل گیر، گود میں لیے ہوئے، بہت قریب۔
ہم مشرب (زبرم، جزم ش، زبرر) ایک ہی نظریے کا حامل، ایک ہی مسلک سے تعلق رکھنے والا۔
ہم نفس (زبرن، زبرف) رفیق، ساتھی۔ وغیرہ۔
ہم (۳) زبرہ۔ امذ، ع۔ غم، رنج، پریشانی۔

ہم وغم (شدم، وغ) رنج والم۔
ہم پیش ہ۔ ضمیر غائب جمع، ع۔ وہ، اُن۔ مثلاً: کُلُّھُم سب ملا کر۔ دعائیہ جملہ: دَامَ ظِلُّھُم اُن کا سایہ قائم رہے۔
ہم زیرہ۔ امث۔ برف، ژالہ، سردی۔
(عَلَم) ہمالیہ برصغیر ہند و پاک کے شمالی پہاڑوں کا سلسلہ۔
ہما (۱) پیش ہ۔ امذ، ف۔ ایک خیالی پرندہ جس کے بابت کہا جاتا ہے کہ کسی کے سر پر سے گزر جائے تو وہ بادشاہ بن جاتا ہے۔
ہما (۲) پیش ہ۔ ضمیر غائب، تثنیہ۔ وہ دونوں، مثلاً: ہر دو برادران طال عمر ہما دونوں بھائی، انکی عمر دراز ہو۔
ہمارا زبرہ۔ صفت نسبتی۔ ہم سب کا؛ میرا۔
کہاوت: ہمارا کام ہو بیتا ، جہاں سے میں چلا ریتا مرنے کے وقت آدمی کہتا ہے کہ میرا کام تمام ہوا، اب میں دنیا سے جا رہا ہوں۔ (ریتا = گزرا)۔
ہماری زبرہ۔ صفت نسبتی۔ ہمارا (رک) کی تانیث۔
کہاوت: ہماری بسم اللہ اور ہم ہی سے چھو ہمارا ہی کھائے اور ہمیں پر غرائے۔ احسان فراموش کے متعلق کہتے ہیں۔
کہاوت: ہماری بلی ہمیں سے میاؤں کھائے بھی ہمارا اور ہم پر ہی غرائے۔
کہاوت: ہماری ہم سے پوچھو، کوہ کی کوہکن جانے جس بات کا ہمارے ساتھ تعلق نہیں۔ ہمیں اس کا کچھ پتا نہیں۔ ہر شخص اپنا حال جانتا ہے دوسرے کا نہیں۔
ہمارے زبرہ۔ صفت نسبتی۔ ہمارا (رک) کی جمع اور مغیرہ حالت۔
کہاوت: ہمارے دادا/ دادی نے گھی کھایا، ہمارا ہاتھ سونگھو ایسوں پر طنز جو سمجھیں کہ بڑوں کی خوبوان میں بھی باقی ہے۔
کہاوت: ہمارے دونوں ہیٹھے ہمارا ہر طرح فائدہ ہے۔
کہاوت: ہمارے گھر آؤ گے کیا لاؤ گے، تمھارے گھر آویں گے کیا کھلاؤ گے خود غرض اور کنجوس آدمی پر پھبتی جو ہر موقع پر اپنا فائدہ مدِنظر رکھے۔
ہماشما زبرہ، پیش ش۔ جمع، مذ۔ ایرے غیرے، ہر طرح کے لوگ۔ نیز ہمہ شما۔
ہمانا زبرہ صف۔ متعلق فعل، ف۔ مماثل، ملتے جلتے، ایک جیسے؛ حسب سابق؛ ضرور، یقیناً؛ دوبارہ، مکرر۔ یکایک، ایک دم؛ اُسی وقت۔
ہماہمی زبرہ۔ امث۔ انانیت، خود پسندی، اپنے کو بہت سمجھنا، غرور، تکبر۔
ہمایوں پیش ہ، دمع۔ صف، ف۔ مبارک، اعلیٰ، افضل، شاہی، شاہانہ۔
ہمت زیرہ، شدز برم۔ امث، ع۔ دلیری، حوصلہ۔

محاورہ: ہمت باندھنا جرأت کرنا، حوصلہ کرنا۔

کہاوت: ہمت کی گڑیا عراقی کے لات مارے ہر ایک اپنے حمایتی کے بھروسے پر پھولتا ہے۔ ہمت والا شخص اپنے سے زبردست سے بھی بڑھ جاتا ہے۔ عراقی = عربی گھوڑا۔

مقولہ: ہمتِ مرداں مددِ خدا کام میں کوشش شرط ہے، کوشش کی جائے تو خدا ضرور مدد کرتا ہے۔

محاورہ: ہمت ہارنا کم ہمت ہو جانا، پست ہمت ہو جانا، حوصلہ نہ رہنا، جی چھوڑنا۔

ہمتا زبرہ، جزم م۔ امث، ف۔ مثل، نظیر، مقابل۔

ہمدرد زبرہ، جزم م، زبر د۔ صف، ف۔ کسی کا دکھ محسوس کرنے والا، غمخوار، دکھ درد کا ساتھی۔

ہمرو زیرہ، جزم م، ومع۔ ریشم سے کڑھی ہوئی بوٹیوں کا ملا جلا سوتی ریشمی یا اُون ملا کپڑا جو دکن کی خاص صنعت تھی، اب تقریباً موقوف۔

ہمزہ زبرہ، جزم م، زبر ز۔ امث، ع۔ اُردو حروفِ تہجی کا ۵۱واں حرف۔

ہمسایہ زبرہ، زبرم، زبری۔ امذ۔ ایک ہی سایے میں رہنے والے؛ ساتھ کے گھر میں رہنے والے؛ پڑوسی۔

ہمسائگی ہمسایہ ہونے کی حالت۔

ہمکنا پیش ہ، زبرم۔ فعل لازم۔ بچے کا گود میں جسم کو اُچکانا۔

ہمک بچے کی کسی دوسرے کی گود میں جانے کی خواہش۔

ہمگی زبرہ، زبرم۔ صف۔ کُل، تمام، سب کے سب۔

ہمم زیرہ، زبرم۔ جمع، مث، ع۔ ہمتیں، ارادے، عزائم۔ واحد: ہمت۔

ہموار زبرہ، جزم م۔ صف۔ ف۔ برابر، یکساں؛ رواں۔

محاورہ: ہموار کرنا (کھیتی باڑی کے لیے زمین) برابر کرنا؛ رکاوٹیں دور کرنا؛ کسی کو اپنے موافق بنانا، ہم خیال بنانا۔

ہمہ زبرہ، زبرم۔ صف، ف۔ سب، تمام، سارا، پورا، کُل مخلوق، موجودات۔

ہمہ اَز اُوست وحدت الشہود کا نظریہ۔ کوئی چیز بذاتِہٖ موجود نہیں بلکہ ہر شے اپنے وجود کے لیے خدا کی محتاج ہے۔

ہمہ اُوست وحدت الوجود کا صوفیانہ نظریہ، صوفیوں کا قول کہ خدا کے سوا کسی چیز کا وجود نہیں ہے اور یہ خدا ہی ہے جو مختلف صورتوں میں دکھائی دیتا ہے۔

ہمہ تن سرتاپا، جی جان سے پوری طرح مستعدی سے۔

ہمہ تن گوش پوری طرح متوجہ۔

ہمہ داں سب کچھ جاننے والا، سب علوم پر حاوی۔

ہمہ صفت موصوف (زیرص، زبر ف، ولین، ومع) جس میں ساری خوبیاں موجود ہوں، سب خوبیوں کا حامل۔

ہمہ وقت ہروقت، ہمیشہ۔

ہمیانی زیرہ، جزم م۔ امث، ف۔ کیسہ، روپے رکھنے کی تھیلی، ڈاب۔

ہمیشہ زبرہ، ے، زبرش۔ متعلق فعل۔ سدا، ہروقت، ہر زمانے میں مستقلاً۔

کہاوت: ہمیشہ روتے ہی جنم گزرا یعنی ہمیشہ ہی تنگ دست رہے۔

ہیشگی دوام، ابدیت، بقا، ہمیشہ (رک) کا اسم کیفیت۔

ہمیل زبرہ، ے۔ امذ، ہ۔ گلے کا ایک زیور جو عموماً روپوں کو جوڑ کر بنایا جاتا ہے۔

ہمیں زبرہ، ی، ن غنہ۔ اسم اشارہ۔ صف، ف۔ یہی، یونہی، بس اتنا ہی۔ صرف ہم، ہم ہی، ہم سب۔

کہاوت: ہمیں چوگان، ہمیں میدان یہی مقابلہ کی جگہ ہے۔ ابھی آزمائش ہو جائے۔ نیز ہمیں گوئے، ہمیں چوگان۔

ہمیں زبرہ، ے، ن غنہ۔ ضمیر جمع متکلم۔ ہم کو، ہم سب کو، مثلاً: ہمیں کیا ہمیں کچھ مطلب نہیں۔

## ہ ـ ن

ہن (۱) پیش ہ۔ امذ۔ ایک قدیم سونے کا سکہ جو دکن میں رائج تھا، اشرفی۔

محاورہ: ہن برسنا دولت کی ریل پیل ہونا۔

ہن (۲) پیش ہ۔ اسم جنس۔ وسطِ ایشیا کی ایک قوم جو چوتھی، پانچویں صدی عیسوی میں ہند پر حملہ آور ہوتی رہی۔

ہنجار زبرہ، جزم ن۔ امذ، ف۔ راستہ، طریق۔ انداز، روش، رویہ؛ چلن۔ معماروں کا شاقول۔

ہند زیرہ، جزم ن۔ امذ۔ بھارت؛ برعظیم پاک و ہند، ہندوستان۔

ہندسہ زیرہ، جزم ن، جزم د، زبر س۔ امذ، ع۔ گنتی کا عدد یا اُس کی شکل (۱، ۲، ۳ وغیرہ)۔

ہندو زیرہ، جزم ن، ومع۔ امذ۔ صف، ہ۔ ہندوستان کا رہنے والا؛ ویدک دھرم کا پیرو۔ (صف) سیاہ فام، سیاہ گیسو؛ چہرے کا کالا تل۔ نیز خالِ ہندو۔ (مث) ہندنی (جزم ن، جزم د)۔ صف: ہندوانہ، ہندوانی۔

ہندوے فلک سیارہ زحل۔

ہندوانہ زیرہ، جزم ن۔ امذ، ف۔ تربوز۔ نیز ہدوانہ۔

ہندوانی زیرہ، جزم ن د۔ صف، ہ۔ ہندوؤں سے منسوب۔ نیز رک: ہندی۔

ہندی زیرہ، جزم ن۔ صف۔ امث، ف۔ ہند سے منسوب؛ ہندوستان کا باشندہ: ہند کی زبان، اُردو کا قدیم نام: وہ کھڑی بولی جو دیوناگری رسم الخط میں لکھی جاتی ہے اور الفاظ کی پراکرت یا جدید شکل کی بجائے اصل سنسکرت کی طرف رجوع

کرتی ہے۔ جدید ہندی مصنف اُردو کے سوا تمام بولیوں کو جو راجپوتانہ سے بہار تک بولی جاتی ہیں ہندی کی تعریف میں شامل کرتے ہیں۔ اگرچہ یہ سب کھڑی بولی سے مختلف ہیں۔ نیز ہندوانی، ہندوی۔

محاورہ: **ہنڈی کی چنڈی کرنا/ نکالنا** (زیرچ، جزم ن) بال کی کھال نکالنا، بے جا جرح یا چھان بین سے کام لینا۔

**ہنڈا** زبرہ، جزم ن۔ اند، ہ۔ مٹی کا مٹکا یا ہانڈی کی شکل کا بڑا برتن؛ گیس سے چلنے والا اُونچا لیمپ جسے مشعلچی روشن کرتے اور شادیوں وغیرہ میں اُجرت پر لے کر آتے تھے۔ بازاروں میں کھمبوں کے اُوپر جلنے والا بجلی کا لیمپ۔

**ہنڈار** پیش ہ، جزم ن۔ اند، ہ۔ بھیڑیا، گرگ۔

**ہنڈانا** پیش ہ، جزم ن۔ مصدر۔ شہر بدر کرنا، جلاوطن کرنا؛ گشت کرانا، پھرانا، تشہیر کرنا۔

**ہنڈاون** پیش ہ، جزم ن، زبرو۔ امث۔ ہنڈی بھیجنے کی کمیشن، ہنڈی کا بٹا۔

**ہنڈکلیا** زبرہ، جزم ن، جزم ڈ، پیش ک، جزم ل۔ امث۔ چھوٹی بچیوں کی اپنے ہاتھ کی پکائی ہوئی ہنڈیا جو وہ کھیل کھیل میں کھانا پکانا سیکھنے کے لیے تیار کرتی تھیں۔

**ہنڈول** زبرہ، ن غنہ، وج۔ اند، ہ۔ ایک راگ جو موسمِ بہار اور صبح کے وقت کے ساتھ منسوب کیا جاتا ہے؛ ایک ہندی چھند کا نام۔

**ہنڈولا** زبرہ، ن غنہ، وج۔ اند، ہ۔ کھٹولیوں کا بنا ہوا اُوپر سے نیچے گھومنے والا جھولا، گہوارہ، کھٹولا، چرخ، چکر۔

**ہنڈی** پیش ہ، جزم ن۔ امث، ہ۔ ایک ساہوکار کا دوسرے ساہوکار کے نام جاری کیا جانے والا رقم کی ادائی کا پرچہ، تمسک، جدید بینک ڈرافٹ کی قدیم شکل۔

محاورہ: **ہنڈی سکارنا** (زبرس) ہنڈی بھنانا، ہنڈی کی رقم ادا کرنا۔

**ہنڈیا** زبرہ، ن غنہ، جزم ڈ۔ امث، ہ۔ پتیلی؛ پتیلی میں پکایا ہوا کھانا؛ مٹی کا گول پیٹ کا برتن۔

محاورہ: **ہنڈیا چڑھانا** ہنڈیا چولھے پر رکھنا، دال، ترکاری یا ساگ وغیرہ پکانے کے لیے چولھے پر رکھنا۔

**ہنر** پیش ہ، زبرن۔ اند، ف۔ فن، کاریگری، صناعی، خوش اُسلوبی، سلیقہ۔

**ہنر کی پوٹ** بڑا ہنرمند، جامع الکمالات۔

**ہنرمند** دست کار، کاریگر، صاحبِ ہنر۔

کہاوت: **ہنرمند بھوکا نہیں رہتا** ہنرمند یا کام کرنے والا کما کھاتا ہے۔

اسم کیفیت: **ہنرمندی** اُستادی، قابلیت، ہنروری۔ نیز **ہنروری**۔

**ہنس** زبرہ، جزم ن۔ اند۔ لمبی ٹانگوں، لمبی گردن اور پتلی چونچ والا، سفید آبی پرندہ جس کے بازو پر چند سرخ پر بھی ہوتے ہیں۔ بڑے بگلے سے مشابہ۔

**ہنسک** سرخ بگلا؛ پاؤں کا ایک زیور جو بگلے کے پنجے سے ملتا ہوا ہوتا ہے۔

**ہنسا** زبرہ، جزم ن۔ امث۔ چوٹ، گزند، نقصانِ جان، تشدد، قتل۔ نیز ہمسا؛ اَہمسا کی ضد۔

**ہنس راج** زبرہ، جزم ن۔ اند۔ حوض، تالاب وغیرہ کے کنارے اُگنے والی ایک بوٹی جس کے پتے چھوٹے دندانے دار، ڈنڈی سیاہی مائل سرخ، چمک دار اور جڑ سرخ ہوتی ہے۔ ہرسیاوشاں، شعرالجبال، شعرالجن۔

**ہنس مکھ** زبرہ، ن غنہ، پیش م۔ صف۔ خوش اخلاق، خوش مزاج، ہو جو سب سے خوش ہو کر ملے۔

**ہنسلی** زبرہ، ن غنہ، جزم س۔ امث۔ گلے کے دونوں طرف سینے کی سب سے اُوپر کی ہڈی؛ گلے کا ایک ہلالی شکل کا زیور، ہیکل۔

**ہنسنا** زبرہ، ن غنہ، جزم س۔ فعل لازم۔ خوشی، بشاشت یا طنز و تمسخر کا منہ کی جنبش اور آواز سے اظہار جو ایک مخصوص انسانی فعل ہے، خندہ، استہزا۔

صف: **ہنستے بولتے** مذاق مذاق میں، باتوں باتوں میں، آسانی سے، خوش دلی سے گفتگو کرتے ہوئے۔

کہاوت: **ہنستے ٹھاکر، کھانستے چور، ان دونوں کو آیا اور** حاکم کا ہر وقت ہنستے رہنا اور چور کی کھانسی دونوں خرابی کا باعث ہوتے ہیں۔

محاورہ: **ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ نا** نہایت زیادہ ہنسنا۔

کہاوت: **ہنستے ہو کچھ پڑا پایا ہے؟** جب کوئی بلا وجہ ہنس رہا ہو تو برا مان کر کہتے ہیں کہ کیا مل گیا ہے جو ہنس رہے ہو۔

کہاوت: **ہنستے ہی گھر بستے ہیں** ہنسی ہنسی میں کام بن جاتے ہیں۔ ہنسنے اور خوش رہنے والا کامیاب رہتا ہے۔

**ہنسوڑ** زبرہ، ن مغ، وج۔ صف۔ جسے بہت ہنسنے کی عادت ہو۔

**ہنسی** زبرہ، ن غنہ۔ امث۔ ہنسنے کا عمل، مذاق، قہقہہ (زور کی ہنسی) تمسخر۔

محاورہ: **ہنسی اُڑانا** تضحیک کرنا، کسی پر ہنسنا۔

کہاوت: **ہنسی اور پھنسی** اگر عورت مسکرا دے تو سمجھو کہ ہل گئی یا مل گئی۔

بول چال: **ہنسی میں کھنسی** (زبرکھ، ن غنہ) ہنسی ہنسی میں رنجش کی بات پیدا ہو جانا۔

کہاوت: **ہنسے اور پھنسے** بعض موقعوں پر دل لگی سے احتیاط چاہیے، ورنہ آدمی نقصان اٹھاتا ہے۔

کہاوت: **ہنسے تو اوروں کو، رووے تو اپنوں کو** ایسے شخص کے بارے میں، جو دوسروں کی مصیبت پر ہنسے اور اپنوں پر اس کا رنج کرے۔

**ہنسیا** زبرہ، ن غنہ جزم س۔ امث، ہ۔ ٹہنیاں چھانٹنے کا دھار دار آلہ، بے

دندانوں کی درانتی۔

**ہنکار** پیش ہ، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ہاں یا ہوں کہنا۔ نیز (امذ) ہنکارا۔

محاورہ: **ہنکارا بھرنا** ہوں کہنا جس سے سننے یا توجہ کرنے کا اظہار ہو۔

**ہنکانا** زبرہ، ن غنہ۔ فعل متعدی۔ گاڑی یا جانور کو چلانا، دور بھگانا۔ نیز ہانکنا۔

**ہنگام** زبرہ، ن غنہ۔ امذ، ف۔ وقت، موقع، نوبت۔

**ہنگامی** وقتی، ناگہانی۔

**ہنگامہ** زبرہ، ن غنہ۔ امذ، ف۔ شور غوغا، بھیڑ بھاڑ، فساد، بلوہ۔

اسم کیف: **ہنگامہ آرائی** فتنہ پیدا ہونا، جنگ برپا ہونے کی کیفیت؛ توڑ پھوڑ۔

محاورہ: **ہنگامہ برپا کرنا** فساد برپا کرنا، جھگڑا کھڑا کرنا۔

**ہنگل** زیرہ، ن غنہ، پیش گ۔ امذ۔ شنجرف، شنگرف۔ نیز ہنگلو۔

**ہنگن** زیرہ، ن غنہ، زبر گ۔ امذ۔ ایک کانٹے دار پودا؛ ایک طرح کی اُڑنے والی آتش بازی؛ ایک طرح کا خدنگا۔

**ہنگوٹ** زیرہ، ن غنہ، وج۔ امذ۔ ایک کانٹے دار بڑا درخت جس میں ہلیلہ کی طرح کا پھل لگتا ہے۔ نیز ہنگن، گوندی۔

**ہنود** پیش ہ، و مع۔ جمع، مذ۔ اسم جنس، ع۔ ہندو کی جمع، ہندو قوم۔

**ہنوز** زبرہ، و مع۔ فعل متعدی، ف۔ ابھی تک، ابتک، اب بھی۔ نیز ہنوز (وج)۔

کہاوت: **ہنوز دلی دُور است** ابھی مطلب پورا ہونے میں دیر ہے۔

کہاوت: **ہنوز روز اول ہے** ابھی تک کچھ ترقی نہیں کی۔

**ہنومان** زبرہ، و مع۔ صف۔ عَلَم، ہ۔ (لفظاً) بڑے کلے جبڑے والا۔ ہندو دیو مالا میں روایت کے مطابق بندر کی شکل کا دیوتا یا سردار جس نے لنکا پر چڑھائی میں رام چندر جی کی مدد کی تھی۔

**ہنہنانا** زیرہ، جزم ن، زیرہ۔ فعل لازم۔ گھوڑے کا اپنی مخصوص آواز نکالنا۔

ہنہناہٹ (زیرہ، جزم ن، زیرہ، زبرہ) رک: ہنہنانا جس کا یہ اسم کیفیت ہے

**ہنی مون** زبرہ، و مع۔ امذ۔ شادی کا پہلا مہینہ جس میں دولھا دلھن باہر سیر و تفریح کے لیے جاتے ہیں۔ انگریزی: Honeymoon۔

## ہ۔ و

**ہو(۱)** و مع۔ امذ۔ ہ (مراد: اللہ تعالیٰ) کی تخفیف۔ نیز ہُو صوفیوں کا ایک نعرہ یا ورد؛ سناٹا، خاموشی۔

**ہو کا عالم** مکمل خاموشی، اُجاڑ، سنسان۔

**ہو حق** اوراد و وظائف پڑھنے کی آواز۔ 'ہو' اور 'حق' کے نعرے۔

محاورہ: **ہو حق ہو جانا** خاموشی چھا جانا، اُجڑ جانا۔

**عالم ہو** جہاں خدا کی ذات کے سوا کچھ نہ ہو، مکمل سکوت۔

**ہو(۲)** و مع۔ امث۔ رونے کی آواز۔ نیز ہُو ہُو۔

**ہو** وج۔ امث۔ پکارنے، للکارنے، بلانے، مخاطب کرنے کا کلمہ؛ مصدر ہونا کا۔ صیغۂ امر۔ مراد: پیدا ہو، بن جا۔

محاورہ: **ہو آنا** کسی جگہ کا پھیرا کر آنا۔

فعل مرکب، محاورہ: **ہو چکنا** مرجانا، مُنزل ہو جانا؛ ختم ہو جانا، پورا ہو جانا۔

**ہوا(۱)** زبرہ۔ امث، ع۔ عناصرِ اربعہ میں سے وہ عنصر جو سانس کے ساتھ جسم میں جاتا ہے۔ باد، پون، ریح؛ موسم، فضا؛ شہرت؛ عام روش، چلن۔

محاورہ: **ہوا اُکھڑ جانا** عزت میں فرق آنا، ساکھ جاتی رہنا۔

محاورہ: **ہوا باندھنا** جھوٹ موٹ نام یا عزت قائم کرنا؛ رعب جمانا؛ ڈینگ مارنا؛ سماں باندھنا۔

محاورہ: **ہوا بگڑنا** ہوا میں خرابی آنا، ہوا کا زہریلا ہو جانا؛ زمانے کا ناموافق ہو جانا؛ اعتبار اُٹھ جانا، بات بگڑ جانا۔

**ہوا خوری** سیر سپاٹا، چہل قدمی۔

**ہوادار** کاندھوں پر اُٹھا کر لے جانے والی ایک آدمی کے بیٹھنے کی کھلی سواری؛ وہ مقام جہاں سے ہوا کا گزر آسانی سے ہو۔

محاورہ: **ہوا دینا** پنکھے یا دامن سے ہوا پہنچانا، کسی شے کو ہوا کھلانا؛ اشتعال دینا، اُکسانا۔

**ہوا روب** ہوا کے جھونکے سے صفائی کرنے والا آلہ۔ (انگریزی میں: Vacuun Cleaner)۔

محاورہ: **ہوا سے لڑنا** خواہ مخواہ جھگڑا کرنا، نہایت بدمزاج اور تُند ہونا۔ راہ چلتوں سے لڑنا۔

محاورہ: **ہوا کے گھوڑے پر سوار ہونا** جلدی میں ہونا، جانے میں جلدی کرنا، جلد باز ہونا۔

محاورہ: **ہوا نکلنا** غرور، ڈھینگ تمام ہونا، دم نکلنا، پھونک نکلنا۔

محاورہ: **ہوا ہونا** ہوا کی مانند تیز رفتار ہونا، کافور ہونا؛ فنا ہونا، نابود ہونا۔

**ہوا(۲)** زبرہ۔ امث، ع۔ آرزو، خواہش؛ محبت، اشتیاق۔

**ہوا خواہ** (و معدولہ) مشتاق، خلوص مند۔

**ہواؤ** زیرہ، وج۔ امذ، ہ۔ ہمت، حوصلہ، جرأت۔

محاورہ: **ہواؤ کھلنا** جرأت پیدا ہونا، لحاظ ختم ہونا؛ جھجک مٹنا، تذبذب دُور ہونا۔

**ہوالشافی** لیٹا پیش ہ، زبر و، غم اغم ل، شدش۔ فقرہ، ع۔ وہ (خدا) شفا دینے والا ہے۔ طبیبوں کے نسخوں پر لکھا جانے والا حمد یہ کلمہ۔

**ہوائی** زبرہ۔ صف۔ امث، ف۔ ہوا سے متعلق یا منسوب؛ بے اصل بات، افواہ؛ نہایت باریک کتری ہوئی مغزیات، بادام، پستے کے مہین ورق جو حلوے وغیرہ پر چھڑکے جاتے ہیں؛ ایک طرح کی اُڑنے والی آتش بازی، جو خدنگے سے کم آواز کرتی ہے اور بہت تیزی سے چھوٹتی ہے۔

محاورہ: **ہوائیاں اُڑنا** (چہرے پر) سراسیمگی کے آثار نظر آنا۔ **ہوائیاں چھوٹنا**۔

**ہو بہو** ومع، زبرب، ومع۔ صف۔ متعلق فعل۔ بالکل اُسی طرح، جوں کا توں، بالکل ٹھیک ٹھیک، ہمن وعن، بالکل مشابہ، ایک جیسا، ویسا ہی۔

**ہوت** وج۔ امث، ہ۔ مالی فراغت، میسر ہونا؛ (ضد) نہوت، ناداری۔ (عوام) کسی کو دُور سے آواز دینے کا کلمہ، مترادف 'اے'، 'آے' لیکن نام کے بعد پکارا جاتا ہے۔ مثلاً: نبو خاں ہوت!

**ہوتے ساتے** وج۔ متعلق فعل۔ ہوتے ہوئے، موجودگی کے باوجود۔ مقدور ہونے کے باوجود۔

**ہوتے سوتے** وج، ے۔ جمع، مذ۔ عزیز، رشتہ دار؛ لگے سگے، حمایتی۔

**ہوتے ہوتے** وج۔ متعلق فعل۔ رفتہ رفتہ، بتدریج، کچھ عرصے میں۔ نیز ہوتے ہواتے ہوتے ہوتے، ہرتے پھرتے۔

**ہوٹل** وج، زبرج۔ امذ۔ مسافروں کے ٹھہرنے کا مقام جہاں رات قیام کرنے کی سہولت بھی موجود ہو، مسافر خانہ۔ انگریزی: Hotel

**ہوجیو** ومع، زیرج۔ صیغۂ امر دعائیہ۔ کاش ہو، خدا کرے کہ ہو۔ ہونا کا صیغۂ امر۔ (قدیم) مثال: مبارک ہوجیو ساز گار رہو۔

**ہودج** ولین، زبرد۔ امذ، ع۔ ہودہ، ہاتھی کی عماری؛ اُونٹ پر لادی جانے والی محمل۔ نیز ہودہ (ولین)۔

**ہودہ** ومع، زبرد۔ صف، ف۔ ٹھیک، سچا، درست، حق۔

**ہوڑ** ومع۔ امث، ہ۔ شرط، بازی؛ داؤ پیچ، گھات؛ قول وعہد؛ بحث وتکرار؛ مقابلہ، برابری، سامنا۔

**ہوس** زبرہ، زبرو۔ امث، ع۔ حرص وہوا، لالچ، خواہش، اشتیاق، شوق؛ ہوکا، خام خیالی، حماقت۔

**ہوس پرستی** لالچ پنا، حرص، شہوت پرستی۔ نیز **ہوس رانی**۔

**ہوس کیش** (ے) وہ شخص جس کا دین وایمان لالچ اور حرص ہو۔

محاورہ: **ہوس نکالنا** ارمان نکالنا، خواہش پوری کرنا۔

**ہوسک** ولین، زبرس۔ امذ، ہ۔ ایک زنانہ مرض جس میں حمل کا گمان ہوتا ہے، لیکن درحقیقت حمل واقع نہیں ہوتا۔

**ہوش** وج۔ امذ، ف۔ قائمی حواس، شعور، سمجھ، بیداری، عقل، فہم۔

محاورہ: **ہوش اُڑ جانا / اُڑنا** گھبرا جانا، اوسان خطا ہونا؛ متحیر ہونا، حیرت زدہ ہو جانا، بے خود ہو جانا۔

محاورہ: **ہوش سنبھالنا** سیانا ہونا، بالغ ہونا؛ تمیز سیکھنا، عقل حاصل کرنا۔

محاورہ: **ہوش وحواس اُڑ جانا / اُڑنا** عقل ٹھکانے نہ رہنا، اوسان جاتے رہنا۔

**ہوشیار** چوکنا، باخبر، آگاہ؛ کائیاں۔ نیز ہشیار (پیش ہ، جزم ش)۔

صف: **ہوش مند** عقل والا، خبردار، ہوش والا۔ اکیف: **ہوش مندی**۔

**ہوک** وج۔ امث۔ سینے پر غم کا دباؤ، ایسا درد جس میں منہ سے آہ یا ہائے نکل جائے؛ دل کا درد (عموماً ایک اعصابی یا نفسیاتی کیفیت)۔

محاورہ: **ہوک اُٹھنا** دل پر دباؤ محسوس ہونا اور لب سے ہائے نکلنا۔

**ہوکا** ولین۔ امذ۔ بڑھی ہوئی خواہش یا بھوک، حرص، ہوس، لالچ۔

**ہول** ولین۔ امذ، ع۔ خوف کا شدید احساس، دہشت، کلیجا دھک سے ہونا۔ گھبراہٹ جو خطرے کے خیال سے پیدا ہو۔ مص: ہولنا۔

محاورہ: **ہول اُٹھنا** خوف پیدا ہونا، دہشت سے گھبرا جانا، گھبراہٹ ہونا۔

**ہول جول** گھبراہٹ، مارامار۔

**ہول ناک** وہ جنھیں دیکھنے سے دل میں خوف پیدا ہو، بھیانک، ڈراؤنا، وحشت خیز۔ نیز **ہولناک**۔

**ہولا** وج۔ امذ، ہ۔ بھنا ہوا چنا، کچا چنا جو الاؤ میں بھونا گیا ہو نہ کہ بھاڑ میں۔

**ہولی** وج، ی۔ امث، ہ۔ آغاز بہار کا ہندوانی تہوار۔ جس میں رنگ کھیلتے اور الاؤ پھونکتے ہیں۔

**ہولے** ولین، ے۔ متعلق فعل۔ آہستہ، دھیرے، سہج، بتدریج۔

متعلق فعل: **ہولے سے** آہستہ، نرمی سے۔

**ہوم** وج۔ امذ، س۔ قربانی کی ایک ہندوانہ رسم جس میں آگ میں چڑھاوے کے طور پر گھی ڈال کر اسے بھڑکاتے ہیں اور پنڈت منتر پڑھتے جاتے ہیں۔ نیز ہون۔

**ہوں** ومع، ن غنہ۔ امث۔ منہ سے نکلنے والی ''ہوں'' کی آواز جس سے مراد اقرار یا تنبیہ، ٹوکنا وغیرہ ہوسکتا ہے جو بولنے والے کے لہجے پر موقوف ہوگا۔

محاورہ: **ہوں ہاں کرنا** گول مول جواب دینا؛ بچے کا پہلے پہل بامعنی کلمہ منہ سے نکالنا۔

ہونا وج۔فعل لازم۔بطورِ اسم موجودگی۔ معرضِ وجود، جنم لینا، پیدائش۔بطورِ فعل امدادی دوسرے افعال، اسما کے ساتھ مل کر بہت سے معنی پیدا کرتا ہے مثلاً: آباد ہونا، برباد ہونا، پشیمان ہونا، شادمان ہونا وغیرہ وغیرہ۔امر: ہو، ہوجیو، ہوجیے۔

ہونٹ وج، ن غنہ۔امذ۔ دہانے کے اُوپر نیچے والے دونوں لب، آدر۔ نیز (قدیم) ہونٹھ۔

کہاوت: ہونٹ چاٹنے سے پیاس نہیں بجھتی تھوڑی سی امداد کا کوئی فائدہ نہیں۔

محاورہ: ہونٹ چبانا (افسوس یا غصے یا حسرت کی حالت میں) ہونٹوں کو دانتوں سے کاٹنا۔

محاورہ: ہونٹ خشک ہونا منہ سوکھنا، ندامت یا غلبۂ تشنگی سے ہونٹ سوکھنا۔

محاورہ: ہونٹ سی لینا چُپ ہوجانا، خاموش ہوجانا۔

کہاوت: ہونٹ ملوں تو دودھ نکلے دودھ پیتے بچے ہو۔ابھی نادان ہو۔ ناتجربہ کار ہو۔نیز ہونٹوں سے دودھ ٹپکتا ہے۔

کہاوت: ہونٹ ہلے نہ جیبا کھولی، پھر بھی ساس کہے بڑ بولی نہ ہونٹ ہلتے ہیں نہ زبان حرکت کرتی ہے۔پھر بھی ساس بولنے کا الزام دیتی ہے۔

کہاوت: ہونٹوں سے ابھی دودھ کی بو آتی ہے رک: ہونٹ ملوں تو دودھ نکلے۔

کہاوت: ہونٹوں نکلی، کوٹھوں چڑھی بات منہ سے نکلتے ہی مشہور ہوجاتی ہے۔

ہونڈار وج، ن غنہ۔امذ۔ بھیڑیا۔نیز ہنڈار۔

ہونس ولین، ن غنہ۔امث۔ نظرِ بد، حاسدانہ نظر کا اثر۔نیز ہُونس، ہونسنا۔

ہونسنا بدخواہی یا حسد کی نظر سے دیکھنا۔نظر لگانا۔

ہونسا حاسد، بدنظر۔

ہونق زبرہ، زبرو، شد زبرن۔صف، ع۔ وحشت زدہ، وحشی؛ احمق، بیوقوف۔ رک: ہنق۔

ہونکنا ولین، ن غنہ، جزم ک۔فعل لازم، ہ۔ سانس کا زور زور سے چلنا؛ شیر کا دھاڑنے کے بعد ڈکرانا، بعض دوسرے جانوروں کے لیے بھی آتا ہے جو دھونکنی کی طرح زور زور سے سانس منہ سے نکالیں۔

ہونگلا وج، ن غنہ، جزم گ۔امذ۔ ایک اُونچی لمبی گھاس جو مرطوب زمین میں پیدا ہوتی ہے۔سوتھی گھاس۔نیز ہوگلا (وج)۔

ہونہار وج، جزم ن۔صف، ف۔ ہونے والی بات: لائق (نسوصا بچہ جس میں بڑائی یا خوبی کے آثار ہوں)۔نیز عام: ہونہار۔

کہاوت: ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات ہونہار بچے کے آثار پہلے ہی سے اچھے نظر آتے ہیں۔

کہاوت: ہونہار مٹے نہیں، ہووے بسوے بیس ہونے والی بات ہو کر رہتی ہے جو قسمت میں ہے وہ پورا ہوتا ہے (بسوے بیس = ضرور)۔

کہاوت: ہونہار ہو کے ٹلے شدنی ہو کر رہتی ہے۔

ہونی وج۔امث۔ شدنی، قسمت کا لکھا۔

ہوہا دمع۔امث، ہ۔ منہ سے ہو''ہا'' کی آواز نکالنا (مثلاً کبوتر بازوں کا کبوتروں کو اُڑانے کے لیے)، شور، چیخ پکار، ہنگامہ۔

ہویت پیش ہ، زیرو، شد زبری۔امث، ع۔ جوہرِ ذات؛ حقیقتِ اصلی، وجودِ حقیقی؛ ماہیت؛ پہچان، عرفیت، شناخت۔

ہویدا پیش ہ، ےلین۔صف، ف۔ ظاہر، پیدا، بیّن، عیاں، واضح۔

## ہ۔ ی، ے

ہی کلمہ تاکید جو لفظ کے آخر میں آتا ہے، مثلاً: تم ہی صرف تم: ایسے ہی بالکل اسی طرح۔

ہے (۱) ےلین۔ موجود، حاضر۔

ہے (۲) ےلین۔امث۔کلمۂ تاسف۔ ہائے کا مخفف۔

کلمۂ تاسف: ہے ہے ہائے ہائے، افسوس۔

ہے ے۔حرفِ ندا، ف۔ مترادف: اے، او، یا۔

کہاوت: ہے ہے نہ کھے کھے جھگڑا نہ ٹنٹا، بک بک نہ جھک جھک۔

ہیا زیرہ۔امذ، ہ۔ دل، کلیجا؛ دلیری، بہادری، حوصلہ۔

ہیاؤ زیرہ، وج۔امذ، ہ۔ رک: ہواؤ جو زیادہ عام اور فصیح ہے۔

ہیبت ےلین، زبرب۔امث، ع۔ دہشت، خوف، رعب۔

صف: ہیبت زدہ (ع، ف) ڈرا ہوا، سہا ہوا۔

ہیبت ناک پُرہیبت، بھیانک، ڈراونا۔

ہیٹا ے۔صف۔ گھٹیا، ادنیٰ، کمزور، ناقص۔

ہیٹی سبکی، ذلت، رسوائی، بدنامی۔

محاورہ: ہیٹی کرنا رُسوائی کرنا، بےعزتی کرنا۔

ہیجان ےلین۔امذ، ع۔ شورش، کھلبلی، انتشار، جوش، شدتِ جذبات۔

ہیجڑا ی، جزم ج۔امذ۔ مخنث، نامرد، زنخا۔

کہاوت: ہیجڑے کے گھر بیٹا ہوا ناممکن بات، اچنبھے کی بات۔

ہیچ ے۔صف، ف۔ ناچیز، گھٹیا، بےحقیقت، بےاہمیت؛ ناپید، معدوم۔

محاورہ: ہیچ جاننا کم حیثیت سمجھنا، حقیر و گھٹیا خیال کرنا۔ نیز ہیچ خیال کرنا، ہیچ سمجھنا۔

ہیچ کارہ ناکارہ، جو کسی کام کا نہ ہو۔

ہیچ مداں (زبرم) نالائق، جاہل، بے علم، عموماً اپنی ذات کے لیے مستعمل۔

ہیچ میرز (زبرم، زبری، جزم ر) بے قیمت، ناچیز۔

صف: ہیچ و پوچ بے مغز، لغو، بیہودہ، فضول، نکما، ناکارہ۔

ہیر ی۔ علَم۔ پنجاب کے مشہور رومانی قصے ہیر رانجھا کی ہیروئن، رانجھا کی محبوبہ۔

ہیرا ی۔ اند۔ قیمتی سخت سفید شفاف پتھر، الماس۔ تلسی کی مالا جو بیراگی پہنتے ہیں۔

ہیراولی (زبرو) ہیروں کی مالا۔

ہیرامن طوطا ی، زبرم، وج۔ اند۔ ایک افسانوی طوطا، بولنے والے طوطے کی ایک قسم۔

ہیرا پھیری ے۔ امث۔ بار بار آنا جانا؛ سودا لے کر بار بار بدلنا؛ چالبازی، اصل چیز غائب کر کے نقلی چیز اُس کی جگہ رکھ دینا؛ چکر، موڑ توڑ کر راستہ۔ نیز ہیر پھیر (ے)۔

کہاوت: ہیر پھیر آوے تو کاکڑی مٹکاوے مکر و فریب کرنے والا مزے اُڑاتا ہے۔ کاکڑی = بٹی ہوئی بتی، مراد مونچھیں۔

ہیرے پھیرے بار بار چکر لگانا، آنا اور جانا۔

ہیرو ی، وم ع۔ اند۔ بہادر، سورما، فاتح؛ کسی قصے کہانی یا فلم یا مرکزی کردار؛ (مجازاً) منفرد خصوصیات کا حامل شخص۔ (امث) ہیروئن۔

ہیڑا ے۔ اند، ہ۔ گوشت لحم، ماس؛ شکار، سالن، ترکاری۔

ہیز ی۔ اند، ف۔ نامرد، بزدل۔

ہیزم ے لین، زبرز۔ اند، ف۔ جلانے کی لکڑی، لکڑی کا ایندھن۔

ہیضہ ے لین، زبرض۔ اند، ع۔ فسادِ ہضم، ایک متعدی مرض جس میں قے اور دستوں کی کثرت سے موت واقع ہو جاتی ہے، تخمہ۔

ہیک ی۔ ایک طرح کا ہلکا کسیلا ذائقہ جیسے گوندنی کے پھل میں؛ ایک قسم کی سخت ناگوار بو (مثلاً دودھ یا گوشت سے آنے والی)۔

ہیکڑ ے، زبرک۔ صف، ہ۔ خودسر، سرکش، زور آور۔ نیز ہیکڑی باز۔

ہیکڑی ے، جزم ک۔ امث۔ دھونس جمانا، رعب ڈالنا؛ زبردستی، سرکشی۔

محاورہ: ہیکڑی جتانا زبردستی کرنا، زور دکھانا؛ اکڑفوں کرنا؛ دھمکی دینا۔

ہیکل ے لین، زبرک۔ امث، ع۔ ہاڑ، ڈھانچہ، کالبد؛ معبد، مندر؛ بلند عمارت، محراب؛ ہنسلی، ہمیل۔ مثال: قوی ہیکل عظیم الجثہ، لمبا تڑنگا، بلند و بالا۔

ہیلا ے۔ اند، ہ۔ دھکیل، دھکا، ٹولا؛ کام کاج؛ بار، دفعہ، مرتبہ؛ آواز، ہانک۔

ہیم ے۔ اند۔ سونا، زرِ خالص۔

ہیمنت ے، زبرم، جزم ن۔ اند۔ ہندی سال کا پانچواں موسم، اگھن پوس کے دو مہینے (نومبر دسمبر کے لگ بھگ)؛ ربیع اور خریف کی درمیانی فصل۔ نیز ہیونت۔

ہینگ ی، ن غنہ۔ امث، ہ۔ ایک درخت کا گوند جسے انجدان بھی کہتے ہیں، اعلیٰ قسم کی ہینگ سفید اور خوشبودار ہوتی ہے مسالے کے طور پر مستعمل۔

کہاوت: ہینگ آئی تو باٹ لگائی موقع کھو دیا۔

کہاوت: ہینگ لگا کر رکھو (طنزاً) ہوا نہ لگنے دو، بچا کر رکھو۔

ہیرا ہینگ سفید ہینگ۔

ہینگوا انجدان سیاہ کا گوند جو بدبودار ہوتا ہے۔

ہینگا ی لین، ن غنہ۔ اند۔ ایک لوہے کا ڈھانچا جس میں کنگھی کی طرح بہت سی نوکیں نکلی ہوتی ہیں اور اسے بیل کھینچتے ہیں اور زمین کو گوڑنے کے کام آتا ہے۔ نیز سہاگہ/سہاگا۔

ہینگا ی، ن غنہ۔ اند۔ توہم پرست عورتیں اپنے بچے کو رات کے وقت اُس نام سے پکارتی ہیں تاکہ اُلو نہ سن لے جو انھیں اپنے ٹوٹکوں سے بیمار ڈال سکتا ہے۔ یہ نام ہینگ سے اس لیے منسوب کیا گیا کہ اُن کے عقیدے کے مطابق ہینگ جادو کا توڑ ہے۔

ہیوت ے، زبرو۔ اند، ہ۔ اساڑھ یا موسم بہار کی بارش، ابر گندہ بہار۔

ہیولا زبرہ، ی۔ اند، ع۔ ہر چیز کا مادہ، ماہیت۔ نیز وہ اصلی مادہ جس سے کائنات یا آدم کی تخلیق ہوئی؛ خاکہ، ڈول، ابتدائی نقشہ؛ کچا بچہ، بے ڈول جسم، انگھڑ آدمی؛ لاغر، ضعیف، متلون مزاج؛ غیر مہذب، ناشائستہ۔

ہیولا مزاج متلون المزاج، جس کی بات کو قرار نہ ہو، جس کا عندیہ پانا مشکل ہو۔

ہیہات ے لین۔ کلمۂ افسوس، ع۔ آہ، وائے، حیف، واویلا۔

ہی ہی امث۔ ہنسی، ٹھٹھا، ہنسی کی نقلِ صوت۔

ہے ہے ے لین۔ امث۔ ہائے ہائے (رک) کی تخفیف۔

ہیئت ے لین، زبرء۔ امث، ع۔ خاکہ، نقشہ، بناوٹ، ساخت، صورت، کیفیت، جمعیت؛ علم جس میں اجرامِ فلکی، زمین کی گردش اور کششِ ثقل وغیرہ کی بحث کی جاتی ہے۔

ہیئتِ حاکمہ حکومت کرنے والے لوگ۔

ہیئت کذائی بُری حالت۔

ہیئت نکاحی (قانون) عورت کا باقاعدہ شادی شدہ ہونا۔

ہیئتِ مجموعی (زبرم، وم ع) عموی، مجمل صورتِ حال؛ کسی جماعت کے تمام افراد۔



ء همزہ۔امث ۔ اُردو ترتیبِ تہجی کا تعداد کے لحاظ سے ۵۵ واں حرف، حلقی مصمتہ، الف ہمزہ کا ہم نام اور ہم آواز۔ صرف لفظ کے آخر یا درمیان آتا ہے۔ اصطلاحاً الف حرفِ صحیح ہو تو اُسے ہمزہ کہتے ہیں اور جس لفظ میں الف واقع ہو اُسے مہموز۔ لفظ ''الف'' عربی میں صرف ''ا'' حرفِ علت کے لیے مخصوص ہے۔ حرفِ الف کے قائم مقام کی حیثیت سے جُمل میں ''ء'' کا عدد ایک شمار کیا جاتا ہے، اور بعض صورتوں میں اِسے محض علاماتِ اعراب کی طرح ایک علامت قرار دے کر شمار سے خارج رکھا جاتا ہے۔ جیسے بڑائی کمائی وغیرہ میں، یا اگر یہ حرف ی کا بدل ہو تو اِس کے دس عدد لیے جاتے ہیں جیسے تمیز میں۔ لیکن تاریخ گو اِس کلیے میں استثناء سے بھی کام لیتے ہیں۔

مرکب الفاظ میں جو ہائے مختفی یا ''ی'' پر ختم ہوں کسرۂ اضافت کے لیے حرفِ زائد کے طور پر استعمال ہوتا ہے، مثلاً: درجۂ اوّل، ستارۂ امتیاز، دریائے لطافت، بابائے قوم۔ اگرچہ مؤخرالذکر دونوں الفاظ میں حرف ''ے'' خود اضافت کے معنی رکھتا ہے، مگر عام روش یہی ہے۔ بعض عربی الفاظ کے آخر میں آنے والا ہمزہ اُردو میں اکثر حذف کر دیا جاتا ہے، لیکن تراکیب میں ضرور شامل کیا جاتیا ہے، مثلاً: استثناء بہ، علمائے کرام۔ اِسی طرح درمیانِ کلمہ بھی اکثر حذف کر دیا جاتا ہے، مثلاً: مؤخر کے بجائے موخر؛ مؤمن کے بجائے مومن؛ مؤتمر کے بجائے موتمر؛ اور بعض اوقات مؤذن کو بھی موذن لکھ دیا جاتا ہے۔

چونکہ ہمزہ بطورِ حرف اور بطورِ اعراب دونوں طرح سے مانا جاتا ہے اِس لیے یونی کوڈ کے چارٹ میں ہمزہ بطورِ حرف کے لیے "U+0621" الگ کوڈ ہے اور اِس کا نام "Arabic Letter HAMZA" ہے اور ہمزہ بطورِ اعراب الگ کوڈ "U+0654" دیا گیا ہے اور اِس کا نام "Arabic Letter HAMZA Above" درج ہے۔ یونی کوڈ اِس بات کی سفارش کرتا ہے کہ کمپیوٹر میں الفاظ کی چھانٹ کاری کرنے کے لیے بہتر یہی ہے کہ اگر ہمزہ کو بطورِ اعراب استعمال کیا جاتا ہو تو "U+654" کوڈ کو استعمال میں لا کر ٹائپنگ کی جائے اور اگر ہمزہ کسی حرف کے آخر جیسے استثناء وغیرہ میں ٹائپ کیا جاتا ہو تو اُس کے لیے "U+0621" کوڈ کو استعمال میں لایا جائے۔ چونکہ ہمزہ کا زیادہ تر استعمال بطورِ اعراب حرف 'واؤ'، 'الف'، چھوٹی 'ی' اور بڑی 'ے' پر کیا ہی جاتا ہے اِس لیے اِن تینوں حروف کے لیے یونی کوڈ میں ''الف + ہمزہ''، ''واؤ + ہمزہ''، ''چھوٹی ی + ہمزہ'' اور ''بڑی ے + ہمزہ'' کے لیے الگ الگ کوڈز درج ہیں۔ جن کی ترتیب اُوپر درج حروف کے مطابق کچھ اِس طرح سے ہے۔ "U+0623"، "U+0624"، "U+0626"، "U+06D3" ہے۔

# ی ـ ے

**ی ے** ــ ے، یا، یائے تحتانی۔ امث۔ اُردو حروفِ تہجی کی نئی ترتیب میں جس کا ذکر دیباچے میں کیا جا چکا ہے چھوٹی یے (ی) اور بڑی یے (ے) کو الگ الگ حروف کے طور پر درج کیا گیا ہے اِسی لحاظ سے "ی" ترتیب کے لحاظ سے ۵۶واں اور صوت کے لحاظ سے ۵۵واں حرف ہے، جبکہ "ے" ترتیب کے اعتبار سے ۵۸واں اور صوتی لحاظ سے ۵۷واں حرف ہے، ان دونوں حروف کے درمیان "ھ" کو جگہ دی گئی ہے۔ چھوٹی ''ی'' یائے معروف کہلاتی ہے اور بطور مصوتہ ایک ہی حرکت کے لیے مخصوص کردی گئی ہے۔ بڑی ''ے'' کو اَب دو حرکات کے لیے استعمال کیا جاتا ہے یعنی ''مجہول'' اور ''لین''، مثلاً: میرے (مجہول) اور ہے، ہے (لین)۔ لفظ کے شروع اور درمیان یہ دو تحتی نقطوں سے پہچانی جاتی ہے اس لیے اسے یائے تحتانی بھی کہتے ہیں۔ حرف ''ی'' مصمتہ بھی ہے۔ بطور حرفِ صحیح یا مصمتہ پوری شکل میں صرف چھوٹی ''یے'' (ی) کتابت میں آتی ہے مثلاً حیی وقیوم۔ لفظ کے شروع یا درمیان میں بطور مصمتہ یا حرفِ صحیح بڑی ''ے'' اور چھوٹی ''ی'' کا امتیاز ختم ہو جاتا ہے کیونکہ معروف اور مجہول آوازوں کے شوشے یکساں ہیں صرف علامات کے ذریعے اِن کی آوازوں کو واضح کیا جاسکتا ہے۔ جیسے میر (ی معروف)، میرا (ے مجہول)، ایسا (ے لین)۔ حروفِ قمری میں شامل ہے اور جمل میں اِس کے دس عدد لیے جاتے ہیں۔ چونکہ یونی کوڈ کے چارٹ میں اُردو اور فارسی کے حروفِ تہجی کی بنیاد عربی پر رکھی گئی ہے اس لیے اِس چارٹ میں چھوٹی ''ی'' کی تین الگ الگ قسمیں درج ہیں اور ان کا استعمال بھی جدا جدا ہے۔ اُردو کی چھوٹی ''ی'' کو یونی کوڈ کے چارٹ میں "Arabic Letter Farsi YEH" لکھا گیا ہے اور اِس کا کوڈ نمبر "U+06CC" ہے۔ اِس کے علاوہ چھوٹی ''ی'' کی ایک قسم کا نام "Arabic Letter Alif Maksura" ہے، چھوٹی ''ی'' کی یہ قسم عربی الفاظ کے آخر میں استعمال کے لیے بنائی گئی ہے اور اپنے سے اگلے حرف کے ساتھ اُردو کی چھوٹی "ی" کی طرح نہیں ملتی، مثلاً اگر اِس ''ی'' کو استعمال میں لا کر علی لکھا جائے اور اُس کے بعد الف ٹائپ کیا جائے اور وہ "علیا" کی بجائے ''علی ا'' یا اگر ''کی'' کے بعد ''ا'' ٹائپ کرنے سے وہ ''کیا'' کے بجائے ''کی ا'' لکھا جائے گا۔ عربی کی ٹائپنگ کے دوران اگر حرف کے درمیان چھوٹی "ی" ٹائپ کرنا مقصود ہو تو اُس کے لیے یونی کوڈ کے چارٹ میں ایک اور حرف "Arabic Letter YEH" دیا گیا ہے اور اس کی شکل "ي" اور اِس کا کوڈ "U+064A" درج ہے۔ اِس سلسلے میں مزید تفصیلات کے لیے یونی کوڈ کی ویب سائٹ "www.unicode.org" دیکھی جاسکتی ہے۔

**ی** یے۔ امث۔ چھوٹی یے۔ علامتِ تانیث، مثلاً: بیٹی۔ حرفہ، پیشہ رکھنے والے کی علامت، مثلاً: درزی، دھوبی۔ علامتِ نسبت، مثلاً: بخاری، پنجابی، کتابی، دینی۔ علامتِ صفت، مثلاً: ہیری، نوری۔ علامتِ حاصل مصدر، مثلاً: خوبی، راستی۔ علامتِ فاعلیت، مثلاً: خونی، نامی۔ حرفِ نسبت ضمیر متکلم کے لیے مثلاً: سیدی، اُستاذی۔

**ے** یے۔ امث۔ بڑی ے۔ جمع اور امالہ کی علامت، مثلاً: بچے، چھوٹے، راستے، میرے کمرے میں، اُجالے میں۔ علامتِ وحدت وتنکیر، مثلاً: مردے (کوئی مرد، ایک مرد)۔ اضافت کے لیے، مثلاً: اولیائے کبار۔ یونی کوڈ کے چارٹ میں بڑی ''یے'' کو "Arabic Letter Yeh Barree" کا نام دیا گیا ہے اور اِس کے لیے "U+06D2" کوڈ مختص ہے۔

# ی ـ ا

**یا(۱)** حرفِ ندا، ع۔ اے، مثلاً: یا خدا، یارب، یا ابالحسن۔

**یا اللہ** اے خدا، دعا مانگنے یا تعجب اور حیرت کے اظہار کے لیے مستعمل۔

کہاوت: **یا خدا! تو دے نہ میں دوں** بے فیض، کنجوس پر طنز جو خود بھی نہ دے اور اگر ملتا ہو تو روڑے اٹکائے۔

کہاوت: **یا خدا خیر بچا ہاتھ پیر** اللہ تعالیٰ خیر کرے اور آفات سے محفوظ رکھے۔

کہاوت: **یا خدا خیر کر، خیر کا بیڑا پار کر** یا خدا مہربانی کر اور نیک آدمی کو کامیاب کر۔

**یا(۲)** حرفِ عطف وتردید، ف۔ علامتِ تبادل، مثلاً: یہ یا وہ، ایسا یا ویسا؛ (مترادف) خواہ، چاہے۔

کہاوت: **یا اِدھر ہو، یا اُدھر** ایک طرف ہونا چاہیے، ہچکچانا نہیں چاہیے؛ دوغلا رویہ نہیں اپنانا چاہیے، صاف اور کھری بات کرنی چاہیے۔

کہاوت: **یا بسے گوجر، یا رہے اوجڑ** اِس بستی میں یا گوجر بسیں گے یا اُجڑی رہے گی۔

کہاوت: **یا بھینسا بھینسوں یا قصائی کے کھونٹے پر** یا کامیابی ہوگی یا جان جائے گی۔ تخت یا تختہ، بات ایک طرف ہوگی۔

کہاوت: **یا بھر مانگ سیندور، یا نپٹ ہورانڈ** مناسب حال کام کرنا چاہیے۔ نیز **یا بھر مار سیندور، یا نپٹ ہورانڈ**۔

کہاوت: **یا تخت، یا تختہ** یا کامیاب ہوں گے یا جان دیں گے۔

کہاوت: **یا تن رسد بجاناں، یا جان زتن برآید** یا محبوب تک پہنچیں گے یا جان جائے گی۔ یا مقصد حاصل ہوگا، یا جان دے دیں گے۔ حصولِ مقصد کے لیے تن، من، دھن کی بازی لگادیں گے۔

کہاوت: **یا تو ہنسا موتی چگے، یا لنگن مرجائے** یا تو شریف آدمی عزت کی روٹی کھائے گا یا بھوکا رہے گا۔

کہاوت: یاجائے ہزاری، یاجائے بازاری میلوں ٹھیلوں میں یاتو امیر جاتے ہیں یااوباش لوگ۔

کہاوت: یاسکھ نیند سوو، یامالا جپو یاتو چین کی نیند سو جاؤ یا عبادت کرو۔ ایک وقت میں ایک ہی کام کرنا چاہیے۔

کہاوت: یاسووے جوگی ابدھوت، یاسووے راجا کاپوت فقیر اور راجا کا بیٹا دونوں ہی بے فکر ہوتے ہیں اس لیے یہی آرام کی نیند سو سکتے ہیں (ابدھوت=تارک الدنیا)۔

کلمۂ حسرت: یاقسمت یانصیب قسمت آزمائی کے موقع یا حسرت و افسوس کے موقع پر کہا جاتا ہے۔

کہاوت: یاکرے اپاس، یاکھائے ماس زکام میں یاتو فاقہ کرے یا گوشت کھائے۔ اچھا کھائے ورنہ فاقہ بہتر ہے۔

کہاوت: یاکرے دردمند، یاکرے غرض مند وقت پر ہمدردی یاتو وہ کرتا ہے جو خود مشکل میں مبتلا رہا ہو یا جس کو غرض ہو۔

کہاوت: یاکسی کو کر رہے، یاکسی کا ہو رہے یاکسی کو اپنا دوست بنالے یاکسی کا دوست بن جائے۔ الگ تھلگ رہ کر گزارا نہیں ہوتا۔

کہاوت: یاکھائے گھوڑا، یاکھائے روڑا گھوڑے اور مکان کی تعمیر میں بہت خرچ ہوتا ہے۔

کہاوت: یالڑے سورما، یالڑے ان بھول بہادر یا بے وقوف اچھا لڑتا ہے۔

کہاوت: یامارے ساجھے کا کام، یامارے بھادوں کی گھام شرکت کا کام اور بھادوں کی گرمی دونوں ہی تباہ کن ہیں۔

یا (۳) لاحقۂ نسبت وصفت۔ مثلاً: تیلیا (تیل کے رنگ کا)، دودھیا، کالیا۔

یاب لاحقۂ فاعلی، ف۔ پانے والا مثلاً: وظیفہ یاب، کامیاب، بارباب۔ لاحقۂ کیفیت: یابی، مثلاً: کمیابی۔ دیریابی دیر میں یا بعد از وقت ملنا۔

یابس زیرب۔ صف، ع۔ خشک، سوکھا، خشکی کرنے والا؛ بے لطف۔ جمع: یابسات نقائص؛ خشکی پیدا کرنے والی دوائیں یا غذائیں۔

یابندہ زیرب، جزم ن، زبر د۔ صف۔ حاصل کرنے والا، پانے والا؛ کھوجی، سراغ رساں۔

یابو ومع۔ امذ، ف۔ ٹٹو، چھوٹے قد کا گھوڑا۔

یات لاحقہ۔ جمع، مث، ف۔ مثلاً: مغربیات، عطایات، جو ضابطۂ علم کے مفہوم میں بھی آتا ہے۔ مثلاً: الٰہیات، سمکیات (مچھلیوں کا علم)۔

یاتایات امث۔ س۔ آمد و رفت، آنا جانا؛ جون بدلنا، آواگون۔

یاترا جزم ت۔ امث، س۔ سفر، سفر پر روانگی، کسی مقدس مقام کی زیارت کے لیے جانا۔ نیز جاترا۔

یاتری مسافر، زائر؛ معمولی، رسمی۔

یاجوج ماجوج ومع۔ امذ، ع۔ صحائف میں مذکور دو شریر کردار (بھائی) جو ایک روایت کے مطابق حضرت نوحؑ کے پوتے تھے اور طوفانِ نوح کے وقت کوہ الطائی کے شمال میں رہ گئے تھے۔ (کنایۃً) شریر، فتنہ پرداز لوگ۔

یاد امث۔ صف، ف۔ قوتِ حافظہ، قوتِ خیال یعنی غیر موجود کو ذہن میں لانا، بچھڑے ہوئے کا خیال۔ (صف) حافظے میں محفوظ۔

یادَاللّٰہ (یادَلّہ) صاحب سلامت، ملاقات؛ آزاد فقیروں کا سلام؛ یادِ خدا، عبادت، وظیفہ۔

محاورہ: یاداللّٰہ ہونا جان پہچان ہونا، واقفیت ہونا۔

یادِایام گزرے ہوئے زمانے کی یاد۔

محاورہ: یاد آنا ذہن میں آنا، خیال آنا۔

یاد آوری یاد کرنا، مزاج پرسی کرنا؛ خط بھیجنا۔

محاورہ: یاد بدنا بھولی ہوئی چیز کے متعلق شرط طے کرنا۔

کہاوت: یاد بھلی بھگوان کی اور بھلی نہ کو، راجا کی کر چاکری جو پرجا تابع ہو خدا کی یاد سب سے بہتر ہے اس کے بعد بادشاہ کی ملازمت، کیونکہ لوگ اس کے تابع ہوتے ہیں۔

محاورہ: یاد پڑنا خیال میں آنا، ذہن میں آنا۔

محاورہ: یاد دلانا جتانا، آگاہ کرنا، متنبہ کرنا۔

صدائے فقیر: یادرب کی، خیر سب کی خدا کا نام لیتے ہیں اور سب کا بھلا مناتے ہیں۔

محاورہ: یاد رکھنا خیال میں رکھنا، فراموش نہ کرنا، نہ بھولنا، دل سے نہ بھلانا۔

کہاوت: یاد رکھو اس بات کو جو ہے تم میں کچھ گیان، سائیں جا کو ہوگیا وا کا سگر جہان اگر تمھیں علم ہے تو یہ بات یاد رکھو کہ جس طرف خدا ہے اسی طرف ساری دنیا ہے (سگر=سارا، تمام)۔

محاورہ: یاد رہنا خیال رہنا، دھیان رہنا

تاکیدی جملہ: یاد رہے بھول مت جانا، آگاہ کیے دیتا ہوں اس کا بدلہ لے کر رہوں گا، سمجھ لوں گا۔

یادش بخیر (ف) (لفظاً) اُس کی یاد سلامت، وہ کبھی نہ بھلایا جائے، کسی عزیز یا دلچسپ شخص کا نام لینے پر کہتے ہیں۔ مثلاً: یادش بخیر کلیم اللّٰہ نے کیا خوب کہا ہے۔

یادش فراموش ایک قسم کا کھیل جس میں چند آدمی آپس میں طے کر لیتے ہیں کہ اگر ہم نے تمھیں کوئی چیز دیں اور ساتھ ہی لفظ فراموش کہہ دیں تو تمھیں وہی

چیز طے شدہ زیادہ مقدار میں دینا ہوگی اور اگر تم نے کہہ دیا کہ یاد ہے تو تم جیت گئے۔

محاورہ: **یاد فرمانا** کسی بڑے رتبے کے شخص کا ادنیٰ درجے کے آدمی کو بلانا، طلب کرنا، یاد کرنا۔

محاورہ: **یاد کرنا** رٹنا، جپنا، حفظ کرنا، ازبر کرنا، ذہن نشین کرنا؛ خیال میں لانا، حافظے میں لانا؛ کسی بڑے کا چھوٹے کو بلانا۔

**یاد کروگے** کبھی نہ بھولوگے، پچھتاؤگے۔

کہاوت: **یاد کری بھگوان کی تو ہو گئے بھگت کبیر، جھوٹے وا کی یاد بن سب ہیں پیر فقیر** خدا کی یاد کی تو کبیر بھگت بن گئے۔ خدا کی یاد کے بغیر پیر فقیر سب جھوٹے ہیں، خدا کی یاد معمولی سے معمولی انسان کو بلندیوں پر لے جاتی ہے۔ خدا کی عبادت سے بڑھ کر کوئی چیز نہیں ہے۔

محاورہ: **یاد گدگدانا** کسی چیز کا رہ رہ کر یاد آنا، بار بار یاد آنا۔

محاورہ: **یاد لگی ہونا** ہر وقت کسی کی طرف دھیان رہنا، نہ بھولنا۔

محاورہ: **یاد میں ڈوبنا** کسی کی یاد میں محو ہو جانا۔

محاورہ: **یاد میں رہنا** کسی کو اکثر یاد کرنا۔

محاورہ: **یاد میں ہونا** وہاں کہا جاتا ہے جہاں یہ کہنا مطلوب ہو کہ آپ کو بلایا گیا ہے۔

محاورہ: **یاد ہونا** ذہن میں ہونا، حافظے میں ہونا، دھیان میں ہونا۔

**یادداشت** جزم ش۔ امث۔ حافظہ، یاد رکھنے کا نشان؛ عرضی؛ قلم بند کی ہوئی بات؛ دوسرا تاکیدی خط۔

محاورہ: **یادداشت رکھنا** یاد رکھنے کے لیے کسی کاغذ یا نوٹ بک میں لکھ لینا، نشانی لگا لینا۔

محاورہ: **یادداشت میں فرق آنا** حافظہ کمزور ہو جانا۔

**یادگار** جزم د۔ امث۔ ف۔ نشانی، آثار، علامات؛ کسی کے نام سے منسوب تعمیر یا ادارہ؛ اولاد، ذریات۔

**یادگارِ زمانہ** زمانے میں یاد رہ جانے والی چیز۔ لاجواب چیز۔

**یار** امذ۔ ف۔ دوست، ساتھی، حمایتی، مددگار (یاور کا مخفف) محبوب؛ آشنا، رنڈی سے ملنے والا؛ (بطور لاحقہ) صاحب، مالک، فرماں روا، مثلاً: شہریار۔

کہاوت: **یار اہل است، کار سہل است** دوست لائق ہو تو کام آسان ہو جاتا ہے۔

**یارباز** فاحشہ، بدچلن عورت، چھنال، قحبہ۔

**یاربازی** رک: یارباز جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

**یارباش** ملنسار، خوش طبع، ہر ایک سے دوستی رکھنے والا۔

**یارباشی** رک: یارباش جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

محاورہ: **یار بنانا** دوستی کرنا؛ اپنے ڈھب پر لانا، اپنے مطلب کا کر لینا؛ شیشے میں اُتارنا۔

کہاوت: **یار ڈوم نے کیا جولاہا، تن ڈھاکن کو کپڑا پایا** بُلاہے کی دوستی میں کپڑا مل جاتا ہے۔

کہاوت: **یار ڈوم نے کیا گوجر، چُرا چُرا گھر کر دیا اوجڑ** گوجر کو دوست بنایا جائے تو وہ چوری کر کے گھر تباہ کر دیتا ہے۔

کہاوت: **یار ڈوم نے کیا نائی، کوڑی دے نہ بال منڈائی** ڈوم نے نائی سے دوستی گانٹھی اور اس کی اُجرت دوستانے میں رکھ لی۔ نائی سے یارانہ کرنے میں فائدہ رہتا ہے کیونکہ حجامت مفت میں ہو جاتی ہے۔

کہاوت: **یار زندہ صحبت باقی** زندگی رہی تو پھر ملاقات ہوگی۔

**یار شاطر** ہوشیار، دانا دوست۔

کہاوت: **یار شاطر باید، نہ بارِ خاطر** دوست ہوشیار ہونا چاہیے نہ ایسا جو اُلٹا ناگواری کا باعث ہو۔

کہاوت: **یار شاطر ہوں، نہ بارِ خاطر** میں دوستوں کو ناگوار نہیں گزرتا اور نا ہی اُن پر بوجھ بنتا ہوں۔

**یارِ غار** جان نثار دوست، سچا ساتھی (خلیفۂ اوّل حضرت ابوبکر صدیقؓ کی طرف اشارہ ہے جنھوں نے ہجرت کے وقت آپ ﷺ کا ساتھ دیا اور غار میں رہے)۔

**یار فروش** دوست کی تعریف کرنے والا۔

**یار فروشی** رک: یار فروش جس کا یہ اسم کیفیت ہے۔

کہاوت: **یار کا دل یار رکھے، تو یار کا بھی رکھیے یار کے گھر کھیر پکے تو تنک سی چکھیے، یار کے گھر آگ لگے تو پڑے پڑے تکیے** خودغرض دوستوں پر طنز ہے کہ دوست سے فائدہ تو اُٹھاتے ہیں مگر مصیبت کے وقت اس کا ساتھ نہیں دیتے۔

کہاوت: **یار کا غصہ بھتار کے اُوپر** اُس کے متعلق کہا جاتا ہے جو ناراض کسی سے ہو اور غصہ کسی پر اُتارے۔

محاورہ: **یار کرنا** دوست بنانا؛ آشنائی کرنا، آنکھ لگانا۔

کہاوت: **یار کروں پیار کروں، چوتڑ تلے انگارے دھروں، جل جائے تو کیا کروں** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو ظاہر میں دوست اور باطن میں دشمن ہو۔

کہاوت: یار کو کروں پیار، خصم کو کروں بھسم، لڑکے کو کروں چٹنی بدچلن عورت کو خاوند اور اولاد کی کوئی پروا نہیں ہوتی۔

کہاوت: یار کی یاری سے کام، اُس کی عیاری سے کیا کام دوست کی دوستی سے غرض ہے اُس کے فعلوں سے کیا کام۔

**یار لوگ** چالاک دوست، عیار دوست۔

**یار مار** دوست سے دغا کرنے والا، یار سے بیوفائی کرنے والا۔

کہاوت: یار مار بانیا، پہچان مار چور بنیا دوست کو لوٹتا ہے اور چور امیر سمجھ کر لوٹتا ہے یا چور اُسے مارتا ہے جو اُسے شناخت کرے۔

کہاوت: یار مطلب کا، گڑ کی مکھی خود غرض دوست گڑ کی مکھی کے برابر ہوتا ہے۔

کہاوت: یار من نیکوست، اما رسم و آئینش بداست میرا دوست تو اچھا ہے مگر اس کے طور طریقے برے ہیں۔

کہاوت: یار وہی پکا، جس نے من یار کا رکھا جو دوست کی مدد کرے وہی اصلی دوست ہے۔

کہاوت: یار وہی جو بھیڑ میں کام آئے دوست وہ ہے جو معیبت میں کام آئے۔

**یاراں** جمع، مذ، ف۔ یار (رک) کی جمع، دوست احباب۔

کہاوت: یاراں چوری نہ پیراں دغا یاروں سے کوئی بات نہیں چھپانی چاہیے اور نہ ہی اپنے پیروں اور پیشواؤں سے پھرنا چاہیے۔

**یارانِ سرپُل** (لیٹا زیر، پیش پ) بے تکلف، قریبی دوست۔ نیز یارانِ نجد (زبر ن، جزم ج)۔

**یارانِ طریقت** (ی، زبر ق) ایک مسلک کے لوگ، ہم مشرب۔

**یارانہ** زبر ن۔ امذ، ف۔ دوستی، آشنائی، بے تکلفی۔

محاورہ: یارانہ گانٹھنا دوستی پیدا کرنا، یار بنانا؛ آشنائی پیدا کرنا۔

محاورہ: یارانہ ہونا دوستی ہونا، آشنائی ہونا۔

**یاروں** زبر ن، وج۔ مذ۔ یار (رک) کی جمع۔

**یاروں کا یار** بہت اچھا دوست، ہر دل عزیز، ہر ایک کا ساتھی؛ دوستوں کے دُکھ درد میں شریک ہونے والا؛ مشکل وقت میں دوستوں کے کام آنے والا۔

کہاوت: یاروں کی تو فقط مونچھیں ہی مونچھیں ہیں ہمارے پاس کچھ نہیں۔

**یاری** زبر ن۔ امث، ف۔ دوستی، اُنسیت، رغبت۔

کہاوت: یاری کریں سو باورے اور کر چھوڑیں کوڑھ، یا تو اوڑ نبایئے یا اُس سے رہیے دُور دل لگانا پاگل پن ہے۔ یا دل لگا کر نبھانا چاہیے یا ایسی بات کے قریب نہیں جانا چاہیے۔

محاورہ: یاری بدنا دوستانہ کرنا؛ باہم اس بات کا عہد کرنا جو ایک دوست کھائے گا وہ دوسرے کو بھی کھلائے گا۔

**یازدہ** لیٹا زبر د، جزم ہ۔ عدد، ف۔ گیارہ، (ہندسوں میں) ۱۱۔ صف: یازدہم گیارھواں، گیارھویں۔

**یازہ** زبر ز۔ امذ، ف۔ جماہی؛ انگڑائی۔

**یاس** امث، ع۔ نا اُمیدی، مایوسی، حرمان، نراس؛ خطرہ، اندیشہ، دھڑکا۔

**یاسِ کُلی** مکمل نا اُمیدی۔

**یاسیت** (زیر، شد زبری) مایوس ہونے کی کیفیت۔

**یاسمن** جزم س، زبر م۔ امث، ف۔ سفید اکہری پتیوں کا بھینی خوشبو والا پھول، چنبیلی۔ نیز یاسمین (ی)۔

**یاسین** ۔ حروفِ مقطعات میں سے ہے۔ قرآن کی ایک سورت کا نام جو ان حروف سے شروع ہوتی ہے اور بعض اوقات نزع کے وقت سرہانے پڑھی جاتی ہے۔ نیز یٰس۔

محاورہ: یاسین کا وقت آنا موت کا وقت آنا، نزع کا عالم ہونا۔

**یاغ** ۔ امذ، ف۔ گھی، تیل، روغن۔

**یافت** جزم ف۔ امث، ف۔ آمدنی، کمائی، محاصل، تحصیل، نفع؛ رشوت، بالائی آمدنی۔

**یافتنی** پانے کے لائق، قابلِ وصول۔ نیز گرفتنی۔

**یافتہ** (زبر ت) پایا ہوا مثلاً: سند یافتہ۔

**یاقوت** وج۔ امذ، ع۔ ایک قیمتی پتھر جس کے کئی رنگ ہیں لیکن زیادہ تر سرخ یاقوت مراد لی جاتی ہے۔ لعل۔

**یاقوتِ رمانی** (پیش ر، شد م) شکل اور حجم میں انار کے دانہ جیسا لعل۔

**یاقوتی** سرخ رنگ کا، یاقوت جڑا ہوا (زیور)؛ یاقوت سے منسوب؛ ایک معجون جو اعضائے رئیسہ کے لیے مقوی خیال کی جاتی ہے۔

**یاک** امذ، ہ۔ تبت اور وسطِ ایشیا میں پایا جانے والی لمبے بالوں کا جنگلی بیل۔

**یال** امث، ف۔ گردن، گلا؛ گھوڑے یا کسی اور جانور کی گردن کے بال (اُردو میں زیادہ تر ایال مستعمل)۔

**یامر** پیش م۔ امذ۔ کپڑوں پر چھوٹے چھوٹے آئینوں سے آرائش کا کام، رلی۔

**یاں** ن غنہ۔ متعلق فعل۔ اس جگہ، یہاں کا مخفف۔

**یانا** صف، ہ۔ بھولا، نادان؛ چھوٹی عمر کا، نوعمر۔

**یانی** صف۔ رک: یانا جس کی یہ تانیث ہے۔

کہاوت: **یانی بلبل گوندا کھا، سیانا کوا گوہ کھا** تقدیر کے کھیل ہیں کہ بے وقوف بلبل گوندا کھاتی ہے اور عقل مند کوا گندگی کھاتا ہے۔ بیوقوف مزے اُڑاتے ہیں اور عقل مند دھکے کھاتے ہیں۔

**یاور** زبرو۔صف، ف۔ مددگار، پشتی بان، حمایتی۔

**یاوری** مدد، حمایت، تائید، سازگاری۔

**یاوہ** زبرو۔صف، ف۔ لغو، مہمل، فضول، الل ٹپ (بات)۔

**یاوہ گو** بکواسی، فضول گفتگو کرنے والا۔

**یاوہ گوئی** (وج) بے سروپا گفتگو، بکواس؛ ہرزہ سرائی۔

## ی۔ب

**یباب** زبری۔اند۔ غیر آباد، ویران جگہ؛ لق و دق جنگل، دشت۔

**یبس** پیش ی، جزم ب۔امث، ع۔ خشکی، سوکھا پن۔

**یبوست** زبری، وبع، زبرس۔امث، ع۔ خشکی، خشک مزاجی، سوکھا پن، بے مزگی، بے ذوقی، تقشف۔اصلا: یبوست (پیش ی)۔

## ی۔ت

**یتیم** زبری، ی۔صف۔اند، ع۔ وہ بچہ جس کا باپ، ماں یا دونوں فوت ہو گئے ہوں، اکیلا، تنہا، مجرد۔جمع: اَیتام/ یتامیٰ (یَ تا ما)۔

**یتیم خانہ** (ع، ف) وہ ادارہ یا مکان جہاں یتیموں کو رکھا جاتا ہے اور ان کی نگہداشت کی جاتی ہے۔

**یتیمی** ماں باپ سے محرومی۔

## ی۔ث

**یثرب** زبری، جزم ث، زیر ر۔علم، ع۔ مدینے کا قدیم نام۔

## ی۔خ

**یخ** زبری۔امث، ف۔ وہ برف جو آسمان سے گر کر جم جائے یا پانی کو ٹھنڈا کر کے جمائی جائے (آج کل اس کے لیے لفظ برف زیادہ مستعمل ہے)؛ صف: نہایت سرد، بہت ٹھنڈا، تقریباً جمی ہوئی شے۔

صف: **یخ بستہ** (زبر ب، جزم س، زبر ت) برف کی طرح جما ہوا، نہایت سرد۔

**یخنی** زبری، جزم خ۔امث، ف۔ اُبالے ہوئے گوشت کا پانی۔ جو غذا کے طور پر پینے یا پلاؤ تیار کرنے کے لیے ہوتا ہے۔ نیز اُبلی ہوئی ترکاریوں کا عرق۔ انگریزی میں: Soup۔

## ی۔د

**ید** زبری۔اند، ع۔ ہاتھ۔

**یداللّٰہ** (یَ دُ لاّ ہ) خدا کا ہاتھ؛ حضرت علیؓ کا لقب۔

**یدِ بیضا** (لیٹا زیر د، ے لین) چمکتا ہوا ہاتھ، مراد: حضرت موسیٰؑ کا ہاتھ۔

**یدِ طولیٰ** (طُو لا) غیر معمولی مہارت، بڑی دستگاہ۔

**یدھ** پیش ی۔اند، ہ۔ جنگ، لڑائی، معرکہ۔

**یدھان** (ہ) سورما، لڑنے والا، سپاہی۔

## ی۔ر

**یراق** زبری۔اند، ف۔ لڑائی کے ہتھیار، اسلحہ؛ زرہ بکتر وغیرہ؛ سامان۔

**یرغا** زبری، جزم ر۔اند، ع۔ رک: یرغہ۔

**یرغمال** زبری، جزم ر، زبر غ۔اند، ف۔ تاوان یا صلح کی ضمانت کے طور پر قبضے میں رکھا ہوا فرد یا افراد؛ ضمانت۔

**یرغہ** زبری، جزم ر، زبر غ۔اند۔ گھوڑے کی تیز دوگام یا رَاہوا چال؛ تیز رَو گھوڑا۔

**یرقان** زبری، جزم ر۔اند، ع۔ (طب) خون میں صفرا کی زیادتی کے سبب یا جگر کی خرابی سے پیدا ہونے والا مرض جس میں آنکھوں کی پتلیاں اور جلد زرد ہو جاتی ہے، پیلیا۔

## ی۔ز

**یزداں** زبری، جزم ز، ن غنہ۔اند۔علم، ف۔ خدا تعالیٰ؛ مذہب زرتشت میں قوتِ خیر یا خدا کا نام، اَہرَمَن کی ضد جو شر کی قوت مانی جاتی ہے۔

**یزدانی** خدا سے منسوب؛ آتش پرستوں کے زاہد و عابد۔

**یزک** زبری، جزم ز۔اند۔ سواروں کی وہ جماعت جو اپنے لشکر سے آگے آگے دشمن کی فوج سے ہوشیار یا خبردار رہنے کے لیے جاتی تھی۔

## ی۔س

**یسار** زبری۔اند،ع۔ بایاں ہاتھ، بائیں سمت؛ بدقسمت انسان؛ فراخی، خوشحالی؛ دولت، ثروت، تونگری۔

**یساول** زبری، پیش و۔اند،ف۔ سوار جو کسی بڑے آدمی کے ہمراہ ہوں، نقیب، چوب دار، ہرکارہ؛ قاصد۔

**یسر** پیش ی، جزم س۔اند،ع۔ آسائش، فراخی، خوشحالی۔

**یسیر** زبری، ی۔صف،ع۔ چھوٹا، خردسال؛ بچہ جس کی ماں مرگئی ہو؛ ادنیٰ، معمولی، غریب؛ قلیل، تھوڑا۔

## ی۔ش

**یشب** زبری، جزم ش۔اند،ف۔ ایک ٹھوس، سخت قسم کا قیمتی پتھر جس کے اندر خام صورت میں سفید، بھوری اور سبز لہریں ہوتی ہیں اور اس میں سے کئی رنگوں کے نگ تراشے جاتے ہیں۔ بعض لوگ زبرجد کو بھی یہی نام دیتے ہیں۔عام: یَشَب۔

**یشم** زبری، جزم ش۔اند،ف۔ ایک ٹھوس سبز پتھر جس کے نگینے تراشے جاتے ہیں۔

**یشودھرا** زبری، وج۔علم،ہ۔ گوتم بدھ کی بیوی کا نام جسے چھوڑ کر وہ چل پڑے تھے۔

## ی۔ع

**یعسوب** زبری جزم ع، ومع۔اند،ع۔ شہد کی مکھیوں کا نر؛ (کنایۃً) سردار، سربراہ۔

**یعنی** زبری، جزم ع۔حرف توضیح،ع۔ مطلب یہ کہ، مراد یہ کہ۔ نیز اَعنی میرا مطلب یہ ہے۔

**یعوق** زبری، ومع۔اند۔ قومِ نوحؑ کا ایک بت جس کی شکل گھوڑے کی طرح تھی۔

## ی۔غ

**یغما** زبری، جزم غ۔اند،ف۔ لوٹ، غارت؛ لوٹ کا مال، مالِ غنیمت۔ نیز **یغمان**۔

**یغمائی** (اند) قزاق، لٹیرا، غارت گر۔(صف) غارت شدہ، لٹ چکا، تاراج شدہ۔

## ی۔ق

**یقین** زبری، ی۔اند،ع۔ اعتبار، اعتقاد، ایمان؛ اطمینان، بھروسا۔

محاورہ: **یقین آنا** اعتبار آنا۔

محاورہ: **یقین دلانا** اپنی بات سچ ثابت کرنے کی کوشش کرنا؛ کسی کا اعتبار حاصل کرنا۔

محاورہ: **یقین کرنا** اعتبار کرنا، سچ ماننا، ٹھیک سمجھنا۔

محاورہ: **یقین ہونا** رک: **یقین کرنا** جس کا یہ لازم ہے۔

**یقیناً** (یَ قی نَن) ضرور، بیشک، بلاشبہ۔

**یقینی** معتبر، معلوم، شک و شبہ سے بالاتر۔

## ی۔ک

**یک** زبری۔عدد۔صف،ف۔ ایک، واحد، اکیلا۔

کہاوت: **یک انار صد بیمار** چیز تھوڑی اور طلب گار بہت۔

**یک بار** ایک دفعہ، ایک بار۔

**یک بارگی** اچانک، فوری؛ کُل، تمام تر، سالم۔ نیز **یکبارگی**۔

**یک باگ** وہ بھونری جو گھوڑے کی ایال کے نیچے ایک جانب واقع ہو جو منحوس خیال کی جاتی ہے۔

**یک باگا** وہ گھوڑا جو ایک ہی طرف چلنے کی کوشش کرے۔

**یک بیک** (زبر ب، زبری) ایکا ایکی، دفعتہً، اچانک۔

**یک جا** اکٹھے ایک ساتھ۔ نیز **یکجا**۔

**یک جان** شیر و شکر، باہم حل شدہ، پوری طرح گھلے ملے۔ **یکجان**۔

کہاوت: **یک جان (و) دو قالب** نہایت گہرے دوست۔

**یک جہتی** (لیناز یرج، زبرہ) عزائم کا اتحاد، اتفاق؛ ایک مقصد کے لیے کام کرنا۔ نیز **یکجہتی**۔

صف: **یک چشم** (زبرچ، جزم ش) کانا، ایک آنکھ سے محروم۔

**یک دل** دوست، ہم خیال متحد۔

**یک دلی** ایکا۔

صف: **یک رنگ** (زبرر، ن غنہ) (لفظاً) ایک رنگ کا، ایک جیسا؛ یکساں، موافق، ہموار؛ بے میل مخلص۔

**یک رنگی** اتحاد، ہم مذاقی، موافقت۔ نیز **یک رنگی**۔

صف: **یک زبان** (پیش نیز زبرز) ہم آواز کہنے، بولنے پکارنے میں شریک۔ نیز **یکزبان**۔

محاورہ: **یک زبان ہوکر کہنا** بہت سے لوگوں کا متفق ہوکر ایک ہی بات کرنا۔

صف: **یک سار** سپاٹ، ہموار، جس میں اُونچ نیچ نہ ہو۔

صف: **یک فنّا** (زبرن) جو صرف ایک ہی ہنر جانتا ہو۔

**یک قلم** (زبرق، زبرل) ایک ہی دفعہ میں، ایک دم؛ تمام تر، بالکل، یکسر، یک لخت۔

**یک شنبہ** (زبرش، ن مثل م، زبرب) اتوار کا دن، یوم الاحد۔

صف: **یک ضربی** (زبرض، جزم ر) پستول، بندوق وغیرہ جس میں ہر بار گولی بھرنی پڑے۔

صف: **یک طرفہ** (زبرط، جزم ر، زبرف) ایک طرف کا، جانبدار (رائے، فیصلہ وغیرہ)۔

صف: **یک گونہ** (ومع، زبرن) کسی قدر، کسی حد تک، تھوڑا بہت۔

**یک لخت** (زبرل، جزم خ) ایک دم، پورا، سالم، تمام تر؛ ایک ہی بار میں۔ رک: **یک قلم**۔

متعلق فعل: **یک مشت** (پیش م، جزم ش) (لفظاً) ایک مٹھی میں؛ (مجازاً) ایک ہی دفعہ میں، تمام تر، سارے کا سارا، سالم؛ (ادائی) بالاقساط کی ضد۔

کہاوت: **یک نہ شد، دو شد** (پیش ش، پیش ش) ایک مصیبت سے جان چھوٹی تھی کہ ایک اور مصیبت آ گئی۔

**یکا** زبری، شدک۔ صف۔ اند، ف۔ اکیلا، تنہا، مجرد؛ بے مثل؛ ایک گھوڑے کی عموماً ایک مسافر کے بیٹھنے کی اُونچی، دو پہیہ چھتری دار سواری؛ تاش کا پتہ جس پر صرف ایک نشان ہو۔ نیز **یکہ**، **اِکّا**۔

**یکا یک** زبری۔ متعلق فعل، ف۔ اچانک، ایک دم، دفعتہً۔

**یکتا** زبری، جزم ک۔ صف۔ واحد، اکیلا، بے مثل۔

**یکتائی** وحدت؛ اکیلا ہونے کی حالت، بے نظیر ہونے کی کیفیت۔

**یکجہتی** زبری، جزم ک، لیٹا زیرج، زبرہ۔ امث، ف۔ عزائم کا اتحاد، اتفاق؛ ایک مقصد کے لیے کام کرنا۔ نیز **یک جہتی**۔

**یکدانہ** زبری، جزم ک، زبرن۔ صف، ف۔ (موتی) جس کا مثل نہ ہو، جو ہر فرد۔ نیز **یک دانہ**۔

کہاوت: **یک دانہ محبت است و باقی ہمہ** ایک دانہ محبت ہے اور باقی سب گھاس، یعنی محبت بہت کم ہے۔ باقی سب دکھاوا ہے۔

**یکدست** زبری، جزم ک، زبرد، جزم س۔ صف، ف۔ ایک ہاتھ میں، ایک ہاتھ کا تیار کردہ۔ متعلق فعل۔ ایک ہی ہاتھ میں۔

کہاوت: **یک در گیر و محکم گیر** ایک ہی جگہ استقلال سے کام کرنا چاہیے۔

**یکرنگ** زبری، جزم ک، زبرر، ن غنہ۔ صف، ف۔ رک: **یک** کے تحت الفاظ۔ نیز **یک رنگ**۔

**یکزبان** زبری، جزم ک، پیش ز۔ صف۔ رک: **یک** اور اُس کے تحت الفاظ۔

**یکسار** زبری، جزم ک۔ صف، ف۔ سپاٹ، ہموار، جس میں اُونچ نیچ نہ ہو۔

**یکساں** زبری، جزم ک، ن غنہ۔ صف۔ متعلق فعل، ف۔ ایک جیسا یا جیسے؛ برابر؛ متواتر، لگاتار۔ نیز **یک ساں**۔

**یکسانی** ایک جیسا ہونا، تنوع کی ضد۔ نیز **یکسانیت**۔

**یکسانیت** ایک جیسا ہونا؛ تنوع کی ضد (وضعی لفظ فصحا کے نزدیک یکسانی بہتر ہے)۔

**یکسر** زبری، جزم ک، زبرس۔ صف، ف۔ تمام، بالکل، سراسر، محض؛ فوراً، دفعتہً؛ اکٹھا کُل، تمام۔ نیز **یک سر**۔

**یکسو** زبری، جزم ک، ومع۔ صف، ف۔ ایک طرف، علیحدہ، مطمئن، بافراغت؛ قیام، ٹھہراؤ، سکون۔ نیز **یک سو**۔

محاورہ: **یکسو ہونا** سب سے الگ ہونا؛ اپنا دھیان کسی ایک طرف کر لینا۔

**یکسوئی** سکون، اطمینان، تذبذب سے نجات۔

**یکم** زبری، پیش ک۔ عددِ نسبتی۔ پہلا، اوّل، مہینے کا پہلا دن یا تاریخ۔

**یکے** زبری۔ کلمہ تنکیر، ف۔ ایک کا، ایک کو، ایک کے؛ کوئی ایک۔

متعلق فعل: **یکے بعد دیگرے** ایک کے بعد دوسرا۔

کہاوت: **یکے را بگیر دیگرے را دعویٰ کن** جو ملتا ہے وہ تو لو پھر اور مانگنا۔

کہاوت: **یکے را بلندی و دیگرے را پستی** ایک امیر ہے اور دوسرا غریب۔

## ی۔گ

**یگ** زبری۔ اند۔ قربانی، بلی، دان؛ پوجا۔

**یُگ** پیش ی۔ اند، س۔ دَور، زمانہ، طویل مدت، عہد۔ عام: **جگ**۔

**یگان** زبری۔ صف، ف۔ اکیلا، واحد، ایک۔

**یگانگت** زبری، زبرن، زبرگ۔ امث، ف۔ اتحاد، دوستی، قرابت؛ ہم مذاقی۔ فصیح: **یگانگی**۔

**یگانہ** زبری، زبرن۔صف، ف۔ واحد، یکتا؛ بےنظیر، لاثانی، بےمثل؛ دوست دار، مخلص؛ ہم جدی، ایک ہی خاندان کا۔

## ی۔ل

**یل**(۱) زبری۔اند، ف۔ پہلوان، دلاور، شہ زور، قوی ہیکل آدمی۔

**یل**(۲) زبری۔لاحقۂ فاعلی، ہ۔ صیغۂ امر وغیرہ کے ساتھ فاعلیت کے معنی دیتا ہے، مثلاً: اَڑیل، سڑیل، مریل وغیرہ۔

**یلدا** زبری، جزم ل۔امث، ف۔ سال کی سب سے طویل رات؛ لمبی اور اندھیری رات جو ایرانیوں میں منحوس خیال کی جاتی ہے۔

**یلغار** زبری، جزم ل۔امث، ف۔ ہجوم، حملہ، ہلہ، دھاوا۔

**یلہ** زبری، زبرل۔اند، ف۔ آزادی، خلاصی، رہائی۔(صف) آزاد، رہا شدہ۔ صف:(مث) آوارہ عورت۔

## ی۔م

**یم**(۱) زبری۔اند، ع۔ سمندر، بحر، ساگر۔

**یمِ محیط** (شد لیٹا زیرم) روئے زمین پر پھیلا ہوا سمندر۔

**یم**(۲) زبری۔اند، س۔ موت، مرگ؛ روک ممانعت؛ توبہ، کفارہ۔

**یم دوت** اجل، موت کا فرشتہ، عزرائیلؑ۔

**یم دھر** جمدھر کی ایک شکل، ایک طرح کا خنجر۔

**یمانی**(۱) زبری۔امث۔ **اجوائن**(رک)۔

**یمانی**(۲) زبری۔صف۔ ملک یمن سے منسوب۔نیز **یمنی**۔

**یمن** زبری، زبرم۔اند، ع۔ **ایمن** (راگ) کی ایک شکل؛ عرب کا ایک علاقہ جہاں کا عقیق مشہور ہے۔

**یمن** پیش ی، جزم م۔اند، ع۔ اقبال مندی، برکت، نیک بختی۔

**یمین** زبری، ی۔اند۔متعلق فعل، ع۔ سیدھا ہاتھ، داہنی طرف؛ حلف، قسم، سوگند؛ طاقت، قوت، توانائی۔

**یمینِ و یسار** فوج کا دایاں اور بایاں بازو؛ دائیں بائیں۔

## ی۔ن

**ینتر** زبری، جزم ن، زبرت۔اند، س۔ **جنتر**(رک)۔

**ینی** پیش ی۔امث، ہ۔ جوان عورت۔

## ی۔و

**یوجن** وج، زبرج۔اند۔ ملاپ، وصل؛ فاصلے کا ایک پیمانہ (بقدر ۴ کوس)۔

**یوراج** پیش ی، جزم و۔اند، س۔ ولی عہد، راجہ کا ہونے والا جانشین۔

**یودھا** وج، شد دھ۔صف، س۔ جنگجو، سورما۔عام: **جودھا**۔

**یورپ** ولین، زبرپ۔اند۔ (لفظاً) ڈوبتے سورج کی سرزمین؛ ایشیا کے مغرب میں واقع ایک براعظم کا نام۔

**یورش** وم، زیرر۔امث، ف۔ یلغار، چڑھائی، دھاوا، ہجوم۔نیز **یریش**۔

**یوز** وج۔اند، ف۔ چیتا یا گلدار، تیندوا۔

**یوسف** وم، پیش س۔اند، ع۔ حضرت یعقوبؑ کے بیٹے کا نام جو اللہ کے نبی تھے اور اپنے حسن کی وجہ سے بہت مشہور ہیں۔

**یوسف بے کارواں** جس کا کوئی ساتھی نہ ہو۔

**یوگ** وج۔اند، س۔ جوڑ، ملاپ؛ مراقبہ، استغراق، روحانی ریاضت، قوائے ذہنی وجسمانی کی افزائش کے لیے مخصوص ہندی ضابطہ؛ جوگی، سنیاسی کا بھیس، فقیری؛ صف: اہل، قابل، جوگا۔نیز **جوگ**، **یوگا**۔

**یوگی** وج۔اند، س۔ یوگا کرنے یا سکھانے والا؛ زاہد، عابد۔

**یوم** ولین۔اند، ع۔ ایک دن اور رات یا ۲۴ گھنٹے کا عرصہ؛ دن۔

کہاوت: **یوم السرور قصیر** خوشی کا دن چھوٹا ہوتا ہے۔خوشی کا زمانہ مختصر ہوتا ہے۔

**یوم الحساب** (پیش م، غم ا، جزم ل، زیرح) قیامت کا دن، روزِ جزا و سزا؛ وہ دن جب اعمال کا حساب کیا جائے گا۔

متعلق فعل: **یوماً فیوماً**(یومَن فِ یومَن) دن بہ دن، روز روز۔

**یومیہ** روز کا، روزانہ، دن بھر کے کام کی اُجرت یا راتب۔

**یون** زبری، زبرو۔اند۔ بیرونی، غیر ملکی آدمی فوجی جوان یا حملہ آور۔(مث) **یونی**۔

**یوں** وم، ن غنہ۔متعلق فعل، ہ۔ ایسے، اِس طرح؛ اِس لیے۔

کہاوت: **یوں بھی دیکھا، ووں بھی دیکھ** خوشی دیکھی اب غم بھی دیکھ۔ نیز **نیرنگیِ زمانہ دیکھ**۔

کہاوت: **یوں بھی واہ وا، ووں بھی واہ وا** دونوں طرح سے خوب ہے۔ہر طرح مزہ ہی مزہ ہے۔

محاورہ: **یوں سے ووں ہو جانا** ایک حالت سے دوسری حالت ہو جانا۔

**یوں سے ووں** اِدھر سے اُدھر۔

کہاوت: **یوں مت جانے باورے کہ پاپ نہ پوچھے کوئی، سائیں کے دربار میں اک دن لیکھا ہوئے** پاگل یہ نہ سمجھ کہ گناہ کو کوئی نہیں پوچھے گا۔ خدا کے دربار میں ایک دن حساب دینا ہوگا۔

**یوں نہ ووں** ایسے نہ ویسے۔

**یوں ہی** ویسے ہی، خواہ مخواہ، بے کار، بے فائدہ۔ نیز یونہی۔

**یونہی سا** ذرا سا، معمولی سا، قلیل مقدار میں۔

**یونہی سہی** ہمیں اسی طرح منظور ہے، ہم خوش ہیں۔

**یونی** وج۔ امث، س۔ رحم، بچہ دانی؛ جنم بھوم، جائے پیدائش؛ عورت کی شرمگاہ۔

**یونی لنگ** (زیرل، ن غنہ) بظر، گوشت کا وہ حصہ جو عورت کی فرج کے اُوپر ہوتا ہے۔

**یونیفارم** ی، جزم ر۔ امذ۔ کسی ادارے یا سکول وغیرہ کا مقررہ لباس، وردی۔ انگریزی: Uniform۔

**یونیورسٹی** ومع، زبر د، زیر س۔ امث۔ وہ ادارہ جو اعلیٰ تعلیم کا انتظام کرتا اور امتحانات لیتا ہے، جامعہ، مدرسۃ العلوم، دانش گاہ۔ انگریزی میں: University۔

## ی۔ ہ

**یہ** لینا زیرے۔ اسم اشارہ۔ اشارۂ قریب کے لیے مستعمل۔ جو یہاں ہے، جو پاس ہے، جو سامنے ہے۔

کہاوت: **یہ اپنا ہی راگ گائے جاتا ہے** یہ اپنے مطلب کی ہی کہے جاتا ہے۔

کہاوت: **یہ آپ کے فرمانے کی بات ہے** کسی کی غلط بات سے مؤدبانہ اختلاف۔

کہاوت: **یہ بات پیروں نہیں چلتی** یہ بات اس طرح نہ ہوگی، یہ معاملہ یوں طے نہ پائے گا؛ یہ تدبیر اچھی نہیں۔

کہاوت: **یہ بات وہ بات، ٹکا دھر میرے ہاتھ** اُس شخص کے متعلق کہتے ہیں جو اِدھر اُدھر کی باتوں سے کام نکالنا چاہے۔

کہاوت: **یہ باتیں مت کچھو کدھے نہ تو اے یار، جن باتوں میں روس جا، سائیں اور سنسار** ایسی باتیں نہیں کرنی چاہییں، جس سے خدا اور لوگ دونوں ناخوش ہوں۔

کہاوت: **یہ بڑ میٹھا، یہ بڑ کھٹا** تذبذب کی حالت ہے فیصلہ نہیں ہو پاتا، بطور طنز مستعمل۔

کہاوت: **یہ بِس کی گانٹھ ہے** بہت شریر اور برا انسان ہے۔

کہاوت: **یہ بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی** یہ کام ہوتا دکھائی نہیں دیتا۔

کہاوت: **یہ بھی دام غلاموں کھائے، یہ بھی بینگن کاٹ پکائے** ہم تمھاری سب طرح کی چالاکیاں پہچان گئے۔

کہاوت: **یہ بھی میرا، وہ بھی میرا** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو سب کچھ لینا چاہے۔

کہاوت: **یہ تو کبیر بھی کہہ گئے ہیں** یہ مسلمہ بات ہے۔

کہاوت: **یہ تین کانے اور یہ پو بارہ** ایک بدقسمت ہے اور دوسرا خوش قسمت۔

کہاوت: **یہ ٹانگ کھولو تو لاج، وہ ٹانگ کھولو تو لاج** دونوں طرح بد نامی ہے، بچت کی کوئی صورت نہیں۔

فقرہ: **یہ جا وہ جا** چھپت، دیکھتے دیکھتے غائب، تیزی سے روانہ۔

کہاوت: **یہ جوانی (اور) مانجھا ڈھیلا** جوانی میں اتنی کاہلی۔

کہاوت: **یہ جوانی مجھے نہ بھاوے، سینگ ڈلاوے، ہنسی آوے** یہ جوانی مجھے اچھی نہیں لگتی کہ سینگ مارنے پر ہنسی آئے۔ معمولی باتوں پر ہنسنا نہیں چاہیے۔

کہاوت: **یہ دام بھی غلاموں نے کھائے** یہ بھی اکارت گیا۔

کہاوت: **یہ دن سب کے واسطے ہے** مرنا ہر ایک کو ہے۔

کہاوت: **یہ دُنیا دن چار ہے سنگ نہ تیرے جا، سائیں کا رکھ آسرا اور واسے ہی نیہ لگا** یہ دُنیا فانی ہے، تیرے ساتھ نہیں جائے گی۔ خدا پر بھروسا رکھ اور اسی سے تعلق جوڑ۔

کہاوت: **یہ دیدے ندیدے ہیں دیدار کے** ان آنکھوں کو دیدار کی خواہش ہے۔

کہاوت: **یہ دیکھو یہ دیکھو یہ قدرت کے کھیل، چھچھوندر لگائے چنبیلی کا تیل** اپنی بساط سے بڑھ کر شوقینی کرنا۔

کہاوت: **یہ سنسار کال کا کھا جا، جیسا گدھا ویسا راجا** یہ دُنیا موت کی خوراک ہے۔ موت کے لیے راجا اور گدھا یکساں ہیں۔

کہاوت: **یہ کوا ہنسنے کی چال ہے** یہ بہت چالاکی کی بات ہے۔

کہاوت: **یہ گنگا کس کی کھدائی ہے** اُس کے متعلق کہتے ہیں جو اپنی

دولت پر غرور کرے یا طاقت کی بات کرے۔

کہاوت: **یہ منہ مسور کی دال** تم اس لائق نہیں ہو۔

کہاوت: **یہ وہ فقیر نہیں جو کھا کر دعا دیں** یہ بہت ناشکر گزار ہیں۔ کسی کا احسان نہیں مانتے۔

کہاوت: **یہ وہ گڑ نہیں جو چیونٹے/ مکھیاں کھائیں** یہ ایسا مال نہیں جسے کوئی کھا سکے۔ ہمارا مال کوئی نہیں کھا سکتا۔

**یہ ہی** یہ کی تاکید کے لیے مستعمل۔ بس یہ، فقط یہ، صرف یہ، بالکل، عین، قطعاً یہ۔ فصیح: یہی۔

**یہاں** زبری۔ متعلق فعل، ہ۔ اس جگہ، اس مقام پر، اس طرف؛ اس زندگی میں؛ میرے یا ہمارے پاس، مثلاً: یہاں کیا رکھا ہے، یہاں کسے پروا ہے۔

کہاوت: **یہاں فرشتوں کے پر جلتے ہیں** یہاں تک کسی کی رسائی نہیں ہے۔ نیز **یہاں اچھوں کے پر جلتے ہیں۔**

کہاوت: **یہاں اُلٹی گنگا بہتی ہے** یہاں کا ہر کام اُلٹا ہے۔

کہاوت: **یہاں پرندہ پر نہیں مار سکتا** یہاں تک کوئی نہیں آسکتا۔

کہاوت: **یہاں تمھاری دال نہیں گلے گی** یہاں تم سے کچھ نہیں ہو سکے گا۔ یہاں تمھارا کام نہیں بنے گا۔

کہاوت: **یہاں سب کان پکڑتے ہیں** اس معاملے میں سب عاجز ہیں؛ یہ کسی کی بات نہیں مانتے۔

کہاوت: **یہاں کا باوا/ بابا آدم ہی نرالا ہے** یہاں کی ہر ایک بات عجیب ہے۔

کہاوت: **یہاں کیا تیرا مال گڑا ہے** جہاں کوئی اپنا دعویٰ یا استحقاق جتائے تو کہتے ہیں۔

کہاوت: **یہاں نہ وہاں، یہ بلا کہاں** خانہ بدوش آدمی ہے ایک جگہ نہیں ٹکتا۔

**یہاں وہاں** اِدھر اُدھر، کئی جگہ، سب جگہ۔

**یہود** زبری، و مع۔ اسم جنس۔ بنی اسرائیل، توریت کے ماننے والے، حضرت موسیٰ کے پیرو، سامی نسل کے لوگ۔ واحد: **یہودی۔** (مث) **یہودن۔**

**یہودیت** قوم یہود کا مذہب یا کردار؛ یہودی کا مسلک۔

**یہودیہ** تمام بنی اسرائیل کا قدیم علاقہ یا علمداری، کنعان۔

**یہی** لیٹانزیری۔ رک: یہ جس کی یہ تاکید ہے۔

کہاوت: **یہی بھروسا ٹھیک ہے کہ داتا دے تو لوں، اوروں کا کر آسرا جی ترساوے کیوں** کسی کا منہ نہیں تکنا چاہیے۔ خدا پر آسرا کرنا چاہیے۔

کہاوت: **یہی منہ، یہی مسالا** یہ اس لائق نہیں ہے۔ یہ اسی لائق ہے۔ نیز رک: **یہ منہ اور مسور کی دال۔**

**یہیں** زبری، ی۔ رک: یہاں (رک) کی تاکید، اسی جگہ، اِدھر ہی، اِسی مقام پر؛ اسی دنیا میں، اسی جہان میں۔

کہاوت: **یہیں کا چُن، یہیں کا پُن** جو ہے اس دُنیا کا ہے۔ دُنیا کی باتیں دُنیا میں رہ جائیں گی۔

**یہیں کہیں** اِسی جگہ کے آس پاس۔

**یہیں** پیش ی، ی۔ متعلق فعل۔ ''یوں ہی'' کی تخفیف۔

## ی۔ ی، ے

**ییلا** ی۔ اند، ت۔ گرمیوں کا موسم گزارنے کا ٹھنڈا مقام؛ وہ مقام جہاں سرد علاقوں کے خانہ بدوش اپنے مویشی چراتے ہیں؛ سرد خانہ۔ نیز **ییلاق۔**

# کتابیات


| لغت/کتاب | مؤلف/مرتب/مصنف | اشاعتی ادارہ | سنِ اشاعت |
|---|---|---|---|
| اُردو املا | رشید حسن خان | مجلس ترقی ادب (لاہور) | ندارد |
| اُردو املا و قواعد | ڈاکٹر فرمان فتح پوری | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۰ |
| اُردو انگریزی لغت | ڈاکٹر مولوی عبدالحق | انجمن ترقی اُردو (کراچی) | ۱۹۹۲ |
| اُردو انگریزی مشترک ذخیرۂ الفاظ | ------- | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۲۰۰۴ |
| اُردو تھیسارس | رفیق خاور | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۲۰۰۲ |
| اُردو رسم الخط | شیما مجید | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۸۹ |
| اُردو رسم الخط کے بنیادی مباحث | ڈاکٹر سہیل بخاری | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۸ |
| اُردو زبان اور لسانیات | ڈاکٹر گوپی چند نارنگ | سنگِ میل پبلی کیشنز (لاہور) | ندارد |
| اُردو کا ابتدائی زمانہ | شمس الرحمٰن فاروقی | آج کی کتابیں (کراچی) | ۱۹۹۹ |
| اُردو لغت تاریخی اُصول پر (اکیس جلدیں تا حال) | ------- | اُردو لغت بورڈ (کراچی) | --- |
| اُردو لغت نویسی کا تنقیدی جائزہ | ڈاکٹر مسعود ہاشمی | ترقی اُردو بیورو (نئی دہلی) | ۲۰۰۰ |
| اُردو میں عربی اور فارسی الفاظ، مرکبات | پروفیسر قیوم ملک | مکتبۂ کارواں (لاہور) | ۱۹۹۸ |
| اُردو میں مستعمل عربی فارسی ضرب الامثال | مقبول الٰہی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۶ |
| اصلاحِ تلفظ و املا | طالب الہاشمی | القمر انٹرپرائزز (لاہور) | ندارد |
| اصلاحِ زبان | پروفیسر ڈاکٹر اصغر علی شیخ / پروفیسر محمد اسحٰق | مکتبۂ کارواں (لاہور) | ۱۹۹۹ |
| اُصولِ لغت (اُردوئے معلّٰی) | -------- | آل انڈیا ایجوکیشنل لٹریری بک سوسائٹی (لاہور) | ۱۹۳۵ |
| البروق فی انواع الفروق یعنی الفاظ مترادفہ کے درمیان فرق | مولانا محمد حسین قاسمی | دارالاشاعت (کراچی) | ۲۰۰۴ |
| الفاظ کا مزاج | غلام ربانی | رابعہ بک ہاؤس (لاہور) | ندارد |
| املا نامہ | گوپی چند نارنگ | سرحد اُردو اکیڈمی (ایبٹ آباد) | ۱۹۹۲ |
| امیر اللغات (جلد اوّل، دوم) | امیر مینائی | سنگِ میل پبلی کیشنز (لاہور) | ۱۹۸۶ |
| انگریزی پر اُردو کا اثر | ڈاکٹر عبدالرحمٰن براہوئی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۷ |
| اصطلاحاتِ پیشہ وراں (جلد دوم تا پنجم) | مولوی ظفر الحسن دہلوی | انجمن ترقی اُردو (کراچی) | ۱۹۷۶ |
| پردہ اُٹھادوں اگر چہرۂ الفاظ سے | ڈاکٹر ف۔ عبدالرحیم | بیت الحکمت (لاہور) | ۲۰۰۵ |
| تذکیر و تانیث | حافظ جلیل حسن جلیلی | دراختر دکن پریس (حیدرآباد دکن) | ۱۹۱۵ |
| جامع الامثال | وارث سرہندی/ شان الحق حقی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۸۶ |
| جامع القواعد (حصۂ صرف) | ڈاکٹر عبداللیث صدیقی | اُردو سائنس بورڈ (لاہور) | ۲۰۰۴ |
| جامع القواعد (حصۂ نحو) | ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان | اُردو سائنس بورڈ (لاہور) | ۲۰۰۳ |
| جامع اللغات (جلد اوّل، دوم) | خواجہ عبدالمجید | اُردو سائنس بورڈ (لاہور) | ۲۰۰۳ |

| لغت/کتاب | مؤلف/مرتب/مصنف | اشاعتی ادارہ | سنِ اشاعت |
|---|---|---|---|
| جامع اللغات (اُردو) | مولانا محمد رفیع، مولانا محمد وکیع | دارالاشاعت اُردو بازار (کراچی) | ندارد |
| جدید اُردو لغت | اشرف ندیم | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۲۰۰۴ |
| جریدہ (۳۱) (اشتقاقی لغت) | ڈاکٹر سہیل بخاری | جامعہ کراچی (کراچی) | ۲۰۰۵ |
| جواہر اللغات | ڈاکٹر محمد عبداللطیف | کتابستان پبلشنگ کمپنی (لاہور) | ندارد |
| خزانۃ اللغات | -------- | مطبع شاہ جہانی | ۱۸۸۳ |
| خزینۃ الامثال | شاہ حسین حقیقت | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۸۶ |
| خزینۃ الامثال | مولوی حافظ جلال الدین احمد جعفری | مطبع انوار احمدی الہ آباد | ندارد |
| خزینۂ محاورات | لیفٹیننٹ کرنل ڈی سی فیلیوٹ | Baptist Mission Press | ۱۹۱۲ |
| دریائے لطافت | انشاءاللہ خان انشا (مترجم پنڈت برج موہن دتاتریہ) | انجمن ترقی اُردو (پاکستان) | ۱۹۸۸ |
| رافع اللغات | ڈاکٹر فرمان فتح پوری | الفیصل اُردو بازار (لاہور) | ۲۰۰۵ |
| روہیلکھنڈ اُردو لغت | رئیس رامپوری | ملک بک ڈپو (لاہور) | ۱۹۹۹ |
| زبان و بیان (لسانی مقالات) | وارث سرہندی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۸۹ |
| زبان دانی | فضل الٰہی عارف | اُردو اکیڈمی پنجاب، لوہاری دروازہ (لاہور) | ۱۹۴۰ |
| صحتِ املا | سید بدر الحسن | دارالنور (لاہور) | ۲۰۰۵ |
| علمی اُردو لغت (جامع) | وارث سرہندی | علمی کتب خانہ (لاہور) | ندارد |
| فایض المعانی | حافظ عمر دراز فایض | مطبع پنجابی (لاہور) | ۱۸۷۷ |
| فرہنگِ اثر (حصہ اوّل، دوم) | اثر لکھنوی | مقبول اکیڈمی (لاہور) | ۱۹۸۸ |
| فرہنگِ اصطلاحاتِ علومِ ادبی | ڈاکٹر ساجد اللہ تفہیمی | مرکزِ تحقیقاتِ فارسی (ایران و پاکستان) اسلام آباد | ۱۹۹۴ |
| فرہنگِ تلفظ | شان الحق حقی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۲۰۰۲ |
| فیروز اللغات (جامع) | مولوی فیروز الدین | فیروز سنز لاہور (لاہور) | ندارد |
| فرہنگِ آصفیہ (جلد اول، دوم، سوم، چہارم) | مولوی سید احمد دہلوی | اُردو سائنس بورڈ (لاہور) | ۲۰۰۳ |
| فرہنگِ بوستانِ خیال | ڈاکٹر اکبر حسین قریشی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۲۰۰۲ |
| فرہنگِ طلسم ہوش رُبا | ڈاکٹر اکبر حسین قریشی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۴ |
| فرہنگِ عامرہ | محمد عبداللہ خویشگی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۸۹ |
| فرہنگِ عثمانیہ | میر لطف علی عارف ابوالعلائی | خورشید پریس حیدر (آباد دکن) | ۱۹۲۷ |
| فرہنگِ فسانۂ آزاد | ڈاکٹر اکبر حسین قریشی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۵ |
| قاموس الاغلاط | سید مختار احمد، مولانا ذہین حیدر آبادی | مکتبہ ابراہیمیہ (حیدر آباد دکن) | ندارد |
| قاموسِ مترادفات | وراث سرہندی | اُردو سائنس بورڈ (لاہور) | ۲۰۰۶ |
| قائد اللغات | ابوالنعیم عبدالحکیم خان نشتر جالندھری | حامد اینڈ کمپنی (لاہور) | ندارد |
| قدیم اُردو کی لغت | ڈاکٹر جمیل جالبی | اُردو سائنس بورڈ (لاہور) | ندارد |
| قران السعدین مع مجمع البحرین | راجہ راجیشور راؤ اصغر | مطبع ابراہیمیہ (حیدر آباد دکن) | ندارد |

| لغت/کتاب | مؤلف/مرتب/مصنف | اشاعتی ادارہ | سن اشاعت |
|---|---|---|---|
| قرآن مجید کا عربی اُردو لغت | محمد میاں صدیقی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۶ |
| قواعدِ اُردو | ڈاکٹر مولوی عبدالحق | لاہور اکیڈمی | ندارد |
| قومی انگریزی اُردو لغت | ------- | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۲۰۰۶ |
| کتبِ لغت کا تحقیقی، لسانی جائزہ (جلد اوّل تا ہفتم) | جابر علی سید/ وارث سرہندی/ شان الحق حقی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ندارد |
| کریم اللغات | مولوی کریم الدین | مطبع سرکاری (انارکلی لاہور) | ۱۸۶۲ |
| کشاف اصطلاحاتِ لسانیات | ڈاکٹر الٰہی بخش اعوان | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۵ |
| کمالِ عترت | میر محمد عترت اکبر آبادی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۹ |
| گنجینۂ اقوال و امثال | مولانا مولوی محمد منیر صدیقی | مطبع مجیدی (کانپور) | ۱۹۳۳ |
| لسانی و عروضی مقالات | جابر علی سید | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۸۹ |
| لسانی مقالات (اوّل، دوم) | سید قدرت نقوی | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۸۸ |
| لسانی مقالات | ڈاکٹر سہیل بخاری | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۱۹۹۱ |
| لغات النساء | مولوی سید احمد دہلوی | مقبول اکیڈمی (لاہور) | ۱۹۸۸ |
| لغاتِ روزمرہ | شمس الرحمن فاروقی | آج کی کتابیں (کراچی) | ۲۰۰۳ |
| لغاتِ فیروزی | مولوی فیروز الدین ڈسکوی | الفیصل (اُردو بازار لاہور) | ۱۹۸۹ |
| لغاتِ کشوری | مولوی سید تصدق حسین | سنگِ میل پبلی کیشنز (لاہور) | ۲۰۰۳ |
| لغاتِ مترادفات | غلام محی الدین خلوت | کتب خانہ اعظم اُردو بازار (لاہور) | ندارد |
| لغتِ کبیر (جلد دوم، حصہ اوّل) | بابائے اُردو مولوی عبدالحق | انجمن ترقی اُردو (پاکستان) | ۱۹۷۷ |
| لفظیات ۱۴۲۱ھ | خالد حسن قادری | بھارت آچنت پریس (دہلی) | ۲۰۰۵ |
| مجمع الامثال | شیخ محمد مہدی واصف (مرتبہ: ڈاکٹر افضل الدین) | ورڈ ماسٹر کمپیوٹر انفارمینگ حیدر آباد | ۱۹۹۹ |
| محاوراتِ نسواں (و) خاص بیگمات کی زبان | مولوی محمد منیر صاحب منیر لکھنوی | مطبع مجیدی، کانپور | ۱۹۳۰ |
| محاوراتِ ہند | مولوی سبحان بخش | مطبع مجتبائی دہلی | ۱۸۹۰ |
| مختصر اللغات | مولانا محمد جعفر | مکتبہ امدادیہ (ملتان) | ندارد |
| مخزن المحاورات | منشی چرنجی لال صاحب | امپیریل بک ڈپو پریس (دہلی) | ۱۸۹۹ |
| مشترک ضرب الامثال | زیب النساء علی خان/ مہرداد علمداری | مقتدرہ قومی زبان (اسلام آباد) | ۲۰۰۵ |
| معین الادب معروف بہ معین الشعراء | منشی غلام حسین خان آفاق بنارسی | سنگِ میل پبلی کیشنز (لاہور) | ۲۰۰۳ |
| منتخباتِ اُردو نامہ | ڈاکٹر معین الدین عقیل | مقتدرہ قومی زبان | ۱۹۸۸ |
| نجم الامثال | مولوی محمد نجم الدین | مطبع احمدی دہلی | ۱۸۸۲ |
| نشترِ ادب | ابو نعیم عبدالحکیم خاں نشتر جالندھری | مکتبہ معین/ تعلیمی ادارہ (لاہور) | ندارد |
| نوادر الالفاظ | سراج الدین خان آرزو (مرتبہ: ڈاکٹر سید عبداللہ) | انجمن ترقی اُردو (پاکستان) | ۱۹۹۲ |
| نور اللغات (جلد اوّل، دوم) | مولوی نور الحسن | نیشنل بک فاؤنڈیشن | ۲۰۰۶ |
| نوک جھوک | شان الحق حقی | فیروز سنز پرائیوٹ لمیٹڈ (لاہور) | ندارد |

| لغت/کتاب | مؤلف/مرتب/مصنف | اشاعتی ادارہ | سنِ اشاعت |
| --- | --- | --- | --- |
| واحد جمع | عکاس بلگرامی | ندارد | ندارد |
| وضع اصطلاحات (اشاعتِ ششم) | مولوی وحید الدین سلیم | انجمن ترقی اُردو (پاکستان) | ۱۹۹۴ |
| ہمارے محاورے | ڈاکٹر سیفی | رابعہ بک ہاؤس (لاہور) | ندارد |
| ہندو کلاسیکل ڈکشنری | سردار دیوی سہائے | مطبع خادم التعلیم پنجاب | ۱۸۹۴ |
| ہندی اُردو لغت | راجہ راجیشور اصغر راؤ (اضافہ: سید قدرت نقوی) | انجمن ترقی اُردو (پاکستان) | ۱۹۹۷ |

| Dictionary/ Book | Compiler/Author | Publisher | Year |
| --- | --- | --- | --- |
| Dictionary Of Urdu and English | Duncan Forbs | Sang-e-Meel Publications | 2002 |
| Urdu, Classical Hindi and English Dictioary | John T. Platts | Urdu Science Board | 2005 |
| Falan's English Urdu Dictionary | S.W Fallon | Urdu Science Board | 1993 |
| John Shakespear's (Urdu-Eng & Eng Dictionary) | John Shakespear | Sang-e-Meel Pulications | 2002 |
| The Standard English Urdu Dictionary | Baba-e-Urdu Dr. Abdul Haq | Anjuman Taraqi Urdu | 1985 |
| Oxford English-Urdu Dictionary | Shan Ul Haq Haqi | Oxford University Press | ... |